جدید - باتصویر - جامع لغات

اضافہ شدہ جدید ایڈیشن



# المنجد

## عربی اردو

ساٹھ ہزار سے زیادہ عربی الفاظ کے معانی و تشریح
محاورات و ضرب الامثال اور اہم اشیاء کی تصاویر

تاریخ اشاعت جولائی ۷۵ء

تعداد طبع ایک ہزار

قیمت مجلد - 300/-

## ملنے کے پتے

دار الاشاعت اُردو بازار کراچی ۱

ادارۃ المعارف ڈاکخانہ دار العلوم کراچی ۱۴

مکتبہ دار العلوم ڈاکخانہ دار العلوم کراچی ۱۴

ادارہ اسلامیات ۱۹۰ انارکلی لاہور

PRINTED AT . TANVEER PROCESS LIAQUATABAD KARACHI. PHONE : 416729

# مجلس ترتیب المنجد اردو

مقدمہ ............ ① حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہ

مترجمین ......... ② مولانا سعد حسن خاں یوسفی ............ (فاضل ندوۃ العلماء)

③ پروفیسر عبد الصمد صارم ازہری ............ (مصر و فاضل دیوبند)

④ مولانا سید حسن صاحب ............ (استاذ دار العلوم دیوبند)

⑤ مولانا نور احمد قاسمی ............ (عربی پروفیسر بہاولپور)

⑥ پروفیسر محبوب الٰہی صاحب ............ (فاضل دیوبند و دہلی)

پروفیسر رشید احمد ارشد (استاذ جامعہ کراچی)

نظر ثانی و تحقیق ...... ⑦ مولانا سبحان محمود صاحب مظاہری ............ (سہارنپور)

تصحیح ...... ⑧ مولانا ظہور احمد صاحب ............ (استاذ دار العلوم دیوبند)

⑨ مولانا اصلح الحسینی صاحب ............ (فاضل دیوبند)

⑩ مولانا ولی حسن صاحب (ٹونکی) ............ (فاضل ندوہ لکھنؤ)

ناشر: دار الاشاعت

مقابل مولوی مسافر خانہ کراچی ۱

# ترتیب المنجد اردو




ناشر:۔ دارالاشاعت

مقابل مولوی مسافرخانہ کراچی ۱

# عرضِ ناشر

عرصہ دراز سے احقر کی یہ خواہش تھی کہ عربی زبان و لغت پر چند مفید کتب شائع کروں۔ ادھر پاکستان بننے کے بعد سے بحمد للہ اکثر تعلیم یافتہ حضرات میں عربی زبان سیکھنے اور عربی علوم سے استفادہ کرنے کا شوق بڑھا، خصوصاً اس زمانہ میں جب کہ ماشاء اللہ ممالک عربیہ و ممالک اسلامیہ کے درمیان تعلقات روز بروز بہتر ہو رہے ہیں اور ہمارے بہت سے بھائی ممالک عربیہ میں ملازمتوں اور دوسرے شعبوں میں خدمات انجام دینا چاہتے ہیں ان کو بھی ہر قدم پر عربی زبان کی ضرورت پیش آتی ہے لیکن اردو زبان میں ابھی تک کوئی ایسا جامع لغت نہیں ہو سکا تھا جو پوری طرح معین و مددگار ہو سکتا، داعیہ تو پہلے سے تھا، اب اہل علم کی اس پریشانی کو دیکھ کر عزم کر لیا کہ عربی لغت کی چند مفید اور مستند کتب شائع کی جائیں۔ چنانچہ خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ ہم اپنے ادارہ سے اس سلسلے کی کئی مفید کتب شائع کر چکے ہیں اور زیر نظر کتاب المنجد عربی تو گویا عربی زبان کی انسائیکلوپیڈیا ہے جس میں اختصار کے ساتھ عربی زبان کے تمام الفاظ لے لئے گئے ہیں، اس کی مقبولیت کا یہ عالم ہے کہ پوری دنیا میں لاکھوں کی تعداد میں اس کی اشاعت ہوتی ہے۔

لیکن اس کے باوجود المنجد کی کمزوریاں مخفی نہ تھیں مثلاً یہ کہ اس کے عیسائی مرتب نے لغت میں بھی عیسائی مذہب کا پرچار ضروری سمجھا اور اس کے ساتھ اسلام اور اسلامی ناموں اور جگہوں سے انتہائی متعصبانہ انداز میں اغماز کیا لیکن ارادہ یہ کیا گیا کہ ان نقائص کی اصلاح کے ساتھ اصل کتاب سے فائدہ اٹھایا جائے اس لئے اللہ کے نام پر اس مشکل کام کو شروع کرایا گیا، اس کے ترجمہ کے لئے چند مستند علماء کی ایک کمیٹی بنائی گئی، جنھوں نے انتھک و جاں افشانی کے ساتھ ترجمہ کے فرائض انجام دیئے اور مذکورہ نقائص کی اصلاح اور بہت سے ضروری اور اہم لغات جو المنجد سے رہ گئے تھے ان کا اضافہ کیا، اب ہماری کوششوں کا نتیجہ ہمارے سامنے ہے مجھے قوی امید ہے کہ ہماری یہ خدمت عوام و خواص میں پسند کی جائے گی اور اس کتاب سے زیادہ سے زیادہ نفع حاصل کیا جا سکے گا۔

میری خواہش تھی کہ المنجد کے شروع میں اصول و تاریخ لغت پر ایک جامع مقدمہ کا اضافہ کیا جائے۔ اس کے لئے حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہ سے عرض کروں کیوں کہ حضرت موصوف کو اللہ تعالیٰ نے جن علوم ظاہری و باطنی سے مالا مال فرمایا ہے موجودہ دنیائے اسلام میں اس کی معدودے چند سے آگے نہیں بڑھتی بلکہ مولانا موصوف کی بے حد مصروف زندگی درس و تدریس فتویٰ نویسی اور عوام و خواص کی خدمت کی لگن ان کی زندگی کا عزیز ترین سرمایہ ہے جس کے لئے ان کے دن اور رات کے تمام اوقات وقف ہیں اس مجاہدانہ زندگی کو دیکھ کر ان سے یہ عرض کرنے کی ہمت نہ ہوتی تھی، ڈرتے ڈرتے عرض کیا گیا اور میری یہ انتہائی خوش نصیبی ہے کہ حضرت مفتی صاحب نے انہی مشاغل کے باوجود ایک نہایت جامع مقدمہ تحریر فرما دیا۔

مقدمہ کے متعلق کچھ عرض کرنا چھوٹا منہ بڑی بات ہے لیکن یہ عرض کئے بغیر نہیں رہا جا سکتا کہ المنجد کے ترجمہ کا بار گراں اٹھانے اور تین سال کی شبانہ و روز کی انتھک محنتوں کا نقد صلہ میں نے یہ بے مثل مقدمہ لکھوا کر وصول کر لیا۔

اب تک اردو کا دامن لغت ہی سے خالی تھا، اصول لغت اور تاریخ لغت اردو میں آجانے کا تو تصور بھی نہیں کیا جا سکتا تھا، میں اس عظیم کام پر جس قدر بھی شکر کروں بجا ہے اللہ تعالیٰ حضرت مفتی صاحب مدظلہ کو ہم سب کی طرف سے جزائے خیر عطا فرمائے اور ان کے علوم سے امت کو تا دیر مستفیض فرمائے۔ آمین۔

آخر میں ان سب حضرات کا شکریہ ادا کرتا ہوں جن کے تعاون سے میں یہ علمی کارنامہ منظر عام پر لا سکا کہ اللہ تعالیٰ ترجمہ کرنے والوں تصحیح کے فرائض انجام دینے والوں کاتبوں اور چھاپنے والوں کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

## المنجد اردو کا جدید عکسی ایڈیشن

یہ لغت سب سے پہلے سنہ ۱۹۶۰ء میں طبع ہوئی تھی اور اس کے بعد اس کے متعدد ایڈیشن شائع ہوتے رہے اور خدا کا شکر ہے کہ عوام و خواص میں یہ لغت بے حد مقبول ہوئی لیکن یہ لغت اب تک لیتھو طباعت کے ذریعہ چھپتی رہی جس کی وجہ سے طباعت میں اتنی خوبصورتی نہ تھی۔ اب اس کا جدید عکسی ایڈیشن بہت سی اصلاحات و اضافات و درستی اغلاط کے بعد ظاہری و باطنی ہر لحاظ سے خوب سے خوب تر ہو گیا ہے۔ کتاب کی صحت، کتابت، طباعت و کاغذ، جلد بندی کے بارے میں اس کے سوا کچھ عرض نہیں کر سکتا کہ میں نے کتاب کو ہر لحاظ سے اعلیٰ اور نفیس بنانے میں کوئی کوتاہی نہیں کی اور اس سلسلے میں جس قدر سرمایہ خرچ کیا جا سکتا تھا اس سے دریغ نہیں کیا مجھے امید ہے کہ میری اس محنت اور عرق ریزی کو آپ پسند فرمائیں گے۔

محمد رضی عثمانی مالک دار الاشاعت کراچی ۱

۶ رمضان المبارک سنہ ۱۳۹۴ھ مطابق ۲۳ ستمبر سنہ ۱۹۷۴ء

# رموز واشارات

## المنجد اُردو

************

| | | | |
|---|---|---|---|
| فا | سے مراد | اسم فاعل | |
| مفع | 〃 〃 | اسم مفعول | |
| ج | 〃 〃 | جمع | |
| جج | 〃 〃 | جمع الجمع | |
| مص | 〃 〃 | مصدر | |
| ض | 〃 〃 | باب ضَرَبَ یَضْرِبُ | |
| ن | سے مراد | باب نَصَرَ یَنْصُرُ | |
| ف | 〃 〃 | باب فَتَحَ یَفْتَحُ | |
| س | 〃 〃 | باب سَمِعَ یَسْمَعُ | |
| ك | 〃 〃 | باب کَرُمَ یَکْرُمُ | |
| ح | 〃 〃 | باب حَسِبَ یَحْسِبُ | |

************

## کوئی کلمہ تلاش کرنے کا گُر

اگر مطلوب کلمہ مجرد ہو تو اس کے حرفِ اوّل کے باب میں اس کی تلاش کیجئے، اگر مزید ہو تو اس کو مجرّد بنائیے یا اگر اس کا پہلا حرف بدلا ہوا ہے تو اس کو اپنی اصل کی طرف لوٹائیے، اور پھر حرف اوّل کے باب میں اس کا سراغ لگائیے۔

تنبیہ :- بغرض سہولت واختصار ہم نے ماضی کو مادہ قرار دے کر اس کے مصدری معنی کئے ہیں اور جہاں جہاں لغات میں تمثیلاً فاعل و مفعول وصلات کا ذکر گیا ہے، ہم نے بھی اکثر و بیشتر معنی میں اس کا لحاظ رکھا ہے تاکہ استعمال کلمہ کی پوری پوری وضاحت ہوجائے

# مُقدمہ المنجد اردو

از حضرت العلاّمہ مفتی محمد شفیع صاحب صدر دار العلوم کراچی

## اُصولُ اللّغہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

الحمد للّٰہ وکفی وسلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ خصوصًا علی سیدنا ورسولنا المجتبیٰ محمد المصطفیٰ و علیٰ آلہ وصحبہ نجوم الھدیٰ۔ ومن بھدیھم اقتدیٰ

**امّا بعد** ۔ برخوردار عزیز محمد رضی سلمہ ناظم ادارہ دار الاشاعت کراچی نے عربی لغت کی جدید اور مشہور کتاب المنجد کا اردو ترجمہ اردو خواں حضرات کی سہولت کے لئے اپنے مکتبہ سے شائع کرنے کا ارادہ کیا اور اس کا ایک معتد بہ حصہ کتابت بلکہ کچھ حصہ طبع بھی ہوچکا اُس وقت مجھ سے فرمائش کی کہ میں اس پر کوئی مقدمہ لکھ دوں۔ مشاغل کے سبب یہ قضیہ ٹلتا رہا۔ آخر ربیع الثانی ۱۳۷۹ھ میں احقر کو ایک طویل علالت پیش آئی اور برخوردار عزیز مولوی محمد زکی سلمہ ناظم ادارۂ اسلامیات لاہور کے اصرار پر کچھ دنوں کے لئے افکار و مشاغل سے یکسوئی حاصل کرنے کے لئے لاہور کا سفر ہوا۔ اس وصت کو اس کام کے لئے غنیمت سمجھ کر سطور ذیل قلمبند کرنے کا ارادہ کرلیا۔ وللّٰہ الامر من قبل ومن بعد۔

المنجد پر مقدمہ لکھنے کے لئے المنجد کی خصوصیات سے تو بحث کرنا ضروری امر تھا ہی کیوں کہ اس کتاب نے جہاں سہولت پسند حضرات کو عربی زبان سے روشناس کرنے میں مدد پہنچائی وہیں ان لوگوں کی راہ میں کچھ اشکالات بھی پیدا کر دیئے جن کا مقصد عربی زبان سیکھنے سے محض موجودہ عربوں سے بات چیت اور مخاطبت و مکاتبت یا کسی سفارت خانہ کی ملازمت ہی نہیں بلکہ اس کو قرآن و سنت کے سمجھنے کا وسیلہ بنانا اُن کا مقصود اعظم ہے۔ ان حضرات کے لئے چند تنبیہات از بس ضروری ہیں تاکہ وہ کسی مغالطہ کے شکار نہ ہوں۔ لیکن ان تنبیہات کا تعلق تو صرف اس کتاب کے ساتھ ہے اصل فنِ لغت کی کوئی اہم خدمت نہیں۔ اس لئے مناسب معلوم ہوا کہ اصل فنِ لُغت کی حقیقت اور عرفی اور شرعی حیثیت اور اس کی مختصر تاریخ پر چند فصلیں لکھ دی جائیں تاکہ یہ مجموعہ اصولِ لغت کی ایک مفید کتاب بن سکے۔ اس موضوع پر نواب صدیق حسن خاں صاحب مرحوم کا رسالہ "البلغۃ فی اصول اللغۃ" عربی زبان میں کافی جامع اور مفید رسالہ ہے۔ زیرِ نظر کتاب میں بھی زیادہ تر مضامین اسی سے لئے گئے ہیں۔ واللّٰہ المستعان وعلیہ التکلان۔

## لُغت کی تعریف

لُغت ان آوازوں کا نام ہے جن سے ہر قوم اپنے اغراض و مقاصد کا دوسروں پر اظہار کرتی ہے۔ ابو الوفا ھورینی نے بھی یہی نقل کیا ہے۔

# مختلف لغات اللہ تعالیٰ کی بہت بڑی نعمت ہیں

انسان اور حیوانات کی آفرینش اور ان میں لگی ہوئی قدرتی مشینری کے کل پرزوں پر ایک نظر ڈالی جائے تو عقل حیران رہ جاتی ہے کہ اس کارخانۂ قدرت میں کس چیز سے کیا چیزیں بن رہی ہیں۔ عارف رومی نے خوب فرمایا ؎

| | | |
|---|---|---|
| در میانِ خون و رودہ فہم و عقل | ؎ | جز ز اکرام تو نتواں کرد نقل |
| اے کہ خاکِ تیرہ را تو جاں دہی | ؎ | عقل و حس را روزیِ ایماں دہی |
| شکر از نے میوہ از چوب آوری | ؎ | در زمینِ مردہ بُتِ خوب آوری! |
| گل ز گِل صفوت ز دل پیدا کنی | ؎ | پیہ را بخشی ضیاء و روشنی |

انسان وحیوان کی چلتی پھرتی فیکٹری میں ایک خودکار (آٹومیٹک) مشین اس کی زبان ہے۔ جو دل و دماغ میں آئے ہوئے خیالات کی ترجمانی اس حیرت انگیز طریق پر کرتی ہے کہ جو مضمون دل و دماغ میں آیا اس کے ادا کرنے کے لئے مناسب حروف والفاظ کا انتخاب پھر اس کی صحت کے ساتھ ادائیگی جس میں سین اور شین بلکہ سین اور صاد کا التباس نہ رہے اس تیز رفتاری کے ساتھ کر ڈالتی ہے کہ ایک سیکنڈ کا وقفہ نظر نہیں آتا اور اتنی بات میں انسان اور حیوان سب برابر ہیں۔ اپنے دلی مقصد کو دوسروں پر ظاہر کرنے کے لئے سب کی زبانوں میں یہ صلاحیت رکھی ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ ہم جانوروں کی زبان نہ سمجھیں۔ اور جب اللہ تعالیٰ چاہتے ہیں کہ کسی بندہ کو سمجھادیں تو وہ بھی سمجھنے لگتا ہے، جیسے حضرت سلیمان علیہ السلام کے بارہ میں ارشاد ہے عُلِّمْنَا مَنْطِقَ الطَّيْرِ (یعنی ہمیں پرندوں کی بولی سکھادی گئی)۔

پھر انسان کو حق تعالیٰ نے مدنی الطبع بنایا ہے۔ وہ اپنی ضروریات کو دوسروں کی امداد کے بغیر پوری نہیں کرسکتا اور اس کا دائرۂ عمل بھی عام جانوروں کی طرح صرف محسوسات نہیں بلکہ اس کا امتیازی عمل معقولات سے متعلق ہے اس لئے اس کو اپنی زندگی قائم رکھنے اور منصبی فرائض ادا کرنے میں خوب افہام وتفہیم اور مکمل بیان وتبیین کی ضرورت زیادہ ہے۔ اس لئے حق تعالیٰ نے اس کی زبان کو عام جانوروں کی زبان سے ممتاز پیدا فرمایا اور اس کو اظہار مقصد کے لئے لغات کی بڑی مقدار اور بیان کے طریقے سکھلائے اور اس کی لغت کو اتنی وسعت عطا فرمائی کہ ایک انسان اپنے مقصد کو مختلف الفاظ اور مختلف عنوانات سے ادا کرسکتا ہے۔ اسی نعمت کو قرآن کریم نے ان الفاظ میں بیان فرمایا خلق الانسان علمه البیان، یعنی اللہ تعالیٰ نے انسان کو پیدا کیا اور اس کو بیان کے طریقے سکھلائے۔ اس میں زبان سے، قلم سے، اشاروں سے وہ اپنے مقاصد کو بلکہ دقیق علمی مضامین کو بھی مختلف عنوانات کے ساتھ دوسروں کو سمجھانے میں تمام حیوانات سے خصوصی امتیاز رکھتا ہے۔ اسی لئے حق تعالیٰ نے انسانی لغات اور ان کے اختلاف کو اپنی قدرتِ کاملہ کی نشانیوں میں شمار فرمایا ہے، ومن آیاته خلق السموات والارض واختلاف السنتكم والوانكم ان فی ذلك لآيات للعٰلمين یعنی "اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ کی بڑی نشانیوں میں سے ہے پیدا کرنا آسمانوں اور زمین کا اور اختلاف تمہاری زبانوں اور رنگوں کا اور اس میں بڑی نشانیاں ہیں جاننے والوں کے لئے۔

زبانوں کے اختلاف میں لغات کا اختلاف بھی داخل ہے کہ ایک عربی بولتا ہے ایک فارسی، ایک ترکی بولتا ہے ایک انگریزی، کوئی ہندی یا ناگری زبان کا عادی ہے کوئی تامل یا لاطینی کا۔ پھر ان میں بھی خطوں کے اختلاف سے ہزاروں لغات اور زبانیں مختلف ہیں کہ ایک آدمی جو اپنی زبان کا ماہر ادیب ہے مگر جس زبان کو نہیں جانتا اس کو سمجھنے سے بالکل قاصر اور بے علم نظر آتا ہے۔

اور ہر انسان کا لب ولہجہ دوسرے سے مختلف ہونا بھی اسی اختلافِ لغات میں داخل ہے کہ ایک ہی قسم کی زبان اور حلق اور ہونٹوں سے بولنے والے بنی نوع انسان اپنی اپنی بولی اور لب ولہجہ کے اعتبار سے بالکل ممتاز ہیں۔ ہر ایک کی آواز الگ پہچانی جاتی ہے۔ ایک ہی ماں باپ سے پیدا ہونے والے، ایک ہی طرح کی آب وگل اور غذا و ہوا میں پرورش پانے والے انسانوں میں زبانوں اور لب ولہجہ کا یہ اختلاف اور امتیاز بلاشبہ قدرتی صنعت کاری کا اعلیٰ شاہکار ہے۔ اور اس میں ہزاروں حکمتیں ہیں۔ فتبارک اللہ احسن الخالقین۔

# تاریخ لغت

اصل لغت کی ایجاد کب اور کس طرح ہوئی اس کو تو عالم کا پیدا کرنے والا ہی جانتا ہے کیوں کہ کلام اور بیان کا سلسلہ آدم علیہ السلام کی پیدائش سے پہلے بھی فرشتوں اور جنات وغیرہ میں جاری تھا۔ کما قالہ الغزالی (بلغہ) البتہ انسانی لغت کی تاریخ قرآن کریم نے خود بیان کر دی ہے کہ ابو البشر حضرت آدم علیہ السلام کو سب سے پہلی چیز جو جنت میں سکھلائی گئی وہ علم لغت تھا۔ قال تعالیٰ وَعَلَّمَ آدَمَ الْاَسْمَآءَ کُلَّھَا حضرت عبد اللہ بن عباسؓ اور جمہور مفسرین نے اس کی یہی تفسیر فرمائی ہے کہ آدم علیہ السلام کو عام مخلوقات و موجودات کے نام سکھلائے گئے۔ زمین، پہاڑ، دریا، درخت اور مختلف نباتات اور حیوانات اور ان کے استعمال میں آنے والی اشیاء سب کے نام ان کو تبلائے گئے جو فرشتوں کو معلوم نہ تھے اور یہی علم لغت سب سے پہلا امتحانی مضمون بنا۔ شیخ السنۃ جلال الدین سیوطیؒ نے مزہر میں فرمایا کہ علم لغت کی فضیلت و اہمیت ثابت کرنے کے لئے اس کی یہی اوّلیت کافی ہے۔

حضرت قتادہؒ نے فرمایا کہ جن اشیاء کے جو نام حق تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پہلے دن تبلا دیئے تھے ان کے وہی نام متعین ہیں، کسی کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ ان میں تغیر و تبدّل کر دے کہ انسان کا نام گھوڑا اور گھوڑے کا نام بیل یا بکری اور درخت کا نام پتھر یا پہاڑ کا نام دریا اور نہر تجویز کر دے (انتہیٰ) اور اس قانون قدرت کو حق تعالیٰ نے کچھ ایسا بری بنا دیا کہ کسی نے کسی زمانہ میں ایسا ادل بدل کیا بھی نہیں۔ آئندہ چل کر جو زبانوں کا اختلاف پیدا ہوا جس کا بیان آگے آتا ہے اس میں شاذ و نادر ہی ایسا ہوا ہے کہ ایک زبان میں جو لفظ کسی خاص چیز کا نام ہے وہ ہی بعینہ کسی دوسری چیز کا نام رکھا گیا ہو۔

## واضع لغت (یعنی اس کا موجد) کون ہے؟

اس مسئلہ میں علماء کے مختلف اقوال ہیں۔ امام اشعری اور ان کے متبعین اور ابن فورک، ابن فارس وغیرہ کا قول یہ ہے کہ واضع لغت حق تعالیٰ ہے۔ اسی نے ابو البشر آدم علیہ السلام کو تمام لغات سکھلائے اور پھر اس میں جو اضافے ہوتے رہے وہ بھی بذریعہ وحی و الہام ہوئے آیات قرآن علّم آدم الاسماء کلھا اور فی السنتکم والوانکم وغیرہ سے ان حضرات کا استدلال رہا ہے۔ ابن جنی نے کہا کہ میں نے عربی لغت میں غور کیا تو اس کے عجائب و غرائب نے مجھے اس اعتقاد پر مجبور کر دیا کہ کسی انسان کی ایجاد نہیں پھر جب روایاتِ حدیث سے بھی اس کی تصدیق ہوگئی تو مجھے اس میں کوئی شبہ نہ رہا۔

اور ابو ہاشم معتزلی اور ان کے متبعین کا خیال یہ ہے کہ واضع لغت خود انسان ہے کسی خاص ملک اور خطّہ کے لوگ باہمی میل ملاپ سے ایک زبان بنا لیتے ہیں وہی ان کا لغت ہوتا ہے۔

بعض حضرات کا خیال یہ ہے کہ تمام لغات کی اصل وہ مختلف آوازیں ہیں جو انسان مختلف جانوروں سے یا نباتات اور جمادات کے باہمی ٹکراؤ سے سنتا ہے انھیں آوازوں کے مناسب الفاظ متعلقہ معانی کے لئے وضع کر لئے گئے۔

ان کے علاوہ اور بھی مختلف اقوال ہیں جن کو نواب صدیق حسن خاں صاحب نے "البلغہ فی اصول اللغۃ" میں جمع کر دیا ہے۔

لیکن جمہور علماء محققین اس پر ہیں کہ ان اقوال میں سے کسی ایک پر یقین نہیں کیا جا سکتا کیونکہ جو دلائل ہر قول کی تائید میں پیش کئے جاتے ہیں ان میں قطعی کوئی بھی نہیں جس کے مقابلہ میں کوئی دوسرا احتمال نہ رہے۔ اس لئے صحیح یہ ہے کہ امکان و احتمال دونوں صورتوں کا ہے۔ امام رازی نے محصول میں جمہور کا یہی قول نقل فرمایا ہے۔ اور تاج الدین ارموی نے حاصل میں اور سراج الدین ارموی نے تحصیل میں اسی کو راجح قرار دیا ہے اور علم اصول اور علم لغات کے محققین اور زبانوں کے ماہرین نے اسی کو اختیار فرمایا ہے۔

اور ظاہر اس کا یہ ہے کہ ابتداءً وضع لغت حق تعالیٰ نے فرمائی جب کہ آدم علیہ السلام کو یہ لغات سکھلائے۔ اس کے بعد اس میں اضافے اور حرف ور، کمی بیشی اور دوسری قسم کے تغیر و تبدّل انسان کی طرف سے ہر زمانہ، ہر ملک، اور ہر خطہ میں انسانوں کے مختلف حالات و استعمالات کے تابع ہوتے رہے جیسا کہ واقعات اور تاریخ شاہد ہے۔

# مختلف زبانیں کب اور کس طرح پیدا ہوئیں؟

بعض علماء نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو اوّل ہی مختلف زبانیں اور لغات سکھلائے تھے۔ عربی، فارسی، سریانی، عبرانی، رومی وغیرہ اور وہ ان سب زبانوں میں کلام کرتے تھے۔ ان کی اولاد میں بھی یہ سب زبانیں رائج رہیں، پھر جب ان کی اولاد میں بھی یہ سب زبانیں رائج رہیں پھر جب ان کی اولاد دنیا کے مختلف گوشوں میں پھیلی تو ہر ایک نے ان زبانوں میں سے ایک زبان کو اپنا لیا وہ ہی ان کی پوری قوم و ملک کی زبان ہوگئی (البلغہ)

اور اس میں بھی کوئی استبعاد نہیں کہ حضرت آدم علیہ السلام کو صرف ایک ہی زبان سکھائی گئی ہو، اور وہ ایک ہی زبان بولتے ہوں۔ پھر اولاد کے مختلف خطوں میں پھیلنے اور نسلیں بڑھنے کے بعد اسی زبان میں مختلف قسم کے ایسے تغیرات پیدا ہوگئے ہوں جن سے ہر ایک زبان ایک الگ لغت بن گئی جیسا کہ موجودہ دنیا کے مختلف خطوں کی زبانوں پر نظر ڈالنے سے اس کا مشاہدہ ہوتا ہے جب دو مختلف زبانوں کے بولنے والے جمع ہو جائیں تو رفتہ رفتہ ان دونوں کے امتزاج سے ایک تیسری زبان پیدا ہو جاتی ہے جیسے اپنے ملک میں فارسی اور ہندی کے امتزاج نے اردو زبان کو جنم دے دیا۔

اور یہ قیاس ان علاقوں میں اور بھی زیادہ محسوس ہوتا ہے جو دو مختلف زبان والوں کی سرحد پر واقع ہیں۔ اور دونوں زبانوں کے کچھ اثرات قبول کرتے ہیں۔

# سب سے پہلی زبان کونسی ہے؟

ابوالبشر حضرت آدم علیہ السلام کو جو لغت اور زبان سب سے پہلے جنت میں بصورتِ تعلیم اسماء سکھائی گئی، روایات اس پر متفق ہیں کہ وہ عربی زبان تھی۔ اس کے ساتھ دوسری زبانوں کی تعلیم بھی دی گئی تھی یا نہیں اس میں اختلاف ہے۔

حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی ایک روایت میں ہے کہ جنت میں آدم علیہ السلام کی زبان عربی ہی تھی پھر ان سے شجرِ ممنوعہ کے کھانے میں لغزش ہوئی تو یہ زبان سلب کرلی گئی۔ سریانی زبان بولنے لگے۔ پھر توبہ قبول ہونے کے بعد واپس کردی گئی اور یہی عربی زبان وہ دنیا میں بولتے تھے۔

غرض انسان کی پیدائش سے پہلے زمین پر جنّات شیاطین میں کوئی دوسری زبان ضرور رائج ہوگی لیکن اس میں شبہ نہیں کہ انسان کی سب سے پہلی زبان عربی زبان ہے اور اس کا تمام اہل جنت کی زبان ہونا معتبر حدیث سے ثابت ہے۔ حدیث میں ہے:۔

| | |
|---|---|
| احبوا العرب لثلاث فانّی عربیّ والقرآن عربی ولسان اھل الجنۃ عربی (رواہ حاکم فی المستدرک والبیہقی فی الشعب والطبرانی فی الکبیر ووضع علیہ فی الجامع الصغیر علامۃ الصحیح) | عربی زبان سے تین وجوہ کی بناء پر محبت کرنی چاہئے۔ ایک یہ کہ میں (یعنی رسولِ کریمؐ) عربی ہوں۔ دوسرے قرآن عربی ہے۔ تیسرے اہل جنت کی زبان عربی ہے۔ |

اور ظاہر روایات سے تمام آسمانی فرشتوں کی زبان کا بھی عربی ہونا معلوم ہوتا ہے۔ نیز یہ معلوم ہوتا ہے کہ برزخ (قبر) میں بھی فرشتوں کا سوال و جواب سب عربی میں ہوگا۔

اور شیخ السنہ جلال الدین سیوطیؒ نے اتقان میں ایک روایت نقل کی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ آسمانی کتابیں اور صحائف جتنے بھی نازل ہوئے ان کی اصل زبان عربی تھی۔ انبیاء علیہم السلام نے اپنی اپنی قوموں کی زبان میں اس کا ترجمہ کرکے ان کو پہنچایا ہے ان میں سے صرف قرآن ایسی کتاب ہے جو اپنی اصلی زبان یعنی عربی میں باقی ہے۔

قرآن کریم نے جہاں اس کا ذکر کیا ہے کہ دنیا کی ہر قوم کے لئے ہدایت اسی کی زبان میں بھیجی گئی ہے وہاں یہ بھی بیان فرمایا ہے کہ ہر قوم کا رسول اور پیغمبر اسی قوم کا ہم زبان بھیجا گیا ہے یہ نہیں فرمایا کہ ہر قوم کی کتاب اس کی زبان میں بھیجی گئی۔ ارشاد ہے:۔ وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهٖ یعنی ہم نے ہر رسول کو اس کی قوم کی زبان کے ساتھ بھیجا ہے۔

خود قرآن کریم کی آیات اس پر شاہد ہیں کہ بعض آیاتِ قرآنی پچھلی کتابوں میں بھی موجود تھیں۔ ارشاد ہے: اِنَّ هٰذَا لَفِی الصُّحُفِ الْاُوْلٰى صُحُفِ اِبْرٰهِیْمَ وَمُوْسٰى یعنی یہ آیت پچھلے صحیفوں میں یعنی ابراہیم اور موسیٰ علیہما السلام کے صحائف میں بھی موجود ہے۔ دوسری جگہ ارشاد ہے اِنَّهٗ لَفِیْ زُبُرِ الْاَوَّلِیْنَ یعنی قرآن کریم پچھلی کتابوں میں بھی موجود ہے۔

ظاہر اس کا یہی ہے کہ یہ آیات قرآن انہیں الفاظ قرآنی کے ساتھ پچھلی کتابوں میں موجود تھیں اور یہ قرینہ اسی کا ہے کہ ان کتابوں کی اصلی زبان بھی عربی ہی

تھی۔ عبرانی وغیرہ زبانوں میں انبیاء علیہم السلام نے ترجمہ کر کے اپنی اپنی قوموں کو پہنچایا۔

اور کعب احبار جو علماء یہود میں سے تھے پھر مسلمان ہو گئے۔ ان کا قول تفسیر بحر محیط میں سورۃ انعام کی آیت ۱۵۱ تا ۱۵۴ کے متعلق یہ نقل کیا ہے کہ یہی آیات ہیں جن سے تورات اس طرح شروع ہوتی ہے "وبسم اللہ الرحمٰن الرحیم قل تعالوا اتل ما حرم ربکم علیکم الا تشرکوا بہ شیئاً۔ الی آخر الآیۃ" اس سے بھی بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ یہ الفاظ بعینہٖ تورات میں مذکور تھے۔

اور شاید یہی وجہ ہے کہ صرف قرآن نے تمام اقوام عالم کے علماء اور بلغاء و فصحاء کو مخاطب کر کے یہ چیلنج دیا ہے کہ جو شخص اس کے کلام الٰہی ہونے میں شک کرتا ہے وہ اس کی ایک چھوٹی سی سورت کے مقابلے میں کوئی کلام بنالائے اور سارے عرب کے فصحاء و بلغاء جو اسلام اور قرآن کی مخالفت میں اپنی مال، اولاد، آبرو سب کچھ قربان کرنے کو تیار تھے، اس چیلنج کے جواب سے بالکل عاجز اور قاصر رہے۔ وجہ یہ تھی کہ قرآن کے صرف معانی ہی اللہ تعالیٰ کی طرف سے نہیں بلکہ اس کے نظم الفاظ بھی حق تعالیٰ ہی طرف سے ہے جس کا مثل بنانے پر کوئی مخلوق قادر نہیں ہو سکتی ہے اور قرآن کریم کے نسخ و فسخ اور تمام جعلسازیوں سے قیامت تک محفوظ رہنے کا بھی یہی راز ہے، اس کے معانی اور الفاظ سب اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہیں جو مخلوق کی ہر دسترس سے بالاتر ہیں پچھلی کتابیں تورات و انجیل اور صحف موسیٰ و ابراہیم علیہما السلام مسخ و تحریف سے محفوظ نہ رہ سکی۔ اس کی بھی یہ وجہ ہو سکتی ہے کہ ان کے معانی اگرچہ حق تعالیٰ کی طرف سے تھے مگر الفاظ انبیاء علیہم السلام کے تھے۔

ان تمام روایات سے اگر یہ نتیجہ نکالا جائے تو کوئی مبالغہ نہیں معلوم ہوتا کہ جس طرح ہر حکومت کی کوئی ایک دفتری زبان اور لغت ہوتی ہے حکومت الٰہیہ کی دفتری زبان عربی ہے کہ سب سے پہلے انسان کو وہی سکھائی گئی اور بالآخر جنت میں پہنچ کر تمام انسانوں کی زبان وہی ہو جائے گی۔ بلکہ اس دنیا سے رخصت ہوتے ہی برزخ کا پہلا امتحان داخلاً اسی زبان میں ہوگا۔ آسمانی حکومت کے تمام کارگذار فرشتوں کی بھی یہی زبان ہے۔ آسمانی کتابیں بھی اسی زبان میں نازل ہوئیں۔ عربی زبان کی فضیلت و شرافت کے لئے اس سے بڑھ کر اور کیا کوئی شہادت ہو سکتی ہے۔

## عربی زبان کی خصوصیات اور فضائل

عربی لغت کی سب سے بڑی فضیلت تو یہی ہے کہ خدا تعالیٰ کا کلام قرآن اسی زبان میں نازل ہوا۔ امام الانبیاء سید الاولین و الآخرین صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان عربی ہے۔ اہل جنت کی بلکہ تمام کارپردازان حکومت الٰہیہ کی زبان عربی اور جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا آسمانی کتابوں اور صحیفوں کی زبان بھی اصل عربی ہے۔ اس کے علاوہ عربی زبان کی فصاحت و بلاغت اور اس کی وسعت و سہولت پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس زبان کا انتخاب ہی اس لئے فرمایا ہے کہ وہ کل دنیا کی زبانوں کے مقابلہ میں ہر حیثیت سے بہتر اور افضل ہے اس کا مختصر سا نمونہ ذیلی عنوانات میں ملاحظہ فرمائیے۔

## عربی زبان کی ابتداء

اُستاد ابو منصور نے فرمایا کہ اس زبان کی اصل ابتداء تو انسان کے دنیا میں آنے سے پہلے ہی حق تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو سکھلا کر فرما دی تھی اور دوسری زبانیں طوفان نوح کے بعد ان کی اولاد کے دنیا کے مختلف خطوں میں آباد ہونے کے بعد شروع ہوئیں۔ قرآن کریم کا عربی زبان میں ہونا اس کی سب سے بڑی شہادت ہے کہ عربی زبان سب زبانوں سے مقدم ہے کہ کلام ازلی اس میں نازل ہوا۔ اور حضرت عبد اللہ بن عباسؓ سے جو یہ منقول ہے کہ عربی زبان سب سے پہلے حضرت اسمٰعیل علیہ السلام سے شروع ہوئی تھی۔ اس کا مطلب تاریخ و روایات کی شہادتوں کی بناء پر یہی ہے کہ قریش کی خاص عربی زبان جس میں قرآن نازل ہوا ہے اس کا چرچہ اور دنیا میں رواج حضرت اسمٰعیل علیہ السلام سے شروع ہوا ورنہ اصل عربی زبان تو اوّل ہی حضرت آدم علیہ السلام کو سکھائی گئی تھی جس کو لے کر وہ دنیا میں تشریف لائے اور پھر اُن کی اولاد میں باقی رہی۔

"البلغہ فی اصول اللغۃ" میں نواب صدیق حسن خاں صاحب نے عبد الملک بن حبیب سے نقل کیا ہے کہ سب سے پہلی زبان جس کو لے کر آدم علیہ السلام زمین پر تشریف لائے وہ عربی زبان تھی زمانہ دراز گزرنے پر اس میں تغیر و تبدل پیدا ہو کر سریانی زبان پیدا ہو گئی۔ اور یہ زبان ارض سودہ یعنی جزیرہ کی طرف منسوب

ہے۔ جو طوفانِ نوح سے پہلے حضرت نوح علیہ السلام کا مسکن تھا۔ کہا جاتا ہے کہ سریانی زبان عربی زبان سے بہت ملتی جلتی زبان تھی اور بوقت طوفان حضرت نوح علیہ السلام کے ساتھ ان کی کشتی میں جتنے آدمی سوار تھے اُن سب کی یہی زبان تھی۔ صرف ایک آدمی جس کو جُرہم کہا جاتا تھا اس کی زبان ان سے مختلف یعنی خالص عربی زبان تھی۔

کشتی نوح علیہ السلام سے اترنے کے بعد نوح علیہ السلام کے پوتے ارم نے جرہم کی لڑکی سے شادی کرلی۔ اس لڑکی کی زبان خالص عربی تھی، یہاں سے اُن کی نسل میں پھر خالص عربی زبان کا رواج ہوگیا۔ ان کی اولاد میں عوص اور جاثر پیدا ہوئے۔ عوص کی اولاد میں عاد اور عبیل ہوئے اور جاثر کی اولاد میں قبیلہ ثمود اور جدیس اور بھی قبائلِ عرب کے قدیم قبائل تھے جن کی زبان عربی تھی (البلغہ)

اس سے معلوم ہوا کہ قبیلۂ جرہم جس میں حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو پھر بذریعہ الہام عربیہ خالصہ سکھلادی۔ اور ان کی نسل میں عربیہ خالصہ کا رواج ہوا جو قریش کی زبان تھی اور جس میں قرآن کریم نازل ہوا۔

حضرت جابرؓ کی ایک روایت اس کی شاہد ہے۔ انھوں نے کہا کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آیت قُرْاٰنًا عَرَبِیًّا کی تلاوت فرماکر ارشاد فرمایا کہ یہ عربیہ خالصہ جس میں قرآن نازل ہوا ہے اللہ تعالیٰ نے بذریعہ الہام حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو سکھلادی تھی، اس روایت کو حاکم نے مستدرک میں نقل کرکے فرمایا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے، نیز بیہقی نے شعب الایمان میں بھی یہ روایت نقل کی ہے۔

ابن دحیہ کہتے ہیں کہ قبائلِ عرب مختلف اقسام ہیں:- ایک عرب عاربہ دوسرے عرب متعربہ تیسرے مستعربہ۔ عرب عاربہ خالص عرب ہیں جس کے نو قبائل ہیں یہ ارم بن سام بن نوح علیہ السلام کی نسل سے ہیں۔ وہ نو قبائل یہ ہیں: عاد، ثمود، اُمیم، عبیل، طسم، جدیس، عملیق، جرہم، وبار اور عرب متعربہ اور عرب مستعربہ دونوں وہ لوگ ہیں جو خالص عرب نہیں۔ دوسری قوموں کے امتزاج سے پیدا ہوئے۔ عرب متعربہ قحطان کی اولاد ہیں جن کی اصل زبان سریانی تھی بالجملہ یمن ان کا وطن ہوگیا تھا۔ وہاں بنو اسمٰعیل سے انھوں نے عربی زبان سیکھی اور وہی رواج پاگئی۔

اور عرب مستعربہ، عرب حجاز ہیں جو حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی اولاد ہیں۔ جن کو بنی معد بن عدنان بن اُدد کہا جاتا ہے چونکہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام اصل عربی نہ تھے اور نہ ان کی آبائی زبان عربی تھی اس لئے ان کی اولاد کو عرب مستعربہ کہا جاتا ہے۔

ابن لسان نے فرمایا کہ سب سے پہلا وہ آدمی جس نے اپنی آبائی زبان کو بھلا کر عربی زبان بولی وہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام ہیں۔

ابن درید نے جمہرۃ اللغۃ میں بھی یہی تفصیل اقسامِ عرب کی نقل فرمائی ہے اور حافظ ابن کثیر نے اپنی تاریخ میں لکھا ہے کہ بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ تمام عرب حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی طرف منسوب ہیں۔ مگر صحیح اور مشہور یہ ہے کہ عرب عاربہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام سے پہلے ہیں جن کے قبائل عاد، ثمود، جدیس، اُمیم، جرہم، عملیق وغیرہ ہیں جو حضرت خلیل اللہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام سے پہلے تھے اور ان کے زمانے میں بھی موجود تھے۔ البتہ عرب، حجاز جن کو عرب مستعربہ کہا جاتا ہے، یہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی ذرّیت سے ہیں۔

اسی طرح عرب یمن اور حِمیر بھی اولادِ اسمٰعیل علیہ السلام سے نہیں بلکہ مشہور یہ ہے کہ وہ قحطان کی نسل سے ہیں۔

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث شیرازی نے القاب میں نقل کی ہے جس کا مضمون یہ ہے کہ سب سے پہلے عربیہ خالصہ پر حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی زبان کھلی، جب کہ ان کی عمر چودہ سال کی تھی۔

ابن عساکر نے اپنی تاریخ میں اور ابو احمد عطریف نے اپنے جزء میں روایت کیا ہے کہ حضرت فاروق اعظمؓ نے ایک مرتبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ یہ کیا بات ہے کہ آپ ہم سے زیادہ فصیح ہیں، حالانکہ آپ کی بود و باش ہمیشہ ہمارے ہی اندر رہی۔ کہیں باہر جاکر کوئی تعلیم حاصل نہیں کی۔ آپ نے فرمایا کہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی اصل زبان مندرس ہوگئی تھی۔ جبرئیل علیہ السلام نے آکر وہ اصل زبان مجھے یاد کرادی ہے۔ میں نے یاد کرلیا (البلغہ)

اور دیلمی نے مسند الفردوس میں بروایت ابو رافع نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ:

"جس طرح حق تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو تمام اسماء کی تعلیم دی تھی مجھے بھی تمام اسماء کی تعلیم دی ہے۔"

# عربی زبان کی وسعت

حضرت امام شافعیؒ جو قرآن وسنت کے بے مثل عالم و فقیہ اور تقریباً آدھی دنیا کے امام و متبوع ہونے کے ساتھ ادب اور لغت کے ماہر امام ہیں وہ فرماتے ہیں، کہ عربی زبان تمام زبانوں میں وسیع تر زبان ہے۔ اور جہاں تک ہمیں معلوم ہے اس زبان کے پورے لغات کا احاطہ سوائے نبی کے کوئی نہیں کرسکتا۔

ابن دُرَید نے جمہرہ میں اور خلیل نے کتاب العین میں جو کچھ اپنی معلومات اور یادداشت سے لکھا ہے اس کا حاصل یہ ہے کہ عربی زبان کے کل لغات پانچ کروڑ چھ لاکھ انسٹھ ہزار چار سو ہیں جن میں پانچ کروڑ چھ لاکھ بیس ہزار مستعمل اور باقی مہمل و متروک ہیں۔

پھر ان میں دو حرفی کلمات کی تعداد سات سو پچاس اور تین حرفی کلمات کی انیس ہزار چھ سو پچاس ہے اور چار حرفی کلمات تین لاکھ تین ہزار چار سو ہیں اور پانچ حرفی کلمات چھ کروڑ تین لاکھ پچھتر ہزار چھ سو ہیں یہ سب تفصیل علامہ زَبیدی نے مختصر کتاب الخلیل میں اور شیخ جلال الدین سیوطی نے مزہر میں مزید تشریحات کے ساتھ نقل کی ہیں۔

عربی لغت کی بے مثال وسعت کا کچھ اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ اس میں ایک چیز کے بہت سے نام اور بہت سی لغات پائی جاتی ہیں۔ ایک ہی مفہوم کو سینکڑوں عنوانات اور الفاظ سے تعبیر کیا جاسکتا ہے۔ علماء لغت نے۔ علماء لغت نے ایسے لغات کو مستقل کتابوں میں بھی جمع کر دیا ہے۔ تیر، تلوار، نیزہ، شیر، اونٹ، بکری، سانپ، صبح و شام، آفات و مصائب، جن کا ذکر عام طور پر کلام میں بار بار آتا ہے ان کے لئے ایک ایک لفظ کے اتنے لغت ہیں کہ آدمی حیران ہو جاتا ہے۔

ابن خالویہ کہتے ہیں کہ میں نے عربی لغت سے شہد کے پانسو نام جمع کئے ہیں اور سانپ کے دوسو اور حمزہ اصبہانی نے مصائب و آفات کے چار سو نام لغت عرب سے جمع کر کے فرمایا ان تکاثر اسماء الدواھی من الدواھی یعنی مصائب کے نام بہت ہونا بھی مصائب ہی ہیں۔

عربی زبان میں اول تو لغات کی اتنی بڑی کثرت جس کا نمونہ آپ دیکھ چکے ہیں۔ پھر اعراب اور اشتقاق کے بدلنے سے ایک ایک لفظ میں دس دس معنی پیدا ہو جاتے ہیں اس کے علاوہ مجازات، استعارات، تمثیل و تشبیہ اور کنایات کے ان خاص طریقوں نے جن کو عرب نے اختیار کیا ہے اس زبان کو اور بھی زیادہ وسیع اور سہل اور شیریں بنا دیا ہے۔

کلام میں ایجاز و اطناب یعنی طول و اختصار بھی عرب کے کلام میں ایک حیرت انگیز صنعت ہے کہ اگر اختصار کرنا چاہیں تو بڑے سے بڑے کلام کو صرف ایک یا دو حرف سے ادا کر دیں اور طول دینا چاہیں تو چھوٹی سے چھوٹی بات کو ایک خطبہ اور مقالہ بنا دیں۔

الفاظ و کلمات کے بجائے ضمیروں سے کام لینا بھی عربی کی خصوصیات میں سے ہے جس میں اختصار کے علاوہ اور بہت سے فوائد ہیں اسی قسم کی خصوصیات ہیں جن کی وجہ سے قرآن کریم نے عربی زبان کی صفت میں بلسان عربی مبین فرما کر صفت بیان میں اس زبان کا دوسری زبانوں سے بہتر اور افضل ہونا متعین فرما دیا ہے۔

اور اگر غور کیا جائے تو بیان ہی وہ صفت ہے جس پر کسی زبان کی خوبی و خرابی کو پرکھا جا سکتا ہے کیونکہ لغت و زبان کا مقصد ہی اپنے دل کی بات کا اظہار و بیان ہے تو جو لغت اس اظہار و بیان کے اعتبار سے اکمل ہوگا وہی سب لغات میں بہتر و افضل قرار پائے گا۔ عربی زبان کی انہیں بے مثال خصوصیات کی بنا پر بعض حضرات نے فرمایا کہ حق بات یہ ہے کہ قرآن کا ایسا ترجمہ جو قرآن کے پورے پورے مفہوم کو ادا کر دے کسی دوسری زبان میں ممکن نہیں۔ جیسے تورات و انجیل وغیرہ آسمانی کتابوں کے ترجمے سریانی اور عبرانی زبانوں سے دوسری زبانوں میں کئے گئے ہیں اور ان کو ان زبانوں کی تورات و انجیل سمجھا گیا ہے۔ قرآن میں اس کا امکان نہیں۔ قرآن کریم کے جتنے ترجمے فارسی، اردو، انگریزی وغیرہ میں کئے گئے وہ محض اہل عجم کی ضرورت کے پیش نظر قرآنی مضامین سے ادنیٰ سی مناسبت پیدا کرنے کے لئے ہیں۔ قرآن کے پورے مضمرات سے آگاہی اور اس کے حقائق و معارف کا علم ان ترجموں سے قطعاً ناممکن ہے۔

اسی وجہ سے علمائے اسلام کا اس پر اتفاق ہے کہ قرآن کریم کا صرف ترجمہ متن قرآن سے علیحدہ شائع نہ کیا جائے، کیونکہ لوگ اس کو اردو یا انگریزی کا قرآن کہیں گے۔ حالانکہ اس کو قرآن کہنا کسی حیثیت سے صحیح نہیں۔ اول تو اس لئے کہ الفاظ قرآن حقیقت قرآن کے جزء ہیں۔ قرآن نام ہے الفاظ اور معانی کے مجموعے کا۔ دوسرے اس لئے معانی قرآن بھی کسی دوسری زبان میں پورے پورے منتقل نہیں کئے جا سکتے۔ اس لئے معنی کی حیثیت سے بھی قرآن کے اردو یا فارسی یا انگریزی ترجمہ کو قرآن کہنا صحیح نہیں۔ اسی لئے سلف صالحین نے جب بضرورت عوام قرآن کے ترجمے مقامی زبانوں میں لکھے تو اس کا التزام کیا کہ ترجمہ متن قرآن سے علیحدہ نہ ہو۔

عربی زبان کی خصوصیات میں سے یہ بات بھی خاص اہمیت رکھتی ہے کہ تکلم اور تلفظ کی آسانی کا بڑا لحاظ رکھا گیا ہے اس کو چند مثالوں سے سمجھئے:

جس کلمہ میں دو حرفوں کے اجتماع سے تکلم میں صعوبت یا سختی پیدا ہو سکتی ہے وہاں عرب نے اس کا التزام کیا ہے کہ کہیں ایک حرف کو اس کے مناسب حرف سے بدل دیا۔ کہیں حرف ساکن پر کوئی مناسب حرکت دے دی۔ کہیں کسی حرف کو حذف کر دیا۔ مثلاً لفظ قَوْلٌ کی ماضی قَوَلَ ہوتی ہے سہولت کے لئے واؤ کو الف سے بدل کر قَالَ کر دیا۔ اس کا مضارع یَقْوُلُ ہوتا ہے جو زبان پر ثقیل ہے۔ یہاں واؤ کی حرکت قاف پر ڈال کر یَقُوْلُ کر دیا۔ وَعَدَہٗ کا اسم ظرف مِوْعَاد ہوتا ہے واؤ کو یاء سے بدل کر مِیْعَاد کر دیا۔

عام عجمی زبانوں میں دو دو تین تین بلکہ اس سے بھی زیادہ ساکن حرف جمع ہوتے ہیں جس کا ادا کرنا زبان پر نہایت مشکل گزرتا ہے اور اسی لئے اکثر ایسا ہوتا ہے کہ اس کے آخری حرف زبان سے ادا بھی نہیں ہوتے۔ عربی زبان میں اس کی خاص رعایت رکھی گئی ہے کہ جہاں دو حرف ساکن کے اجتماع سے ثقل پیدا ہوتا ہے وہاں کچھ نہ کچھ قلب و ابدال کا عمل کر کے آسان کر دیا گیا ہے۔

## عربی زبان کی تدوین و تصنیف

یہ بات بھی شاید عربی زبان ہی کی خصوصیات میں سے ہے کہ اس کے حرف حرف اور کلمہ کلمہ کو بحث و تنقید کی اتنی چھلنیوں میں چھانا گیا ہے کہ اس کی نظیر دوسری زبانوں میں ملنا مشکل ہے۔ لغت کی کتابیں شمار کی جائیں تو ہزاروں کی تعداد ہو جاتی ہے۔ چھوٹی سے چھوٹی اور بڑی سے بڑی بیس تیس جلدوں کی کتابیں مختلف ترتیب اور مختلف انداز سے لکھی گئیں۔ خاص خاص الفاظ پر مستقل کتابیں تصنیف کی گئی ہیں۔

اس فن کی سب سے پہلی تصنیف خلیل بن احمد نحوی کی ہے جو کتاب العین کے نام سے مشہور ہے۔ اس کے بعد ابن درید نے جمہرۃ اللغۃ تصنیف کی اصمعی نے لغت کی ایک خاص قسم اجناس پر کتاب لکھی۔ ابو زید انصاری نے نوادر پر اور ابو عبیدہ نے کتاب النوادر و اللغات تصنیف کی۔ ابو عبیدہ قاسم بن سلام نے غریب اللغۃ پر کتاب تصنیف فرمائی۔ ابو علی فارسی نے تذکرہ اور ازہری نے تہذیب ابن فارس نے مجمل فارابی نے دیوان الادب صاحب ابن عباد نے محیط، قزاز نے جامع پھر مختلف طبقات اور مختلف اوقات میں اس موضوع پر بے شمار کتابیں لکھی گئیں۔ صاحب بن عباد کا یہ واقعہ منقول ہے کہ ان کو کسی بادشاہ نے اپنے یہاں طلب کیا تو انھوں نے یہ جواب دیا کہ میں یہاں سے کہیں منتقل ہوں تو مجھے ساٹھ اونٹ فن لغت کی کتابیں منتقل کرنے کے لئے چاہئیں۔ یہ ہر شخص جانتا ہے کہ اونٹ کتنا عظیم الشان وزن اٹھا لیتا ہے۔ اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ ایک صاحب بن عباد کے پاس کتنی کتابیں لغت کی موجود ہوں گی۔

مگر فتنہ تاتار میں جب بغداد کے اسلامی کتب خانے دریائے دجلہ میں ڈال کر اور کہیں جلا کر تباہ کئے گئے۔ ان میں سے اکثر کتابیں ضائع ہو گئیں۔ اس مقدمہ کے آخر میں کتب لغات کی ایک مختصر فہرست بطور نمونہ کے شامل کر دی گئی ہے وہ دیکھ لی جائے۔ متاخرین جن کی کتابیں لغت عرب میں متداول اور مشہور ہوئیں وہ جوہری کی صحاح اور ابن سیدہ اندلسی کی کتاب المحکم و المحیط اور شیخ مجد الدین فیروز آبادی کی قاموس ہے اور اس آخری دور میں عام طور سے قاموس کو زیادہ شہرت و قبول حاصل ہوا۔ بہت سے علماء نے اسے درسا پڑھا اور پڑھایا ہے۔ سید مرتضیٰ زبیدی ہندی نے اس پر ایک نہایت عمدہ مبسوط شرح تاج العروس دس ضخیم جلدوں میں لکھی۔

# عرب کے فصحاء و بلغاء

فصاحت و بلاغت اور شعر و سخن تمام دنیا کی زبانوں میں ایک فن کی حیثیت رکھتا ہے جو سیکھنے سکھانے سے کافی محنت اور مشق کے بعد حاصل ہوتا ہے۔ لیکن عرب کے لئے یہ ایک فطری ذوق کی حیثیت رکھتا ہے جیسے بطخ کے بچے تیرنا سکھائے بغیر تیرتے ہیں۔ عرب کے بچے، بڑے، مرد عورت، سب شعر و سخن کی عمدہ قابلیت کے مالک ہوتے ہیں۔ لیکن اس کے بعد پھر بھی درجات اور مراتب کا عظیم تفاوت ہوتا ہے۔ جاہلیت کے عرب شعراء اور فصحاء میں امرء القیس کو ملک الشعراء کہا جاتا ہے اور بھی بہت سے نام معروف و مشہور ہیں۔ یہاں ان کی تاریخ لکھنا نہیں۔ اسلامی دور میں اس پر اتفاق ہے کہ رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم فصاحت و بلاغت میں سب سے اعلیٰ مقام رکھتے ہیں اور کیوں نہ ہو کہ اللہ تعالیٰ کا کلام آپؐ کی زبانِ مبارک پر جاری ہوا اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو مقامِ رسالت و تبلیغ پر فائز فرمایا اور آپ کے مخاطب اوّل عرب کے فصحاء و بلغاء تھے تو ضروری تھا کہ آپ کو فصاحت و بلاغت کا وہ معیار عطا فرمایا جائے جس کے سامنے سب کو جھکنا پڑے۔ خود رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے انا افصح العرب یعنی میں تمام عرب میں سب سے زیادہ فصیح ہوں۔

صحیح مسلم کی روایت میں رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام انبیاء علیہم السلام کے درمیان اپنی چند خصوصیات کا ذکر فرمایا ہے ان میں سے ایک یہی ہے کہ آپ کو جوامع الکلم عطا فرمائے گئے کہ مختصر لفظوں میں بڑے بڑے مضامین کے دریا بھر دیتے تھے۔

اسمٰعیل بن ابی عبید کہتے ہیں کہ عرب کی تاریخ اور ان کے کلام و اشعار، لغات کے ماہرین کا اس پر اتفاق ہے کہ قریش تمام عرب میں سب سے زیادہ فصیح و بلیغ ہیں۔ ان کا لغت سارے لغاتِ عرب پر فائق ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو تمام عرب میں انتخاب فرمایا ہے۔ پھر ان میں محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو منتخب فرمایا۔ قریش کو اپنے حرم محترم کا خادم اور نگہبان بنا کر تمام عرب کو ان کا خادم اور شاگرد بنا دیا۔ تمام عرب کے قافلے حج کے لئے مکہ آتے تو اپنے اپنے اختلافات کا فیصلہ بھی قریش سرداروں کے سامنے پیش کرتے اور ان کے حکم پر سب راضی ہو جاتے تھے۔

قریش کے سوا دوسرے قبائل کی زبانوں میں خاص خاص قسم کی کمزوریاں مشہور تھیں۔ جن پر مقابلہ کے وقت ایک دوسرے کو عار دلائی جاتی تھی لیکن قریش کی زبان ان سب کمزوریوں سے پاک تھی۔ اسی لئے قرآن کو کتابی صورت میں جمع کرنے کے وقت حضرت فاروقِ اعظمؓ نے فرمایا کہ قرآن کے لکھنے کا کام صرف قریش اور بنو ثقیف کے نوجوان انجام دیں۔ پھر عثمان غنی رضؓ نے جب ممالک اسلامیہ کے لئے قرآن مجید کے متعدد نسخے لکھوائے تو حکم دیا کہ املاء کرانے والا آدمی قبیلہ ہذیل کا اور لکھنے والا بنو ثقیف کا ہونا چاہیئے کیوں کہ ہذیل کا تلفظ اور ثقیف کا خط سب سے زیادہ قابل اعتماد تھا۔

ابو نصر فارابی کہتے ہیں کہ قریش اس خاص صلاحیت میں سب سے ممتاز تھے کہ تمام قبائلِ عرب کے لغات میں جو سب سے زیادہ فصیح اور سہل سننے میں بہتر بیان معنی میں واضح لفظ ہوتا اس کا انتخاب کر لیتے تھے اور وہی ان کی زبان کا لغت سمجھا جاتا تھا اور وہ لوگ جن سے عربی لغت لیا گیا اور ان کے کلام کو عربی زبان کے لئے صحیح و غلط کا معیار سمجھا گیا وہ یہ چند قبائل ہیں۔ قیس، تمیم، اسد پھر ہذیل اور بعض کنانہ اور بعض قبیلہ طے کے ان کے سوا دوسرے قبائل جو سرحدی علاقوں پر رہتے تھے اور ان کی زبانیں دوسری زبانوں سے متاثر تھیں جیسے بحرین کے رہنے والوں کی زبان فارسی زبان سے متاثر تھی اور یمن و عدن کے باشندے کہ ان کی زبان حبشی زبان کے کچھ اثرات لئے ہوئے تھی۔ ان کی لغات سے لغتِ عرب میں کوئی چیز نہیں لی گئی۔ یہی وجہ ہے کہ قبائلِ لخم و جذام کی لغت اس لئے نہیں لی گئی کہ وہ مصر اور قبط سے ملتے جلتے تھے اسی طرح قضاعہ اور غسان کی زبان پر اس لئے اعتماد نہیں کیا گیا کہ وہ اہلِ شام سے ملے ہوئے تھے اور ان میں اکثر انصاری تھے جو عبرانی زبان لکھتے پڑھتے تھے۔ اور تغلب اور یمن والوں کی زبان اس لئے متروک قرار دی گئی کہ وہ جزیرہ میں یونان کے پڑوسی تھے اور بنی بکر کی لغت فارسی اور ہندی کے قریب ہونے کے سبب، اور اہلِ یمن کی زبان ہندوستان اور حبشہ کے اتصال کے سبب قابلِ اعتماد نہیں مانی گئی۔

اسی طرح شہر کے باشندوں کی زبان اور لغت کا بھی اس لئے اعتبار نہیں کیا گیا کہ شہروں میں اطراف و اکناف سے مختلف زبانوں کے لوگوں کی آمد و رفت کے باعث شہریوں کی زبان کھچڑی ہو جاتی ہے خالص نہیں رہتی۔ عرب کے تمام شہروں میں سے صرف بصرہ اور کوفہ ایسے دو شہر ہیں جن میں زبان کی بڑی خدمت کی گئی اور دوسری زبانوں کے اختلاط سے بچایا گیا۔ اسی لئے ان دونوں شہروں کے لغت کا اعتبار کیا گیا اور دونوں میں عربی لغت کے بڑے بڑے

۔ہرین پیدا ہوئے (البلغہ مختصراً)

# عربی زبان میں دوسری زبانوں کے الفاظ

مذکورالصدر بیان سے یہ بات واضح ہوگئی کہ عربی لغت کے ماہرین نے اس زبان کی لغت جمع کرنے میں اس کی بڑی احتیاط کی ہے کہ دوسری زبانوں سے اس کا اختلاط نہ ہوجائے۔ اسی لئے علماء لغت میں سے ایک جماعت اس کی قائل ہوگئی کہ عربی زبان میں کسی دوسری زبان کا کوئی لفظ نہیں لیا گیا اور جو مثالیں ایسی ہیں کہ ان میں بظاہر دوسری زبانوں کے الفاظ عربی میں لئے ہوئے معلوم ہوتے ہیں اُن کی یہ توجیہ بیان کرتے ہیں کہ یہ محض توارد لور توافق ہے کہ ایک معنی کے لئے ایک لفظ عربی زبان میں لیا گیا ہے وہ ہی لفظ کسی دوسری زبان میں آگیا۔

لیکن اکثر علماء اہلِ تحقیق اس پر ہیں کہ اس کا انکار نہیں کیا جاسکتا کہ کچھ الفاظ عربی زبان میں ضرور دوسری زبانوں سے لئے گئے ہیں جن کو معرب اور دخیل کہتے ہیں اور دلیل یہ ہے کہ کسی کلمہ کے غیر منصرف ہونے کے لئے علماءِ عربیت نے ایک علتِ عُجمہ کو قرار دیا ہے جس کے معنی یہی ہیں کہ یہ لفظ کسی عجمی زبان سے منتقل کرکے عربی میں لایا گیا ہے اور قرآن مجید میں بھی ایسے غیر منصرف الفاظ بکثرت موجود ہیں خصوصًا انبیاء اور افراد کے نام جیسے ابراہیم اسمٰعیل وغیرہ۔

اور ابوعبیدہ نے اس معاملہ میں ایک معتدل فیصلہ یہ کیا ہے کہ یہ بات تو نا قابلِ انکار ہے کہ بہت سے الفاظ عربی لغت میں رومی، فارسی، عبرانی، وغیرہ زبانوں کے لئے گئے ہیں، لیکن یہ الفاظ عربی زبان میں ایسے معروف ومشہور ہوگئے کہ خود عربی زبان کے الفاظ سمجھے جانے لگے۔ اس لئے کسی کا یہ کہنا بھی صحیح ہے کہ عربی زبان میں کوئی غیر عربی لفظ نہیں لیا گیا کیونکہ جو لئے گئے وہ خود عربی بن گئے یا بنا لئے گئے اور دوسروں کا یہ کہنا بھی صحیح ہے کہ غیر زبانوں کے الفاظ عربی زبان میں آگئے ہیں۔ مراد یہ ہے کہ اصل میں وہ الفاظ غیر عربی تھے اگرچہ بعد میں وہ بھی عربی بن گئے اور جب وہ الفاظ عربی زبان کی حیثیت میں آگئے تو قرآن بھی انھیں الفاظ میں نازل ہوا خلیل بن احمد کی کتاب العین اور ابن درید کی جمہرہ میں ایسے الفاظ کو معرب یا دخیل کہا گیا ہے مثلاً: طٰہٰ الیم، طور، ربانیون کے متعلق کہا جاتا ہے کہ یہ سریانی زبان کے الفاظ ہیں اور صراط، قسطاس، فردوس رومی زبان کے اور مشکوٰۃ، کفلین حبشی زبان کے اور ہیت لک جورانی زبان کے الفاظ ہیں اور ابراہیم، اسمٰعیل، یعقوب وغیرہ عبرانی زبان کے الفاظ ہیں اور طوبٰی ہندی زبان کا لفظ ہے اور یہی تحقیق معتدل اور صا[illegible] ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ عربی لغت میں دوسری زبانوں کے الفاظ اس طرح تو شامل نہیں ہوئے جیسے دوسری زبانوں میں مختلف زبانوں کے الفاظ عادۃً شامل ہوا کرتے ہیں لیکن اس کا بھی انکار نہیں ہوسکتا کہ گنے چنے چند الفاظ ایسے ضرور ہیں جو دوسری زبانوں سے لئے گئے ہیں ان میں صرف وہی الفاظ عربی لغت کے جزو سمجھے گئے ہیں جو قدیم عربی زبان میں نزولِ قرآن کے وقت معروف ہو چکے تھے۔ بعد میں مختلف زبانوں کے اختلاط سے جو الفاظ عربوں میں رواج پاگئے ان کو ماہرین لغت نے عربی لغت کا جزو بنانا باتفاق جائز نہیں سمجھا۔ ایسے الفاظ ان حضرات کی اصطلاح میں مصنوع یا مولّد کہلاتے ہیں جو اہلِ لغت کے نزدیک عربی لغت کا جزو نہیں سمجھے جاتے جن کا بیان عنقریب آئے گا۔

## عربی لغات ومعاجم کی مختصر فہرست بترتیب حروف تہجی

| نام کتاب | نام مصنف | تاریخ وفات | نام کتاب | نام مصنف | تاریخ وفات |
|---|---|---|---|---|---|
| ابدال فی اللغة | ابی طیب عبد الواحد بن علی اللغوی | ۳۵۱ھ | ارشاد فی اللغة | محمد بن عبد ربہ قرطبی | |
| ابنیة الاسماء والافعال | شیخ ابی القاسم علی جعفر بن القطاع السعدی | | اریب فی تفسیر الغریب | امام ابی الفرج عبد الرحمٰن بن علی الجوزی | |
| تحفة الادیب بما فی القرآن من الغریب | شیخ ابی حیان محمد بن یوسف اندلسی | ۵۴ھ | | | |
| الاتساق فی تعداد وجه الاشتقاق | شیخ تقی الدین علی بن عبد الکافی السبکی | | الازہر الواضح | مصطفیٰ بن عثمان الرحی | |
| اختری | مصطفیٰ بن شمس الدین قرة الحصاری الشہیر باختری | ۵۶ھ | استدراک الغلط | ابی بکر الزبیدی | |
| | | | اسماء الاسد | ابن خالویہ وابو سہل وغیرہ | ۳۳ھ |

| نام کتاب | نام مصنف | تاریخ وفات |
|---|---|---|
| اسماء الخمر والعصیر | محمد بن الحسن بن رمضان النحوی | |
| اسماء الخیل | ابی عبیدہ معمر بن المثنیٰ البصری | ۲۰۷ھ |
| اسماء الذئب | رضی الدین حسن بن محمد الصنعانی | ۵۰ھ |
| اسماء السیف | شیخ ابی سہل محمد بن علی الہروی | ۴۳۳ھ |
| اسماء النکاح | مجد الدین ابی طاہر محمد بن یعقوب فیروز آبادی | ۹۱۷ھ |
| اسماء فی الاسماء | سعید بن احمد بن محمد المیرانی | ۵۳۹ھ |
| اشارۃ فی غریب القرآن | ابوبکر محمد بن الحسن | ۳۵۱ھ |
| اصول اللغۃ | شیخ عبد الواحد بن علی بن برہان اللغوی | ۴۶۳ھ |
| اعانۃ الانسان علی احکام اللسان | قاضی عز الدین محمد بن ابی بکر | ۸۱۹ھ |
| الافصاح فی اسماء النکاح | جلال الدین سیوطیؒ | |
| امثلۃ غریب اللغۃ | علی بن حسن الہنائی المعروف بکراع النمل | |
| انموذج فی اللغۃ | ابو علی الحسن بن رشیق القیروانی | ۴۵۶ھ |
| انواء الغیث فی اسماء اللیث | مجد الدین محمد بن یعقوب الفیروز آبادی | ۸۱۷ھ |
| البارع فی اللغۃ | شیخ ابو طالب مفضل بن سلمۃ بن عاصم اللغوی | |
| البرہان القاطع فی لغۃ الفرس | محمد حسین التبریزی الحیدر آبادی | |
| البغیۃ فی اللغۃ | ابو جعفر احمد بن یوسف الفہری اللبلی | |
| البلغۃ فی تراجم ائمۃ النحو واللغۃ | ابو طاہر محمد بن یعقوب الفیروز آبادی | ۸۱۷ھ |
| البلغۃ فی اللغۃ | ابو یوسف یعقوب بن احمد الادیب النیساپوری | ۴۷۴ھ |
| تاج العروس من جواہر القاموس | سید ابو الفیض محمد مرتضیٰ الحسینی الواسطی المصری ہندی | ۱۲۰۵ھ |
| تاج المصادر فی اللغۃ | ابو جعفر احمد بن علی المعروف بجعفرک المقری البیہقی | ۵۴۴ھ |
| تاج اللغات | محمد اسمٰعیل الکندی | |
| تحفۃ الاریب فیما فی القرآن من الغریب | شیخ ابو حیان محمد بن یوسف الاندلسی النحوی | ۶۴۵ھ |
| التحفۃ السنیۃ الی الحضرۃ الحسینیۃ فی لغۃ الفرس بالترکیۃ | محمد بن مصطفیٰ بن لطف اللہ الاشیشی | |

| نام کتاب | نام مصنف | تاریخ وفات |
|---|---|---|
| ترجمان المترجم بمنتہی الارب | فاضل شہاب الدین احمد بن محمد بن عرب شاہ | ۸۵۴ھ |
| تقریب المرام فی غریب القاسم بن سلام | شیخ امام محب الدین احمد بن عبد اللہ الطبری | ۶۰۴ھ |
| تلخیص فی اللغۃ | ابو ہلال حسن بن عبد اللہ العسکری | ۳۹۵ھ |
| تلقیح العین فی اللغۃ | ابو غالب تمام بن غالب بن عمر القرطبی اللغوی | ۴۳۶ھ |
| تنبیہ البارعین علی المنحوت من کلام العرب | ظہیر ابو علی حسن بن خطیر النعمانی | ۵۹۸ھ |
| تنبیہ البصائر فی اسماء ام الکبائر | ابو الخطاب العلامہ عمر بن حسین بن علی بن دحیۃ الکوفی | ۶۳۳ھ |
| الافصاح عما وقع فی کتاب الصحاح | عبد اللہ بن بری العباسی | ۵۸۲ھ |
| تہذیب الاسماء واللغات | امام محی الدین یحییٰ بن اشرف النووی | ۶۷۸ھ |
| تہذیب التہذیب | ابو الثناء محمود بن ابی بکر بن حامد التنوخی | ۷۲۳ھ |
| تہذیب اللغۃ | ابو منصور محمد بن احمد بن طلحۃ بن مرج الازہری | ۳۷۰ھ |
| جامع اللغۃ | سید محمد بن السید حسن بن السید علی صاحب الراموز | |
| الجمع بین صحاح الجوہری و غریب المصنف فی اللغۃ | ابو اسحق ابراہیم بن قاسم البطلیوسی | ۶۴۶ھ |
| الجمع بین العباب والمحکم واللغۃ | تاج الدین ابو محمد احمد بن عبد القادر المعروف بابن مکتوم | ۷۴۹ھ |
| الجمہرۃ فی اللغۃ | ابوبکر محمد بن الحسن بن درید اللغوی البصری | ۳۲۱ھ |
| الجوہرۃ مختصر کتاب العین | صاحب بن عباد | ۳۸۵ھ |
| جواہر اللغۃ | ابو القاسم محمود بن عمر الزمخشری | ۵۲۷ھ |
| حدائق الآداب فی اللغۃ | عبید اللہ بن محمد المعروف بابن شاہ مردان | |
| حسن البیر فیما فی الفرس من اسماء الطیر | جلال الدین سیوطی رح | |
| خلق الانسان | ابن قتیبہ عبد اللہ بن مسلم النحوی | ۲۷۶ھ |
| خلق الانسان | ابو الحسین احمد بن فارس اللغوی | ۳۹۵ھ |
| خلق الانسان | ابو سعید عبد الملک بن قریب الاصمعی | |
| الدرۃ المضیئۃ فی اللغۃ الترکیۃ | زین الدین عبد الرحمن بن ابی بکر العینی | ۸۹۳ھ |

| نام کتاب | نام مصنف | تاریخ وفات |
|---|---|---|
| دستور اللغۃ | بدیع الزمان حسین بن ابراہیم | ۴۹۹ھ |
| دیوان الادب | اسحٰق بن ابراہیم الفارابی | ۳۵۰ھ |
| رسالۃ العنقاء المغرب الواقع فی القاموس | شیخ عبد اللہ بن عبد الرحمٰن الدوفتری | ۱۰۲۵ھ |
| الروض المسلوف فیما لہ اسمان الی الالوف | شیخ مجد الدین ابو طاہر محمد بن یعقوب | |
| | الفیروزآبادی | ۸۱۷ھ |
| زبدۃ اللغۃ (فارسی) | علاء الدین علی بن المراد الکاشی | ۶۲۴ھ |
| سدرۃ العرف | جلال الدین سیوطی رح | ۹۱۱ھ |
| سر الفصاحۃ فی اللغۃ | ابو محمد عبد اللہ بن محمد بن سنان الخفاجی | |
| سبب فی حصر لغات العرب | حسین بن المہذب المصری | |
| شوارد فی اللغۃ | امام رضی الدین حسن بن محمد الصنعانی | ۶۵۰ھ |
| شمس اللغات | مسٹر جوزف بریٹو جونیر نصرانی | ۱۲۲۰ھ |
| الصاحبی فی اللغۃ | ابن فارس ابو الحسین احمد بن فارس الرازی | |
| | اللغوی | ۳۹۵ھ |
| صحاح فی اللغۃ | امام ابو نصر اسمٰعیل بن حماد الجوہری الفارابی | ۳۹۳ھ |
| صراح اللغۃ | ابو فضل محمد بن عمر بن خالد القرشی | |
| صفوۃ المصادر | مصطفیٰ خاں بن روشن خاں لکھنوی | |
| ضوء الصباح فی لغات النکاح | جلال الدین سیوطی رح | |
| طبقات اللغویین والنحاۃ | ابو بکر محمد بن حسن الزبیدی الاشبیلی | ۳۷۹ھ |
| العالم واللغۃ | احمد بن ابان الاندلسی اللغوی | ۳۸۲ھ |
| العباب الزاخر واللباب الفاخر | امام حسن بن محمد بن حسن بن حیدر العمری | ۶۵۰ھ |
| عمدۃ فی لغۃ الفرس | شمس الدین بن محمد السیواسی | |
| غرائب اللغۃ | سعید بن احمد المیدانی النیسابوری | ۵۳۹ھ |
| الغرر المثلثۃ والدرر المثبتۃ | شیخ امام مجد الدین ابو طاہر محمد بن یعقوب | |
| | الفیروزآبادی | ۳۱۷ھ |
| غریب اللغۃ | ابن احمد المیدانی سعید | ۵۳۹ھ |
| غلطات العوام | مصطفیٰ بن محمد المعروف بخسرو زادہ | ۹۹۸ھ |
| غیاث اللغات | شیخ محمد غیاث الدین بن جلال الدین | |
| | بن شرف الدین رامپوری | |
| الفائق فی غریب الحدیث | علامہ جار اللہ ابو القاسم محمود بن عمر | |
| | الزمخشری | ۵۳۸ھ |

| نام کتاب | نام مصنف | تاریخ وفات |
|---|---|---|
| فقہ اللغۃ | ابن فارس ابو الحسین احمد القزوی | ۳۹۵ھ |
| فلک القاموس | شیخ عبد القادر دین احمد الیمنی | |
| قابوس فی ترجمۃ القاموس | شیخ محبیب اللہ قنوجی | |
| قاطع برہان | میرزا اسد اللہ، غالب دہلوی | ۱۲۸۵ھ |
| القاموس المحیط والقابوس الوسیط | امام مجد الدین محمد بن یعقوب | |
| الجامع لما ذہب من کلام العرب شماطیط | الفیروزآبادی | ۸۱۷ھ |
| قانون فی اللغۃ | سلمان عبد اللہ الحضروانی | ۴۹۴ھ |
| القصیدۃ الدامغۃ فی اللغۃ | حسن بن احمد اللغوی الہمدانی | ۳۳۴ھ |
| القول المانوس فی صفات القاموس | شیخ سعد اللہ مفتی رام پور | |
| کا تبیۃ | محمد بن ولی بن رضی الدین | |
| کامل فی اللغۃ | ابو العباس محمد بن یزید المعروف بالمبرد النحوی | ۲۸۵ھ |
| کتاب اسماء جبال تہامۃ ومکانہا | روایۃ ابی سعید الحسن بن عبد اللہ السیرافی | ۳۶۸ھ |
| کتاب اسماء اللہ تعالیٰ وصفاتہ | ابو القاسم الصاحب اسمٰعیل بن عباد الوزیر | ۳۸۵ھ |
| کتاب الامکنۃ والجبال والمیاہ | ابو القاسم محمود بن عمر الزمخشری | ۵۳۸ھ |
| لسان العرب فی اللغۃ | شیخ جمال الدین ابو الفضل محمد بن مکرم | |
| | الانصاری الخزرجی | ۷۱۱ھ |
| لمعۃ الاشراق فی الاشتقاق | شیخ جلال الدین سیوطی رح | |
| مبادی اللغۃ | ابو عبد اللہ محمد بن عبد اللہ الخطیب الاسکافی | ۴۲۱ھ |
| مثلث | جمال الدین محمد بن عبد اللہ بن مالک النحوی | ۶۷۲ھ |
| مجمع البحار | شیخ محمد طاہر الصدیقی الفتنی | ۹۸۶ھ |
| مجمع البحرین | امام حسن بن محمد الصنعانی | ۶۵۰ھ |
| مجمل اللغۃ | ابو الحسین احمد بن فارس القزوینی | ۳۹۵ھ |
| المحکم والمحیط الاعظم | ابو الحسین علی بن اسمٰعیل الامیر المعروف | |
| | بابن سیدۃ | ۴۵۸ھ |
| المزہر فی اللغۃ | جلال الدین عبد الرحمٰن بن ابی بکر السیوطی | ۹۱۱ھ |
| مصادر | یحییٰ بن ابی بکر التنوسی | ۹۱۱ھ |
| المعلم | احمد بن ابان بن سید اللغوی | |
| مغرب | امام ابو الفتح ناصر بن عبد السید المطرزی | ۶۱۰ھ |
| مقدمۃ الادب | علامہ جار اللہ ابو القاسم محمود بن عمر الزمخشری | ۵۳۸ھ |
| منتہی الارب | شیخ فاضل عبد الرحیم بن عبد الکریم | |

| نام کتاب | نام مصنف | تاریخ وفات | نام کتاب | نام مصنف | تاریخ وفات |
|---|---|---|---|---|---|
| مہذب فیما وقع فی | جلال الدین سیوطی رح | ۹۱۱ھ | | المعروف بابن الاثیر الجزری | ۶۰۶ھ |
| القرآن من العرب | | | وجیز | محمد قاسم بن حاج محمد کاشانی | |
| القاموس | علی بن محمد القاری الہروی المکی | | ہدایۃ فی اللغۃ | ابوسعید محمد بن ابی سعید محمد بن ابراہیم | |
| نصاب الصبیان | ابونصر مسعود بن ابی بکر حسین بن جعفر الادیب | | ہدیۃ فی اللغۃ | حسان بن نصوح | |
| نظام الغریب | عیسیٰ بن ابراہیم الربعی | | ینابیع اللغۃ | ابوجعفر احمد بن علی المعروف بجعفرک | ۵۴۴ھ |
| نظام اللسد فی السماء الاسد | جلال الدین سیوطی | | یواقیت | ابوعمر محمد بن عبدالواحد الزاہد المطرز | ۳۴۵ھ |
| نہایۃ فی غریب الحدیث | شیخ امام ابوالسعادات، مبارک بن ابی الکرم محمد | | — | — | — |

# عربی زبان کی بے نظیر حفاظت

## اور

## اس کے لئے محدثانہ اصول کا استعمال

دنیا کی عام زبانیں، زمانہ کے ساتھ ساتھ بدلتی رہتی ہیں۔ ایک صدی کے بعد اس پہلی صدی کی زبان متروک ہوجاتی ہے۔ روزمرہ کے لغات اور ان کے تلفظ میں فرق ہوتا جاتا ہے۔ کچھ دوسری زبانوں کے اختلاط سے اچھی یا بُری تبدیلیاں ہوتی ہیں اور اس زمانہ کی وہی زبان فصیح سمجھی جاتی ہے جو اس وقت بولی جارہی ہے۔ فارسی قدیم کا موازنہ فارسی جدید سے کیجیے۔ یا اردو قدیم کا اردو جدید سے تو ایسا نظر آئے گا کہ یہ زبان ہی دوسری ہے۔ اسی طرح عام بول چال کی عربی جو آج کل حجاز اور دوسرے عرب ممالک میں بولی جاتی ہے وہ قدیم قرآنی عربی سے اتنی مختلف ہے کہ ان دونوں کو ایک زبان کہنا مشکل نظر آتا ہے۔

اگر عربی زبان سے مسلمانوں کا تعلق صرف اتنا ہی ہوتا کہ وہ ایک مسلم برادری کی زبان ہے تو آج دوسری قدیم زبانوں کی طرح قدیم عربی بھی متروک اور بے نام و نشان ہوجاتی۔

لیکن مسلمان عربی زبان کا صرف اس لئے دلدادہ نہیں کہ اس کو اس زبان میں اپنے عربی بھائیوں سے بول چال اور مراسلت کا تعلق رکھنا ہے بلکہ اس کے لئے عربی زبان سے دل بستگی اور اس کے احترام و تقدس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ قرآن کی زبان عربی ہے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا متن عربی میں ہے اس لئے اسلام کی اساس و بنیاد عربی زبان پر قائم ہے اور اسی وجہ سے تمام علمائے امت کا اتفاق ہے کہ عربی زبان کی حفاظت اور اس کو سیکھنے سکھانے کا سلسلہ ہمیشہ قائم رکھنا اسلامی فرائض میں سے ایک اہم فرض ہے۔

جوہری نے صحاح کے شروع میں لکھا ہے کہ "عربی ہی وہ لغت ہے جس کا مرتبہ اللہ تعالیٰ نے بلند فرمایا اور دین و دنیا کے علم کو اس کے ساتھ وابستہ فرمادیا" اور شیخ السنہ علامہ سیوطی رح نے مزہر میں فرمایا کہ "اس میں کوئی شک نہیں کہ لغت عربی کا سیکھنا اور معلوم کرنا دین کی ضروریات میں داخل اور ایک فرض کفایہ ہے۔"

حضرت فاروق اعظم رض نے درس قرآن دینے والوں پر یہ پابندی لگائی ہوئی تھی کہ وہ عربی لغت سے پورا واقف ہو اور مفسر القرآن حضرت عبداللہ بن عباس رض نے فرمایا کہ "جب تمہیں قرآن کے کسی لفظ میں اشکال پیش آئے تو اشعار عرب میں اس لفظ کو تلاش کرو۔ کیوں کہ عربی زبان کی تعبیر اور اس کے معانی کی تعیین کے لئے اشعار عرب ہی معیار رہیں۔"

اور بعض اہل علم نے دو شعروں میں عربی زبان کی ضرورت و فضیلت کو اس طرح بیان فرمایا ہے ؎

حفظ اللغات علینا ٭ فرض کفرض الصلوٰۃ ٭ فلیس یضبط دین ٭ الا بحفظ اللغات

یعنی لغات عربی کا یاد کرنا نماز کی طرح ایک فرض ہے کیوں کہ کسی دین کو بغیر حفظ لغات کے محفوظ نہیں رکھا جاسکتا اور امام ثعلب نے اپنی امالی میں فرمایا

کہ فقیہ کو عربی لغت کے علم کی شدید ضرورت ہے۔

ان روایات سے عربی زبان کی حفاظت اور اس کو سیکھنے اور یاد رکھنے کا فرض کفایہ ہونا تو معلوم ہوگیا۔ اور اسی کے ساتھ یہ بھی معلوم ہوگیا کہ وہ عربی جس کی حفاظت اسلامی فرض ہے وہ وہی قدیم عربی ہے جس میں قرآن نازل ہوا۔ اور جس میں رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلّم کی احادیث و سنن ہم تک پہنچی نئی عربی میں کوئی کتنی ہی مہارت حاصل کرلے وہ اس فرض سے سبکدوش نہیں ہوسکتا۔ بلکہ اس کے لئے یہ ضروری ہے کہ جاہلیتِ عرب کی زبان کو محفوظ رکھے کیوں کہ اسی زبان میں قرآن نازل ہوا ہے اور اسی کے ذریعہ قرآن کے معانی صحیح معلوم ہوسکتے ہیں۔

یہی وجہ ہے کہ عربی لغت کے جمع کرنے والے مصنفین نے اس کی رعایت رکھی ہے کہ دوسری زبانوں کے اختلاط سے اصل قرآنی زبان مخلوط ہوکر اشتباہ میں نہ پڑجائے۔ ابھی آپ معلوم کرچکے ہیں کہ لغتِ عربی کی تصنیف و تدوین کرنے والوں نے عرب کے صرف ایسے قبائل کے لغت کو بنیاد اور عمود بنایا ہے جن کا اختلاط دوسری زبان والوں سے نہ تھا۔ کوفہ، بصرہ کے علاوہ کسی شہر کی زبان کو اسی لئے سند نہیں مانا کہ اُن شہروں میں عجمی زبانوں کا اختلاط پایا جاتا تھا۔ اور جزیرۃ العرب کے سرحدی قبائل جن کا اختلاط ہندی یا فارسی یا حبشی و رومی زبانوں سے تھا۔ ان کی زبان کا بھی لغتِ عربی میں اعتبار نہیں کیا۔ صرف ان عرب عرباء کی زبان سے عربی لغت کو مدوّن کیا ہے جو نسل اور زبان کے اعتبار سے خالص عرب تھے۔ اور ان میں بھی زیادہ تر قریشی قبائل ہیں۔

پھر جن قبائل کی لغت کو کتابوں میں مدوّن کیا وہ بھی ویسے ہی سُنی سنائی باتوں کی طرح جمع نہیں کردیا بلکہ علماءِ اسلام نے جو اصول روایتِ حدیث کو غیر معتبر اور ضعیف روایات سے پاک رکھنے کے لئے حدیثِ رسول میں استعمال فرمائے۔ تقریبًا انھیں اصولوں سے لغتِ عرب کے جمع کرنے میں کام لیا۔

# نقلِ لغت میں نقلِ حدیث کے اصول کا استعمال؟

جس طرح روایاتِ حدیث سندِ نقل کے اعتبار سے چند اقسام متواتر، مشہور، خبرِ واحد پر مشتمل ہیں، پھر خبرِ واحد میں سندِ متصل کا اعتبار کیا گیا منقطع کو نہیں لیا گیا۔ اور ناقابلِ اعتبار راویوں کو ساقط کیا گیا ہے اسی طرح لغتِ عرب کے جمع کرنے میں علمائے لغت نے بھی یہی انداز اختیار فرمایا ہے۔

## متواتر

امامِ لغت ابن الانباری نے اپنی کتاب لمع الادلہ میں اس موضوع پر تفصیل سے بحث فرمائی ہے اور اسی کتاب میں فرمایا کہ "جو لغت قرآن میں یا حدیث کی روایاتِ متواترہ میں آئے ہیں وہ متواتر اور قطعی ہیں۔ یعنی جن معانی کے لئے قرآن و حدیث میں مستعمل ہوئے ان کے وہی معنی یقینی ہیں۔ زبان یا زمان کے بدلنے سے ان پر کوئی اثر نہیں پڑ سکتا۔"

امام رازی نے محصول میں فرمایا کہ "لغت اور قواعدِ نحو و صرف کا وہ حصہ جو نزولِ قرآن اور عہدِ رسالت کے زمانہ سے معروف ہے اور بتواتر نقل کیا گیا ہے وہ قطعی ہے۔ مثلاً لفظ سماء، آسمان کے لئے اور ارض، زمین کے لئے اور ماء، پانی کے لئے، نار، آگ کے لئے قرآن و سنت میں استعمال کئے گئے ہیں اور فاعل کو ہمیشہ مرفوع اور مفعول کو منصوب اور مضاف الیہ کو مجرور پڑھا گیا ہے۔ عربی زبان کے لئے یہ قطعی ہیں۔ اگر کسی اور زمانہ کے عرب، بول چال بلکہ تحریر و تقریر میں بھی اس کے خلاف کوئی صورت اختیار کرلیں تو اسلامی عربی میں اس کا کوئی اعتبار نہ ہوگا۔

ابو الطیب لغوی نے کتاب مراتب النحو میں بیان کیا ہے کہ جو الفاظ عرب جاہلیت سے لے کر آج تک برابر استعمال ہوتے رہے خواہ قرآن میں آئے ہوں یا نہیں وہ متواتر اور اپنے معانی میں قطعی ہیں اور جو احاد و افراد کی روایت سے منقول ہیں ان میں رجال حدیث کی طرح تنقید کرکے ثقہ کو غیر ثقہ سے سچے کو جھوٹے سے امتیاز کے طریقے استعمال کئے جائیں گے۔

## منقطع

ابن الانباری نے اپنی کتاب لمع الادلہ میں بیان کیا کہ جس طرح حدیث میں سند منقطع کا اعتبار نہیں اسی طرح لغت کی روایت میں بھی منقطع مردود ہے۔

# اخبار احاد

خبر واحد لغت میں وہ ہے جس کے نقل کرنے والے ایک دو آدمی ہیں۔ عام طور پر مشہور نہیں ہے۔ ایسے لغات کے بارہ میں علمار لغت کا اس پر اتفاق ہے کہ اس کے راوی کے حالات پر نظر کی جائے گی۔ اگر وہ اپنے فہم اور حافظہ اور ثقاہت کے اعتبار سے مکمل ہے تو اس کی روایت کو قبول کیا جائے گا وہ بھی اس شرط کے ساتھ کہ دوسرے حضرات کی اکثریت اس کے مخالف نہ ہو۔

ابن فارس نے کہا ہے کہ لغت صرف ان لوگوں کی روایت سے لیا جائے گا جن کا صدق و امانت اور ثقاہت معلوم ہو اور جس شخص میں یہ اوصاف مجہول ہوں اس کی نقل کا لغت میں اعتبار نہ ہوگا۔

خلیل بن احمد نے فرمایا کہ "بعض لوگوں نے عربی لغت میں ایسے کلمات داخل کر دیئے ہیں جو کلام عرب میں سے نہیں ہیں اُن سے دھوکا نہ کھایا جائے"۔

ابن الانباری نے فرمایا کہ "ناقلِ لغت کے لئے ضروری ہے کہ ثقہ اور قابلِ اعتماد ہو جیسے نقل حدیث میں ضروری ہے"۔

عزالدین ابن عبدالسلام رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ "ناقلِ لغت کا حدیث کی طرح نقلِ لغت میں قابلِ اعتماد ہونا ضروری ہے مگر اتنا فرق ہے نقلِ حدیث میں فاسق، کافر کی روایت معتبر نہیں اور نقل لغت میں جاہلیتِ عرب کے اشعار سے اُستدلال جائز ہے بلکہ وہی لغتِ عرب کے لئے اصل اصول ہے، اگرچہ وہ لوگ مسلمان نہ تھے"۔

خطیب بغدادی نے ابن عبدالحکم سے نقل کیا ہے کہ "عربی ادب کے ماہرین علمار کے امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آتے اور اشعارِ عرب اُن سے پڑھتے تھے۔ حضرت امام کو قبیلۂ ہذیل کے دس ہزار اشعار بر زبان یاد تھے جن کو نقل کرکے ان کے اعراب اور لغات اور معانی کی تشریح فرمایا کرتے تھے"۔

# موضوع و مصنوع

جس طرح روایاتِ حدیث میں ناقابلِ اعتبار روایات کو علمارِ حدیث نے موضوع کہہ کر الگ کر دیا ہے اور مستقل کتابوں میں ایسی روایات کو جمع کرکے اُن پر تنقیدی بحث فرمائی ہے۔ اسی طرح اہلِ لغت نے اس قسم کے بے اصل الفاظ کو مصنوع کے نام سے موسوم کرکے لغتِ عرب سے الگ کر دیا ہے۔

محمد بن سلام نے اپنی کتاب "طبقات الشعراء" کے شروع میں لکھا ہے کہ اشعارِ عرب میں کچھ ایسے اشعار بھی لوگوں نے شامل کر دیئے ہیں جو مصنوع اور موضوع ہیں۔ ان سے کسی کے لئے استدلال جائز نہیں۔

# مُوَلّد

اسی طرح ایک قسم لغات کی مُوَلّد کہلاتی ہے۔ وہ بھی لغتِ عرب میں معتبر اور قابلِ اُستدلال نہیں۔ علامہ زبیدی نے فرمایا کہ مُوَلّد وہ لغت ہیں جو اصل عربی زبان میں نہیں۔ پھر غلط عوام کے طور پر عربی میں رائج ہو گئے۔ اور فرق مصنوع اور مولّد میں یہ ہے کہ مصنوع تو وہ الفاظ ہیں جن کو دھوکہ اور تلبیس کے لئے یہ کہہ کر کہ عربی لغت میں داخل کر دیا گیا ہے کہ یہ فصیح اور اصل عربی زبان کے لغات ہیں۔ اور الفاظ مولّدہ میں یہ بات نہیں بلکہ تغیر زمان ولسان کے عام حوادث کے تحت کچھ لفظ عوام بلکہ خواص میں زبان زد ہو جاتے ہیں جو اصل لغت اور اس کے قواعد کی رُو سے غلط ہوتے ہیں۔ عربی زبان کے سوا دوسری زبانوں میں تو ایسے الفاظ کے لئے یہ اصول بنا لیا گیا ہے کہ غلط العوام فصیح یعنی جو غلط لفظ سب اہلِ زبان میں عام ہو جائے وہ فصیح سمجھا جائے گا۔ لیکن عربی لغت کے علمار اس پر متفق ہیں کہ لغات مولّدہ کا کوئی اعتبار نہیں۔ فارابی نے لغات مولّدہ کو عربی سے علٰحدہ کرنے کے لئے کہا ہے ھذا عربیۃ وھذا مولدۃ پھر مولّد لغات کی چند مثالیں بیان کی ہیں۔

جیسے لفظ حسبان چھوٹی کمان کے لئے اور تحریر لکھنے کے معنی میں اور ایام عجوز خاص سردی کے دنوں کے لئے اور فاقرہ شراب پینے کے ایک خاص برتن کے لئے اور قحبہ بمعنی فاحشہ طنز بمعنی طعن، اسی طرح مجانست اور تجنیس، اُرج اُرج، کابوس، ماش، عفص کے الفاظ قواعد کے مطابق ان معنی میں نہیں تھے جن میں

اُن کے بعد کے لوگوں نے استعمال کیا۔ اسی طرح صدقۃ الفطر کو فطرہ کہنا بھی اصل لغت کے اعتبار سے صحیح نہیں۔ اسی طرح لفظ تشویش کی عربی میں کوئی اصل نہیں۔ لفظ طفیلی بھی اسی طرح ہے غبی اور بے وقوف آدمی کو زبون کہنا بھی اسی قسم میں داخل ہے متکلمین و فلاسفہ کے کلام میں محسوسات اور ذاتی اور ذاتیات کے الفاظ بھی اسی قسم میں داخل ہیں۔

نواب صدیق حسن خاں صاحب مرحوم نے ایسے الفاظ کو ایک مستقل رسالہ میں جمع فرمادیا ہے جس کا نام ہے "لف القماط فی تصحیح بعض ما استعملتہ العامۃ من الاغلاط"۔ یہ پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ معرب یا دخیل جن الفاظ کو کہا جاتا ہے وہ بھی اگرچہ اصل زبان کے الفاظ نہ تھے مگر زمانۂ قدیم میں نزولِ قرآن سے پہلے ہی وہ الفاظ عربی لغت میں معروف و مشہور ہو کر شل زبان عربی کے ہو گئے تھے وہ باتفاق اہل لغت عربی کا جزء سمجھے گئے ہیں۔

# خلاصۂ کلام

یہ ہے کہ عربی زبان میں غیر عربی الفاظ کے داخل کی تین قسمیں ہیں۔ معرب یا دخیل، مصنوع، مُولّد۔ پہلی قسم زمانۂ جاہلیت اور زمانۂ نزول قرآن کے وقت سے عربی لغت کا جزء اور فصیح قرار دی گئی ہے۔ اس کو تو اب غیر عربی کہنا بھی مجازی ہے۔ باقی دونوں قسمیں نہ عربی لغت کا جزء ہیں نہ اُن کا کہیں اعتبار ہے۔ نہ ان سے کسی مسئلہ میں احتجاج یا اُستدلال کرنا جائز ہے۔

# آدابُ اللغوی

اوپر جو تفصیل بیان ہو چکی ہے اس میں یہ معلوم ہو چکا ہے کہ لغت عرب کی تدوین و تصنیف میں اس فن کے علماء نے محدثانہ انداز کی احتیاط کو ضروری قرار دیا ہے جس کی وجہ یہ ہے کہ عربی زبان صرف زبان کی حیثیت سے مطلوب نہیں جس کے ادلنے بدلنے کا اہل لسان کو ہر وقت ہمیشہ اختیار رہتا ہے۔ بلکہ مسلمانوں کے لئے عربی زبان کی تعلیم کا فرض ہونا اور اس کی پوری حفاظت کرنا اس لئے ضروری ہے کہ وہ قرآن و سنت کی زبان ہے۔ اس کے جانے بغیر قرآن و سنت کے احکام کو پوری طرح نہیں جانا جاسکتا اور یہ مقصد ظاہر ہے کہ اسی زبان سے متعلق ہے جس میں قرآن نازل ہوا اور جو عہد رسالت میں بولی اور صحیح سمجھی جاتی ہے۔

اس لئے عربی لغت میں اشتغال صرف ایک زبان کا اشتغال نہیں بلکہ ایک دینی فریضہ کی ادائیگی اور عبادت کی حیثیت رکھتا ہے۔ اسی لئے علماء لغت نے لغوی عالم کے لئے بھی اسی طرح کچھ آداب شرائط لکھے ہیں جس طرح مفسّر، محدث، فقیہ اور مفتی کے لئے آداب مقرر ہیں۔

اس بارہ میں علماء لغت نے فرمایا کہ لغوی پر لازم ہے کہ سب سے پہلے اپنی نیت کو صحیح کرکے اخلاص پیدا کرے یعنی فن لغت کے اشتغال سے اس کی نیت قرآن فہمی اور کتاب و سنت کی تشریح کی ہونا چاہئے۔ تصحیح نیت کے بعد اس کا دوسرا فریضہ یہ ہے کہ فن لغت حاصل کرنے کے لئے ثقہ اور دیانت دار علماء لغت کو تلاش کرے اور ثقات سے سند متصل کے ساتھ جو لغات حاصل ہوں صرف انھیں پر اعتماد کرے۔ ہر رطب و یابس کو جمع نہ کرے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:۔

ان ھذا العلم دین فانظروا عمن تاخذون دینکم      بے شک یہ علم دین ہے تو تم غور کرو کہ اپنا دین کن لوگوں سے حاصل کرنا چاہئے۔

فاروق اعظم نے فرمایا کہ قرآن کا درس صرف وہی شخص دے جو لغت عرب کا عالم ہو۔ فارابی نے کہا کہ قرآن کے علم اور اس کے معانی کے فہم کے لئے اس کے سوا اور کوئی راہ نہیں کہ آدمی لغت عربی میں تبحر حاصل کرے۔

اور لغوی کے لئے لازم ہے کہ اشعار عرب کو یاد کرے اور ان کے معانی اور حقائق کو سمجھے۔ کیوں کہ اسی کے ذریعہ فہم قرآن پر قدرت حاصل ہوسکتی ہے۔

اسی طرح لغوی پر لازم ہے کہ جو لوگ اس سے علم لغت حاصل کرنا چاہیں اُن کے ساتھ لطف و مہربانی کا معاملہ کرے اور جب کوئی شخص ان آداب کو جمع کرلے تو لغویین کے نزدیک وہ حافظ کہلانے کا مستحق ہے جیسے حدیث کے یاد کرنے والے ماہر کو حافظ کہا جاتا ہے۔

هٰذا اٰخر ما اردنا ایرادہ وھھنا من اصول اللغۃ وما یتعلق بھا فللّٰہ الحمد اولہ واٰخرہ وباطنہ وظاھرہ

************

# "المنجد" کی خصوصیات

## اور

## اس پر تبصرہ

علماء اسلام نے ہر قرن اور ہر زمانہ میں عربی لغت پر مختلف انداز میں جو کتابیں تصنیف فرمائی ہیں ان کا ایک ہلکا سا خاکہ اسی مقدمہ میں آپ کے سامنے آ چکا ہے۔ ان میں عظیم و ضخیم بڑی کتابیں بھی ہیں جیسے لسان العرب، تاج العروس وغیرہ اور متوسط بھی جیسے صحاح جوہری اور قاموس وغیرہ اور مختصر بھی جیسے مختار الصحاح وغیرہ۔

ان میں ترتیب کے بھی مختلف انداز ہیں۔ لغت کی سب سے پہلی کتاب جو خلیل احمد نحوی کی تصنیف ہے اس کی ترتیب میں طبعی ترتیب لفظ کی رعایت کر کے ان حروف کو مقدم کیا ہے جو حلق سے نکلتے ہیں۔ پھر اُن حروف کو جو زبان اور تالو سے نکلتے ہیں، پھر اُن حروف کو جو نوکِ زبان اور ہونٹوں سے نکلتے ہیں۔ پھر حروف حلقی میں حرف عَین کو اس لئے مقدم کیا ہے کہ وہ حلق کے بالکل آخری حصہ سے نکلتا ہے اور اسی بناء پر کتاب کا نام کتاب العین رکھا ہے۔

فطری اور طبعی حیثیت سے یہ ترتیب بہت مناسب تھی۔ لیکن عوام کے لئے کچھ دشواریاں بھی تھیں اس لئے بعد کے مصنفین نے حروف تہجی کی ترتیب پر کتابیں لکھیں، پھر ان میں بھی بعض نے آخری حرف کا اعتبار کر کے ابواب کی ترتیب قائم کی اور ابتدائی حروف کو ان کی فصلیں ٹھہرایا۔ قاموس کا یہی طرز ہے اور بعض نے ابتدائی حروف کو اصل ابواب قرار دے کر آخری حروف کو فصل بنایا۔ المنجد نے بھی یہی طرز اختیار کیا ہے۔

عوام کے لئے سہولت کی رعایت ہر زمانہ کے مصنفین نے اپنے عہد کی ضرورت کے مطابق کی ہے۔ یہ دَور جس سے ہم گذر رہے ہیں۔ سہولت پسندی کی انتہا کو پہنچا ہوا ہے۔ المنجد کا سب سے بڑا کمال یہی ہے کہ اس نے موجودہ طبائع کی رعایت کے پیش نظر لغت عربی کو ایسے انداز پر ترتیب دیا ہے جس سے استخراج لغت کافی آسان ہو گیا۔ ساتھ ہی اختصارِ عبارت کے لئے علامات ایسی مقرر کر دیں جن سے حروف کی حرکات الفاظ میں بیان کئے بغیر آسانی سے واضح ہو جاتی ہیں اسی طرح جمع وغیرہ کے لئے رموز مقرر کر کے اختصار پیدا کیا گیا ہے۔ رموز کے ذریعہ اختصارِ عبارت کا اہتمام متقدمین کی کتابوں میں بھی کافی موجود ہے مگر اس میں کچھ سہولت زیادہ ہے۔

دوسری امتیازی چیز المنجد میں یہ ہے کہ اس میں درختوں اور جانوروں کی تصویریں دے کر لفظ کا مفہوم متعین کر دیا گیا ہے اور المنجد کو مقبولِ عوام بنانے میں اس کا بڑا دخل ہے۔

استخراج لغت کی تسہیل اور ہر چیز کے مفہوم کو واضح کرنے کا جو کام المنجد نے کیا ہے وہ اپنی جگہ بے شک قابلِ تحسین ہے اور جو لوگ عربی زبان کو صرف اس حیثیت سے جاننا اور سیکھنا چاہتے ہیں کہ وہ دنیا کے جغرافیہ میں آئے ہوئے ایک خطۂ زمین پر بولی جاتی ہے اور عربی زبان سیکھنے کا مقصد ان کے سامنے صرف یہ ہے کہ اس زبان کے ذریعہ عرب ممالک کے باشندوں سے مخاطبت اور مکاتبت ہو سکے۔ ان کے لئے بلاشبہ المنجد عربی زبان سکھانے میں مددگار ثابت ہوگا اور ان کا مقصد المنجد کے ذریعہ پورا ہو سکے گا۔

لیکن مسلمانوں میں عربی زبان سیکھنے سکھانے والوں کی اور عربی ادب کی خدمت پر عمریں صرف کرنے والوں کی بڑی تعداد ان لوگوں کی ہے جن کو کبھی عمر بھر اس مخاطبت و مکاتبت کی نوبت نہیں آتی یا آتی ہے تو ایک ثانوی مقصد کی حیثیت سے آتی ہے۔

وہ عربی زبان کو ایک مقدس اسلامی اور قرآنی زبان کی حیثیت سے دینی فریضہ سمجھ کر سیکھتے ہیں۔ اور ان کا مقصد تمام لغت کی کتابوں اور جاہلیت عرب کے دواوین کے پڑھنے پڑھانے سے قرآن و سنت کا سمجھنا سمجھانا اور فہم قرآن میں مہارت پیدا کرنا ہوتا ہے۔ ان کے لئے افسوس ہے کہ المنجد صحیح معنی میں منجد یعنی مددگار نہیں بلکہ ان کی راہ میں کچھ مشکلات پیدا کرنے کا سبب ہو سکتا ہے۔

وجہ یہ ہے کہ اس مقصد کے لئے عربی لغت جمع کرنے میں نزولِ قرآن کے زمانہ کی عربی زبان کو پوری احتیاط کے ساتھ جمع کرنا اور ہر قسم کی تخلیط و تلبیس سے محفوظ رکھنا اور جدید اور متحدث الفاظ و محاورات سے اجتناب کرنا از بس ضروری ہے۔ اسی لئے سابق مصنفین لغت اور علماء لغت نے لغتِ عربی اور ادبِ عربی کے لئے اُن محدثانہ اُصول سے کام لیا ہے جن کا ذکر اسی مقدمہ میں آپ تفصیل سے دیکھ چکے ہیں اور یہ معلوم کر چکے ہیں کہ علماء لغت نے الفاظ مصنوعہ یا مولدہ جن کو

دخیل بھی کہا جاتا ہے ان کو عربی لغت میں شمار کرنا جائز نہیں سمجھا۔ اور اسی لئے عرب کے اُن قبائل کی لُغت کا اعتبار نہیں کیا جو دوسری زبان والوں کے قریب رہتے تھے یا جن کی زبانیں دوسری زبانوں سے متاثر تھیں۔ یہاں تک کہ کوفہ اور بصرہ کے سوا کسی شہر کی زبان کو لغت میں حجت نہیں قرار دیا کیونکہ شہروں میں مختلف زبان کے لوگوں کی بکثرت آمد و رفت کے سبب شہریوں کی زبان دوسری زبانوں سے مخلوط ہو جاتی ہے۔

المنجد کا مصنف ایک غیر مسلم ہونے کی حیثیت سے ظاہر ہے کہ ان چیزوں کا اہتمام کیوں ضروری سمجھتا۔ اس کے سامنے تو عرب ممالک کے بسنے والے موجودہ انسانوں کی زبان ہے۔ اس کو مسلمانوں کی کتاب و سنت سے کیا سروکار تھا۔ جدید لغات، جدید محاورات کو اس نے کھل کر عربی لغت کا ایسا جزو بنا دیا ہے کہ یہ امتیاز کرنا دشوار ہو گیا کہ کونسا لفظ اصل عربی کا لفظ ہے اور کونسا مصنوع یا مولّد ہے جس کا اعتبار نہیں کیا جاتا۔ مصنف المنجد سے اس طرز اختیار کرنے کا ہمیں کوئی شکوہ بھی نہیں لیکن قابل شکایت اور حیرت انگیز وہ تعصّب ہے جو مصنف نے اس کتاب میں برتا ہے کہ لغت کے ترجمہ اور مفہوم میں عیسائی عقائد کو زبردستی ٹھونسا ہے۔ دیکھئے ع ذ ر کے مادہ میں لفظ عذراء کے معنی لوئیس معلوف صاحب لکھتے ہیں، ان کے الفاظ یہ ہیں:۔

لقب السیدۃ مریم والدۃ الالٰہ المتجسد — یعنی عذراء لقب ہے حضرت مریم کا جو والدہ ہیں جسمانی خدا کی۔

ہم لوئیس معلوف مصنف المنجد سے یہ نہیں کہتے کہ خدا کو متجسد یعنی جسمانی کہنا ایک نہایت نامعقول بات ہے کیوں کہ جسم اور جسمانیت حادث اور فانی ہونے کی علامت ہے جو حادث اور فانی ہو وہ خدا نہیں ہو سکتا۔ کیوں کہ یہ تو ان کا اپنا عقیدہ ہے اس کے غلط صحیح یا حق و باطل ہونے کی ذمہ داری خود اُن پر ہے آخر دنیا میں ایسے لوگ بھی موجود ہیں جنھوں نے پتھر کی مورتیوں اور پیپل کے پتّوں اور دریاؤں کے پانی کو یا آگ ہوا کو خدا کہہ دیا ہے۔

لیکن ان سے یہ تو کہا جا سکتا ہے کہ لغت کے ترجمہ میں اپنے اس بے بنیاد عقیدہ کو داخل کرنے کا آپ کو کیا حق حاصل تھا۔ پھر تماشا یہ ہے کہ وہ لفظ عذراء کا ترجمہ بھی نہیں صرف حضرت مریمؑ کا لقب ہونے کی ادنیٰ مناسبت سے ان کے صاحبزادہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق اپنے عیسائی عقیدہ کو جزو لغت بنا کر عیسائی مشن کا حق ادا کر دیا ہے۔

اور اس سے زیادہ واضح الفاظ میں عیسائی مشن کا حق مادہ م س ح میں لفظ مسیح کے تحت اس طرح ادا کیا ہے خود المنجد کے الفاظ دیکھئے۔

المسیح الممسوح بالدھن ج مسحاء و مسحی لقب الرّبّ یسوع ابن اللّٰہ المتجسد۔ — یعنی مسیح اس چیز کو کہا جاتا ہے جس پر تیل ملا جائے اس کی جمع مسحاء اور مسحیٰ آتی ہے۔ نیز لفظ مسیح لقب ہے رب یسوع کا جو اللہ کے بیٹے جسمانی ہیں۔

ص ل ب کے مادہ میں صلیب کا لفظ آیا تو آپ لکھتے ہیں:۔

العود المکرم الذی صلب علیہ اسم المسیح — یعنی صلیب وہ مقدس لکڑی ہے جس پر حضرت مسیح کو سولی دی گئی

اس معمہ کو تو کوئی عیسائی ہی حل کرے کہ ان کے عقیدہ کے موافق جو لکڑیاں حضرت مسیح علیہ السلام کے قتل کرنے اور توہین و ایذا کے لیے ان کے دشمنوں نے استعمال کی وہ مقدس کیسے ہو گئیں۔ اگر ان کا خیال صحیح ہے تو ان لکڑیوں کو تو انتہائی منحوس کہنا چاہیئے۔ ہم یہاں اسلام و عیسائیت کے عقائد کی تحقیق نہیں کر رہے اس لئے ہمیں اس سے بحث نہیں کہ وہ اُن لکڑیوں کو کیوں مقدس سمجھیں۔ پوچھنا یہ ہے کہ کیا لفظ صلیب کے لغوی معنی میں تقدس داخل ہے یا لفظ صلیب کے مفہوم میں یہ عیسائی نظریہ شامل ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو سولی چڑھایا گیا۔

ایک طرف تو بیانِ لغت کے پردہ میں ادنیٰ ادنیٰ سی مناسبت ڈھونڈ کر عیسائی عقائد کا پرچار ہو رہا ہے۔ اور دوسری طرف اسی تعصب او تنگ نظری کا یہ مظاہرہ ہے کہ مادہ ح م د میں لفظ احمد اور محمد کا ذکر کرتے ہیں تو صرف ترجمہ کر کے آگے بڑھ جاتے ہیں یہ بھی ذکر نہیں کرتے کہ یہ لفظ دنیا میں کسی ہستی کا نام بھی ہے۔

مزدلفہ، منیٰ، یثرب وغیرہ ایسے معروف و مشہور مقامات کے نام ہیں کہ کوئی لغت لکھنے والا ان سے اغماض نہیں کر سکتا، مگر المنجد نے ان مقامات کا ذکر کرنے سے مکمل اجتناب کیا۔ اسی طرح اسلامی مشاہیر اور مشہور مقامات میں سے شاذ و نادر ہی کسی کا ذکر کیا ہے۔ المنجد کے تازہ ایڈیشن میں جو ایک نیا ضمیمہ اعلام اور مقامات کا اضافہ کسی دوسرے مصنف کی طرف سے کیا گیا ہے اس میں تو مجبوری تھی کہ اسلامی دنیا کو عالمی جغرافیہ سے خارج نہیں کیا جا سکتا۔ اس میں یہ اعلام لائے گئے ہیں مگر ان کے متعلق جو احوال لکھے گئے ہیں وہ بالکل غیر مستند اور بعض جگہ تو غلط چیزوں پر مشتمل ہیں۔ مثال کے طور پر دیکھئے اس ضمیمہ میں لفظ حراء کے بیان میں لکھا ہے۔

جبل فی جزیرۃ العرب شمالی شرقی مکۃ فیہ غار اختفی — یعنی حراء جزیرۃ العرب کا ایک پہاڑ مکہ کے شمال شرقی میں واقع ہے جس میں

| ایک غار ہے جس میں طائف سے لوٹنے کے وقت نبی جا کر چھپے تھے یہاں تک کہ پھر ہجرت کے بعد مکہ میں داخل ہو سکے ۔ | فیه النبی فی عودة من الطائف حتی استطاع دخول مكة بعد الهجرة۔ |
|---|---|

تاریخ کا ایک ادنیٰ طالب علم بھی ایسی لغو غلطی نہیں کر سکتا اور جس کو تاریخ عالم کا اتنا پتہ نہ ہو اس کو تاریخ جغرافیہ یا لغت لکھنے پر قلم اٹھانے کی جرأت نہیں کرنا چاہیئے ۔ غارِ حِرا تو اس غار کا نام ہے جس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم قبل از نبوت مہینوں مقام کر کے اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتے اور پھر مکہ میں آجاتے تھے ۔ اس وقت سارا مکہ آپ کو امین کے لقب سے پکارتا تھا ۔ کوئی ایک آدمی بھی مخالف نہ تھا جس سے چھپنے کی نوبت آتی ۔ اس کے مصنف کو غار ثور کا دھوکا ہے جس میں آپؐ ہجرت کے وقت چھپے تھے ۔ مگر طائف سے لوٹنے کا اس میں دخل نہ تھا ۔ سرسری طور پر ایک مثال سامنے آگئی ۔ اس سے مصنف کے علم و اطلاع کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے ۔

یہ بہت ہی مختصر سا نقشہ المنجد کی متعصبانہ ذہنیت کا ہے جس کو محض سرسری نظر سے لکھا گیا ہے جس کا مقصد مسلمانوں کو اس پر متنبہ کرنا ہے کہ عربی زبان اُن کے لیے صرف ایک زبان نہیں بلکہ دین بھی ہے اس کے حاصل کرنے میں ظاہر کہ ایسے متعصب عیسائی کے بیان پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا جو لغت کے ترجمہ میں بھی زبردستی اپنے عقائد کی تبلیغ کرنا چاہتا ہے اور اسلامی معلومات سے اتنا بے خبر ہے کہ تاریخ کے ایک نہایت مشہور واقعہ میں بھی وہ فاحش غلطیاں کرتا ہے ۔

سہولت اور جدت پسندی آج کل عام لوگوں کا ذہن بنتا جاتا ہے اور وہ فی نفسہ کوئی مذموم چیز بھی نہیں بشرطیکہ اصل حقیقت کو اس سہولت اور جدت کی بھینٹ نہ چڑھا دیا جائے اور ظاہری ٹیپ ٹاپ اور چمک دمک پر اصل حقیقت کو قربان نہ کر دیا جائے ۔ وہ مسلمان جن کا مقصد اصل عربی زبان سیکھنے اور پڑھنے سے قرآن کا سمجھنا اور حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا معلوم کرنا ہے اُن کے سامنے اگر جانوروں کی یا انسان کی تصویر دے کر لغت کا مفہوم سمجھانے کو آسان کر دیا گیا تو کیا یہ صحیح ہو سکتا ہے کہ وہ محض اس آسانی کے فائدہ کے لئے خود قرآن و حدیث اور خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کی پرواہ نہ کرے ۔ احادیث متواترہ میں رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جاندار چیزوں کی تصویر بنانے اور استعمال کرنے کو حرام و ناجائز قرار دیا ہے کیا کوئی عقلمند اس کو صحیح قرار دے سکتا ہے کہ محض اس سہولت پسندی کے لئے آخرت کا عذاب خرید لیا جائے اگر صرف سطحی فوائد ہی پر نظر کی جائے تو جتنے جرائم اور محرمات شرعیہ ہیں ان میں سے کوئی بھی ایسا نہیں جس میں کوئی فائدہ نہ ہو ۔ چوری ، ڈاکہ ، بے حیائی دھوکہ دہی وغیرہ سب ایسے جرائم ہیں جن کے گناہ و جرم ہونے پر سارا ہی جہان متفق ہے ، مگر کیا یہ کہا جا سکتا ہے کہ ان میں کوئی فائدہ نہیں ۔ اگر یہ کام بالکل ہی بے فائدہ ہوتے تو پاگل و مجنون کے سوا کوئی ان کے پاس نہ جاتا ، مگر دنیا کو دیکھئے تو ان جرائم کا ارتکاب کرنے والے بڑے بڑے ہوشیار لوگ نظر آئیں گے ۔ وجہ اس کے سوا کوئی نہیں کہ ان لوگوں کی نظر ان جرائم کے ایک وقتی فائدہ پر ہوتی ہے اس کے بُرے نتائج اور عواقب ان کی نظروں سے اوجھل ہو جاتے ہیں ۔ اس لئے ان جرائم میں مبتلا ہو جاتے ہیں اور جن لوگوں کی نظر نتائج اور حقائق پر ہوتی ہے وہ چوری اور ڈاکہ کے ذریعہ فوری مالداری کے فائدہ کے ساتھ ساتھ اس کے مفاسد اور خرابیوں کو بھی دیکھتے ہیں ۔ اس لئے ان کو یہ چیزیں مبغوض نظر آتی ہیں بلکہ خود مجرم بھی جب نتائج پر نظر کرتا ہے تو اپنے فعل کو بُرا ہی سمجھتا ہے ۔

اسی طرح اگر تصویروں کے ذریعہ حیوانات کا پہچاننا آسان ہو جاتا ہے اس کے بغیر جب تک طویل عبارت سے ان کی صورت اور کیفیات کو بیان نہ کیا جائے پہچاننا مشکل ہوتا ہے تو اس آسانی کے بالمقابل اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کا عذاب کیا اس سے کم ہے جو ایک چور کو چوری کے فائدہ کے بالمقابل پہنچتا ہے اور جس کی وجہ سے عقلاء دنیا میں کوئی بھی چوری کو اس کے وقتی اور سطحی فائدہ کے پیشِ نظر جائز نہیں قرار دیتا ۔

یہ جگہ اس بحث کی نہیں کہ جانداروں کی تصویر کو حرام قرار دینے میں کیا حکمت ہے ؟ اور کیوں اس شدت کے ساتھ اسلام نے اس کو رد کیا ہے ۔ میرے رسالہ التصویر لاحکام التصویر میں اس پر تفصیلی بحث موجود ہے ضرورت ہو تو اس کو دیکھا جا سکتا ہے ۔

یہاں تو صرف اتنا بتلانا ہے کہ مسلمان سہولت اور جدت پسندی کی یہ قیمت ادا نہیں کر سکتا کہ حلال و حرام اور جائز و ناجائز سے بھی آنکھیں بند کر لے اگر جانداروں کا پہچاننا بغیر تصویر کے کچھ مشکل ہے تو مسلمان اس مشکل کو مصیبت اور گناہ کے مقابلہ میں خوشی سے قبول کرنے کے لئے تیار ہو گا خصوصاً جب کہ اس جانور کے پہچاننے پر اس کا کوئی ضروری کام بھی موقوف نہ ہو ۔ ورنہ مواقعِ ضرورت میں استثنائی احکام خود شریعتِ اسلام میں موجود ہیں ۔

– – – – – – – –

# خلاصۂ کلام

اس تنقید و تبصرہ کا یہ ہے کہ المنجد نے اپنے طرزِ جدید اور تصاویر کے ذریعہ اگرچہ لغت کے سمجھنے میں کچھ سہولتیں ضرور پیدا کردی ہیں لیکن مسلمان جس مقصد کے لئے عربی لغت کو حاصل کرتا ہے اس مقصد کو بڑی حد تک مجروح بھی کردیا ہے، جدید لغات اور جدید محاورات کو بدون کسی امتیاز کے لغتِ عربی کا جزء بنادیا ہے، جن کو قدماء اہل لغت اور علماء عربیت نے لغتِ عربی کا جزء نہیں قرار دیا تھا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوسکتا ہے کہ عربی زبان میں صرف المنجد پر اعتماد کرنے والے قرآن وحدیث اور کتب اسلامیہ کے سمجھنے میں طرح طرح کے مغالطوں میں مبتلا ہوجائیں۔

اس کے علاوہ مصنف کی متعصبانہ ذہنیت اور جانداروں کی تصاویر نے اس کو مسلمان کے لئے اور بھی زیادہ مکروہ بنادیا ہے جس کے ہوتے ہوئے اس کی تسہیل وتجدید ناقابلِ استفادہ ہوجاتی ہے۔

# تہذیب المنجد اُردو

المنجد کے مذکورالصدر نقائص پر نظر کرکے ادارہ دارالاشاعت کراچی کے ناظم برخوردار عزیز محمد رضی صاحب عثمانی نے ارادہ کیا کہ المنجد کو اُردو زبان میں اس طرح منتقل کیا جائے کہ اس کا اصل فائدہ تسہیل لغت کا تو قائم رہے اور نقائص کا ازالہ ہوجائے اور صرف اردوخواں حضرات بھی اس سے فائدہ اٹھاسکیں۔ اس لئے بصرفِ زرِ کثیر معتمد علماء سے اس کا ترجمہ کرایا اور جن لغات کے تحت عیسائی نظریات ٹھونسے گئے تھے ان کو درست کردیا اور بہت سے ضروری لغات جو المنجد میں چھوٹ گئے تھے ان کا اضافہ مستند کتب لغت سے کردیا اور میرے مشورہ کے مطابق حیوانی تصاویر سے اجتناب کرتے ہوئے وہ تمام تصاویر اور نقشے جو نباتات وغیرہ سے متعلق تھے بغرض افادہ باقی رکھے۔ پہلے ایڈیشن میں اس طرح کی اہم اور ضروری اصلاحات آگئیں ان کا عزم یہ ہے کہ دوسرے ایڈیشن میں مزید اصلاحات کی کوشش کی جائے گی اللہ تعالیٰ ان کو توفیق مزید عطا فرمائے اور اس کتاب کو نافع خلائق بنائے۔ ان کی ہی فرمائش پر مقدمہ کی یہ چند سطور سفر و حضر کے مختلف اوقات میں لکھی گئیں۔

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى صَفْوَةِ خَلْقِهٖ وَسَيِّدِ رُسُلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ

بندہ محمد شفیع عفا اللہ عنہ
۷ ؍ رجب ۱۳۷۹ھ

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# چند اہم وضروری قواعد صرفیہ کی شناخت

## مجرّد کو مزید بنانے میں حسبِ ذیل اغراض کارفرما ہوتی ہیں

| اوزانِ مزید | اَغراض پیشِ نظر |
|---|---|

**فَعَّلَ**

(۱) تعدیہ، لازم کو متعدی کرنا یا اگر فعل متعدی ہو تو ایک اور مفعول کا اضافہ کرنا، جیسے فَرِحَ (زید خوش ہوا) سے فَرَّحْتُہٗ (میں نے اس کو خوش کیا)

(۲) تکثیر، مفعول کی تکثیر مراد ہو جیسے قَطَّعْتُ الْحَبْلَ (میں نے رسّی کے بہت سے ٹکڑے کیے)

(۳) نسبت، مفعول کی نسبت اصل فعل کی طرف مقصود ہو جیسے کَفَّرْتُہٗ (میں نے اس کو کفر کی طرف منسوب کیا اور اس کو کافر ٹھہرایا)

(۴) سلب، کسی چیز سے ماخذ کو دور کرنا، جیسے قَشَّرْتُ الْعُوْدَ (میں نے لکڑی سے اس کا چھلکا دور کیا)

(۵) اتخاذ، کسی اسم کو ماخذ بنانا، جیسے خَیَّمَ الْقَوْمُ (لوگوں نے خیمے لگائے)

**فَاعَلَ**

(۱) اشتراک، دو شخصوں کا مل کر کوئی کام کرنا جن میں ہر ایک فاعل بھی ہو اور مفعول بھی جیسے ضَارَبَ زَیْدٌ عَمْرًا (زید نے عمرو کو اور عمرو نے زید کو مارا پیٹا)۔

(۲) موافقت فَعَّلَ۔ فَعَّلَ کے ہم معنی ہونا، جیسے ضَاعَفْتُ الشَّیْءَ (میں نے اس کو دوچند کر دیا) بمعنی ضَعَّفْتُہٗ۔

(۳) موافقت اَفْعَلَ، اَفْعَلَ کے ہم معنی ہونا جیسے بَاعَدْتُہٗ (میں نے اس کو دور کیا) بمعنی اَبْعَدْتُہٗ۔

(۴) موافقت مجرّد۔ مجرّد کے ہم معنی ہونا جیسے سَافَرَ زَیْدٌ (زید نے سفر کیا) بمعنی سَفَرَ

**اَفْعَلَ**

(۱) تعدیہ، جیسے خَرَجَ زَیْدٌ (زید نکلا) سے اَخْرَجْتُہٗ (میں نے اس کو نکالا)۔

(۲) دخول، ماخذ میں آنا جیسے اَمْسٰی زَیْدٌ (زید شام میں داخل ہوا)۔

(۳) قصد، کسی جگہ کا قصد کرنا جیسے اَعْرَقَ۔ (عراق کا قصد کیا)۔

(۴) صیرورت، صاحب ماخذ ہونا جیسے اَلْبَنَ الْبَقَرُ گائے دودھ والی ہوگئی۔

(۵) مبالغہ، کسی شے کی کیفیت یا مقدار کی زیادت بیان کرنا جیسے اَسْفَرَ الصُّبْحُ صبح خوب روشن ہوگئی

(۶) وجدان، کسی چیز کو ماخذ کے ساتھ متصف پانا جیسے اَبْخَلْتُ زَیْدًا میں نے زید کو بخیل پایا

(۷) عرض، مفعول کو محل ماخذ میں پیش کرنا جیسے اَبَعْتُ الْفَرَسَ میں نے گھوڑے کو بیچنے کی جگہ (منڈی میں) برائے فروختگی پیش کیا۔

(۸) سلب، جیسے اَشْکَیْتُہٗ میں نے اس کی شکایت دور کی۔

(۹) حینونت، کسی چیز کا ماخذ کے وقت کو پہنچنا، جیسے اَحْصَدَ الزَّرْعُ، کھیتی کاٹنے کا وقت آپہنچا۔

(۱۰) موافقت مجرد، جیسے اَقَلْتُ الْبَیْعَ بمعنی قُلْتُہٗ میں نے بیع کو فسخ کیا

**تَفَعَّلَ**

(۱) مطاوعت فَعَّلَ۔ فَعَّلَ کے بعد اس کا اس غرض سے آنا کہ مفعول نے فاعل کے اثر کو قبول کیا، جیسے عَلَّمْتُہٗ فَتَعَلَّمَ میں نے اس کو سکھایا

تو وہ سیکھ گیا۔

(۲) تکلف ، ماخذ میں تصنع و بناوٹ ظاہر کرنا تَشَجَّعَ عَمْرٌو عمر تکلف بہادر بنا۔

(۳) اتخاذ ، کسی چیز کو بنانا ماخذ میں لینا جیسے تَأَبَّطَ الصَّبِيَّ عَمْرٌو عمرو نے بچہ کو بغل میں لیا۔

(۴) تجنب ، ماخذ سے پرہیز کرنا جیسے تَأَثَّمَ اس نے گناہ سے پرہیز کیا۔

(۵) صیرورت ، جیسے تَمَوَّلَ زَيْدٌ زید مالدار ہو گیا۔

(۶) تدریج ، کسی کام کو آہستہ آہستہ کرنا جیسے تَجَرَّعَ زَيْدٌ زید نے گھونٹ گھونٹ کر کے پانی پیا۔

(۷) طلب ، جیسے تَعَجَّلَ الشَّيْءَ اس نے کسی چیز میں عجلت چاہی۔

(۸) انتساب ، جیسے تَبَدَّى بادیہ کی طرف منسوب ہوا۔

**تَفَاعَلَ :-** (۱) اشتراک ، جیسے تَشَاتَمَا ۔ دونوں نے ایک دوسرے کو گالی دی۔

(۲) مطاوعت ، فَاعَلَ - جیسے بَاعَدْتُهٗ فَتَبَاعَدَ میں نے اس کو دور کیا وہ دور ہو گیا۔

(۳) تخییل ، وہ صفت ظاہر کرنا جو درحقیقت نہ ہو جیسے تَمَارَضَ اس نے اپنے آپ کو مریض ظاہر کیا۔

(۴) تدریج ، جیسے تَوَارَدَ الْقَوْمُ لوگ ٹھہر ٹھہر کر آئے ، بدفعات آئے۔

(۵) موافقت مجرد ، جیسے تَعَالَى اللّٰهُ بمعنی عَلَا

**اِفْتَعَلَ :-** (۱) مطاوعت فَعَلَ ، جیسے جَمَعْتُهٗ فَاجْتَمَعَ میں نے اس کو جمع کیا تو وہ جمع ہو گیا۔

(۲) اتخاذ ، جیسے اِحْتَجَرَ الْفَارُ - چوہے نے بل بنایا۔

(۳) مبالغہ ، جیسے اِكْتَسَبَ ، اس نے کسب میں مبالغہ کیا۔

(۴) طلب ، جیسے اِكْتَدَّ فُلَانًا ۔ اس نے فلاں سے مشقت طلب کی۔

(۵) موافقت فَعَلَ ، جیسے اِجْتَذَبَ بمعنی جَذَبَ ۔

(۶) موافقت تَفَاعَلَ ، جیسے اِخْتَصَمَ بمعنی تَخَاصَمَ

**اِنْفَعَلَ :-** (۱) مطاوعت اَفْعَلَ ، جیسے اَغْلَقَ الْبَابَ فَانْغَلَقَ ۔ اس نے دروازہ بند کیا تو وہ بند ہو گیا۔

(۲) مطاوعت فَعَّلَ ، جیسے كَسَّرْتُهٗ فَانْكَسَرَ ۔ میں نے اس کو توڑا تو وہ ٹوٹ گیا۔

**فائدہ :-** باب انفعال ہمیشہ لازم آتا ہے متعدی نہیں، اور ہمیشہ ایسے معانی کے لئے آتا ہے جن کا تعلق اعضائے ظاہری سے ہو۔

**اِفْعَلَّ :-** (۱) دخول ، کسی صفت میں داخل ہونا جیسے اِحْمَرَّ الْبُسْرُ ۔ کھجور نے سرخی پکڑلی۔

(۲) مبالغہ ، جیسے اِسْوَدَّ اللَّيْلُ رات بہت تاریک ہو گئی۔

**فائدہ :-** باب اِفْعِلَال اکثر الوان و عیوب کے لئے آتا ہے۔

**اِسْتَفْعَلَ :-** (۱) طلب ، جیسے اِسْتَغْفَرَ ۔ اس نے مغفرت طلب کی۔

(۲) وجدان ، جیسے اِسْتَكْرَمْتُهٗ میں نے اس کو کرم سے متصف کیا۔

(۳) تحول ، قلب ماہیت یا صفت ہو کر ماخذ بن جانا ، جیسے اِسْتَحْجَرَ الطِّيْنُ مٹی پتھر ہو گئی۔

(۴) تکلف ، جیسے اِسْتَجْرَأَ اس نے جرات بتکلف دکھلائی۔

(۵) مطاوعت اَفْعَلَ ، جیسے اَقَمْتُهٗ فَاسْتَقَامَ میں نے اس کو سیدھا کیا وہ سیدھا ہو گیا۔

(۶) موافقت مجرد ، جیسے اِسْتَقَرَّ بمعنی قَرَّ ۔

اِفْعَوْعَلَ :- (۱) مبالغہ، جیسے اِحْدَوْدَبَ بہت کبڑا ہو گیا۔
(۲) موافقتِ مجرّد، جیسے اِحْلَوْلَی التَّمَرُ بمعنی حَلَا۔

اِفْعَوَّلَ و اِفْعَالَّ :- مبالغہ، جیسے اِجْلَوَّذَ وہ بہت تیز دوڑا اِحْمَارَّ اس کی سرخی تیز ہو گئی
فائدہ :- وزن اِفْعَالَّ، الوان و عیوب کے لئے مخصوص ہے۔

تَفَعْلَلَ :- مطاوعت فَعْلَلَ، جیسے دَحْرَجْتُہٗ فَتَدَحْرَجَ میں نے اس کو لڑھکایا، سو وہ لڑھک گیا۔

اِفْعَلَّلَ و اِفْعَنْلَلَ :- مبالغہ، جیسے اِشْحَنْفَرَ اس نے نہایت شتابی کی اِقْشَعَرَّ وہ سخت خوف یا ڈر یا سردی کے باعث کانپ گیا اور اس کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔

تنبیہ :- مجرد کو مزید میں لانے کی یہ چند اہم اغراض تھیں جو سپرد قلم ہوئیں، علمائے صرف نے اور اغراض کا بھی ان میں اضافہ کیا ہے، مگر ہم نے طوالتِ کلام کے خوف سے اُن کو نظر انداز کر دیا۔

یہ واضح رہے کہ ان ابواب مزید فیہ کے لئے یہ ضروری نہیں کہ ہر مجرد سے ان کو بنا لیا جائے، بلکہ یہ سب سماعی چیزیں ہیں جن کا مدار سماع اور کتب لغت پر ہے۔

# مشتقات

فعل سے جو اسماء مشتق ہوتے ہیں وہ کل دس ہیں :-
مصدر، اسم مرہ، اسم نوع، ظرف مکان و ظرف زمان، اسم آلہ، اسم فاعل، اسم مفعول، صفت مشبہ، اسم تفضیل، مبالغہ

## مصدر

ثلاثی مجرد کے مصادر قیاسی نہیں، اُن کے چند اوزان ہیں جن کی شناخت کا مدار سماع پر ہے، چنانچہ اکثر و بیشتر :

(۱) جو پیشہ کے معنی دیتے ہیں وہ فِعَالَۃ کے وزن پر آتے ہیں جیسے زِرَاعَۃ، تِجَارَۃ، حِیَاکَۃ - وغیرہ
(۲) جو امتناع کے معنی دیتے ہیں وہ فِعَال کے وزن پر آتے ہیں جیسے اِبَاء، شِرَاء، جِمَاع۔
(۳) جو اضطرار کے معنی کو مفید ہوتے ہیں اُن کا وزن فَعَلَان ہوتا ہے جیسے غَلَیَان، جَوَلَان، خَفَقَان
(۴) جو بیماری و مرض کے معنی ظاہر کریں وہ فُعَالٌ کے وزن پر ہوتے ہیں جیسے صُدَاع، زُکَام، دُوَار
(۵) جن سے سیر کے معنی نکلیں وہ فَعِیْلٌ کے وزن پر آتے ہیں جیسے رَحِیْل، ذَمِیْل۔
(۶) جن سے آواز کے معنی سمجھے جائیں اُن کا وزن فُعَالٌ یا فَعِیْل ہوتا ہے جیسے صُرَاخ، زَئِیْر۔
(۷) جو کسی رنگ کے معنی پر دلالت کریں اُن کا وزن فُعْلَۃ ہوتا ہے جیسے حُمْرَۃ، زُرْقَۃ، خُضْرَۃ۔
اور اگر مذکور الصدر معانی نہ ظاہر کریں تو بیشتر :-

(۱) فَعُلَ کا مصدر فُعُوْلَۃ یا فَعَالَۃ کے وزن پر آتا ہے جیسے سُھُوْلَۃ، نَبَاھَۃ، فَصَاحَۃ
(۲) اور فَعِلَ لازمی کا مصدر فَعَلٌ کے وزن پر آتا ہے جیسے فَرَحٌ، عَطَشٌ، بَلَجٌ
(۳) اور فَعَلَ لازمی کا مصدر فُعُوْلٌ کے وزن پر آتا ہے جیسے قُعُوْدٌ، خُرُوْجٌ، نُھُوْضٌ۔
(۴) اور فَعِلَ و فَعَلَ متعدی کا مصدر فَعْل کے وزن پر آتا ہے جیسے فَھْم، نَصْر۔

## مصادر غیر ثلاثی

یہ سب کے سب قیاسی ہیں، اور حسب ذیل احکام کی رو سے ان کا استعمال ہوتا ہے :-

نَعَّلَ :۔ فَعَّلَ کا مصدر تَفْعِیْل آتا ہے جیسے فَرَّحَ تَفْرِیْحًا ، اور کبھی تَفْعِلَۃ کے وزن پر بھی جیسے وَسَّعَ تَوْسِعَۃً وَقَدَّمَ تَقْدِمَۃً اور اگر مہموز اللام ہو تو تَفْعِلَۃ کے وزن پر زائد اور تَفْعِیْل کے وزن پر کم آتا ہے جیسے نَبَّأَ تَنْبِئَۃً وَوَطَّأَ تَوْطِئَۃً وَهَنَّأَ تَهْنِئَۃً اور اگر ناقص ہو تو صرف تَفْعِلَۃ کا ہی وزن آتا ہے جیسے حَلّٰی تَحْلِیَۃً وَزَکّٰی تَزْکِیَۃً اور اگر اجوف ہو تو صرف تَفْعِیْل کے وزن پر آتا ہے جیسے قَوَّمَ تَقْوِیْمًا ، سَوَّدَ تَسْوِیْدًا ۔

فَاعَلَ :۔ اس کا مصدر فِعَال وَمُفَاعَلَۃ آتا ہے ، جیسے قَاتَلَ قِتَالًا وَمُقَاتَلَۃً البتہ جہاں فا کلمہ یا رہو وہاں مُفَاعَلَۃ کا وزن مخصوص ہے جیسے یَاسَرَ مُیَاسَرَۃً وَیَامَنَ مُیَامَنَۃً اور یَاوَمَ مُیَاوَمَۃً اور یُوَامًا شاذ ہے ۔

اَفْعَلَ :۔ اس کا مصدر اِفْعَال ہے جیسے اَکْرَمَ اِکْرَامًا اگر عین کلمہ میں حرف علت ہو تو اس کی حرکت ماقبل کو نقل کر کے الف سے بدل دیتے ہیں ، پھر دو الف جمع ہو جانے کے باعث ایک کو حذف کر کے اس کے عوض میں آخر میں تا بڑھا دیتے ہیں جیسے اَمَاتَ اِمَاتَۃً ، اَغَاثَ اِغَاثَۃً ، اَشَارَ اِشَارَۃً ۔

تَفَعَّلَ :۔ اس کا مصدر تَفَعُّل ہے جیسے تَقَدَّمَ تَقَدُّمًا اور جب لام کلمہ حرفِ علت ہو تو یا سے بدل کر ماقبل کو کسرہ دیتے ہیں جیسے تَاَنّٰی تَاَنِّیًا ، تَقَاضٰی تَقَاضِیًا ۔

اِفْتَعَلَ :۔ اس کا مصدر اِفْتِعَال ہے جیسے اِشْتَرَکَ اِشْتِرَاکًا ۔

اِفْعَلَّ :۔ اس کا مصدر اِفْعِلَال ہے جیسے اِحْمَرَّ اِحْمِرَارًا ۔

اِنْفَعَلَ :۔ اس کا مصدر اِنْفِعَال ہے جیسے اِنْطَلَقَ اِنْطِلَاقًا

اِسْتَفْعَلَ :۔ اس کا مصدر اِسْتِفْعَال ہے جیسے اِسْتَخْرَجَ اِسْتِخْرَاجًا لیکن عین کلمہ اگر حرف علت ہو تو الف سے بدل کر حذف کر دیتے ہیں ، اور آخر میں تا بڑھا دیتے ہیں جیسے اِسْتَقَامَ اِسْتِقَامَۃً

اِفْعَوَّلَ :۔ اس کا مصدر اِفْعِیْعَال ہے جیسے اِحْدَوْدَبَ اِحْدِیْدَابًا ۔

فَعْلَلَ :۔ اس کا مصدر فَعْلَلَۃ وفِعْلَال ہے جیسے دَحْرَجَ دَحْرَجَۃً ودِحْرَاجًا دوسرا وزن صرف مضاعف ہونے کی صورت میں قیاسی ہوتا ہے ورنہ سماعی جیسے وَسْوَسَ وَسْوَسَۃً یا وِسْوَاسًا ۔

تَفَعْلَلَ :۔ اس کا مصدر تَفَعْلُل ہے جیسے تَدَحْرَجَ تَدَحْرُجًا ۔

اِفْعَنْلَلَ :۔ اس کا مصدر اِفْعِنْلَال ہے جیسے اِحْرَنْجَمَ اِحْرِنْجَامًا ۔

اِفْعَلَلَّ :۔ اس کا مصدر اِفْعِلَّال ہے جیسے اِقْشَعَرَّ اِقْشِعْرَارًا ۔

فعل مجہول ، کے مصدر کے لئے کوئی مخصوص وزن نہیں ، جو فعل معروف کا مصدر ہوتا ہے بس وہی فعل مجہول کا مصدر شمار ہوتا ہے جیسے ضُرِبَ ضَرْبًا ، جس طرح معروف میں کہا جاتا ہے ضَرَبَ ضَرْبًا ۔

## مصدر میمی

ثلاثی مجرد سے مصدر میمی مَفْعَل کے وزن پر آتا ہے مَنْظَر ، مَضْرَب ، مَرْمٰی اس قاعدہ سے مَرْجِع ، مَسِیْر ، مَصِیْر ، مَشِیْب ، مَرْزِق ، مَقِیْل ، مَجِیْئ سات الفاظ مستثنیٰ ہیں ۔

مثال واوی سے مَفْعِل کے وزن پر آتا ہے ، خواہ مضارع کا عین کلمہ مکسور ہو یا مفتوح جیسے مَوْرِد ، مَوْعِد ، مَوْجِل

ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے مضارع مجہول کے وزن پر آتا ہے ، اور بجائے علامت مضارع کے میم مضموم لگاتے ہیں جیسے مُتَحَدَّد ۔ مُضْطَبَر ۔ مُدَحْرَج ۔

# اسم مرّہ و اسم نوع

اسم مرّہ وہ مصدر ہے جو فعل کے صرف ایک دفعہ ہونے کو ظاہر کرے۔
اسم نوع وہ مصدر ہے جو فعل کی ہیئت و نوع بتلائے۔
اسم مرّہ ثلاثی مجرد سے فَعْلَۃ کے وزن پر آتا ہے جیسے ضَرَبْتُ ضَرْبَۃً و اَخَذْتُ اَخْذَۃً ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب میں اسم مرّہ بنانے کے لئے باب کے اصل مصدر پر تا بڑھانی پڑتی ہے جیسے اِلْتَفَتُّ اِلْتِفَاتَۃً ، اِنْطَلَقْتُ اِنْطِلَاقَۃً ثلاثی وغیرہ کے مصادر کے آخر میں جب تا آجائے تو اسم مرّہ کے ساتھ کسی ایسی چیز کا لانا ضروری ہے جو وحدت کے معنی دے جیسے ضَرَبْتُہٗ ضَرْبَۃً وَاحِدَۃً ، قَاتَلْتُہٗ مُقَاتَلَۃً لَا غَیْرَ ، مَا الْتَفَتَ اِلَیْہِ اِلَّا الْتِفَاتَۃً اَجَبْتُہٗ اِجَابَۃً فَقَطْ۔
اسم نوع ثلاثی مجرّد سے فِعْلَۃ کے وزن پر آتا ہے جیسے وَقَفَ وِقْفَۃَ الْاَسَدِ وَمَشٰی مِشْیَۃَ الْمُخْتَالِ ثلاثی مجرد کے علاوہ دوسرے ابواب سے اسم مرّہ ہی کے وزن پر آتا ہے جیسے حَسَنُ الْاِنْطِلَاقَۃِ وَقَبِیْحُ الْمُعَاشَرَۃِ۔

# ظرف مکان و ظرف زمان

ظرفِ مکان وہ ہے جو وقوعِ فعل کی جگہ کو بتائے ، ظرفِ زمان وہ ہے جو وقوعِ فعل کے وقت کو بتائے۔
ظرفِ مکان و ظرفِ زمان ہر دو مَفْعَلٌ کے وزن پر آتے ہیں، جب کہ اُن کے مضارع کا عین کلمہ یا مفتوح ہو جیسے مَطْبَخٌ ، مَذْبَحٌ۔
اور جب عین کلمہ مکسور ہو تو مَفْعِلٌ کے وزن پر آتے ہیں جیسے مَجْلِسٌ ، مَنْزِلٌ اس قاعدہ سے الفاظ مندرجہ ذیل مستثنیٰ ہیں، کیوں کہ ان کا مضارع گو مضموم العین ہے مگر پھر بھی یہ مَفْعِلٌ کے وزن پر آتے ہیں جیسے مَسْجِدٌ ، مَشْرِقٌ ، مَغْرِبٌ مَطْلِعٌ ، مَجْزِرٌ ، مَرْفِقٌ ، مَفْرِقٌ ، مَسْکِنٌ ، مَنْسِکٌ ، مَنْبِتٌ ، مَسْقِطٌ۔
مثال سے ظرف زمان و مکان ہمیشہ مَفْعِلٌ کے وزن پر آتا ہے اور ناقص سے ہمیشہ مَفْعَلٌ کے وزن پر آتا ہے جیسے مَوْعِدٌ مَوْجِلٌ ، مَطْوِی ، مَرْمًی ، اور ثلاثی مجرد کے علاوہ دیگر ابواب سے مصدر میمی کے مانند جیسے اَدْخَلَ سے مُدْخَلٌ
جان لیجیے کہ مَفْعَلَۃٌ کا وزن کسی جگہ کسی چیز کی کثرت کو ظاہر کرتا ہے جیسے مَقْبَرَۃ ، جہاں قبریں بکثرت ہوں مَاْبَلَۃ جہاں اونٹ بہت ہوں مَفْعَاۃ جہاں سانپ زیادہ ہوں مَسْبَعَۃ جہاں درندے بکثرت ہوں ، ثلاثی مجرد و مزید سے یہ وزن قیاسی ہے ، بعض کا خیال ہے کہ وزن گو بدیں معنی بکثرت آتا ہے مگر قیاسی نہیں۔

# اسم آلہ

اسم آلہ اس آلہ یا اس آواز کو بتاتا ہے جس سے کوئی کام کیا جائے ، یہ صرف ثلاثی مجرد متعدی سے بنتا ہے ، البتہ مِصْفَاۃ (صفا) سے مِرْقَاۃ (رقی) سے مِزْمَار (زمر) سے مستثنیٰ ہیں۔
اسم آلہ کے تین وزن ہیں :- مِفْعَلٌ جیسے مِبْرَدٌ ، مِفْعَالٌ جیسے مِفْتَاحٌ ، مِفْعَلَۃ جیسے مِکْنَسَۃ ، مُنْخُلٌ مُدْھُنٌ ، مُکْحُلَۃ ، مُدُقٌّ ، مُسْعُطٌ ، مُنَارَۃ ، مُشْطٌ ۔ وغیرہ الفاظ اسمائے جامدہ کے مانند ہیں ، ان میں فعل سے اشتقاق کا اعتبار نہیں اور وہ اسم آلہ جو فعل سے مشتق نہ ہو سکے اس کے لئے کوئی ضابطہ نہیں ، مختلف اوزان پر آتا ہے جیسے قَدُوْمٌ ، سِکِّیْنٌ ، فَاْسٌ ۔ وغیرہ۔

# اسم فاعل و اسم مفعول

اسم فاعل اس ذات کو بتاتا ہے جس سے فعل کا صدور ہوا ہو، یہ ثلاثی مجرد سے فَاعِلٌ کے وزن پر آتا ہے جیسے ضَارِبٌ، قَاتِلٌ نَاصِرٌ۔ ثلاثی مجرد کے علاوہ دیگر ابواب سے مضارع معروف کے وزن پر آتا ہے اس صورت سے کہ علامت مضارع کو میم مضموم سے بدلا جاتا ہے اور ماقبل آخر کو کسرہ دیا جاتا ہے، جیسے مُکْرِمٌ، مُتَقَدِّمٌ۔

اسم مفعول اس ذات کو بتاتا ہے جس پر فعل واقع ہوا ہو، یہ ثلاثی مجرد سے مَفْعُولٌ کے وزن پر آتا ہے جیسے مَضْرُوبٌ، مَاخُوذٌ اور ثلاثی مجرد کے علاوہ دیگر ابواب سے مضارع مجہول کے وزن پر اس صورت سے کہ علامت مضارع کو میم مضموم سے بدلا جاتا ہے اور ماقبل آخر کو فتح دیا جاتا ہے جیسے مُکْرَمٌ، مُدَاخَرَجٌ۔

تنبیہ: ۔ قیاس تو یہی چاہتا ہے کہ اسم فاعل، واسم مفعول کا اشتقاق اپنے ہی فعل سے ہو، خواہ وہ مجرد ہو، خواہ مزید، لیکن بعض الفاظ شاذ ہونے کے سبب اس قیاس کے ماتحت نہیں آتے جیسے اَمْحَلَ سے مَاحِلٌ، اَمْلَحَ سے مَالِحٌ، اَيْفَعَ سے يَافِعٌ، اَعْشَبَ سے عَاشِبٌ، اَحَبَّهٗ سے مَحْبُوبٌ، اَجَنَّہٗ سے مَجْنُونٌ، اَحَمَّهٗ سے مَحْمُومٌ، اَزْكَمَهٗ سے مَزْكُومٌ، اَسَلَّہٗ سے مَسْلُولٌ۔

ثلاثی مجرد کے علاوہ دیگر ابواب سے اسم مفعول مصدر میمی، ظرف زمان و مکان ایک ہی وزن پر آتے ہیں صرف قرائن معنویہ کے ذریعہ امتیاز کرلیا جاتا ہے

# صفت مشبہ

صفت مشبہ اس ذات کو بتاتا ہے جس میں معنی مصدری بطور ثبوت یعنی پائیداری کے پائے جاتے ہوں جیسے جَمِيْلٌ ثلاثی مجرد سے اس کے اوزان سماعی ہیں جیسے حَسَنٌ، کَرِیْمٌ، لَیِّنٌ، سَهْلٌ، صَعْبٌ ہاں اگر فعل لون، عیب یا حلیہ پر دلالت کرے تو صفت مشبہ کے لئے وزن اَفْعَلُ کا ہے جیسے اَسْوَدُ، اَعْرَجُ، اَبْلَجُ۔

اور ثلاثی مجرد کے علاوہ دیگر ابواب سے اسم فاعل کے وزن پر آتا ہے صفت مشبہ صرف ابواب لازمہ سے آتی ہے جیسے

# اسم تفضیل

اسم تفضیل اس ذات کو بتاتا ہے جس میں اوروں کی نسبت مصدری معنی کی زیادتی پائی جائے، اس کو اَفعل التفضیل بھی کہتے ہیں، اس میں مذکر کے لئے اَفْعَلُ کا وزن مقرر ہے اور مونث کے لئے فُعْلٰی کا، اور یہ صرف ثلاثی مجرد کے ابواب سے بنتا ہے، رہے وہ مادے جو رنگ، عیب، حلیہ پر دلالت کرتے ہیں، اُن سے اسم تفضیل کا صیغہ نہیں آتا، بلکہ اسی وزن پر صفت کا صیغہ آتا ہے۔

اور وہ ابواب یا مادے جن سے اسم تفضیل کا صیغہ اَفْعَلُ کے وزن پر نہیں آسکتا، اُن سے اگر اسم تفضیل کے معنی ظاہر کرنا ہوں تو اس کا قاعدہ یہ ہے کہ لفظ اَشَدَّ یا اَکْثَرَ یا انہی جیسے الفاظ کے بعد اس باب کا مصدر منصوب استعمال کرتے ہیں جیسے اَشَدُّ سَوَادًا، اَشَدُّ اِخْرَاجًا

اسم تفضیل معروف اور ثلاثی مجرد سے بنتا ہے لیکن بعض الفاظ شُذُوذًا مجہول، اور ابواب غیر ثلاثی سے بھی آتے ہیں مثلاً اَلْعَوْدُ اَحْمَدُ میں (اَحْمَدُ) حُمِدَ سے اور "حَاتِمٌ اَعْطٰی مِنْ عَمْرٍو" میں (اَعْطٰی) اُعْطِیَ سے اور "هٰذَا السَّفَرُ اَخْصَرُ مِنْ ذٰلِكَ" میں (اَخْصَرُ) اُخْتُصِرَ سے بنے ہیں

کبھی اسم تفضیل اسم جامد سے بھی آتا ہے، جیسے "مَا بِالْبَادِيَةِ اَنْوَكُ اُمِنْهُ" میں (اَنْوَكُ) نَوْکٌ سے ماخوذ ہے خَيْرٌ و شَرٌّ دراصل اَخْيَرُ و اَشْرَرُ تھے، کثرت استعمال کے باعث ہر دو جگہ سے ہمزہ کا سقوط ہوا، کبھی مع ہمزہ کے بھی استعمال ہوتے ہیں۔

# اوزان مبالغہ

مبالغہ وہ ہے جو کسی فاعل میں مصدری معنی کی زیادتی کو بتائے، اس کے مشہور وزن یہ ہیں۔

(۱) فَعَّالٌ جیسے عَلّامٌ و نَصّارٌ (۲) فَعَّالَۃٌ جیسے عَلّامَۃٌ و فَہّامَۃٌ (۳) فِعِّیلٌ جیسے صِدِّیقٌ و سِکِّیرٌ (۴) مِفْعِیلٌ جیسے مِسْکِیْنٌ و مِعْطِیْرٌ (۵) مِفْعَالٌ جیسے مِکْسَال و مِقْدَام (۶) فُعَلَۃٌ جیسے ضُحَکَۃٌ و ضُجَعَۃٌ (۷) فَعِلٌ جیسے شَرِہٌ و حَذِرٌ (۸) فَعِیلٌ جیسے رَحِیْمٌ و عَظِیْمٌ (۹) فَعُوْلٌ جیسے کَذُوْبٌ و وَدُوْدٌ (۱۰) فَاعِلَۃٌ جیسے رَاوِیَۃٌ (۱۱) فُعَلٌ جیسے غُفَلٌ (۱۲) فَعُوْلَۃٌ جیسے فَرُوْقَۃٌ (۱۳) مِفْعَلٌ جیسے مِحْرَبٌ (۱۴) فَاعُوْلٌ جیسے فَارُوْقٌ (۱۵) فُعَّالٌ جیسے کُبَّارٌ۔

مبالغہ کے اوزان سب سماعی ہیں، اور وہ صرف ثلاثی مجرد سے آتے ہیں البتہ دَرَّاكٌ، اَدْرَكَ سے اور مِعْطَاءٌ اَعْطٰی سے مِھْوَانٌ اَھَانَ سے، مِحْسَانٌ اَحْسَنَ سے، مِتْلَافٌ اَتْلَفَ سے، مِمْلَاقٌ اَمْلَقَ سے، مِخْلَافٌ اَخْلَفَ سے، اور سَمِیْعٌ اَسْمَعَ سے، نَذِیْرٌ اَنْذَرَ سے، زَھُوْقٌ اَزْھَقَ سے شاذ ہیں۔

**فائدہ:** بعض اوزانِ مبالغہ کے ساتھ تا لاحق ہوتی ہے تو وہ تا، تائے تانیث نہیں ہوتی، بلکہ تاکید مبالغہ کے لئے آتی ہے جیسے عَلّامَۃٌ (بہت بہت جاننے والا) فَرُوْقَۃٌ (بہت بہت فرق کرنے والا) مِجْزَامَۃٌ (بہت بہت کاٹنے والا)۔

جب فَعِیْلٌ فَاعِلٌ کے معنی میں ہو تو مذکر و مؤنث میں فرق ہوگا خواہ موصوف کا ذکر ہو یا نہ ہو، جیسے "رَجُلٌ نَصِیْرٌ" "اِمْرَأَۃٌ نَصِیْرَۃٌ" "جَاءَ نَصِیْرٌ وَ نَصِیْرَۃٌ"۔

اور اگر فَعِیْلٌ بمعنی مَفْعُوْلٌ ہو اور موصوف بھی ساتھ ساتھ مذکور ہو تو مذکر و مؤنث میں ایک ہی حالت ہوگی جیسے "زَیْدٌ قَتِیْلٌ" "وَاَتَتِ الْمَرْأَۃُ جَرِیْحًا" اور بغیر موصوف کے فرق ہوگا جیسے "جَاءَ حَبِیْبٌ وَ حَبِیْبَۃٌ"۔

اسی طرح اگر فَعُوْلٌ بمعنی فَاعِلٌ ہو تو موصوف کے ساتھ مذکر و مؤنث میں ایک حالت رہے گی، جیسے یَحْیَی الْبَتُوْلُ، مَرْیَمُ الْبَتُوْلُ اور اگر موصوف نہ ہو تو فرق ہوگا جیسے:۔ جَاءَ بَتُوْلٌ وَ بَتُوْلَۃٌ۔

اور اگر فَعُوْلٌ بمعنی مَفْعُوْلٌ ہو تو مؤنث و مذکر میں فرق و امتیاز ہوگا خواہ موصوف مذکور ہو یا نہ ہو جیسے ھٰذَا رَسُوْلٌ وَ تِلْكَ رَسُوْلَۃٌ و جَاءَ رَسُوْلٌ وَ رَسُوْلَۃٌ۔

# مذکّر و مؤنث

مذکر علامتِ تذکیر سے بے نیاز ہے، البتہ مؤنث کے لئے تین علامتیں مقرر ہیں:۔

(۱) تاء جیسے ظُلْمَۃٌ، قُوَّۃٌ، نِعْمَۃٌ، قُدْرَۃٌ (۲) الف مقصورہ جیسے عِذْرٰی، فُضْلٰی، کُبْرٰی، عُظْمٰی۔

(۳) الف ممدودہ، جیسے حَمْرَاءُ، سَوْدَاءُ، بَیْضَاءُ، زَرْقَاءُ

ہر سہ علاماتِ تانیث آخرِ اسم میں زائد کی جاتی ہیں، اور یہ اسم کو مؤنث بنا دیتی ہیں لیکن وہ اسماء جو مردوں کے نام ہوں اُن کے آخر میں گو علاماتِ تانیث ہوں مذکر ہی رہتے ہیں جیسے طَلْحَۃ، نَخْلَۃ، اَرْطٰی، خَضْرَاءُ۔ وغیرہ

مؤنث کی دو قسمیں ہیں، مؤنث لفظی، مؤنث معنوی۔

مؤنث لفظی وہ ہے جس میں علامت تانیث ظاہر میں لگی ہوئی ہو، جیسے امثلہ مذکورۃ الصدر میں۔

مؤنث معنوی وہ ہے جس کو اہل زبان نے مؤنث مانا ہو لیکن اس میں کوئی ظاہری علامتِ تانیث نہ ہو، یہ چار قسم پر ہے:۔

(۱) عورتوں کے نام جیسے:۔ مریم، زینب وغیرہ۔

(۲) وہ اسماء جو عورتوں کے لئے ہی مخصوص ہوں، جیسے:۔ اُخْت، اُمّ وغیرہ

(۳) شہروں اور قبیلوں کے نام، جیسے:۔ شام، مصر، قریش وغیرہ

(۴) اُن اعضائے جسمانی کے نام جو دو دو ہوں جیسے: عَیْن، رِجْل، اُذُن لیکن یہ آخر کا حکم اکثری ہے کیوں کہ صدغ، مرفق، حاجب، خد وغیرہ مؤنث نہیں ہیں، ان کے علاوہ کچھ اور بھی الفاظ ہیں جن کو اہل لغت نے جمع کیا ہے یوں تو وہ بہت ہیں مگر ہم چند کا ذکر کرتے ہیں۔

اُذن، ارض، اَرنب، اروٰی، اِست، اِصبع، افعی، بئر، جحیم، جہنّم، حرب، دار، ذِراع، رِجل، رحم، رحٰی، ریح، سقر، سن، ساق، شمس، شمال، ضبع، عروض، عصا، عقب، عین، فاس، فخذ، فلک، قدم، قوس، کاس، کتف، کرش، کف، نار، نعل، ناب، ورک، ید، یمن۔

ہوا کے جو اسماء ہیں وہ بھی مؤنث مانے جاتے ہیں جیسے صبا، قبول، جنوب، دبور، شمال، حیف، حرور، سموم وغیرہ

ان کے علاوہ بعض ایسے اسماء بھی ہیں جن میں تذکیر و تانیث دونوں صورتیں جائز ہیں، ان میں مشہور یہ ہیں:۔

ابط، ازار، حال، حانوت، خمر، درع، دلو، روح، زقاق، سبیل، سری، سراویل، سلاح، سکین، سلم، سلو، سماء، سوق، صاع، ضحی، طرس، طریق، عجز، عضد، عقاب، عقرب، عنق، عنکبوت، فردوس، فرس، فہر، قدر، قفا، قمیص، کبد، لسان، مسک، ملح، منجنیق، موسٰی، نفس، وراء۔

حروف تہجی بھی حکم میں انھیں الفاظ کے شریک حال ہیں۔

# مثنیٰ

وہ اسم ہے جو دو پر دلالت کرے، کسی اسم واحد کو جب مثنیٰ بنانا چاہتے ہیں تو حالت رفعی میں اس کے آخر میں الف بڑھاتے ہیں اور حالت نصبی جری میں یاء ماقبل مفتوح، اور آخر میں نون مکسور زائد کرتے ہیں جیسے: جاء الرجلان، رائت الرجلین ومررت بالرجلین۔

کوئی علم اگر مرکب اضافی ہو تو اس کے جزو اول (مضاف) کو مثنیٰ لاتے ہیں جیسے عبد الملک اور اگر مرکب بنائے یا مرکب اسنادی ہوں تو ان کو اپنی حالت پر رکھتے ہیں البتہ مذکر ہونے کی صورت میں ان سے پہلے ذوا اور مؤنث ہونے کی حالت میں: ذاتا بڑھاتے ہیں جیسے ذوا معدیکرب، ذواتا بعلبک جن کا تثنیہ نہیں آتا وہ یہ ہیں بعض، اجمع جمعاء، کل، احد، عریب دیار اسمائے اعداد اور وہ اسم تفضیل جو من کے ساتھ استعمال ہو جیسے الیدان، افضل من الرجلین۔

# تثنیہ اسم منقوص

اسم منقوص وہ اسم معرب ہے جس کے آخر میں یاء ماقبل مکسور ہو جیسے القاضی اور اگر اس میں یاء حذف ہو چکی ہو تو تثنیہ بناتے وقت لوٹ آتی ہے جیسے راعٍ، رامیان، داعٍ، راعیان۔

# تثنیہ اسم مقصور

اسم مقصور وہ اسم معرب ہے جس کے آخر میں الف ہو، اور اس کے بعد ہمزہ نہ ہو جیسے عصا، رحیٰ، یہ الف اگر تیسرے حرف کی جگہ ہو، اور کسی سے بدل کر آیا ہو تو تثنیہ بنانے کی صورت میں وہ اپنی اصل کی طرف لوٹ آئے گا، جیسے رجا، رجوان، فتی، فتیان اور اگر الف چوتھی جگہ یا اس سے زائد ہو تو یاء سے بدل جاتا ہے جیسے ذکریان اور قہقران وخوزلان شاذ ہیں، کیوں کہ بروئے قیاس قہقریان وخوزلیان کہنا چاہئے تھا

# تثنیہ اسم ممدود

اسم ممدود وہ اسم معرب ہے جس کے آخر میں ہمزہ ہو اور اس سے پہلے الف زائدہ، جیسے صفراء، خضراء اس میں الف اگر تانیث کے لئے ہو جیسے خضراء میں تو تثنیہ بناتے وقت ہمزہ کو واؤ سے بدل دیا جاتا ہے، جیسے خضروان یہ جب ہے کہ الف سے پہلے واؤ نہ ہو اور نہ ہمزہ کو باقی رکھتے ہیں تاکہ دو واؤ جمع نہ ہو جائیں جیسے عشواء سے عشواءان۔

اگر ہمزہ اصلی ہو تو بھی لزوماً باقی رکھی جاتی ہے، جیسے لألاء سے لألاءان، قُرّاء سے قرّاءان

اگر ہمزہ نہ اصلی ہی ہو نہ تانیث کے لئے تو اس میں ہر دو صورتیں روا ہیں، خواہ اس کو واؤ سے بدلیں خواہ اس کو بجنسہٖ رکھیں جیسے سماء سے سماءان اور سماوان۔

## تثنیہ اسماء محذوف اللام

وہ اسماء جن کا لام کلمہ محذوف ہو اور اس کے عوض میں کچھ نہ ہو تو تثنیہ بناتے وقت اُن کا لام کلمہ واپس آئے گا جیسے اَبٌ کہ دراصل اَبَو تھا بحالت تثنیہ ابوان اسی طرح اخوان، حموان، عدوان وغیرہ۔ البتہ فَمٌ و یَدٌ میں واؤ واپس نہیں آئے گا، بلکہ کہیں گے فمان و یدان

اور وہ اسماء جن میں محذوف کی جگہ کچھ ہو تو اُن کو اپنی صورت پر باقی رکھ کر تثنیہ بنایا جائے گا، جیسے سَنَة، اِبن، اسم کہ ان کا تثنیہ سنتان ابنان، اسمان ہے۔

## جمع

جمع کی دو قسمیں ہیں، جمع سالم، جمع مکسر۔ جمع سالم وہ ہے جس میں واحد کا وزن سالم رہے، اور جوں کا توں جو کچھ زیادہ ہو وہ آخر میں۔ اور جمع مکسر وہ ہے جس میں واحد کا وزن باقی نہ رہے، بلکہ بگڑ جائے اور متغیر ہو جائے۔ پھر جمع سالم کی بھی دو قسمیں ہیں، جمع مذکر سالم، جمع مؤنث سالم

## جمع مذکر سالم

جمع مذکر سالم وہ ہے کہ بحالت رفعی اس کے آخر میں واؤ ماقبل مضموم ہو، اور بحالت نصبی و جری یا ماقبل مکسور اور دونوں کے بعد نون جیسے جاء مسلمون، رأیت مسلمین، مررت بمسلمین اس وزن پر جمع بنانے کے لئے یہ شرط ہے کہ اسم تاء تانیث کی وجہ سے خالی ہو اور مفرد ہو نہ مرکب، لہٰذا طلحة گو مذکر علم ہے لیکن تاء تانیث کی وجہ سے اس کی جمع واؤ نون سے نہیں آئے گی، اسی طرح معدیکرب و بعلبك وغیرہ، یا عبد الملك و تابط شرا کہ یہ مرکب ہیں نہ مفرد، اگر ان کی جمع بنانی ہو تو لفظ ذو کی جمع بنا کر ان کلمات کی طرف اس کی اضافت کریں گے جیسے:- ذوو معدیکرب؛ ذوو بعلبك، و ذو تابط شرا۔

بعض ایسے بھی ہیں جن کی جمع جمع مذکر سالم کے وزن پر آتی ہے، اگرچہ اس کی شرطیں ان میں نہیں پائی جاتیں مثلاً اَرْضُوْنَ، عَالَمُوْنَ۔ عِلِّیُّوْنَ۔ اَهْلُوْنَ، بَنُوْنَ، سِنُوْنَ۔ اسی طرح ہر وہ کلمہ ثلاثی جس کا لام کلمہ حذف کر دیا گیا اور اس کے عوض میں تاء لائی گئی ہو اس کی جمع بھی واؤ نون کے ساتھ آتی ہے، جیسے عِضُوْن، ثبون، مِئُون۔ جمع عضة، ثبة، مائة۔

## جمع مؤنث سالم

جمع مؤنث سالم وہ ہے جس کے آخر میں الف اور لمبی تاء زیادہ کی جائے، جیسے ثمرات، شجرات اگر مفرد کے آخر میں پہلے ہی سے تاء ہو تو جمع بنانے کے لئے اس کو حذف کر دیتے ہیں، جیسے طالبة سے طالبات، مسلمة سے مسلمات مندرجہ ذیل اسماء سے اس وزن پر جمع آتی ہے

(۱) ہر وہ اسم جس کے آخر میں تاء تانیث ہو جیسے ثمرة سے ثمرات، شجرة سے شجرات البتہ امرأة، شاة، قلة، امة ملة، شفعة اس سے مستثنیٰ ہیں۔

(۲) ہر وہ اسم جو مؤنث کا علم ہو جیسے زَیْنَبُ سے زَیْنَبَات، مَرْیَم سے مَرْیَمَات۔

(۳) ہر وہ مصدر جو تین سے زائد حرف رکھتا ہو جیسے۔ تعریفات، امتیازات، اختیارات۔

(۴) ہر وہ اسم جس کے آخر میں الف تانیث ہو خواہ مقصورہ ہو یا ممدودہ جیسے صحرا سے صحراوات، حُمّٰی سے حُمَّیَات۔ اسمائے مقصورہ و ممدودہ میں الف کی تبدیلی یا انقلاب کے متعلق وہی صورتیں اختیار کی جائیں گی جن کا ذکر مثنیٰ میں آچکا ہے۔ مذکورہ اسماء کے

علاوہ اس وزن پر جمع آنا سماعی ہے جیسے سماوات ، ارضیات ، سجلات ، خمامات ، سرادقات ، شمالات ، امہات
رہے الفاظ عجمی تو ان میں سے بعض کی جمع تو اسی وزن پر آتی ہے جیسے تلغفرات ، اور بعض کی جمع جمع مکسر آتی ہے جیسے اَسَاکِل، اقناصل
بطارکۃ ۔ کرادلۃ

**تنبیہ** :۔ اگر کوئی کلمہ ثلاثی ہو اور اس کا عین کلمہ صحیح اور وہ فعل یا فعلۃ کے وزن پر ہو تو اس کی جمع مؤنث سالم بناتے وقت
عین کلمہ پر فتح دینا ضروری ہے جیسے ثمرۃ سے ثمرات ، رحمۃ سے رحمات ۔
اور اگر وہ فِعْل یا فُعْل کے وزن پر ہو تو عین کلمہ کو فتح دینا یا ساکن رکھنا یا فا کلمہ کے مثل اس پر حرکت لانا سب کچھ جائز ہے، جیسے کِسْرَۃٌ
سے کِسَرات ، کِسْرات ، کِسِرات ، حُجْرَۃٌ سے حُجَرات ، حُجْرات ، حُجُرات ۔
اگر کلمہ اجوف ہو تو بحالت جمع عین کلمہ ساکن ہی رہے گا خواہ فا کلمہ پر کوئی بھی حرکت ہو جیسے جَوْزَۃ سے جوزات ، بیعۃ سے بیعات
اور اگر ناقص ہو تو وہ صحیح کا سا حکم رکھتا ہے جیسے رَمْیَۃٌ سے رَمَیات ، رُقْوَۃٌ سے رُقُوات ، رُقَوات ، رُقْوات ہاں اگر فا کلمہ مکسور ہو اور لام کلمہ
واوی ہو تو عین کلمہ کو فتح دینا یا ساکن رکھنا تو جائز ہے لیکن فا کلمہ کے مثل حرکت دینا جائز نہیں ، جراوات شاذ ہے ۔
اسی طرح اگر فا کلمہ مضموم ہو اور لام کلمہ یائی ہو تو بھی عین کلمہ کو حرکت میں فا کلمہ کے ہم شکل کرنا جائز نہیں ، البتہ فتح دینا بھی روا ہے ، اور ساکن
رکھنا بھی ، اگر کلمہ مدغم ہو تو جمع بناتے وقت فک ادغام نہیں ہوگا جیسے ضَمَّۃٌ سے ضَمّات ، عِزَّۃٌ سے عِزّات ۔

## جمع مکسّر

جمع مکسر تین طریق سے بنائی جاتی ہے : کبھی صرف تبدیلی حرکت سے جیسے اَسَدٌ سے اُسُدٌ ، کبھی حرف کے حذف سے جیسے رَسُوْلٌ
سے رُسُلٌ کبھی حرف کی زیادتی سے جیسے رَجُلٌ سے رِجَالٌ ۔
جمع مکسر کی دو قسمیں ہیں ، جمع قلت ، جمع کثرت ۔ جمع قلت وہ ہے جس سے تین سے دس تک کی تعداد معلوم ہو ، اس کے چار وزن ہیں ۔
(۱) اَفْعَال جیسے طَرَف سے اَطْرَاف (۲) اَفْعُل جیسے نَفْس سے اَنْفُس (۳) اَفْعِلَۃ جیسے رَغِیْف سے اَرْغِفَۃ (۴) فِعْلَۃ جیسے فَتًی سے فِتْیَۃ
پھر اَفْعَال و اَفْعُل کی دوسری جمع بھی آتی ہے جس کو جمع منتہی الجموع کہتے ہیں اَفْعَال کی جمع اَفَاعِیْل کے وزن پر آتی ہے جیسے اَظْفَار کی اَظَافِیْر
اور اَفْعُل کی جمع اَفَاعِل کے وزن پر جیسے اَضْلُع کی جمع اَضَالِع گویا منتہی الجموع سے وہ وزن مراد ہے جس میں الف جمع کے بعد کے دو حرف متحرک ہوں
یا اگر تین ہوں تو بیچ میں یاء ساکن ہو جیسے مَسَاجِد ، مَنَابِر ، یا قَنَادِیْل ، مَصَابِیْح ۔

**تنبیہ** :۔ جمع قلت پر جب الف لام استغراق کا داخل ہو یا اس کی اضافت ایسی چیز کی طرف ہو جو کثرت پر دلالت کرے تو وہ کثرت کا فائدہ
دیتی ہے ، جیسے اَیُّهَا الشُّیُوْخُ لَا تَکُوْنُوْا کَالْفِتْیَۃِ ، اِحْفَظُوْا اَنْفُسَکُمْ ۔
جمع کثرت وہ ہے جو تین سے زیادہ الی غیر النہایہ کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔
جمع سالم کی ہر دو قسمیں بعض کے نزدیک جمع قلت کے معنی کو مفید ہوتی ہیں اور بعض کے قول پر مطلق جمع کے معنی کو ظاہر کرتی ہیں بلا لحاظ قلت و کثرت کے ۔

## جمع کثرت کے قیاسی اوزان

(۱) فُعَل جمع فُعْلَۃ جیسے عُلَب جمع عُلْبَۃ ، صُوَر جمع صُوْرَت ، صُرَر جمع صُرَّۃ ۔
(۲) فِعَل جمع فِعْلَۃ جیسے قِطَع جمع قِطْعَۃ لیکن کبھی فِعْلَۃ کی جمع فُعَل بھی آتی ہے جیسے لُحًی جمع لحیۃ ۔ حُلًی جمع حِلْیَۃ
(۳) فَعَالِل ہر رباعی مجرد کی جمع جیسے بَلَابِل جمع بُلْبُل ، حَنَادِس جمع حِنْدِس اور خماسی مجرد و مزید کی جمع بھی جیسے سَفَارِج
جمع سَفَرْجَل ، خَنَادِس جمع خَنْدَرِیْس ۔

(۴) فَوَاعِلُ ہر اُس ثلاثی کی جمع جس کے فاء کے بعد واؤ یا الف زائد ہو جیسے جَوَاهِر جمع جَوْهَر ، خَوَاتِم جمع خَاتَم
(۵) فَعَائِلُ ہر اُس مؤنث کی جمع جس کا تیسرا حرف مدہ ہو جیسے صَحَائِف جمع صَحِيفَة ، رَسَائِل جمع رِسَالَة ۔
(۶) اَفَاعِلُ اَفْعَل (بتثلیث الهمزة) کی جمع جیسے اَصَابِع اَصْبَع کی جمع اَنَامِل اَنْمِلَة کی جمع اَجَادِل ، اَجْدَل کی جمع ۔
(۷) اَفَاعِيل اَفْعُول اور اَفْعُولَة کی جمع جیسے اَسَالِيب ، اَسْلُوب کی جمع اَرَاجِيز اُرْجُوزَة کی جمع ۔
(۸) فَعَالِيل ہر اُس رباعی کی جمع جس کے حرف آخر سے پہلے مدہ ہو جیسے قَرَاطِيس جمع قِرْطَاس ، عَصَافِير جمع عُصْفُور ۔
(۹) مَفَاعِلُ ، مِفْعَل اور مَفْعَلَة کی جمع جیسے مَبَاضِع جمع مِبْضَع ، مَكَانِس جمع مِكْنَسَة ۔
(۱۰) مَفَاعِيل ، مِفْعَال ، مِفْعِيل ، مَفْعُول کی جمع جیسے مَفَاتِيح جمع مِفْتَاح ، مَسَاكِين جمع مِسْكِين ، مَقَادِير جمع مِقْدَار ۔

# اسم جمع و شبہ جمع

اسم جمع وہ ہے جو جمع کے معنی دے اور اسی مادہ سے اس کے لئے کوئی مفرد نہ ہو جیسے خَيْل ، قَوْم ، رَهْط ، جَيْش ۔
شبہ جمع وہ ہے جو جمع کے معنی دے اور اس کے واحد و جمع میں تاء سے تمیز ہو جیسے وَرَق کہ اس کا مفرد وَرَقَة ہے تمر کہ اس کا واحد ثمرۃ ہے اور اسی قبیل سے وہ جس کے واحد و جمع میں یائے نسبتی سے فرق و امتیاز ہو جیسے الروم رومیوں میں سے ایک المجوسی مجوسیوں میں سے ایک البتہ پہلا غیر ذوی العقول کے لئے ہے اور دوسرا ذوی العقول کے لئے ۔
اسم جمع و شبہ جمع ہر دو کی جمع مفردات کے طرز پر آتی ہے ، جیسے قوم کی جمع اقوام ، ثَوْب کی جمع اثواب ، رفقۃ کی جمع رفق ، نجم کی جمع انجم اور روم کی جمع اروام

# صفت

صفت وہ اسم ہے جو کسی ذات کی حالت کو بتائے ، اس کی پانچ قسمیں ہیں ، اسم[1] فاعل ، اسم مفعول[2] ، صفت[3] مشبہ ، اسم تفضیل[4] ، اوزان[5] مبالغہ ۔

# صفت کی تانیث

صفت کی مؤنث بنانے کے لئے اس کے آخر میں تاء لگا دی جاتی ہے جیسے صادق صادقة ، کاذب کاذبة لیکن وہ صفت جو فعلان یا افعل کے وزن پر ہو ، یا اسم تفضیل ہو اس کی تانیث کے احکام مخصوص ہیں ۔
(۱) جو صیغہ صفت فعلان کے وزن پر ہو اس کی مؤنث فعلیٰ کے وزن پر آتی ہے جیسے عطشان سے عَطْشیٰ ، سکران سے سکریٰ ظلمان سے ظمآی مگر بعض کلمات ایسے ہیں کہ ان کی مؤنث تاء ہی کے ساتھ آتی ہے مثلاً الیان ، حبلان ، خمصان ، سخنان ، صوحات فوجان ، قشوان ، مصان ، نصران اور بعض ایسے ہیں جن کی مؤنث فعلیٰ کے وزن پر بھی آتی ہے اور تاء کے ساتھ بھی ، جیسے عطشان سے عَطشیٰ اور عطشانة غضبان سے غضبیٰ اور غضبانة ۔
(۲) جو صیغہ صفت افعل کے وزن پر ہو اس کی مؤنث فعلاء کے وزن پر آتی ہے ، جیسے ابیض سے بیضاء ، اسمر سے سمراء
(۳) اسم تفضیل کے لئے مؤنث کا صیغہ فُعْلیٰ ہے جیسے اکرم سے کرمیٰ ، اصغر سے صغریٰ پھر اگر کلمہ ناقص واوی ہو تو واؤ کو یاء سے بدل دیتے ہیں جیسے اعلیٰ سے علیا ، ادنیٰ سے دنیا ۔
بعض صفات کے صیغے ایسے بھی ہیں جن میں تذکیر و تانیث کا کوئی فرق نہیں ، یہ حسب ذیل چھ ہیں ۔
(۱) فَعَالَة جیسے رَجُلٌ فَهَامَةٌ ، اِمْرَاَةٌ فَهَامَةٌ ۔
(۲) مِفْعَال جیسے رَجُلٌ مِفْضَالٌ وَاِمْرَاَةٌ مِفْضَالٌ اور مِيقَانَة شاذ ہے ۔

(۳) مِفْعِيلٌ جیسے رَجُلٌ مِعْطِيرٌ، وَامْرَأَةٌ مِعْطِيرٌ

(۴) مِفْعَلٌ جیسے رَجُلٌ مِغْشَمٌ، اِمْرَأَةٌ مِغْشَمٌ۔

(۵) فُعَلَةٌ وفُعْلَةٌ جیسے رَجُلٌ ضُحَكَةٌ، اِمْرَأَةٌ ضُحَكَةٌ اگر آپ عین کلمہ کو فتح دے دیں تو فاعلی معنی دے گا مثلاً ضُحَكَةٌ (بہت ہنسنے والا) هُمَزَةٌ (بہت عیب لگانے والا) هُزَأَةٌ (بہت ٹھٹھا کرنے والا)۔

(۶) فَعُولٌ بمعنی فاعل اور فَعِيلٌ بمعنی مفعول جیسے رَجُلٌ صَبُورٌ، اِمْرَأَةٌ صَبُورٌ، غُلَامٌ قَتِيلٌ، اِمْرَأَةٌ قَتِيلٌ۔ عَدُوَّةٌ شاذ ہے۔ البتہ فعیل بمعنی مفعول کبھی تاء کے ساتھ مؤنث آتا ہے، باوجود موصوف کے معروف ہونے کے جیسے خَاتَمَةٌ سَعِيدَةٌ۔ عَاقِبَةٌ حَمِيدَةٌ کبھی فعیل بمعنی فاعل مؤنث بغیر تاء کے آتا ہے، جیسے امرأۃٌ عَقِيمٌ۔ يُحْيِي الْعِظَامَ وَهِيَ رَمِيمٌ۔

واضح رہے کہ وہ صفات جو عورتوں ہی کے ساتھ خاص ہوتی ہیں اُن کے ساتھ اکثر تاء تانیث لاحق نہیں ہوتی، یہ جب کہ حدوث کے معنی اُن سے مراد نہ لئے جائیں جیسے طَالِقٌ، مُرْضِعٌ، حَامِلٌ وغیرہ، ہاں اگر حدوث کے معنی ملحوظ ہوں تو تانیث کی تاء لاحق ہوگی جیسے ارضعت فھی مرضعۃ

# صفت کی جمع

صفت کا صیغہ اگر ذوی العقول کے لئے ہو چاہے مذکر ہو چاہے مؤنث اس کی جمع جمع سالم کی شکل میں آتی ہے جیسے رجال صادقون، ونساء صادقات اور وہ صیغہ صفت کا جو بروزن اَفْعَل، فَعْلاء، فَعْلان، فَعْلىٰ ہو یا اسم فاعل ناقص ہو یا فعیل بمعنی مفعول ہو تو اُن کے احکام مخصوص ہیں جو زیر بیان آئیں گے۔

(۱) وہ صیغہ صفت جو بروزن افعل فعلاء ہو تو اس کی جمع قیاساً فُعْل کے وزن پر آتی ہے جیسے اَحْمَر کی جمع حُمْر، اَعْوَج کی جمع عُوْج اور کلمہ اجوف یائی ہو تو فاء کلمہ کو کسرہ دیتے ہیں جیسے اَغْيَد کی جمع غِيْد، اَبْيَض کی جمع بِيْض، اَهْيَف کی جمع هِيْف

(۲) جب صفت فعلان فعلیٰ کے وزن پر ہو تو اس کی جمع فُعَالىٰ یا فِعَال کے وزن پر آتی ہے جیسے سُكَارىٰ حُيَارىٰ، سُكْرَان حيران کی جمع اور جِيَاعٌ وغِضَابٌ، جُوعَان وغَضْبَان کی جمع۔

(۳) اسم فاعل ناقص کی جمع فُعَلَةٌ کے وزن پر آتی ہے جیسے رُمَاةٌ وغُزَاةٌ کہ در اصل رُمَيَةٌ وغُزَوَةٌ تھے۔

(۴) فَعِيلٌ بمعنی مفعول جب ہلاکت، درد و دکھ و پراگندگی کے معنی دے تو اس کی جمع فَعْلىٰ کے وزن پر آتی ہے جیسے جَرِيحٌ سے جَرْحىٰ صَرِيعٌ سے صَرْعىٰ، شَتِيتٌ سے شَتّىٰ اور اسی طرح فَعِيلٌ بمعنی فاعل جب معنی میں اسی کے ساتھ مشابہت رکھتا ہو، تو اس کا بھی یہی حکم ہے جیسے مَرِيضٌ کی جمع مَرْضىٰ یا فَعِلٌ کے وزن پر ہو جیسے زَمِنٌ کی جمع زَمْنىٰ یا فاعل کے وزن پر ہو جیسے هَالِكٌ کی جمع هَلْكىٰ۔

صفات کی جمع کے بقیہ اوزان قیاسیہ یہ ہیں:

(۱) فُعَّال اور فَعَلَة کے وزن پر اس اسم کی جمع آتی ہے جو فاعل کے وزن پر ہو اور اس کا لام کلمہ صحیح ہو، جیسے زائر، صائم کی جمع زُوَّار وصُوَّام اور کاتب وظالم کی جمع کَتَبَة وظَلَمَة، فَعَلَة کا وزن زیادہ تر اس فاعل کی جمع کے لئے ہے جو اجوف ہو اور کسی صنعت وحرفت کے معنی دیتا ہو جیسے ساقۃ، باعۃ، حاکۃ کہ یہ در اصل سَوَقَةٌ، بَيَعَةٌ، حَيَكَةٌ تھے۔

(۲) فُعَّل کا وزن بھی فاعل کی جمع کے لئے ہے جیسے ساجد وجائع ونائم کی جمع سُجَّد ونُوَّم وجُوَّع ہے۔

(۳) فَوَاعِل فَاعِلَة کی جمع ہے جیسے صَوَاحِبُ وضَوَارِبُ، صَاحِبَة وضَارِبَة کی جمع اور فَوَاعِل ہی کے وزن پر ہر اس فاعل کی جمع آتی ہے جو اُناث کی صفات سے ہو جیسے عَوَاقِر، حَوَامِل، طَوَالِق، عاقر، حامل، طالق کی جمع۔

(۴) فُعَلاء فَعِيل بمعنی فاعل کی جمع ہے جیسے کُرَماء، عُلَماء کریم وعالم کی جمع۔

(۵) اَفْعِلاء فعیل کی جمع ہے جو مضاعف یا معتل اللام ہو جیسے غَنِيّ کی جمع اَغْنِيَاء، قَوِيّ کی جمع اَقْوِيَاء، مذکر اسم تفضیل کی جمع سالم اَفْعَلُون

کے وزن پر آتی ہے جیسے اعظمون، اکرمون اور جمع مکسر اَفَاعِلُ کے وزن پر جیسے اصاعر، اکابر۔
مؤنث اسم تفضیل کی جمع سالم فُعلَیَات کے وزن پر جیسے عُظْمیَات، کُرْمیَات اور جمع مکسر فُعَل کے وزن پر جیسے صُغَر، کُبَر۔
صیغہ منتہی الجموع کی صرف جمع سالم آتی ہے جیسے ضَوَارِبَات جمع ضَوَارِب، اَفَاضِلُوْن جمع اَفَاعِل۔

# نسبت

کسی کلمہ آخر میں یائے مشدّدہ کا کسرہ کے بعد لاحق کرنا تاکہ یہ الحاق مدلول کلمہ کے ساتھ کسی چیز کی وابستگی ظاہر کرے نسبت کہلاتا ہے۔
جب اسم منسوب الیہ ثلاثی مکسور العین ہو تو بوقت نسبت عین کو فتح دیا جائے گا جیسے فَخِذٌ سے فَخَذِیّ، مَلِكٌ سے مَلَکِیّ۔
اور اگر منسوب الیہ رباعی مکسور العین ہو تو افصح یہی صورت ہے کہ اس کے عین پر بدستور کسرہ رہے جیسے مَشْرِق سے مَشْرِقِیّ۔
مَغْرِبٌ سے مَغْرِبِیّ، یَثْرِبٌ سے یَثْرِبِیّ۔
جس لفظ کے آخر میں تائے تانیث ہو نسبت کے وقت اس کا حذف لازم ہے، مثلاً نَاصِرَة کی طرف نسبت میں ناصری کہیں گے جس اسم کے آخر میں الف مقصورہ اس کی طرف نسبت کرنے کے حسب ذیل قواعد ہیں۔

(۱) الف مقصورہ اگر تیسرے حرف کی جگہ ہو تو بوقت نسبت وہ واؤ سے بدل جاتا ہے جیسے عصا سے عصویّ، فتیٰ سے فتویّ

(۲) اگر الف مقصورہ چوتھا حرف ہو اور اصلی ہو تو پھر بھی اس کی واؤ سے تبدیلی زیادہ تر زیر عمل ہے جیسے مَرْمیٰ سے مَرْمَوِیّ اور حذف بھی روا ہے جیسے مَرْمِیّ اور اگر اصلی نہ ہو بلکہ زائد ہو خواہ تانیث کے لئے خواہ الحاق کے لئے تو اس میں مختار صورت حذف کی ہے، یعنی حُبْلِیّ، ذِفْرِیّ کہیں گے، اور اس کی تبدیلی واؤ سے بھی جائز ہے مثلاً کہیں حُبْلَوِیّ، ذِفْرَوِیّ اس الف تانیث کو جب واؤ سے بدل دیں تو اکثر اس سے پہلے الف زائد کر دیتے ہیں جیسے طُوبَاوِیّ، دُنْیَاوِیّ۔

(۳) الف مقصورہ اگر ایسے اسم میں واقع ہو جس کا دوسرا حرف متحرک ہو تو وہ حذف ہوتا ہے جیسے بَرَدَیٰ سے بَرَدِیّ اسی طرح اگر کلمہ میں پانچویں جگہ ہو تو بھی حذف ہو جاتا ہے جیسے مصطفیٰ سے مُصْطَفِیّ بعضوں نے یہاں واؤ سے تبدیلی بھی جائز رکھی ہے گویا مُصْطَفَوِیّ بھی کہتے ہیں۔
اگر اسم کے آخر میں الف ممدودہ تانیث کے لئے ہو تو اس کی طرف نسبت کے قواعد:۔

(۱) الف ممدودہ تانیث کے لئے ہونے کی صورت میں بوقت نسبت واؤ سے تبدیل ہو جاتا ہے، جیسے صفراء سے صَفْرَاوِیّ۔

(۲) الف ممدودہ کا ہمزہ اگر اصلی ہو تو بحال خود رہتا ہے جیسے قُرَّاء سے قُرَّائِیّ، اِبْتِدَاء سے اِبْتِدَائِیّ۔

(۳) اگر اصلی نہ ہو تو اس کا رکھنا بھی جائز ہے اور اس کی واؤ سے تبدیلی بھی روا، مثلاً رِدَاء سے رِدَائِیّ بھی کہہ سکتے ہیں اور رِدَاوِیّ بھی سَمَاءٌ سے سَمَائِیّ بھی کہنا روا ہے اور سَمَاوِیّ بھی۔
اسم منقوص کی طرف نسبت کرنے کے اصول۔

(۱) یاء اگر تیسری جگہ ہو تو اس کو واؤ سے بدل کر اس کے ماقبل فتح دیتے ہیں جیسے عَمِیّ سے عَمَوِیّ، حیّ سے حَیَوِیّ۔

(۲) اگر چوتھی جگہ ہو تو حذف بھی جائز ہے جیسے قَاضٍ وَمَاضٍ سے قَاضِیّ وَمَاضِیّ اور واؤ سے تبدیلی بھی، مگر اس صورت میں ماقبل کو فتح ضرور دیا جائے گا، یعنی کہا جاوے گا

(۳) اگر پانچویں جگہ ہو تو حذف کرنا ضروری ہے جیسے مُشْتَغِلٍ سے مُشْتَغِلِیّ، مُعْتَدٍ سے مُعْتَدِیّ اگر کوئی کلمہ فعیل کے وزن پر ہو اور اس کے آخر میں حرف صحیح ہو تو اس کا وزن اپنی حالت پر باقی رہتا ہے جیسے مَسِیْحٌ سے مَسِیْحِیّ، صَلِیْب سے صلیبیّ، حَدِیْد سے حَدِیْدِیّ اگر وہ کلمہ ناقص ہے تو ایک یاء کو حذف کرکے دوسرے کو واؤ سے بدل دیں گے اور ماقبل کو فتح دیں گے جیسے غَنِیّ، عَلِیٌّ سے غَنَوِیّ عَلَوِیّ اگر فعیلہ کے وزن پر ہو تو مضاعف و معتل نہ ہونے کی صورت میں یاء کو حذف کرکے ماقبل کو فتح دیا جائے گا مثلاً مَدِیْنَة کی طرف نسبت کرنے میں

کی طرف نسبت کرنے میں صَدَاقِیّ اور فَرِیْضَۃ کی طرف نسبت کرنے میں فَرْضِیّ کہیں گے۔ البتہ بعض جگہ یاء کا باقی رکھنا شاذ ہے جیسے طَبِیْعِیّ، سَلِیْقِیّ

اگر مضاعف یا معتل العین ہو تو کچھ حذف نہیں ہوتا، مثلاً طَوِیْلَۃ، عَزِیْزَۃ کی طرف نسبت کرنے میں کہیں گے طَوِیْلِیّ، عَزِیْزِیّ، فُعَیْل و فُعَیْلَۃ کا وہی حکم ہے جو فَعِیْل و فَعِیْلَۃ کا بیان ہوا جیسے عُقَیْل سے عُقَیْلِیّ، قُصَیّ سے قُصَوِیّ، قُلَیْلَۃ سے قُلَیْلِیّ، اُمَیْمَۃ سے اُمَیْمِیّ۔

اگر کسی اسم کے آخر میں چوتھی یا پانچویں جگہ واؤ ہو اور اس سے پہلے ضمہ ہو تو بوقت نسبت واؤ حذف کر دیا جائے گا جیسے قلنسوۃ سے قلنسیّ ترقوۃ سے ترقیّ ورنہ واؤ باقی رہے گا، جیسے عدوۃ سے عدوِیّ، دلو سے دلویّ۔

اگر کسی اسم کے آخر میں یاء مشدد ہو اور اس سے پہلے دو سے زیادہ حرف ہوں تو یاء کا حذف کرنا ضروری ہے جیسے شافعی کی طرف نسبت کرتے ہوئے شافِعِیّ اور اسکندریۃ کی طرف نسبت کرتے ہوئے اسکندرِیّ کہتے ہیں۔

اگر یاء سے پہلے ایک ہی حرف ہو جیسے حَیّ تو دوسرے حرف کو فتح دے کر تیسرے کو واؤ سے بدل دینا واجبی ہوتا ہے جیسے حَیّ سے حَیَوِیّ۔

اگر دوسری یاء واؤ سے بدلی ہوئی ہو تو بوقت نسبت پھر واؤ ہو جائے گی، جیسے طَیّ سے طَوَوِیّ۔

اگر کوئی کلمہ محذوف الآخر ہو اور صرف دو حرف باقی رہے ہوں، تو بحالت نسبت حرف محذوف پھر لوٹ آئے گا جیسے اَبٌ و اَخٌ سے اَبَوِیّ و اَخَوِیّ لفظ اُخت و بِنْت کی طرف نسبت کرنے میں تاء کو باقی رکھا جاتا ہے، جیسے اُخْتِیّ و بِنْتِیّ بعض تاء کو حذف کر دیتے ہیں اور کہتے ہیں اَخَوِیّ و بنوِیّ اور ابنۃ کی نسبت میں کہا جاتا ہے ابنیّ و بنویّ۔

ید و دم الفاظ میں محذوف کو لوٹانا فصیح تر ہے، گویا کہا جائے گا یدوی و دموی اور بغیر واؤ کے نسبت کرنے کو بھی جائز رکھا ہے یعنی کہا جائے گا یَدِیّ، دَمِیّ۔

اگر کسی کلمہ میں محذوف کے عوض میں ہمزۂ وصل ہو جیسے ابن و اسم میں تو عوض (ہمزہ) کا حذف اور محذوف کا لوٹانا جائز ہے مثلاً بنوِیّ و سموِیّ کہہ سکتے ہیں اور ابنِیّ و اسْمِیّ کہنا بھی اسی طرح روا رکھا گیا ہے۔

اگر محذوف کے عوض تاء تانیث لائی گئی ہو تو بوقت نسبت اس کو حذف کر کے محذوف لایا جائے گا، جیسے سنۃ سے سنوی، لغۃ سے لغویّ اور زنۃ سے وزنیّ، صلۃ سے وصلیّ۔

اگر تثنیہ و جمع کی طرف نسبت مقصود ہو تو اُن کو مفرد کی شکل میں لا کر نسبت کی جائے گی، جیسے عراقین سے عراقی، مسلین سے مسلی یہی حال اُن کا ہے جو تثنیہ و جمع کے ساتھ لاحق ہیں جیسے اثنین سے اثنیّ وثنویّ۔ عشرین سے عشریّ، اربعین سے اربعی

اگر ایسی جمعیں ہیں جن کا مفرد نہیں جیسے ابابیل و عبادید یا اگر مفرد ہے تو اسی لفظ سے نہیں، جیسے نساءٌ تو ہر دو حالت میں بوقت نسبت اُن کو اپنے حال پر رکھا جائے گا جیسے مخاطریّ، مناجذیّ، نسائیّ

بعض صرفیین کے نزدیک جمع مکسر کی طرف نسبت کرنے میں اس کو بحالِ خود رکھا جائے گا مثلاً ملائکۃ سے ملائکی، ملوک سے ملوکیّ کتا نسیّ سے کتا نسیّ، اسی طرح جمع مکسر جو علم ہو اس کی طرف نسبت کرتے وقت اس کو بحالِ خود رکھا جائے گا، مفرد کی طرف اُس کو نہیں لوٹائیں گے، جیسے انبار سے انباری، انصار سے انصاری، اھواز سے اھوازیّ

مرکب بنائی میں نسبت کے وقت اُس کا آخری جزء حذف کر کے اس کے جزء اوّل کی طرف نسبت کرتے ہیں جیسے بعلبک و معدیکرب کی طرف نسبت کرتے ہوئے کہتے ہیں بعلیّ و معدیّ کبھی بغیر حذف کئے ہوئے پورے مرکب کی طرف نسبت کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔ بعلکیّ، معدیکربیّ مرکب اضافی میں کہیں تو جزء اوّل کی طرف نسبت کرتے ہیں جیسے امرؤ القیس سے امرئیّ، دیر القمر سے دیرانیّ اور جزء آخری طرف جیسے عبد الاشہل سے اشہلیّ، ابوبکر سے بکریّ، عبد مناف سے منافیّ۔ کبھی پورے مرکب اضافی کی طرف نسبت کرتے ہیں

جیسے عین ابل سے عین ابلیّ ، وادی آش سے وادی آشیّ ، عین حورا سے عین حوری ۔

مرکب اسنادی میں نسبت جزو اول کی طرف کی جاتی ہے ، جزو ثانی کو حذف کر دیا جاتا ہے ، جیسے تأبّط شرًّا سے تأبّطی ، ذرّحبّا سے ذرّیّ

ذیل میں حروف تہجی کی ترتیب سے اُن اسماء کی فہرست دی جاتی ہے جو قواعد نسبت کے خلاف مستعمل ہیں ۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اُفُق کبیر | سے | اُفُقِیّ | رباب | سے | رَبَابِیّ | بنی عبیدہ | سے | عَبَدِیّ |
| اُمیّة | سے | اُمَوِیّ | رقبة عظیمة | سے | رَقَبانِیّ | عبد شمس | سے | عَبشَمِیّ |
| بادیة | سے | بَدَوِیّ | رامھرمز | سے | رَامِیّ | عبد الدار | سے | عَبدَرِیّ |
| بحرین | سے | بَحرَانِیّ | ردینة | سے | رُدَینِیّ | عبد قیس | سے | عَبقَسِیّ |
| بہراء | سے | بَہرانِیّ | روح | سے | رُوحانِیّ | عبد اللہ | سے | عَبدَلِیّ |
| تہامة | سے | تہامی یا تہام | روحاء | سے | رُوحانِیّ | فُقیم کنانة | سے | فُقَمِیّ |
| تیم اللات | سے | تَیمُلِیّ | ریّ | سے | رَازِیّ | فراھید | سے | فرھودی |
| ثقیف | سے | ثَقَفِیّ | رباب | سے | رُبِّیّ | قویم | سے | قومِیّ |
| جمة عظیمة | سے | جُمّانِیّ | سہل | سے | سَہلِیّ | قُرَیش | سے | قُرَشِیّ |
| جذیمة | سے | جُذَمِیّ | سلیقة | سے | سلیقِیّ | کنت | سے | کُنْتِیّ |
| جلولاء | سے | جَلُولِیّ | سلیمة الأزد | سے | سُلَیمِیّ | لحیة عظیمة | سے | لِحیانِیّ |
| بنی الحبلی | سے | حبلِیّ | سلیم | سے | سُلَمِیّ | ملیح خزاعة | سے | مُلَحِیّ |
| حروراء | سے | حَرُورِیّ | شام | سے | شَآمٍ | مرو الشاھجہانی | سے | مَروَزِیّ |
| حرمین | سے | حَرَمِیّ | شعر کثیر | سے | شَعرانِیّ | امرؤ القیس | سے | مَرقَسِیّ |
| حضرموت | سے | حَضرَمِیّ | صدر کبیر | سے | صُدرانِیّ | ھجر | سے | ھاجِرِیّ |
| خزینة | سے | خُزَینِیّ | صنعاء | سے | صَنعانِیّ | ھذیل | سے | ھُذَلِیّ |
| دھر | سے | دُھرِیّ | طبیعة | سے | طَبِیعِیّ | انباط | سے | نَباطِیّ یا نَباطٍ |
| دیر | سے | دَیرانِیّ | طیٔ | سے | طائِیّ | ناصرة | سے | نَصرانِیّ |
| دارایا | سے | دارانِیّ | عمیرہ کلب | سے | عُمَیرِیّ | یمن | سے | یَمانٍ |

# تصغیر

بغرض اظہار قلت یا حقارت اسم میں ایک خاص تغیر کرنے کو تصغیر کہتے ہیں ۔

ثلاثی مجرد سے تصغیر فُعَیْلٌ کے وزن پر آتی ہے جیسے عَبْدٌ سے عُبَیْدٌ ، رَجُلٌ سے رُجَیْلٌ ۔

ثلاثی مزید رباعی اور خماسی سے جب کہ چوتھا حرف مدّہ نہ ہو تو تصغیر فُعَیْلَل کے وزن پر آتی ہے ، جیسے جَعْفَر سے جُعَیْفَر ، سَفَرجَل سے سُفَیْرِج ۔

اگر مدّہ ہو تو فُعَیْلِیْلٌ کے وزن پر جیسے مِضْرَابٌ سے مُضَیْرِیْبٌ ، قِرطَاس سے قُرَیطِیْس اگر اسم کے آخر میں تاء تانیث ہو یا الف نون زائدتان تو علامت تانیث یا الف نون سے ملحق جو حرف ہوگا وہ جوں کا توں اپنی پہلی حالت پر رہے گا ، جیسے ثَمَرَة سے ثُمَیرَة ، بُشریٰ سے بُشَیریٰ ، سَمرَاء سے سُمَیرَاء ، سَکرَان سے سُکَیرَان ، غَضبَان سے غُضَیبَان ۔

اگر مؤنث معنوی ثلاثی ہو تو تصغیر میں ۃ ظاہر کی جاتی ہے، جیسے ارض سے اُرَیْضَۃ، شمس سے شُمَیْسَۃ البتہ اس کے لئے یہ شرط ہے کہ التباس کا خطرہ نہ ہو مثلاً خمس کی جب تصغیر بنائی ہو گی جو معدود مؤنث کے لئے ہے تو خُمَیْس کہیں گے نہ خُمَیْسَۃ ورنہ خمسۃ کی تصغیر کا شبہ ہوگا جو معدود مذکر کے لئے ہے۔

اگر کسی کلمہ میں حرف علت ہو اور تعلیل ہو چکی ہو تو تصغیر بناتے وقت وہ اپنی اصل کی طرف لوٹ جائے گا۔ مثلاً بَاب کی تصغیر بُوَیْب اور نَاب کی تصغیر نُیَیْب ہوگی، کیوں کہ الف پہلے میں واؤ سے اور دوسرے میں یاء سے بدلا ہوا ہے، بایں وجہ کہ ان کی جمعیں ابواب و انیاب ہیں اور کھلا اُصول ہے کہ جمع تکسیر اسماء کو اصل کی جانب لوٹا لاتی ہے، ہاں اگر الف کی اصلیت کا پتہ نہ لگ سکے کہ وہ واؤ سے بدلا ہوا ہے یا یاء سے تو ماقبل ضمہ کا اعتبار کرتے ہوئے تصغیر میں واؤ لاتے ہیں، جیسے عَاج سے عُوَیْج یہی حکم اس واؤ یا یاء کا ہے جو بدلے ہوئے ہوں، جیسے مُوسر سے مُیَیْسِر، مِیزَان سے مُوَیْزِن البتہ عِید کی تصغیر عُبَیْد شاذ ہے، کیونکہ قیاس عُوَیْد کو چاہتا ہے، اگر واؤ اور یاء بدلے ہوئے نہ ہوں تو اُن میں تغیر نہ ہوگا، جیسے سُور سے سُوَیْر، بَیْت سے بُیَیْت اگر اسم مصغر کا دوسرا حرف الف زائد ہو جیسے خَالد و ضَارِب تو وہ اجماعًا واؤ سے بدل جائے گا جیسے خَالد سے خُوَیْلد، ضَارب سے ضُوَیْرِب۔

اگر اسم مصغر کا تیسرا حرف الف ہو یا واؤ تو اس کو یاء سے بدل کر یاء تصغیر میں مدغم کر دیتے ہیں، جیسے عصا سے عُصَیّ. دلو سے دُلَیّ عجوز سے عُجَیِّز، کِتَابٌ سے کُتَیِّبٌ اگر واؤ متحرک ہو اور لام کلمہ نہ ہو تو اس کو یاء سے بدلنا یا باقی رکھنا دونوں صورتیں جائز ہیں جیسے جَدْوَل سے جُدَیِّل یا جُدَیْوِل، اَدْوَر سے اُدَیِّر یا اُدَیْوِر۔ اگر تیسرا حرف یاء ہو تو وہ یاء تصغیر میں مدغم ہو جاتی ہے جیسے، نَصِیْر سے نُصَیِّر، جَمِیْل سے جُمَیِّل اگر چوتھا حرف واؤ ہو یا الف تو اُن کو یاء سے بدل دیا جاتا ہے جیسے عصفور سے عُصَیْفِیْر۔ اور سُلْطَان سے سُلَیْطِیْن۔

اگر اسم تفضیل ناقص ہو جیسے احلیٰ و شہیٰ تو تصغیر کے مابعد فتح ہوگا جیسے ھُوَ اُحَیْلُ من العسل۔

اگر کسی اسم میں آخر سے کچھ حذف ہو کر دو حرف بچ رہے ہوں تو تصغیر میں حذف شدہ حرف واپس آئے گا جیسے اَب سے اُبَیّ اَخ سے اُخَیّ، دَم سے دُمَیّ اگر حذف شدہ حرف کے عوض شروع میں ہمزہ وصل کا اضافہ ہوا ہو جیسے ابن میں تو تصغیر میں عوض حذف ہوگا، اور محذوف لوٹ آئے گا، جیسے ابن سے بُنَیّ۔

اگر محذوف حرف کے عوض میں ہمزہ نہ ہو بلکہ تاء ہو تو اس کی تصغیر میں عوض باقی رہے گا اور محذوف لوٹے گا جیسے زِنَۃ سے وُزَیْنَۃ اور عِدَۃ سے وُعَیْدَۃ، اُخت و بِنت کی تصغیر اُخَیَّۃ و بُنَیَّۃ۔

مثنیٰ اور جمع سالم کی تصغیر اس طرح آئے گی کہ مثلاً مؤمنان کی تصغیر مُوَیْمِنَان، مؤمنون کی مُوَیْمِنُون، مُومنات کی مُوَیْمِنَات اور جمع قلت کی اس طرح کہ مثلاً اَرْغِفَۃ کی تصغیر اُرَیْغِفَۃ ہوگی۔

جمع کثرت کی تصغیر بنانے کا اصول یہ ہے کہ پہلے اس کو مفرد کی شکل میں لا کر اس کی تصغیر بنا لیں، پھر واؤ نون لگا کر اس کی جمع بنا لیں بہ جب کہ وہ عاقل ہو، جیسے غِلْمَان کہ یہ جمع ہے غلام کی، غلام کی تصغیر غُلَیْم ہوئی، اس میں واؤ نون لگا کر غُلَیْمُوْن کر لیا، بس یہی غلمان کی تصغیر ہے، اسی نہج و طریق پر شعراء کی تصغیر شُوَیْعِرُوْن ہوگی۔

اگر مذکر لا یعقل یا مؤنث ہو تو آخر الف تاء کی زیادتی کی جائے گی، جیسے جَوَارٍ جمع جَارِیَۃ کی تصغیر جُوَیْرِیَات، دراہم جمع درھم کی تصغیر دریھمات آتی ہے۔

**تنبیہ** :- ذیل کے وہ الفاظ ہیں جن کی تصغیر خلافِ قیاس آتی ہے، جیسے :-

بَحْر کی تصغیر اُبَیْحِر، اِنْسَان کی اُنَیْسِیَان رَجُلٌ کی رُوَیْجِل، اَصْل کی اُصَیْلَال، عَشِیَّۃ کی عُشَیْشِیَۃ، اصبیۃ کی اُصَیْبِیَۃ، غِلْمَۃ کی اُغَیْلِمَۃ اسی طرح قُوَیْسٌ، دُرَیْع، حُرَیْبٌ نُعَیْل، عُرَیْس، ذُوَیْد، کہ قیاس کا تقاضا تھا کہ ان کے آخر میں تاء ہوتی۔

مصغر اگر مرکب اضافی ہو تو اس کے پہلے جزء کی تصغیر ہوگی، دوسرے جزء کو اپنی حالت پر چھوڑا جائے گا جیسے عَبْدُ اللہ کی تصغیر عُبَیْدُ اللہ ہوگی مرکب بنائی کے ساتھ بھی یہی اصول برتا جائے گا جیسے مَعْدِ یکرب کی تصغیر مُعَیْدِ یکرب اور حَضْرَمَوْت کی حُضَیْرَمَوْت، نفطویہ کی نُفَیْطَوَیْہ، خمسة عشر کی خُمَیْسَةَ عشر ہوگی، البتہ مرکب اسنادی جیسے تابط شرًا کی تصغیر نہیں آتی۔

# ہمزہ کے لکھنے کے اصول

ہمزہ جب شروع کلمہ میں آتا ہے الف کی صورت میں لکھا جاتا ہے، جیسے اسماء، اکرام اور اگر ابتدا میں آئے اور کسی حرف کے ساتھ متصل ہو تو بھی الف ہی کی شکل میں لکھا جاتا ہے، جیسے بِأَجمل وَلَأفضل مگر لِئَلَّا و لَئِن میں اس کی وہی ہیئت ہے جو وسط کلمہ میں ہوتی ہے اور یہ کثرت استعمال کے باعث ہے۔

اگر ہمزہ وصل بعد فاء یا واؤ کے واقع ہو تو اس کو حذف کر دیا جاتا ہے، بشرطیکہ اس کے بعد بھی ہمزہ ہو جیسے فأتنی، وأذن لی

اگر ہمزہ درمیان میں واقع ہو اور ساکن ہو تو ماقبل کی حرکت کے موافق حرف علت سے لکھا جائے گا، جیسے بأس، بؤس، بئس اور جب ہمزہ وصل کے بعد بدلا ہوا ہو، پھر انتہائے کلام میں اصل کی طرف لوٹا دیا گیا ہو تو وہ اس حرف کی شکل میں لکھا جائے گا جس کی طرف وہ بدلا گیا ہے جیسے یا رجل ائذن اور ھذا الذی اؤتمنت علیہ۔

ہمزہ متحرک درمیان میں آنے والا اپنی حرکت کے موافق حرف کی شکل میں لکھا جائے گا، چاہے اس سے پہلے ساکن ہو یا متحرک جیسے لؤم، مؤف، سأل اگر مفتوح ہو اور بعد ضمہ یا کسرہ کے واقع ہو تو ماقبل کی حرکت کے موافق حرف کی صورت میں لکھا جائے گا جیسے سؤال، رئال، مؤنث

اگر ہمزہ الف اور یاء کے درمیان واقع ہو تو اس کو ہمزہ اور یاء دونوں کی صورت میں لکھنا جائز ہے جیسے بقاءی یا بقائی، راءی یا رائی۔

اگر ہمزہ الف اور ضمائر میں یاء کے علاوہ کسی اور کے درمیان واقع ہو اور مکسور یا مضموم ہو تو اپنی حرکت کے موافق حرف کی شکل میں لکھا جائے گا اور مفتوح ہو تو ہمزہ کی صورت میں جیسے بقائِہٖ - بقاؤُہ، بقاءَہٗ۔

اگر ہمزہ کلمہ کے آخر میں ہو اور اس کا ماقبل ساکن ہو تو ہمزہ کی صورت میں لکھا جائے گا جیسے جُزْءٌ، شَیْءٌ، فَیْءٌ اور اگر ماقبل متحرک ہو تو اس کی حرکت کے موافق حرف کی شکل میں لکھا جائے گا جیسے ھیُؤ، تکافؤ۔ اگر ہمزہ طرف میں واقع ہو اور اس کے ساتھ تاء تانیث لاحق ہو اور ہمزہ سے پہلے حرف صحیح ساکن ہو تو ہمزہ الف کی شکل میں لکھا جائے گا جیسے نشأة اور اگر متحرک ہو تو ماقبل کی حرکت کے موافق حرف کی صورت میں لکھا جائیگا جیسے فِئَةٌ، لُؤلُؤَةٌ، اگر ماقبل معتل ہو تو یاء کے بعد یاء کی شکل میں اور الف اور واؤ کے بعد ہمزہ کی صورت میں لکھا جائے گا، جیسے خَطِیْئَةٌ، بَرِیْئَةٌ، قَرَاءَةٌ، صَلاءَةٌ، مروءة، سُوءَةٌ۔

# اِبدال کے قواعد

ایک حرف کی جگہ دوسرے حرف کو رکھنے کا نام ابدال ہے، ذیل میں وہ حروف درج ہیں جو کسی حرف سے بدلے ہوئے ہوتے ہیں۔

و - الف جب ضمہ کے بعد واقع ہو تو وہ واؤ سے بدل جاتا ہے جیسے ضَارَبَ سے مجہول ضُوْرِبَ، قاتَلَ سے قُوْتِلَ یاء ساکن جب ضمہ کے بعد آئے تو وہ واؤ سے بدل جاتی ہے جیسے أیقن سے مُوْقِنٌ، أیسر سے مُوْسِرٌ۔

ا - واؤ یا یاء جب متحرک ہوں اور ان کا ماقبل مفتوح ہو تو وہ الف سے بدل جاتے ہیں جیسے قال، غزا، باع، رمیٰ۔ لیکن اس قاعدہ کے لئے یہ شرائط ہیں کہ یہ واؤ، یاء، فاء کلمہ کی جگہ نہ ہوں، مدہ زائدہ سے پہلے الف تثنیہ سے پہلے اور یاء مشددہ اور نون تاکید سے پہلے نہ ہوں، ناقص کے عین کلمہ کی جگہ نہ ہوں جس کلمہ میں یہ واقع ہوں وہ فعلان و فعلیٰ کے وزن پر نہ ہو، اور نیز ایسے لفظ کے ہم معنی نہ ہو جس میں تعلیل نہیں ہوتی۔

ی - واؤ اور یاء جب ایک کلمہ میں جمع ہوں اور اُن میں پہلا ساکن ہو تو واؤ کو یاء کر کے یاء کو یاء میں مدغم کر دیتے ہیں جیسے طَيٌّ ، مَيِّت مَرْمِيّ۔ کہ یہ دراصل طوی ، میوت ، مرموی تھے۔
واؤ ساکن جب کسرہ کے بعد واقع ہو تو اس کو یاء سے بدل دیتے ہیں، جیسے مِوْزَان سے مِيْزَان ، مِوْعَاد سے مِيْعَاد۔

ء - واؤ یا یاء جب الف زائد کے بعد طرف میں واقع ہوں تو ہمزہ سے بدل جاتے ہیں، جیسے عجوزۃ سے عجائز، قلادۃ سے قلائد، صحیفۃ سے صحائف۔

ت - واؤ یا یاء اگر باب افتعال کے فاء کلمہ میں واقع ہوں تو وہ تاء سے بدل جاتے ہیں، جیسے اِتَّقیٰ ، اِتَّسَرَ۔

د - باب افتعال کے فاء کلمہ میں اگر دال یا ذال یا زاء واقع ہو تو تاء کو دال سے بدل لیتے ہیں جیسے اِدَّان، اِذْدَکَرَ، اِزْدَان کہ یہ دراصل اِدْتَان، اِذْتَکَرَ اور اِزْتَان تھے اِذْدَکَرَ میں دال کو ذال سے اور ذال کو دال سے بدلنا جائز رکھا گیا ہے۔ گویا اِدَّکَرَ بھی کہہ سکتے ہیں اور اِذَّکَرَ بھی۔

ط - باب افتعال کے فاء کلمہ میں اگر صاد ، ضاد ، طاء ، ظاء واقع ہوں تو تاء کو طاء سے بدل دیتے ہیں جیسے اِصْطَبَرَ، اِضْطَرَبَ اِطَّرَدَ، اِظْطَلَمَ، اِظْطَلَمَ ، میں ظاء کو طاء سے یا طاء کو ظاء سے بدلنا دونوں صورتیں جائز ہیں، گویا اِطَّلَمَ بھی کہہ سکتے ہیں اور اِظَّلَمَ بھی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ا =

**الْأَلِفُ** ۔ الف کی دو قسمیں ہیں ساکن و متحرک ۔ الف ساکن کو "حرف لین" کہتے ہیں جیسے قَالَ میں ، الف متحرک کا دوسرا نام ہمزہ ہے ، ہمزہ مختلف معانی کے لئے آتا ہے ۔

(۱) استفہام کے لئے جیسے اَقَرَأْتَ (کیا تُو نے پڑھا) ، اَمَا قَرَأْتَ یا اَفَلَمْ تَقْرَأْ (کیا تُو نے نہیں پڑھا ۔ اَفِی الْبَیْتِ اَخُوکَ ؟ کیا گھر میں تیرا بھائی ہے ۔

(۲) ندا قریب کے لئے جیسے اَزَیْدُ اَقْبِلْ اے زید آ ، اَزَیْدُ اذْهَبْ اے زید جا ۔

(۳) تسویہ کے لئے ، یہ اصولاً وہاں واقع ہوتا ہے جہاں جملہ کو جس پر وہ داخل ہوا ہے مصدر میں تبدیل کیا جائے جیسے لَا اُبَالِی اَقُمْتَ اَمْ قَعَدْتَ ۔ سَوَاءٌ عَلَیَّ قِیَامُکَ وَ قُعُودُکَ ۔ میں تیرے کھڑے ہونے یا بیٹھنے کی پروا نہیں کرتا یعنی یہ دونوں میرے نزدیک برابر ہیں ، یا مثلاً أَأَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ یعنی آپ کا اُن کو ڈرانا اور نہ ڈرانا ہر دو برابر ہیں

**آ** ۔ حرف ندا ۔ بعید کے لئے یا جو بعید کے زمرہ میں شمار ہوتا ہے ، جیسے سونے والا اور غافل ۔

**آب** ۔ ماہ اگست شمسی سال کا آٹھواں مہینہ جو ۳۱ دن کا ہوتا ہے ۔

**اَبَّ** (ن) اَبًّا و اَبَابًا و اَبَابَةً و اِبَابَةً ۔ الیه مشتاق ہونا ، چاہنا ، خواہش مند ہونا ۔

**اَبَّ** ۔ (ض ، ن) اَبِیْبًا و اَبًّا و اَبَابًا و اَبَابَةً ۔ آمادہ ہونا ، تیار ہونا ، وَاَبَّ اَبَّه کسی کے قصد کی طرح قصد کرنا ، کسی کے ارادہ پر چلنا ، کسی کی روش کو اپنانا ۔ یدہ الی السیف تلوار سونتنے کے لئے ہاتھ بڑھانا ۔

**اَبِیْبٌ** ۔ چیخنا چلانا ۔

**تَأَبَّبَ بِہٖ** ۔ تعجب کرنا ۔ خوش ہونا ۔

**الْأَبُّ** ۔ گھاس تر و خشک ، مویشی کا چارہ ، چراگاہ ، ج : اَبُّوبٌ

**الْاَبَابُ** ۔ پانی ، سراب

**الْأُبَابُ** ۔ بڑا سیلاب ، موج دریا ۔

**اَبَاہٗ یا اَبَاَهٗ** ، بالسهم تیر سے مارنا ۔

**اَبَتَ** (ن ، ض) و اَبِتَ (س) اَبْتًا و اُبُوْتًا النهار الیوم دن کا سخت گرم ہونا ، وَ اَبِتٌ و آبِتٌ ۔ سخت گرم (دن)

**تَأَبَّتَ** ۔ الجمرُ ۔ انگارے کا بھڑکنا ، تیز ہونا دہکنا ۔

**اُبْتَةُ الْغَضَبِ** ۔ غصہ کی تیزی ، غصہ کی تندی

**اَبَثَ** ۔ و ۔ علیه (ض) اَبْثًا بادشاہ کے حضور میں برا بھلا کہنا ، غیبت کرنا ۔ بدگوئی کرنا

**اَبِثَ** (س) اَبَثًا ۔ اونٹ کا دودھ پی کر مدہوش سا ہو جانا ۔

**الْاَبِثُ** ۔ خوشی میں اتراتے ہوئے چلنے والا ۔ اکڑ کر چلنے والا ۔

**اَبْجَدُ** ۔ لغت عرب میں اُن آٹھ مشہور کلمات کا پہلا کلمہ جن میں صرف ہجا جمع کر دیئے گئے ہیں اور وہ کل یہ ہیں ۔ اَبْجَد ، هَوَّز ، حُطِّی ، کَلَمَن ، سَعْفَص ، قَرَشَت ، ثَخَذ ، ضَظَغ حروف کی اس ترتیب میں حساب جُمّل کی رعایت رکھی گئی ہے ، اور اکثر تاریخ انہی کے لحاظ سے نکالی جاتی ہے ، ان میں عدد کا شمار اس طرح رکھا گیا ہے کہ پہلے اکائیاں ہیں ، پھر دہائیاں ، پھر سینکڑے اور ان کے بعد ہزار ۔

**اَبَدَ** (ض) اُبُوْدًا بالمکان کسی جگہ ٹھہرنا ، اقامت کرنا ۔ الشاعر ایسے مشکل اور غریب الفاظ لانا جن کے معنی کا پتہ نہ لگے ۔

**اَبَدَ** (ض ، ن) اُبُوْدًا الحیوان جنگلی ہونا ، وحشی ہونا

**اَبِدَ** (س) اَبَدًا وحشی اور جنگلی ہونا ۔ علیه ، غضب ناک ہونا ، غصہ ہونا

## (ا)

**اَبَّدَهٗ** ۔ ہمیشہ ٹھہرانا اور ہمیشہ رکھنا

**تَأَبَّدَ** ابدی ہونا ۔ وحشی اور جنگلی ہونا ۔

— المکانُ ، مکان کا ویران اور غیر آباد ہو کر جنگلی جانوروں کا مسکن اور قرارگاہ بننا ۔

**الْاَبَدُ** ۔ زمانہ ۔ ج : آباد و اُبُوْد ازلی ، قدیم ، ہمیشہ رہنے والا ۔ کہا جاتا ہے "لا اتیه اَبَدَ الْاَبِدِیْنَ و الْآبِدِیْنَ و اَبَدَ الْاَبَدِ و الْاَبَادِ و اَبَدَ الدَّهْرِ" یعنی میں اس کے پاس کبھی نہیں آؤں گا

**اَبَدًا** ۔ ظرف زمان ہے جو مستقبل میں نفی و اثبات کی تاکید کے لئے آتا ہے مثلاً کہا جاتا ہے لَا اَفْعَلُهٗ اَبَدًا میں اس کو ہرگز نہیں کروں گا ۔ یا اَفْعَلُهٗ اَبَدًا میں اس کو ضرور کروں گا

**الْاٰبِدَةُ** ۔ وہ بڑی مصیبت و آفت جس سے انسان گھبرائے ۔ وہ مصیبت جس کا ذکر ہمیشہ رہے ، وحشی ، عجیب و نادر شے ۔ ج : اَوَابِد و اُبَّد

**اَوَابِدُ** ۔ وہ پرندے جو موسم سرما و گرما میں ایک ہی جگہ رہیں ، گویا قواطع کی ضد ۔

**اَوَابِدُ الشعر** جس کی ندرت میں مثال نہ مل سکے

**الْاَبِدُ و الْاَبَدُ** ۔ من اَمَةٍ او اَتَانٍ ہر سال جننے والی لونڈی یا گدھی ۔

**الْاَبَدِیُّ** ۔ جس کی انتہا نہ ہو ۔

**الْاَبَدِیَّةُ** ۔ دوام ، جس کی انتہا نہ ہو ، آخرت

**اَبَرَ** (ن ، ض) اَبْرًا و اِبَارًا العقربُ فلانًا بچھو کا کسی کو ڈسنا — ہٗ غیبت کرنا کھانے میں کسی کو سوئی کھلانا ، ہلاک کرنا ۔

— الزرعَ ، اصلاح کرنا ، گابھا دینا ، قلم لگانا

**اِئْتَبَرَ** ۔ البئرَ ، کنواں کھودنا

**الْاِبْرَةُ** ۔ کسی کیڑے مثلاً بچھو یا مکھی کا ڈنک جس سے ڈستی ہے ، کپڑا سینے کی سوئی ، چغلی ۔

**اِبْرَةُ الْقَرْنِ** ۔ سینگ کا سرا ج : اِبَرٌ ،

و إِبَاءٌ و إِبَرَاتٌ ۔

**المِئْبَرُ و المِئْبَار** ۔ سوئی دانی، سوئیوں کا کیس، درختوں میں قلم لگانے کی چھری ۔

**الأَبَّار** ۔ سوئی بنانے والا، سوئیوں کا کاریگر، سوئیوں کا فروخت کرنے والا، پیتو، درخت خرما میں قلم چڑھانے والا اور اس کو گابھا دینے والا ۔

**الأَبَرِيّ** ۔ سوئی کا بیوپاری، سوئی بیچنے والا ۔

**المِئْبَرَة** ۔ چغلی، تہمت ۔ ج : مَآبِرُ

**المَأْبُور** ۔ متہم ۔ کہا جاتا ہے " فلان لیس بمأبور فی دینہ " یعنی فلاں شخص اپنے دین میں متہم نہیں ۔

**المُؤَبِّر** ۔ کھیت والا ۔

**الإِبْرِيزُ و الإِبْرِيزِيُّ** من الذہب ۔ خالص سونا ۔

**الأَبْرِيسَم و الإِبْرِيسَم** ۔ ریشم ۔

**الأَبْرَشِيَّة** ۔ بشپ کا ماتحت علاقہ یا وہ اشخاص جو اس کی ماتحتی میں ہوں ۔

**الإِبْرِيق** ۔ قبضہ والا لوٹا، چھاگل ۔ ج : أَبَارِيق ۔ (معرب)

**أَبَزَ** (ض) أَبْزًا و أُبُوزًا ۔ الظبیُ ہرن کا کودنا، تڑنا، اچھلنا ۔ صفت : آبِز و أَبَّاز و أَبُوز ۔ بصاحبہ ۔ ابزًا ظلم کرنا ۔

**الإِبْزِيمُ و الإِبْزَام** ۔ بکسوا ۔ ج : أَبَازِيم

**أَبَسَهُ** (ض) أَبْسًا ملامت کرنا، ڈرانا

**أَبَّسَ بِہ** ۔ تابعدار بنانا، ذلیل و حقیر کرنا ۔ — فلانًا : قید و بند میں جکڑنا، بدسلوکی سے پیش آنا، حقیر و ذلیل جاننا ۔

**أَبَّسَهُ** ۔ عار و شرم دلانا (ابسہ کے ہم معنی)

**الأَبْس** ۔ قحط، خشک سالی، سخت جگہ، کرچھوا ۔

**الإِبْس** ۔ اصل بد، کڑی جگہ ۔

**اِمْرَأَةٌ أَبَاس** ۔ بدخو عورت ۔

**أَبَشَهُ** (ن) أَبْشًا و أَبَشَهُ جمع کرنا

**تَأَبَّشَ القومُ** (قوم کا) جمع ہونا، اکٹھا ہونا ۔

**الأُبَاشَة** من الناس ۔ مخلوط جماعت

**الأَبَّاش** ۔ کسی کے صحن اور گھر کے دروازے کو کھانے پینے کی چیزوں سے سجانے والا اور آراستہ کرنے والا ۔

رجل اباش کمانے والا مرد ۔

**أَبِصَ** (س) أَبَصًا ۔ خوش ہونا، شاداں ہونا ۔ صفت : أَبِص و آبِص و أَبُوص ۔

**أَبَضَ** (ض ن) أَبْضًا ۔ البعیرُ : اونٹ کے اگلے پاؤں کو بازو سے باندھنا ۔

**تَأَبَّضَ** البعیرَ : (اونٹ کو) اباض نامی رسی سے باندھنا — البعیرُ : اباض نامی رسی سے بندھا ہوا ہونا ۔ لازم و متعدی دونوں طرح سے آتا ہے ۔

**الأُبُض** (ج) آبَاض و المَآبِض ۔ ج : مَأْبِض زانو کا اندرونی حصہ، بند و بست

**تَأَبَّطَ الشیءَ** : بغل میں دبانا، بغل میں لے لینا

**اِسْتَأْبَطَ** الرجلُ ۔ اوپر سے تنگ اور اندر سے چوڑا گڑھا کھودنا ۔

**الإِبْط** ۔ بغل (مذکر و مؤنث) ج : آبَاط

**إِبْطُ الجبل** ۔ دامن کوہ ۔

**الإِبَاط** ۔ بغل میں دبائی ہوئی چیز ۔

**أَبَقَ** ۔ (س) أَبَقَ (ن ض) إِبَاقًا و أَبْقًا و أَبَقًا ۔ العبد (غلام کا سردار کے پاس سے) بھاگنا ۔ صفت : آبِق ج : أُبَّق و أُبَّاق ۔

**تَأَبَّقَ** ۔ چھپنا — الشیءَ : انکار کرنا، اوپرا سمجھنا، ناآشنا سمجھنا ۔

**الأَبَق** ۔ بھنگ ۔ بھنگ کا چھلکا، کتان

**أَبِلَ** (س) أَبَلًا و أَبُلَ (ک) أَبَالَةً اونٹوں کا اچھی طرح انتظام کرنا، اونٹوں کے رکھ رکھاؤ میں مہارت دکھانا ۔ صفت أَبِل و آبِل ج : أُبَّال

**أَبَلَ** (ن) أَبَالَةً راہب بننا

**أَبَّلَ** ۔ بہت اونٹوں والا ہونا ۔ اپنی ملک میں بہت اونٹ رکھنا — الإبلَ : چھانٹ کر جمع کرنا ۔

**تَأَبَّلَ** ۔ الإبلَ : چھانٹ کر جمع کرنا ۔

**الإِبِلُ و الإِبْل** ۔ اونٹ (یہ لفظ جمع کے معنی دیتا ہے، اس کا مفرد مستعمل نہیں) ج : آبال

**الأُبُلَّة** ۔ قبیلہ ۔ کہا جاتا ہے " جاء فی أُبُلَّتِہ " یعنی وہ اپنے قبیلہ میں آیا ۔

**الأَبِيل** ۔ ج : آبال و أُبُل و الأَبِيلِيّ و الأَيْبُلِيّ راہب ۔

**الإِبَالَة** ۔ جماعت، مال کا اچھا انتظام، حسن سیاست ۔ الإِبِيلَة و الإِيبَالَة و الإِبَالَة گھاس یا لکڑی کا گٹھا، کہا جاتا ہے " ضغث علی إبالة " یعنی مصیبت پر مصیبت

**الأَبَابِيل** ۔ فرقے، ابابیل جمع ہے اس کا واحد نہیں، بعض کہتے ہیں کہ ابّول اس کا واحد ہے، کہا جاتا ہے " جاءت ابلك ابابيل " یعنی تیرے اونٹ قطار در قطار اور گلہ در گلہ آئے ۔ طیرًا ابابیل غول کے غول پرندے

**المَأْبَلَة** ۔ بہت اونٹوں والی زمین ۔

**إِبْلِيس** ۔ شیطان علم جنس ہے ج : أَبَالِس و أَبَالِسَة ۔

**أَبَنَهُ** (ن ض) أَبْنًا بشیءٍ : عیب لگانا، تہمت رکھنا — الدمُ فی الجرح : (خون کا زخم میں) سیاہ ہو جانا ۔

**أَبَّنَهُ** عیب لگانا، عار و شرم دلانا، مردہ کے محاسن و خوبیاں گنانا، مرثیہ کہنا ۔ **تَأَبَّنَهُ** نشانات قدم پر چلنا، پیچھے لگنا، انتظار کرنا

**أَبَّانُ الشیءِ** : کسی چیز کی ابتداء، کسی شی کا وقت ۔

**الأُبْنَة** ۔ عیب، کینہ، لکڑی کی گرہ ۔ ج : کہا جاتا ہے " بینہم أُبَن " یعنی ان کے درمیان دشمنیاں ہیں، یا کہتے ہیں " فی حسبہ أُبَن " اس کے حسب میں بہت عیب ہیں ۔

**أُبْنُ القدم** یا **أُبْنُ الرجل** پاؤں کی گرہیں

**أَبَانِيَّة الرجل** ۔ آدمی کے سارے ساتھی ۔

**الإِبْن** ۔ بیٹا ۔

**الأَبِن** ۔ خشک اور سوکھا ہوا کھانا ۔

**الأَبْنُوس و الآبْنُوس** ۔ ایک قسم کا درخت

ہے جس کی لکڑی سخت و سیاہ ہوتی ہے۔

**اَبَہَ** (ف) اَبْہًا۔ لَہٗ: سمجھ جانا، تاڑ جانا۔ لا یُؤْبَہُ لَہٗ: اس کی طرف توجہ و التفات نہیں کی جاتی۔

**اَبَّہَہٗ**۔ خبردار کرنا، آگاہ کرنا، سمجھانا

**تَاَبَّہَ** علیہ۔ تکبر کرنا، بڑا بننا۔ عن کذا: اپنے کو کسی چیز سے بالا و برتر سمجھنا۔

**الاُبَّھَۃُ والاُبْھَۃُ**۔ بڑائی، تکبر، نخوت

**اَبَا** (ن) اِبَاوَۃً وَاُبُوَّۃً وَاُبُوًّا باپ ہونا۔ الیتیم: یتیم کی پرورش کرنا، کہا جاتا ہے "ابوتہ وامّمتہ" یعنی میں اس کے لئے بمنزلہ ماں باپ کے ہو گیا۔

**اَبَّیَ فلانًا**۔ کسی کو کہنا کہ میں اپنے باپ کو تم پر فدا کرتا ہوں۔

**تَأَبَّی فلانًا**۔ کسی کو باپ بنانا۔

**الأَبُ**۔ باپ، جو کسی چیز کی ایجاد یا اصلاح کا سبب ہو۔ اس کا اعراب حالتِ رفعی میں واؤ کے ساتھ، حالتِ نصبی میں الف کے ساتھ اور حالتِ جری میں یاء کے ساتھ جیسے کہتے ہیں: جَاءَ اَبُوْكَ، رَأَیْتُ اَبَاكَ وَمَرَرْتُ بِاَبِیْكَ اور منادیٰ ہونے کی صورت میں کہا جاتا ہے "یا اَبِیْ و یا اَبَتِ" ج: آبَاءٌ و اَبُوْنَ۔

**اَبُو اِیَاس**۔ ہاتھ منہ دھونے کی چیز جیسے خطمی وغیرہ۔ اَبُوْ اَیُّوْبَ: اونٹ۔ اَبُو الاَبْرَدِ: گدھ۔ اَبُو الاَسْوَد: چیتا۔ اَبُو الاَصْبَع: گدھ۔ اَبُو الاَضْیَاف: میزبان۔ اَبُو بُرَیْص: چھپکلی۔ اَبُو البَشَر: کنیت حضرت آدم علیہ السلام۔ اَبُو ثَقِیْف: سرکہ۔ اَبُو جَامِع: دسترخوان۔ اَبُو جُمَادَۃ: ٹڈی۔ اَبُو جَعَادَ: بجو۔ اَبُو جُعْرَان: گبریلا۔ اَبُو جُنَیْل: ترکاری۔ اَبُو جَبِیْب: بھنا ہوا بکری کا بچہ۔ اَبُو حُدَیْج: لقلق۔ اَبُو خَذَرَۃ: گرگٹ۔ اَبُو الحُصَیْن: لومڑی۔ اَبُو خَالِد: کتا۔ اَبُو خُصَیْب: گوشت۔ اَبُو دُغْفَاء: بیوقوف

اَبُو دَرِیْن: ایک قسم کا حلوا۔ اَبُو رُعْلَۃ: بھیڑیا۔ اَبُو زَاجِر: کوا۔ اَبُو زُهْرَۃ: گیدڑ۔ اَبُو سُلَیْمَان: مرغ۔ اَبُو السَّرْو: بجو۔ اَبُو عُذْرِ المَرْأَۃ: شوہر۔ اَبُو عَسْلَۃ: بھیڑیا۔ اَبُو عُقْبَۃ: سور۔ اَبُو العَلَاء: فالودہ۔ اَبُو العَفَاء: گدھا۔ اَبُو عَوْف: نرٹڈی۔ اَبُو عَوْن: نمک۔ اَبُو غَزْوَان: بلی۔ اَبُو قِتْرَۃ: کنیت ابلیس۔ اَبُو قُتْرَۃ: گرگٹ۔ اَبُو کُلَاۃ: نربجو۔ اَبُو لَاحِق: باز۔ اَبُو لُبَد: شیر۔ اَبُو مَالِك: بھوک، بڑھاپا، گدھ۔ اَبُو مَثْوَیٰ: میزبان۔ اَبُو مَذْقَۃ: بھیڑیا۔ اَبُو مُرَّۃ: شیطان۔ اَبُو مَرْیَم: قاضی کا پیادہ۔ اَبُو مِنْهَال: گدھ۔ اَبُو مَشْغُول: نرچیونٹی۔ اَبُو مَیْثَا: مکھی۔ اَبُو مُعَاوِیَۃ: چیتا۔ اَبُو المُنْذِر: مرغ۔ اَبُو نُعَیْم: روٹی۔ اَبُو الوَثَّاد: عقاب، اور بقول ازہری "مرن"۔ اَبُو هُبَیْرَۃ: نرمینڈک۔ اَبُو یَحْیٰی: ملک الموت

**اَبُو الیَقْظَان**۔ مرغ۔ کہا جاتا ہے لَا اَبَ لَكَ وَلَا اَبَاكَ۔ وَلَا اَبَكَ یعنی تیرا باپ مرے۔ یہ جملے مدح و ذم دونوں موقعوں پر استعمال ہوتے ہیں، اس کے لئے بھی جس کا باپ ہے اور اس کے لئے بھی جس کا باپ نہیں۔

**بِاَبِیْ اَنْتَ**۔ یعنی میرا باپ تجھ پر فدا ہو۔

**الاَبُ**۔ عیسائیوں کے نزدیک اقنوم اول جس کو باپ کہتے ہیں۔

**اَبِیَ** (ف ض) اِبَاءً وَاِبَاءَۃً وَتَأَبِّیْ۔ الشیءَ: ناپسند کرنا، مکروہ جاننا، کسی چیز سے ناخوش ہونا۔ صفت: آبٍ ج: اَبُوْنَ وَاُبَاۃٌ وَاُبَاءٌ

**اَبٰی علیہ وَتَاَبّٰی**۔ باز رہنا، رکنا، خود دار رہنا

**اَبَاہُ اِیْبَاءً**۔ الشیءَ: خود دار بنانا

**الاَبِیُّ**۔ نفرت کرنے والا، کمینہ باتوں سے اپنے آپ کو بلند رکھنے والا۔ رَجُلٌ اَبَّاءٌ۔ خود دار مرد۔

**تَاَتَّبَ وَاِئْتَتَبَ**۔ بے آستین والی قمیص پہننا

**الاِتْبُ**۔ بے آستین والی قمیص۔ ج: اُتُوْبٌ وَاِتَبٌ وَاِتَابٌ وَآتَابٌ۔

**اِتْبُ الشَّعِیْر**۔ جو کا چھلکا۔

**اَتَابِك**۔ امیر، سردار۔ یہ لفظ دراصل بادشاہوں کی اولاد کے اتالیقوں پر بولا جاتا تھا اور انھیں کو اس نام سے خطاب کرتے تھے۔

**الاِتَادُ**۔ دودھ دوہنے کے وقت گائے کی ٹانگوں میں باندھنے کی رسی ج: آتِدَۃٌ و اُتُدٌ

**الاُتْرُجُ والاُتْرُنْجُ**۔ لیموں کا درخت۔

**اَتَلَ** (ض) اَتْلًا و اَتَلَانًا و اِتْلَالًا۔ غصہ کی وجہ سے آہستہ آہستہ چلنا، غضب میں چھوٹے چھوٹے قدم اٹھانا۔

**اَتَمَ** (ن) اَتْمًا دو چیزوں کو جمع کرنا۔ بالمکان: اقامت پذیر ہونا، دیر و تاخیر کرنا۔

**المَأْتَمُ**۔ لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ اور اس لفظ کا اطلاق بیشتر اس مجمع پر ہوتا ہے جو اظہارِ غم کے لئے ہو۔ ج: مَآتِمُ

**الاَتَانُ**۔ گدھی۔ ج: اُتُنٌ و اُتْنٌ و آتُنٌ

**اِسْتَأْتَنَ**۔ گدھی خریدنا، کہا جاتا ہے "کَانَ حِمَارًا"۔ فَاسْتَأْتَنَ۔ یہ مثل اس وقت کہی جاتی ہے کہ کوئی عزت دار ہو کر ذلت کا شکار ہوا ہو۔

**الاَتُّوْنُ**۔ حمام کا چولہا، چونہ بنانے کی بھٹی، ج: اُتُنٌ و اَتَاتِیْنُ۔

**اَتَا** (ن) اَتْوًا و اِتَاءً۔ الشجرُ: درخت میں پھل آنا، پھل بہت پیدا ہونا۔ بہ وعلیہ: چغل خوری کرنا۔

**اَتَوْتُہٗ اِتَاوَۃً**۔ رشوت دینا۔

**اِتَاءٌ**۔ الارض: زمین کی پیداوار یا روئیدگی۔

**الاِتَاوَۃُ**۔ خراج، رشوت، ج: اَتَاوِیْ

**اَتٰی** (ض) اِتْیَانًا و اَتْیًا و اِتْیَانَۃً و مَاْتَاۃً آنا۔ بالمکان: حاضر ہونا۔ الشیءَ: کرنا، پورا کرنا، جاری و نافذ کرنا۔ الرجلَ: کسی آدمی کے پاس سے گزرنا۔ علیہ الدھرُ: ہلاک کرنا۔

**اَتّٰی**۔ تَاْتِیَۃً و تَاَتِّیًا۔ الماءَ: پانی کے بہاؤ کے لئے راستہ نکالنا۔

آتَاہُ مُؤَاتَاۃً ۔ علی الشئ: موافقت کرنا
آتَی اِیْتَاءً فُلَانًا ۔ الشئ: کسی کو کوئی چیز دینا
اور اسی سے ہے ۔ آتِنَا غَدَائَنَا ۔
— الیہ الشئ: کسی کو کوئی چیز بھیجنا ۔
— الرجلَ: بدلہ دینا ۔
تَاَتّٰی ۔ الامرُ: تیار ہونا، آسان ہونا — للامر: نرم ہونا، میانہ روی اختیار کرنا ۔
— لمعروفہ: درپے ہونا ۔
اِسْتَاْتَی ۔ الرجلَ: آنے کی درخواست کرنا ۔ سست سمجھنا ۔
الْاَتِیُّ والْاَتَاوِیُّ ۔ مسافر، پردیسی، اجنبی ۔
سَیْلٌ اَتِیٌّ و اَتَاوِیٌّ ۔ اچانک آجانے والا سیلاب، انجان جگہ سے آجانے والا سیلاب ۔
الْمَأْتِیُّ والْمَأْتَاۃُ ۔ سمت جہت، کہاجاتا ہے "اتی الامر من مأتاۃ او مأتاتہ"
اس نے کام کو اس کے ڈھب اور طریقہ سے کیا ۔
اَثَّ (س ن ض) اَثَاثًا و اُثُوْثًا و اَثَاثَۃً
النباتُ او الشعرُ: گنجان اور گھنا ہونا، بکثرت ہونا اور گچھے دار ہونا، صفت: اَثٌّ و اَثِیْثٌ ج: اِثَاثٌ ۔
اَثَّثَ الفراش: بستر بچھانا ۔
تَاَثَّثَ ۔ مال پانا، خوش حالی نصیب ہونا
اَثَرَ (ن ض) اَثْرًا و اَثَارَۃً و اُثْرَۃً الحدیث: بیان یا نقل کرنا، صفت مفعولی: مأثور ۔
— ہ: کسی کا اکرام و احترام کرنا
اَثِرَ ۔ (س) اَثَرًا ۔ یفعل کذا: وہ ایسا کرنے لگا
— للامر: کسی کام میں یکسوئی کے ساتھ لگ جانا
— علیہ: پکا ارادہ کرنا — علیہم: اوروں کو نظرانداز کرکے اپنے لئے بہترین چیزیں چھانٹ لینا
اَثَّرَ فِیْہِ ۔ اثر پیدا کرنا، کسی چیز پر اثرانداز ہونا
آثَرَہٗ اِیْثَارًا ۔ اکرام و عزت کرنا، پسند کرنا، فضیلت و برتری دینا ۔
— آثَرَ کذا بکذا ۔ پیچھے لگانا ۔
تَاَثَّرَ و اِسْتَاْثَرَ ۔ فلانًا: کسی کے نشاناتِ قدم پر چلنا، پیروی کرنا — منہ و بہ: اثر پہنچنا،

اثر قبول کرنا، ہم کہہ سکتے ہیں مَا تَاَثَّرَ اِلَیَّ اَثَرًا اس نے میرے ساتھ کوئی سلوک نہیں کیا، یا مجھ پر کوئی احسان نہیں کیا ۔
اِسْتَاْثَرَ ۔ بالشئ علی الغیر: دوسرے کے مقابلہ میں اپنے لئے کوئی چیز مخصوص کرلینا، کسی چیز میں خود کو دوسرے پر ترجیح دینا — اللہ بہ: اللہ تعالیٰ کا کسی کو دنیا سے اٹھالینا، وفات دینا
الْاَثَرُ ۔ کسی چیز کا اثر و نشان، حدیث، سنت، مدت ۔ ج: آثَار و اُثُوْر علم الآثار: اگلی قوموں کی چھوڑی ہوئی یادگاروں کی معرفت مثلاً اُن کے مکانات، مجسمے اور سکے وغیرہ کی معرفت، کہاجاتا ہے "خَرَجَ فِیْ اَثَرِہٖ وَاِثْرِہٖ" وہ اس کے بعد نکلا وَعَلَی الْاَثَرِ یعنی فوراً اور فی الحال نکلا ۔
الْاَثَرِیُّ ۔ آثار قدیمہ کا ماہر ۔
الْاَثَرُ و الْاُثْرُ ۔ زخم کا نشان، ج: آثَار و اُثُوْر ۔
الْاِثْرُ ۔ تلوار کا جوہر ۔ ج: اُثُوْر
الْاُثْرَۃُ ۔ ج: اُثَر و الْاَثَارَۃُ بقیہ علم، موروثی شرافت و بزرگی، اچھا فعل، پسندیدہ عمل
الْاَثَرَۃُ ۔ پسندیدگی، دوسرے کے مقابلہ میں انسان کا اپنے لئے اچھی شے پسند کرنا، خود کو دوسرے پر ترجیح دینا، انتہائی خود پسندی، خود غرضی ۔
الْاَثِیْرُ ۔ تلوار کا جوہر، باعزت و باشرف ج: اُثَرَاءُ
فَرَسٌ اَثِیْرٌ ۔ وہ گھوڑا جس کے کھروں کے نشانات بڑے بڑے ہوں ۔
الْاَثِیْرُ ۔ قدماء نویں آسمان کو بھی اثیر کہتے ہیں اور باصطلاح علمائے طبیعیات اثیر "ایتھر" کو کہاجاتا ہے، یہ دراصل وہ مادہ ہے جس کے تموج سے گرمی بڑھتی ہے اور آواز دُور تک جاتی ہے ۔ حدیث مأثورۃ قرن بعد قرن نقل ہونے والی حدیث یا بات، اور اسی معنی کے پیش نظر کہاجاتا ہے "السیف

المأثور" یعنی خاندانی تلوار ۔
الْمَاْثُرَۃُ و الْمَاْثَرَۃُ ۔ پسندیدہ فعل، خاندانی شرافت و بزرگی، ج: مَآثِرُ
اَثَفَہٗ (ن) اَثْفًا کسی کے پیچھے جانا، طلب کرنا
اَثَّفَ تَاْثِیْفًا ۔ القدرَ: چولھے پر ہانڈی رکھنا
تَاَثَّفَ الرجلُ المکانَ ۔ کسی جگہ سے نہ ٹلنا، جگہ پر جم جانا — القومُ الامرَ علیہ: لوگوں کا کسی کام پر اکٹھا کرنا ۔
الْاُثْفِیَّۃُ ۔ چولھے کا پایہ جس پر ہانڈی رکھی جاتی ہے، جماعت ۔ ج: اَثَافِیُّ
ثَالِثَۃُ الْاَثَافِی ۔ پہاڑ کا ایک حصہ جس کے سامنے دو پتھر رکھ کر اس پر ہانڈی رکھتے ہیں ۔ کہاجاتا ہے "رماہ اللہ بثالثۃ الاثافی" یعنی خدا کرے وہ بڑی مصیبت میں پڑے ۔
اَثَلَ (ن) اُثُوْلًا و اَثُلَ (ك) اَثَالَۃً زمین میں یا شرافت میں جڑ پکڑنا ۔ صفت: اَثِیْلٌ و مُؤَثَّلٌ ۔
اَثَّلَ المالَ ۔ مال کی زکوٰۃ دینا، اصل ٹھہرانا، — المرءَ: تعظیم کرنا — المجدَ: بزرگی کی بنیاد رکھنا ۔
تَاَثَّلَ ۔ جڑ پکڑنا، جمع ہونا — المالَ: مال کمانا، اس کو بڑھانا — البئرَ: کنواں کھودنا ۔
الْاَثْلُ ۔ جھاؤ کا درخت، واحد اَثْلَۃٌ ج: اَثَلَاتٌ و آثَالٌ و اُثُوْلٌ کہاجاتا ہے "نَحَتَ اَثْلَتَہٗ فُلَانٌ" یعنی اُسے عیب لگایا اور اس کو کم قدر کیا ۔
الْاَثْلَۃُ و الْاُثْلَۃُ ۔ گھر کا سامان و اسباب اصل، سامان ۔ الْاَثْلَۃُ و الْاَثَالُ و الْاُثُلُ موروثی مال یا شرافت یا بزرگی ۔
اَثِمَ (س) اِثْمًا و اَثَمًا و اَثَامًا و مَاْثَمًا ناجائز کام کرنا، گناہ کرنا، صفت: اَثِیْمٌ ج: اُثَمَاءُ و آثِمٌ و اَثُمَۃٌ ۔
اَثَمَ ۔ (ن ض) اَثْمًا ۔ اللہ فلانًا فی کذا گناہ گار ٹھہرانا اور سزا دینا ۔
اَثَّمَ ۔ ہ: کسی کو گناہ کی طرف منسوب کرنا ۔

آثَمَ ــــ ہٗ: کسی کو گناہ میں مبتلا کرنا۔
تَاَثَّمَ ۔ گناہ سے بچنا اور رُکنا، گناہ سے گریز کرنا
اَلاِثْمُ (ج) آثام و التَّأثِمَۃ و المَأثِمُ۔
ناجائز فعل، گناہ، جرم، خطا
الاَثَام ۔ گناہ کی جزا اسی سے ہے یَلْقَ اَثَامًا
الاِثْمُ ۔ بھیڑیا، جوا، شراب، چنانچہ کہا جاتا ہے شَرِبْتُ الاِثْمَ حَتّٰی ضَلَّ عَقْلِیْ۔
میں نے شراب پی، یہاں تک کہ میری عقل گم ہو گئی
اَثَا (ن) وَاَثْوًا و اَثَاوَۃً. وَاَثٰی (ض) اَثْیًا وَ اَثَایَۃً ۔ بہٖ: کسی کی چغلی کھانا، کسی پر تہمت لگانا
تَاَثّٰی و تَاَثّٰوا ۔ بادشاہ کے پاس مقدمہ لے گئے
المَأثِیَۃُ و المَأثَاۃُ ۔ چغل خوری
اَجَّ (ن) اَجِیْجًا (آگ کا) بھڑکنا، شعلہ مارنا، صفت: آجّاج و اَجُوْج ۔ اُجُوْجًا
الماءُ: پانی کا کھاری اور کڑوا ہونا۔
اَجَّجَ ۔ النَّارَ: آگ کو بھڑکانا (پانی کو) کھاری بنانا ــــ عَلَی العَدُوِّ: دشمن پر حملہ کرنا۔
آجَّ ۔ الماءَ: پانی کو کھاری بنانا
تَاَجَّجَ و تَاَجَّ و اِئْتَجَّ ۔ بھڑکنا، شعلہ زن ہونا ــــ ائْتَجَّ ۔ الحرُّ: گرمی کا شدید ہونا
الاُجَاج ۔ بہت کھاری اور کڑوا پانی۔
الاَجَّۃ ۔ گرمی کی شدت اور تیزی ۔ ج: اِجَاج
وَالاَجِیْج شور، چلنے کی آہٹ۔
اَجَدَہٗ و اَجَّدَہٗ و آجَدَہٗ ۔ قوی کرنا، مضبوط کرنا ــــ ناقۃ اُجُد: مضبوط اونٹنی۔
الاِجَاد ۔ چھوٹا طاق ۔ المُؤَجَّد ۔ مضبوط کیا ہوا، کہا جاتا ہے بِنَاءٌ مُؤَجَّدٌ یعنی عمارت مضبوط ہے ۔ ثَوْبٌ مُؤَجَّدُ النَّسِیْج مضبوط بُنا ہوا کپڑا۔
اَجَرَ ۔ (ض ن) اَجْرًا و اِجَارَۃً و اُجُوْرًا
الرَّجُلَ عَلٰی کَذَا: بدلہ دینا، مزدوری دینا۔
اَجَرَ (ن ض) اَجْرًا و اِجَارًا و اُجُوْرًا
العَظْمُ: ہڈی کا جڑ جانا یا درست ہو جانا۔
ــــ العَظْمَ: ہڈی کا جوڑنا اور درست کرنا
اَجَرَ الطِّیْنَ ۔ مٹی کا پکانا ۔ آجَرَ مُؤَاجَرَۃً

الرَّجُلَ: مزدور بنانا ــــ اٰجَرَ اللّٰہُ زَیْدًا فُلَانًا
و مِنْ فُلَانٍ گھر کو کرایہ پر دینا، صفت کا صیغہ مُؤْجِرٌ ہے بکسرِ جیم، نہ مُؤَاجِر۔
اِئْتَجَرَ ۔ صدقہ کرنا، خیرات کرنا، مزدوری مانگنا
ــــ علیہ بکذا: اجرت پر مزدور ہونا۔
اِسْتَاجَرَ الدار: گھر کو کرایہ پر لینا ــــ الرَّجُلَ: کسی کو مزدور رکھنا ۔ الاَجْرُ ۔ ثواب۔
ج: اُجُوْر و آجَار ۔ الآجُرَّۃ ۔ اینٹ۔
ج: الآجُرّ ۔ الاُجْرَۃ ج: اُجَر و
الاِجَارَۃ ۔ کرایہ، مزدوری۔
الاَجِیْر ۔ نوکر، مزدور ۔ ج: اُجَرَاء
اِجَّاص ۔ آلو بخارا، زرد آلو۔
اَجَلَ (ن) اَجْلًا ۔ علیہ شرًّا کسی کے خلاف شر اٹھانا۔
اَجِلَ (س) اَجَلًا ۔ دیر کرنا، گردن کے درد میں مبتلا ہونا، صفت: آجِل و اَجِیْل
اَجَّلَ الشَّیْءَ: کسی چیز کی مدت مقرر کرنا یا مہلت دینا ــــ الرَّجُلَ: درد گردن کا علاج کرنا
تَاَجَّلَ ۔ پیچھے رہنا، مہلت مانگنا۔
اِسْتَاْجَلَ ۔ تاخیر چاہنا، مہلت طلب کرنا
اَجَلْ ۔ ہاں، بے شک۔
اَجَل ۔ مدت، وقت، موت ۔ ج: آجَال
الاَجْل ۔ سبب، کہا جاتا ہے مِنْ اَجْلِكَ فَعَلْتُ ھٰذَا میں نے تمہاری وجہ سے کیا۔
الاِجْل ۔ گردن کا درد۔
الاِجْل ۔ نیل گائیوں کا گلہ ج: آجَال۔
الآجِل و الآجِلَۃ ۔ دیر سے ہونے والا، آخرت
اَجَمَ (ض) اَجْمًا و اُجُوْمًا و تَاَجَّمَ ۔
النَّہار: دن کا سخت گرم ہونا۔
تَاَجَّمَ ۔ علیہ، کسی پر غضبناک ہونا
تَاَجَّمَ الاَسَدُ: شیر کا جھاڑی میں داخل ہونا۔
الاَجَمَۃ ۔ گنجان درخت، جھاڑی، شیر کے رہنے کی جگہ ۔ ج: اَجَم و اُجُم و اَجَمَات
جج: آجَام ۔ الاُجُم قلعہ ۔ ج: آجَام
اَجَنَ (ن ض) اَجْنًا و اُجُوْنًا و اَجِنَ

(س) اَجَنًا الماءُ: پانی کا رنگ اور مزہ بدلنا
صفت: آجِن و اَجِنٌ۔
اَجَنَ (ن) اَجْنًا الثوب: کپڑے کو دھونے کے لئے کوٹنا۔
الاِجَّانَۃ ۔ کپڑے دھونے کا ٹب ۔ ج: اَجَاجِیْن
المِئْجَنَۃ و المِئْجَن ۔ کپڑا کوٹنے کی موگری
ج: مَآجِن
اَحَّ (ن) اَحًّا کھانسنا
الاُحَاح ۔ پیاس ۔ والاُحِیْحَۃ غصہ۔
اَحَّدَ و وَحَّدَ ۔ المتعدد: متعدد کو ایک کر دینا۔
ــــ العَدَدَ: کسی عدد پر ایک بڑھا دینا۔
اِتَّحَدَ ۔ بہٖ: اکٹھا ہونا، متفق ہونا۔
اِسْتَاْحَدَ ۔ اکیلا ہونا۔
الاَحَد ۔ ایک، اکیلا، یکتا، مونث: اِحْدٰی
کہا جاتا ہے "فلان اَحَدُ الاَحَدِیْن"
فلاں بے مثل ہے "اَحَدُ الاَحَد" بڑا عجیب معاملہ۔
اُحَاد ۔ ایک ایک، کہا جاتا ہے "جاءُوا اُحَادَ اُحَاد اُحَاد اُحَاد" یعنی وہ لوگ ایک ایک کر کے آئے
الاَحَد ۔ یکشنبہ، اتوار ۔ ج: آحَاد
اُحُد ۔ مدینہ منورہ کے پاس ایک پہاڑ کا نام
الاَحَدِیَّت ۔ یکتائی
اَحِنَ (س) اَحَنًا پوشیدہ، کینہ اور دشمنی رکھنا۔
آحَنَ مُؤَاحَنَۃً ۔ الرَّجُلَ: کسی سے دشمنی رکھنا
الاِحْنَۃ ۔ کینہ ۔ ج: اِحَن۔
الاُخْبُوْط و الاُخْطُبُوْط ۔ جگنو نما ایک کیڑا۔
اَخَذَ (ن) اَخْذًا و تَاْخَاذًا ۔ لینا ــــ ہٗ
و بہٖ: کسی چیز کو پکڑنا ــــ ہٗ بذنبہٖ: کسی کو گناہ پر سزا دینا، کسی سے مواخذہ کرنا ــــ علٰی یدہٖ: کسی کو کام کرنے سے باز رکھنا۔
ــــ مِنْ شَارِبِہٖ: مونچھیں کترنا ــــ عنہ: نقل کرنا، سیکھنا ــــ علٰی نفسہٖ: اپنے نفس پر نگرانی رکھنا ــــ فیہ الخمرُ: اثر کرنا، اثر انداز ہونا ــــ یَفْعَلُ: کرنے لگنا ــــ فی کذا: شروع کرنا ــــ اِخْذَہٗ و بِاِخْذِہٖ: کسی کے طریقہ پر چلنا، کسی کے اخلاق کو اپنانا اور اس کے رنگ

میں رنگنا۔

آخَذَہ۔ کسی پر جادو کرنا۔

آخَذَہ مُؤاخَذَۃً۔ کسی پر ملامت کرنا، عتاب کرنا

۔۔۔ہ علی ذنبہ و بذنبہ۔ سزا دینا۔

اِتَّخَذَ۔ کر دینا، بنا دینا، عاجز ہونا۔

اِتَّخَذَہ۔ و تَخِذَہ (س) تَخَذَ اصدیقًا

دوست بنا لینا۔

اِستَأخَذَ۔ درد کی وجہ سے سر جھکانا

الاُخُذُ۔ آشوب چشم۔

الاُخذَۃ۔ سحر جادو، منتر، درندوں کے شکار کے لئے گڑھا۔

الاَخِذَۃ۔ بے حسی یا اعضاء کی پیوست۔

الاِخَاذَۃ۔ وہ تالاب نما نشیب زمین یا جھیل جس میں پانی جمع ہو۔ ج: اِخَاذَات و اِخَذ اور اِخَاذ کی جمع اُخُذ و اُخذ

الاَخِیذ۔ قیدی۔ ج: اَخذَی

الاَخِیذَۃ۔ مال غنیمت، لوٹ کا مال، دشمن سے چھینا ہوا مال، غصب کیا ہوا مال۔

المَأخَذ۔ راستہ، لینے کا طریقہ، وقت یا وہ جگہ جہاں سے کوئی چیز لی جائے ج: مَآخِذ

المَاخِذ۔ پھندے، جال۔

اَخَّرَ تَاخِیرًا۔۔۔ہ عنہ: پیچھے کرنا۔

تَاَخَّرَ و اِستَاخَرَ۔ پیچھے رہنا۔

الاٰخَر۔ غیر، دوسرا، دیگر اور ج: آخَرُون مؤنث اُخرَی و اُخرَاۃ ج اُخَر و اُخرَیَات کنایہ کے طور پر کہا جاتا ہے "اَبعَدَ اللّٰہُ الاٰخَرَ" یعنی اللہ اس شخص کو دور کرے جو ہم میں سے نہیں ہے

الاُخُر۔ پچھلا حصہ، کہا جاتا ہے "شَقَّ ثَوبَہ اُخُرًا ومن اُخُر" یعنی اس نے کپڑے کو پیچھے سے پھاڑ دیا۔

الاَخَرَۃ۔ دیر، کہا جاتا ہے "جَاءَ اَخَرَۃً و بِاَخَرَۃٍ" یعنی وہ آخر میں آیا۔

الآخِر۔ پچھلا، ج: آخِرُون مؤنث اُخرَی ج اُخرَیَات کہا جاتا ہے "لا افعلہ آخر الدھر و اخری اللیالی" یعنی میں اس کو کبھی نہیں کروں گا

اُخرَیَاتُ الجَنِینَۃ۔ باغ کا آخری حصہ

الآخِرَۃ و الاُخرَی۔ دار البقا اور نسبت کے لئے اُخرَوِی

المُؤخِر و المُؤخِرَۃ ج: مَآخِر۔ و الآخرۃ من العین کنپٹی کے رخ میں آنکھ کا گوشہ، مؤخرۃ الرحل و مؤخرتہ و آخرتہ کجاوہ کا پچھلا حصہ۔ المئخار من النخل کھجور کا درخت جس کا پھل آخر موسم سرما تک رہے۔ ج: مَآخِیر۔ مؤخر الشئ چیز کا پچھلا حصہ۔

آخَا (ن)، اُخُوَّۃً۔۔۔ہ: بھائی یا دوست بننا

اَخِیَ اللّٰہ اٰبَّۃ۔ جانور کے لئے باندھنے کی حلقہ دار رسی بنانا۔ آخَی اِخَاءً و مُؤاخَاۃً و اِخَاوَۃً۔۔۔ہ: بھائی یا دوست بنانا۔

تَاَخَّی۔۔۔ہ: کسی کو بھائی بنانا یا بھائی کہہ کر پکارنا و تَوَخَّی الشئ: قصد کرنا، تلاش کرنا تَاَخَّیَا باہم بھائی بھائی ہونا، آپس میں ایک دوسرے کا بھائی بننا۔

الاَخ و الاَخُّ و الاَخُو و الاَخو۔ بھائی، ساتھی دوست، تثنیہ اخوان ج: اِخوَۃ و اُخوَۃ و اِخوَان و اُخوَان و اَخُون و آخَاء بعض کہتے ہیں کہ "الاخوان" اس اخ کی جمع ہے جو بلحاظ صداقت و دوستی بھائی کے معنی دیتا ہے اور "الاخوۃ" اس اخ کی جو بھائی نسبی کے معنی میں آتا ہے اور نسبت کے لئے اَخَوِیّ و اَخِیّ۔

الاُخت۔ بہن، ج: اَخَوَات

الاَخِیَّۃ و الآخِیَّۃ۔ وہ حلقہ دار رسی جو زمین میں گڑی ہوئی کھونٹی سے بندھی ہوئی ہوتی ہے اور جس سے جانور باندھے جاتے ہیں۔ ج: اَوَاخِیّ و اَخَایَا و اَوَاخٍ۔ کہا جاتا ہے شَدَّ اللّٰہُ بَینَکُمَا اَوَاخِیَ الاِخَاء یعنی اللہ تعالیٰ تم دونوں کے درمیان بھائی بندی کے رابطہ کو مستحکم کرے۔

اَخُود۔ اصطبل اَخِیون۔ ناگ پھنی۔

آدَّ (ض) اَدًّا۔۔۔ہ: الویل مصیبت کا اچانک آنا۔۔۔ الامر و بھاری اور دشوار ہونا۔۔۔ الرجل فی الارض چل دینا، سفر کرنا۔

تَاَدَّدَ الامر: کسی کام کا بوجھل ہونا اور مشکل ہونا۔ صفت: اَدِید۔ الاَدِید شور

الاِدُّ و الاِدَّۃ۔ مصیبت، ہولناک واقعہ، دشوار کام۔ ج: اِدَاد و اِدَد۔

اَدُبَ (ک) اَدَبًا اچھی تربیت والا یا شائستہ ہونا، صاحب ادب ہونا صفت: اَدِیب ج: اُدَبَاء۔

اَدَبَ۔ (ض) اَدبًا، اَدَبَ اِیدَابًا دعوت کا کھانا تیار کرنا۔

اَدَبَہ و آدَابَہ۔ کسی کو دعوت میں بلانا۔ کہا جاتا ہے "اَدَبَھُم عَلَی الامرِ" اس نے ان سب لوگوں کو کام پر جمع کیا۔

اَدَّبَ۔۔۔ہ: مہذب بنانا، شائستہ بنانا ادب و اخلاق سکھانا، کسی جرم پر سزا دینا۔

تَاَدَّبَ۔ اچھی تربیت پانا، ادب و تہذیب سیکھنا۔۔۔ عن فلان: کسی کے اخلاق کو لینا۔ ۔۔۔بہ: کسی کی اقتدا کرنا۔

اِستَادَبَ۔ ادب سیکھنا۔

الاَدَب۔ وہ اخلاقی ملکہ جو انسان کو ہر ناشائستہ بات سے باز رکھے، اچھی روش، دانش، ج: آداب آداب کا اطلاق ہر قسم کے علوم و فنون پر بھی ہوتا ہے یا اُن کے کسی دلچسپ حصے پر اور کسی چیز یا کسی شخص کے مخصوص قوانین کو بھی آداب سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ مثلاً: آداب الدرس آداب القاضی وغیرہ۔

علم الادب۔ وہ علم جس کے ذریعہ بول چال اور تحریری غلطیوں اور لغزشوں سے بچا جا سکے

الاُدبَۃ و المَادَبَۃ و المَادُبَۃ دعوت یا کسی تقریب کا کھانا۔ ج: مَآدِب

اَدِرَ (س)، اَدَرًا الرجل و آماس خصیہ والا ہونا صفت: آدَر

الاُدرَۃ و الاَدَرَۃ۔ آماس خصیہ

الاُدَاف۔ آلہ تناسل۔ کان

نرم ہونا ۔ ڈھیلا ہونا ۔

**الاُنْثٰی** ۔ مادہ ۔ ج : اِناث و اَناثٰی ۔ ج ج : اُنُث ۔

**المُؤَنَّث** ۔ مادہ ، ہیجڑا

**المِئْناث** ۔ وہ عورت جو لڑکیاں جنا کرتی ہو ۔ مرد کے لئے بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے اس لئے کہ مِفْعال کا وزن دونوں کے لئے یکساں ہے مِئْناث کا مقابل مِذکار ہے یعنی وہ عورت جو لڑکے جنا کرتی ہو ۔

**الاِناث** ۔ چھوٹے چھوٹے ستارے ۔

**الاَنجَر** ۔ جہاز کا لنگر ۔

**الاِنجِیل** ۔ آسمانی کتاب جو حضرت عیسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ السلام پر نازل ہوئی تھی یہ ایک یونانی کلمہ ہے جس کے معنی بشارت کے ہیں ج اَناجِیل ۔

**اَنَحَ** (ض) اَنْحاً و اَنِیحاً و اُنُوحاً ۔ کانکھنا

**الاَنِح و الاَنُح و الاَنُوح** ۔ سوال کرنے پر بخل کی وجہ سے کانکھنے والا ۔

**اَنِسَ** (س) و اَنُسَ (ک) اَنَساً و اَنَسَۃً و اَنَسَ (ض) اُنْساً ۔ مانوس ہونا ۔ — بہ و الیہ ۔ کسی سے محبت کرنا ، کسی سے دل لگنا ۔

**اَنَّسَہ** ۔ مانوس کرنا ۔

**آنَسَ** ۔ الشیئ : کسی چیز کو دیکھنا اور اس کو جاننا

**آنَسَہ یُؤانِسُہ مُؤانَسَۃً** ۔ لطف و مہربانی کرنا ۔ محبت کرنا ۔ تسلی دینا ۔

**آنَسَہ یُؤْنِسُہ اِیناساً** ۔ مانوس کرنا ۔

**آنَسَ** ۔ الصوت : آواز سننا — الشیئ : کسی چیز کو دیکھنا اور اسی سے ہے "آنس من جانب الطور نارا" یعنی حضرت موسیٰ علیہ السلام نے طور کی جانب آگ کو دیکھا ۔

**تَاَنَّسَ** ۔ انسان ہونا ، مانوس ہونا — السبع درندہ کا دور سے اپنے شکار کی آہٹ کو معلوم کر لینا — بہ : کسی سے مانوس ہونا

**اِسْتَاْنَسَ** ۔ وحشت دور ہونا — بہ و الیہ ۔ کسی سے مانوس ہونا — لہ : کان لگانا دیکھنا ۔

**الاَنَس** ۔ وہ شخص جس سے تم کو اُنس ہو ، بڑا گروہ ج : اُناس ۔

**الاِنْس** ۔ آدمی ۔ واحد اِنْسِیٌّ و اَنَسِیٌّ ج اُناس و اَناسِیّ ۔

**اِنْسُکَ و ابنُ اِنْسِکَ** ۔ تمہارا دوست اور حلیف ۔

**الاُنْس و الاُنْسَۃُ** ۔ اُنسیت ۔

**الآنِسَۃ** ۔ پاکیزہ طبیعت والی لڑکی ۔ ج اَوانِس ۔

**الاِنْسان** ۔ انسان ، آدمی خواہ مذکر ہو یا مؤنث اور اِنْسانَۃ بھی سنا گیا ہے غیر مزروعہ زمین ۔

**اِنْسانُ العَیْن** ۔ آنکھ کی تپلی ج : اَناسِیّ و اَناسِیَۃ و آناس ۔

**الاِنْسانِیَّۃ** ۔ انسان کی خصوصیات ۔ اس کا استعمال اکثر اخلاق ستودہ کے لئے آتا ہے ، مثلاً جوانمردی ، خوش اخلاقی اچھی تربیت وغیرہ ۔

**الاَنُوس** ۔ بہت اُنس کرنے والا

**الاَنِیس** ۔ اُنس کرنے والا ، وہ شخص جس سے اُنس ہو ، کہا جاتا ہے "ما بالدار من انیس" یعنی گھر میں کوئی نہیں ہے ۔

**اَنِیس** ۔ ایک آبی پرندہ بھی ہے جس کی آواز گائے کی آواز سے مشابہ ہوتی ہے ۔

**الاَنِیسۃ و المَأنُوسۃ** ۔ آگ ۔

**المُؤنِس** ۔ انس دینے والا پنجشنبہ کے دن کا نام ۔

**اَبُو مُؤنِس** ۔ شمع ۔

**المُؤنِسات** ۔ ہتھیار ۔

**الاَنِیْسُون** ۔ رومی سونف

**اَنَضَ** (ض) اَنِیضاً ۔ اللحم : گوشت کا خراب ہونا ۔ بگڑنا ۔

**اَنَفَضَ** (ن) اَنِیضاً ۔ خوف کی وجہ سے آنتوں کا حرکت کرنا ۔

**اَنْفَضَ اِیْناضاً** ۔ اللحم : گوشت کا نیم بریاں کرنا

**اَنِفَ** (س) اَنَفاً ۔ من العار : خوددار ہونا ناپسند کرنا ۔ صفت : اَنُوف ۔ اسم الاَنَفَۃ — البعیر : اونٹ کی ناک میں بیماری پیدا ہونا ۔ صفت : آنِف ۔

**اَنَفَہ** (ن ض) اَنْفاً ۔ کسی کی ناک پر مارنا

**اِئْتَنَفَ و اِسْتَاْنَفَ** ۔ الشیئ : کسی چیز کو نئے سرے سے شروع کرنا ، اور اسی سے ہے "اِسْتَاْنَفَ الدَّعْوٰی" یعنی اس نے اپیل کی ۔

**الاَنْف** ۔ ناک ۔ اَنْفُ الجَبَل : پہاڑ کا نکلا ہوا حصہ ۔ اَنْفُ کُلِّ شیئٍ ۔ ہر چیز کی ابتدا ، کہا جاتا ہے "مات حتف انفہ" یعنی وہ اپنی طبعی موت مرا ۔ رغم انفہ ۔ وہ ذلیل و رسوا ہوا ۔

**حمی اَنْفُہ** ۔ وہ غالب و زبردست ہوا ج : آناف و اُنُوف و آنُف ۔

**آنِفاً** ۔ ابھی ، کہا جاتا ہے ۔ "ذکرتُہ آنفاً" میں نے اس کا ابھی ذکر کیا ۔ یہ بنا بر ظرفیت منصوب ہوتا ہے ۔

**آنِفَۃُ** ۔ الشباب : عنفوان شباب کہا جاتا ہے "مَضَتْ آنِفَۃُ الشَّباب" یعنی عالم جوانی ختم ہوا ۔ جوش جوانی جاتا رہا

**الاُنُف** ۔ وہ سبزہ زار جس کو کسی نے نہ چرا ہو ، کاسٌ اُنُفٌ ۔ وہ پیالہ جس سے کسی نے نہ پیا ہو ۔ اچھوتا پیالہ ۔

**الاَنِیف** ۔ نرم لوہا ۔ تمام زمینوں سے پہلے پیداوار اگانے والا پہاڑ ۔

**رَجُلٌ اُنافِیٌّ** ۔ بڑی ناک والا مرد ۔

**المُسْتَاْنَف** ۔ نیا ۔

**اَنِقَ** (س) اَنَقاً ۔ خوش ہونا — الشیئ : کسی چیز کو پسند کرنا — بہ : کسی چیز کو پسند کرکے دوسری اشیاء کے مقابلہ میں اس کو اختیار

کرنا — الشیئ: کسی چیز کا خوبصورت و
عمدہ اور پسندیدہ ہونا۔ صفت:
اَنِقٌ و اَنِیقٌ و مُونِقٌ۔ کہاجاتا
ہے "رَوْضَۃٌ اَنِیقٌ و اَنِیقَۃٌ" باغ
خوبصورت و خوش منظر ہے۔
آنَقَہٗ۔ کسی کو تعجب میں ڈالنا۔
آنَقَہٗ و اِینَاقًا و نِیقًا۔ تعجب میں
ڈالنا۔ نِیقًا۔ مصدر خلاف قیاس ہے
تَاَنَّقَ۔ کسی ستھری چیز کا پیچھا کرنا — فی
الکلام او العمل: احتیاط و حکمت سے
انجام دینا — المکان: پسند آنے
کے سبب کسی جگہ سے جدا نہ ہونا۔
الاَنَاقَۃ و الاِنَاقَۃ۔ پسندیدہ حسن
الاَنُوق۔ عقاب، کہاجاتا ہے "ھُوَ
اَعَزُّ من بیض الاَنُوق" وہ عقاب
کے انڈے سے زیادہ کم یاب ہے یعنی
بالکل نایاب ہے۔
اَنُکَ (ن) اُنُکًا۔ الشیئ: بڑا اور موٹا ہونا
الاَنُکُ۔ سیسہ۔ ایک ٹکڑے کو اَنُکَۃٌ
کہتے ہیں۔
الاِنْکِلِیس۔ مارماہی۔
الاَنَامُ و الاَنَامُ۔ مخلوق۔ انسانی نسل
اَنَی (ض) اَنْیًا و اِنًی و اَنَاءً و اَنًی
تَاَنِّیَۃً۔ قریب ہونا آنا — النبات:
نبات کا پکنا۔
اَنِیَ یَاْنِیْ و اَنَی (س) اَنْیًا و اِنًی۔ پیچھے
رہنا، دیر کرنا۔ صفت۔ اَنِیٌّ۔
آنٰی اِینَاءً۔ فلانًا۔ دیر کرنا۔ پیچھے ڈالنا
تَاَنّٰی و اِسْتَاْنٰی۔ فی الامر و بہ: غور و
فکر کرنا۔ انتظار کرنا، انکساری سے
سلوک کرنا — الرجل: کسی کو مہلت دینا
الاَنَاۃ۔ وقار، بردباری، انتظار، مہلت
الاَنَاءُ و الاَنَی و الاِنَی۔ وقت کا آجانا
پکنا۔
الاَنٰی۔ بردباری، نرمی، پورا دن۔ یا اس
کا ایک حصہ۔ ج: آناء و اُنِیٌّ،
کہاجاتا ہے "آناء اللیل و اطراف
النہار" یعنی رات دن و شب و روز
رجلٌ آنٍ۔ بردبار اور سنجیدہ آدمی
الاِنَاءُ۔ برتن ج: آنِیَۃ و جج: اَوَانٍ
اَنّٰی۔ ظرف مکان ہے دو فعلوں کو جزم
دیتا ہے۔ اور اَیْنَ (جہاں) کے معنی
ظاہر کرتا ہے جیسے "اَنّٰی تَجْلِسْ
اَجْلِسْ" جہاں تو بیٹھے گا میں بیٹھوں گا
کبھی مِنْ اَیْنَ "کہاں سے" کے معنی
کو مفید ہوتا ہے جیسے اَنّٰی لَکِ ھٰذَا
یعنی تم کو یہ کہاں سے ملا۔ کبھی (متٰی)
کب۔ کے معنی میں ظرف زمان کے لئے
آتا ہے، جیسے "اَنّٰی جِئْتَ" تم
کب آئے۔ کبھی استفہام کے لئے
بمعنی کیف (کس طرح) جیسے اَنّٰی یُحْیِیْ
ھٰذِہِ اللّٰہُ بَعْدَ مَوْتِہَا" اللہ تعالےٰ
ان بستیوں کو کیوں کر زندہ کرے گا
آہ و آہٍ و آہًا و آہَ و آہٍ و آہِ و آھًا
افسوس۔ ہائے (اظہار درد کا کلمہ ہے)
اَہَّ (ن) اَھًّا و اَھَّۃً و اَھَّۃً و اَھَّۃً
و تَاَھَّہَ۔ آہ بھرنا۔ آہ آہ کرنا۔
اَھَّبَ و تَاَھَّبَ۔ لِلامر: کسی کام کے
لئے تیار و آمادہ ہونا۔
الاُھْبَۃ۔ سامان۔ کہاجاتا ہے "اَخَذَ
لِلسَّفَرِ اُھْبَتَہٗ" اس نے سامان سفر کیا
الاَھَرَۃ: گھریلو سامان۔ اچھی حالت ہیئت
ج اَھَرٌ و آھَرَات
الاِھَاب۔ کچی کھال۔ خام چمڑا۔
ج، اُھُبٌ و اَھَبٌ و اَھِبَۃٌ۔
اَھَلَ (ن ض) اَھْلًا و اُھُوْلًا:
الرجل: شادی کرنا — امرَاَۃً:
کسی عورت کا نکاح کرنا۔ صفت
مفعولی (ماھولۃ)
اَھِلَ (س) اَھَلًا۔ بہ: کسی سے دل لگانا
اُھِلَ۔ المکان او البلد: جگہ یا شہر کا آباد ہونا
صفت، آھِل و مَاھُول۔
آھَلَہٗ اِیھَالًا۔ شادی کر دینا — و اٰھلہ للامر
کسی کو کسی کام کے لائق بنانا، یا سمجھنا۔
اَھَّلَ۔ بہ اہلًا و سہلًا: کہنا۔ خوش آمدید کہنا۔
تَاَھَّلَ و اِتَّھَلَ۔ شادی کرنا۔ گھر بار والا
ہونا۔
تَاَھَّلَ۔ للامر: کسی کام کے لائق ہونا۔
اِسْتَاْھَلَ۔ الشیئ: کسی چیز کا اہل ہونا۔
مستحق ہونا۔ حق دار ہونا، لائق ہونا۔
— الرجل: کسی کو کسی کام کے لائق سمجھنا۔
اَھْلًا و سَھْلًا: خوش آمدید۔ اصل میں
یہ کلام یوں ہے "صَادَفْتَ اَھْلًا لَا
غُرَبَاءَ و وَطِئْتَ سَھْلًا لَا وَعْرًا"
یعنی تو نے اپنے ہی گھر والوں کو پایا نہ
اجنبیوں کو اور نرم زمین میں آیا نہ سخت
زمین میں۔
الاَھْلُ۔ کنبہ۔ رشتہ دار۔ ج: اَھْلُوْنَ
و اَھَالٍ و آھَالٌ و اَھْلَات و
اَھَلَات۔
اَھْلُ الرَّجُلِ۔ بیوی
اَھْلُ الاَمْرِ۔ حکام۔
اَھْلُ المَذْھَب۔ ہم مذہب
اَھْلُ الوَبَرِ۔ خیموں میں رہنے والے بدو
اَھْلُ المَدَرِ و الحَضَرِ۔ مکانوں میں رہنے
والے شہری۔
الاَھْلِیَّۃ۔ قابلیت، لیاقت
الاَھِلُ و الاَھْلِیُّ۔ پالتو جانور
الاَھِلُ۔ بیوی بچوں والا۔
الاِھَالَۃ۔ پگھلی ہوئی چربی۔ ہر وہ روغن جس
کو بطور سالن کے استعمال کیا جائے۔
المَاھُوْل۔ آباد مکان
اَوْ۔ حرف عطف ہے، اور ذیل کے معنوں میں
آتا ہے:
۱۔ شک جیسے "لَبِثْنَا یَوْمًا اَوْ بَعْضَ یَوْمٍ"

ہم ایک یا دو دن رہے۔

٢- ابہام جیسے "نحن او انتم علی الحق" یا تو ہم حق پر ہیں یا تم۔

٣- اباحت، جیسے "جالس الحسن او ابن سیرین" حسن کے پاس بیٹھو یا ابن سیرین کے پاس۔

٤- تخییر، جیسے "سِر راکباً او ماشیاً" سوار ہو کر چلو یا پیدل۔

٥- تقسیم، جیسے "الکلمة اسم او فعل او حرف" کلمہ اسم ہے یا فعل ہے یا حرف ہے۔

٦- کبھی اِلیٰ، اَن، کے معنی دیتا ہے جیسے "لألزمنك او تقضینی حقی" میں تم کو نہیں چھوڑوں گا جب تک تم میرا پورا حق نہ دے دو۔

٧- کبھی اِلّا کے معنی میں آتا ہے جیسے: "لاقتلن العلاق او یخضع" میں دشمن سے لڑوں گا یا یہ کہ وہ مطیع ہو جائے۔

آبَ (ن) اَوْباً و مَآباً - من السفر: سفر سے واپس ہونا۔ صفت: آئِبٌ - ج: اَوْب و اُیّاب و اُوّاب — الماء: رات کے وقت پانی پر اترنا۔

— الشمسُ: سورج کا غروب ہونا۔

— الی اللہ: توبہ کرنا، اللہ کی طرف رجوع کرنا۔

آبَہ (ن) اَوْباً - قصد کرنا۔

آبَ اِلَیْہِ - کسی کے پاس رات کے وقت جانا

اَوِبَ (س) اَوَباً - ناراض ہونا، غضبناک ہونا۔

اَوَّبَ و اَیَّبَ - عنہ: لوٹنا۔

اَوَّبَ و آوَبَ مُؤاوبةً - القومُ: سارے دن چلنا اور رات کو قیام کرنا۔

تَأوَّبَ و تَأیَّبَ و اِئْتَابَ - واپس ہونا، لوٹنا — الماء: رات میں کسی چشمہ پر اترنا۔

الاَوْبُ و الاَوْبَةُ و الاِیَابُ - واپسی رجوع۔

و الاَوْبُ - قصد، عادت، راستہ، جہت کہا جاتا "جاؤا من کل اَوْبٍ" وہ لوگ ہر سمت و جہت سے آئے۔

"و کنت علی صوب فلانٍ و اوبہ" میں فلاں کی روش و طریقہ پر تھا۔

الاَوَّابُ - توبہ کرنے والا ج: اَوّابون

المَآبُ - مرجع، واپس لوٹنے کی جگہ۔

ج: مَآوِبُ - کہا جاتا ہے "بینهما ثلاثة مآوب" یعنی ان دونوں کے درمیان تین منزل کا فاصلہ ہے۔

الآئبة - وہ پانی جس کو دوپہر کے وقت پئیں۔

الاَوْجُ - بلندی، فن موسیقی میں راگ کے ایک سُر کا نام۔

الآحُ - انڈے کی سفیدی۔

آدَہ (ن) اَوْداً و اُوُوداً - الامرُ: گراں بار کرنا، بھاری لگنا، تھکا دینا۔

— الحمل: بوجھل کرنا۔ صفت: آئد اور صفت مفعولی: مَؤُود — اَوْداً الفیءُ: سایہ کا ڈھلنا اور لوٹنا — العشیُّ: مائل ہونا — اَوْداً و اَوَداً - العودَ: لکڑی کا موڑنا اور ٹیڑھا کرنا۔

اَوِدَ (س) اَوَداً و تَأوَّدَ - ٹیڑھا ہونا، مڑنا

صفت: اَوَد مؤنث: اَوْداء

و تَأوَّدَہ - الامرُ: کسی کو کسی کام کا شاق گذرنا، گراں گزرنا۔

اِنْأدَ اِنْئِیاداً - جھکنا، مڑنا، ٹیڑھا ہونا

الاَوَدُ - کجی، جھکاؤ، تکلیف، تکان۔

الاَوْدَۃُ - بوجھ۔

المآوِدُ - مصیبتیں۔

الاُوَارُ - گرمی، پیاس، دُھواں ج: اُوْر

الاَرَّۃُ - چولھا، آگ جلانے کی جگہ۔

الاَوَزَّۃُ - بط۔ ج: اِوَزّ

المَأوَزَۃُ - وہ جگہ جہاں بطخیں بکثرت ہوں

آسَ یَؤُوسُ اَوْساً و اِیَاساً - وہبا، معاوضہ دینا۔

اِسْتَآسَہ - بخشش چاہنا، مدد کا خواستگار ہونا، صحبت کا خواہاں ہونا۔

الاَوْسُ - عطیہ، بخشش۔ بھیڑیا۔

الآسُ - درخت مورد جس کے پتے بہت سبز اور تر و تازہ ہوتے ہیں۔

واحد: آسہ۔

الآسُ - چولھے کی بقیہ راکھ، شہد، قبر

اُوَیْسُ - بھیڑیا۔

حَبُّ الآسِ - مَورَد کے دانے۔

الآسُ البرّیِ و شرابةُ الراعی - جنگلی مورد۔

آفَہ (ن) اَوْفاً - نقصان و ضرر پہنچانا فاسد کرنا۔

آفَت اَوْفاً و آفةً و اُوُوفاً - البلادُ: شہروں کا آفت زدہ ہونا۔

الآفةُ - آفت، مصیبت، فساد لانے والی چیز۔

آقَ (ن) اَوْقاً - علیہ: اوپر سے جھانکنا۔ جھک جانا، کسی پر مصیبت و نحوست لانا۔

اَوَّقَہ: کسی پر مصیبت و مشقت ڈالنا۔

تَأوَّقَ - رُکنا۔

الاَوْقُ - بوجھ، نحوست، کہا جاتا ہے "القی علی اَوْقَہ" اس نے اپنا بوجھ مجھ پر ڈال دیا۔

و بہ اَوْقٌ - وہ منحوس ہے

الاَوْقَۃُ - جماعت۔ اسی سے ہے "جاءَ القومُ باَوْقَتِهِم" قوم پوری کی پوری آئی۔

الاُوقَۃُ - گڑھا جس میں پانی جمع ہو جاوے ج: اُوَقات و اُوَق۔

الاُوقِیَّۃُ - نصف رطل کا چھٹا حصہ جو تقریباً چھٹانک ہوتا ہے۔ ج: اَواقِی و اَواقِ

الاُوقیانوس - بحر محیط، جو یورپ وامریکہ کے درمیان واقع ہے۔

الاُوکسیجن - آکسیجن، ایک قسم کی گیس

الآل - سراب، وہ بخارات جو چلچلاتی دھوپ میں آسمان وزمین کے مابین پانی کی طرح دکھائی دیتے ہیں۔

آلُ الرَّجُلِ - انسان کے اہل وعیال، آل کا لفظ صرف شرفاء کے لئے مستعمل ہے چنانچہ آلُ الاِسکاف نہیں کہاجاتا

آلُ الجَبَلِ - پہاڑ کے اطراف

الآلَۃ - اوزار، ج: آلٌ وآلاتٌ حالت، سختی۔

الآلۃ الحدباء - تابوت

آلۃ الخیاطۃ - سینے کی مشین۔

آلۃ الکتابۃ - ٹائپ رائٹر

الآلاتی - گوّیا۔ سازندہ، کارخانہ، آوازہ کا منتظم یا مینجر۔

الاَوَّل - پہلا ج: اَوَائِل واَوَال و اَوَّلون - مؤنث، اُولیٰ - ج: اُوَلٌ واُولَیَاتٌ - لفظ - اوّل صفت کی حالت میں غیر منصرف ہوتا ہے مثلاً آپ کہیں لَقِیتُہٗ عاماً اوّل۔ اور اس کے علاوہ صورتوں میں منصرف رہتا ہے جیسے "مارأیتُ لہٗ اوّلاً وآخراً" اور کہا جاتا ہے "لقیتُہ اوّل ذی یدین" یعنی بوقت صبح میں سب سے پہلے اس سے ملا۔ "اعمل کذا اوّل ذی یدین" یہ کام میں سب سے پہلے کروں گا۔

آلَ (ن) اَوْلاً ومآلاً - الیہ: لوٹنا۔

— اِیالاً واَوْلاً — الرعیّۃ: رعیت کا انتظام کرنا۔ سیاست رانی کرنا

اَوْلاً واِیالاً واِیالۃً - علی القوم: کسی قوم پر حاکم ہونا۔

اَوَّلَہٗ - الیہ: کسی کی طرف واپس کرانا۔

تَاَوَّلَ - الکلامَ: کلام کی تفسیر کرنا۔

تَاَوَّلَ فِیہِ الخیرَ - کسی چیز میں بھلائی معلوم کرنا۔

اِئْتَالَ - المالَ: مال کا انتظام کرنا

اَلْمَآلُ - واپس ہونے کی جگہ، نتیجہ۔

مآل الکلام - کلام کا مفاد۔

الاِیالۃ - حکومت، سیاست، صوبہ - ج: اَیالاتٌ۔

اُولاءِ و اُولیٰ - اسم اشارہ جمع قریب کے لئے - مذکر ومؤنث دونوں کے لئے اُولاءِ کے شروع میں (ھا) تنبیہ داخل کرکے "ھٰؤُلاءِ" کہاجاتا ہے اور آخر میں (ک) خطاب لاحق کرکے اُولٰئِکَ بولاجاتا ہے اور اُولاءِ و اُولیٰ "الّذِین" کے معنی میں بھی مستعمل ہوتے ہیں۔

اُولُو - جمع ہے بمعنی ذو یعنی (والے) مفرد اس کا ذُوْ ہے - مؤنث اُولاتِ اس کا واحد ذات ہے - کہاجاتا ہے "جاءنی اولو العلم واولات الفضل" میرے پاس علم والے اور فضل والیاں آئیں۔

آمَ (ن) اَوْماً - شدت کی پیاس لگنا۔

وآمَ (ن) اَوْماً واِیاماً وآیاماً - النحل وعلیہا چھتے کے نیچے دھواں کرکے مکھیوں کو اُڑانا۔

اَوَّمَ - کسی کو پیاسا کرنا۔

الاُوام - پیاس، دورانِ سر۔

والاِیام - دھواں ج: اُیُمٌ

آنَ (ن) اَوْناً - علی نفسہ: اپنی جان پر نرمی کرنا۔

اَوَّنَ وتَاَوَّنَ - الرجلُ: سنجیدہ وپُروقار ہونا۔

الاَوْن - نرمی، آرام، سکون، باوقار رفتار سے چلنا

الآن والاَوان - وقت ج: آوِنَۃ

الآنَ - ابھی، اس وقت۔

الاِیوان - محل - ج: اِیوانات و اَواوِین۔

الأوَان - کھوے (اس کے لئے واحد نہیں)

آہَ (ن) اَوْھاً واَوَّہ وتَاَوَّہ - آہ نکالنا - دردمند ہونا۔

الأوّاہ - بہت آہیں بھرنے والا۔

الآھَۃ - آہ، کھرہ۔

آوَی (ض) اُوِیّاً واِواءً - البیتَ: والی البیتِ: گھر میں اُترنا، گھر میں ٹھکانا لینا۔

وآوٰی واَوّیٰ — ہ - البیتَ: کسی کو گھر میں اُتارنا۔

اوِی (ض) اَوْیۃً واِیّۃً ومَاوِیَۃً ومَاوَاۃً — لہٗ: کسی پر رحم کرنا، نرم دل ہونا، ترس کھانا۔

تَاَوّیٰ وتَآوَیٰ - الطیورُ: اکٹھا ہونا

اِئْتَوٰی واِتَّوٰی - پناہ لینا — لہٗ: کسی پر ترس کھانا۔

المَاوٰی والمَاوَاۃ - جائے پناہ۔

ابنُ آویٰ - گیدڑ بعض اس کی کنیت ابوزہرہ بتاتے ہیں - ج: بَنَاتُ آوٰی

الآیۃ - علامت — من الکتاب: قرآن کی ایک آیت، عبرت - ج: آیٌ وآیاتٌ۔

آیَۃُ الرَّجُلِ - آدمی کا وجود، کہاجاتا ہے "خرج القومُ بآیتھم" قوم پوری جماعت لے کر نکلی۔

اَیْ - حرف نداء یعنی یا جیسے ای زیدُ - حرف تفسیر جیسے "ورأیتُ غضنفراً ای اسداً"

اِیْ - ہاں، قسم سے پہلے آتا ہے، جیسے: "اِیْ وَاللّٰہِ" ہاں قسم بخدا۔

أَيٌّ - کئی معانی کے لئے مستعمل ہے۔

١۔ شرط کے لئے اور اس وقت دو فعلوں کو جزم دیتا ہے جیسے "أَيًّا تَضْرِبْ أَضْرِبْ" جس کو تم مارے گا میں ماروں گا۔

٢۔ استفہام کے لئے جیسے "أَيُّكُمْ أَتَى" تم میں سے کون آیا۔

٣۔ اسم موصول جیسے "سَلِّمْ عَلَى أَيُّهُمْ أَفْضَلُ" جو اُن میں سے افضل ہے اس کو سلام کرو۔

٤۔ کمال کے معنی پر دلالت کرنے کے لئے اس وقت نکرہ کی صفت بن کر آتا ہے جیسے "زَيْدٌ رَجُلٌ أَيُّ رَجُلٍ" یعنی زید کامل آدمی ہے

٥۔ منادیٰ معرف باللام کے شروع میں تنبیہ کے لئے آتا ہے جیسے "يَا أَيُّهَا الرَّجُلُ" اے آدمی۔ "يَا أَيَّتُهَا الْمَرْأَةُ" اے عورت

إِيَّا ضمیر منفصل منصوب کے شروع کا حصہ ہے جیسے إِيَّاكَ، إِيَّانَا، إِيَّاهُ، وغیرہ

أَيَا - حرف نداء، منادیٰ بعید کے لئے کبھی اس کے ہمزہ کو ہ سے بدل کر هَيَا کہتے ہیں۔

آدَ يَئِيدُ أَيْدًا وآدًا - مضبوط ہونا۔ سخت ہونا۔

أَيَّدَهُ تَأْيِيدًا وَآيَدَهُ مُؤَايَدَةً - قوی کرنا، ثابت کرنا۔ صفت: مُؤَيِّدٌ و مُؤَايِدٌ۔ صفت مفعولی: مُؤَيَّدٌ و مُؤَايَدٌ

تَأَيَّدَ - قوی ہونا۔

الأَدُ والأَيْدُ - قوت۔

الإِيَادُ - ہر وہ شے جس سے کوئی چیز قوت پکڑے پردہ۔ پناہ۔ ہوا۔ محفوظ پہاڑ۔

إِيَادُ الْجَيْشِ - فوج کا دایاں بایاں بازو

الأَيِّدُ - قوی۔

المُؤَيِّدُ - بڑا معاملہ، مصیبت ج: مَآوِدُ و مَآئِدُ۔

أَيَّارُ - ماہ مئی جو اکتیس دن کا شمار ہوتا ہے

أَيِسَ (س) إِيَاسًا - منہ کسی سے ناامید ہونا صفت: آيِسٌ

أَيِسَه وآيَسَهُ إِيئَاسًا - کسی کو ناامید بنانا

الآيِسَة - پچاس یا پچاس سے زائد عمر رکھنے والی عورت۔

آضَ يَئِيضُ أَيْضًا - لوٹنا۔ کہا جاتا ہے فعله أيضًا - اس نے اس کو بھی کیا۔ ایضًا پر نصب یا تو مفعول مطلق ہونے کے سبب سے ہے یا حال ہونے کی بنا پر۔

ایک حالت سے دوسری حالت پر تبدیل ہونا جیسے کہا جاتا ہے:

"آضَ سَوَادُ شَعْرِهِ بَيَاضًا" یعنی اس کے بالوں کی سفیدی سیاہی سے تبدیل ہوگئی۔

الأَيْقُونَة - مجسمہ، اسٹیچو۔ اس کے مقابل میں عربی لفظ "النصبة" ہے۔

أَيِكَ (س) أَيَكًا وَاسْتَأْيَكَ الشَّجَرُ: درخت کا گنجان اور گھنا ہونا

الأَيْكُ - گنجان درخت۔ واحد: أَيْكَة۔

الآيِكُ - پھل دار۔

إِيلُ - عبرانی زبان میں اللہ تعالیٰ کا نام ہے۔ اور اس کے معنی عبرانی میں قوی و قدیر کے ہیں۔

الأَيِّلُ والإِيَّلُ والأُيَّلُ - بارہ سنگا۔ ج: أَيَائِلُ۔

الأَيْلُولُ - ماہ ستمبر

آمَ يَئِيمُ أَيْمَةً وأُيُومًا وأَيْمًا الرجل من زوجته والمرأة من زوجها: مرد کا رنڈوا، اور عورت کا رانڈ ہو جانا۔ بیوہ ہوجانا۔

صفت: أَيِّمٌ ج: أَيَائِمُ وأَيَامَى و أَيِّمُونَ وأَيِّمَاتٌ۔

أَيَّمَهُ - رانڈ بیوہ کرنا۔

تَأَيَّمَ - عرصہ تک بے نکاح کے رہنا، مجرد رہنا غیر شادی شدہ رہنا۔

الأَيْمُ - سانپ، اژدہا۔ ج: أُيُومٌ۔

أَيْمُ اللهِ - خدا کی قسم۔

الأَيْمَة - عیب، نقص۔ کہا جاتا ہے "الحربُ مَأْيَمَةٌ مَيْتَمَةٌ" لڑائی عورتوں کو رانڈ کرنے والی اور بچوں کو یتیم کرنے والی ہے۔

آنَ يَئِينُ أَيْنًا - وقت کا آجانا کہا جاتا ہے "آن لك أن تفعل كذا" یعنی تمہارے لئے ایسا کرنے کا وقت آپہنچا۔

الأَيْنُ - تھکن، ماندگی۔

الآن والأوان - مادہ "اون" دیکھو۔

أَيَّانَ - اسم شرط ہے، دو فعلوں کو جزم دیتا ہے جیسے "أَيَّانَ تَضْرِبْ أَضْرِبْ" جب تو مارے گا میں ماروں گا، اسم استفہام بمعنی متیٰ جیسے "أَيَّانَ تَرْجِعُ" تو کب واپس ہوگا

أَيْنَ - اسم ظرف ہے "کہاں" کے معنی دیتا ہے جیسے کہیں "أَيْنَ يُوسُفُ" یوسف کہاں ہے؟ اور معنی شرط کو متضمن ہو کر دو فعلوں کو جزم دیتا ہے۔ خواہ مَا اس کے ساتھ ملحق ہو یا نہ ہو جیسے "أَيْنَ يا أَيْنَمَا تَقِفْ أَقِفْ" تو جہاں کھڑا ہوگا میں بھی کھڑا ہوں گا۔

إِيهِ - اسم فعل ہے، کسی فعل یا بات کی زیادتی چاہنے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

إِيَا وأَيَاءٌ وأَيَاةٌ وإِيَاةُ الشمس: آفتاب کی روشنی اور اس کا حسن ایسا ہی نباتات کی رونق و خوش منظری کے لئے بھی مستعمل ہوتا ہے۔

الإِيَاةُ - آفتاب کے گرد کا دائرہ

(۲)

# ب

ب - یہ حرف جر ہے اور کئی معانی کے لیے مستعمل ہوتا ہے :-

۱- الصاق، جیسے اَمۡسَکۡتُ بِالۡغُلَامِ میں نے غلام کو پکڑ لیا۔ ۲- استعانت۔ جیسے کَتَبۡتُ بِالۡقَلَمِ۔ میں نے قلم سے لکھا۔ ۳- مصاحبت، جیسے اِذۡھَبۡ بِسَلَامٍ۔ سلامتی کے ساتھ جا۔ ۴- ظرفیت۔ جیسے سَارَ بِاللَّیۡلِ۔ وہ رات میں چلا۔ ۵- بدل، جیسے بَاعَ الۡکُفۡرَ بِالۡاِیۡمَانِ۔ اس نے ایمان کے بدلے کفر لیا۔ ۶- تعدیہ، جیسے ذَھَبۡتُ بِهٖ اِلَی الۡبَیۡتِ۔ میں اس کو گھر تک لے گیا۔ ۷- قسم۔ جیسے بِاللّٰہِ۔ خدا کی قسم۔ ۸- سببیت، جیسے لَقِیۡتُ بِزَیۡدٍ الۡاَھۡوَالَ۔ میں زید کے سبب خطرات میں پڑ گیا۔ ۹- تاکید۔ یہ زائد ہوتا ہے اور حسب ذیل مواقع میں استعمال ہوتا ہے۔ کَانَ منفی کی خبر میں۔ جیسے وَمَا کَانَ بِمُنۡکِرٍ۔ وہ منکر نہ تھا۔ لَیۡسَ۔ کی خبر میں، جیسے لَیۡسَ زَیۡدٌ بِقَائِمٍ۔ زید کھڑا نہیں ہے۔ مَا مشابہ بہ لَیۡسَ کی خبر میں، جیسے مَا اللّٰہُ بِغَافِلٍ۔ اللہ غافل نہیں ہے۔ اَفۡعَلۡ صیغہ تعجب کے فاعل پر، جیسے اَکۡرِمۡ بِهٖ اَحۡسِنۡ بِهٖ۔ لفظ نفس وعین سے تاکید لانے میں جیسے جَاءَ الۡوَزِیۡرُ بِنَفۡسِهٖ۔ وزیر خود آیا۔ کَفٰی کے فاعل و مفعول پر جبکہ تعدیہ بیک مفعول ہو۔ فاعل کی مثال جیسے کَفٰی بِاللّٰہِ شَھِیۡدًا، مفعول کی مثال جیسے، کَفٰی بِالۡمَرۡءِ کِذۡبًا اَنۡ یُحَدِّثَ بِکُلِّ مَا سَمِعَ۔ اور مبتدا پر سماعًا جیسے بِحَسۡبِكَ دِرۡھَمٌ بجائے حَسۡبُكَ دِرۡھَمٌ کے۔ اور اِذَا فجائیہ کے بعد قیاسًا جیسے خَرَجۡتُ فَاِذَا بِزَیۡدٍ فِی الطَّرِیۡقِ۔ جب میں نکلا تو زید راستہ میں تھا۔ اور اس حال پر جس کا عامل منفی ہو، جیسے فَمَا رَجَعۡتُ بِخَائِبٍ۔ میں ناکام نہیں لوٹا۔ کبھی عَنۡ و عَلٰی و اِلٰی کے معنی میں بھی آتا ہے۔

اَلۡبَابَا - بڑا عالم، گرجا کا سردار۔ پوپ۔ ج بَابَوَات۔

بَابَوِیٌّ - نسبت کے لیے۔

بَأۡبَأَ - ہ و بِهٖ - کسی سے "بِاَبِیۡ اَنۡتَ وَاُمِّیۡ" کہنا، یعنی میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں۔ اَلۡوَلَدُ۔ بچہ کا بابا کہنا۔

اَلۡبُؤۡبُؤُ - اصل۔ چیز کا درمیانی حصہ، آنکھ کی پتلی، عالم، خوش طبع، سردار۔

بَابِلُ - دریائے فرات کے کنارے نمرود کا بسایا ہوا شہر جو کلدانیوں کا دار السلطنت تھا۔

اَلۡبَابِلِیُّ - جادوگر۔

اَلۡبَابُوۡجُ وَالۡبَابُوۡشُ - ایک قسم کا جوتا۔ ج بَوَابِیۡجُ۔

اَلۡبَابُوۡرُ - اسٹیمر، اس کی عربی بَاخِرَۃ ہے

اَلۡبَابُوۡنَجُ وَالۡبَابُوۡنِجُ - بابونہ۔ زرد پھول کی ایک بوٹی۔

بَأَجَ (ف)، بَأۡجًا وَ بَأَجَ - چلانا۔

اَلۡبَأۡجُ وَالۡبَاجُ - قسم، شکل، کہا جاتا ہے النَّاسُ بَأۡجٌ وَاحِدٌ۔ لوگ ایک ہی طریقہ وروش کے ہیں۔ وہ ٹیکس، جو بھیڑ بکری پر لیا جائے۔

اَلۡبَادِزَھۡرُ - زہر مہرہ۔

اَلۡبَاذِنۡجَانُ وَالۡبَاذَنۡجَانُ - بینگن

بَأَرَ (ف)، بَأۡرًا وَ ابۡتَأَرَ - کھودنا۔ الشَّیۡءَ کسی چیز کا چھپانا اور ذخیرہ کرنا۔ اَلۡخَیۡرَ۔ نیکی کا پوشیدہ طور پر کرنا۔

اَبۡأَرَ - ہ - کسی کے لیے کنواں بنانا۔

اَلۡبِئۡرُ - کنواں۔ ج - آبَارٌ و اَبۡآرٌ و بِئَارٌ و اَبۡؤُرٌ (کلمہ مؤنث ہے)

اَلۡبَآرُ - کنواں کھودنے والا۔

اَلۡبُؤۡرَۃُ - گڑھا، چولہا، ذخیرہ۔

اَلۡبِئۡرَۃُ وَالۡبَئِیۡرَۃُ - ذخیرہ۔

اَلۡبَارَۃُ - قرش کا چالیسواں حصہ۔ ج۔ بَارَات۔

اَلۡبَارِنَامَجُ وَالۡبَرۡنَامَجُ - بجٹ، آمد و خرچ کا حساب، حدیث کے راویوں اور اسناد کتب کی فہرست۔

اَلۡبَارُوۡدُ - بارود۔

اَلۡبَارُوۡدَۃُ - بندوق ورائفل۔ ج - بَوَارِیۡدُ

اَلۡبَازُ - ج - بِیۡزَانٌ وبُؤُوۡزٌ، وَاَبۡؤُزٌ (اَلۡبَازُ وَالۡبَازِیُ)، ج - بَوَازٍ، و بُزَاۃٌ و بُزَاۃٌ و بِیۡزَانٌ - باز۔

اَلۡبَازِدَارُ - باز یا کوئی اور شکاری پرندہ رکھنے والا۔ ج - بَزَادِرَۃٌ۔

اَلۡبَازَارُ - بازار۔

اَلۡبَازۡرَکَانُ - سوداگر، تاجر۔

اَلۡبَازَھۡرُ - بادزہر۔

بَؤُسَ (ك)، بَأۡسًا - مضبوط اور بہادر ہونا۔ صفت (بَئِیۡسٌ وبَئِیۡسٌ)،

بَئِسَ (س)، بُؤۡسًا وبَئِیۡسًا وبُؤُوۡسًا و بُؤۡسٰی - بہت حاجت مند ہونا۔ مفلس ہونا۔ صفت (بَائِسٌ)، ج - بُؤَسٌ۔

بِئْسَ - فعل ماضی جامد ہے۔ مذمت کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ یہ دراصل بِئْسَ الرجلُ۔ تھا جس کے معنی ہیں، کیسا بُرا آدمی ہے۔

اَبْأَسَ - مصیبتوں میں گرفتار ہونا۔ ۂ کسی کو مصیبتوں میں مبتلا کرنا۔

تَبَأَّسَ - مفلسی کا بہانہ کرنا، بتکلف مفلس بننا۔

اِبْتَأَسَ - ناپسند کرنا۔ غمگین ہونا۔ اور اسی سے ہے۔ "لَاتَبْتَئِسْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ" یعنی جو کچھ وہ کرتے ہیں اس پر غم نہ کیجیے۔

اَلْبَأْسُ - شجاعت، دلیری، قوت، خوفِ عذاب۔ لَابَأْسَ بِہٖ۔ اس پر کوئی اعتراض نہیں، اس میں کوئی ہرج نہیں۔ لَابَأْسَ عَلَيْكَ۔ تم پر کوئی خوف نہیں۔ لَابَأْسَ فِيہِ۔ اس میں کوئی نقصان نہیں لَابَأْسَ اَنْ تَعْرِفُوْا۔ تمھارے جاننے میں کوئی دشواری نہیں۔

اَلْبُؤْسُ - ج۔ اَبْؤُسٌ و البأساء و البُوسٰی۔ شدت، محتاجگی۔ و البأساء۔ لڑائی بھوک۔

بَنَاتُ بِئْسٍ - مصیبتیں، آفتیں۔

بِئْسٌ وَبَئِيْسٌ - العذاب سخت عذاب۔

اَلْبَاسَلِيْقُ - بازو میں ایک رگ کا نام ہے۔

بَاشِی - رئیس، سردار۔

بَاشِی - کاتب - ہیڈ کلرک۔

اَلْبَاشَا - پاشا۔ ایک لقب جو سلطان ترکی مخصوص مراتب کے لحاظ سے عطا کیا کرتا ہے۔ ج۔ بَاشَوَات وَبَاشَات

اَلْبَاشِقُ - ایک شکاری پرندہ جس کو "باشہ" کہتے ہیں۔

تَبَأَّطَ - لیٹنا۔ فارغ البال ہونا۔ مطمئن ہونا تَبَأَّطَ عَنْہُ۔ کسی شے سے اعراض کرنا۔

بَأَقَہٗ (ن) بُؤُوْقًا وَانْبَاقَ - عَلَيْہِ الوَبْلُ - مصیبت و بلا کا کسی پر اچانک آجانا۔

اَلْبَاقَۃُ - گلدستہ۔

بَؤُلَ (ك) بُؤُوْلَۃً وَبَآلَۃً - کمزور اور چھوٹا ہونا۔ حقیر و ذلیل ہونا۔ صفت بَئِيْلٌ۔

اَلْبَال - مسل مچھلی۔

اَلْبَالَۃ - کپڑوں کا بنڈل۔ کپڑوں کی گانٹھ جو تاجر ایک دوسرے کو بھیجا کرتے ہیں۔ فصیح عربی اس کی اِبَالَۃ ہے۔

اَلْبَالُو - ناچ گھر، فصیح عربی اس کی مَرْقَصٌ ہے۔ (جدید)

اَلْبَالُوْن - غبارہ۔ اس کی بھی فصیح عربی مَنْطَاد ہے (جدید)

اَلْبَامِيَا - بھنڈی۔

بَاہَ (ف) بَاهًا - سمجھنا۔ کہا جاتا ہے۔ "مَابَاہَ لِاَمْرِ اَوْبِالْاَمْرِ" اس نے معاملہ کو نہیں سمجھا۔

بَأَى (ف) بَأْوًا - عَلَيْهِمْ - لوگوں پر فخر کرنا۔ تکبر کرنا۔

اَلْبَبُّ - طریقہ۔

اَلْبَبْرُ وَالْبَبَرُ - شیر ببر۔ ج۔ بُبُوْرٌ۔

اَلْبَبْغَاءُ وَالْبَبَّغَاءُ وَالْبَبَغَاءُ - طوطا۔ ج بَبْغَاوَاتٌ۔

بَتَأَ (ف) بُتُوْءًا - بِالْمَكَانِ - کسی جگہ اقامت کرنا۔

بَتَّہٗ (ن ض) بَتًّا وَاَبَتَّہٗ اِبْتَاتًا - کاٹنا - الامرَ - کسی کام کو نافذ کرنا فیصلہ کرنا - النِّيَّۃَ - پختہ ارادہ کرنا - الرجُلَ - کسی شخص کو مشقت میں ڈالنا

بَتَّتَہٗ - زاد سفر دینا۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا - الوَعْدَ - پختہ وعدہ کرنا۔

تَبَتَّتَ - ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ توشہ لینا

اِنْبَتَّ - کٹ جانا۔

اَلْبَاتُّ - کاٹنے والا۔ دبلا۔ بَيْعٌ بَاتٌّ لازمی بیع۔

اَلْبَتُّ - گاڑھا کپڑا۔ ج۔ بُتُوْت۔

اَلْبَتَاتُ - توشہ، گھر کا سامان۔ ج۔ اَبَتَّۃٌ کہا جاتا ہے "هُوَعَلٰى بَتَاتِ اَمْرٍ" وہ کام کے قریب جا لگا۔

اَلْبَتَّۃَ - بَتَّ کا اسم مرۃ۔ البَتَّۃَ و بَتَّۃً و بَتَاتًا - قطعًا، یقینًا۔ کہا جاتا ہے "لَا اَفْعَلُہٗ البَتَّۃَ" میں اس کو یقینًا نہیں کروں گا۔

اَلبِتَّاتُ و البَتِّیُّ - موٹے کپڑے بننے والا یا بیچنے والا۔

اَلْبَتِيْلَۃُ - لکڑی کا بڑا پیپا۔ ج۔ بَتَاتِيْ۔

بَتَرَہٗ (ن) بَتْرًا - کاٹنا۔

بَتِرَ (س) بَتَرًا وَاِنْبَتَرَ - کٹ جانا۔

اَبْتَرَہٗ - اللہُ - اللہ کا کسی کو بے اولاد کر دینا۔

اَلبَاتِرُ والبَتَّار و البَتَّار - شمشیر براں۔ تیز دھار والی تلوار۔ ج۔ بَوَاتِرُ۔

اَلْاَبْتَرُ - کٹا ہوا۔ دم کٹا - مِنَ الحَيَّاتِ چھوٹا زہریلا سانپ - بے اولاد جس کی نسل باقی نہ رہے۔

اَلْاَبْتَرَان - غلام، جنگلی گدھا۔ مؤنث بَتْرَاءُ - والبَتْرَاءُ مِنَ الخطب۔ وہ خطبہ جو حمد الٰہی سے خالی ہو۔

بَتِعَ (س) بَتَعًا - مضبوط گردن یا مضبوط مفاصل والا ہونا۔ صفت۔ اَبْتَعُ۔ مؤنث بَتْعَاءُ۔ ج۔ بُتْعٌ۔

بَتَعَ (ن) بُتُوْعًا - مِنْہُ - پیچھے رہ جانا۔ کہا جاتا ہے "بَتَعَ فِي الْاَرْضِ" وہ دور تک چلا گیا۔

بَتَعَ (ض) بَتْعًا - النَّبِيْذَ - شراب بنانا

الاَبْتَعُ - پُر گوشت، موٹے جوڑوں اور موٹی گردن والا ہونا۔ مکمل، سب، کہا جاتا ہے "جَاءُوْا اَكْلُهُمْ اَبْتَعُوْنَ"

وہ سب کے سب آ گئے۔
البِتْعُ و البِتَعُ۔ شراب، شہد، تیز نبیذ۔
البِتْعُ۔ مرد، دراز قامت۔
بَتَکَہٗ (ن ض) بَتْکًا و بَتَّکَہٗ۔ کاٹنا۔
تَبَتَّکَ و انْبَتَکَ۔ کٹنا۔
البِتْکَۃُ۔ ٹکڑا۔ چیز کا کٹا ہوا حصہ۔ ج۔ بِتَک۔
البَاتِکُ و البَتُوکُ۔ کاٹنے والا، تلوار۔
بَتَلَ (ن ض) بَتْلًا و بَتَّلَ۔ الشیءَ۔ کسی شے کو کاٹ کر کسی سے جدا کرنا۔
بَتَّلَ و تَبَتَّلَ۔ دنیا سے کٹ کر خدا کی طرف رُخ کرنا۔ تجرد اختیار کرنا، شادی نہ کرنا۔
اِنْبَتَلَ۔ کٹنا۔ عَطَاءٌ بَتْلٌ۔ بے مثل بخشش، آخری بخشش۔
البَتُولُ۔ غیر شادی شدہ عورت، باکرہ۔ لقب حضرت مریم علیہا السلام، و حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا۔
البَتُولَۃ و البَتُولِیَّۃ۔ تجرد کی حالت۔
البَتِیْلُ۔ دنیا سے بے تعلق، وادی کے نچلے حصہ میں پانی کا راستہ۔ خصرٌ بَتِیْلٌ۔ باریک اور پتلی کمر۔ ج۔ بُتُل۔
البَتِیْلَۃ۔ بمعنی بَتُول۔ و البَتْلَاءَ۔ کھجور کا چھوٹا پودہ جو ایک جگہ سے اکھاڑ کر دوسری جگہ لگایا جائے۔
المُبَتِّلُ۔ وہ کھجور جس کی شاخیں کاٹ کر دوسری جگہ لگائی گئی ہوں۔
بَثَّ (ن ض) بَثًّا و بَثَّثَ۔ الخَبَرَ۔ خبر پھیلانا۔ الشیءَ۔ چیز کو بکھیرنا۔ الغُبَارَ۔ غبار اڑانا۔
بَثَّ و بَاثَّ و اَبَثَّ۔ فُلانًا الخَبَرَ۔ کسی کو کسی خبر سے آگاہ کرنا۔ باخبر و واقف کرنا۔
تَبَاثَّ۔ القومُ الاَسْرَارَ۔ لوگوں کا ایک دوسرے کو راز سے واقف کرنا۔
اِنْبَثَّ۔ پھیلنا، متفرق ہونا۔ غبار وغیرہ کا اڑنا۔
اِسْتَبَثَّہٗ۔ الخَبَرَ۔ کسی سے کوئی خبر دریافت کرنا۔
البَثُّ۔ پراگندگی حال۔ سخت غم۔
بَثْبَثَ۔ الخَبَرَ۔ خبر پھیلانا۔ الغُبَارَ۔ غبار اڑانا۔
بَثَرَ (ن ض)، و بَثِرَ (س)، و بَثُرَ (ک) بَثْرًا و بَثَرًا و بُثُورًا و تَبَثَّرَ۔ وَجْھُہٗ۔ چہرہ پر پھنسیاں نکلنا۔ صفت بَثِرٌ و بَثِیْرٌ۔
البَاثِرُ۔ رسنے والا پانی۔ حاسد۔
البَثْرُ۔ پھنسی۔ واحد۔ بَثْرَۃ۔ ج۔ بُثُور۔
البَثِیْرُ۔ بہت، کہا جاتا ہے۔ کَثِیْرٌ بَثِیْرٌ
المَبْثُورُ۔ بڑا دولت مند۔ وہ شخص جس پر حسد کیا جائے۔
بَثِعَتْ (س)، بَثَعًا۔ الشفۃُ خاصۃً۔ ہونٹوں کا خون سے بھر کر سرخ ہو جانا۔
الاَبْثَعُ۔ وہ شخص جس کے ہونٹ کثرتِ خون سے سرخ ہوں۔ مؤنث بَثْعَاءُ۔ ج۔ بُثْعٌ
بَثَقَ (ن)، بَثْقًا و بِثَاقًا و بَثَّقَ۔ السَّیْلُ الموضعَ۔ سیلاب کا جگہ کو پھاڑ دینا۔
بَثَقَ۔ النَّھْرَ۔ دریا کے بند کو توڑنا، تاکہ پانی فراخی سے بہے۔
اِنْبَثَقَ۔ الماءُ۔ پانی کا بہہ پڑنا۔ بالکلام۔ تیز بولنا۔
البَثْقُ و البِثْقُ۔ دریا کے کنارہ کا ٹوٹا ہوا حصہ۔ ج۔ بُثُوق۔
بَجَّہٗ (ن)، بَجًّا۔ پھاڑنا۔ نیزہ مارنا۔ بَجَّ الکلاءُ الناقۃَ۔ گھاس کا اونٹنی کو موٹا کرنا۔
اِنْبَجَّ۔ پھٹنا۔
الاَبَجُّ۔ کشادہ آنکھوں والا۔ مؤنث۔ بَجَّاء کہا جاتا ہے۔ عَیْنٌ بَجَّاءُ۔ کشادہ آنکھ۔
البَجَّۃُ۔ آنکھ کی پھنسی، گھوائی۔
بَجْبَجَ۔ الصبیَّ۔ بچہ کو بہلا کر چپ کرانا۔
تَبَجْبَجَ۔ اللحمُ۔ گوشت کا زیادہ اور ڈھیلا ہونا۔
بَجِحَ (س)، بَجَحًا۔ بہ۔ خوش ہونا۔
تَبَجَّحَ۔ فخر کرنا۔ بڑا بننا۔
البَجَّاحُ۔ بہت فخر کرنے والا۔
بَجَدَ (ن)، بُجُودًا و بَجَّدَ۔ بالمکانِ۔ کسی جگہ ٹھیرنا۔ مقیم ہونا۔
البَجْدُ۔ مِنَ النَّاسِ۔ جماعت۔ مِنَ الخَیْلِ۔ سو یا سو سے زائد گھوڑے۔
بُجْدَۃُ الامرِ و بَجْدَتُہٗ، بُجُدَاتُہٗ۔ حقیقت، اصلیت، کہا جاتا ہے "عِنْدَہٗ بُجْدَۃُ الامرِ و ھُوَ ابْنُ بَجْدَۃِ الامرِ" یعنی وہ اس بات کا حقیقت شناس ہے۔
البِجَادُ۔ دھاری دار کپڑا۔ ج۔ بُجُد۔
بَجِرَ (س)، بَجَرًا۔ الرجلُ۔ باہر نکلی ہوئی اور موٹی جڑ والی ناف والا ہونا۔ بڑے پیٹ والا ہونا۔ اور پانی سے پیٹ بھرنے پر بھی سیراب نہ ہونا۔ صفت اَبْجَرُ و اَبْجَرٌ۔
تَبَجَّرَ۔ النبیذَ۔ نبیذ کے پینے میں زیادتی یا اصرار کرنا۔
البَاجِرُ۔ پھولے ہوئے پیٹ والا ہونا۔ ج۔ بَجَرَۃ۔
البُجْرَۃُ۔ ناف۔ چہرہ۔ عیب۔ ج۔ بُجَر۔ کہا جاتا ہے "ذکر عُجَرَہٗ و بُجَرَہٗ" اس نے اس کے ظاہری و باطنی سب عیب بیان کر دیے۔
البُجْرُ۔ ج۔ اَبَاجِر و اَبَاجِیْر۔ و البُجْرِیُّ، ج۔ بُجَارِیّ۔ شر، مصیبت، بری بات۔ کہا جاتا ہے "لَقِیْتُ مِنْہُ البُجَارِیَّ" اس سے

مجھے مصیبتیں حاصل ہوئیں۔

البَجْرَاء۔ سخت اور بلند زمین۔ وہ زمین جو گھاس نہ اگائے۔

البَجَارِمُ۔ مصیبتیں۔

بَجَسَ (ن ض) بَجْسًا و بَجَّسَ۔ الماءَ۔ پانی جاری کرنا۔ بہانا۔ الجرحَ زخم چیرنا۔

بَجَّسَ۔ فلانًا۔ گالی دینا۔

بَجَسَ و انْبَجَسَ و تَبَجَّسَ۔ الماءُ۔ پانی کا جاری ہونا۔ پھوٹنا۔

البَجَسُ و البَجِيسُ۔ بہنے والا۔ پھوٹنے والا۔ عينٌ بَجِيسٌ۔ بہت پانی والا چشمہ۔ ماءٌ بَجِيسٌ۔ بہتا ہوا پانی۔

بَجَعَهُ (ف) بَجْعًا۔ تلوار سے کاٹنا۔

البَجَعُ۔ ایک لمبی چوڑی چونچ والا پرندہ۔ جس کی چونچ کے نیچے ایک بڑا پوٹا ہوتا ہے۔ لق لق۔

بَجَلَ (ن)، و بَجِلَ (س)، بَجْلًا و بُجُولًا۔ خوش و شادمان ہونا۔ خوش حال و فراخ حال ہونا۔ صفت۔ بَاجِل۔

بَجُلَ (ك) بَجَالَةً و بُجُولًا۔ معزز ہونا با شرف ہونا۔ صفت۔ بَجِيلٌ۔

أَبْجَلَهُ۔ الشيءَ۔ کوئی چیز کافی ہونا۔

بَجَّلَهُ۔ کسی کی تعظیم کرنا۔

بَجَلْ۔ حرف جواب۔ بمعنی نعم (ہاں)، اسم فعل، بمعنی۔ حَسْبُ (کافی)

بَجَلُكَ۔ تمھارے لیے کافی ہے۔

البُجْلُ۔ بڑا بہتان۔

البَجِيلُ۔ وسیع و فراخ۔

الأَبْجَلُ۔ پاؤں یا ہاتھ میں ایک موٹی رگ۔ ج۔ أَبَاجِل۔

بَجَمَ (ض) بَجْمًا و بُجُومًا۔ ڈر یا عاجزی کی وجہ سے چپ ہونا۔

بَجَّمَ۔ تیز نظر ڈالنا۔ آہستہ ہونا اور دیر لگانا۔

البَجْمَعُ۔ جھاؤ کا پھل۔ واحد۔ بَجْمَة۔

البَجْمُ۔ بڑی جماعت۔

بَحَّ (س)، بَحًّا و بَحَحًا و بُحُوحًا و بَحَاحًا و بُحُوحَةً و بَحَاحَةً۔ گلا گرفتہ ہونا۔ بیٹھی ہوئی آواز والا ہونا صفت (أَبَحّ) مؤنث بَحَّاءُ و بَحَّة، ج۔ بُحّ۔

أَبَحَّهُ و بَحَّحَهُ۔ کسی کی آواز کو بٹھانا۔ اور بھاری کرنا۔

البُحَّةُ۔ آواز میں بھاری پن اور اس کا بیٹھا ہونا۔

بَحْبَحَ و تَبَحْبَحَ۔ اچھی طرح ٹھہرنا۔

تَبَحْبَحَ۔ الدارَ۔ گھر کے وسط میں ٹھہرنا۔

تَبَحْبَحَتِ العربُ فی لُغَاتِهَا۔ عرب کی لغت میں وسعت پیدا ہوگئی۔

بُحْبُوحَةُ۔ الدار۔ گھر کا وسط یا درمیان۔ — العَيْشِ۔ زندگی کی فراخی یا عمدگی

البَحْبَحَةُ۔ جماعت۔

البَحْبَاحَةُ۔ بدخو عورت۔

بَحُتَ (ك)، بُحُوتَةً۔ خالص ہونا۔

بَاحَتَهُ۔ الوُدَّ۔ کسی کے ساتھ خالص دوستی کرنا — فلانًا۔ کسی کو بتانا۔

البَحْتُ۔ خالص۔ شرابٌ بَحْتٌ۔ شراب خالص، بغیر ملاوٹ کے۔ مِسْكٌ بَحْتٌ۔ مشک بغیر کسی آمیزش کے۔ عَرَبِيٌّ بَحْتٌ خالص نسب والا عربی۔ مؤنث۔ بَحْتَة۔ لفظ بَحْت واحد تثنیہ، جمع، مذکر مونث سب کے لیے آتا ہے۔ اگر چاہو، تو مؤنث تثنیہ و جمع لا سکتے ہو۔

البُحْتُرُ و البُحْتُرِي۔ پست قد، گٹھیلے بدن والا۔

بَحَثَ (ف)، بَحْثًا۔ فی الأرضِ۔ زمین کھودنا۔ اور یہ مثل اسی سے ہے "کالباحث عَنْ حَتْفِهِ بِظِلْفِهِ" کہ وہ اپنی ہلاکی کا سامان خود مہیا کر رہا ہے۔ عنهُ۔ تفتیش کرنا۔

بَاحَثَهُ۔ بحث کرنا۔ گفتگو کرنا۔

تَبَاحَثُوا۔ باہم گفتگو کرنا۔ آپس میں بحث و مباحثہ کرنا۔

تَبَحَّثَ و ابْتَحَثَ و اسْتَبْحَثَ۔ عنهُ۔ تحقیق کرنا۔ تفتیش کرنا۔

البَحْثُ۔ مص۔ مٹی کے نیچے تلاش کرنا۔ تفتیش، تحقیق، سونے وغیرہ کی کان۔ ج۔ أَبْحَاث۔

البَحِيثُ۔ بھید، راز۔

البَحَّاثُ۔ بہت بحث کرنے والا۔

المَبْحَثُ۔ بحث، یا بحث کی جگہ۔ ج۔ مَبَاحِث۔ مَبَاحِثُ البَقَرِ۔ نامعلوم جگہ، یا بنجر زمین۔

المَبْحَثَةُ۔ بحث و تدقیق۔

بَحْثَرَ۔ الشيءَ بَحْثَرَةً۔ بکھیرنا۔ جدا جدا کرنا۔ کھولنا

تَبَحْثَرَ۔ بکھرنا۔ جدا جدا ہونا۔ ظاہر ہونا۔

بَحِرَ (س) بَحَرًا۔ ڈر سے حیران یا مبہوت ہونا۔ سخت پیاس کے سبب پانی سے سیراب نہ ہونا۔ صفت (بَحِر)

بَحَرَ (ف)، بَحْرًا۔ الأرضَ۔ زمین کا چیرنا، پھاڑنا۔ الناقةَ۔ اونٹنی کے کان چیرنا۔ صفت مفعولی۔ بَحِيرَة ج۔ بَحَائِر و بُحُر۔

أَبْحَرَ۔ سمندر پر سفر کرنا۔ الماءُ۔ پانی کا نمکین اور کھاری ہونا۔ الأرضُ۔ زمین کا دلدلی ہونا۔

تَبَحَّرَ۔ فی العِلْمِ۔ وسیع علم کا مالک ہونا۔

اسْتَبْحَرَ۔ فی العِلْمِ أو المالِ۔ وسیع العلم یا کثیر المال ہونا۔

البَحْرُ۔ سمندر، کھاری پانی، بڑا دریا۔ تصغیر

اَبْحُر - ج - اَبْحُرٌ و بُحُورٌ و بِحَار - البَحْرُ المُتَوَسِّطُ او بحرُ الرُّوم - یورپ، ایشیا، اور افریقہ کے درمیان کا سمندر - البحرُ المُحِیط - پانچ براعظموں کو گھیرنے والا سمندر - بحر اتلانتک - جو سمندر یورپ، افریقہ، اور امریکہ کے درمیان ہے -

البَحْرَة - پانی جمع ہونے کی جگہ - پست علاقہ - بڑا باغ، حوض - ج - بِحَار و بُحُر -

البَحْرِیّ - سمندری، برّی کی ضد - و البَحَّارُ - ملاح -

البُحَیْرَة - جھیل - البَاحِرُ مبہوت، حیران، بیوقوف فضولی - البَاحُورُ البَاحُورَاءُ - ماہ جولائی کی سخت گرمی -

البُحْرَان - شدت مرض کے باعث قوتِ مدرکہ میں خلل پیدا ہوجانا، امراض مادہ میں اچانک تغیر -

البَحْرَیْن - ایک شہر ہے - نسبت کے لیے بَحْرَانِی - خلافِ قیاس ہے -

بَخَّ (ن)، بَخًّا - فِی النَّوْمِ - سونے میں خراٹے لینا - غصہ ٹھنڈا کرنا -

بَخْ - اسم فعل، تعریف و رضامندی کے اظہار کے لیے یعنی شاباش، آفرین مرحبا اور تاکید کے لیے اس کو مکرر لاتے ہیں - اور کہتے ہیں بَخٍ، بَخٍ - کسرہ کے ساتھ یا تنوین سے -

بَخْبَخَ - فِی النَّوْمِ - نیند میں خراٹے لینا - البَعِیْرُ - اونٹ کا بلبلانا اور منہ کا جھاگ سے بھر جانا - الرجلَ - کسی کو شاباشی دینا -

بَخْبَخَ و تَبَخْبَخَ - الحرّ - گرمی کا کم ہونا

بَخَتَہٗ (ن)، بَخْتًا - مارنا -

بَخِتَ - الرجلُ - بزدل ہونا -

بَخَتَہٗ - لاجواب کردینا -

البَخْتُ - نصیب، فارسی لفظ ہے، اس کی فصیح عربی حَظٌّ ہے -

البَخِیْت و المَبْخُوت - نصیبہ ور - خوش قسمت -

بَخْتَرَ بَخْتَرَةً و تَبَخْتَرَ - ناز سے چلنا متکبرانہ چال چلنا -

البَخْتَرِیَّة و التَّبَخْتُرِیَّة - خود پسندانہ چال -

بَخَرَتْ (ف)، بَخْرًا - القِدْرُ - ہانڈی کی بھاپ نکلنا -

بَخِرَ (س)، بَخَرًا - الفَمُ - گندہ دہن ہونا - صفت (اَبْخَرُ)

بَخَّرَ - بھاپ نکالنا - بَخَّرَهٗ و بَخَّرَ علیہ - دھونی دینا - دھونی دے کر خوشبودار بنانا -

تَبَخَّرَ - دھونی لینا - دھونی سے خوشبودار ہونا

البُخَار - بھاپ - ج - اَبْخِرَة -

البَاخِرَة - اسٹیمر -

البَخُوْر - ہر وہ شے جس سے دھونی دی جائے - ج - اَبْخِرَة و بُخُوْرَات - بُخُور مریم و بُخُور الاَکْرَاد و بُخُور البَرْ و بُخُور السُّوْدَان و بُخُور البَرْبَر - مختلف قسم کی نباتات ہیں -

المِبْخَرَة - عودسوز -

المَبْخَرَة - باعث گندہ دہنی، اسی سے وہ روایت ہے جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے "اِیَّاکُمْ وَ نَوْمَةَ الغَدَاةِ فَاِنَّهَا مَبْخَرَةٌ مَجْفَرَةٌ مَجْعَرَةٌ" صبح کو سونے سے پرہیز کرو اس لیے کہ اس سے گندہ دہنی، فساد بدنی اور طبیعت کی خشکی پیدا ہوتی ہے

بَخَزَ (ف)، بَخْزًا - عَیْنَہٗ - کسی کی آنکھ پھوڑنا -

بَخَسَہٗ (ف)، بَخْسًا - گھٹانا اور اسی سے ہے "لَا تَبْخَسْ اَخَاکَ حَقَّہٗ" تو اپنے بھائی کا حق نہ گھٹا -

بَخَسَ - عَیْنَہٗ - آنکھ پھوڑنا -

تَبَاخَسَ - القومُ - لوگوں کا ایک دوسرے کو نقصان پہنچانا -

البَخْس - مص - ناقص - قرآن کریم میں ہے "وشروہُ بثمن بخس" یعنی ان کو گھٹیا قیمت میں بیچ دیا -

البَخَس - بارانی زمین -

البَخَسِیّ - بارانی فصل -

الاَبَاخِس - انگلیاں -

البِخْشِیْش - بخشش، عطیہ، انعام، اس کی فصیح عربی رَاشِنٌ یا حُلْوَانٌ ہے -

بَخِصَ (س) بَخَصًا - الرجلُ - کسی کی آنکھ کے اوپر یا نیچے غدہ ہونا - صفت اَبْخَصُ - مؤنث بَخْصَاءُ ج - بُخْص -

بَخَصَ (ف)، عَیْنَہٗ - آنکھ نکال لینا -

تَبَخَّصَ - تیز نظر سے دیکھنا - پلکوں کا الٹ جانا -

البَخَص - قدم کا گوشت، انگلیوں کی جڑ کا گوشت -

مَبْخُوْصُ القَدَمَیْن - پتلے پاؤں والا - قدموں میں کم گوشت رکھنے والا -

بَخَعَ (ف)، بَخْعًا - نفسَہٗ - غم یا غصہ سے اپنے آپ کو ہلاکت تک پہنچانا - الشَّاةَ بکری کو ذبح کرنے میں گدی تک کاٹ دینا - لَہٗ نُصْحَہٗ - بے لوث نصیحت کرنا - خالص نصیحت کرنا -

بَخَعَ (س) بُخُوْعًا و بَخَاعَةً - بِالحَقِّ - حق کا اقرار کرنا - حق مان لینا -

بَخَقَ (ف)، بَخْقًا و بَخِقَ - عَیْنَہٗ آنکھ کانی کرنا، آنکھ پھوڑنا - رجلٌ اَبْخَقُ و بَاخِقٌ و بَخِیْقٌ و مَبْخُوْقٌ

کانا آدمی ۔ عینٌ بَخْقاءُ وباخِقَۃٌ و بَخِیْقَۃٌ و مَبْخُوقَۃٌ ۔ کانی آنکھ ۔
بَخِقَتْ (س)، بَخْقًا ۔ عینُہٗ ۔ بُری طرح کانی ہونا ۔
بَخِلَ (س)، بَخَلًا و بَخُلَ (ك)، بُخْلًا بخیل ہونا، کنجوس ہونا ۔ ج ۔ بُخَلاءُ
۔ علیہِ و عَنْہُ ۔ کسی سے بخل کرنا ۔
صفت (باخِلٌ)، ج ۔ بُخَّل ۔
بَخَّلَہٗ ۔ بخیل ہونے کا الزام لگانا ۔
اَبْخَلَہٗ ۔ بخیل پانا ۔
البَخالُ والبَخّالُ والمُبَخَّلُ والبَخَلُ بہت کنجوس ۔
المَبْخَلَۃُ ۔ وہ چیز جو بخل و کنجوسی کا باعث ہو ۔ اور اسی سے ہے "الوَلَدُ مَبْخَلَۃٌ مَجْبَنَۃٌ" لڑکا بخل و بزدلی کا باعث ہوتا ہے ۔
البَخْنُقُ ۔ کنٹوپ، ایک قسم کا زنانہ سربند
بَخادِف بَخْوا ۔ غَضَبُہٗ ۔ غصہ تھمنا ۔
بَدَّ (ن)، بَدًّا ۔ رِجْلَیْہِ ۔ ٹانگیں کھولنا ۔
الرجُلَ عنِ الشیءِ ۔ کسی چیز کو کسی سے دور کرنا ۔ ہٹانا ۔
بَدِدَ (س)، بَدَدًا ۔ زیادتی گوشت کی وجہ سے دونوں رانوں میں فاصلہ ہونا ۔
بَدَّدَ ۔ الشیءَ ۔ چیز کو بکھیرنا ۔ متفرق کرنا ۔
۔ الرجلُ ۔ تھکنا ۔
بادَّہٗ مُبادَّۃً و بِدادًا ۔ تبادلے سے فروخت کرنا ۔ القومُ فِی السَّفَرِ ۔ ہر ایک کا اپنا اپنا زادِ سفر لینا اور پھر ملا کر خرچ کرنا ۔
اَبَدَّ ۔ الشیءَ بَیْنَہُمْ ۔ ہر ایک کو اس کا حصہ دینا ۔ بَدَہٗ ۔ زمین کی طرف ہاتھ بڑھانا ۔
تَبَدَّدَ ۔ بکھرنا، متفرق ہونا ۔ القومُ الشیءَ ۔ آپس میں حصے تقسیم کرلینا ۔
اِبْتَدَّ ۔ الرجُلانِ فُلانًا بالضَّرْبِ ۔ وہ دونوں طرف سے اس کو مارنے لگے ۔
تَبادَّ ۔ القومُ ۔ میدانِ کارزار میں نکل کر اپنے اپنے مدمقابل پر حملہ کرنا ۔ دو، دو آدمیوں کا فاصلہ سے گذرنا ۔
اِستَبَدَّ ۔ بِکذا ۔ خود کو ترجیح دینا، مخصوص کرلینا ۔ الامرُ بفلانٍ ۔ کسی بات کا بے قابو ہوجانا ۔
البِدُّ والبَدِیْدُ ۔ مثل ونظیر ۔
البُدُّ ۔ چارۂ کار، حفاظت کی جگہ، بھاگنے کی جگہ، تم کہتے ہو "لابُدَّ مِن ھٰذا" یہ لازمی ہے ۔ بدلہ، عوض ۔
البُدَّۃُ والبُدادُ ۔ حصہ ۔
البَدادُ ۔ مقابلہ کے لیے نکلنا، ہمسر لوگ کہاجاتا ہے "لَقُوا بَدادَہُم" وہ لوگ اپنے حریفوں سے ملے ۔
بَدادِ بَدادِ ۔ یعنی ہر شخص اپنے اپنے ہمسر کو پکڑلے ۔ وجاءَتِ الخَیلُ بَدادِ ۔ گھوڑے متفرق متفرق آئے
البَدَدُ والبِدَّۃُ ۔ طاقت، حاجت ۔
الأبَدُّ ۔ وہ جس کے ہاتھ یا رانوں میں فاصلہ ہو ۔ بڑے جسم والا ۔ مؤنث (بَدّاءُ)
کہاجاتا ہے "ذَهَبُوا اَبادِیدَ وتَبادِیدَ" یعنی وہ لوگ متفرق ہو گئے اور بکھر گئے ۔ وطیرٌ اَبادِیدَ وتَبادِیدَ ۔ متفرق و بکھرے ہوئے پرندے ۔
المُسْتَبِدُّ ۔ وہ شخص جو کام کو شروع کرنے کے بعد اس کو ختم کیے بغیر نہ چھوڑے ۔
بَدَأَ (ف)، بَدْءًا وابْتَدَأَ وتَبَدَّأَ ۔ الشیءَ وبِہٖ ۔ شروع کرنا ۔ پہلے کرنا ۔
بَدَأَ ۔ بِفلانٍ ۔ آگے بڑھانا ۔
بَدَأَ ۔ الشیءَ ۔ شروع کرنا ۔ پیدا کرنا ۔
بَدَأَ واَبْدَأَ ۔ اللّٰہُ الخَلقَ ۔ اللہ نے مخلوق کو پیدا کیا ۔ صفت بادِی و مُبْدِی ۔
اَبْدَأَ ۔ الرجلُ ۔ تعجب انگیز کام کرنا ۔ عجیب کام کرنا ۔ کہاجاتا ہے "فُلانٌ مَایُبْدِئُ وَمَا یُعِیْدُ" یعنی فلاں کچھ بھی نہیں بولتا ۔
بَدَّأَہٗ ۔ شروع کرانا ۔ پہلے رکھنا ۔ فضیلت دینا ۔
البَدْءُ والبَدْأَۃُ والبَدَاءَۃُ والبَدِیْئَۃُ شروع ۔ ابتداء ۔ کہاجاتا ہے "اَفْعَلُہٗ بَدْأً و بَدْءً و بَدْءٍ و اَوَّلَ بَدْءٍ و بادِئَ بَدْءٍ و بَداءَۃَ ذی بَدْءٍ" یعنی میں اس کو ہر چیز سے پہلے کروں گا ۔
والبَداءَۃُ ۔ کسی جگہ کے لیے سفر کی ابتداء تم کہتے ہو "اِکْتَرَیْتُ الفَرَسَ لِلبَداءَۃِ والرَّجْعَۃِ" میں نے گھوڑے کو آمد ورفت کے لیے کرایہ پر لیا ۔ بدء کی جمع اَبْداءٌ و بُدُوءٌ ہے ۔
المَبْدَأُ ۔ اصل، سبب ۔ ج ۔ مَبادِی ۔
المُبْتَدَأُ ۔ اوّل، پہلا، وہ اسم مسندالیہ جو عوامل لفظیہ سے خالی ہو ۔
بَدَحَ (ف)، بَدْحًا ۔ بالعَصا ۔ لاٹھی سے مارنا ۔ بالسِّرِّ ۔ راز کھول دینا ۔
تَبادَحُوا ۔ بالشیءِ ۔ باہم مل کر پھینکنا ۔
البِدْحُ ۔ ج ۔ بُدُوحٌ و بِداحٌ و (البَداحُ) ج بُدُحٌ و (البُدْحَۃُ) کشادہ زمین ۔
بَدَخَ (ف، ض) و بَدُخَ (ك)، بَدْخًا و بَداخۃً ۔ بلند مرتبہ ہونا ۔ صفت (بَدِیخٌ) ج ۔ بُدَخاءُ ۔
تَبَدَّخَ ۔ علیہِ ۔ بڑا بننا ۔
بَدَرَ (ن)، بُدُورًا ۔ الی الشیءِ ۔ کسی چیز کی طرف جلدی کرنا ۔ ہُ اِلَی الشیءِ ۔ کسی چیز کے لیے کسی سے سبقت کرنا ۔

بَادَرَ مُبَادَرَةً وبِدَارًا ۔ اِلَی الشَّیءِ ۔ کسی
چیز کی طرف لپکنا۔ جلدی کرنا۔ الشیءَ۔
وقوع سے پہلے کرنا۔
بَادَرَ ۔ فلانًا الشیءَ والیہِ ۔ کسی چیز کے
لیے کسی سے سبقت لے جانا ۔ آگے
بڑھ جانا۔
تَبَادَرَ ۔ القومُ ۔ جلدی کرنا۔
تَبَادَرَ و ابْتَدَرَ ۔ القومُ امرًا ۔ کسی کام
کے لیے ایک دوسرے سے سبقت لے
جانے کے لیے آگے بڑھنا۔
اَبْدَرَ ۔ چودھویں کے چاند کا طلوع کرنا۔
چودھویں رات میں چلنا۔
البَدْرُ ۔ چودھویں رات کا چاند ۔ طباق،
تھالی ۔ ج ۔ بُدُوْر
البَادِرُ ۔ جلدی کرنے والا ۔ سبقت کرنے والا
ج ۔ بَوَادِر۔
البَدْرِیُّ ۔ جاڑے سے کچھ پہلے کی بارش۔
البَدَارٰی ۔ مسابقت، کہا جاتا ہے ۔
"اِسْتَبَقْنَا البَدَارٰی" ہم نے ایک
دوسرے سے سبقت لے جانے کے
لیے دوڑ کی۔
البَدْرَةُ ۔ دس ہزار درہم ۔ مِنَ المَالِ ۔
بڑی مالیت، دس ہزار درہم کی تھیلی۔
ج ۔ بِدَر و بُدُوْر ۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ
یَهَبُ البُدُوْرَ" یعنی فلاں شخص ہزاروں
کی تھیلیاں ہبہ کرتا ہے۔
المَبْدَرَةُ ۔ بکری کے بچہ کی کھال ۔
البَادِرَةُ ۔ تیزی وشتابی یا تیزی کے وقت
کی خفیف الحرکتی ۔ ج ۔ بَوَادِر ۔ کہا
جاتا ہے "بَدَرَتْ مِنْهُ بَوَادِرُ
غَضَبٍ" اس سے غصہ کی حرکات
سرزد ہوئیں۔
البَادِرَةُ ۔ تیر کی نوک، کہا جاتا ہے ۔
"اَصَابَتْهُ بَادِرَةُ السَّهْمِ" اس کو
تیر کی نوک لگی، مونڈھے اور گردن کے
درمیان کا گوشت۔
بَدَارِ ۔ اسم فعل بمعنی اَسْرِعْ (جلدی کر)
البَیْدَرُ ۔ کھلیان ۔ ج ۔ بَیَادِر۔
بَدَعَ (ف)، بَدْعًا ۔ الشیءَ ۔ کوئی شے
ایجاد کرنا۔ کوئی چیز بغیر نمونہ کے بنانا۔
ابتداء کرنا۔
بَدُعَ (ک)، بَدْعًا وبَدَاعَةً وبُدُوْعًا ۔
لاثانی ہونا بے مثال ہونا۔
بَدَّعَهٗ ۔ کسی کو بدعتی ٹھہرانا۔
اَبْدَعَ ۔ کسی کام کو عمدگی سے کرنا۔ بہ ۔
بے مدد چھوڑ دینا۔
وابْتَدَعَ ۔ الشیءَ ۔ ایجاد کرنا ۔ الرجلُ
بدعت نکالنا۔
تَبَدَّعَ ۔ بدعتی ہونا۔
اِسْتَبْدَعَ ۔ الشیءَ ۔ کسی چیز کو عجیب و
نادر سمجھنا۔
البِدْعُ ۔ انوکھا، ناتجربہ کار شخص، کہا جاتا ہے
"فلانٌ بِدْعٌ فِی الامرِ" فلاں نے
اس کام کو پہلی بار کیا ۔ ج ۔ اَبْدَاع
و بُدُع۔
البِدْعَةُ ۔ وہ چیز جو بغیر کسی سابق مثال
کے بنائی جائے ۔ مذہب میں نئی رسم
ج ۔ بِدَع۔
البَدِیْعُ ۔ خدا تعالیٰ کے اسماء میں سے
ایک اسم ہے ۔ کہا جاتا ہے "اَللّٰهُ
بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ والارضِ" یعنی
اللہ تعالیٰ آسمان وزمین کا موجد ہے۔
انوکھی چیز۔ انوکھی چیز بنانے والا موٹا
نئی مشک ۔ عِلْمُ البَدِیْعِ ۔ وہ علم
جس سے کلام کی لفظی ومعنوی خوبیاں
معلوم ہوں۔
المُبْتَدِعُوْنَ ۔ بدعتی لوگ۔
بَدِغَ (س)، بَدَغًا ۔ زمین پر گھسیٹنا۔
بالشرِّ او بالاَقْذَارِ ۔ برائی یا گندگی
سے آلودہ ہونا۔
بَدَغَ (ف)، بَدْغًا ۔ الجوزَ او اللوزَ ۔
اخروٹ یا بادام توڑنا۔
بَدُغَ (ک)، بَدَاغَةً ۔ پائجامہ میں پاخانہ
کرنا ۔ صفت بَدِغٌ۔
بَدَلَ (ن)، بَدْلًا و اَبْدَلَ و بَدَّلَ ۔
الشیءَ ۔ بدلنا ۔ بدلہ میں لینا۔
بَدِلَ (س)، بَدَلًا ۔ ہڈیوں یا جوڑوں میں
درد والا ہونا۔
بَدَّلَ و اَبْدَلَ ۔ الشیءَ مِنْهُ ۔ بدلہ میں
لینا ۔ و بَدَّلَ الشیءَ شیئًا آخرَ ۔
بدل دینا۔ کہا جاتا ہے "بَدَّلَ اللّٰهُ
الخَوْفَ اَمْنًا" اللہ نے خوف کو امن
سے بدل دیا۔
بَادَلَهٗ ۔ بکذا ۔ تبادلہ میں دینا ۔ تبادلہ کرنا۔
تَبَدَّلَا و تَبَادَلَا ۔ ثَوْبَیْهِمَا ۔ دونوں میں
سے ہر ایک نے اپنے کپڑوں کے بدلہ
دوسرے کے کپڑے لیے۔
و تَبَدَّلَ ۔ بدل جانا ۔ متغیر ہونا۔
تَبَدَّلَهٗ و اسْتَبْدَلَهٗ ۔ بکذا ۔ بدلہ میں
لینا ۔ "تَبَدَّلَتِ الدَّارُ بِاُنْسِهَا
وَحْشًا" گھر کی انسیت وحشت سے
بدل گئی۔
البِدْلُ و البَدَلُ و البَدِیْلُ ۔ بدلہ، عوض
جانشین، سخی، فیاض، شریف، کہا جاتا
ہے "رجُلٌ بِدْلٌ و بَدِیْلٌ" ج
اَبْدَال و بُدَلَاءُ۔
البَدَلُ ۔ جوڑوں یا ہاتھوں کا یا ہڈیوں کا درد
اور اسی سے ہے "رُبَّ بَدِیْلٍ شَرٌّ
من بَدَلٍ" یعنی بہت سے عوض ہڈی
کے درد سے برے ہیں۔
الاَبْدَال ۔ وہ مقدس لوگ جن سے دنیا
کبھی خالی نہیں رہتی، جب کوئی ان میں
سے دنیا سے اٹھتا ہے تو دوسرا اس
کے قائم مقام ہو جاتا ہے۔
البَدَّال ۔ کھانے کی چیزیں بیچنے والا، عام

لوگ اس کو بقّال کہتے ہیں۔
البَادِلَة۔ بس پستان کے درمیان کا گوشت
بَدَنَ (ن)، بَدَنًا و بُدْنًا و بُدُونًا و
بَدُنَ (ک)، بَدَانَةً و بَدَانًا۔
فربہ بدن ہونا۔ موٹے بدن والا ہونا۔
صفت (بَادِن)، مؤنث (بَادِن و
بَادِنَة)، ج۔ بُدَّن و (بَدِين)،
ج۔ بُدُن۔
بَدَّنَه۔ زرہ پہنانا۔ و بَدَّنَ۔ بڑی عمر
والا ہونا۔
البَدَنَ۔ جسم۔ ج۔ اَبْدَان۔ چھوٹی زرہ
ج۔ بُدُن۔
البَدَنَة۔ وہ قربانی کا اونٹ یا گائے جو مکہ
معظمہ میں ذبح کی جائے، عورتوں کی
بے آستین والی قمیص۔
المِبْدَان و المُبَدَّن۔ موٹا جسم۔
بَدَهَ (ف)، بَدْهًا و بَادَهَ۔ الرجلُ۔
کسی کے پاس اچانک آنا۔ صفت
بَادِه، مؤنث بَادِهَة۔ ج۔ بَوَادِه۔
بَادَهُ۔ ہو۔ الشِّعْرَ و الخُطَبَ۔ بلا تامل
و فکر باہم شعر پڑھنا یا تقریر کرنا۔
صفت مُبْتَدِه و مبدِه۔
البُدَاهَة و البَدَاهَة۔ ہر شے کا آغاز
کہا جاتا ہے "لَحِقَهُ فِی بَدَاهَةِ
جَرْیِهٖ"۔ دوڑ کے شروع ہی میں وہ
اس سے جا ملا۔
بَدِيهًا و عَلَى البَدِيهَة۔ بے سوچے
بات کہنا۔
البَدِيهَة۔ اچانک، یکایک۔ فوری،
بے غور و فکر، کہا جاتا ہے "اَجَابَ
عَلَى البَدِيهَةِ" یعنی اس نے بغیر غور و
فکر کے جواب دیا۔ ج۔ بَدَائِه۔ اور
کہا جاتا ہے "هٰذَا مَعْلُومٌ فِی
بَدَائِهِ العَقْلِ" یہ بغیر سوچنے اور
کرنے کے معلوم ہے۔ "ولِفُلَانٍ
بَدَائِهُ فِی الکلام" فلاں کی گفتگو
عجیب و غریب ہے۔
البَدِيهِي۔ فوری۔ وہ ظاہری اور واضح
بات جس کے جاننے کے لیے غور و فکر
کی ضرورت نہ ہو۔
المِبْدَه۔ فی البدیہہ بولنے والا۔ فی الفور
تقریر کرنے والا۔
بَدَا (ن)، بُدُوًّا و بَدَاءً و بَدَاءَةً۔
ظاہر ہونا۔ صفت (بَادٍ) ج۔
بَادُون و بُدًّى و بُدَّاء — لَهُ
فِی الاَمْرِ۔ خیال، سوجھنا۔
بَدَا (ن)، بَدَاوَةً (و بِدَاوَةً) و تَبَدَّى
صحرا کی طرف جانا، بادیہ میں اقامت
پذیر ہونا۔ صفت (البَدَوِی)، و
تَبَدَّى۔ ظاہر ہونا۔
اَبْدَى۔ الاَمْرَ۔ ظاہر کرنا۔ فِی کَلَامِهٖ
اپنے کلام میں جرأت دکھانا، اور اسی
سے ہے "السُّلْطَانُ ذُو عَدَوَان
و ذُو بَدَوَان" بادشاہ جرأت و
دلیری والا ہے۔
بَادَى۔ بِالعَدَاوَة۔ دشمنی ظاہر کرنا۔
ہ۔ کوئی بات کسی سے صفائی سے کہہ
دینا۔ مقابلہ کرنا۔
تَبَادَى۔ بادیہ نشینوں سے مشابہ ہونا۔
بدوی صفت ہونا۔
البَدْو و البَادِيَة و البَدَاوَة۔ صحرا۔
جنگل۔ ج۔ بَادِيَات و بَوَادٍ۔
و البَدْو۔ خانہ بدوش عربی قبائل، اور
بَدْو کی طرف نسبت کے لیے بَدْوِی
و بَدَوِی۔ مؤنث بَدَوِيَّة۔ ج۔
بَدَاوِی۔
البَدْوَة۔ وادی کا کنارہ۔
البَدَاة۔ مٹی، خیال۔ رائے ج۔ بَدَوَات
بَدَاوَةُ الاَمْرِ۔ کام کا شروع معاملہ
کا آغاز۔ والبَدَوَات۔ مختلف
رائیں۔
بَذَّ (س)، بَذَذًا و بَذَاذًا و بَذَاذَةً و
بُذُوذَةً۔ بدحال ہونا بشکستہ حال
ہونا۔ صفت (بَذٌّ و بَاذٌّ)، مؤنث
(بَذَّة و بَذَّة و بَاذَّة)،
بَذَّهٗ (ن)، بَذًّا۔ غالب ہ۔ فوقیت و
برتری رکھنا۔
بَاذَّهٗ۔ سبقت کرنا۔
اِبْتَذَّ۔ مِنْهُ حَقَّهٗ۔ کسی سے اپنا حق
لے لینا۔
البَذُّ و البَذِيذُ۔ مثل، کہا جاتا ہے۔
"رجلٌ فَذٌّ بَذٌّ" یکتائے زمانہ
شخص ہے۔
بَذَأَ (ف)، بَذْءًا۔ الشَّیءَ۔ ناپسند کرنا۔
الشَّخْصَ و عَلَى الشَّخْصِ۔ کسی کو
حقیر جاننا۔ کسی کی مذمت کرنا۔
بَذَأَ (ف)، و بَذِئَ (س)، و بَذُؤَ (ک)،
بَذَاءَةً و بَذَاءً۔ فحش گو ہونا۔
بے وقوف ہونا۔ صفت (بَذِیْءٌ)،
اَرْضٌ بَذِیئَةٌ۔ گھاس اگانے والی
زمین۔
اَبْذَأَ۔ فحش بکنا۔ گالی دینا۔
بَذِیْءٌ۔ مؤنث۔ بَذِیئَةٌ۔ بد اخلاق۔
بدزبان۔ بدچلن
بَاذَأَهٗ۔ جھگڑا کرنا۔ فحش کلامی کرنا۔
البَذَج۔ بکری کا بچہ۔ ج۔ بِذْجَان۔
بَذَحَ (ف)، بَذْحًا۔ چیرنا۔ پھاڑنا۔
الجلدَ عن العرق۔ کھال ہٹانا۔
تَبَذَّحَ۔ السَّحَابُ۔ ابر کا برسنا۔
البَذَح۔ پھٹن۔ ج۔ بُذُوح۔ فِی رِجْلِهٖ
بُذُوحٌ۔ اس کے پاؤں میں بوائی ہے۔
البَذَح۔ رانوں کی خراش۔
بَذِخَ (س)، بَذَخًا و بَذَخَ (ف)، بَذْخًا
و بَذُخَ (ک)، بَذَاخَةً و تَبَذَّخَ۔
بلند ہونا۔ تکبر کرنا۔ بڑی شان والا ہونا۔

صفت (بَاذِخ) ج ۔ بَوَاذِخ ۔ و (بَذِيْخ) ج ۔ بُذَخَاء ۔

بَاذَخَهٗ ۔ فخر کرنے میں کسی سے مقابلہ کرنا۔

البَذَّاخ ۔ متکبر۔

البُذَّاخِي ۔ بڑا۔

البَيْذَخ ۔ موٹے جسم والی عورت ۔

بَذَرَ (ن) بَذْرًا ۔ الحَبَّ ۔ بیج بونا۔ المالَ ۔ مال فضول خرچی میں اڑانا۔ العِلْمَ ۔ پھیلانا۔ اشاعت کرنا ۔ الارضُ ۔ اُگانا ۔

بَذَّرَ ۔ المالَ ۔ فضول خرچی میں اڑانا۔ صفت (بَذِرٌ و تِبْذَار و تِبْذَارَة)

تَبَذَّرَ و انْبَذَرَ ۔ متفرق ہونا۔ تَبَذَّرَ الماءُ ۔ پانی کا متغیر ہو کر پیلا پڑ جانا۔

البَذْرُ ۔ بیج، نسل، اولاد، کہا جاتا ہے "اِنَّهٗ بَذْرُ سُوْءٍ" وہ بُری نسل کا ہے ۔ ج ۔ بُذُوْر و بِذَار ۔

البَذِرُ و البَيْذَارُ و البَيْذَارَة و اسْتِبْذَارٌ ۔ بہت باتونی ۔ بکو۔ فضول خرچی کرنے والا ۔

البَذُوْرُ و البَذِيْرُ ۔ چغل خور۔ وہ جو اپنے راز کو نہ چھپا سکے ۔ ج ۔ بُذُر ۔

المُبَذِّرُ ۔ فضول خرچی کرنے والا ۔

البُذَّرَى ۔ باطل، بہت فضول خرچ ۔

المَبْذُوْر ۔ بہت ۔

بَذْرَقَ ۔ المالَ ۔ بکھیرنا ۔ فضول خرچی و اسراف سے کام لینا ۔ حفاظت کرنا ۔

المُبَذْرِق ۔ دربان ۔ محافظ، راہبر ۔

بَذَعَهٗ (ف) بَذْعًا ۔ ڈرانا ۔ خوفزدہ کرنا ۔ بَذَعَ الاناءُ ۔ برتن کا ٹپکنا ۔

اَبْذَعَهٗ ۔ ڈرانا ۔ خوف زدہ کرنا ۔ گھبراہٹ میں ڈالنا ۔

البَذْعُ ۔ برتن سے ٹپکا ہوا پانی ۔

البَذَعُ ۔ خوف، ڈر ۔

المَبْذُوْع ۔ خوفزدہ ۔

اِبْذَعَرَّ ۔ متفرق ہونا ۔ اِبْذَعَرَّتِ الخَيْلُ کسی چیز کی طلب میں دوڑنا ۔

البَاذَق و البَاذِق ۔ انگور کا شیرہ قدرے پکا ہوا جو نشہ آور ہو ۔

البَاذِقَة ۔ پیادے ۔

البَيْذَق ۔ سفر کا رہنما ۔ پیادہ ۔ ج ۔ بَيَاذِق ۔

المُبَذَّقَة ۔ وہ شخص جس کا قول عمل سے بہتر ہو ۔

اِبْذَقَرَّ ۔ متفرق ہونا ۔ بھاگنا ۔

بَذَلَ (ن ض) بَذْلًا ۔ الشيءَ ۔ دینا ۔ سخاوت کرنا ۔ کہا جاتا ہے " بَذَلَ نَفْسَهٗ دُوْنَ اَوْ عَنْ فُلَانٍ " اس نے فلاں کی حمایت میں اپنی جان لٹا دی ۔ اس نے اپنے آپ کو اس پر فدا کر دیا ۔ صفت (بَاذِل و بَذُوْل) صفت مفعولی (مَبْذُوْل) بَذَلَ جُهْدَهٗ ، اس نے پوری کوشش کی ۔ وابْتَذَلَ الثوبَ ۔ کام کے وقت کپڑا پہننا ، یا روزانہ استعمال کرنا ۔

(كلامٌ) مُبْتَذَل ۔ ردی کلام ۔ گھٹیا کلام کثیر الاستعمال کلام ۔

(سَيْفٌ) صَدَقُ المُبْتَذَلِ ۔ تیز دھار والی تلوار ۔

تَبَذَّلَ و ابْتَذَلَ ۔ وقار سے گرا ہوا ہونا چھچھورا ہونا ۔ ابْتَذَلَ ۔ روزانہ پہننے کے کپڑے استعمال کرنا ۔

البَذْلُ ۔ عطا، بخشش ۔ رجلٌ بَذْلٌ فیاض آدمی ۔

البِذْلَة ۔ مِنَ الثِّيَابِ ۔ روزانہ پہننے کے کپڑے ۔

البَذَّال و المِبْذَال ۔ بہت داد و دہش کرنے والا ۔ بڑا فیاض ۔

المِبْذَلَ و المِبْذَلَة ۔ روزانہ پہننے کے کپڑے ۔ پھٹا پرانا کپڑا ۔ ج ۔ مَبَاذِل ۔

بَذْلَخَ بَذْلَخَةً و بَذْلَاخًا ۔ قول کے مطابق عمل نہ کرنا ۔ صفت (مُبَذْلِخ و بِذْلَاخ ۔)

بَذُمَ ۔ (ك) بَذَامَةً ۔ دوراندیش ہونا اور اپنی رائے پر پختگی کے ساتھ جم جانا ۔ صفت بَذِيْم ۔

البُذْمُ ۔ دوراندیشی ۔ مآل اندیشی ۔ قوت طاقت ، رائے کی عمدگی ، مروت ۔

المِبْذَم ۔ مضبوط اونٹنی ۔

بَذَا (ن) بَذْوًا و اَبْذَى اِبْذَاءً ۔ عليه ۔ فحش بکنا ۔ بدزبانی کرنا ۔

بَذُوَ (ك) بَذَاءً و بَذَاءَةً ۔ فحش گو ہونا ۔ فحش کلام ہونا ۔ صفت بَذِيّ ۔ ج ۔ اَبْذِيَاء ۔ مؤنث بَذِيَّة ۔

البَذَاء ۔ بیہودہ کلام ۔ ناشائستہ کلام ۔

بَرَّ (ن ض) بِرًّا و مَبَرَّةً ۔ والدہ ۔ اطاعت کرنا ۔ حسن سلوک کرنا ۔ خوش معاملگی سے پیش آنا ۔ صفت (بَرٌّ) ج ۔ اَبْرَار و (بَارّ) ج (بَرَرَة)

بَرَّ (س ض) بِرًّا و بَرَارَةً و بُرُوْرًا ۔ فی قوله ۔ سچ بولنا ۔ خالقه ۔ اپنے خالق کی اطاعت کرنا ۔ بَرَّتِ اليَمِيْنُ ۔ قسم کا سچا ہونا ۔ بَرَّتِ الصلوٰةُ ۔ نماز کا قبول ہونا ۔ بَرَّ اللّٰهُ الصلوٰةَ ۔ اللہ تعالیٰ کا نماز کو قبول فرمانا ۔

بَرَّرَهٗ ۔ نیک اطوار ٹھہرانا ۔ نیکی کی طرف منسوب کرنا ۔ پاک کرنا ۔

بَارَّهٗ ۔ کسی کے ساتھ حسن سلوک سے پیش آنا ۔ مہربانی کا برتاؤ کرنا ۔

اَبَرَّ ۔ خشکی کا سفر کرنا ۔ عليه ۔ کسی پر غالب ہونا ۔ فائق ہونا ۔ اَبَرَّ اللّٰهُ و

حُجَّتَهٗ - قبول کرنا - الیمین - قسم پوری کردینا۔

تَبَرَّرَ - نیک وصالح ہونا۔ نیکی کے اظہار کا ارادہ کرنا۔ تَبَرَّرَهٗ - کسی کی اطاعت کرنا۔

تَبَارَّ - القوم - لوگوں کا ایک دوسرے کے ساتھ نیکی کرنا۔

اِبْتَرَّ - ساتھیوں سے کنارہ کشی کرنا اور یک سُو ہونا۔

اَلْبَرُّ - خدائے تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے۔

البَارُّ - خشک زمین - ج - بُرُوْر - کہا جاتا ہے۔ جَلَسْتُ بَرًّا - میں گھر سے باہر بیٹھا۔ "خَرَجَ بَرًّا - وہ صحرا و بیابان کی طرف نکلا۔" اُرِیْدُ جَوًّا وَیُرِیْدُ بَرًّا - میں پوشیدگی چاہتا ہوں اور وہ علانیہ کا خواہاں (یہ کوئی قدیم محاورہ نہیں ہے)

البِرُّ - عطیہ، طاعت، صلاحیت، سچائی۔

البُرُّ - گیہوں، اس کا واحد (بُرَّة) ہے۔

البَرُّ والبَارُّ - نیک اطوار۔ بھلائی کرنے والا۔ بڑا نیک، سچا۔ ج • اَبْرَار و بَرَرَة۔

البَرِّيُّ - خشکی میں رہنے والا۔ خلاف بَحْرِيّ - مِنَ النَّبَاتِ - جنگلی نبات۔ خلاف بُستانی۔ دباغ میں پیدا ہونے والی) - مِنَ الحَيَوَانِ - وحشی جانور۔ خلاف اہلی (پالتو)

البَرِّيَّةُ - صحرا، بیابان۔ ج - بَرَارِیّ

البَرَّانِيُّ - ظاہر، بیرونی۔ کہا جاتا ہے۔ "مَنْ اَصْلَحَ جَوَّانِيَّهٗ اَصْلَحَ اللّٰهُ بَرَّانِيَّهٗ" - یعنی جو اپنے باطن کو صالح بنائے گا اللہ اس کے ظاہر کو درست اور ٹھیک کردے گا۔

البَرِّيَّتُ - جنگل، بیابان - ج - بَرَارِيت

اَبَرُّ - اسم تفضیل (زیادہ نیک، زیادہ فیاض زیادہ دور، صحرا میں رہنے والا)، عرب کے اس قول "اَصَحُّ العَرَبِ اَبَرُّهُمْ" کے معنی یہ ہیں کہ عرب کا فصیح تر وہی بدوی ہے جو شہر سے دور رہتا ہے۔

البُرَّى - اچھی بات۔

المَبَرَّةُ - نیکی کا موجب، بخشش، فیاضی۔ ج - مَبَارّ و مَبَرَّات

المَبْرُوْرُ - مِنَ الاَفْعَالِ - وہ فعل جو شبہ، جھوٹ اور خیانت سے پاک ہو۔

البَرِيرُ - درخت پیلو کا پہلا پھل۔ واحد بَرِيرَة۔

بَرَأَهٗ (ف) بَرْءًا و بُرُوْءًا - عدم سے وجود میں لانا۔ جامۂ خلقت پہنانا۔

بَرِئَ (س) بُرُوْءًا و بَرْءًا و بَرَاءَةً - مِنَ العَيْبِ والدَّيْنِ - عیب و قرض سے نجات و خلاصی پانا۔

بَرِئَ (س) و بَرَءَ (ف) و بَرُءَ (ك) بَرْءًا و بُرْءًا و بُرُوْءًا - مِنَ المَرَضِ - بیماری سے شفا پانا۔

بَرَّأَهٗ تَبْرِئَةً - بری کرنا مِنَ التُّهْمَةِ تہمت دور کرنا۔

اَبْرَأَ - المَرِيضَ - بیمار کو شفا دینا - ہ مِنَ الدَّيْنِ - کسی کو قرض سے بری کرنا - الرجلُ - مہینہ کی پہلی رات میں داخل ہونا۔

بَارَأَ - شَرِيكَهٗ - شریک سے جدائی اختیار کرلینا۔

تَبَرَّأَ - مِنَ الذَّنْبِ - گناہ سے بیزار ہونا

تَبَارَأَ - الزَّوْجَانِ - خاوند بیوی کا ایک دوسرے سے جدا ہونا۔

اِسْتَبْرَأَ - قرض یا گناہ سے براءت چاہنا۔

البَرِيءُ والبَرِيُّ - خالص، خالی۔ وہ جو گناہ اور اتہام سے پاک اور بری ہو ج - بَرِيْئُوْن وبُرَآء و بِرَاء و اَبْرَاء و اَبْرِيَاء۔ مؤنث بَرِيْئَةٌ و بَرِيَّةٌ - ج - بَرِيْئَات و بَرِيَّات و بَرَايَا۔

البَرَاءُ - مہینہ کی پہلی شب۔ اِبْنُ البَرَاءِ مہینہ کی آخری شب، کہا جاتا ہے۔ "اَنَا بَرَاءٌ مِنْ كَذَا" میں اسی سے بری اور پاک ہوں۔ اس کا تثنیہ و جمع یا مؤنث نہیں آتا۔

البُرْأَةُ - شکاری کی جھونپڑی - ج - بُرَاء۔

البَرَاءَةُ - بَرِئَ کا مصدر ہے، فرمان، اجازت، خلاصی - ج - بَرَاءَات۔

البَارِئُ - خالق، پیدا کرنے والا۔ صحت یاب شخص جس میں نقاہت ابھی باقی ہو۔

البَرِيَّةُ - مخلوق - ج - بَرَايَا۔

البُرَائِلُ والبُرَائِلَی - پرندہ کی گردن کے پر۔

بَرْأَلَ وتَبَرْأَلَ واَبْرَأَلَ - الطَّائِرُ - پرندہ کا لڑائی کے لیے گردن کے پر کھڑے کرنا۔

البَرْبَخُ - بدرو، مٹی کی بنی ہوئی پختہ نالی۔ ج - بَرَابِخ۔

بَرْبَرَ - بے فائدہ بکواس کرنا۔ بک بک کرنا غصہ میں چلانا۔ بکنا۔ صفت (بَرْبَار)

تَبَرْبَرَ - وحشی ہونا۔

البَرْبَرِيُّ - قوم بربر کا شخص۔

البَرْبَرُ - مغربی افریقہ کی ایک قوم ہے۔ مصر اور دیگر ممالک میں زنگیوں اور حبشیوں پر بھی بربر کا لفظ بولا جاتا ہے۔ ج - بَرَابِر و بَرَابِرَة۔

المُبَرْبِرُ - شیر۔

بَرْبَسَهٗ - طلب کرنا۔

تَبَرْبَسَ - کتے کی مانند چلنا۔

البِرْبَاس - گہرا کنواں۔

بَرْبَصَ - الارضَ - زمین کو پانی دینا۔

ابْرَیْطَ - بربط باجہ، سارنگی۔

بَرَتَ (ن) بَرْتًا - (الشیئ) کاٹنا۔

بَرِتَ (س) بَرَتًا - حیران ہونا۔

البُرْتُ والبِرْتُ - شکر، چینی، کھانڈ۔

البُرْتُ والبِرِّیتُ - ماہر راہبر۔ ج۔ أَبْرَاتٌ

البُرْتُقَانُ - نارنگی۔ نارنگی کا درخت

بَرْتَکَ بَرْتَکَۃً - الثوبَ - پھاڑنا۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ الشیئَ - چیونٹی کی مانند کاٹنا۔

البَرَاتِیکُ - چھوٹے ٹیلے (جمع ہے۔ بغیر واحد)

بَرِثَ (س) بَرَثًا - خوش حالی کی زندگی بسر کرنا

البَرْثُ - نرم و ہموار زمین۔ ج۔ بِرَاثٌ أَبْرَاثٌ۔ بُرُوثٌ۔

البُرْثُنُ - مِنَ السِّبَاعِ والطَّیْرِ - پنجہ چنگل ج۔ بَرَاثِنُ۔

البُرْثُنَۃُ - شرکت و قوت

بَرِجَ (س) بَرَجًا - کھانے پینے میں فراخ حال ہونا۔ رزق میں کشایش والا ہونا

بَرِجَتْ - عَیْنُہٗ - کسی کا سیاہ اور فراخ آنکھوں والا ہونا، حسین آنکھوں والا ہونا۔ صفت (أَبْرَجُ) آنکھ (بَرْجَاءُ) ج۔ بُرْجٌ۔

بَرَجَ - الشیئُ - ظاہر ہونا۔ بلند ہونا۔

بَرَّجَ وأَبْرَجَ - برج بنانا۔ مینار بنانا۔

تَبَرَّجَتِ المَرْأَۃُ - عورت کا اجنبیوں کو اپنی زینت اور اپنے محاسن دکھانا۔

الأَبْرَجُ - خوبصورت۔ ظاہر، معلوم۔ ج۔ أَبْرَاجٌ۔

البُرْجُ - ستون، قلعہ، محل، مینار، گنبد۔ ج۔ بُرُوجٌ وأَبْرَاجٌ وأَبْرِجَۃٌ۔

البُرْجُ - آسمانی بارہ برجوں میں سے ایک برج۔ وہ بارہ برج یہ ہیں: حمل، ثور، جوزا، سرطان، اسد، سنبلہ، میزان، عقرب، قوس، جدی، دلو، حوت۔

البَارِجُ - ماہر ملاح۔

البَارِجَۃُ - بڑی جنگی کشتی۔ ج۔ بَوَارِجُ۔ کہا جاتا ہے "مَا فُلَانٌ إِلَّا بَارِجَۃٌ قَدْ جُمِعَ فِیہِ کُلُّ الشَّرِّ" یعنی فلاں شخص شریر ہے۔ سَفِینَۃٌ بَارِجَۃٌ کھلی کشتی۔

تَبَارِیجُ - النَّبَاتِ - نباتات کے پھول۔

الإِبْرِیجُ - دودھ بلونے کا آلہ۔

البُرْجُدُ - دھاری دار اونی چادر۔

البِرْجِیسُ - مشتری ستارہ۔

البُرْجُمَۃُ - انگلیوں کے جوڑ یا ہاتھ اور پاؤں میں چھوٹی ہڈیاں۔

البَرَاجِمُ - قبیلہ تمیم کی ایک شاخ۔ عرب میں ضرب المثل ہے "إِنَّ الشَّقِیَّ وَافِدُ البَرَاجِمِ" یہ مثل اس شخص کے لیے بولی جاتی ہے جو خود کو لالچ کے باعث ہلاکت کی نذر کر دے۔ اس کی اصل یوں ہے کہ سوید بن ربیعہ نے عمرو بن ہند کے بھائی کو قتل کر دیا۔ تو عمرو نے قسم کھائی کہ وہ بنوتمیم کے سو آدمیوں کو مار کر نذر آتش کرے گا چنانچہ بنودارم (بنوتمیم کی ایک شاخ) کے ننانوے آدمیوں کو مار کر اس نے ان کو آگ میں ڈالا۔ قضا کا مارا براجم کا ایک آدمی گوشت کی بو پا کر اور تقریب ولیمہ کا شبہ کرکے وہاں آ موجود ہوا۔ عمرو نے اس کو بھی موت کے گھاٹ اتار کر اپنی قسم پوری کی۔ اور وہ شخص لالچ کے باعث لقمۂ اجل بنا۔

بَرِحَ (س) بَرَاحًا وبَرَحًا - المکانَ و منہ - کسی جگہ کا چھوڑنا۔ کسی مکان سے ہٹنا۔ اور جدا ہونا۔ زائل ہونا۔ کہا جاتا ہے "مَا بَرِحَ وَلَا بَرِحَتْ غَنِیًّا" وہ اور تو غنی رہا۔ بَرِحَ الخَفَاءُ - ظاہر ہونا۔

بَرَحَ (ن) بَرْحًا - الوجل - غصہ ہونا۔ ناراض ہونا۔ بُرُوحًا - الصَّیْدُ - شکار کا دائیں جانب سے گذر جانا۔ صفت (بَارِحٌ وبَرُوحٌ وبَرِیحٌ)

بَرَّحَ - بِہِ الأَمْرُ - تھکانا، سخت دکھ اور تکلیف دینا۔ اللّٰہُ عَنْکَ - اللہ تیری تکلیف کو دور کرے۔

أَبْرَحَہٗ - کسی کو جگہ سے ہٹانا۔ تعجب کرنا۔ عزت کرنا۔ تعظیم کرنا۔

بَارَحَ - المکانَ - جگہ سے ہٹانا۔

البَرْحُ - ج۔ أَبْرَاحٌ۔ والتَّبْرِیحُ و البُرَحَاءُ۔ سختی، تکلیف، برائی۔

البَرْحُ - دہشت انگیز معاملہ۔ اَمْرٌ بَرْحٌ تکلیف دہ معاملہ۔

البَرَاحُ - کشادہ زمین جس میں نہ روئیدگی ہو، نہ کوئی عمارت، کہا جاتا ہے "لَا بَرَاحَ" کوئی چارۂ کار نہیں۔ وجاءَنا الأمرُ بَرَاحًا یعنی معاملہ ہم تک واضح طور پر پہنچا "وجاءَ بالکُفْرِ بَرَاحًا" یعنی اس نے کفر کا اظہار صاف اور کھلے طریقے سے کیا۔

بَرَاحِ - بروزن قَطَامِ - سورج۔

البَارِحُ والبَارِحَۃُ - شب گذشتہ۔ البَارِحَۃُ الأُولٰی - گذشتہ رات سے پہلی رات کہا جاتا ہے "ہٰذِہٖ فِعْلَۃٌ بَارِحَۃٌ" یہ فعل غلط اور غیر ارادی ہے۔

بَرْحَی - تیر کے خطا کرنے پر یہ لفظ استعمال ہوتا ہے، بمعنی ارے۔ مَرْحٰی اس کے خلاف ہے جو تیر کے نشانہ پر لگنے کے وقت کلمۂ تحسین کا کام دیتا ہے بمعنی واہ، کیا خوب۔

البَارِحُ ۔ گرم ہوا ۔ ج ۔ بَوَارِحُ ۔
اِبنُ بَرِيحٍ ۔ کوّا ۔
التَّبارِيحُ ۔ مصائبِ زندگی، کہا جاتا ہے "تَبَارِيحُ الشَّوقِ" ۔ سوزشہائے عشق ۔
بَرَدَ (ن) بَرْدًا و بَرُدَ (ك) بُرُودَةً ۔ ٹھنڈا ہونا ۔ صفت (بَرْدٌ وبَارِدٌ و بَرُودٌ و بُرَادٌ) ۔ بُرِدَتِ الارضُ زمین پر اولے گرنا ۔ بُرِدَ ۔ القومُ لوگوں کو سردی لگنا ۔ یا ان پر اولے پڑنا ۔
بَرَدَ ۔ الحقُّ عليهِ اولهُ ۔ حق ثابت ہونا ۔ بَرَدَ فُلانٌ ۔ سوجانا ۔ سست پڑجانا ۔ کہا جاتا ہے "جَدَّ فِي الامرِ ثُمَّ بَرَدَ" ۔ جب کوئی کسی معاملہ میں گرم جوشی سے کام لے کر پھر سرد پڑجائے ۔
بَرَدَ (ن) بَرْدًا ۔ الحَدِيدَ ۔ لوہے کو ریتی سے رگڑنا ۔ الخُبزَ ۔ روٹی پر پانی ڈالنا ۔ العَينَ ۔ آنکھ میں ٹھنڈا سرمہ لگانا ۔
بَرَّدَهُ (ن) بَرْدًا و بَرَّدَهُ ۔ ٹھنڈا کرنا ۔ ۔ الوَجَعَ ۔ تکلیف کو خفیف کرنا اور سکون دینا ۔ الحقَّ ۔ حق کو ثابت اور واجب کرنا ۔
بَرَدَنَا اللَّيلُ وبَرَدَ عَلَينا ۔ ہم کو رات کی سردی لگی ۔
اَبْرَدَ ۔ موسم سرما میں یا اولوں میں داخل ہونا ۔ اليهِ البَرِيدَ ۔ کسی کی طرف قاصد یا ایلچی بھیجنا ۔ الشَّيءَ ۔ ٹھنڈا کرنا ۔
اَبْرَدَهُ ۔ المَرَضُ ۔ مرض کا کسی کو کمزور کر دینا ۔
تَبَرَّدَ ۔ ٹھنڈک چاہنا ۔ کہا جاتا ہے "نَزَلَ فِي الماءِ يَتَبَرَّدُ" ۔ وہ ٹھنڈک کی خاطر پانی میں اُترا ۔
تَبَارَدَ ۔ سردی ظاہر کرنا ۔ سُستی سے کام کرنا ۔
اِبْتَرَدَ ۔ ٹھنڈے پانی سے غسل کرنا ۔
اِستَبْرَدَهُ ۔ کسی کو ٹھنڈا پانا ۔ اِستَبْرَدَ عليهِ لِسانَهُ ۔ اس نے اس پر زبان درازی کی ۔
البَرْدُ ۔ سردی، نیند ۔
البَرْدانِ والاَبْرَدانِ ۔ صبح و شام ۔
البَرَدُ ۔ اولے ۔
البَرَدَةُ ۔ واحد البَرَد ۔ ایک اولہ ، بدہضمی ۔
البَرُودُ ۔ وہ سرمہ جس سے آنکھ کو ٹھنڈک پہنچے ۔ ثوبٌ بَرُودٌ ۔ وہ کپڑا جس کی ورز ابھری ہوئی ہو ، روئیں دار کپڑا ۔
البُرْدُ ۔ دھاری دار کپڑا ۔ ج ۔ بُرُودٌ و اَبْرادٌ و اَبْرُدٌ ۔ کہا جاتا ہے "وَقَعَ بَينَهُم قَدُّ بُرُودٍ يَمانِيَةٍ" ۔ یعنی وہ آپس میں ایسے سخت جھگڑے کہ قیمتی کپڑے تک پھٹ گئے ، گویا ان میں زبردست جھگڑا رہا ہوا ۔ کالا کمبل ۔ واحد بُرْدَةٌ ۔ ج ۔ بُرَدٌ ۔
البَرْدِيُّ ۔ نرکل کی طرح ایک پودا جس کے چھلکے کو قدیم مصری لکھنے کے کام میں لیتے تھے ۔
البُرْدِيُّ ۔ کھجور کی ایک عمدہ قسم ۔
البُرادَةُ ۔ لوہے وغیرہ کا ریتا ہوا بُرادہ ۔
البُرَدَاءُ ۔ سردی کا بخار ۔
البَرَّادَةُ ۔ پانی ٹھنڈا کرنے کا برتن ۔
البَرِيدُ ۔ قاصد، ایلچی ۔ ج ۔ بُرُدٌ ۔ تقریبًا بارہ میل کی مسافت ۔ ڈاک خانہ ۔
البارِدُ ۔ اسم فاعل ۔ عَيشٌ بارِدٌ ۔ خوشگوار زندگی ۔ غَنِيمَةٌ بارِدَةٌ ۔ وہ مال غنیمت جو بغیر لڑائی بھڑائی اور محنت کے مل جائے ۔ حُجَّةٌ بارِدَةٌ کمزور اور پھسپھسی دلیل ۔ المُرهَفَاتُ
البَوَارِدُ ۔ کاٹنے والی تلواریں ۔
الاَبْرَدُ ۔ چیتا ۔ ج ۔ اَبارِدُ ۔ مؤنث اَبْرَدَةٌ ۔
المِبْرَدُ ۔ ریتی ۔
المَبْرَدَةُ ۔ ٹھنڈ پیدا کرنے والی چیز ۔ کہا جاتا ہے "هٰذِهِ مَبْرَدَةٌ لِلْبَدَنِ" یہ بدن کو ٹھنڈ پہنچانے والی ہے ۔
البَرْذَعَةُ والبَرْدَعَةُ ۔ جانور کی پیٹھ پر ڈالا جانے والا کپڑا ۔ عرق گیر ۔
البِرْذَوْنُ ۔ ٹٹو ۔ ترکی گھوڑا ۔ مؤنث بِرْذَوْنَةٌ ۔ ج ۔ بَرَاذِينُ ۔
بَرْذَنَ ۔ الفرسُ ۔ ترکی گھوڑے کی چال چلنا ۔ ٹٹو کی طرح چلنا ۔ الرجلَ ۔ کسی کو مغلوب کرنا ۔
بَرَزَ (ن) بُرُوزًا ۔ میدان کی طرف نکلنا ۔
بَرَزَ (ن) و بَرِزَ (س) بَرْزًا ۔ گمنامی و پوشیدگی کے بعد ظاہر ہونا ۔ صفت (بَارِزٌ)
بَرُزَ (ك) بَرَازَةً ۔ فضیلت و شجاعت میں اپنے ساتھیوں سے فوقیت لے جانا صفت (بَرِيزٌ) مؤنث (بَرْزَةٌ)
اَبْرَزَهُ ۔ نکالنا ۔ الكتابَ ۔ کتاب شائع کرنا ۔ الرجلُ ۔ کسی کا ارادۂ سفر کرنا ۔
بَرَّزَ ۔ پاخانہ کرنا ۔ الشيءَ ۔ چیز کا نکالنا ۔ ظاہر کرنا ۔ الفرسُ ۔ گھوڑے کا گھوڑ دوڑ کے میدان میں آگے نکل جانا ۔ الرجلُ فِي العِلمِ ۔ کسی کا علم میں اپنے ہمسروں سے سبقت لے جانا ۔
بَارَزَ مُبَارَزَةً وبِرَازًا ۔ مقابلہ پر نکل کر لڑنا ۔
تَبَرَّزَ ۔ قضائے حاجت کے لیے میدان کی طرف جانا ۔
اِستَبْرَزَهُ ۔ نکالنا ۔
البِرَازُ ۔ بَارَزَ کا مصدر ، آدمی کا پاخانہ
البَرَازُ ۔ درختوں سے خالی کھلا ہوا وسیع

میدان۔ کنایہ از قضائے حاجت۔

المَبْرَزُ والمُتَبَرَّزُ۔ قضائے حاجت کی جگہ۔

البَرْزَخ۔ دو چیزوں کے درمیان کی روک۔ اور آڑ۔ دنیا اور آخرت کے درمیان موت سے قیامت تک کا وقت۔ ج۔ بَرَازِخ۔ بَرَازِخُ الاِیْمَانِ۔ ایمان کی ابتداء وانتہاء کے درمیان کی حالت یا شک ویقین کی درمیانی حالت۔

تَبَرْزَقَ۔ القومُ۔ لوگوں کا بغیر گھوڑوں، اور اونٹوں کے جمع ہونا۔

تَبَرْزَقَ۔ القومُ۔ بغیر اونٹوں اور گھوڑوں کے جمع ہونا۔

البَرَازِیْق۔ لوگوں کے گروہ۔ شاہراہ کے اردگرد کے راستے۔ واحد (بُرْزِیْق) (معرب)

بَرِسَ (س)، بَرَسًا۔ مقروض پر سختی کرنا۔

بَرَّسَ۔ الارضَ۔ زمین کو نرم بنانا۔

البُرْس والبِرْس۔ روئی۔

البَرْسِیَان۔ ایک قسم کی کھجور۔

بَرْسَمَہٗ۔ کسی کو برسام کی بیماری میں مبتلا کرنا۔

البِرْسَام۔ ذات الجنب کی بیماری۔

بُرْسِمَ۔ برسام کی بیماری میں مبتلا ہونا۔ صفت (مُبَرْسَم)

بَرِشَ (س)، بَرَشًا وابْرَشَّ۔ سفید داغوں والا ہونا۔ صفت (اَبْرَشُ ومُبَرَّش) مکانٌ اَبْرَشُ۔ وہ جگہ جہاں گوناگوں نباتات بکثرت ہوں۔ سَنَةٌ بَرْشَاءُ۔ وہ سال جس میں گھاس کی پیداوار بہتات سے ہو۔

البُرْشَة والبُرْش۔ سفید داغ۔

البَرِیْش۔ سفید داغوں والا۔

بَرْشَطَ۔ اللحمَ۔ کاٹنا۔

البُرْشُع والبِرْشَاع۔ بد خلق۔

بَرْشَقَ۔ اللحمَ۔ کاٹنا ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ فلانًا بالسَّوْط۔ کوڑے سے مارنا۔

اِبْرَنْشَقَ۔ شادماں ہونا۔ صفت (مُبْرَنْشِق) الشجرُ۔ کلی نکلنا۔ النورُ۔ کھلنا۔

بَرْشَكَ۔ الجزورَ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

بَرْشَمَ بَرْشَمَةً وبِرْشَامًا۔ الرجلُ خاموش رہ کر غم کا اظہار کرنا۔ الیہِ کسی کو گھور کر دیکھنا۔

البُرْشُم۔ برقع۔

البُرَاشِم۔ تیز نظر والا۔

بَرْشَنَ۔ الرسالةَ۔ خط کو گوند سے چپکانا

البُرْشَان۔ گوند، لئی۔

بَرِصَ (س)، بَرَصًا۔ برص کی بیماری میں مبتلا ہونا۔ صفت (اَبْرَص)، مؤنث بَرْصَاءُ۔ ج۔ بُرْص۔ ارضٌ بَرْصَاءُ۔ مختلف جگہوں سے چری ہوئی زمین۔ حَيَّةٌ بَرْصَاءُ۔ کوڑیالا سانپ، سفید دھبوں والا سانپ۔

اَبْرَصَہٗ۔ کسی کو برص کی بیماری میں مبتلا کرنا

تَبَرَّصَ۔ الارضَ۔ کسی زمین کی گھاس پوری کی پوری چر جانا۔

البَرَص۔ ایک جلدی بیماری جس کی وجہ سے جلد سفید ہو جاتی ہے اور ایک تکلیف دہ خارش پیدا ہو جاتی ہے۔

سَامُّ اَبْرَصَ۔ چھپکلی۔ تثنیہ کی صورت میں هٰذانِ سَامَّا اَبْرَصَ۔ اور جمع کی حالت میں هٰؤلاءِ سَوَامُّ اَبْرَصَ و آبَارِص کہتے ہیں۔

اَبُوبُرَیْص۔ چھپکلی۔

البُرْصُوم۔ کپڑے کا وہ ٹکڑا جس سے شیشی بوتل وغیرہ کے سر کو باندھیں۔

الاَبْرَص۔ چاند۔

بَرَضَ (ن)، بَرْضًا۔ الماءُ مِنَ العَیْنِ۔ چشمہ سے تھوڑا تھوڑا پانی پھوٹنا۔ العَیْنَ بروض۔ چشمہ کا تھوڑا پانی دینا۔

بَرَضَ (ن)، بُرُوْضًا۔ النباتُ۔ نباتات کا پھوٹنا۔ پہلی روئیدگی کا ظاہر ہونا۔

بَرَّضَ وابْرَضَ۔ المکانُ۔ کسی جگہ کا بہت روئیدگی والا ہونا۔

تَبَرَّضَ۔ تھوڑی چیز پر زندگی گذارنا۔ الشيءَ۔ کسی شے کو تھوڑا تھوڑا لینا۔ ۔ الماءَ۔ پانی چوسنا۔ الارضُ۔ زمین کا روئیدگی والا ہونا۔

البَرْض۔ تھوڑا۔ ج۔ بِرَاض وبُرُوْض واَبْرَاض، کہا جاتا ہے۔ هٰذا اَبْرَضٌ مِنْ عَلَیَّ۔ "یہ بہت میں سے تھوڑا ہے"

البُرْضَة۔ بنجر زمین۔ نباتات نہ اگانے والی زمین۔

البَارِض۔ اکھوا۔

البُرَاض والبُرَاضَة۔ تھوڑا۔

المَبْرُوْض۔ کثرت بخشش کی وجہ سے تنگ دست۔

المُبَرْطِس والمُبَرْطِش۔ بائع اور خریدار کے درمیان دلال۔ المُبَرْطِس کرایہ پر گھوڑوں اور گدھوں کو چلانے والا۔

البُرْطَاش۔ پتھر کی چوکھٹ، اس کی فصیح عربی الاُسْکُفَّة ہے۔

بَرْطَلَہٗ بَرْطَلَةً فَتَبَرْطَلَ۔ کسی کو برطیل (رشوت) دینا۔

البُرْطُل۔ ٹوپی۔

البِرْطِیْل۔ لمبا پتھر، رشوت۔ ج۔ بَرَاطِل۔

بَرْطَمَ۔ اللیلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔ الرجلُ۔ کسی کا غصہ کے سبب ہونٹ لٹکانا۔ وتَبَرْطَمَ۔ غصہ سے پھولنا۔

البِرْطَام والبُرَاطِم۔ موٹے ہونٹ والا۔

بَرَعَ (ن)، وبَرِعَ (س)، وبَرُعَ (ک)،

بَرَاعَةً وبُرُوْعًا۔ علم یا فضیلت یا
جمال میں یکتا ہونا۔ صفت (بَارِع)
بَرَّعَه۔ علم یا فضیلت یا جمال میں کسی
پر غالب آنا۔ بَرَّعَ الجَبَلَ۔ پہاڑ پر
چڑھنا۔
تَبَرَّعَ بالعَطَاء۔ صدقہ وخیرات دینا۔
ایسی بخشش کرنا جو نہ واجب ہو اور
نہ اس سے کوئی عوض مطلوب ہو۔
کہا جاتا ہے "فَعَلَه تَبَرُّعًا و
مُتَبَرِّعًا" یعنی اس نے اس کو بطور
نفل کیا۔
البَرِيْع۔ جمال وعقل میں یکتا۔ بَرْقٌ
بَرِيْعٌ۔ دور سے چمکنے والی بجلی۔
البُرْعُث۔ حلقہ دُبر۔
البِرْعِس والبِرْعِيْس۔ بہت دودھ
دینے والی اونٹنی۔
البِرْعِيْس۔ سختیوں پر صبر کرنے والا۔
تَبَرْعَصَ۔ الرجلُ۔ کسی کے نیچے تلملانا۔
تَبَرْعَصَتِ الحَيَّةُ۔ کنڈلی مارنا۔
البُرْعُل۔ بجو کا بچہ۔
بَرْعَمَ بَرْعَمَةً وتَبَرْعَمَ۔ الشَّجَرُ۔
درخت کا غنچہ کھلانا۔
البُرْعُم والبُرْعُمَة۔ ج۔ بَرَاعِم
والبُرْعُوْم والبُرْعُوْمَة (ج
بَرَاعِيْم۔ غنچہ ناشگفتہ۔ پھل
کا غلاف۔
بَرُغَ (س) بَرْغًا۔ ناز ونعمت سے زندگی
بسر کرنا۔
البَرْغ۔ لعاب۔
بَرْغَثَ۔ المکانُ۔ کسی جگہ کا بہت
پسوؤں والی ہونا۔
البُرْغُوْث۔ پسو۔ ج۔ بَرَاغِيْث۔
بُرْغُوْثُ البَحْرِ۔ جھینگا مچھلی۔
البُرْغُز والبُرْغُوْز والبُرْغَاز۔ گائے
یا نیل گائے کا بچہ۔ ج۔ بَرَاغِز و
وبَرَاغِيْز۔
البُرْغُش۔ مچھر۔ واحد بُرْغُشَة۔
البِرْغِيّ والبُرْغِيّ۔ پیچ والی میخ۔
البِرْفِيْر۔ ارغوانی رنگ یا اسی رنگ
میں رنگا ہوا کپڑا۔
بَرَقَ (ن) بَرْقًا وبُرُوْقًا وبَرَقَانًا و
بَرِيْقًا۔ البَرْقُ۔ بجلی کا ظاہر ہونا
۔ الشیئُ۔ چمکنا۔ جگمگانا۔ السماءُ
آسمان سے بجلی چمکنا۔ الرجلُ
کسی کو دھمکی دینا۔
بَرَقَتْ (ن) بَرْقًا وبَرَّقَتْ وأَبْرَقَتْ۔
المرأةُ۔ عورت کا بننا، سنورنا۔
آراستہ ومزین ہونا۔
بَرِقَ (س) بَرَقًا۔ حیران ہونا۔ اور
چندھیا جانا۔
بَرَّقَه۔ آراستہ کرنا۔ بَرَّقَ عَيْنَه و
بِعَيْنِه۔ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کے دیکھنا۔
أَبْرَقَ۔ برق زیادہ ہونا۔ دھمکانا۔ لمبا سفر
کرنا۔ بِسَيْفِه۔ تلوار چمکانا۔ عن
وجهه۔ منہ کھولنا۔ أَبْرَقَتِ السماءُ
آسمان کا بجلی چمکانا۔
البَرْق۔ بجلی۔ ج۔ بُرُوْق۔ کہا جاتا ہے
"بَرْقٌ خُلَّبٌ وبَرْقُ خُلَّبٍ و
بَرْقُ الخُلَّبِ۔ بے بارش کی بجلی۔
پانی نہ برسانے والی بجلی۔
البَارِقَة۔ بجلی والا بادل۔ تلواریں۔
سَحَابَةٌ بَرَّاقَةٌ۔ بجلی والی بدلی۔
البَرْقَة۔ دہشت۔ خوف۔
البَرَق۔ خوف۔ وہشت۔ بھیڑ کا بچہ۔
ج۔ أَبْرَاق وبُرْقَان۔ رَجُلٌ
بُرُوْق۔ بزدل آدمی۔
البُرَق۔ گوہ۔
البُرْقَة۔ ج۔ بُرَق والأبْرَق (
ج۔ أَبَارِق۔ پتھر، ریت مٹی ملی
ہوئی سخت زمین۔ اس کی تصغیر (أُبَيْرِق)
ہے۔ الأبْرَق۔ سیاہ وسفید رنگ
والا۔
البُرَاق۔ وہ چارپایہ جس پر حضرت محمد صلعم
شب معراج کو سوار ہوئے تھے۔ اس کا
قد گدھے سے بڑا اور خچر سے چھوٹا تھا۔
التَّبَارِيْق۔ تھوڑا سا تیل یا گھی جو کھانے
میں ڈالا جائے۔
مَبْرَقُ۔ الصُّبْحِ۔ صبح طلوع ہونے
کی جگہ۔ ج۔ مَبَارِق ومَبَارِيْق۔
بَرْقَحَ بَرْقَحَةً وتَبَرْقَحَ۔ وَجْهُه
بدشکل ہونا۔ الثوبُ۔ کپڑے کا
آلودہ ہونا۔
بَرْقَشَه وبَرْقَشَةً۔ گوناگوں رنگوں سے
آراستہ کرنا۔ فی الکلام۔ بے سروپا
باتیں کرنا۔
البِرْقِش۔ ایک دل پسند آواز، اور رنگین
پروں والا پرندہ۔
أَبُوْ بَرَاقِش۔ ایک چھوٹا سا پرندہ جس کے
پر اوپر سے خاکی، بیچ سے سرخ اور
نیچے سے سیاہ ہوتے ہیں جب پر کھولتا
ہے، رنگ برنگ الوان دکھائی دیتے ہیں
اس کا اطلاق مجازاً متلون المزاج شخص
پر بھی ہوتا ہے۔
البَرْقُوْش۔ پرانا جوتا۔
بَرْقَطَ۔ چھوٹے چھوٹے قدم اٹھا کر چلنا۔
پیچھے جھانکتے ہوئے واپس جانا۔
الکلام۔ بے ربط وبے ترتیب
کلام کرنا۔
بَرْقَعَهَا۔ برقع پہنانا۔
البُرْقُع۔ ج۔ بَرَاقِع۔ عورت کا روپوش۔
تَبَرْقَعَتْ۔ برقع پہننا۔
بَرْقَلَ۔ جھوٹ بولنا۔
البَرْقَلَة۔ عمل سے خالی بات۔
البِرْقِيْل۔ ایک جنگی ہتھیار، جس کے
ذریعہ گولی اور پتھر وغیرہ پھینکا کرتے

تھے۔

البُرْقُوق۔ جنگلی آلو بخارا۔ زرد آلو۔

بَرَکَ (ن)، بُرُوکًا وَتَبْرَاکًا وَبَرَّکَ وَ اِسْتَبْرَکَ۔ البعیرُ۔ اونٹ کا بیٹھنا

بَرَکَ بِالمَکَانِ۔ کسی جگہ اقامت پذیر ہونا۔ بَارَکَ فِیْہِ۔ کسی کے لیے دعائے برکت کرنا۔ بَارَکَ الرجُلَ کسی آدمی کے حق میں برکت کی دعا مانگنا۔ راضی ہونا۔

بَارَکَ اللّٰہُ لَکَ وَفِیْکَ وَعَلَیْکَ وَ بَارَکَکَ۔ اللہ تجھ کو مبارک کرے۔ کہتے ہیں "بَارِکْ عَلَی الاَنْبِیَاءِ وَ اٰلِھِمْ" یعنی اے اللہ تعالٰے تو نے انبیاء اور ان کی اولاد کو جو شرافت و بزرگی اور عزت بخشی ہے، وہ ہمیشہ برقرار رکھ۔ بُوْرِکَ فِیْکَ۔ یہ دعا نہیں، بلکہ اس سے اس سائل کو خطاب کیا جاتا ہے جس کو دفع کرنا مقصود ہو۔

اَبْرَکَہ۔ اونٹ کو بٹھانا۔

تَبَرَّکَ۔ بِہٖ۔ کسی سے برکت حاصل کرنا۔

تَبَارَکَ۔ بِہٖ۔ نیک فال لینا۔ کسی سے نیک شگون لینا۔ اللّٰہُ۔ ذات خداوندی کا مقدس ہونا۔

اِبْتَرَکَ۔ القومُ۔ لوگوں کا گھٹنوں کے بل بیٹھ کر جنگ کرنا۔ اِبْتَرَکُوْا فِی العَدْوِ۔ تیز دوڑنے کی کوشش کرنا۔ ۔ فُلَانًا۔ کسی کو پچھاڑ کر اپنے سینہ کے نیچے لانا۔ فِی عِرْضِہٖ وعلیہ۔ کسی کو گالی دے کر اس کی اہانت کرنا۔ اور آبرو ریزی کرنا۔

اِسْتَبْرَکَ۔ برکت کی فال لینا۔

البَرْکُ۔ سینہ۔ اونٹوں کا گلہ۔ واحد بَارِکٌ، مؤنث بَارِکَۃ ج۔ بُرُوْکٌ۔

البَرَکَۃ۔ بڑھاؤ، زیادتی، نیک بختی۔

البِرْکَۃ۔ اونٹ کے بیٹھنے کی ہیئت۔ پانی جمع ہونے کی جگہ۔ حوض۔ ج۔ بِرَکٌ۔ دودھ دینے والی بکری۔ ج۔ بِرْکَات۔

البُرْکَۃ۔ ایک چھوٹا سا سفید آبی پرندہ، پیسنے والے کی اجرت اور مزدوری۔ ج۔ بُرَکٌ واَبْرَاکٌ وبُرْکَان۔

البَرِیْکُ۔ اونٹ۔ برکت والا۔

البَارُوْکُ۔ بزدل، سست۔ کابوس۔

البَرَّاکُ۔ پسائی لینے والا۔ پیسنے والا۔

المَبْرَکُ۔ اونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ۔ کہتے ہیں "لَیْسَ لِفُلَانٍ مَبْرَکُ جَمَلٍ" یعنی فلاں کے پاس کچھ بھی نہیں۔

البَرَوْکَۃ۔ مادہ سیہی۔

البَرْکَار والبِیْکار۔ پرکار۔

البُرْکَان۔ کوہ آتش فشاں۔

بَرْکَعَہٗ۔ کاٹنا۔ پچھاڑنا۔ بَرْکَعَ الفَرَسُ گھوڑے کا چاروں پیروں پر کھڑا ہونا۔ اور گھٹنوں کے بل گر پڑنا۔

بَرْکَعَ وتَبَرْکَعَ۔ الرجلُ۔ سرین کے بل گرنا۔

البُرْکُعُ۔ پستہ قد آدمی۔

جُوْعٌ بَرْکُوْعٌ۔ سخت بھوک۔

بَرَمَ (ن)، بَرْمًا وَبَرَّمَ۔ الحَبْلَ۔ دو لڑیاں کر کے رسی بٹنا۔ صفت مفعولی مَبْرُوْم وبَرِیْم۔ الاَمْرَ۔ کام کو پختہ اور مضبوط کرنا۔

بَرِمَ (س)، بَرَمًا۔ تنگ دل ہونا۔ بے قرار ہونا۔ بِحُجَّتِہٖ۔ دلیل نہ سوجھنا۔

اَبْرَمَ۔ الحبلَ والاَمرَ۔ بمعنی بَرَمَ الحَبْلَ۔ ہٗ۔ کسی کو ملول و پریشان کرنا۔ زچ کرنا۔ علیہ فِی الجِدَالِ۔ کسی کو لاجواب کرنے کے لیے بحث کیے جانا۔

اِنْبَرَمَ۔ الحَبْلُ۔ رسی کا بٹ جانا۔

تَبَرَّمَ۔ زچ ہونا۔

البَرَمَ۔ درخت عضاۃ کا پھل۔ بخیل، لئیم۔ ج۔ اَبْرَام۔

البُرْمَۃ۔ پتھر کی ہانڈی۔ ج۔ بُرَم وبِرَام

البُرُوْم۔ بد اخلاق لوگ۔

البُرَام۔ چیچڑی۔ ج۔ اَبْرِمَۃ۔

المِبْرَام۔ بٹنے والا۔

البَرِیْمُ والبَرَّام۔ دھاگا۔ ڈورا۔ ہر بٹی ہوئی شے۔ بٹی ہوئی رسی۔ البَرِیْمُ لشکر۔

البَرِیْمَۃ۔ سوراخ کرنے کا اوزار۔ برما۔

المِبْرَم۔ تکلہ۔ ج۔ مَبَارِم۔

المُبْرَم۔ مفعو۔ قَضَاءٌ مُبْرَمٌ۔ اٹل حکم یا فیصلہ۔

البِرْمِیْل۔ پیپا۔ ج۔ بَرَامِیْل۔

البَرْنَامَج۔ میزانیہ، بجٹ۔ (جدید)

بَرْنَسَہٗ فَتَبَرْنَسَ۔ کسی کو برنس پہنانا اور پھر کسی کا برنس پہن لینا۔

البُرْنُس۔ وہ لمبی ٹوپی جو آغاز اسلام میں پہنی جاتی تھی۔ ہر وہ لباس جس کے ایک حصہ سے سر ڈھک لیا جائے

البُرْنَیْطَۃ۔ ٹوپی، ہیٹ۔

البَرْنِیَّۃ۔ مٹی کا برتن۔ ج۔ بَرَانِیّ۔

بَرِہَ (س)، بَرَھًا۔ بیماری کے بعد جسم کا بحالت تندرستی آنا۔ صفت (اَبْرَہ) مؤنث بَرْھَاء۔ ج۔ بُرْہ۔

اَبْرَہَ۔ دلیل لانا۔

البُرْھَۃ والبَرْھَۃ۔ عرصہ۔ زمانہ کا کچھ حصہ۔ ج۔ بُرَہ وبُرَھَات۔

البَرَاھِمَۃ۔ ہندوؤں کی ایک ذات۔ مفرد (برہمن)

بَرْھَنَ۔ الشیءَ وعلیہ وعنہ۔ کسی چیز پر دلیل قائم کر کے اس کو واضح کرنا

تَبَرْهَنَ ۔ دلیل سے ثابت ہونا۔
اَلْبُرْهَان ۔ دلیل، حجت ج بَرَاهِين
اَلْبِرْوَاز ۔ فریم، چوکھٹا۔ فصیح عربی میں
اس کے لیے لفظ کفاف اور
اطار ہے
اَلْبَرْوَاق و اَلْبَرْوَق ۔ ایک قسم کی بوٹی
جو محض بادل سے سرسبز اور ہری ہو
جاتی ہے چنانچہ مثل ہے "اَشْكَرُ
مِنْ بَرْوَقَة" کہ وہ بروقہ سے
بھی زیادہ شکرگذار ہے کہ تھوڑے
ہی پر شاکر وصابر رہتا ہے
بَرَا (ن)، بَرْوًا و اَبْرَى اِبْرَاءً ۔
النَّاقَةَ ۔ اونٹنی کے ناک میں چھلا یا
حلقہ ڈالنا۔
اَلْبُرَة ۔ کوئی حلقہ دار چیز، مثلاً کنگن، بالی
یا پازیب وغیرہ ۔ ج ۔ بُرًى و
بُرَات و بُرِين و بِرِين۔ کہا
جاتا ہے "اَعْطَتْهُ الدُّنيا بُرَتَها"
یعنی اس نے دنیا بہت پائی۔
بَرَى (ض)، بَرْيًا و اِبْتَرَى ۔ السَّهْمَ
و القَلَمَ ۔ تیر یا قلم کو تراشنا ۔ صفت
مفعول (بَرِيّ و مَبْرِيّ) اَلشَّخْصَ
دبلا کرنا ۔ کمزور کرنا۔
بَارَى ۔ الرجلَ ۔ کسی سے آگے بڑھنے
کی کوشش کرنا ۔ اِمْرَأَتَهُ ۔ اپنی
عورت سے فراق پر صلح کرنا۔
بَرِيَ ۔ مٹی لگنا۔
تَبَارَيَا ۔ آگے بڑھنے میں باہم مقابلہ کرنا۔
تَبَرَّى ۔ لمعروفه ۔ بھلائی کے
درپے ہونا۔
اِنْبَرَى ۔ له ۔ پیش آنا۔
اَلبَرَى ۔ مٹی، غبار۔
اَلبَارِي (فا) پیدا کرنے والا۔ تیر کا تراشنے
والا۔ مثل ہے "اَعْطِ القَوْسَ
بَارِيهَا" کمان کو اس کے تراشنے والے
کے سپرد کرو۔ یعنی کام اسی کو دو جو
اس کے کرنے کی قابلیت رکھتا ہو۔
اَلبُرَايَة و البُرَاء ۔ تراشہ، چھیلن۔
اَلبَرِيَّة ۔ بَرَاء میں دیکھو
اَلإِبْرِيَة و الهِبْرِيَة، سر کی بھوسی جو کنگھی
کرتے وقت گرتی ہے۔
اَلمِبْرَاة و المِبْرَاء ۔ چاقو، چھری،
تراشنے کا آلہ۔
بَزَّهُ (ن)، بَزًّا و بِزِّيزَى ۔ چھین لینا۔
غالب آنا ۔ الشيءَ منه ۔ کوئی چیز
کسی سے ظلماً و قہراً لے لینا۔
اِبْتَزَّ ۔ منه الشيءَ ۔ کسی سے کچھ زبردستی
چھین لینا۔
اَلبَزُّ ۔ کتان یا روئی کے کپڑے، ہتھیار۔
ج ۔ بُزُوز۔
اَلبِزَّة ۔ کپڑے، ہتھیار، ہیئت۔
اَلبَزَّاز ۔ پارچہ فروش، کپڑے بیچنے والا۔
البِزَازَة ۔ کپڑے کی تجارت، پارچہ فروشی۔
اَلبَزَابُورط ۔ پاسپورٹ، پروانہ راہداری
اس کے لیے فصیح لفظ الجواز ہے۔
بَزْبَزَ ۔ تیز چلنا ۔ سختی سے ہانکنا ۔ بھاگ جانا
بہت حرکت کرنا۔
بَزَجَ (ن)، بَزْجًا ۔ فخر میں مقابلہ کرنا۔
عَلَى فلانًا ۔ کسی کے برخلاف کسی کو
اکسانا ۔ بھڑکانا۔
بَزَّجَ ۔ آراستہ کرنا ۔ خوبصورت کرنا۔
بَازَجَهُ ۔ فخر کرنے میں کسی سے مقابلہ کرنا۔
تَبَازَجَا ۔ باہم فخر کرنا۔
بَزِخَ (س)، بَزَخًا ۔ ابھرے ہوئے سینے
اور اندر کی جانب دبی پیٹھ والا ہونا
صفت (اَبْزَخ) مؤنث بَزْخَاء۔
ج ۔ بُزْخ۔
تَبَازَخَ ۔ عن الامر ۔ کسی کام سے پیچھے
ہٹنا ۔ پیچھے رہنا۔
اَبْزَخَ ۔ کی سی چال چلنا یا اس جیسی بیٹھک
بیٹھنا۔
بَزَّرَ ۔ لهُ ۔ کسی سے فروتنی کرنا۔
بَزَرَ (ض)، بَزْرًا ۔ الحُبُوبَ ۔ بیج بونا
۔ و بَزَرَ القِدْرَ ۔ ہانڈی میں مسالہ
ڈالنا ۔ بَزَرَ الإِنَاءَ ۔ برتن بھرنا۔
کہتے ہیں "فُلانٌ بَزَرَ كَلامَهُ و
تَوبَلَهُ" فلاں نے اپنی گفتگو میں
نمک مرچ ملایا۔
اَلبِزْر ۔ بیج، تخم ۔ واحد (بِزْرَة) ج
بُزُور ۔ مصالحہ، ج ۔ اَبْزَار ۔ جج
اَبَازِير ۔ کہتے ہیں "مثلي لا يخفى
عليه اَبَازِيرُك" یعنی مجھ جیسے
سے تمہاری گپ شپ نہیں چھپ سکتی۔
اَلمَرْأَةُ البَزُورَاء ۔ کثیر الاولاد
عورت۔
اَلبَزَّار ۔ مسالہ بیچنے والا۔ بیج فروخت
کرنے والا۔
اَلمِبْزَر ۔ بیج نکالنے والوں کی لاٹھی ۔
دھوبی کی موگری۔
اَلمِبْزَار ۔ باز پالنے والا ۔ کاشتکار ۔ ج
بَيَازِرَة (معرب)
بَزُعَ (ك)، بَزَاعَةً ۔ الغلامُ ۔ خوش
طبع ہونا ۔ ظریف ہونا ۔ صفت (بَزِيع)
مؤنث (بَزِيعَة)
تَبَزَّعَ ۔ الغلامُ ۔ بتکلف ظریف بننا۔
۔ الشرُّ ۔ فتنہ اور برائی کا بڑا ہونا۔
اَلبُزَاع ۔ بے جھجک اور بے دھڑک بولنے
والا لڑکا ۔ ج ۔ و البَزِيع (من الغلمان)
ذکی و چرب زبان لڑکا۔
اَلبَزِيع ۔ شریف آدمی۔
بَزَغَتْ (ن)، بَزْغًا و بُزُوغًا ۔ الشمسُ
سورج کا نکلنا ۔ بَزَغَ الحَاجِمُ ۔
پچھنے لگانے والے کا نشتر لگانا۔
دمه ۔ خون بہانا۔
اِبْتَزَغَ ۔ الربيعُ ۔ موسم بہار کا شروع

ہونا۔ نُجُوم (نَوَازِغ) طلوع ہونے
والے ستارے۔
البِزْغ۔ نشتر۔
بَزَقَ (ن) بُزُقًا۔ تھوکنا۔ الارضَ۔
بونا۔
البُزَاق۔ تھوکنا۔
البَزّاق۔ ایک قسم کا گھونگا۔ واحد بَزّاقۃ
بَزَلَ (ن) بَزْلًا و بَزَّلَ۔ الشیءَ۔ کسی
چیز میں سوراخ کرنا۔ الشرابُ۔
شراب صاف کرنا۔ بَزَلَ الامرَ۔
کسی کام کو کرگزرنا۔ راْیَہ۔ کوئی نیا
رائے دینا۔
بَزَلَ (ن) بُزُولًا۔ البعیرُ۔ اونٹ کا
دانت نکالنا۔ البعیرُ النابَ۔ اونٹ
کا کچلیاں نکالنا۔ صفت مذکر و مؤنث
(بازِل)، ج۔ بَوَازِل و بُزَّل و
بُزُل۔
تَبَزَّلَ و انْبَزَلَ۔ الخمرَ۔ شراب کے
برتن میں سوراخ کرنا۔ الجسدُ۔
جسم سے خون ٹپکنا۔ السقاءُ۔ مشک
کا ٹپکنا۔
اِسْتَبْزَلَ۔ الشیءَ۔ کسی شے کو کھولنا۔
الخمرَ۔ شراب کو صاف کرنا۔
البَزْل۔ سختی۔
البُزُول۔ ایک قسم کا پہاڑی بکرا۔
المِبْزَال۔ برما۔ سوراخ کرنے کا اوزار۔
البُزَال۔ شراب کے مٹکے کا سوراخ۔
البازِل۔ تازہ پھوٹا ہوا دانت۔ تجربہ کار
آدمی۔ کہا جاتا ہے "رُمِیَ بِاَشْعَبَ
بَازِلٍ" وہ سخت اور دشوار معاملہ
میں الجھ گیا۔
البَزْلاءُ۔ بڑی مصیبت، عمدہ رائے، کہا
جاتا ہے "امرأۃٌ بَزْلاءُ الرَّاٴیِ"
[illegible] رائے رکھنے والی عورت۔ و
خِطَّۃٌ بَزْلاءُ۔ صاف اور واضح

طریق کار۔
المِبْزَل۔ شراب صاف کرنے کا آلہ۔ فلٹر
برما۔
رجلٌ تِنْبَزِلَۃ۔ مرد کوتاہ قامت۔
بَزَمَ (ن ض) بَزْمًا۔ علیہ۔ آگے کے
دانتوں سے کاٹنا۔ بالشیءِ۔ کسی شے
کو اٹھانا۔ فلانًا ثوبَہ۔ کسی کے
کپڑے چھین لینا۔ الناقۃَ۔ اونٹنی
کو انگوٹھے اور شہادت کی انگلی سے
دوہنا۔ وَتَرَ القوسِ۔ کمان کو
شہادت کی انگلی اور انگوٹھے سے
کھینچ کر چھوڑنا۔
البَزِیمۃ۔ کھجور کی چھال یا پتہ، جس سے
ترکاری کا منہ باندھا جائے۔
المِبْزَم۔ دانت۔
بَزْمَخَ بَزْمَخَۃً۔ تکبر کرنا۔
بَزَا (ن) بَزْوًا۔ علیہ۔ کسی پر دراز
دستی کرنا۔ (بزاہ و اَبْزاہ و اَبزی
بہ) کسی پر غالب آنا۔ و (بَزًا و
بَزِیَ یَبْزَی بَزًا و اَبْزی اِبْزاءً)
ابھرے ہوئے سینے اور دبی ہوئی
پیٹھ والا ہونا۔ صفت (اَبْزی)،
مؤنث بَزْواء۔
تَبَازَی۔ باز سے مشابہت رکھنا۔ سُرین
اٹھاکر ہلاتے ہوئے چلنا۔
البَزْو۔ مثل و نظیر۔
البَزِیّ۔ دودھ پیتا بچہ، کہا جاتا ہے۔
"هُوَ بَزِیّ" وہ میرا دودھ شریک
بھائی ہے۔
البَزَاء۔ شیخی، ڈینگ۔
البَاز و البَازِی۔ باز۔
بَسَّ (ن) بَسًّا و اَبَسَّ۔ الابلَ۔ اونٹ
کو نرمی سے ہانکنا۔ اور بس بس کہنا۔
بَسَّ المالَ فِی البلادِ۔ مال کو ملک
میں پھیلا دینا۔ بَسَّ السَّوِیقَ۔ ستو

کو گھی یا زیتون کے ساتھ ملانا۔ بَسَّ
القومَ عنہُ۔ لوگوں کو دھتکار دینا۔
اَبَسَّ۔ بالناقۃِ۔ دوہنے کے لیے اونٹنی
کو چمکارنا۔
اِنْبَسَّ۔ زمین پر پانی کا بہنا۔ ایک طرف
ہٹنا۔
البَسُّ و الحِسُّ۔ بلا۔ کوشش۔ ج۔
بِسَاس۔
البَسِیس۔ تھوڑا کھانا۔
البَسِیسَۃ۔ گھی یا زیتون میں ملا ہوا آٹا
یا ستو۔
البَسُوس۔ وہ اونٹنی جو بغیر بس بس کہنے
کے دودھ نہ دے۔ ج۔ بُسُس۔
بِسْ بِسْ و بُسْ بُسْ۔ بکریوں اور اونٹوں
اور بلیوں کے بلانے یا دھمکانے کا
کلمہ۔
بَسْبَسَ۔ بالغنمِ و الابلِ۔ بکریوں یا
اونٹوں کو بس بس کہہ کر بلانا۔ بہ۔
کسی سے بس کہنا، یعنی کافی ہے۔
البَسْبَس۔ بے آب و گیاہ زمین۔ بیابان
ج۔ بَسَابِس۔
تُرَّھَاتُ البَسَابِس و التُّرَّھَاتُ
البَسَابِس۔ باطل اور جھوٹی باتیں۔
البُسْتَان۔ باغ۔ ج۔ بَسَاتِین۔
البُسْتَانِی۔ باغ والا۔ باغبان۔
البُسْتَانِی۔ مِنَ النبات۔ باغ میں
لگائے ہوئے پودے۔ گویا بَرّی
(جنگلی) کے خلاف۔
بَسَتَ (ن) بَسْتًا۔ چلنا، کشادہ قدم رکھنا۔
دوڑنے میں سبقت کرنا۔
البُسْتُق۔ خادم۔
البُسْتُوقَۃ۔ مٹی کا مرتبان۔
بَسَرَ (ن) بَسْرًا و بُسُورًا۔ جلدی کرانا
۔ غالب آنا۔
و اَبْسَرَ القَرْحَۃَ۔ زخم سے مواد نکال کر پچی

باندھنا۔ الحاجۃَ۔ بے وقت حاجت
طلب کرنا۔ النخلۃَ۔ کھجور کے
درخت میں قبل از وقت قلم لگانا۔
النبات۔ ترگھاس چرانا۔ وابتسر
النخلُ۔ درخت خرما میں کھجوروں کا
گدرا جانا۔
بَسَرَ (ن)، بَسْرًا و بُسُوْرًا۔ ترش رو ہونا۔
صفت بَاسِرٌ۔ اور اسی لیے شیر کو
بَسُوْر کہا جاتا ہے۔
تَبَسَّرَ و ابْتَسَرَ۔ الحاجۃَ۔ بے وقت
حاجت مانگنا۔ ابْتَسَرَ بِالْاَمْرِ۔
کام کو شروع کرنا۔ الشیءَ۔ کسی چیز
کو تازہ لینا۔
ابْلَنْسَرَ۔ لَوْنُہٗ۔ رنگ بدل جانا۔
اَلْبُسْرُ۔ ٹھنڈا پانی۔ کہا جاتا ہے "وجہہ
بسر" تیوری چڑھا ہوا چہرہ۔
اَلْبُسْرُ۔ ہر تازہ شے۔ ہرا دھ کچی کھجور جو
رنگ پکڑلے، گدر کھجور۔ واحد بُسْرَۃٌ
ج۔ بِسَار۔
الباسُوْر۔ ج۔ بَوَاسِیْر۔ بواسیر کی بیماری
المَبْسُوْر۔ بواسیر کی بیماری میں مبتلا شخص۔
المُبْسِرَات۔ بارش کا پتہ دینے والی
ہوائیں۔
بَسَطَ (ن)، بَسْطًا۔ الثوبَ۔ کپڑا پھیلانا
۔ الرجلَ۔ کسی کا دل بڑھانا۔ خوش
کرنا۔ الیدَ۔ ہاتھ پھیلانا۔
العُذْرَ۔ عذر ظاہر کرنا یا قبول کرنا۔
۔ المکانُ القومَ۔ کسی جگہ کا لوگوں
کو اپنے میں سمالینا۔ فُلَانًا علیہ۔
کسی کو کسی پر فضیلت دینا۔ السیفَ
تلوار سونتنا۔
بَسُطَ (ک)، بَسَاطَۃً۔ مغرور و بسیط ہونا
پُرمذاق ہونا۔
بَسَّطَ۔ الثوبَ۔ کپڑا پھیلانا۔
بَاسَطَہٗ۔ کسی سے خوش روئی و خندہ پیشانی
سے بات کرنا۔
تَبَسَّطَ و انْبَسَطَ۔ پھیلنا۔ دراز ہونا۔
جرأت کرنا۔ بے تکلف ہونا۔ گھومنا،
سیر و تفریح کرنا۔
البَاسِطُ۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ
میں سے ہے۔
البَاسِطَۃ۔ دور کی مسافت۔ یَدٌ بُسُطٌ
و بُسُطٌ، کھلا ہوا ہاتھ۔
البَسْطَۃ۔ وسعت، قابلیت، کمال۔
دسترس۔ بَسْطَۃُ العَیْشِ۔ زندگی
کی فراخی۔
البِسَاط۔ بچھونا، فرش۔ ج۔ بُسُط۔
البَسَاط۔ کشادہ و فراخ زمین
البَسِیْط۔ مفرد۔ چوڑی زمین۔ پُرمذاق۔
بَسِیْطُ الوجہِ۔ کشادہ رو۔ ہنس مکھ۔
بَسِیْطُ الیَدَیْن۔ کشادہ ہاتھ۔
فیاض، سخی۔ ج۔ بُسَطَاء۔
البَسِیْطَۃُ الارضِ۔ زمین۔ سطح زمین۔
بَسَقَ (ن)، بَسْقًا۔ تھوکنا۔
بَسَقَ (ن)، بُسُوْقًا۔ النخلُ۔ لمبے
تنے اور لمبی ٹہنیوں والا ہونا۔ صفت
(بَاسِق)، اصحابہ وعلی اصحابہ
اپنے ساتھیوں پر فضیلت میں
برتر ہونا۔
بَسَّقَہٗ۔ لمبا کرنا۔
تَبَسَّقَ۔ لمبا ہونا۔
البَاسِقَۃ۔ سفید صاف رنگ کا بادل۔
مصیبت۔ ج۔ بَوَاسِق و بَوَاسِق۔
۔ السحاب۔ ابتدائی بادل۔
بَسَلَ (ک)، بَسَالًا و بَسَالَۃً۔ بہادر ہونا
صفت (بَسِیْلٌ و بَاسِلٌ)، ج۔
بُسَّلٌ و بُسَلَاء و بُسْلٌ۔
بَسَلَ (ن)، بُسُوْلًا۔ الرجلُ۔ غصہ یا
بہادری سے کسی کا تیوری چڑھانا۔
صفت (بَسْلٌ و بَسِیْلٌ)۔ النبیذُ۔
نبیذ کا تیز ہو جانا۔ اللحمُ۔ گوشت
کا بدبودار ہو جانا۔
بَسَلَہٗ (ن)، بَسْلًا۔ ملامت کرنا۔ حلال
ٹھیرانا۔ جائز قرار دینا۔ عن حاجتہ۔
کسی کو اس کی حاجت سے منع کرنا۔ روکنا۔
اَبْسَلَہٗ۔ کسی کو ہلاکی کے سپرد کر دینا۔ رہن
رکھنا۔ اللہُ الشیءَ۔ اللہ کا کسی
شے کو حرام قرار دینا۔ ہ لکذا۔ پیش کرنا
اَبْسَلَ نفسَہ لِلْموتِ۔ موت
کے لیے تیار رہنا۔
بَاسَلَہٗ۔ لڑائی میں کسی پر حملہ کرنا۔
تَبَسَّلَ۔ غصہ یا شجاعت سے ترش رو ہونا،
تیوری چڑھانا۔
اِسْتَبْسَلَ۔ مرنے یا مارنے کے لیے لڑائی
میں گھس جانا۔
البَسْل۔ سختی، حلال، حرام، اس میں واحد
و جمع، مذکر و مؤنث مساوی ہیں۔ کہا جاتا
ہے "ھٰذا بَسْلٌ علیک" یہ چیز تم پر
حرام ہے اور کہتے ہیں "بَسْلًا لَہٗ" اس
کے لیے خرابی ہو۔
البَاسِل۔ شیر۔ ج۔ بَوَاسِل۔ کہا جاتا ہے
"یومٌ بَاسِلٌ و غضبٌ بَاسِلٌ"
سخت دن اور سخت غصہ۔
البَسَالَۃ۔ بہادری، دلیری، کراہت۔
البِسِلَّی۔ ایک قسم کی بوٹی۔
البَسِیْل۔ حرام۔ مکروہ چہرے والا۔ برتن میں
شراب کا بقیہ۔
البَسِیْلَۃ۔ تلخی، کسی چیز کا بقیہ۔
البُسْلَۃ۔ جادو کرنے والے کی اجرت۔
بَسَمَ (ض)، بَسْمًا و تَبَسَّمَ و ابْتَسَمَ
مسکرانا۔ صفت (بَاسِمٌ و مُبْتَسِمٌ)
المَبْسِمُ۔ دانت۔ ج۔ مَبَاسِمُ۔
البَسَّام و المِبْسَام۔ بہت مسکرانے والا۔
بَسْمَلَ۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنا۔
اَبْسَنَ۔ خوش ہیئت و خوش شکل و خوش

وضح ہونا۔

بَشَّ (س) بَشًّا وبَشَاشَةً۔ ہنس مکھ ہونا خندہ پیشانی ہونا۔ لِلشَّیْءِ۔ کسی چیز کو دیکھ کر فرحاں وشاداں ہونا۔ بِالصَّدِیْقِ دوست کو دیکھ کر خوش ہونا۔ صفت بَشٌّ وبَاشٌّ وبَشُوْشٌ وبَشَاشٌ۔

اَبَشَّتِ الْاَرْضُ۔ نباتات کا کسی زمین میں شاخ در شاخ اور گنجان ہونا۔ آپس میں گتھ جانا۔

بَشْبَشَ۔ الرَّجُلُ۔ خوشی ومسرت کا اظہار کرنا۔

تَبَشْبَشَ۔ بِہٖ۔ کسی سے خندہ پیشانی سے ملنا۔

البُشْتُخْتَةُ۔ چھوٹا صندوق۔

بَشَرَ (ن) بَشْرًا۔ الْجِلْدَ۔ کھال چھیلنا۔ — الشَّارِبَ۔ مونچھ مونڈ کر کھال ظاہر کرنا۔ الْجَرَادُ الْاَرْضَ۔ ٹڈی کا ساری زمین کی روئیدگی کو چر جانا۔

بَشَرَ (ض) وبَشِرَ (س) واَبْشَرَ و اِسْتَبْشَرَ۔ بِہٖ۔ کسی شے سے خوش ہونا۔

اَبْشَرَتِ الْاَرْضُ۔ زمین کا اگانا۔ کہا جاتا ہے "بَشَرَنِیْ بِوَجْهٍ حَسَنٍ" یعنی وہ مجھ سے خندہ پیشانی سے ملا۔

بَشَّرَہٗ۔ کسی کو خوش کرنا اور اس کو خوش خبری سنانا۔

البِشَارَةُ۔ خوش خبری۔ ج۔ بِشَارَات و بَشَائِر۔ بَشَائِرُ الْوَجْهِ۔ پاکیزہ خدوخال۔ خوش روئی۔

بَشَائِرُ الصُّبْحِ۔ آغاز صبح۔

اَبْشَرَ۔ فُلَانًا۔ کسی کو خوش خبری پہنچانا۔ — الْاَمْرُ وَجْهَہٗ۔ کام نے اس کے چہرہ کو حسین اور پر رونق بنا دیا۔ — الشَّیْءَ۔ کسی شے کو چھیلنا۔

بَاشَرَ۔ الْاَمْرَ۔ کسی کام کو خود سنبھالنا۔ بَاشَرَہُ النَّعِیْمُ۔ نعمتوں کا کسی پر ٹوٹ پڑنا اور امنڈ آنا۔ — الْمَرْاَةَ۔ جماع کرنا۔

تَبَاشَرُوْا بِالْاَمْرِ۔ ایک دوسرے کو کسی امر کی خوشخبری دینا۔

البِشْرُ۔ خندہ پیشانی۔ کشادہ روئی۔

البَشِیْرُ۔ خوش خبری پہنچانے والا۔ ج۔ بُشَرَاءُ۔

البَشَارَةُ۔ حسن وجمال۔

البُشَارَةُ۔ اترا ہوا چمڑہ۔ وہ عطیہ جو بشارت دینے والے کو دیا جائے۔

البَشَرُ۔ انسان (مذکر ومؤنث واحد وجمع)

اَبُو الْبَشَرِ۔ حضرت آدم علیٰ نبینا وعلیہ السلام کی کنیت۔

البَشَرَةُ۔ کھال کے اوپر کا رخ۔ گھاس پات۔ ج۔ بَشَرٌ۔

التَّبَاشِیْرُ۔ خوشخبری۔ ہر شے کی ابتداء۔

البُشْرٰی۔ خوش خبری۔

المُبَشِّرَات۔ بارش کی امید دلانے والی ہوائیں۔

بَشِعَ (س) بَشَعًا وبَشَاعَةً۔ الشَّیْءُ۔ بدمزہ ہونا۔ — المَرْءُ۔ بدشکل ہونا۔ — فُلَانٌ بِالْاَمْرِ۔ ضیق وتنگی میں ہونا۔

تَبَشَّعَ۔ بے مزہ ہونا۔ بدمزگی ظاہر کرنا۔

اِسْتَبْشَعَہٗ۔ کسی کو بے مزہ پانا۔ یا سمجھنا۔

بَشَقَہٗ (ض) وبَشِقَہٗ (س) بَشْقًا۔ بِالْعَصَا۔ لاٹھی سے مارنا۔

البَاشَقُ۔ ایک چھوٹا شکاری پرندہ۔

بَشَكَ (ن ض) بَشْكًا۔ جلدی کرنا۔ — الْخَبَرَ۔ کسی خبر کو گھڑنا۔ — الثَّوْبَ کپڑے میں دور دور ٹانکے لگانا۔ — فِیْ عَمَلِہٖ۔ کام بگاڑنا۔

اِبْتَشَكَ۔ جھوٹ بولنا۔ — الْکَلَامَ۔ بات گھڑ لینا۔

البَشَّاكُ۔ بڑا جھوٹا۔

بَشِمَ (س) بَشَمًا۔ مِنَ الطَّعَامِ۔ بدہضمی ہونا۔ — مِنَ الشَّیْءِ۔ کسی چیز سے اکتا جانا۔ صفت بَشِمٌ۔

اَبْشَمَہٗ۔ الطَّعَامُ۔ خوراک کا بدہضمی پیدا کرنا۔

البَشَام۔ ایک خوشبودار درخت، جس کی لکڑی سے خلال بنایا جاتا ہے۔ اس کا واحد بشامہ ہے۔ دوا فروش اسی کے بیج کو حبّ بلسان کہتے ہیں۔

بَصَّ (ض) بَصِیْصًا وبَصًّا۔ چمکنا۔ جگمگانا۔ — الْمَاءُ۔ پانی کا رسنا۔ کہا جاتا ہے "بَصَّ لِیْ بِیَسِیْرٍ" اس نے مجھے تھوڑا دیا۔

بَصَّصَ۔ الْجَرْوُ۔ پلے کا آنکھیں کھولنا۔ — الْاَرْضُ۔ روئیدگی اگنا۔ — الشَّجَرُ۔ کونپل نکلنا۔

البَصَّاصَةُ۔ آنکھ۔

البَصِیْصُ۔ چمک دمک۔

بَصْبَصَ بَصْبَصَةً۔ بمعنی بَصَّصَ۔ — وتَبَصْبَصَ۔ الْکَلْبُ۔ کتے کا دم ہلانا — فُلَانٌ۔ چاپلوسی کرنا۔

بَصُرَ (ك) وبَصِرَ (س) بَصَرًا و بَصَارَةً۔ ہٗ وبِہٖ۔ کسی چیز کو جاننا۔ دیکھنا۔

بَصَرَ (ن) بَصْرًا۔ الشَّیْءَ۔ کاٹنا۔

بَصَّرَ۔ ہٗ الْاَمْرَ۔ کسی کو کوئی کام سمجھنا۔ — وبَصَّرَ۔ بصرہ میں آنا۔ — الْجَرْوُ۔ پلے کا آنکھیں کھولنا۔

بَاصَرَ۔ الشَّیْءَ۔ کسی شے کو دور سے جھانک کر دیکھنا۔

اَبْصَرَہٗ۔ دیکھنا۔ بینا کرنا۔ — الرَّجُلُ۔ کسی کا بصرہ میں آنا۔ اَبْصَرَ الطَّرِیْقُ۔ راستہ کا واضح اور نمایاں ہونا۔

تَبَصَّرَ - الشَّیْءَ - کسی شے کی طرف بغور دیکھنا - فِی الشَّیْءِ - کسی بات میں سوچ بچار کرنا۔

تَبَاصَرُوْا - کسی چیز کو پہلے دیکھنے میں مقابلہ کرنا۔ ایک دوسرے کو دیکھنا۔

اِسْتَبْصَرَ - الْاَمْرُ - کسی کام کا ظاہر کرنا۔ اور آشکار ہونا - الامرَ - ظاہر اور آشکار کرنا، اچھی طرح دیکھنا - فِیْہِ - سوچ بچار کرنا۔ غور وخوض کرنا۔

اَلْبَصَرُ - قوتِ بصارت، آنکھ، علم - ج - اَبْصَار - کہا جاتا ہے "اَتَیْتُہٗ بَیْنَ سَمْعِ الْاَرْضِ وَبَصَرِھَا" یعنی میں اس سے ایسے تنہا مقام پر ملا کہ صرف زمین ہی میری بات سنتی اور مجھ کو دیکھتی تھی۔

اَلْبَصْرَۃُ - نہر فرات و دجلہ کے دوآبے کے مغربی کنارہ پر ایک بستی کا نام ہے بَصْرَتَان - بصرہ وکوفہ۔

والبصرۃ - سخت وکرخت زمین، پتھریلی اور لیس دار زمین - ج - بِصَار۔

اَلْبَصِیْرُ - دانا، بینا - ج - بُصَرَاءُ۔

اَلْبَصِیْرَۃُ - عقل، زیرکی، عبرت، شاہد حجت - کہا جاتا ہے "جوارحہ بَصِیْرَۃٌ علیہ" یعنی اس کے اعضائے بدنی اس کے خلاف گواہ ہیں - "و فراستہٗ ذات بصیرۃ" سچی فراست ج - بَصَائِرُ۔

اَلْبَاصِرَۃُ - آنکھ - ج - بَوَاصِرُ - کہتے ہیں "خیر العشاء بواصرہ" بہتر کھانا وہ ہے جو تاریکی سے پہلے کھایا جائے۔

اَلْبَاصَرُ - چھوٹا گول پالان - ج - بَوَاصِرُ۔

اَلْبُصْرُ - کنارہ - روئی، چھال - بُصْرُ کُلِّ شَیْءٍ - موٹائی - حدیث میں ہے۔ "بُصْرُ کُلِّ سَمَاءٍ مَسِیْرَۃُ خَمْسِ مِائَۃِ عَامٍ" ہر آسمان کی موٹائی پانچ سو برس کی مسافت کے برابر ہے۔

اَلْمَبْصَرُ وَالْمَبْصَرَۃُ - واضح اور کھلی دلیل۔

اَلْمُبْصِرُ - نگہبان، کہا جاتا ہے "رَتَّبْتُ عَلٰی بُسْتَانِیْ مُبْصِرًا" میں نے اپنے باغ کے لیے ایک نگہبان مقرر کیا۔

بَصَعَہٗ (ف) بَصْعًا - جمع کرنا - الماءُ - پانی کا بہنا یا رسنا۔

البِصْعُ - رات کا کچھ حصہ۔

البَصْعُ - بے وقوف، انگشتِ شہادت اور بیچ والی انگلی کے درمیان کا فاصلہ۔

البَصَعُ - بمعنی البَصْعِ۔

البَصِیْعُ - جسم سے ٹپکنے والا پسینہ - ج - بُصْعٌ۔

الاَبْصَعُ - احمق - یہ لفظ تاکید کے لیے بھی لایا جاتا ہے۔ کہتے ہیں "اَخَذْتُ حَقِّیْ اَجْمَعَ اَبْصَعَ" مؤنث بُصْعَاءُ ج - اَبْصَعُوْنَ وبُصَعُ - اجمع سے پہلے اس لفظ کو لانا روا نہیں۔

بَصَقَ (ن) بَصْقًا - تھوکنا

البُصَاقُ - تھوک۔

البَصْقَۃُ - بلند سنگلاخ زمین - ج - بِصَاقٌ۔

بَصَّلَہٗ وتَبَصَّلَہٗ - مِنْ ثِیَابِہٖ - کسی کے کپڑے اتارنا۔

تَبَصَّلَ - القِشْرُ - چھلکے کا موٹا ہونا۔

البَصَلُ - پیاز - واحد بَصَلَۃٌ۔

البَصَلَۃُ - لوہے کا خود - کہتے ہیں "خَرَجُوْا کَاَنَّھُمُ الْاَصَلُ وَعَلٰی رُؤُوْسِھِمُ الْبَصَلُ" وہ نکلے گویا کہ وہ ڈسنے والے سانپ ہیں جن کے سروں پر لوہے کے خود رکھے ہیں - اصل، اصلۃ کی جمع ہے جو ایک زہریلے سانپ کا نام ہے۔

بَصَلُ الفار - جنگلی پیاز - کوئی کاندہ، عوام اس کو بَقِیْلَۃ کہتے ہیں۔

بَصَمَ (ن)، بَصْمًا - القُمَاشَ - کپڑے پر نشان لگانا۔

البُصْمُ - چھوٹی انگلی اور اس کے برابر والی انگلی کا درمیانی فاصلہ۔ ثوبٌ ذُو بُصْمٍ - موٹا گف کپڑا۔ رجلٌ ذُو بُصْمٍ - موٹا آدمی۔

البُصْمَۃُ - علامت۔

البُصَّانُ والبُصَّانُ - ماہ ربیع الآخر - ج - بُصَّانَاتٌ و اَبْصِنَۃٌ۔

بَصَا (ن)، بَصْوًا - غَرِیْمَہٗ - قرضدار سے سب کچھ لے لینا۔

البَصْوَۃُ - چنگاری۔

بَضَّ (ض س)، بَضَاضَۃً وبُضُوْضَۃً - موٹاپے کے ساتھ پتلی اور نرم کھال والا ہونا - صفت بَضٌّ وباضٌّ وبَضِیْضٌ مؤنث بَضَّۃٌ وباضَّۃٌ وبضیضۃٌ۔

بَضَّ (ض)، بَضًّا وبُضُوْضًا وبَضِیْضًا - الماءُ - پانی کا تھوڑا تھوڑا بہنا - الحَجَرُ - پتھر سے پانی کا رسنا۔ بخیل کے بارے میں کہتے ہیں "فُلَانٌ مَا یَبِضُّ حَجَرُہٗ" یعنی بخل کے سبب فلاں شخص سے بھلائی نہیں مل سکتی - العینُ - آنکھ کا آنسو بہانا - کہا جاتا ہے "فُلَانٌ مَا تَبِضُّ عَیْنُہٗ" یعنی وہ مصیبت پر بہت صابر ہے - اوتارَ العُوْدِ - سارنگی کے تاروں کو بجانے کے لیے حرکت دینا - لَہٗ - دینا۔

بَضْضًا وبُضَاضَۃً - تھوڑا دینا یا تھوڑا پانی دینا۔

اَبَضَّ - لَہٗ - کسی کو تھوڑی سی چیز دینا۔

بَضَّضَ تَبْضِیْضًا - نازونعمت کی زندگی بسر کرنا۔

اِبْتَضَّ - القومَ - قوم کو بالکل تباہ کر دینا۔

تَبَضَّضَ۔ فُلَانًا۔ کسی سے سب کچھ لے لینا۔
۔ حَقَّہٗ مِنْ فُلَانٍ۔ تھوڑا تھوڑا کر کے حق وصول کر لینا۔
بِئْرٌ بَضُوْضٌ۔ کم پانی والا کنواں۔ ج بِضَاض۔
البَضَضُ والبُضَاضَة۔ تھوڑا پانی۔
البَضّ۔ موٹائی کے ساتھ نرم جسم اور پتلی کھال والا۔ مؤنث بضّہ۔
البَضَّة۔ کھٹا دودھ۔
البَضِيْضَة۔ پوری ملکیت۔ کہتے ہیں۔ " اَخْرَجْتُ لَهٗ بَضِيْضَتِي "۔ میں نے اپنی ساری ملکیت اس کے سامنے لا کر رکھ دی۔
البِضْرَة۔ رائیگان، اسی سے ہے "ذَهَبَ دَمُهٗ بِضْرًا مِضْرًا" اس کا خون رائیگاں گیا۔
بَضَعَ (ف)، بَضْعًا وبَضَّعَ۔ الشَّيْءَ۔ کاٹنا۔ نشتر سے چیرنا۔
المِبْضَع۔ نشتر۔ ج۔ مَبَاضِع۔
بَضَعَ (ف)، بُضُوْعًا۔ الكلامَ۔ کلام سمجھنا۔ الكلامُ۔ کلام کا واضح ہونا۔ مِنْ فُلَانٍ۔ کسی سے اکتا جانا۔ تنگ دل ہونا۔
اَبْضَعَہٗ۔ الكلامَ۔ کلام یا سمجھا دینا۔
اَبْضَعَ۔ الشيءَ۔ سرمایہ و پونجی بنانا۔
تَبَضَّعَ واسْتَبْضَعَ۔ سرمایہ لینا۔ الشيءَ سرمایہ بنانا۔
تَبَضَّعَ۔ العَرَقُ۔ پسینہ کا تھوڑا تھوڑا بہنا
اسْتَبْضَعَ۔ الرجلَ الشيءَ۔ کسی کے لیے سرمایہ مہیا کرنا۔
اِنْبَضَعَ۔ کٹنا۔ چیرا جانا۔ شگاف دیا جانا
بَاضَعَ مُبَاضَعَةً وبِضَاعًا۔ المرأةَ۔ جماع کرنا۔
البِضَاعَة۔ تجارت کا سامان۔ سرمایہ۔ پونجی ج۔ بَضَائِع۔

البَاضِع۔ لوگوں کے سامان اٹھانے والا۔ کاٹنے والی تلوار۔
الاَبْضَع۔ مِنَ الرِّجَالِ۔ لاغر۔
البِضْعَة والبَضْعَة۔ گوشت کا ٹکڑا۔ ج۔ بِضَع وبَضَع وبِضَاع و بَضَعَات۔
البِضْعُ والبَضْعُ۔ رات کا کچھ حصہ۔ تین سے نو تک کی تعداد۔ کہا جاتا ہے "بِضْعَ سِنِيْنَ۔ بِضْعَ عَشْرَةَ مِنَ النِّسَاءِ وبِضْعٌ وعِشْرُوْنَ اِمْرَأَةً"۔ اور مذکر کے لیے بِضْعَةَ عَشَرَ مِنَ الرِّجَالِ وبِضْعَةٌ و عِشْرُوْنَ رَجُلًا۔ لفظ بِضْعَ کو پہلے لانا واجب ہے لہذا عِشْرُوْنَ وبِضْعٌ نہیں کہہ سکتے۔
بَضَمَ (ن)، بَضْمًا۔ الزَّرْعُ۔ فصل کا موٹے دانہ والا ہونا۔
البُضْمُ۔ بال، خوشہ۔ نفس۔ کہتے ہیں "هُوَ كَرِيْمُ البُضْمِ"۔ وہ کریم النفس آدمی ہے۔
بَطَّ (ن)، بَطًّا۔ الجرحَ۔ زخم کو چیرنا۔
بَطْبَطَ۔ عاجز ہونا۔ تھکنا۔
البَطُّ۔ واحد (البَطَّة)، بطخ۔ (نر و مادہ ہر دو کے لیے آتا ہے)، ج بُطُوْط و بِطَاط۔
البَطَّة۔ بطخ کی شکل کی شیشی۔
المِبَطّ۔ ج۔ مَبَاطّ و (المِبْطَة) نشتر۔ شگاف لگانے کا آلہ۔
البَطَاطَة۔ آلو۔
بَطْبَطَ۔ البَطُّ۔ بط کا بولنا۔ پانی میں غوطہ لگانا۔ الرجلُ۔ کسی کا کمزور رائے والا ہونا۔
بَطُؤَ (ک)، بُطْأً وبِطَاءً وبُطُوْءًا و اَبْطَأَ۔ دیر کرنا۔ صفت (بَطِيْءٌ)، مؤنث بَطِيْئَةٌ، ج۔ بِطَاءٌ۔

اَبْطَأَ وبَطَّأَ۔ عليه بالامرِ۔ کام کو مؤخر کرنا۔
بَاطَأَہٗ، ٹال مٹول کرنا۔
تَبَطَّأَ وتَبَاطَأَ۔ فِي سَيْرِهٖ۔ چلنے میں پیچھے رہنا۔ دیر لگانا۔
اسْتَبْطَأَہٗ۔ کسی کو آہستہ پانا یا سمجھنا۔
المَبْطَأَة۔ تاخیر کا باعث و سبب۔
بَطَحَہٗ (ف)، بَطْحًا۔ پھیلانا۔ بچھانا۔ منہ کے بل گرانا۔
بَطَّحَ۔ البيتَ۔ گھر میں کنکریاں بچھا کر اس کو ہموار کرنا۔
تَبَطَّحَ وانْبَطَحَ واسْتَنْبَطَحَ۔ الوَادِي۔ وادی کا پھیلنا۔ کشادہ ہونا۔
اِنْبَطَحَ۔ الرجلُ۔ آدمی کا منہ کے بل گرنا۔
البَاطِحُ۔ فا۔ منہ کے بل گرنے والا۔
البَطْحَاءُ۔ ج۔ بِطَاح وبَطَائِح و بَطْحَاوَات و (الاَبْطَح)، ج۔ اَبَاطِح و (البَطِيْحَة)، ج۔ بَطَائِح۔ و (البَطِحُ) کشادہ نالہ جس میں ریت اور چھوٹی چھوٹی کنکریاں ہوں۔
البَطْحَة۔ قد و قامت، مسافت۔
البُطْحَةُ۔ خصلت، عادت، کہا جاتا ہے۔ "هٰذِهٖ بُطْحَةُ صِدْقٍ"
البُطَاح۔ بخار سے پیدا ہونے والی ایک بیماری جو برسام سے مشابہ ہوتی ہے۔ اور اسی سے ہے (البُطَاحِيّ)،
بَطَخَہٗ (ف)، بَطْخًا۔ چاٹنا۔
اَبْطَخَ۔ بہت خربوزوں والا ہونا۔
البِطِّيْخ۔ خربوزہ۔ خربوزے کی بیل۔ واحد بِطِّيْخَة۔
المَبْطَخَةُ۔ خربوزہ کی فالیز۔ ج۔ مَبَاطِخ۔
بَطَرَہٗ (ن ض)، بَطْرًا۔ چیرنا۔ شگاف دینا۔ صفت مفعولی (مَبْطُوْر و بَطِيْر)،
بَطِرَ (س)، بَطَرًا۔ زیادہ نعمت میں پڑ کر اترا جانا۔ بہک جانا۔ الحقَّ۔ تکبر

کے سبب حق کے قبول کرنے سے انکار
کرنا۔ الشیءَ۔ پسندیدہ شے کو
ناپسند کرنا۔ النِّعْمَةَ۔ جہل و تکبر سے
نعمت کو حقیر جاننا اور اس کا شکر
بجا نہ لانا۔ صفت (بَطِر)

اَبْطَرَہٗ۔ دہشت میں ڈالنا۔ ناشکرگذار
بنانا۔ کہتے ہیں " اَبْطَرَہٗ ذَرْعَہٗ "
یعنی اس پر اس کی طاقت سے زائد
لاد دیا۔ ذرعة ابطرہ کی ضمیر مفعولی
سے بدل اشتمال ہے۔

بِطْرًا۔ بے کار۔ رائیگاں۔ کہتے ہیں۔
" ذَهَبَ دَمُهٗ بِطْرًا " اس کا خون
رائیگاں گیا۔

بَیْطَرَ۔ الدَّابَّةَ۔ جانور کا علاج کرانا۔ نعل
بندی کرنا۔ صفت (مُبَیْطِر و بَیْطَر و
بَیْطَار) ج۔ بَیَاطِرَہ۔

البَیْطَرَةُ۔ سالوتری کا پیشہ۔

البِطْرِیرُ۔ زبان دراز۔ بہت چیخنے والا۔
مؤنث بِطْرِیرَة

البَطْرَشِیْلُ و البَطْرَشِیْنُ۔ ایک قسم
کا لمبا کپڑا جس کو کاہن ڈیوٹی اور
خدمت کے وقت استعمال کرتے ہیں۔

البِطْرِیقُ۔ رومی فوج کا جرنیل۔ ج۔ بَطَارِق
و بَطَارِیق و بَطَارِقَة۔

البُطَارِق۔ لمبا۔

اَلْبَطْرَكُ و البَطْرِیَرْكُ و البَطْرِیَكُ
پادریوں کا سردار پیشوا۔ عیسائیوں
کے کسی گروہ کا سردار۔ ج۔ بَطَارِكَة
و بَطَارِیك۔

بَطَشَ (ن ض) بَطْشًا۔ بہ یک بیک
کسی کی سخت گرفت کرنا۔ علیہ۔
کسی پر حملہ کرنا۔ ٹوٹ پڑنا۔ صفت
(بَاطِش و بَطَّاش و بَطِیش) کہتے
ہیں " فلانٌ یَبْطِشُ فی العِلْمِ بِبَاعٍ
بَسِیْطٍ " فلاں علم سیکھنے میں بہت
تیز رفتار ہے۔

بَاطَشَ۔ ایک دوسرے کو سختی سے پکڑنا۔

الاَبْطَعُ۔ وہ شخص جس کے نیچے کے سامنے
والے دانت گر گئے ہوں۔

البِطَاقَةُ۔ خط، پرچہ، پرزہ۔ بِطَاقَةُ
الثَّوْبِ۔ کپڑے پر لگی ہوئی چٹ،
جس میں کپڑے کی قیمت وغیرہ لکھی ہوتی
ہے۔ ج۔ بَطَائِق۔

بَطَلَ (ن) بُطْلًا و بُطُوْلًا و بُطْلَانًا۔
خراب ہونا۔ بے فائدہ ہونا۔ بیکار
ہونا۔ صفت (باطل) بَطَالَةً فی
کَلَامِهٖ۔ تمسخر کرنا۔ الفَاعِلُ مِنَ
العَمَلِ۔ معطل ہونا۔ بے کار ہونا۔
صفت (بَطَّال)

بَطُلَ (ك) بَطَالَةً و بُطُوْلَةً۔ دلیر و
بہادر ہونا۔ صفت (بَطَل) ج۔
اَبْطَال۔ مؤنث بَطَلَةٌ۔ ج۔
بَطَلَات۔

بَطَّلَہٗ۔ کسی کو باطل کرنا۔ بیکار کرنا۔

اَبْطَلَ۔ باطل کام کرنا۔ صفت (مُبْطِل)
۔ الشیءَ۔ چیز کو ضائع کرنا۔ باطل کرنا۔
۔ الرجلُ۔ تمسخر کرنا۔

تَبَطَّلَ۔ شجاع بننا۔ بیکار رہنا۔ کہا جاتا
ہے " تَبَطَّلُوْا بَیْنَهُمْ " انھوں نے
آپس میں لغو و باطل کام کیے۔

البِطَالَةُ۔ بیکاری۔ کام سے فراغت۔

البَطَالَةُ۔ بہادری۔

البَاطِلُ۔ فا۔ ناحق، بے اصل۔ ج۔
اَبَاطِیْل۔ شیطان۔ جادوگر۔ ج
بَطَلَة۔

البُطْلُ۔ باطل، جھوٹ۔ کہا جاتا ہے۔
" ذَهَبَ دَمُهٗ بُطْلًا " اس کا خون
رائیگاں گیا۔

البُطْلَات۔ لغویات۔ فضولیات۔

الاُبْطَالَةُ و الاُبْطُوْلَةُ۔ باطل۔

البُطْمُ و البُطُمُ۔ بَن۔ بَن کا پھل۔

بَطَنَ (ن) بُطُوْنًا و بَطْنًا۔ پوشیدہ اور
چھپا ہوا ہونا۔ صفت (بَاطِن)

بَطَنَ (ن) بَطْنًا۔ الوَادِیَ۔ وادی میں
داخل ہونا۔ ۔ وَلَهٗ۔ پیٹ پر مارنا۔
بَطَنَ الاَمْرَ۔ کسی کی بات کی تہہ
تک پہنچنا۔ بُطُوْنًا و بِطَانَةً۔
بِفُلَانٍ و مِنْهُ۔ کسی کے خواص میں
سے ہونا۔

بَطِنَ (س) بَطَنًا و بَطُنَ (ك) بَطَانَةً
بڑے پیٹ والا ہونا۔ توندوالا ہونا۔
صفت (بَطِنٌ و بَطِیْنٌ و مِبْطَانٌ)

بُطِنَ بَطْنًا۔ پیٹ کے درد میں مبتلا ہونا
صفت (مَبْطُوْن)

بَطَّنَ و اَبْطَنَ۔ الثوبَ۔ کپڑے میں
استر لگانا۔ الدَّابَّةَ۔ جانور پر
تنگ کسنا۔

اَبْطَنَ۔ الشیءَ۔ کسی چیز کو چھپانا۔

بَاطَنَهٗ۔ سرگوشی کرنا۔ دوستی کرنا۔

تَبَاطَنَ۔ المکان۔ مکان کا دور ہونا۔

تَبَطَّنَ و اسْتَبْطَنَ۔ الشیءَ۔ اندر داخل
ہونا۔ الاَمْرَ۔ بات کی تہہ تک پہنچنا۔

البَطْنُ۔ پیٹ۔ ہر چیز کا اندرونی حصہ۔
بَطْنُ الاَرْضِ۔ زمین کا پست و نشیبی
حصہ۔ مِنَ القَوْمِ۔ قوم کا وہ گروہ
جو قبیلہ سے کم ہو۔ ج۔ بُطُوْن و
اَبْطُن و بُطْنَان۔ کہا جاتا ہے۔
" اَلْقَتِ الدَّجَاجَةُ ذَا بَطْنِهَا " مرغی
نے انڈہ دیا " وَصَاحَتْ عَصَافِیْرُ
بَطْنِهٖ " وہ بھوکا ہوا۔

البَطَنُ۔ پیٹ کی بیماری۔

البَطِنُ۔ حریص، جس کا نصب العین صرف
پیٹ ہو۔

البِطْنَةُ۔ دُبر۔

البِطْنَةُ۔ بسیار خوری کے سبب بہت

شکم پُری۔

البِطَان۔ ج۔ اَبطِن وبُطُن۔ تنگ جس سے جانور کا پالان کسا جاتا ہے۔ ایک کپڑا جو گھوڑے پر اس کو مکھیوں سے بچانے کے لیے ڈالا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے "فُلاَنٌ عَرِيضُ البِطَان" یعنی فلاں غنی اور خوشحال ہے۔ والتقت حَلَقَتَا البِطَان: معاملہ سخت ہو گیا مصیبت سنگین ہو گئی۔

بِطَانَة۔ الثوبِ۔ کپڑے کا استر۔ الرجل۔ آدمی کے اہل وعیال اور خواص۔ بھید۔ ج۔ بَطَائِن۔

البَاطِن۔ ہر شے کا اندرونی حصہ، پوشیدہ۔ مِنَ الأرضِ۔ زمین کا پست حصہ۔ مِنَ القدم۔ پاؤں کا تلوا۔ ج۔ اَبطِنَة وبُطنَان۔

البَاطِنَة۔ بھید۔

البَطِين۔ دور۔ کہا جاتا ہے "شَأوٌ بَطِينٌ" مسافت بعیدہ۔ "کِيسٌ بَطِينٌ" تھیلی بھری ہوئی۔

البُطَين۔ چاند کی منازل میں سے ایک منزل کا نام۔

المُبَطَّن۔ پتلے اور چپکے ہوئے پیٹ والا۔

المُبَطَّنَة۔ ایک قسم کی کشتی۔

البَاطِيَة۔ شراب کے لیے شیشہ کا برتن ج۔ بَوَاطِ۔

بَظَّ (ن)، بَظًّا۔ العُودَ۔ سارنگی کے تاروں کو بجانے کے لیے حرکت دینا۔

اَبَظَّ۔ الرجلُ۔ موٹا ہونا۔ صفت بَظِيظ۔

البَظّ۔ فَظٌّ کا تابع ہے۔ کہا جاتا ہے۔ "هُوَ فَظٌّ بَظٌّ" وہ سخت مزاج و تند خُو ہے۔

بَظِرَ (س)، بَظَرًا۔ الرجلُ۔ غیر مختون ہونا۔ صفت اَبظَر۔ ج۔ بُظر۔ مؤنث بَظرَاء۔

البَظر۔ انگوٹھی۔

البِظر۔ رائیگاں۔ کہا جاتا ہے "ذَهَبَ دَمُهُ بِظْرًا" اس کا خون رائیگاں گیا۔

المُبَظِّر۔ ختنہ کرنے والا۔

بَعَّ (ن ض)، بَعًّا۔ الماءُ۔ پانی کا بکثرت بہانا۔

البَعَاع۔ سامان۔ بادل میں بھرا ہوا پانی جو ابھی نہ برسا ہو۔ کہا جاتا ہے "اَلْقَى السَّحَابُ بَعَاعَهُ" یعنی بادل نے سارا پانی برسا دیا۔

البَعبَعَة۔ تیز اور مسلسل کلام۔

البَعَابِعَة۔ فقراء جن کے پاس کچھ بھی مال و جائداد نہ ہو۔

بَعَثَهُ (ف)، بَعثًا وتَبعَاثًا۔ تنہا بھیجنا۔ بِهٖ۔ دوسرے کے ساتھ بھیجنا۔ ہ۔ برانگیختہ کرنا۔ ابھارنا۔ کہا جاتا ہے "بَعَثَهُ مِن نَومِهٖ" اس نے اس کو نیند سے جگایا۔ "بَعَثَهُ عَلَى الشيءِ" اس نے اس کو کسی کام کے لیے اکسایا۔ المیتَ۔ اٹھانا۔ دوبارہ زندہ کرنا۔ چنانچہ یَومُ البَعث اسی سے ہے۔ یعنی دوبارہ اٹھنے کا دن۔

تَبَعَّثَ۔ الشيءُ۔ کسی شے کا تیزی سے نکلنا ظاہر ہونا۔ الشعرُ منه۔ شعر کی آمد ہونا۔

تَبَاعَثُوا۔ عَلَى الشيءِ۔ بعض کا بعض کو کسی کام پر اکسانا۔

اِنبَعَثَ۔ بھیجا جانا۔ تیزی سے ظاہر ہونا۔ فِي السَّيرِ۔ چلنے میں جلدی کرنا۔

اِبتَعَثَهُ۔ بھیجنا۔

البَعث والبَعَث۔ فوج۔ ہر وہ جماعت جسے کہیں بھیجا جائے۔ ج۔ بُعُوث و بُعُوث۔

البَعثُ والبَعِث۔ وہ جس کے غم اس کو نیند سے بیدار رکھیں۔ فوج، بھیجی ہوئی جماعت۔ ج۔ بُعث و بُعُوث۔

البَاعُوث۔ عیسائیوں کی اصطلاح میں استسقاء کی نماز (کلمہ سُریانیہ)

البَاعِثُ والبَاعِثَةُ۔ باعث، سبب۔ ج۔ بَوَاعِث۔

البَعِيث والمَبعُوث۔ بھیجا ہوا۔

بَعثَرَهُ بَعثَرَةً۔ بکھیرنا۔ المتاع۔ سامان کا الٹنا پلٹنا۔

تَبَعثَرَ۔ الٹ پلٹ ہونا۔ کہتے ہیں "تَبَعثَرَت نَفسِي" یعنی میری طبیعت میں بگاڑ ہو کر متلی ہونے لگی۔

بَعَجَهُ (ف)، بَعجًا۔ البطن۔ پیٹ پھاڑنا چیرنا۔ صفت (باعج) صفت مفعولی (مَبعُوج و بعیج)، بعیج مذکر و مؤنث ہر دو کے لیے آتا ہے۔ ج۔ بَعجَى۔ الأرضَ آبارًا۔ زمین میں بکثرت کنویں کھودنا۔ المَطَرُ الأرضَ۔ بسبب کثرت و شدت بارش کا زمین کے پتھروں کو نکالنا۔

تَبَعَّجَ و انبَعَجَ۔ بادل کا برس کر کھل جانا۔ السَّيلُ۔ سیلاب کا شتابی سے بہنا۔ علیٰ بالکلام۔ بکثرت بولنا۔

البَاعِجَة۔ وادی کا فراخ حصہ۔ ج۔ بَوَاعِج۔

بَعُدَ (ک)، بُعدًا و بَعِدَ (س)، بَعَدًا۔ دور ہونا۔ ہلاک ہونا۔ مرنا۔ صفت (بَاعِد) ج۔ بُعَدَ۔ و (بَعِيد) مفرد و جمع ہر دو کے لیے و (بَعِيد) ج۔ بُعَدَاء و بُعد و بُعدَان۔

اَبعَدَ۔ دور ہونا (اَبعَدَه و بَعَّدَه و بَاعَدَه) دور کرنا۔

تَبَعَّدَ۔ دور ہونا۔

تَبَاعَدُوا۔ ایک کا دوسرے کو دور کرنا۔

تَبَاعَدَ و ابتَعَدَ و استَبعَدَ۔ عنه۔ کسی سے دور ہونا۔ اِستَبعَدَ الشيءَ۔

البُوْشِیُّ والبَوْشِیُّ - بہت بال بچے رکھنے والا - محتاج۔
بَاصَہ (ن)، بَوْصًا - پیش قدمی کرنا۔ آگے بڑھنا - منہ - کسی سے بھاگ کر پوچھنا۔
- فی الامرِ - اصرار کرنا۔
بَوَّصَ - میدان میں سبقت لے جانا - الشئَ - کسی چیز کا صاف رنگ والا ہونا۔
اِنْبَاصَ - منقبض ہونا۔ سکڑنا۔
البُوْصُ - دوری (ر - والبُوْصُ) رنگ و صورت - شکل، چوتڑ - ریشم پاکستان
ج - اَبْوَاص۔
البُوْصِیُّ - ایک قسم کی کشتی۔
طریق "بَائِصٌ" - لمبا راستہ - دور کا راستہ۔
بَاضَ (ن)، بَوْضًا - جھائیاں پڑنے کے بعد خوش رو ہونا - بالمکان - کسی جگہ اقامت پذیر ہونا۔
بَاطَ (ن)، بَوْطًا - امیری کے بعد غریبی یا عزت کے بعد ذلت ملنا۔
البُوْطَۃُ - کٹھالی - کپڑے وغیرہ کی گول گل کاری - ج - بُوَط۔
بَاظَ (ن)، بَوْظًا - لاغری کے بعد موٹا ہونا۔
بَاعَ (ن) بَوْعًا - بخشش دینے کے لیے ہاتھ پھیلانا - الفرسُ - گھوڑے کا لمبے لمبے قدم رکھنا۔
وتَبَوَّعَ - الحبلَ - دونوں ہاتھوں کو لمبے کر کے رسی کو ناپنا۔
بَاعَ وتَبَوَّعَ - للمساعی - باع پھیلانا۔
انْبَاعَ - العرقُ - پسینہ بہہ پڑنا - الحیۃُ - سانپ کا اپنے بدن کو جست کے لیے پھیلانا - الشجاعُ من الصف - بہادر کا صف سے نکلنا - ظاہر ہونا - الرجلُ الیہ - کشادہ روئی سے بڑھنا - انْبَاعَ لہُ فی البضاعۃ - بیچتے وقت قیمت میں رعایت برتنا۔
البَاعُ - دونوں بازوؤں کے پھیلانے کی مقدار جو تقریباً ٦ فٹ ہوتی ہے۔ کہتے ہیں "طویل الباع ورحب الباع" بخیل - عاجز - ج - اَبْوَاع وبَاعَات وبِیْعَان۔
البَوْعُ - مص - بمعنی بَاع۔
البُوْعُ - پاؤں کے انگوٹھے کے پاس کی ہڈی - دونوں ہاتھوں کے پھیلاؤ کی مقدار - اسی سے یہ مثل ہے "لَا یَعْرِفُ کُوعَہ من بُوعِہ" یعنی وہ بالکل ہی بیوقوف وجاہل ہے۔
بَاعَۃُ الدارِ - گھر کا صحن۔
البَیِّعُ - دور دور قدم رکھنے والا - کہتے ہیں "فرسٌ بَیِّعٌ" دور دور قدم رکھنے والا گھوڑا۔
بَوْعَاءُ الطِّیبِ - خوشبو کی مہک۔
بَاغَہ (ن)، بَوْغًا - غالب آنا - برابر ہونا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّکَ لعالمٌ لا تُبَاغُ" یعنی تم ایسے عالم ہو جس کا کوئی مقابل وہمسر نہیں۔
تَبَوَّغَ - الدم بہ - خون کا جوش کھانا - فلانًا علیہ - کسی پر غالب آجانا۔
البَوْغَاءُ - گرد وغبار - بَوْغَاءُ الطِّیبِ خوشبو کی مہک۔
بَاقَ (ن)، بَوْقًا وبُؤُوقًا - شر اور جھگڑا اٹھانا - القومَ - بے وفائی کرنا - دغا کرنا - چوری کرنا۔
بَاقَتِ البَائِقَۃُ القومَ - قوم کو مصیبت پہنچنا۔
بَاقَ القومُ علیہ - جمع ہو کر کسی کو ظلماً قتل کرنا۔
بَاقَتِ السفینۃُ - کشتی کا ڈوبنا - بَاقَ الشئُ - غالب ہونا - ظاہر ہونا - خراب ہونا۔
بَوَّقَ - فی البوق - بگل بجانا۔
تَبَوَّقَ - جھوٹ بولنا - الوباءُ فی الماشیۃ - مویشی میں وباء پھیلنا۔
اِنْبَاقَ - علیہم الشرُّ - شر اور برائی پہنچنا - بہ - کسی پر ظلم کرنا۔
البُوْقُ - بگل - ترھی - نرسنگا - ج - ابواق وبیقان وبُوقان - کہتے ہیں "جاءَ بالبُوقِ ونفخ فی البوق" ڈنکے کی چوٹ اعلان کرنا - بے ہودہ اور فضول بکنا۔
البُوْقَۃُ - بارش کی سخت بوچھار - ج - بُوَق۔
الباقۃُ - گلدستہ - سبزی کا مٹھا - ج - باقات
البَائِقُ - من المتاع - بے قیمت سامان - کہتے ہیں "متاعٌ بَائِقٌ" یعنی بے قیمت سامان۔
البَائِقَۃُ - مصیبت، شر اور برائی - کہتے ہیں "رَفَعْتُ عنکَ بائقۃَ فلانٍ" یعنی میں نے تجھ سے فلاں کی لائی ہوئی مصیبت کو ٹال دیا - ج - بَوَائِق۔
البَوَّاقُ - بگل بجانے والا۔
المُبَوَّقُ - باطل کلام۔
البوقیصاءُ - ایک قسم کا درخت۔
باکَ - (ن) بَوْکًا - المتاعَ - بیچنا یا خریدنا - الامرُ - کسی معاملہ کا مخلوط ہونا - القومُ رایَہم - اختلاف آراء کی وجہ سے کسی نتیجہ پر نہ پہنچنا - الرجلَ - کسی سے مزاحم ہونا۔
اِنْبَاکَ - علیہ الامرُ - کسی پر کوئی کام مشتبہ ہونا۔
بَالَ (ن)، بَوْلًا ومَبَالًا - پیشاب کرنا۔
بَوَّلَہ وأَبَالَہ - پیشاب کرانا۔
البَالُ - دل - کہتے ہیں "ماخطر الامرُ ببالی" یہ بات میرے دل میں نہیں کھٹکی - حال - کہتے ہیں "فلانٌ رَخِیُّ البال" فلاں آسودہ حال ہے" فلانٌ کاسِفُ البال" فلاں بُرے حال والا ہے - جس چیز کا اہتمام کیا جائے - کہتے ہیں۔

"لیس ھٰذا من بالی: یعنی یہ وہ چیز نہیں جس کی میں پرواہ کروں" ۱ امر
ذُو بالٍ: ایک مہتم بالشان کام۔
"مَابالُکَ" تمھاری کیا حالت ہے۔
البالُ۔ ویل مچھلی۔
البَالَۃُ۔ شیشی۔ خوشبو کی ڈبیہ۔
البَولُ۔ پیشاب۔
البُول۔ لڑکا۔
البُولَۃ۔ لڑکی۔
بَوْلُ العَجُوز۔ شراب۔
البُوَال۔ ایک بیماری جس میں پیشاب بکثرت آتا ہے۔
البُولۃ۔ بہت پیشاب کرنے والا۔
المَبْوُلۃ۔ وہ چیز جو پیشاب لانے کا سبب ہو
المِبْوَلَۃُ۔ پیشاب کرنے کا برتن۔ ہاشتی۔
البُولیصۃ او البُولصنۃ۔ رسید۔ ہنڈی ج۔ بَوالِص۔
البُولِیْس۔ پولیس۔ اس کی عربی شُرطی یا جلواز ہے۔ ج۔ شُرَط۔
البُومُ والبُومَۃُ۔ اُلّو ذکر و مونث ہر دو کے لیے مستعمل ہیں، ج۔ ابوام۔
بَانَہ (ن) بونًا۔ فضل و زیادتی میں غالب آنا۔
البُون والبَوْن۔ دوری فصل۔ دو چیزوں کا آپس میں فرق۔ یا دو چیزوں کے درمیان کی مسافت۔
البُونَۃ۔ چھوٹی بچی۔
البَان۔ ایک قسم کا درخت ہے۔ پتے اس کے بید کے پتوں کے مشابہ ہوتے ہیں۔ اس کے بیج سے خوشبودار تیل نکالا جاتا ہے۔ واصاس کا بانۃ ہے اس کی درازی کے باعث قد کو اسی سے تشبیہ دی جاتی ہے۔
البُوَان والبُوان۔ خیمہ کھڑا کرنے کا ستون ج۔ اَبْوِنَۃ و بُون و بُوُن۔
بَاہَ (ف ن) بَوْھًا۔ للشیٔ۔ سمجھنا۔ کہتے ہیں: "مَا بُھتُ و مَا بُھتُ للامرِ" میں نے معاملہ کو نہیں سمجھا۔ بَاحَۃُ الدار۔ گھر کا صحن۔ آنگن۔
البُوھَۃُ۔ مونث (البوہ) اُلّو۔ یا اُلّو کے مشابہ کوئی پرندہ۔ بے وقوف شخص۔ دوات میں ڈالنے کی دھنکی ہوئی خشک اون۔ جب سیاہی سے تر ہو جائے تو وہ لیقۃ ہے۔
البَوّ۔ اونٹنی کا بچہ۔ بُھس یا گھاس بھری ہوئی اونٹنی کے بچہ کی کھال جس کو اونٹنی کے سامنے کر کے اس کا دودھ دوہتے ہیں۔
بَوّی یَبُوّی بَوّیًا۔ اپنے فعل میں دوسرے کی نقل اتارنا
البَوّی۔ تقلید، نقال، امید۔ طبیعت، الم، نفرت۔
البِیب۔ نابدان۔ حوض کی نالی۔
البَیّاب۔ سقہ جو لوگوں کو پانی پلاتا پھرے۔
بات (ض س) بَیْتًا و بَیَاتًا و بَیتُوتَۃً و ھبیتًا و مَبَاتًا۔ فی المکان۔ کسی جگہ شب باشی کرنا۔ رات گذارنا۔ فلانًا و بہ و عندہ۔ کسی کے پاس رات کے وقت آنا۔ یا رات ہو جانا۔ کہتے ہیں "بات یفعل کذا": جب کوئی رات میں کچھ کام کرے۔ جس طرح دن میں کام کرنے والے کے لیے کہتے ہیں۔ "ظل یفعلہ کذا"۔
بَاتَ یَبِیْتُ بَیْتًا۔ الرجلُ۔ نکاح کرنا۔
۔ الرجلَ۔ نکاح کرنا۔
بَیَّتَ۔ الشیئَ۔ رات میں کچھ کرنا یا سوچ بچار کرنا۔ العدُوَّ۔ شب خون مارنا۔
البیتَ۔ گھر بنانا۔ رایہ۔ اپنی رائے پر بوقت شب سوچ بچار کرنا۔
بُیِّتَ۔ الشیئُ۔ کسی شے کا اندازہ کیا جانا۔
اَبَاتَہ۔ رات گذارنے دینا۔ شب باشی کرانا۔ کہتے ہیں: "اَبَاتَہ اللّٰہُ احسن بیتۃ۔ بمعنی اباتۃ"۔ یعنی اللہ تعالیٰ اس کو اچھا کرے۔
اِسْتَبَات۔ رات کی خوراک مہیا کرنا۔
البَیْتُ۔ ج۔ بُیُوت و اَبْیَات۔ وجج۔ بیوتات وا بابیت۔ بعض کہتے ہیں کہ بیوتات اور ابابیت اشراف کے لیے مخصوص ہے، اس کی تصغیر بُیَیت ہے۔ گھر، مکان، شرافت۔ بیتُ الرجل۔ آدمی کے اہل و عیال۔ بیتُ الشعر۔ دو مصرعوں سے مرکب منظوم کلام۔ بیتُ القصیدہ۔ قصیدہ کا چیدہ شعر۔ یا شاعر کی غرض کو ظاہر کرنے والا شعر۔
بَیْتُ المَقدِس یا البَیتُ المُقَدَّس ملک شام میں ایک پرانا مقدس شہر بیت المال۔ حکومت اسلامیہ کا خزانہ۔
بیت العنکبوت۔ مکڑی کا جالا۔
البیت العتیق و البیت الحرام۔ کعبہ شریف۔ کہتے ہیں "ھو جاری بیتَ بیتَ": وہ میرا ایسا پڑوسی ہے کہ اس کا گھر میرے گھر سے ملا ہوا ہے
البیات۔ شب خون مارنا۔
البِیتُ البِیتَۃُ۔ خوراک، روزی۔ کہتے ہیں: "لہٗ بیتۃ لیلۃ": یعنی اس کے پاس صرف ایک رات کی خوراک ہے۔
البَائِت والبَیُّوت۔ رات گذرا ہوا پانی۔ پانی یا دودھ جو سرد ہو گیا ہو۔ کہتے ہیں "اسقنی من بَیُّوتِ السقاء": یعنی مجھ کو رات کا دوہا ہوا مشکیزہ میں رکھا ہوا سرد دودھ پلاؤ۔ بَیُّوت، وہ معاملہ بھی کہلاتا ہے جس پر صاحب معاملہ رات پر غور و خوض سوچ بچار کرتا رہا ہو۔
البَیُّوت۔ ایسا معاملہ جس کی وجہ سے صاحب معاملہ رات سوچ بچار میں گذارے۔
بیتٌ بَیُّوتَۃ۔ مضبوط دانت۔

المبیت - رات رہنے کی جگہ۔ شب باشی کی جگہ۔

المُبَیِّتۃ - من النساء۔ گھر والی اور شوہر والی عورت۔

المُستَبِیتُ - فقیر۔

بَادَ یَبِیدُ بَیدًا و بِیادًا و بُیُودًا و بَیدُودَۃً ہلاک ہونا۔ بادتِ الشمسُ بیودًا سورج کا ڈوبنا۔

اَبَادَہٗ - ہلاک کرنا۔

بَیدَ - یہ ہمیشہ اَنَّ اور اس کے معمول جملہ کی طرف مضاف ہو کر آتا ہے اور سوائے مگر کے معنی دیتا ہے۔ جیسے کہتے ہیں۔ "فلان کثیر المال بیدَ انہ بخیلٌ"۔ فلاں شخص بہت مال والا ہے، مگر ہے بخیل۔

بَیَّحَ تَبیِیحًا - بہٖ - چپکے سے بھید بتلانا۔ اللحمَ - کاٹنا اور تقسیم کرنا۔

البِیاحُ والبَیّاحُ - ایک قسم کی چھوٹی مچھلی۔

المَبیَاحۃ - مچھلی کا جال۔

البَیحَان - راز ظاہر کرنے والا۔

البَیدَاءُ - بیابان۔ ج۔ بِیدٌ و بَیدَاوات

البَیَّادَۃ - پیادہ فوج۔ مفرد بیادی۔ پیدل سپاہی۔

البَیدَانَۃ - جنگلی گدھی۔

بَیدَرَ الحنطۃَ - گیہوں کا ڈھیر لگانا۔

البَیدَرُ - خرمن۔ کھلیان۔

البَیدَقُ - ایک شکاری پرندہ

البَیذَقُ - سفر کا رہنما۔ پیدل چلنے والا اور اسی سے بیذق الشطرنج۔ شطرنج کا پیادہ۔ ج۔ بَیَاذِق۔

البَیرَقُ - جھنڈا۔ ج۔ بیارق۔ بیرق دار۔ جھنڈا بردار۔

البَیرَمُون والبَارَامُون - نصرانیوں کی عید میلاد سے پہلے کا دن۔

البیزار - باز رکھنے والا۔ کاشتکار۔ ج۔ بَیَازِرَۃ۔

البِیزَرَۃ - کاشتکاری۔ باز کی رکھوالی۔

بَیَّشَ - اللّٰہ وجھہٗ۔ اللہ اس کو خوبصورت بنائے۔

اباش الشجرۃ - درخت لگانا۔ اسکی جڑ بٹھانا۔

البِیشُ - ایک قسم کی زہریلی گھاس۔

البِیشۃ - ج - اَبیَاشٌ، اس گڑھے کا بھی نام ہے جس میں پودہ لگایا جاتا ہے۔

البَیصُ والبِیصُ - سختی، تنگی، کہتے ہیں۔ "وقعوا فی حَیصَ وبَیصَ"۔ وہ سختی و تنگی میں پڑے۔

بَاضَ یَبِیضُ بَیضًا - الطائرُ - پرندہ کا انڈا دینا۔ صفت بَائِضٌ (مذکر و مؤنث ہر دو کے لیے) ج۔ بَوَائِضُ - اور اسم مبالغہ بَیُوضٌ - ج - بُیُضٌ و بِیضٌ - باضَ الحرُّ - گرمی کا سخت اور تیز ہونا - فلانًا کسی پر سفیدی میں غالب ہونا - السحابُ بادل کا برسنا - بالمکانِ - کسی جگہ اقامت پذیر ہونا - بَیَّضَہٗ - سفید کرنا اور اسی سے ہے - تبییضُ الکتابۃ یعنی مسودہ کو صاف کر کے لکھنا - تبییضُ الآنیۃ - برتن پر قلعی کرنا۔ کہتے ہیں "تبیّضَ اللّٰہُ وجھہٗ"۔ اللہ اس کے چہرہ کو روشن کرے

اَبَاضَتِ المرأۃُ - عورت کا گورے بچے جننا۔

بَابیضہ - سفیدی میں کسی سے بڑھنا۔

اِبتاضَ - خود پہننا - القومَ - قوم کو فنا کر دینا قوم کے میدان میں گھس پڑنا۔

اِبیَضَّ و اِبیَاضَّ - سفید ہونا۔

البیاض - سفیدی - دودھ - بیاضُ العین آنکھ کی سفیدی، بیاضُ البیضۃ، انڈے کی سفیدی۔ بیاضُ الجلد بے بال چمڑا بیاضُ الوجہ - شہرت، نیک نامی۔ بیاض النہار - دن کی روشنی - بیاض الیوم - تمام دن - بیاض الارض - عمارت سے خالی زمین۔ بیاض البطن۔ گردہ کی چربی۔ کہتے ہیں "فلانٌ یلبس السوادَ والبیاضَ" وہ سیاہ و سفید پہنتا ہے۔ اور کبھی سواد کو فساد کے لیے اور بیاض کو صلاح کے لیے مثال ٹھہراتے ہیں۔

البَیضَۃ - البیض کا واحد انڈا۔ ج بیضات اور بیض کی جمع بُیُوض ہے۔ خصیہ، خود - بیضۃُ القوم - چوپال۔ بیضۃ البلد - چودھری۔ شہر کا مکھیا۔ گمنام نسب والا۔ بیضۃ الدیک - مرغ کا انڈا ناممکن الحصول شے کے لیے یہ مستعمل ہوتا ہے یا اس چیز کے لیے جو ایک ہی مرتبہ پائی گئی ہو۔ بیضۃ الحرّ - گرمی کی شدت - الخدر لڑکی - العُقر - آخری اولاد۔

الاَبیَضُ - مؤنث بیضاء - ج - بِیضٌ۔ سفید۔ تلوار - الموتُ الابیض - اچانک موت والخیط الابیض - صبح کی پہلی شعاع - الیدُ البیضاء - نعمت و احسان۔ کہتے ہیں۔ "اَتَیتُہٗ فی بیضاء القیظ"۔ میں اس کے پاس سخت گرمی میں آیا۔ "کلّمتہ فما رَدّ علیّ بیضاء والاسوداء"۔ یعنی میں نے اس سے گفتگو کی مگر اس نے اچھا برا کوئی لفظ نہیں نکالا۔

اللیالی البیض - تیرھویں، چودھویں اور پندرھویں راتیں (یعنی چاندنی راتیں)، ایامُ البیض انھیں راتوں کے دن۔

الابیضان، دودھ اور پانی یا دودھ اور چربی یا روٹی اور پانی۔ کہتے ہیں "ما رأیتہٗ منذ ابیضان"۔ میں نے اس کو دو ماہ یا دو دن سے نہیں دیکھا۔ اور "ھذا ابیض من ذاک" کہنا شاذ ہے کیونکہ قیاس کی رو سے اشدُّ بیاضًا ہونا چاہیے۔

البیاضۃ - بہت انڈوں والی۔

البیضان - من الناس - گورے لوگ۔

بَاظَ یَبِیظُ بَیظًا - لاغری کے بعد موٹا ہونا۔

البَیظ - چیونٹی کے انڈے۔

بَاعَ یَبِیعُ بَیعًا و مبیعًا - فلانًا کتابًا او من فلان کتابًا - کسی کو کتاب دے کر قیمت لے لینا (بیچنا)، یا کسی سے کتاب لے

کر قیمت دینا، خریدنا، صفت (بائع، ج
باعۃ. صفت مفعولی۔ (مُبیع)
بَایَعَه مُبَایَعَۃً۔ کسی سے خرید و فروخت کا
معاملہ کرنا۔ باہم معاہدہ کرنا۔ کہتے ہیں
"بایعوہ بالخلافۃ و بُویِعَ لہ با
لخلافۃ" لوگوں نے اس کی خلافت پر
بیعت کی۔ لوگوں نے اس کی خلافت کو
مان لیا اور تسلیم کر لیا۔
اَبَاعَ۔ الشیئَ۔ چیز کو فروختگی کے لیے پیش کرنا۔
تَبَایَعَا۔ باہم خرید و فروخت کرنا۔
ابتاع۔ الشیئَ۔ خریدنا۔
انباع۔ الشیئُ۔ خرچ ہونا۔ فروخت ہونا۔
استنباعہ۔ کسی سے کچھ بکواتا۔
البَیْع۔ فروختگی۔ خرید۔
البَیْعَۃ۔ عہد و پیمان۔
البِیعَۃُ۔ کلیسا، گرجا، یہودیوں کا عبادت خانہ
ج۔ بیع و بِیَعات و بِیعات۔
البِیَاعَۃ۔ بیچنے کا سامان۔ اسباب فروختگی۔
ج۔ بِیَاعات۔
البَیِّع و البَیَّاع۔ بیچنے والا۔ خریدار۔
بَاغَ یَبِیغُ بیغًا و تَبَیَّغَ۔ الدم۔ خون کا
جوش مارنا
البَیْغَۃُ۔ ایک قسم کی گھاس کا نام ہے
بَیْقو۔ تھکنا۔ ہلاک ہونا۔ سر جھکا کر جلدی
جلدی چلنا۔ نامعلوم جگہ کی طرف جانا۔ فی
مالہ۔ اپنے مال کو تیزی سے اڑا ڈالنا۔
برباد کرنا۔ الدار۔ گھر میں اترنا۔
الأُبَیْقِو۔ بے فیض آدمی۔ بے خبر شخص۔
البیکار۔ پُرکار۔
البَیلسان و البَلَسان۔ ایک قسم کا درخت ہے
جس سے خوشبودار تیل نکلتا ہے۔
البیمارستان و المارستان۔ شفاخانہ، ہسپتال
اس کے لیے عربی لفظ مُسْتَشْفیٰ ہے۔
بَانَ (ض) بَیْنًا و بُیُونًا و بَیْنُونَۃً۔ ظاہر ہونا
واضح ہونا۔ صفت (بَیِّن و بائِن) ج
اَبْیِنَاء و بُیَنَاء و اَبْیَان۔
اَبَانَ۔ الشیئَ۔ واضح کرنا۔ ظاہر کرنا۔ کاٹنا۔ جدا
کرنا۔ الشیئُ۔ واضح ہونا۔ صفت (مُبِین)
کہتے ہیں "ضَرَبَہ فابان راسہ من
جسدہ" یعنی اس نے اس کو مار کر اس
کے سر کو تن سے جدا کیا۔
بَیَّنَ۔ الشیئُ۔ واضح ہونا۔ ظاہر ہونا۔ الشجرُ
درخت کا پتے لانا۔ الشیئَ۔ کسی شے کو ظاہر کرنا
واضح کرنا۔ البنتَ۔ لڑکی کا نکاح کرنا۔
بَایَنَہ۔ چھوڑ کر جدا ہونا۔ تبیَّن۔ الشیئُ۔ واضح
کرنا۔ غور و تامل کرنا۔
تَبَایَنَا۔ ایک دوسرے کو چھوڑنا، ایک دوسرے سے
دور ہونا۔ تباین الشیئان۔ باہم متفاوت ہونا
اِسْتَبَانَ۔ الشیئُ۔ واضح ہونا۔ الشیئَ۔ کسی
شے کی وضاحت چاہنا
بَیْنُ۔ ظرف بمعنی وسط درمیان۔ بَیْنَ بَیْنَ۔ دونوں
کلمے مبنی بر فتح ہیں، اچھے اور برے کے درمیان
کہتے ہیں "بینا و بینما نحن نضرب" یعنی
بین اوقاتِ ضَرْبِنا۔ گویا الف یا ما کو
اوقات کے عوض میں لاتے ہیں۔
البَیْن۔ جدائی، وصل، کہتے ہیں "تقطع
بینھما" ان کے میل ملاپ میں فصل واقع
ہو گیا، ان کا آپس کا تعلق ٹوٹ گیا۔ ذاتُ
البَیْن۔ نسب، قرابت، دوستی، عداوت
فساد کہتے ہیں "سعی فی اصلاح ذات
بینھم" یعنی ان کے حالات کی اصلاح
میں کوشش کی۔
البِیْن۔ کونہ، گوشہ، دو زمینوں کے درمیان کا فاصلہ
حدِ نظر تک زمین کا ٹکڑا۔ ج۔ بُیُون۔ ترکی
زبان میں بین کے معنی ہزار کے ہیں چنانچہ
بین باشی کے معنی ہیں، ہزار کا سوار۔
البَیَان۔ مص۔ فصیح گفتگو جو مافی الضمیر کو ظاہر کرے
البائِنَۃ۔ البائن کا مونث۔ دلہن کا جہیز۔
البائِنَۃ۔ گہرا کنواں۔
البَیِّنَۃ۔ دلیل و حجت۔ ج۔ بَیِّنَات
بَاہَ یَبُوہُ بَیْہًا۔ لہٗ۔ مطلع ہونا۔ واقف
ہونا۔ جاننا۔

(۴۰۰)

# ت

ت:۔ کئی طرح استعمال ہوتی ہے:۔
۱۔ فعل ماضی کے آخر میں متکلم اور مخاطب کی
ضمیر ہو کر جیسے ذَهَبْتُ (میں گیا یا گئی)۔
ذَهَبْتَ (تو گیا)، ذَهَبْتِ (تو گئی)، وغیرہ۔
۲۔ فعل ماضی کے صیغہ واحد غائب میں مؤنث کی
علامت بن کر جیسے ذَهَبَتْ (وہ گئی)
۳۔ فعل مضارع مخاطب اور مؤنث غائب کے
شروع میں علامت مضارع ہو کر جیسے تَذْهَبُ
(وہ جاتی ہے یا تو جاتا ہے)، تَذْهَبِیْنَ
(تو جاتی ہے)
۴۔ اسم کے آخر میں علامت تانیث بن کر۔
جیسے قائمۃ۔ (کھڑی ہونے والی)
۵۔ جنس جمعی کے واحد کے لیے جیسے شَجَرَۃ
(ایک درخت)
۶۔ مبالغہ کے لیے جیسے علّامۃ (بہت جاننے والا)
۷۔ قسم کے لیے جیسے تاللہ (خدا کی قسم)
۸۔ کبھی حرف محذوف کے بدلہ میں آتی ہے جیسے
زنادقۃ۔ زندیق کی جمع۔
۹۔ افعال کے وسط میں بھی زائد کی جاتی ہے
جیسے اِقْتَتَل۔
۱۰۔ کبھی اسماء کے آخر میں آتی ہے۔ جیسے:۔

ملکوت کی تاء

۱۱- کبھی اول کلمے کے حرف محذوف کے بدلے میں آتی ہے، جیسے عِظَة۔

۱۲- کبھی آخر کلمہ سے جیسے شَفَة۔

**تا:** اسم اشارہ ہے۔ مؤنث مفرد کے لیے اس کا تثنیہ تانِ اور اس کی جمع اولاءِ ہے اس پر ہائے تنبیہ لاتے ہیں جیسے هاتانِ و هٰؤلاءِ۔ بحالت خطاب کاف لاحق کرتے ہیں جیسے تاكَ و تَلْكَ و تيكَ و تِلْكَ "تلک" میں تاء کا فتح لغت ردیہ ہے۔ تثنیہ کے لیے تانِكَ و تانّكَ اور جمع کے لیے اولئكَ و اولاكَ و اولالكَ ہے اور تلک کے علاوہ ان سب پر سارے احوال میں ھا تنبیہ بھی لاتے ہیں۔

**التَّابُوتُ**۔ لکڑی کا صندوق اور تابوت میت بھی اسی سے ہے، کشتی۔ ج۔ تَوَابِيتُ:

**تَأْتَأَ تَأْتَأَةً و تَأْتَاءً**۔ تا کی ادائیگی میں تتلانا۔ صفت (تَأْتَاء)۔ الطِّفْلُ۔ بچہ کا چلنا۔ المحارِبُ۔ لڑائی میں بہادر کا اکڑ کر چلنا۔

**تَأَرَهُ**۔ (ف) تَأْرًا۔ جھڑکنا، دھمکانا۔

**أَتْأَرَ إِتْآرًا**۔ دیکھنا، ٹکٹکی لگانا۔ ہ بالعصا کسی کو لاٹھی سے مارنا۔

**التَّارَةُ**۔ ایک مرتبہ، ایک دفعہ، ہمزہ کا ترک کثرت استعمال کی وجہ سے ہے۔ کہتے ہیں "فعلت تارةً هٰذا و تارةً ذاك و تارةً بعد تارةٍ"۔ ج۔ تَارَات و تِيَر و تِيَرٌ۔

**تَأَزَ** (ف) تَأْزًا۔ الجرحُ۔ زخم کا بھرنا، مندمل ہونا۔ القومُ في الحرب۔ لڑائی میں لوگوں کا قریب قریب ہونا۔

**تَئِقَ**۔ (س) تَأَقًا۔ الإناءُ۔ برتن بھرنا۔ الرجلُ۔ غصہ سے بھر جانا۔ صفت (تَئِيق و مِتْآق)

**أَتْأَقَ**۔ الإناءَ۔ برتن کو بھرنا۔

**التَّأَقَةُ**۔ غصہ کی تیزی۔ بدی کی طرف تیزی سے بڑھنا۔

**أَتْأَمَت**۔ المرأةُ۔ عورت کا جڑواں اولاد جننا۔ صفت (مُتْئِمٌ) اگر یہ اس کی عادت ہی ہو گئی ہو تو ایسی عورت کو مِتْآم کہتے ہیں۔ ج۔ مَتَائِيمُ۔

**تَاءَمَ**۔ اخاہ۔ بھائی کے ساتھ جڑواں پیدا ہونا صفت (تَئِيمٌ و تُؤْمٌ و تَئِيمٌ) الثوبَ کپڑے کو دوہرے دھاگے سے بننا۔ صفت مفعول (مُتَآم)

**التَّوْأَمُ**۔ جڑواں۔ ج۔ تَوَائِمُ و تُؤَامٌ۔ مؤنث تَوْأَمَةٌ۔ کہتے ہیں "هٰذا تَوْأَمُ هٰذا۔ وهذه توأمة هذه۔" اور جب دونوں جمع ہوں تو ان کو توأمان و توأم کہتے ہیں جیسے زوجان و زوجٌ۔ جوئے کے تیروں میں سے ایک تیر۔

توائمُ النجوم او اللؤلؤِ۔ گنجان ستارے یا موتی۔

**تَبَّ** (ن) تَبًّا۔ الشيءَ۔ کاٹنا۔ فلانًا۔ ہلاک کرنا تَبًّا و تَبَبًا و تَبَابًا و تَبِيبًا۔ ہلاک ہونا۔

**تَبًّا لَهُ**۔ اللہ تعالیٰ خسران و ہلاکی اس کے لیے لازم کر دے۔ "وتَبَّتْ يَدَاهُ" خدا کرے اس کے دونوں ہاتھ ٹوٹ جائیں۔

**تَبَّبَ**۔ فلانًا کسی سے تبًّا لك کہنا۔ ہلاک کرنا

**أَتَبَّهُ**۔ کمزور و ضعیف کرنا۔

**اِسْتَتَبَّ**۔ الامرُ۔ کام کا درست ہونا۔ ٹھیک ہونا۔ درستی کی حالت میں جاری رہنا۔ الرجلُ۔ کمزور و عاجز ہونا۔ الطریقُ۔ راستہ کا بہت چلنے والا ہونا۔

**التَّبَابُ**۔ کمی، نقصان، ہلاکت۔

**التَّبَّةُ**۔ سخت حالت۔

**التَّابُّ**۔ بوڑھا، کمزور آدمی کہتے ہیں "كُنْتُ شابًّا فصِرْتُ تابًّا" میں جوان تھا اور اب بوڑھا ہو گیا۔ ج۔ أَتْبَاب۔

**تَبْتَبَ**۔ الرجلُ۔ آدمی کا بوڑھا ہو جانا۔

**تَبِرَ** (س) تَبَرًا۔ ہلاک ہونا۔

**تَبَرَهُ** (ض) تَبْرًا۔ ہلاک کرنا۔ توڑنا۔

**أَتْبَرَ**۔ عن الامرِ۔ کام سے پیچھے ہٹنا رکنا۔

**تَبَّرَهُ**۔ ہلاک کرنا۔ برباد کرنا۔

**التَّابُورُ**۔ فوجی دستہ۔ ج۔ تَوَابِيرُ۔

**التَّبَارُ**۔ ہلاکی، تباہی۔

**التِّبْرُ**۔ سونے کا ڈھیلا جو نہ ڈھلا ہوا ہو یا سکہ کی شکل میں نہ ہو یا ابھی کان کی مٹی میں ہو۔ واحد تِبْرَةٌ۔

**المَتْبُورَةُ**۔ بالوں کی جڑوں کی بھوسی۔

**المُتَبَّرُ**۔ ہلاک ہونے والا۔ ناقص۔

**تَبِعَهُ** (س) تَبْعًا و تَبَاعًا و تَبَاعَةً و اتَّبَعَهُ۔ پیچھے چلنا۔ ساتھ چلنا۔ مطیع و فرمانبردار ہونا۔ صفت (تبع) یہ واحد و جمع ہر دو کے لیے آتا ہے۔ ج۔ أَتْبَاع۔ و (تابع) ج تبع و تَبَعَة و تَوَابِع و تُبَّاع۔

**التَّابِعُ**۔ نوکر، خادم، جن۔

**تَبِعَ و أَتْبَعَ**۔ الشيءَ۔ پیروی کرنا۔ آثار قدیم پر چلنا۔

**تَبَّعَهُ**۔ پیروی کرنا۔ تَتَبَّعَ به كذا۔ لاحق کرنا۔

**تَابَعَ**۔ بين الاعمال۔ کام لگاتار کرنا۔ الحديثَ۔ بات اچھی طرح بیان کرنا۔ العملَ۔ کام مضبوط کرنا، محکم کرنا۔ فلانًا علی الامر۔ کسی سے کسی کام پر موافقت کرنا۔ کہتے ہیں "تابعني بماله عنديْ" اس کا جو کچھ میرے پاس تھا اس کا اس نے مجھ سے مطالبہ کیا۔

**أَتْبَعَهُ**۔ پیروی کرنا۔ لاحق ہونا۔ اتبعه كذا۔ لاحق کرنا۔

**تَتَبَّعَ**۔ الامرَ۔ دیر تک تلاش و جستجو کرنا کہتے ہیں۔ تَتَبَّعْتُ احواله۔ میں اس کے احوال کی ٹٹول میں لگا رہا۔

**تَتَابَعَتْ**۔ الاخبارُ۔ خبروں کا ایک دوسرے کے بعد آنا۔

استتبعہ پیچھے چلانا۔ پیچھے چلنے کے لیے کہنا۔
التِبع۔ تابع۔ عاشق۔ کہا جاتا ہے "ھو تبعُ الکرم": وہ فیاضی کا عاشق و دلدادہ ہے۔
التَبِع۔ بہت تابعداری کرنے والا۔
التَّبِعَة۔ ج۔ تَبِعات و التِّبَاعَة، ج۔ تِبَاعَات۔ تاوان۔ ڈنڈ۔ کہتے ہیں "لھذا الفعل تبِعَۃٌ": اس کام پر برائی پہنچنے والی ہے۔
تُبَّع۔ بادشاہان یمن کا لقب۔ ج۔ التبابعۃ و تُبّع۔ سایہ۔ شہد کی بڑی مکھی۔ ج۔ تَبَابِع۔
التَّبِيع۔ مددگار۔ پیروی کرنے والا۔ ج تباع۔ و تَبَابِع۔
التابِعَة۔ تابع کا مؤنث۔ خادمہ۔ نوکرانی۔ جنانتی۔
التابعی۔ تابع اور تابعہ کی جانب نسبت، شرع اسلامی میں وہ مسلمان جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ سے ملاقات کی ہو اور اسلام پر مرا ہو، اور صحابی وہ مسلمان جس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا دیدار کیا ہو اور آپ ہی کی صحبت میں زندہ رہا ہو۔
التباع۔ تابع کا مصدر اور کبھی صفت بن کر آتا ہے۔ جیسے "شھدنا ھُنّ ایامًا تباعًا" یعنی پے درپے۔
الاِتْبَاع۔ مص۔ کسی ایسے کلمہ کا لانا جو ماقبل کلمہ کے ہموزن ہو۔ جیسے کثیر۔ بثیر۔ خبیث۔ نبیث۔
التبغ۔ تمباکو۔
تَبَلَہ (ن) تَبْلاً و اَتْبَلَہ۔ الحب او الدھر۔ بیمار کر دینا۔ عقل زائل کر دینا۔ صفت مفعولی (متبول و تبیل)
تَبَّل و تابَل و توبَل۔ الطعام۔ کھانے میں مسالہ ڈالنا۔
التبل۔ مص۔ کینہ۔ دشمنی کہتے ہیں "بینھُما تبلٌ": ان دونوں میں دشمنی و عداوت ہے ج۔ اَتْبَال و تُبُول۔

التابِل و التابَل و التأبَل۔ مسالہ۔ کھانے کو مزیدار بنانے والا چیزیں۔ جیسے کالی مرچ، زیرہ، وغیرہ۔
التَّبَّال۔ مسالہ بیچنے والا۔
التُّوبال۔ من النحاس والحدید۔ تانبے اور لوہے کے ذرات جو کوٹنے میں گریں۔
تَبَنَ (ض) تَبْنًا۔ الدابۃ۔ جانور کو بھوسہ کھلانا تَبِن (س) تَبَنًا و تَبَانَۃً۔ سمجھ دار و ذکی ہونا صفت (تَبِن)
تَبَّنَ۔ بھوسہ گودام میں رکھنا۔ الرجلُ۔ آدمی کا باریک بین ہونا۔
اِتَّبَنَ۔ جانگھیا پہننا۔ لنگوٹ باندھنا۔
التِّبن۔ بھوسہ۔ واحد تِبْنَۃ۔ ج اَتْبَان۔
التِبنی۔ بھوسہ کے رنگ کا۔
التَّبَّان۔ بھوسہ بیچنے والا۔
التُّبَّان۔ لنگوٹ۔ نیکر۔ جانگھیا۔
تَبَا (ن) تَبْوًا۔ جنگ کرنا۔ لوٹنا۔
التَتَر۔ تاتاری لوگ۔ واحد (تتری) کہتے ہیں "جاء القوم تتری و تترًی": لوگ پے درپے آئے، اس کی اصل وتری ہے۔
التُتُن۔ تمباکو۔
تَجَر (ن) تَجْرًا و تجارۃً و تاجر و اتجر و اتَّجَر۔ سوداگری کرنا۔
التِجارۃ۔ سوداگری۔ خرید و فروخت، سرمایہ۔
التاجر۔ سوداگر۔ عرب شراب بیچنے والے کو تاجر کہا کرتے تھے۔ ج تجار و تُجّار و تجر کہتے ہیں "بضاعۃ تاجرۃ": بازار میں بکنے والا سامان۔ ج۔ تَوَاجِر۔
المَتْجَر۔ سوداگری۔ سرمایہ اور راسی سے ہے۔ "وصنعتہ فی متجر الحمد رابحۃ"۔
المَتْجَرَۃ۔ منڈی۔ کہتے ہیں "ارض متجرۃ" تجارتی ملک۔ ج۔ متاجر۔
تَحْتَ۔ نیچے۔ یہ ضرور مضاف ہو کر آتا ہے اور مضاف نہ ہو تو مبنی برضمہ ہوتا ہے۔ مثلاً کہتے ہیں "جاءمن تحتُ"۔ ج۔ تُحُوت۔

التُحُوت۔ کمینے لوگ۔
التَحْتانی۔ تحت کی جانب منسوب نیچے کی چیز۔
تَحْتَحَہ۔ من مکانہ۔ جگہ سے حرکت دینا۔ کہتے ہیں "فلانٌ لایتحتحُ من مکانہٖ" فلاں اپنی جگہ سے نہیں ہلتا۔
التَحْتَحَۃ۔ حرکت، تسمہ کی حرکت کی آواز۔
اَتْحَفَہ۔ الشئ و بالشئ۔ و اتْحَفَہ بہ ہدیہ دینا۔ تحفہ پیش کرنا۔
التُحْفَۃ و التُحَفَۃ۔ ہدیہ۔ بڑھیا قیمت کی شے۔ ہر وہ شے جو بطور لطف و مہربانی کسی کو پیش کی جائے۔ ج۔ تُحَف۔
تَحَمَ (ن) تَحْمًا۔ الثوب۔ کپڑے پر بیل بوٹے ڈالنا۔ کاڑھنا۔ اِتْحَمَ اتحامًا۔ سخت سیاہ ہونا یا سرخی مائل سفید ہونا۔ صفت (اَتْحَم)
التاحم۔ جولاہہ۔
الاَتْحَم۔ سخت سیاہ۔
تَخِمَ (ن) تُخُوخَۃً۔ العجینُ۔ گندھے ہوئے آٹے میں خمیر اٹھنا۔ اس کا ترش ہونا۔
تَخَّخَ۔ العجینُ او الطینُ۔ گندھے ہوئے آٹے یا مٹی میں پانی بڑھانا تاکہ وہ نرم ہو جائیں۔
اَتَخَّ۔ العجین۔ گندھے ہوئے آٹے کا خمیر بنانا اس کو نرم کرنے کی غرض سے اس میں زیادہ پانی ڈالنا۔
التَخّ۔ خمیر۔ تلون کا عصارہ (نچوڑ)
التَخْت۔ تخت۔ تخت الملک۔ تخت شاہی۔ تخت المملکۃ۔ دار السلطنت، جا مہ دان۔ ج۔ تخوت۔
التَخْتَخَۃ۔ زبان کی لکنت۔ ہکلاپن۔
التَخْتاخ و التَخْتانی۔ ہکلا۔
تَخَذَہ (س) تَخْذًا۔ لینا۔ حد مقرر کرنا۔
تَخَمَہ (ض) تَخْمًا۔ حد مقرر کرنا۔
تَخِمَ (س) تخما و اتَّخَمَ۔ بدہضمی ہونا۔
اَتْخَمَہ۔ الطعامُ۔ کھانے کا بدہضمی پیدا کرنا۔
تاخَمَ۔ ملکی مُلکَہٗ۔ ایک ملک کی سرحد کا دوسرے ملک کی سرحد سے متصل و ملحق ہونا۔

التَّدْرُجُ والتَّدْرُجُ۔ ایک خوبصورت پرندہ جس کی دم لمبی ہوتی ہے۔ ج۔ تَدَارِج۔

تَرَدَّ (ن ض) تَرْدًا و تُرُوْدًا۔ العظمُ۔ ہڈی کا کٹ کر گرنا۔ عن قومہ۔ اپنی قوم سے جدا ہونا۔ دور ہونا۔ وتَرَادَّ۔ الرجلُ۔ آدمی کا موٹا اور ڈھیلا ہونا۔ صفت (تارّ)

اَتَرَّہٗ۔ دور کرنا۔ اَتَرَّ یدہ۔ ہاتھ کاٹنا۔

التَّرُّ۔ اصل۔ جڑ۔ معمار کا سوت۔

التُّرّی۔ مِنَ الایدی۔ کٹا ہوا ہاتھ۔

تَرِبَ (س) تَرَبًا۔ المکان۔ جگہ کا زیادہ مٹی والا ہونا۔ الشیءُ۔ کسی چیز کے مٹی لگنا۔ جگہ کا زیادہ مٹی والا ہونا۔

تَرِبَ (س) تَرَبًا و مَتْرَبًا۔ الرجلُ۔ محتاج ہونا۔ صفت (تَرِبٌ وتَرِبٌ) ج۔ اَتْرَاب۔ اور اسی سے ہے یہ قول "تَرِبَ بعد ان اَتْرَبَ" وہ غنی و مالدار ہونے کے بعد محتاج فقیر ہوا۔

تَرِبَ و اَتْرَبَ۔ مالدار ہونا۔ تہی دست و محتاج ہونا۔

تَرَّبَ و اَتْرَبَ۔ الشیءَ۔ مٹی ڈالنا۔

تَارَبَہٗ۔ ہم عصر ہونا۔ دوست ہونا۔

التُّرَاب۔ بکری کا بچہ۔

التِّرْبُ۔ ہم عصر۔ ہم عمر، دوست، ساتھی۔ ج۔ اَتْرَاب۔ اس کا استعمال اکثر مؤنث میں ہوتا ہے۔ کہتے ہیں "ھذہ تِرْبُ فلانۃ" یہ عورت فلاں کی ہم عمر ہے۔

تَتَرَّبَ۔ مٹی ہونا۔ خاک آلود ہونا۔

التُّرَاب۔ مٹی۔ ج۔ اَتْرِبَۃ و تِرْبَان۔

التُّرْب والتَّوْرَب۔ مٹی۔

التَّرْبَاء۔ مٹی، زمین کہتے ہیں "بینھما ما بین الجرباء والترباء" یعنی ان دونوں کے درمیان آسمان و زمین جیسا فرق ہے۔

التُّرْبَۃ۔ مٹی قبرستان۔ ج۔ تُرَبٌ۔ تُرْبَۃُ الانسان۔ انسان کی قبر۔

التَّرِب۔ فیعو ریحٌ تَرِبَۃٌ۔ خاک اٹھانے والا۔

لحمٌ تَرِبٌ۔ خاک آلود گوشت۔ مکانٌ تَرِبٌ۔ بہت مٹی والی جگہ۔

التَّرِبَۃ۔ ج۔ تَرِب۔ ایک قسم کی گھاس۔ ج تَرِبَات۔ انگلیوں کے پورے۔

التَّرِیْبَۃ۔ سینہ کی ہڈی۔ سینہ کا بالائی حصہ۔ تریبۃ البعیر۔ اونٹ کے نحر کی جگہ۔ ج۔ تَرَائِب۔

المَتْرَبَۃ۔ فقر و فاقہ۔ کہتے ہیں "مسکینٌ ذُو مَتْرَبَۃٍ" خاک آلود مسکین۔

تَرْتَرَ تَرْتَرَۃً۔ جلدی جلدی اور بہت بولنا۔ گفتگو میں نرم اور بدن میں ڈھیلا ہونا۔ الشیءَ۔ خوب ہلانا۔

تَتَرْتَرَ۔ ہل جانا۔

التَّرَاتِر۔ سختیاں۔

تَرِجَ (س) تَرَجًا۔ الرجلُ۔ مشکل پانا۔

تَرَجَ (ن) تَرْجًا۔ چھپنا۔ پوشیدہ ہونا۔

التَّرِیْجُ۔ مضبوط پٹھوں والا۔ مونث۔ تَرِیجَۃ۔ کہتے ہیں "ریحٌ تریجۃٌ" تیز و تند ہوا۔

تَرْجَمَ۔ الکلام۔ ترجمہ کرنا۔ صفت (تَرْجُمان و تُرْجُمان) ج۔ تراجمۃ و تراجم۔ الرجلَ۔ کسی شخص کے عادات و خصائل بیان کرنا۔ عنہ۔ کسی کے معاملہ کو واضح کرنا۔ کہتے ہیں "ترجمۃ بالترکیۃ" اس نے اس کا ترکی زبان میں ترجمہ کیا۔

تُرْجِمَ۔ الکلامُ۔ کلام کا مشتبہ ہونا۔

التَّرْجَمَۃ۔ ترجمہ کسی شخص کی سوانح حیات۔ ج تراجم۔ ترجمۃ الکتاب۔ کتاب کا دیباچہ۔

تَرِحَ (س) تَرَحًا و تَتَرَّحَ۔ غمگین ہونا۔

تَرَّحَہٗ و اَتْرَحَہٗ۔ غمگین کرنا۔

التَّرَح۔ غم، رنج، محتاجی، فقیری۔ ج۔ اتراح۔

التَّرِح۔ کم خیر والا۔ بہت غمگین۔

المِتْرَاح۔ تھوڑی مدت دودھ دینے والی اونٹنی۔ ج۔ مَتَارِیح۔

تَرِزَ (ض)، و تَرِزَ (س)، تَرْزًا و تَرَزًا و تُرُوْزًا۔ الشیءُ۔ خشک ہونا۔ سوکھ جانا۔ سخت ہونا۔ مضبوط ہونا۔ الماءُ۔ پانی کا جم جانا۔

تَرَزَہٗ (ض)، تَرْزًا۔ پچھاڑنا۔

اَتْرَزَ۔ الشیءَ۔ کسی شے کو سخت کرنا۔ خشک کرنا۔ کہتے ہیں "الجریُ یُتْرِزُ لحمَ الدابۃ" دوڑ جانور کے جسم کو سخت کر دیتی ہے۔

التَّارِز۔ قوی۔ سخت، اور اسی سے ہے یہ قول "ان عجینکم لتارزٌ" تمہارا خمیر سخت ہے۔ خشک چیز جس میں روح نہ ہو۔ مردہ۔

التُّرَاز۔ اچانک موت۔

تَرَّسَہٗ۔ کسی کو ڈھال پہنانا یا دینا (وتَتَرَّسَ) ڈھال پہننا۔ ڈھال سے حفاظت کرنا۔ صفت (مُتَارِس) کہا جاتا ہے "لا یستوی الراجلُ والفارسُ والاکشفُ والتارسُ" پیدل اور سوار اور بے ڈھال و ڈھال والا برابر نہیں ہوتے۔

اَتْرَسَ۔ البابَ۔ دروازہ بند کرنا۔

اِتَّرَسَ۔ بالتُّرْسِ او غیرہ۔ ڈھال وغیرہ سے اپنی حفاظت کرنا۔

التُّرْس۔ ڈھال۔ ج۔ اَتْرَاس و تِرَاس و تُرُوْس و تِرَسَۃ۔ تُرْسُ الشمس۔ سورج کی ٹکیہ۔ کہتے ہیں "غاب ترسُ الشمس"۔

المِتْرَس والمِتْرَسَۃ۔ ج۔ مَتَارِس (و المِتْرَاس) ج۔ مَتَارِیس۔ دروازہ کے پیچھے لگانے کا ڈنڈا۔ مورچہ۔ کھائی۔

التَّرَّاس۔ ڈھال بنانے والا۔ ڈھال والا۔

التِّرَاسَۃ۔ ڈھال بنانے کا پیشہ۔

التَّرْسَانَۃ والترسخانۃ۔ اسلحہ خانہ۔ جہاز سازی کا کارخانہ۔

تَرِشَ (س)، تَرَشًا۔ بدخلق ہونا۔ صفت (تَرِش)

تَرُصَ (ک)، تَرَاصَۃً۔ الشیءُ۔ چیز کا مضبوط ہونا۔ سیدھا ہونا۔ صفت (تَرِیص)

تَرَّصَ و اَتْرَصَ۔ المیزانَ۔ ترازو کا سیدھا کرنا صفت مفعول (مُتَرَّص و مُتْرَص)۔ کہتے ہیں "اَتْرِصْ میزانک فانہ شائلٌ" اپنی ترازو ٹھیک کر لے کیونکہ اس کا پلڑا اٹھا

ہوا ہے۔

المُتُرصَات۔ سیدھے نیزے۔

تَرَعَ (س) تَرَعًا۔ برائی کی طرف سبقت کرنا تیزی سے بڑھنا۔ صفت (تَرِعٌ و تَرِيْعٌ)۔

- الکوزُ والحوضُ۔ کوزے یا حوض کا بھر جانا۔ پُر ہونا۔ صفت (ترعٌ)

تَرَّعَه (ف) تَرعًا۔ عَنِ الامرِ۔ کسی کام سے روکنا۔ باز رکھنا۔ تَرَّعَ الباب۔ دروازہ بند کرنا۔ اَتْرَعَ۔ الاناءَ۔ برتن بھرنا۔

تَتَرَّعَ۔ الیہ بالشرّ۔ کسی کو جلد برائی پہنچانا۔ اِتْرَعَ الاناءُ۔ برتن کا بھر جانا۔

التُرعَۃ۔ دروازہ۔ کہتے ہیں فتح تُرعَۃَ الدّارِ۔ اس نے گھر کا دروازہ کھولا۔

- باغ۔ باغ کی طرف جانے والی نالی۔ دو دریاؤں یا سمندروں کے درمیان میں گہری نہر سیڑھی کا پایہ۔ منبر کے درجے۔ حوض کا دہانہ۔ ج۔ تُرَعٌ۔

التَّرّاعُ۔ دربان۔ (وادٍ اترعُ) من السیل وادی کو بھر دینے والا اسیلاب

التِرغلۃ۔ جنگلی کبوتر۔

تَرِفَ (س) تَرَفًا و تَتَرَّفَ۔ خوشحال و آسودہ حال ہونا۔ مرفہ الحالی کی زندگی بسر کرنا صفت (تَرِفٌ و تَرِيْفٌ)

تَرَّفَه و اَتْرَفَه۔ المالُ۔ مال کا کسی کو سرکش بنانا۔ خراب کر دینا۔ اَتْرَفَ الرجلُ۔ کسی کا سرکشی پر اصرار کرنا۔

اِسْتَتْرَفَ۔ بغاوت کرنا۔ سرکشی کرنا۔

التُرفۃُ۔ نعمت و آسایش کی زندگی۔ اوپر کے ہونٹ کے وسط میں قدرتی ابھار۔

الاَتْرَفُ۔ وہ شخص جس کے اوپر کے ہونٹ میں فطری ابھار ہو۔

المُتْرَفُ والمُتَتَرِّفُ۔ ظالم، سرکش، خوشحال۔ آزاد۔ وہ شخص کہ جو چاہے کر گزرے، کوئی اس کو نہ روک سکے۔

التَرْقُوۃ۔ ہنسلی۔ ج۔ التَّرَاقِي و التَّرائِق

کہتے ہیں "تَرقاهُ تَرْقَاةً"۔ اس نے اس کی ہنسلی پر مارا۔ وَبَلَغَتْ رُوحُہ التَّرَاقِي وہ دم بلب ہو گیا۔

تَرَکَه (ن) تَرکًا و تِرکانًا و تَرکۃً۔ چھوڑنا۔ غافل کرنا۔

تَارَکَه مُتَارَکَۃً و تِرَاکًا۔ چھوڑنا۔ الرجلُ۔ مصالحت کرنا۔

تَتَارَکُوا۔ الامرَ بینہم۔ کسی کام کے چھوڑنے پر اتفاق کرنا۔

المَتْرُوکَه والتَرِیکَۃ۔ شتر مرغ کا چھوڑا ہوا انڈا بچہ نکلنے کے بعد انڈے کا خول۔ خود۔ وہ عورت جو اپنے باپ کے گھر بیٹھی رہے۔ اور اس سے کوئی شادی نہ کرے۔

التِرکۃُ والتَرِکۃُ۔ چھوڑی ہوئی چیز۔ تَرِکَۃُ المیّت بھی اسی سے ہے۔

التَرِیکُ۔ چھوٹا ہوا۔ من الکرم والنخلِ۔ انگوروں یا کھجور کا وہ خوشہ یا گچھا جو سب کھا لیا گیا ہو یا تھوڑا چھوڑ دیا گیا ہو۔

التَّرَّاکُ۔ بہت چھوڑنے والا۔

تَرْمَسَ۔ لڑائی سے غائب ہونا۔ تَرْمَسَتِ الدابۃُ۔ جانور کے چہرے کے اندر کی جانب ترمس کے مشابہ پھنسیاں نکلنا۔

التُرْمُسُ۔ ایک قسم کی نبات جس کا بیج مزے میں کڑوا ہوتا ہے اور پانی میں بھگو کر استعمال کیا جاتا ہے۔

التُرمُسَۃ۔ سرنگ، تہ خانہ۔

التَّوَامِسُ۔ چاندی کے مہرے۔

التُرامِسُ۔ گدھا۔

التُرُنج۔ لیموں، لیموں کا درخت، عام لوگ اس کو کباد کہتے ہیں۔

تَرِهَ (س) تَرَهًا۔ باطل چیز میں پڑنا۔

التُرّهۃ۔ ج۔ تُرّهات۔ باطل، مصیبت تُرّهات۔ چھوٹے راستے۔

التَّرَه۔ باطل۔ ج۔ تَرَادِیه۔

تَرِیَ (ض) تَرْیًا۔ فی الامرِ۔ کسی کام میں دیر کرنا۔

التِّرْیَاق۔ زہر کے اثر کو دفع کرنے والی دوا (والتریاقۃ) شراب۔

تَسَعَ (ف ض) تَسْعًا۔ القومَ۔ نواں ہونا۔ نواں بنانا۔ قوم کے مال کا نواں حصہ لینا۔

- المالَ۔ مال کا نواں حصہ لینا۔

اَتْسَعَ۔ القومُ۔ نو ہو جانا۔

التِسْعَۃ۔ نو۔ مؤنث تِسع۔ کہتے ہیں "تسعۃ رجال و تسع نساء" و "تسعۃ عشر رجلا و تسع عشرۃ امرأۃ"۔ ج۔ تِسْعَات۔

التُسْعُ والتَسِیْعُ۔ نواں حصہ۔ ج۔ اَتْسَاع۔

التَاسِعُ۔ نواں۔

تِسْعُون۔ نوے۔

تُسَاعَ۔ نو نو۔ کہتے ہیں "جاءَ القومُ تُسَاعَ" لوگ نو نو کر کے آئے۔ یہ غیر منصرف ہے۔

التُسَاعِيُّ۔ نو والا۔

التَاسُوعَاء۔ ماہ کی نویں تاریخ۔ حبلٌ مَتْسُوعٌ۔ نو لڑیوں سے بٹی ہوئی رسی۔

تِشْرِینُ الاوّل۔ ماہ اکتوبر۔ تِشْرِینُ الثانی ماہ نومبر۔ ج۔ تَشَادِین۔ موسم خزاں۔

تَعَّ (ن) تَعَّۃً و تُعَاعًا۔ ڈھیلا ہونا۔ قے کرنا۔

تَعِبَ (س) تَعَبًا۔ مشقت میں پڑنا۔ تھکنا۔ صفت (تَعِبٌ)

اَتْعَبَه۔ تھکانا۔ اَتْعَبَ الاناءَ۔ برتن بھرنا۔

- القومُ۔ قوم کے جانوروں کا تھکا ہوا ہونا

التَعَبُ۔ مشقت، تھکن۔ ج۔ اَتْعَاب۔

المَتْعَبُ والمَتْعَبَۃ۔ تھکن، تھکن کی جگہ تھکن کا باعث وصف کہتے ہیں "استخراج المعنی مَتْعَبَۃٌ للخواطر" معمہ کا حل کرنا دل کو تھکا دیتا ہے۔ ج۔ مَتَاعِب۔

تَعْتَعَ۔ سختی سے ہلانا۔ تعتع فی الکلام بات کرنے میں ہکلانا۔

التَعَاتِع۔ خوفزدہ کرنے والی چھوٹی چیزیں۔

تَعَسَ (ف) و تَعِسَ (س) تَعْسًا و تَعَسًا

ہلاک ہونا۔ پھسلنا اور منہ کے بل گرنا۔ صفت
(تعِس وتاعِس وتعیس)
تَعَسَه وَاَتْعَسَه۔ اللہ۔ اللہ کا کسی کو بد
نصیب بنانا۔ ہلاک کرنا۔ کہتے ہیں "تعساً
له" اللہ اس کو ہلاک کرے۔
التعس۔ مصدر۔ ہلاکت۔ بدی۔ تنزل۔
التعسَة۔ ٹھوکر۔
المَتعَسَة۔ ٹھوکر یا ہلاکی کا سبب کہتے ہیں۔
"هٰذا الامر منحسة ومتعسة"
یہ معاملہ باعث نحوست و ہلاکت ہے۔
تَعِصَ (س) تَعَصًا۔ زیادہ چلنے سے پٹھوں کا
دکھ جانا۔
التعل۔ حلق کی سوزش۔
تَغِبَ (س) تَغَبًا۔ ہلاک ہونا۔
اَتْغَبَه۔ ہلاک کرنا۔
التَغَب۔ ہلاکت۔ میل کچیل۔ بھوک۔ عیب۔ فساد۔
التغبُ والتغبة۔ گناہ۔ قبیح۔ کہتے ہیں۔
"مافیه تغبة" یعنی اس میں کوئی ایسا
عیب نہیں جس سے اس کی شہادت رد
کی جائے۔
تَغتَغَ۔ الکلام۔ بات صاف نہ کہنا۔
الضحک۔ ہنسی چھپانا۔
التَغتَغَة۔ زبان کی ثقالت۔
تَغرَت (ف) تَغْرًا وتُغُورًا۔ السحابةُ۔
بادل کا برسنا۔ تَغرا العِرقُ۔ رگ سے
بہت خون جاری ہونا۔ تغرانًا۔ القِدرُ۔
ہانڈی کا ابلنا۔ جرح تَغّار بہت خون
بہانے والا زخم۔
تَفْتَفَه۔ کسی کو تف کہنا۔
التُفّ۔ ناخن کا میل۔ ج۔ تِفَفَة۔
التِفّان۔ وقت۔ کہتے ہیں "اتیتك بتِفّانه
وعلی تِفّانه" میں تمہارے پاس
وقت مناسب پر آیا۔
التُفّة۔ حقیر و ذلیل عورت۔
التُفَه۔ ایک قسم کا چھوٹا کیڑا جو کھال کو
خراب کرتا ہے۔
تَفِهَ (س) تَفَهًا۔ سخت ناراض ہونا۔ بہت
غصہ ہونا
تَفِیئة وتَفِیّة۔ الشیءُ۔ کسی شے کا وقت۔
تَفِثَ (س) تَفَثًا۔ کسی شے پر میل کچیل چڑھ
جانا۔ صفت (تَفِث) کہتے ہیں "قضی
تفثه" اس نے میل کچیل کو دور کیا۔
تَفَّثَ۔ الدماءُ مکانه۔ خون کی جگہ کو
آلودہ کرنا
التُفّاح۔ سیب۔ سیب کا درخت۔ واحد
تُفّاحة۔ ج۔ تفافیح۔
التُفّاحتان۔ دونوں رانوں کے سرے۔
المَتفَحَة۔ سیب کے پیداوار کی جگہ۔
اَتْفَرَ۔ الشجرُ۔ درخت کا کونپلیں نکالنا۔
الرجلُ۔ ناک کے بالوں کا ہونٹ کے
گڑھے تک لمبا ہونا۔ الرجلُ التافِرُ و
التَفِرُ والتفران۔ میلا اور گندہ آدمی۔
التِفرة والتُفرة والتفرة۔ اوپر کے
ہونٹ کا گڑھا۔
تَفِرَه۔ الشجرُ۔ درخت کی کونپلیں والتفرة
درخت کے نیچے اگنے والی گھاس۔ یا وہ
گھاس جس کے چھوٹے ہونے کی وجہ سے
جانور نہ چر سکے۔
التفاریح۔ چبوترے کے پایوں کا فاصلہ۔
انگلیوں کے درمیان کی کشادگی و فراخی۔
واحد تِفراح۔
التُفرُوق۔ غلاف خرما۔
تَفَل۔ (ن ض) تَفْلًا۔ تھوکنا۔
تَفِلَ (س) تَفَلًا۔ الرجلُ۔ تیل اور خوشبو
نہ لگانے کی وجہ سے بدبودار ہونا۔
صفت (تَفِل) مؤنث (تَفِلَة) ومِتفال)
اَتْفَلَه۔ بدبودار کرنا۔
المِتفَلَة۔ پیک دان۔ تھوک دان۔ ج۔
مَتافِل۔
التَتفُل والتِتفل والتُتفُل۔ لومڑی۔
التَّفَن۔ میل۔
تَفِهَ (س) تَفَهًا وتُفُوهًا۔ الشیءُ۔ کم ہونا۔
خسیس ہونا۔ حقیر ہونا۔ کہتے ہیں "تَفِه
عطاءُ فلانٍ" فلاں کی داد و دہش
کم ہے۔
تَفَاهَة۔ الطعام۔ کھانے کا بے مزہ ہونا۔
صفت (تَفِه وتافِه) تُفُوهًا۔ الرجلُ
کم عقل ہونا۔ صفت (تافِه)
اَتْفَه۔ الشیءَ۔ کم کرنا۔ تھوڑا دینا۔ کہتے
ہیں "اَعْطَیتَ فاتفهت" تم نے
دیا۔ مگر کم دیا۔
التِقْدَة والتَقدة۔ دھنیا۔ زیرہ۔ روٹی۔
مسالہ۔
التَقِرَة۔ مسالہ۔
تَقِعَ (س) تَقَعًا۔ بھوکا ہونا۔
التَقَع۔ بھوک۔
اَتْقَنَ۔ الامرَ۔ کام کو مضبوطی سے کرنا۔
تَقَّنَ۔ الارضَ۔ زمین کو کیچڑ والے پانی
سے سیراب کرکے طاقتور کرنا۔
التِقن۔ طبیعت۔ کہا جاتا ہے "الفصاحة
مِن تِقنه" یعنی فصاحت اس کی
طبیعت کا خاصہ ہے۔ گارا جو خشک ہو
کر ترخ گیا ہو۔ حوض کا بچا ہوا گدلا پانی۔
رجلٌ تِقْنٌ وتَقِنٌ۔ کام کو بھروسے
کے ساتھ انجام دینے والا۔ کام میں ماہر
ج۔ اَتْقان۔
التِقْنَة۔ حوض کا بچا ہوا گدلا پانی۔
تقی۔ مادہ و ق ی کو تلاش کیجیے۔
تَکَّه (ن) تَکًّا۔ روندنا۔ کچل دینا۔ پامال کرنا
تکّه النبیذُ۔ نبیذ کا مدہوش کر دینا۔
تَكَّ (ن) تُکُوکًا۔ الرجلُ۔ آدمی کا
لاغر ہونا۔ احمق ہونا۔ صفت (تاك)
ج۔ تاکون وتکَکَة وتِکاك و
تُکَك۔
اِستَتَكَ۔ التِکَّة۔ پائجامہ میں ازار بند

ڈالنا۔

التِّکَّۃ۔ ازار بند۔ ناڑا۔ ج۔ تِکَک۔

المِتَکُ۔ پائجامہ میں ازار بند ڈالنے کی سلائی۔

التِّکِّیُّ۔ ازار بند بیچنے والا۔ یا بنانے والا۔

تَکَأ۔ مادہ "وک ا" میں تلاش کیجیے۔

تَکْتَکَہٗ، تَکْتَکَۃً۔ روند کر کچل دینا ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ السَّاعَۃُ۔ گھڑی کا ٹک ٹک کرنا۔

تکل۔ دیکھیے مادہ "وک ل"

تَلَّہٗ (ن) تَلًّا۔ پچھاڑنا۔ الشَّیءَ الیہِ۔ ہٹانا۔ دفع کرنا۔ الحبلَ فی البئرِ۔ کنوئیں میں رسی لٹکانا۔ الشَّیءَ فی یدِہٖ۔ کوئی چیز ہاتھ میں رکھنا۔ کہا جاتا ہے۔ "تَلَّہٗ بِتَلَّۃِ سُوْءٍ" اس نے اس پر بُرے فعل کی تہمت لگائی۔ الیہ کسی کے سامنے عاجزی کرنا۔ گڑگڑانا۔

اَتَلَّ۔ الدَّابَّۃَ۔ جانور کو باندھنا۔ کھینچنا۔

التَّلَاْل و التَّلَالَۃ۔ گمراہی۔

التَّلُّ۔ مِنَ الارضِ۔ ٹیلہ۔ ج۔ تِلال و تُلُول۔ واحد تَلَّۃ۔

التِّلَّۃ۔ حالت (و التَّلَّۃ، لیٹنے کا طریقہ یا اس کی حالت۔ گرنے کی حالت۔ اور کہا جاتا ہے "فی خُلُقِہٖ تَلَّۃٌ" اس کی سرشت میں سستی ہے۔

التَّلِیْل۔ ج۔ اَتِلَّۃ و تُلُل و تَلَائِل۔ گردن۔ ج۔ تَلّی۔ پچھاڑا ہوا۔

المِتَلّ۔ وہ چیز جس سے کسی کو پچھاڑا جائے کہا جاتا ہے "رمحٌ مِتَلٌّ" سیدھا اور سخت نیزہ۔ قوی اور مضبوط آدمی یا اونٹ۔

التُّلّی۔ ذبح کی ہوئی بکری۔

اِتْلَأَبَّ۔ اِتْلِئْبَابًا۔ الامرُ۔ کام کا درست ہونا۔ الحِمَارُ۔ گدھے کا سر و سینہ اٹھانا کہتے ہیں۔ "قیاسٌ مُتْلَئِبٌّ" ایک ہی قسم کا قیاس۔ طریقٌ مُتْلَئِبٌّ لمبا اور سیدھا راستہ۔

التَّلَب۔ نقصان۔ ٹوٹا کہتے ہیں۔ تَبًّا لَہٗ وَتَلَبًا۔ یعنی اللہ نقصان و ہلاکت اس کے لازم کر دے۔

المَتَالِب۔ ہلاکت کی جگہیں۔ غلام مویشی وغیرہ کا گھر میں پیدا شدہ ہونا۔

التَّالِب۔ پہاڑی بکرا۔

التَّوْلَب۔ گدھے کا بچہ۔ ج۔ تَوَالِب۔

اُمُّ تَوْلَب۔ گدھی۔

تَلَدَ (ض ن) تُلُوْدًا۔ المالُ کالابلِ و الغنمِ۔ پرانا مقبوضہ ہونا۔ صفت (تَالِدٌ وَتَلْدٌ وَتُلْدٌ وَتَلَدٌ وَتِلَادٌ وَتَلِیْدٌ) اور اس کے خلاف طَارِفٌ وَطَرِیْفٌ ہے۔ (ن)، وتَلِدَ (س) فی القومِ و بالمکان۔ قیام پذیر ہونا۔ اور کہتے ہیں "تلد فلانٌ عندنا" فلاں کے ماں باپ ہمارے ہاں پیدا ہوئے۔

اَتْلَدَ۔ الرجلُ۔ موروثی مال والا ہونا۔ مال حاصل کرنا۔ تَتَلَّدَ۔ مال جمع کرنا۔

التُّلَد۔ عقاب کا چوزہ۔

التِّلِسْکُوْب۔ دوربین (جدید) اس کے لیے عربی مُعَرَّب ہے۔

التِّلِیْسَۃ۔ غصیہ۔

تَلَّصَہٗ تَتْلِیْصًا۔ نرم و ہموار کرنا۔

تَلَعَ (ف) تَلْعًا و تُلُوْعًا۔ النَّھارُ۔ دن چڑھنا۔ الضُّحٰی۔ چاشت کا وقت ہونا۔ الرجلُ او الظبیُ۔ سر باہر نکالنا۔

تَلِعَ (س) تَلَعًا۔ الاناءُ۔ برتن کا بھرنا۔ تَلَعًا و تَلَاعَۃً۔ عُنُقُہٗ۔ گردن کا دراز ہونا۔ الرجلُ۔ آدمی کا لمبی گردن یا لمبے قد والا ہونا۔ صفت (اَتْلَع و تَلِیع)

اَتْلَعَ و تَتَالَعَ و تَتَلَّعَ۔ فی مِشْیَتِہٖ۔ چلنے میں گردن لمبی کرنا۔

التَّالِع۔ اردگرد بہت دیکھنے والا۔ اناءٌ تَلِعٌ بھرا ہوا برتن۔

التَّلْعَۃ۔ بلند زمین، پست زمین۔ ج۔ تَلَعَات و تِلَاعٌ و تَلْعٌ۔

تَلِفَ (س) تَلَفًا۔ ہلاک ہونا۔ فنا ہونا۔

المُتْلِع۔ خوبصورت۔

التَّلِعَۃ۔ کشتی کا بادبان۔ ج۔ تَلِعَات۔

اَتْلَفَہٗ۔ ہلاک کرنا۔ برباد کرنا۔

التَّلِیْفَۃ۔ ہلاک ہونے والی چیز۔

المِتْلَاف و التَّلَّاف۔ بہت تلف کرنے والا۔

المَتْلَف و المَتْلَفَۃ۔ تلف اور ہلاک ہونے کی جگہ یا اس کا سبب۔ چٹیل میدان۔

تِلْكَ۔ مؤنث بعید کے لیے اسم اشارہ۔

التَّلَم۔ زمین میں ہل کی بنائی ہوئی لکیر۔ ج۔ اتلام۔

التِّلْم۔ لڑکا۔ کاشتکار، سنار۔ سنار کی لمبی دھونکنی۔ ج۔ تلام۔

التَّلْمُوْد۔ یہودیوں کے احکام دینی کی کتاب۔

تَلْمَذَ و تَتَلْمَذَ۔ لفلانٍ۔ کسی کا شاگرد ہونا۔ تَلْمَذَ و تَتَلْمَذَ۔ الولدَ۔ لڑکے کو شاگرد بنانا۔

التِّلْمِیْذ۔ شاگرد۔ ج۔ تَلَامِیْذ و تَلَامِذَۃ۔

التُّلُنَّۃ و التُّلُوْنَۃ۔ حاجت۔

تَلِہَ (س) تَلَہًا۔ حیران ہونا۔ الشَّیءُ۔ چیز کا تلف ہونا۔ تَلِہَہٗ و تَلِہَ عنہ۔ بھولنا کہتے ہیں "رجلٌ تَالِہُ العقلِ و مَتْلُوْہُ العقلِ" زائل شدہ عقل والا۔ کھوئی ہوئی عقل والا۔

اَتْلَہَ۔ الشَّیءَ۔ تلف کرنا۔ برباد کرنا۔

تَلَا (ن)، تُلُوًّا۔ ہٗ۔ پیچھے چلنا۔ عنہ۔ چھوڑ دینا۔ کہا جاتا ہے "تَلَا بَعْدَ قومِہٖ" یعنی اس نے اپنی قوم کا ساتھ چھوڑ دیا اور پیچھے رہ گیا۔ (و تِلَاوۃً) الکتابَ۔ کتاب پڑھنا۔

تَلِیَ (س)، تَلًی۔ مِنَ الشھرِ یومٌ۔ مہینہ کا

ایک دن باقی رہنا۔

اَتْلَاہٗ۔ سبقت کرنا۔ پیچھے کرنا۔ اَتْلَاہٗ فُلَانًا۔ پیچھے چلانا۔ اَتْلَاہٗ عَلٰی فُلَانٍ۔ حوالہ کرنا۔ تم کہتے ہو "اَتْلَیْتُ فُلَانًا ذِمَّۃً" یعنی میں نے فلاں کے ذمہ کردیا۔ اتلیت حقی عِنْدَہٗ۔ یعنی میں نے اپنے حق میں سے اس کے پاس کچھ باقی رکھا۔

تَلَّاہٗ وَتَتْلِیَۃً۔ پیچھے چلانا۔

تَلّٰی۔ الرجلُ۔ نذر پوری کرنا۔ آخری سانس میں ہونا۔

تَتَلّٰی۔ ہ۔ پیچھے چلنا۔ پیچھے پڑنا۔ کہتے ہیں۔ "تَتَلَّیْتُ حَقِّیْ" میں اپنے حق کے پیچھے لگا۔ یہانتک کہ میں نے اس کو پورا وصول کرلیا۔ - الرجلُ۔ آدمی کا بہت مال جمع کرنا۔ حَقَّہٗ عِنْدَہٗ۔ اپنے حق کچھ باقی رکھنا۔

تَتَالَتِ۔ الامورُ او الخیلُ۔ ایک دوسرے کے بعد آنا۔ پے درپے آنا۔ کہتے ہیں۔ "جَاءَتِ الْخَیْلُ تَتَالِیًا" یعنی گھوڑے پے درپے آئے۔

تَالَاہٗ۔ تابعداری کرنا۔ موافقت کرنا۔

اِسْتَتْلَاہٗ۔ الشیءَ۔ پیچھے کرنے کو کہنا۔ - ہ۔ انتظار کرنا۔

اَلتَّالِیْ۔ تابع۔ گھوڑ دوڑ میں چوتھے نمبر کا گھوڑا ج۔ تالیات۔

اَلتَّالِیَۃُ۔ مؤنث تالی کا۔ ج۔ توالی۔

التوالی۔ من۔ توالی الخیل۔ گھوڑے کے پچھلے حصے یعنی دُم اور ٹانگ۔

اَلتَّلَاءُ۔ ذمہ۔

اَلتِّلْوُ۔ ہر وہ چیز جو کسی چیز کے پیچھے ہو۔ اونٹنی کا دودھ چھڑایا ہوا بچہ۔ جو اس کے پیچھے پیچھے چلتا ہے۔ ج۔ اَتْلَاءٌ۔ مؤنث تِلْوَۃٌ۔

اَلتَّلُوُّ۔ ہمیشہ پیچھے چلنے والا۔

اَلتَّلِیُّ۔ بہت مال والا۔ بہت قسمیں کھانیوالا۔

اَلتُّلَاوَۃُ۔ والتَّلِیَّۃُ۔ بقیہ۔ مثلاً۔ تُلَاوَۃُ الدَّیْنِ۔ قرض کا بقیہ۔ کہتے ہیں۔ "ذَہَبَتْ تَلِیَّۃُ الشَّبَابِ" یعنی جوانی کا بقیہ جاتا رہا۔ اور کہتے ہیں "فُلَانٌ بَقِیَّۃُ الْکِرَامِ وَتَلِیَّۃُ الْاَحْرَارِ" فلاں شرفاء اور بزرگوں کی یادگار ہے۔

اَلتَّلَوِّیْ۔ ایک قسم کی چھوٹی کشتی۔

اَلْمُتَالِیْ۔ تابع۔ گویے کی آواز میں آواز ملانے والا۔

**تَمَّ (ض) تَمًّا وَتِمًّا وَتُمًّا وَتَمَامًا وَتِمَامًا وَتُمَامًا وَتَمَامَۃً وَتِمَامَۃً۔**

کامل ہونا۔ پورا ہونا۔ بالشیءِ وعلیہ پورا کرنا۔ علٰی امرِہٖ۔ کام انجام دینا جاری و نافذ کرنا۔ الٰی موضع کذا۔ کسی جگہ پہنچنا۔ عنہ العینَ۔ تعویذ کے اثر سے نظر بد کو دور کرنا۔

تَمَّمَہٗ وَاَتَمَّہٗ۔ پورا کرنا۔ اپنی مدت تک پہنچانا۔ کہتے ہیں "تَمَّمَ عَلَی الْجَرِیْحِ" اس نے

تَمَّمَ المولودَ۔ بچہ پر تعویذ لٹکانا۔ اَتَمَّ الی المحل۔ کسی جگہ کا قصد و ارادہ کرنا اور روانہ ہونا۔ اَتَمَّتِ الحُبْلٰی۔ حاملہ کا جننے کے قریب ہونا۔ القمرُ۔ بدر کامل ہونا۔

تَتَامَّ۔ القومُ۔ سب کا آنا۔

اِسْتَتَمَّ۔ الشیءَ۔ پورا کرنا۔ الشیءَ۔ کسی شے کی تکمیل چاہنا۔

اَلتُّمَّۃُ۔ بڑی بط۔

اَلتَّمُّ۔ کلہاڑا۔

اَلتَّمَامُ۔ بتثلیث التاء والاغلب الفتح کمال۔ جس سے کوئی شے تمام کی جائے اور اسی معنی میں تَتِمَّۃٌ وتُمٌّ وتَمَامَۃٌ وتِمَامَۃٌ ہیں۔ چاند کے پورا ہونے کی رات۔ کہا جاتا ہے "بدرُ تمامٍ وبدرٌ تمامٌ۔ لیلۃُ التمام۔ جاڑے کی لمبی رات۔

اَلتَّمَامَۃُ۔ بقیہ۔

اَلتَّتِمَّۃُ۔ جس سے کوئی شے پوری کی جائے۔

التَّمِیْمُ۔ مضبوط۔ پورے قدو قامت والا۔

اَلتَّمِیْمَۃُ۔ تعویذ۔ ج۔ تَمَائِمُ وتَمِیْمَاتٌ۔ "اِمَاطَۃُ التَّمَائِمِ" کنایہ ہے بڑے ہونے سے۔

تَمْتَمَ۔ تَمْتَمَۃً۔ فی الکلام۔ جلدی جلدی بولنا اور بات کو واضح نہ کرنا۔ صفت (تَمْتَام) مؤنث تمتامۃ۔

تَمَرَہٗ (ن) تَمْرًا وتَمْرَۃً۔ کھجور کھلانا۔ اللحمَ۔ گوشت کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کاٹ کے سکھانا۔

اَتْمَرَ و تَمَّرَ۔ الرُّطَبُ۔ خشک کھجور ہونا۔ النخلۃُ۔ درخت خرما کا پھل دار ہونا۔ اَتْمَرَ القومُ۔ بہت کھجوروں والا ہونا۔

تَتَمَّرَ۔ اللحمُ۔ گوشت کا خشک ہونا۔

اَلتَّمْرُ۔ خرما۔ واحد تَمْرَۃٌ۔ ج۔ تمرات و تُمُوْرٌ وتُمْرَانٌ۔

اَلتُّمْرَۃُ۔ چابک کے سرے کی گرہ۔

اَلتَّمْرُ الہِنْدِیُّ۔ املی۔

اَلتَّمَّارُ۔ خرما فروش۔ کھجوروں کا سوداگر۔

اَلتَّامِرُ۔ بہت کھجوروں والا۔

اَلْمَتْمُوْرُ۔ کھجور کا توشہ دیا ہوا۔

اَلتَّامُرِیُّ والتَّامُوْرِیُّ۔ انسان۔ کہا جاتا ہے "مَا بِالدَّارِ تَامُوْرٌ او تُوْمُوْرٌ" یعنی گھر میں کوئی انسان نہیں یا کوئی شے نہیں۔

تَمُّوْزُ وتَمُوْزُ۔ ماہ جولائی۔

اَلتِّمْسَاحُ۔ گھڑیال۔ نکر۔ ج۔ تَمَاسِیْحُ۔

تَمِہَ (س) تَمَہًا وتَمَاہَۃً۔ الطعامُ۔ کھانے کا بدبودار یا بدمزہ ہونا۔ صفت (تَمِہٌ)

تَانَّ۔ بینہما۔ دو کے درمیان مقابلہ کرنا۔ اندازہ کرنا۔

اَتَنَّ۔ المرضُ الصبیَّ۔ بیماری کا بچہ کو بڑھنے سے روک دینا۔ صفت مفعولی (تَنٌّ)۔ - الرجلُ۔ دور رہنا۔

اَلتِّنُّ۔ شخص۔ مثل۔ ہمسر۔ ج۔ اَتْنَانٌ۔

اَلتِّنِّیْنُ۔ مچھلی۔ اژدہا۔ آسمان میں ایک جگہ کا نام۔

تَنَأَ (ف) تُنُوْءًا۔ بالمکانِ۔ کسی جگہ اقامت کرنا۔

صفت (تائی) ج۔ تُنَّاء۔
التَنبَك و التُنبَاك۔ تمباکو۔
التِنبَل و التِنبَال و التُنبُول و التِنبَالة
پست قد۔ کند ذہن سست۔ ج۔
تَنَابِيل و تَنَابِلَه۔
التَنبُل و التَانبُول۔ پان۔
التَنجرَة۔ ہانڈی۔ دیگ۔
تَنَخَ (ن) تُنُوخًا و تَنَخَ و تَتَنَّخَ۔ بالمكانِ۔
کسی جگہ قیام کرنا۔ رہنا۔ آباد ہونا۔
تَنِخَ (س) تَنَخًا۔ بد ہضمی ہونا۔
اَتنَخَه۔ بد ہضمی میں مبتلا کرنا۔
التَنُّوب۔ صنوبر کے مشابہ ایک درخت۔ واحد
تَنُّوبَة۔
التَنُّور۔ تنور۔ ج۔ تَنَانِير۔
التَنَّار۔ تنور بنانے والا۔
التَنضُب۔ مادہ (ن ض ب) دیکھئے۔
التَنُوفة و التَنُوفِيَة۔ بے آب ریگستان صحرا
ج۔ تَنَائِف۔
التَنَك۔ ٹین۔
التَنَكجي۔ ٹین بنانے والا۔
تَهتَّك۔ فضول باتوں میں مشغول ہونا۔
التَهاتِه۔ لغویات۔
تَهِمَ (س) تَهَمًا۔ اللحمُ۔ گوشت کا خراب
ہونا۔ صفت (تَهِم)۔
اَتهَمَ و تَاهَمَ و تَتَهَّمَ۔ تہامہ میں آنا یا اترنا۔
التَهَمَة۔ بدبو۔
تِهَامَة۔ مکہ معظمہ۔ حجاز کے جنوبی علاقے نسبت
کے لیے تہامی و تہام۔ ج۔ تہامیون
و تہامون۔
اِتّهَمَ و تُهَمَة۔ مادہ (و ہ م) دیکھیے۔
تَهِنَ (س) تَهَنًا۔ سونا۔ صفت (تَهِن)
تَهَا (ن) تَهوًا۔ غافل ہونا۔
التَهوَاء۔ رات کا ایک حصہ۔ کہتے ہیں مضی تَهواءٌ
من الليل۔ رات کا ایک حصہ گذر گیا۔
التَوُّ۔ اکیلا۔ ایک لڑی کی بٹی ہوئی رسی۔ ج۔ اَتواء۔
کہا جاتا ہے "جاءَ تَوًّا" وہ قصد کر کے آگیا
ہے اب کوئی چیز اس کو باز نہیں رکھ سکتی۔
تَابَ (ن) تَوبًا و تَوبَةً و تَابَةً و مَتَابًا و
تَتُوبَةً۔ اِلى اللهِ۔ گناہ سے روگردانی کر
کے اللہ کی طرف متوجہ ہونا۔ نادم و پشیمان
ہونا۔ صفت (تائِب) "اللهُ عليه" اللہ
تعالیٰ کا کسی کے گناہ معاف کر کے اس کو
اپنے فضل و کرم سے نوازنا۔ صفت (تَوّاب)
اِستَتَابَه۔ توبہ کرنے کی ترغیب دینا۔
التُوت۔ توت کا درخت۔ توت۔ تُوتُ
العليق۔ جنگلی توت۔
التُوتِيا۔ ایک قسم کا پتھر جس سے سرمہ بنایا جاتا
ہے۔ ایک خاردار سمندری سیپی جس کے اندر
انڈے کی زردی کے مانند کوئی چیز ہوتی ہے
اور وہ کھائی جاتی ہے۔ تُوتيا معدنية
جست سرمہ۔
تَاجَ (ن) تَوجًا۔ تاج پہننا۔
تَوَّجَه۔ تاج پہنانا۔ تَتَوَّجَ۔ تاج پہننا۔
التَاج۔ تاج۔ ج۔ تِيجان۔ تاجُ الجبار۔ ستارے
تاجُ العمود۔ ستون کے بالائی حصہ کی
مینا کاری۔
التَائِج۔ تاج والا۔
تَاحَ (ن) تَوحًا۔ له الشيءُ۔ تیار ہونا۔
تَاخَتْ (ن) تَوخًا و تَوخَانًا۔ الاصبعُ في الجسم
الوارم او الرخو۔ انگلی کا سوجے ہوئے جسم
یا نرم حصہ بدن میں دھنس جانا۔
التُودَرِي و التُوذَرِي۔ ایک دوا کا نام ہے
تَارَ (ن) تَورًا۔ الماءُ۔ پانی کا جاری ہونا۔
اَتَارَه اِتَارَةً۔ بار بار لوٹانا۔
التَور۔ ایک قسم کا چھوٹا برتن۔ قاصد۔
التَارَة۔ (دیکھیے تار)
التَوراة و التَورِية۔ وہ آسمانی کتاب۔ جو
حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی تھی۔
ج۔ تَوارات و تَوريات۔
تَازَ (ن) تَوزًا۔ الشيءُ کسی چیز کا سخت ہونا۔
التَوز۔ طبیعت۔ اول۔
تَاعَ (ن ض) تَوعًا۔ روٹی کے ٹکڑے سے مکھن یا
گھی اٹھانا۔
التَيُّوع۔ ہر وہ بوٹی جس کو کاٹنے پر سفید دودھ نکلے
تَافَ (ن) تَوفًا۔ البصرُ۔ نگاہ کا چندھیا جانا
نظر کا دھندلا ہونا۔
التَافَة و التُوفَة و التُوفَة۔ عیب۔ کہتے ہیں
ما فيه تَوفِيَةٌ۔ اس میں کوئی عیب نہیں۔
تَاقَ (ن) تَوقًا و تُووقًا و تَوقَانًا و تَوَقَانًا
و تِيَاقَةً۔ ہ و الیہ۔ شائق ہونا۔
الى الغاية۔ جلدی کرنا۔ صفت (تَائِق
و تَوّاق) عينُهُ بالدموع۔ آنکھ کا
آنسو بہانا۔ منه۔ ڈرنا۔ بنفسه
جان دینا۔
تَتَوَّقَ۔ الى الشيءِ۔ آرزومند ہونا۔ شائق ہونا۔
تَالَ يَتُولُ تَولًا۔ جادو کرنا۔ جادو کا علاج کرنا
التُولَة و التُولَة۔ مصیبت۔ آفت۔ ج۔
تُوَل۔
التُومَة۔ موتی کے مانند چاندی کا ایک دانہ۔ بالی
شتر مرغ کا انڈا۔ ج۔ تُوم و تُوَم۔ عوام
تُوم کو تَوم کی بجائے استعمال کرتے ہیں۔
المُتَوَّم۔ بالا پہنا ہوا۔ کان میں بالی پہنے ہوئے۔
تَتَاوَنَ و تَتَاعَنَ۔ الصيدَ۔ شکار پر دائیں
اور کبھی بائیں جانب سے حملہ کرنا۔
التُون۔ الحمام۔ حمام کی بھٹی۔
تَاهَ (ن) تَوهًا۔ ہلاک ہونا۔ ضائع ہونا۔
راستہ بھٹکنا۔ تکبر کرنا۔ پریشان عقل والا
ہونا۔
التُوه و التُوهَة۔ ہلاکت۔ فلاة تُوهٌ۔
ہلاک کرنے والا یا راستہ بھٹکا دینے والا
بیابان۔ بے آب ریگستان۔ ج۔ اتواه
وجمع۔ اَتَاوِيه۔
تَوَّهَه و اَتَاهَه۔ ہلاک کرنا۔
تَوِيَ (س) تَوًى۔ المالُ۔ ہلاک ہونا۔ برباد
ہونا۔ صفت (تَوٍ) تَاوٍ کہا جاتا ہے۔

"لا تَوَی علیہ" یعنی اسے کوئی نقصان وخسارہ نہیں۔

اَتْوَاہُ اِتْوَاءً- اللّٰہُ- ہلاک کرنا۔

المَتْوَاۃُ- سببِ ہلاکت، باعث نقصان۔ کہتے ہیں "الشُّحُّ مَتْوَاۃٌ" کنجوسی باعث نقصان وہلاکت ہے۔ ج۔ مَتَاوِی و مَتْوِیات۔

التِیاتْرو- تھیٹر عربی اس کی مُمَثَّل ہے اور مولدین کے نزدیک مَسْرَح۔

تاحَ (ض) تَیْحًا- لہٗ- مقرر ومقدر ہونا۔ تیار ہونا- فی مشیہ- چلنے میں جھکنا۔

اَتَاحَہٗ اِتَاحَۃً- تیار کرنا۔ مقدر کرنا۔ کہتے جاتا ہے "اتاحَ اللّٰہُ لہ الشرَّ"

المُتَاحُ والمِتْیَاحُ- امر مقدر۔ فیصل شدہ امر۔

التَیَّاحُ والتَیْحَانُ والتَیِّحَانُ والتِیحَان والمِتْیَحُ- بے جا دخل دینے والا۔ لا یعنی امور میں مشغول رہنے والا۔ کہا جاتا ہے "رجلٌ مِتْیَحٌ" ہمیشہ بلاؤں میں مبتلا رہنے والا آدمی۔

تاخَہٗ (ض) تَیْخًا- لاٹھی یا کھجور کی چھڑی سے مارنا۔

المِتْیَخُ-

التَیْدُ- نرمی کہا جاتا ہے "تَیْدَكَ زیدًا" زید سے نرمی کر۔

تارَ (ض) تَیَرَانًا- البحرُ- سمندر کا موجزن ہونا۔ جوش میں آنا۔

التَیَّارُ- جوش زن سمندر کی لہر۔ مغرور۔ کہا جاتا ہے "قطعَ عِرْقًا تَیَّارًا" اس نے تیز بہنے والی رگ کو کاٹا۔ وفرسٌ تَیَّارٌ- دوڑ میں موج کی طرح چلنے والا گھوڑا۔

التَیِّرُ- تکبر وغرور۔

تارَۃً- دیکھیے تار۔

تازَہٗ (ض) تَیْزًا وتَایَزَہٗ- غلبہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "تازَ السہمُ فی الرمیۃ" تیر نے پھینکتے وقت حرکت کی۔

التَیَّازُ- پست قد، سخت جوڑوں والا۔

تاسَ یَتِیْسُ- الجدیُ- بکرا بن جانا۔

تَیَّسَ- فرسَہٗ- گھوڑے کو سدھانا۔

ہ عن کذا- باز رکھنا۔ روکنا۔

تایَسَہٗ- مدافعت کرنا۔

تَتَایَسَ- الماءُ- موجوں کا آپس میں ٹکرانا۔

واسْتَتْیَسَتِ- العنزُ- بکری کا بکرے کی طرح ہوجانا۔

التَیْسُ- بکرا، ہرن، جنگلی بکرا۔ ج۔ تُیُوس و اَتْیَاس وتِیَسَۃٌ- جبۃُ التیس ایک قسم کی نبات۔

التَیْسِیَّۃُ التیوسیۃ- بکرے جیسی طبیعت کہتے ہیں "فی فلانٍ تَیْسِیَّۃٌ وتیوسیۃٌ"۔

التَیَّاسُ- بکرے والا۔

الاَتْیَسُ- بکرے جیسا۔

تاعَ (ض) تَیْعًا وتَیَعًا وتَیَعَانًا- القیءُ- قے کا آنا۔ الماءُ- پانی کا بہہ کر سطح زمین پر پھیل جانا۔ الیہ- جلدی کرنا۔ اور مشتاق ہونا۔ تَیْعًا- الطریقَ- راستہ طے کرنا۔ السمنَ- روٹی کے ٹکڑے سے گھی اٹھانا۔

اَتَاعَ- ما اکلہٗ- کھائی ہوئی غذا کی قے کرنا۔ الشیءَ- لوٹانا۔

تَتَیَّعَ- الی الشرِّ وتَتَایَعَ فی الشرِّ- برائی کی طرف لپکنا اور تیزی کرنا۔ صفت مُتَتَیِّعٌ ومُتَیِّعَات(?)- الریحُ بالورق- ہوا کا پتے اڑا لے جانا۔ تَتَیَّعَ فی الامر- کسی کام پر اصرار کرنا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّہٗ یَتَتَایَعُ فی الامور" وہ معاملات میں اپنے آپ کو بے سوچے سمجھے ڈال دیتا ہے۔

تاكَ (ض) تُیُوكًا- احمق ہونا۔ صفت تَائِكٌ

اَتَاكَ- الشعرُ- بال اکھیڑنا۔

تِیْكَ- مؤنث کے لیے اسم اشارہ۔ تصغیر اس کی تَیَّاكَ ہے اور اس پر ہائے تنبیہ داخل کرکے ہاتِیْكَ کہتے ہیں۔

تامَہٗ (ض) تَیْمًا وتَیْمَۃً- الحبُّ- غلام بنانا۔ ذلیل کرنا۔

التَیْمُ- مص- عشق کے سبب عقل کا فتور۔ غلام۔ کہتے ہیں "ہو تَیْمُ اللّٰہِ" وہ اللّٰہ کا بندہ ہے۔

التِیْمَۃُ والتَیْمَۃُ- وہ بکری جو گھر ہی میں چرائی جائے اور گھر ہی میں دوہی جائے۔ تیز وہ بکری جو بھوک کی حالت میں ذبح کی جائے۔

التَیْمَاءُ- بیابان- ایک مقام کا نام بھی ہے۔

التِیْنُ- انجیر- درخت انجیر- واحد تِیْنَۃٌ۔

المَتْیَنَۃُ- انجیر کا باغ- انجیر بکثرت پیدا ہونے کی جگہ۔ کہتے ہیں "ارضٌ مَتَانَۃٌ" بہت انجیر والی زمین۔

التَیَّانُ- انجیر بیچنے والا- انجیر خشک کرنے والا۔

تاہَ (ض) تَیْھًا- تکبر کرنا (تَیْھًا وتَیَھَانًا) سرگشتہ پھرنا۔ گمراہ ہونا۔ صفت (تَیَّاہٌ وتَیْھَان)

تَیَّہَہٗ واَتَاہَہٗ- گمراہ کرنا۔ ضائع کرنا۔

التَائِہُ والتَیْھَانُ والتَیَّاہُ والتَیِّھَانُ- مغرور۔ متکبر۔

التِیْہُ- غرور- ڈینگ- گمراہی- چٹیل میدان- جس میں چلنے والا بھٹک جائے ج۔ اَتْیَاہٌ واَتَاوِیہُ واَتَاوِہُ۔

ارضٌ تَیْھَاءُ ومَتِیْھَۃٌ ومُتَیَّھَۃٌ ومَتْیَہٌ وتِیْہٌ- وہ زمین جس میں لوگ اکثر راستہ بھٹک جاتے ہیں۔

# ث ۵۰۰

ثئب (س) ثأبا۔ وتثأب و تثاءب جمائی لینا۔ صفت (مثئوب) و تثاءب الاخبار۔ خبروں کی جستجو کرنا۔

الثئاب والثؤباء والتثاءب۔ جمائی۔

ثأثأ۔ پیاسا رکھنا۔ پانی پلانا۔ النار آگ بجھانا۔

الغضب۔ غصہ ٹھنڈا کرنا۔

ہ عن الامر۔ کسی کو کسی کام سے روکنا۔

ثأجت۔ (ن) ثأجا۔ الغنمُ۔ بکری کا ممیانا۔

الثواج۔ بکری کی آواز۔

ثئد۔ (س) ثأدا۔ النبتُ۔ نبات کا تروشاداب ہونا۔

الرجلُ او المکانُ۔ ٹھنڈا ہونا صفت۔ (ثئد و ثئید)

الثأدُ والثأد۔ نمناک مٹی۔ تری شبنم ٹھنڈا۔ براکام۔ نرم وشاداب نبات۔

الثأدة۔ موٹی عورت۔

الثأداء۔ لونڈی۔ ما انا ابن ثأداء میں عاجز اور کمزور رائے والا نہیں ہوں۔

الثادہ۔ موٹاپا۔

ثأر (ف) ثأرا۔ القیل و بالقتیلِ خون کا مطالبہ کرنا۔ قاتل کو قتل کرنا۔ صفت ثائر۔ کہا جاتا ہے۔ ثأرۃ بکذا۔ اس نے فلاں کے ذریعہ خون کا بدلہ لے لیا۔

ثُئرَ زیدٌ۔ زید سے خون کا بدلہ لیا گیا۔

اثأر و اثّأر۔ منہُ۔ خون کا بدلہ لینا۔

استثأر۔ خون کا بدلہ لینے کے لیے فریاد کرنا۔ یا مدد مانگنا۔

الثأر و الثؤرۃ۔ خون کا بدلہ۔ جرم کا بدلہ۔

ج۔ اثأر و آثار و ثائر۔ کہتے ہیں۔ ھو ثأرک۔ یعنی وہ تمہارے رشتہ دار کا قاتل ہے۔ "ویا ثارات فلان" اے فلاں کے قاتلو۔

والثأر المُنیم۔ خون کا وہ تسلی بخش بدلہ جس کے بعد طالب چین کی نیند سوئے۔

ثئط (س) ثئطا۔ اللحمُ۔ گوشت کا خراب ہونا۔

ثئط۔ الرجلُ۔ آدمی کو زکام ہونا۔ صفت۔ (مثئوط)

الثوءاط۔ زکام۔

الثأطة۔ بدبودار کیچڑ۔ اور اسی سے یہ مثل ہے ثأطۃ مُدّت بماء۔ یہ مثل اس وقت بولی جاتی ہے کہ ایک خرابی کے ساتھ دوسری اسی جیسی خرابی نمودار ہو جائے۔

ج۔ ثأط۔

الثأطاء۔ بیوقوف۔

ثؤلل و تثألل۔ جسدہ۔ جسم کا مسے والا ہونا۔

الثؤلول۔ مسہ۔ پستان کا سرا۔ گھنڈی۔

ج۔ ثآلیل۔

ثأی (ف) ثأیا و اثأی۔ الشیءَ۔ پھاڑنا۔ چیرنا۔ کمزور کرنا۔ خراب کرنا۔ "واثأی فی القوم" لوگوں میں فساد کرنا۔ قتل کرنا۔

ثئی (س) ثأی۔ الشیءُ۔ چھدنا۔

الثأی۔ نشان زخم۔

الثأی۔ مص کہا جاتا ہے فلان یرأب الثأی۔ وہ فساد کی اصلاح کرتا ہے۔

ثبّ (ن) ثبّا۔ جم کر بیٹھنا۔ باوقار بیٹھنا۔ الامرُ۔ کام ختم ہونا۔ پورا ہونا۔

ثبُت (ک) ثباتةً و ثبوتةً۔ بہادر ہونا۔ مستقل مزاج ہونا۔

ثبت (ن) ثباتا و ثبوتا۔ فی المکان۔ کسی جگہ ٹھہرنا۔ اقامت کرنا۔

علی الامر۔ کسی کام پر مداومت کرنا۔ ہمیشگی اختیار کرنا۔ صفت۔ (ثابتٌ و ثبیتٌ و ثبتٌ)

الامر عندہ۔ ثابت ہونا۔ موکد ہونا۔

ثبّته و اثبته۔ ثابت کرنا۔

الحق۔ ولائل سے مؤکد کرنا۔

رجسٹر میں نام درج کرنا۔ لکھنا کہتے ہیں طعنہ فاثبت فیہ الرمح۔ اس نے اس کو نیزہ مار کر چھید دیا۔

اثبت و ثابت۔ الامر۔ کسی معاملہ کو کماحقہٗ جاننا۔

استثبت و تثبّت۔ فی الامر والرای۔ کسی کام یا رائے میں آہستگی سے کام لینا۔ مشورہ کرنا۔ خوب چھان بین کرنا۔

الثَبَت۔ ثابت ہونا۔ دلیل۔ حُجّت۔ کہتے ہیں لا احکم الا بثبت۔ یعنی میں بغیر دلیل و حجت کے فیصلہ نہیں دیتا۔

الثِباتُ۔ برقع کے بند یا ڈوریاں۔ کجاوہ باندھنے کے تسمے۔

الثُبات۔ وہ بیماری جو بیمار کو حرکت نہ کرنے دے۔ بہادر شہسوار جس کا حملہ خطا نہ جاتا ہو۔

الإثبات۔ ایجاب۔ نفی کی ضد
الاَثْبَات۔ قوم کے معتبر لوگ۔ مفرد ثَبْتٌ
کہا جاتا ہے "فلانٌ ثبتٌ مِنَ الاَثْبَاتِ"
یہ مجاز ہے جس طرح کہتے ہیں فلانٌ
حُجَّۃٌ۔ جبکہ کوئی روایت میں ثقہ
ہو۔
الثَوَابِت۔ سیاروں کے علاوہ ستارے
حرکت نہ کرنے والے ستارے۔ واحد
ثابتۃ۔
المَثْبَت۔ مفع۔ تسموں سے بندھا ہوا۔
مریض مثبت۔ صاحب فراش بیمار
ثَبَجَ۔ (ن) ثَبْجًا و ثَبَّجَ۔ الکلام
ٹھیک کلام نہ کرنا۔ بے ترتیب بولنا
الخطّ۔ بے ترتیب لکھنا۔ تحریر میں
غیر معروف طریقہ برتنا۔
ثَبِجَ۔ (ض) ثَبْجًا و ثُبُوجًا۔ پاؤں کی
انگلیوں پر بیٹھنا۔
ثَبَّجَ و تَثْبِیْجَ۔ الراعی بالعصا۔
گڈریے کا لاٹھی کو پیٹھ پر رکھ کر اس
کے پیچھے اپنے ہاتھ رکھنا۔
اِثْبَاَجَّ۔ السقاءُ۔ مشک کا بھر جانا۔
الرجلُ۔ آدمی کا موٹا اور ڈھیلا ہونا۔
الثَّبَج۔ کاندھے اور پیٹھ کا درمیانی حصہ۔
ہر چیز کا درمیانی حصہ۔ بڑا حصہ۔ بلند
حصہ ج۔ اَثْبَاج و ثُبُوج۔ کہا جاتا
ہے یرکبون ثَبَجَ ھذا البحر۔
وہ اس سمندر کے بڑے حصہ پر سوار
ہوئے وتسمت الحُمُر اثباج
الآکام۔ گدھے ٹیلوں کی چوٹیوں پر
چڑھ گئے۔
الاَثْبَج۔ چوڑی پیٹھ والا۔ کبڑی پیٹھ والا
رجلٌ مُثَبَّجٌ۔ بے ڈول لمبے قد
والا آدمی۔
ثَبَرَہ (ن) ثَبْرًا۔ لعنت کرنا۔ دھتکارنا
ناکام کرنا۔ ہلاک کرنا۔ عن کذا
منع کرنا۔ روکنا۔ باز رکھنا۔ (ثبورًا)
ہلاک ہونا۔
ثَبِرَتْ۔ (س) ثَبَرًا۔ القرحۃُ۔
زخم کا کھل کر بہہ پڑنا۔
ثَابَرَ۔ ثِبَارًا و مُثَابَرَۃً۔ علی الامر
کسی کام پر مداومت اور ہمیشگی
اختیار کرنا۔
ثَبَّرَ۔ فلانًا بالشیٔ۔ کسی کو کسی شئے
پر روک دینا۔ اللہُ فلانًا۔ ہلاک
کرنا۔
تَثَابَروا۔ ایک دوسرے پر حملہ آور ہونا۔
الثَّبْرَۃ۔ نرم زمین۔ زمین یا پہاڑ میں گڑھا۔
المَثْبَر۔ مذبح۔ بوچڑ خانہ۔ عورت کے بچہ
جننے یا اونٹنی کے بچہ دینے کی جگہ۔
المُثَبَّرُ۔ محروم۔ روکا ہوا۔
الثُّبْرَۃ۔ کھلیان میں صاف کئے ہوئے
غلہ کا ڈھیر۔
ثَبَطَہ۔ (ن) ثَبْطًا و ثَبْطَۃ۔ ——
عن الامرِ۔ کسی امر سے باز رکھنا۔
علی الامرِ۔ کسی کو کسی کام پر موقوف
رکھنا۔
اَثْبَطَہ۔ المرضُ۔ بیماری کا کسی کو
چمٹ جانا اور اس کو نہ چھوڑنا۔
تَثَبَّطَ۔ عن الامر۔ کسی کام میں دیر
لگانا یا اس سے رکنا۔
الثَّبِط۔ کمزور۔ بیوقوف۔
ج۔ اثباط و ثباط۔ مؤنث۔
ثَبِطَۃ۔ ثَبَقَ (ض) ثَبْقًا و
تَثْبَاقًا۔ النھرُ۔ نہر کا پانی بڑھ
جانا اور اس کا تیز بہنا۔
العینُ۔ آنکھ کا تیزی سے آنسو
بہانا۔
الثُّبُلُ و الثَّبَلُ۔ برتن میں نیچے باقی
رہی ہوئی چیز۔
ثَبِنَ (ض) ثَبْنًا و ثِبَانًا۔ الثوبَ۔
کپڑے کے ایک طرف کو موڑ کر اس کو
سینا۔ (و تَثَبَّنَ)۔ الشئ۔ جھولی
میں رکھ کر لے جانا۔ پائجامہ کے نیفے
میں رکھ لینا
الثُّبْنَۃ۔ ج۔ ثُبَن و (الثُبان)
ج۔ ثُبُن۔ جھولی دامن کی گود جو
کسی چیز کے لینے کے لیے پھیلائی
جائے۔
الثِّبْن۔ چادر کا موڑا ہوا طرف۔
المَثْبَنَۃ۔ وہ تھیلی جس میں عورت آئینہ وغیرہ
رکھتی ہے ج۔ مَثَابِن۔
ثَبَیَ (ض) ثَبْیًا۔ الشیءَ۔ جمع
کرنا۔ ثَبَّیَ۔ الشئ۔ جمع کرنا۔
تعظیم کرنا۔ اصلاح کرنا۔ تمام کرنا۔ کہا
جاتا ہے
" ثَبَّیَ اللہ لہ النِعَم۔ اللہ
تعالیٰ نے اس کے لیے نعمتوں کے
تودے لگا دیے۔
علی الامرِ۔ کسی کام میں لگاتار مشغول رہنا
علی فلانٍ۔ کسی کے خلاف مدد طلب
کرنا۔
الثُّبَۃ۔ حوض کا بیچ۔ جماعت۔ سواروں
کا گروہ۔
ج۔ ثُبَات و ثُبُوت۔
الاُثْبِیَّۃ۔ بڑی جماعت۔ ج۔ اَثَابِیّ۔
الثَّبِیّ۔ لوگوں کی بہت تعریف کرنے والا۔
ثَتِنَ۔ (س) ثَتَنًا۔ اللحمُ۔ بدبودار
ہونا۔
ثَجَّ (ن) ثجوجًا۔ الماءُ۔ پانی کا بہنا۔
(ثجًا)۔ الماءَ۔ پانی بہانا۔ انثجّ
الماءُ۔ پانی کا بہنا۔ مطرٌ ثَجَّاجٌ
بہت برسنے والی بارش عینٌ
ثجوجٌ۔ بہت پانی والا چشمہ۔
الثجلۃ۔ باغ جس میں حوض ہو۔
ج۔ ثجلات۔

الثَّجِیجُ۔ زبردست سیلاب۔
المِثَجُّ۔ خوش بیان لیکچرار۔ خطیب۔
تَجَثجَ۔ الماءُ۔ پانی بہانا تَثَجْثَجَ
بہنا۔ جاری ہونا۔
ثَجَرَ(ن) ثجرًا۔ التمرَ کھجور کو بسر کی
گٹھلی کے ساتھ ملانا۔
ثَجَّرَہ۔ چوڑا کرنا۔ وسیع کرنا۔
الثُّجْرَۃ۔ درمیان۔ وسط کہتے ہیں "اقاموا
فی ثجرۃ الوادی"۔ وہ وادی کے
بیچ میں ٹھہرے۔ کہا جاتا ہے۔
"طعنوھم فی الثغر والثجر"۔
الثَّجْرُ والثجر والاثجر۔ من الورق
ونحوہ۔ موٹا اور چوڑا پتا۔
ثَجِلَ(س) ثَجَلًا۔ بڑے پیٹ
والا ہونا۔ صفت۔ اَثْجَل۔
مؤنث۔ ثجلاء۔ ج۔ ثُجْل۔
کہا جاتا ہے۔ مزادۃ ثجلاء۔
کشادہ توشہ دان۔
ثجمت(ض) ثجمًا واثجمت۔ السماءُ
بارش۔ جلدی برسنا۔
ثجمہ عنہ۔ کسی کو کسی چیز سے جلد
پھیر دینا۔
ثَجَا(ن) ثجوًا۔ خاموش رہنا۔
اثجاہ۔ چپ اور خاموش کرنا۔
ثَخُنَ(ک) ثِخنا وثخانۃً و
ثخونۃً۔ موٹا ہونا۔ سخت ہونا۔
صفت۔ (ثخین) ج۔ ثخناء۔
اَثْخَنَ۔ فی الامر۔ مبالغہ کرنا۔
فی العدو۔ قتل میں زیادتی کرنا۔
فی الارض۔ خونریزی میں حد سے
آگے بڑھنا۔
اثخنتہُ الجراحُ۔ زخم کا انسان کو
کمزور و نڈھال کرنا۔
اثخن۔ کمزور و سست ہونا۔
اِسْتَثْخَنَ منہ المرض او النوم
بیماری یا نیند کا غالب آنا۔
ثَدَغَ(ف) ثَدْغًا۔ راسَہ۔
کچلنا۔ پھوڑنا۔ اِنْثَدَغَ کچلا
جانا۔
ثَدَقَ(ن) ثدقًا۔ المطرُ۔ بارش
کا پڑنا۔
السحابُ۔ بادل کا بارش برسانا۔
صفت (ثادِق) الثِّدقیم۔ بے وقوف
انثدق۔ الناسُ علیہ۔ لوگوں کا
کسی پر حملہ کرنا۔
ثَدَّمَ۔ الابریق۔ لوٹے پر صافی ڈالنا۔
الثَّدَمُ۔ کلام و حجت میں عاجز۔ بیوقوف۔
سست۔ مؤنث۔ ثَدَمَہ۔
الثَّدام۔ چھلنی۔ صافی۔ فلٹر۔
ثدن(س) ثدنًا۔ اللحمُ۔
گوشت کا بُو دینا۔ بدبودار ہونا۔
(وثُدِّنَ) الرجلُ۔ پُر گوشت
اور بھاری بدن والا ہونا۔ صفت۔
(ثَدِن و مُثَدَّن)
اَثْدَنَ۔ الشیءَ۔ چیز کو چھوٹا کرنا۔
ثدا(ن) ثَدْوًا۔ تر کرنا۔
ثَدِیَ(س) ثدیً۔ تر ہونا۔
الثَّدْیُ والثَّدَی۔ پستان۔
(مذکر و مؤنث) ج۔ ثُدِیّ و ثِدِی
واَثْدٍ۔
الثَّدْیاء۔ بڑے پستان والی عورت۔
ثَرَّ(ن۔ض) ثَرًّا وثُرُورًا و ثَرَارَۃً
وثرارۃً۔ الشیءُ۔ کشادہ ہونا۔
السحابۃُ او العینُ۔ بادل
یا آنکھ کا بہت پانی والا ہونا۔ صفت
مؤنث (ثَرَّۃ و ثَرُور) صفت
مذکر۔ (ثَرّ)۔ ج۔ ثِرار۔
کہا جاتا ہے مطرٌ ثَرٌّ۔ موسلا
دھار بارش (فرسٌ ثَرُور) لمبے
لمبے قدم رکھنے والا۔ شاۃٌ
ثَرَّۃٌ بہت دودھ دینے والی
بکری۔
ثَرَہ۔(ن) ثَرًّا۔ متفرق کرنا۔
السحابۃ ماءھا۔ بادل کا
پانی برسانا۔
ثَرَّرَ۔ المکان۔ جگہ کو تر کرنا۔
الثَّرّ۔ بہت بولنے والا۔ باتونی۔
الثارۃ۔ بہت بولنے والی عورت۔ باتونی
عورت۔
الثَّرارۃ۔ من العیون۔ بہت پانی
والا چشمہ۔
ثَرَبَہ(ض) ثربًا وثَرَّبَہ۔ وثرّب
علیہ و اثربہ۔ کسی کے فعل کو
قبیح اور بُرا بتانا۔
اَثْرَبَ الکبشُ۔ مینڈھے کی اوجھڑی اور
انتڑیوں پر چربی کا زیادہ ہونا۔
صفت (اَثْرَب) مؤنث۔ ثرباء۔
الثَّرْبُ۔ اوجھڑی اور آنتوں کے اوپر کی
چربی۔ ج۔ ثُرُوب و اَثْرُب۔
جج۔ اَثارِب۔
المُثَرِّب۔ گڑبڑ کرنے والا۔ شری فسادی۔
ثَرْثَرَ۔ ثرثرۃً۔ الشیءَ۔ بکھیرنا
متفرق کرنا۔ الکلامَ۔ بکواس
کرنا۔ فضول بک بک کرنا۔ صفت
(ثرثار)
ثَرَدَ۔(ن) ثردًا واثرد و اثّرد۔
الخبزَ۔ روٹی کو توڑ کر شوربے میں
بھگونا۔ صفت مفعولی۔ (ثرید و
مثرود) ثرید بنانا ———
ثَرَدَ الثوبَ۔ کپڑے کو رنگ میں
بھگونا۔
الثَّرید۔ والثریدۃ۔ شوربے
میں بھگوئی ہوئی روٹی۔ ج۔ ثَرائد
وثُرُود۔
ثَرِدَ۔ وثُرِّدَ۔ من المعرکۃ

میدان کارزار سے زخمی اٹھایا جانا۔

الثَّرَد۔ ہلکی بارش۔

الثَّرَد۔ ہونٹوں کی پھٹن۔

الاَثْرَد۔ پھٹے ہونٹ والا۔

ارضٌ (مثرودۃٌ و مُثَرَّدَۃٌ) وہ زمین جس پر خفیف سی بارش پڑتی ہو۔

الثَّرْط۔ سریش۔

ثَرِعَ۔ (س) ثَرَعًا۔ الرجلُ۔ طفیلی بننا۔ بغیر بلائے دعوت میں جانا۔

(الثُّرْعُلَۃ) مرغ کی گردن کے پر

الثُّرْعُل۔ لومڑی۔ روباہ۔ الثُّرْعُول۔ ایک قسم کی گھاس۔

ثَرَمَہ۔ (ض) ثَرْمًا و اَثْرَمَہ۔ دانت کو جڑ سے توڑنا۔

ثَرِمَ (س) ثَرَمًا و انثرم۔ دانت کا جڑ سے ٹوٹنا۔ صفت۔ (اَثْرَم) مؤنث۔ ثَرْمَاء۔ ج۔ ثُرْم۔

الثَّرْمَان۔ ایک درخت ہے جس کو اونٹ اور بکری کھاتے ہیں۔

الاَثْرَمَان۔ رات دن۔ زمانہ موت۔

ثَرَا۔ (ن) ثَرَاءً و ثَرِیَ (س) ثَرًی الرجل۔ آدمی کا بہت مال والا ہونا۔ ثَرَاہ۔ مالداری میں کسی سے فوقیت لے جانا۔ ثَرَا اللّٰہ القومَ۔ اللہ نے قوم کو زیادہ کیا۔

اَثْرٰی۔ اِثْرَاءً۔ بہت مالدار ہونا۔

صفت۔ (ثَرِیٌّ و مُثْرٍ ثَرْیٰ)، مؤنث۔ ثَرْوَاء۔

الثَّرَاء۔ و الثَّرْوَۃ۔ مال کی زیادتی یا قوم کی کثرت۔

الثُّرَیَّا۔ پروین۔ ستاروں کا جھمکا۔ برج ثور کے گردن کے سات ستارے جھاڑ۔

الثَّرْوَان۔ بہت مال والا۔

ثَرِیَ (س) ثَرًی و اَثْرٰی۔ التراب۔ مٹی کا خشک ہونے کے بعد تر و نرم ہونا۔ صفت (ثَرٍ و اَثْرٰی) مؤنث ثَرِیَّۃ۔ و ثریاء۔

اثرت الارضُ۔ زمین کا نم ناک ہونا۔ اَثْرَی المطرُ۔ بارش کا زمین کو نمناک کرنا۔

ثَرّٰی۔ (ۃ) ترکرنا۔ المکان چھڑکاؤ کرنا۔

الثَّرٰی۔ تری۔ نمناکی۔ (و الثراء) نمناک مٹی۔ خیر۔ ج۔ اثراء۔

کہا جاتا ہے یبلس الثری بینھم۔ ان کے درمیان مٹی خشک ہوگئی۔ یعنی وہ دوست سے دشمن ہوگئے۔ "فلان قریب الثری"۔ خیر سے قریب ہے۔

الثَّرِیُّ و الثَّرِی من المال۔ بہت مال۔ رِماح ثَرِیَّۃ بہت نیزے۔

الثَّرْیَاطَۃ۔ کیچڑ۔

ثَطَّ۔ (ن) ثَطًّا۔ پاخانہ کرنا۔

ثَعَّ (ض) ثَعًّا۔ قے کرنا۔

اِنْثَعَّ۔ الاکل من فمہ والدم من انفہ وجرحہ۔ کھائی ہوئی غذا منہ سے نکلنا اور خون ناک یا زخم سے بہنا یا جاری ہونا۔

ثَعَبَ۔ (ف) ثَعْبًا۔ الماءَ۔ پانی کو جاری کرنا۔ علیہم الغارۃ۔ لوٹ ڈالنا۔ اِنْثَعَبَ۔ الماءُ۔ پانی کا نالی یا پرنالہ میں جاری ہونا۔

الثَّعْب۔ وادی میں پانی کے بہاؤ کی جگہ۔ ج۔ ثُعبان۔ ماءٌ او دمٌ۔ ثَعْبٌ و ثَعَبٌ (ثُعُوبٌ) بہتا ہوا پانی یا خون۔

الثُّعُوب۔ پت۔

الثُّعْبَۃ۔ خبیث قسم کا گرگٹ۔

المَثْعَب۔ نالی یا پرنالہ۔

الثُّعْبَان۔ اژدھا (مذکر و مؤنث) ج۔ ثَعَابِین۔

ثَعِطَ (س) ثَعَطًا۔ اللحمُ او الماءُ۔ گوشت یا پانی کا بدبودار ہونا۔ الشَّفَۃُ۔ سوجنا اور پھٹنا۔

الثَّعْطَۃ۔ گندہ انڈا۔

ثَعِلَت (س) ثَعَلًا۔ اسنانُہ۔ دانتوں کا ایک دوسرے پر نکلنا۔ صفت (اَثْعَل) مؤنث ثَعْلاء ج۔ ثُعْل۔

اَثْعَل۔ الامرُ۔ کسی کام کا سخت و دشوار ہونا کہ اس کی انجام دہی کا راستہ نہ سوجھے۔ الضُّیُوفُ۔ مہمانوں کا بہت ہونا۔ زیادہ ہونا۔

الثَّعْل۔ اونٹ یا بکری یا گائے کے تھن میں بالکہ کی زیادتی۔ ج۔ ثُعُول۔

الثُّعْلُ۔ مشک کے بدبودار ہونے پر اس میں پیدا ہونے والا کیڑا۔

الثُّعْلُول۔ غضب ناک۔

ثُعَالَۃ۔ لومڑی (غیر منصرف)

ارض (مَثْعَلَۃ) وہ زمین جس میں لومڑیاں بکثرت ملیں۔

ثَعْلَبَ و تَثَعْلَبَ۔ لومڑی کے مانند مکر و فریب کرنا۔

الثَّعْلَب۔ لومڑی۔ یہ مکر و فریب میں ضرب المثل ہے۔ لومڑی کے متعلق مشہور ہے کہ اس کے بال ہر سال گر جاتے ہیں اور اس لیے داءُ الثعلب۔ اس بیماری کو کہتے ہیں جس میں بال جھڑ جائیں۔ مادہ ثعلبۃ اور نر کو ثُعْلُبان کہتے ہیں۔ اور

ثُعلَب مذکر و مونث ہر دو کے لیے
آتا ہے۔ ج۔ ثعالِب و ثعال
الثعلب۔ نیزے کا وہ سرا جو پھل
میں لگایا جاتا ہے
الثعلبۃ۔ دم کی ہڈی۔ سُرین۔
عِنَبُ الثعلب۔ مکو۔ کہا جاتا ہے
مکانٌ و مُثعلبٌ و ارض
مُثعلبۃٌ۔ بہت لومڑیوں والی
جگہ یا زمین۔
ثَغَب (ض) ثَغْبًا۔ الشاۃَ۔ بکری کو
ذبح کرنا۔ ہ۔ بالرُمح۔ کسی
کو نیزہ بھونکنا۔
ثَغِبَ (س) ثَغَبًا۔ الجمدُ۔ برف
کا پگھلانا۔ الدمُ۔ خون کا بہنا۔
تثغبت لثۃ بالدم۔ مسوڑے
سے خون بہنا
الثغب۔ ج۔ ثغاب و اثغاب
و الثغَبُ ج۔ ثِغبان و
ثُغبان پہاڑ کے سایہ میں تالاب
کہ دھوپ نہ پہنچنے کی وجہ سے اس
کا پانی ٹھنڈا ہو۔
ثغثغ۔ ثغثغۃً۔ کلامہ۔ کلام
کو مخلوط کرنا۔ گفتگو کو غلط ملط کرنا۔
صفت (ثُغثُغ و ثُغثاغ۔) کہا
جاتا ہے فلانٌ یُثَغثِغُ فی
کلامہ۔ فلاں بے ترتیب اور
گڑبڑ گفتگو کرتا ہے
ثَغَر (ف) ثَغْرًا۔ الاناءَ۔ برتن میں
سوراخ کرنا یا اس کو توڑنا۔
سنّہ۔ دانت نکالنا۔ اکھیڑنا۔
الثُلمۃَ۔ رخنہ بند کرنا۔ الجدار
گرا دینا۔
الرجلَ۔ کسی کے دانت توڑنا۔
کہا جاتا ہے ثغرہم و ثغر علیہم
اس نے درے میں داخل ہوتے کے

تمام راستے ان پر بند کر دیے۔
ثُغِرَ و اُثغر۔ منہ کچلا جانا۔
الصبیُ۔ بچہ کا دانت ٹوٹنا۔ یا
نکلنا۔
الثغر۔ اگلے دانت۔ منہ۔ سرحد۔ پہاڑ یا
وادی کی کشادگی۔ ج۔ ثغور۔
کہا جاتا ہے۔ اَمسَوا ثغورًا۔
وہ لوگ متفرق ہو گئے۔
الثُغرۃ۔ رخنہ۔ ہنسلی کا درمیانی گڑھا
آسان راستہ اور اسی سے ہے۔
ھو یَختَرِقُ ثُغَرَ المجدِ۔
وہ بزرگی کے راستوں پر چلتا
ہے۔
الثغرُوس۔ ملک کی سرحدات پر خطرے
کی جگہ۔
المَثغرِ۔ راستہ۔ دشمن کے ملک
کی سرحد۔
الثغِرب۔ زرد دانت۔
اَثغَم۔ الوادی۔ وادی کا درخت
ثغامۃ۔ پیدا کرنا۔ الراسُ۔
سر کا سفید ہونا۔ الرجلَ۔ کسی
کو غضب ناک بنانا۔ ستلائے بد ہضمی
کرنا۔
ثاغمہ۔ بوسہ دینا۔
الثغمِ۔ کاٹنے والا کتا۔
الثغام۔ ایک قسم کا سفید پھولوں والا
درخت۔ واحد۔ ثغامۃ۔
الثاغم۔ سفید۔
ثغت (ن) ثُغاءً۔ الشاۃ۔ بکری
کا ممیانا۔ کہا جاتا ہے۔ ما لہ
ثاغیۃ ولا راغیۃ۔ اس
کے پاس نہ بکری ہے نہ اونٹنی۔ وما
بالدار ثاغ ولا راغ۔ گھر میں
کوئی بھی نہیں ہے۔
اَثغی۔ اِثغاءً۔ الشاۃ۔ بکری کو

ممیانے پر اکسایا۔ کہا جاتا ہے اتیتہ
فما اَثغی ولا ارغی۔ میں اس
کے پاس آیا تو اس نے مجھے نہ بکری دی
نہ اونٹنی۔
الثغیۃ۔ بھوک۔ اور قبیلہ کا خالی ہو
جانا۔ کہتے ہیں۔ اصاب الحیَّ
ثُغیۃٌ۔ قبیلہ کو بھوک کی آفت
پہنچی۔
ثَفَأ (ف) ثَفْأً۔ القدرَ۔ ہانڈی
کے جوش کو ٹھنڈا کرنا۔
الثُفّاء۔ رائی۔
ثَفَدَ۔ الدرعَ۔ زرہ کو لباس
کے نیچے پہننا۔
الثفافید۔ اوپر نیچے سفید بادل۔
(والمثافید) کپڑوں کے استر
واحد۔ مثفد۔
اَثفَرَ و ثَفَرَ۔ الحمارَ۔ پیچھے سے
چلانا۔ دمچی بنانا۔ یا کسنا۔
استثفر۔ الکلب بذنبہ۔ کتے
کا دُم دبانا۔ المصارعُ بثوبہ۔
لنگوٹ باندھنا۔
الثفر و الثفَر۔ زین کے پچھلے حصہ کا
تسمہ۔ ج۔ اثفار۔
ثَفَلَ (ن) ثَفْلًا و ثَفَلَ۔ الرَّحی۔ چکی
کے نیچے چمڑا رکھنا۔ الشیءَ
یکبارگی بکھیر دینا۔
اثفل۔ الخمرُ۔ شراب کا نتھرنا۔
الشرابُ۔ تلچھٹ والا ہونا۔
ثافلۃ۔ ہم نشینی کرنا۔
تثفّل۔ مجد و بزرگی میں کوتاہ ہونا۔ کہتے
ہیں تثفّلہ عِرقُ سَوءٍ۔
اس کو کم نسلی نے شرف و بزرگی سے
کوتاہ بنا دیا۔ بِاستہ۔ بیٹھنا۔
التثافِل۔ آہستہ رفتار اونٹ۔ یا کوئی
دوسرا جانور۔

الثِّفَال - چکی کے نیچے والا چمڑا۔
و الثُّفَال - چکی کا نچلا پاٹ۔
الثُّفل و الثَّافِل - تلچھٹ۔
الثافِل - گوبر۔
الثَّفِل - تلچھٹ کھانے والا۔
ثَفَنَت (ض) ثَفْنًا - النَّاقَةُ - اونٹنی کا گھٹنے سے مارنا۔
ثَفَنَهُ - دفع کرنا۔ مارنا۔ ثَفَنَ - الشیٔ - لازم ہونا۔
ثَفِنَت (س) ثَفَنًا - یَدُہٗ - کام کرنے سے ہاتھ سخت ہوجانا۔
اَثْفَنَ - العَمَلُ یَدَہٗ - سخت کر دینا۔
ثَافَنَهٗ - کسی کے ساتھ ہم نشینی کرنا۔ ہم زانو ہو کر بیٹھنا۔ کسی کے ساتھ چمٹے رہنا۔ یہاں تک کہ اس کی نیت یا راز کا پتہ لگا لینا۔ علی کذا ۔۔د کرنا۔
الثَّفِنَة - مِنَ البعیر - اونٹ کے بدن کا وہ حصہ جو بیٹھتے وقت زمین پر لگے اور وہ سخت ہو گیا ہو کہتے ہیں۔ "خوی البعیر علی ثَفِنَاتِہٖ - یعنی اونٹ بیٹھ گیا۔
من الانسان - انسان کے زانو۔
من الخیل - گھوڑے کے زانو کا باطنی حصہ۔ ج۔ ثَفِنَات
الثَّفِنَة - لوگوں کی جماعت کو بھی کہتے ہیں۔
ثَفَا (ن) ثَفْوًا - ہ - تابع ہونا، پیچھے جانا۔
اَثْفَی - الرجلُ - آدمی کا تین عورتوں سے نکاح کرنا۔
(و ثَفَّی) ہانڈی کو چولھے کے پایہ پر رکھنا۔
المُثَفِّی - وہ شخص جو تین یا تین سے زائد بیویوں کو دفن کرچکا ہو۔
المُثَفَّاةُ - وہ عورت جس کے تین یا تین سے زائد شوہر مرچکے ہوں۔
ثَقَبَ (ن) ثَقْبًا - الشیٔ - کسی چیز میں سوراخ کرنا۔ چھیدنا۔
(ثُقُوبًا) النارُ - آگ کا روشن ہونا۔ النجمُ - ستارہ کا چمکنا۔
الطائرُ - پرندہ کا اونچا اڑنا۔
الناقةُ - اونٹنی کا بہت دودھ والی ہونا ـــ رائحۃ - کا نافذ ہونا ـــ الرائحةُ خوشبو پھیلنا۔
ثَقُبَ (ك) ثَقَابَةً - سرخی میں آگ کے مشابہ ہونا۔ صفت۔ (ثَقِیب) مؤنث ثَقِیبَة۔
ثَقَّبَ و تَثَقَّبَ - الشیٔ - سوراخ کرنا۔
ثَقَبَهُ الشیب و ثَقَّبَ فیه الشَّیب - بڑھاپا ظاہر ہونا۔ کسی میں آثار پیری کا ظاہر ہونا۔
ثَقَّبَ و اَثْقَبَ - النارَ - آگ جلانا۔
الثَّقْبُ - سوراخ۔ ج۔ اَثْقُب و ثُقُوب۔
الثُّقْبَة - چھوٹا سوراخ ج۔ ثُقُب و ثُقَب۔
الثِّقَاب و الثُّقُوب - آگ سلگانے کی چھوٹی چھوٹی لکڑیاں۔ ان کو عوام شحط یا نفط کہتے ہیں۔ چھپٹیاں۔
الثَّاقِب - فا - رایٌ ثاقبٌ - بات کی تہہ تک پہنچنے والی رائے۔
عقلٌ ثاقِبٌ - عقل کامل۔
حسبٌ ثاقبٌ - مشہور و معروف حسب - کہتے ہیں۔ نَحْنُ اَثْقَبُ الناس انسابًا - یعنی لوگوں میں ہمارا نسب سب سے زائد، واضح اور مشہور ہے۔
المِثْقَب - برما۔ کہتے ہیں۔ رجلٌ مِثْقَبٌ - یعنی باخبر تجربہ کار، عمدہ رائے رکھنے والا آدمی۔
المِثْقَب و المَثْقَب - بڑا راستہ سخت اور دشوار راستہ۔ کہتے ہیں۔ ھو طَلَّاعُ المَناقِبِ - یعنی وہ بڑا بہادر من چلا ہے۔
المُثَقَّب - سوراخ کیا ہوا۔
ثَقِفَ (س) و ثَقُفَ (ك) ثَقْفًا و ثَقَفًا و ثِقَافَةً - ذہین ہونا۔ ہوشیار ہونا۔ دانا ہونا۔ صفت۔ ثَقْفٌ و ثَقُفٌ و ثَقِفٌ و ثَقِیفٌ
ثَقِفَهُ (س) ثَقْفًا - فتح مند و کامیاب ہونا۔ کسی کو جا پکڑنا۔
ثَقْفًا و ثَقَافَةً و ثُقُوفَةً الکلام - بات کو جلد سمجھ لینا۔
ثَقَفَهُ - (ن) ثَقْفًا - مہارت میں بڑھنا۔ بالرمح - نیزہ مارنا۔
ثَقَّفَ - الرُّمحَ - نیزہ کو سیدھا کرنا۔
الولدَ - لڑکے کو مہذب بنانا۔ تربیت دینا۔ تعلیم دینا۔
ثَاقَفَهُ - ہتھیاروں سے باہم کھیلنا۔ مہارت میں بڑھنا۔ مخاصمت کرنا۔ جھگڑا کرنا۔ کہتے ہیں۔
ثَاقَفْتُهُ فَثَقِفْتُهُ - میں نے اس پر غلبہ کی کوشش کی۔ پس غالب ہو گیا۔
تَثَاقَفَا - باہم جھگڑا کرنا۔ دانائی میں ایک دوسرے پر غالب آنے کی کوشش کرنا۔
الثِّقَاف - جھگڑا۔ نیزوں کو سیدھا کرنے کا اوزار۔
امراۃٌ (ثَقَافٌ) بہت ذہین عورت
الثِّقِّیف - بہت ہوشیار۔ بہت زیرک و چالاک۔

خلٌ ثقیفٌ۔ بہت کھٹا سرکہ
المُثَقَّف عرف شعراء میں نیزہ۔
ثَقُلَ (ك) ثِقَلاً و ثَقَالَةً۔ بھاری ہونا۔ بوجھل ہونا۔ صفت۔ (ثقیل وثُقَال و ثَقَال) ج ثُقَلَاء و ثِقَال و ثُقُل۔
السمعُ۔ کچھ بہرا ہونا۔ کچھ اونچا سننا۔
القولُ۔ کسی بات کا سننا ناگوار ہونا۔
المراۃُ۔ عورت کا حمل ظاہر ہونا۔
ثَقَلَه (ن) ثقلاً۔ وزن معلوم کرنے کے لیے ہاتھ میں اٹھانا۔
ثَقُلَ (ك) ثَقَلاً المریض۔ بیماری کا سخت ہو جانا۔
ثَقَّلَه۔ بوجھل کرنا۔ بھاری کرنا۔ الحرفَ تشدید دینا علیہ۔ کسی پر بھاری بوجھ دینا۔
ثاقل۔ ثقیل کھانا کھانا یا کھلانا۔
اَثقَلَه۔ بھاری بوجھ لادنا۔ ہ المرضُ بیماری کا سخت ہونا۔
اثقلتِ المراۃ حمل کا بھاری ہونا۔ اور ولادت کا وقت قریب آنا۔ صفت مؤنث۔ (مُثقِل و مُثقِلَه)
تَثَاقَل۔ بتکلف ثقل ظاہر کرنا۔ عنہُ۔ دیر لگانا۔ القومُ۔ قوم سے مدد طلب کرنے کے باوجود اس کا مدد کے لیے نہ اٹھنا۔
اِثّاقل۔ الی الدنیا۔ دنیا کی طرف جھکنا۔ مائل ہونا۔
اِستَثقَل۔ الشیءُ۔ چیز کا بوجھل ہونا الشیءَ۔ بوجھل پانا۔ بفلانٍ۔ کسی کا بوجھ محسوس کرنا۔
الثاقل۔ بوجھل۔ مَرَضٌ ثاقلٌ۔ سخت بیماری۔ دینارٌ ثاقلٌ۔ پورا دینار۔ ج ثواقل۔ کہتے ہیں
اصبحَ ثاقِلاً۔ اس کو بیماری نے بوجھل کر دیا۔
الثَقَل۔ مسافر کا سامان اور اس کے نوکر چاکر۔ کہتے ہیں للمسافر ثقلٌ کثیر۔ ہر چیز نفیس و قیمتی ہے۔ ج۔ اثقال۔
الثَقَلانِ۔ انسان اور جن۔
الثِّقل۔ بوجھ۔ وزن، کہتے ہیں اعطِه ثُقلَه۔ اس کو اس کے برابر دو۔ ج۔ اَثقالَ۔
الاَثقَال۔ زمین کے خزانے اور دفینے۔ مُردے۔ قرآن مجید میں ہے۔ واخرجت الارض اثقالها۔ اور زمین اپنا بوجھ باہر نکال دیگی۔
الثِقَل۔ گرانباری۔
الثَقَلَة و الثُقلَة و الثَقلة والثِقَلَة و الثَقَلة۔ کل سازوسامان، کہتے ہیں ارتحلوا بِثقلتهم یعنی وہ معہ اپنے کل سازوسامان کے چل دیے۔
الثَقَلَة۔ پیٹ میں خوراک کی گرانی۔ اونگھ۔ کہتے ہیں وجدتُ ثقلةً فی جسدی۔ میں نے اپنے بدن میں گرانی و سستی محسوس کی۔
المِثقال۔ تولنے کے اوزان۔
مثقال الشیء۔ چیز کا وزن یا چیز کی ترازو۔ ج۔ مثاقیل۔ عرف میں مثقال ڈیڑھ درہم کے وزن کا ہوتا ہے اور کبھی اس سے کم اور زیادہ بھی ہوتا ہے۔
ثکل (س) ثکلاً و ثکلاً ابنه۔ بچہ کو گم کرنا۔ کھونا۔ صفت (ثاکل و ثکلان) مؤنث ثاکل و ثاکلة و ثکلی۔ ج۔ ثواکل و ثکالی۔
اَثکل۔ الاُمّ ولدها۔ واثکل الولدَ اُمّه۔ بچہ سے ماں کو گم کرا دینا۔ اور ماں کے سامنے بچہ کا مر جانا۔
الثکول والمِثکال۔ بچہ کو بہت گم کرنے والی عورت۔ ج۔ مثاکیل کہتے ہیں نساء الغزاۃ مثاکیل غازیوں کی عورتیں بچہ کو گم کرنے والی ہوتی ہیں۔
المَثکَلَة۔ بچہ کے گم ہونے کا سبب۔ کہا جاتا ہے۔ "رمحه للوالدات مَثکَلةٌ"۔ اس کا نیزہ ماؤں کے لیے بچوں کے گم کرنے کا سبب ہے۔
ثَکَمَ (ن) ثکماً۔ الامر والطریق۔ کسی معاملہ یا راستے کے لیے لازم ہونا۔
الاثامہ۔ آثار کا کھوج لگانا له الامر۔ کسی معاملہ کو واضح طریقہ سے بیان کرنا۔
و ثکِمَ (س) ثکماً بالمکان۔ کسی جگہ اقامت کرنا۔
ثَکَمُ الطریق و ثکمته۔ راستہ کا درمیان۔
ثُکنَة۔ کبوتروں کا غول۔ فوجوں کا مرکز لوگوں کی جماعت۔ چوپایوں کا گلہ یا ریوڑ۔ گردن کا بند۔ جھنڈا۔ ج۔ ثُکَن کہا جاتا ہے۔ حمامٌ ثکن اکٹھے کبوتر۔
ثل (ن) ثلاً۔ البئرَ۔ کوئیں کی مٹی نکالنا۔ الوعاء۔ برتن سے سب کچھ نکال لینا (ثلاً و ثللاً) القومَ۔ قوم کو ہلاک کرنا۔
البیتَ۔ گھر کو گرا دینا۔ کہتے ہیں۔ ثَلَّ اللهُ عرشَهم اللہ نے ان کے ملک کو تباہ و برباد کر دیا۔
"و ثُلَّ عرشُهم"۔ ان کی عزت

جاتی رہی۔
الثُّرَاب۔ مٹی گرانا یا ڈالنا۔
کلُّ ذی حافر۔ لید کرنا۔
اثلّہ اثلالاً۔ ٹوٹ پھوٹ کی مرمت کے لیے حکم دینا۔
الوجلُ۔ کسی کا بہت بھیڑوں والا ہونا۔
فَمہ۔ کسی کے دانت گرجانا۔
تَثَلَّلَ۔ البیتُ۔ گھر کا ڈھیرے ڈھیرے منہدم ہونا۔
اِنثَلَّ۔ گرجانا۔ زمین پر آرہنا۔
الثَّلَلُ۔ ہلاکت۔ دانتوں کا گرنا۔
الثِّلَّۃ۔ ہلاکت۔ ج۔ ثِلَل۔
الثَّلَّۃ۔ بھیڑوں کا ریوڑ اون کہتے ہیں کِسَاءٌ جیّدُ الثَّلَّۃ۔ بڑھیا اون کا کمبل۔ کوئیں سے نکالی ہوئی مٹی۔
ج۔ ثِلَل و ثِلَال۔ اون اور بالوں کا مجموعہ۔
الثُّلَّۃ۔ انسانوں کی جماعت۔ کہتے ہیں فلانٌ لا یفرق بین الثَّلَّۃ و الثُّلَّۃ۔ یعنی فلاں بھیڑوں اور انسانوں کی جماعت میں تمیز نہیں کرتا۔
المثَلَّۃ۔ صحرا میں سائبان
ثَلَبَہٗ (ض) ثَلْباً۔ عیب لگانا۔ ملامت کرنا۔ غیبت کرنا۔ گالی دینا۔ دھتکارنا
الشیءَ۔ رخنہ ڈالنا۔
ثَلِبَ (س) ثَلَباً۔ الشیءُ۔ کسی شئ کا رخنہ والی ہونا۔
الجلدُ۔ کھال کا سکڑنا۔
ثَلَّبَ۔ بہت بوڑھا ہونا اور دانتوں کا گرجانا۔
الثِّلْبُ۔ بڑھاپے کی وجہ سے دانت گرا ہوا اونٹ۔ ج۔ ثِلَبَۃ و اَثلاب

والثَّلِب۔ عیبی۔ ذلیل۔ رُمح ثَلِب۔ ٹوٹا ہوا نیزہ۔
الإثْلِب والأثْلَب۔ مٹی یا پتھر کا چورا۔
ج۔ اثالب
المِثْلَب۔ عیب لگانے کا عادی۔
المَثْلَبۃ۔ عیب۔ گالی کہتے ہیں ما عرفتُ فیہ مَثْلَبَۃً۔ میں اس میں کوئی عیب نہیں سمجھتا۔
ج۔ مثالب۔
مَثَالِبُ الامرِ۔ کسی امر کی خامیاں۔
ثَلَثَ (ن) ثَلْثاً۔ الشیءَ۔ کسی شئ کا ایک تہائی لینا۔
القومَ۔ قوم کا ثُلث مال لے لینا۔
ان میں تیسرا ہونا۔
ثَلَّثَ۔ الاثنینِ۔ دو میں شامل ہو کر ان کو تین کر دینا۔
الشیءَ۔ مثلث بنانا۔ الشرابَ۔ کسی رقیق شے کو اس قدر پکانا کہ تیسرا حصہ رہ جائے۔
الشیءَ۔ تین مرتبہ کرنا۔
اَثْلَثَ۔ القومُ۔ تین ہونا۔ تیس ہونا۔ مثلاً کانوا تسعۃ وعشرین فاثلثوا یعنی وہ انتیس تھے تیس ہو گئے۔
الثَّلاثَۃ۔ تین۔ مؤنث ثلاث۔ ذو الثلاث تین لڑیوں والی رسی کہتے ہیں "فعلہ ثلاثاً" اس نے اس کو تین مرتبہ کیا
الثِّلْث۔ اونٹنی کا تیسرا بچہ۔ کہتے ہیں "سقی زَرْعَہ الثِّلْث" اس نے اپنی کھیتی کو تین دن میں ایک مرتبہ پانی پلایا۔
الثُّلْثُ و الثُّلُثُ۔ ایک تہائی۔
ج۔ اَثلاث۔ اور اسی معنی میں (الثلیث)، ہے۔
الثلاثاء والثُّلاثا ویوم الثُّلَثاء۔ منگل۔ اس کا تثنیہ ثلاثاءان

اور جمع ثلاثاوات و ثلاثاءات واثالث۔ ہے۔
الخط الثُّلُثِیّ۔ موٹے حرفوں والا خط
اتوا (ثُلاث او مَثْلَث) وہ تین تین آئے۔ یہ غیر منصرف ہے اور اس میں مذکر ومؤنث برابر ہیں۔
الثُّلَثَان و الثَّلَثَان۔ مکو کا پودا۔
الثَّلاثُون۔ تیس (مذکر ومؤنث)
الثالوث۔ جو تین سے مرکب ہو۔ یعنی تثلیث۔
المِثْلَث۔ تین لٹوں کا تانت۔ سارنگی کی تیسری تار۔
ج۔ مثالث۔
المُثَلِّث والمُثْلِث۔ بادشاہ کے پاس چغل خوری کرنے والا۔
المُثَلَّث۔ تین نقطوں یا حرکت والا حرف تین ضلعوں والی شکل۔
المَثْلُوث۔ تین سے مرکب، جس کا تیسرا حصہ لیا گیا ہو۔
من الحبال۔ تین لڑیوں سے بٹی ہوئی رسی۔
"کِساءٌ مَثْلُوثٌ" اون پشم اور بالوں کا بنا ہوا کمبل۔
المَثْلُوثَۃ۔ تین چمڑوں کا بنا ہوا توشہ دان۔
ثَلَجَت (ن) ثَلْجاً و اَثْلَجَت۔ السماءُ۔ آسمان کا برف برسانا۔ کہتے ہیں۔ ثَلَجَتْنا السماءُ۔ یعنی آسمان نے ہم پر برف برسائی۔
ثلجت (ن) ثُلُوجاً۔ نفسی بہ والیہ۔ جی کا کسی سے خوش ہونا۔ مطمئن ہونا۔
ثُلِجَ۔ فؤادہ۔ بلید الطبع ہونا۔
صفت۔ (مثلوج) الفؤاد۔
ثُلِجَتِ الارضُ۔ و اُثْلِجَت۔ زمین پر برف پڑنا۔

أَثْلَجَه - خوش کرنا۔ أَثْلَجَ القَومُ - لوگ برف میں پہنچے۔

أَثْلَجَتْ عنه الحُمّیٰ - اس کا بخار جاتا رہا۔

أَثْلَجَ مَاءُ البئرِ - کوئیں کا پانی ختم ہوگیا۔

الثَّلْج - برف۔ ج ثلوج واحد ثَلْجَة

مَاءٌ ثَلِجٌ - ٹھنڈا پانی۔

الثُّلَج - عقاب کا چوزہ۔

الثَّلّاج - برف کا سوداگر۔ الثَّلاجِیّ بہت سفید۔ کہتے ہیں۔ نصلٌ ثلاجِیٌّ - پھل بہت سفید ہے۔

المَثْلَجَة - برف کی حفاظت کی جگہ۔

المَثْلُوج - برف پڑی ہوئی چیز۔

رجلٌ مَثْلُوجُ الفؤاد - بلید الطبع آدمی۔ مُردہ دل۔ سرد مہر

ماءٌ مثلوجٌ - برف سے سرد کیا ہوا پانی۔

ثَلَخَ (ف) ثَلْخًا - البقرُ - گوبر کرنا۔

ثَلِخَ (س) ثَلَخًا - گوبر میں آلودہ ہونا۔

ثَلَدَ (ض) ثَلْدًا - الفیلُ - پتلا پاخانہ کرنا۔

ثَلَطَ - (ض) ثَلْطًا - الثورُ والبعیرُ - پتلا پاخانہ کرنا۔

ثَلَغَ (ف) ثَلْغًا - رَاسَه - سر کچلنا توڑنا۔

المُثَلَّغ - پھٹ کر زمین پر گری ہوئی کھجوریں کہتے ہیں تنا ثرت الثمارُ نثلغت - پھل بکھر گئے اور پھٹ گئے۔

ثَلَمَ - (ض) ثَلْمًا و ثَلَّمَ - الحائطَ دیوار میں رخنہ ڈالنا۔

الإناءَ - برتن کو کنارہ سے توڑنا۔

ثَلِمَ (س) ثَلَمًا و تَثَلَّمَ و انثَلَمَ رخنہ ڈالنا۔

ثَلِمَ - ثَلْمَةً - فی ماله - کسی کے مال سے کچھ جاتا رہا۔

الثُّلْمَة - ج - أثلام و (الثُّلْمَةُ) فی الحائط ونحوه - شگاف رخنہ۔ خلل۔ ٹوٹی ہوئی جگہ۔

الأَثْلَم - ظاہر رخنہ دار شے۔

ثَمَّ (ن) ثَمًّا - الشیءَ - اصلاح کرنا۔ درست کرنا۔ کہتے ہیں ثَمَمْتُ أُمُورِی - میں نے اپنے امور کی اصلاح کرلی۔ ثَمَّتِ الشاةُ - انبت بفیها - بکری نے گھاس کو اپنے منہ سے اکھیڑا۔

إِنْثَمَّ - الجسمُ - جسم کا گھلنا۔ کمزور ہونا۔

الشیخ - بوڑھا اور سن رسیدہ ہونا۔ صفت

علیه - کسی پر ٹوٹ پڑنا۔

ثَمَّ و ثَمَّةَ - وہاں (دور کا اشارہ)

الثَّمُّ - مص۔ ثَمَّ - بمعنی درست کرنا۔ اور اسی سے ہے یہ کلام کُنّا اهلَ ثَمِّهِ ورَمِّهِ - ہم اصلاح و مرمت کے اہل تھے۔ اور کہتے ہیں هو ثَمُّه و رَمُّه او ثُمُّه و رُمُّه او ثُمَّه و رُمَّه - وہ اس کا جید و ردی قلیل و کثیر ہے۔ اور کہتے ہیں ما له ثُمٌّ ولا رُمٌّ - یعنی اس کے پاس کچھ نہیں ہے۔

ثُمَّ - حرف عطف ہے۔ ترتیب و تراخی کے لیے آتا ہے۔ اس پر تاء بھی داخل کرتے ہیں اور کہتے ہیں ثُمَّتَ - پھر۔ تب۔ بعد ازاں۔

الثُّمَّة - سوکھی گھاس کا مٹھا۔

الثُّمَام - ایک قسم کی گھاس جو لمبی نہیں ہوتی واحد ثُمَامَة۔

المِثَمّ - من الناس - اچھا برا ہر قسم کا کھانا کھانے والا۔

ثَمَأَه - (ف) ثَمْأً - چربی کھلانا۔

الراس - سر کچلنا۔

الانفَ - ناک کی نوک توڑنے سے خون بہہ پڑنا۔

إنْثَمَأَ - سر یا ناک کا ٹوٹنا۔

ثَمَجَه - (ض) ثَمْجًا - ملانا۔

المُثَمِّج - مختلف رنگوں سے کپڑے رنگنے والا۔ مؤنث۔ مثمِّجة۔

ثَمَدَ (ن ض) ثَمْدًا و أَثْمَدَ و اسْتَثْمَدَ - الماءَ - پانی جمع کرنے کے لیے حوض کے مانند گڑھا بنانا۔

ثَمَدَ الشیءُ فلانًا - کسی شے کا کسی شخص کے سب مال صرف کرانے کا سبب بن جانا۔ الناقةُ بالحلب دوہنے میں اونٹنی کا دودھ کوسُنک جانا۔

اِثَّمَدَ و اثَّمَدَ و اثْتَمَدَ - تھوڑے پانی کی طرف جانا۔ پانی کے گڑھے کی طرف رُخ کرنا۔

استثمده - بخشش مانگنا۔

الثَّمَد و الثَّمْد - جاڑے کے موسم کا جمع شدہ تھوڑا پانی جو گرمیوں میں خشک ہوجائے۔ بارش کے پانی کا گڑھا۔

ج - ثِماد۔

الإثْمِد و الأُثْمُد - سرمہ کا پتھر۔ اس کو کیمیا کے جاننے والے انیتموان کہتے ہیں۔

رجلٌ مَثْمُودٌ - وہ آدمی جس کو مانگنے والوں کی زیادتی کنگال کردے۔

ثَمَرَ۔ (ن) ثموراً و اثمر۔ الشجرُ۔ درخت کا پھل دار ہونا۔ صفت۔ (ثامر و مُثمِر)، اثمر الشجر الثمرَ، درخت کا پھل لانا۔

اَثمر القومَ۔ قوم کو پھل کھلانا۔

ثَمَّرَ۔ مالَہ۔ مال بڑھانا۔ دولت زیادہ کرنا۔

اِستَثمَرَ۔ الشیءَ۔ پھل دار بنانا۔ الرجلُ۔ پھل پانا۔

الثَمَر۔ پھل۔ واحد۔ ثمرۃ۔ ج۔ ثِمار۔ جج۔ اثمار و ثُمُر۔

الثمرۃ۔ نسل۔ اولاد۔ ثمرۃ اللسان۔ زبان کی نوک۔ السَوط۔ چابک کے سرے کی گرہ۔ اور اسی سے ہے یہ کلام "اَمَرَ الجلاد ان یدُقَّ ثَمرَۃَ سوطہ"۔ یعنی اس نے جلاد کو حکم دیا، کہ وہ اپنے کوڑے کے سرے کی گرہ کو کچل لے۔ ثمرۃُ القلب۔ دوستی الفت اور اسی سے ہے یہ قول۔ "خَصَّنِی بِثَمرۃ قلبہ۔ اس نے مجھ کو اپنی دوستی کے لیے مخصوص کیا۔

الثّامِرُ لوبیا۔ شجرۃ (ثمراء) پھل دار درخت ارض ثَمراء بہت پھلوں والی زمین۔

ثَمِلَ (س) ثَمَلاً۔ شراب سے مست و مخمور ہونا۔ صفت (ثَمِل)

ثَمَلَہ (ن ض) ثَمْلاً۔ کسی کی فریاد کو پہنچنا۔ کھلانا پلانا۔

اَثمَلَہ۔ مست و مدہوش کرنا۔

اثمل اللبنُ۔ دودھ کا بہت جھاگ والا ہونا۔ وثَمَّلَ اللبن، دودھ کو ہلانا کہ اس میں جھاگ اٹھ آئیں۔

تَثَمَّلَ۔ ما فی الاناء۔ برتن کی چیز کو پینا۔

الثَمَلۃ۔ ج۔ ثمول۔ و (الثُّمَلَۃ) ج ثُمَل و (الثُّمیلۃ) ج۔ ثمیل برتن یا حوض میں بچا ہوا پانی وغیرہ

الثمالۃ۔ جھاگ۔

الثمال و المُثَمَّل۔ زہر قاتل۔

ثِمال۔ القوم۔ قوم کا فریاد رس۔

الثمیل۔ کھٹا دودھ۔

المَثمَلَۃ۔ بڑا حوض۔ المِثملۃ۔ حوض کا کیچڑ۔ چرواہے کا تھیلا جو وہ اپنے کندھے پر ڈالے رکھتا ہے۔

ثَمَنَ (ن ض) ثَمناً۔ الرجلَ۔ کسی کے مال کا آٹھواں حصہ لینا۔ الشیءَ۔ کسی شے کا آٹھواں حصہ لینا۔ القومَ۔ قوم کا آٹھواں ہونا۔

ثَمُنَ۔ (ك) ثمانۃً۔ الشیءُ۔ کسی چیز کا قیمتی ہونا۔

ثَمَّنَ۔ الشیءَ۔ کسی شئ کی قیمت کا اندازہ کرنا۔ آٹھ ضلعوں والی بنانا۔

اَثمَنَ۔ القومُ۔ آٹھ ہونا۔ اثمنتُ المال زیداً و لزیدٍ۔ قیمت دے دینا۔

الثَّمَن۔ بیچی ہوئی چیز کا عوض۔ ج۔ اثمان و اثمنہ و اَثمُنٌ

الثُمُن و الثُّمْن آٹھواں حصہ۔ ج۔ اثمان۔ اور اسی معنی میں ثمین۔ ہے۔

اَتَوا (ثُمانَ و مَثمَن) یعنی وہ آٹھ آٹھ کی تعداد میں آئے۔

الثمانیۃ۔ اس کا مؤنث ثمان ہے ثمانیۃ عشر رجلاً۔ و ثمانی عشرۃ امراۃً۔

الثامن۔ آٹھواں۔ الثمانون اسّی۔

المُثَمَّن۔ قیمت لگائی ہوئی چیز۔ ہشت پہلو۔

الثُنَّۃ۔ گھوڑے کے پاؤں کے پیچھے کے بال۔ ج۔ ثُنَن۔

الثُندُؤۃ۔ و الثندوۃ۔ مرد کے پستان ج۔ ثَنادِ۔

الثُنْطُب۔ پنجرا بنانے والوں کی چھری۔

ثَنیٰ۔ (ض) ثنیاً۔ الشیءَ۔ موڑنا۔ لپٹنا۔ تہ کرنا۔ روکنا۔ زیداً۔ حاجت سے روک دینا۔ باز رکھنا۔ دوسرا ہونا۔ کہتے ہیں "ھٰذا واحد فاثنہ"۔ یہ ایک ہے تم دوسرے ہو جاؤ۔ کہتے ہیں "ثنیٰ علیہ بضربۃ ثانیۃ"۔ اس نے اس کو دوبارہ مارا۔ و (فلانٌ لا یثنی و لا یثلُث"۔ یعنی فلاں چلنے کی طاقت نہیں رکھتا۔ ثنی صدرہ۔ اس نے اپنے دل میں دشمنی چھپائے رکھی۔

ثنی الشیءَ تَثنِیَۃً۔ کسی شی کو دوہرا کرنا۔ بالامرِ۔ ایک کام کے ساتھ دوسرا کام متصل ہی کرنا۔ الکلمۃ۔ کلمہ میں تثنیہ کی علامت لگانا۔ الحرف۔ ایک حرف پر دو نقطے لگانا۔

اَثنیٰ۔ الرجل۔ دوسرا ہونا۔ علیہ کسی کی تعریف کرنا۔ علیہ بالضرب۔ دوبارہ مارنا۔

تَثَنّیٰ۔ الشیءُ۔ مڑنا۔ فی صدری کذا۔ تردد کرنا۔

فی مشیہ۔ چلنے میں جسم کو ایک جانب جھکانا۔

انثنیٰ۔ و اثّنیٰ۔ مڑنا۔ دوہرا ہونا۔ عنہ الثانی۔ پھر جانا۔ علیہ بالضرب۔ دوبارہ مارنا۔

تثانوا۔ علیہ۔ مہربانیاں ظاہر کرنا۔

استثنیٰ۔ الشیءَ۔ مستثنیٰ کرنا۔ فلانًا و علیٰ فلانٍ۔ کسی کو غیر کے حکم سے خارج کرنا۔

اثنونیٰ۔ صدرہ علی البغضاء۔ کسی کے سینہ میں بغض و عداوت بھری رہنا۔

الثِنیُ۔ من الثبوت۔ پیچ۔ لپٹ۔ کہتے ہیں۔ ارسلتہ ثنی کتابی میں نے اس کو اپنے خط میں لپیٹ کر بھیجا۔ من الوادی۔ موڑ۔ من اللیل۔ وقت۔ من الحیۃ کنڈلی۔

ج۔ اثناء۔ اثناء الکلام۔ دوران کلام۔ کہتے ہیں۔ "جاءُوا فی اثناء الامر"۔ وہ کام کے درمیان میں آئے۔

الثِنیَ۔ اعادہ کی ہوئی بات۔

ج۔ ثنیہ

الثِناء۔ اونٹ کے باندھنے کی دوہری رسی۔

اتوا۔ (ثُناء و مثنیٰ) وہ لوگ دو دو آئے۔ غیر منصرف ہے اور مذکر و مؤنث کے لیے یکساں ہے۔

الثَنِیّ۔ ج ثناء و ثنیان۔ وہ جانور جس کے سامنے کے دانت گر گئے ہوں۔

الثنیّۃ۔ سامنے کے اوپر نیچے کے دو دو دانت۔ استثناء۔ کہتے ہیں۔ "حلف یمینا لیس فیہا تثنیۃ۔ یعنی اس نے بغیر استثناء کے قسم کھائی۔ گھاٹی کا راستہ کہتے ہیں۔ فلان طلاع الثنایا۔ فلاں شخص مشقتوں کو بہت برداشت کرنے والا ہے۔

تثنیۃ الاشتراع۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی پانچویں کتاب۔

الثُنائیُّ۔ من الالفاظ۔ دو حرفوں والا لفظ۔

اثنان۔ مؤنث۔ ثنتان و اثنتان دو۔

الاثنان و یوم الاثنین۔ پیر کا دن۔

الثانی۔ مؤنث۔ ثانیۃ۔ دوسرا۔

الثانیۃ۔ سیکنڈ۔ ج۔ الثوانی۔

الثنویٰ و الثُنیا۔ من الجزور مذبوح کا سر، پاؤں۔ مستثنیٰ کی ہوئی چیز۔

المَثنیٰ۔ بربط یا جنگ کا دوسرا تار۔ ولوی کا موڑ۔ ج۔ المثانی۔ المثانی قرآن کی آیتیں۔

مثانی الشیء۔ رسی وغیرہ کی لڑیاں۔

والمثانی من الدابۃ۔ جانور کے گھٹنے اور کہنیاں۔

المثناۃ۔ اون اور بال وغیرہ کی رسی۔ کجی۔ لپیٹ۔

ج۔ مثانیۃ۔

ثاب۔ (ن) ثوبا و ثؤوبا۔ لوٹنا۔ الناسُ۔ لوگوں کا اکٹھا ہونا۔ الماءُ۔ پانی کا حوض میں جمع ہونا۔ (ثوبانا و اثوبَ اثوابا) المریضُ۔ بیمار کا صحت یاب ہونا۔

ثوّبہ۔ من کذا۔ بدلہ دینا۔ ثوّبَ الداعی۔ کپڑے کو بلا کر اشارہ کرنا الرجلُ۔ کسی کا جانے کے بعد واپس ہونا۔ و تثوّبَ المصلّی۔ فرض کے بعد نفل نماز ادا کرنا۔

اَثابَ۔ اِثابۃً۔ الرجلُ۔ صحت یاب ہونا الرجلَ۔ بدلہ دینا۔ ہ جزاءہ۔ جزا دینا۔ الحوض۔ حوض بھرنا۔

تثوّب۔ ثواب حاصل کرنا۔

اِستثابَ۔ المالَ۔ مال کو واپس مانگنا۔ الرجلَ۔ کسی سے بدلہ مانگنا۔

الثائب۔ نما۔ بارش سے پہلے کی تند ہوا۔ من البحر۔ بھاٹا کے بعد سمندر کا بڑھتا ہوا پانی۔

الثوبُ۔ لباس۔ کپڑا۔ ج۔ ثیاب و اثواب و اثوُب۔ کہتے ہیں طاہر الثیاب۔ پاک نفس آدمی۔ اچھے چال چلن کا آدمی۔ دنِسُ الثیاب۔ بدباطن۔ بداخلاق۔

الثواب و المثوبۃ و المثوبۃ۔ اچھے اور برے اعمال کا، خصوصاً اچھے اعمال کا۔ شہد۔ شہد کی مکھی۔

الثوّاب۔ بزاز۔ کپڑے کا سوداگر۔ کپڑے والا۔

الثیابیّ۔ کپڑوں کی حفاظت کا ذمہ دار۔

المثاب و المثابۃ۔ لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ کوئیں کے ارد گرد کے اونچے پتھر۔

الثوج۔ مٹی چونا اٹھانے کی ٹوکری۔

ثاخت (ن ض) ثوخا و ثیخا۔ الاصبعُ فی الورم او الرجل فی الوحل۔ انگلی کا ورم میں یا پاؤں کا کیچڑ میں دھنس جانا۔

ثار (ن) ثورا و ثورانا و ثؤورا جوش میں آنا۔ اور اسی سے ہے یہ کلام "ثارت الفتنۃُ بینہم" فتنہ و فساد ان میں بھڑک پڑا۔ الغبارُ او الدخانُ۔ غبار یا

دھوئیں کا بلند ہو کر ہوا میں پھیل جانا۔
الجرادُ۔ ٹڈیوں کا نمودار ہونا۔
نفسہُ۔ جی متلانا۔ الیہ و بہ
کسی پر حملہ کرنا۔ کود پڑنا۔
ثاورہ۔ مُثاورۃً و ثِواراً۔ حملہ کرنا۔
ثوّرہ و اثارہ و استثارہ۔ اڑانا۔
جوش دلانا۔
ثوّر الامرَ۔ کسی معاملہ میں کھود کرید
کرنا۔
ثوّر الکتابَ۔ معانی کتاب میں بحث
کرنا۔
تثوّر۔ اڑنا۔ جوش میں آنا۔
ثوران۔ شفق۔ و ثورۃ۔ شفق کی
سرخی۔ اور اس کی سرخی کا انتشار۔
و ثیرۃ و ثورۃ۔ الثور ناخن
کے جڑ کی سفیدی کو بھی کہتے ہیں۔
الثورۃ۔ گائے۔ کثرت۔ کہتے ہیں۔
ثورۃُ رجالٍ او مالٍ۔
لوگوں یا ریت کی کثرت۔ جوش و
ہیجان۔ بغاوت۔
الثائر۔ فا۔ کہتے ہیں۔ ثار ثائرُہ و
فار فائرُہ۔ یعنی وہ غضب ناک
ہوگیا۔ آپے سے باہر ہوگیا۔
رأیتہ ثائر الراسِ۔
میں نے اس کو بڑھاپے کے سبب
سفید سر یا بکھرے ہوئے بالوں
والا دیکھا۔
الثائرۃ۔ شور، چیخ۔ ج۔ ثوائر۔
المثورۃ۔ بہت بیلوں والی زمین۔
ثاع (ن)، ثوعاً۔ الماءُ۔ بہنا۔
ثوِلت (س)، ثولاً و ثالت۔ (ن)،
ثولاً۔ الشاۃ خاصۃ۔
بکری کا دیوانی ہونا۔ الرجلُ۔ آدمی کا
بیوقوف ہونا۔ صفت (اثول)،
مؤنث ثولاء۔ ج۔ ثول۔

جج۔ اثاوِلۃ۔
تثوّل۔ النحلُ۔ شہد کی مکھیوں کا جمع
ہونا۔ علیہ القومُ۔ لوگوں کا
کسی کو برا بھلا کہنا۔ اور زد و کوب
کرنا۔
انثال۔ انثیالاً۔ علیہ الترابُ۔ کسی
پر مٹی کا گرنا۔ کہتے ہیں انثال
علیہ الناسُ من کلّ وجھہ۔
لوگ اس پر ہر طرف سے ٹوٹ پڑے
علیہ القولُ۔ زبان سے بے ساختہ
بات نکل جانا۔
الثول۔ شہد کی مکھیوں کا جھنڈ۔
الثویلۃ۔ قبیلہ کے اجتماع کی جگہ۔ متفرق
گھروں کے لوگوں کا اجتماع۔ کہتے ہیں
اَتی ثویلۃٌ من الناسِ۔ لوگوں
کی ایک جماعت آئی۔
الثومُ۔ لہسن۔ الثومۃ۔ ایک لہسن
تلوار کے دستہ کے کنارے کی
آرایش۔ کہتے ہیں "سیفی ثومتہ
من فضۃ"۔ میری تلوار کے دستہ
کا کنارہ چاندی کا ہے۔
تثاون۔ مکر و فریب کرنا۔ دھوکا دینا۔
الثونی۔ پیڑوں میں لگانے کی خشکی۔ پلیتھن
ثوی۔ (ض)، ثواءً و ثُویّاً۔ المکان و
فیہ و بہ۔ کسی جگہ ٹھہرنا۔ آباد ہونا
الرجلُ۔ آدمی کا مرنا۔
ثُوِیَ۔ دفن کیا جانا۔
ثوّاہ۔ تثویۃ۔ فی المکان۔ کسی کو
کسی جگہ ٹھہرانا۔ قیام کرنا۔
اثوی۔ ٹھہرنا۔ اثواہ۔ کسی کی مہمانی کرنا۔
اثواہ فی المکان۔ کسی کو کسی جگہ ٹھہرانا
قیام کرانا۔
تثوّاہ۔ مہمان بننا۔
الثوۃ۔ گھر کا سامان۔ راستہ کے نشان کے
پتھر۔ ج۔ ثُوّی۔

الثاوۃ و الثایۃ۔ اونٹوں کا باڑہ۔
الثوی۔ مہمان۔ مہمان خانہ۔ قیدی۔ ج۔
اثویاء۔ مؤنث۔ ثویّۃ۔
الثویّۃ۔ بھیڑ بکری۔ گائے اونٹ کا باڑہ
عورت۔ کہتے ہیں "ھذہ ثویّۃُ
فلانٍ"۔ یہ فلاں کی بیوی ہے۔
الثوبۃ۔ راستہ میں نصب کیا ہوا پتھر جو
رات کے وقت چرواہے کے لیے
رہنمائی کا کام دے۔ جب وہ اپنی بکریوں
کے پاس جائے۔
المثوی۔ منزل۔ ج۔ مثاوٍ۔ ابوالمثوی۔
مہمان ابو مثواۃ۔ میزبان ام
مثواہ۔ میزبان کی بیوی۔
تثیّبت و ثیّبت۔ المرأۃ زوجھا۔
عورت کا موت یا طلاق کے سبب
اپنے خاوند سے جدا ہو جانا۔ بیوہ ہو
جانا۔ صفت (ثیّب) و الثیّب،
وہ عورت جو کنواری نہ ہو۔ شادی شدہ
مرد یا عورت۔ مذکر و مؤنث دونوں کے
لیے یکساں ہے۔ کہتے ہیں۔ رجلٌ
ثیّبٌ۔ شادی شدہ مرد۔ امرأۃٌ
ثیّبٌ۔ شوہر سے جدا شدہ عورت۔
ثیّب۔ جو مؤنث کے لیے ہے اس
کی جمع ثیّبات۔ ہے۔ کہا جاتا ہے
بئرٌ ثیّبٌ۔ وہ کنواں جس میں پانی
جمع ہو۔
المُثیّب۔ خاوند سے جدا شدہ عورت۔
الثیتل۔ جنگلی بکری۔
ثیتل و تثیتل۔ الرجل۔ دیدہ و دانستہ
بیوقوف بنانا۔
الثیل و الثیّل۔ ایک گرہ دار بوٹی جو زمین
پر پھیلتی ہے۔
الثِّین۔ موتی نکالنے کی جگہ۔ موتی میں
سوراخ کرنے والا۔ یا سوراخ کرنے
کا اوزار۔

# ج

جَأَب (ف، جَأْبًا) مال کمانا۔ گیرو مٹی بیچنا۔
الجأب۔ گیرو مٹی۔ اکھڑ اجڈ آدمی۔ شیر ج۔ جُؤُوب۔ کہتے ہیں: فلان جأب الصَّبر۔ فلاں شخص کاموں میں پکا صابر ہے۔
جأبۃُ البطن۔ ناف۔
جَأْبَزَ جأبزۃً۔ بھاگنا۔
جَئِثَ (س، جَأْثًا) الرجلُ۔ اٹھنے یا بوجھ اٹھانے میں سُست ہونا۔
جُئِثَ۔ جأثًا وجُؤُوثًا۔ خوف زدہ ہونا۔ صفت۔ (مجؤوثٌ)
اَجْأَثَہُ۔ الحملُ۔ بوجھ کا بھاری لگنا۔
الجُأْثُ۔ بدخلق سُست رفتار۔
جَأْجَأَ۔ جأجأۃً۔ بالابل۔ اونٹ کو جئ جئ کی آواز سے پانی پینے کو بلانا۔
تجأجأ۔ عن کذا۔ رکنا۔ باز رہنا۔
الجُؤْجُؤُ۔ من الطائرِ والسفینۃِ پرند کا سینہ۔ جہاز کا اگلا حصہ۔ ج۔ جآجی۔
جَأَذَ (ف، جَأْذًا) منہ لگا کر پینا۔
الجائِذ۔ منہ لگا کر پینے والا۔
جَأَرَ (ف، جأرًا وجُؤارًا) الی اللہِ۔ بلند آواز سے دعا کرنا۔ گڑگڑانا۔
—— الثورُ۔ بیل کا ڈکارنا
—— النباتُ۔ سبزی کا بڑھنا۔
—— الارضُ۔ لمبی گھاس والی ہونا۔
الجأرُ۔ ۵ ص۔ لمبی اور شاداب گھاس۔
—— (الجئرُ والجأرُ) موٹا اور مضبوط آدمی۔ —— من الغیث۔ زیادہ بارش۔
جَئِزَ (س، جَأَزًا) بالماءِ۔ اچھو لگنا۔ پھندا لگنا۔
الجأَز۔ اچھو۔ حلق کا پھندا۔
جَأَشَ (ف، جأشًا) قلبُہ۔ غم یا خوف سے دل مضطرب ہونا
—— الیہ۔ متوجہ ہونا۔
الجَأْش۔ دل۔ سینہ۔ کہتے ہیں رابطُ الجأش یعنی بہادر۔ دلیر۔ ج۔ جُؤُوش۔
الجائِشَۃ۔ نفس۔
جَأَصَ (ف، جأصًا) الماءَ۔ پینا
جَأَفَہ (ف، جَأْفًا وجَأْفَۃً تجئیفًا) پچھاڑنا۔ خوف زدہ کرنا۔ جَأَفَ الشجرۃَ۔ درخت کو جڑ سے اکھیڑ دینا۔
انجأفت۔ الشجرۃ۔ درخت کا جڑ سے اکھڑنا۔
جَئِلَ (س، جألانًا) لنگڑا ہونا۔
جَأَلَ (ف، جألًا) الصوفَ۔ اون کا جمع کرنا —— الصوفُ جمع ہونا۔
جَیْأَلُ وجَیْأَلۃُ۔ بجو۔ (دونوں غیر منصرف ہیں)
جَیْأَلۃُ الجُرح۔ پیپ۔
الجاوَرس۔ باجرہ۔
جَئِیَ (ف، جُؤۃً وجُؤُوۃً) الفرس۔ گھوڑے کا سیاہی مائل سرخ ہونا۔ صفت (اَجْوَء)۔ مؤنث جَأْوَاء
جَأَیَ (ف، جَأْیًا) الشئَ۔ روکنا چھپانا —— الثوبَ۔ کپڑا سینا
—— علیہ۔ دانتوں سے کاٹنا۔
جَبَّہ (ن، جَبًّا) کاٹنا۔ غالب ہونا۔ (—— جِبابًا) النخلۃَ۔ کھجور میں پیوند لگانا۔ قلم لگانا۔ گابھا دینا۔
جَبَّبَ۔ الفرسُ۔ سفیدی کا گھوڑے کے زانو اور ایڑی تک پہنچنا۔ صفت (مُجَبَّبٌ)۔ تیز چلنا۔
جَابَّہ۔ مُجابّۃً وجِبابًا۔ غالب آنا فخر کرنا۔ مقابلہ کرنا۔
تجابَّ۔ الرجلان۔ ایک دوسرے کی بہن سے شادی کرنا۔
اِجْتَبَّ۔ جبہ پہننا۔ —— الشئَ۔ کاٹنا
الجُبُّ گہرا کنواں۔ گڑھا۔ ج۔ اَجْباب۔ وجباب وجِبَبۃ۔
الجُبَّۃ۔ جبہ۔ —— زرہ —— من السنان۔ بانس کا وہ حصہ جہاں نیزہ کا پھل پیوست ہو۔ آنکھ کے گرد کی ہڈی۔ کھر سے ملا ہوا پنڈلی کا حصہ۔ ج۔ جُبَبٌ و جِبابٌ۔
الجُبابُ والجَبابُ۔ قحط۔ بعیر (اَجَبّ)، کوہان بریدہ اونٹ۔
جَبَأَ (ف، جَبْأً وجَباءً وجُبُوءًا وجُبُوءۃً)۔ البصرُ۔ نگاہ کا کمزور ہونا —— السیفُ۔ تلوار کا اچٹ جانا —— الرجلُ خوف کے سبب باز رہنا اور واپس آنا۔ صفت (جُبَّأ وجُبّاءً) یعنی بزدل۔ جبأت علیہ الحیّۃُ۔ سانپ نے سوراخ سے نکل کر اس کو مرعوب و خوف زدہ کر دیا۔ جبأ علی القوم۔ وہ اچانک ان کے سامنے نمودار ہوا۔
جَبِئَ (س، جَبَأً)۔ چھپنا۔ —— عنہ باز رہنا اور ڈرنا۔
اَجْبَأَ۔ الشئَ۔ چھپانا۔ اجبأت الارضُ کسی زمین میں سرخ سانپ کی چھتری

کا بکثرت ہونا۔ اجبأ علی القوم۔
کسی کا بلند جگہ سے اچانک نمودار ہونا
الجَبْ۔ سرخ رنگ کی سانپ کی چھتری۔
ج۔ اَجْبُؤ۔ وجِبأۃ۔ گیرو۔ پہاڑ
میں بارش کے پانی کا گڑھا۔ ٹیلہ
ارضٌ مُجْبأۃٌ۔ وہ زمین جس
میں سرخ سانپ کی چھتری بکثرت
پیدا ہو۔
جَبْجَبَ۔ الرجلُ۔ سفر کرنا۔ موٹا ہونا۔
الجُبْجُبۃ۔ چمڑے کا تھیلا۔ ج۔
جباجب۔ ڈھول۔ موٹی اور فربہ
اونٹنی۔ ماءٌ (جُبْجابٌ و
جَباجِبُ) بہت پانی۔
الجِبْتُ۔ بت۔ جادو۔ جادوگر۔ بے
خیر آدمی۔
جَبَخَ (ف) جَبْخًا۔ تکبر کرنا۔ جَبَخَ
القداحَ والکعاب فی القمار
پانسہ پھینکنا۔
الجَبْخانۃ۔ میگزین۔ اس کے لیے عربی
مَسْلَحَۃ۔ ہے۔ بارود۔ کارتوس
جَبَذَہ (ض) جَبْذًا و اِجْتَبَذَہ۔
کھینچنا۔ جَبَذَ العنبُ۔ چھوٹا
اور خشک ہونا۔
جَبَاذِ۔ مبنی علی الکسرۃ۔ موت۔
جَنْبَذَ۔ الکیل۔ ناپ لبالب بھر دینا۔
الجُنْبُذَۃ۔ بلند بلند اور گول زمین۔
ج۔ جَنابِذُ۔
الجُنْبُذُ۔ غنچہ ناشگفتہ
جَبَرَ (ن) جَبْرًا وجُبُورًا و جِبارۃً۔
و جَبَّرَ العظمَ۔ ٹوٹی ہوئی
ہڈی درست کرنا۔
جَبَرَ (ن) جُبُورًا و جَبْرًا و اُجْبُر
و تَجَبَّرَ۔ واجْتَبَرَ۔ شکستہ ہڈی
کا درست ہونا۔
الفقیرَ۔ غنی بنانا جَبَرَہُ علی الامر

کسی کام پر مجبور کرنا۔
اَجْبَرَہُ علی الامر۔ مجبور کرنا۔ مذہب
جبریہ کی طرف منسوب کرنا۔
اِجْتَبَرَ۔ واسْتَجْبَرَ۔ فقر کے بعد غنی ہونا۔
تَجَبَّرَ۔ تکبر کرنا۔ سرکش ہونا۔ صفت۔
جَبِّیْرٌ۔ گذری ہوئی حالت کا پھر
لوٹ آنا ——— النبتُ۔ چر
جانے کے بعد سبزہ کا پھر اگ آنا۔
تَجَبَّرَ المریضُ۔ مریض کا چنگا ہونا۔
الجَبْرُ۔ مص۔ شکستگی کی درستی۔
غرور۔ مجبوری۔ قضائے الٰہی کے
وقوع کا کلی طور پر مجبورانہ اعتقاد
کرنا۔
الجبراء۔ بہادر آدمی۔
الجِبارۃ۔ ٹوٹی ہڈیوں کی اصلاح کا
پیشہ ——— (والجبیرۃ)
شکستہ ہڈی پر باندھنے کی لکڑی یا
پٹی۔ ج۔ جَبائِرُ۔
الجَبائِرُ۔ کنگن اور بازوبند
الجَبَرُوتُ والجَبُرُوتُ والجَبَرُوت
قدرت۔ طاقت۔ عظمت جابر۔
فا۔ ابُوجابِر۔ روٹی۔ اُم جابر
ھریسۃ۔ الجُبار۔ رائگان
ضائع۔ بے بدلہ۔ کہتے ہیں۔
ذَھَبَ دمُہ جُبارًا۔ اس کا
خون رائگان گیا۔
"انا منہ خلاوۃ وجبار"
میں اس سے پاک و بری ہوں۔
الجَبّار۔ اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام ہے۔
تسلط رکھنے والا۔ قہر و غضب والا
مغرور و سرکش۔ برج جوزاء
کہتے ہیں۔ طلع الجبارُ۔ یعنی
برج جوزاء نے طلوع کیا۔
نخلۃ جَبّارۃٌ۔ اس قدر لمبا کھجور کا
درخت کہ اس پر ہاتھ نہ پہنچ سکے۔

الجَبْرِیَّہ والمجبرۃ۔ وہ فرقہ جو
انسان کو مجبور محض مانتا ہے۔
جِبرائیل وجِبریل۔ ایک برگزیدہ
فرشتہ کا نام جن کے ذمہ نبیوں کے
پاس وحی کا لانا تھا۔
جَبَزَ (ن) جَبْزًا۔ کاٹنا۔
جَبُزَ (ن) جَبازۃً۔ الخبزُ۔ روٹی کا
خشک ہو جانا۔ صفت۔ (جَبِیْز
الجِبْزُ۔ بخیل۔ کنجوس۔
الجِبْزَۃ۔ ٹکڑا ——— کہتے ہیں جَبَزَ لہ
من مالہ جبزۃً۔ یعنی اس
نے اس کو اپنے مال میں سے ایک
حصہ دیا۔
الجَبِیْزُ۔ خشک روٹی۔
تَجَبَّسَ۔ فی مشیتہ۔ تکبر و ناز
سے چلنا۔
الجِبْسُ۔ بزدل۔ کمینہ۔ کند خاطر۔
فاسق۔ چونا۔ ریچھ کا بچہ۔ ج۔
اَجْباس۔
الجَبِیْسُ۔ ریچھ کا بچہ ———
(والجُبُوسُ والاُجْبُس)
رذیلہ۔ ناکارہ۔
الاَجْبَسُ۔ کمزور۔ بزدل۔
جَبَلَہ (ض ن) جَبْلًا۔ اللہُ۔ بنانا۔
پیدا کرنا۔ کہتے ہیں۔ جبلہ اللہ
علی الکرم۔ اللہ نے کرم و
شرافت اس کی فطرت میں رکھی
ہے۔
جبل التراب۔ مٹی میں پانی ڈال کر
اس کا گارا بنانا۔
جَبَّلَہ۔ مختلف ٹکڑے کرنا۔
اَجْبَلَہ۔ کسی کو بخیل بنانا۔
اَجْبَلَ وتَجَبَّلَ وجابَلَ۔ المسافرُ۔
مسافر کا پہاڑ کی جانب جانا۔ پہاڑ
میں داخل ہونا۔ اس میں سکونت پذیر

ہونا۔ کہتے ہیں "طلب حاجۃً فاجبل" اس نے اپنی حاجت طلب کی۔ مگر محروم رہا۔ "و تجبّل ما عندہٗ" اس نے اس کا سب کچھ لے لیا۔

الجَبْلَۃ و الجِبْلَۃ الجُبلَۃ والجِبلّۃ چہرہ۔ بدن کا سامنے کا حصہ۔ فطرت طبیعت۔ قوت۔ زمین کی سختی۔ جڑ اصل۔ کہتے ہیں فلان ذو جِبلَّۃٍ فلاں سخت مزاج ہے۔

جِبِلَّتُہٗ علی الخیر۔ اس کی طبیعت میں خیر و بھلائی ہے۔

الجُبْلُ و الجُبُلَّۃُ۔ لوگوں کی جماعت۔

الجِبْلُ۔ مکان کا صحن۔ بہت بڑا۔ کہتے ہیں۔ حَیٌّ جِبْلٌ۔ قبیلہ بہت بڑا ہے۔

الجَبَلُ۔ پہاڑ۔ ج۔ جِبَال و اَجْبَال و اَجْبُل۔ کہا جاتا ہے۔

رَجُلٌ جَبَلٌ۔ یعنی بخیل آدمی۔ وَھُوَ جَبَلُ الوجہ۔ وہ بھدے چہرہ والا ہے فلان جَبَلُ القَومِہٖ فلاں اپنی قوم کا سردار اور عالم ہے۔

ابنۃ الجبل۔ سانپ۔ آفت مصیبت۔ آواز باز گشت۔

الجِبِلّی۔ طبعی۔ فطری۔

اَلْجُبَال۔ آدمی کا جسم۔ کہتے ہیں "فلانٌ خطیر الجبال" فلاں بڑے بڑے ڈیل ڈول والا ہے۔

الجَبِیْل و المِجْبَال۔ موٹا۔ بدصورت کہا جاتا ہے "رجلٌ جبیل الوجہ" بدصورت آدمی۔ و امرأۃٌ مِجبالٌ۔ بدشکل عورت۔

سیفٌ مِجبالٌ۔ موٹی دھار والی تلوار

الجُبْلَۃ۔ خشک سال۔ ہر چیز کی زیادتی۔ اصل۔

المجبُول۔ بڑے بڑے ڈیل ڈول کا آدمی۔

جَبُنَ (ن) جُبْنًا و جُبُنًا و جَبَانَۃً۔ بزدل ہونا۔ کمزور دل والا ہونا۔ صفت (جبان) ج۔ جُبَنَاء۔ مؤنث جَبَانَہ و جَبَان۔ ج۔ جَبَانَات۔

جَبَّنَ۔ اللبنَ۔ دودھ کا پنیر بنانا ـــــ الرَّجل۔ بزدلی پر برانگیختہ کرنا۔ (ـــــ وَاَجْبَنَ وَاجْتَبَنَ) الرجلَ۔ کسی کو بزدلی کی طرف منسوب کرنا۔ بزدل پانا۔ اور اسی سے ہے یہ کلام "قاتلناکم فما اجبناکم" یعنی ہم نے تم سے قتال کیا تو تم کو بزدل نہیں پایا۔

تَجَبَّنَ۔ اللبنُ۔ دودھ کا پنیر بننا۔ ـــــ الرجلُ۔ موٹا ہونا۔

الجُبْنُ والجُبُن والجُبُنُّ۔ پنیر۔ الجُبْنَۃ پنیر کا ٹکڑا۔

الجَبِین۔ پیشانی۔ پیشانی کی طرف۔ ج۔ اَجْبُن و جُبُن و اَجْبِنَۃ۔ الجَبِین بزدل (مذکر و مؤنث ہر دو کے لیے)

الجَبَّان۔ پنیر فروش۔ پنیر والا۔ بہت بزدل مؤنث جَبَّانَۃ (ـــــ والجَبَّانَۃ) بلند۔ ہموار اور بے درخت والی زمین مقبرہ۔ صحراء۔ ج۔ جَبَابِین۔

المَجْبَنَۃ۔ پنیر بنانے کی جگہ۔ ڈیری فارم عام لوگ بکری کے بچے کے اوجھ کو کہتے ہیں۔ جس سے دودھ کا پنیر بن جاتا ہے۔

جَبَہ (ف) جَبْهًا ـــــ الرجلَ۔ کسی کی پیشانی پر مارنا۔ اچانک آنا۔ حاجت سے روک دینا۔ بری طرح پیش آنا۔ سختی سے پیش آنا۔ الشتاءُ القومَ۔ موسم سرما کا ایسے وقت آنا کہ لوگ اس کے لیے تیار نہ ہوتے ہوں۔

ـــــ الرَّجلُ۔ پانی پر بغیر پانی نکالنے کے سامان لے آنا۔

جَبَّہَ۔ سر جھکا دینا۔

اِجْتَبَہَ۔ الماءَ۔ پانی وغیرہ کو ناگوار سمجھنا۔

الجَبَہ۔ پیشانی کی چوڑائی۔ اور اس کی خوب صورتی۔

الجَبْہَۃ۔ پیشانی۔ ج۔ جِبَاہ و جَبَہات

جُبْہَۃُ القومِ۔ قوم کا سردار

جبہۃٌ من الناس۔ لوگوں کی جماعت ذلت۔ کہتے ہیں "لقیتُ منہُ جبہۃً" مجھے اس سے ذلت ملی۔

الاَجْبَہ۔ خوبصورت پیشانی والا۔ شیر۔ مؤنث۔ جَبْہَاء۔ جَبَا (ن) جَبًا و جَبْوًا و جِبْیًا و جَبْوَۃً و جِبَاوَۃً۔ و جَبِی (ض) جِبَایَۃً۔ الخراج ـــــ خراج جمع کرنا۔ الماءَ فی الحوض۔ پانی کا حوض میں اکٹھا کرنا۔

جَبّیٰ۔ تَجْبِیَۃً۔ ہاتھوں کو گھٹنوں پر رکھنا۔ بروقت سجدہ زمین پر رکھنا۔

اَجْبیٰ۔ زرعَہ۔ کھیتی پکنے سے پہلے بیچ ڈالنا۔ اور اسی سے یہ کلام ہے من اجبیٰ فقد اربیٰ۔ جس نے کھیتی کے پکنے سے پہلے اس کو بیچا اس نے سودی لین دین کیا۔

اِجْتَبیٰ۔ ہ۔ کسی چیز کو پسند کرنا۔ چن لینا۔

الجَبَاء۔ ج۔ اَجْبَاء و (الجابیۃ) ج۔ جَوَابٍ اونٹوں کے پانی پینے کا حوض۔ اونٹوں کی کھیل۔

المَجْبیٰ۔ خراج۔ ٹیکس۔

جَثَّہٗ (ن) جَثًّا و اِجْتَثَّہٗ۔ بیخ کنی کرنا۔ جڑ سے اکھیڑنا۔

الجَثُّ والجُثُّ۔ مری ہوئی ٹڈی۔ یا شہد کی مکھی۔ کھجور کا چھلکا۔ شہد میں ملے ہوئے مکھی کے پر وغیرہ۔

الجُثّة - انسان کا بدن - اس کا زیادہ استعمال مردہ لاش کے لیے ہے — ج - جُثَث. الجثیث - من النخل کھجور کا پودہ — واحد (جثیثة) المجثة والمجثات - گھاس کھودنے کی کھرپی

اجثالّ - الطیرُ - پرند کا پر جھاڑنا — النبتُ - گھاس کا لمبا اور گنجان ہونا — الرجلُ - آدمی کا غصہ ہو کر لڑائی کے لیے تیار ہو جانا.

جثلته - جثلاً - الریحُ - ہوا کا اڑا لے جانا - بکھیرنا.

جثِل (س) وجثُل (ك) جثالةً و جثولةً - الشجرُ والشعرُ درختوں یا بالوں کا بکثرت ہونا اور گنجان اور سیاہ ہونا. صفت. (جثل وجثیل)

الجثلة - چیونٹی - ج - جثل.

الجُثالة - درخت کے بکھرے ہوئے پتے

الجثلیق والجاثلیق - لاٹ پادری. ج - جثالقة.

جثم (ن ض) جثماً و جثوماً - اللیلُ - آدھی رات ہونا — الرجلُ او الطائرُ او الحیوانُ آدمی پرندہ یا جانور کا سینہ کو زمین سے لگانا. صفت جاثم - ج - جُثُم.

الجاثوم والجثّام کابوس. رجلٌ (جثمة وجثامة وجثمة وجثوم) بہت بیٹھنے کا عادی - بہت سونے والا.

الجثمان - جسم. شخص - المجثم بیٹھنے کی جگہ - ج - مجاثم.

جثا (ن) جثواً وجثی (ض) جثیاً - وجُثیّاً - دو زانو بیٹھنا - پاؤں کی انگلیوں کے بل کھڑا ہونا. صفت (جاثٍ ج جُثیّ و جِثیّ - مؤنث جاثیة.

جاثیٰ - کسی کے گھٹنے سے گھٹنا ملا کر بیٹھنا.

اَجثیٰ - ہ - کسی کو زانو کے بل بٹھانا.

تجاثوا - باہم زانو پر بیٹھنا.

الجثوة والجُثوة والجِثوة - پتھروں کا ڈھیر - مٹی کا ڈھیر - ج - جُثیٰ و جِثیٰ.

جحجح - الشیءَ - کسی شے کی تہ کو پہنچ کر اس کی طرف تیزی کرنا.

عن الامر - رک جانا - مڑ جانا.

الجحجح والجحجاح فیاضی کی طرف جلد سبقت کرنے والا سردار. ج. جحاجح وجحاجیح وجحاجحة

جحده - (ف) جحداً وجحوداً کفر کرنا - جھٹلانا — (ف) حقه وجحد بحقه جان بوجھ کر کسی کے حق سے انکار کرنا — صفت (جاحد) جحِد (س) جحداً الشیءُ - کم ہونا — النبتُ نبات کا دراز نہ ہونا — الارضُ زمین کا خشک ہونا — الرجلُ آدمی کا بے خیر ہونا - صفت. (جحد وجحِد واجحد) کہتے ہیں عامٌ جحِدٌ - کم بارش کا سال - ارضٌ جحدة - خشک زمین.

لام الجحود - باصطلاح نحویین - وہ لام جو ما نا - فیہ اور کان کے بعد تاکید نفی کے لیے آتا ہے - جیسے وما کان ربك لیهلك القریٰ. خدا کا یہ شیوہ نہیں ہے کہ بستیوں کو ہلاک کرے.

جحدره - پچھاڑنا - لڑھکانا.

تجحدر - الطائرُ - پر پھڑپھڑا کر پرندے کا اڑنا.

الجحدرُ - پست قد.

جحدله - پچھاڑنا.

جحر (ف) جحراً وانجحر واجتحرَ - الضبُّ والسبعُ - گوہ یا درندے کا سوراخ یا بھٹ میں داخل ہونا.

جحرت العینُ - آنکھ کا دھنس جانا.

جحر الخیرُ عنا - بھلائی ہم کو نہیں پہنچی.

اَجحر، وجحّر - بل میں داخل ہونے پر مجبور کرنا. واجحرت السماءُ - آسمان کا بارش نہ برسانا.

اجحر القومُ - قوم کا قحط سالی اور شدت میں پڑ جانا.

— ہ - کسی کو تنگی میں ڈالنا — ہ - الی کذا - مجبور کرنا.

اجتحر - سوراخ بنانا.

تجحرت العین - آنکھ کا اندر کو دھنسنا - اور اسی سے ہے عین (جحراء) گڑھے میں بیٹھی ہوئی آنکھ.

الجحر - گہرا گڑھا.

الجحرة والجحرة - خشک سال.

الجُحر - سوراخ - بھٹ - ج - اجحار وجحرة و اَجحِرة.

الجاحرُ - قافلہ کے پیچھے رہ جانے والا.

الجواحر - وہ جانور جو اپنے گلہ یا ریوڑ سے بچھڑ کر پیچھے رہ جائیں.

المجحر - چھپنے کی جگہ - پناہ کی جگہ. ج - مجاحر.

جحش وجحّش (ف) جحشاً وجحشاً - الجلد - چمڑا چھیلنا - کھرچنا.

جاحش وجاحش - عن نفسه وعن غیره ہٹانا - دفع کرنا - کسی سے مزاحم ہونا. مقابلہ کرنا.

الجحش - گدھے کا بچہ - بچھیرا.

ج. جِحاش و جُحشان و جحشہ۔

الجَحشَۃ۔ گدھے کا مادہ بچہ۔ اون جو ہاتھ پر لپیٹ کر کاتی جاتی ہے۔

الجحُوش۔ ننھا بچہ۔

جَحِظَت (س) جُحُوظًا۔ عَینُہٗ آنکھ کا ابھرے ڈھیلے والی ہونا۔ کہتے ہیں رجلٌ جَاحِظ العینین ابھری ہوئی آنکھوں والا آدمی۔

جَحَظَ۔ الیہ۔ کسی کو گھورنا۔ کسی کی طرف ٹکٹکی لگانا۔

الجَاحِظَان دونوں آنکھوں کے ڈھیلے۔

جَحُفَہ (ف) چھیلنا۔ بہالے جانا۔ برباد کرنا۔ ہ۔ برِجلِہ۔ لات مارنا۔ جحفہ مَعَہٗ و لہ علی غیرِہٖ۔ مائل ہونا — لہ الطعامَ۔ کھانا نکالنا۔

جُحِفَ۔ الرّجلُ۔ آدمی کا مبتلائے ہیضہ ہونا۔

اَجحَفَ۔ السیل بہٖ۔ سیلاب کا کسی کو بہالے جانا۔

الدّھر بالناس۔ زمانہ کا لوگوں کو جڑ سے مٹانا۔ ہلاک کرنا۔

فلان بعبدہٖ۔ کسی کا اپنے غلام کو طاقت سے اونچا کام سپرد کرنا۔

اجحاف بطور استعارہ نقص فاحش میں بھی مستعمل ہوتا ہے۔

جَاحَفَہ۔ مزاحمت کرنا۔ جاحف عنہ۔ مدافعت کرنا۔

تَجاحَفُوا۔ لاٹھی اور تلواروں سے لڑنا۔

— بالکرۃ۔ گیند کو بلے کے ساتھ ایک دوسرے سے چھیننا۔

اِجتَحَفَہ۔ چھیننا۔ جڑ سے اکھیڑنا۔ ہلاک کرنا۔

— ماءَ البئر۔ کنوئیں کا تمام پانی نکال کر خشک کردینا۔

— السّیل الوادیَ۔ سیلاب کا وادی کو کھود کر بہالے جانا۔

الجَحفَۃُ و الجُحفَۃُ۔ حوض کے جواب میں بچا ہوا پانی۔

السّیلُ و الموتُ (الجُحَاف) عام تباہی مچانے والا سیلاب اور موت الجُحاف۔ ہیضہ کے اسہال

المَجحُوف۔ ہیضہ میں مبتلا آدمی۔

الجِحَاف۔ جنگ۔ لڑائی۔

المَجحِفَۃ۔ مصیبت۔

جَحفَلَہ جَحفَلَۃً۔ پچھاڑنا پھینکنا۔ دھمکانا۔ تنبیہ کرنا۔

تَجَحفَلُوا۔ جمع ہونا۔

الجَحفَلِ۔ لشکر جرار۔ ج جحافل رجلٌ جَحفَلٌ۔ بڑی قدر کا آدمی بڑے مرتبہ و درجہ کا آدمی۔

الجَحفَلَۃ۔ کھُروالے جانور کا ہونٹ۔

جَحَلَہ (ف) جَحلاً و جَحفَلَہ پچھاڑنا

الجُحَل۔ ج۔ جِحوَل و جُحلان۔ گرگٹ گوہ کا بچہ۔ گبریلا۔ شہد کی مکھیوں کی ملکہ۔ ___ ج جحال بڑی مشک۔ کہتے ہیں رجُلٌ جُحَلٌ موٹا کشادہ پیشانی والا آدمی۔

الجُحَال۔ زہر۔ بڑی چٹان۔ پہاڑ ہر بڑی چیز۔ جحم (ف) جَحمًا۔ النّارَ۔ ___ آگ بھڑکانا۔

— العین۔ آنکھ کھولنا۔

ہ۔ عن الامر۔ کسی کام سے روکنا۔ باز رکھنا۔

جَحِمَت (س) جُحُمًا و جَحمًا و جَحُمت (ک) جُحُومًا النّارُ۔ آگ کا بھڑکانا

جَحَّمَہ۔ بعینہ۔ گھورنا۔ تیز نگاہ سے دیکھنا۔

اجحم عن الامر۔ رکنا۔ باز رہنا۔

اُجحِمَت النّارُ۔ آگ کا تیز بھڑکنا۔

تَجَحَّمَ۔ تنگ ہونا۔ جلنا۔

الجَاحِم۔ فا۔ دہکتی ہوئی چنگاری — من الحرب۔ سخت جنگ اور گھمسان کی لڑائی ___ کہا جاتا ہے

نارٌ جَاحِمَۃٌ۔ تیز آگ۔ عَینٌ جاحِمَۃٌ ٹکٹکی لگانے والی آنکھ۔

الجَحِیم۔ دوزخ۔ گڑھے میں سخت دہکتی ہوئی آگ۔ سخت گرم جگہ۔

جُحمَۃُ۔ النّار۔ آگ کی بھڑک۔ ج۔ جُحَم۔

الجُحَام۔ آنکھوں کا ورم۔

الاَجحَم۔ سرخ آنکھوں والا۔ سوجی ہوئی آنکھوں والا۔

الجَحمَرِش۔ بہت بوڑھی عورت۔ بدصورت عورت۔ موٹا خرگوش۔ ج۔ جَحَامِر۔ تصغیر۔ جُحَیمِر۔

جَحِنَ (س) جَحَنًا۔ الصبیُّ۔ خوراک کی خرابی کی وجہ سے بچہ کا کمزور ہونا۔ ___ صفت (جَحِن)

جَحَنَ (ف) جَحنًا و اُجحِنَ و جَحَّنَ فقر یا کنجوسی کے سبب بال بچوں کو روزی کی تکلیف میں ڈالنا۔

اَجحَنَہ۔ ___ بری خوراک دینا۔

الجَحِن۔ دیر میں جوان ہونے والا من النبات۔ کمزور اور چھوٹا پودا۔

جَحَا (ن) جَحوًا۔ چلنا — بالمکان کسی جگہ رہنا۔

اِجتَحَاہ۔ جڑ سے اکھیڑنا۔ بیخ کنی کرنا۔

الجَحوَۃ۔ ایک قدم۔

جَخَّ (ض) جَخًّا۔ لیٹنا اور بدن کو ڈھیلا چھوڑ دینا۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔

___ برجلہ۔ پاؤں سے خاک

اڑانا۔

جَخَرَ (ف) جَخْرًا و جَخَرًا۔ البئرَ۔ کوئیں کو کشادہ اور وسیع کرنا۔

جَخِرَ (س) جَخَرًا۔ جوفُ البئرِ۔ کوئیں کا کشادہ ہونا۔

تَجَخَّرَ۔ الحوضُ۔ حوض کا پانی خشک ہوکر اس کی مٹی کا تڑخ جانا۔

الجَخْوُ۔ بسیار غور۔ بزدل۔

جَخَفَ (ن ض) و جَخِفَ (س) جَخْفًا و جَخِيْفًا۔ اپنی حد سے زیادہ فخر کرنا۔ صفت (جَخَّاف)

الجَخِيْفُ۔ مص۔ بھاری لشکر۔ بہت متکبر انسان کے پیٹ کی آواز۔ نفس و روح۔ کہتے ہیں۔ وقع ذلك فی جَخِيْفِی۔ یہ بات میرے دل میں آئی۔

جَخَا (ن) جَخْوًا۔ الکوزَ۔ کوزہ کو اوندھا کرنا۔

جَخَّی و تَجَخَّی۔ الکوزُ۔ اوندھا ہونا۔ — الشیخُ کبڑا ہونا۔ خمیدہ پشت ہونا۔ — اللیلُ۔ رات کا گذرنا۔

جَدَّ (ن) جَدًّا۔ فی عینِ القومِ۔ قوم کی نظروں میں بڑا ہونا۔

جَدَّ (ض) جِدَّةً۔ الثوبُ۔ کپڑے کا نیا ہونا۔

(ـُ جَدًّا) الشیءَ۔ کاٹنا (ض۔ ن)۔ (جِدًّا) کوشش کرنا فی الامر۔ ثابت کرنا۔ اہتمام کرنا۔ جلدی کرنا۔ — بِهِ الامرُ۔ سخت ہونا۔

جَدَّ (س) جَدَدًا۔ الثدیُ و الضرعُ۔ پستان یا تھن کا دودھ خشک ہونا۔ صفت (اَجَدُّ) اور اونٹنی کی صفت (جَدَّاءُ)۔ کہتے ہیں "سَنَةٌ جَدَّاءُ" قحط کا سال۔

جَدَّ (س) جَدًّا و جُدًّا۔ صاحبِ نصیب ہونا۔ صفت (مجدود) کہتے ہیں "جُدِدْتَ یا فلان"۔ تم خوش قسمت ہو۔

جَدَّدَ و اَجَدَّ۔ الشیءَ۔ نیا کرنا اجد ثوبًا۔ نیا کپڑا پہننا۔ اَجَدَّ الامرَ کسی امر کی خوب تحقیق کرنا۔ — فی الامر کسی معاملہ میں سنجیدگی اختیار کرنا۔ کوشش کرنا۔

اَجَدَّ الطریقُ۔ راستہ کا سخت و ہموار ہونا۔ — الرجلُ۔ کسی کا سخت و ہموار زمین پر چلنا۔

جَادَّہ۔ مُجَادَّةً۔ فی الامرِ۔ کسی سے تحقیق کرنا۔

اَسْتَجَدَّ۔ الشیءُ۔ نیا ہونا۔ الشی نیا کرنا یا نیا پانا۔ — الثوبَ۔ نیا کپڑا پہننا۔

الجَدُّ۔ مص دادا۔ نانا۔ ج۔ اَجْدَادٌ و جُدُوْدٌ و جُدُوْدَةٌ۔ مؤنث جَدَّة۔

الجَدُّ۔ خوش قسمتی۔ بزرگی۔ عظمت۔ دولت رزق۔ کنارہ نہر۔ کہتے ہیں عَثَرَ جَدُّهُ او تَعِسَ جَدُّهُ۔ وہ لوٹ گیا یا ہلاک ہوا۔

الجِدُّ۔ مص۔ کوشش۔ سنجیدگی۔ جلدی پوری تحقیق کو پہنچا ہوا۔ "فلان عالم جِدُّ عالم" فلاں چوٹی کا عالم ہے و عَظِیْمٌ جِدًّا بہت بڑی عظمت رکھنے والا۔ جِدًّا کا نصب مصدریت کی وجہ سے ہے۔

الجِدُّ۔ حصہ۔ کہتے ہیں "فلانٌ ذوجِدٍّ فی کذا"۔ فلاں اس معاملہ میں صاحبِ نصیب ہے۔ بہت پانی والا کنواں۔ کم پانی والا کنواں۔ صحرا کے کنارے پر تھوڑا سا پانی۔ سمندر کا کنارہ۔ ہر چیز کا کنارہ۔ — و الجُدِّیّ بڑی قسمت والا۔

الجَدَدُ۔ سخت و ہموار زمین۔ اسی سے یہ مثل ہے۔ من سلك الجَدَدَ أمِنَ العثار۔ جو سخت زمین پر چلتا ہے وہ ٹھوکر سے محفوظ رہتا ہے۔ باریک ریت۔ ج۔ اَجْدَاد۔

الجُدَّةُ۔ نہر کا کنارہ۔ کتے کے گلے کا پٹہ کپڑے کا ٹکڑا۔

وَجِدَّةُ الثوب۔ کپڑے کا نیا ہونا۔

الجُدَّةُ۔ نشان۔ طریقہ۔ کہتے ہیں رَکِبَ جُدَّةَ الامرِ و جُدَّةَ من الامرِ۔ اس نے رائے قائم کی۔ ج۔ جُدَد۔

الجادُّ۔ محنتی۔ سنجیدہ۔

الجَادَّةُ۔ الجادُ۔ کا مؤنث۔ شاہراہ۔ سڑک کا بیچ۔ ج۔ جَوَادّ۔

الجَدَادُ و الجِدَادُ۔ کھجور توڑنا۔

جُدَادَةُ النَّخْلِ وغیرہ۔ کھجور وغیرہ کا جڑ سے اکھڑا ہوا درخت۔

الجُدَّادُ۔ موباف۔ آپس میں الجھے ہوئے یا گتھے ہوئے ڈورے یا درخت کی شاخیں۔

الجَدِیْدُ۔ نیا۔ ایک قسم کا پرانا سکہ۔ ج۔ جُدُدٌ۔

الجَدِیْدُ و المَجْدُوْدُ۔ نصیبہ ور۔ کٹا ہوا

الجَدِیْدَانِ و الاَجَدَّانِ۔ دن رات تثنیہ کی شکل میں ان کا استعمال ہے۔ تنہا دن یا رات کے لیے جدید یا اجد نہیں کہہ سکتے۔

المُجَدَّدُ۔ مفع۔ من الاکسیة۔ مختلف رنگ کی دھاریوں کا کپڑا۔

جَدَبَ (ن ض) جَدْبًا و جَدَبَ دلك، جَدُوْبَةً و تَجَدَّبَ۔ المکان

کسی جگہ کا بارش نہ ہونے کی وجہ سے
خشک ہو جانا۔ صفت (جاذِب
و اَجْدَب۔ جَدَب۔ جَدُوب و
مَجْدُوب)
جَدَبَ۔ فلاناً۔ کسی پر عیب لگانا۔
اَجْدَبَ۔ المکان۔ بارش نہ ہونے کی
وجہ سے کسی جگہ کا خشک ہو جانا۔
—— القوم۔ قوم کا قحط زدہ
ہونا۔ —— الارض۔ زمین کو
خشک پانا۔ —— فلاناً۔ مہمان
داری نہ پانا۔
جَدَّبَہ۔ کمزور کرنا۔ تَجَدَّبَ۔ عیب
دار ہونا۔
اَلْجَدْب۔ مص۔ قحط سالی۔ عیب۔
کہتے ہیں مکانٌ جدبٌ قحط زدہ
مقام۔ مؤنث جَدْبَہ ج۔
جُدُوب۔ کہتے ہیں ارضون
جُدُوب وارضون جَدْبٌ قحط زدہ
زمینیں۔
الجَدُوب و الجَدِیب۔ قحط زدہ
ارضٌ جَدْبَاء۔ قحط زدہ زمین
المجداب۔ من الارض۔ بنجر زمین
ج۔ مجادب۔
الأَجَادِب۔ وہ زمین جس میں کوئی روئیدگی
نہ ہو۔ مکان (مَجْدُوبٌ) قحط زدہ
مقام۔
الجَدَث۔ قبر ج۔ اَجْدَاث و اجدث
اِجْتَدَث۔ قبر بنانا۔
الجُدجُد۔ سخت ہموار زمین۔ جھینگر۔
جَدَحَ۔ ج۔ جَدَاحد (ف) جَدْحًا
دَاجاج و اِجْتَدَحَ۔ ستو گھولنا۔
جَدَحَ السویق فی اللبن۔ ستو کو
دودھ میں گھولا۔ کہتے ہیں۔
جَدَحَ جُوَیْنٌ من سویق
غیرہ۔ یعنی جوین نے دوسرے

کے ستو کو گھولا۔ چنانچہ اردو میں اس
کے ہم معنی ضرب المثل مشہور ہے۔
"حلوائی کی دکان اور دادا جی کی فاتحہ"۔
جَدَّحَہ۔
المِجْدَح۔ ستو وغیرہ گھولنے کا آلہ۔
ستارہ۔
المِجْداح۔ سمندر کا کنارہ۔ ج۔
مَجَادِح۔ مَجَادِیح السماء
نچھتر۔ واحد۔ مِجْدَح۔ کہتے
ہیں۔ ارسلت السماءُ مَجَادِیح
الغیث۔ یعنی آسمان نے بارش
کے نچھتروں کو آزاد چھوڑ دیا۔
جَدَرَ۔ (ن)، جَدْرًا وجُدِرَ۔
وجُدِّرَ۔ چیچک نکلنا۔ صفت
(مَجْدُور۔ و مُجَدَّر۔
جَدَرَ (ن) جَدْرًا۔ لائق و
مناسب بنانا۔
الجدار۔ دیواروں سے گھرنا۔
الرجل۔ کسی کا دیوار کی اوٹ میں
ہو جانا۔
جَدَرَ و جَدُرَ (ک ن)، جَدَارَةً
و جَدَرَ۔ و اَجْدَرَ۔
النبتُ۔ پودہ کا پھوٹنا۔ کونپل نکالنا
جَدُرَ (ک)، جَدَارَةً۔ بکذا
لائق و اہل ہونا۔ صفت۔
(جَدِیر، کہتے ہیں۔ ھو
جدیر بکذا و کذا۔ ج
جدیرون وجُدَرَاء۔ مونث
جَدِیرة۔ ج۔ جَدِیرات وجَدَائِر
جَدَّرَ۔ و اِجْتَدَرَ۔ الحائط۔
دیوار بنانا۔ اور اس پر پلاسٹر کرنا۔
الجُدَر۔ و الجَدَر۔ واحد۔
جُدَرة وجَدَرة۔ پھنسیاں
چوٹ یا زخم کا نشان۔
الجَدِیر۔ بالشیئ۔ و لہ۔ لائق۔

مناسب۔ ج۔ جَدِیرُون۔
الجَدْر۔ ج۔ جُدْران و
(الجِدار۔) ج جُدُر وجُدُر۔
دیوار۔
الجَدَر و الجِدْر۔ ایک قسم کی
ریگستانی نبات۔ ج۔ جُدُور۔
واحد (جَدْرَة وجِدْرَة)
الجُدَرِی و الجَدَرِی۔ چیچک
المِجْدار۔ دھوکا۔ وہ نشان جو کھیت
میں پرندوں اور جانوروں کے ڈرانے
کے لیے کھڑا کیا جاتا ہے۔
المَجْدَرة۔ لائق۔ کہتے ہیں۔ انّہ
مَجْدَرة لان یفعل کذا
وہ ایسا کرنے کے لائق ہے۔ (اس
میں مذکر، مؤنث، واحد، جمع سب
برابر ہیں)
ارضٌ مَجْدَرةٌ۔ بہت چیچک
والی زمین۔ وہ ملک جس میں چیچک
کی وبا پھیلی ہوئی ہو۔
المَجْدُور۔ چیچک میں مبتلا۔ کم گوشت والا
کہتے ہیں۔ انّہٗ مجدور ان یفعل
کذا۔ وہ اس کے کرنے کا اہل ہے
جَدَعَ (ف) جَدْعًا۔ الانف و ما
شاکلہ۔ ناک یا ہونٹ وغیرہ کاٹنا۔
کہا جاتا ہے لامرٍ مّا جَدَعَ
قصیرٌ انفہ۔ قصیر نے اپنی ناک
کسی خاص مصلحت سے کاٹی۔ جَدَعَ
فلاناً۔ کسی کو قید کرنا۔ باز رکھنا۔
الرجلُ عیالہ۔ کسی کا بال بچوں کے
نان نفقہ کو روک لینا۔
(۔ وجَدَّعَ واَجْدَعَ، الوَلَدَ
بچہ کو بری خوراک دینا۔
جَدِعَ (س) جَدَعًا۔ خوراک کا برا ہونا۔
صفت (جَدِع) —— الرجل
ناک کا کٹ جانا۔ صفت۔ (اَجْدَع)

جَدَّعَ - کسی سے "جَدْعًا لَكَ" کہنا یعنی اللہ تعالیٰ تجھ کو عیب دار کرے اور خیر تجھ سے روک دے۔

جادعة مجادعة وجدامًا - گالی دینا۔ جھگڑا کرنا۔

تجادعًا - ایک دوسرے سے جھگڑنا۔ ایک دوسرے کو گالی دینا۔ اور اسی سے یہ قول ہے۔ "ترکتُ البلادَ تتجادعُ افاعیھا" میں نے ملک کو اس حالت میں چھوڑا کہ وہاں کے شریر ایک دوسرے کو کھا رہے تھے۔

الجَدَعة - کٹنے کے بعد عضو کا بچا ہوا حصہ۔

جَدَاعِ - بروزن قطام - سخت سال۔ کہتے ہیں۔ "اَحْجَفت بهم جَدَاعِ" ان کو قحط سالی نے برباد کیا۔

المِجدَع - عضو کاٹنے کا اوزار۔

جَدَفَ (ض) جُدُوفًا الطیر - پرندے کا کٹے ہوئے پروں سے اڑنا۔

— الظبیُ - ہرن کا چھوٹے قدم سے چلنا — تیز چلنے میں آدمی کا ہاتھ ہلانا۔

جَدَفَ (ض) جَدْفًا - الشیئ - کسی شے کو کاٹنا - المَلّاحُ السَّفِینَةَ - ملاح کا کشتی کو چپو سے کھینا۔ السماءُ بالثلج - آسمان کا برف گرانا۔

جَدَّفَ - نعمت کی ناشکری کرنا۔ کہتے ہیں "لا تجدفوا بنعم اللّٰہِ" اللہ کی نعمتوں کی ناشکری نہ کرو۔

— المَلّاحُ - ملاح کا چپو سے ڈونگا چلانا — علی اللہ - خدائے تعالیٰ کے متعلق کفر اور توہین آمیز باتیں بکنا۔

التجدِیف - کلمۂ کفر - ج - تجادیف

جُدِفَ علیہ - تنگی میں مبتلا کیا جانا اور اسی سے ہے یہ کلام "وانّه لمجدَّفٌ علیہِ العیشُ" وہ تنگی کی زندگی بسر کر رہا ہے۔

اجدفَ القومُ - چلانا - شور مچانا۔

الجدفة - شور و شغب —

(مجذوف) الیَد - چھوٹے ہاتھ والا - کٹے ہاتھ والا - بخیل مجذوف الازار والقمیص - چھوٹے ازار اور چھوٹے قمیص والا۔

المِجْدَاف - چپو - مجدافا الطیر - پرند کے دونوں بازو - ج - مجادیف

الجدافی والجدافاء - غنیمت۔

جَدَلَ - (ن - ض) جَدْلًا - الحبل - رسی بٹنا۔

جَدِلَ (س) جَدَلًا - الرَّجُلُ - آدمی کا سخت جھگڑالو ہونا۔

(— وجَدَلَ (ن) جُدُولًا) الحَبُّ دانہ کا خوشہ میں سخت ہونا۔

— الولدُ - بچہ کا قوت دار اور سخت ہڈی والا ہونا۔

جَدَلَه (ض ن) جَدْلًا وجَدَّله پچھاڑ دینا۔ زمین پر گرا دینا۔

جَدَّلَ الشَّعْرَ - بالوں کو گوندھنا۔

جادل - جدالًا ومجادلة - جھگڑا کرنا۔

تجادلًا - ایک دوسرے سے جھگڑنا۔

تجدّل والجُدّل - زمین پر پٹکا دینا۔

الجَدْل - مص - سخت مضبوط عضو - ج - جُدُول۔

الجَدَل - جھگڑا - جھگڑے میں مہارت۔

الجُدَلة - ہاون کی موصلی - ہاون کا دستہ۔

الجدالة - زمین - جَدالة الخَلْق گٹھیلے بدن والا۔

ال[illegible] - ج - جُدُول۔

جُدَّل الانسان - انسان کے ہاتھ پیر کی کھوکھلی ہڈی۔

الجدیلة - طریقہ - کہتے ہیں "عمل علی جدیلتہ" اس نے اپنے طریقہ پر کام کیا - قبیلہ - گوشہ - طرف - رائے کی پختگی۔

الاَجْدَلی والاجدل - شکرا - ساعد اَجْدَل - خوبصورت گٹھی ہوئی کلائی۔ ج - اجادل - درعٌ جَدْلاء - مضبوط زرہ - ج - جُدْل۔

الجَدّال - والجَدِیل والمِجْدَل والمجدال - بہت جھگڑالو۔

المِجْدَل - محل - ج - مَجادل۔

المَجْدَل - لوگوں کی جماعت۔

المجدول - بٹا ہوا - یا مضبوط بٹا ہوا۔

الجدول والجدول - چھوٹی نہر - منطقی قضیوں کی شکل اور حساب میں جدول الضرب اسی سے ہے - ج - جداول - کہتے ہیں "استقام جدول القوم" قوم کا کام انتظام پذیر ہوا۔

جَدَمَہ (ن) جَدْمًا - کاٹنا - جَدَمت النخلةُ - درخت خرما کا پھل دار ہو کر خشک ہونا — صفت (جادِم)

الجَدَمَة - پست قد آدمی۔

(— والجُدامة) وہ بالیاں جو پہلی مرتبہ گاہنے میں نہ ٹوٹیں۔

الجَدَم - گھٹیا درجہ کے لوگ۔

اَنجدَمَ - کٹ جانا۔

جدا (ن) جدوًا علیہ - کسی کو عطیہ دینا - واجتدیٰ واستجدیٰ فلانًا - کسی سے حاجت طلب کرنا۔ عطیہ اور بخشش مانگنا۔

اَجْدیٰ - اِجْداءً - عطیہ پانا۔ فلانًا - کسی کو عطیہ دینا۔ الامر - نفع دینا - کہتے ہیں "ما

یَجْدِی عنك هٰذا۔ تم کو یہ نفع نہیں بخشے گا۔

اِجْتَدَاہ۔ عطیہ دینا۔

الجَدَا۔ ہمہ گیر بارش۔ عام بارش (ــــــ والجَدَاء) نفع بخش

الجَادِیُ۔ عطیہ مانگنے والا۔ عطیہ دینے والا۔

الجَادِی۔ زعفران۔

الجَدْوَی۔ عطیہ۔

الاَجْدَی۔ زیادہ نفع بخش۔

الجَدِیّ۔ سختی۔ الجَدْوَۃ۔ گلہ ریوڑ۔

جَدَی (ض) جَدْیًا۔ عطیہ مانگنا۔

اَجْدَی۔ اجْدَاءً۔ الجُرْحُ۔ زخم کا بہنا۔

الجَدِی۔ پہلے سال کا بکری کا بچہ۔

ج۔ اَجْدٍ وجِدَاءٌ وجِدْیَان قطب کے پاس کا ایک ستارہ جس سے قبلہ کی شناخت کی جاتی ہے۔ اور اس کو جدی الفرقد بھی کہتے ہیں۔ آسمان کے ایک برج کا نام جو برج دلو کے متصل ہے۔

الجَدْیَۃ۔ زین یا پالان کے نیچے کی گدی۔

ج۔ جَدَی وجَدْیَات۔

جَذَّ۔ (ن)، جَذًّا۔ کاٹنا توڑنا۔

جَذَّنِی سیرہ۔ وہ تیز تیز قدم چلا۔

جَذَّذَ۔ قوم سے اپنی پیروی چاہنا۔ مگر کسی کا پیروی نہ کرنا۔

الجَذَّ۔ کٹنا۔ ٹوٹنا۔

تَجَذَّذَ۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔

الجُذَاذ والجِذَاذ والجَذَاذ ٹوٹا ہوا ٹکڑا۔ سونے کا ڈلا۔

الجَذَاذَۃ۔ ہر شے کی زیادتی۔

کہتے ہیں۔ جذاذ تُہ علیہ کذا۔ وہ اس سے اس قدر زیادہ ہے۔

الجُذَاذات۔ کٹی ہوئی شے کے باریک ٹکڑے یا ریزے۔

کہتے ہیں۔ عندی جُذَاذات من الفِضَّۃ۔ میرے پاس چاندی کے ریزے ہیں۔

الجِذّ۔ کٹی ہوئی شے کا چھوٹا ٹکڑا۔

کہتے ہیں۔ ثرت الی الصنم فکسرتُہٗ اَجْذاذًا۔ میں بت کی طرف سمٹا۔ اور اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیے۔

الجُذَّۃ۔ ٹکڑا۔

الاَجَذُّ۔ ٹوٹا ہوا یونٹ۔ جَذَّاء۔

جَذَبَہٗ (ض)، جَذْبًا واجْتَذَبَہ الیہ۔ کھینچنا۔

جَذَبَ الشَھْرُ۔ مہینہ کا اکثر حصہ گذر جانا۔

جَذَبَتِ النَاقَۃُ۔ اونٹنی کا دودھ کم ہونا۔

المهر عن اُمہ۔ بچھیرے کا دودھ چھڑانا۔

جَاذَبَہ۔ الشیء۔ کسی چیز کے بارے میں کشمکش کرنا۔

تَجَاذَبَا۔ الشیء۔ کسی چیز کے بارے میں باہم کشمکش کرنا۔

تَجَذَّبَ۔ اللبن۔ دودھ پینا۔

الجَذَبَ۔ کھنچ جانا۔

الجَذَبَ فی السیر۔ تیز چلنا۔ دور تک جانا۔ کہتے ہیں انجذب بھم السیرُ۔ وہ دور تک چلے گئے۔

الجَاذِب۔ فا۔ کم دودھ کی اونٹنی۔

ج۔ جَوَاذِب وجُذَاب۔

الجَذْبَۃ۔ دور کی مسافت۔ کہتے ہیں بینہ وبین المنزل جذبۃ۔ اس کے اور گھر کے درمیان لمبی مسافت ہے۔

الجَذَّاب۔ موت کے لیے اسم علم۔

الجاذبیّۃ۔ کھینچنے کی طاقت و قوت

الجَذَّابۃ۔ چھوٹی چڑیوں کا شکار کرنے کے لیے بالوں کا پھندا۔

جَذَرَہ (ن)، جَذْرًا۔ کاٹنا۔ جڑ سے اکھیڑنا۔

جَذَّرَ۔ العَدَدَ۔ عدد کا جذر حاصل کرنا۔

جَذَّرَہ واَجْذَرَہ۔ جڑ سے اکھیڑنا۔

انجَذَرَ۔ جڑ سے اکھڑنا۔

الجِذْرُ والجَذْرُ جڑ جذر النبات۔ نباتات کی زمین میں پھیلی ہوئی جڑیں۔ ج۔ جُذُور۔ خود میں ضرب دیا ہوا عدد۔ مثلاً دس سو کا جذر ہے کیونکہ دس کو جب دس ہی میں ضرب دیتے ہیں، تو سو حاصل ہوتے ہیں۔

جَذَرُ البقرِ۔ گائے کا سینگ۔

الجِذْرِیَّۃ۔ وہ دانت جو رباعیہ کے بعد ہو۔

المَجْذُور۔ جذر کا حاصل ضرب مثلاً سو دس کا مجذور ہے۔

الجَوْذَر والجُوذَر والجُوذُر نیل گائے کا بچہ۔ ج۔ جوَاذِر جَاذِر۔

المُجَذَّر۔ بہت پست قد۔

جَذَعَ (ف) جَذْعًا۔ الدابة۔ جانور کو بغیر چارہ کے روکے رکھنا۔
بین البعیرین۔ دو اونٹوں کا ایک رسی میں باندھنا۔
الجذع ۔ من البهائم۔ چھوٹا بچہ۔
ج۔ جِذاعٍ وجُذْعان۔ اور اسی سے ہے۔ جُذعان الجبال چھوٹے پہاڑ۔ نوجوان۔ اور کہتے ہیں فلان فی هذا الامر جَذَع۔ فلاں اس معاملہ میں نوآموز ہے۔
واعدت الامر جَذَعًا۔ میں نے اس کام کو پھر شروع سے کیا۔ کہا جاتا ہے۔ ذهبوا (جِذَعَ مِذَعَ) بنی بر فتح۔ یعنی وہ متفرق اور جدا جدا چلے گئے۔
الجِذْع۔ درخت کا تنہ۔ ج۔ جُذُوع و اَجْذَاعُ۔ جِذْعُ الانسان۔ انسان کا دھڑ ہاتھوں ٹانگوں اور سر کے علاوہ جسم انسانی۔
المُجْذَع۔ والمُجَذَّع۔ بے اصل اور بے ثبات شے۔
جَذَفَ (ض) جَذْفًا۔ و اَجْذَفَ الطائرُ۔ پرندہ کا تیز اڑنا۔
جَذَفَتْ و اجذفت المرأةُ۔ عورت کا چھوٹے قدم سے چلنا۔
جَذَفَ وجَذَّفَ۔ القارب۔ ڈونگے کو چپو سے کھینا۔
الشیئَ۔ کاٹنا۔
تجذّف۔ فی مشیه۔ تیز رفتاری سے چلنا۔
المِجْذاف۔ کشتی چلانے کا چپو۔
جَذِلَ (س) جَذَلًا و اجْتَذَلَ۔ خوش ہونا۔
صفت (جَذِلٌ و جَذْلان)
ج۔ جُذلان۔ مونث۔ جَذِلَةٌ جَذْلَى۔
جذل۔ (ن) جُذُولًا و استجذل۔ سیدھا کھڑا ہونا۔
اجذل له۔ خوش کرنا۔
تجاذل۔ القومُ۔ ایک دوسرے سے کینہ و دشمنی رکھنا۔
الجِذل۔ من الشجرۃ۔ درخت کا تنہ۔ ٹھنٹھ۔ کہتے ہیں۔ عاد الشیئ الی جِذلِه۔ چیز اپنی اصل کی طرف لوٹ آئی۔ وہ لکڑی جو خارش والے اونٹ کے کھجلانے کے لیے گاڑی جائے۔ جُذَیل اس کی تصغیر ہے اور اسی سے ہے یہ کلام انا مجذیلها المُحَكَّك میں کھجلانے کی لکڑی ہوں۔ یہ مثل اس کے لیے ہے جو قوی الرائے اور پناہ دینے والا ہو۔ اور کہتے ہیں۔ هو جذل مالٍ۔ وہ مال کا بہترین منتظم ہے۔ ج جِذال و اَجْذُل وجُذُول وجُذُولة۔
جَذَمَه (ض) جَذْمًا وجَذْمَةً جلدی سے کاٹنا۔ صفت۔ (جَذِیم و اَجْذَم۔)
جَذِمَ۔ (س) جَذَمًا۔ کٹے ہوئے ہاتھ یا کٹی ہوئی انگلیوں والا ہونا۔
جُذِمَ۔ کوڑھی ہونا۔
صفت (اَجْذَم و مَجْذُوم و مُجَذَّم)
اَجْذَمَ۔ عن الشیئ۔ باز رہنا۔
علیه۔ پختہ ارادہ کرنا۔
فی سیره۔ تیز چلنا۔ یَدَه۔ ہاتھ کاٹنا۔
انجذم۔ وتجذّم۔ کٹ جانا۔
الجِذْم۔ والجَذْم۔ جڑ۔ تنہ
ج (جُذُوم و اَجْذام)
الجَذْمَة والجِذْمَة۔ وہ جگہ جہاں سے ہاتھ کٹا ہو۔
الجِذْمَة۔ ٹکڑا۔ چابک۔
الجُذْمَة۔ ٹنڈا پن۔
الاَجْذَام۔ ہاتھ کٹا یا انگلیاں کٹا۔ مونث۔ جذمی یا جَذْماء۔ کہتے ہیں هو اَجْذَمُ الحُجَّة۔ یعنی اس کے پاس نہ تو دلیل ہے، نہ قوت گویائی و بیان۔
الجُذَامة۔ کٹی ہوئی کھیتی کا بقیہ حصہ۔
المِجْذام۔ و المِجْذامة۔ امور میں قطعی و فوری فیصلہ دینے والا۔ رشتہ، دوستی کو جلد ختم کر دینے والا۔
جَذَا (ن) جَذْوًا و جُذُوًّا۔ و اَجْذَى۔
علی الشیئ۔ سیدھا کھڑا رہنا۔
تجاذی۔ الحَجَر۔ پتھر اٹھانا۔
الجَذَاۃ۔ بڑے درختوں کی جڑیں۔
ج۔ جَذاء۔
الجُذْوَۃُ والجَذْوَۃُ والجِذْوَۃُ دہکتا ہوا انگارہ۔ یا جلتی ہوئی چنگاری۔
ج۔ جُذًی۔ وجِذًی وجِذاء۔ کہتے ہیں۔ فلانٌ جذوۃُ شر فلاں شر و فساد کی چنگاری ہے یعنی شر و فساد کی آگ کو بھڑکاتا ہے۔
جَذَی (ض) جَذْیًا و اَجْذَی۔
فلانًا عنه۔ کسی کو کسی شے سے روکنا۔
تجاذی۔ تجاذِیًا۔ کھسک جانا۔

الجذی و الجذیۃ ۔ من الشجرۃ
درخت کی جڑ۔
جَرَّ ۔ (ن) جَرًّا و جَرَّ بہ۔
کھینچنا۔ گھسیٹنا۔ مجرور بنانا۔ ہانکنا۔
جَرَّ الابل ۔ اونٹ کو آہستہ
ہانکنا۔
الکلمۃ۔ کلمہ کو جر کی حرکت دینا۔
علی نفسہ جریرۃً۔ جرم کرنا۔
گناہ کا مرتکب ہونا۔
جَرْجَرَ ۔ بہ ۔ زور سے کھینچنا۔ جھٹکا
مارنا۔
جَارَّہٗ ۔ رسنہ۔ کسی کو اس کی مرضی
پر چھوڑ دینا۔ ٹال مٹول کرنا۔
کہا جاتا ہے۔ "جَارَّہ الدَّین"
اس نے ادائیگی قرض میں ٹال مٹول
کی۔
انجَرَّ ۔ کھینچا جانا۔ گھسیٹا جانا۔
جَرَّ و اجترّ ۔ البعیر۔ اونٹ کا
جگالی کرنا۔
الفصیل۔ چھوٹے بچے کی زبان چرنا
کہ وہ دودھ نہ پی سکے۔
لِسانہ ۔ بولنے سے روکنا۔ زبان
بند کرنا۔
اَجَرَّہ رسنہ۔ کسی کو اس کی مرضی
پر چھوڑ دینا۔
اَجَرَّہ الرمح ۔ نیزہ کو زخم میں
چھوڑ دینا۔
اَجَرَّہ الدین ۔ قرض میں مہلت
دینا۔
اجترّ و اجدرّ ۔ الشیء ۔ کھینچنا
استجرّ ۔ الشیء ۔ کھینچنا۔
المال ۔ مال تھوڑا تھوڑا لینا۔
لِفلانٍ ۔ کسی کا مطیع و فرمانبردار
ہونا۔
الجَرّ ۔ مص ۔ اور اسی سے ہے ۔ کان

ذلك عام كذا و هلمّ
جرًّا الى اليوم ۔ یہ فلاں
سال میں تھا اور آج تک ایسا ہی
ہے۔ گڑھا۔
جَرُّ الجبل ۔ دامن کوہ۔ بجو
وغیرہ کا بھٹ۔ ایک قسم کا اعراب
خواہ حرکت کی شکل میں ہو۔ یا
حرف کی صورت میں۔
الجِرّۃ ۔ کھینچنے کا طریق۔ خانہ بدوش
لوگ۔
و الجِرّۃ ۔ جگالی۔
الجَرّۃ ۔ جرّ کا اسم مرۃ۔ مٹی کا گھڑا۔
ج ۔ جَرّ و جِرار۔ بھوبھل
میں پکائی ہوئی روٹی۔ باٹی۔
الجُرّۃ ۔ غلہ بونے کے لیے سوراخ
والا برتن۔ ہرن پکڑنے کے لیے
لکڑی کا پھندا۔ ج ۔ جُرَر۔
کہا جاتا ہے۔ فعلت ذلك
من (جرّاك و جرّائك و
جَرَاكَ و جَرائكَ) یہ میں
نے تمھاری وجہ سے کیا۔
الجرّیّ ۔ ایک قسم کی مچھلی جس کو بام
کہتے ہیں۔
الجرّیّۃ و الجِرِیئۃ ۔ پرند کا
پوٹا۔
الجارُور ۔ پانی بہنے کی جگہ۔
سیلاب سے پیدا شدہ نالہ۔ یا
چھوٹی ندی۔
فی اصطلاح المولدین۔ ایک
چھوٹی صندوقچی جو کھینچ کر کھلے۔
بئرٌ جرورٌ ۔ گہرا کنواں۔
فرسٌ جرورٌ ۔ قابو میں نہ آنے
والا گھوڑا۔
امرأۃٌ جرورٌ ۔ چلنے سے اپاہج
عورت۔

الجَرِیرۃ ۔ گناہ۔ کہتے ہیں۔ فعلت
ذلك من جريرتك ۔ یعنی
تمھاری وجہ سے میں نے یہ کیا۔
الجَرّار ۔ بہت کھینچنے والا۔ کمہار
گھڑا بنانے والا یا بیچنے والا۔
جیش جَرّار ۔ بہت بڑا لشکر
عام لوگ جرّار ۔ چھوٹی صندوقچی
کو کہتے ہیں جو کھینچنے سے کھلتی ہے
الجَرّارۃ ۔ ایک زرد رنگ کا بچھو
جو اپنی دم کو گھسیٹ کر چلتا ہے۔
الاَجَرّان ۔ انس و جن۔
المَجَرّ ۔ پانی بہنے کی جگہ۔ شہتیر۔
المَجَرّۃ ۔ کہکشاں۔ عام لوگ اس
کو درب التبانۃ کہتے ہیں۔
جَرُؤَ ۔ (ك) جَرَاءۃً و جُرأۃً
و جُرۃً و جرائیۃً۔
علیہ ۔ دلیر ہونا۔ جرأت کرنا۔
صفت (جَرِیءٌ) ج ۔ اَجراء
و اَجرِیاء۔
جرّاہ ۔ تجریئا۔ جرأت دلانا۔
دلیر بنانا۔
اجتراء ۔ جری اور دلیر ہونا۔
استجرأ ۔ بناوٹی دلیر بننا۔ بتکلف
دلیری دکھانا۔
الجُرِیئۃ ۔ درندوں کے شکار کرنے
کا مکان۔
ج ۔ الجَرائی۔
الجِرِیئۃ ۔ پوٹا۔ حلق۔
جَرِبَ ۔ (س) جربًا ۔ کھجلی والا
ہونا۔
صفت (جَرِبٌ و جَربان و
اَجرَب) ج ۔ جَراب و
جَربی و اَجارِب ۔ و
جُرب۔
جَرِبَ السیفُ ۔ تلوار کا زنگ آلود

ہونا۔

جَرَّبَه۔ تجریباً و تجرِبۃً۔ آزمانا
تجربہ کرنا۔ امتحان لینا۔

اَجْرَبَ القومُ۔ قوم کے
اونٹوں میں کھجلی کی بیماری کا پھیل
جانا۔ ہ۔ کھجلی کی بیماری میں مبتلا
کرنا۔

الجَرَبُ۔ عیب۔ برائی۔ تلوار کا
زنگ۔

الجَرْبَاءُ۔ اجرب کا مونث۔
قحط زدہ زمین۔ ستاروں بھرا
آسمان۔

الجِرَاب۔ تلوار کا میان۔ چمڑے کا
برتن۔ کوئیں کا جوف۔ خصیتین کی
تھیلی۔ ج۔ اَجْرِبَه وجُرُب
وجُرْب۔

الجُرَاب۔ خالی کشتی۔

الجَرَبَّة۔ سخت و تند آدمیوں، یا
جانوروں کا گروہ۔ کھاؤ اور نکمے
اہل وعیال۔

الجِربِیَاء۔ شمالی ہوا یا اس کی
ٹھنڈ۔

الجِربّان و الجُرُبّان۔
من السیف۔ میان۔ پرتلہ
دھار۔
من القمیص۔ گریبان۔

المُجَرَّب۔ آزمودہ۔ امتحان لیا
ہوا۔

دَرَاهِم مُجَرَّبَة۔ کھرے دراہم

الجَورَب۔ پائتابہ (فارسیہ)
ج۔ جوارب وجوارِبة۔

جَورَبَه جرابیں پہننا

تجورَب۔ جراب یا پائتابہ پہننا۔

الجِرّیث۔ ایک قسم کی مچھلی۔

تجَرثَم و اجرَنثَم۔ اوپر سے
نیچے گر کر سُکڑ جانا۔ اور کانپنے
لگنا۔

اجرنثم۔ اپنی جگہ جم جانا۔

الجُرثُوم و الجرثومة۔
من الشیءِ۔ جڑ۔ درخت کی جڑ میں
جمع شدہ مٹی۔ ج۔ جَرَاثیم۔

جُرثُومَة النَّمل۔ چیونٹیوں کی
بستی اور موجودہ زبان میں جراثیم
(GERMS) کو کہتے ہیں۔

جَرِجَ (س) جَرَجاً۔ الخاتم فی
اصبعه۔ انگوٹھی کا انگلی میں
ڈھیلا ہونا۔ صفت (جَرِج)
الرَّجل۔ کسی کا سخت زمین میں
چلنا۔

الجُرجَة۔ خرجی نما تھیلا۔ توشہ
دان۔ ج۔ جُرَج۔

جَرجَرَ۔ الجملُ۔ اونٹ کا
بلبلانا۔
الماء فی حلقه۔ پانی کا حلق
میں گڑگڑانا۔

تَجَرجَرَ۔ الماءَ۔ پانی کو غٹ
غٹ پینا۔

الجَرجَر۔ غلہ کے گاہنے کا
آہنی آلہ یا مشین۔ ملق۔ ج۔
جَرَاجِر۔

الجِرجِر۔ والجَرجَر۔ لوبیا۔ چنا

الجَرجَارَة۔ چکی۔

الجُرجُبر۔ پانی میں پیدا ہونے والی
اور کھائی جانے والی ایک ترکاری

جَرَحَه (ف) جَرحاً۔ زخمی کرنا۔
بلسانه۔ کسی کا عیب و نقص
بیان کرنا۔ کہتے ہیں "جرح
الشهادة"۔ اس نے گواہی کو
باطل کر دیا۔
الرجلُ۔ کمانا۔
صفت (جارح) اور اسی سے ہے۔
"ما له جارحة"۔ اس کا کوئی
کمانے والا نہیں

جَرِحَ (س) جَرَحاً۔ زخمی ہونا

جَرَّحَه۔ بہت زخمی کرنا۔
جرح الشهادة۔ شہادت کو
روکیا۔

اِجتَرَحَ۔ الشیءَ۔ کسی چیز کو کمانا۔
الاثمَ۔ گناہ کا ارتکاب کرنا۔

اِستَجرَحَ۔ الشیءُ۔ چیز کا فاسد
ہونا۔

الجُرحُ۔ زخم۔ ج۔ جُرُوح و
اَجرَاح۔

الجُرحَة۔ وہ چیز جس سے خصم کی
شہادت اور اس کی دلیل کو باطل
کیا جائے۔

الجَرَاحَة۔ زخم۔ ج۔ جراح و
جِرَاحَات۔ جراح کا پیشہ
گناہ۔

الجَرّاح۔ والجَرّاحِی۔ زخموں
کا علاج کرنے والا۔ زخموں کو چیرنے
پھاڑنے والا۔ سرجن۔

الجَارِحَة۔ جارح کا مونث۔ چھری۔
شکاری۔ درندہ یا پرندہ یا کتا۔
عضو انسانی۔ خصوصاً ہاتھ۔ ج۔
جَوَارِح۔ جَوَارِحُ النهار
کنایہ از مصائب روز اور اسی
سے ہے۔ نعوذ باللہ من
طوارق اللیل و جوارِح
النهار۔ یعنی ہم دن رات کے
مصائب سے اللہ کے ذریعے پناہ
مانگتے ہیں۔

الجَوَارِحُ من الطیر۔ شکاری
پرندے۔

المَجرُوح۔ مَجَارِیح و (الجَرِیح)

ج- جرْحیٰ - زخمی -

جَرَدَ (ن) جرداً و جَرّدَ -

العود - لکڑی چھیلنا -

الجلدَ - کھال سے بال اتارنا -

السیفَ - تلوار کو ننگی کرنا -

القحط الارض - خشک سالی کا زمین کو چٹیل میدان بنا دینا -

جرّدہ من ثوبہ و جَرّدَہ ثوبہ - کسی کو کپڑوں سے ننگا کرنا -

جَرّدَ الکتابۃ - اعراب نہ لگانا -

جراد الجریدۃ - پھینک دینا -

جَرِدَ (س) جَرَداً - چٹیل ہونا -

المکانُ - کسی جگہ ٹڈی کا گرنا -

الفرسُ - گھوڑے کا چھوٹے بالوں والا ہونا -

جُرِدَت - الارض - کسی جگہ کی کھیتی یا سبزی کو ٹڈی کا چر جانا -

تجرّد - ننگا ہونا -

الامر - کسی کام کے لیے فارغ ہو کر اس میں جد و جہد کرنا -

الفرسُ - گھوڑ دوڑ میں گھوڑے کا آگے نکل جانا -

انْجرد - ننگا ہونا -

بنا السیرُ - کسی کی طرف متوجہ ہوئے بغیر چلتے رہنا -

الثوبُ - کپڑے کا گھس کر بوسیدہ ہونا -

اجْتَرَدَ - القُطنَ - روئی دھُننا -

الجرد - مص - مکانٌ جردٌ - بے سبزہ والی جگہ -

الثوب ا۱ جَرْدُ - پرانا ، اور بوسیدہ کپڑا - ڈھال - بچا ہوا مال -

ج - جُرُود -

الجَرَد - و الجَرِد - نباتات سے خالی زمین - بال کا چھوٹا ہونا -

الجُرْدَۃ - ننگاپن - عریانی - برہنگی -

الجَرْدَۃ - پھٹا پرانا کپڑا -

الجَراد - ٹڈی - واحد (جَرادَۃ)

الجُرادۃ - لکڑی کی چھیلن -

الجَریدُ - پتوں سے صاف کی ہوئی کھجور کی ٹہنی -

واحد (جریدۃ)

الجَرِیدَۃ - سواروں کا رسالہ - باقی ماندہ مال - رجسٹر - اخبار - ج - جَرائِد -

الاَجْرَد - بغیر نباتات والی زمین - بے بالوں والا - چھوٹے بالوں والا - مونث جَرْداء - ج - جُرْد -

الاَجْرَدُ من الخَیْل - گھوڑ دوڑ میں آگے رہنے والا گھوڑا -

لبن اجْرَدُ - بے جھاگ والا دودھ -

صَخْرَۃٌ جَرْداء - چکنی چٹان -

خمرۃٌ جرداء - شراب صافی -

والجُرد - سواروں کا وہ رسالہ جس میں پیدل نہ ہوں -

کہتے ہیں "ما رَأیتہ منذ اجردین" میں نے اس کو مکمل دو دن یا دو مہینے یا دو سال سے نہیں دیکھا -

وشھرٌ اجرد - پورا مہینہ -

سنۃ (جارود و جارودۃ) سخت قحط سالی کا سال -

التجریدۃ - فوج کا دستہ -

المِجْرَد - دانتوں کو صاف کرنے کا برش - روئی دھننے کا آلہ -

الجَرّاد - قلعی گر -

المُنْجَرِد - بمعنی اَجْرَد -

الجَرْدَقُ و الجَرْدَقَۃ - روٹی -

ج - جَرادِق -

جَرَذَ (ن) جَرْذاً - الجرحَ - زخم کا سوج کر گلٹی دار ہو جانا -

جَرّذَ - الشجرۃ - درخت کی گانٹھیں چھیلنا -

اَجْرَذَہ - نکالنا - علیحدہ کرنا -

ہ - الیہ - مجبور کرنا -

الجَرَذ - جانور کی کوچ کا ورم -

الجُرَذ - ایک قسم کا چوہا - ج -

جرذان - کہتے ہیں تفرقت جرذان بیتہ - اس کے گھر میں چوہے قلابازی کھا رہے ہیں یعنی اس کے گھر میں کھانے پینے کو کچھ نہیں -

ارض جَرِذَۃ - بہت چوہوں والی زمین -

المَجَرّذ - آزمودہ کار -

جَرَزَ (ن) جَرْزاً - کاٹنا - جڑ سے اکھڑنا -

- ہ - الزمان - ہلاک کرنا -

- ہ - بالشتم - گالی دینا -

کہتے ہیں جَرَزَ ما علَی المائِدَۃِ جو کچھ دستر خوان پر تھا، وہ سب چٹ کر گیا -

جَرُزَ (ک) جَزارَۃً - ایسا کھاؤ اور پیٹو ہونا - کہ دستر خوان کو صاف کر کے اٹھے -

جَرِزَت (س) جَرَزاً - الارضُ - زمین کا بنجر ہونا -

صفت (جَارِزَۃ) ج - جَوارِز -

جَارَزَہ - جِرازاً و مُجارَزَۃً - گالی کے مشابہ خوش طبعی کرنا -

اَجْرَزَ - البعیرُ - اونٹ کا دبلا ہونا -

المکان۔ کسی جگہ کا قحط زدہ ہونا۔
صفت (مِجْرَاسٌ)
تَجَارَسَ۔ القومُ۔ آپس میں ایک
دوسرے کو گالی دینا۔
الارضُ (الجُرْسُ و الجَرَسُ
والجُرُسُ۔) نباتات نہ اگانے
والی زمین۔ گھاس چری ہوئی زمین۔
ج۔ اَجْرَاسٌ۔
کہا جاتا ہے۔ ارض جَرِسٌ و
ارض اجراس و ارضون
اَجْرَاسٌ۔
الجُرْسُ۔ عورتوں کا لباس۔
الجُرْسُ۔ لوہے یا چاندی کا ستون
یا چھڑی۔ ج۔ اَجْرَاسٌ و
جَرَسَۃٌ۔ کہا جاتا ہے۔ "طَوَتِ
الحَیَّۃُ اَجْرَاسَهَا"۔ سانپ
کنڈلی مار کر بیٹھ گیا۔
"طَوَی فلان اجراسہ" فلاں
آدمی نے سستی کی۔
الجرس۔ قحط کا سال۔ جسم۔ انسان کا
سینہ۔ اونٹ کی پیٹھ کا گوشت۔
الجَرْسَۃُ۔ ہلاکت۔ کہتے ہیں۔
رماہ اللہ بجرسۃ۔ اللہ
اس کو ہلاک کرے۔
الجُرْسَۃُ۔ گٹھا۔ بنڈل۔ ج۔
جُرَسٌ۔
الجُرَاسُ۔ تیز کاٹنے والی تلوار۔
المَجْرُوسُ۔ من الاَمْکِنَۃِ۔ وہ جگہ
جس کی گھاس کاٹ لی گئی ہو۔
جَرَسَ (ض) جَرْسًا۔ بولنا۔
آواز سننا۔
الکلام۔ راگ سے پڑھنا۔
الشیءَ۔ کسی شے کو زبان سے
چاٹنا۔
اَجْرَسَ۔ الطائرُ۔ پرندہ کی
اڑان میں سرسراہٹ کی آواز
سنائی دینا۔
الحادی۔ حدی لگانا۔
الجرس۔ گھنٹی بجانا۔
(— وا نجرس)
الحُلِیُّ۔ زیور کی جھنکار نکلنا۔
بجنا۔
جَرَّسَہ۔ الدھرُ۔ تجربہ کار بنانا۔
جَرَّسَ بھم۔ بدنام کرنا۔
تَجَرَّسَ۔ بولنا۔ گفتگو کرنا۔ نغمہ سرائی
کرنا۔
اجترس۔ المال۔ مال کمانا۔
الجَرس و الجِرس۔ آواز۔
پست آواز۔
الجِرس۔ اصل۔
کہتے ہیں ھو من خیر جرس۔
وہ شریف الاصل ہے۔ ج۔
اَجْرَاس۔
الجَرَسُ۔ گھنٹی۔ گھڑیال۔ ج۔
اجراس۔
والجَرْسُ۔ کسی شے کا حصہ۔
کہتے ہیں۔ مضیٰ جَرْسٌ من
اللیل۔ رات کا ایک حصہ گذر
گیا۔
الجارِسَۃ۔ گھاس کھانے والا کیڑا۔
ج۔ جَوَارِس۔
الجَوَارِس۔ شہد کی مکھیاں۔
الجُرْسَۃ۔ آزمودہ کاری۔
المُجَرَّس۔ تجربہ کار۔ کہتے ہیں۔
ناقۃ مُجَرَّسَۃ۔ سدھائی ہوئی
اونٹنی۔
جَرَشَ (ن)، جَرْشًا۔
الحبَّ و القمح۔ دانہ دار
گیہوں دلنا۔
(— وجَرَّش الراسَ) سر کھجلا کر
اس کی بھوسی نکالنا۔
اِجْتَرَشَ۔ لِعِیَالِہ۔ اپنے بال بچوں
کے لیے کمانا۔
الشیءَ۔ کسی شے کو اچک لینا۔
الجَارُوش و الجَارُوشَۃ۔ غلہ
دلنے کی ہاتھ کی چکی۔ ج۔
جَوَارِیش۔
الجَرْشَ۔ مص۔ سانپ کے کینچلی
سے نکلتے وقت کی آواز۔
— والجِرْش و الجُرش
والجُرُش۔
من اللیل۔ رات کا ایک
حصہ۔
کہتے ہیں۔ مضیٰ جرش من
اللیل۔ رات کا ایک حصہ گذر
گیا۔ ج۔ أَجْرَاش و جُرُوش۔
جُرَاشَۃ۔ الحَبِّ۔ دلا ہوا دانہ۔
کنگھی کرنے سے سر سے نکلی ہوئی بھوسی۔
الجَوَارِش۔ جوارش (دوا)
الجریش و المجروش۔ دلا ہوا غلہ۔
جرض۔ (س) جَرَضًا بریقہ۔ غم
و رنج کے باعث بدقت تھوک
نگلنا۔
ریقہ۔ تھوک ایک دم نگل لینا۔
کہتے ہیں۔ فلان یجرض علیک
ریقہ غیظًا۔ یعنی فلاں
شخص تم پر مارے غصے کے دانت
پیستا ہے۔
جَرَضَہ (ن)، جَرْضًا۔ گلا گھونٹنا۔
کہا جاتا ہے ھو یجرض بنفسہ
یعنی وہ قریب الموت ہے۔
اَجْرَضَہ۔ بریقہ۔ اُچھو لگنے کا
سبب ٹھیرنا۔ پھندا لگنے کا سبب بننا۔
الجَرَض و الجَرِیض۔ پھندا لگانے
والا تھوک اور اسی سے یہ مثل ہے۔

حال الجریض دون القریض۔ غم اور رنج۔ شعرخوانی اور خوشی کے درمیان حائل ہوگیا۔
الجَریض۔ غم زدہ۔
ج۔ جرضیٰ۔ اور کہا جاتا ہے اَکَلتَ فلانٌ جریضاً۔ یعنی فلاں مرنے والا ہے۔
الجَرَّاض۔ والجُرَیّاض والجرآض بہت غمگین۔
الجُرضَم والجواضم والجِرضَم بہت کھانے والا۔ پیٹو۔
ناقۃ (جِرضِمٌ وجِرضَمٌ) موٹی اور فربہ اونٹنی۔
جَرَعَ (ف) جَرعًا۔ وجَرِعَ (س) جَرَعًا۔ واجتَرَعَ اِجتراعًا۔
الماءَ۔ پانی یکبارگی پی جانا۔
جَرَّعَہ۔ الماءَ۔ پانی گھونٹ گھونٹ کرکے پلانا۔
تَجَرَّعَ۔ الماءَ۔ پانی تھوڑا تھوڑا پینا۔
الغَیظ۔ غصہ پینا۔
اجرعت الناقۃُ۔ اونٹنی کا کم دودھ والی ہونا۔ صفت۔ (مُجرِع) ج۔ مجارع ومَجاریع۔
الجُرعَۃ۔ والجَرعۃ والجِرعۃ گھونٹ۔
الجَرَعۃ۔ ج۔ جرع وجرعان و (الجَرعاء)۔
ج۔ جَرعاوات و (الأجرَع)
ج۔ اَجارِع۔ ریت کا وہ ہموار میدان جس پر کوئی سبزہ اور روئیدگی نہ ہو۔
جَوَفَ (ن) جَوفًا وجَرَفَ۔

وتَجَرَّفَ واجتَرَفَ۔
الشیءَ۔ پوری چیز یا اس کا اکثر حصہ لے جانا۔
الطین۔ پھاوڑہ یا بیلچہ سے مٹی کھودنا یا کھرچنا۔
اَجوَفَ۔ المکان۔ کسی جگہ کا سیلاب زدہ ہونا۔
الجَرف۔ مص۔ بہت مال۔ مثلاً مویشی۔ سونا۔ چاندی۔ وغیرہ۔ سرسبزی۔ اونٹ کی ران یا اس کے بدن پر لگا ہوا داغ۔
الجُرُف۔ مص۔ ج۔ جرفہ و (الجُرُف) ج۔ اَجرُف۔ نہر کا کنارہ جس کو پانی نے ڈھا کر کھوکھلا کردیا ہو۔ اور اسی سے ہے یہ قول "فلان یبنی علی جُرُف ھارٍ لا یدری ما لیل من نھار"۔ یعنی فلاں شخص دریا کے ڈھینے والے کنارہ پر مکان بناتا ہے اور اس کو دن رات میں تمیز نہیں۔
الجُراف۔ مِنَ السَّیل۔ ہر چیز کو بہالے جانے والا سیلاب۔ کہتے ہیں۔ رجلٌ جُرافٌ۔ تمام کھانا ہڑپ کرجانے والا آدمی۔
(۔ والجِراف) ایک قسم کا پیمانہ۔
الجَارِف۔ فا۔ طاعون۔ ہمہ گیر تباہی مچانے والی موت۔
الجَارُوف۔ بہت کھانے والا۔ پیٹو۔ تیزی سے بہالے جانے والا۔ منحوس۔ نامبارک۔ صفت۔ جادوفۃ۔
الجَرَّاف۔ بہت تیزی سے بہالے جانے والا۔

المُجَرَّف۔ والمُجتَرَف۔ وہ شخص جس کو انقلاب زمانہ نے مال ومتاع سے تہی دست کردیا ہو۔
المِجرَف والمِجرَفۃ۔ جھاڑو۔ بیلچہ۔ پھاوڑہ۔
جَرَفَہ۔ پچھاڑنا۔
الشیءَ۔ حرص سے کھانا۔
جَرِلَ۔ جَرَلاً۔ المکان۔ جگہ کا سخت و کرخت ہونا۔
الجَرَل۔ کھردری۔ پتھریلی زمین۔
ج۔ اَجرَال۔
الجَروَل۔ پتھریلی زمین۔ ج۔ جَراوِل۔
الجِریَال۔ والجِریالۃ۔ شراب یا اس کا رنگ۔
جَرَمَ۔ (ض) جرمًا۔
الشیءَ۔ کاٹنا۔ پورا کرنا۔
الناقۃ۔ اونٹنی کی اون کترنا۔
(۔ جَرمًا وجَرامًا و جِرامًا)
النخل۔ کھجوریں کاٹنا۔
جَرَمَ (ض) جَرمًا واجتَرَمَ۔ لاھلہ۔ اپنے اہل وعیال کے لیے کمانا۔
جَرَمَ۔ (ض) جَرِیمۃً واَجرَمَ واجتَرَمَ۔
الیہ وعلیہ۔ گناہ کرنا۔
جَرِمَ (ض۔س) جَرمًا۔ درخت کی گری ہوئی کھجوریں کھانا۔
لونُہ۔ رنگ کا صاف ہونا۔
جَرُمَ۔ (ك) جَرِیمۃً۔ بڑے جرم والا ہونا۔
جَرَّمَہ۔ کاٹنا۔ جَرَّمَہ وتَجَرَّمَ علیہ۔ کسی کو جرم کے ساتھ متہم کرنا۔

تجتمہ الزمان او الشتاءُ۔ زمانہ یا جاڑے کا گزر جانا۔
کہتے ہیں عامٌ مُجَرَّمٌ۔ پورا سال
الجَرَمُ۔ مص (ــــ والجُرْم) گناہ۔ قصور۔ ج۔ جُرُومٌ و اَجْرَام۔
اور کہا جاتا ہے لا جَرَمَ و لا جُرْمَ۔ یعنی ضروری۔ یقینی۔ ناگزیر سبھی قسم کے معنی دیتا ہے۔
اور کہتے ہیں لاجرمَ لاَ فْعلَنَّ قسم خدا کی میں ایسا کروں گا۔
الجَرْمُ۔ مص۔ چھوٹی کشتی۔ ڈونگا۔ سخت گرم ملک۔
ج۔ جُرُومٌ۔ الجُرُومُ۔ گرم ممالک۔ اس کے مقابلہ الصُرود ہے۔ یعنی سرد ممالک۔ پہاڑی سرد جگہیں۔
الجِرْمُ۔ جسم۔ رنگ۔ ستارہ۔ آسمان۔ ج۔ اَجْرَام و جُرم وجُرُوم۔
الجَرَامُ۔ والجُرَامُ۔ و الجَرِيمُ خشک کھجور۔
الجَرِيمُ۔ گناہگار۔ بڑے جسم والا۔ مؤنث۔ جَرِيمَةٌ۔ ج۔ جِرَامٌ۔
الجَرِيمَةُ۔ جسرم۔ گناہ۔ قصور گٹھلی۔
شجرةٌ جريمةٌ۔ کٹا ہوا درخت
جَرْمَزَ و اجْرَمَّزَ۔ الرجل سکڑنا سمٹنا۔ لوٹنا۔ بھاگنا۔ جواب میں غلطی کرنا۔
الجَرَامِيزُ۔ مِنَ الحَيَوان۔ جانور کی ٹانگیں۔ کہتے ہیں۔ "ضَمَّ الثورُ جراميزهٗ" بیل نے اپنی ٹانگیں سمیٹ لیں۔

اخذہ بجرامیزہٖ۔ اس نے سب کچھ لے لیا۔
الجُرْمُوق۔ موزہ۔ بڑا موزہ۔ جو چھوٹے موزے پر پہنا جاتا ہے تاکہ اس کو دھول اور گرد سے بچائے عام لوگ اس کو "کالوش" کہتے ہیں۔
جَرَنَ۔ (ن) جُرُونًا۔ الثوب۔ کپڑے کا بوسیدہ اور پرانا ہونا۔
على الامر۔ کسی کام کا عادی و مشاق ہونا۔
کہا جاتا ہے۔ جرنت یَدُہٗ على العمل۔ اس کا ہاتھ کام میں مشاق ہوگیا۔
(ــــ جَرْنًا) الحَبَّ۔ غلہ پیسنا۔
اَجْرَنَ۔ الحَبَّ۔ غلہ کھلیان میں جمع کرنا۔
اِجْتَرَنَ۔ کھلیان بنانا۔
الجَارِنُ۔ سانپ کا بچہ۔ مٹے ہوئے نشانات والا راستہ۔
ــــ من المَتَاع۔ مستعمل۔ بوسیدہ سامان۔
سقاءٌ جَارِنٌ" ۔ سوکھی اور سخت چمڑے والی مشک۔
درعٌ جارنةٌ۔ نرم زرہ۔
ج۔ جَوَارِن وجارنات۔
کھرل۔ ہاون پتھر کا برتن۔
ج۔ اَجْرَان وجِرَان۔ (ــــ والجَرِين)۔ ج۔ جُرُن
کھلیان۔ کھجور وغیرہ کے سکھانے کی جگہ۔
الجِرَان۔ من البَعِير۔ اونٹ کی گردن کے سامنے کا حصہ۔
ج۔ جُرُن و اَجْرِنَة۔

کہتے ہیں القَى البَعِيرُ جَرَانَه اونٹ بیٹھ گیا۔
والقَى فُلَانٌ على هٰذَا الاَمْرِ جِرَانَهٗ۔ یعنی فلاں شخص اس امر کا خوگر و عادی ہو گیا۔
ضَرَبَ الِاسْلَامُ بِجِرَانِهٖ۔ اسلام نے اپنے قدم جما لئے۔
ضَرَبَ اللَّيْلُ بِجِرَانِهٖ۔ رات آگئی۔
القى عليه جرانه۔ اس نے اپنا بوجھ اس پر ڈال دیا۔
المِجْرَنُ۔ کھلیان۔
رجلٌ مِجْرَنٌ۔ بہت کھانے والا۔
المُجَرَّنُ۔ مِنَ البِيَاط۔ نرم اور چکنا کوڑا۔
جَرْهَدَ و اجْرَهَدَّ۔ فى السير۔ تیز چلنا۔
الجَرْهَدُ و الجُرْهُدُ۔ چست چلنے والا۔
اَجْرَتْ اِجْرَاءً۔ الكلبةُ۔ کتیا کا پلوں والی ہونا۔
الجِرْوُ (بتثليث الجيم) ہر چھوٹی شے۔ حتیٰ کہ انار اور خربوزہ بھی۔ لیکن عموماً کتے اور شیر کے بچے کے لیے مستعمل ہوتا ہے۔ ج۔ جِرَاءٌ۔ و اَجْرٍ۔ جج۔ اَجْرِيَة۔
الجَرْوَةُ۔ (بتثليث الجيم) جِرْوٌ۔ کا مونث۔ کہتے ہیں "ضَرَبَ عَلَى الْاَمْرِ جَرْوَتَهٗ" اس نے اس کام پر صبر و استقلال دکھایا۔
(ضَرَبَ جَرْوَتَهٗ عَنْه) اس نے صبر کرلیا۔

کلبۃٌ (مُجْرٍ و مُجْرِیَۃٍ)
پلّوں والی کتیا۔
جَرٰی (ض) جَرْیًا و جَرَیَانًا و
جَرْیَۃً۔
الماءُ۔ پانی کا بہنا۔
کہتے ہیں۔ سَرِیعُ الجَرْیَۃِ۔
تیز بہنے والی نہر۔
الفرسُ۔ گھوڑے کا دوڑنا۔
الامرُ۔ کسی معاملہ کا وقوع پذیر
ہونا۔
الی الشیءِ۔ کسی چیز کا قصد کرنا
ارادہ کرنا۔
جَرّٰی و اَجْرٰی۔ الماءَ۔ پانی
بہانا۔
اجری لہ الحساب۔ کسی کا
حساب رجسٹر میں درج کر لینا۔
اجری علیہ الحساب۔ کسی
کے ذمہ کچھ بقایا نکالنا۔
جَرّٰی فلانًا۔ کسی کو اپنی طرف
سے وکیل بنا کر بھیجنا۔
اَجْرَی الاَمْرَ۔ کام کو جاری
اور نافذ کرنا۔
اجری الامرَ الی فلانٍ۔
کوئی کام کسی کے سپرد کر دینا۔ یا
کسی کی طرف منسوب کرنا۔
اجری الی الشیءِ۔ کسی چیز کا
قصد و ارادہ کرنا۔
اَجْرٰی عَلَیہِ الرِزْقَ۔ کسی کو
رزق دینا یا مقرر کرنا۔
اجری القِصَاصَ۔ قصاص لینا۔
اجری الکلمۃَ۔ کلمہ کو منصرف
کر دینا۔
جَارَاہٗ۔ کسی کے ساتھ چلنا۔
تَجَارَیا۔ ساتھ ساتھ چلنا
کہتے ہیں۔ الدَّیْنُ الرَّھنُ
یَتَجَارَیَانِ۔ قرض اور رہن
ساتھ ساتھ چلتے ہیں۔ یعنی ہر دو
ایک ہی طرح کے ہیں۔
فِی الامرِ۔ کسی کام میں موافقت
کرنا۔ کسی معاملہ میں متفق ہونا۔
اِستجریٰ۔ فلانًا۔ کسی سے
چلنے کی خواہش کرنا۔ کسی کو وکیل
بنانا۔
الجَرِیُّ۔ ضامن۔ وکیل۔ مزدور
پیغامبر۔ کہتے ہیں۔ ھو جَرِیٌّ
لہٗ۔ وہ اس کا ضامن ہے۔ ج
اجریاء۔
کہا جاتا ہے۔ من جَرَاكَ او
من جرائك۔ یعنی تمھاری وجہ
سے۔
الجَرَایۃ۔ وظیفہ۔ فوجی کا روزینہ۔
(۔۔۔ والجَرَاء والجِرَاء)
شباب و جوانی۔
کہتے ہیں۔ "جَارِیَۃٌ بَیِّنَۃُ
الجَرَایَۃِ" بھری جوانی والی
لڑکی۔
الجَرَایۃ والجِرَایَۃ۔ وکالت۔
الاِجْرِیّا والاِجْرِیَّاء۔
طریق کار۔ خلق۔ طبیعت۔
کہا جاتا ہے۔ جری علی اِجْرِیَّاہُ
واجریّائہ۔ وہ اپنی فطرت
پر چلا۔
الجِرِیّ۔ والجِرّیت۔ ایک قسم کی
مچھلی۔ بام مچھلی۔
الجِرِیّۃ۔ پوٹا۔
الجاری۔ فا۔ نھرٌ جارٍ۔ وہ
نہر جو نہ خشک ہو۔
الجاریۃ۔ مونث۔ الجاری
بچی۔ باندی۔ چھوکری۔ سورج۔
کشتی۔ سانپ۔
ج۔ جاریات و جوارٍ۔
المَجْرٰی۔ پانی بہنے کی جگہ۔ گزرگاہ۔
ج۔ مَجَارٍ۔
المَاجَرِیَات۔ حوادث و واقعات۔
اس کی اصل مَاجَرٰی ہے۔
کہتے ہیں۔ کانت بینھم مناظراتٌ
وماجریاتٌ یطول شرحُھا۔
جَزَّ۔ (ن) جَزًّا وجَزَزًا واجْتَزَّ
۔۔۔ الصوفَ او العشبَ۔
او النخلَ۔ اون یا گھاس یا
کھجور کاٹنا۔ کترنا۔
جَزَّ و اَجَزَّ و اَسْتَجَزَّ۔ الغنمُ او
البُرُّ او النخلۃُ۔ کترنے یا
کاٹنے کے وقت پر پہنچنا۔
اَجَزَّ التمرُ۔ کھجور کا خشک ہونا۔
اَجَزَّ القومُ۔ قوم کی بھیڑوں کا
بال کترا ہوا یا ان کی کھیتی کا کٹا ہوا
ہونا۔
الجِزَّۃ۔ کتری ہوئی اون۔
ج۔ جِزَزٌ وجَزَائِز۔
الجَزَزُ۔ استعمال میں نہ آئی ہوئی
اون۔
الجُزَازُ والجُزَازَۃ۔ کٹنے کے
وقت زمین پر گری ہوئی اون
جُزَازٌ مِنَ اللیلِ۔ رات کا
ایک حصہ۔
الجَزَازُ والجِزَازُ۔ فصل کی کٹائی
کاٹنے یا کترنے کے وقت۔
الجَزُوزَۃ۔ من الغنم۔ وہ بھیڑ
جس کی اون کتری جائے۔
ج۔ جَزُزٌ۔
الجَزِیزُ۔ کترا ہوا۔ کاٹا ہوا۔
الجَزِیزَۃ۔ اون کا گچھا۔
الجَزَّازُ۔ کترنے یا کاٹنے والا۔
المِجَز۔ کترنے کا آلہ۔ قینچی۔

جَزَّأَ۔ (ف) جزءً ا۔ الشیءَ۔ چیز کو مختلف اجزا میں تقسیم کرنا۔ ایک جزو لینا۔

(— و تجزّأَ و اجتزأَ) بالشیٔ۔ کسی چیز پر اکتفا کرنا۔

جَزّا تجزئۃً و تجزیئًا۔ الشیٔ۔ تقسیم کرنا۔

جَزّأَہ و آجزأہ۔ بالشیٔ۔ تسلی دینا۔ قانع بنانا۔ کہا جاتا ہے۔ جُزّأَ الماشیۃ بالرطب عن الماءِ۔ جانور کو تر گھاس چرا کر اس کو پانی سے تسلی دے دی۔

اَجْزَأَ عنہ۔ مستغنی ہونا۔ بے پروا ہونا۔

تَجَزَّأَ۔ تقسیم ہونا۔

الجَزْء۔ مص۔ بعض۔ کفایت۔ کہتے ہیں۔ "لک فی ھذا غناء و جَزْءٌ" تمھارے لیے بس یہی کافی ہے۔

الجُزء۔ چیز کا ایک حصہ۔ ج۔ اَجزاء۔ اور اسی معنی میں جزء و جَزاء بھی ہے۔

الجُزْئی۔ جز کی طرف منسوب۔ کلی کی ضد۔

الجُزئیّۃ۔ کلیت کے مخالف۔ ج۔ جزئیات۔

الجزأۃ۔ چھری ستال وغیرہ کا دستہ۔

المَجْزأ و المجزأۃ و المُجزء والمُجْزَأۃ۔ چیز کا کافی ہونے والا حصہ۔ بقدر کفایت حصہ۔ کہا جاتا ہے۔ آجزَأ مجزأ فلانٍ و مُجزاہ و مَجزَأتہ و مُجزَأتہ۔ وہ فلاں کا قائم مقام و نائب ہوا۔

الجزیٔ و المجزیٔ۔ عن الطعام۔ وہ کھانا جو سیر و آسودہ کر دے۔

الجَزَازی۔ وہ نیل گائے، جو تر گھاس کھا کر بہت حد تک پانی سے بے نیاز ہو جائے۔

جَزَح (ف) جزحًا۔ لہ من المال۔ کسی کو مال کا کچھ حصہ دینا۔ الرجلُ۔ آدمی کا اپنے کام کے لیے جانا۔ الظباءُ۔ ہرنیوں کا جھاڑی میں داخل ہونا۔

الجَزْح۔ مص۔ عطیہ۔

الجزْدان۔ جزدان۔ بستہ۔ کیس تھیلی۔

جَزَر (ن ض) جَزَرًا و جَزْرًا جَزَارًا و جِزارًا و اجتَزَر۔ الشاۃَ۔ بکری ذبح کرنا۔ جزر النخلۃ جزرًا۔ کھجور کو کاٹنا۔

جَزَر (ن ض)، جَزْرًا۔ سمندر کا پیچھے ہٹنا۔ الماءُ۔ پانی کا خشک یا کم ہونا۔

اَجْزَر۔ النخلُ۔ کھجور کا کاٹنے کے وقت کے قریب پہنچنا۔ الشیخُ۔ بوڑھے کے مرنے کا وقت قریب آ پہنچنا۔ فلانًا۔ کسی کو ذبح کرنے کے لیے بکری دینا۔

تَجازرا۔ آپس میں ایک دوسرے کو گالی دینا۔

تجزّروھم و اجتزروھم فی القتال۔ میدان کارزار میں دشمنوں کو درندوں کی غذا بنانا۔

الجَزْر۔ مص۔ ذبح کرنا۔ پھاٹا۔

الجَزَر۔ وہ جانور جس کا ذبح کرنا جائز ہو۔ واحد۔ جزرۃ۔ ذبح کی ہوئی چیز۔ جَزَرُ السِّبَاع۔ وہ گوشت جس کو درندے کھائیں۔ کہتے ہیں ترکوھم جَزَرًا۔ یعنی ان کو بیابان میں قتل کیا۔

الجزر۔ وہ جگہ جہاں سے مد (جوار) لوٹے۔

و الجِزْر۔ گاجر۔

الجَزّار و الجزِیر۔ ذبح کرنے والا۔

الجَزُور۔ ذبح کے لیے اونٹنی یا بکری ج۔ جُزُر و جَزُورات و جَزائِر۔

الجُزَارۃ۔ ذبح کیے ہوئے جانور کے اطراف۔ ہاتھ پاؤں سر۔ ان کو جُزارۃ۔ اس لیے کہتے ہیں کہ ذبح کرنے والا ان کو ذبح کی اجرت میں لیتا ہے۔ ہر وہ شے جو ذبح کرنے والا ذبح کرنے کی اجرت میں لیوے۔

الجِزَارۃ۔ ذبح کرنے کا پیشہ۔

الجَزِیرۃ۔ ج۔ جَزائِر و جُزُر و جُزُر۔ وہ قطعۂ زمین جس کے چاروں طرف پانی ہو۔ دوآبہ کے ممالک۔

جَزِیْرَۃ العَرَب۔ عرب کا ملک جو جزیرہ کے مشابہ ہے۔

الجَزائِر۔ شمالی افریقہ میں ایک ملک۔

الجَزائِرُ الخالدات۔ بحر محیط (اٹلانٹک) میں بجانب غرب چھ جزیرے۔

المَجْزَر۔ بوچڑخانہ۔ جانور ذبح کرنے کی جگہ۔ عام لوگ اس کو مَسْلَخ کہتے ہیں۔

جزع۔(ف) جَزْعًا۔

الوادی۔ وادی کو عرض میں طے کرنا۔

له من ماله جزعةً۔ اپنے مال میں سے کسی کو ایک حصہ دینا۔

جَزِع۔(س) جَزَعًا و جزوعًا۔

منه۔ کسی چیز پر صبر نہ کر کے غم و تکدر کا اظہار کرنا۔

علیه۔ ڈرنا۔ خوف کرنا۔ یا شفقت و مہربانی کرنا۔ صفت (جَزِع و جَازِعٌ و جَزُع و جَزَاعٌ و جَزُوع)۔

جَزَّعَه۔ کسی کا خوف و ہراس دور کرنا۔ تسلی دینا۔ بے صبری زائل کرنا۔

جَزَّع الشیءَ۔ کسی شے کے ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

الحوض۔ حوض کا پانی تھوڑا ہو جانا۔

اَجْزَعَه۔ گھبراہٹ میں ڈالنا۔

اَجْزَع منه جزعةً۔ اس نے اس کا کچھ حصہ باقی چھوڑ دیا۔

اِنْجَزَع و تجزّع۔ کٹ جانا۔ ٹوٹ جانا۔

اِجْتَزَعه۔ کاٹنا۔ توڑنا۔

الجَازِع۔ فا۔ دو چیزوں کے درمیان عرض میں رکھی ہوئی لکڑی جس پر کوئی چیز رکھیں۔

الجَزْع۔ مص۔ سفید و سیاہ مہرہ۔ واحد۔ جزعَة۔

الجِزْع۔ لوگوں کے رہنے کی جگہ شہد کی مکھیوں کا چھتہ۔

جزع الوادی۔

الجُزع و الجَزع۔ رہٹ کا دھرا۔

الجِزْعة و الجُزْعة۔ تھوڑی چیز۔ بقیہ۔

ج۔ جِزَع۔

الجُزعة۔ چھری کا دستہ۔

الجزیعة۔ بھیڑوں کے ریوڑ کا ایک حصہ۔

ج۔ جزائع۔

المِجْزَاع۔ بہت بے صبرا۔

ج۔ مَجَازِيع۔

المُجَزَّع و المُجَزِّع۔ من الرُّطَب۔ نیم پختہ کھجور۔ سفید و سیاہ چیز۔ حوض مُجَزَّع۔ وہ حوض جس میں تھوڑا سا پانی بچا ہو۔

جَزَفَ۔(ن) جَزْفًا و اجْتَزَف۔

الشیءَ۔ چیز کا بے تولے ناپے اٹکل سے بیچنا یا خریدنا۔

و(الجِزَاف) بتثلیث الجیم و(الجَزِيف) اٹکل اور تخمینہ کی بیع کہتے ہیں۔ بیعٌ جزیفٌ و بیعٌ جزافٌ۔

جازف فه مجازفة۔ اٹکل اور تخمینہ سے بے تولے ناپے خرید و فروخت کرنا اور اسی سے ہے۔

جازف فی کلامه۔ بے تکی اور بے اصولی باتیں کرنا۔

جازف بنفسه۔ جان کو خطرہ میں ڈالنا۔ جان پر کھیلنا۔

الجَزَّاف۔ شکاری۔

الجَزُوف۔ من الحوامل۔ ولادت کی حد سے گذرنے والی۔

المجزفة۔ مچھلی پکڑنے کا جال۔

جَزُل۔(ک) جَزَالَة۔

الشیءُ۔ بڑا ہونا۔ موٹا ہونا۔

المنطقُ۔ فصیح ہونا۔ صفت (جَزْل)

ج۔ جِزَال و (جَزِيل)

ج۔ اَجْزَال و جِزَال ——

الرجلُ۔ صائب الرائے ہونا۔

جَزَل (ض) جَزْلاً۔

الشیءَ۔ دو ٹکڑے کرنا۔

القتب غارب البعیرِ۔ کجاوہ کا اونٹ کی پیٹھ اور گردن کو کاٹ دینا۔ زخمی کر دینا۔

اَجْزَل العَطَاءَ و فی العطاءِ و من العطاءِ لِفُلَانٍ و علیه۔ کسی کو بخشش دینا۔ اور بہت دینا۔

اِسْتَجْزَل۔ کسی چیز کو بڑا یا موٹا یا کسی کلام کو فصیح پانا۔

اِسْتَجْزَل رایه۔ کسی کو صاحب الرائے پانا۔

الجَزْل۔ موٹا۔ بڑا۔ بہت فیاض۔ اچھی رائے والا۔ عمدہ الفاظ۔

الجَزَال و الجِزَال۔ کھجور کے پھل اتارنے کا وقت۔ کہتے ہیں۔ هذا زمن الجزال۔ یہ کھجور کے پھل اتارنے کا زمانہ ہے۔

الجُزَال و الجَزِيل۔ بڑی اور بہت چیز۔

الجَوْزَل۔ کبوتر کا بچہ۔ ج۔ جَوَازِل۔

جزَمَه (ض) جَزْمًا۔ کاٹنا۔

جَزَمَ الحرفَ۔ حرف کو ساکن کرنا۔

الفِعلَ۔ فعل کے آخر کو ساکن کرنا۔ یا حرفِ علت یا تثنیہ و جمع

سے نون گرا دینا۔
الیمین۔ قسم پوری کرنا۔
کہتے ہیں۔ حلف یمینًا جزمًا۔
الامر۔ کسی امر کا قطعی فیصلہ کرنا
مثلاً آپ کہیں۔ "امرتہ
امرًا جزمًا" میں نے اس کو
قطعی حکم دیا۔
ھٰذا حکمٌ جزمٌ۔ یہ لازمی
اور قطعی حکم ہے۔
جزم علی الامر۔ کسی امر
کا پختہ ارادہ کرنا۔
جزم علیہ الشیٔ۔ کسی پر
کوئی چیز واجب ٹھہرانا
الرجلُ۔ آدمی کا دن رات میں
ایک ہی مرتبہ کھانا۔
(س۔ د) جتزم)
النخلۃ۔ کھجور کے پھلوں کا اندازہ
لگانا۔ تخمینہ لگانا۔
(ہ و تجزم)
عنہ۔ بزدل ہونا۔ عاجز ہونا۔
علیہ۔ ساکت و خاموش ہونا۔
القربۃ۔ مشک کو بھرنا۔
تجزّم۔ العودُ۔ لکڑی کا پھٹنا۔
ترخنا۔
انجزم۔ العظمُ۔ ہڈی کا ٹوٹ
جانا۔
الحرفُ۔ حرف کا ساکن ہونا۔
الجزم۔ مص کہتے ہیں۔ قلمٌ
جزمٌ۔ برابر قط والا قلم۔
وامرٌ جزمٌ۔ قبل از وقت
آجانے والا معاملہ۔
الجزم۔ حصہ۔
الجازم۔ فا۔ جزم دینے والا کلمہ۔
مثلاً "لم" وغیرہ۔
سقاءٌ جازمٌ۔ بھری ہوئی مشک

بعیر جازم۔ سیراب اونٹ
ج۔ جوازم۔
الجزمۃ۔ دن رات میں ایک
مرتبہ کھانا۔
الجزمۃ۔ بھیڑوں کے ریوڑ کا
ایک حصہ۔
سقاءٌ او اناءٌ (مجزم)
بھری مشک یا بھرا برتن۔
جزی (ض) جزاءً۔
الرجل بکذا او علی کذا
کسی کو بدلہ دینا۔
جزیٰ فلانًا حقہٗ۔ کسی کا
حق ادا کرنا۔
جزاہ الشیٔ۔ کسی چیز کا کسی
کے لیے کافی ہونا۔
(س۔ و اجزی)
الامر منہ او عنہ۔ قائم مقام
ہونا۔ کہتے ہیں۔ "یجزی
ھذا من او عن ذاک۔
یہ اس کے قائم مقام ہے۔
جازاہ۔ مجازاۃً و جزاءً
بدلہ دینا۔
تجازی۔ تجازیًا۔ دینہ و
بدینہ علی فلان۔ کسی
سے اپنا قرض طلب کرنا۔ قرض کا
تقاضا کرنا۔
اجتزاہ۔ کسی سے بدلہ مانگنا۔
الجزاء و الجزاء و الجازیۃ
و المجازاۃ۔ کسی چیز کا بدلہ۔
جازیۃ کی جمع جوازی۔
کہتے ہیں۔ جزتك الجوازی
تم نے اپنے فعل کا بدلہ پا لیا۔
الجزیۃ۔ زمین کا محصول اور ٹیکس
جو ذمی سے لیا جاتا ہے۔ زمین کا
خراج۔ ج۔ جزی و جزی

وجزاء۔
الاجزی۔ بہت کافی۔
کہتے ہیں۔ "اللحم السمین
اجزی من المھزول"۔
یعنی موٹا تیار گوشت دبلے گوشت
سے بہتر ہے۔
جسّہ (ن) جسًّا و اجتسّہ۔ پتہ
لگانے کے لیے ہاتھ سے چھونا۔ ٹٹولنا۔
الارض۔ زمین روندنا۔
ہ۔ بعینہ۔ گھورنا۔ تیز نظر سے
دیکھنا۔
جسّس۔ و تجسّس و اجتسّ۔
الاخبار و الامور۔ خبروں
یا کاموں کی تفتیش کرنا۔ ان کی دریافت
میں لگنا۔
الجسیس۔ ج۔ اجسّۃ (والجاسوس)
ج۔ جواسیس
والجسّاس۔ حالات دریافت
کرنے والا۔ حالات کی تفتیش کرنے
والا۔ جاسوس۔
جواسُّ۔ الانسان۔ انسان کے
پانچ حواس۔
واحد۔ جاسّۃ۔
المجسّ و المجسّۃ۔ چھونے کی جگہ
سینہ۔ کہتے ہیں۔ فلانٌ ضیّق
المجسّ۔ المجسّۃ۔ یعنی فلاں تنگدل
آدمی ہے۔
المجسّۃ۔ نبض۔ کہا جاتا ہے۔
"مجسّتہ حارّۃ" اس کی نبض
گرم ہے۔ ج۔ مجاسّ۔
المجسّۃ۔ چھونے کا آلہ۔ ج۔
مجاسّ و مجسّات۔
جسأت (ف)، جسأً۔ وجسوءًا
و جسأۃً
ال... د من العمل۔ کام سے

ہاتھ کا سخت ہو جانا۔ صفت۔
(جَاسِئَۃ وجَسْئَاءُ)
الجَسْءُ۔ سخت کھال۔ جما ہوا پانی۔
الجَاسِیُٔ۔ من النبات و نحوہ۔
خشک۔
جَسِدَ (س)، جَسَدًا۔ الدمُ بہ۔
خون کا چمٹنا۔ چپکنا۔ صفت۔
(جَسِد وجَاسِد)
جَسَّدَہ۔ زعفران سے رنگنا۔
تَجَسَّدَ۔ جسیم ہونا۔ مضبوط ہونا۔
الجَسَد۔ جسم انسانی۔ زعفران۔
خشک خون۔
ج۔ اَجْسَاد۔ نسبت کے لیے
جَسَدِی و جُسْدَانِی۔
الجُسَاد۔ پیٹ کا درد۔
الجَسِیْد۔ خشک خون۔
المِسْجَد۔ بدن سے متصل۔ قمیص۔
بنیان۔
جَسَرَ (ن)، جَسَارَۃً و جُسُوْرًا
عَلَی الاَمْرِ۔ کسی کام کی طرف
اقدام کرنا۔ کوئی کام اختیار کرنا۔
(— وتَجَاسَرَ) فخر کرنا
جرأت کرنا۔
جَسَرَ (ن)، جَسْرًا۔ پُل بنانا۔
(— واجتسر)
المَفَازَۃ۔ بیابان کو عبور کرنا۔
طے کرنا۔
جَسَّرَہ۔ شجاع بنانا۔ دلیر بنانا۔
الجَسْر والجِسر۔ پُل۔
ج۔ جُسُوْر۔ واَجْسُر۔
الجَسْر مِنَ الاِبِل۔ بڑا اونٹ
مِنَ الرجَال۔ بڑے ڈیل
ڈول والا آدمی۔ مؤنث۔
جَسْرَۃ۔
الجَاسِر۔ ج۔ جُسَّار وجَاسِرُوْن

و (الجسور) ج۔ جُسُر۔
وجُسُر۔ شجاع۔ بہادر۔ آگے
بڑھنے والا۔
مؤنث۔ جَاسِرَۃ۔ وجَسُوْر۔
ج۔ جَوَاسِر۔
الجَسْرَۃ۔ دلیری۔ بہادری۔
الجَسَّار۔ بہت من چلا۔ بہت دلیر
و بہادر۔
جَسَعَ (ف)، جُسُوْعًا۔
عن العطاء۔ عطا سے رکنا۔
باز رہنا۔
الجَاسِع۔ من السَفر۔ دور دراز
کا سفر۔ لمبا سفر۔
جَسُمَ (ک)، جَسَامَۃً۔ تناور ہونا
موٹا ہونا۔ مضبوط ہونا۔
صفت (جُسَام وجَسِیْم)
ج۔ جِسَام۔ مؤنث جُسَامَۃ
وجَسِیْمَۃ۔
جَسَّمَہ۔ موٹا اور مضبوط کرنا۔
جسم وار بنانا۔
تَجَسَّمَ۔ تناور اور موٹا ہونا۔
"تَجَسَّمَ فی عینی کذا" خیال
و تصور میں آنا۔
الاَمرَ۔ کسی امر عظیم کی طرف اقدام
کرنا۔
الرملَ۔ ریگستان کے بیشتر حصہ
کو طے کرنا۔
فلانًا من بین القوم۔ کسی کو
قوم میں سے چن لینا۔
الارض۔ کسی سرزمین کا ارادہ
کرنا۔ کہتے ہیں۔ "تجسّم
فلان من الکرم۔ یعنی فلاں شخص
کرم وفیاضی کا پتلا ہے۔
الجِسْم۔ بدن۔ وہ شے جو طول و عرض
اور عمق رکھتی ہو۔

ج۔ اَجْسَام و اَجْسُم وجُسُوم۔
نسبت کے لیے (جِسْمِیّ و
جِسْمَانِیّ)
الجُسْمَان۔ جسم۔ بدن۔
الجُسْم۔ بڑے بڑے امور۔
الاَجْسَم۔ تناور اور بڑا۔
المُجَسَّم۔ مکعّب۔ ہر وہ چیز جو طول و
عرض اور عمق رکھتی ہو۔
جَسَا (ن)، جَسْوًا و جُسُوًّا۔
بمعنی جَسَأَ۔
جَاسَاہ مُجَاسَاۃً۔ دشمنی کرنا۔
جَشَّہ (ن)، جَشًّا۔ کوٹنا۔ توڑنا۔
جَشَّ المکان۔ کسی جگہ جھاڑو دینا۔
اس کو صاف کرنا۔
ہ۔ بالعَصَاء۔ کسی کو لاٹھی سے مارنا۔
دمعہ۔ آنسو بہانا۔ نکالنا۔
القومُ۔ لوگوں کا کوچ کرنا۔
جمع ہونا۔
اَجَشَّ۔ الشیءَ۔ کسی شے کو کوٹنا۔
توڑنا۔
البُرَّ۔ گیہوں کو موٹا پیسنا۔ مقولی
نکالنا۔ دلیا دلنا۔
صفت (جَشِیْش و مَجْشُوش)
اَجَشَّ و اجْتَشَّ۔ المکانُ۔ وہ
جگہ جس کی گھاس اور نباتات گھنی اور
گنجان ہو۔
الجَشُّ۔ مص۔ موضعٌ جَشٌّ۔
پتھریلی جگہ۔
الجَشَّۃ و الجُشَّۃ۔ لوگوں کا
ایک ساتھ آنے والا گروہ۔ بھونڈی
آواز۔
الاَجَشّ۔ بھونڈی آواز والا
آدمی۔ مؤنث۔ جَشَّاء۔
المِجَشّ والمِجَشَّۃ۔ مقولی یا دلیا
دلنے کی چکی۔

جَشَأَت نفسه (ف)، جُشُوْءًا
وجُشْأً وجَشَاءً۔ خوف یا غم
کے باعث جی متلانا۔
المکان۔ کسی جگہ کا خوب پودے اگانا
من المکان۔ کسی جگہ سے نکلنا۔
البحرُ۔ سمندر کا ہیجان میں آنا۔
جَشَّأَ۔ تَجْشِئَةً۔ تَجَشَّأَ۔ تَجَشُّؤًا
ڈکار لینا۔
اِجْتَشَأَ۔ البلادَ۔ و اَجْتَشَائَتْه
البلادُ۔ ملک کو ناموافق پانا یا
ملک کا ناموافق ہونا۔
الجُشَاءُ۔ ڈکار۔ واحد۔ جُشَأَة
و جُشَأَة۔
جَشَبَ (ن) و جَشِبَ۔ (س)،
جَشْبًا و جَشَبُ۔ (ك)
جشابة۔
الطعامُ۔ کھانے کا موٹا، اور
بد ذائقہ ہونا۔
صفت (جَشْب و جَشِب و
جَشِيب و مِجشاب و مَجشوب
وجَشَبَ الرجلُ۔ کسی کا
بد غذا ہونا۔ بری خوراک پر گزارہ
کرنا۔
المِجْشَبُ۔ موٹے جسم والا بہادر۔
جَشَرَ (ن)، جَشْرًا و جَشَرَ۔
المواشي۔ مواشی کو چرانے کے
لیے لے جانا۔
وجَشَرَ الاناءَ۔ برتن کو
خالی کرنا۔
جَشَرَ (ن)، جُشُورًا۔
الصُبحُ۔ پو پھٹنا۔
الرجلُ۔ سفر کرنا۔
جَشِرَ۔ (س)، جَشَرًا و جُشْرَ
آواز کا بیٹھنا۔ کھانسنا۔
صفت اَجْشَر۔ مؤنث۔
جشراء۔ ج۔ جُشْرُ۔
الجَشَرُ و الجُشَّارُ۔ وہ مواشی
جو چراگاہ سے لوٹ کر شام کو گھر
پر نہ آئیں۔ وہ لوگ جو چراگاہ میں
رات گذاریں اور اپنے گھروں کی
طرف واپس نہ ہوں۔
الجُشَارِي۔ چرواہا۔
المِجْشَرُ۔ حوض۔
ج۔ مَجَاشِرُ۔
جَشِعَ (س)، جَشَعًا و تَجَشَّعَ
بدحرص اور لالچی ہونا۔
صفت (جَشِع) ج۔ جَشِعُوْن
و جَشَاعَى و جُشَعَاء و جِشَاع
تجاشعا۔
الماءَ۔ باہم تنگ کرنا اور پیاسا
رہنا۔
جَشِمَ (س)، جَشْمًا و جَشَامَةً۔
و تَجَشَّمَ۔
الامرَ۔ تکلیف و مشقت سے
کام کرنا۔ کہتے ہیں۔
جَشِمْتُ اليكَ عَرَقَ القِرْبَةِ
یعنی میں نے تمہاری وجہ سے بڑی
مشقت برداشت کی۔
وتَجَشَّمَ الرملَ۔ ریگستان کے
بیشتر حصہ کو عبور کیا۔
وتَجَشَّمَ فلانًا من بين
القومِ۔ اس نے قوم میں سے
فلاں کو چنا اور اسی کی روش و
طریقے پر چلا۔
جَشَّمَه و اَجْشَمَه۔
الامرَ۔ کام کرنے کی تکلیف دینا
کہتے ہیں۔ مهما تجشّمني فاني
جاشِمٌ۔ جس چیز کی تم مجھ کو
تکلیف دوگے، میں جھیلوں گا۔
الجَشْمُ و الجُشْمُ۔ بوجھ۔ بھاری
کام۔ کہتے ہیں۔ القى عليّ
جَشْمَه۔ اس نے اپنا بوجھ مجھ پر
ڈال دیا۔
من البعیر۔ اونٹ کا سینہ۔
الجَشَمُ و الجَشِيمُ۔ موٹا۔ بھاری۔
الجوشن۔ سینہ۔ زرہ۔
جوشن اللیل۔ وسط شب۔
جَصَّ (ض)، جَصًّا و جَصِيصًا۔
سخت بندھ جانے کی وجہ سے
کراہنا۔
جَصَّصَ۔ البناءَ۔ گھر پر سفیدی
کرنا۔ گچ کرنا۔
الجرو۔ پلے کا آنکھیں کھولنا۔
العنقود۔ پھوٹنا۔
علی العدو۔ دشمن پر حملہ کرنا۔
اَجْتَصَّ و تَجَاصَّ۔ القوم۔ قریب
قریب ہو کر اکٹھا ہونا۔
الجِصُّ و الجَصُّ۔ گچ۔ چونہ۔
الجَصَّاص۔ گچ والا۔ گچ بیچنے والا
الجَصَّاصَة۔ چونے کا کارخانہ۔
چونے کی بھٹی۔
الجَصِيْصَة۔ پاس پاس رہنے والے
آدمیوں کا گروہ۔
جَضَّ۔ (ن)، جَضًّا۔
علیه بالسیف۔ کسی پر تلوار
سے حملہ کرنا۔
جَعَبَه۔ (ف ض)، جَعْبًا و جَعَّبَه
تَجْعِيبًا و جَعْبَاه، جَعْبَاةً
و جَعْبَاءً۔ الٹ دینا۔ پچھاڑ
دینا۔
جَعَّبَ الجعبة۔ ترکش بنانا۔
تَجَعَّبَ و انجعب و تَجَعْبَى
پچھڑ جانا۔
تجعبى الجيشُ۔ فوج کا
بھیڑ کر کے ایک دوسرے پر

چڑھنا۔ اور آپس میں دھکا پیل کرنا۔

الجَعْبَة۔ ترکش۔

ج۔ جِعَاب۔

الاَجْعَب۔ بڑے پیٹ والا جو کام میں مٹھا ہو۔

مؤنث۔ جَعْبَاء۔

ج۔ جُعْب۔ الجَعْبَاء۔ سُرین۔

الجَعَّاب۔ ترکش بنانے والا۔

والجِعَابَة۔ ترکش بنانے کا پیشہ۔

الجُعْبُوب۔ بدشکل و پست قد۔

ج۔ جَعَابِیب۔

جَعْجَعَ۔ البعیر۔ اونٹ کو بٹھانے یا اٹھانے کے لیے حرکت دینا۔ بٹھانا۔

البعیر۔ اونٹ کا بیٹھنا۔

بالغریم۔ مقروض سے سختی سے مطالبہ کرنا۔

فی المکان۔ کسی جگہ غیر مطمئن حالت میں بیٹھنا۔

تَجَعْجَعَ۔ درد کے سبب زمین پر گر پڑنا۔

الجَعْجَعَة۔ مص۔ اکٹھے ہونے والے اونٹوں کی آواز۔ چکی چلنے کی آواز اور اسی سے یہ مثل مشہور ہے۔ اسمعُ جَعْجَعَةً ولا اَرَی طِحْنًا۔ چکی کی آواز تو سنتا ہوں مگر آٹا نہیں دیکھتا۔ یہ کہاوت اس بزدل کے لیے ہے جو ہیکیں تو بہت مگر کچھ کرکے نہ دکھائے۔ یا اس کنجوس کے لیے جو وعدے تو بہت کرے مگر ایک وعدہ بھی پورا نہ کرے۔

الجَعْجَاع۔ تنگ اور سخت جگہ۔ میدان کارزار۔ قحط زدہ زمین۔

جَعُدَ (ك)، جَعَادَةً وجُعُودَةً۔

الشعرُ۔ بالوں کا گھونگھریالے ہونا۔

جَعَّدَ۔ الشعر۔ بالوں کو گھونگھریالے بنانا۔

تَجَعَّدَ۔ الشعرُ۔ گھونگھریالے ہونا۔

وتَجَعَّدَ الشئُ۔ کسی چیز کا سکڑ جانا۔

الجَعْد۔ من الشعر۔ گھونگھریالے بال۔ کہا جاتا ہے۔ هُوَ جَعد الید۔ وہ بخیل ہے۔

جعد القفظ۔ وہ شخص جس کے حسب میں عیب اور کھوٹ ہو۔

ج۔ جِعَاد۔

ترابٌ جَعدٌ۔ نمناک مٹی۔

وجهٌ جَعدٌ۔ گول۔ کم ملاحت والا چہرہ۔

زبدٌ جَعدٌ۔ تہ بہ تہ مکھن۔

اَبُوجعدة وابوجعادة۔

ابوجُعَادَة۔ بھیڑیے کی کنیت

جَعَرَ (ف)، جَعْرًا وانجَعَرَ۔

السَّبُعُ۔ درندہ کا پاخانہ کرنا۔

تَجَعَّرَ۔ کنوئیں میں اترتے وقت کمر سے رسی باندھنا۔ اس خوف سے کہ کہیں کنوئیں میں نہ گر جائیں۔

الجَعْر۔ درندہ کا پاخانہ۔ ج۔ جُعُور۔

الجِعَار۔ وہ رسی جس کو کنوئیں میں اترنے والا اپنی کمر سے باندھ لیتا ہے اور اس کا دوسرا سرا کسی کھونٹے سے تاکہ وہ کنوئیں میں نہ گر جائے۔

جَعَارِ۔ بروزن۔ قَطَامِ۔ و (ابوجَعَارِ وامّ جَعَارِ) بجّو۔

ابوجِعْوَان۔ گبریلا۔

امّ جعران۔ بڑا گدھ۔

الجَاعِرَتَانِ۔ جانور کے سرین کے وہ حصے جن پر دم ہلاتے وقت لگتی ہے۔ کہا جاتا ہے۔ کوی دابته علی جاعریتها۔

الجَعْرَاء۔ والمَجْعَر۔ دُبر

جَعَسَ (ف)، جَعْسًا۔

الرجلُ۔ آدمی کا پاخانہ کرنا۔

تَجَعَّسَ۔ گھن کھانا۔ فحش بکنا۔

جَعِظَ۔ (س)، جَعَظًا۔ بدخلق و تند مزاج ہونا۔

صفت۔ (جَعِظٌ و جَعِظ)

جَعْظَلَه (ف)، جَعْظًا واجْعَظَه۔ دفع کرنا۔ ہٹانا۔

جَعَفَه (ف)، جَعْفًا واَجْعَفَه۔ پچھاڑنا۔ گرا دینا۔

جَعَفَ۔ واجتعف۔ الشجرةَ۔ درخت کو جڑ سے اکھیڑنا۔

اِنْجَعَفَتْ۔ الشجرة۔ درخت کا جڑ سے اکھڑ جانا۔

سَیْلٌ جَاعِفٌ و جُعَافٌ۔ وہ بیخ کن سیلاب جو ہر چیز کو کھود کر لے جائے۔

الجُعْفَة۔ سع۔ وہ تھوڑی روزی جس میں سے کچھ نہ بچ سکے۔

الجَعْفَر۔ دریا۔ ندی۔ بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔

جَعَلَه۔ (ف)، جَعْلًا۔ بنانا۔ پیدا کرنا۔ جیسے جَعَلَ الله الظلمات۔ رکھنا۔ تبدیل کرنا جیسے جَعَلَ الحُسْنَ قبیحًا۔ گمان کرنا۔ خیال کرنا۔ جیسے جَعَلَ

الحق باطلاً۔ اس نے سچ کو باطل خیال کیا۔ مقرر کرنا۔ جیسے جَعَلَہ حاکمًا۔ اس نے اس کو حاکم مقرر کیا۔
لہ کذا علی کذا۔ شرط باندھنا۔ کرنے لگنا۔ شروع کرنا۔ جیسے۔ جَعَل یکتب۔ وہ لکھنے لگا۔ اور دینے کے معنی بھی دیتا ہے۔ جیسے۔ اِجْعَل لی لسان صِدق۔ یعنی مجھ کو سچی زبان عطا فرما۔
جَعِلَ (س) جَعَلاً۔
الماءُ۔ پانی میں سیاہ کیڑوں کا بہت پیدا ہو جانا
الغلامُ۔ لڑکے کا مٹاپے کے ساتھ پست قد ہونا۔
الرجلُ۔ آدمی کا جھگڑالو ہونا۔
جَاعَلَہ مُجَاعَلَۃً۔ رشوت دینا
اَجْعَلَ۔ لہ۔ کسی کام پر مزدوری مقرر کرنا۔
الماءُ۔ پانی میں سیاہ کیڑوں کی کثرت ہونا۔
اجعلہ جُعْلاً۔ مزدوری دینا۔
تجَاعَلُوا۔ الشیءَ۔ مل کر کسی چیز کو بنانا۔
اِجْتَعَلَہ۔ گھڑنا۔
الشیءَ۔ بنانا۔ لینا۔ کہتے ہیں۔ الشیءَ فاجتعلہ۔ اس نے اس کو کوئی چیز دی اور اس نے اس سے لے لی۔
الجُعَل۔ ج۔ جعلان۔ سیاہ بھونرا۔ سیاہ اور بدشکل آدمی، یا جھگڑالو۔ نگہبان۔
مَاءٌ (جعل وجَعِلَ) بہت سیاہ کیڑوں والا پانی۔

الجِعَال۔ ج۔ جُعُل در الجُعْل، ج۔ اَجْعَال و الجَعَالَۃ بتثلیث الجیم۔ و الجَعِیْلَۃ ج۔ جَعَائِل۔ مزدوری۔ اجرت فوجی سپاہی کا وظیفہ یا اس کی تنخواہ۔
الجِعَال۔ وہ صافی جس سے پکڑ کر دیگ چولھے پر سے اتاری جائے۔
جَعَمَہ (ف) جَعْمًا۔ جانور کے منہ پر تھونتی چڑھانا کہ وہ کاٹنے کھانے سے رک جائے۔
جَعَمَ و جَعِمَ (س ف) جَعْمًا کھانے کی اشتہا نہ ہو۔ کھانے کی خواہش کرنا۔ کہتے ہیں۔
جَعِمَ اِلَی اللحم۔ وہ گوشت کا بہت دلدادہ ہے۔
جَعِمَ و تَجَعَّمَ۔
فی الشیءِ۔ کسی چیز کی طمع کرنا۔
صفت۔ (جَعِمٌ و جَعِم)
اَجْعَمَ۔ الشجرَ۔ درخت کے پتے جڑ تک چر جانا۔
الشیءَ۔ کسی شے کی بیخ کنی کرنا۔
الجِعْمُ۔ بھوک۔
الجَیْعَمَ۔ وہ بھوکا جو ہر شے کو دیکھ کر کھانے کی خواہش کرے۔
المَجْعَمَ۔ پناہ لینے کی جگہ۔
جَعَا۔ (ن)، جَعْوًا۔ البحر ونحوہ مینگنیاں وغیرہ جمع کر کے ڈھیر لگانا۔
الجِعَۃ۔ جو کی شراب۔
الجَعْوُ۔ ہاتھوں سے لگایا ہوا ڈھیر۔ کیچڑ۔ چوتڑ۔
الجِغرافیۃ۔ علم جغرافیہ۔
جَفَّ (ض) جَفَافًا و جفوفًا۔ خشک ہونا۔ سوکھنا۔
صفت (جَافٌّ و جَفِیفٌ)

کہتے ہیں۔ "جَفَّ لبدُہ" اس نے سفر و کوچ کو چھوڑ کر اقامت اختیار کر لی۔
جَفَّ (ن)، جَفًّا۔ المالَ۔ مال جمع کر کے چمپت ہو جانا۔
جَفَّفَہ۔ تَجْفِیْفًا و تجفافًا۔ خشک کرنا۔ سکھانا۔
جَفَّفَ۔ الفرسَ۔ گھوڑے کو پاکھر پہنانا۔
تَجَفَّفَ۔ خشک ہونا۔
اِجْتَفَّ۔ ما فی الاناء۔ برتن کا سب کچھ چٹ کر جانا۔
الجَفُّ۔ والجَفَّۃُ و الجُفُّ والجُفَّۃ۔ لوگوں کی بڑی جماعت بڑی تعداد۔
کہتے ہیں۔ "جاء القوم جُفَّۃ" قوم ساری کی ساری آئی۔
الجُفُّ۔ ہر کھوکھلی چیز۔ پورے بانس یا نرکل کی نلکی کی طرح۔ بوڑھا۔ کہا جاتا ہے۔
"ھو جُفُّ مالٍ"۔ وہ مال کا منتظم ہے۔
الجَفِفَ۔ خشک و سخت زمین۔
الجَفِیفَ۔ خشک گھاس۔
الجُفَافَ۔ سوکھی ہوئی چیز۔
التِجْفَاف و التَّجْفَاف۔ لڑائی میں بچاؤ کے لیے زرہ کی مانند ایک آلہ۔ ج۔ تجافیف۔
جَفَأَ (ف)، جَفْأً۔ النھرَ۔ دریا کا جھاگ اور کوڑا کرکٹ لانا۔
القدرُ۔ ہانڈی کا اُبھان میں آنا۔
القدرَ۔ ہانڈی کو انڈیل دینا۔
جَفَأ الرجلَ و جَفَأَ بہ الارض۔ پٹک دینا۔

اَجْفَأَ۔ بِہٖ۔ کسی کو پچھاڑ دینا۔
پٹک دینا۔
النَّاقَۃَ۔ اونٹنی کو چلا کر تھکا
دینا۔
البَابَ۔ دروازہ بند کرنا۔
اَجْفَأَتْ و تَجَفَّأَتِ۔ البلاد۔
ملک کا بے برکت ہونا۔
اِجْتَفَأَ۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو اکھیڑ کر
سیلاب کا پھینکنا۔
الجُفَاءُ۔ کنارہ ہائے دریا پر سیلاب
کا پھینکا ہوا بے کار و بے فائدہ
شے۔ خس و خاشاک۔
کہا جاتا ہے۔ "ذَھَبَ جُفَاءً"
یعنی رائیگان گیا۔
جَفْجَفَ۔ الإِبِلَ۔ اونٹوں کو اس
تیزی سے ہانکنا کہ وہ ایک دوسرے
پر چڑھنے لگیں۔
تَجَفْجَفَ۔ الطَّائِرُ۔ پرند کا انڈے
سینا۔
الثَّوبُ۔ گیلے کپڑے کا خشک ہو کر
کچھ نمدار رہ جانا۔
الجَفْجَفُ۔ بلند زمین۔ پست
زمین۔
الجَفْجَفَۃ۔ نئے کپڑے کی
کھڑکھڑاہٹ۔
جَفْجَفَۃُ الموکب۔ لشکر کے
چلنے کی آواز۔
الجَفَاجِفُ۔ ہیئت و لباس۔
جَفَخَ (ف ض) جَفْخًا۔ تکبر کرنا۔ فخر کرنا
صفت (جَفَّاخ)۔
جَافَخَہ۔ کسی کے مقابلہ میں فخر کرنا۔
جَفَرَ۔ (ن) جَفْرًا و تَجَفَّرَ۔
وَ اسْتَجْفَرَ۔
وَلَدُ الشَّاۃِ۔ بکری کے بچہ کا
بڑا ہونا۔ اور بڑے پیٹ والا ہونا۔

الشَّیْءُ۔ کشادہ ہونا۔
جَفَرَ من المرض۔ بیماری
سے نجات پانا۔
جفر ما کان فیہ۔ چھوڑنا۔
جَفَرَ صَاحِبَہٗ۔ قطع تعلق
کرنا۔
الجَفْرُ۔ مص۔ کشادہ کنواں۔ ج
جِفَار۔
کہتے ہیں۔ فُلانٌ منھدمُ
الجَفْرِ۔ فلاں اپنی کوئی رائے نہیں
رکھتا یعنی عقل سے عاری ہے۔
وَ فَعَلْتُ ذٰلکَ مِنْ جَفْرِ
وَ جَفْرِ کذا۔ میں نے اس کو
اس کی وجہ سے کیا۔
علمُ الجَفْرِ۔ یہ ایک علم ہے۔
جس میں اسرار حروف سے بحث ہوتی
ہے اور اس کے ماہرین کا دعویٰ ہے کہ
وہ اس کی مدد سے آئندہ حالات و
واقعات کا پتہ لگا لیتے ہیں۔
الجُفْرَۃ۔ من الشیءِ۔ چیز کا
بیچ۔ وسطِ شئے۔
من الارض۔ گول پھیلی ہوئی زمین۔
ج۔ جُفَر و جِفَار۔
الجَفِیرُ۔ محض لکڑی یا محض چمڑے
کا ترکش۔
جَفِسَ (س) جَفْسًا و جَفَاسَۃً
بدہضمی ہونا۔
الجِفْسُ و الجَفْسُ و الجَفِیْسُ
کمزور۔ کمینہ۔
جَفَظَ (ن) جَفْظًا۔
الاناءَ۔ برتن بھرنا۔
اِجْفَأَظَّ و اِجْفَأَظَّ اِجْفِئْظَاظًا
المَقْتُولُ۔ مردہ لاش کا
پھولنا۔
صفت (جَفِیظ)

جَفَحَہ (ف) جَفْحًا۔
جَفَلَ (ن) جَفْلًا۔ الطائرَ۔
پرند کو ہشکانا۔ کہتے ہیں۔
جَفَلَ القَانِصُ الوَحْشَ
عن مراعیھا۔ شکاری نے
وحشی جانوروں کو ان کی چراگاہوں سے
بدکا دیا اور ڈرا دیا۔
البَحْرُ السمکَ۔ سمندر کا مچھلی کو
کنارہ پر ڈال دینا۔
الرِّیحُ السحابَ۔ ہوا کا بادل کو
اڑا لے جانا۔
ہ۔ کسی کو پچھاڑ دینا۔
الطِّینَ۔ مٹی کو بیلچہ سے کھرچ لینا۔
المتاعَ۔ سامان پر سامان
رکھنا۔
جَفَلَ۔ (ن ض) جُفُولًا و جَفْلًا
و اَجْفَلَ۔
البَعِیرُ۔ اونٹ کا بدکنا۔ بھاگنا۔
صفت (جافل)، و (جَفَّال)
النَّعَامَۃُ۔ شترمرغ کا بھاگنا۔
الرِّیحُ۔ ہوا کا تیز چلنا۔
(۔ وانجفل و تَجَفَّلَ)
القَومُ۔ لوگوں کا تیز بھاگنا۔
جَفَّلَہ۔ بدکانا۔ بھگانا۔
تَجَفَّلَ۔ الدیکُ۔ مرغ کا گلے کے
پروں کو پھلانا۔
الجَفْلُ۔ بارش کے بعد کا پانی
سے خالی بادل۔ شترمرغ۔ جو ہر
شے سے بدکے۔ ہاتھی کی لید۔
کشتی۔ ج۔ جُفُول۔
الجَفْلَۃ۔ من الشجر۔ بہت
پتوں والا درخت۔
الجُفْلَۃ۔ اون کا گچھا۔
الجُفَال۔ دودھ کی جھاگ۔ بہت اون
کنارہ ہائے دریا پر سیلاب کا ڈالا

ہوا خس و خاشاک۔

الجُفَالَة۔ من القدر۔ ہانڈی کا جھاگ جو چمچہ سے نکالا جائے

ریح جَفُول، ج۔ جُفُل۔
و مُجْفِل و مِجْفَال و مُجْفَالَة،
وہ تیز ہوا جو بادل کو اڑا لے جائے۔

الجَفَلٰی۔ عام دعوت۔ کہا جاتا ہے "دُعِیَ فلانٌ فی النقری لا فی الجفلیٰ" یعنی وہ خصوصی دعوت میں بلایا گیا نہ عمومی دعوت میں۔

الجَفِیل۔ بہت۔ زراعت کا وہ بڑھا ہوا حصہ جو کھیتی کو ہلکا کرنے کی خاطر چھانٹ دیا جائے۔

الاِجْفِیل۔ بزدل۔

الجَفْلَق۔ بہت موٹی بوڑھی عورت۔

جَفَنَ (ن)، جَفْنًا۔
الناقة۔ اونٹنی کو ذبح کرکے بڑے بڑے پیالوں میں کھلانا۔
نفسہ۔ اپنے نفس کو برائیوں سے روکنا۔

(ـــ و تَجَفَّنَ)
الکرمُ۔ جڑ پکڑنا۔

الجَفْنُ۔ مص۔ اوپر نیچے کا پپوٹا۔ تلوار کا میان۔ ج۔ اَجْفَان و جُفُون و اَجْفُن۔

الجَفْنُ۔ انگور کی جڑ یا اس کی ٹہنیاں۔ واحد۔ جَفْنَة۔

الجَفْنَة۔ بڑا پیالہ۔ وہ برتن جس میں شراب بنائی جائے۔ چھوٹا کنواں۔
ج۔ جِفَن، و جِفَان و جَفَنَات۔

جَفَا۔ یَجْفُو جفاءً و جَفَاءَةً۔
ئے جگہ قرار نہ پکڑنا۔

علیہ کذا۔ کسی پر کچھ گراں ہونا
الثوب۔ کپڑے کا موٹا دبیز اور گاڑھا ہونا۔
جَنْبُہ عَنِ الفراشِ۔ قرار نہ پانا۔

جَفَا۔ (ن)، جَفْوًا و جَفَاءً و جَفًا۔
صَاحِبَہ۔ اعراض کرنا۔ بدسلوکی سے پیش آنا۔

جَفَّاہُ۔ بد اخلاق بنا دینا۔

تَجَافٰی۔ عن مکانِہِ۔ قرار نہ پانا۔

اَجْفٰی۔ الخَیلَ۔ گھوڑے کو تھکا دینا اور چارہ نہ کھلانا۔
فُلَانًا۔ دور کرنا۔

تَجَافٰی۔ جگہ سے علیحدہ ہونا۔ الگ ہونا کہتے ہیں "تجافی السَّرج عن ظهر الفرس" زین گھوڑے کی پیٹھ سے ہٹ گئی۔ "تجافی جُنْبہ عن الفراش" اس کا پہلو بستر سے دور رہا۔

اِجْتَفٰی۔ الشیءَ۔ کسی چیز کو اس کی جگہ سے ہٹانا۔ دور کرنا۔

اِسْتَجْفٰی۔ اِسْتِجْفَاءً۔
الشیءَ۔ کسی شے کو غلیظ و موٹا پانا۔
ہ۔ کسی سے دوری چاہنا۔

الجِفْوَة و الجَفْوَة۔ اجڈپن کھردرا پن۔ بدسلوکی۔

الجَافِی۔ موٹا۔
جافی الخلق۔ اجڈ۔ بد اخلاق
ج۔ جُفَاة۔ مؤنث جافِیَة۔
ج۔ جَافِیَات و جَوَافٍ۔

جَفِیَ (ض)، جَفْیًا۔
الرجلَ۔ پچھاڑ دینا۔

(ـــ و اجْتَفٰی)
النبات۔ پودے کو جڑ سے اکھیڑ دینا۔

جَقَّ۔ (ن)، جَقًّا۔
الطائرُ۔ پرند کا بیٹ کرنا۔

جَکِرَ (س)، جَکَرًا۔ بیچنے میں اصرار کرنا۔

جَلَّ۔ (ض)، جَلَالًا و جَلَالَةً۔ بڑی شان والا ہونا۔ جسم میں بڑا ہونا عمر میں بڑا ہونا۔
کہتے ہیں۔ جَلَّ فلانٌ فی عینی۔ یعنی فلاں میری نظر میں بڑے مرتبہ والا ہو گیا۔
صفت (جَلِیل)
ج۔ اَجِلَّاء و اَجِلَّة و جِلَّة۔
و (جِلّ و جَلّ و جُلَال و جُلَّال)۔

جَلَّ و تَجَالَّ۔ عن کذا۔ نفرت کرنا۔ بیزار و بری ہونا۔ اپنے کو کسی نقص سے بالا و برتر سمجھنا۔

تَجَالَّ علیہ۔ بڑا بننا۔ دوسرے پر اپنی بزرگی کا اظہار کرنا۔

(جَلَّ۔ جَلًّا و جَلَّلَ)
الفرس۔ گھوڑے پر جھول ڈالنا۔

جَلَّ (ن۔ ض)، جُلُولًا و جَلًّا۔ اپنے وطن کو چھوڑ کر کسی دوسرے ملک میں چلا جانا۔
صفت (جَالّ) ج۔ جَالَّة۔

جَلَّ (ن ض)، جَلًّا و جِلَّةً و اجتلّ
البَعَرَ۔ مینگنیاں چننا۔ اٹھانا۔
الشیءَ۔ چیز کے بڑے حصہ کو لینا۔

جَلَّلَ۔ الشیءُ۔ چیز کا عام ہونا۔
الشیءَ۔ ڈھانپ لینا۔
اور اسی سے ہے "جَلَّلَ المطرُ"

الأرض۔ بارش نے زمین کو
ڈھانپ لیا۔
الوجل۔ کسی آدمی کی تعظیم بجالانا۔
اجلّه اجلالاً۔ تعظیم کرنا۔
عن العیب۔ عیب ونقص سے
پاک کرنا۔
الوجل۔ قوی ہونا۔ کمزور ہونا۔
عمرو زیدًا۔ عمر کا زید کو بہت
دینا۔ کہا جاتا ہے۔
آتیت فلانًا فما اجلّنی و
ما ادقّنی۔ میں فلاں کے
پاس آیا تو اس نے مجھ کو نہ بہت
دیا نہ تھوڑا۔
تجلّل۔ بڑا بننا۔
بالثوب۔ کپڑا اوڑھنا۔
تجلّله۔ غالب ہونا۔
الجلّ۔ مص۔ چنبیلی۔ گلاب کا پھول۔
خواہ سفید و سرخ ہو یا زرد۔
واحد۔ جلّه۔ بادبان۔ ج۔
جلول۔
الجلّ و الجلّ۔ جھول۔ ج۔
جلال و اجلال۔
جلّ الشی۔ چیز کا بڑا حصہ۔
جلّ البیت۔ خیمہ نصب کرنے
کی جگہ۔
و الجلّ۔ موٹا۔ بھاری۔
کہتے ہیں۔ فعلہ من جلّك
اس نے اس کو تمھاری وجہ سے کیا۔
الجلّ۔ بہت۔
کہتے ہیں۔ ماله دقّ ولا جلّ۔
یعنی اس کے پاس نہ تھوڑا ہے نہ بہت
من المتاع۔ فرش و فروش
اور چادریں۔
رجل جلّ۔ بزرگ آدمی۔
امرٌ جلل۔ بڑا معاملہ۔ سہل
و آسان امر۔
کہا جاتا ہے۔ "فعلته من
جللك و من اجلالك و
من تجلّتك"۔ میں نے
تمھاری خاطر اور تمھاری تعظیم کی
بنا پر یہ کیا۔
الجلّة۔ بتثلیث الجیم۔
مینگنی۔ کہتے ہیں۔ "قوم جلّة"
بڑے صاحب عزت لوگ۔ یہ
جلیل کی جمع ہے۔
الجلّة۔ بڑا ٹوکرا۔ ج۔ جلال
و جلل۔
الجالّة۔ اپنے وطن کو چھوڑنے
والے لوگ۔
الجلّی۔ مؤنث۔ الاجل کی
بڑا کام۔ امر عظیم۔ ج۔ جلل۔
التجلّة۔ بزرگی و عظمت۔
المجلّة۔ رسالہ۔ کاپی۔
الجلّالة۔ پلیدی کھانے والی
گائے۔
المجلّل۔ فا۔ سحابٌ مجلّلٌ۔ ہمہ
گیر بارش برسانے والا بادل۔
امرٌ مجلّل۔ عام معاملہ۔
جلاءةً (ن) جلاءً و جلاءً۔
و جلاءةً۔ پچھاڑ دینا۔ زمین
پر ٹپک دینا۔
جلاء بالثوب۔ پھینکنا۔
جلبه۔ (ن ض) جلبًا و جلبًا۔
ہانک کرلے آنا۔
الرجل۔ جانا۔
الجرح۔ زخم کا اچھا ہونا۔
(۔ و اجلب)
القوم۔ قوم کو جمع کرنا۔
جلبه و اجلبه۔ دھمکانا۔
جلب و اجلب لاهله۔ اہل و
عیال کے لیے کمانا۔
جلب و اجلب على الفرس۔
چلّا کر گھوڑے کو آگے بڑھانا۔
جلب و اجلب الدمُ۔ خون
خشک ہونا۔
جلب و اجلب القوم۔
لوگوں کا شور و شغب مچانا۔
جلِب (س) جلبًا۔ جمع ہونا۔
جلب (ن) جلبًا۔ علیه۔ گناہ کرنا
جلّب۔ القوم۔ قوم کا چیخنا چلانا۔
علی الفرس۔ گھوڑے کو ڈانٹنا
ڈپٹنا۔
(۔ و اجلب)
القومُ۔ لوگوں کا لڑائی کے لیے ہر
طرف سے سمٹ آنا۔
انجلب۔ جانا۔
اجتلبه۔ لانا۔
استجلبه۔ درآمد کرنے کی
درخواست کرنا۔ کسی چیز کو حاصل کرنا۔
یا سبب بننا۔
الجلب۔ مص۔ گناہ۔ جرم۔
الجلَب۔ مص۔ وہ مال جو ایک شہر
سے دوسرے شہر لے جائیں۔
ج۔ اجلاب۔
(۔ و الجلبة) شور و غوغا
غل شور۔
الجلب۔ پانی سے خالی بادل۔ وہ بادل
جو پہاڑ کی طرح نظر آئے۔ رات کی
تاریکی۔
جلب الرجل و جلبه۔ کجاوہ
کی لکڑیاں۔
الجلبة۔ کھرنڈ۔ تہ بہ تہ پتھر، جن
میں جانوروں کے لیے راستہ
باقی نہ رہے۔ گھاس کے متفرق قطعے۔
سبز کانٹے دار درخت۔ بادل کا

ایک ٹکڑا۔ پالان پر لگایا جانے
والا چمڑہ۔
جُلبَةُ الشِّتاءِ۔ کڑاکے کی سردی۔
چلّے کی سردی۔ ج۔ جُلَبٌ۔
الجَلِیْبُ۔ لایا ہوا۔ کھینچا ہوا۔
کہتے ہیں۔ "عَبدٌ جَلِیبٌ"۔
درآمدہ غلام۔
ج۔ جَلْبٰی و جُلَباءُ۔
"وامرأةٌ جَلِیبٌ و جَلِیبَةٌ"
کمین سے لائی ہوئی عورت۔
ج۔ جَلْبٰی و جَلَائِبُ۔
الجَلُوبَةُ۔ درآمدہ اسباب۔ وہ
اونٹ جس پر سامان لادا جائے۔
اس میں واحد و جمع یکساں ہیں۔
الجَلَّابُ۔ غلاموں کو تجارت کے لیے
ایک شہر سے دوسرے شہر لے
جانے والا۔
الجُلَّابُ والجُلَّابُ۔ عرق گلاب
میں شہد یا شکر سے تیار کیا ہوا شربت
عرقِ گلاب۔
الجُلُبَّانُ۔ مٹر۔ چمڑے کا تھیلا۔
کہتے ہیں "رَجُلٌ جُلُبَانٌ و جَلَبَّانٌ"
شور مچانے والا آدمی۔
الجَلَّابُ والمُجَلِّبُ۔ چلانے والا۔
بکواسی۔ بدخلق۔
المَجْلَبَةُ۔ کسی شے کے حاصل کرنے کا
سبب اور باعث۔
جَلْبَبَهُ۔ چادر یا قمیص پہنانا۔
تَجَلْبَبَ۔ چادر یا قمیص پہنانا۔
الجِلْبَابُ والجِلبِبَّابُ۔ قمیص یا چادر
ج۔ جَلَابِیبُ۔
جَلَتَهُ (ض)، جَلْتًا و اجْتَلَتَهُ مارنا
جَلْجَلَ۔ الوجُلُ۔ چیخنا۔ زور سے
آواز نکالنا۔
السحابُ۔ بادل کا گرجنا۔
جَلْجَلَهُ۔ حرکت دینا۔

جَلْجَلَ الوتر۔ تانت کو مضبوط
بٹنا۔
البَعِیْرَ۔ اونٹ پر گھونگرو لٹکانا
اونٹ کے جھانجھ باندھنا۔
تَجَلْجَلَتْ۔ قواعد البیت۔
گھر کی بنیادوں کا ہل جانا۔
تَجَلْجَلَ فی الارض۔ زمین میں
دھنسنا۔
الامرُ فی نفسه۔ دل میں کسی
خیال کا کھٹکنا۔
الجَلَاجِلُ۔ گھونگرو۔
واحد (جُلْجُل)، جلاجِلُ۔
النفس۔ وہ خیالات جو دل میں
کھٹکیں۔
کہتے ہیں۔ ثَبَثْتُهُ جلاجل نفسی
میں نے اس پر اپنے دل کی باتیں
کھول دیں۔
الجُلْجُلُ والجُلَاجِلُ۔ پھرتیلا۔ تیز
دست۔ کام میں چست۔
الجَلْجَلَةُ۔مص۔ بادل کی گرج اور
کڑک۔ گھنٹی کی جھنکار۔
الجُلْجُلَانُ۔ دھنیے کے دانے۔ کشنیز
تل۔ کنجد۔
جُلْجُلَانُ۔ الشیءِ۔ بڑی چیز
جُلْجُلَانُ القلبِ۔ سویدائے
قلب۔ دل کا مرکز۔
کہتے ہیں جُلْجُلَانُ القلبِ
الی قمع الاذن۔ دل سے
جو بات نکلتی ہے، اثر رکھتی ہے۔
المُجَلْجِلُ۔ قوی سردار۔ دور تک
پہنچنے والی آواز رکھنے والا۔ گرجنے
کڑکنے والا بادل۔ بے عیب ظریف۔
رعد مُجَلْجِلٌ۔ بڑی تعداد۔
جَلَحَتْ (ف)، جَلْحًا۔ الماشِیَةُ۔
الشجرَ۔ مویشی کا درخت کے

اوپر کے حصہ کو چر جانا۔
جَلِحَ (س)، جَلَحًا۔ سر کے دونوں
جانب سے بالوں کا گرنا۔
صفت۔ (اَجْلَحُ) ج۔ جُلْحٌ و
اَجْلَاحٌ و جُلْحَانٌ۔
مؤنث۔ جَلْحَاءُ۔
الثورُ۔ بیل کا بے سینگوں والا
ہونا۔
الارضُ۔ زمین کی گھاس کا چر لیا
جانا۔
القُرٰی۔ حفاظتی قلعوں کا باقی نہ
رہنا۔
جُلِحَتْ۔ الشَّجَرَةُ۔ درخت کا
اوپر سے کھا لیا جانا۔
الارضُ۔ زمین کی گھاس کا چر لیا
جانا۔
جَلَّحَ۔ علی الشیءِ۔ زبردست پیش
قدمی کرنا۔
فی الامر۔ پختہ ارادہ کرنا۔
السبعُ علی القوم۔ درندہ کا
کود پڑنا۔ حملہ آور ہونا۔
جَلَّحَتِ الماشِیَةُ الشجرةَ۔
مویشی کا درخت کو اوپر سے چر جانا۔
جَالَحَهُ۔ کھلم کھلا دشمنی کرنا۔
جَالَحَ بالشیءِ۔ صاف اور کھلے
طریقے سے کرنا۔
الجَلَحَةُ۔ سر کے دونوں جانب بال
گرنے کی جگہ۔
الجُلَاحُ۔ تباہ کن سیلاب۔
ارض جَلْحَاءُ۔ بنجر زمین جو روئیدگی
نہ اگائے۔
بقرةٌ جَلْحَاءُ۔ بے سینگ کی
گائے۔
قریة جلحاء بے قلعہ والی آبادی۔
سطوح جلحاء۔ کھلی چھتیں جن کے

اطراف میں کوئی دیوار یا روک نہ ہو جس سے انسان گرنے سے بچے.
سنۃٌ جَالحۃ. قحط کا سال.
ج. جَوَالِح.
الجوالح. روئی کے مانند ایک شے جو بانس کے سرے سے نکل کر اڑتی یا گرتی ہے. برف کے ٹکڑے جبکہ وہ ایک دوسرے پر گریں.
المُجَالِح. فا. شیر.
(المِجْلَاح و المُجَلِّحَة) جاڑے میں دودھ دینے والی اونٹنی.
ج. مَجَالِيح.
المَجَالِيح وہ بربادی کے سال جو مال کو تباہ کردیں.
المُجَلِّح پیٹو. بہت کھانے والا. ڈھائی سیرا.
جَلَخَ (ف) جَلْخًا. السَّيْلُ الوادی. سیلاب کا وادی کو پانی سے پر کردینا. وادی کے اطراف کو کاٹنا.
الشیءَ. کھینچنا. دراز کرنا.
بہ. پچھاڑنا.
جَلَخَہ بالسیف. گوشت میں سے کچھ کاٹ لینا.
(ـــ وجَلَّخَ) الموسیٰ. استرے کو تیز کرنا یا صیقل کرنا.
اَجْلَخَ. الشَّيْخُ. بوڑھے کا کمزور ہو کر ڈھیلے اعضا والا ہونا.
الجُلَاخ. زبردست سیلاب. گہری وادی.
جَلَدَہ (ض) جَلْدًا. بالسِّيَاط. کوڑے مارنا.
ہ. علی الامر. کسی امر پر مجبور کرنا.
بالارض. پچھاڑنا. زمین پر پٹکنا.

جَلُدَ ہ. (ك) جَلَدًا وجَلَادَةً. وجُلُودَةً ومَجْلُودًا. صبر و استقلال اور قوت والا ہونا.
جَلِدَ (س) جَلَدًا وجَلِدَ و اُجْلِدَ المکانُ. کسی جگہ پالا پڑنا صفت مفعولی. (مَجْلُود)
جَلَّدَ. الکتاب. کتاب کی جلد باندھنا
الجَزُورَ. جانور کی کھال اتارنا.
جَالَدَہ. بالسیف. تلوار سے مارنا.
اَجْلَدَ. الیہ. کسی کا محتاج بنانا. مجبور کرنا.
تَجَلَّدَ. اظہار صبر کرنا. مضبوطی دکھانا.
تَجَالَدُوا و اجْتَلَدُوا. بالسیوف. باہم تلوار سے لڑنا.
اجتلد الاناءَ. سارا پی جانا.
الجَلْدُ. مص. مضبوط. قوی.
ج اَجْلَاد. مؤنث. جَلْدَة.
واَجْلَاد الانسان و تجالیدہ) انسان کا جسم اور اس کے اعضاء کہتے ہیں" ما اَشْبَہَ اجلادُ فلانٍ باجلادِ اَبِیہ" فلاں کے اعضائے بدن اس کے باپ کے اعضاء سے کس قدر ملتے جلتے ہیں.
الجَلَد. آسمان یا نیلا گنبد. کھال.
(ـــ والجَلَدَة) سخت و کرخت زمین.
الجِلْدُ. کھال.
ج. اَجْلَاد و جُلُود و الجِلْدَة) کھال کا ٹکڑا یا کھال کی قسم.
ج. جِلَد.
کہتے ہیں. ھُو من جِلْدِ تِنَا. وہ ہمارے ہی قبیلہ اور خاندان سے ہیں.
الجَلِیْد. قوت والا. صابر.

چالاک. ج. جُلَدَاء و جِلَاد.
وجَلْدُ. الجَلِیْد. پالا.
الجِلَاد. کھجور کے بڑے بڑے اور سخت درخت. بہت دودھ دینے والی اونٹنیاں.
الجَلَّاد. کوڑے سے مارنے والا. تلوار سے مارنے والا. ہر سزا دینے والا. کھال بیچنے والا.
المِجْلَدَ. والمِجْلَاد. چمڑے کا وہ ٹکڑا جس کو نوحہ کرنے والی اپنے منہ پر مارا کرتی تھی. کوڑا.
ج. مَجَالِد و مَجَالِید. عَظْمٌ (مُجَلَّد) صرف کھال لگی ہوئی ہڈی.
فرسٌ مُجَلَّد. وہ گھوڑا جو کوڑے سے نہ ڈرے.
اِجْلَوَّذ. اِجْلِوَّذًا. تیز چلنا.
اللَّیْل. رات کا دراز ہونا یا گذر جانا.
بھم السیر. تیزی کے ساتھ چلتے رہنا.
المطرُ. زمانہ بارش کے ختم کے بعد بھی برستا رہنا.
الجُلَذِ. ج. مَنَاجِذ. چھچھوندر.
الجُلَذِي و الجُلَاذِي. پادری گرجے کا خادم. کاریگر.
ج. جَلَاذِي.
الجُلَذِیُّ و الجَلْوذ. موٹا مضبوط اونٹ.
جَلَزَ (ض) جَلْزًا. الرَّأسَ. سر پر پٹی باندھنا.
الشیءَ الی الشیءِ. کسی چیز کو دوسری چیز سے ملانا. (ـــ وجَلَّزَ) السِّکِّین. چھری کا دستہ باندھنا.
وجَلَزَ الرجل. جلدی چلنا. تیز چلنا

تَجَلَّزَ۔ لِلْاَمْرِ۔ کسی کام کے لیے تیار ہونا۔ مستعد ہونا۔
جَلْوَزَ۔ بین یدی الامیر۔ امیر کے سامنے آنے جانے میں چستی دکھانا۔
جَلْوَزُ۔ اللسان۔ بھالے کے نیچے کا گول حلقہ۔
الجِلَّازُ۔ کوڑے کے کنارے پر بندھا ہوا تسمہ۔ ج۔ جَلَائِز۔
الجَلْوَزَۃُ۔ آمدورفت میں چستی پھرتی۔
الجِلْوَازُ۔ پولیس کا سپاہی۔ بادشاہ کے سامنے تیز تیز چلنے والا۔
ج۔ جَلَاوِزَۃ۔
الجِلْوَزُ۔ بڑے جسم والا۔ بہادر۔
المَجْلُوزُ۔ محکم۔ مضبوط۔
کہتے ہیں۔ فلانٌ مجلوز العمل فلاں کام میں مضبوط و مشاق ہے۔
جَلَسَ (ض) جُلُوسًا و مَجْلِسًا۔ بیٹھنا۔ صفت۔ (جَالِس)
ج۔ جُلُوس و جُلَّاس۔
جَالَسَہ مُجَالَسَۃً۔ کسی کے سنگ ساتھ بیٹھنا۔
جَلَّسَہ و اَجْلَسَہ۔ بٹھانا۔
تَجَالَسُوا۔ فی المحاکم۔ عدالتوں میں بیٹھ کر آپس میں بحث کرنا۔
اِسْتَجْلَسَہ۔ بیٹھنے کو کہنا۔
الجَلْسَۃ۔ ایک بیٹھک۔
الجِلْسَۃ۔ بیٹھنے والے کی ہیئت
الجَلْسُ۔ بڑی سخت چٹان۔ بلند زمین
جَمَلٌ جَلْسٌ۔ مضبوط اونٹ۔
ناقۃٌ جَلْسٌ۔ مضبوط اونٹنی
شَهْدٌ جَلْسٌ۔ گاڑھا شہد۔
الجَلِیْسُ۔ ج۔ جُلَسَاء و جُلَّاس۔ (الجِلْس و الجَلِیْس) ہم نشین۔

الجُلَسَۃ۔ بہت بیٹھنے والا۔
المَجْلِس۔ بیٹھنے کی جگہ۔ بیٹھنے والے۔ اصحاب۔ کچہری۔ عدالت۔
المَجْلِسَۃ۔ بیٹھنے کی جگہ۔
جَلَطَ۔ (ض) جَلْطًا۔ قسم کھانا۔ جھوٹ بولنا۔
الرأسَ۔ سر مونڈنا۔
السَّیْفَ۔ تلوار سونتنا۔
الجِلْدَ۔ کھال اتارنا۔
بِسَلْحِہ۔ بیٹ کرنا۔
اِنْجَلَطَ۔ البَعِیْر۔ اونٹ کا تیز چلنا۔
الشیءُ۔ چیز کا پرانا ہونا۔ گھسنا۔
جَالَطَہ۔ ایک کا دوسرے سے فریب و مکر کرنا۔
اِجْتَلَطَ۔ اچک لینا۔ جھپٹنا۔
مَا فِی الاناء۔ پیالے میں جو کچھ ہے سب پی جانا۔ سب ڈکوس جانا۔
الجُلْطَۃ۔ دہی کی تھوڑی مقدار۔ یا بستہ خون۔
امرأۃٌ جلوطٌ۔ بے حیا عورت۔ بے شرم عورت۔
جَلِعَ۔ (س) جَلَعًا۔ ہونٹوں کے نہ ملنے کی وجہ سے دانتوں کا کھلنا۔ صفت (جَلِع و اَجْلَع) مؤنث۔ جَلِعَۃ و جَلْعَاء۔
جَلَعَتْ (ف) جُلُوْعًا۔ المرأۃُ بے حیا ہونا۔ صفت (جَالِعٌ و جَالِعَۃ)
جَالَعَ۔ القوم۔ لوگوں کا آپس میں جھگڑا کرنا۔ اور اول فول بکنا۔
اِنْجَلَعَ۔ الشیءُ۔ چیز کا کھل جانا۔ منکشف ہونا۔
الجَالِعُ۔ مسافر۔ بے حیا۔
الجَلْعَۃ۔ ہنسنے کے وقت دانت کھلنے کی جگہ۔
کہتے ہیں۔ فلانٌ لطیف الجَلْعَۃ۔
الجِلْعَمُ۔ بے حیا۔
اِجْلَعَبَّ و اَجْلَعَدَّ۔ لیٹنا۔ بستر پر دراز ہونا۔
الجَلْعَدُ۔ سخت و مضبوط۔ الجَلَاعِدُ۔ من الابل۔ سخت مضبوط۔
ج۔ جَلَاعِد۔
جَلَغَہ (ف) جَلْغًا۔ بالسیف۔ تلوار سے ٹکڑے کرنا۔
جَالَغَ۔ تلوار سے مقابلہ کرنا۔
جَلَفَہ (ن) جَلْفًا۔ کھرچنا۔ کہتے ہیں۔ جَلَفَ الطین عن الحجر۔ اس نے مٹی کو پتھر سے کھرچ ڈالا۔
الظُّفر۔ ناخن جڑ سے اکھیڑنا۔
ہ۔ بالسیف۔ گوشت کا ٹکڑا تلوار سے کاٹ لینا۔
ہ۔ الدھرُ۔ زمانہ کا کسی کو تباہ کر دینا۔
جَلِفَ (س) جَلَفًا و جَلَافَۃً اجڈ ہونا۔ اکھڑ ہونا۔
جَلَّفَ۔ الویلُ اموالہم۔ نابود کرنا۔ تباہ کرنا۔
تَجَلَّفَ۔ دبلا ہونا۔ کمزور ہونا۔
اِجْتَلَفَہ۔ جڑ سے اکھیڑنا۔ بیخ کنی کرنا۔
ہ۔ الدھرُ۔ زمانہ کا کسی کو تباہ و برباد کرنا۔
الجِلْفُ۔ اکھڑ۔ اجڈ۔ بیوقوف۔ خالی مٹکا۔ برتن۔ سر جدا کیا ہوا دھڑ۔ روٹی کی کور۔
ج۔ اجلاف و جُلُوف۔
الجَلِیْفُ۔ کھرچا ہوا۔ اجڈ۔ اکھڑ۔ ظالم۔ مؤنث۔ جَلِیْفَۃ۔
کہا جاتا ہے۔ و اصابتہم جَلِیْفَۃ

[illegible]طمۃ۔ یعنی ان کو سخت قحط سالی لاحق ہوئی اور اس نے ان کو کنگال کر دیا۔ ج۔ جَلَائِف و جُلُف و جُلُف۔

الجلائف [illegible]طغیانیاں

الجُلْفَة۔ چمڑے وغیرہ کی چھیلن یا تراشہ۔

الجِلْفَة۔ خشک روٹی کا ٹکڑا۔

ج۔ جِلَف۔

الجُلْفَة و الجِلْفَة۔ من القلم قلم کا تراشا ہوا حصہ۔ زبان قلم۔

الجُلَافَ۔ مٹی۔ کیچڑ۔

المُجَلَّف۔ اطراف سے چھانٹا ہوا۔ وہ جس کا کچھ حصہ باقی ہو۔

جَلْفَط و جَلْفَظَ۔ السَّفِيْنَةَ۔ کشتی کی درز بند کرنا۔ عوام قلفظ کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔

الجِلْفَاط و الجِلْفَاظ۔ کشتی کی درز بند کرنے والا۔

جَلَقَ۔ (ض) جَلْقًا۔

الراس۔ سر مونڈنا۔

القوم بالمنجنيق۔ پتھر پھینکنے کی مشین سے دشمن پر حملہ کرنا۔

تَجَلَّق۔ ہنسنے میں داڑھیں تک ظاہر کر دینا۔

الجُلَاقَة۔ گوشت کا ٹکڑا کہتے ہیں۔ رجلٌ جُلَاقَة۔ دُبلا سوکھا آدمی۔

الجُوَالِق و الجَوَالِق۔ اون یا بالوں کی گون۔

ج۔ جَوَالِق و جَوَالِيق۔

الجِلِق و الجِلَّق۔ دمشق یا اس کا غوطہ (اس کے آس پاس کا مرغزار و سبزہ زار)

الجَنْلِكي و الجُنْلُكي۔ بام مچھلی سے ملتی ہوئی مچھلی۔

جَلَمَه (ض) جَلْمًا و اجْتَلَمَه۔ کاٹنا۔

الصوفَ۔ اون کا کترنا۔

الجزورَ۔ ہڈیوں پر سے گوشت اتارنا۔

الجَلَم و الجَلْمَان۔ اون کترنے کی قینچی۔

آپ "جلمان" پر تثنیہ کا اعراب بھی لگا سکتے ہیں اور مفرد کا بھی۔ جیسے شربت الجلمین و شربت الجلمان۔

الجَلَم۔ بکرا۔ بکری کا بچہ۔

ج۔ جِلَام۔

الجَلَم۔ ایک شکاری پرندہ۔

الجَلْمَة و الجُلْمَة و الجَلَمَة۔ پوری چیز۔ سب کی سب۔ کہتے ہیں۔ اخذت الشیٔ بجلمته۔ یعنی میں نے پوری چیز لے لی۔

وهذه جلمة الجزور۔ یہ مذبوح کا سارا گوشت ہے۔

الجُلَامَة۔ کتری ہوئی اون۔

الجَيْلَم۔ چودھویں رات کا چاند۔

الجَلْمَد۔ ج۔ جَلَامِد و (الجُلْمُود)

ج۔ جَلَامِيد۔ پتھر کی چٹان۔

رجلٌ جَلْمَدٌ۔ سخت مضبوط آدمی

ارضٌ جَلْمَدَةٌ۔ پتھریلی کنکریلی زمین۔ اور اس بخیل کے بارے میں کہتے ہیں جو کنجوس مکھی چوس ہونے کے باوجود کچھ دے جائے۔

رشح او يَعِقّ جَلْمَدُهٗ۔

الجَلْمَد و الجُلْمُود۔ اونٹوں کا بڑا گلہ۔

جَلْمَقَ۔ القوس۔ کمان پر تانت چڑھانا۔

الجِلْمَاق۔ وہ پٹھا جس سے تانت بنتے ہیں۔

الجُلَّنَار۔ گل انار۔

الجَلَنْجَبِيْن۔ گل قند۔

جَلَه۔ (ف) جَلْهًا۔ الشیٔ۔ کھولنا۔ دور کرنا۔

المرءَ۔ کسی کو باز رکھنا۔

العَمَامَةَ۔ پگڑی کو پیشانی سے اونچا کرنا۔

جَلِهَ (س) جَلَهًا۔ سر کے اگلے حصہ کے بالوں کا اڑ جانا۔

صفت۔ (اَجْلَه)

الجَلْهَة۔ من الوادی۔ وادی کا کنارہ۔ وادی کے سامنے والی جانب

ج۔ جِلَاه۔

بیت مَجْلُوه۔ وہ مکان جس میں نہ دروازہ ہو، نہ کوئی اوٹ، اور پردہ۔

الجُلَاهِق۔ مٹی کا غلہ یا سیسے کی گولی۔ غلیل۔

جلاَ (ن) جَلَاءً۔ ظاہر ہونا۔ واضح ہونا عَنْ بَلَدِهٖ و مِنْه۔ اپنے شہر سے نکلنا۔

الشیٔ۔ بلند ہونا۔

جَلَا (ن) جَلْوًا و جَلَاءً۔

الامر۔ کسی امر کو واضح کرنا۔ ظاہر و آشکارا کرنا۔

الرجل عن بلده۔ کسی کو اس کے شہر و ملک سے نکالنا۔ جلا وطن کرنا۔

النحل۔ شہد نکالنے کے لیے دھواں کر کے مکھیوں کو بھگانا۔

عنه الهم۔ کسی کا غم زائل کرنا۔ دور کرنا۔

السیفَ۔ تلوار کو صیقل کرنا۔

البصر بالکحل۔ سرمہ سے آنکھ کی بینائی کو روشن کرنا۔

(س - جلوة بتثلیث الجیم. وجلاءً واجتلیٰ)

العُروس علیٰ زوجِهَا۔ دلہن کا بناؤ سنگار کرکے اس کو اس کے خاوند کے پاس پیش کرنا۔

جَلاً (ن) وجَلیً۔ الزوج عروسَۃَ ھدیۃ۔ شب زفاف میں خاوند کا اپنی دلہن کو ہدیہ دینا۔

جَلِیَ (س) جَلیً۔ سر کے اگلے حصہ کے بالوں کا اڑجانا۔

صفت۔ (اجلیٰ۔) مونث جَلْوَاء۔

جَبْھَۃٌ جَلْوَاء۔ کشادہ پیشانی

جَلّیٰ۔ فلانا وعن فلانا الامر۔ کسی کی مصیبت کو رفع کرنا۔

جَلّیٰ بنظرہ۔ نظر ڈالنا۔

کہا جاتا ہے "جلی البازی"۔ یعنی باز نے سر اونچا کرکے شکار کو دیکھا۔

عن ضمیرہ۔ دل کی بات کی ترجمانی کرنا۔ ما فی الضمیر کو ظاہر کرنا۔

جالیٰ۔ فلانا بالامر۔ دوسرے کے سامنے کوئی امر ظاہر کرنا۔ کھلم کھلا کرنا۔

اَجلیٰ۔ عن بلدہ۔ اپنے شہر سے نکلنا۔

اجلاہ عن بلدہ۔ کسی کو اس کے شہر سے نکالنا۔

الرجل منزلہ۔ کسی شخص کا اپنے گھر کو خوف کے باعث چھوڑ دینا۔

کہا جاتا ہے "اجلوا عن القتیل"۔ وہ مقتول کو چھوڑ بھاگے۔

تجلّیٰ۔ تجلّیاً۔ الشیءَ۔ چیز کا اچھی طرح ظاہر ہونا۔

المکانَ۔ گھر پر چڑھ جانا۔

الشیءَ۔ کسی چیز کو گردن بلند کر کے دیکھنا۔

تجالیٰ۔ القومُ۔ ہر ایک کا حال دوسرے پر کھل جانا۔

اِنجلیٰ۔ ظاہر ہونا۔

کہتے ہیں "اِنجَلَی الھمُّ عن قلبِیْ"۔ میرے دل سے غم دور ہوگیا۔

اِجْتَلیٰ۔ الشیءَ۔ دیکھنا۔

العمامۃَ۔ پگڑی کو پیشانی سے اٹھانا۔

النحلَ۔ شہد نکالنے کے لیے دھواں کرنا۔

استَجلیٰ۔ الشیءَ۔ ظاہر کرنے کو کہنا۔

العروسُ۔ دلہن کا آراستہ ہوکر خاوند کے سامنے جانا۔

اِجْلَوْلیٰ۔ اِجْلِیلاءً۔ الرجُل۔ کسی کا ایک شہر سے دوسرے شہر کو جانا۔

الجَلاَ۔ سر کے بالوں کے گرنے کی ابتدا۔ سرمہ۔ ظہور۔

ابن جلا۔ کھلی چیز۔ صبح۔ چاند۔

الجَلاءُ۔ مص۔ واضح اور کھلا امر۔ کہتے ہیں "اَقمتُ جَلاءَ یَوْمِی"۔ میں نے پورے دن اقامت کی۔

الجِلاءُ۔ سرمہ۔

الجَلْوَۃ۔ شب زفاف میں شوہر کا اپنی دلہن کو دیا ہوا ہدیہ۔

الجالیۃ۔ مونث۔ الجالی۔ وہ مسافر لوگ جو اپنے وطن کو چھوڑ آئے ہوں۔ ذمی لوگ۔ جزیہ جو ذمیوں سے لیا جاتا ہے اور اس کا استعمال ہر قسم کے خراج کے لیے بھی ہے۔

ج۔ جوالِی۔ مفرد۔ جالِی۔

الجَلِیّ۔ واضح۔ صیقل شدہ۔ مونث۔ جَلِیَّۃٌ۔

عینٌ جَلِیّۃٌ۔ دیدۂ بینا۔

جَلِیّۃُ۔ الامر۔ معاملہ کی منکشف شدہ حقیقت۔ یعنی خبر۔

الاَجْلیٰ۔ روشن۔ واضح۔ خوبصورت چہرہ والا۔ وہ شخص جس کے سر کے اگلے حصے سے بال اڑ گئے ہوں۔

مونث۔ جلواء۔

کہتے ہیں۔ فعلتہ من اجلاک یعنی۔ اس کو تمھاری وجہ سے کیا۔

ابن اَجلیٰ۔ صبح۔

المَجْلیٰ۔ سر کا اگلا حصہ جس سے بال گر گئے ہوں۔ ج۔ مَجَالِی۔

المَجْلُوّ۔ جس کی طرف دیکھا جائے۔

جَلَّ (ض) جَلْیاً۔ السیف۔ تلوار کو صیقل کرنا۔

جَلّیٰ۔ الامرَ۔ کسی امر کو ظاہر کرنا۔

الفرسُ۔ گھوڑے کا میدان میں آگے نکل جانا۔

الجِلیٰ۔ چھت کا روشندان۔

المُجَلِّیّ۔ میدان میں آگے رہنے والا

الجِلِیّان۔ کشف و اظہار۔

جَمَّ (ن۔ ض) جُمُومًا۔

الماءُ۔ پانی کا بکثرت جمع ہونا۔

العظمُ۔ ہڈی کا بہت پُرگوشت ہونا۔

البئرُ۔ کنویں کا زیادہ پانی والا ہونا

صفت۔ (جَمُوم)

الفراقُ۔ فراق کا قریب ہونا۔

القومُ۔ لوگوں کا آرام پانا، اور زیادہ ہونا۔

(س۔ جَمًّا وجِمامًا وجُمامًا وجَمامًا)

الکیل ۔ لبالب بھر کرناپنا۔
الماءَ ۔ پانی کو جمع ہونے دینا۔
الِمکیالَ ۔ پیمانہ کو چوٹی تک بھرنا۔
وَاَجَمَّ و اُجِمَّ) ـــ
الفرس ۔ گھوڑے کو کوتل چھوڑ دینا۔
جَمَّمَ ۔ اِلمِکیَالَ ۔ پیمانہ کو چوٹی تک بھرنا۔
(ـــ و تَجَمَّمَ)
النبت ۔ روئیدگی کا بکثرت بڑھ کر زمین کو ڈھک لینا۔
صفت جَمِیمٌ ۔ ج ۔ اَجِمَّاء ۔
اَجَمَّ ۔ الامر ۔ حاضر ہونا۔ قریب آنا۔
الفراقُ ۔ جدائی کا وقت قریب آنا
الماءَ ۔ پانی کو جمع ہونے دینا۔
الفرس ۔ گھوڑے کو سواری میں استعمال نہ کرنا۔ کوتل چھوڑنا۔
اور اسی سے ہے ۔ اَجِمَّ نفسك یومًا او یومین ۔ یعنی ایک دو دن جان کو آرام دو اور چلو پھرو نہیں۔
اِسْتَجَمَّ ۔ الماءُ ۔ پانی کا بکثرت جمع ہونا۔
الارض ۔ زمین کا نبات اگانا۔
البئرَ ۔ کنویں کو پانی بھر جانے کے لیے چھوڑ دینا۔
کہتے ہیں ۔" انی لاستجم قلبی بشیءٍ من اللھوِ ۔ یعنی میں اپنے دل کو کھیل کود سے بہلاؤں گا۔
الجَمُّ ۔ مص ۔ بڑی تعداد۔
کہتے ہیں ۔" جاء وا جمًّا غفیرًا وجَمَّ الغَفِیرِ وجَمَّ الغَفِیرة والجَمَّ الغَفِیرَ" یعنی شریف و رذیل سب ہی آئے اور بڑی تعداد میں آئے کہ کوئی بھی باقی نہ رہا۔
الجَمُّ من الماء ۔ پانی کا بڑا حصہ۔
ج ۔ جمام و جُمُوم ۔
الجَمام ۔ بتثلیث الجیم (والجمم) پیمانہ کے لبوں سے اوپر کا ماپ۔
کہتے ہیں "جمام القدح ماءً" ۔ پانی سے بھرا پیالہ۔
الجَمَمُ ۔ بڑی تعداد۔
الجَمَّة ۔ بہت پانی والا کنواں ۔ پانی جمع ہونے کی جگہ۔
کہا جاتا ہے ۔" استق من جمة البئر" زیادہ پانی والے کنویں سے پانی لو۔
الجَمَّة والجُمَّة ۔ چیز کا بیشتر اور بہت سا حصہ۔
کہتے ہیں ۔"جاءُوا فی جَمَّةٍ کثیرة" وہ بڑی تعداد میں آئے۔
والجُمَّة ۔ سر کے بالوں کی کثرت لو سے نیچے تک کے بال۔
ج ۔ جُمَمٌ ۔
الجَمّام والجَمّان ۔ لبالب بھرا ہوا پیمانہ
الاَجَمُّ ۔ بے سینگ والا مینڈھا۔
مؤنث جَمَّاء ۔ ج ۔ جُمٌّ ۔
بغیر نیزہ کے لڑنے والا۔
الحِصْنُ الاَجَمُّ ۔ بلندی نہ رکھنے والا قلعہ۔
الجَمَّاء ۔ بھرا ہوا۔
کہا جاتا ہے :" امرأةٌ جَمّاء العِظَامِ" بہت موٹی عورت۔
ارضٌ جَمَّاء ۔ ہموار زمین۔
کہتے ہیں جاؤا وجمّاء الغفیر وجَمَّاء الغفیرة ۔ والجَمَّاء الغَفِیرَة ۔ وجَمَّاء غفیرة وبجَمَّاء الغَفِیرِ ۔ الخ ۔ یعنی سب کے سب آئے۔
المَجَمَّ والجُمَمُ ۔ سینہ۔
کہتے ہیں "ھو رحب الجُمَمِ" وہ فراخ سینہ اور فراخ دل ہے۔
الجَمَّانی والمجمّم ۔ وہ شخص جس کے سر پر بہت بال ہوں۔
جَمِئَ (س) جَمَأً ۔ علیہ ۔ کسی پر غصہ ہونا۔
تَجَمَّأَ ۔ فی ثیابِہٖ ۔ اپنے کپڑوں میں لپٹنا۔
القومُ ۔ قوم کا جمع ہونا۔ اکٹھا ہونا
الجَمَأُ والجَمَاءُ ۔
جمجم ۔ جمجمة و تَجَمْجَمَ ۔
الکلام ۔ کلام کو صاف نہ کہنا۔
کہا جاتا ہے ۔" تَجَمْجَمَ عَنِ الاَمرِ" وہ کام سے بچ گیا یا پیچھے ہٹ گیا۔
وجَمْجَم شیئًا فی صدرہٖ ۔ اس نے اپنے سینہ میں چھپائے رکھا اور اس کا پتہ نہ لگنے دیا۔
الجُمْجُمة ۔ سر کی کھوپڑی ۔ لکڑی کا پیالہ ۔ زمین شور میں کھدا ہوا کنواں۔
ج ۔ جماجم ۔
جَمَحَ (ف) جَمْحًا و جِمَاحًا و جُمُوحًا ۔
الفرسُ ۔ گھوڑے کا منہ زوری کرنا اور سوار کے قابو سے باہر نکلنا۔
نافرمان ہونا۔ عورت کا خاوند کو چھوڑ جانا۔ خود سر ہونا۔
صفت مذکر و مؤنث ۔ (جامح) ج ۔ جَوَامِح ۔
اور اسی سے ہے "جمحت المرأةُ زوجها" یعنی عورت خاوند کو چھوڑ کر اپنے میکہ جا بیٹھی۔
وجَمَحَ الرجلُ ۔ آدمی کا خود سر ہونا۔ خودرائے ہونا۔

کہتے ہیں "جَمَحَتِ المفازۃُ بالقوم"
بیابان نے قوم کو ہلاکی کے گھاٹ اتار دیا۔ و جمح بفلان مرادہ۔ یعنی وہ اپنی مراد کو نہیں پہنچا۔
الجُمّاح۔ لڑائی میں شکست خوردہ لوگ۔ بے پھل والا تیر۔
ج۔ جَمامِیح و جَمامِیْح۔
فرسٌ (جموح) سرکش اور منہ زور گھوڑا۔
رجلٌ جموحٌ۔ خودسر آدمی۔
جَمَخَ (ن) جَمْخًا۔ تکبر کرنا۔
صفت۔ (جامخ) ج۔ جُمَّخ و (جُمُوخ و جُمَّخ۔)
جَامَخَہٗ۔ مقابلہ پر فخر کرنا۔
جَمَدَ (ن) جَمْدًا و جُمُوْدًا
الماءَ۔ پانی کا جم جانا۔
الدمُ۔ خون کا خشک ہونا۔
جمدت یَدُہٗ۔ بخیل ہونا۔
عینہ۔ آنکھ کے آنسو کا بند ہونا۔
صفت (جَماد و جُمود و جَمِید)
(العین۔ مؤنث۔ (جمود)
اَجْمَدَ۔ بخیل ہونا۔ کم بھلائی والا ہونا۔
ماہ جمادی میں داخل ہونا۔
کہتے ہیں "اَجمد حقّہٗ علیہ"۔ یعنی اس نے اپنا حق اس پر واجب ٹھہرایا ثابت کیا۔
اَجْمَدَہٗ و جَمَّدَہٗ۔ جمانا۔
جَامَدَہٗ مُجَامَدَۃً۔ پڑوسی ہونا۔ پاس پاس ہونا۔ قریب قریب ہونا۔
کہتے ہیں "ھُوَ مُجَامِدِیْ" میرا اور اس کا گھر پاس پاس ہیں۔ گھر سے گھر ملا ہے۔
الجَمَدُ والجَمْدُ۔ جما ہوا پانی۔ برف۔
(ج) والجُمُد والجُمُد سخت و بلند زمین۔

الجَمَاد۔ ج۔ جُمُد۔ زمین۔
سنۃٌ جَماد۔ بے بارش کا سال۔
ارضٌ جَماد۔ وہ زمین جس پر بارش نہ برسی ہو۔
ناقۃٌ جماد۔ سست رفتار اونٹنی۔
کہا جاتا ہے "فلان جماد الکف" یعنی فلاں بخیل اور کنجوس ہے۔ و
الجماد۔ ج۔ جَمادات والجامد ج۔ جوامد۔ غیر جاندار شے۔ جیسے پتھر وغیرہ۔ والفعل الجامد۔ وہ فعل جس کی گردان نہیں ہوتی۔ جیسے لیس و عسی۔ و
جمادِ لہٗ۔ مبنی بر کسرہ۔ بخیل کے حق میں بددعا ہے یعنی خدا کرے وہ ہمیشہ اسی حال پر رہے۔
جُمادی۔ الأُولٰی۔ والأخِرۃ۔ قمری مہینوں میں پانچواں اور چھٹا مہینہ۔
ج۔ جُمادیات۔ عین جُمادی۔ وہ آنکھ جو آنسو نہ ٹپکائے۔
جَمَرَ (ض) جَمْرًا و جَمَّرَ و اَجْمَرَ و اِسْتَجْمَرَ۔ القوم علی امر۔ لوگوں کا اکٹھا ہونا۔ جمع ہونا۔
جَمَّرَ۔ چنگاری دینا۔
جمر القوم علی امر۔ کسی امر پر قوم کا جمع کرنا۔
جَمَّرَ النخلۃ۔ درخت خرما کا جُمّار کاٹنا۔ (جمار دیکھیے)
اللحم۔ گوشت کو انگارے پر رکھنا۔
الامرُ القومَ۔ کسی امر کا لوگوں کو اکٹھے ہونے پر مجبور کرنا۔
المرأۃُ شَعْرَھا۔ عورت کا اپنے بالوں کی چوٹی گوندکر پیچھے ڈالنا

اَجْمَرَ۔ تیز چلنا۔
اور اسی سے ہے "اجمر بین یدیہ"۔ وہ اس کے ساتھ تیز تیز چلا۔
الثوبَ۔ کپڑے کو دھونی دینا۔
النارَ۔ آگ تیار کرنا۔
الامرُ القومَ۔ کسی امر کا عام ہونا۔
المرأۃُ۔ عورت کا چوٹی گوندھ کر پیچھے ڈالنا۔
تَجَمَّرَ۔ الجیشُ۔ فوج کا دشمن کی سرزمین میں گھر جانا اور نہ لوٹ سکنا۔
بالمجمرۃ۔ انگیٹھی سے دھونی دینا۔
القبائلُ۔ قبیلوں کا اکٹھا ہونا۔
اِجْتَمَرَ و اِسْتَجْمَرَ۔ بالمجمرۃ۔ انگیٹھی سے دھونی دینا۔
الجَمْرَۃ۔ الجمر۔ کا واحد۔ انگارہ کنکری۔ وہ لوگ جو آپس میں ایک دل ایک جی ہوں۔
کہا جاتا ہے "بنو فلان جمرۃ"۔ یعنی فلاں کی اولاد اتفاق و اتحاد کے رشتہ میں جکڑی ہوئی ہے۔
ج۔ جَمَرات۔
الجَمَار۔ جماعت۔ متفق لوگ۔
جَمَارٰی و جمارٰی۔ سب کے سب کل۔
کہتے ہیں "جاء القوم جماری"۔ یعنی قوم کے سب لوگ آئے۔
جاء القوم (جَمارًا) سب کے سب آئے۔
الجُمَّار۔ والجامور۔ درخت خرما کا گوند جو چربی سے مشابہ ہوتا ہے۔ اس کا واحد جُمّارۃ و جامورۃ ہے۔
ج۔ جُمّارات و جَامُورات۔
الجمیر۔ قوم کے اکٹھے ہونے کی جگہ۔

ابن جمیر۔ تیرہ وتاریک رات
جمیر الشعر۔ بالوں کی گندھی
ہوئی چوٹی۔
الجمیرۃ۔ بالوں کی زلف۔
المِجْمَرَۃ والمِجْمَر۔ انگیٹھی، عودسوز
ج۔ مجامر۔ حافر (مُجْمِر)
و مُجمر) سخت کُھر۔
جَمَزَ (ض) جَمْزًا۔ تیز دوڑنا۔
صفت۔ (جَمَّازٌ، جَمَزۃ۔
کسی سے تمسخر اور ٹھٹھا کرنا۔
الجَمَزیٰ۔ تیز چال۔ دُلکی۔
کہتے ہیں۔" یعدو الجمزیٰ" وہ
تیز دوڑتا ہے۔ حمارٌ جمزی
دُلکی چلنے والا گدھا۔
الجُمْزَۃ۔ وہ پھلی جس میں دانہ ہوتا ہے
ج۔ جُمَز۔
الجُمَّیْز والجُمَّیْزیٰ۔ گولر کا درخت
واحد۔ جُمَّیْزَۃ۔
جَمُسَ و جَمَسَ (ک ن) جُمُوسًا۔
السمنُ۔ گھی کا جم جانا۔
الجَامِس۔ فا۔ نبات جامس۔
مرجھائی ہوئی گھاس۔
دم (جَمِیْسٌ) خشک خون۔
الجَمَسَت۔ ایک قسم کا قیمتی پتھر۔
الجَامُوس۔ بھینس۔
ج۔ جَوَامِیس۔
جَمَشَ۔ (ن ض) جَمْشًا۔
الرأس۔ سر مونڈنا۔
اور اسی سے ہے ـــ
مکان (جمیش) روئیدگی سے
خالی جگہ۔
جمش الناقۃ۔ انگلیوں کے
پوروں سے اونٹنی کو دوہنا۔
جَمَّشَہ۔ چٹکی لینا۔ کھیل کھیلنا۔
الجَمْش۔ مص۔ آہستہ آواز

الجموش والجمیش۔ بال گرانے
کی مرکب دوا۔
جَمَعَ (ف) جَمْعًا۔ المتفرق۔
جمع کرنا۔ اکٹھا کرنا۔
کہتے ہیں۔" جُمِعَت الجمعۃ"
یعنی جمعہ کی نماز کھڑی کی گئی۔
جَمَّعَ جمع کرنا (تشدید مبالغہ کے لیے
ہے) ـــ
المُسْلِمُ۔ جمعہ کی نماز میں شریک
ہونا۔
جَامَعَہ مُجَامَعَۃً وجِمَاعًا۔
علیٰ کذا۔ کسی بات پر اتفاق کرنا
موافقت کرنا۔
جَامَعَہَا۔ عورت سے ہم بستری
کرنا۔
اَجْمَعَ۔ القوم علیٰ کذا۔ اتفاق کرنا
ما کان متفرقًا۔ متفرق اور
بکھری چیز کو یکجا کرنا۔
الامرَ وعلی الامر۔ پختہ ارادہ
کرنا۔
الابلَ۔ اونٹوں کو اکٹھے ہانکنا۔
اِجْتَمَعَ۔ الغلامُ۔ لڑکے کا جوان و
قوی ہونا۔ طاقت ور ہونا۔
عورتوں کے لیے یہ مستعمل نہیں۔
(ـــ و تَجَمَّعَ) القومُ۔
قوم کا یکجا ہونا۔ اکٹھا ہونا۔
الشیٔ المتفرق۔ متفرق اور
بکھری چیز کا اکٹھا کرنا۔
الجَمَعَ۔ الشیٔ۔ چیز کے اجزاء
یا افراد کا یکجا جمع ہونا۔ اکٹھا ہونا۔
استجمع۔ لہ الامرُ۔ کام کا کسی
کی منشاء کے مطابق تکمیل پانا۔
القومُ۔ پوری قوم کا چلا جانا۔
البقلُ۔ سبزی ترکاری کا خشک
ہونا۔

الفرسُ جریًا۔ گھوڑے کا پوری
طاقت سے دوڑنا۔
الجَمْع۔ مص۔ لوگوں کی جماعت۔
ج۔ جُمُوع۔ یوم الجمع۔
قیامت کا دن۔
جُمْعُ۔ الکفِّ۔ مٹھی۔
کہتے ہیں۔" ضربتہ جمع کفی"
میں نے اس کو مکّے سے مارا۔ مٹھی بھر
چیز۔ ج۔ اَجْمَاع۔
الجُمُعَۃ۔ ہفتہ۔
کہتے ہیں۔" استاجر الاجیر
مُجَامَعَۃً" یعنی اس نے مزدور کو
ہفتہ واری پر رکھا۔ جس طرح
مشاھرۃً۔ ماہانہ کے معنی میں
آتا ہے۔ اجتماع۔ دوستی۔
جُمعۃ من تمر۔ مٹھی بھر کھجور۔
(ـــ والجُمُعَۃ) ہفتہ کا
ساتواں دن۔ ج۔ جُمَع و
جُمُعَات۔
الجَمَاعَۃ۔ آدمیوں کا گروہ۔
ج۔ جَمَاعَات۔
الجَمَاعَات والجماعات۔ چنگی
وغیرہ کا رجسٹر۔
الجِمَاع۔ مص۔ جماع الشیٔ۔ کسی چیز
کی جمع۔
کہتے ہیں۔ جماع الخباء الاخبیۃ۔
یعنی خباء کی جمع اخبیۃ آتی
ہے
"الخمر جماع الاثم" یعنی شراب
ہر قسم کے گناہوں کو اپنے اندر جمع
رکھتی ہے۔
قِدْرٌ جماع۔ بڑی دیگ۔
الجَامِع۔ فا۔ جامع مسجد۔ ج۔ جَوَامِع۔
الکلام الجامع۔ وہ کلام جس
کے الفاظ کم ہوں مگر مطلب بہت ہو

ج ۔ جَوَامع ۔
الیومُ الجامع ۔ جمعہ کا دن ۔
قِدْرٌ جامع ۔ دیگ ۔
ابُو جَامع ۔ دستر خوان کی کنیت
الجَامِعَة ۔ مؤنث الجامع ۔ تعلق طوق ۔
قِدْرٌ جَامِعَة ۔ بڑی دیگ ۔
الجمیْع ۔ لوگوں کی جماعت ۔
جمع کی ہوئی شے ۔ لشکر ۔ تاکید کے موقع پر کہا جاتا ہے ۔
جَاؤُا جمیعھُم وہ سب کے سب آئے ۔
رائیٌ جمیع ۔ ٹھیک اور پکی رائے
الجمیْعَة ۔ اجتماع ۔ ج ۔ جمائع ۔
اَجْمَع ۔ یہ الفاظ تاکید میں سے ہے اور ہر اس شے کی تاکید کے لیے آتا ہے جس کا افتراق حِسًّا یا حکمًا جائز ہو ۔
مثلاً کہتے ہیں " جَاؤُا اَجْمَعُھُم و یا جُمَعِھِم و یا اَجْمُعِھِم " یعنی وہ سب کے سب آگئے ۔
مؤنث جمعاءُ ۔ ج ۔ اجْمَعُون ۔
المُجْتَمِع ۔ فا ۔ کہتے ہیں ۔
رجلٌ مجتمع ۔ جوان ۔
ومشی مجتمعًا ۔ یعنی وہ بدن کو سنبھالے ہوئے پوری طاقت سے تیز تیز چلا ۔
المَجْمَع ۔ جمع ہونے یا جمع کرنے کی جگہ اکاڈمی ۔
کہتے ہیں " اَخذت محبتہُ بِمَجامع قلبی " یعنی اس کی محبت میرے دل کے ریشہ ریشہ میں پیوست ہوگئی ۔
ارض مَجْمَعَة و مُجْمِعَة و مُجَمَّعَة ۔ وہ جگہ جس میں قافلہ اکٹھا ہو جائے اور بھٹکنے کے خوف سے لوگ ایک دوسرے سے جدا نہ ہوں
امرٌ مُجْمِع ۔ متفق فیہ امر ۔
امرٌ مُجْمَع ۔ قطعی معاملہ ۔
المَجْمُوع ۔ مفع ۔ وہ کتاب جس میں مختلف چیزیں جمع کی گئی ہوں ۔ مثلاً اشعار و قصص وغیرہ ۔
ج ۔ مَجَامیع ۔ نحویوں کے نزدیک اس کا اطلاق جمع پر ہوتا ہے ۔
الجَامِکِیَّة ۔ ج ۔ جامکیات و (الجَوَامِك) ج ۔ جَوَامِك ۔ سول اور فوج کی تنخواہ ۔
جَمَلَ (ن) جَمْلاً ۔ الشئَ ۔ جمع کرنا ۔ (سـ و اجتمل)
الشحم ۔ چربی پگھلانا ۔
جَمُلَ (ك) جَمَالاً ۔ خوش صورت خوش سیرت ہونا ۔ صفت (جمیل) مؤنث ۔ جَمِیْلَة ۔
جَمَّلَه ۔ خوبصورت بنانا ۔
جَمَّلَ الشحم چربی پگھلانا ۔
الجیش ۔ فوج کو دیر تک روکے رکھنا ۔
جَامَلَه ۔ خوش معاملگی سے پیش آنا ۔ تواضع کرنا ۔
اَجْمَلَ ۔ الشئَ ۔ جمع کرنا ۔ بطور اجمال ذکر کرنا ۔
کہتے ہیں " اَجْمَلَ الحساب و الکلامَ ثم فصَّله و بَیَّنَه " یعنی اس نے پہلے حساب و کلام کو مجملاً بیان کیا ۔ پھر اس کی تفصیل کی ۔
الشئَ ۔ خوب صورت بنانا ۔ زیادہ کرنا ۔
الشحمَ ۔ چربی پگھلانا ۔
فی العَمَل ۔ کام کو خوش اسلوبی سے انجام دینا ۔
فی الطلب ۔ طلب میں میانہ روی سے کام لینا ۔
القومُ ۔ لوگوں کے پاس اونٹوں کی کثرت ہونا ۔
تَجَمَّلَ ۔ آراستہ ہونا ۔ خوبصورت ہونا ۔ مصائب زمانہ پر صبر کرنا اور ذلت ظاہر نہ ہونے دینا ۔ حیا کو نہ چھوڑنا ۔ اور بری جزع فزع سے دامن کو بچائے رکھنا ۔ پگھلی ہوئی چربی کھانا ۔
فی الکلام ۔ لطف و مہربانی سے گفتگو کرنا ۔
استَجْمَلَ ۔ البعیرُ ۔ اونٹ کا جوان ہونا ۔
الشئَ ۔ کسی شے کو خوبصورت سمجھنا ۔
الجَمَلُ ۔ اونٹ ۔ ج ۔ جِمَال ۔ و اَجْمَال و جُمُل و جمالة ۔ بتثلیث الجیم ۔ و جج ۔ جمالات ۔ بتثلیث الجیم ۔ و جَمَائِل ۔
جمل کا اطلاق اونٹنی پر شاذ و نادر ہوتا ہے ۔
مثلاً کہتے ہیں ۔ شربتُ لبن جَمَلی ۔ میں نے اپنی اونٹنی کا دودھ پیا ۔
جَمَلَ الیھود ۔ گرگٹ ۔
جمل الماء ۔ لمبی چونچ والا ایک آبی پرندہ ۔
کہا جاتا ہے ۔ اتخذ اللیلَ جَمَلاً ۔ یعنی ساری رات چلتا رہا ۔
الجَمَل و الجُمُل و الجُمَل و الجُمَّل و الجُمَالة ۔ موٹی رسی ۔
حِسَاب الجُمَّل ۔ حروف ابجد کا حساب جو اکثر تاریخیں نکالنے میں شاعر شعروں میں استعمال کرتے ہیں

اس کو حساب الابجدیہ بھی کہتے ہیں۔
الجامِل۔ فا۔ اونٹوں کا ریوڑ مع ان کے چرواہوں کے۔
البنت۔ اونٹوں کا مالک۔
الجَمّال۔ اونٹ کا مالک یا ساربان
ج۔ جَمَّالَۃ
الجُمّال۔ خوبصورت یا خوبصورت سے زیادہ خوبصورت۔
الجمال۔ حسن۔
کہتے ہیں "جمالك ان لا تفعل کذا"۔ یعنی تمھارے لیے یہی زیبا ہے کہ ایسا نہ کرو۔
الجُملَۃ۔ مجموعہ۔ وہ کلام جو مسند اور مسند الیہ سے مرکب ہو۔
ج۔ جُمَل۔
الجُمُل۔ لوگوں کا گروہ۔
الجَمِیل۔ احسان۔ نیکی۔ پگھلی ہوئی چربی۔
الجملاء۔ حسین عورت (اس کے لیے افعل کا صیغہ نہیں آتا۔ جس طرح دیمۃ ھطلاء میں اھطل کا صیغہ نہیں)
الجُمان۔ موتی۔ واحد۔ جُمانۃ۔
جَمْھَرَ۔ جَمْھَرَۃً۔ الشیءَ۔ جمع کرنا۔ اکثر حصہ لینا۔
علیہ الخبر۔ تھوڑی سی خبر دینا اور مقصود کو پوشیدہ رکھنا۔
(۔ و تَجَمْھَرَ)
القومُ۔ اکٹھا ہونا۔
کہا جاتا ہے "تجمھر علینا" اس نے ہماری حقارت کر کے ہم پر زیادتی کی۔
الجُمھُور۔ بہت ریت تہ بہ تہ۔ قوم کے اشراف اور ذی مرتبہ لوگ لوگوں کا گروہ۔ چیز کا اکثر حصہ۔
ج۔ جَماھیر۔
الجُمْھُورِیّ۔ جمہور کی طرف منسوب نشہ آور شراب۔
الجُمْھُورِیَّۃ۔ وہ قوم یا ملک جس کا صدر ایک مقررہ مدت کے لیے عام مخلوق کی رائے سے چنا گیا ہو (ری پبلک)۔
المُجَمْھَرَات۔ ایام جاہلیت کے سات چیدہ قصائد۔ جن کا مرتبہ سبع معلقات کے بعد شمار ہوتا ہے۔
الجَمّا والجُمّا۔ ابھرا ہوا پتھر۔ جسم کا اٹھا ہوا حصہ۔ جیسے پستان۔
جَمّیَ۔ (ض) جَمْیًا۔ الماءُ۔ پانی کا بہت ہونا۔
تَجَمّیَ۔ القوم۔ لوگوں کا اکٹھا ہونا۔
جَمّاءُ وجُمّاءُ و جُمّاءَۃ۔ الشیءِ۔ چیز کا حجم۔ جسم۔
جَنَّ۔ (ن) جَنًّا وجُنُونًا۔ اللیلُ۔ الشیءَ وعلیہ۔ ڈھانپنا چھپانا۔ (۔ جَنًّا و جُنُونًا و جَنانًا)
اللیلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔
(۔ (ض) جَنًّا)
الجنین فی الرحم۔ بچہ کا رحم میں چھپ جانا۔
جُنَّ (ن) جَنًّا وجُنُونًا۔ پاگل و دیوانہ ہونا۔ صفت (مجنون)
ج۔ مَجانِین ۔
عنہ۔ چھپنا۔
الارض۔ زمین کا پھول اگانا۔
النبتُ۔ سبزہ کا دراز اور گنجان ہونا۔
الذبابُ۔ مکھیوں کا بہت بھنبھنانا۔ کہا جاتا ہے "جُنَّ الذبابُ بالروض" سبزہ کو دیکھ کر مکھیاں مستی سے بھنبھنا رہی ہیں۔
اَجَنَّ عنہ۔ کسی سے چھپنا۔ پوشیدہ ہونا۔ اَجَنَّہُ اللیلُ۔ رات کا کسی کو چھپانا۔ ڈھانپ لینا۔
اَجَنَّ المیّتَ۔ مردہ کو کفنانا دفنانا۔
(اَجَنَّہ وجَنَّنَہ) دیوانہ بنانا
تَجَنَّنَ واستُجِنَّ۔ مجنون ہونا۔
تَجانَّ وتَجانَنَ۔ بتکلف دیوانہ بننا۔
اِجْتَنَّ۔ الشیءَ۔ چھپانا۔
(۔ و استَجَنَّ۔) چھپنا۔
واستجنّ فلانًا۔ کسی کو کھیل اور طرب کی طرف بلانا۔
مَا اَجَنَّہ۔ وہ کس قدر مجنون ہے فعل تعجب ہے مگر شاذ ہے۔ کیونکہ یہ مفعول کے معنی میں ہے اور فعل تعجب فاعلی معنی دیتا ہے۔
الجِنُّ والجِنَّۃ۔ جن۔ پری۔ دیو۔ واحد جِنّیّ۔ مؤنث جِنّیّۃ۔
الجِنَّۃُ۔ جنون۔ دیوانگی۔
الجِنَّۃُ والجِنُّ من الشباب۔ عنفوانِ جوانی۔ آغازِ شباب۔
من النبت۔ پودہ کی کلی پھول
جِنُّ اللیل۔ رات کی تاریکی۔
جِنُّ الناس۔ لوگوں کی بڑی جماعت کہتے ہیں "لا جِنَّ بھذا الامر" یعنی اس امر میں کوئی پوشیدگی نہیں۔
الجانّ۔ فا۔ جن کا اسم جمع۔
ج۔ جِنّان۔
الجَنَّۃ۔ درختوں سے ہرا بھرا باغ۔ باغ ارضی ہو یا سماوی۔
ج۔ جِنان وجَنّات۔
الجُنَّۃ۔ پردہ۔ ج۔ جُنَن۔
(۔ و المِجَنّ والمِجَنَّۃ۔)

ہتھیاروں سے بچاؤ کی چیز۔ ڈھال

ج۔ مَجَانّ۔

کہتے ہیں "قَلَبَ مِجَنّہ" یعنی اس نے حیا و شرم کو بالائے طاق رکھا اور خود رائے ہو گیا۔

وقلب له ظهر المجن۔ اس نے اس کی دوستی چھوڑ کر دشمنی اختیار کر لی۔

الجَنَنُ۔ قبر۔ میت۔ کفن۔

ج۔ اَجْنَان۔

الجُنَان والجُنَانَۃ۔ ڈھال۔

الجَنَان۔ دل۔ رات یا اس کی سخت تاریکی۔ ایک مخفی امر۔

من کل شیٔ۔ ہر شے کا جوف۔

ج۔ اَجْنَان۔

الجُنُون والجُنُن والجِنَّۃ۔ دیوانگی۔

الجَنِیْن۔ ہر پوشیدہ شے۔ قبر۔ مدفون بچہ جب تک رحم میں رہے۔

ج۔ اَجِنَّۃ و اَجْنُن۔

المَجَنَّۃ۔ جنون والی زمین۔ جنون۔

کہتے ہیں "بہ مَجَنَّۃ" اس میں دیوانگی ہے۔ چھپنے کی جگہ۔

جَنِئَ (س) جَنَأً۔ کبڑا ہونا۔

صفت (اَجْنَاء)۔ مؤنث جَنْئَاء۔

جَنَأَ۔ (ف) جُنُوءًا و اَجْنَاء۔

اِجْنَاءً و جَانَاءَ مُجَانَأَۃً۔

واجْتَنَأَ و تَجَانَاءَ تَجَانُوءًا علیہ۔ کسی کو مار سے بچانے کے لیے اس پر اوندھا ہو جانا۔

جَنَبَہ (ن) جَنْبًا۔ دفع کرنا۔ ہٹانا۔ دور کرنا۔ پہلو پر مارنا۔

کہتے ہیں "ضَرَبَہ فَجَنَبَہ" اس نے اس کے پہلو پر مارا۔

جَنَبَہ الشیٔ۔ کسی سے کوئی چیز دور کرنا۔

(- جَنْبًا و مَجْنَبًا۔)

البَعِیْرَ۔ اونٹ کو کوتل لے جانا۔

صفت مفعولی۔ (جَنِیْب و مُجَنَّب و مَجْنُوب۔) مؤنث جنیبۃ۔

کہتے ہیں "فرسٌ جَنِیْبُ و خیلٌ جنائب۔

(- جنوبًا)

الریحُ۔ جنوبی ہوا کا چلنا۔

جَنَبَ (ن) جَنَبًا و جَنِبَ (س) جَنَبًا۔ اِلَیْہ۔ کسی کی طرف مائل ہونا۔ مشتاق اور بے چین ہونا۔

جَنِبَ (ن۔ س۔ ض) جَنَابَۃً۔

الرجلُ۔ ناپاک ہونا۔

جُنِبَ۔ درد پہلو میں مبتلا ہونا۔ نمونیا ہونا۔ صفت۔ (مَجْنُوب)

(- و اَجْنَبَ و اُجْنِبَ)

القوم۔ جنوبی ہوا لگنا۔

جَنَّبَہ و تجنَّبَہ و تجانَبَہ واجْتَنَبَہ۔ درد ہونا۔

جَنَّبَہ الشیٔ۔ کسی سے کوئی چیز دور کرنا۔

جَانَبَہ۔ پہلو میں چلنا۔

اَجْنَبَہ۔ دور کرنا۔

اَجْنَبَ الرجلُ۔ کسی کا دور ہونا۔

اِسْتَجْنَبَ۔ جنب ہونا۔ ناپاک ہونا۔

الجَنْبُ۔ مص۔ ج۔ اَجْنَاب۔ و جُنُوب۔ پہلو۔ طرف۔ جانب

کہتے ہیں "قعدت الی جنب فلان والی جانبہ وجنابہ" میں فلاں کے پہلو میں یا اس کی جانب میں بیٹھا۔

جَارُ الجنب۔ قریبی ہمسایہ۔

ذَاتُ الجنب۔ نمونیا۔

الجَنَب۔ مص۔ کچھ لنگڑاپن۔

الجُنُب۔ نافرمان۔ مسافر۔ اجنبی ناپاک۔ جُنبی۔ واحد تثنیہ۔ جمع مذکر مونث۔ سب کے لیے یہی مستعمل ہوتا ہے۔

الجار الجُنُب۔ اجنبی ہمسایہ۔

الجَنِبُ۔ گوشہ نشین۔ کنارہ کش۔ اجنبی مسافر۔

الجَنْبَۃ۔ گوشہ نشینی۔ جانب۔

الجَنَبَۃُ۔ من النبات۔ ہر وہ پودا جو سبزی سے بڑا اور درخت سے چھوٹا ہو۔

ج۔ جُنَب۔ جَنْبَتَا الانف و جَنَبَتَاہ وجَنَابَتَاہ۔ ناک کے دونوں طرف۔

الجُنْبَۃ۔ وہ چیز جس سے بچا جائے۔

الجَانِب۔ فا۔ جو مطیع و فرمانبردار نہ ہو۔ مسافر۔ وہ گھوڑا جس کے پاؤں کے درمیان کا فاصلہ زیادہ ہو

ج۔ جُنَّاب۔ انسان کا پہلو۔ گوشہ۔ جانب۔ ج۔ جَوَانِب۔

کہا جاتا ہے "ھو لَیِّنُ الجانب" وہ تربیت پذیر ہے۔ مان لینے والا ہے۔

ھو رقیق الجانب۔ وہ لطیف ہے۔

الجَنَاب۔ صحن۔ گوشہ۔ جو محلہ قوم کے قریب ہو۔

کہتے ہیں۔ "اَخْصَبَ جَنَابُ القوم" قوم کا مقام سرسبز و شاداب ہے۔

فلان خصیب الجناب او جدیبہ۔ فلاں سرسبز ہے یا قحط زدہ ہے۔ ج۔ اَجْنِبَہ۔

الجِنَاب۔ جَانَبَ۔ کا مصدر۔

کہتے ہیں "فرس طوع الجناب" جلد رام ہونے والا گھوڑا۔

الجَنُوب۔ دکھن۔ دکھنی ہوا۔ ج۔

جَنَائِب۔
الجَنِيْب۔ نمونیہ کا بیمار۔ ہر مطیع و فرمانبردار۔
الجَنِيْبَة۔ کوتل گھوڑا۔
الجُنَّاب۔ پہلو میں چلنے والا ساتھی۔
الاَجْنَب۔ ج۔ اَجَانِب۔ نافرمان۔
الاجنب والاجنبی۔ مسافر۔
المَجْنَب۔ بہت خیر ہو یا شر۔
کہتے ہیں " اِنَّ عِنْدَنَا خَيْرًا مجنبًا وشرًّا مجنبًا "۔ ہمارے نزدیک بہت خیر اور بہت شر ہے
المِجْنَب۔ پردہ۔ ڈھال۔
المُجَنِّبَة۔ فوج کا ہراول۔
المُجَنِّبَتَان۔ من الجیش۔ فوج کا دایاں اور بایاں بازو۔
تَجَنَّثَ۔ الرجلُ۔ غیر قوم میں سے ہونے کا دعویٰ کرنا۔
علیہ۔ کسی سے محبت کرنا۔ مہربانی و شفقت کرنا۔
الطائِرُ۔ پرند کا بازو پھیلا کر بیٹھنا۔
الجُنْثِي۔ عمدہ لوہا۔ تلوار۔
ج۔ جُنْثِيَة۔
جَنَحَ (ف ن ض) جُنُوحًا۔
الیہ۔ مائل ہونا۔
السَّفِيْنَةَ۔ کشتی کا نچلے پانی میں پہنچ کر زمین سے لگ جانا۔
اللَّيْلَ۔ رات کا آجانا۔
( ـــ ض) جَنْحًا)
الطائِرَ۔ پرندہ کے بازو پر مارنا۔
جَنَّحَه۔ بازو بنانا۔
الرجلَ۔ کسی کی طرف گناہ کی نسبت کرنا۔
اَجْنَحَ۔ وَاجْتَنَحَ وَاسْتَجْنَحَ الیہ۔ مائل ہونا۔
اَجْنَحَه وَاسْتَجْنَحَه۔ جھکانا۔ مائل کرنا۔
تَجَانَحَ وَاجْتَنَحَ۔ ایک پہلو پر جھکنا۔
الجَنْحُ۔ کنارہ۔ پناہ۔
الجَنْحُ والجُنُحُ۔ من اللیل۔ رات کا ایک حصہ۔
جِنْحِ الطریق۔ راستہ کی ایک جانب۔
الجَنَاح۔ پرند کا بازو۔
من الانسان۔ انسان کا ہاتھ۔ بغل۔ بازو اور پہلو۔ پناہ۔
اور اسی سے ہے " انا فی جناح فلانٍ "۔ میں فلاں کے سایہ عاطفت میں ہوں۔ کنارہ۔ چیز کا ایک حصہ۔
ج۔ اَجْنُح واَجْنِحَة۔
کہتے ہیں۔ " رکبوا جناحی الطائر "۔ یعنی وہ اپنے وطن سے بے وطن ہوئے۔ رکب جناحی النعامۃ۔ اس نے اس معاملہ میں بڑی کوشش اور عجلت سے کام لیا۔
وھو مقصوص الجناح۔ وہ عاجز و ناکارہ ہے۔
الجُنَاح۔ گناہ۔ اور اسی سے ہے لاجُنَاح علیك۔ تمھارا کوئی گناہ نہیں۔ چیز کا ایک حصہ۔
الجَانِح۔ فا۔ جانب۔
ج۔ جَوَانِح۔
الجوانِح۔ پسلیاں۔
واحد۔ الجَانِحَة۔
جَنَّدَ۔ الجُنُودَ۔ فوج بھرتی کرنا۔
کہتے ہیں۔ " جُنُودٌ مُجَنَّدَة " جمع شدہ لشکر۔
تَجَنَّدَ۔ فوجی سپاہی ہونا۔ لشکر مہیا کرنا۔
للامر۔ کسی کام کے لیے فارغ ہونا۔
الجُنْد۔ لشکر۔ فوج
ج۔ اَجْنَاد وجُنُود۔
واحد (جُنْدِی)
الجُنْد۔ شہر ج۔ اَجْناد
اجناد الشام۔ دمشق۔ حمص۔ قنسرین۔ اردن۔ فلسطین
الجَنَد۔ سخت زمین۔ مٹی سے مشابہ پتھر۔
الجِنْدَارُ۔ محافظ فوج۔ باڈی گارڈ۔ ج۔ جَنَادِرَة۔
جَنْدَرَ۔ الکتاب۔ کتاب کے مٹے ہوئے حصہ پر قلم پھیر کر حروف کو ابھارنا۔ روشن کرنا۔
الجُنْدُب۔ والجُنْدَب۔ ایک قسم کی ٹڈی۔ عام لوگ اس کو قبوط کہتے ہیں۔ ج۔ جَنَادِب۔
جَنْدَلَه۔ پچھاڑنا
الجَنْدَل۔ بڑی چٹان۔
واحد۔ جَنْدَلَة۔ ج۔ جَنَادِل۔
جَنَزَہ۔ (ض) جَنْزًا۔ چھپانا۔ جمع کرنا۔
جُنِزَ۔ مر کر تابوت میں رکھا جانا۔
جَنَّزَ۔ المیّت۔ میت کو تابوت میں رکھنا۔
الجَنَازَة۔ والجِنَازَة۔ میت۔ میت کا تابوت۔ میت کے دفن میں شریک ہونے والے لوگ۔ مجلس ماتم۔ شراب کی مشک۔
ج۔ جَنَائِز۔
الجَنَائِزِی۔ مردوں کے آگے آگے پڑھنے والا۔
الجِنْزَار والجِنْزِیر۔ تانبے کا

زنگار۔
الجِنزِیر۔ زنجیر۔
جَنَسَ (ن)، جَنْسًا۔ التمرُ۔ سب کھجوروں کا پک جانا۔
جَنِسَ (ن)، جَنَسًا۔ الماءُ ونحوہ۔ پانی کا جم جانا۔
جَنَّسَہ۔ بہ۔ اس نے اس کو اس جیسا بنا دیا۔
جَانَسَہ۔ جِنَاسًا و مُجَانَسَۃً۔ مشابہ ہونا۔ ہم جنس ہونا۔
اور اسی سے ہے "فلان مجانس البھائم"۔ فلاں چوپاؤں کے مشابہ ہے۔ یعنی بہائم کی طرح عقل و تمیز نہیں رکھتا۔
تَجَانَسَا۔ باہم ہم جنس ہونا۔
اور اسی سے ہے "ومع التجانس التانس"۔ یعنی ہم جنس ہونے سے آپس میں انسیت پیدا ہوتی ہے۔
الجِنْسُ۔ مختلف انواع پر صادق آنے والی ماہیت جیسے حیوانیت، کہ وہ انسان اور گھوڑے کے لیے جنس ہے۔ ج۔ اَجْنَاس۔
الجَنَسَ۔ جما ہوا پانی۔
الجَنِیْسَ۔ اپنی قوم میں شریف۔ اپنی جنس میں اصل۔
الجِنْسِیَّۃ۔ جنس کی حالت یا ماہیت۔
الجِنَاس۔ علم بدیع کی اصطلاح میں دو کلموں کا کلاً یا بعضاً مشابہ ہونا۔
جَنَشَ (ن)، جَنْشًا۔ الیہ۔ کودنا متوجہ ہونا۔
عنہ۔ کسی سے گھبرانا۔
جَنِشَ (ض ن)، جَنْشًا۔ المکان۔ کسی جگہ کا خشک ہونا۔ قحط زدہ ہونا۔
جَنَّصَ۔ خوف سے بھاگنا۔
بَصَرَہ۔ گھورنا۔ تیز نظر ڈالنا۔
جَنَّصَ الطریقُ بالنّاس۔ لوگوں کی وجہ سے راستہ کا تنگ ہو جانا۔
جَنَفَ (ض)، جُنُوْفًا و جَنِفَ (س)، جَنَفًا۔ عن الطریق۔ راستہ سے الگ ہونا۔
(ــــ و اَجْنَفَ) فی وصیتِہ۔ اپنی وصیت میں ظلم کرنا۔
صفت۔ (جَنِفٌ و اَجْنَفُ)
جَانَفَ۔ جنافاً۔ اھلہ۔ غصہ میں آکر اپنے اہل و عیال سے قطع تعلق کر لینا۔
تَجَانَفَ۔ للاثم۔ گناہ کی طرف مائل ہونا۔
عن الطریق۔ راستہ سے ہٹ جانا۔
الجَنَفُ۔ ظلم۔ عدل و حق سے انحراف۔
الاَجْنَفَ۔ کبڑا۔ کوزہ پشت۔
مؤنث۔ جَنْفَاء۔ ج۔ جُنُف۔
المُجْنَف۔ فطرۃً حق سے پھرا ہوا۔
جَنَقَ (ض)، جَنْقًا و جَنَّقَ۔ الحجر۔ پتھر کو گوپھن سے پھینکنا۔
المَنْجَنِیْق۔ گوپھن۔ فلاخن۔ ایک مشین جس کے ذریعے لڑائی میں پتھر پھینکے جاتے ہیں۔
ج۔ مَجَانِق و مَجَانِیق و منجنیقات۔
الجُنْك۔ ایک قسم کا باجا۔
ج۔ جُنُوك۔
جَنَیٰ (ض)، جَنْیًا و جَنیً۔ الثمرَ۔ درخت سے پھل چننا۔
کہتے ہیں "جنی الثمرۃ لہ وجناہ اِیّاھا"۔
(ــــ جنیًا) الذھب۔ سونے کو کان سے نکالنا۔
(ــــ جِنَایَۃً) گناہ کرنا۔
صفت (جانٍ)، ج۔ جُنَاۃ و اَجْنَاء۔ و جُنَّاء۔
مؤنث۔ جَانِیَۃ۔ ج۔ جَوَانٍ و جَانِیَات۔
اَجْنَیٰ۔ الشجرُ۔ درخت کا پکے ہوئے پھل لانا۔
اجنت الارض۔ زمین کا زیادہ پھل والی یا زیادہ پیداوار والی ہونا۔ زرخیز ہونا۔
جَانیٰ۔ مُجَانَاۃً و تجنّیً۔ علیہ۔ کسی کو ناکردہ گناہ سے متہم کرنا۔
(تجنّی و اَجْتَنٰی) الثمرَ۔ پھل چننا۔ توڑنا۔
اجتنی ماءَ المطرِ۔ گھاٹ پر آکر پانی پینا۔
الجَنیٰ۔ چنا ہوا۔ خواہ وہ پھل ہو یا سونا یا شہد وغیرہ۔
ج۔ اَجْنَاء۔ و اَجْنٍ۔
ثمر (جَنِیٌّ)، تازہ چنا ہوا پھل۔ ابھی کا توڑا ہوا پھل۔
الجَنَاۃ۔ ہر چنی ہوئی شے۔
الجِنَایَۃ۔ گناہ۔ قصور۔ ریشم کا کپڑا۔
المَجْنیٰ۔ مصدر میمی۔ وہ جگہ جہاں سے پھل چنا جائے۔ جس سے پھل توڑا جائے۔ جیسے درخت وغیرہ۔
ج۔ مَجَانٍ۔
الجِھْبِذ۔ نقاد۔ کھرے کھوٹے میں فرق و تمیز کرنے والا۔
ج۔ جَھَابِذَۃ۔
الجُھْبُر۔ شیرنی۔
جَھْجَہ۔ بالسبع۔ روکنے کے لیے للکارنا۔

تَجَهْجَهَ۔ عنه۔ باز رہنا۔
رک جانا۔
المُجَهْجَلَة - شیر۔
جَهَدَ (ف) فی الامر۔ بہت
کوشش کرنا۔
بالرجل۔ کسی کا امتحان کرنا۔
جَهَدَهُ المرض۔ بیماری کا کسی
کو لاغر و دبلا کرنا۔
جهد اللبن۔ دودھ کا تمام
مکھن نکال لینا۔
(ع۔ وا جهد)
الطعام۔ کھانے کی خواہش کرنا۔
جَهَدَ و اَجْهَدَ الدابة۔
جانور پر اس کی طاقت سے زیادہ
بوجھ لادنا۔
اَجْهَدَ المال۔ مال بکھیرنا۔ اور
فنا کر دینا۔
اَجْهَدَ الحقُ۔ حق کا ظاہر ہونا۔
اَجْهَدَ فیه الشیبُ۔ کسی میں
بڑھاپا اچھی طرح ظاہر ہو جانا۔
اَجْهَدَ فی الامر۔ احتیاط کرنا
اَجْهَدَ علینا العدو۔ دشمن کا
دشمنی میں پوری کوشش کرنا۔
اَجْهَدَ الامر لزیدٍ۔ کام
ممکن ہونا۔
جُهِدَ۔ پوری کوشش کرنا۔ غمگین ہونا
لاغر ہونا۔
جَهِدَ۔ (س) جَهَدًا۔ عیشه۔
زندگی کا مکدر ہونا۔ گزران مشکل ہونا۔
جَاهَدَ۔ مُجَاهَدَةً و جِهَادًا۔ پوری
طاقت لگا دینا۔
کہا جاتا ہے "جاهدوا فی
الله حق جهادِه" اللہ کے
راستہ میں کوشش کا حق ادا کرو۔
العدو۔ دشمن سے جنگ کرنا۔

تَجَاهَدَ۔ و اجْتَهَدَ۔
فی الامر۔ کسی امر میں کوشش کرنا
اور پوری طاقت خرچ کر دینا۔
استجهد۔ فی الامر۔ کسی
امر میں غور کرنا۔
الجُهْدَ و الجَهْد و المَجْهُود۔
طاقت۔ استطاعت۔
کہتے ہیں۔ "بَذَلَ جُهْدَهُ و
مَجْهُودَهُ۔ اس نے اپنی طاقت
صرف کر دی۔ مشقت۔
قرآن پاک میں ہے۔ "اَقْسَمُوا
بالله جَهْدَ ایمانهم۔"
الجَاهِدَ۔ فا۔ بے خوابی والا۔
کہتے ہیں۔ جهدٌ جاهد۔
جیسے کہتے ہیں۔ لیلٌ لائل و
شعر و شاعر۔
الجَهَاد۔ سخت بے نبات والی زمین۔
ج۔ جُهُد۔
الجِهَاد۔ دین کی حفاظت کی خاطر اور
اعلائے کلمۃ اللہ کے لیے جنگ۔
الجَهْدَان۔ وہ شخص جس کو مشقت
پہنچی ہو۔
الجَهِید۔ عمدہ چراگاہ۔
کہتے ہیں۔ مرعیٰ جهیدٌ۔
الجُهَادی۔ انتہا۔ آخری حد۔
کہتے ہیں۔ جهادك ان تفعل
کذا۔ تم زیادہ سے زیادہ ایسا
کر سکتے ہو۔
الجُهَیدَی۔ کوشش۔ پوری کوشش۔
کہا جاتا ہے۔ لابلغن جُهَیدای
فی الامر۔ میں معاملہ میں اپنی
کوشش انتہا تک پہنچا دوں گا۔
جَهَرَ (ف) جَهْرًا و جِهَارًا
و جَهْرَةً۔ الامر۔ و بالامر
اعلان کرنا۔

بالقول۔ آواز بلند کرنا۔
الصوت۔ آواز اٹھانا۔
الرجل۔ کسی کو بے پردہ دیکھنا۔
کسی کو دیکھنا اور آنکھوں میں بڑا معلوم
ہونا۔ تعظیم کرنا۔
القومَ۔ دیکھ کر زیادہ خیال کرنا۔
الشئَ۔ کسی شے کو کھولنا اور اس کا
اندازہ کرنا۔
الارضَ۔ ایک اجنبی ملک و زمین
میں چلنا۔
الشئُ فلانًا۔ ہیئت جمال سے
کسی کو عالم حیرت میں ڈال دینا۔
الامرُ۔ اعلان پانا۔ مشہور ہونا۔
السقاء۔ مشکیزہ میں بلو کر مکھن
نکالنا۔
جَهِرَت۔ (س) جَهَرًا۔
العینُ۔ سورج سے آنکھوں کا خیرہ
ہو جانا۔ چندھیا جانا۔
صفت (اَجْهَر)
مونث۔ جَهْرَاء۔ ج۔ جُهْر۔
جَهُرَ (ك) جَهَارَةً۔
الصوتُ۔ آواز کا بلند ہونا۔
صفت (جَهِیر و جَهِر) ـــ
الرجلُ۔ کسی کا دیکھنے والے کی نظر
میں ذیشان و ذی عظمت ہونا۔
جَاهَرَهُ۔ مُجَاهَرَةً و جِهَارًا۔
بالشئ۔ کھلم کھلا ظاہر کرنا۔
بالقراءةِ۔ پڑھنے میں آواز کو
بلند کرنا۔
القوم بالامر۔ غلبہ کی
کوشش کرنا۔
اَجْهَرَ۔ الامرَ و به۔ کسی امر کا
اعلان کرنا۔
بالقراءةِ۔ پڑھنے میں آواز کو
اٹھانا۔ بلند کرنا۔

الرجل و بھیگے بچوں صاحب جمال بچوں کا باپ ہونا
تجاھر۔ بالامر۔ کھلے طور سے ظاہر کرنا۔
إجتھر۔ القوم۔ شمار میں بہت جاننا۔ سمجھنا۔
الرجل۔ کھلم کھلا دیکھنا اور بڑا سمجھنا۔
البئر۔ کنویں کو صاف کرنا۔
الشئُ فلاناً۔ ہیئت و جمال سے کسی کو حیرت میں ڈال دینا۔
الجَھْر۔ مص۔ چوڑا ٹیلہ۔ زمانہ کا ایک حصہ۔
کہتے ہیں۔ "کلمته جَھْرًا و بالجھر" میں نے اس سے کھلے اور صاف الفاظ میں بات کی۔
لقیته جھرًا۔ میں نے اس سے منہ در منہ ملاقات کی۔
الجُھْر۔ ہیئت حسن منظری۔ ظاہری شکل و شباہت۔
الجِھَار۔ مص۔
کہتے ہیں۔ "لقیته جِھَارًا"۔ میں نے اس سے منہ در منہ ملاقات کی۔
الجَھَارَة۔ مص۔ (۔۔ و الجھورة) قد و منظر کا حسن۔
الأَجْھَر۔ خوبصورت ہیئت والا۔ سورج کی روشنی سے چندھیانے والا۔
مونث (جَھْرَاء) ج۔ جُھْر۔
جَھْوَر۔ اٹھی ہوئی اور قوی آواز والا۔ ج۔ جُھْر۔
الجَھِیر۔ خوبصورت و جمیل۔ بھلائی و نیکی کے لائق۔
من اللبن۔ وہ دودھ جس میں پانی کی آمیزش نہ ہو۔
کلام جھیر۔ بلند آوازی کی گفتگو۔

امرأة جھیرةٌ۔ بلند آواز والی عورت۔
کہا جاتا ہے "ھو عفیفُ السریرة و الجھیرة" وہ ظاہر و باطن کا پاکدامن ہے۔
الجَھْوَرِی۔ بلند۔ آواز کی صفت بن کر آتا ہے۔ کہتے ہیں۔
صوت جَھْوَرِیّ۔ بلند آواز۔
رجل جَھْوَرِی۔ بلند آواز والا آدمی۔
المِجْھَر و المِجْھَار۔ عادةً کڑی آواز سے بات کرنے والا آدمی۔
المُجْھِر۔ خوردبین۔
جَھَزَ (ف) جَھْزًا و اَجْھَزَ۔ عَلَی الجریح۔ زخمی کو مار کر اس کا کام تمام کر دینا۔
جَھَّزَ۔ مہیا کرنا۔ تیار کرنا۔
المیّت۔ سب کے کفن دفن کا سامان مہیا کرنا۔
العروس۔ دلہن کے جہیز کا سامان تیار کرنا۔
تَجَھَّزَ۔ للسفر۔ سفر کا ضروری سامان مہیا کرنا۔
(۔۔ و اجھازٌ)
الامر۔ کسی امر کے لیے تیار ہونا۔ آمادہ ہونا۔
الجِھَازُ و الجَھَازُ۔ للبیت او للمسافر۔ او للعروس۔ گھر یا مسافر یا دلہن کا احتیاجی سامان۔
من جسم الانسان۔ وہ اعضائے انسانی جن سے کوئی خاص غرض ملحوظ ہے۔ مثلاً اعضاء تنفس۔ یا آلاتِ ہضم۔ ج۔ اَجْھِزَة و اَجْھِزَات۔

الجَھْزَاء۔ بلند زمین۔
الجَھِیز۔ تیز رفتار گھوڑا۔
موتٌ (جَھِیز و مُجْھَز) ناگہانی موت۔
جَھِیزَة۔ یہ ایک عورت کا نام ہے۔
قطعت جھیزة قول کل خطیب۔ یہ ایک مشہور مثل ہے اور اس کی اصلیت یہ ہے کہ ایک مرتبہ چند مقررین نے دو قبیلوں کے درمیان خون کے معاملہ میں صلح کرانے کے لیے تقریروں کا سلسلہ چھیڑ رکھا تھا اور اولیائے مقتول کو دیت پر راضی رکھنے کا مسئلہ سامنے تھا۔ کہ یک بیک جہیزہ نے خبر پہنچائی، کہ ولی مقتول نے قاتل کا کام تمام کر دیا یہ خبر سنتے ہی لوگوں کی زبان سے یہ جملہ نکلا۔ قطعت جھیزة قول کل خطیب۔ یعنی اب گفتگو کی گنجائش ہی نہیں رہی کیونکہ قاتل کے قتل کے بعد دیت و مقدار دیت کا سوال ہی نہیں اٹھتا۔
جَھَشَ و جَھِشَ (س، جَھْشًا و جُھُوشًا و جَھَشَانًا۔
الیه۔ روتے ہوئے یا رونا سا ہو کر کسی سے فریاد کرنا۔
جَھِشَ (س، جَھَشَانًا۔
منه۔ کسی سے ڈر کر بھاگنا۔
اَجْھَشَ۔ الیه۔ بمعنی جَھَشَ۔
بالبکاء۔ رونے کے لیے تیار کرنا۔
اَجْھَشَت النفسُ۔ اٹھنا۔
اَجْھَشَه۔ جلدی کرانا۔
الجَھْشَة۔ آنسو
(۔۔ الجاھشة) لوگوں کا گروہ۔

الجَھُوش ۔ تیز رفتار ۔
جَھَضَہ (ف) جَھضًا ۔ غالب آنا ۔
عن کذا ۔ دور کرنا ۔ منع کرنا ۔
اَجْھَضَہ ۔ عن الامر ۔ کسی کو کسی امر سے دور کرنا ۔ الگ کرنا ۔
ہ ۔ عن مکانہ ۔ اٹھانا ۔
فلانًا ۔ پھسلانا ۔
اجھضت المرأۃُ ۔ عورت کا حمل کو گرا دینا ۔
جَاھَضَہ ۔ باز رکھنا ۔ جلدی کرانا ۔
الجَاھِضُ ۔ تیز طبیعت ۔
مؤنث ۔ جَاھِضَۃ ۔ ج ۔ جَوَاھِضُ ۔
الجُھُوضۃ و الجَھَاضَۃ ۔ طبیعت کی تیزی ۔
الجَھِضُ و المُجْھَضُ و الجَھِیضُ ۔ وہ بچہ جو قبل از وقت رحم سے گر جائے ۔
الجَھَاضَۃ ۔ بوڑھی مادہ حیوانات ۔
المِجْھَاض ۔ حمل گرنے کی عادت والی عورت ۔
ج ۔ مَجَاھِیضُ ۔
جَھِلَ ۔ (س) جَھْلًا و جَھَالَۃً ۔ نہ جاننا ۔ ان پڑھ ہونا ۔
علیہ ۔ جہالت کا اظہار کرنا ۔ بیوقوف ہونا ۔ ظلم کرنا ۔ سخت کلامی کرنا ۔
صفت ۔ (جاھل)
ج ۔ جُھَّل و جُھَّال و جُھَلَاءُ و جُھُل و جُھْلِ و جَھَلَۃ ۔
جھل الحق ۔ حق ضائع کرنا ۔
جَھَلت القِدرُ ۔ ہانڈی کا بہت اُبلنا ۔
جَھَّلَہ ۔ کسی کو جہالت کی طرف منسوب کرنا ۔
جَاھَلَہ ۔ نادانی میں مقابلہ کرنا ۔ بدسلوکی کرنا ۔
اور اسی سے ہے "رأیت منھا مجاملۃً ثم انقلبت مجاھلۃً" میں نے پہلے ان کی طرف سے خوش معاملگی دیکھی پھر وہ بدمعاملگی میں تبدیل ہوگئی ۔
تَجَاھَلَ ۔ بناوٹی جاہل بننا ۔
استَجھَلَہ ۔ کسی کو جاہل سمجھنا ۔ جاہل شمار کرنا ۔ حقیر جاننا ۔
استجھلت الریحُ الغُصْنَ ۔ ہوا نے درخت کی ٹہنی کو حرکت دی ۔
الجَھْلَۃ ۔ نادانی ۔
الجَاھِلِیَّۃ ۔ جہالت کی حالت ۔ بُت پرستی جو بلاد عرب میں قبل ظہور اسلام رائج تھی ۔ جاہلیت کا اطلاق عرب کے ان حالات پر بھی ہوتا ہے ۔ جو اسلام سے پہلے عرب پر طاری تھے ۔
اَلجَھُوْل ۔ ناتجربہ کار ۔ جاہل ۔
ج ۔ جُھَلاءُ ۔
المِجْھَل و المِجْھَلَۃ ۔ انگارے ہلانے کی لکڑی ۔ کریلی ۔
المَجْھَلَۃ ۔ بے علمی کا باعث ۔ بے علمی کی ترغیب ۔
المَجْھَلُ ۔ بے راستہ والا جنگل ۔ بغیر نشان کا بیابان ۔
ج ۔ مجاھل ۔
المَجَاھِل ۔ نادانیاں ۔ اس کا واحد جَھْل ہے ۔
اور اسی سے ہے "انا لنصفح عن مجاھل قومنا" ہم اپنی قوم کی نادانیوں سے درگذر کرتے ہیں ۔
الفعل المَجْھُول ۔ وہ فعل جس کا فاعل نامعلوم ہو ۔
ناقۃ مجھولۃٌ ۔ وہ اونٹنی جس پر داغ نہ ہو ۔
جَھُمَ (ک) جَھامۃً و جُھُومۃً تیوری چڑھانا ۔ ترش رو ہونا ۔
صفت (جھم)
جَھَمَہ و جَھِمَہ (ف س) جَھْمًا و تجھّمہ و تجَھَّمَ لہ ۔ کسی سے ترش روئی سے پیش آنا ۔ جب کوئی اپنی آرزو اور مراد میں ناکام رہتا ہے ۔ تو کہتے ہیں :-
تَجَھَّمَہ اَمَلُہ ۔
اَجْھَمَ ۔ الجَوُّ ۔ آسمان پر بے بارش والے بادلوں کا چھا جانا ۔
اِجْتَھَمَ ۔ رات کے آخری چوتھائی حصہ کی ابتداء میں داخل ہونا ۔ یا اس میں چلنا ۔
الجُھْمَۃ و الجَھْمَۃ ۔ رات کے آخری حصوں کا شروع ۔
الجَھْمَۃ ۔ دیگ ۔
الجَھُوْم ۔ عاجز ۔ کمزور ۔
جَھَنَ (ن) جُھُونًا ۔ قریب ہونا ۔
الجَھْنُ ۔ ترش روئی ۔
جَھَنَّم ۔ دوزخ (غیر منصرف)
جَھِيَ ۔ (س) جَھًا ۔
البیت ۔ گھر کا اجڑنا ۔ ویران ہونا ۔
جَھِيَ ۔ الجُرحَ ۔ زخم کو کشادہ کرنا ۔
جَاھَی مُجَاھَاۃً ۔ فلانًا ۔ فخر میں مقابلہ کرنا ۔
اَجْھَی اِجْھَاءً ۔ الطریقُ ۔ راستہ کا واضح ہونا ۔
السماءُ ۔ آسمان کا بادلوں سے صاف ہونا ۔
علیہ ۔ بخل کرنا ۔
الطریق ۔ راستہ کو واضح کرنا ۔
البیت ۔ گھر کو بے پردہ بنانا ۔
الاَجْھی ۔ گنجا ۔ (د ـــ و المُجْھی ۔)

حَقَنَه (ن ض) حَقْنًا۔ روک لینا
بند کرنا۔ اور اسی سے ہے۔
"حقن بولہ" اس نے پیشاب
کو روک لیا ۔ دَمَہٗ۔ خون کو
گرنے سے بچایا ۔ مَاءَ وجهه
آبرو کی حفاظت کرنا ۔
اللبنَ۔ دودھ کو مکھن نکالنے
کے لیے مشکیزہ میں جمع کرنا ۔
المریضُ۔ بیمار کا پیشاب رکنا۔
حقنہ کا استعمال کرنا ۔
الدمُ۔ خون کا زخم میں جمع ہونا۔
الحُقْنَة۔ ہر وہ دوا جو بیمار کے مقعد
سے فضلہ نکالنے کے لیے
پڑھائی جائے۔
الحَقْنَة۔ پیٹ کا درد۔ ج۔ اَحْقَان۔
الحَاقِن۔ فا۔ پیشاب روکنے والا
اور اسی سے یہ مثل مشہور ہے۔
"لَا رَأْیَ لِحَاقِنٍ" یعنی پیشاب
روکنے والے کی رائے میں کوئی
وزن نہیں۔ کیونکہ اس حالت میں
وہ اپنے اختیار میں نہیں ہوتا۔
گویا ایسے مضطر شخص کے لیے یہ
مثل بولی جاتی ہے جو خود اپنے
امر کا مختار نہ ہو۔
الحَاقِنَة۔ الحاقن کا مؤنث۔
معدہ۔ ہنسلیوں کا درمیانی حصہ۔
ج۔ حَوَاقِن۔ اور اسی سے یہ
مثل مشہور ہے۔ "لَاُلْحِقَنَّ
حَوَاقِنَكَ بِذَوَاقِنِكَ" ۔ جو
تہدید و دھمکی کے موقع پر بولی
جاتی ہے۔
الحَقِين۔ روکا ہوا۔ جمع کیا ہوا۔
کہتے ہیں۔ "سَقَاهُ اللبنَ
الحقین" یعنی اس نے اس کو
مشکیزہ میں رکھا ہوا دودھ پلایا۔

ج۔ حقنی۔
المِحْقَن والمِحْقَنَة۔ حقنہ کی پچکاری
المِحْقَن۔ دودھ جمع کرنے کا مشکیزہ۔
المِحْقَان۔ پیشاب روکنے والا۔
عام لوگ المِحْقَن اور المِحْقَان
کو پانی کی ٹنکی یا حوض کے لیے
استعمال کرتے ہیں۔
حَقَاه (ن) حَقْوًا۔ کوکھ پر مارنا۔
حُقِیَ۔ درد کمر سے بیمار ہونا۔ گوشت
کھانے سے درد شکم والا ہونا۔
صفت (مَحْقُوّ و مَحْقِیّ)۔
تَحَقّٰی۔ درد کمر کی شکایت رکھنا۔
الحَقْو۔ کوکھ۔ ازار۔ پہاڑ کا کنارہ
ج۔ حِقَاء و اَحْقٍ و اَحْقَاء
و حُقِیّ۔ کہتے ہیں ۔
"لَاذَ بِحَقْوِهٖ" اس نے اس سے
فریاد رسی چاہی۔
الحِقَاء والحَقْوَة۔ ازار یا ازار
کے باندھنے کی جگہ۔ گوشت کھانے
سے پیٹ کا درد۔
حَكَّ (ن) حَكًّا۔ الشئ بالشئ
او علیه۔ رگڑنا۔ گھسنا۔
الشئ۔ چھلکا اتارنا (۔
وَاَحَكَّ واحتكَّ) الكلامُ
فی صدره۔ بات کا دل میں گھر
کر جانا۔ کہتے ہیں۔ "ماحَكَّ فی
صدری کذا"۔ مجھ کو یہ بات
نہیں جچی۔ حَكَّهٗ و اَحَكَّهٗ
اِحْكَاكًا واحتكّهٗ واسْتَحَكَّهٗ۔
سر کھجلانا ۔ واحتكَّ بالشئ۔
کسی شے کے ساتھ لازم ہونا۔
حَاكَّ۔ مُحَاكَّةً وحِكَاكًا ۔
الرجلَ۔ مقابلہ کرنا۔ برابری کرنا
تَحَكَّكَ۔ بہ۔ کسی کے ساتھ برائی
کرنے پر تیار رہنا۔ مثل ہے۔

"تَحَكَّكَت العقربُ بالحیة"
یعنی بچھو سانپ کو تکلیف دینے پر
تیار رہا۔ یہ مثل اس شخص کے حق
میں بولی جاتی ہے جو اپنے سے
زیادہ طاقتور سے مقابلہ کرے۔
تَحَاكّا۔ ایک دوسرے کو کھجلانا۔ آپس
میں مقابلہ کرنا۔
الحِكّ۔ چک (۔ والحِكَاك)
جانور کے کھجلانے کے لیے درخت
کا تنہ۔ کہتے ہیں۔ "فلانٌ حِكُّ
او حِكَاكُ شرٍّ" فلاں بہت شر
انگیز ہے۔
الحُكّ۔ ملاحوں کا قطب نما۔
الحُكَّاكَات۔ وسوسے۔ شکوک۔ واحد
(حَكَّاكَة)
الحَكَك۔ سنگ مرمر کے مشابہ سفید
پتھر۔ مونڈھے ہلاتے ہوئے چلنے والی
عورت کے مانند رفتار۔
الحَكَّة۔ نرم پتھروں والی زمین۔
الحُكَك۔ شری لوگ۔ برائی والے۔
اپنی حاجتوں کی طلب میں اصرار کرنے
والا۔ واحد
الحِكَّة۔ حَكَّ۔ کا اسم۔ خارش۔
کھجلی ۔ حِكَّةُ الانف
ناک میں سوزش و جلن جو ٹھنڈی ہوا
سونگھنے سے پیدا ہوتی ہے۔ اور
اس کا اثر دماغ تک پہنچتا ہے۔
آنکھوں سے آنسو جاری ہو جاتے
ہیں۔ شک۔
الحَاكَّة۔ دانت۔ کہا جاتا ہے: "مَا
بَقِیَ فی فمه حَاكَّةٌ" اس
کے منہ میں کوئی دانت نہیں بچا۔
الحُكَاك۔ یورک ایسڈ۔ قلمی شورہ کھجلی
دار ایک بیماری۔
الحُكَاكَة۔ کھرچن۔ کھرچ کر اتاری ہوئی

چیز۔

الاَحْکَاكَ - ہم کفو لوگ۔ کہتے ہیں۔ "لستَ مِن اَحْکَاکِہ" تم اس کے مردوں میں سے نہیں ہو۔

الاَحْكَ ۔ جس کے منہ میں دانت نہ ہوں۔ پُوپَلا۔ تراشا ہوا کھُر۔

الحَکَّاكَ ۔ بہت کھرچنے والا۔ بہت رگڑنے والا۔ امتحان کے لیے سونے کو رگڑنے والا۔

المَحَكَ ۔ کسوٹی۔

المُحَكَّكَ - مفع۔ الجذلُ المُحَكَّكَ۔ تنہ جو خارشی اونٹ کے کھجلانے کے لیے نصب کیا جاتا ہے۔ کہتے ہیں "انا جُذَیلُھَا المُحَكَّكَ وعُذَیقُھَا المُرَجَّب" یعنی میری رائے سے اس طرح شفا حاصل کی جاتی ہے جس طرح اونٹ تنہ سے شفا حاصل کرتا ہے۔

حَکَاءَ (ف) حَکَأً و اَحْکَأَ و اَحْتَکَأَ — العقدۃَ۔ گرہ باندھنا۔ مضبوط کرنا۔ کہا جاتا ہے — "اِحتکأت العُقدۃ" گرہ کا کسنا۔ مضبوط ہونا۔ کہتے ہیں۔ "اِحْتَکَأَ الشیئُ فی صدری" وہ چیز میرے دل میں بیٹھ گئی۔ اور اب مجھے شک نہ رہا۔

الحُکَأۃَ والحُکَاءۃ ۔ بڑا گرگٹ۔

حَکَرَہ (ض) حَکْرًا ۔ گھٹانا۔ ظلم کرنا۔ بری معاشرت رکھنا۔ زندگی بسر کرنے میں تنگی و مشقت ڈالنا۔

حَکِرَ (س) حَکَرًا - اصرار کرنا۔ ضد کرنا۔ جھگڑالو ہونا۔ صفت (حَکِرٌ) — بالامر۔ اپنے لیے مخصوص کرلینا۔ خود مختار و خود سر ہونا — مہنگا فروخت کرنے کے لیے غلہ روک رکھنا۔

حَاکَرہ ۔ مُحَاکَرۃً ۔ جھگڑا کرنا۔ مقابلہ کرنا۔

تَحَکَّرَ و احتَکَرَ — الشیءَ۔ مہنگا بیچنے کے لیے روک رکھنا — و تَحَکَّرَ علیہ۔ حسرت و افسوس کرنا۔

الحَکَرُ ۔ مص (-) والحُکَرُ تھوڑا پانی یا کھانا۔ چھوٹا پیالہ۔

الحَکَرُ و الحُکَرُ ۔ مہنگا بیچنے کے لیے روکی ہوئی چیز۔ تھوڑا کھانا یا دودھ۔

الحُکرۃ۔ غلہ کی بندش۔

الحَاکُورَۃ۔ پائین باغ۔

حَکَشَ (ض) حَکْشًا — الرجلُ آدمی کا سکڑنا — الشیءَ۔ جمع کرنا — الرجل۔ ظلم کرنا

حَکَفَ (ض) حُکُوفًا — الرجل کسی کام میں سُست و ڈھیلا ہو جانا۔

حَکَلَ (ن) حَکْلًا و اَحْکَلَ و اَحْتَکَلَ — الامرُ علیہ۔ دشوار و مشتبہ ہونا۔ غیر واضح ہونا۔

تَحَکَّلَ ۔ جہالت سے اصرار کرنا۔

الحُکْلُ۔ وہ چیز جس کی آواز سنائی نہ دے۔ کہا جاتا ہے "تَکَلَّمَ کَلَامَ الحُکْلِ" اس نے غیر مفہوم کلام کیا۔

الحَکَلُ — فی الفرس۔ گھوڑے کے ٹخنوں کا ڈھیلا پن۔

الحُکْلَۃ۔ کلام میں لکنت۔ کہتے ہیں "فی لِسانِہٖ حُکْلَۃ" اس کی زبان میں لکنت ہے۔ جہالت کی وجہ سے اصرار۔

حَکَمَ (ن) حُکمًا و حُکُومۃً بالامرِ و للرجلِ - او علیہ و بینھم۔ حکم دینا۔ فیصلہ دینا۔

حَکَمَ (ن) حَکْمًا ۔ واپس ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ "اَحکَمَہ فاحکَمَ" اس نے اس کو واپس کیا، تو وہ واپس ہوگیا — الفرسَ۔ گھوڑے کے منہ میں حکمہ لگانا — ہ۔ عن کذا۔ منع کرنا۔ واپس کرنا۔

حَکُمَ (ک) حِکْمَۃً ۔ دانا ہونا۔ دوراندیش ہونا۔ حاکم بنانا — حَکَّمَہ فی الاَمرِ۔ فیصلہ کرنے کے لیے کوئی معاملہ سپرد کرنا — عن کذا۔ لوٹانا اور منع کرنا۔

حَاکَمَہ جھگڑا کرنا — حَاکَمَہ الی الحاکم۔ حاکم کی طرف بلانا۔

اَحْکَمَ — الشیءَ۔ مضبوطی سے کرنا — اَحْکَمَتہُ التجاربُ تجربوں نے اس کو دانا بنا دیا — اَحْکَمَ السفیہَ۔ برے کام کے کرنے سے ہاتھ پکڑ لینا یا اس کے نتیجہ بد سے اس کو واقف و آگاہ کرنا — ہ عنِ الامرِ۔ روکنا۔ منع کرنا — الفرسَ گھوڑے کے منہ میں حکمہ لگانا۔

تَحَکَّمَ۔ فی الامرِ۔ اپنی رائے سے فیصلہ دینا۔ حکم نافذ ہونا۔ کسی امر میں اپنی مرضی کے مطابق تصرف کرنا

اِحْتَکَمَ۔ فی الامرِ۔ ثالث منظور کرنا — الناسُ الی الحاکِمِ لوگوں کا حاکم کے پاس اپنا مقدمہ لے جانا — علی فلانٍ ارادہ کے موافق طلب کرنا — فی الشیءِ۔ اپنی خواہش کے مطابق کسی

چیز میں تصرف کرنا ـــ الامرُ۔ مضبوط ہونا۔

تَحَاکَمُوا۔ الی الحاکم۔ حاکم کے پاس اپنا جھگڑا لے جانا۔

استحْکَمَ۔ الامرُ۔ مضبوط ہونا۔

ـ علیہ الکلامُ۔ کلام کا کسی کے اچھی طرح سمجھ میں نہ آنا۔

الحُکم۔ مص فیصلہ۔ ج اَحْکام۔

الحَکَم۔ حکم جاری کرنے والا۔ حاکم۔ فیصلہ کرنے والا (مفرد و جمع ہر دو کے لیے استعمال ہوتا ہے)

ـــ رجلٌ حَکَمٌ۔ عمر رسیدہ آدمی۔

الحِکْمَۃ۔ انصاف۔ حلم۔ بردباری فلسفہ۔ حق کے موافق کلام۔ کام کی درستی۔ ج۔ حِکَم۔

الحَکَمَۃ۔ لگام کا وہ حصہ جو گھوڑے کے دونوں جبڑوں کے جانب ہو۔

ـــ من الانسان۔ چہرے کا سامنے کا حصہ۔ قدر و منزلت۔

الحُکُومَۃ۔ مص۔ گورنمنٹ۔

الحَاکِم۔ قاضی۔ گورنر۔ ج۔

ج۔ حُکّام و حاکمون

الحَکِیم۔ دانا۔ عالم۔ فلاسفر۔ ج حُکَمَاء۔ مؤنث حکیمۃ۔

ـــ قصیدۃ حکیمۃ۔ دانائی و حکمت سے بھرا ہوا قصیدہ ـــ

الحَکِیم۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ایک اسم۔

الاحکومۃ۔ تحکم فی الامر۔ کا اسم۔

المَحْکَمَۃ۔ کچہری۔ ج۔ مَحَاکِم۔

المُحَکَّم۔ مفع۔ آزمودہ (ـــ والمُحکِم) اپنے نفس کے ساتھ انصاف کرنے والا۔

حَکَی (ض) حِکَایۃً ـــ عنہ۔ الکلامَ۔ کسی سے کلام نقل کرنا ـــ الخبرَ۔ بیان کرنا ـــ فلانًا۔ کسی سے مشابہ ہونا ـــ الشیءَ۔ مشابہ بنانا ـــ حکی علیہ چغلی کھانا ـــ العُقدۃ گرہ باندھنا۔

اَحْکَی۔ اِحْکَاءً ـــ العُقدَۃَ۔ گرہ مضبوط باندھنا۔

حَاکَی۔ مُحَاکاۃً ـ ہ۔ کسی کے مشابہ ہونا۔ مانند ہونا۔

اِحتکی۔ اِحْتِکَاءً ـــ الامرُ۔ کسی امر کا مضبوط ہونا۔

الحَکِیّ۔ چغلخور (مذکر و مؤنث ہر دو کے لیے)

حَلَّ (ن) حَلًّا ـــ العُقدَۃَ۔ گرہ کھولنا۔

اِنحلّت۔ العُقدۃُ۔ گرہ کا کھل جانا۔

حَلَّ (ن ض) حُلُولًا۔ علیہ أمرُ اللہ۔ خدا تعالیٰ کا حکم واجب ہونا۔

حَلَّ (ن ض) حَلًّا و حَلَلًا و حُلُولًا ـــ المکانَ و بالمکانِ کسی جگہ اترنا ـــ بہ فی المکانِ۔ کسی کو کسی جگہ اتارنا۔

حَلَّ (ض) حِلًّا ـــ الشیءُ۔ کسی چیز کا حلال ہونا ـــ الدَّینُ ادائیگی قرض کا وقت آپہنچنا ـــ الیمینُ۔ قسم پوری کرنا ـــ الرجلُ۔ احرام سے نکلنا۔

حُلَّ ـ الجامدُ۔ پگھلایا جانا۔

ـــ المکانُ۔ آباد ہونا۔

حَلَّ (س) حَلَلًا۔ پاؤں یا ٹخنے میں ڈھیلاپن ہونا۔ صفت (اَحَلّ) ج۔ حُلّ۔

حَلَّلَ۔ تَحْلِیلًا و تَحِلَّۃً ۔ و تَحِلًّا۔ الشیءَ۔ کسی شے کو حلال قرار دینا۔ جائز ٹھہرانا ـــ الیمینَ۔ قسم کا کفارہ ادا کرنا ـــ حَلَّلَہٗ بالمکانِ اتارنا۔

اَحَلَّ۔ اِحْلَالًا۔ عہد و میثاق سے آزاد ہونا ـــ المحرمُ۔ محرم کا احرام سے نکلنا۔ اشہر حرام کے علاوہ مہینوں میں داخل ہونا ـــ بنفسہ۔ سزا کا مستحق ہونا ـــ احلہ بالمکانِ او المکانَ۔ کسی جگہ اتارنا ـــ الشیءَ۔ حلال کرنا ـــ علیہ الامرَ۔ واجب کرنا ـــ الناقۃُ علی ولدھا۔ دودھ جاری ہونا۔

اِنْحَلَّ۔ کھل جانا۔

تَحَلَّلَ ـــ فی یمینہ۔ شرطیہ قسم کھانا۔ اپنی قسم میں مستثنیٰ کرنا۔ جیسے "واللہ لافعلن ذلك ان شاء اللہ۔ یا۔ الا ان یکون کذا" ـــ من یمینہ۔ کفارہ ادا کر کے قسم سے آزاد ہونا۔

تَحَلَّلَہٗ۔ حلال کر دینے کو چاہنا۔

اِحْتَلَّ۔ المکانُ و بالمکانِ۔ کسی جگہ اترنا۔ کہا جاتا ہے " اِحْتَلَّ القومَ و بالقومِ۔ وہ قوم کے پاس ٹھہرا۔

اِسْتَحَلَّ ـ الشیءَ۔ جائز سمجھنا۔ جائز شمار کرنا۔ جائز ٹھہرانے کی اجازت چاہنا۔

الحَالّ۔ فا۔ ج حُلّل و حُلُول۔ و حُلّال (و الحلال)۔ حالّ کا اسم مبالغہ۔ گرہ کھولنے والا۔

کہتے ہیں۔ "فلانٌ حَلّالٌ للعُقد
کافٍ للمهماتِ"۔ فلاں بہت
عقدہ کشا اور مشکلات کے لیے
کافی ہے۔
الحِلّ۔ مص۔ حلال۔ جائز۔ مکہ معظمہ
کے حرم شریف سے باہر کا علاقہ
کسی جگہ اترنے والا۔ کہتے ہیں۔
"مَا نِزلتُ حلاً بهذا
البلدِ"۔ میں اس شہر میں ہمیشہ
اترنے والا ہوں۔ والاشهر الحلّ
"اشهُر حُرُم"۔ کے علاوہ مہینے۔
الحِلّ۔ نشانہ۔ قسم سے برایت۔
الحِلّ و الحُلّ۔ احرام سے
نکلنے کا وقت۔ کہا جاتا ہے۔
"فعله فی حِلّه وحُرمِه"۔
اس نے اس کو احرام کی حالت
میں اور احرام سے نکلنے کے
وقت کیا۔
الحَلّة۔ حُلُول۔ سے اسم مرۃ۔
ترکل کا بڑا ٹوکرا۔ (ـ والحِلّة)
محلہ۔ مجلس۔ جمع ہونے کی جگہ۔
ـــ مِنَ الشئ۔ کسی شے
کی طرف وسمت۔ ج۔ حِلَلٌ
وحِلاَل۔ کہا جاتا ہے۔ "فیه
حَلّة او حِلّة"۔ اس میں کمزوری
ہے ـــ الحِلّة۔ اترنے کی
ہیئت۔ اترنے والی قوم جس کی
تعداد زیادہ ہو۔ کہا جاتا ہے۔
"حیٌّ حَلاَلٌ"۔ اترنے والا قبیلہ
جو تعداد میں کثیر ہو۔
الحُلّة۔ نیا کپڑا۔ کپڑوں کا جوڑا
ہتھیار۔ کہا جاتا ہے۔ "لَبِسَ
المحارِبُ حُلّتَه و بَزّتَه"
لڑنے والے نے اپنا لباس اور
اپنے ہتھیار زیب تن کیے۔ ج

حُلَل۔ وحِلاَل۔
الحَلاّلة۔ چرخہ۔
الحَلاَل۔ جائز و حلال۔ احرام سے
نکلنے والا۔ "السحر الحلال"۔
وہ عجیب باتیں جن سے عقل دنگ
رہ جائے اور شیطانی اثر سے وہ
پاک ہوں۔
الحِلاَل۔ حَلاَل۔ کجاوہ کا
سامان۔ عورتوں کی ایک سواری۔
الحَلِیل۔ حَلاَل۔ خاوند۔
(ـ والحَلِیلَة) بیوی ـــ
حَلِیل۔ ایک گھر میں ساتھ رہنے
والا۔ ج۔ اِحِلاّء۔ مونث
حَلِیل وحلیلة۔ ج۔
حَلاَئِل۔
الاَحَلّ۔ کمزور ٹانگوں والا۔ مؤنث
حَلاّء۔ ج۔ حُلّ۔
الاِحْلاَل۔ رسوم حج سے فراغت۔
الاِحْلِیل۔ پیشاب نکلنے کا سوراخ۔
تھن کا سوراخ جس سے دودھ
نکلتا ہے۔ ج۔ اَحَالِیل۔
التَحِلّة۔ قسم کا کفارہ۔ قسم میں
استثناء۔
التحلیل۔ بمعنی اِحلیل۔
المَحَلّ۔ اترنے کی جگہ۔ ٹھیرنے کی
جگہ۔ ج۔ مَحَالّ۔
مَحِلّ ـــ الدَّینِ۔ قرض کی میعاد۔
المُحِلّ۔ فا۔ رجلٌ مُحِلٌّ
حرم کی پردہ دری کرنے والا۔
بے عہد آدمی۔
المحلّة۔ اترنے کی جگہ۔
المُحَلَّل۔ مفع ـــ ماءٌ مُحَلَّلٌ۔
اونٹوں کے اترنے سے گدلا ہو
جانے والا پانی ـــ مکانٌ
مُحَلَّلٌ۔ لوگوں کے زیادہ ٹھیرنے

کی جگہ۔
حَلأه (ف) حَلأً۔ بالسیفِ۔
تلوار سے مارنا ـــ ہ بالسوط۔
کوڑے سے مارنا ـــ به الارضَ
زمین پر پچھاڑنا ـــ حَلأه الشئَ۔
کسی کو کوئی شے دینا ـــ حَلأً
الجلدَ۔ کھرچنا۔ چھیلنا ـــ
حَلأه واَحلأه۔ کسی کے سرمہ
لگانا یا انجن لگانا ـــ حَلأ لَه
حَلوءً۔ کسی کے لیے سرمہ یا انجن
رگڑنا۔ گھسنا۔
حَلِئَ۔ (س) حَلأً۔ الادیمُ
کھال اتارتے وقت چھری لگ کر
کھال کا خراب ہونا۔ ـــ
حَلِئَت الشفة۔ ہونٹ پر آبلہ
پڑ جانا۔
حَلأه۔ تحلیئاً و تَحلِئَةً۔
عَنِ الماءِ۔ پانی پر اترنے سے
روک دینا ـــ ہ۔ الشئَ۔ کسی
کو کوئی شے دینا۔
الحَلُوء والحُلاّءة۔ سرمہ۔ چمڑے کی
جھلی جو رنگنے والا اتارتا ہے۔
الحَالِئَة۔ بڑا زہریلا سانپ۔
الحلأ۔ والتحلئ والتحلِئَة۔
چمڑے پر کے بال۔ چمڑے کا میل
اور اس کی سیاہی۔ ـــ
التحلئ۔ چھری لگا ہوا چمڑا ـــ
الحَلاَء۔ بخار کے بعد ہونٹوں پر
کا چھالہ۔
التحلئة۔ مص۔ بوجھل۔ بھاری۔
رجل تحلئةٌ۔ بوجھل آدمی۔
المِحلاء والمِحلاءة۔ چمڑا صاف
کرنے کی چھری۔
حَلَبَ (ن ض) حَلْباً و حَلَباً۔
وحِلاَباً ـــ الشاةَ۔ بکری کا

دوہنا۔ کہا جاتا ہے "حَلَبَ الدھرَ اَشطُرَہٗ" یعنی زمانہ کی بھلی بری باتوں کو اس نے خوب آزمالیا۔ اَشطُر۔ اونٹنی کے تھن کے بالکھ کو کہتے ہیں۔

کہتے ہیں "حلبتَ بالساعد الاشد" یعنی تم نے ایسے سے مدد لی جو کام کو بخوبی انجام دے سکتا ہے۔ مالہ حَلَبٌ و لاجَلَبٌ" یعنی اس کے پاس نہ اونٹنیاں ہیں نہ اونٹ ـــ حَلَبَ الرجلُ۔ زانو کے بل بیٹھنا۔

حَلَبتُ و اَحلَبتُ ـــ الرجلُ دوسرے کے لیے دودھ دوہنا۔

حَلَبتُہ و اَحلَبتُہ۔ ناقتی اونٹنی کو دودھ دوہنے کے لیے دینا۔

حَلَبَ القومُ حَلبًا و حُلُوبًا۔ و اَحلَبُوا۔ کسی کی مدد کے لیے قوم کا ہر طرف سے سمٹ آنا۔

حَلِبَ (س، حَلَبًا ـــ الشعرُ بال کا کالا ہونا۔

حَالَبَہ۔ ساتھ مل کر دودھ دوہنا۔

(ـــ و اَحلَبَہ) مدد دینا۔

تَحَلَّبَ و انحَلَبَ ـــ العرقُ او الدمعُ پسینہ یا آنسو کا بہہ پڑنا ـــ عینُہٗ۔ آنکھ کا آنسو بہانا ـــ فمُہٗ۔ منہ کا تھوک ٹپکانا۔ رال ٹپکانا۔

اِحتَلَبَ و استَحلَبَ۔ دودھ نکالنا ـــ احتَلَبَ الناقۃَ اونٹنی کا دودھ دوہنا ـــ استَحلَبَ القومُ۔ قوم کا مدد کے لیے جمع ہونا۔

الحَلَبُ۔ مص (۔ و الحَلِیبُ) دوہا ہوا دودھ۔ کہتے ہیں "شَرِبتُ حَلَبًا" میں نے تازہ دودھ پیا۔ کھجور کی شراب ـــ "حلب الکرم و حلب العصیر" شراب۔

کہتے ہیں "ذاقوا حَلَبَ امرِھِم" یعنی انھوں نے اپنے کام کا خمیازہ بھگتا ـــ و دمٌ حلیبٌ" تازہ خون۔ کہا جاتا ہے ـ "ناقۃٌ حلبیٌ" رکبی و (حَلبَانۃٌ رَکبَانۃٌ" - دودھ دینے والی اور سواری دینے والی اونٹنی۔

الحَلبۃ ایک بار دوہنا۔ گھوڑوں کی ایک دفعہ کی دوڑ۔ کہتے ہیں۔ "ھو یرکض فی کل حلبۃ من حلبات المجد" وہ بزرگی و شرافت کی ہر دوڑ میں دوڑتا ہے ـــ الحَلبۃ۔ گھوڑے جو دوڑانے کے لیے مختلف طرفوں سے جمع کیے جائیں۔ ج حَلَبات و حَلائب۔

الحَلبتان۔ صبح و شام (ان دونوں وقتوں میں دودھ دوہنے کی وجہ سے ان کا یہ نام پڑا۔

الحُلبۃ۔ میتھی۔

الحُلُبۃ۔ بکریوں کا ایک حصہ جو ریوڑ سے الگ ہو جائے۔

الحَالِب۔ فا۔ دودھ نکالنے والا۔ ج۔ حَلَبۃ۔

الحَالِبۃ۔ تھن کے ارد گرد کی رگیں ج۔ حَوَالِبُ۔

حَوالِب البئر۔ پانی کی سوتیں یا سرین۔ اسی طرح حَوَالِبُ العین۔ یا۔ حَوَالِبُ الانف وہ رگیں جن سے آنکھ کے آنسو یا ناک کی ریزش نکلتی ہے۔

الحَالِبَان ـ وہ دو رگیں جن سے پیشاب گردہ اور مثانہ میں آتا ہے۔

الحِلَاب۔ دودھ دوہنے کا برتن۔

الحَلَّاب۔ بہت دوہنے والا۔

"یومٌ حلابٌ" نمناک دن۔

الحَلُوب و الحَلُوبَۃ۔ من الابل او الغنم۔ دودھ دینے والی اونٹنی یا بکری ـــ دوہی ہوئی۔

ج۔ حُلُب و حَلَائِب۔

الحَلَائِب۔ جماعتیں۔ کسی کے معاونین و مددگار چچیرے بھائی۔

الحُلبُوب۔ کالا رنگ۔ کہا جاتا ہے "اسود حُلبُوب" بہت کالا۔

الحِلبِلَاب۔ عشق پیچہ کی بیل۔

الحُلَّب و الحُلَّبَان و الحِلِبَّاب و الحُلبُوب۔ نباتات کے نام۔

کہتے ہیں۔ شاۃٌ (تِحلَابۃ و تُحلَبۃ و تِحلِبۃ۔ و تُحلِبۃ و تِحلَبۃ) گیابھن ہونے سے پہلے دودھ دینے والی بکری۔

المِحلَب۔ دودھ دوہنے کا برتن۔

ج۔ مَحَالِب۔

المَحلَب۔ دودھ دوہنے کی جگہ ج۔ مَحَالِب۔ ایک درخت جس کے بیج سے خوشبو حاصل کی جاتی ہے۔

المُحلِب۔ فا۔ کہا جاتا ہے "فلانٌ مُحلِبٌ مُجلِبٌ" یعنی فلاں کے اونٹوں نے اونٹ اونٹنیاں دیں اونٹنیوں کا دودھ دوہتا ہے۔ اور اونٹنیوں کو بیچنے کے لیے لے جاتا ہے۔ کسی کا وہ مددگار جو اس کی قوم کا نہ ہو۔

حَلَتَ (ض) حَلْتًا۔ الرأسَ۔ سر مونڈنا ـــ الصوفَ چمڑے سے اون اکھیڑنا ـــ الدینَ قرض ادا کرنا ـــ ظهرَ الخَیلِ۔ چمٹ کے رہنا ـــ بِسَلْحِه۔ پاخانہ کرنا۔

الحُلَاتَة۔ اون اکھیڑتے وقت اس کا گرا ہوا حصہ۔

الاَحْلَت۔ اکھڑے ہوئے بالوں یا اون والا ـــ الحَلِیْت یخ۔ اولہ۔ پالا۔

حَلَجَ (ن ض) حَلْجًا ـــ الخُبْزَةَ۔ روٹی کا بیلن سے گول کرنا۔ اور بڑھانا ـــ فی المشی۔ آہستہ آہستہ چلنا ـــ فی العَدوِ دوڑنے میں لمبے لمبے قدم رکھنا ـــ القومُ لیلتَهم قوم کا رات کو چلنا۔ کہا جاتا ہے "بات القومُ یَحلِجُون لَیْلَتَهم" قوم رات بھر چلتی رہی۔

حَلَجَ القُطنَ۔ روئی دھن کر اس میں سے بنولے نکالنا۔ صفت (حَلَّاج) صفت مفعولی۔ (حَلِیج و مَحلُوج)۔ الحبلَ رسی بٹنا ـــ الرجلَ بالعصا لاٹھی سے کسی کو مارنا ـــ تحلج الحَلُوج۔ بادل کا چمکنا ـــ فی صدرِہ۔ بات کا کھٹکنا۔

اِحتَلَجَ۔ حَقَّه۔ حق لے لینا۔

الحَلْجَه و الحَلَجَة: مسافت۔

الحَلَاجَة۔ دھنیے کا پیشہ۔

الحَلُوج۔ چمکنے والا بادل۔

الحُلُج بہت کھانے والے۔

اِلمِحلَج و اِلمِحلَاج۔ روئی دھننے کا آلہ بیلن۔ ج۔ مَحَالِج و مَحَالِیج۔

اِلمِحْلَج وہ لکڑی جس پر چرخی گھومتی ہے۔

المِحْلَج و المِحْلَجَة۔ وہ چیز جس پر روئی دھنی جائے۔

حَلْحَل۔ الشیءَ۔ ہلانا۔ ہٹانا۔ القومَ۔ قوم کو ان کی جگہ سے ہٹانا۔ علیحدہ کرنا۔

تَحَلْحَلَ۔ عن مکانه۔ اپنی جگہ سے ہٹ جانا۔ حرکت کرنا۔

الحُلَاحِل۔ اپنے قبیلہ کا سردار۔ بہادر۔ کامل۔ ج۔ حَلَاحِل (اور انھیں معانی میں مُحَلْحَل و مُلَحْلَح ہیں)

حَلَزَ (ن) حَلْزًا۔ الجلدَ او العودَ چمڑے یا لکڑی کو چھیلنا۔

تَحَلَّزَ ـــ الشیءُ۔ باقی رہنا ـــ القلبُ۔ دل کا دردمند ہونا۔ ـــ لِلأمرِ۔ کسی امر کے لیے تیار ہونا ـــ بالمکان۔ کسی جگہ اقامت کرنا۔

اِحْتَلَزَ۔ منه حقَّه۔ کسی سے اپنا حق لے لینا۔

الحِلَّزَ۔ بخیل۔ بدخلق۔ پست قد۔ اُلّو۔ ایک قسم کا غلہ۔ واحد۔ (حِلَّزَة)

الحَلَزُون۔ ایک قسم کا آبی جانور۔

الحَلَزُونَة ـــ فی عرف الحَدّادین و النَّجّارین۔ لوہاروں اور بڑھیوں کی اصطلاح میں وہ سوراخ جس میں پیچدار کیل گھومتی ہے اور بیٹھ جاتی ہے اور الٹی پھیرنے کے بغیر نہیں نکلتی شکل یا خط حَلَزُونِی وہ شکل یا خط جو گھونگھے کی ہیئت کا پیچدار ہو۔

حَلَسَ (ض) حَلْسًا۔ البعیرَ اونٹ کو ٹاٹ یا کمبل سے ڈھانپنا ـــ الرجلُ بالشیءِ۔ بہت حریص ہونا ـــ السماءُ۔ آسمان کا لگاتار ہلکی بارش برسانا۔

حَلِسَ (س) حَلَسًا و تَحَلَّسَ۔ ـــ بالمکانِ۔ کسی جگہ جم کر رہنا۔ ـــ للامرِ۔ کسی کام کے لیے چکر لگانا۔ کہا جاتا ہے "ما تَحَلَّسَ منه بشیءٍ و ما تَحَلَّسَ شَیْئًا" یعنی اس کو اس میں سے کچھ نہیں ملا۔

اَحْلَسَ ـــ الرجلُ۔ مفلس ہونا ـــ فلانًا فی البیع۔ خرید و فروخت میں کسی کو نقصان پہنچانا۔ ـــ ہ کسی سے عہد و میثاق کرنا ـــ احلست السماءُ آسمان کا لگاتار ہلکی ہلکی بارش برسانا ـــ الارضُ۔ زمین کا سرسبز ہونا ـــ اَحْلَسَهُ الخوفَ خوف لازم کرنا۔

حَالَسَه۔ چمٹ جانا۔ لگ جانا۔ لازم ہونا ـــ حَالَسَ البعیرَ۔ اونٹ کو ٹاٹ سے ڈھانپنا۔

اِحْلَسَّ۔ سیاہی مائل سرخ ہونا۔ صفت (اَحْلَسُ) مؤنث حَلْسَاء

اِستَحْلَست ـ الارضُ۔ زمین کا سرسبز ہونا ـــ النبتُ۔ سبزہ کا زمین کو ڈھانپ لینا ـــ اللیلُ۔ رات کا بہت تیرہ و تاریک ہونا ـــ الخوفُ فلانًا خوف کا لازم رہنا۔

الحِلْسُ و الحَلَس۔ ٹاٹ۔ ہر وہ کپڑا

جو زین یا پالان کے نیچے ڈالا
جاتا ہے یا وہ کپڑا جو قیمتی فرش
کے نیچے گھر میں بچھایا جاتا ہے۔
ج۔ اَحْلَاس و حُلُوس و
حِلَسَہ۔
احلاس الخیل۔ وہ لوگ جو گھوڑوں
پر ہی سوار رہیں۔ اور کہتے ہیں
"فلانٌ حلس بیتہ" فلاں
ہمیشہ گھر ہی میں رہتا ہے۔ عرب
کے نزدیک یہ ایک مذمت ہے
کہ گویا وہ گھر ہی میں رہنے کی
قابلیت رکھتا ہے — "وھو
حِلْسٌ من احلاس البلاد" یہ
مدح وستایش کے طور پر
استعمال ہوتا ہے یعنی وہ صاحب
عزت و قوت ہے۔ یا کہتے ہیں۔
"کُونوا احلاسَ بُیُوتِکم" تم
ہمیشہ گھر ہی میں رہو۔ —
"ھٰذا لیس من احلاس
فلان" یعنی یہ فلاں کا کفو نہیں
ہے۔ "ورفضتُ کذا و
نقضتُ احلاسَہ" میں نے
اس کو چھوڑ دیا۔
الحِلْسُ۔ عہد و میثاق۔ جوئے کا چوتھا
تیر۔ سردار۔ بہادر۔ ام حلس
گدھی۔
الحَلَسُ۔ عہد و پیمان۔
الحَلِسُ۔ بہادر۔ حریص جو اپنی جگہ سے
نہ ٹلے۔ سیاہی مائل بسرخ۔
الحَلُوس۔ حریص۔ لالچی — ارض
(مُحلسة) وہ زمین جس کو
گھنے سبزہ نے ٹاٹ کی طرح ڈھانپ
لیا ہو۔
حَلَطَ (ن)، حَلْطًا — قسم کھانا۔
فی الامرِ۔ اصرار کرنا۔ اور
جلدی کرنا۔ غضبناک ہونا۔
حَلِطَ (س)، حَلَطًا و اِحْتَلَطَ
علیہ۔ کسی پر ناراض و غضبناک
ہونا — منہ۔ کسی سے تنگ ہونا
تنگ ہو جانا۔ زچ ہونا۔
اَحْلَطَ۔ بمعنی حَلَطَ — ہ۔
غضبناک کرنا — بالمکانِ
اقامت کرنا — فی الیمینِ
سرگرمی سے قسم کھانا۔
حَلَفَ (ض)، حَلْفًا و حِلْفًا و
حَلِفًا و مَحْلُوفًا و مَحْلُوفَةً
و مَحْلُوفَاءَ۔ باللّٰہِ۔ اللہ
کی قسم کھانا۔
اَحْلَفَہ و حَلَّفَہ و اِسْتَحْلَفَہ۔
قسم دینا۔
حَالَفَہ۔ مُحَالَفَةً۔ معاہدہ کرنا۔
عہد و پیمان کرنا — حَالَفَ
فلانًا حُزْنُہ۔ غم کا لازم ہونا۔
تَحَالَفُوا۔ باہم عہد و پیمان کرنا۔
الحَلْفُ و الحَلِفُ و الاُحْلُوفَةُ
قسم۔
الحِلْفُ۔ مص۔ عہد و پیمان۔ دوستی
وہ دوست جو اپنے دوست سے
بیوفائی نہ کرنے کی قسم کھائے۔
ج۔ اَحْلَاف۔ کہتے ہیں۔ "فلانٌ
حِلْفُ کذا" یعنی فلاں اس سے
جدا نہیں ہوتا۔
الحَلْفَاءُ۔ ایک قسم کی بوٹی جس کے
اطراف کھجور کی شاخ کے مانند
تیز ہوتے ہیں اور وہ پانی کے بہاؤ
کی جگہ اگتی ہے۔ واحد
(حَلْفَةٌ و حَلِفَاءُ)
الحَلْفَاءُ۔ بہت چیخنے والی لونڈی۔
ج۔ حُلُف و حُلُف۔ ارض
(حَلِفَةٌ و مُحْلِفَةٌ) وہ زمین
جس میں "حلفاء" بوٹی بہت ہو۔
الحُلَافِی۔ وہ جگہ جہاں حلفاء گھاس
بہت اُگے۔
الحَلَّاف و الحَلَّافَة۔ بہت
قسمیں کھانے والا۔
الحَلِیف۔ عہد و پیمان کرنے والا۔
ساتھی۔ کہتے ہیں۔ "فلانٌ
حَلِیفُ الجُود" فلاں بڑا
فیاض وجود و بخشش والا ہے۔
"فلانٌ حلیف اللسان"
فلاں چرب زبان اور فصیح ہے۔
ج۔ حُلَفَاء۔
المُحْلِف۔ شک کی چیز جس کو ثابت
کرنے کے لیے قسم کی ضرورت پڑے
کہا جاتا ہے۔ "ھٰذا غلامٌ
مُحلِف" یہ ایسا لڑکا ہے جس کے
احتلام میں شک ہے۔
حَلَقَ (ض)، حَلْقًا و تَحْلَاقًا۔
الراسَ۔ سر مونڈنا۔
حَلَقَ (ن)، حَلْقًا — الرجلَ۔
حلق پر مارنا۔ گلے پر ضرب لگانا۔
— الحوضَ۔ حوض بھرنا —
الشیَٔ۔ چھیلنا —
السنةُ القومَ۔ قحط سالی کا
قوم کو مصیبت میں ڈالنا۔
صفت (حلقی) — القومُ
بعضهم بعضًا۔ ایک دوسرے
کو قتل کرنا۔
حَلِقَ (س)، حَلَقًا۔ گلے میں
شکایت ہونا۔
حَلَّقَ — الراسَ۔ سر مونڈنا۔
— الطائرُ۔ پرندہ کا ہوا میں
اڑ کر چکر لگانا — القمرُ
چاند کے ارد گرد حلقہ پڑنا —
الشیَٔ۔ کسی شے کو حلقے کے مانند

بنانا — الاناءُ من الشراب۔
برتن کا بھر جانا — الحوضُ
حوض کا خشک ہو جانا — —
عینُ الحیوانِ۔ آنکھ کا دھنس
جانا — النجمُ۔ ستارہ کا بلند
ہونا — ضرعُ الناقۃِ۔
اونٹنی کا دودھ خشک ہو جانا۔
اَحْلَقَ۔ الاناءَ او الحوضَ۔ برتن
یا حوض کو بھرنا۔
تَحَلَّقَ — القومُ۔ حلقہ بنا کر
بیٹھنا — القمرُ۔ چاند کا
ہالہ میں آنا۔
اِحْتَلَقَ — الراسَ۔ سر مونڈنا۔
الحَلْقُ۔ مص۔ گلا۔ ج۔ اَحْلَاق
و حُلُوق و حُلُق —
حُلُوق الارضِ۔ زمین کی
نالیاں اور وادیاں۔ کہتے ہیں۔
"اخذوا فی حلوق الطریق"
انھوں نے تنگ راستے اختیار کیے
الحَلْقَۃُ۔ ہر گول چیز۔ زرہ۔ رسی۔
ج۔ حَلَق و حَلَقَات۔ و
حلقۃ القوم"۔ قوم کا دائرہ۔
کہا جاتا ہے "سألہ فی حلقتہ"
یعنی اس نے اس سے اس وقت
سوال کیا۔ جبکہ وہ اپنے طلباء کے
حلقہ میں گھرا ہوا تھا
حَلْقَۃُ الحوضِ۔ حوض کا بھرنا۔
حَلْقَۃُ۔ الباب او القومِ۔ دروازہ
کا حلقہ یا قوم کا دائرہ۔
الحِلْقُ۔ بادشاہ کی انگوٹھی۔ بہت مویشی۔
الحَلِقُ۔ بے بالوں والا۔
الحَلَاقُ و حَلَاقِ۔ مبنی علی الکسر
معدول از حالِقَۃ۔ موت۔
لحِلاق۔ گلا۔
الحلاق والحَوالِق۔ حلق کا درد۔

الحُلَّاق۔ نائی۔ حجام۔
الحُلَاقَۃ۔ مونڈے ہوئے بال۔
الحِلَاقَۃ۔ نائی کا پیشہ۔
الحَالِق۔ فا۔ ج۔ حَلَقَۃ —
من الجبالِ۔ اونچا چٹیل پہاڑ۔
کہا جاتا ہے "جاءَ مِن حالِقٍ"۔
وہ بلند جگہ سے آیا — "وھوی
من حالق"۔ وہ اونچی جگہ سے
گرا۔ یعنی ہلاک ہو گیا —
ضرعٌ حَالِقٌ"۔ دودھ سے بھرا
ہوا تھن۔ دودھ کی کمی کی وجہ سے
پیٹ سے چمٹا ہوا تھن۔ ج۔
حُلَّق و حَوَالِق
الحَالِقَۃُ۔ الحالق کا مؤنث۔
موت۔ بری بات۔ سخت سال۔
ج حَوَالِق۔
الحَالُوق۔ موت۔
الحَالُوقَۃ — مِن السُّیُوفِ او
الرجالِ۔ تیز تلوار۔ سخت آدمی
الحَوْلَق والحَیْلَق۔ بلا و مصیبت
الحَوْلَقَۃ۔ لَاحولَ ولَا قُوَّۃَ
اِلَّا باللہ۔ کہنا۔
الحَلِیق۔ مونڈا ہوا۔ کہا جاتا ہے۔
"شعر حلیق ولحیۃ حلیق"۔
مونڈا ہوا بال۔ مونڈی ہوئی داڑھی۔
ج۔ (حلقی)
المِحْلَق۔ اُسترہ۔
حَلْقَمَہ۔ گلا کاٹنا۔
الحُلْقُوم۔ گلا۔ ج۔ حَلَاقِیم۔
حَلِكَ (س) حُلُوکَۃً وحَلَکًا و
حُلُوکًا واَحْلَوْلَكَ واسْتَحْلَكَ
سخت سیاہ ہونا۔ صفت
(حَالِكٌ وحَلِك)
الحَلَك والحُلْکَۃ۔ سخت سیاہی
الحَلَکَۃ والحَلَکَاء والحُلَکَاء و

الحَلَکَاءَ والحُلَکَاء والحُلَکیٰ۔
ایک قسم کا جانور۔
حَلَمَ (ن) حُلْمًا وحُلُمًا — فی
نومہ۔ خواب دیکھنا۔ کہتے ہیں۔
"حلمہ وحلم بہ"۔ اس نے اس
کو خواب میں دیکھا — حلم
الصبیُّ و اَحْتَلَمَ۔ لڑکے کا بالغ ہونا
(۔ حَلَمًا) الجِلْدَ۔ چمڑے میں سے
کیڑے نکالنا۔
حَلُمَ (ك) حِلْمًا۔ درگذر کرنا۔
بردبار ہونا۔ صفت (حَلِیم)
ج۔ حُلَمَاء و اَحْلَام۔ مؤنث
حَلِیمَۃ۔
حَلِمَ (س) حَلَمًا — الجلدُ۔
چمڑے کا خراب ہونا۔ اور اس میں
کیڑے پڑنا۔ صفت۔ (حَلِم
وحَلِیم)
حَلَّمَہ۔ تَحْلِیمًا وحِلَّامًا۔ بردبار
بنانا — حَلَّم الجِلْدَ۔ چمڑے
میں سے کیڑے نکالنا — القربۃ
مشک بھرنا۔
تَحَلَّمَ۔ بردبار بننا — الحِلْمَ۔
بردباری سے کام لینا — الرجلُ
آدمی کا موٹا ہونا — تحلمت
القربۃُ۔ مشک کا پانی سے بھر جانا
تَحَالَمَ۔ بردباری بتکلف ظاہر کرنا۔
اِنْحَلَمَ و اِحْتَلَمَ۔ فی نومہ۔
خواب دیکھنا۔
الحِلْم۔ صبر۔ آہستگی۔ بردباری۔
کبھی جہالت و بے وقوفی کے مقابلہ
میں آتا ہے۔ جیسے کہتے ہیں "و
ان سفاہ الشیخ لا حِلْمَ
بعدہ"۔ عقل۔ ج اَحْلَام و
حُلُوم۔ کہا جاتا ہے "تأمُرُھُم
اَحْلَامُھُم بھذا"۔ یعنی ان کی

عقلیں ان کو اس کا حکم دیتی ہیں۔
الحُلم۔ مص۔ خواب۔ ج۔ اَحْلَام
کہا جاتا ہے "ھٰذہ احلام نائم"
یعنی یہ چھوٹی آرزوئیں۔
الحَلَمَة۔ سرپستان۔ چمڑے کا کیڑا
ج۔ حَلَم۔
الحَلِیم۔ خدا تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ
میں سے ایک اسم۔ موٹائی کی چربی۔
التَحْلِمَة۔ بہت کیڑوں والا۔ ج
تَحَالِم۔
حَلَا (ن) وحَلُو (ک) وحَلِیَ
(س) حَلَاوَةً و حُلْوَانًا۔
میٹھا ہونا — الفاکھۃُ۔
پھل کا پکنا — حلا له الشئُ
لذیذ ہونا۔ صفت (حُلْوٌ)
کہا جاتا ہے "حلی فی عینی و
بعینی" میری آنکھوں میں وہ بھلا
معلوم ہوا — حَلَا منه بخیر"
کسی سے بھلائی و خیر پانا۔
حَلَاہ (ن) حَلْوًا و حُلْوَانًا۔
کچھ یا سب مہر کی وصولی کی شرط
پر اپنی بیٹی یا بہن کی شادی کرنا۔
وحلاہ کذا او بکذا۔ دینا
کہتے ہیں۔ "حَلَاہ حُلْوَانَه" اس
نے اس کو عوض و بدلہ دیا۔
(— وحلّی الشئَ (تحلیةً)
شیریں بنانا۔
حَالی۔ مُحَالَاةً — الرجل۔ خوش
طبعی کرنا۔
اَحْلَاہُ۔ اِحْلَاءً۔ کسی شے کو میٹھا
پانا یا کرنا۔ کہتے ہیں "ما یُمرّ
ولا یُحْلی" یعنی وہ کڑوی میٹھی
کوئی بات نہیں کرتا۔ یا اچھا برا
کوئی کام نہیں کرتا۔
تَحلّت — المرأةُ۔ عورت کا زیور
پہننا۔ کہا جاتا ہے "تحلّی فلانٌ
بما لیس فیه" یعنی فلاں نے
خود کو ایسی چیزوں سے آراستہ
کیا کہ جو اس کے اندر نہیں ہیں۔
تَحَلّی و احْلَولی و اسْتَحْلی —
الشئَ۔ کسی شے کو شیریں پانا۔
— واحلولی الشئُ۔ چیز کا
میٹھا ہونا۔
تَحَالی۔ مٹھاس ظاہر کرنا۔
الحُلْو۔ میٹھا۔ شیریں۔ خوش مزہ
لذیذ۔ خوبصورت۔
الحُلْوَان۔ دلال کاہن کی اجرت۔
عطیہ۔ مہر۔
الحَلَاءَة والحَلَاوَة والحَلَاوَاء
والحُلَاوَی — مِن القفا
گدی کا درمیانی حصہ۔ ج حَلَاوَی
الحَلْوَاء والحلوی۔ حلوا۔ میٹھا پھل۔
ج۔ حَلَاوَی و (الحَلْوَانیّ)
حلوا بنانے والا یا بیچنے والا۔
الحَلْو — من الرجال۔ دیکھنے میں
اچھا لگنے والا۔
الحَلِیّ۔ لذیذ۔ شیریں — نَاقَةٌ
حَلِیَّةٌ۔ پوری حلاوت والی۔
حَلَی (ض) حَلْیًا — المرأةَ۔
عورت کے لیے زیور بنانا۔ عورت
کو آراستہ کرنا۔ سنوارنا۔
حَلِیَت (س) حَلْیًا — المرأة
عورت کا زیور پہننا۔ صفت۔
(حَالٍ وحالیة) ج۔ حوالٍ
کہا جاتا ہے "شجرةٌ حالیةٌ"
پتوں والا اور پھل دار درخت
حلی منه خیرًا۔ کسی سے خیر و
منفعت پانا۔
حَلّی تَحْلِیَةً — المرأةَ۔ عورت کو
زیور پہنانا۔ یا اس کے لیے زیور
بنانا — وحَلّی الشئَ۔ چیز کو
زینت دینا۔
تَحَلّی۔ مزین و آراستہ ہونا۔ زیور پہننا۔
الحَلَیٰ۔ وہ پھنسیاں جو بچوں کے منہ
میں نکلتی ہیں۔
الحَلْیُ۔ ج۔ حُلِیّ و حِلِیّ۔ و (—
الحِلْیَة) ج۔ حِلی و حُلی۔
(خلاف قیاس) زیور —
حِلْیَةُ الانسان۔ انسان کا
رنگ و روپ اور ظاہری شکل و
صورت۔
الحَلِیّ۔ خشک۔
حَمَّ (ن) حَمًّا — التَنُّورَ۔ تنور کو
گرم کرنا — الشحمةَ۔ چربی
پگھلانا — الماءَ۔ پانی گرم کرنا
— الامر تحالَّ۔ کوچ جلدی
کرانا — حَمَّ اللہ له کذا۔
مقدر کرنا — الامرُ فلانًا۔
کسی کو غم میں ڈالنا۔ کہتے ہیں۔
"حَمَّ حَمَّه" اس نے اس کی
طرح قصد کیا۔
حُمَّ — الامرُ۔ کسی امر کا فیصلہ کیا
جانا — الشئُ۔ قریب ہونا
— الرجلُ۔ آدمی کا بخار میں
مبتلا ہونا — له کذا۔ مقدر
کیا جانا۔
حَمَّ (س) حَمَمًا۔ کالا ہونا۔ سیاہ
ہونا — الماءُ۔ پانی کا گرم ہونا۔
حَمَّمَ۔ الغُلَامُ۔ لڑکا کے کا
سبزہ والا ہونا — الراسُ۔ سر
پر مونڈنے کے بعد بال نکلنا —
المکانُ۔ کسی جگہ پر سبزہ اگن
— الشئَ۔ کالا کرنا —
الماءَ۔ گرم کرنا — الرجلَ
کسی کا کوئلہ سے منہ کالا کرنا —

المراةَ - عورت کو طلاق کے بعد
متعہ کے کپڑے دینا۔
اَحَمَّہ - اللہ - بخار میں مبتلا کرنا۔
— اَحَمَّ الشئُ - قریب ہونا۔
— المکانُ - کسی جگہ بخار بہت
پھیل جانا — الماءَ - گرم کرنا
— اللہُ لہ کذا - مقدر کرنا۔
— الشئَ - کالا کرنا —
— الامرُ فلانًا - غم میں ڈالنا۔
تَحَمَّمَ - سیاہ ہونا۔
اِحْتَمَّ - فکرمند ہونا۔ غم کی وجہ سے
نیند نہ کرنا — العینُ - بغیر
درد کے بیدار رہنا۔
اِسْتَحَمَّ - پانی سے نہانا۔ حمام میں
داخل ہونا۔ پسینہ والا ہونا۔
الحَمّ - مص - حَمُّ الظهیرة -
دوپہر کے وقت شدت کی گرمی۔
کہتے ہیں "مالہ حمّ عن
ذلك او منه" اس کے لیے
اس سے کوئی چارہ نہیں۔
حَمُّ الشئِ - و (حُمُّه) چیز کا بڑا حصہ۔
الحُمّٰی - بخار - ج - حُمَّیَات
الحَمَّةَ - گرم پانی کا چشمہ۔
الحُمَّةَ - سیاہی - سیاہی و سبزی
کے درمیان رنگ۔ بخار - مقدر
میں لکھی ہوئی اور فیصل شدہ چیز۔
اور — حُمَّةُ الفراق - اسی سے
ہے کہ کہتے ہیں "عجلت بنا دیکم
حُمَّةُ الفراق" یعنی تقدیر میں
لکھے ہوئے فراق نے تمہاری
مجلس کے ساتھ جلدی کی۔ ج۔
حُمَمٌ و حِمَام۔
الحُمَمُ - حُمَّةٌ - کی جمع - کوئلہ - راکھ
آگ میں جلی ہوئی ہر شے۔ واحد
(حُمَمَة)

الحَمَّةَ - موت - پسینہ۔
الحَمَام - کبوتر - واحد (حَمَامَة)
کہا گیا ہے کہ حَمَامَة مذکر و
مونث ہر دو کے لیے مستعمل ہوتا
ہے کیونکہ اس میں تاء، تانیث کی
نہیں بلکہ وحدت کے لیے ہے۔
اور بہت دفعہ حمام کا اطلاق
مفرد پر بھی کرتے ہیں۔ ج۔
حَمَائِم و حَمَامَات۔
حَمَامُ الزاجل او الزجّال۔
نامہ بر کبوتر — ساق الحمام
و رعی الحمام - دو قسم کی گھاس
کے نام — بیض الحمام - ایک
بڑے دانہ والا انگور —
عنق الحمام - ایک قسم کا رنگ
جو سرخ و نیلے رنگ کے بیچ میں
ہوتا ہے۔
الحِمَام - موت۔
الحُمَام - گھوڑوں کا بخار۔ شریف سردار
الحُمَامِی - ایک قسم کی گھاس۔ چمڑے
کی سرخی۔
الحَمَّام - حَمَّام - یہ زیادہ تر مونث
ہی مستعمل ہے۔ ج۔ حَمَّامَات۔
الحَمَّامِیّ - حمّام کا مالک۔ حمّام کا
نگہبان۔
الحَامَّة - انسان کے خاص لوگ
مثلاً اہل و عیال وغیرہ۔ عمدہ
اونٹ۔
الحَمِیْمُ - قریبی عزیز و رشتہ دار۔
دوست۔ ج۔ احمّاء - گرم پانی۔
ٹھنڈا پانی - چنگاری جس سے دھونی
دی جائے۔ ج حمائم —
الحَمِیْمُ - گرمی۔ پسینہ۔ سخت
گرمی کے بعد بارش۔ کہتے ہیں۔
"ھو حمیم بالحاجة" وہ اپنی

حاجت پر عاشق ہے۔
الحَمِیْمَة - حمیم کا مؤنث - گرم پانی۔
گرم دودھ - عمدہ نسلی اونٹ۔
الاَحَمّ - بہت خاص - بہت قریبی۔
سیاہ - سفید (ضد) پھل نہ
رکھنے والا تیر - ج - حُمّ
المِحَمّ - پانی گرم کرنے کا برتن۔
المُحِمّ - قریب - نزدیک۔
المُحَام - ثابت۔
المَحْمُوم - بخار والا - تقدیر میں لکھا ہوا۔
کہا جاتا ہے "نزل بہ القضاء
المحموم - اس پر قضائے مقدر
کا ظہور ہوا۔ جس طرح" القضاء
المحتوم - بولا جاتا ہے۔
المُسْتَحَمّ - نہانے کی جگہ۔
الیَحْمُوم - سیاہ - دھواں۔
حَمَأَ - (ف) حَمْأً - البئرَ - کنویں
سے کیچڑ نکالنا۔
حَمِیَ (س) حَمْأً و حَمَأً — الماءُ
پانی میں کیچڑ ملا ہوا ہونا۔ صفت
(حَمِیٌ)
اَحْمَأَ - البئرَ - کنویں میں کیچڑ ڈالنا۔
الحَمْءُ و الحَمَأُ - و الحَمْوُ و الحَمَا
بغیر ہمزہ کے۔ عورت کا خسر - دیور
جیٹھ وغیرہ۔
الحَمَأُ و الحَمْأَة - کیچڑ۔
حَمِتَ (س) حَمْتًا - الجوزُ - وغیرہ۔
اخروٹ وغیرہ کا خراب ہونا۔
حَمُتَ (ك) حُمُوتَةً — الیومُ -
دن کا بہت گرم ہونا۔
تَحَمَّتَ — اللونُ او الطعمُ -
رنگ یا مزہ کا صاف اور خالص ہونا
الحَمْتُ - مص - یومٌ حَمْتٌ - سخت
گرم دن - تمر (حَمْتٌ و حَامِتٌ)
نہایت شیریں کھجور۔

الحَمِیْت - مِنَ اللونِ او الطعمِ خالص و صاف رنگ یا مزہ۔ کہتے ہیں۔ "تمرٌ حمیت و عسل حمیت" خوش رنگ کھجور۔ خالص شہد۔ غضبٌ حمیت سخت غصہ۔

حَمَّجَت - العینُ۔ آنکھ کا گڑھے میں بیٹھنا۔ حَمَّجَ الوجہُ۔ غصہ وغیرہ کی وجہ سے چہرہ کا رنگ بدلنا۔

حَمَّجَ - الیہ۔ تیز نظر سے دیکھنا۔ عینیہ۔ گھور کر دیکھنا۔

حَمْحَمَ و تَحَمْحَمَ - البرذونُ او الفرسُ۔ گھوڑے کا ہنہنانا۔ تَحَمْحَمَ۔ سیاہ ہونا۔

الحَمَاحِیم - پودینہ۔ مفرد (حَمَاحِمَۃ) الحِمْحِمِ و الحُمْحُم - ایک قسم کا پرندہ۔ گاؤزبان۔ واحد (حِمْحِمَۃ۔ یا۔ حُمْحُمَۃ)

حَمِدَہٗ (س) حَمْدًا و مَحْمَدًا و مَحْمِدًا و مَحْمَدَۃً و مَحْمِدَۃً۔ تعریف کرنا ــــ ہ علی الامر۔ بدلہ دینا ــــ الشیءَ۔ تعریف والا ہونا۔ کہا جاتا ہے "حمدتُ الیکَ اللہَ"۔ یعنی تمہارے ساتھ اللہ کی تعریف کرتا ہوں۔ یا تمہارا شکریہ ادا کرتا ہوں اور ساتھ ہی ساتھ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں پر بھی شکر بجا لاتا ہوں۔

حَمَّدَ - اللہ۔ خدا تعالیٰ کی بار بار تعریف کرنا اور اَلحمدُ للہ زبان پر لانا۔

اَحْمَدَ - قابل تعریف و ستائش کام کرنا ــــ الشیءُ۔ لائق ستائش ہونا ــــ الشیءَ۔ مستحق تعریف پانا ــــ ہ کسی کے فعل پر راضی ہونا۔ کسی کا مستحق تعریف ظاہر ہونا۔

تَحَمَّدَ - بالشیء علی فلانٍ۔ کسی پر احسان جتانا۔ کہا جاتا ہے۔ "انہ یتحمد الناس بفضلہ" یعنی لوگوں کے سامنے اپنا قابلِ تعریف ہونا ظاہر کرتا ہے۔

اَلْحَمْدُ - مص۔ تعریف۔ تعریف کیا ہوا کہا جاتا ہے "رجلٌ حَمْدٌ و امراۃٌ حَمْدَۃٌ" تعریف کیا ہوا مرد اور تعریف کی ہوئی عورت۔

حَمَادِ - لہٗ بمعنی حمداً لہ۔ اس کا شکر ادا کرتا ہوں۔

الحُمَاد - غایت۔ انتہائی کوشش۔ کہا جاتا ہے "حمادك او حماداك تفعل كذا" تمہاری انتہائی کوشش یہ ہے، کہ تم ایسا کرو۔

الحَمَّاد و الحُمَدَۃ - بہت تعریف کرنے والا۔

المَحْمَدَۃ - قابل تعریف کام۔ ج مَحَامِد۔

المُحَمَّد - بہت عمدہ خصلتوں والا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم شریف۔

الحَمِیْدُ و المَحْمُوْدُ - تعریف کرنے والا۔ تعریف کیا ہوا۔ مؤنث (حمیدۃ۔)

حَمَرَ (ن) حَمْرًا - کھال کھرچنا ــــ الشاۃَ۔ بکری کی کھال اتارنا ــــ الرأسُ۔ سر مونڈنا۔

حَمِرَ (س) حَمَرًا ــــ الفرسُ گھوڑے کا بدہضمی والا ہونا۔ بدبودار منہ والا ہونا۔ صفت (حَمِرٌ) ــــ الرجلُ۔ آدمی کا غصہ سے بھڑک اٹھنا۔

حَمَّرَ - الجلدَ۔ چمڑے کو خراب رنگنا ــــ الشیءَ۔ کسی چیز کو سرخ رنگ سے رنگنا ــــ ہ کسی کو گدھا کہنا۔

اَحْمَرَ - سرخ بچہ والا ہونا ــــ الدابۃَ۔ جانور کو چارہ دینا۔ یہانتک کہ منہ بدبودار ہو جائے۔

اِحْمَرَّ - اِحْمِرَارًا۔ سرخ ہونا۔

اِحْمَارَّ اِحْمِیْرَارًا - بتدریج سرخ ہونا۔

اِنْحَمَرَ - ما علی الجلد۔ کھرچا جانا۔

الحُمَر - ایک قسم کی رال جس کو عام لوگ الحُمَّر۔ کہتے ہیں۔ (ــــ و الحُمَّر) ایک سرخ رنگ کا پرندہ واحد (حُمَرَۃ و حُمَّرَۃ)

الحُمْرَۃ - سرخ رنگ۔ ایک قسم کی وبائی بیماری جس میں بخار آتا ہے۔ اور بدن پر سرخ رنگ کے دانے پیدا ہو جاتے ہیں۔

حشیشۃ الحمرۃ - ایک قسم کا زہریلا پودا۔

الحِمَار - گدھا۔ یہ اہلی (پالتو) بھی ہوتا ہے اور وحشی جنگلی بھی۔ اسی لیے جنگلی کو حمار وحش اور حمار الوحش اور الحمار الوحشی کہتے ہیں۔ ج حَمِیْر و اَحْمِرَۃ۔ و حُمُر و حُمُور و حُمُرَات مؤنث حِمَارَۃ۔ ج حَمَائِر۔ ــــ حِمَارَۃ القدم۔ پشت قدم ــــ اذن الحمار و قِثَّاء الحمار ایک قسم کے دو پودے ــــ حمار الزرد۔ جنگلی سفید رنگ سفید دھاریوں والا گدھا۔

الحَمَّارَۃ - گرمی کی تیزی۔ ج۔ حَمَارّ۔

الحَمَّارَۃ - گدھے والے۔ واحد حَمَّار۔

جیسے جَمَّال بَغَّال۔ دوغلا گھوڑا۔
الاَحْمَر۔ سرخ رنگ والا۔ ج۔
اَحَامِر۔ سرخ رنگ میں رنگا ہوا۔ ج۔ حُمْر و حُمْرَان۔
سونا۔ زعفران۔ گوشت۔ شراب۔ کہتے ہیں۔ "نحن من اھل الاسودین لا من اھل الاحمرین"۔ یعنی ہم کھجور و پانی والے ہیں نہ گوشت و شراب والے
— الموت الاحمر۔ قتل۔ خونریزی۔ یا سخت موت سے کنایہ ہے۔
الحَمْرَاء۔ الاَحْمَر کا مؤنث۔ سخت سال۔ گرمی کی تیزی۔ الحَمْرَاء یا۔ القلعة الحَمْرَاء۔ غرناطہ کا ایک مشہور تاریخی یادگار قلعہ جس کے اندر ایک عجیب الصنعت محل ہے۔
الحَمْرَاء۔ تین لکڑیاں، جن کو ایک دوسرے کے ساتھ باندھ کر اس پر دودھ کا مشکیزہ یا پانی کی صراحی وغیرہ رکھتے ہیں۔ اور اس کو الحَمَائِر بھی کہتے ہیں۔
الاَحْمَرِیّ۔ بہت سرخ۔
الحِمَّر۔ گرمی کی سخت تیزی۔ بُرا شخص۔ — غَیْثٌ حِمِرٌّ۔ ایسی تیز بارش جو زمین کو چھیل ڈالے۔
الحُمَّرَة۔ ایک پرندہ۔
المِحْمَر۔ چمڑا چھیلنے کا آلہ۔ کنجوس آدمی۔ ج۔ مَحَامِر۔ —
المِحْمَر۔ دوغلا گھوڑا۔
الیَحْمُور۔ سرخ۔ ایک قسم کا پرندہ۔ بعض کے نزدیک جنگلی گدھا۔ دگورخر،
حَمَزَ (ض) حَمْزًا۔ الخردلُ اللسانَ رائی کا زبان میں چرپراہٹ پیدا کرنا — الشفرةَ۔ چھری کو تیز کرنا۔
حَمُزَ (ك) حَمَازَةً۔ سخت ہونا۔ — الشرابُ۔ چرپراہٹ ڈالنے والی ہونا۔
الحَامِز۔ فا — حَامِزُ الفُؤاد خوش مزاج خوش طبع۔ تیز فہم۔
الحَمِیْز۔ سخت۔ ذکی۔ تیز فہم۔ ظریف۔
حَمَسَہ (ض ن) حَمْسًا۔ مذہب یا لڑائی میں مضبوط ہونا۔ دلیر ہونا۔ صفت (حِمِسٌ) — حَمِسَ الوغی۔ گھمسان کی لڑائی ہونا۔
— الامرُ۔ کسی امر کا سخت ہونا۔
حَمَسَہ (ض ن) حَمْسًا۔ غضبناک کرنا — اللحمَ گوشت بھوننا
حَمُسَ (ك) حَمَاسَةً و حَمِسَ (ض) حَمْسًا دلیر و بہادر ہونا۔
حَمَّسَہ و اَحْمَسَہ۔ جوش دلانا۔ غضبناک کرنا — الدواءَ ونحوہ۔ دوا وغیرہ کو نیم گرم کرنا۔
تَحَمَّسَ۔ جوش میں آنا۔ غضبناک ہونا۔ نافرمانی کرنا۔ سخت کرنا۔
اِحْتَمَسَ۔ جوش میں آنا۔
اِحْتَمَسَ القِرْنَانِ۔ باہم جنگ قتال کرنا۔
تَحَامَسَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے کے ساتھ جنگ کرنا۔
الحَمَاس۔ سختی۔ ممانعت۔ جنگ۔
الحَمَاسَة۔ معاملہ میں سختی۔ بہادری۔
الاَحْمَس۔ مذہب و جنگ میں سخت بہادر۔ مؤنث حَمْسَاء۔ ج حُمُس و اَحَامِس —
سنةٌ حَمْسَاء۔ سخت سال وسنون اَحَامِس۔ بہت سے سخت سال۔
الحُمْس۔ سخت جگہیں۔
الحَمِیس۔ بہادر۔ سخت۔ تنور۔
الحَمِیْسَة۔ بھونا ہوا۔
حَمَشَہ (ن) حَمْشًا۔ غضبناک کرنا جوش دلانا۔
حَمَشَ — الشیءَ۔ جمع کرنا — القومَ۔ غصہ سے چلانا۔
حَمُشَت (ض) و حَمُشَت (ك) حُمُوشَةً — الساقُ پنڈلی کا باریک ہونا۔
حَمَشَ (ض) حَمْشًا و حَمْشَةً و تَحَمَّشَ و احتَمَشَ — و اِسْتَحْمَشَ۔ غضبناک ہونا۔
حَمِشَ (س) حَمَشًا و حَمْشًا — الرجلُ۔ آدمی کا باریک پنڈلیوں والا ہونا۔ صفت (حَمْشٌ و حَمِشٌ و اَحْمَشُ) ج۔ حِمَاش و حُمْش۔ کہا جاتا ہے۔ "رجال حماش السُّوق"۔ باریک پنڈلیوں والے لوگ۔ — وسوقٌ حِمَاشٌ۔ باریک پنڈلیاں۔
حَمَّشَہ۔ غصہ دلانا۔ جوش دلانا۔ — حَمَّشَ الشیءَ۔ جمع کرنا۔ — الشحمَ۔ چربی کو اس قدر پگھلانا کہ جلنے کے قریب ہو جائے۔
اَحْمَشَہ۔ غضبناک کرنا —
اَحْمَشَ النارَ۔ آگ میں ایندھن ڈال کر اس کو بھڑکانا —
القدرَ۔ ہانڈی کے نیچے بہت ایندھن لگانا۔ یہاں تک کہ ہانڈی جوش میں آجائے۔ . . . .
— الحربَ۔ جنگ بھڑکانا

الحَمِیش۔ پگھلی ہوئی چربی۔
حَمَصَ (ن) حَمْصًا و حُمُوصًا۔
۔ الجرحُ۔ زخم کی سوجن اترنا۔
صفت (حَمِیص) ۔۔
الورمُ۔ ورم اترنا ۔۔
الأرْجوحَةَ۔ جھولے کا ٹھہر
جانا۔۔ الدابۃُ۔ جانور کا
پسینہ سوکھ جانا۔
حَمَّصَ۔ الحَبَّ۔ دانہ بھوننا۔
تَحَمَّصَ ۔ الوجلُ۔ سمٹنا۔
۔۔ اللحمُ۔ گوشت کا خشک
ہونا۔
اِنْحَمَصَ۔ الورمُ۔ ورم کم ہونا
۔ منہ۔ سکڑنا۔ لاغر ہونا۔
الحِمَّص والحِمِّص۔ چنا۔ واحد
(حِمَّصَة و حِمِّصَة)
الحَمِیص۔ بھونا ہوا۔
المِحْمَصَة۔ دانے وغیرہ بھوننے کا
آلہ۔ ۃ۔ (لغت عوام)
حَمَضَ (ض) حَمْضًا۔ حَمِضَ
(س) حَمَضًا و حَمُضَ (ك)
حُمُوضَةً۔ کھٹا ہونا۔
حَمَضَ (ن) حَمْضًا ۔ عنہ۔
ناپسند کرنا۔ بہ۔ خواہش کرنا
(۔ و أَحْمَضَ و حَمَّضَ)
الجملُ۔ اونٹ کا نمکین و کڑوے
پودے چرنا۔
حَمَّضَ و أَحْمَضَ ۔ الابلَ۔
اونٹ کو نمکین و کڑوے پودے
کھلانا۔ چرانا۔ کہا جاتا ہے۔
"حَمِّضْ لنا فی القِرى"
اس نے ہماری تھوڑی مہمانی کی۔
حَمَّضَ و أَحْمَضَ۔ الشیءَ۔ کھٹا
کرنا۔ الشیءَ عنہ۔ پھیر دینا
أَحْمَضَ۔ مکانٌ۔ کسی جگہ کا بہت
نمکین اور کڑوے درختوں والی ہونا
صفت۔ (مُحْمِض)
تَحَمَّضَ ۔ الوجلُ۔ کسی کا ایک
چیز سے دوسری چیز کی طرف منتقل
ہونا۔
الحَامِض۔ فا۔ کہا جاتا ہے "هُوَ
حامِضُ الفؤاد" وہ بگڑے
ہوئے اور خراب دل کا آدمی ہے۔
"وحامض الرئتین" کڑوے
سانس والا۔
الحَامِضَة۔ الحَامِض کا مؤنث۔
کسی چیز کی خواہش۔ معدہ میں کسی
چیز کا خراب و فاسد ہو جانا۔
الحَمْض۔ نمکین و تلخ پودا۔ واحد
(حَمْضَة) ج۔ حُمُوض۔
الحَمْضَة۔ کھانے کی خواہش۔
کہا جاتا ہے "فواد حمض و
نفس حمضة" یعنی سنتے ہی
کسی چیز سے نفرت کرنے والا دل
یا نفس۔
الحُمَّاض۔ کاسنی سے مشابہ پتے رکھنے
والی ایک گھاس۔ یہ ترش بھی
ہوتی ہے اور کڑوی بھی۔ اس کو
حَمِیْضَة۔ بھی کہتے ہیں۔ واحد
(حُمَّاضَة)
حُمَّاضُ الکَبَاد۔ اترج کا گودا۔
الاِحْمَاض۔ مص۔ پسندیدہ بات
میں لگنا۔ دل چسپی کی گفتگو چھیڑنا۔
سنجیدگی چھوڑ کر تمسخر کی طرف
منتقل ہونا۔
الحَمِیضَة۔ ج حُمُض و (المَحْمَض
والمُحْمَض) نمکین و کڑوے پودے
بکثرت اگانے والی زمین۔
المُسْتَحْمِض۔ مِن اللبن۔ دیر
میں جمنے والا دودھ۔
حَمَطَه (ض) حَمْطًا۔ چھلکا اتارنا۔
حَمَّطَ۔ الكَرْمَ۔ انگور پر درخت
سے سایہ کرنا ۔۔ الشیءَ۔
چھوٹا کرنا ۔۔ الرجلَ۔ کسی
کو خفیف سا مارنا۔ اور اسی سے یہ
مثل مشہور ہے۔ "إذا ضَرَبْتَ
فَلا تُحَمِّط" جب مارو تو اچھی
طرح مارو۔ کیونکہ کم مارنا ادب
نہیں دیتا۔
الحَمَاطَة۔ حلق میں سوزش و جلن۔
انجیر سے مشابہ ایک درخت۔
دل کا نقطہ۔ بعض کے نزدیک
دل کا خون۔ ج حَمَاطٌ و حَمَائِط۔
حَمِقَ (س) و حَمُقَ (ك) حُمْقًا۔
و حُمُقًا و حَمَاقَةً۔ بیوقوف
ہونا۔ صفت (أَحْمَق) مؤنث
حَمْقَاء۔ ج۔ حُمُق و حُمْق
و حُمْقَى و حِمَاق و حَمَاقَى۔
و حُمَاقَى۔
حَمَّقَه۔ کسی کو بیوقوف کہنا۔
أَحْمَقَه۔ کسی کو احمق پانا۔ احمقتِ
المرأةُ۔ عورت کا بے وقوف بچہ
جننا۔ صفت (مُحْمِق و مُحْمِقَة)
حَامَقَه۔ بیوقوفی پر مدد دینا۔
تَحَامَقَ و تَحَمَّقَ۔ بتکلف احمق
بننا۔
اِنْحَمَقَ۔ بیوقوف ہونا ۔۔ السوقُ
بازار کا ٹھنڈا پڑنا ۔۔ الثوبُ
کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔
اِسْتَحْمَقَ۔ بیوقوف ہونا ۔۔ ہ
کسی کو بیوقوف شمار کرنا۔
الحُمْق۔ مص۔ عقل کی کمی اور خرابی
بیوقوفی۔ شراب ۔۔ نومۃ الحُمَق۔
ظہر کے بعد کی نیند۔
الحَمِق۔ بیوقوف۔ کم داڑھی والا۔

الحُمَاق والحَمَاق والحَمِيق
والحُمَيقي والحُمَيقاء ۔
چیچک کے مشابہ ایک بیماری ۔
آکڑا کا کڑا ۔
البَقْلَةُ الحَمْقَاء وبَقْلَةُ الحَمْقَاء
خرفہ کا ساگ ۔
الحَمُوقَة والحُمَيْقَة والأُحْمُوقَة ۔
بہت بیوقوف ۔
المُحْمِقَات ۔ وہ راتیں جن میں اول سے
آخر تک چاندنی رہے ۔
حَمَل (ض) حَمْلاً وحُمْلَانًا ۔
الشيءَ علی ظهرہ ۔ کسی شے کو
اپنی پیٹھ پر اٹھانا ۔ الغَضَبَ
غصہ ظاہر کرنا ۔ علی نفسه
فی السیر ۔ چلنے میں مشقت
برداشت کرنا ۔
حَمَلَه ۔ علی الامرِ ۔ کسی کو کسی کام پر
بھڑکانا ۔ اکسانا ۔ حمل عنه
بردبار ہونا ۔ الشيءَ علی الآخرِ
ایک چیز کا حکم دوسری چیز پر لگانا ۔
۔ المرأۃُ ۔ عورت کا حاملہ
ہونا ۔ الشجرۃُ ۔ درخت کا
بار آور ہونا ۔ القرآنَ ۔ قرآن
حفظ کرنا ۔ العلمَ ۔ روایت
کرنا ۔ (۔ حَمَلَةً ) فی
الحرب علیهم ۔ حملہ آور ہونا ۔
(۔ حَمَالَةً ) به ۔ کسی چیز
کا ضامن ہونا ۔ ذمہ دار ہونا ۔
حَمَّلَه واَحْمَلَه ۔ الحِمْلَ ۔ بوجھ
اٹھانے میں کسی کی مدد کرنا ۔
حَمَّلَه تَحْمِيلاً وحِمَّالاً ۔ الشيءَ ۔
اٹھوانا ۔
تَحَمَّلَه تَحَمُّلاً وتِحِمَّالاً ۔ اٹھانا ۔
۔ الامرَ ۔ برداشت کرنا
۔ القومُ ۔ کوچ کرنا ۔

الرجلُ ۔ بہادر بننا ۔
تَحَامَلَ ۔ فی الامر وبالامرِ ۔
تکلیف دہ بات اپنے ذمہ لینا ۔
۔ علیٰ فلانٍ ۔ کسی پر ظلم کرنا
اور برداشت سے زائد کام کی
تکلیف دینا ۔ عنهُ ۔ اعراض
کرنا ۔ الیه ۔ متوجہ ہونا ۔
۔ الشیخُ فی مشیه ۔ چلنے
میں گراں بار ہونا ۔ علیٰ
نفسه ۔ باوجود مشقت کے
برداشت کرنا ۔
اِنْحَمَلَ ۔ علیه ۔ اکسایا جانا
اِحْتَمَلَ ۔ الشیءَ ۔ اٹھانا ۔
الامرَ ۔ کسی امر کو صبر سے
برداشت کرنا ۔ ما کان
منه ۔ معاف کرنا ۔ درگذر کرنا ۔
چشم پوشی کرنا ۔ الصنیعةَ
کسی نیک سلوک پر شکریہ ادا کرنا ۔
اُحْتُمِلَ ۔ غضبناک ہونا ۔
لونُه ۔ رنگ بدلنا ۔
اِسْتَحْمَلَ ۔ اٹھانے پر قادر ہونا ۔
فلانًا ۔ اٹھانے کے لیے کہنا ۔
الحَمْلُ ۔ پیٹ کا بچہ ۔ درخت کا پھل
ج ۔ حِمَال واَحْمَال وحُمُول ۔
الحِمْلَ بوجھ ۔ بار ۔ ج ۔ اَحْمَال و
حُمُولَة ۔ الحِمْلَ ۔ ہودج یا
ہودج والے اونٹ ۔ واحد
(الحُمُول)
الحَمَل ۔ بکری کا بچہ ۔ ج حُمْلَان
واَحْمَال ۔ بہت پانی والا بادل ۔
موسم بہار کے برجوں میں سے
ایک برج ۔ لِسان الحمل ۔
بارتنگ ۔
الحَمْلَةُ ۔ مص ۔ ایک دفعہ کا بوجھ ۔
لڑائی کا حملہ ۔

الحُمْلَة والحِمْلَة ۔ ایک جگہ سے
دوسری جگہ منتقل ہونا ۔
الحَامِل ۔ فا ۔ ج حَمَلَة ۔ حَمَلَةَ
القرآن ۔ قرآن کو حفظ کرنے والے
اور اس کی روایت کرنے والے ۔
مؤنث حاملة ۔ امرأةٌ حاملٌ
وحاملةٌ ۔ پیٹ والی عورت ۔ ج
حَوَامِل ۔
الحَامِلَة ۔ انگور وغیرہ اٹھانے کی ٹوکری ۔
۔ الحَوَامِل ۔ قدم ۔ ہاتھ ۔ اور
قدم کے پٹھے ۔
الحَمَال ۔ دیت ۔ تاوان ۔ ٹیکس ۔ ج
حُمُل ۔
الحَمَالَةُ ۔ ضمانت ۔ دیت ۔ تاوان ۔
الحِمَالَة والحَمِيْلَة ۔ ج ۔ حمائل ۔
(۔ المِحْمَل) ج ۔ مَحَامِل ۔
۔ علاقة السَّيف ۔ تلوار کی پیٹی ۔
کہتے ہیں "هو حمیله علینا" وہ
ہم پر بار ہے ۔
الحِمَالَة ۔ مزدور کا پیشہ ۔
الحَمَّال ۔ قلی ۔ مزدور ۔ بوجھ اٹھانے
والا ۔ عام لوگ اس کو عتّال
کہتے ہیں ۔ الحَمَّال ۔ جزدان ۔
کتابوں اور اوراق وغیرہ رکھنے کا
تھیلا ۔ اس کے لیے فصیح لفظ
القِمَطْر ہے ۔
الحَمُول ۔ صابر ۔ بردبار ۔ حَمُول
البَحْرِ ۔ سمندر کی نباتات ۔
الحَمُولَة ۔ بار بردار جانور ۔ ج ۔
حَمُولَات ۔
الحُمْلَان ۔ ہبہ کیا ہوا بار برداری کا جانور
مزدور کی اجرت ۔
الحَمِيل ۔ اٹھایا ہوا ۔ اجنبی ۔ ضامن ۔
پیٹ کا بچہ ۔ سیلاب کا لایا ہوا
کوڑا کرکٹ ۔ پھینکا ہوا بچہ ، جس

حَنَّہ (ن)، حَنًّا۔ پھیرنا۔ باز رکھنا۔
کہتے ہیں "حُنَّ عنی شرّک" اپنے شر کو مجھ سے باز رکھو۔
حَنَّنَ — الشجرُ۔ درخت کا شگوفہ نکالنا۔
اَحَنَّ — القوسَ۔ کمان سے آواز نکالنا — الرجلُ۔ آدمی کا غلطی کرنا۔
تَحَنَّنَ — علیہ۔ کسی پر رحم کرنا۔ مہربانی کرنا۔
تَحَانَّ و اسْتَحَنَّ — الیہ۔ کسی کا مشتاق ہونا۔ اُستحن الشوقُ فُلانًا۔ شوق نے فلاں کو خوش کیا۔
الحَانّ۔ فا۔ بہت خوش ہونے والا۔ کہتے ہیں "مالہ حانۃ ولا آنّۃ" اس کے پاس نہ اونٹنی ہے نہ بکری۔
التحنان۔ رحمت و مہربانی۔
الحِنّ۔ جنون کا ایک گروہ۔
الحنانُ۔ رحمت۔ رزق۔ برکت۔ دل کی نرمی۔ کہا جاتا ہے۔ "حَنانَیکَ وحَنانَکَ یا ربُّ" اے پروردگار تیرے رحم کی التجا کرتا ہوں — "وحَنَانَ اللہ" پناہ بخدا۔ معاذ اللہ۔
الحنّان۔ مہربانی۔ خدا تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ایک اسم۔ کسی چیز کا مشتاق — سھمٌ حنان۔ آواز نکالنے والا تیر۔ — طریقٌ حنان۔ واضح اور کھلا راستہ۔
الحِنّان۔ مہندی۔
حَنَأَ (ف)، حَنْأً — المکانُ۔ جگہ کا سرسبز ہونا۔ صفت (حانِئٌ)، اور کہا جاتا ہے "اخضر حانئٌ" گویا حانئٌ تاکید کے لیے آتا ہے جیسے۔ اسود حالک۔ اصفر فاقع۔ ابیض ناصع۔ احمر قانی
حَنَّأہ۔ تَحْنِیئًا و تَحْنِئَۃً۔ مہندی سے رنگنا۔
الحِنَّاء۔ مہندی۔ واحد حِنَّاءۃ ج حُنان۔
تَحَنَّأَ۔ بالحِنَّاء۔ مہندی سے رنگا جانا
اَبُو الحِنَّاء۔ ایک سرخ سینہ والا چھوٹا پرندہ۔
حَنِبَ (س)، حَنَبًا و حَنَّبَ — وتحدّبَ — الشیخُ۔ کبڑا ہونا۔
حَنَّبَہ۔ الکبرُ۔ جھکا دینا
— تَحَنَّبَ علیہ۔ کسی پر مہربان ہونا۔
حَنْبَرَ۔ حَنْبَرَۃً — البردُ۔ ٹھنڈ کا سخت ہونا۔
الحَنْبَر۔ پست قد۔
حَنْبَلَ۔ لوبیا کھانا۔ موزہ یا پرانی پوستین پہننا۔
تَحَنْبَلَ۔ سر جھکانا۔
الحُنابِل — مِنَ الاوتار۔ مضبوط اور موٹا تانت۔
الحَنْبَل۔ پست قد موٹے پیٹ والا۔
الحِنْبال۔ پر گوشت۔ فربہ۔ بہت بولنے والا۔
الحانُوت۔ شراب بیچنے والے کی دکان عام دکان۔ (مذکر و مؤنث) ج حوانیت۔ نسبت کے لیے۔ (حانِیٌّ و حانَوِیٌّ)
حَنِثَ (س)، حِنْثًا۔ باطل کی طرف جھکنا۔ مائل ہونا۔ فی یمینِہٖ قسم توڑنا۔
اَحْنَثَہ۔ قسم تڑوانا۔
تَحَنَّثَ۔ گناہ سے نفرت کرنا۔ گناہ چھوڑنا۔ عبادت کرنا۔ بتوں سے الگ ہونا۔ اور ان کی عبادت ترک کرنا — من کذا۔ گناہ سے بچنا۔ توبہ کرنا۔
الحِنْثُ۔ مص۔ گناہ۔ ج۔ اَحْناث کہتے ہیں "بلغ الغلامُ الحِنْثَ" لڑکا بالغ ہوگیا۔
المحانِث۔ گناہ کے مواقع۔
حَنَجَہ (ن)، حَنْجًا — جھکانا — الحبلَ۔ رسی مضبوط بٹنا۔
حَنَجَت حاجۃٌ۔ حاجت و ضرورت پیش آنا۔
اَحْنَجَ — الشیئَ۔ کسی شے کو جھکانا۔ — الخبرَ۔ خبر کو چھپانا — الکلامَ۔ کلام کا رخ پھیر کر اس کو ناقابل فہم بنانا — الشیئُ۔ جھکنا — الرجلُ۔ کسی کا جلدی چلتے ہوئے پیچھے کی طرف دیکھنا۔
احتنج — الشیئُ۔ جلنا۔
حَنْجَرَت — العینُ۔ آنکھ کا اندر کو دھنسنا۔
حَنْجَرَہ۔ ذبح کرنا۔
الحَنْجَرَۃ و الحُنْجُور۔ نرخرہ۔ سانس کی نالی۔
حَنْحَنَ۔ علیہ۔ خوف کھانا ڈرنا۔ عوام کہتے ہیں "حنحن البندق او الجوز و نحوھما" یعنی اخروٹ کی گری کا خراب ہو جانا۔ اس کے لیے فصیح لفظ "حَمِتَ" ہے۔
حَنْدَس و تَحَنْدَس۔ اللیلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔
الحِنْدِس۔ بہت تیرہ و تاریک رات

سخت اندھیری رات ۔ تاریکی ۔
اندھیری ۔ ج ۔ حَنَادِس
الحَنَادِس ۔ ہر ماہ کی تین آخری
تاریک راتیں ۔
الحِنْدَقُوق ۔ والحَنْدَقُوق
والحَنْدَقُوقَی والحِنْدَقُوقَی
ایک قسم کی گھاس یا سبزی کا نام
ہے ۔ ایک پاگل ساد راز قامت
آدمی ۔
حَنَذَ (ض) حَنْذاً (و تَحْنَاذاً) ۔
اللحمَ ۔ گوشت بھوننا ۔ پکانا
صفت مفعولی ۔ (حَنِيذ)
(ـــ حَنْذاً و حِنَاذاً) ۔
الفرسَ ۔ گھوڑے کو پسینہ لانے
کے لیے دوڑانا ۔ صفت مفعولی ۔
(محنوذ و حنيذ) ـــ
حَنَذَتْهُ الشمسُ ۔ سورج کا کسی
کو جھلس دینا ۔
اَحْنَذَ ۔ شراب میں زیادہ یا تھوڑا پانی
ملانا ـــ اللحمَ ۔ گوشت کو پکانا ۔
اِسْتَحْنَذَ ۔ دھوپ میں لیٹ کر پسینہ
لانا ۔
الحُنْذَة ۔ سخت حرارت ۔
حَنَاذِ ۔ مبنی علی الکسر ۔ سورج ۔
الحَنِيذ ۔ گرم پانی ۔ بھونا ہوا گوشت ۔
سر دھونے کی خوشبودار چیز ۔
الحِنْذِيذُ ۔ بہت پسینہ والا ۔
حَنَرَ (ض) حَنْراً ۔ الحنيرة
محراب بنانا ۔ دیوار میں خمدار جگہ بنانا ۔
الحَنِيرَة ۔ محراب ۔ طاق میں خمدار جگہ ۔
کمان ۔ دھنیے کی کمان ۔ ہر خمدار و
ٹیڑھی چیز ۔ ج ۔ حَنِير و حَنَائِر ۔
حَنِسَ (س) حَنَساً ۔ وسط معرکہ میں
بہادری سے ڈٹے رہنا ۔
الحُنُس ۔ خدا پرست ۔ پرہیزگار لوگ ۔

حَنَشَه (ض) حَنْشاً ۔ ہٹانا ۔ علیحدہ کرنا
غضبناک کرنا ـــ الصیدَ ۔
شکار کرنا ۔ حنشت الحيةُ فلاناً ۔
سانپ کا کسی کو ڈسنا ۔
اَحْنَشَه ۔ شکار کرنا ـــ عن الامرِ
جلدی کرانا ۔
الحَنَش ۔ سانپ کی ایک قسم ۔ ہر وہ
جانور جس کا سر سانپ کے مشابہ
ہو ۔ مثلاً گرگٹ ۔ چھپکلی وغیرہ ۔ ج
اَحْنَاش و حُنْشَان ۔
حَنَطَ (ن) حُنُوطاً و اَحْنَطَ ـــ
الزرعُ ۔ کھیتی کا کٹائی کے قابل
ہونا ـــ الشجرُ ۔ درخت کے
پھل پکنا ۔
حَنَطَ (ض) حَنْطاً ۔ الجلدُ ۔ چمڑے
کا سرخ ہونا ۔ صفت ۔ (حانِط)
حَنَّطَ و اَحْنَطَ ـــ المیتَ ۔
مردہ کے خوشبو لگانا ۔
تَحَنَّطَ ۔ مردہ پر خوشبو ملنا ۔
اِسْتَحْنَطَ ۔ مرنے پر دلیری دکھانا ۔
الحانِط ۔ فا ۔ بہت گیہوں والا گیہوں
والا پکے ہوئے پھل والا درخت ۔
احمر حانط ۔ گہرا سرخ ۔
الحِنْطَة ۔ گیہوں ۔ ج ۔ حِنَط ۔
الحِنْطِيّ ۔ بہت گیہوں کھانے والا ۔
پھولا ہوا ۔
الاَحْنَط ۔ بڑی اور گھنی داڑھی والا ۔
الحِنَاطَة ۔ گیہوں بیچنے کا پیشہ ۔ مُردوں
پر خوشبو لگانے کا پیشہ ۔
الحَنَّاط ۔ مردوں پر حنوط لگانے والا ۔
(ـــ والحَنَاطِيّ) گندم فروش ۔
الحِنَاط والحَنُوط ۔ ایک مرکب
خوشبو جو مردوں کے جسم اور کفن
پر لگائی جاتی ہے ۔
الحِنْطِئ ۔ پست قد ۔

الحِنْطِئ ۔ وہ شخص جس کی خوراک گیہوں ہو
الحِنْطَأْو الحِنْطَأْوَة ۔ بڑے پیٹ
والا ۔ پست قد ۔
الحُنْظُبَاء والحُنْظَبَاء ۔ نر ٹڈی ۔
نر گبریلا ۔
الحُنْظُوب ۔ موٹی اور بھدی عورت ۔
الحِنْظَاب ۔ بدخو ۔ پست قد ۔
الحَنْظَل اندرائن ۔ اس کی تلخی
ضرب المثل ہے ۔
حَنْظَلَتِ ۔ الشجرةُ ۔ درخت کے
پھل کا کڑوا ہو جانا ۔
حَنَفَ (ض) حَنْفاً ۔ جھکنا ـــ
رجلہ ۔ پاؤں ٹیڑھا کرنا ۔
حَنِفَ (س) حَنَفاً و حَنُفَ (ك)
حَنَافَةً ۔ ٹیڑھے پاؤں والا ہونا ۔
صفت (اَحْنَف) مؤنث
حَنْفَاء ۔
حَنَّفَه ۔ ٹیڑھے پاؤں والا کر دینا ۔
تَحَنَّفَ ۔ حنفی ہونا ۔ یا حنفی کا کام کرنا ۔
کہتے ہیں "شافِعيٌّ تَحَنَّفَ" شافعی
حنفی ہو گیا ـــ الیہ ۔ مائل ہونا ۔
الحَنْفَاء ۔ کمان ۔ اُسترہ ۔ گرگٹ ۔ کچھوا ۔
الحَنِيف ۔ سیدھا ۔ اسلامی احکام پر
عمل پیرا ۔ ہر وہ شخص جو دین ابراہیمی
پر قائم ہو موحد ۔ ج ۔ حُنَفَاء ۔
الحَنِيفِيّ ۔ مذہب امام ابوحنیفہ رح کا
پیرو ۔ حنفی المذہب ۔ ج اَحْنَاف
و حَنَفِيَّة ۔
الحَنِيفِيَّةُ ۔ فی الاسلام او الدین ۔
اسلام کی طرف میلان اور دین کے
ساتھ تمسک ۔
الحِنْفِش والحِنْفِيش ۔ ایک قسم کا
زہریلا سانپ موٹے سر اور باریک
گردن والا ۔ یہ جب غصہ میں آتا ہے
گردن کی رگیں پھلا لیتا ہے ۔ ج ۔

حابت ـ حالت ۔ کہا جاتا ہے کہ "مات بحوبة سوء" اس نے بری حالت میں رات گزاری۔

الحوبة ـ کمزور آدمی ۔ کہا جاتا ہے "انما فلان حوبة" یعنی فلاں شخص نہ خیر رساں ہے، نہ شر رساں۔ "وان لی حوبة اعولها" یعنی میرے بال بچے ہیں جن کی میں کفالت کرتا ہوں۔

الاحوب ـ گنہگار ۔ مونث ـ حوباء۔

الحوباء ـ نفس ۔ ج ـ حوباءات

حات (ن) حوتا و حوتانا ـــ الطیر او الوحش علی الشیء ـ پرندہ یا وحشی کا کسی چیز پر چکر کاٹنا ۔ منڈلانا۔

حاوته ـ دھوکا دینا ـــ ہ عن کذا ـ مدافعت کرنا۔

الحوت ـ مچھلی ۔ عام طور پر بڑی مچھلی کو حوت کہتے ہیں ۔ ج ـ حیتان ـ و احوات و حوتة ۔ ۲ آسمان کے ایک برج کا نام۔

احات احاثة ـــ الارض زمین کھود کر مٹی بکھیرنا۔ الشیء ـ الٹا پلٹا کرنا ۔ جدا جدا کرنا ۔ متفرق کرنا کہتے ہیں "ترکہم حوث بوث و حیث بیث او حاث باث او حوثا بوثا" ـ یعنی اس نے ان کو متفرق چھوڑا۔

استحاث استحاثة ـــ الارض زمین سے تلاش کر کے نکالنا ـــ الشیء ـ نکالنا۔

الحوثاء ـ جگر اور اس کے ماحول کے ٹکڑے ـ موٹی عورت

حاج (ن) حوجا ـ محتاج ہونا۔
حوّج ـ به عن الشیء ـ کسی شے سے ہٹانا ۔ باز رکھنا۔

احوج ـ الیه ـ کسی کا محتاج ہونا ـــ ہ ـ محتاج کرنا ۔ بنانا۔

تحوّج ـ اپنی حاجت طلب کرنا۔ کہتے ہیں "خرج فلان یتحوّج" فلاں شخص اپنی حاجت طلب کرتے ہوئے نکلا۔

احتاج ـ الیه ـ کسی کا محتاج ہونا۔

الحاج ـ ایک قسم کا کانٹا ۔ ایک قسم کا ترش پودہ۔

الحوج ـ مص ـ سلامتی ۔ کہتے ہیں "حوجا لك" تمہارے لیے سلامتی ہو۔

الحُوج ـ محتاجگی ۔ فقر و فاقہ

الحوجاء ـ حاجت ۔ اسی سے ہے یہ قول "ما کان فی نفسه حوجاء ولا لوجاء" اور تصغیر کے ساتھ "حویجاء ولا لویجاء" یعنی اس کے دل میں کوئی حاجت نہیں تھی۔ اور کہتے ہیں "کلمته فما رد حوجاء ولا لوجاء" میں نے اس سے بات چیت کی تو اس نے جواب میں اچھا برا کوئی کلمہ نہیں نکالا۔

الحاجة ـ ضرورت ۔ سوال ۔ ج ـ حاج و حوج و حاجات و حوائج ۔ ۲ آخری جمع حائجة کی تصغیر ہے اور مبالغہ کے طور پر حاجة حائجة کہتے ہیں۔

المحاویج ـ محتاج لوگ۔

حاد (ن) حودا ـــ عنه ـ ایک طرف ہٹنا۔

حاود ـ ثلم ـــ الحمّی ـ بخار کا بار بار آنا ۔ کہتے ہیں "هو یحاودنا بالزیارة" وہ ملاقات کے لیے ہمارے پاس بار بار آتا ہے۔

حاذه (ن) حوذا ـ حفاظت کرنا ـــ علی الشیء ـ نگہبانی کرنا ۔ (ب) و احوذ ، الدابة ـ جانور کو تیز ہانکنا ـــ احوذ الثوب ـ کپڑے سمیٹنا ـــ احوذ السیر ـ تیز چلنا ـــ احوذ الشاعر قصیدته ـ شاعر کا عمدہ قصیدہ رکھنا۔

استحوذ ـــ علیه ـ کسی پر غلبہ اور استیلاء پانا۔

الحاذ ـ ایک قسم کا درخت ـ واحد (الحاذة) ج ـ احواذ ـ پیٹھ ۔ کہا جاتا ہے "هو خفیف الحاذ" وہ کم مال والا ہے۔

الحِواذ ـ دوری ۔ جدائی

الحوذان ـ ایک خوش مزہ بوٹی جس کا پھول سرخ ہوتا ہے اور اس کی جڑ میں زردی ہوتی ہے۔

الاحوذی ـ ماہر ۔ تیز دست اور ہر کام میں پھرتیلا

الحوذی ـ کوچوان ۔ گاڑی بان ۔ عام لوگ العربجی کہتے ہیں۔

حار (ن) حورا و حؤورا و محارا و محارة ـ واپس ہونا متغیر ہونا ۔ (ب) حوّرا ، الثوب کپڑے کو دھونا ۔ سفید کرنا ـــ حار ـــ الشیء ـ کسی چیز کا ناقابل فروخت ہونا ۔ کہتے ہیں "حار بعد ما کار" یعنی زیادتی کے بعد گھٹ گیا۔ "نعوذ بالله من الحور بعد الکور" یعنی ہم زیادتی کے بعد نقصان سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں۔

حوِرت (س) حورا ـــ العین

آنکھ کی سفیدی کا بہت سفید اور
سیاہی کا بہت سیاہ ہونا۔
صفت ( حَوْرَاءُ ) آنکھ والا۔
( اَحْوَرُ ) ج۔ حُوْرٌ۔
حَوَّرَ — القُرْصَ۔ روٹی کو بیلن
سے بیلنا — الثوبَ کپڑے کو
سفید کرنا — ہٗ اللّٰہُ۔ محروم کرنا
حَاوَرَہٗ مُحَاوَرَۃً وَحِوَارًا وَ
حَوَارًا۔ گفتگو کرنا۔ جواب دینا۔
اَحَارَ اِحَارَۃً — الجوابَ۔ جواب
دینا اور اسی سے ہے " لم
یُحِرْ جَوَابًا۔ اس نے کوئی جواب
نہیں دیا۔ اور کہا جاتا ہے " طَحَنَتْ
الطاحنۃُ فما اَحَارت "۔ چکی
پیسنے والی نے چکی پیسی اور آٹا کچھ
بھی نہیں دیا — احارت الناقۃُ
اونٹنی کا بچہ والی ہونا — احار
البعیرَ۔ اونٹ کو ذبح کرنا۔
تَحَاوَرَ — القومُ۔ ایک دوسرے
سے گفت گو کرنا اور ایک دوسرے
کو جواب دینا۔
اِحْوَرَّ۔ اِحْوِرَارًا۔ سفید ہونا —
احورت العینُ بمعنی حَوِرَتْ
آنکھ کا بہت سیاہی اور سفیدی
والی ہونا۔
اِستَحَارَہٗ۔ گفتگو کرانا۔
الحُوْرُ۔ ہلاکت۔ کمی۔ نقصان۔ کہا
جاتا ہے " اِنَّہٗ فِی حُوْرٍ و بُوْرٍ "
وہ نہ کسی صنعت ہی میں ہے اور
نہ کسی آمدنی میں۔
الحَوْرُ۔ گہرائی۔ تہہ۔ کہتے ہیں۔
" بعید الحَوْرِ یعنی عقلمند " وما
اَصَبْتُ حَوْرًا " میں نے کچھ
نہیں پایا۔
الحَوَرُ۔ مص۔ سفید پتلے چمڑے۔ سرخی
سے رنگا ہوا چمڑا۔ گاٹے۔ چنار
کا درخت۔ ج۔ اَحْوَار۔
الحُوَارُ والحِوَارُ۔ اونٹنی کا وہ بچہ
جس کا دودھ ابھی نہ چھڑایا گیا ہو۔
ج۔ اَحْوِرَۃ و حِیْرَان۔
الحَارَۃُ۔ گول چوک۔ شہر کا محلہ۔ کہا
جاتا ہے " نزلنا فی حارۃ بنی
فلان "۔ ہم بنو فلاں کے محلہ میں
فروکش ہوئے۔
الحَائِرُ۔ فا۔ لاغر و دبلا۔
الحَائِرَۃُ۔ الحائر کا مؤنث — ما
ہو الاحائرۃ من الحَوَائِرِ "
یعنی اس میں کوئی خیر و بھلائی نہیں۔
الاَحْوَرِیُّ۔ سفید۔ نرم۔ ملائم۔
الحُوَّارَی۔ سفید آٹا۔ کھریا مٹی۔ ہر سفید
کہنے والی چیز۔
الحَوَارِیُّ۔ نصیحت کرنے والا۔ دھوبی
رشتہ دار۔ مددگار۔ بعض کے
نزدیک خاص انبیاء کے مددگار۔
اور اسی سے ہے " الحواریون "
یعنی حضرت عیسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ
السلام کے مددگار و انصار۔
الحَوَارِیَّۃُ۔ الحواری کا مؤنث۔ شہری
عورت۔ ج۔ حَوَارِیَّات۔
المِحْوَرُ۔ چرخی کا دھرا۔ وہ لکڑی یا لوہا
جس پر چرخی گھومتی ہے۔ علم ہندسہ
کی اصطلاح میں کرہ کے دونوں
قطبوں کے ملانے والا سیدھا خط
— المِحْوَرُ۔ روٹی پکانے والے
کا بیلن۔ ہر وہ ٹکڑا جس پر کوئی چیز
گھومے۔ ج محاور۔ کہا جاتا
ہے " قلقت محاورہٗ " یعنی
اس کا معاملہ بگڑ گیا۔
المَحَارَۃُ۔ واپسی۔ کمی۔ واپسی کی جگہ۔
اونٹ کی تلی۔ ناو۔ سیپی۔ سیپی
کی ہم شکل ہڈی۔ و محارۃ الاذن
کان کا گڑھا۔
المَحُوْرَۃُ والمَحْوُرَۃُ۔ جواب
مُحْفٌ ( مُحَوَّرٌ ) وہ موزہ جس کا استر
سرخ چمڑے کا ہو۔
حَازَ (ن) حَوْزًا وحِیَازَۃً و احْتَازَ
اِحْتِیَازًا — الشئَ۔ اکٹھا کرنا
جمع کرنا۔ اپنے لیے مخصوص کرنا۔
— الابلَ۔ اونٹ کو نرمی
سے ہانکنا (حَازَ حَوْزًا) الرجلُ
آدمی کا آہستہ چال سے چلنا۔
حَوَّزَ۔ تَحْوِیْزًا۔ الابلَ۔ لیلۃُ
الحوز میں اونٹوں کو پانی کی طرف
ہانکنا۔
حَاوَزَہٗ مُحَاوَزَۃً — سنگ ساتھ
زندگی گذارنا۔ آپس میں میل ملاپ
رکھنا۔ پاؤں سے روندنا۔ دھتکارنا
تَحَوَّزَ۔ کنارہ کش ہونا۔ علیحدہ ہونا
— الحیۃُ۔ سانپ کا کنڈلی
مارنا۔ کہا جاتا ہے " دخل
علیہ فما تَحَوَّزَ لہٗ "۔ وہ اس
کے پاس آیا اور اس کے لیے علیحدہ
نہیں ہوا۔
تَحَاوَزَ — الفریقان۔ دو فریقوں
کا ایک دوسرے سے جدا ہونا۔
اِنْحَازَ اِنْحِیَازًا۔ عنہ۔ کسی سے
پھر جانا۔ ہٹ جانا — الیہ۔
مائل ہونا — القومُ۔ قوم کا
مرکز کو چھوڑ دینا۔ پسپا ہونا۔
شکست کھانا۔
الحَوْزَۃُ۔ کنارہ۔ طبیعت —
حوزۃ المملکۃ۔ سرحدوں کے
مابین وسطی حصہ۔ ملک کا دار الخلافہ
الحَوْزُ۔ چہار دیواری سے محفوظ کی ہوئی
جگہ — حوز الدار۔ مکان

کے منافع جو اس کے ساتھ ملحق اور متصل ہوں — لیلۃ الحوز اونٹوں کو پانی کی طرف لے جانے کی پہلی رات۔
الحَوْزِی۔ اونٹوں کو ہانکنے والا۔ قوم کو چھوڑ کر علیحدہ فرد کش ہونیوالا۔ سیاہ۔
الحَیِّز و الحَیْز۔ جگہ۔ کہتے ہیں۔ "ھٰذا فی حَیِّزِ التواتر" یعنی اس کا ثبوت تواتُر کے درجہ میں ہے۔
الحَوْزَاء۔ لڑائی۔
المُحَوَیْزَاء۔ ساتھی سے پوشیدہ رکھا ہوا ذخیرہ۔
الاَحْوَزِی۔ ماہر۔ ہر کام میں پھرتیلا و چست۔ اچھا چلانے والا۔
الحَوَّاز۔ الحَائِز کا مبالغہ۔ اور اسی سے ہے یہ قول: "الاثم حَوّاز القلوب" یعنی گناہ دلوں پر پورا قابو پا لیتا ہے۔ اور آخر ناپسندیدہ کام تک سرزد ہونے لگتے ہیں۔
حَاسَ (ن)، حَوْسًا — القومَ قوم سے میل ملاپ کرنا۔ روندنا۔ ذلیل کرنا — الذئبُ الغنمَ۔ بھیڑیے کا بکریوں میں گھس کر ان کو تتر بتر کر دینا۔
حَاسَتِ المرأۃ ذیلھا۔ عورت کا دامن کھینچتے ہوئے چلنا — الجَزّارُ الاِھَابَ۔ قصائی کا کھال اتارنا۔
حَوِسَ (س)، حَوَسًا۔ دلیر اور من چلا ہونا۔ صفت (اَحْوَس)،
تَحَوَّسَ۔ دلیری اختیار کرنا — فی الکلام۔ کلام کے لیے تیار رہنا

— للشیءِ۔ کسی شے کے لیے دردمند ہونا۔
اِسْتَحْوَسَ استحواسًا۔ رکنا۔ دیر لگانا۔
الاَحْوَسُ۔ بہادر۔ جری۔ جو کسی شے سے سیر نہ ہو۔ وہ شخص جو اپنی جگہ سے نہ ٹلے، جب تک کہ اس کی حاجت پوری نہ ہو جائے۔ بھیڑیا۔ ج۔ حُوْس۔
الحَوُوْس۔ بہادر لوگوں کو بہت قتل کرنے والا۔
الحَوَاسَۃ غنیمت۔ ضرورت۔ حاجت (— والحُوَیْسَاء) قرابت رشتہ داری۔
حَاشَ (ن)، حَوْشًا — الابلَ اونٹوں کو جمع کرنا اور ہانکنا۔
(— و اَحَاشَ اِحَاشَۃً و اَحْوَشَ اِحْوَاشًا و اسْتَحْوَشَ اِسْتِحْوَاشًا — الصیدَ شکار کو گھیر کر پھندے کی طرف لانا — حَاشَ و اَحْوَشَ و اَحَاشَ علیہ الصیدَ و احوشہ اِیَّاہ۔ شکار کرنے میں کسی کی مدد کرنا۔
حَوَّشَہ بہت جمع کرنا — حَوَّشَ الرجلُ۔ آدمی کا شجاع و بہادر ہونا۔ تیار ہونا۔
حَاوَشَہ۔ علی الامر۔ کسی کو کسی کام پر اکسانا۔ برانگیختہ کرنا۔
تَحَوَّشَ — عنہ۔ کنارہ کش ہونا۔ علیحدہ ہونا — منہ۔ شرم و حیا کرنا۔
اِنْحَاشَ۔ جمع ہونا — عنہُ۔ نفرت کرنا — لہ الصیدُ شکار کا خود آنا۔
تَحَاوَشُوا۔ علیہ۔ کسی کو اپنے بیچ میں لے لینا۔

اِحْتَوَشَ — القومُ الصید۔ شکار کو ایک کا دوسرے کی طرف بدکانا۔ بھگانا — اِحْتَوَشَ القومُ الرجلَ و علیہ۔ قوم کا کسی کو گھیر کر اپنے درمیان میں لے لینا۔
الحَوْش۔ باڑہ۔ گھر کے اردگرد کا صحن۔
الحُوَاشَۃ۔ شرم و حیا کا سبب۔ رشتہ داری۔
الحَائِش۔ فا — حائِشُ الشجرِ۔ درخت کا گنجان اور گھنا حصہ۔
— رجلٌ (حُوشٌ) الفُؤادِ۔ تیز فہم آدمی۔
الحُوشِیّ — من الکلام۔ نادر، اور غریب کلام — رجلٌ حُوشِیٌّ۔ تنہائی پسند آدمی — لیلٌ حُوشِیٌّ تاریک رات۔
حَاصَ (ن)، حَوْصًا و حِیَاصَۃً — الثوبَ۔ کپڑے سینے میں دور دور ٹانکے لگانا — حَوْلَہ۔ اردگرد پھرنا — بینھما۔ تنگ کرنا
حَوِصَ (س)، حَوَصًا۔ دنبالۂ چشم کا تنگ ہونا۔ آنکھ کا پچھلا حصہ تنگ ہونا۔ صفت (اَحْوَص) مؤنث حَوْصَاء۔ ج حُوص و اَحَاوِص۔
حَاوَصَہ۔ آنکھ کے پچھلے گوشہ سے مخفی دیکھنا۔
اِحْتَاصَ اِحْتِیَاصًا — فی امرہ۔ اپنے کام میں احتیاط کرنا۔
الحَوْص۔ مص۔ پیوش کا مرو ڑ۔ کہا جاتا ہے۔ "لَاَطْعَنَنَّ فی حَوْصِكَ" یعنی جو تم نے سیا ہے۔ میں اس کو ادھیڑ دوں گا۔ اور جو تم نے درست کیا ہے میں اس کو بگاڑ دوں گا۔ "وما طَعَنْتَ فی حَوْصِہ"۔ تم

دوسرے حال کی طرف بدلنا۔
محال ہونا — القوسُ۔
کمان کا ٹیڑھا ہونا — فلان
الشیَٔ ۔کسی چیز کی طرف دیکھ کر
پتہ لگانا کہ وہ حرکت کرتی ہے
یا نہیں۔
الحَالُ ۔کیفیت۔ ہیئت۔ صفت
(مذکر، مونث) گرم راکھ۔ کالی مٹی
"حالُ متنِ الفرسِ" گھوڑے
کی پیٹھ کا وسطی حصہ۔ ج۔
اَحْوَال و اَحْوِلَة۔
حَالَةُ ۔ الشیَٔ ۔ چیز کی حالت۔
ج۔ حَالَات — حالات
الدھر۔ انقلاباتِ زمانہ۔ گردش
ہائے ایام۔
الحَوْلُ ۔مص۔ قدرت۔ قوت۔ کہا
جاتا ہے "لاحول ولا قوۃ اِلّا
باللہ" نہ حرکت ہے نہ قوت مگر
اللہ تعالیٰ کی مشیت سے۔
ہوشیاری۔ دوربینی۔ سال۔
ج۔ حُؤُول و اَحْوَال —
الحَوْلِیّ ۔ ایک سال کا بچہ۔ ج
حَوَالِیّ ۔ اور اسی سے ہے۔
"حَوْلِیَّات زہیر" وہ قصائد
جن کے نظم کرنے، ترتیب دینے
اور درست کرنے میں ایک سال
کا عرصہ لگتا تھا۔
الحِوَل ۔ہوشیاری۔ دوربینی۔ تصرف
پر قدرت۔ زوال و انتقال۔ کہا
جاتا ہے "لا حِوَلَ عنہُ" اس سے
نہیں بچ سکتے۔
الحَوَل ۔ بھینگاپن۔
حَوْل و حَوْلَیٰ و حَوَال و حَوَالَیٰ
— الشیَٔ اوالشخصِ۔ چیز یا
آدمی کا گرداگرد۔ کہا جاتا ہے۔

"قعد حولہ وحولیہ وحوالہ
وحوالیہ"۔
الحَوَال و الحَوَلَان و الحُوَلان
تغیر و تبدیلی۔ انقلاب۔
الحَوَالِیّ و الحُوَّل و الحُوَّلِیّ ۔حیلہ
باز۔ بہت حیلہ گر۔
الحِوَال ۔دو چیزوں کے درمیان حائل
ہونے والی چیز۔
حِیَالُ ۔ الشیَٔ ۔ چیز کے سامنے یا
مقابل۔ کہا جاتا ہے "قعد کل
علی حیالہ" ہر ایک الگ
الگ بیٹھنا۔
الحِیلَة و الحِوَلَة ۔ ہوشیاری و دوربینی
تصرف کرنے پر قدرت۔ ج
حِیَل و حِوَل۔
الحُوَلَة ۔ عجب۔ امر منکر۔ مصیبت
کہا جاتا ہے "رجلٌ حُوَلَةٌ"
آدمی بڑا حیلہ باز ہے۔" و ھٰذا
من حوالة الدھر" یہ عجائبات
زمانہ میں سے ہے۔
الحِوَل ۔ بھینگا۔ بڑا حیلہ ساز۔
الحَائِل ۔رنگ بدلا ہوا۔ ایک سال
کی عمر والا۔ بانجھ۔ کہتے ہیں۔
امرأة حائل و نخلة حائل"۔
ج۔ حُوْل و حُوَّل و حِیَال و
حَوَائِل۔
الحَائِلَة ۔ الحائل کا مونث۔ حیلہ
کہا جاتا ہے "ما فیہ حائلة"
اس میں کوئی حیلہ نہیں۔
المُحَال ۔ باطل۔ ٹیڑھا۔ غیر ممکن۔
سراسر فساد کی بات۔
المُحْوِل ۔ یک سالہ بچہ۔
المُحِیل — من النساء ۔لڑکی کے
بعد لڑکا یا لڑکے کے بعد لڑکی
جننے والی عورت۔

المحالَة ۔ ہوشیاری۔ تصرف کی قدرت
رہٹ۔ پیٹھ کا درمیان۔ ج
مَحَال و مَحَاوِل ۔ کہا جاتا
ہے "لا مَحَالَةَ مِنَ الامر"
ضروری امر یا شک و شبہ سے پاک
المِحْوَال ۔ بہت محال باتیں کہنے والا۔
المُسْتَحِیل ۔ لغو و باطل کلام۔ بکھرا ہوا
المُستحیلة و المستحالة
مِنَ القسی ۔ ٹیڑھی کمان —
مِنَ الارض ۔ایک سال یا کئی
سال پر ورت چھوڑی ہوئی زمین۔
حَامَ (ن) حَوْمًا و حَوَمَانًا —
علی الشیَٔ و حَوْلَہ ۔ ارد گرد
پھرنا — الرجلُ ۔ پیاسا ہونا
صفت ۔(حَائِم) ج ۔ حُوَّم۔
مونث ۔ حَائِمَة ۔ ج ۔ حَوَائِم
و کذا ۔حَام — حَوْمًا و حِیَامًا
و حُوُومًا : حول غرضہ و
علیہ ۔ اپنے مطلب کے ارد
گرد پھرنا۔ اور اس کو طلب کرنا۔
حَوَّمَ ۔ فی الامر ۔ کام میں لگا رہنا۔
الحُوْم ۔ سر کو چکرانے والی شراب۔
حَوْمَةُ — القتال او البحر او
الرمل ۔ و غیر ذلك —
لڑائی یا سمندر یا ریت کا بڑا حصہ۔
— حومةُ الموتِ ۔ موت کا
اچانک آنا۔
حَوْمَلَ ۔حَوْمَلَةً ۔ پانی اٹھانا۔
الحَوْمَل ۔ صاف سیلاب۔ سیاہ بادل۔
تَحَوَّنَ — الرجلُ ۔ آدمی کا ذلیل
ہونا۔ ہلاک ہونا۔
حَوِیَ (س) حَوًی و احوویٰ۔
احوواءً و احواویٰ اِحْوِیوَاءً
سبزی مائل سیاہ یا سیاہی مائل سرخ
ہونا۔ صفت (اَحْوَیٰ) مونث

حُوّاء - ج - حُوٌّ -

حَوَی (ض) حَوَايَةً و حَيًّا - الشیءَ - جمع کرنا - حَوّاهُ تَحْوِیَۃً - قبضہ کرنا -

تَحَوّی - سکڑنا - گول ہونا ـــ الحيةُ - سانپ کا کنڈلی مارنا - ـــ الشیءَ - قبضہ کرنا -

اِحْتَوَی - اِحْتِوَاءً - الشیءَ وعلیہ - جمع کرنا -

الحَاوِی - فا - سانپ پر منتر پڑھنے والا - مؤنث حَاوِیَۃ - ج - حَاوِیَات و حَوَاءٍ -

الحَوَاءُ و الحَوَاةُ - آواز -

الحَوِیّ - استحقاق کے بعد مالک ہونے والا - چھوٹا حوض -

الحِوَاءُ - پاس پاس گھروں کا مجموعہ - ج - اَحْوِیَۃ -

الحَوِیَّۃُ - الحَوِیّ کا مؤنث - انتڑی چھوٹا حوض - بھوسہ گھاس بھری ہوئی گدی - جو اونٹوں کے کوہان کے ادھر ادھر ڈالتے ہیں - ج حَوَایَا - اور اسی سے یہ مثل مشہور ہے "المنایا علی الحوایا" یہ مثل اس کے لیے بولی جاتی ہے جو اپنی موت کے لیے خود کوشش کرے -

الحَوَّاءُ - سانپوں کا جمع کرنے والا -

حَیْثُ - ظرف مکان - مبنی بر ضمہ - بمعنی کہاں - جگہ - چونکہ - کہا جاتا ہے - "مِن ھٰذہ الحیثیۃ" یعنی اس وجہ سے اور اس اعتبار سے -

حَیْثُ - زمان کے لیے بھی آتا ہے -

حَاجَ (ض) حَیْجًا - محتاج ہونا -

اَحَاجَ و اَحْیَجَ ـــ المکانُ - کسی جگہ کا کانٹے اگانا -

حَادَ (ض) حَیْدًا و حَیَدَانًا - و مَحِیدًا و حَیْدَۃً و حُیُودًا - و حَیْدُودَۃً ـــ عن الطریق راستہ سے الگ ہونا - ہٹنا -

حَیَّدَ - گرہ پر گرہ دینا ـــ حَیَّدَ السَّیْرَ - تسمہ میں گرہ لگانا -

حَایَدَہ - مُحَایَدَۃً و حِیَادًا - ایک جانب ہونا - علیحدہ ہونا -

الحَیْدُ - چیز کا اٹھا ہوا اور ابھرا ہوا حصہ - پہاڑ کا نکلا ہوا کنارہ - پہاڑی بکرے کے سینگ کی گرہ - ج - حُیُود و حِیَد و اَحْیَاد -

(ــ و الحَیُودُ) مثل و نظیر -

ـــ الحَیْدَۃ - پہاڑی بکرے کے سینگ کی گرہ -

الحَیَدَی - متکبرانہ چال -

الحَیَدَان - وہ کنکر، پتھر جو جانور کے چلنے سے اڑتے ہیں -

المَحِید - حاد کا اسم ظرف - الگ ہونے کی جگہ -

حَارَ (س) حَیْرًا و حَیْرَۃً - و حَیَرَانًا و حَیَرًا ـــ الماءُ - پانی کا بند نہ ہونے سے چکر لگانا - ـــ الرجلُ - آدمی کی نظر کا چکا چوند ہونا - راستہ گم کرنا ـــ فی امرہ - اپنے امر میں حیران ہونا - صفت (حَیْرَان) مؤنث حَیْرَی - ج - حَیَارَی و حُیَارَی

حَیَّرَہ - حیرانی میں ڈالنا -

حَیَّرَ ـــ الماءُ - پانی کا جمع ہو کر چکر لگانا ـــ المکانُ بالماءِ - کسی جگہ کا پانی سے بھر جانا -

(ـــ و استحارَ ، حیرت میں پڑنا ـــ استحار المکانُ و بالمکانِ - چند دن کے لیے کسی جگہ اترنا ـــ السحابُ - بادل کا بے حرکت ہونا - کسی جانب متوجہ نہ ہونا -

الحَیْرُ - رکھت - باغ

الحَیْرُ و الحِیَرُ - بہت اہل و مال کہا جاتا ہے "لا آتیہ حِیَرَ دھرٍ" میں اس کے پاس کبھی نہیں آؤں گا -

الحَارَۃُ - محلہ -

الحَائِرُ - فا - پانی جمع ہونے کی جگہ - کنارے اٹھی ہوئی نشیبی زمین ج - حُورَان و حِیرَان -

المَحَارَۃُ - سیپی - ج - مَحَارٌ - پانی جمع ہونے کی جگہ - المَحَارَتَان سرین کے وہ دونوں گول سرے جن میں رانوں کے سرے گھومتے ہیں -

المِحْیَار - بہت حیران -

المُتَحَیِّرَات - کواکب سیارہ - واحد (متحیرہ)

المُسْتَحِیرُ - صحرا کے عرض میں راستہ جس کے جائے خروج کا پتہ نہ لگے - بوجھل بے حرکت بادل جس کو ہوا نہ چلائے -

حَازَ (ض) حَیْزًا - الابلَ - اونٹ کو ہانکنا - چلانا -

تَحَیَّزَ ـــ الشیءُ - کسی ایک ہی جگہ میں منحصر ہونا ـــ الحیۃُ - سانپ کا کنڈلی مارنا -

الحَیِّز - دیکھئے مادہ ح و ز -

حَاسَ (ض) حَیْسًا - الشیءَ - ملانا ـــ الحبلَ - رسی بٹنا -

(ـــ و حَیَّسَ) الحَیْسَ حیس بنانا - کہتے ہیں "حیس حَیْسُھُم" ان کی ہلاکت قریب آ پہنچی -

الحَیْس ۔ مص ۔ کھجور گھی اور ستو سے تیار کیا ہوا کھانا ۔ کچا ردی کام
المحیُوس ۔ وہ جس کا باپ غلام ہو اور اس کی ماں چھوکری ۔ غلام زادہ ۔
حَاشَہ (ض) حَیْشًا ۔ گھبراہٹ میں ڈالنا ۔ حَاشَ منہ گھبرانا
۔۔ الرجلُ جلدی کرنا ۔۔ الوادی ۔ وادی کا دراز ہونا ۔
تَحَیَّش ۔ گھبرانا ۔
الحَیْشَان ۔ بہت گھبرانے والا ۔ خوفزدہ ۔
حَاصَ (ض) حَیْصًا و حَیْصَۃً و حُیُوصًا و مَحِیصًا و حَیَصَانًا ۔ وانحاص و تحایص ۔ عن کذا ۔ الگ ہو جانا ۔ بچنا ۔ ہٹنا ۔ کہتے ہیں " مَنْ حاص عن الشرّ سلم " جو برائی و شر سے الگ رہا وہ محفوظ رہا ۔ وقع فی حَیْصَ بَیْصَ او فی حِیصَ بِیصَ ۔ وہ ایسی پیچیدگی میں پھنسا کہ جس سے خلاصی کا کوئی راستہ نہیں ۔
حَایَصَہ ۔ مغالب آنا ۔ فریب دینا ۔
۔ دَابَّۃٌ (حَیُوص) بدکنے والا بچکنے والا جانور ۔
المَحِیص ۔ بھاگنے کی جگہ ۔ پناہ ۔
حَاضَت (ض) حَیْضًا و مَحِیضًا و مَحَاضًا و تَحَیَّضَت ۔۔ المرأۃُ ۔ عورت کا ماہواری خون جاری ہونا ۔ صفت (حَائِض و حَائِضَۃ) ج ۔ حُیَّض و حَوَائِض ۔
حَیَّضَ ۔ الماءَ ۔ پانی بہانا ۔
الحِیَاض ۔ حیض کا خون ۔
الحِیضَۃ و المحیضَۃ ۔ حیض کا چیتھڑا ۔

حَیْعَلَ ۔۔ المؤذنُ ۔ مؤذن کا حیّ علی الصلوٰۃ ۔ حیّ علی الفلاح ۔ کہنا ۔
حَافَ (ض) حَیْفًا ۔ علیہ ۔ کسی پر ظلم و زیادتی کرنا ۔ صفت (حَائِف) ج ۔ حُیَّف و حُیُف و حَافَۃ ۔
تَحَیَّفَ ۔ الشیءَ ۔ چیز کو اطراف سے گھٹانا ۔
الحَائِفُ ۔ مَا ۔ حائف الجبل ۔ پہاڑ کا کنارہ ۔
الحِیفَۃ ۔ کنارہ ۔ گوشہ ۔ قمیص کے دامن میں کپڑے کا لگایا ہوا پیوند شکار کے واسطے ہنکایا ہوا جانور ج ۔ حِیَف ۔
الاَحْیَف ۔ من الامکنۃ وہ جگہ جہاں بارش نہ ہو ۔ مؤنث ۔ حَیْفَاء ۔
حَاقَ (ض) حَیْقًا و حُیُوقًا و حَیَقَانًا و اَحَاقَ اِحَاقَۃً ۔ بہ ۔ گھیرنا ۔ احاطہ کرنا ۔۔ حاق بھم الامرُ ۔ ان پر وہ امر لازم ہوا ۔ واجب ہوا ۔۔ بھم العذابُ ۔ عذاب نازل ہونا ۔۔ فیہ السیفُ ۔ تلوار کا اثر کرنا ۔ نشان ڈالنا ۔
اَحَاقَ ۔ الشیءَ بکذا ۔ عذاب ڈالنا
حَایَقَہ ۔ محایقۃً ۔ کسی سے حسد کرنا ۔ بغض رکھنا ۔
اِحْتَاقَ ۔ علی الشیءِ ۔ احتیاط کرنا ۔
الحَیْقُ ۔ مکافات عمل ۔ کام کا نتیجہ بد
الحَیْقَل ۔ خیر و بھلائی سے خالی آدمی ۔
حَاكَ (ض) حَیْكًا و حَیَکَانًا ۔ متکبرانہ چال چلنا ۔ اینٹھ کر چلنا ۔ صفت (حَائِك و حَیَّاك)

مؤنث ۔ حَیَّاکَۃ و حَیَکَانَۃ و حِیکی ۔ (۔۔ و اَحَاكَ) السیفُ ۔ تلوار کا کاٹنا ۔۔ السیفُ او الکلامُ فیہ ۔ تلوار یا کلام کا کسی میں اثر کرنا ۔
احْتَاكَ ۔ احتیاکًا ۔ بثوبہ کپڑے میں لپٹنا ۔۔ مشیۃٌ حِیکی ۔ متکبرانہ چال ۔
حَالَ (ض) حُیُولًا ۔ الشیءُ ۔ متغیر ہونا ۔ بدل جانا ۔۔ الماءُ ۔ پانی کا وادی میں جمع ہونا ۔
الحَیْل ۔ قوت ۔ وادی میں جمع شدہ پانی ج ۔ اَحْیَال و حُیُول ۔
الاَحْیَل و الاَحْوَل ۔ بہت حیلہ باز
الحِیلَۃ ۔ ہوشیاری ۔ دوربینی ۔ کاموں میں تصرف کی قوت ۔ ج ۔ حِیَل ۔
الحَیْلَۃ ۔ بھیڑوں و بکریوں کا ریوڑ ۔ حیلہ گری ۔
الحِیلَان ۔ غلہ گاہنے کا آلہ ۔
حَانَ (ض) حَیْنًا و حَیْنُونَۃً ۔ الشیءُ ۔ کسی چیز کا وقت قریب آنا ۔۔ فلانٌ ہلاک ہونا یا رنج و مشقت میں پڑنا توفیق سے محروم ہونا ۔۔ حان لہ ان یفعل کذا ۔ کسی کام کا وقت قریب آنا ۔۔ السنبلُ بالی کا خشک ہونا اور اس کی کٹائی کا وقت قریب آنا ۔
حَیَّنَہ ۔ وقت مقرر کرنا ۔۔ اللہُ فلانًا ۔ نیکی کی توفیق نہ دینا ۔
حَایَنَہ ۔ وقت معین کے لیے معاملہ کرنا ۔
اَحْیَنَ اِحْیَانًا ۔۔ الرجلُ او الشیءُ ۔ وقت آپہنچنا ۔۔ بالمکان ۔ کچھ دیر کے لیے کسی جگہ

اقامت کرنا۔
اَحَانَہٗ — اللّٰہُ ہلاک کرنا۔
تَحَیَّنَ۔ مِنْہُ غَفْلَۃً۔ کسی کی غفلت کی تاک میں رہنا۔ کہتے ہیں "ھو یَتَحَیَّنُ طعامَ النّاسِ" وہ لوگوں کے کھانے کے وقت کا انتظار کرتا رہتا ہے۔ توفیق و ہدایت سے محروم ہونا۔
اِسْتَحْیَنَ۔ مناسب وقت کی امید رکھنا۔
الحَانَ و الحَانَۃَ۔ شراب بیچنے کی دکان۔
الحَیْنُ۔ ہلاکت۔ رنج و محنت۔
الحِیْنُ۔ وقت۔ ج۔ اَحْیَان۔ جج اَحَایِین۔
الحِیْنَۃُ و المِحْیَانُ۔ وقت۔
الحَائِنُ۔ فا۔ احمق۔
الحَائِنَۃُ۔ مصیبت۔ ج۔ حَوَائِن
حَیِیَ (س) حَیَاۃً۔ زندہ رہنا۔ اور حَیَّ یَحَیُّ۔ ادغام کے ساتھ بھی آتا ہے (بِ حِیَاءً)، مِنْہُ۔ شرمندہ ہونا۔ شرمانا — الطَّرِیقُ راستہ کا نمایاں ہونا۔

حَیَّاہُ تَحِیَّۃً۔ کسی کو حَیَّاکَ اللّٰہُ کہنا۔ یعنی اللہ تعالیٰ تمھاری عمر دراز کرے۔ سلام کرنا — حَیَّاہُ اللّٰہُ اللہ اس کو باقی رکھے۔ کہا جاتا ہے "حَیَّا الخَمْسِیْنَ مِنْ عُمْرِہٖ" وہ اپنی عمر میں پچاس کے قریب پہنچا۔
حَایَاہُ مُحَایَاۃً — الصَّبِیَّ۔ بچہ کو غذا دینا — زیدًا۔ شرم و غیرت دلانا — النَّارَ۔ آگ سلگانا۔
اَحْیَاہُ۔ زندہ کرنا — النَّارَ۔ پھونک مار کر آگ سلگانا — الاَرْضَ زمین کو سرسبز بنانا — الرَّائِدُ الاَرْضَ۔ گھاس پانی تلاش کرنے والے کا زمین کو سرسبز پانا — اللَّیْلَ رات کو جاگتے رہنا۔ جاگ کر رات گزارنا — اَحْیَاہُ و اِسْتَحْیَاہُ۔ زندہ چھوڑنا۔
اِسْتَحْیَا و اسْتَحَی — مِنْہُ۔ شرم کرنا شرمندہ ہونا۔ منقبض ہونا —
اِسْتَحْیَاہُ و اِسْتَحْیَا مِنْہُ۔ منقبض ہونا۔ باز رہنا۔
حَیَّ و حَیَّ ھَلًا و حَیَّھَلْ۔ اسم فعل بمعنی جلدی کرو۔ متوجہ ہو۔ کہا جاتا ہے حی علی الصلوٰۃ نماز کے لیے آؤ (حی ھل) بفلانٍ۔ فلاں کو بلاؤ۔
الحَیَا والحَیَاء۔ بارش۔ تروتازگی۔ سبزی۔
الحَیَا۔ شرم و حیا۔ کسی چیز سے منقبض ہونا۔ اور ملامت کے خوف سے اس کو چھوڑ دینا۔ بارش۔ سرسبزی۔
الحَیَاۃ۔ زندگی۔
الحَیُّ۔ زندہ۔ نسبت کے لیے حَیَوِیٌّ۔ مؤنث حَیَّۃٌ — اَرْضٌ حَیَّۃٌ سرسبز و شاداب زمین۔ کہا جاتا ہے "لَا یعرِفُ الحَیَّ مِنَ اللَّیِّ" یعنی وہ بیوقوف ہے۔
الحَیُّ۔ محلہ۔ قبائل عرب میں سے چھوٹا قبیلہ ج۔ احیاء۔
الحَیَّۃ۔ سانپ (مذکر مؤنث) ج۔ حَیَّات و حَیَّوَانات
الحَیُّوت۔ نر سانپ۔
الحَیِیُّ و الحَیُّ۔ شرمیلا۔
الحَیَوَان۔ جاندار۔ ج۔ حَیَوَانَات
المُسْتَحِیَّۃ۔ چھوٹی موٹی۔
المَحْیَا۔ شرم کا موقع۔ ج مَحَایِی۔ زندگی
المُحَیَّا۔ چہرہ۔

# خ

خَبَّ (ن) خَبًّا — النَّبَاتُ نباتات کا بلند ہونا۔ دراز ہونا۔ — کسی کا اپنی چیز کو روکنا۔ بخل کے باعث بے پرواہ رہنے کی غرض سے پست زمین میں اترنا۔ (ر۔ خَبًّا و خِبَبًا و خُبَبًا۔ و اِخْتَبَّ) الفرسُ فی عَدْوِہٖ گھوڑے کا دوڑنے میں کبھی اگلی ٹانگوں پر کھڑا ہونا۔ اور کبھی پچھلی پر۔ کہتے ہیں۔ مشی خَبَبًا۔ (ر — خِبَبًا و خِبَابًا) البحرُ۔ سمندر کا جوش میں آنا۔
خَبَّ (س) خَبًّا و خِبًّا۔ دغاباز و مکار ہونا۔
خَبَّبَہٗ۔ دھوکا دینا۔ خراب کرنا۔ کہتے ہیں۔ خَبَّبَ علی فلانٍ صَدِیقَہٗ۔ یعنی اس نے فلاں کے دوست کو خراب کر دیا۔
خَبَّبَ لَحْمَہٗ۔ گوشت کے کم ہونے کی وجہ سے کھال پر جھریاں پڑنا۔
اَخَبَّ — الفَرَسَ۔ گھوڑے کو دوگام چلانا — خَبَّبَ۔ چال چلانا۔
الخَبُّ۔ مص۔ دغاباز۔ فتنہ و فساد۔ قطعہ زمین ریت۔ دو سخت زمینوں کے درمیان نرم قطعہ زمین۔

خُبُوب۔ کہتے ہیں "اَصَابَهُم الخَبَبُ" ان کو آندھی کے جھونکوں اور موجوں کے تھپیڑوں نے گھیر لیا۔

الخُبُ۔ پست زمین۔ درخت کی چھال۔ ج۔ خُبُوب۔ اَخبَاب

الخَبَّة۔ بتثلیث الخاء۔ ریت کا لمبا قطعہ یا بدلی کی دھاری پٹی کی طرح کپڑے کا ایک چیتھڑا —— الخَبَّة۔ پانی کے جمع ہونے کی جگہ۔ وادی کا نشیبی وسطی حصہ گوشت کا دراز پارچہ —— ثَوبٌ (خِبَبٌ و خبائب و اُخبَاب) پھٹے پرانے کپڑے تعداد اجزاء کی وجہ سے اس کی صفت میں جمع لانا جائز رکھا گیا ہے۔

الخَبِيبَة۔ ریت یا بدلی کی دھاری گوشت کا ٹکڑا۔ وادی کا درمیانی حصہ۔ ج۔ خَبائِب۔

الخَبَّاب۔ دغاباز - فریبی۔

المَخَبَّة۔ وادی کا وسطی حصہ۔

خَبَاء۔ (ف) خَبأً و خَبَّاءَ الشیءَ۔ چھپانا۔

خَابَاءَ۔ ہ۔ کسی سے چیستان اور پہیلی کہنا۔

اِختَبَاءَ۔ منه۔ چھپنا —— الشیءَ۔ چھپانا۔ کہا جاتا ہے "اِختَبَاءَ۔ له خَبِيئًا" اس نے اس سے کوئی شے پوشیدہ رکھ کر اس کے بارہ میں اس سے سوال کیا۔

الخَبءُ و الخَبِيءُ۔ پوشیدہ۔ چھپائی ہوئی شے۔

خَبءُ الارضِ۔ زمین کی نباتات۔

—— خَبءُ السماءِ۔ بارش کہتے ہیں "اَخرَجَ خَبءُ السماءِ خَبءَ الارضِ" آسمان کی بارش نے زمین پر روئیدگی پیدا کی۔ ظاہر کی اور پودوں کو اگایا۔

الخِبَاءُ۔ اونٹوں کی پشم یا اون یا بالوں کا خیمہ۔ ج۔ اَخبِيَة۔

الخَبِيئَة۔ پوشیدہ رکھی ہوئی چیز۔ ج۔ خَبَايَا۔

الخَابِئَة و الخَابِيَة۔ بڑا مٹکا۔ ج۔ الخوابی و الخوابئ۔ بِنتُ الخَابِيَة۔ شراب

الخُبَأة۔ بیٹی۔

المَخبَاء۔ چھپنے کی جگہ۔

خَبَتَ (ض) خَبتًا —— ذِكرُهُ۔ چرچا مٹ جانا۔

اَخبَتَ —— القومُ۔ قوم کا پست اور فراخ زمین میں اترنا —— الی اللهِ۔ خدا تعالیٰ کے سامنے عاجزی کرنا۔

الخَبتَةُ و الخِبتَةُ۔ تواضع۔ فروتنی عاجزی۔ پستی۔

الخَبِيت۔ حقیر۔ بری چیز۔ کہتے ہیں "هو خبيت النفس" وہ شکستہ دل آدمی ہے۔

خَبُثَ (ن) خُبثًا و خَبَاثَةً و خَبَاثِيَةً۔ پلید و ناپاک ہونا۔ صفت (خبیث)۔ ج۔ خُبُث و خُبَثَاء و اَخبَاث و خَبَثَة —— "خَبُثَت نفسُهُ۔ جی کا متلانا۔ —— بالمرأةِ۔ زنا کرنا۔

خَبَثَ (ن) خَبثًا۔ ردی ہونا۔ مکار ہونا۔ (ــ و اَخبَثَ) بروں کے ساتھ رہنا —— و اَخبَثَه۔ کسی کو برائی سکھانا۔ خراب کرنا۔ کسی کو برائی کی طرف منسوب کرنا۔

خَبَّثَه۔ خبیث بنانا —— الطعامَ کھانے کو ناگوار بنانا۔

تَخَابَثَ۔ برائی اور شرارت کو ظاہر کرنا اور اس پر عمل پیرا ہونا

تَخَبَّثَ۔ بتکلف شرارت کرنا۔

اِستَخبَثَ۔ شرارت کرنا۔ خباثت کرنا —— ہ کسی کو خبیث پانا۔

الخَبَثُ —— من الحدید و نحوہ لوہے وغیرہ کا میل۔ سونے چاندی لوہے وغیرہ کا کھوٹ۔ بے فائدہ چیز۔

خَبَاثِ۔ بروزن قطام —— خَبِيثَة سے معدول ہے۔ صرف ندا کی شکل میں عورت کو گالی دینے کے لیے آتا ہے۔ مثلاً کہتے ہیں۔ "یا خَبَاثِ" اے بدکار عورت۔

خُبَثُ۔ خَبِيث سے معدول ہے۔ یہ مرد کو گالی دینے کے لیے صرف ندا کی شکل میں آتا ہے۔ مثلاً کہتے ہیں "یا خُبَثُ" اے بدکار مرد۔

الخَبِيث۔ نجس۔ ردی۔ ناپسندیدہ ہر حرام چیز۔ ہر خراب چیز۔ ج۔ خُبُث و خُبَثَاء - و اَخبَاث و خَبَثَة۔ مؤنث۔ خبیثة۔ ج۔ خَبِيثَات و خَبَائِث

الخَبَائِث۔ برے کام۔ وہ چیزیں جن کو عرب ناپاک و نجس جان کر نہیں کھاتے تھے۔ جیسے سانپ

گبریلا وغیرہ۔
الاَخْبَثَان۔ پیشاب۔ پائخانہ۔
الخِبِّیْثُ۔ بڑا خبیث۔ بڑا شریر۔
۔ الخَبِیْثَی۔ برائی۔ پلیدی۔
المَخْبَثَۃُ۔ سبب فساد۔ مضر چیز۔
کہتے ہیں "اَلکفرُ مخبثۃ
لنفس المُنْعِمِ" ناشکری محسن
کے دل کو خراب و فاسد کرنے کا
سبب بنتی ہے۔
خَبَجَہ (ن)، خَبْجًا۔ بالعصاءِ
لاٹھی سے مارنا ۔۔ الرجلُ۔
گوز کرنا۔ پادنا۔
الخبج والخَبَاجَا۔ احمق۔
الخبج والخُبَاج۔ پاد۔ گوز۔
خَبْخَبَ ۔۔ الوجلُ۔ ڈھیلے
پیٹ والا ہونا۔ بے وفائی کرنا۔
تَخَبْخَبَ۔ الشیءُ المضطرب
ڈھیلا ہونا ۔۔ بَدَنُہُ۔ بدن
کا موٹاپے کے بعد دبلا و لاغر
ہونا ۔۔ الحرُّ۔ گرمی کی شدت
کا کم ہونا۔
خَبَرَ (ن)، خَبْرًا ۔۔ وخِبْرَۃ
الشیءَ۔ کسی چیز کو تجربہ سے
جان لینا۔ آزمانا۔
خَبَرَ (ن)، خَبْرًا ۔۔ الارضُ۔
کھیتی کے لیے زمین جوتنا ۔۔
الطعامَ۔ کھانے کو مرغن کرنا۔
خَبُرَ (ک)، وخَبَرَ (ف)، خُبْرًا
وخِبْرًا و خُبْرَۃً و خِبْرَۃً و
مُخْبُرَۃً و مَخْبَرَۃً ۔۔
الشیءَ و بہٖ۔ کسی چیز کی حقیقت
و ماہیت سے واقف و باخبر
ہونا۔
خَبَّرَہ و اَخْبَرَہ ۔۔ الشیءَ و
بالشیءِ۔ کسی کو کسی شے سے
آگاہ کرنا۔ خبردار کرنا۔ کہتے
ہیں "اَخْبَرَہٗ خُبُوْرَہٗ" یعنی
جو چیز اس کے پاس تھی، اس
کی اس نے اطلاع و خبر دی۔
خَابَرَہ۔ بٹائی پر کھیتی کرنا۔ پرکھ ا
کرنا۔ بقول بعض باہم گفتگو کرنا۔
اور بحث کرنا۔
تَخَابَرَ۔ ایک دوسرے کو خبر دینا۔
تَخَبَّرَ ۔۔ الاَمْرَ۔ کسی امر سے
اچھی طرح واقف ہونا۔
تَخَبَّرَہ و استَخْبَرَہ۔ کسی سے خبر
دریافت کرنا۔
اِخْتَبَرَ ۔۔ الشیءَ۔ تجربہ کرنا۔
آزمانا۔ امتحان لینا۔ حقیقت
حال سے واقف ہونا ۔۔
لاھلہ۔ اپنے گھر والوں کے
لیے کھانا لینا۔
الخَبْرُ۔ بڑا توشہ دان۔ بہت
دودھ دینے والی اونٹنی۔ کھیتی
پہاڑ میں پانی جمع ہونے کی جگہ۔
بیری یا اراک کا درخت اور
اس کے آس پاس کی گھاس
واحد (خَبْرَۃ) ج۔
خُبُوْر۔
الخِبْرُ۔ بڑا توشہ دان۔ بہت
دودھ دینے والی اونٹنی۔
الخُبْرُ۔ مص۔ علم۔ تجربہ۔ آزمایش
کہتے ہیں "صَدَّقَ الخَبَرَ
الخُبْرُ" تجربہ اور مشاہدہ نے
سنی ہوئی خبر کی تـ[illegible] ۔۔
ہونا۔
رجل خُبُر [illegible] تجربہ کا
جاننے وا[illegible] یا اونٹ کے با[illegible]
[illegible] ی میں جو یا گیہوں [illegible]
الخَبَرُ۔ خبر [illegible]
الاَخْبَارُ [illegible] چھلکا۔ شگوفہ کا غلاف
خَبِیَۃ۔
[illegible] (ن)، خَتًّا ۔۔ السنام
الخَبْرَاءُ۔ بڑا توشہ دان۔ بیری کے
درخت اگانے والی زمین۔ ج
خَبَارِی و خَبَارٍ و خَبْرَاوَات۔
الخُبْرَۃُ۔ مص۔ وہ بکری جس کو
لوگ مختلف قیمتوں پر لیں۔ پھر
اس کو آپس میں بانٹ لیں۔ ہر
ایک کو اپنی ادا کردہ قیمت کے
مطابق حصہ ملے۔ زیادہ ثرید۔
اہل و عیال کے لیے خریدی ہوئی
خوراک۔ کہتے ہیں "اِجْتَمَعُوا
علیٰ خُبْرَتِہٖ" وہ اس کے کھانے
پر جمع ہوئے۔ سالن۔
الخَبَارُ۔ نرم زمین۔ جڑیں۔ واحد
خَبَارَۃ۔
الخَبِیْرُ۔ واقف۔ آگاہ۔ دانا۔ کسان
ج۔ خُبَرَاءُ۔ کھیتی۔ اونٹ
کے بال۔ گرے ہوئے بال۔ واحد
(خبیرہ) ج۔ خَبَائِرُ۔
الخَبِیْرُ۔ اونٹ کے منہ کے
جھاگ۔
الخَابُوْرُ۔ ایک قسم کا درخت ۔۔
راس العین اور فرات کے درمیان
ایک ندی کا نام۔
المَخْبَرُ والمَخْبَرَۃُ والمَخْبُرَۃُ۔
وہ واقفیت یا آگاہی جو خبر یا
تجربہ سے حاصل ہو۔
خَبَزَ۔ (ض)، خَبْزًا۔ الخُبْزَ۔ روٹی
پکانا ۔۔ القومَ۔ روٹی کھلانا۔
کہا جاتا ہے "خبزتھم و
تمرتھم" میں نے ان کو روٹی
اور کھجور کھلائی۔
خَبَزَہ و تَخَبَّزَہ۔ مارنا۔
اِنْخَبَزَ ۔۔ المکانُ۔ جگہ کا پست ہونا
اِخْتَبَزَ ۔۔ الخُبْزَ۔ روٹی پکانا۔
الخبز۔ روٹی ۔۔ خُبْزُ الغُرَابِ

محبت نے اس کے دل کو تباہ کر دیا — يَدَهٗ. ہاتھ کو شل (خشک) کرنا — عن کذا. روکنا. منع کرنا. کہتے ہیں "خَبَلَ عن فعل ابیه" اس نے اپنے باپ کے فعل سے کوتاہی کی.

خَبِلَ (س، خَبَلاً و خَبَالاً. پاگل ہونا. مجنون ہونا. صفت. (خَبِلٌ و اَخْبَل).

خَبِلَت — الیدُ. ہاتھ کا خشک وبیکار ہوجانا.

اِخْتَبَلَه. عقل کو خراب کرنا.

اختبلت الدابة. جانور کا اپنی جگہ نہ ٹھہرنا — تخبّلت الید. ہاتھ کا اپاہج ولنجا ہونا.

اِستَخْبَلَه — الابلَ. کسی سے اونٹ عاریۃً مانگنا.

الخَبْلُ. مص. قرض. ادھار. فتنہ. (— والخَبَل) اعضاء کی خرابی فالج کا اثر. ہاتھ پاؤں کی کاٹ. ج. خُبُول.

الخَبَلُ. ایک پرندہ جس کی آواز اُلو کی آواز کے مشابہ ہوتی ہے. "دهرٌ خَبِلٌ" بگڑا ہوا زمانہ.

الخَبَالُ. فساد. نقصان. ہلاکت. زہر قاتل. کہا جاتا ہے "هُوَ خَبَالٌ علیٰ اهله" وہ اپنے اہل پر بوجھ ہے.

الخَابِلُ. فسادی شیطان. جن. کہتے ہیں "مَسَّهُ الخابلُ" اس کو جن نے پاگل کر دیا. الخابلان رات و دن.

لمَخْبَل. فا. اور مُخْبِل. بغیر الف لام، کے زمانہ کا نام ہے.

مُخَبَّلُ. مجنون. بھڑ دلا. درد کے باعث اچھی طرح نہ چل سکنے والا.

خَبَنَ (ض، خَبْنًا و خِبَانًا — الثوبَ. کپڑے کو موڑ کر سینا. — الشاعرُ. شاعر کا اپنے شعر میں خبن استعمال کرنا. (— واخبن) الطعامَ کھانے کو کپڑے کی تہہ میں چھپانا.

الخُبْنَةُ. تہ کردہ دامن. خوراک جو کپڑوں کی تہ میں لی جائے. ج. خُبَن.

اَخْتَبَنَ — الشیءَ. کپڑے کی تہ میں چھپانا.

الخَبْنَ. فی العروض. باصطلاح عروض سبب خفیف سے ساکن کو حذف کرنا. جیسے فَاعِلُنْ سے فَعِلُنْ — رجلٌ خَبْنٌ. سمٹے ہوئے اعضاء والا آدمی.

خَبَا (ن، وخُبُوٌّ اَخْبُوًّا. خبت النارُ او الحدةُ. آگ یا حرارت کا ٹھنڈی ہونا. بجھنا. مندی پڑنا. کہا جاتا ہے "خَبَا لَهَبُه" اس کے غصہ کا جوش ٹھنڈا ہوا. فرو ہوا.

اَخْبیٰ — النارَ. آگ کو بجھانا.

خَبیٰ — الشیءَ. چھپانا.

اَخْبیٰ وخَبّیٰ و تَخَبّیٰ و استَخْبیٰ. الخباءَ. خیمہ لگانا. استخبی الخباءَ. خیمہ میں داخل ہونا.

الخِبَاء. اون یا اونٹ کے بالوں کا خیمہ. بالی میں جو یا گیہوں کے دانہ کا چھلکا. شگوفہ کا غلاف ج. اَخْبِیَة.

خَتَّ (ن، خَتًّا — السِنَانَ الیه. نیزہ پے در پے مارنا.

اَخَتَّه. حصہ کم کرنا.

اَخَتَّ الرجلُ. باپ کے چرچے اور ذکر پر شرمندہ ہونا.

الخَتَتُ. بدن کی سستی.

الخَتِیتُ. خسیس. ناقص.

خَتَأَه (ف، خَتْئًا. عن کذا. منع کرنا. روکنا.

اِخْتَتَأَ. خوف وغیرہ کی وجہ سے رنگ کا متغیر ہونا — مِن فُلانٍ. شرم، ڈر یا ذلت کے سبب سے کسی سے چھپنا — له. دھوکا دینا — الشیءَ. اچک لینا — مَفَازَةٌ (مُخْتَتِئَةٌ) وہ بیابان جس میں راستہ نہ ملتا ہو.

خَتَرَه (ض، خَتْرًا. بری طرح بے وفائی کرنا. صفت (خَاتِر و خَتَّار و خَتِیر و خَتُور و خِتِّیر. (ن، م، خَتْرًا و خُتُورًا) — نفسُه. جی بگڑنا.

خَتِرَ (س، خَتَرًا. زہر یا دوا پینے کی وجہ سے سُن اور بے حس ہوجانا.

تَخَتَّرَ. سُست ہونا. ڈھیلا ہونا بیماری وغیرہ کی وجہ سے بدن کا سُست ہونا.

خَتَّرَه — الشرابُ. شراب کا کسی کے نفس کو خراب کر دینا اور ڈھیلا کر کے چھوڑنا.

خَتْرَبَه. کاٹنا. پارہ پارہ کرنا.

خَتْرَم. خَتْرَمَةٌ. گھبراہٹ کے سبب یا بات نہ کر سکنے کی وجہ سے خاموش رہنا.

خَتَعَ (ف) خَتْعًا و خُتُوعًا۔
— اللیلُ بالقوم۔ اندھیرے میں رہبری کرنا — علی القوم۔ اچانک آ جانا۔ (— وانختع) فی الارض۔ زمین میں دور تک نکل جانا۔
الخُوتَع و الخَتِع والخَتَع۔ عمدہ راہبر — الخُوتَع خرگوش کا بچہ۔
الخَتَّاع۔ چمڑے کا دستانہ جو باز پالنے والے اس کے پنجوں کے تراشس کے خوف سے ہاتھ میں پہنتے ہیں۔
خَتَلَہ (ن ض) خَتْلًا و خَتَلَانًا — وخاتلہ مُخَاتَلَۃً۔ دھوکا دینا۔ کہتے ہیں " خَاتَلَ الصَّیَّادُ" شکاری کا ایسے دبے پاؤں سے چلنا کہ شکار کو آہٹ نہ پہنچے۔ صفت (خَاتِل و خَتُول)
تَخَاتَلُوا۔ آپس میں ایک دوسرے کو فریب دینا۔
اِخْتَتَل — لاسرار القومِ۔ چوری سے سننا — اختتل الرجلَ۔ فریب دینا۔
الخَتْل۔ چھپنے کی جگہ۔ خرگوش کا بل۔
الخُوتَل۔ ظریف۔ دانا آدمی۔
الخَتَّال۔ بڑا دھوکے باز۔ فریبی۔ مؤنث۔ خَتَّالَۃ۔
خَتَمَ (ض) خَتْمًا و خِتَامًا۔
— الشیءَ و علیہ۔ مہر لگانا۔
— العَمَلَ۔ کسی کام سے فراغت حاصل کرنا — الکتابَ پوری کتاب پڑھ جانا — للاناءَ برتن کو مٹی وغیرہ سے بند کرنا۔ کہا جاتا ہے " خَتَمَ علیك بابَہ" اس نے تم سے اعراض کیا اللّٰہُ لہ بالخیر۔ اچھا انجام کرنا — علیٰ قلبہ بے سمجھ بنانا — الزَّرعَ و علیہ کھیتی کو پہلی بار سیراب کرنا۔
خَتَّمَ بمعنی خَتَمَ مبالغہ کے ساتھ۔ یعنی اچھی طرح ختم کرنا۔
خَتَّمَہ۔ انگوٹھی پہنانا۔
اَخْتَمَ — الکتابُ۔ کتاب کا خاتمہ پر پہنچنا۔
تَخَتَّمَ۔ الخاتم و بہ۔ انگوٹھی انگلی میں پہننا۔ کہا جاتا ہے۔ " تَخَتَّمَ بالعقیق" اس نے عقیق کی انگوٹھی پہنی — بامرہ۔ اپنے امر کو چھپانا — عنہ۔ غافل بن کر چپ رہنا۔ عمامہ باندھنا۔ کہتے ہیں۔ " تَخَتَّمَ بعمامتہ" اس نے اپنا عمامہ باندھا۔
اِخْتَتَمَہ۔ پورا کرنا۔
الخَتْم مہر۔ شہد۔
الخَاتَام۔ انگوٹھی۔ مہر۔ ج۔ خَوَاتِیم۔
الخَاتِم والخَاتَم۔ ج۔ خَوَاتِم وخُتُم۔ الخاتام۔ انگوٹھی مہر۔ ہر چیز کا انجام۔ گدی کا گڑھا ٹانگوں کی تھوڑی سفیدی۔
الخَاتِمَۃ۔ الخَاتِم کا مؤنث۔ انجام نتیجہ۔ اخیر۔ ج۔ خَوَاتِیم وخَاتِمَات۔
الخَتَم۔ انگوٹھی۔
الخِتَام۔ مص۔ مہر لگانے کی لاکھ یا ہر وہ چیز جس سے مہر لگائی جائے۔ ج۔ خُتُم۔
المُخَتَّم۔ مِنَ الخیل۔ وہ گھوڑا جس کی ٹانگوں میں تھوڑی سی سفیدی ہو۔
خَتَنَ (ن ض) خَتْنًا — الشیءَ۔ کاٹنا — الصبیَّ۔ بچہ کی ختنہ کرنا۔ صفت مفعولی۔ (خَتِین ومختون) — عامٌ مختون خشک سال — وخَتَنَ الرجلَ۔ فریب دینا۔
خَتَنَہ (ن) خُتُونًا و خُتُونَۃً وخاتنہ۔ داماد بنانا — وخاتن الرجلَ۔ دھوکا دینا۔
اِخْتَتَنَ — الصبیُّ۔ بچہ کا ختنہ شدہ ہونا۔
الخِتَان والخِتَانَۃ۔ ختنہ۔
الخِتَانَۃ۔ ختنہ کرنے کا پیشہ۔
الخَتَن۔ عورت کی طرف سے رشتہ دار۔ مثلاً سسر۔ سالا۔ داماد ج۔ اَخْتَان۔
الخَتَنَہ۔ الخَتَن۔ کا مؤنث۔ سال۔
الخَاتُون۔ شریف زادی۔ بیگم۔ ج خواتین (کلمہ عجمی ہے)
خَتَا یَخْتُو۔ خَتْوًا۔ غم یا بیماری کی وجہ سے شکستہ دل ہونا۔ ختاہ۔ روکنا۔
اَخْتَی۔ المتاعَ۔ کپڑوں کو ایک ایک کر کے فروخت کرنا۔
اِخْتَتَی۔ اِخْتِتَاءً۔ غم یا بیماری کے کے باعث شکستہ دل ہونا۔
خَثَّ — الشیءَ۔ جمع کرنا۔ اصلاح کرنا۔
اِخْتَثَّ۔ شرم کرنا۔
الخُثَّۃ۔ سیلاب کا کوڑا کرکٹ۔

یا پانی کے اوپر کی خشک شدہ کائی۔

الخَثَّة و الخُثَّة۔ آگ سلگانے کے لیے چھوٹی چھوٹی لکڑیوں کا گٹھا۔

خَثَرَ (ن)، خَثْرًا و خُثُورًا و خَثَرَانًا و خَثِرَ (س)، خَثْرًا و خَثُرَ (ك)، و تَخَثَّرَ — اللبنُ۔ دودھ کا گاڑھا ہونا۔ دہی بننا۔ صفت۔ (خاثِر)

خَثِرَت (ض)، خَثَرًا — نفس الرجلِ۔ جی متلانا۔ مضطرب ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ "استیقظ فلان خاثر النفس"۔ فلاں شخص نیند سے جاگا۔ ایسی حالت میں کہ اس کی طبیعت سست اور بدمزہ تھی۔

خَثَّرَ و اَخْثَرَ — اللبنَ۔ دودھ کا گاڑھا کرنا۔ دہی بنانا۔

اَخْثَرَ۔ الزبدَ۔ مکھن کو بغیر پگھلائے چھوڑ دینا۔ مثل ہے۔ "ما یدری ایخثر ام یُذِیبُ"۔ یہ ایسے شخص کے لیے بولی جاتی ہے جو اپنے کام میں متردد و متحیر ہو۔

الخاثِرَہ۔ جماعت۔

الخُثَارُ۔ دسترخوان کا بچا کچا حصہ۔

الخُثَارَۃ۔ چیز کا بقیہ۔ بچا ہوا گاڑھا گاڑھا دودھ۔ کہا جاتا ہے۔ "ذهب صفوه بقیت خُثَارته"۔ یعنی اس کا صاف اور خالص حصہ ختم ہو گیا۔ اور تلچھٹ باقی رہ گئی۔

تَخَثْعَمَ۔ خون سے آلودہ ہونا۔

الخَثْعَمَۃ و المُخَثْعَم۔ شیر۔

الخَثْعَمَۃ۔ اکٹھے ہو کر جانور کو ذبح کرنا۔ اور مل جل کر کھانا اور پھر اسی جانور کے خون میں خوشبو ملا کر ہاتھ رنگنا اور آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ مدد کرنے کا معاہدہ کرنا۔

الخَثْلَۃ و الخَثَلَۃ۔ من البطن پیڑو۔ کہتے ہیں "طعنه فی خثلة بطنه"۔ اس نے اس کے پیڑو میں نیزہ مارا۔ ج خَثَلَات و خُثُلَات الخُثْلَۃ۔ موٹی عورت۔

خَثِمَ (س)، خَثَمًا۔ چوڑی یا موٹی ناک والا ہونا۔ صفت۔ (خَثِم و اَخْثَم) خَثِمَت اخلاف الناقۃ۔ اونٹنی کے تھنوں کا بند ہونا۔

خَثَمَ (ن)، خَثْمًا — انفه۔ ناک کو کچل دینا۔

خَثَّمَ — الشیءَ۔ کسی چیز کو چوڑا کرنا۔

الخُثْمَۃ۔ ناک کی چوڑائی یا موٹائی۔

خَجَّہ (ن)، خَجًّا۔ ہٹانا۔ دفع کرنا — الحبَ۔ لکڑی پھاڑنا چیرنا — برجلہ۔ پاؤں سے خاک اڑانا — بسلحہ پائخانہ کرنا — ساعدہ کلائی کا گٹھا ہوا ہونا۔

اِخْتَجَّ — الجمل۔ اونٹ کا پیچ کھاتے ہوئے جلدی چلنا — ریحٌ (خَجُوجٌ)۔ آندھی۔ سخت ہوا۔

خَجَأَ (ف)، خَجْأً — الرجلُ۔ گھر میں چھپ کے داخل ہونا۔

— اللیلُ۔ رات کا اختتام پر پہنچنا — ہ۔ مارنا۔

خَجِئَ (س) خَجَأً۔ شرم کرنا۔

اَخْجَأَہ۔ سوال میں اصرار کرنا۔

تَخَاجَأَ۔ دیر لگانا۔

الخُجَاءَۃ۔ موٹا و سست۔ بے وقوف۔

الخَجْف و الخجیف۔ اوچھاپن۔

خَجِلَ (س) خَجَلًا۔ شرم و حیاء سے مضطرب ہونا۔ صفت۔ (خَجِل و خَجْلَان) — الثوبُ۔ کپڑے کے نیچے کے حصہ کا پھٹا ہوا اور فراخ ہونا۔ صفت (خَجِل)۔ — النباتُ۔ نباتات کا زیادہ اور گنجان ہونا۔ صفت (خَجِل) — البعیرُ۔ اونٹ کا وزن سے بوجھل ہونا۔ — بامرہ۔ اپنے امر میں مشتبہ ہونا — من کذا۔ زچ ہونا — فی طلب الرزق۔ رزق طلبی میں سست ہونا۔

خَجَّلَہ و اَخْجَلَہ۔ شرمندہ کرنا — اَخْجَلَ النباتُ۔ پودہ کا لمبا اور گنجان ہونا۔

الخَجَل۔ مص۔ شرم۔ حیاء۔

خَجَی (ض)، خَجْیًا — التراب برجلہ۔ پاؤں سے خاک اڑانا۔

خَجِیَ (س) خَجًا۔ شرم کرنا۔

خَدَّ (ن)، خَدًّا — فیہ الضربُ۔ چوٹ کا نشان چھوڑنا — الارضَ۔ زمین پھاڑنا۔

خَدَّدَ۔ تَخْدِیدًا — لَحْمُہ۔ دبلا ہو کر گوشت کا جھریدار ہونا — لَحْمَہ۔ دبلا کرنا۔

خَادَّہ۔ مخادّۃً۔ کام میں مزاحم ہونا۔

تَخَادّا۔ ایک دوسرے کی مزاحمت کرنا۔

تَخَدَّدَ۔ لحمُہ۔ دبلا ہونے کے سبب گوشت کا جھری دار ہونا ــــ القومُ۔ لوگوں کا فرقوں میں بٹ جانا۔

الخَدّ۔ پانی کی نہر۔ طریقہ۔ لمبا گڑھا۔ لوگوں کی جماعت۔ ج۔ اَخِدَّۃ۔ وخِداد۔ وخِدّان۔ الخدّ مِنَ الوجہ رخسارہ۔ ج۔ خُدود۔

الخُدَّۃ۔ لمبا گڑھا۔ ج

الاُخدُود۔ لمبا گڑھا۔ ج اَخَادِید ــ الاَخَادِید کوڑے کی مار کے نشانات۔ اور اسی سے ہے " اخادید الارشیہ فی البئر۔ کنویں میں رسی کھینچنے کے نشانات۔

المِخَدَّہ۔ سوتے وقت رخسارہ رکھنے کا تکیہ ــ المَخَدّان دونوں کنپٹیاں۔

خَدَبَ (ن) خَدْبًا۔ جھوٹ بولنا ــ ہ بالسیف تلوار سے مارنا ــ ہ الحیّۃُ سانپ کا ڈسنا۔

تَخَدَّبَ۔ درمیانی چال چلنا۔

الخَدَب۔ لمبائی۔ کہا جاتا ہے " فی لِسانہ خدب " اس کی زبان سے اوچھا پن اور حماقت ٹپکتی ہے۔ ہلکا پن۔ بیوقوفی۔

الخَدِبُ والاَخدَب۔ لمبا۔ بیوقوف۔ جلدباز۔ ــ سیفٌ خدب۔ کاٹنے والی تلوار ــ طعنۃٌ اوضربۃٌ خدبۃٌ وخَدبَاء۔ وہ نیزہ یا برچھی جس کا گھاؤ سخت ہو اور کشادہ۔

الخُدَبَہ۔ لمبائی۔

الخَدَّاب۔ بڑا جھوٹا۔

خَدَجَت (ن ض) خِدَاجًا ــ واَخدَجَت۔ الدابۃُ جانور کا ادھورا بچہ گرانا۔ صفت (خَادِج ومُخدِج) صفت مفعولی۔ (خدیج وخدوج ومخدج) اور خدج کی جمع خُدُوج وخِدَاج و خَدائج۔ اَخْدَجَ الشئَ۔ چیز کا ناقص ہونا۔ گھٹنا ــ صلاتہ۔ بعض ارکان نماز میں کمی کرنا۔

خَدَّجَت ــ الناقۃُ۔ ناتمام بچہ گرانا۔

الخِدَاج۔ نقصان۔

خَدِرَ (س) خَدَرًا۔ العضوُ۔ عضو کا سُن ہو جانا ــ العینُ۔ خارش کے سبب یا تنکا پڑجانے سے آنکھ کا بھاری ہونا ــ الحرُّ والبردُ گرمی یا سردی کا تیز ہو جانا۔ ــ النہارُ۔ دن کا حبس والا ہونا اور تیز گرمی والا ہونا۔

خَدَرَ (ن) خَدرًا۔ متحیر ہونا۔ ــ الظبیُ۔ ہرن کا گلہ سے پیچھے رہ جانا ــ الاسد فی عرینہ۔ شیر کا ماند میں رہنا ــ بالمکان۔ اقامت کرنا ــ وخَدَّرَ واَخدَرَ البنت لڑکی کو پردہ میں رکھنا۔

خَدَّرَ واَخْدَرَ العضوَ۔ عضو کو سُن اور بے حس کرنا ــ اَخدَرَ بالمکان۔ کسی جگہ اقامت کرنا ــ معَ اھلہ۔ اپنے لوگوں کے ساتھ قیام کرنا۔ ــ الاسدُ۔ شیر کا جھاڑی میں رہنا ــ الاسدَ عرینہ جھاڑی کا شیر کو چھپالینا۔

تَخَدَّرَ واختَدَرَ۔ چھپنا۔

الخَادِر۔ سست۔ کاہل۔ حیران۔

الخِدر۔ لڑکی کے لیے مکان کے ایک گوشہ میں لگایا ہوا پردہ۔ لڑکی کے رہنے کی خاص علیحدہ جگہ۔ ہر ایک چیز جس سے پردہ کیا جائے۔ شیر کی جھاڑی۔ رات کی تاریکی۔ ج۔ اَخدار و خُدُور۔ جج۔ اَخَادِیر۔

الخَدَر۔ عضو کی بے حسی۔ کاہلی، سستی۔ اندھیری تاریک رات۔

الخَدِر۔ بے حس عضو والا ــ لیلٌ خَدِر۔ اندھیری رات۔ مکانٌ خَدِر۔ چھپی ہوئی تاریک جگہ۔ ــ نہارٌ خَدِر۔ نمناک دن۔

الخِدَار۔ شیر کی جھاڑی۔

الخُدرَۃ۔ سخت تاریکی۔

الاَخدَر والخُدَارِیّ۔ اندھیری رات ــ الخُدَارِیّ۔ سیاہ بادل۔

الخُدَارِیۃ۔ عقاب۔

الاَخدَر والخُدرِی والاخدرِیّ ایک قسم کا جنگلی گدھا ــ ہودج (مخدور) پردہ پڑا ہوا ہودہ۔

الخَدَرنق۔ نر مکڑی۔ بعض کے

نزدیک بڑی لکڑی۔ ج۔ خدادنق
خَدَشَه (ض) خَدْشًا وخَدَّشَه
نوچنا۔ ٹکڑے ٹکڑے۔ عیب
لگانا۔ خراش لگانا۔
الخَدْش۔ مص۔ خراش۔ ج۔
خُدوش وخِداش واخداش
خَدوش۔ زیادہ خراش کرنے
والا۔ چھیلنے والا۔ پسو۔ مکھی۔
خادش والمُخَدِّش۔ بلی
خَدَش۔ گردن۔ انسان میں کٹنے
کی جگہ۔
خَدَعَه (ف) خِدْعًا وخَدْعًا
دھوکہ دینا۔ فریب میں لانا۔
— الضبُّ فی حجرہ۔
سوسمار کا اپنے بل کے اندر جانا
— المطرُ۔ بارش کا کم ہونا
— الرجلُ۔ کسی کی دولت کا
کم ہونا۔ عطیہ دینے سے رکنا۔
— السوقُ۔ بازار کا ٹھنڈا
ہونا۔ رائج ہونا۔ (ضد)
— الامورُ۔ مختلف ہونا۔
— الشمسُ۔ سورج کا غائب
ہونا — الطریقُ۔ غیر معلوم
ہونا — الشیءُ۔ خراب
ہونا — الثوبَ۔ کپڑے
کا موڑنا۔ تہہ کرنا — الرجلَ
کسی کی رگ اخدع کو کاٹ دینا۔
اَخْدَعَه۔ کسی کو دغابازی پر اکسانا
برانگیختہ کرنا — الشیءَ۔
چھپانا۔ پوشیدہ کرنا۔
خادَعَه مُخادَعَةً وخِداعًا
واختدَعه وتخدّعه۔
دھوکا دینا — خادع العینَ
آنکھ کی دیکھی بھالی بات میں
شک ڈالنا — تخادَعَ۔
دھوکا کھانے کا بہانہ کرنا —
القومُ۔ بعض کا بعض کو
دھوکا دینا۔
اِنْخَدَعَ۔ دھوکا کھانا۔ دھوکے پر
رضامند ہونا — بہ۔
دھوکا کھانا — السوقُ
بازار کا ماند پڑنا۔ ٹھنڈا ہونا۔
الخَدِیعَة۔ ج۔ خَدائِع —
(الخُدعَة والخِدّاع) دھوکے
کا ذریعہ۔ مکر وحیلہ۔
الخُدَعَة۔ بہت دھوکا کھانے
والا۔
الخُدَعَة والخداع والخیدَع۔
بہت دھوکا دینے والا —
سنةٌ خَدّاعَةٌ۔ کم پیداوار
اور کم سرسبزی والا سال۔
الخادِع۔ فا۔ طریقٌ خادِع۔
وہ راستہ جو کبھی دکھائی دے
اور کبھی گم ہوجائے — دینارٌ
خادِع۔ کم وزن دینار۔
الخادِعَة۔ مؤنث۔ بڑے دروازہ
کی کھڑکی۔ مکان کی کوٹھری۔
الاَخْدَع۔ اسم تفضیل —
الاخدعان۔ گردن کی ہر دو جانب
دو پوشیدہ رگیں۔ کہتے ہیں۔
"لاُقیمَنَّك اخدعیك" میں
تیرے تکبر کو مٹا دوں گا —
فلانٌ شدید الاَخدَعَ۔ فلاں
بڑا سرکش ہے۔ ج۔
اَخادِع۔
الخَیْدَع۔ ناقابل اعتبار دوست
مقصد کے مخالف راستہ۔ چمکتا
ہوا ریت۔ مکار بھیڑیا۔
الخَدُوع۔ بڑا فریبی — طریقٌ
خدوع۔ وہ راستہ جو کبھی
دکھائی دے اور کبھی گم ہوجائے۔
ج۔ خُدُع۔
المِخْدَع والمَخْدَع۔ والمُخْدَع
کوٹھڑی جو بڑے گھر کے اندر ہو
ج۔ مَخادِع۔
المُخَدَّع۔ تجربہ کار۔ بار بار دھوکا
خوردہ۔
خَدَفَ (ض) خَدْفًا۔ تیز چلنا۔
— خدفت السماءَ بالثلج
آسمان کا برف گرانا۔ واختدف
الشیءَ۔ اچک لینا۔
الخَدْفَ۔ مص۔ کشتی کا پتوار۔
خَدِلَت (س) خَدَلاً وخَدالَةً۔
وخُدُولَةً — الساقُ۔
پنڈلی کا پرگوشت ہونا —
ساقٌ خَدلَه۔ گوشت سے
بھری موٹی پنڈلی۔
خَدَمَه (ض ن) خِدمَةً۔
وخَدَمَةً۔ خدمت کرنا۔
صفت (خادِم) ج۔ خُدّام
وخَدَم۔ مؤنث۔ خادِمُ
وخادِمَه۔
اَخْدَمَه۔ کسی کو خادم دینا۔
خَدَّمَ۔ الرجلُ امرأتَہٗ۔ کسی
کا اپنی عورت کو پازیب پہنانا۔
تَخَدَّمَه۔ خادم بنانا۔ نوکر رکھنا۔
اِخْتَدَمَ۔ خود اپنی خدمت کرنا۔
— ہ۔ کسی سے خادم مانگنا
خادم بنانا۔
استَخدَمَه۔ خادم بنانا —
الرجلَ۔ کسی سے خادم مانگنا۔
الخِدْمَة۔ وقت دن یا رات کا۔
الخَدَمَة۔ پازیب۔ پنڈلی۔ لوگوں
کا حلقہ۔ کہتے ہیں "فضّ اللہ
خَدَمَتَھُم" اللہ ان کی جماعت

میں پھوٹ ڈال دے۔ د —
والخُدَمۃ، مضبوط چمڑے کا
پٹہ جو اونٹ کے گٹے پر باندھا
جاتا ہے۔ ج۔ خَدَمٌ و
خِدَام و خَدَمَات۔
الخَادِمِیَّۃ۔ نوکری۔ غلامی۔
المَخْدُومِیَّۃ۔ آقائی۔
الخُدَّام۔ خادم۔ نوکر۔
الخَدِیم۔ نوکر۔ غلام۔
الاَخْدَم۔ پاؤں پر سفید داغ
رکھنے والا گھوڑا۔ مؤنث
خَدْمَاء۔
المَخْدُوم۔ مفع۔ آقا۔ مولی۔
"کتاب مخدوم" وہ مقبول
کتاب جس کی لوگ شرحیں اور
حاشیے لکھیں۔
المُخَدَّم۔ والمخدمۃ۔ پازیب
پہننے کی جگہ۔ تسمہ۔ پائجامہ کے
کے نیچے کے حصہ پر باندھنے کی
ڈوری۔ گیٹس — قومٌ
مُخَدَّمُون۔ بہت نوکر چاکر
والے لوگ۔
خَادَنَہ۔ مُخَادَنَۃً۔ دوستی کرنا۔
ساتھی بننا۔
الخِدْنُ۔ دوست۔ ساتھی (مذکر و
مؤنث)، ج۔ اَخْدَان
الخَدِیْن۔ دوست۔ پیارا
ساتھی۔
الخُدْنَۃ۔ یار باش آدمی۔
خَدَی (ض) خَدْیًا وخَدَیَانًا۔
— الفرسُ او البعیرُ۔
گھوڑے یا اونٹ کا تیز دوڑنا۔
اَخْدَی۔ اِخْدَاءً۔ تھوڑا تھوڑا
چلنا۔
الخَذْل۔ جانور کے گوبر سے نکلنے
والا کیڑا۔ واحد۔ خَذَاۃ۔
الخُدَیْوِیّ۔ عزیز مصر کا لقب۔
کلمہ فارسی ہے بمعنی بادشاہ یا
وزیر، سردار۔
خَذَّ (ن) خَذِیْذًا و اَخَذَّ —
الجرحُ۔ زخم کا پیپ بہانا۔
خَذَأَ وخَذِئَ (س) خَذْءًا
وخَذَاءً وخُذُوءًا و
استخذأ لہ۔ فروتنی کرنا۔
مطیع و فرمانبردار ہونا۔
اَخْذَأَہ۔ ذلیل کرنا۔ تابع کرنا
الخِذَأ۔ نفس کی کمزوری۔
خَذْرَفَ۔ جلدی کرنا۔ — ہ
بالسیف۔ جسم کے اطراف کی
تلوار سے قطع برید کرنا —
الاناءَ۔ برتن بھرنا۔
تخذرفتہ۔ النوی۔ پھینک
دینا۔ تخذرف —
الثوبُ۔ کپڑا پھٹنا۔
الخُذْرُوف۔ تیز رفتار۔ پھرکی۔
چکری۔ اس کو خرارہ بھی کہتے
ہیں۔ اونٹوں کا گلہ جو دوسروں
سے علیحدہ ہو گیا ہو۔ ج۔
خَذَارِیف۔ کہتے ہیں۔
"ترکتِ السیوفُ رأسہ
خذاریف" تلواروں نے اس
کے سر کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے
رکھ دیے — رجلٌ
متخذرفٌ۔ اچھے اخلاق کا
آدمی۔
خَذَعَ (ف) خَذْعًا وخَذَّعَ۔
— اللحمَ او القرعَ۔
گوشت یا کدو کی پھانکیں کرنا۔
بغیر جدا کیے ہوئے۔
تخذَّعَ۔ کٹنا۔ کہتے ہیں "ذھبوا
خِذَعَ مِذَعَ" وہ الگ الگ
بچھڑ کر چلے گئے۔
الخِذْعَلَۃ۔ زین وغیرہ کا ٹکڑا۔
الخَذْیَعلَۃ۔ ایک قسم کا کھانا۔ جو
گوشت کے قیمہ سے بنایا جاتا ہے
المِخْذَعَلۃ۔ چھری۔
خَذْعَبَ وخَذْعَلَ البطیخ
ونحوہ۔ خربوزے یا تربوز کی
پھانکیں کرنا۔ چھوٹے چھوٹے
ٹکڑوں میں کاٹنا۔
خَذَفَ (ض) خَذْفًا۔ بالحصاۃ و
نحوھا۔ انگلیوں سے یا گوپھن
سے کنکری وغیرہ پھینکنا
تخاذفت۔ عیناہ بالدموع۔
آنکھوں کا تیزی سے آنسو بہانا۔
الخُذَّافۃ۔ چوتڑ۔ سُرین۔
المِخْذَفۃ۔ گوپھن۔ غلیل۔
الخَذُوف۔ من الدواب۔ تیز
رفتار جانور جو تیز رفتاری کی وجہ
سے دوڑنے میں کنکریاں اڑائے
وہ جانور جو چلنے میں اپنے پاؤں
پیٹ تک اٹھائے۔ ج
خُذُف۔
الخَذَفان۔ تیز رفتاری۔
خَذَقَ (ن ض) خَذْقًا —
الدابۃَ۔ جانور کو تیز چلانے
کے لیے چھڑی وغیرہ چبھونا۔
— البازی۔ باز کا بیٹ
کرنا۔
الخَذْق۔ گوبر۔ لید
خَذَلَ (ن) خذلاً وخُذْلانًا و
خِذْلانًا — فلانًا وعنہ۔
مدد چھوڑنا۔ صفت (خَاذِل،
ج خُذَّال۔ صفت مفعولی
(مَخْذُول)، — مَخَاذِیل

— خَذَلَتِ الظبية۔ ہرنی کا ریوڑ کو چھوڑ کر الگ ہٹ جانا صفت (خَاذِل وخَذُول)۔
خَذَّل — عنه اصحابه۔ کسی کو مدد نہ دینے کی ترغیب دینا۔
— ہ۔ کسی کو پسپائی، اور جنگ بند کرنے پر آمادہ کرنا۔
خَاذَلَہ مُخَاذَلَۃً۔ مدد چھوڑنا۔
تَخَاذَل — القومُ۔ بعض کا بعض کی مدد کو چھوڑ دینا۔ باہم امداد ترک کرنا — رجلاہ پاؤں کا کمزور ہونا۔
الخَذَّال۔ بہت مدد چھوڑنے والا۔
الخُذَلَۃ۔ وہ شخص جس کی مدد ہمیشہ چھوڑی جائے۔
الخَذُول۔ بہت مدد چھوڑنے والا۔
— رَجلٌ خَذُولُ الرجلِ وہ شخص جس کی ٹانگوں نے کمزوری یا کسی آفت یا نشہ کے باعث کام دینا چھوڑ دیا ہو۔
خَذَمَ (ض)، خَذْمًا وخَذَّمَ۔
— الشیئَ۔ جلدی سے کاٹنا۔
خَذِمَ (س)، خَذَمًا۔ مست ہونا۔ کٹ جانا۔ صفت (خَذِیم)
خَذِمَ (س)، خَذَمًا۔ تیز چلنا ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔
اَخْذَمَ۔ ذلت کا اقرار کرنا اور چپ رہنا — ہ الشرابُ شراب کا کسی کو نشہ میں لانا۔ مست کرنا۔
تَخَذَّمَ — الشیئُ۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا — الشیئَ۔ کسی چیز کو تکلف سے کاٹنا۔
اِخْتَذَمَ۔ قاطع ہونا — الشیئَ کاٹنا۔
الخَذِم۔ ج خُذُم (۔ الخِذَام۔ والمِخْذَم۔ والمُخَذَّم۔ — مِنَ السیوف۔ کاٹنے والی تلوار۔
الخُذَامَۃ۔ کسی چیز کا ٹکڑا۔
المِخْذَم۔ کاٹنے کا آلہ۔ چھری۔ تیز تلوار وغیرہ۔
خَذَا (ن)، خَذْوًا وخَذِیَ (س)، خَذًی۔ ڈھیلا ہونا۔
— لحمُہ۔ گوشت کا گٹھا ہوا ہونا — الاذُن کان کا ڈھیلا ہونا۔ لٹکا ہوا ہونا۔
— خَذْوَاء۔ ڈھیلا کان۔ ڈھیلے کان والا — آخذی
استَخْذٰی۔ تابع دار و فرماں بردار ہونا۔
خَرَّ (ن ض)، خَرًّا وخُرُورًا بلندی سے پستی میں گرنا —
"خَرَّ للہِ ساجدًا" اللہ کے لیے سجدہ کرتے ہوئے گر پڑا۔
— لوجہہ گرنا۔ الرجلُ مرنا — علیہ۔ انجان جگہ سے اچانک آپڑنا۔
اَخَرَّہ۔ اِخْرَارًا۔ گرانا۔ کہا جاتا ہے۔ "ضربہ بالسیف فاخرّہ" اس نے اس کو تلوار سے مار گرایا۔
اِنْخَرَّ۔ ڈھیلا ہونا۔
الخُرّ۔ کان کی جڑ۔ وہ قطعہ زمین جس میں سیلاب شگاف ڈال دے۔ ج خِرَرَہ۔ (۔ والخُرِّی، چکی کا وہ سوراخ جہاں گیہوں ڈالے جاتے ہیں۔
الخَرُوس۔ بلی کی آواز۔ پانی اور گڑھے والی زمین۔
الخَرِیر۔ مص۔ سونے والے کا خراٹا۔ دو ٹیلوں کے درمیان پست زمین ج۔ آخِرَّہ۔
الخَرَّارُ۔ بہت خراٹے لینے والا۔ مؤنث۔ خَرَّارَۃ۔
الخَرَّارَہ۔ پھرکی۔
خَرِئَ (س)، خَرْأً وخِرَاءَۃً وخَرَاءَۃً وخُرُوءًا — پاخانہ کرنا۔ لید کرنا۔ بیٹ کرنا کہا جاتا ہے۔ "خَرِئَت بینھمُ الضبعُ" یعنی ان کے درمیان دشمنی ہوگئی۔
الخُرْءُ۔ ج۔ خُرُوء۔ (والخِرَاء) پلیدی۔ پاخانہ۔ بیٹ۔ لید۔
المَخْرَاۃ۔ والمَخْرُاۃ۔ پاخانہ کی جگہ۔ ج۔ مخاری۔
خَرِبَ (س)، خَرَبًا وخَرَابًا — البیتُ۔ گھر کا ویران اور اجاڑ ہونا۔ صفت (خرب) مؤنث خَرِبَۃ (۔ خَرَبًا) الرجلُ کسی کا پھٹے ہوئے یا چھدے ہوئے کان والا ہونا۔ صفت (أخْرَب، مؤنث خَرْبَاء۔ ج۔ خُرْب۔
خَرَبَہ (ض)، خَرْبًا۔ ڈھانا۔ ہلاک کرنا۔ پھاڑنا۔ سوراخ کرنا۔
خَرَبَ (ض) خِرَابَۃً وخَرَابَۃً وخَرْبًا وخُرُوبًا — چور ہونا۔ صفت (خَارِب) ج۔ خُرَّاب۔
خَرَّبَ۔ البیتَ۔ گھر کو ڈھانا۔ تباہ کرنا — المزادۃ سوراخ کرنا۔
آخْرَبَ — البیتَ۔ ویران چھوڑنا

— المکانُ۔ خالی ہونا۔
تَخَرَّبَ — الدودُ الشَّجَرَۃَ۔
کیڑے کا درخت کو کھا جانا۔ یا
سوراخ کردینا۔
استَخْرَبَ — الرجلُ۔ آدمی کا
مصیبت سے شکستہ حال ہونا۔
— الیہ۔ مشتاق ہونا۔
— السقاءَ۔ مشک کا سوراخ
دار ہونا۔
الخَرِبُ۔ ویران جگہ۔ پہاڑ کا
باہر نکلا ہوا کنارہ۔ بزدل۔ کہا
جاتا ہے "ھوخَرِبُ العظام"
یعنی اس کی ہڈیوں میں گودا نہیں
"وھوخربُ الجوفِ" وہ خالی
پیٹ اور بھوکا ہے۔ "وھو
خربُ الامانۃ" وہ امانتداری
نہیں رکھتا۔ "رَجُلٌ خِربَانٌ"
بزدل آدمی۔
الخُرْبُ و الخُرابَۃ و الخُرْبَۃ
سرین کا گڑھا یا سوئی کا سوراخ۔
بقول بعض ہر گول سوراخ مثلاً
کان کا سوراخ۔ ج۔ خُرَبٌ و
اَخْرَاب و خُرُوب۔
الخُرْبُ و الخَرَبَۃ و الخُرْبَۃ۔
گدڑیے کا تھیلہ۔ دینی خرابی۔
الخَرْبَۃ۔ چغلی۔ عیب۔ لغزش۔
ہر وہ چیز جس سے شرم کی جائے
مذہبی خرابی۔ کہا جاتا ہے۔
"ھوصاحب خربۃ" وہ دینی
خرابی رکھتا ہے۔ اور اسی سے
ہے "لحی اللّٰہُ اونانا الی
کلّ خربۃ" اللہ تعالیٰ کی اس
پر لعنت ہو کہ اس نے ہم کو ہر
مذہبی خرابی سے قریب کردیا۔
"وَمَارَأَینا مِن فلانٍ خربۃ
فی دینہ" ہم نے فلاں کے
دین میں کوئی خرابی نہیں دیکھی۔
ج۔ خَرَبَات۔
الخِرْبَۃ و الخَرِبَۃ۔ ویران جگہ
ج۔ خِرَبَات وخِرَب و
خَرِب وخَرَائِب۔
الخَرَاب۔ ویران۔ اجاڑ۔ ج۔
اَخْرِبَۃ و خِرَاب۔
الخَرَّابَۃ و خُرَّابَۃ۔ الابرۃ۔
سوئی کا سوراخ۔
الخَرُّوب و الخَرْنُوب۔ ایک قسم
کا درخت۔ واحد (خَرُّوبَۃ و
خَرْنُوبَۃ)
التخاریب۔ بھڑوں کے چھتے کے
سوراخ۔ وہ سوراخ جن میں شہد
کی مکھی شہد جمع کرتی ہے۔
مفرد (تَخْرُوبٌ) (صحیح
التخاریب ہے)
خَرْبَشَ۔ خَرْبَشَۃً — الکتاب
او العملَ۔ کتاب یا عمل کو
خراب کردینا۔ بگاڑ دینا —
خَرَابیشُ الخط۔ خط کی بگاڑی
ہوئی جگہیں — خَرَابیشُ
الدَّجاجۃ۔ مرغی کے کریدنے
کے نشان۔
خَرْبَصَ — الاَشْیاءَ۔ چیزوں
کو الگ الگ کرنا — المَالَ
مال کو لے اڑنا۔
خَرْبَقَ۔ چلنے میں جلدی کرنا —
الشیءَ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
— العَمَلَ۔ بگاڑنا۔
— الثوبَ۔ پھاڑنا — النبتُ
پودوں کا ایک دوسرے سے
متصل ہونا۔
الخَرْبَق۔ ایک قسم کی گھاس۔ جس
کی پتیاں بارتنگ کے مشابہ ہوتی
ہیں۔ یہ سفید بھی ہوتی ہے اور
سیاہ بھی۔
اِخْرَنْبَقَ۔ سر جھکانا۔ زمین سے
چمٹنا۔
خَرَتَ (ن) خَرْتًا۔ الاذُنَ۔ کان
میں سوراخ کرنا — الارضَ
زمین کے راستوں سے واقف
ہونا۔
خَرِتَ (س) خَرَتًا۔ ہوشیار
راہبر ہونا۔
الخَرْتُ والخُرْت۔ سوئی وغیرہ
کا سوراخ۔ کہا جاتا ہے "اضیق
من خرت الابرۃ" یا
"اجعل العودَ فی خرت
الفاس" سینہ کے پاس
چھوٹی پسلی۔ ج۔ اَخْرَات۔
"وخروت ذئب خُرُت" تیز
بھیڑیا۔
الخِرِّیت۔ وہ ماہر وہوشیار راہبر
جو بیابان کے پوشیدہ راستوں
سے بھی پوری واقفیت رکھتا ہو۔
ج۔ خَرَارِیت وخَرَارَات۔
المَخْرَت۔ صاف اور کھلا راستہ۔
المَخْرُوت۔ مفع۔ وہ جس کا کان یا
ناک یا ہونٹ پھٹا ہو۔
الخَرْنَاءُ۔ وہ عورت جس کی کوکھیں
موٹی اور گوشت ڈھیلا ہو۔
الخُرْثِیُّ۔ ردی گھٹیا سامان —
خرثی الکلام۔ بے فائدہ کلام
خَرَجَ (ض) خُرُوجًا و مَخْرَجًا۔
— من موضعہ۔ باہر نکلنا
— فی العلم۔ علم میں فائق
و ماہر ہونا — بہ۔ نکالنا
— علیہ۔ کسی سے لڑنے

کے لیے نکلنا — الرعیۃ
علی الملکِ" رعایا کا بادشاہ
کے خلاف علمِ بغاوت بلند کرنا۔
— الی فلان مِن دَینہ"
قرض ادا کرنا۔ چکانا۔
خَرَّجَہ — مِنَ المکانِ۔ نکالنا
— الارضَ۔ کسی زمین پر
خراج مقرر کرنا — المسئلۃَ۔
مسئلہ کی وجہ بیان کرنا —
الولد فی الادبِ۔ بچہ کو
تربیت دینا۔ با ادب، اور
مہذب بنانا — العمل۔
ایک دوسرے کے مخالف
مختلف قسم کے کر دینا —
الغلامَ اللوحَ۔ لڑکے کا تختی
کے کچھ حصہ پر لکھنا۔ اور کچھ کو
بے لکھے چھوڑ دینا — الراعیۃُ
المرتعَ۔ کچھ حصہ چر لینا اور کچھ
بے چرا چھوڑ دینا۔
اَخرَجَ — الشیَٔ۔ نکالنا —
الرجلَ۔ خراج ادا کرنا —
الراعیۃ المرتعَ۔ کچھ حصہ چر لینا
اور کچھ بے چرا چھوڑنا۔
خَارَجَ — السیّدُ العبدَ۔ آقا
کا اپنے غلام سے ماہوار مقررہ رقم
کی ادائیگی کا معاملہ کرنا۔
تَخارَجَ — الشرکاءُ۔ شریکوں کا
جائیداد کو آپس میں تقسیم
کر لینا۔
اِختَرَجَ — الشیَٔ۔ نکالنا۔
استنباط کرنا۔ ایجاد کرنا۔
— فلانًا۔ کسی سے نکلنے کے
لیے کہنا۔
اِخرَجَّ و اِخرَاجَّ — الحیوانُ
جانور کا سیاہ و سفید رنگ والا
ہونا۔ صفت (اَخرَجُ)
مؤنث خَرجاء۔
استَخرَجَ — الشیَٔ۔ استنباط
کرنا — ہ کسی سے باہر نکلنے
کے لیے کہنا — المسئلۃَ
مسئلہ کو حل کرنا۔ — —
اُستُخرِجَتِ الارضُ۔ زمین کا
کاشت وغیرہ کے لیے درست
کیا جانا۔
الخَرجُ۔ خراج۔ خرج اور خراج
میں فرق کیا گیا ہے۔ یعنی خرج
وہ ہے جو انسان کے عوض میں
ہو۔ اور خراج اس سے عام ہے
— خرج۔ اول اول گھرتے
وقت کا بادل۔ ج۔ اَخرَاج
الخَرجَۃ۔ ایک دفعہ کا نکلنا۔
الخُرجُ۔ خرجی۔ ج۔ خِرَجَۃ۔
الخِراجُ۔ مثلثۃ الخاء۔ زمین
کا محصول۔ ٹیکس۔ جزیہ۔
ج۔ اَخرِاج و اَخرِجَۃ۔
و جج۔ اَخَارِیج۔
الخُرَاجُ۔ پھوڑے پھنسیاں۔ آبلے
واحد (خُرَاجَۃ)۔ ج۔
خُرَاجَات۔ خَرّاج و لّاج
و خُرُجَۃ وُلَجۃ —
بہت نکلنے والا اور داخل ہونے
والا۔ بڑا ہوشیار۔ حیلہ گر۔
الخَارِج۔ ہر شے کا ظاہر۔ نکلنے والا۔
الخَارِجَۃ۔ الخارج کا مؤنث
ج۔ خَارِجَات و خَوارِج
الخَوارِج۔ باغی لوگ۔ جماعت
سے جدا ہونے والے لوگ۔
الخَارِجی۔ بیرونی۔ وہ شخص، جو
ذاتی قابلیت سے سرداری حاصل
کرے۔ اس کی سرداری قدیمی
خاندانی نہ ہو۔ وہ شخص جو خود
بہادر و شجاع ہو اور اس کا باپ
بزدل۔ وہ سبقت لے جانے
والا گھوڑا جس کے ماں باپ
ایسے نہ ہوں۔ بادشاہ سے
بغاوت کرنے والا۔ اور جماعت
سے نکل جانے والا۔ خوارج کے
مذہب کا معتقد۔
الخَارِجِیّۃ۔ الخارجی کا مؤنث
وہ منصب جس کے ذریعہ دوسری
حکومتوں سے تعلقات رکھے
جائیں۔
الخُرُوج۔ مص۔ یومُ الخُرُوج
عید کا دن — یومُ القیامۃ۔
قیامت کا دن۔
المُخَرَّج و الخَرِّیج و المُتخرج۔
تربیت یافتہ۔
المَخرَج۔ نکلنے کی جگہ۔ بدن انسانی
میں پاخانہ کا مقام۔ ج۔
مَخَارِج — المَخارِج۔ عند
القراء و الصوفیین۔ منہ
میں حروف کے کھلنے کی وہ جگہیں
جن سے حروف آپس میں ایک
دوسرے سے ممتاز اور جدا
ہوتے ہیں۔
المُخرُج۔ مفع۔ نکلنے کی جگہ۔
خَرخَرَ — النائمُ۔ خراٹے لینا۔
— النمرُ او السنورُ۔ چیتے
یا بلی کا خُرخُر کرنا۔ آواز کرنا۔
تَخَرخَرَ۔ بَطنُہ۔ پیٹ کا موٹاپے
کے سبب ہلنا۔
الخَرخَر۔ پانی بہنے یا ہوا چلنے کی
آواز۔
الخَرخَار۔ کثرت سے بہتا ہوا پانی۔
خَرِدَت (س) خَرَدًا و تَخرّدًت۔

— الجاریۃُ لڑکی کا باکرہ ہونا دوشیزہ ہونا۔
خَرِدَ و اَخْرَدَ — الرجلُ۔ دیر تک خاموش رہنا۔ کلام کم کرنا۔ ذلت کی وجہ سے شرم کرنا۔
— "اَخْرَدَ الی اللھو" مائل ہونا۔
الخَرِیْد والخَرِیْدَۃ والخرود باکرہ لڑکی۔ شرمیلی اور زیادہ خاموش رہنے والی لڑکی۔ ج خَرَائِد و خُرُد۔ و خُرَّد۔
— "صوتٌ خَرِیْدٌ" نرم شرمیلی آواز — "لؤ لؤ خَرِیْدٌ" ناسفتہ موتی۔
الخَرِیْدَۃ۔ ناسفتہ موتی۔ ج۔ خَرَائِد وخُرُد وخُرَّد۔
الخُرْدَۃ۔ (فارسی کلمہ ہے) چھوٹا چھوٹا متفرق اسباب وسامان۔
الخُرْدَجِی۔ خردہ بیچنے والا۔ معمولی تاجر۔ بساطی۔
خَرْدَقَ — العَمَلَ۔ کام کو بگاڑنا۔ کلمہ عالیہ ہے اس کے لیے فصیح خَرِیق ہے۔
الخُرْدُق۔ چھرہ۔ ج۔ خَرَادِق (دخیل)
خَرْدَلَ — الطعامَ۔ اچھا حصہ کھانا — اللحمَ۔ گوشت کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کاٹنا۔
الخَرَادِل۔ گوشت کے ٹکڑے۔
— لحمٌ (خَرَادِیل) ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا گوشت۔
الخَرْدَل۔ رائی۔ واحد۔ (خَرْدَلَۃ)
خَرَزَ (ن ض) خَرْزًا۔ الجِلْدَ ستالی سے سینا۔
خَرِزَ (س) خَرَزًا — کمزوری کے بعد کسی امر کو درست، مضبوط کرنا۔
الخَرَز۔ ڈورے میں پروئے ہوئے گھونگے، سلیمانی منکے یا کوڑیاں۔ شیشے وغیرہ کے سوراخ دار دانے۔ پتھر کے نگینے۔ واحد (خَرَزَۃ) — "وخرز الظھر" ریڑھ کی ہڈی کے منکے — خرزاتُ الملك بادشاہ کے تاج کے جواہر۔
الخُرْزَۃ۔ سوراخ اور اس کا دھاگا ج۔ خُرَز۔
الخِرَازَۃ۔ موچی کا پیشہ۔ طائرٌ مُخَرَّز۔ وہ پرندہ جس کے بازوؤں پر چتیاں پڑی ہوں۔
المِخْرَز۔ ستالی۔
خَرِسَ (س) خَرَسًا۔ گونگا ہونا۔ بے آواز ہونا —
اَخْرَسَہ اللہُ۔ گونگا بنانا۔
— اخرست الارضُ واستخرست۔ زمین کا ناقابل زراعت ہونا۔
خَرَّسَ — علی النفساء زچہ کو اس کی خوراک دینا۔
تَخَارَسَ۔ بناوٹی گونگا بننا۔
تَخَرَّسَتِ — النفساءُ۔ زچہ کا اپنے لیے کھانا تیار کرنا۔ اور اسی سے یہ مثل ہے۔ "تخرسی یا نفس لامخرسۃ لكِ"۔ یعنی تو اپنا کام خود ہی کر۔ کوئی دوسرا کام کرنے والا نہیں۔
الخُرْس والخِرَاس۔ بچہ کی پیدائش کا کھانا۔
الخُرْسَۃ والتخرسۃ۔ زچہ کا مخصوص کھانا۔ اچھوانی۔
الخَرسُ والخِرْس۔ مٹکا۔ ج۔ خُرُوس — الخِرس۔ ناقابل کاشت زمین۔
الخَرَّاس۔ مٹکا بنانے والا۔ یا بیچنے والا۔
الخَرُوْس۔ وہ زچہ جس کے لیے اچھوانی تیار کی جائے۔
الاَخْرَس۔ گونگا۔ ج۔ خُرس وخُرْسَان واخارِس۔ مؤنث خَرْسَاء — لبن اخرس۔ جما ہوا دودھ۔ کہا جاتا ہے۔ " ولّاَنِی عَرَضًا اَخْرَسَ اَمْرَسَ"۔ یعنی اس نے مجھ سے منہ موڑ لیا اور بات نہیں کی۔
الخَرْسَاء۔ مصیبت۔ نہ گرجنے اور چمکنے والا بادل۔
خَرَشَہ (ض) خَرْشًا وخَرَّشَہ۔ وخَادَشَہ۔ مُخَارَشَۃً و خِرَاشًا واخترشہ۔ خراش لگانا۔ کھرچنا — ہ الذبابُ مکھی کا کاٹنا۔
خَرَشَ وخَرَّشَ — الغصنَ ٹہنی کو ٹیڑھی چھڑی سے اپنی طرف کھینچنا۔
خَارَشَ — الکلبَ۔ برانگیختہ کرنا — خَرَشَ واخترش لعیالہ۔ بال بچوں کے لیے رزق طلب کرنا۔ کمانا۔
اخترشت الجراءُ۔ ایک دوسرے پر حملہ کرنا — خارشہ الشیءَ۔ واخترش منہ الشیءَ۔ چھیننا۔ زبردستی لے لینا۔

تَخَارَشَت ـــ الکلابُ۔ کتوں کا ایک دوسرے پر حملہ کرکے نوچنا۔ پھاڑنا۔

الخَرْشُ۔ مکھی۔ واحد (خَرْشَۃ) گھر کا ردی پرانا سامان۔ ج خُرُوش۔

الخُرَاشَۃ۔ برادہ۔

الخُرْشَاءُ۔ سانپ کی کینچلی۔ انڈے کا چھلکا۔ غبار۔

خُرْشَاءُ العسل۔ موم۔ وہ شہد جس میں مردہ مکھیاں پڑی ہوں۔ ج۔ خَرَاشِی۔

خَرْشَبَ ـــ العَمَلَ۔ کام کو اچھی طرح نہ کرنا۔ ادھورا کام کرنا۔

الخَرْشَفَۃ: مختلط کلام۔ حرکت (ـــ والخُرْشَاف) وہ سخت زمین جس پر چلنا دشوار ہو۔

الخُرْشُوف۔ ایک قسم کا خاردار پودہ۔

الخُرْشُوم۔ وادی یا ہموار زمین پر نکلی ہوئی پہاڑ کی چوٹی۔ بڑا پہاڑ ج۔ خَرَاشِیم۔

خَرَصَ (ن ض) خَرْصًا۔ جھوٹ بولنا ـــ فی الامرِ۔ تخمینہ لگانا۔ اندازہ لگانا۔ اٹکل سے کہنا۔ قیاس کرنا۔ کہتے ہیں۔ "خرص النخلۃ" اس نے درخت خرما پر کھجوروں کا تخمینہ لگایا۔ اٹکل سے اندازہ کیا۔

خَرَصَ (ن) خِرَاصَۃً ـــ الشیءَ درست کرنا۔

خَرِصَ (س) خَرَصًا۔ بھوکا ہونا۔ ٹھنڈ پانا۔ صفت (خَرِص وخَارِص)

تَخَرَّصَ۔ واخترَصَ۔ علیہ۔ بہتان باندھنا۔ تہمت لگانا۔ جھوٹ بولنا۔ توشہ دان میں رکھنا۔

الخَرْصُ۔ اندازہ۔ کہتے ہیں۔ "کم خرصُ ارضِكَ" تمہاری زمین کا اندازہ اور تخمینہ کیا ہے۔ توشہ دان۔ چھوٹا نیزہ۔ بھالا مٹکا۔ ٹوکری۔

الخِرْصُ والخُرْصُ۔ ج خِرْصان وخُرْصان۔ سونے چاندی وغیرہ کی انگوٹھی۔ ج۔ اَخْرَاص و خِرَاص۔ کھجور کی شاخ۔

الخُرْصُ والخُرُصُ والخُرَصُ۔ شہد نکالنے کی لکڑی۔ ج۔ اَخْرَاص۔

الخُرْصَۃُ۔ حصہ۔ زچہ کا کھانا۔

الخُرَیْص۔ ٹھنڈا پانی۔ درختوں کی جڑوں میں جمع شدہ پانی۔ نہر کی جانب۔

الخَرَّاص۔ جھوٹا۔

المِخْرَص۔ نیزہ۔ ج مَخَارِص

خَرَطَ (ن ض) خَرْطًا۔ درخت کے پتے ہاتھ کے ساتھ کھینچ کر اتارنا ـــ العنقود انگور کا خوشہ منہ میں رکھ کر بغیر دانہ کے نکالنا ـــ الشَجَرَۃَ درخت کے پتے کھینچ کر اتارنا۔ ـــ العودَ۔ خراد سے لکڑی کو برابر اور ہموار کرنا ـــ الحَدِیدَ۔ لوہے کو عمود کے مانند لمبا کرنا ـــ الجَواهِر جواہرات کو تھیلے میں ڈالنا۔ جمع کرنا ـــ البازی۔ باز کو شکار پر چھوڑنا ـــ الرجلَ فی الامرِ۔ کسی کو کسی کام میں لگانا ـــ الرجلُ۔ جھوٹ بولنا۔

خَرَطَہ (ن) وخَرَّطَہ۔ الدواءُ دوا کا اسہال لانا۔

خَرِطَتْ (س) خَرَطًا و اَخْرَطَت بکری یا اونٹنی کو خرط کی بیماری لاحق ہونا ـــ خرط بالطعامِ کھانے سے پھندا لگنا۔

تَخَرَّطَ۔ فی الامورِ۔ دلیری و خودسری کرنا۔

اِنْخَرَطَ۔ الجسمُ۔ جسم کا دبلا اور لاغر ہونا ـــ "انخرطت الخرزۃُ فی السلكِ" منکوں کا ڈورے میں پرویا جانا ـــ انخرط فی المکانِ۔ جلدی سے داخل ہونا ـــ مِنَ المکانِ۔ کسی جگہ سے نکلنا ـــ فی الامرِ۔ کسی کام میں جہالت و نادانی سے لگ جانا ـــ الصقرُ۔ شکرے کا شکار پر ٹوٹ پڑنا ـــ بطنُ الانسان اسہال کی شکایت ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ "انخرط علینا بالقبیح" وہ ہماری طرف فحش گوئی و بد زبانی کے ساتھ متوجہ ہوا۔

اخترطَ۔ السیفَ۔ تلوار سونتنا ـــ العنقود۔ انگور کے گچھے کو منہ میں رکھ کر بغیر دانے کے نکالنا۔

اِسْتَخْرَطَ۔ فی البُکاءِ۔ پھوٹ پھوٹ کر رونا ـــ الخَرَّاط خراد کا کام کرنے والا۔ کھرادی۔ بڑا جھوٹا۔

الخَرَطُ۔ جسم کی کمزوری۔ ایک بیماری ہے۔ جب وہ جانور کو لگ جاتی ہے تو جما ہوا دودھ اس کے تھنوں

سے نکلتا ہے۔
الخرُوط۔ منہ زور جانور۔ ج۔ خُرُط۔ بے عقلی اور نادانی سے کاموں میں دخل دینے والا۔
الخِرَاطَة۔ خراد کے کام کا پیشہ۔
الخُرَاطَة۔ برادہ۔
الخرِیطة۔ تھیلا۔ ملک کا نقشہ۔ اٹلس۔ اس کا دوسرا نام خارطہ بھی ہے۔ عربی اس کی مُصوّر۔ یا۔ مُخطّط۔ ہے۔
المُخرُوط۔ وہ بکری یا اونٹنی جس کو خرط کی بیماری لگ جائے۔ ج مخاریط۔
المِخرَطة۔ خراد کرنے کا اوزار ج۔ مَخارِط۔
المَخرُوط۔ مفع۔ تھوڑی داڑھی والا۔ لمبا چہرہ ــــ عند اهل المساحة۔ مخروطی شکل والا تنگ کنواں۔
الخِرطِیط۔ منقش بازوؤں والی تیتری۔ ج۔ خَراطِیط۔
الخَرطَل۔ ایک قسم کا غلہ۔
الخُرطُوم۔ والخُرطُم۔ ناک ہاتھی کی سونڈ۔ جلد نشہ لانے والی شراب۔ انگور کا پانی جو ملنے سے پہلے نکلے ــ خَراطیمُ القوم۔ قوم کے سردار۔
خَرطَمه۔ سونڈ پر مارنا۔
اِخرَنطَم۔ ناک اونچی کرنا۔ غضبناک ہونا۔ تکبر کرنا۔
خَرَعَه (ف)، خَرعًا۔ پھاڑنا۔
خَرِعَ (س)، خَرَعًا ــــ الشیُ ٹوٹنا۔ د۔ وانخرع و تخرّع الوجلُ ــــ سست ہونا۔ کمزور رائے والا ہونا۔ کمزور جسم کا ہونا ــــ انخرعت القناة۔ پھٹنا۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔
خَرُعَ (ك)، خَراعَةً وخُرُعًا۔ وخَرُوعًا۔ نرم اور ڈھیلے جوڑوں والا ہونا۔ صفت۔ (خَرِع وخَرِیع)
خَرَّعَ ــ الثوبَ۔ کپڑے کو عصفر (کسم) کے رنگ میں رنگنا
اِختَرَعَ ــ الشئَ۔ پھاڑنا۔ پیدا کرنا۔ نئی بات ایجاد کرنا اور اس سے الخزعة ہے ــــ فلا نًا۔ کسی کے ساتھ خیانت کرنا۔ کسی کو دھوکا دینا ــــ الدابّة۔ کسی کے جانور کو بیگار کے طور پر چند دن کے لیے لینا اور پھر واپس کر دینا۔
الخَراعَة۔ مص۔ بیباکی۔
الخِروَع۔ ارنڈی کا پودہ جس سے کسٹرائل بنتی ہے۔ واحد (خروعة)
الخُرَاع۔ اونٹنی کی دیوانگی۔ اونٹنی کی پشت کی شکستگی۔
الخَرُوع والخَرِیع والخِروع من النساء۔ نرمی و نزاکت سے جھکنے والی عورت۔ ج۔ خرائع وخُرُوع ــ "عیش خروع" خوش حال زندگی۔ ــ رجل "خریع۔ کمزور آدمی ــ ناقة خریع و مخرُوعة۔ دیوانی اونٹنی۔
خَرِفَ (س)، وخَرُفَ (ك)، خَرَفًا۔ بڑھاپے کے سبب فاسد عقل ہونا۔ صفت (خَرِف، مؤنث (خَرِفَة)
خَرَفَ (ن) خَرْفًا وخِرَافًا و خَرَافًا ومَخرَفًا۔ الثمرَ۔ پھل چننا۔
خَرِفَت ــ الارضُ۔ زمین پر خریف کی بارش برسنا۔ صفت (مَخرُوفة) ــ البهائم۔ موسم خریف آجانا۔ یا چوپایوں کے چرنے کے لائق سبزہ اُگ آنا
خَرَّفَه۔ فساد عقل کی طرف کسی کو منسوب کرنا۔
خَارَفَه، مُخَارَفَةً وخِرَافًا۔ موسم خریف میں کسی سے معاملہ کرنا۔
اَخرَفَه۔ خراب و فاسد کرنا ــــ اخرفت الشاة۔ بکری کا موسم خریف میں بچہ دینا ــ اَخرَفَ الوجلُ۔ موسم خریف میں داخل ہونا ــ الثمرُ۔ پھل توڑنے کا وقت قریب آ پہنچنا۔
اَختَرَفَ ــ الثمرَ۔ پھل چننا ــــ فی مکانٍ۔ کسی جگہ موسم خریف میں اقامت کرنا۔
الخَرافِ و الخِرَافِ۔ پھل چننے کا زمانہ۔
الخُرَافة۔ بے عقلی کی ہنسی والی بات
الخَرُوف۔ بکری کا بچہ۔ ج خِراف اَخرِفة وخِرفان۔
الخَرُوفة۔ بکری کا مادہ بچہ۔ وہ کھجور کا درخت جس کا پھل توڑا جائے
الخُرفَة۔ چنا ہوا میوہ۔
الخَرِیف۔ موسم گرما و سرما کے درمیان کا زمانہ۔ موسم خریف کی بارش نسبت کے لیے (خَرِیفِیّ و خَرْفِیّ و خَرَفِی) تازہ چنی ہوئی کھجور۔
الخَرِیفَة۔ وہ کھجور کا درخت جس سے

تر کھجوریں توڑی جائیں۔
الخُرَافَۃ۔ بیہودہ کلام۔ باطل بات
ج۔ خُرَافَات۔ چنا ہوا پھل
المِخْرَف۔ چھوٹی ٹوکری جس میں
عمدہ تازہ کھجوریں ڈالی جائیں۔
ج۔ مَخَارِف۔
المَخْرَفَۃ۔ درخت خرما کی دو
قطاروں کے درمیان کا راستہ
ج۔ مَخَارِف بڑھاپے کی
وجہ سے عقل کی خرابی۔
المُخَارِف۔ من الرجال۔ محروم۔
خَرْفَش۔ الشیءَ۔ ملانا۔
خَرَقَ (ن ض)، خَرْقًا۔ الثوبَ۔
کپڑا پھاڑنا ــــ فلانًا
بالرمح۔ کسی کے نیزہ مارنا۔
ــ الکذبَ۔ جھوٹ بات بنانا
ــ المفازۃَ۔ ریگستان عبور
کرنا ــ العادۃَ۔ عادت و
رسم کو توڑنا ــ البناءَ و
فی البناءِ۔ عمارت میں روشندان
رکھنا ــ الریحُ۔ ہوا کا
تیز چلنا ــ الرجلُ۔ جھوٹ
بولنا۔
خَرَقَ (ن)، خُرُوقًا ــ فی
البیت۔ لگاتار قیام رکھنا۔
خَرِقَ (س)، خَرَقًا۔ خوف یا
شرم کی وجہ سے دہشت زدہ
ہونا۔ صفت (خَرِق) ــ فی
البیت۔ گھر میں لگاتار قیام
رکھنا ــ الغزالُ او الطائرُ
ہرن یا پرندہ کا اٹھنے یا اڑنے
سے عاجز ہونا۔
خَرِقَ (س) وخَرُقَ (ک)، خَرَاقَۃً۔
بے وقوف ہونا۔ بے ہنر ہونا۔
صفت (اَخْرَق)

خَرَّقَہ۔ پھاڑنا ــ خَرَّقَ
الرجلُ۔ بہت جھوٹ بولنا۔
اَخْرَقَہ۔ دہشت زدہ کرنا۔
تَخَرَّقَ وانْخَرَقَ واخْرَوْرَقَ۔ پھٹنا۔ وتخرق الکذب
جھوٹ گھڑنا ــ تخرّق فی
الکرم۔ فیاضی وسیع پیمانہ پر
کرنا ــ تخرقت وانخرقت
الریح۔ ہوا کا تیز چلنا۔
اِخْتَرَقَ ــ الارضَ۔ زمین میں ایک
طرف کو بغیر راستہ کے چلنا۔
ــ القومَ۔ قوم کے درمیان
چلنا۔ الکذبَ۔ جھوٹ گھڑنا۔
الخَرْق۔ مص۔ سوراخ۔ شگاف
چٹیل۔ بیابان۔ بے آب وگیاہ
بیابان۔ کشادہ و فراخ زمین
جس میں ہوائیں تیز چلیں۔ ج
خُرُوق۔
الخِرْقُ۔ ج۔ اَخْرَاق وخُرَّاق
خُرُوق (۔ الخِرِّیق) (مبالغہ
کے طور پر) فیاض۔ سخی۔
الخُرْق والخَرَق والخَرَاقَۃ۔ رائے
کی کمزوری۔ نامناسب استعمال
جہالت۔ بے وقوفی۔ سختی۔
ــ نومۃُ الخُرْق۔ چاشت
کے وقت کی نیند۔ یہ اس لیے
کہ اس وقت سونا بے وقوفی کی
نشانی ہے۔
الخِرْقَۃ۔ کپڑے کا چیتھڑا۔ دھجی۔
ج۔ خِرَق۔
الخَارِق۔ فا۔ عجیب۔ غیر معتاد۔
مقتضائے عادت کے خلاف۔
ج۔ خَوَارِق۔
الخَرِیق والخَرُوق۔ ٹھنڈی تیز
ہوا ــ الخریق۔ ہلکی ہوا۔
ج۔ خُرُق۔ وادی کا کشادہ

حصہ۔ پانی کے بہنے کی جگہ۔
الخَرْقَاء۔ اخرق کا مؤنث۔ فراخ
زمین۔ تیز ہوا۔
المَخْرَق۔ بے آب وگیاہ بیابان۔
ج۔ مَخَارِق۔ مخارق بدن
کے منافذ کو بھی کہتے ہیں۔ مثلاً منہ،
ناک وغیرہ۔
المَخْرَقَۃ۔ جھوٹ۔ گھڑت۔
المِخْرَاق۔ خوبصورت جسم والا۔ سخی
تجربہ کار۔ ج۔ مَخَارِیق۔
المَخَارِیق۔ دھجیوں سے بٹا ہوا وہ
کوڑا جس سے بچے کھیلتے ہیں۔
المُنْخَرِق۔ تیز رفتار۔
المُخْتَرَق گذرگاہ ــ مخترق
الریاح۔ ہواؤں کے چلنے کی
جگہ۔ کہا جاتا ہے۔ " مکان
خاوی المخترق" وہ جگہ جہاں
کوئی چلنے والا نہ ہو۔ آمد و رفت
نہ ہو۔
خَرَمَہ (ن)، خَرْمًا۔ شگاف ڈالنا
سوراخ کرنا ــ خرم الخرزۃ۔
توڑنا۔ ناک کی درمیانی ہڈی کا
چھیدنا ــ الابرۃ۔ سوئی کا
ناکہ توڑنا ــ عن الطریق
راستہ سے ہٹنا ــ کہتے ہیں۔
"خرمتہ الخوارم" یعنی وہ مر
گیا ــ وما خرمت منہ
شیئًا۔ میں نے اس میں سے کچھ
بھی کم نہیں پایا۔
خَرِمَ (س)، خَرَمًا۔ ناک کی ہڈی کا
چھدنا۔ صفت (اَخْرَم)
خَرُمَ (ک)، خَرَامَۃً۔ شوخ و
بے باک ہونا۔ صفت (خَارِم
وخَرِیم)
خَرَّمَ۔ الخوصۃَ۔ سوراخ کرنا۔

تَخَرَّمَ - ٹوٹنا۔
تَخَرَّمَہ و اخْتَرَمَہ - ہلاک کرنا۔ جڑ و بنیاد سے کھودنا ـــ اخترمہ المرض۔ بیماری کا کسی کو دبلا و لاغر کردینا ـــ تَخَرَّمَتہ و اخترمتہ المَنِیَّۃُ۔ اس کو موت نے آن لیا۔
اُخْتُرِمَ۔ عنّا۔ مرنا۔
اِنخرمَ۔ انفُہ۔ ناک کا چھد جانا پھٹ جانا۔ کہتے ہیں۔ "انخرم ذلک القرن"۔ یہ صدی ختم ہو گئی۔
الخَرْمُ۔ پہاڑ کی نکلی ہوئی نوک۔ ج۔ خُرُوم۔
الخُرمَان۔ جھوٹ۔
الخَرَمَۃ۔ ناک میں چھدنے کی جگہ۔
الخَرْمَاءُ۔ چھدا ہوا کان ـــ عنزۃ خَرماء۔ عرض میں پھٹے ہوئے کان والی بکری۔
الخَرَمَۃ۔ انسان کی ناک کا بانسہ یا دونوں نتھنوں کا درمیانی حصہ۔
الاَخْرَمُ۔ مونڈھے کا کنارہ۔ شاہ روم کا لقب۔
الاَخْرَمَان۔ اوپر کے جبڑے کے ہر دو طرف دو سوراخ دار ہڈیاں
المَخْرِمُ۔ پہاڑ کی نوک کا آخری سرا۔ ج مَخَارِمُ ـــ مَخَارِمُ اللیل۔ رات کی ابتدائی گھڑیاں۔
خَرْمَشَ ـــ الکتابَ۔ کتاب کو خراب کرنا۔ بگاڑنا۔
خَرْنَفَہ۔ بالسیف۔ تلوار سے مارنا۔
الخِرْنِقُ۔ جوان خرگوش۔ ج خَرَانِق۔
الخَوَرْنَق۔ بادشاہ کے کھانے پینے کی مجلس ـــ نعمان اکبر ابن امرأ القیس کا محل، جو عراق میں تھا۔ ایک قسم کا پودا۔
خَزَّ (ن)، خَزًّا۔ الحائطَ۔ دیوار پر کانٹے رکھنا تاکہ اس پر کوئی نہ چڑھ سکے ـــ خَزَّ التمر یخزّ۔ کھجور کا قدرے ترش ہونا۔ صفت (خازّ) (ـــ واختزّہ) بالرمح نیزہ مارنا کہا جاتا ہے۔ "خزّہ واختزّہ ببصرہ۔ اس نے اس کو اپنی نگاہ میں رکھا۔
الخَزُّ۔ ریشم۔ ریشم اور اون کا بنا ہوا کپڑا۔ ج۔ خزوز۔
الخُزَزُ۔ نر خرگوش۔ ج خِزّان و اَخِزَّۃ۔
الخَزِيْزُ۔ بہت ہی خشک عوسج۔ (ایک کانٹا)
الخَزَّاز۔ ریشم کا سوداگر۔
المَخَزَّۃ۔ خرگوشوں کی جگہ۔
خَزِبَ (س) خَزَبًا و تَخَزَّبَ ـــ الجلدُ۔ کھال کا بغیر درد کے سوجنا۔ صفت (خَزِبٌ) ـــ الشاۃُ۔ بکری کے تھنوں کا سوجنا۔ صفت (خَزِبَۃ و خَزْبَاء)۔
الخَيْزَبُ و الخیزبان۔ نرم گوشت کا ایک ٹکڑا۔ (خیزبۃ وخیزبانۃ)
الخَزْبَازِ و الخَازبَازِ۔ مبنی علی الکسرۃ۔ باغ کی مکھیاں باغ کی مکھیوں کی بھنبھناہٹ۔
خَزَرَ (ن)، خَزْرًا۔ کنکھیوں سے دیکھنا۔ چالاک ہونا۔ صفت۔ (خَازِر)
خَزِرَت (س) خَزَرًا۔ عینُہ۔ تنگ آنکھ والا ہونا۔ صفت۔ (اَخْزَر)۔ مؤنث۔ خَزْرَاء ج۔ خُزْر۔ خَزِرَ۔ الرجلُ بھاگنا۔
خَزَّرَ۔ الشیءَ۔ تنگ کرنا۔
تَخَازَرَ۔ تیز نظر سے دیکھنے کے لیے آنکھ کو سکیڑنا۔
الخَزَرُ۔ آنکھ کی تنگی۔ ایک قوم جن کی آنکھیں چھوٹی ہوتی ہیں۔ اور بحر خزر کے کنارہ پر رہتی ہے اور اسی سے بحر الخزر یعنی بحر کسپین۔
الخُزْرَۃ۔ و الخُزُرَۃ۔ پیٹھ کا درد۔
الخَزْرَۃ۔ سخت بھینگا پن۔ جس میں آنکھ کا ڈھیلا کنپٹی والے گوشہ کی جانب الٹ جاتا ہے۔
الخَيْزُرَان۔ بانس۔ نیزے۔ ہر نرم لکڑی۔ ایک ہندی درخت جس کی لمبی جڑیں زمین میں پھیلی ہوتی ہیں۔ واحد۔ خیزُرانۃ۔ ج۔ خَیَازِر۔
الخَیْزُور۔ نرکل۔
الخَوْزَرَی و الخَیْزَرَی۔ ناز و انداز کی چال۔
الخَزْرَج۔ جنوبی ہوا۔
خَزْرَفَ۔ فی مشیتہ۔ ہاتھوں کو اوپر نیچے ہلاتے ہوئے چلنا۔
خَزَعَ (ف) خَزْعًا و تَخَزَّعَ۔ الشیءَ۔ کاٹنا۔ عن القوم پیچھے رہ جانا ـــ خَزَعَ مِنہ شیئًا۔ لینا ـــ تَخَزَّعوا الشیءَ۔ آپس میں بانٹ لینا۔

خَزَعَ ۔ الشیَٔ ۔ کاٹنا ۔۔۔ الشیَٔ بینھم ۔ تقسیم کرلینا۔
اِنْخَزَعَ ۔ الحبلُ ۔ رسی کا بیچ سے کٹ جانا ۔۔۔ الرجلُ آدمی کا بڑھاپے اور کمزوری کے باعث جھکنا۔
اِخْتَزَعَہ لینا ۔۔۔ ہ عَن القومِ جدا کرلینا۔
الخَزاعُ ۔ موت۔
الخَزَعَۃ ایک پاؤں سے لنگڑاپن۔
الخُزعَۃ گوشت کا ٹکڑا۔
الخُزاعَۃ کسی چیز کا ٹکڑا۔
الخَوزَعُ بڑھیا۔
الخَوزَعۃ ریگ کا تودہ جو بڑے تودہ سے جدا ہو۔
الخَزُوعُ ۔ وہ جو لوگوں کے مالوں کو اڑالے۔
الخَزعَبَلُ والخُزَعبِل و الخُزعبِیل ۔ خوش طبعی کی باتیں۔ کہانیاں۔ بیہودہ باتیں۔
الخُزَعبلۃ خوش طبعی ۔ مذاق۔
خَزَعَلَ ۔ فی مشیہ ۔ چلنے میں لنگڑانا ۔۔۔ الماشی پاؤں کو جھاڑنا۔
الخَزَعَل ۔ بجّو۔
الخُزَعالَۃ ۔ خوش طبعی ۔ کھیل کود۔
خَزَفَ (ض)، خَزْفًا ۔۔۔ فی مشیہ چلنے میں ہاتھ ہلانا ۔۔۔ الثوبَ پھاڑنا ۔۔۔ الشیَٔ ۔ چیرنا۔
الخَزَفَ ۔ واحد (خزفہ)، ٹھیکری مٹی کے پکے ہوئے برتن۔
الخَزّافَ و الخزفِیّ ۔ مٹی کے برتن بنانے یا بیچنے والا۔ کمہار۔
خَزَقَہ (ض)، خَزْقًا ۔ نیزہ آہستہ مارنا ۔۔۔ خَزَقَہ بالسھم تیر مارنا ۔۔۔ خَزَقَ الطائرُ پرندہ کا بیٹ کرنا ۔۔۔ الشیَٔ فی الارضِ ۔ زمین میں کوئی چیز گاڑنا۔
تَخَزَّقَ ۔ و انخَزَقَ ۔ پھٹ جانا ۔ چھد جانا۔
اختَزَقَ ۔ السیفُ ۔ تلوار کا میان سے نکلنا۔
الخَازِق ۔ فا ۔ نیزہ کا پھل۔
الخَازُوق ۔ ایک نوکدار لمبا ڈنڈا جس کو مجرم کے مقعد میں داخل کر کے سولی دی جاتی تھی۔ ج خَوَازِیق ۔ مولدین نے اسی سے فعل (خَوْزَق) بنایا ہے۔
المِخزَقَۃ ۔ برچھی۔
خَزِلَ (س)، خَزَلًا ۔ پیٹھ کا ٹوٹنا۔ صفت (اَخزَل و مَخزُول)
خَزَلَ (ض)، خَزْلًا ۔ الشیَٔ ۔ کاٹنا ۔۔۔ ہ عن حاجتہ ۔ روکنا۔
تَخَزَّلَ ۔ کٹنا ۔ بوجھل چلنا ۔ سست چلنا۔
اِنْخَزَل ۔ گرانباری سے چلنا ۔۔۔ فی کلامہ ۔ رک جانا ۔ بند ہونا ۔۔۔ عَن الجوابِ ۔ جواب سے لاپروائی کرنا ۔۔۔ مِنَ المکانِ کسی جگہ سے علیحدہ ہونا۔
اُختَزَلَ ۔۔۔ الشیَٔ ۔ کسی چیز کو کاٹنا ۔۔۔ ہ عیب لگانا ۔۔۔ برأیہ ۔ اپنی علیحدہ رائے رکھنا ۔۔۔ ہ عن قومہ قوم سے علیحدہ کرنا ۔۔۔ الودیعۃَ ۔ امانت میں خیانت۔
الخُزَلَۃ ۔ پیٹھ کی شکستگی۔
الخُزَلَۃ ۔ مراد سے روکنے والا۔
الخَوزَلی والخیزَلی ۔ سست چال۔
خَزَمَ (ض)، خَزمًا ۔۔۔ اللآلی موتی پرونا۔ (۔۔۔ و خَزَّمَ) البعیرَ ۔ اونٹ کی ناک میں چھلا ڈالنا ۔ کہتے ہیں: "خَزَمَ انف فلانٍ" یا "جَعَلَ فی انفہ الخزامۃ"۔ اس نے فلاں کی ناک میں ناتھ ڈال دی ۔ یعنی عاجز بنا دیا ۔ اور تابع کرلیا۔
خَازَمَہ مخازمۃً ۔ الطریقَ ۔ دو مختلف راستوں سے چل کر ایک جگہ آکر ملنا۔
تَخَزَّمَ ۔ الشوکُ فی رجلہ ۔ کانٹے کا پاؤں میں چبھنا۔
تَخَازَمَ ۔ الجیشانُ ۔ دو فوجوں کا ایک دوسرے کے مقابل آنا۔
الخَزَمُ ۔ ایک درخت جس کی چھال سے رسیاں بٹتے ہیں۔
الخُزامیٰ والخزامُ ۔ ایک پودا جس کے پھول بہت خوشبودار ہوتے ہیں۔
الخِزَامَۃ ۔ باریک چمڑا جس سے دولت مندوں کو باندھتے ہیں۔ ج ۔ خَزَائِم ۔ الاَخزَمَ ۔ نر سانپ۔
المَخْزَمُ ۔ پہاڑی راستہ ۔ ج مَخَازِم ۔ شِرَاکٌ مخزُومٌ ۔ کٹا ہوا تسمہ۔
خَزَنَ (ن)، خَزْنًا و اختَزَنَ ۔۔۔ المالَ ۔ مال جمع کرنا ۔ ذخیرہ کرنا ۔۔۔ السرَّ ۔ بھید چھپانا ۔۔۔ اللسانَ ۔ زبان کو روکنا ۔۔۔ اختزن الطریقَ ۔ قریب ترین راستہ اختیار کرنا۔
خَزَنَ (ن)، خَزْنًا وخُزُونًا و خَزِنَ (س)، خَزَنًا و خَزُنَ (ک)، خَزَانَۃً ۔۔۔ اللحمُ

گوشت کا بدبودار ہونا۔ صفت
(خَزِبٌن)
اَخْزَنَ۔ محتاجگی کے بعد خوشحال
ہونا۔ مالدار ہونا۔
استخزنه ــ المالَ۔ مال جمع
کرنے کے لیے کسی سے درخواست
کرنا ــ استخزن المالَ۔
مال جمع کرنا۔ ذخیرہ کرنا۔
الخَزَانَة والخَزِينَة۔ ذخیرہ کرنے
کی جگہ۔ ج۔ خَزَائِن ــ
الخِزَانَة۔ خزانچی کا پیشہ۔
الخَازِن۔ فا۔ خزانچی ــ
خازِنُ الامیر۔ امیر کے مال
کی حفاظت کرنے اور اس کو
خرچ کرنے کا ذمہ دار۔ ج
خَزَنَة و خُزَّانَ ــ
الخَازِن۔ زبان۔
الخُزُنَة و الخَزِينَة۔ خزانہ۔ ذخیرہ
کیا ہوا مال۔
الخَزَّان۔ زبان۔
المَخْزَن۔ ذخیرہ کرنے کی جگہ۔ ج
مَخَازِن۔ مَخَازِنُ الطریق
منزل مقصود تک پہنچنے کے قریب
ترین راستے۔
خَزَاه (ن) خَزْوًا۔ غالب آنا
سیاست کرنا۔ خواہش نفسانی
سے روکنا۔ دشمنی کرنا ــ
خَزَا الدَّابَّة۔ جانور کو سدھانا۔
خَزِیَ (س) خِزْیًا و خِزْیَ۔ ذلیل
ہونا۔ خوار ہونا۔ مصیبت میں
پڑنا۔
خَزِیَهُ و خَزِیَ منهُ خَزَایَةً
و خِزْیَ شرم کرنا۔ صفت
(خَزِ)، مؤنث خَزِیَة۔ و
نخزیان، مؤنث خَزْیَاء۔

ج۔ خَزَایَا۔
خَزِیَ (ض) خَزْیًا ــ ہ۔ شرمندگی
میں ڈالنا۔ رسوا کرنا۔ فضیحت
کرنا۔ بہت زیادہ رسوا کرنا۔
خَازَاہ مُخَازَاةً۔ شرمندگی میں ڈالنا۔
اَخْزَاہ۔ اِخْزَاءً۔ شرمندگی میں ڈالنا۔
ذلیل کرنا۔ اہانت کرنا۔ جب
کسی سے کوئی اچھا فعل سرزد ہوتا
ہے تو کہتے ہیں "اخزاہ اللّٰہ
ما اشعرہ" جس طرح کہتے
ہیں "قاتلہ اللّٰہ ما اشجعہ"
اس قسم کی دعاؤں میں معنی مراد
نہیں ہوتے۔
استخزَی۔ شرمندگی محسوس کرنا۔
الخِزْی۔ ذلت۔ خواری۔ عذاب۔
دوری۔
الخِزْیَة و الخَزْیَة۔ مصیبت۔
آفت۔ وہ عادت جس سے
انسان کو ذلیل ہونا پڑے۔
المَخْزَاة۔ باعث شرمندگی و
ذلت۔
خَسَّ (س) خَسَاسَةً۔ و
خُسُوسَةً و خِسَّةً۔ رذیل
ہونا۔ وزن یا اندازہ میں کم ہونا
صفت (خسیس) ج۔ خِسَاس
و اَخِسَّة۔
خَسَّ (س) خَسًّا و خَسَّسَ۔
نصیبه۔ حصہ کم کرنا۔
اَخَسَّ۔ گھٹیا کام کرنا۔ رذیل کام
کرنا ــ ہ رذیل پانا۔ حقارت
کرنا ــ اَخَسَّ حَظَّه۔ حصہ
کم کرنا۔
تَخَاسُّوا۔ الشیءَ۔ کسی کو آپس
میں لینا دینا اور اس میں سبقت
کرنا۔

استخَسَّه۔ رذیل یا کمینہ پانا۔ رذیل
یا کمینہ سمجھنا۔ حقیر جاننا۔
الخَس۔ ایک مشہور سبزی ــ
خس الحمار و خس البقر۔
دو جنگلی گھاس کے نام۔
الخِسَاس۔ ہر وہ شے جس کا لین دین
لوگ آپس میں کریں۔
الخُسَاسَة۔ تھوڑا مال۔
الخَسِيسَة۔ الخسیس کا مؤنث
ج۔ خَسَائِس ــ خَسَائِس
الامُور۔ حقیر باتیں ــ
شیءٌ (خُسَاسٌ و مخسوسٌ)
معمولی حقیر چیز ــ الخُنَّسان
وہ ستارے جو غائب نہ ہوں۔
جیسے بنات النعش۔
خَسَاَ (ف) خَسْاً۔ الکلب
کتے کو دھتکارنا ــ (خَسْاً و
خُسُوعًا) البصرُ۔ نظر کا تھکنا۔
کمزور ہونا ــ (و خَسِی (س)
خَسْاً و انخَسَاءَ) ــ
الکلبُ۔ دور ہونا۔ دھتکارا جانا
خَاسَأَ مُخَاسَاةً و تخاسَأَ
تُخَاسُؤًا۔ القومُ۔ ایک
دوسرے کو پتھر مارنا۔
الخَسِيءُ۔ گھٹیا اون وغیرہ۔
الخَاسِئ۔ فا ــ من الخنازیر
والکلاب۔ دھتکارے اور ہکائے
ہوئے کتے اور سور جن کو لوگوں
کے پاس نہ پھٹکنے دیا جائے۔
خَسِرَ (س) خَسَرًا و خُسْرًا و
خُسُرًا و خَسَارًا و خَسَارَةً
و خُسْرَانًا۔ گھاٹا پانا۔ نقصان
اٹھانا۔ گمراہ ہونا۔ ہلاک ہونا۔
صفت (خاسِر و خسیر و
خیسری)

خَسَرَ (ض) خَسْرًا و خُسْرَانًا۔ — المیزان۔ کم تولنا۔ کم کرنا۔ گھٹانا — المالَ۔ ضائع کرنا۔
خَسَّرَہ و اَخْسَرَہ۔ نقصان دینا گمراہ کرنا۔ ہلاک کرنا — اخسر الوجلُ۔ کسی کا نقصان میں پڑنا۔ نقصان اٹھانا — اخسر المیزان۔ گھٹانا۔ کم کرنا۔
الخَاسِر۔ فا۔ کرّۃ خَاسِرَۃ۔ ناکام حملہ۔
الخَنْسَرُ و الخَنْسَرِیّ۔ وہ شخص جو نقصان میں ہو۔ ج خَنَاسِرَۃ۔
خَسِعَ۔ خَسْعًا۔ عنہ کذا۔ کسی سے کسی چیز کا دور کیا جانا خَاسِعُ القوم خسیعتھم قوم میں ادنیٰ درجہ کا آدمی۔
خَسَفَ (ض) خُسُوفًا۔ المکانُ۔ کسی جگہ کا دھنس جانا — القمرُ چاند کو گہن لگنا — العینُ آنکھ کا جاتا رہنا یا گڑھے میں بیٹھ جانا — السقفُ چھت کا گرنا — الشیئُ کم ہونا۔ — الرجلُ۔ دبلا ہونا — خُسِفَ فی الارض۔ وخُسِفَ بہ۔ زمین میں دھنس جانا۔ (خَسْفًا) — الشیئَ۔ کاٹنا۔ — العینَ۔ آنکھ پھوڑنا۔ — اللّٰہُ الارضَ۔ اللہ تعالیٰ نے زمین کو مع اس کی اوپر کی چیزوں کے دھنسا دیا — اللّٰہُ الارضَ بفلانٍ۔ اللہ تعالیٰ نے فلاں کو زمین میں دھنسا دیا — البئرَ۔ پتھریلی سنگلاخ زمین میں کنواں کھودنا جو ہمیشہ جاری رہے — فلانًا۔ کسی کو ذلیل کرنا اور ناگواری کی بات پر مجبور کرنا۔
خَسَّفَ۔ الشیئَ۔ فخسف ھو۔ پھاڑنا اور پھٹ جانا (لازم و متعدی)
اَخْسَفَتْ و الخَسَفَتْ۔ عینہ۔ آنکھ کا اندھی ہونا — الارضُ زمین کا مع اپنی اوپری چیزوں کے دھنس جانا — البئرُ۔ کنویں کا منہدم ہونا۔ بیٹھ جانا۔
الخَسْف۔ مص۔ عیب۔ ذلت۔ کہتے ہیں۔ "سَامَہ خَسْفًا وخُسْفًا"۔ اس نے اس کو ذلیل کیا اور مشقت میں ڈالا۔ — الخَسْفَ۔ کنویں کی سیر یا سوت۔
الخَاسِف۔ فا۔ دھنسی ہوئی آنکھ دبلا۔ بیماری کی وجہ سے کمزور و لاغر۔ بھوکا۔ ج۔ خُسُف۔
الخَسفَ و الخُسُف۔ اخروٹ۔ واحد (خَسْفَۃ) کہا جاتا ہے "باتوا علی الخسف"۔ انھوں نے بھوکے رہ کر رات کاٹی — "وشربنا علی الخسف"۔ ہم نے بغیر کچھ کھائے ہوئے پیا۔
الخَسِیف۔ ج۔ اَخْسِفَۃ و خُسُف (و) — الخُسُوف) ج خُسُف — مِنَ الآبَارِ۔ کنواں جو چٹان میں کھودا جائے اور اس کا پانی بند نہ ہو۔ "الخسیف من العیون"۔ اندر کو دھنسی ہوئی آنکھ — من النوق بہت دودھ دینے والی اونٹنی، جس کا دودھ جاڑے میں جلد ختم ہو جائے — من السحاب۔ وہ اٹھنے والا بادل جو پانی سے بھرا ہو۔
الاَخَاسِف و الاخاسیف۔ نرم زمینیں۔
خَسَقَ (ض) خَسْقًا و خُسُوقًا السھمُ۔ تیر کا اچھی طرح نافذ نہ ہونا۔
الخَسَّاق۔ بڑا جھوٹا۔ کہا جاتا ہے "ھوذو خسقات فی البیع"۔ یعنی وہ بیع کو کبھی نافذ کرتا ہے اور کبھی فسخ کرتا ہے۔
خَسَلَہ (ن) خَسْلًا۔ رذیل بنانا۔ جلاوطن کرنا۔ پھینک دینا۔ دور کرنا — الخِسَالَۃ و الخُسَالَۃ ردی چیز۔
الخَسِیل۔ حقیر۔ رذیل۔ ادنیٰ۔ ج خِسَال و خَسَائِل۔
الخُسَّل و الخُسَّال۔ رذیل اور کمزور۔
المَخْسَل و المَخْسُول۔ رذیل۔ حقارت کیا ہوا۔
خَاسَی مُخَاسَاۃً و اَخْسٰی۔ اَخْسَاءً و خَسَّی تَخْسِیَۃً۔ ایک دوسرے کے ساتھ اخروٹ سے طاق و جفت سے کھیل کھیلنا۔
الخَسَا۔ طاق۔ ج۔ الاخاسی
خَشَّ (ن) خَشًّا۔ فیہ۔ داخل ہونا — السحابُ۔ بادل کا تھوڑی بارش برسانا — زیدًا نیزہ مارنا — البعیرَ۔ اونٹ کی ناک میں لکڑی ڈالنا۔
انخَشَّ — فیہ۔ داخل ہونا۔

- بین القوم۔ گھل مل جانا۔
الخَش۔ مص۔ تھوڑی بارش
- درازیا شگاف۔ کھردری چیز
پیادے۔
الخُشّ۔ ٹیلہ۔
الخَاشّ۔ فا۔ واحد (الخش)
پیدل۔
الخِشَاش۔ زمین کے کیڑے مکوڑے
چھوٹے پرندے۔ پہاڑی سانپ
اونٹ کی ناک میں ڈالنے کی
لکڑی۔ واحد (خَشَاشَۃ)
غصہ۔ کہا جاتا ہے۔ "حَرَّكَ
خِشَاشَہٗ"۔ وہ غضبناک ہوا۔
— خشاشا الشیٔ چیزوں کے
دونوں کنارے۔ ج۔ اَخِشَّۃ
الخُشَاش۔ برا۔ ردی۔ شجاع۔ بہادر
الخَشَّاء۔ گارے اور کنکر والی زمین
ج۔ خَشَّاوَات وخشاشِیّ۔
الخُشَّاء۔ کان کے پیچھے ابھری ہوئی
ہڈی۔
المِخَش۔ بہادر: جری۔ دل چلا۔
دلیر گھوڑا۔
خَشَبَ (ض) خَشبًا۔ الشیٔ وبالشیٔ
ایک چیز کو ایک چیز کے ساتھ
ملانا۔ خلط ملط کرنا — الشیٔ۔
صاف کرنا۔ چھانٹنا —
السیف۔ صیقل کرنا (—
واختشب) بلا تنقیح محض آمد
کے مطابق شعر کہنا —
اختشب السیف۔ تلوار کو
لکڑی جیسا بنانا۔
خَشُبَ۔ الشیٔ۔ موٹائی میں لکڑی
کی طرح ہونا۔
تَخَشَّبَ۔ چراگاہ میں سوکھی گھاس
چرنا — السیف۔ تلوار کو
لکڑی جیسا بنانا۔
اخشوشب۔ لکڑی کی طرح سخت
ہونا — فی عیشہ۔ مشقت
پر صبر کرنا۔
الخَشَب۔ موٹی لکڑی۔ ج۔
خَشَب وخُشُب وخُشْب
وخُشْبَان۔
الخَشِب والاَخْشَب۔ موٹا۔ کھردرا
— عیشٌ خشبٌ۔ ناپسندیدہ
زندگی۔ تکلیف والی گذران۔
الخَشَّاب۔ لکڑی بیچنے والا۔ ج
خَشَّابَۃ۔
الخَشْبَاء۔ وہ سنگلاخ زمین جس
میں پتھر، کنکر اور گارا ہو۔
الخَشِیب۔ من السیوف ابھی کی
ڈھالی ہوئی تلوار۔ صیقل شدہ
تلوار۔ ردی۔ گھٹیا۔ صاف کی
ہوئی چیز — من القِسِی
تراشی ہوئی کمان۔ ج خُشُب
وخَشَائِبُ۔ لمبے قد والا۔ ظالم۔
کہتے ہیں — "جمل خشیب"
موٹا اونٹ۔
المَخْشُوب۔ مخلوط نسل والا شخص
جس کو اچھی تعلیم وتربیت نہ دی
گئی ہو۔ اچھے طریقہ سے کام نہ
کرنے والا۔
المِخشاب۔ پست قد موٹا آدمی۔
خَشْخَشَ۔ خَشْخَشَۃً و
تَخَشْخَشَ۔ السلاح او
الحلی۔ ہتھیاروں یا زیورات
کی جھنکار سنائی دینا — فلانٌ
بین الشجر او القوم۔ داخل
ہو کر غائب ہوجانا۔
الخَشْخَاش۔ پوست کا پودا۔
واحد (خشخاشۃ)
خَشَرَ (ض) خَشْرًا۔ دستر خوان
پر ردی چیز کا چھوڑنا —
الشیٔ۔ کسی شے سے اس کا
ردی حصہ چن کر نکالنا۔
خَشِرَ (س) خَشَرًا۔ بزدلی سے
بھاگ جانا۔ حریص ہونا۔
الخُشَار والخُشَارَۃ۔ ہر چیز کا ردی
حصہ۔ دستر خوان کا بچا کھچا۔ وہ
جو کا دانہ جس میں گودا نہ ہو۔
رذیل لوگ۔
خَاشِرَۃُ۔ الناس۔ رذیل لوگ۔
واحد (الخَاشِر)
خَشْرَمَتِ۔ الضبعُ۔ بجو کا کھانے
میں آواز نکالنا۔ چپڑ چپڑ کرنا۔
الخَشْرَم۔ شہد کی مکھیوں یا بھڑوں
کا دَل۔ شہد کی مکھیوں کا چھتہ۔
شہد کی مکھیوں کی ملکہ۔ وہ نرم
پتھر جس سے چونہ بناتے ہیں۔
ج۔ خَشَارِمَۃ۔
الخُشَارِم۔ موٹی آواز۔ بڑی ناک۔
خَشَعَ (ف) خُشُوعًا۔ لہ فروتنی
کرنا۔ عاجزی کا اظہار کرنا۔
صفت (خَاشِع) ج
خُشَّع وخَشَعَۃ وخَاشِعُون
— ببصرہ۔ آنکھ نیچی کرنا۔
— بصرہ۔ نگاہ کا پست ہونا
— الصوتُ۔ آواز کا پست
ہونا — الشمسُ۔ سورج کا
ڈوبنے کے قریب ہونا —
الورقُ پتے مرجھانا — الارضُ
بارش نہ ہونے سے زمین کا
خشک ہوجانا۔
اَخْشَعَہ۔ عاجز کرنا۔ فروتنی پر
برانگیختہ کرنا۔
تَخَشَّعَ۔ عاجزی دکھانا۔ خاکساری

دکھانا ( — و تخاشع ) فروتنی دکھانا۔
اِختَشَعَ۔ لہ۔ سر جھکاتے ہوئے کسی کے سامنے عاجزی کرنا۔
الخَاشِع۔ فا۔ مکان خاشع وہ جگہ جس کی راہ نہ مل سکے۔ — بَلدَۃٌ خاشِعَۃٌ۔ وہ شہر جس میں ٹھہرنے کی کوئی جگہ نہ ہو — جدارٌ خَاشِعٌ وہ دیوار جو گر کر زمین کے برابر ہو جائے۔
الخِشعَۃ۔ مردہ ماں کے پیٹ کو پھاڑ کر زندہ نکالا ہوا بچہ۔
الخُشعَۃ پست ٹیلہ۔ ج۔ خُشَع
خَشَفَ (ن ض) خُشُوفًا۔ و خَشفَانًا۔ ملک میں جانا اور غائب ہو جانا۔ رات میں چلنا — الماءُ۔ پانی کا جم جانا — البردُ۔ سردی کا تیز ہونا — (۔ والخشف) فی الشیءِ۔ داخل ہونا۔
خَشَفَ (ض)، خَشَافَۃً۔ بالقومِ۔ ساتھ چلنا اور راہنمائی کرنا۔ راہبری کرنا۔ ( — خشفًا و خَشَفَۃً ) برف پر چلنے سے برف کی آواز نکلنا — فی السیر۔ تیز چلنا۔
خَشِفَ (س) خَشَفًا۔ البعیر اونٹ کے پورے بدن کا خارش والا ہونا۔ صفت ( اخشف، مؤنث خشفاء۔ ج خُشفٌ
خَشَّفَ۔ راہنمائی کرنا۔ راستہ دکھانا۔
خَاشَفَ — الی الشیءِ۔ برائی کی طرف جلدی کرنا۔ سبقت کرنا۔ کہا جاتا ہے "خَاشَفَ فی ذمتہ" اس نے بدعہدی اور عہد شکنی میں جلدی کی — خَاشَفَ السہم۔ تیر کا نشانہ پر آواز دینا۔
اَخشَفَت۔ الظَّبیَۃُ۔ ہرنی کا بچہ والی ہونا۔
الخَاشِف۔ فا۔ "سیف خاشف" تیز تلوار — ماءٌ (خَاشِفٌ وخشفٌ) جما ہوا پانی۔
الخِشف۔ بتثلیث الخاء۔ ہرنی کا نوزائیدہ بچہ۔ ج۔ خُشفَۃ
( — والخُشُف ) سبز رنگ کی مکھی۔ واحد ( خُشَفَۃ )
الخَشفُ والخُشُفَۃ والخشفَہ آواز۔ حرکت۔ آہٹ
الخُشُف۔ ذلت۔ الخشف و الخُشُف گھٹیا قسم کا اون
الخُشُف والخَشِیف۔ سخت برف۔ نرم یخ۔
الخُشُوف۔ معاملات میں دخل دینے والا — من الرجالِ رات کو سفر کرنے میں دلیر و بہادر — من السیوف۔ تیز تلوار۔
الخُشَّاف۔ چمگادڑ۔
المَخشَف۔ پانی جمنے کی جگہ۔ برف خانہ۔
المِخشَف۔ راہبر۔ معاملات میں دخل دینے والا۔ رات کو چلنے میں دلیر و بہادر۔ شیر۔
خَشَلَہ (ن) خَشلًا و خَشَّلَہ۔ حقیر بنانا۔ رذیل بنانا — خشل الشراب۔ صاف کرنا۔
خَشِلَ (س) خَشَلًا — الثوبُ کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔
تَخَشَّلَ۔ ذلیل ہونا۔ سر جھکانا۔ ردی چیز لانا۔
الخَشْل والخَشَل۔ ردی چیز — الخَشُل ہر کھوکھلی جوف دار شیءٔ۔ خالی کیا ہوا انڈا۔ واحد ( خشلۃ ) کہا جاتا ہے۔ "رجل ( خَشلٌ فَشلٌ وخَشِلٌ فَشِلٌ" ) کمزور آدمی۔
خَشَمَہ (ض) خَشمًا۔ ناک کی جڑ توڑنا۔
خَشِمَ (س) خَشَمًا وخُشُومًا۔ چوڑی ناک والا ہونا — الانفُ ناک کا بدبودار ہونا۔
خَشِمَ (س) خَشَمًا و خَشَّمَ واَخشَمَ وتَخَشَّمَ۔ اللحمُ۔ گوشت کا بدبودار ہونا — خَشَّمَہ الشرابُ۔ شراب کا کسی کو مست و متوالا کر دینا۔
الاَخشَم۔ چوڑی ناک والا۔ بو محسوس نہ کرنے والا — انف اخشم بدبودار ناک۔ مؤنث خَشماء۔ ج۔ خُشم۔
الخَیشُوم۔ ناک کی جڑ۔ ج خیاشیم۔ — الخیاشیم۔ ناک کے بیچ کی رگیں — خیاشیم الجبال۔ پہاڑوں کی چوٹیاں۔ کہتے ہیں "اشرفت خیاشیم الجبال"
الخُشَام۔ بڑی ناک والا۔ اونچی چوٹی والا پہاڑ۔ شیر۔
خَشُنَ (ك) خُشنَۃً وخُشُونَۃً و مَخشَنَۃً۔ سخت اور کھردرا ہونا۔ صفت ( خَشِن ) ج۔ خِشَان
خَشَّنَہ۔ سخت اور کھردرا کرنا۔ کہا

جاتا ہے "خَشُنَ صدرہٗ" اس
نے اس کو سخت غضبناک کیا۔
خَاشَنَه۔ سختی کا سلوک کرنا۔
تَخَشَّنَ۔ سخت کھردرا ہونا۔ سخت
زندگی گزارنا۔ موٹا کھردرا پہننا۔
تَخَاشَنَ۔ بتکلف سختی برتنا۔
اِسْتَخْشَنَ ـــ الشئَ۔ کسی شے
کو موٹا یا کھردرا پانا۔
اِخْشَوْشَنَ۔ سخت کھردرا ہونا۔
ـــ علیہ صدرہ۔ غضب
ناک ہونا۔
الخَشِین۔ اکھڑ طبیعت کا۔
الأَخْشَن۔ سخت و کھردرا۔ مؤنث۔
خَشْنَاء۔ ج۔ خُشْن۔ کہتے
ہیں "رجلٌ اخشن" بدحال
آدمی" وھو اخشن الجانب
یعنی وہ دشوار طاقت سے زیادہ
ہے ـــ کتیبۃ خشناء۔ بہت
ہتھیاروں والا فوجی دستہ۔
خَشِیَہ (س) خَشْیًا۔ وخُشْیًا و
خُشْیَۃً وخَشَاۃً وخَشْیَانًا۔
ومَخْشِیَۃً ومَخْشَاۃً۔ ڈرنا۔
خوف کرنا۔
خَشَّاہ تَخْشِیَۃً و خَشَّاءَ۔
ڈرنا۔ مرعوب کرنا۔
خَشَّاہٗ۔ فلانًا۔ کسی سے خوف
دلانا۔
تَخَشَّاہ تَخَشِّیًا۔ ڈرنا۔ خوف کھانا
الخَشِی والخَاشِی والخَشْیَان
ـــ والخَشِیّ۔ ڈرنے والا۔
مؤنث خَاشِیَۃ وخَشِیَہ و
خشیانۃ وخشیا۔ ج۔ خَشَایا۔
الخَشِیّ والخَشِیّ ـــ من النباتِ
خشک گھاس۔ کہتے ہیں "ھذا
المکان اخشی من ذلک"۔
یہ جگہ اس سے زیادہ خوف کی ہے۔

خَصَّ (ن) خَصًّا وخُصُوصًا۔ و
خُصُوصَۃً وخُصُوصِیَّۃً
وتَخِصَّۃً وخِصِّیَّۃً۔ و
خِصِّیصَی وخِصِّیصَاء ـــ
ـــ فلانًا بالشئِ۔ خصوصیت
دینا۔ خاص کرنا۔ کہا جاتا ہے۔
"خَصَّہٗ بالوُدّ" اس نے
اسی سے محبت کی (خصوصًا)
الشئَ۔ خاص ہونا ـــ الشئَ
لنفسہ۔ کسی شے کو اپنے لیے
مخصوص کرنا یا چن لینا۔
خَصَّ (س) خَصَاصَۃً وخَصَاصًا
وخصَاصَاء۔ محتاج ہونا۔
مفلس ہونا۔ فقیر ہونا۔
خَصَّصَ۔ الشئَ۔ خاص کرنا۔
ـــ ہ بالشئِ۔ کسی کو کسی شے
کے ساتھ خاص کرنا۔
اِخْتَصَّ۔ محتاج و فقیر ہونا ـــ
بالشئِ۔ خاص ہونا ـــ ہ
بالشئِ۔ خاص ہونا۔ اور اسی سے
ہے "اللہ یختص برحمتہ
من یشاء" اللہ اپنی رحمت سے
جس کو چاہتا ہے۔ مخصوص کرلیتا ہے۔
تَخَصَّصَ۔ بالشئِ۔ مخصوص ہونا
منفرد ہونا۔ تَخَصَّصَ الرجلُ
خاص لوگوں میں سے ہونا۔
اِسْتَخَصَّ۔ الشئَ۔ مخصوص ہونے
کی درخواست کرنا۔
الخُصّ۔ بانس یا لکڑی کی جھونپڑی۔
شراب بیچنے والے کی دکان۔
ج اَخْصَاص وخصوص و
خصاص۔ ـــ شھرٌ (خِصٌّ)
ناقص مہینہ۔
الخَاص۔ فا۔ عام کی ضد۔ یکتا۔ تنہا۔

الخَاصَّۃ۔ عامۃ کی ضد۔ خود اپنے لیے
خاص کی ہوئی چیز ـــ خاصۃ
الملك۔ بادشاہ کے مقرب لوگ۔
ـــ خاصۃ النبات۔ بوٹی
کی قوت واثر۔ ج۔ خواص۔
(ـــ الخَوَاص والخُصَّان و
الخِصَّان) ـــ من القومِ
قوم کے چیدہ اور بزرگ و برگزیدہ
لوگ۔ کہتے ہیں۔ "انّما یفعل
ھذا خُصَّان الناس"۔ اس کو
برگزیدہ لوگ ہی کرتے ہیں۔
الخَاصِیَّۃ۔ خاصۃ کی جانب نسبت
ج۔ خاصِیَّات وخصَائِص۔
الأَخَصّ۔ افضل۔ کہتے ہیں "لم
یکن فی اطبائہ اخصّ من
ھذین"۔
الخُصَاصَۃ۔ انگور توڑنے کے بعد
چھوٹے چھوٹے گچھے جو بیل پر رہ
جاتے ہیں۔ تھوڑا۔ قلیل۔ ج
خُصَاص۔
الخَصُوص والخُصُوص۔ علیحدگی
خصوصیت۔ گویا عموم کا مقابل۔
اِنْخِصَار۔ ضد اطلاق۔ کہتے ہیں۔
"علی الخصوص وخصوصًا" یعنی
خاص طور پر۔ مثلاً حریری کا یہ قول
"لن یصقلَ الخاطِر و
ینشّطِ الغاتِر۔ کفاتلہ
الھَوَاجِر وخُصُوصًا فے
شَھرِی ناجِر"۔
الخَصَاص۔ مص۔ برقع یا دروازہ
وغیرہ کا شگاف وسوراخ۔ کہتے
ہیں "بدا القمر من خصاص
النعیم۔ چاند بادل کے درمیان
سے ظاہر ہوا۔" ولمحتہ من
خصاص الباب" میں نے اس

کو دروازہ کی جھری سے دیکھا۔
مکان وغیرہ میں شگاف۔ واحد (خَصَاصَۃ) کہا جاتا ہے "سَدَدْتُ خَصَاصَۃَ فلان" میں نے فلاں شخص کی محتاجگی و تنگی کو دُور کردیا۔

خُوَیْصَّۃُ۔ الانسان۔ وہ شخص جو خدمت کرنے کے لیے مخصوص ہو۔

خَصَبَ (ض) وخَصِبَ (س) خِصْبًا — المکان۔ کسی جگہ کا سرسبز ہونا۔ زرخیز و ہرا بھرا ہونا۔ صفت (خَصِیب و خَصِیبٌ و مُخْصِب و مِخْصَاب۔)

اَخْصَبَ — المکانُ۔ جگہ کا سرسبز ہونا — اللّٰہ المکان۔ سرسبز کرنا — الشاۃ۔ بکری کا سرسبزی میں پہنچنا — القومُ قوم کا سرسبزی پانا۔ کہتے ہیں "اخصب جناب القوم"۔ قوم کا مقام سرسبز و شاداب ہے۔

الخِصْب۔ سبز گھاس کی کثرت۔ زندگی کی فراخی و خوشحالی۔ ج۔ اَخْصَاب۔ کہتے ہیں۔ "بلد خِصْب و اَخْصَاب" سرسبز و شاداب شہر۔ اس میں جمع مبالغہ کے لیے ہے۔ اور کہا جاتا ہے "ارض خِصْبٌ و ارضون خصبٌ و ارض خِصْبَۃ او خَصِبَۃ۔"

الخِصَاب۔ بہت پھل دار کھجور کا درخت۔ واحد (خِصَابَۃ)
— (رجلٌ خَصِیب) صاحب خیر و فیض آدمی۔

خَصِرَ۔ (س) خَصَرًا — الیومُ دن کا ٹھنڈا ہونا — الرجلُ اطراف اعضاء میں سردی سے تکلیف ہونا۔

اَخْصَرَ۔ القُرُّ اَنَامِلَہ سردی کا انگلیوں کو ٹھنڈا کردینا۔

خَاصَرَہ مُخَاصَرَۃً۔ کسی کا ہاتھ پکڑ کر چلنا۔ کسی کے پہلو میں چلنا۔ یا کسی کے کمر میں ہاتھ ڈال کر چلنا۔

اِخْتَصَرَ۔ اپنے پہلو پر ہاتھ رکھنا۔ — الکلامَ۔ کلام کو مختصر کرنا۔ — الطریقَ۔ قریب ترین راستہ اختیار کرنا — فی الشئ۔ کسی شے سے فضول حصہ حذف کردینا — الرجلُ۔ ہاتھ میں لاٹھی وغیرہ لینا — بالعصاء۔ چلنے میں لاٹھی پر ٹیک لگانا۔

تَخَاصَرَ۔ اپنی کمر پر ہاتھ رکھنا — القومُ۔ ہاتھ میں ہاتھ ڈال کر ساتھ ساتھ چلنا۔

تَخَصَّرَ۔ اپنے پہلو پر ہاتھ رکھنا — بالمِخْصَرۃ۔ لاٹھی کو اپنے ہاتھ میں تھامنا۔

الخَصْرَ۔ کمر — خصرُ القدم۔ پاؤں کے تلوے کا وہ حصہ جو زمین سے نہ لگے۔ ج۔ خُصُور۔

الخَصَر۔ ٹھنڈک۔

الخَصِر۔ ٹھنڈا۔

الخَصَار۔ اُزار۔

الخَاصِرَۃ۔ من الانسان۔ پہلو ج۔ خَوَاصِر۔

المِخْصَرَۃ۔ ٹیک لگانے کی لاٹھی یا چھڑی وغیرہ۔ وہ چھڑی جس کو بادشاہ تقریر یا خطاب کے وقت اپنے ہاتھ میں رکھتا ہے۔ ج مَخَاصِر۔ مَخَاصِرُ الطریق۔ نزدیک کے راستے۔

المُخَصَّر۔ باریک کمر والا۔ کہتے ہیں۔ "ھو مُخَصَّر القدمین"۔ وہ شخص جس کا تلوا زمین پر نہ ٹکے۔ بلکہ صرف پنجہ اور ایڑی زمین پر لگے۔
— رجلٌ (مَخْصُور) وہ شخص جس کی کمر میں درد ہو۔

اَخْصَر۔ مختصر۔ اختصر۔ کا اسم تفضیل ہے اور شاذ ہے۔

خَصَفَ (ض) خَصْفًا و اَخْصَفَ واختصفَ — النعلَ۔ جوتا سینا۔ جوتا دوہرا سینا۔ جوتے میں پیوند لگانا — الشئَ علی الشئ۔ چپکانا۔ کہا جاتا ہے۔ "ھم یخصفون اقدام القوم باقدامھم" وہ لوگ قوم کے نقش قدم پر چلتے ہیں اور ان کی حرف وبحرف پیروی کرتے ہیں۔

خُصِفَ۔ بہ۔ پیچھے کیا جانا۔ لاحق کیا جانا۔

خَصَّفَ۔ بدخلق و بدمزاج ہونا۔ جو کچھ اپنے پاس نہ ہو سکے تکلف میں کوشش کرنا۔ کہتے ہیں۔ "خَصَّفَہ الشیبُ" بڑھاپے نے اس کے آدھے بال سفید کر دیے۔

الخَصْفُ۔ مص۔ جوتا۔

الخَصَف۔ رنگ جو سیاہ و سفید رنگ سے مل کر بنتا ہے۔

الخَصَفَۃ۔ کھجور کے پتوں کی بنی ہوئی ٹوکری۔ گاڑھا کپڑا۔ ج خَصَف وخِصَاف۔

الخَصَفُ والخَصَفَۃ۔ چمڑے کا ٹکڑا جس سے جوتے کو سیا جائے۔

الخُصْفَة ۔ جوتے وغیرہ کا سوراخ ۔
الخَصّاف ۔ بڑا جھوٹا ۔ موچی ۔
الخَصِیْف ۔ راکھ ۔ سلا ہوا جوتا ۔
تازہ دودھ جو دہی سے ملا ہوا ہو ۔
(۔۔ والاخصف ) سفید و سیاہ
سفید پہلوؤں والا گھوڑا یا بکری ۔
المُخْصَف ۔ ستالی ۔ ج ۔ مَخَاصِف
۔۔ شاۃٌ مُخْصُوفَۃٌ ۔ سیاہ و سفید
رنگ کی بکری ۔
خَصَلَ (ن) خَصْلاً ۔۔ الشئَ ۔ کاٹنا
جدا کرنا ۔ (خَصَلَ (ن) خَصْلاً
وخِصْلاَنًا ۔) ۔۔ القومَ
قوم سے فائق ہونا ۔ فضیلت میں
بڑھنا ۔۔ خَصَّلَہ ٹکڑے
کرنا ۔۔ الشَجَرَ ۔ درخت کو
چھانٹنا ۔
خَاصَلَہ ۔ خِصَالاً و مُخَاصَلَۃً ۔
شرط باندھ کر تیر اندازی کرنا ۔
اَخْصَلَ ۔۔ الرامی ۔ ٹھیک نشانہ
پر مارنا ۔
تَخَاصَلَ ۔۔ القومُ ۔ تیر اندازی
میں شرط باندھ کر مقابلہ کرنا ۔
الخَصْل ۔ تیر کا ٹھیک نشانہ پر لگنا ۔
شرط جو تیر اندازی میں مقرر ہو ۔
جس پر جوا کھیلا جائے ۔ کہتے ہیں
" احوز خصلہ و اصاب
خصلہ " یعنی وہ غالب ہوا ۔ ج
خُصُول ۔
الخَصْلَۃ ۔ عادت اچھی ہو یا بری ۔ زیادہ
استعمال اچھی عادت کے لیے ہے
تیر کا ٹھیک نشانہ پر لگنا ۔ ج
خِصَال (۔۔ والخُصْلَۃ ) گچھا ۔
کانٹے دار لکڑی ۔ تر لکڑی کا کنارہ
ج ۔ خُصَل ۔۔ الخُصَل ۔ لٹکے
ہوئے درخت کا کنارہ ۔

الخَصْلَۃ ۔ بالوں کا گچھا ۔ بالوں کی چوٹی
گوشت کا عضو ۔
الخَصِیْلَۃ ۔ بالوں کا گچھا ۔ بالوں کی
چوٹی ۔ وہ گوشت جس میں پٹھا
بھی ہو ۔ ج ۔ خَصِیْل و خَصَائِل ۔
کہا جاتا ہے ۔ " اذا تعدت
فرایصہ و اضطربت
خَصَائِلُہ " اس کے شانہ کا
گوشت لرزنے لگا اور پٹھے والا
گوشت تھرتھرانے لگا ۔
المِخْصَل ۔ کاٹنے والی تلوار (مِقْصَل
میں ایک ضعیف لغت )
المِخْصَال ۔ درانتی ۔
خَصَمَہ (ض) خَصْمًا ۔ جھگڑنے میں
غالب آنا ۔
خَاصَمَہ ۔ خِصَامًا و مُخَاصَمَۃً ۔
نزاع کرنا جھگڑا کرنا ۔ اسم (الخصومۃ)
اَخْصَمَہ ۔ دلیل سجھانا ۔ کسی کے
خلاف دلیل مہیا کرنا ۔
تَخَاصَمَ و اخْتَصَمَ ۔۔ القومُ
ایک دوسرے سے نزاع کرنا ۔
جھگڑنا ۔
الخَصْم ۔ مص ۔ مخالف ۔ جھگڑا کرنے
والا ۔ تثنیہ ، جمع اور مونث کے
لیے بھی مستعمل ہے ۔ مثلاً کہا جاتا ہے
ھما وھم وھی خَصْمٌ ۔ ج
خُصُوم و خِصَام و اَخْصَام
الخُصْم ۔ جانب ۔ گوشہ ۔ ج
اَخْصَام ۔ و خُصُوم ۔
الخَصِیْم ۔ مخالف ۔ جھگڑا کرنے والا ۔
۔۔ ج ۔ اَخْصَام و خُصَمَاء
و خُصْمَان ۔
الخَصِم ۔ ج ۔ اَخْصَام و خَصِمُون
و الخَصُوم ۔ جھگڑالو ۔ مخالف
مدمقابل ۔

خَصِیَ (ض) خِصَاءً ۔۔ ہ ۔ خصی
کرنا ۔
الخَصِی ۔ فوطوں میں درد والا ۔
الخَصِیّ ۔ خصیے نکالا ہوا ۔ آختہ ۔ ج
خِصْیَۃ و خِصْیَان ۔
الخُصْیَۃ ۔ فوطہ ۔ بیضہ ۔ خصیہ ۔ ج
خُصًی ۔۔ خصیۃ البحر ۔
وخصی الثعلب ۔ وخُصیۃ
الدیك وخصیۃ الکلب ۔
مختلف نباتات کے نام ہیں ۔
خَضَّضَ ۔ الجاریۃ ۔ لڑکی کو سفید
مہروں اور منکوں سے آراستہ کرنا ۔
خَاضَّہ ۔ مُخَاضَۃً ۔ بیع بالعوض
کرنا ۔ تبادلہ کرنا ۔
الخَضْخَض ۔ سفید مہرے ۔ بے ہودہ
گفتگو ۔ کہا جاتا ہے ۔ " منطق
خضض " طرح طرح کے کھانے ۔
الخَضَاض ۔ روشنائی ۔ قیدی کی
بیڑی ۔ کم حیثیت زیور ۔ کنٹے یا بلی
وغیرہ کے گلے کا پٹہ ۔ " رجلٌ
خَضَاضٌ وخضاضۃ " احمق و
بیوقوف آدمی ۔۔ مکانٌ
(خضیض) پانی سے تر جگہ ۔
خَضَبَ (ض) خَضْبًا و خَضَّبَ ۔
الشیَٔ ۔ رنگنا ۔
خَضَبَ (ض) وخَضِبَ (س) خُضُوبًا
وخُضِبَ ۔ و اَخْضَبَ ۔۔
الشجرُ او المکانُ ۔ درخت یا
جگہ کا سرسبز ہونا ۔
تَخَضَّبَ و اخْتَضَبَ ۔ بالحناء ۔
رنگدار ہونا ۔ رنگین ہونا ۔ صفت
(خضیب ) ج ۔ خُضُب و
(مخضوب و مُخَضَّب )
اِخْضَوضَبَ ۔ اِخْضِیضَابًا
۔۔ الشجرُ ۔ درخت کا سرسبز ہونا ۔

الخَضَب ۔ معی. درخت کی سرسبزی۔ بارش کے بعد نیا اُگا ہوا سبزہ۔ ج. خُضُوب۔

الخِضَاب۔ رنگ۔ رنگ کرنے کی جگہ۔

الخُضَبَة۔ بہت مہندی لگانے والی عورت۔

الخَضُوب۔ بارش کے بعد نیا اُگا ہوا سبزہ۔

الخَضِيب ۔ رنگا ہوا۔ کہتے ہیں۔ "کف خضیب و امرأة خَضیب" رنگی ہوئی ہتھیلی۔ خضاب لگائی ہوئی عورت۔ ج خُضُب۔

المِخْضَب۔ کپڑے دھونے یا رنگنے کا برتن۔ لگن۔

خَضْخَضَ۔ خَضْخَضَةً۔ الماءَ و نحوہ۔ پانی کو ہلانا۔

تَخَضْخَضَ ۔ ہلنا۔

الخُضَاخِضُ۔ من الاماکن بہت درختوں اور پانی والی جگہ۔ موٹا۔ بڑے پیٹ والا آدمی۔ (والخُضْخُضُ) پچھوائی اور پُروائی کے درمیان کی ہوا۔

خَضَدَ (ض) خَضْدًا۔ العودَ۔ لکڑی کو بغیر جدا کیے ہوئے توڑنا موڑنا — الشجرَ۔ درخت کے کانٹے صاف کرنا — الوجلُ کوئی تر چیز کھانا۔ مثلاً ککڑی گاجر وغیرہ۔

خَضَّدَہ۔ کاٹنا۔

تَخَضَّدَ و انخَضَدَ — العودُ لکڑی کا ٹوٹنا — انخضدت الثمارُ۔ پھلوں کا پارہ پارہ ہونا۔

الخَضَد۔ ہر کاٹی ہوئی یا ٹوٹی ہوئی لکڑی۔ پھلوں کی پژمردگی۔ نباتات کی کمزوری — خَضَدُ البدن کاہلی کے ساتھ بدن کا ٹوٹنا۔ اور درد کرنا — خضد السفر۔ سفر کی تکان۔ (— والخَضَاد) اعضاء شکنی۔

الخَضِد والمَخْضُود۔ اٹھنے سے عاجز۔ کمزور۔ کہا جاتا ہے۔ "رجلٌ مخضود" ذلیل سے عاجز آدمی۔

الأَخْضَد والمُتَخَضِّد۔ جھکا ہوا خمدار۔ ٹوٹا ہوا — المِخْضَد۔ بہت کھانے والا۔

خَضَرَ (س) خَضَرًا۔ سبز ہونا۔ — الزرعُ۔ کھیتی کا سرسبز و شاداب ہونا۔

خَضَرَ (ن) خَضْرًا — النخلَ کاٹنا۔

اَخْضَرَ۔ الوميُّ النباتَ۔ سیرابی کا نباتات کو سبز و شاداب کر دینا۔

خَضَّرَ۔ الشیءَ۔ سبز کرنا۔

خَاضَرَہ۔ مُخَاضَرَةً۔ سبز پھل پکنے سے پہلے بیچ دینا۔

اِخْضَرَّ و اخضوضَرَ۔ سبز ہونا۔ ہرا ہونا — و اخضرّ الليلُ۔ سیاہ ہونا۔

اِخْتَضَرَ۔ الفاكهةَ۔ سبز کچا پھل کھانا — العشبَ سبز گھاس کاٹنا — اُخْتُضِرَ۔ نوجوان مرنا۔

الخَضْرُ والخَضِرُ۔ حضرت موسیٰ علی نبینا و علیہ السلام کے ساتھی کا نام جن کا ذکر سورۃ کہف میں آیا ہے۔

الخَضِر۔ سبز۔ ہرا۔ سبز ٹہنی۔ کھیتی سبز ترکاری۔ بہت سرسبز و شاداب جگہ۔

الخَضَاد۔ نئی سبزی۔ وہ دودھ جس میں پانی کا بہت حصہ ہو۔

الخضير۔ سبز۔ سبز ترکاری۔

الخُضْرَة۔ ہرا رنگ۔ سبز ترکاری نرمی و تازگی۔ کہتے ہیں "غصنٌ فیہ خُضرة" وہ ٹہنی جس میں نرمی و لچک ہو۔ ج۔ خُضَر و خُضَر — "وخَضْرَاءُ الدمن" وہ سبزہ جو کوڑے کرکٹ پر اُگ آتا ہے۔ جس کا ظاہر اچھا ہو اور باطن بُرا۔ اس کے لیے یہ بطور کنایہ استعمال کرتے ہیں۔

والخُضْرَة۔ فی الوان الابل والخیل۔ مٹیالا جس میں سیاہی ملی ہوئی ہو — فی الوان الناس۔ گندم گونی۔

الخَضَّار۔ سبزی فروش۔

الخُضَارَة۔ سبز ترکاریاں۔

الخُضَارِيّ والخُضَيْرِيّ۔ سبزی مائل زرد رنگ کا ایک پرندہ جس کو "اخیل" بھی کہتے ہیں۔ ج خَضَارِيّ۔

الخَضْرَاء۔ اخضر کا مؤنث۔ — القُبَّةُ الخَضْرَاء۔ آسمان — وخضراء القوم۔ قوم کا بڑا حصہ۔ ج۔ خضراوات

الخضراوات۔ ترکاریاں۔ میوے

الاَخْضَرَان۔ گھاس اور درخت۔ کہا جاتا ہے۔ "ھو یحرف الاخضرین"۔

الاَخَاضِر۔ سونا۔ گوشت۔ شراب۔

الاُخَیْضِر۔ مکھی۔ آنکھ کی ایک بیماری

المَخْضَرَة۔ سرسبز جگہ۔

خَضْرَمَ — الاُذُنَ۔ کان کا کچھ

عصہ کاٹ لینا۔
الخِضرِم۔ بہت پانی والا کنواں۔
بہت بڑا سمندر۔ کہتے ہیں "بحر
خِضرِمٌ" بہت پانی والا سمندر
"رجلٌ خِضرِمٌ" بہت داد و
دہش کرنے والا آدمی۔ (ج
الخُضَارِم) ج۔ خِضرِمُون
و خَضَارِم و خَضَارِمَۃ۔
فیاض مصیبتوں کو جھیلنے والا سردار۔
الخُضرِم۔ میٹھے اور کھاری کے درمیان
کا پانی۔ گدھ کا بچہ۔
المُخَضرَم۔ غیر مختون۔ وہ سیاہ
فام جس کا باپ گورا ہو۔ گھٹیا
نسب کا آدمی۔ وہ جس نے
جاہلیت اور اسلام کے زمانے
دیکھے ہوں۔ ناقۃٌ مُخَضرَمَۃ۔
وہ اونٹنی جس کے کان کا کنارہ کٹا
ہوا ہو۔ ماءٌ مُخَضرَم
میٹھے اور کھاری کے درمیان کا پانی۔
خَضَعَ (ف) خُضُوعًا و خَضَعًا و
خُضُعَانًا۔ عاجزی کرنا۔
تواضع کرنا۔ فروتن ہونا۔ سرنگندہ
ہونا۔ صفت (خَاضِع) ج
خُضَّع و (خُضُوع) ج
خُضُع۔ لہ۔ کسی کا تابع و فرماں
بردار ہونا۔ النجمُ ستارہ کا
ڈوبنے کے قریب ہونا۔ الرجلُ
ساکن کر دینا۔
خَضِعَ (س) خَضَعًا۔ الرجلُ
جھکا ہوا ہونا۔ صفت (اَخضَع)
مؤنث۔ خَضعَاء۔
خَضَّعَ۔ عاجز و مطیع کرنا۔
اللحمَ۔ گوشت کاٹنا۔
اَخضَعَ۔ عاجز ہونا۔ ہ عاجز کرنا۔
کہتے ہیں "اخضعتنی الیک
الحاجۃُ" یعنی حاجت نے مجھ
کو تمہارے سامنے عاجز و فروتن
بنا دیا۔ الکبر فلانًا۔
بڑھاپے کا کسی کو خمیدہ گردن بنا
دینا۔ جھکا دینا۔
خَاضَعَ۔ کسی سے نرم گفت گو کرنا۔
تَخَضَّعَ۔ و اخضَوضَعَ۔ عاجز بننا۔
بناوٹی خاکساری ظاہر کرنا۔
اَختَضَعَ۔ عاجز ہونا۔ الصقرُ
شکرے کا اپنے شکار پر جھپٹنا۔
۔۔ فی سیرہٖ۔ تیز چلنا۔
الخَضَع۔ مص۔ گردن کی پیدائشی
پستی۔
الاَخضَع۔ ذلت پر راضی۔ دبی ہوئی
گردن والا۔
الخُضَعَۃ۔ ہر ایک کا مطیع اپنے ہمسر
کو مطیع کرنے والا۔ ج۔ خُضَع۔
الخَضَعَۃ و الخَضَعَۃ۔ تلواریں۔
کوڑے۔ تلواروں یا کوڑوں کی آواز
کہتے ہیں "سمعتُ للسیاط
خضعۃً" میں نے کوڑوں کے
پڑنے کی آواز سنی۔
الخَضِیعَۃ۔ آواز جو جانور کے پیٹ
میں سنائی دے۔ سیلاب کی
آواز۔
الخَیضَعَۃ۔ لڑائی کا شور۔ میدان
جنگ اور اس سے اٹھنے والا غبار
الخَیضَع۔ من الرجال۔ ذلت پر
راضی ہونے والا آدمی۔
خَضَفَ (ض) خُضَافًا و خَضفًا۔
گوز کرنا۔ صفت۔ (خَضِیف
و خَضُوف و خَضَّاف)
خَضِلَ (س) خَضَلًا و اخضَلَ
و اخضَلَّ۔ و اخضَوضَلَ۔
تر ہونا۔ نمناک ہونا۔ صفت
(خَضِل و خَاضِل) کہا جاتا ہے۔
"عیشٌ خَضِلٌ" عمدہ اچھی زندگی۔
شواءٌ خضلٌ اچھی طرح بھُنا
ہوا گوشت ۔۔ سنانٌ خَضِلٌ
خون سے تر نیزہ۔
خَضَّلَ و اخضَلَ۔ الشئَ۔ تر
کرنا۔ نمناک کرنا۔
اخضَالَّ و اخضَأَلَّ۔ تر ہونا۔
نمناک ہونا۔ الشجرُ
درخت کا بہت ٹہنیوں اور پتوں
والا ہونا۔
الخَضَل و الخَضَل۔ صاف موتی۔
ایک قسم کے مُہرے۔ واحد۔
(خَضلَۃ)
الخُضُلَّۃ۔ ترو تازگی۔ آسودگی۔ زندگی
کا آرام۔
الخَضِیلَۃ۔ سرسبز شاداب اور ہرا
بھرا باغ۔
المُخضَل و المُخضَلّ۔ آسودہ
زندگی والا۔
خَضَمَ (ض) خَضمًا و اختَضَمَ
۔۔ الشئَ۔ کاٹنا۔ کہتے ہیں۔
خَضَمَ لہ من مالہ" اس
نے اس کو اپنے مال میں سے دیا۔
خَضَمَ (ض)، خَضِمَ (س) خَضمًا۔
۔۔ الطعامَ۔ پچھلی داڑھوں
سے کھانا۔
اَخضَمَ۔ لہ فی العطاء۔ زیادہ
دینا۔ زیادہ بخشنا۔
الخِضَمّ۔ بہت بڑا سمندر۔ سردار
بڑا فیاض (عورت کی صفت میں
یہ نہیں آتا)، بڑا گروہ۔ تیز کرنے
کی سلی ۔۔ سیف خضم
کاٹنے والی تلوار
الخُضَام و الخُضَامَۃ۔ وہ چیز جو

انتہائی ڈاڑھوں سے کھائی جائے۔
الخَضِیمَۃ۔ سبز نباتات۔ بہت نباتات
والی زمین۔
الخُضُمَّۃ۔ درمیان۔ چیز کا بڑا حصہ۔
المُخْضَم و المِخْضَمُ۔ آسودہ
زندگی گذارنے والا۔
خَطَّ (ن) خَطًّا۔ بالقلم۔ لکھنا۔
الخِطَّۃ لنفسہ۔ نشان لگا کر
اپنے لیے مخصوص کرنا۔ الشیءَ
قلم وغیرہ سے لکھنا۔ علی
الشیءِ۔ نشان لگانا۔ علامت
ڈالنا۔ الغلامُ۔ لڑکے
کے چہرہ پر سبزہ آنا۔ عذارہٗ۔
رخسارہ پر بال نکلنا۔ القبر
قبر کھودنا۔ الریاحُ الرملَ۔
ہوا کا ریت پر دھاری بنانا۔
فی الارض۔ زمین پر لکیر کھینچنا۔
کہا جاتا ہے: "جاراہ فما خطَّ
غبارہٗ" اس نے اس کا مقابلہ
کیا اور اس کی گرد کو بھی نہیں پہنچا
کہتے ہیں: "فلان یخط فی الارض"
فلاں اپنے معاملہ میں سوچ بچار
کر رہا ہے۔ خطّ الطعامَ و فی
الطعامِ۔ کھانا تھوڑا سا کھانا۔
۔۔ فی نومہ۔ نیند میں خراٹے
لینا۔
خَطَّطَ۔ لکیریں کھینچنا۔ الخطوطَ
نقش کرنا۔ البلادَ۔ ملک
کے حدود مقرر کرنا۔
اِختطَّ۔ الوجہ اوغیرہ۔ چہرہ
وغیرہ کا دھاری دار ہونا۔
الغلامُ۔ لڑکے کے رخساروں پر
سبزہ آنا۔ الارضَ او الدارَ
اپنا معلوم ہونے کے لیے زمین یا
گھر کی حد بندی کرنا۔ خُطَّۃً
معین کرنا۔ علامت لگانا۔
الخَاطّ۔ فا۔ جادوگر۔
الخَطّ۔ تحریر۔ کتابت۔ لمبا راستہ۔
خط الاستواء۔ وہ خیالی اور
موہومی خط جو زمین کو دو برابر کے
شمالی اور جنوبی حصوں میں تقسیم
کر دیتا ہے۔ ج۔ خُطُوط۔
وخُطُوطُ الکف۔ ہاتھ کی لکیریں۔
الخُطّ و الخَطّ۔ راستہ۔ شاہراہ۔
محلہ۔
الخِطّ و الخِطّۃ۔ آبادکاری کی سب
سے پہلی مقبوضہ زمین۔ زمین کا وہ
ٹکڑا جو کوئی اپنے واسطے مخصوص
کرے۔ ج۔ خِطَط۔ الخُطّۃ
کام۔ کہا جاتا ہے۔ "تِلْکَ
خُطَّۃٌ لیست من بالی"
یہ کام میری شان کا نہیں ۔۔
"و فی راسہ خطۃ" اس
کے دماغ میں کوئی خیال ہے۔
خصلت۔ جہالت۔ مشکل معاملہ
جس کا کوئی حل نہ سوجھے۔ ج
خُطَط۔ کہتے ہیں۔ "فلان
یبتی خطط المکارم" فلاں
شخص کرم و بزرگی کے مدارج بنیاد
قائم کرتا ہے۔
الخَطّی۔ "خط" مقام کا نیزہ۔
خط۔ بحرین کے بندرگاہ پر ایک
مقام ہے۔ جہاں نیزے بہت
بکتے ہیں۔ ج۔ خَطِّیَّۃ۔
الخُطُوط۔ زمین پر پاؤں کا نشان
چھوڑنے والا۔ عورت کے ابرو
رنگنے کا طلاء۔
الخَطّاط۔ بہت لکھنے والا۔
المِخَطّ۔ کپڑے پر نشان کرنے کے
لیے جُلاہے کی لکڑی۔
المُخَطَّط۔ دھاری دار۔ خوبصورت۔
خَطِئَ (س) خَطَاءً۔ غلطی کرنا۔
فی دینہ۔ دین میں قصداً یا
بلا قصد غلط راستہ پر چلنا۔
(خِطاءً و خِطاءۃً) گناہ کرنا
قصور کرنا۔ صفت (خَاطِئ) ج
خَطَاءۃ۔ مؤنث۔ خَاطِئَۃ
ج۔ خَوَاطِئ۔
خَطَأْتُ (ف)، خَطْأً۔ القدرُ
بزبدھا۔ ہانڈی کا جھاگ پھینکنا۔
خَطَّاءہ۔ تَخْطِیئًا و تَخْطِیئَۃً
غلطی کی طرف نسبت کرنا۔
اَخْطَاءَ اِخْطَاءً و خَاطِئَۃً۔ غلطی
کرنا۔ الطریق۔ راستہ
بھٹک جانا۔ الرجلَ۔ کسی کو
غلطی میں ڈالنا۔ الرامیُ الغرضَ۔
تیر انداز کا نشانہ خطا کرنا۔ تیر نشانہ
پر نہ لگنا۔ فی عملہ۔ کام میں
راہ صواب سے ہٹ جانا۔
تَخَطَّاءَ و تَخَاطَاءَ۔ غلطی کرنا۔
تَخَطَّاءہ و تَخَاطَاءہ۔ غلطی میں
ڈالنا۔ السہمُ الرمیۃَ۔
تیر کا نشانہ خطا کرنا۔ نشانہ پر نہ
لگنا۔ "تَخَطَّاءَ لہ فی المسئلۃِ و
بہا" کسی کی غلطی ڈھونڈنے کے
درپے ہونا۔
الخِطْءَ۔ گناہ۔
الخِطْء و الخَطَأ و الخَطَاء۔ گناہ۔
بعض کے نزدیک غیر ارادی گناہ
غلطی۔
الخَطَّاء۔ بہت غلطی کرنے والا۔ بڑا
خطاکار۔
الخَطِیئَۃ۔ گناہ۔ بعض کے نزدیک
ارادی گناہ۔ ج۔ خَطَایَا و
خَطِیئَات۔

خَطَبَ (ن) خُطْبَةً و خَطْبًا و خَطَابَةً - وعظ کہنا۔ تقریر کرنا۔ لیکچر دینا۔ حاضرین کے روبرو خطبہ پڑھنا۔ کہتے ہیں "خَطَبَ القومَ و فی القومِ" اس نے قوم کو خطاب کیا۔ان کے سامنے تقریر کی۔ خَطُبَ (ك) خَطَابَةً - واعظ و خطیب ہونا مقرر ہونا۔

خَطَبَ (ن) خَطْبًا و خِطْبَةً و خِطِّیبیَ - الفتاۃَ - منگنی کرنا۔ صفت (خَاطِب) کہا جاتا ہے "خطب الفتاۃ علی فلان" اس نے فلاں کے لیے لڑکی کی منگنی کی۔ لڑکی کی نسبت فلاں سے کی۔

خَطِبَ (س) خَطَبًا - الشیءُ - تیرہ مائل سرخ زرد ہونا۔ دھندلا رنگ کا ہونا۔

خَاطَبَه - خِطَابًا و مُخَاطَبَةً و تَخَاطَبًا - باہم گفتگو کرنا۔ کہتے ہیں۔ "خاطبه فی فلان" اس نے اس سے فلاں کے متعلق بات چیت کی۔ اخطَبَ الصیدُ ذُلَانًا۔ شکار کا زد میں آنا۔ - الحِنْظَلۃُ - گیہوں کا رنگ پکڑنا۔ الحِنْظَلُ - اندرائن کا زرد ہونا۔ اور اس پر سبز دھاریاں پڑنا۔

اِخْتَطَبَ - الفتاۃَ - لڑکی کی منگنی کرنا۔ القومُ فُلَانًا - قوم کی کسی لڑکی سے شادی کرنے کے لیے کسی کو بلانا۔ علی المنبر - منبر پر خطبہ دینا۔

الخَطْب - مص - حالت - کہتے ہیں۔ "مَا خَطْبُكَ" - تمھاری کیا حالت ہے اور تم کو اس پر کس نے اکسایا۔ معاملہ۔ خواہ بڑا ہو یا چھوٹا۔ عام طور پر بڑے ناپسندیدہ معاملہ کے لیے مستعمل ہوتا ہے۔ ج۔ خُطُوب۔

الخِطَاب - گفت گو - فصل الخِطَاب - فصاحت - خوش بیانی۔ فیصلہ جو قسم یا دلیل کے ساتھ دیا جائے۔ خطیب کا الحمد للّٰہ کے بعد "اما بعد" کہنا۔

الخُطْبَۃ - تقریر - وعظ - گفتگو۔ -- خطبۃ الکتاب - کتاب کا دیباچہ - الخُطْبَۃ - تیرہ رنگ جس میں سرخی زردی ملی ہوئی ہو۔

الخِطْب - منگنی کرنے والا مرد۔ عورت جس سے منگنی کی جائے۔ کہا جاتا ہے "ھو خِطْبُھا و ھی خِطْبُه" ج۔ اَخْطَاب۔

الخِطْبَۃ - مص - وہ عورت جس سے منگنی کی جائے۔

الخَطَّاب - منگنی کرنے والا - بہت وعظ و تقریر کرنے والا۔

الخَطَّابَۃ - بہت تقریر کرنے والا۔ (مذکر و مؤنث) - الخَطَّاب کا مؤنث۔

الخَطِیب - منگنی کرنے والا - خطبہ پڑھنے والا۔ کہتے ہیں۔ "رجلٌ خَطِیبٌ" یعنی خوش بیان واعظ۔ ج۔ خُطَبَاء۔

الخِطِّیب - عورت کو پیغام نکاح دینے والا۔ ج۔ خطیبون

الخِطِّیبیٰ - وہ عورت جس کو کوئی پیغام نکاح دے۔ منگیتر۔

الاَخْطَب - شکرا - من الحنظل - سبز دھاریوں والا اندرائن۔

الاَخْطَب - خطابت کا اسم تفضیل ہے۔ جس طرح کتابت سے "اکتب" شعر سے "اشعر" کہتے ہیں "کان اخطب اھل زمانه" وہ اپنے زمانہ میں سب سے بہتر مقرر و واعظ تھا۔

خَطَرَ (ض) خَطْرًا و خَطِیرًا - فی مشیته - چلنے میں ہاتھوں کو اوپر نیچے کرنا - الرمحُ - نیزہ کا ہلنا - بسیفه اور رمحه تلوار یا نیزہ کو فخر سے ہلانا - بیدہ - چلنے میں ہاتھوں کو آگے پیچھے کرنا۔ - خَطْرًا و خَطَرَانًا و خَطِیرًا) - الجملُ بذنبه اونٹ کا اپنی دم کو بار بار اٹھا کر اپنی رانوں پر مارنا۔

خَطَرًا (ن ض) خُطُورًا - الامرُ له - کوئی امر کسی کو سوجھنا - خَطَرتِ الحوادث - حوادث کا واقع ہونا اور پیش آنا۔

خطر - الامر ببالہ و علی و فی بالہ - کسی کو کوئی بات بھولنے کے بعد یاد آجانا۔

خَطُرَ (ك) خَطَرًا - و خُطُورَۃً - بلند مقام - ذی قدر ہونا - صفت (خَطِیر) ج۔ خُطُر۔

خَاطَرَ - مُخَاطَرَۃً - بنفسه - اپنی جان کو خطرہ میں ڈالنا۔ جان جوکھوں میں ڈالنا - ہ علی کذا - شرط لگانا۔

اَخْطَرَ - الشیءَ - فی او علی او بباله یاد دلانا - ہ - قدر و مرتبہ میں کسی کے مثل ہونا - المالَ - مال

کو شرط پر رکھنا ــــ المریضُ
بیمار کا خطرہ میں ہونا۔ صفت ۔
(مخطر)
تَخَطّٰی ۔ پھاندنا۔ تجاوز کرنا ۔ کہتے
ہیں " تخطرانی شرُّ فلانٍ "
فلاں کا شر مجھ سے تجاوز کر گیا ۔
تَخَاطَر ۔ القومُ علی الشیٔ ۔ شرط
باندھنا ۔
الخَطْر ۔ ایک بڑا پیمانہ (و الخِطر)
اونٹ کے سرینوں پر مینگنیوں کا
جما ہوا میل ۔ بادل جو نظر کے
سامنے آئے ۔
الخِطْر ۔ بہت پانی ملا ہوا دودھ ۔
بہت سے اونٹ ۔ شاخ ۔ خضاب
کا ایک پودا ۔ ج ۔ اَخْطَار ۔
الخَطَر ۔ قریب بہلاکت ۔ ج
اَخْطَار ۔ کہتے ہیں " رکبُوا
الاَخْطَار " وہ خطروں میں پڑے
شرافت ۔ بلندی ۔ رتبہ ۔ مثل ۔ ہم
پلہ ۔ اس کا استعمال ذی مرتبہ چیز
ہی میں ہوتا ہے جیسے " فِی ظِلِّ
عیشٍ خَطِیرٍ مالہ خَطَر ۔ "
شرط جو گھوڑ دوڑ میں لگائی جاتی
ہے ۔ ج ۔ خِطَار وجج خُطُر ۔
الخَطْرَۃ ۔ ایک مرتبہ ۔ ایک بار ۔
کہتے ہیں " مالقیتہُ الاَخَطْرَۃ " ۔
میں اس سے صرف ایک بار
ملا ۔
الخَاطِر ۔ فا ۔ دل میں کھٹکنے والا امر
یا تدبیر ۔ خیال ۔ کبھی دل اور نفس
پر بھی اس کا مجازاً اطلاق ہوتا
ہے ۔ چنانچہ کہا جاتا ہے " وَقَعَ
فی خَاطِرِی " میرے دل میں آیا
" وفلان سریع الخاطر " فلاں
تیز طبیعت ہے ۔ " دجاش الشعر
فی خَاطِرِی " میرے دل میں شعر
کی آمد ہوئی ۔ ج ۔ خَوَاطِر ۔
الخَطَّار ۔ الخَاطِر کا اسم مبالغہ ۔
ــــ عَطَّار ۔ نیزہ مارنے والا ۔
نیزہ ۔ گوپھن ۔ زیتون کا خوشبودار
تیل ۔ شیر ۔
الخَطَّارَۃ ۔ اونٹوں کا باڑہ ۔
الخَطِر ۔ عالی مرتبہ ۔ بلند مرتبہ ۔ اترا کر
چلنے والا ۔
الخَطِیر ۔ بلند درجہ ۔ شریف ۔ مُہار
رسی ۔ ترمرے ۔ رات کی اندھیری
دھمکی یا ڈانٹ ۔ شادمانی ۔ ذی
قدر چیز کا مثل ۔ کہتے ہیں ۔
" لیس لہ خطیر " اس کا
کوئی مثل نہیں
المَخَاطِر ۔ خطرے ۔ اس کا مفرد
نہیں ہے ۔
خَطْرَفَ و تَخَطْرَفَ ۔ چلنے میں
تیزی کرنا ۔ صفت (خِطْرِیف
و خُطْرُوف) ــــ خطرفہ
بالسیف ۔ تلوار سے مارنا ۔
خَطِفَ (س) خَطْفًا ــــ الشیٔ ۔
اچک لینا ــــ البرقُ البصرَ ۔
بجلی کا آنکھ کو چندھیانا یا اندھا کر
دینا ۔ السمعَ ۔ چوری سے سننا ۔
خَطِفَ (س) وخَطَفَ (ض) خَطَفَانًا
جلدی چلنا ۔ تیز چلنا ۔ صفت ۔
(خَطِیف و خَیْطَف)
خَطَّفَ ۔ خَطِفَ کا مبالغہ ۔ بہت
جلدی چھین لینا ۔
اَخْطَفَہ ۔ خطا کرنا ــــ المرضُ
بیماری کا زور گھٹ جانا یا بالکل
چلا جانا ــــ الرجلُ آدمی
کا کچھ بیمار ہونا ۔ اور جلد اچھا
ہو جانا ۔
تَخَطَّفَ و اِخْتَطَفَ ــــ الشیٔ ۔
چھین لینا ۔ کھینچنا ۔ نکال لینا ۔
الخُطُف و الخُطْف ۔ لاغری ۔ اور
پہلوؤں کا دُبلا پن ۔
الخُطْفَۃ ۔ جھپٹا ۔ عضو ۔ جس
درندہ جھپٹا مار کر جسم سے اتار لے
جائے ۔ یا انسان کسی زندہ جانور
سے کاٹ لے ۔
الخَاطِف ۔ فا ۔ زمین پر لگ کر نشانہ
پر لگنے والا تیر ۔ ج ۔ خَوَاطِف
اَخْطَفُ ۔ الحشی ۔ دُبلا ۔ لاغر ۔
الخَاطُوف ۔ درانتی کی طرح کا ایک
اوزار جس کو جال میں باندھ کر ہرن
وغیرہ کو پکڑتے ہیں ۔
الخَطَّاف ۔ الخَاطِف ۔ کا اسم مبالغہ
چور ۔ شیطان ۔ ایک لمبے بازوؤں
والا ۔ چھوٹے پاؤں والا سیاہ
رنگ کا پرندہ ۔
الخَطَّاف ۔ آنکس کی طرح ایک قسم کا
ٹیڑھا لوہا ۔ جس سے چیزیں اچک
لے جائیں ۔ ج ۔ خَطَاطِیف
خَطَاطِیف السباع ۔ درندوں
کے چنگل ۔
الخَطْفَی و الخَیْطَفَی ۔ تیز رفتاری ۔
کہتے ہیں ۔ " ھو یمشی الخطفیٰ "
وہ تیز چال چلتا ہے ۔
خَطِلَ (س) خَطَلاً و اَخْطَلَ ۔
ــــ فی کلامہ ۔ بہت بیہودہ
گفتگو کرنا ــــ فی منطقہ
او رایہ ۔ غلطی کرنا ۔ جیسے
" اصالۃ الرای صانتنی
من الخَطَلِ ۔ رائے کی اصالت نے
مجھ کو خطا سے بچالیا ۔
تَخَطَّل ــــ فی المشی ۔ ہلتے ہوئے
تکبرانہ چال چلنا ۔

الخَاطِل۔ باطل۔
الخَطَل۔ مص۔ بے وقوفی۔ سُبکی۔
سرعت۔ نہایت ردی لغو گفتگو۔
کہا جاتا ہے ”اری فی مشیتہ
خَطَلاً“ میں اس کی چال میں
کمزوری پاتا ہوں۔ پریشان گفتگو۔
الخَطِل۔ بیہودہ گفتگو والا۔ احمق۔
سہمٌ خَطِل۔ نشانہ کو خطا
کرنے والا تیر ۔۔۔ ثوبٌ
خَطِل۔ موٹا کھردرا کپڑا جو درازی
کے باعث زمین پر گھسٹے۔ ج
اَخْطَال۔ کہا جاتا ہے ”رجلٌ
خَطِل الیدین“ کھردرے
ہاتھوں والا آدمی ۔۔۔ ”ورمحٌ
خَطِل“ بے ڈول لمبا نیزہ۔
الخَطِل۔ تیزی سے نیزہ مارنے والا
جیسے ”احوس فی الهیجاء
بالرمح خَطِل“ بہادر و دلیر
لڑائی میں تیزی سے نیزہ مارنے
والا ہوتا ہے ۔۔۔ خَطِل
بالمعروف۔ بخشش دینے
میں جلدی کرنے والا۔
الاَخْطَل۔ لمبے اور ڈھیلے کانوں والا۔
بے ہودہ گفت گو کرنے والا۔
مؤنث۔ خَطْلاء۔ ج۔ خُطْل۔
الخَیْطَل۔ کتا۔ بلی۔ مصیبت۔ عطر
فروش۔ ٹڈی دل۔
خَطَمَہ (ض) خَطْمًا و خَطَمَہ۔
۔ بالخِطَام۔ نکیل ڈالنا ۔۔۔
خطمہ بالکلام۔ کسی کو گفتگو
میں خاموش کر دینا۔ مغلوب
کرنا ۔۔۔ خطم الرجلَ۔
ناک پر مارنا۔ (۔۔۔ خَطِیمًا
و خِطَامًا)۔ القوس بالوتر
کمان پر تانت چڑھانا۔

اِخْتَطَمَ۔ الخِطَامَ۔ نکیل ڈالنا۔
المَخْطِم و المِخْطَم۔ ناک۔
الخَطم۔ مص۔ ناک کا اگلا حصہ
چونچ ۔۔۔ من الدابة
چوپایہ کی ناک اور منہ کے سامنے
کا حصہ۔
الخِطَام۔ مَہار۔ نکیل۔ کمان کی
تانت۔ ج۔ خُطُم۔
الخَاطِم۔ فا۔ کہا جاتا ہے ”فلان
خاطم امر بنی فلان“
یعنی فلاں بنو فلاں کا راہبر پیشوا
اور ان کے معاملات کا منتظم ہے۔
الخَطَّام۔ اسم مبالغہ۔ ”مسك
خَطَّام“ وہ مشک، جو اپنی
خوشبو سے ناک کو بھر دے۔
الاَخْطَم۔ لمبی ناک والا۔ سیاہ۔
مؤنث۔ خَطْماء۔ ج۔ خُطْم۔
الخِطْمِیّ۔ ایک بوٹی جو دوائی کے
طور پر کام آتی ہے۔ واحد
(خِطْمِیَّة)
خَطَا (ن) خُطْوًا۔ قدموں کے درمیان
کشادہ کرکے چلنا۔
خَطَّا و اَخْطَی۔ الرجلَ۔ قدموں کو
کشادہ کرکے چلنا۔
خُطِّی۔ عنہ الشیءُ۔ کسی سے کچھ
دور کیا جانا۔
تَخَطّٰی۔ تَخَطِّیًا و اختطی اختِطَاءً
۔۔۔ ہ الی کذا۔ آگے گذر
جانا۔ سبقت کرنا۔
الخُطْوَة۔ چلنے کے وقت دو قدموں
کے درمیان کا فاصلہ۔ عوام اس
کو اپنی اصطلاح میں فشخہ
بولتے ہیں۔ مسافت۔ کہا جاتا ہے
”قَرَّبَ اللہ علیك الخطوة“
اللہ تعالیٰ مسافت کو تمہارے

لیے قریب کردے۔ ج۔ خُطًی
و خُطُوَات و خُطْوَات و
خُطَوَات۔
الخَطْوة۔ بمعنی خُطْوَة۔ خطا کا
اسم مرة ۔۔۔ فی المساحة
چھ قدم۔ ج خَطوات و خطاء۔
الخَطِیئة۔ خطا۔ گناہ۔
خَظَا۔ یَخْظُو۔ خُظُوًّا ۔۔۔ لحمُہ۔
گوشت کا گٹھا اور سخت ہونا۔
اَخْظَی۔ الرجلُ۔ موٹا ہونا ۔۔۔
اخظاہ۔ موٹا کرنا۔
الخَظِی۔ گٹھے بدن والا۔ کہتے ہیں۔
”امرأة خَظِیَة بَظِیَة“۔
گٹھیلے بدن کی عورت۔
الخَیْعَل۔ بیڑیا۔ چھلاوہ۔ بغیر
آستینوں کا قمیص۔ کہا جاتا ہے۔
”خیعلہ“ اس نے اس کو بغیر
آستینوں والی قمیص پہنائی۔
تَخَیْعَل۔ اس نے بغیر آستینوں کے
قمیص پہنی۔
خَفَّ (ض) خَفًّا و خِفَّة و
خَفَّة۔ ہلکا ہونا۔ کم عقل ہونا۔
کم مال والا ہونا ۔۔۔ المطرُ
بارش کا کم ہونا۔ (۔۔۔ خَفًّا و
خِفَّة و خُفُوفًا) الی العدو
تیزی کرنا۔ جلدی کرنا ۔۔۔ القومُ
جلدی کوچ کرکے کم ہونا۔
خَفَّفَ ۔۔۔ الشیءَ۔ ہلکا کرنا ۔۔۔
الحرفَ۔ حرف کو تشدید نہ
دینا ۔۔۔ الثوبَ۔ کپڑے کو
باریک بنانا۔
اَخَفَّ۔ تھوڑے اسباب والا ہونا۔
دقیق الحال ہونا۔ جہالت پر
اکسانا۔ عیب لگانا۔ بدگوئی کرنا۔
تَخَفَّفَ۔ چمڑے کا موزہ پہننا۔ جلدی

کرنا۔
تَخَافَّ۔ ہلکا پھلکا ہونا۔
اِستَخَفَّہ۔ ہلکا جاننا۔ جاہل سمجھنا۔ حق وراستی سے ہٹا دینا ۔۔۔ ہ الغناءُ۔گانے کا کسی کو طرب نشاط میں لانا ۔۔۔ اِستَخَفَّ بہ۔ حقیر جاننا۔
الخِفّ۔ ہلکا۔ تھوڑی جماعت۔ کہتے ہیں "خرج فی خف من اصحابہ" وہ اپنے تھوڑے سے ساتھیوں کے ساتھ نکلا۔
الخُفّ۔ للبعیر والنعام۔ اونٹ اور شتر مرغ کی ٹاپ۔ موزہ چرمی۔ ج۔ اَخفاف وخِفاف کہتے ہیں "خُفٌّ ضاحكٌ" پھٹا ہوا موزہ۔ جس میں قدم کا کچھ حصہ چمکتا ہو ۔۔۔ الخُفّ۔ قدم کا وہ حصہ جو زمین سے لگے۔ سخت زمین۔
الخِفَّۃ۔ مص۔ جسم یا عقل یا عمل کا ہلکاپن۔
الخَفِیف۔ ہلکا۔ پھرتیلا کہتے ہیں۔ "وھوخفیف الروح" وہ مہربان اور اچھی صحبت والا ہے ۔۔۔ "خفیف القلب"۔ ذکی۔ "خفیف العقل"۔ بیوقوف "خفیف الظھر" کم اولاد والا۔ "خفیف الید" پھرتیلا۔ "خفیف العارضین" تھوڑی ڈاڑھی والا۔ ج۔ اَخِفّاء و خِفَاف و اَخْفَاف ۔۔۔ الخفیف۔ علم عروض کی اصطلاح میں ایک بحر کا نام ہے۔
الخُفَاف۔ ذکی۔ تیز فہم۔
الخَفَّاف۔ چرمی موزے بنانے والا۔ یا بیچنے والا۔

الخَفُوف۔ بجوّ۔
خَفَأَ (ف)، خَفْأً۔ الشیءَ۔ اکھیڑ کر زمین پر پٹکنا ۔۔۔ البیتَ گھر کو ڈھانا اور گرانا ۔۔۔ القربۃَ مشک کو پھاڑنا۔
خَفَتَ (ن)، خُفُوتًا۔ الصوتُ آواز کا پست ہونا۔ صفت (خافت وخفیت) (۔ خُفاتًا) اچانک موت سے مرنا۔ وخَفَتَ وخافَتَ وتخافت) بکلامہ وصوتہ۔ پوشیدہ رکھنا۔ پست کرنا۔ آہستہ کرنا ۔۔۔ بالقراءۃِ پست آواز سے پڑھنا ۔۔۔ خافتہ۔ پست آواز سے گفتگو کرنا ۔۔۔ تخافت۔ بتکلف ضعف وسکون کا اظہار کرنا۔
الخُفُت۔ ایک قسم کی نبات۔
الخَفْتان۔ چلتہ۔ ایک قسم کا لباس جو جنگ میں پہنا جاتا ہے (دخیل)
الخافِت۔ پانی سے خالی بادل ۔۔۔ "زرع خافت"۔ کمزور پودا جو اونچا نہ ہوا ہو۔
خَفِجَ (س)، خَفَجًا۔ البعیرُ۔ اونٹ کا خفج کی بیماری میں مبتلا ہونا
الخَفِج۔ کمزور۔ سست۔
الاَخْفَج۔ خفج کی بیماری والا۔ ٹیڑھے پاؤں والا ۔۔۔ عمود اَخْفَج۔ ٹیڑھا ستون۔
الخَفَج۔ گھٹنے کانپنے کی بیماری۔
خَفْخَتَ۔ خَفْخَفَۃً۔ الخنزیرُ او الضبعُ۔ آواز کرنا ۔۔۔ الرجلُ قمیصہ الجدید او القرطاسَ۔ نئے قمیص یا کاغذ کو حرکت دینے سے اس کی

کھڑکھڑاہٹ کی آواز سنائی دینا۔
الخَفْخَاف۔ وہ شخص جس کی آواز ناک سے نکلتی ہوئی معلوم ہو۔
خَفَدَ (ن)، خَفْدًا وخَفَدانًا۔ و خَفِدَ (س)، خَفَدًا۔ تیز چلنا۔
الخُفْدُد والخُفْدُود۔ چمگادڑ کے مانند ایک پرندہ۔
خَفَرَ (ن ض)، خَفْرًا وخَفَرًا۔ ۔ ہ وبہ وعلیہ۔ پناہ دینا حفاظت کرنا۔ امن دینا ۔۔۔ ہ حفاظت کرنے کے عوض میں اجرت لینا ۔۔۔ خفر بالعھد۔ عہد پورا کرنا۔ ایفائے عہد کرنا۔ (۔ خَفْرًا وخُفُورًا) فلانًا۔ کسی کے عہد کو توڑ دینا۔ کسی سے بے وفائی کرنا۔
خَفِرَت (س) خفرًا و خَفَارَۃً۔ الجاریۃُ۔ عورت کا بہت شرم کرنا۔ صفت (خَفِر و خَفِرَۃ و مِخْفَار۔)
خَفَّرَہ۔ کسی کو امن دینا۔ کسی کی حفاظت کرنا۔ شہر کے گرد دیوار بنانا۔
اَخْفَرَہ۔ کسی کے عہد کو توڑ ڈالنا۔ کسی کے ساتھ بے وفائی کرنا۔ کسی کے ساتھ محافظ روانہ کرنا۔
تَخَفَّرَ۔ بہ۔ پناہ دینا۔ پناہ لینا۔ محافظ ہونے کی درخواست کرنا۔
تَخَفَّرَتِ۔ الجاریۃُ۔ عورت کا بہت شرمیل ہونا۔
الخُفَارَۃ۔ بتثلیث الخاء۔ عہد۔
الخُفَارَۃ۔ چوکیدار کی تنخواہ۔
الخُفْرَۃ۔ خفارۃ کے معنی میں ہے۔ کہتے ہیں "ھو فی خفرۃ اللہ" وہ اللہ کے ذمہ میں ہے۔ ھذا

خفرتی"۔ وہ میرا راہبر و محافظ ہے۔
الخَفِیرُ۔ پناہ دیا ہوا۔ پناہ دہندہ حمایت و حفاظت کرنے والا۔ ج۔ خُفَرَاء۔
الخُفْرَة۔ پناہ دہندہ۔
خَفَسَه (ن)، خَفْسًا۔ ٹھٹھا کرنا۔ ہنسی کرنا ـــ خفس الطعامَ او الشرابَ۔ تھوڑا کھانا یا پینا۔ ـــ البِنَاءَ۔ عمارت منہدم کرنا۔
خَفَسَ (ض)، خَفْسًا و اَخْفَسَ۔ بہت بدزبانی کرنا۔
اِنْخَفَسَ ـ الماءَ۔ پانی کا متغیر ہونا۔
تَخَفَّسَ ـ الرجلُ۔ لیٹنا ـــ شرابٌ (مُخْفِسٌ) جلد مست کرنے والی شراب۔
خَفَشَ (ن)، خَفْشًا ـــ به۔ پھینکنا ـــ البِنَاءَ۔ عمارت ڈھانا۔
خَفِشَ (س)، خَفَشًا۔ کمزور ہونا۔ پیدائشی کمزور نظر والا ہونا۔ تنگ آنکھ والا ہونا۔ رتوندہ کی بیماری والا ہونا۔ صفت (خَفِشٌ، و اَخْفَشُ)
خَفَّشَ ـ البدنُ۔ بدن کا کمزور ہونا ـــ البناءَ۔ عمارت ڈھانا ـــ الرجلَ۔ کسی کو پچھاڑ کر کچلنا ـــ بالارض۔ زمین سے چمٹنا۔
الخُفَّاش۔ چمگادڑ۔ ج۔ خَفَافِيش۔
خَفَضَه (س)، خَفْضًا۔ پست کرنا ـــ الصوتَ۔ آواز کو آہستہ کرنا۔ نرم کرنا ـ الكلمةَ کلمہ کو زیر دینا ـــ خَفَضَ الصوتُ۔ آواز کا آہستہ ہونا ـــ بالمكانِ۔ کسی جگہ اقامت کرنا ـــ الرجلُ۔ مرنا ـــ الابلُ۔ اونٹ کا آہستہ و نرم رفتار سے چلنا۔
خَفُضَ (ك)، خَفَضًا ـــ العَيْشُ۔ زندگی میں آسودگی، خوشحالی نصیب ہونا۔ صفت (خفيض وخَفْضٌ و خافِضٌ۔ و مَخْفُوضٌ) ـ خَفَّضَ۔ الشيءَ۔ آسان کرنا۔ نرم کرنا۔ اسی سے ہے "خَفِّضْ عنك" اپنے اوپر نرمی کرو۔
تَخَفَّضَ ـــ الامرُ۔ آسان ہونا
اِنْخَفَضَ۔ ترقی کے بعد تنزل میں آنا۔ بلندی کے بعد پست ہونا۔ ـ الصوتُ۔ آواز کا پست ہونا۔
اِخْتَفَضَ۔ السعرُ۔ بھاؤ کا گرنا۔
الخافِض۔ فا۔ اللہ تعالیٰ کا اسم مبارک۔ کہتے ہیں "ھو خافض الطير وخافض الجناح" یعنی وہ صاحب وقار اور متحمل المزاج ہے۔
الخَفْض۔ مص۔ د۔ والخفيضة) زندگی میں آسودگی و فراخی۔ کہتے ہیں "ھو فی خَفْضٍ من العَيْشِ" وہ آسودہ زندگی میں ہے۔
خَفَعَ (ف)، خَفْعًا۔ بھوک وغیرہ کے سبب چکر کھا کر گر جانا ـــ خَفَعَه بالسيف۔ تلوار سے مارنا (ـــ خَفْعًا و خَفَعَانًا۔) السترُ۔ پردہ کا ہلنا۔
اَخْفَعَه ـ الجوعُ۔ بھوک کا کسی کو چکرا کر گرا دینا۔
اِنْخَفَعَ بے ہوشی کے قریب ہونا۔
خَفَقَه (ن ض)، خَفْقًا ـــ بالسيف۔ تلوار سے آہستہ ضرب لگانا ـــ النعلُ۔ جوتے کا چرانا۔ (ـــ خَفْقًا و خُفُوقًا و خَفَقَانًا۔) الفؤادُ دل کا دھڑکنا ـــ الرايةُ۔ جھنڈے کا ہلنا ـــ البرقُ۔ بجلی کا کوندنا (ـــ خُفُوقًا)، النجمُ ستارہ کا غروب ہونا ـــ الليلُ رات کا اکثر حصہ گذر جانا ـــ الطائرُ۔ پرندہ کا اڑنا ـــ الرجلُ فی البلادِ۔ ملک میں سفر کرنا ـــ المكانُ۔ جگہ کا خالی ہونا۔
اَخْفَقَ ـ مضطرب ہونا۔ حاجت طلب کرنا لیکن ناکام رہنا۔ محروم ہونا ـــ القومُ۔ قوم کے توشہ کا ختم ہونا ـــ برأسه۔ اونگھ سے جھونکے کھانا ـــ بثوبه۔ کپڑے کو حرکت دے کر اشارہ کرنا ـــ النجمُ۔ ستارہ کا ڈوبنا۔ ـــ الطائرُ۔ پرندہ کا بازو پھٹ پھٹانا۔ پھڑپھڑانا۔
اِخْتَفَقَ۔ العَلَمُ او السرابُ۔ جھنڈے یا سراب کا ہلنا۔
الخَفْقَة۔ خَفَقَ کا اسم مرة۔
الخُفْقَة۔ جس چیز سے مارا جائے۔ مثلاً تسمہ وغیرہ۔
الخَرِق والخَفِقَة والخُفَق و الخُفَقَة۔ پتلی کمر کا گھوڑا۔
خَفِقَة اور خُفُقَة۔ میں "تا" تانیث کی نہیں بلکہ مبالغہ کی ہے۔ ج خِفَاق وخَفِقَات وخُفُقَات۔
الخافِق۔ فا۔ "مكانٌ خافقٌ" انیس سے خالی مکان ـــ رجلٌ خافق العين۔ دھنسی ہوئی آنکھ والا۔

الخَفَّاق۔ اسم مبالغہ ـــ خُفَاقُ القدم۔ وہ شخص جس کے قدم کا اگلا حصہ چوڑا ہو۔ بہت حرکت کرنے والا۔
الخَافِقان۔ مشرق و مغرب۔
الخَوَافِق۔ و الخَافِقات۔ خافقہ کی جمع۔ جھنڈے ـــ خَوَافِق السَّماء۔ ہوا چلنے کی چاروں سمتیں۔
الخَيفَق۔ مصیبت۔ بہت تیز رو گھوڑا یا اونٹنی۔ وہ چوڑا وسیع بیابان جس میں سراب چمکتا ہوا دکھائی دے۔
المَخفَق۔ سراب والا ریگستان۔
المِخفَق۔ چوڑی تلوار۔
المِخفَقَة۔ مارنے کا کوڑا۔ بقول بعض لکڑی کا کوڑا۔
مَخافق۔ النجم۔ ستاروں کے ڈوبنے کی جگہیں۔
المَخفُوق۔ مفع۔ مجنون۔
الخَفن۔ پیٹ کا ڈھیلاپن۔
الخَيفَان۔ ٹڈی۔ واحد (خَيفَانَة)
الخُفَّان۔ ایک نرم پتھر۔ یہ لفظ عوام استعمال کرتے ہیں۔ اس کے لیے فصیح عربی "الرَّخفَة" ہے
خَفَا (ن)، خَفوًا و خُفُوًّا ـــ البرقُ۔ بجلی کا چمکنا ـــ الشيءَ۔ ظاہر ہونا۔
خَفِي (ض)، خَفيًا و خُفِيًّا ـــ الشيءَ۔ ظاہر کرنا۔ کہا جاتا ہے "خفي المطرُ الفارَ"۔ بارش نے چوہے کو بل سے نکال دیا۔
چھپانا۔ پوشیدہ کرنا (ضد)
خَفِي (س)، خَفَاءً و خُفيَةً و خِفيَةً۔ پوشیدہ ہونا۔

غائب ہونا۔ صفت (خَافٍ و خَفِيّ)
خَفَّى و أَخفَى ـــ الشيءَ۔ چھپانا پوشیدہ کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ "اَخفِ عَنَّا"۔ یعنی جو ہمارے بارے میں دریافت کرے، اس سے ہماری خبر مخفی رکھو ـــ واخفى الرجلُ۔ چھپنا۔ پوشیدہ ہونا ـــ اخفى الشيءَ۔ سرپوش ہٹانا۔
تَخَفَّى و استَخفَى۔ چھپنا۔ پوشیدہ ہونا۔
اختَفَى ـــ الشيءَ۔ ظاہر کرنا۔ نکالنا ـــ مِن فُلَانٍ۔ چھپنا۔ ـــ البئرَ۔ کنواں کھودنا۔
الخَفَاء۔ مص۔ پوشیدگی۔ کہتے ہیں۔ "برح الخَفَاءُ" معاملہ ظاہر ہوگیا۔ پردہ۔ چادر۔ جو لباس کو چھپائے پوشیدہ چیز۔ ج۔ اَخفِيَة۔
اَخفِيَةُ الكَرَى۔ آنکھیں۔ اخفية الزهرة۔ کلی کے غلاف۔
الخَافِي و الخَافِيَاء۔ جن۔
الخَفِي۔ لوگوں سے کنارہ کش ہونے والا۔ مخفی جگہ رہنے والا۔ کہا جاتا ہے۔ "رجلٌ خفي البطنِ" پچکے ہوئے پیٹ والا۔
الخَافِيَة۔ الخَافِي کا مؤنث پوشیدہ چیز۔ پوشیدگی۔ جن۔ ج۔ خَوَافٍ۔ کہتے ہیں "ارضٌ خَافِيَة"۔ جنوں والی زمین۔
الخَوَافِي۔ پرندے کے بازوؤں میں میں چھپے ہوئے پر۔ ضرب المثل ہے "ليس القوادم كالخوافي"۔ سینخ کے پر چھوٹے پروں کے

مانند نہیں۔
الخَفِيَّة۔ الخفي کا مؤنث۔ گنجان جھاڑی۔ پانی والا کنواں۔ ج خَفَايَا۔ خَفِيَّات۔ کہا جاتا ہے "به خفية"۔ اس پر کچھ دیوانگی کا اثر ہے۔
المُختَفِي۔ فا۔ کفن چور۔
خَقَّت (ض)، خَقًّا و خَقَقًا۔ و خَقِيقًا ـــ القِدرُ۔ ہانڈی کا جوش کھانا اور سنسنانا ـــ "خَقَّ السيلُ في الارض"۔ سیلاب کا زمین میں گہرا گڑھا کر دینا۔ ـــ و اَخَقَّت، البكرةُ چرخی کے سوراخ کا فراخ ہونا۔
الخَقّ۔ ج۔ اَخقَاق و خُقُوق۔ و الاُخقُوق و الاَخقِيق۔ زمین کا شگاف۔ خشک تالاب۔
خَاقَان۔ ترکوں کے بادشاہوں کا لقب۔ کہتے ہیں۔ "خَقَّنَه القومُ على انفسهم"۔ لوگوں نے اس کو اپنا بادشاہ بنا لیا
خَلَّ (ن ض)، خَلًّا و خُلُولًا۔ لحمُه۔ دبلا ہونا۔ گوشت کا کم ہونا۔ (ن)، خَلًّا۔ الشيءَ سوراخ کرنا ـــ الفصيلَ۔ زبان کو چیر کر دودھ سے روکنے کے لیے لکڑی ڈالنا ـــ في دعائه۔ اپنی دعا میں مخصوص کرنا۔
خَلَّ ـــ اليه۔ محتاج ہونا۔
خَلَّلَ ـــ العَصِيرُ۔ ترش ہونا۔ سرکہ بننا ـــ العَصِيرَ سرکہ بنانا ـــ خلال کرنا ـــ خلل في دعائه اپنی دعا میں مخصوص کرنا۔
خَالَّه مُخَالَّةً۔ و خِلَالًا و خَلَالًا۔

دوستی کرنا۔ بھائی بندی کرنا۔
آخَلَّ - محتاج ہونا ـــ بالشیءِ۔
کوتاہی کرنا۔ چھوڑنا ـــ
الوالی بالثغور۔ حاکم کا
سرحدات پر لشکر کم کر دینا ـــ
بمرکزہ - چھوڑ دینا ـــ
بقومہ۔ قوم سے غائب ہوجانا
ـــ بالرجلِ۔ پورا حق نہ دینا۔
ـــ بالامر۔ کسی امر کو برُے
طریقے سے انجام دینا۔ آخَلَّہ
اللّٰہُ۔ خدا نے اس کو مفلس و
محتاج کر دیا۔ اُخِلَّ بالرجلِ
محتاج ہونا۔
تَخَلَّلَ ـــ القومَ۔ قوم میں مل
جانا ـــ ہ بالرمح۔ پیاپے
نیزہ مارنا ـــ الشیءُ فیہ
گھستا۔ نفوذ کرنا ـــ المطرُ۔
خاص جگہ میں بارش برسنا۔
ـــ الرجلُ۔ دانتوں میں خلال
کرنا۔
اُختَلَّ - الامرُ۔ سست اور
خراب ہونا ـــ عقلُہ۔
عقل خراب ہونا ـــ الیہ
محتاج ہونا ـــ العَصِیْرُ
سرکہ بننا ـــ العَصِیرَ۔ سرکہ
بنانا ـــ لحمہ دبلا ہونے
کے باعث گوشت کا کم ہونا۔
ـــ الرجلُ۔ اپنے لیے
سرکہ بنانا۔
تَخَالُّوا۔ تَخَالًّا۔ آپس میں
دوستی کرنا۔
الخَلُّ۔ مص۔ سرکہ۔ ریگستانی
راستہ۔ دبلے جسم والا۔ لاغر۔
موٹا۔ بوسیدہ کپڑا۔ کپڑے کی
پھٹن۔ ج۔ اَخُلّ و خِلَال۔

کہتے ہیں " مالہ خَلٌّ ولاخمر "
یعنی اس کے پاس نہ اچھی چیز ہے
نہ بری۔ نہ نیکی ہے نہ برائی ـــ
ولست من ھذا الامر فی
خل ولاخمر۔ مجھ کو اس
معاملہ کے نہ خیر سے مطلب ہے
نہ شر سے کام ـــ اُمّ الخلّ
شراب۔
الخُلُّ و الخِلُّ۔ گہرا دوست۔ مؤنث
خَلٌّ و خَلّۃ۔ ج۔ اخلال۔
الخَلَلُ۔ سستی۔ فساد۔ رائے میں
پراگندگی اور انتشار۔ شگاف۔ درد
ج۔ خِلَال۔
الخِلَلُ۔ دانتوں میں کھانے کے
بقیہ ریزے۔ واحد (خِلّۃ)
کہتے ہیں " ھُوخِلَلُ القوم "
وہ قوم کے درمیان ہے۔
الخَلّۃ۔ عادت۔ سوراخ۔ تھوڑا۔
سرکہ۔ تھوڑی کھٹی شراب۔ حاجت
مفلسی۔ ج۔ خِلَال و خَلَلَ۔
الخَلّۃ۔ ہلکی پھلکی عورت۔
الخُلّۃ۔ وہ گھاس جس میں حلاوت
ومٹھاس ہو۔ ج۔ خُلَل۔ دوستی
عادت۔ بیوی۔ سہیلی۔ دوست۔
(واحد تثنیہ، جمع، مذکر، مؤنث
سب کے لیے) کہہ سکتے ہیں۔
ھووھی وھُنّ خُلّتی۔
الخِلّۃ۔ دوستی۔ بھائی بندی۔
چمڑے سے منڈھا ہوا تلوار کا
میان۔ ہر نقش دار چمڑا۔ ج۔
خِلَل و خِلَال۔
الخِلَال۔ سوراخ کرنے کا آلہ۔ وہ
لکڑی جو اونٹ کے بچہ کی زبان
میں لگائی جاتی ہے کہ وہ دودھ
نہ پی سکے۔ ج۔ آخِلّۃ۔ ا ـــ

والخِلَالۃ) دانتوں کا خلال۔
الخِلَال و الخلالۃ۔ دانتوں میں
پھنسے ہوئے خوراک کے ریزے۔
خِلَالُ الدِّیَار۔ ملک کا ارد
گرد۔ گھروں کے درمیان۔
کہتے ہیں: ھُوَخِلَالَھم۔ وہ
ان کے درمیان ہے۔
الخَلَالۃ والخِلَالۃ والخُلَالۃ
سچی دوستی۔
الخَلِیْل۔ خالص دوست۔ ج۔
آخِلّاء و خُلّان۔ لاغر بدن
والا۔ فقیر۔ مؤنث۔ خَلِیْلَۃ
ج۔ خَلِیلات و خَلَائِل۔
ـــ شیءٌ خلیلٌ۔ چھدی
ہوئی چیز۔
الخَلّال۔ سرکہ فروش۔ سرکہ بنانے
والا۔
الاَخَلّ۔ محتاج۔ دوسرے سے زیادہ
محتاج ـــ رجلٌ مُخِلّ۔
فقیر محتاج آدمی۔
خَلَاءَ۔ خُلُوءًا۔ اپنی جگہ سے
نہ ٹلنا۔
خَالَأ۔ مُخَالَأۃً ـــ القومَ۔
ایک چیز کو چھوڑ کر دوسری چیز
میں لگنا۔
خَلَبَہ (ن ض) خلبًا۔ بظفرہ۔
ناخن سے خراش لگانا۔ زخمی کرنا۔
ـــ السبعُ الفریسۃَ۔
درندہ کا اپنے شکار کو چنگل سے
پکڑنا ـــ الفتیٰ۔ جوان کے دل
کو موہ لینا۔ فتنہ میں مبتلا کرنا۔
خَلَبَہ (ن) خلبًا و خِلَابًا و
خِلَابَۃً و خَالَبَہ مُخَالَبَۃً
وخَلَّبَہ و اختَلَبَہ۔ نرم
کلامی سے کسی کو فریفتہ کرنا۔ صفت

(خالبٌ وخلوبٌ وخلّابٌ
وخلبوت) مؤنث خالبۃٌ
وخلِبۃٌ وخلوبٌ و
خلّابۃٌ وخلبوتٌ۔
خلِبَت (س) خلبًا ۔ المرأۃُ
عورت کا بے وقوف ہونا۔ صفت
(خلباء)
اَخلب ۔ الماءُ ۔ پانی کا کیچڑ والا
ہونا۔ صفت (مُخلِب)
اِستخلبہ ۔ بظفرہ ۔ خراش لگانا۔
— الخلبُ ۔ جگر کے اوپر کی
جھلی۔ انگور کے پتے ۔ ج ۔
اَخلاب ( — والمِخلَب)
ناخن خصوصًا درندہ کے ۔ ج
مَخالِب ۔ المِخلب ۔ درانتی ۔
الخُلُب والخُلْب ۔ کیچڑ۔ کھجور
کے درخت کا گودا۔ کھجور کے
درخت کی چھال اور اس کی بٹی
ہوئی رسی ۔
الخُلّب ۔ بے بارش کا بادل ۔
والبرق الخُلّب و برق
الخُلّب ۔ بے بارش کے بادل
کی بجلی۔ اور "إنّما انت کبرق
خُلّب" اس شخص کے حق میں
کہا جاتا ہے جو وعدہ تو کرے مگر
اس کو پورا کر کے نہ دکھائے ۔
الخِلّیبی ۔ فریب ۔ دھوکا ۔
المُخلّب — من الثیاب ۔
بہت نقش ونگار والا کپڑا ۔
الخُلبوب ۔ فریبی ۔ دھوکا دینے
والا ۔
خلبسہ او خلبس ۔ قلبہ ۔
فریفتہ کرنا ۔
الخلابس ۔ نرم بات ۔
الخلابس والخلابس والخلابیس
باطل اور جھوٹی باتیں ۔
الخلابیس ۔ کمینے ۔ رذیل لوگ ۔
خلجہ (ن ض) خلجًا ۔ کھینچنا ۔
کھینچ کر نکالنا — بعینہ ۔
آنکھ مارنا ۔ آنکھ سے اشارہ
کرنا — الشیءَ ۔ حرکت دینا ۔
— ہ بالسیف ۔ تلوار سے
مارنا — الولدَ بچہ کا دودھ
چھڑانا — ہ الامرُ ۔ مشغول
کرنا ۔ کہتے ہیں " خلجتہُ
اُمورُ الدنیا ۔ دنیا کے بکھیڑوں
نے اس کو پھانس لیا ۔
خلجت (ن ض) خلجًا وخلوجًا
وخلجانًا ۔ العینُ ۔ آنکھ کا
پھڑکنا ۔
خلِجَ (س) خلجًا ۔ تکان یا چلنے
سے ہڈیوں کا درد کرنا —
الشیءُ ۔ بگڑنا ۔ خراب ہونا ۔
خالجَ ۔ قلبہ امرٌ ۔ کسی امر کا
دل کو فکر وسوچ میں الجھا دینا ۔
اَخلجَ ۔ حاجبیہ ۔ ابروؤں کو
مٹکانا ۔
تخلّجَ ۔ حرکت کرنا ۔ ہلکا ۔ جھکنا ۔
— الشیءَ ۔ کھینچنا ۔
تخالجتہُ ۔ الھُموم ۔ کھینچنا ۔
کہتے ہیں " تخالجَ فی صدری
شیءٌ " میرے دل میں کچھ خلجان
ہوا ۔
اِختلجَ ۔ جھڑ جانا — العینُ ۔
پلکوں کا خود بخود پھڑکنا —
الشیءُ فی صدرہ ۔ دل کو مشغول
کرنا ۔ دل میں خلجان ہونا —
الشیءَ ۔ کسی چیز کو کھینچ کر نکالنا
— الولدَ ۔ بچہ کا دودھ
چھڑانا ۔
اُختلِجَ ۔ من بینھم ۔ مرنا ۔
الخالج ۔ فا ۔ موت ۔
الخَلَج ۔ کانپنے والے بدن کے لوگ ۔
مشکوک النسب لوگ ۔
الاَخلج ۔ رسی ۔
الخلیج ۔ من البحر ۔ کھاڑی ۔ ندی
چھوٹی کشتی ۔ رسی ۔ ج ۔ خُلجان
وخُلُج — خلیجا النھر ۔
دریا کے دونوں کنارے ۔
الاَخلِیج ۔ ایک قسم کی گھاس —
من الخیل ۔ تیز رفتار گھوڑا ۔
خلخل — العظم ۔ گوشت
اتار کر ہڈی کو صاف کرنا ۔
— المرأۃ ۔ عورت کو پازیب
پہنانا ۔
تخلخلَ ۔ الشیءُ ۔ پیوستہ اجزاء
والا نہ ہونا ۔ اجزاء کا ایک دوسرے
کے ساتھ ملا ہوا نہ ہونا — من
مکانہ ۔ اپنی جگہ سے ہلنا ۔
— المرأۃ ۔ پازیب پہنانا ۔
— الثوبُ ۔ کپڑے کا
بوسیدہ ہونا ۔
الخلخال ۔ ج ۔ خلاخیل ۔ و
(الخلخل والخُلخُل) ج
خلاخِل ۔ پازیب — ثوبٌ
(خلخال وخُلخُل)
المخلخل ۔ پنڈلی پر پازیب پہننے
کی جگہ ۔
خلَدَ (ن) خلودًا ۔ ہمیشہ رہنا ۔
(خلدًا وخلودًا) باوجود زیادہ
عمر ہونے کے بڑھاپے اور کمزوری
کا ظہور نہ ہونا ۔ صفت
(خالد ومُخلّد) ومُخلِد
ومُخلَّد) — الی المکان
وبالمکان ۔ کسی جگہ اقامت

کرنا — الی الارض۔ زمین
سے چمٹنا۔
خَلَدَ و اَخْلَدَ ۔ الی المکان
و بالمکان۔ اقامت کرنا۔
— ہ۔ ہمیشہ کے لیے رکھنا۔
— اخلد بصَاحبه۔ ہمیشہ
ساتھ رہنا — اخلد الیہ
مائل ہونا۔ جھکنا۔
الخُلْد۔ ہمیشگی۔ دوام۔ بقا۔
چھچھوندر۔ ج (غیر لفظ سے)
مَناجذ۔
الخُلُد۔ کنگن۔ بالی۔ ج خِلَدَة
الخَلِدَ۔ دل۔ ہمیشہ رہنے والا۔
الخَلَدَة۔ بالی۔ کنگن۔
الخالِد۔ فا۔ ابوخالد۔ کتا۔
الجزائر الخالدات۔ جزائر کناری۔
الخَوالِد۔ پہاڑ۔ پتھر۔
الخُلَر۔ ایک قسم کی نباتات۔ بعض
کے نزدیک لوبیا یا ماش۔
خَلَسَ (ض) خَلْسًا و خلیسی
— الشئَ۔ جھپٹا مار کر چھین
لے جانا۔
اَخْلَسَ۔ النبت۔ خشک اور تر
گھاس کا ملا جلا ہونا — الراسُ
سر کے بالوں کا کچھ حصہ سفید ہونا
صفت (خَلْسٌ وخلیس و
مُخْلِس) — اخلست
الارضُ۔ زمین کا سبزہ اگانا۔
خَالَسَہ مُخالَسَةً۔ جلدی کرنا۔
تخَالَسَ — القومُ الشئَ۔
ایک دوسرے سے چھیننا۔ کہا جاتا
ہے۔ "هما يتخالسان
انفسهما"۔ یعنی وہ دونوں
ایک دوسرے کے قتل کے
درپے ہیں۔

اِخْتَلَسَ۔ الشئَ۔ دھوکے سے
چھین لینا۔ جھپٹا مار کر چھین لینا۔
— القارئُ الحركةَ۔ قاری
کا حرکت کو پُر نہ پڑھنا۔ اس کا
مقابل اشباع ہے۔ اس میں
حرکت کو ایسا پُر پڑھا جاتا ہے
کہ بجائے حرکت کے حرف علت
پیدا ہو جاتی ہے۔
الخُلْسَة۔ جھپٹ۔ جھپٹی ہوئی چیز۔
مناسب فرصت۔ اور اسی سے
یہ قول "الخُلْسَةُ سَرِيعَةُ
الفَوتِ بَطيئةُ العود"
فرصت جلد ختم ہونے والی، اور
دیر میں لوٹنے والی ہے۔
الخَلِيس والخلاس۔ چوکنا
بہادر۔
الخَلاسِيّ۔ وہ بچہ جس کے ماں باپ
میں ایک گورا ہو اور ایک کالا۔
خَلَصَ (ن) خُلُوصًا و خِلاصًا
خالص ہونا — من الهلاك
نجات پانا۔ محفوظ رہنا —
الماءُ من الكدر۔ پانی صاف
ہونا — الی المکان و
بالمکان۔ کسی جگہ پہنچنا —
من القوم۔ جدا ہونا۔
خَلِصَ (س) خَلَصًا۔ اللحمُ۔
گوشت میں ہڈی کا ٹوٹ جانا۔
خَلَّصَہ — من كذا۔ نجات
دینا — خَلَّصَ الشئَ۔ چیز
کو صاف کرنا۔ آمیزش سے پاک
کرنا۔ خلاصہ لینا — خَلَّصَ
الوجلُ۔ مثل شے دینا۔
خَالَصَہ مُخالَصَةً۔ فی العشرة
او المودة۔ معاملہ میں صفائی
برتنا — خالصہ الودّ۔

خالص دوستی کرنا۔
تخَالَصَا۔ ایک دوسرے کے ساتھ
صفائی کا برتاؤ کرنا۔ خالص دوستی
کرنا۔
اَخْلَصَ۔ الشئَ۔ خلاصہ نکالنا۔
چن لینا — ہ اللہُ۔ عیوب
سے خالی کرنا — الطاعةَ
و فی الطاعة۔ طاعت میں
ریاکاری نہ کرنا — لہ الحُبَّ
او القولَ۔ محبت یا بات کو
کھوٹ سے خالی کرنا۔
تَخَلَّصَ۔ منہ۔ نجات پانا۔
جدا ہونا — من كذا الی كذا
منتقل ہونا۔
اِسْتَخْلَصَہ۔ چن لینا۔ پسند
کرنا — الشئَ منہ۔ واپس
لینا۔ حاصل کرنا۔
الخَلاص۔ مص (— والخلاص)
کھوٹ سے خالی کیا ہوا (سونا
چاندی، مکھن وغیرہ)
الخُلاصَہ والخِلاصَة۔ خالص
گھی۔ پھر ہر اس چیز پر اطلاق
ہونے لگا جو غیر کی آمیزش سے
پاک ہو۔ اور اسی سے ہے۔
"خلاصة الكلام"۔
الإخْلاص والاخلاصة۔
تلچھٹ سے صاف کیا ہوا مکھن
— کلمة الاخلاص
لآ الہ الا اللہ
الخَلَص۔ ہر سفید شے۔
الخِلْص۔ ج۔ خُلَصاء والخُلْصان
یار۔ مخلص دوست — "خُلْصان"
مفرد و جمع ہر دو کے لیے مستعمل
ہوتا ہے۔ مثلاً کہتے ہیں "هو
خُلْصاني وهم خُلْصاني"۔

الخَالِص۔ فا۔ بے کھوٹ۔ صاف رنگ۔ کہتے ہیں۔ "ھٰذا ثوبٌ خالصٌ" یعنی یہ صاف رنگ کا کپڑا ہے۔ ج۔ خُلَّص۔
الخَالِصَة۔ الخالِص کا مؤنث۔ کہا جاتا ہے۔ "ھو خالصتی" وہ میرا دوست ہے۔ "ھذا الشیٔ خالصۃ لک" یہ چیز تمہارے لیے خالص ہے۔
الخُلُوص۔ کھجور سے تیار کی ہوئی رُبّ صاف گھی کے نیچے رہ جانے والی تلچھٹ۔
المُخَلِّص۔ فا۔ نجات دلانے والا۔
خَلَطَ (ض) خَلْطًا وخَلَّطَ۔ الشیٔ بالشیٔ۔ ایک چیز کو دوسری سے ملانا۔ کہا جاتا ہے۔ "خلّط المریض" بیمار نے مضر چیز کھائی۔ "وخلّط فی الکلام" اس نے بکواس کی۔ "خلّط فی الشیٔ" خراب و فاسد کیا۔
اَخْلَطَ — الفرسُ۔ گھوڑے کا دوڑنے میں کوتاہی اور کمزوری دکھانا۔
خَالَطَه۔ مُخَالَطَۃً و خِلَاطًا۔ مخلوط ہونا۔ آمیزش کرنا۔ میل ملاپ کرنا ساتھ رہنا۔ الداء فلانًا۔ کسی میں بیماری کا اثر جما لینا۔
خُولِطَ۔ فی عقلہ۔ مخبوط الحواس ہونا۔
اِخْتَلَطَ۔ ملنا — الظلامُ۔ تاریکی کا سخت ہونا — الرجلُ۔ عقل خراب ہونا — الفرسُ۔ گھوڑے کا دوڑنے میں کوتاہی کرنا
تَخَالَطُوا۔ آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ گتھ جانا۔
الخَلْط۔ مص۔ لوگوں کے ساتھ میل جول رکھنے والا اور چاپلوسی کرنے والا۔
الخِلْط۔ ٹیڑھا تیر۔ ٹیڑھی کمان۔ احمق۔ کہتے ہیں۔ "ھو خِلْط بیّن الخلاطۃ" وہ صاف اور کھلا بیوقوف ہے۔ ہر وہ چیز جو کسی دوسری چیز سے ملے۔ ج۔ اَخْلَاط۔ حرامی۔ کہتے ہیں "رجلٌ خِلْطٌ مِلْطٌ" یعنی مخلوط نسب کا آدمی۔
الأَخْلَاط۔ ملی جلی قسمیں — اخلاط الجسد فی عرف الاقدمین۔ بدن کے چار اخلاط۔ خون۔ بلغم۔ سودا، صفرا — واخلاط القوم۔ قوم کے اوباش لچے لوگ۔
الخَلِط۔ بیوقوف۔
الخُلْطَة۔ شرکت۔
الخِلَاط۔ آدمیوں اور جانوروں کا ملا جلا گروہ۔
الخَلَاطَة۔ عقل کی خرابی۔ حماقت۔
الخَلِيط۔ ج۔ خُلُط و خُلَطَاء۔ خلط ملط رکھنے والا۔ شریک۔ وہ لوگ جن کا معاملہ ایک ہو۔ خاوند۔ ہمسایہ ساتھی۔ بھوسہ ملی ہوئی مٹی — خلیط الرجل۔ میل جول رکھنے والا۔ کہتے ہیں — "خلیط من الناس" اوباش۔
الخُلَّيطَى والخُلَيطى۔ اوباش۔ کہا جاتا ہے۔ "وقعوا فی خُلّیطی" لوگ گڑبڑی میں پڑ گئے۔
المِخْلَاط والمِخْلَط۔ بہت میل جول رکھنے والا۔ جمل مختلطٌ۔ موٹا فربہ اونٹ جس کی چربی گوشت کے ساتھ مل گئی ہو۔
خَلَعَ (ف) خَلْعًا۔ الشیٔ۔ اتارنا — کتفہ اودرنہ۔ عضو کو اپنی جگہ سے ہٹانا — القائد۔ قائد کو معزول کر دینا۔ الدابۃ جانور کو بندش سے آزاد کر دینا یا چھوڑ دینا — العِذارَ۔ حیا کو خیرباد کہنا۔ اور اپنی خواہش کا بندہ بننا — علیہ ثوبًا۔ کسی کو خلعت بخشنا۔ خَلَعَ الشجرُ۔ درخت کا اپنے پرانے پتے جھاڑ کرنئے پتے نکالنا۔
خَلَعَ (ف) خَلْعًا و خُلْعًا — ابنہ۔ بیٹے کو عاق کرنا۔ صفت مفعولی (خَلِیع) — امرأتہ۔ مال کے عوض طلاق دینا۔ صفت مفعولی (خَالِع) اسم (الخُلْعَۃ)
خُلِعَ — المیتُ۔ میت کا کفن جدا کیا جانا۔
خَلُعَ (ک) خَلَاعَۃً۔ خواہشات نفسانی کا بندہ بننا۔ بے حیا ہونا۔
خَالَعَ مُخَالَعَۃً۔ الرجلُ زوجتہ او المرأۃ زوجھا۔ مال معین کے عوض میں جدائی اختیار کرنا — وخالع الرجلَ۔ جوا کھیلنا
خَلَّعَہ۔ الگ الگ کرنا۔ خالص کرنا۔
اَخْلَعَ — السنبلُ۔ بالی میں دانے آنا — الشجرُ۔ درخت کا نئے پتے نکالنا۔
تَخَلَّعَ۔ فی المشی۔ چلنے میں پیروں کو الگ الگ رکھنا —

فی الشراب۔ منہمک ہونا۔
تَخَالَعَ ۔ الزوجُ والزوجۃُ ۔
خاوند بیوی کا ایک دوسرے
سے مال پر جدائی اختیار کرنا۔
ایک دوسرے کو چھوڑنا ـــ
القومُ ۔ باہم عہد توڑنا ۔
اِنْخَلَعَ ۔ اپنی جگہ سے ہٹ جانا
اکھڑ جانا ۔
اِخْتَلَعَ ۔ الشیٔ َ۔ کسی شے کو نکال
لینا۔ کھینچ لینا ـــ اختلعوا
الرجلَ۔ کسی کا مال لے لینا۔
ـــ اختلعت المرأۃ من
زوجھا۔ عورت کا اپنے خاوند کا
مال دے کر طلاق لے لینا۔ اسم۔
(الخُلع)
الخِلعَ ۔ پوشاک جو انعام کے طور
پر بخشی جاتی ہے ۔ اتارا ہوا
کپڑا ۔ عمدہ مال ۔
الخُلَعَۃَ ۔ عمدہ مال ۔ کمزوری ۔
کہتے ہیں " فیہ خلعۃ " اس
میں کمزوری ہے ۔
الخُلَاعُ ۔ ایک قسم کی دیوانگی جس
میں انسان مبتلا ہوتا ہے ۔
الخَلِیْعُ ۔ عاق کیا ہوا بیٹا۔ عیاش
معزول کیا ہوا ـــ خبیث
پکا جوئے باز ۔ ج ۔ خُلَعَاء
بھیڑیا ۔ بھوت ـــ ثوبٌ
خَلِیعٌ ۔ بوسیدہ کپڑا ۔
الخَلیعَۃ ۔ بے حیائی ۔ الخلیع
کا مؤنث ۔ خود مختار عورت ۔
الخَولَعُ ۔ احمق ۔ آٹے سے تیار
کیا ہوا کھانا ۔ سرکہ میں جوش دیا
ہوا گوشت جو سفروں میں ہمراہ
رکھا جاتا ہے ۔ بھیڑیا ۔ ـــ
والخیلع ، دل پر چھا جانے والا
خوف ـــ الخیلع بے
آستینوں کی قمیص ـــ رجلٌ
خیلع کمزور آدمی ۔
المُخَلَّعُ ۔ مفع ۔ من الرجال ۔
کمزور ڈھیلے جوڑوں والا ۔ اکھڑے
ہوئے جوڑوں والا ۔ وہ شخص
جس کا پورا بدن یا کچھ حصہ بدن
کا بے حس و حرکت ہو ۔
خَلَفَہٗ (ن) خِلَافَۃً وخِلِّیفَی ۔
جانشین ہونا ـــ رَبَّہ فی
قومہ ۔ جانشین بنانا ـــ
الرجلَ ۔ بعد میں رہ کر کسی کا قائم
مقام ہونا ۔ (ـــ خَلْفًا و
خِلْفَۃً ۔) ـــ الفاکھۃُ
بَعْضُھَا بَعْضًا ۔ ایک دوسرے
کے قائم مقام ہونا (ـــ خَلْفًا و
خِلْفَۃً ۔) ـــ (ـــ خَلَافَۃً
وخُلُوفًا) ـــ الغلامُ ۔
بے وقوف ہونا ۔ صفت (خَالِف
وخَالِفَۃ ۔) ـــ عن خلق
ابیہ ۔ اپنے باپ کی عادت و
خصلت سے بدلا ہوا ہونا (ـــ
خُلُوفًا و خُلُوفَۃً) فَمُ
الصَّائِمِ ۔ روزہ دار کے منہ
کی بو کا متغیر ہونا ـــ الطعامُ
کھانے کے مزے یا بو کا متغیر
ہونا ۔ (ض ، خَلْفًا ۔ ـــ
الرجلُ لاھلہ ۔ اپنے گھر والوں
کے لیے پانی لانا ـــ البیتَ
مکان کے پچھلے حصہ میں ستون
لگانا ـــ اباہ ۔ اپنے باپ
کے قائم مقام ہونا ۔ کہتے ہیں ۔
"خلف اللہ لک وعلیک"
خدا تعالیٰ تم کو عوض و بدلہ دے
ـــ الثوبَ ۔ کپڑے کی درستی
کرنا ـــ عن اصحابہ ۔ ساتھیوں
سے پیچھے رہ جانا ـــ فلانًا ۔
کسی کو پیچھے سے پکڑنا ۔ جانشین
ہونا ۔ کہا جاتا ہے " خَلَفَ لہ
بالسیف " پیچھے سے آکر تلوار کا
گردن پر وار کرنا ـــ خَلَفَ لہ
بخیرٍ او شرٍ ۔ کسی کا پیٹھ پیچھے
بھلا یا برا ذکر کرنا ۔
خَلِفَ (س) خَلَفًا ۔ بائیں ہتھا
ہونا ۔ بھینگا ہونا ۔ بے وقوف ہونا
ـــ خلفتِ الناقۃُ ۔ اونٹنی
کا حاملہ ہونا ۔
خَلَّفَ ۔ الشیٔ َ ۔ پیچھے چھوڑنا ۔ مؤخر
کرنا ـــ ہ ۔ کسی کو خلیفہ بنانا ۔
خَالَفَہ خِلَافًا و مُخَالَفَۃً ۔
مخالفت کرنا ۔ خالف عن کذا ۔
پیچھے رہنا ـــ بین رجلیہ
پاؤں کو آگے پیچھے کرنا ۔ کہا جاتا ہے
خَالَفَنِی عن کذا ۔ جبکہ وہ
اعراض کر رہا ہو اور تم اس کا
قصد کر رہے ہو " خَالَفَنِی
الی کذا " جبکہ تم اعراض کرنے
والے ہو اور وہ قصد کرنے والا ۔
اَخْلَفَ ۔ بو کا متغیر ہونا ۔ خراب ہونا ۔
ـــ الثوبَ ۔ کپڑے کی درستی
کرنا ـــ لاھلہ ۔ اپنے اہل کے
لیے پانی طلب کرنا ـــ وعدہ
او بوعدہ ۔ وعدہ پورا نہ کرنا ۔
ـــ ہ ۔ کسی کو وعدہ خلاف پانا ۔
ـــ الغیثُ ۔ بارش کی امید
بندھنے کے بعد اس کا نہ برسنا ۔
ـــ الشجرۃُ ۔ کاٹی ہوئی شاخ
کے بعد درخت کا دوسری شاخ
نکالنا ـــ الطائرُ ۔ پرندے کا
پہلے پروں کے بعد دوسرے پر

نکالنا — الغلامُ ۔ لڑکے کا جوانی کے قریب پہنچنا — لنفسہ ۔ ایک چیز کھونے کے بعد دوسری کو اس کا قائمُ مقام بنانا — ہ پیچھے ہٹانا — الدواءُ فلانًا ۔ دوا کا کسی کو کمزور کر دینا — اللّٰہُ علیہ ۔ کھوئی ہوئی چیز کا عوض و بدلہ دینا ۔

تَخَلَّفَ ۔ عنھُم ۔ پیچھے رہنا ۔ القومَ ۔ قوم کو پیچھے چھوڑ کر آگے نکل جانا ۔

تَخَالَفُوا و اختلفوا ۔ آپس میں اختلاف کرنا ۔ ناموافق ہونا ۔

اِختَلَفَہ ۔ جانشین ہونا ۔ اپنے پیچھے کرنا ۔ پیچھے سے پکڑنا — واختلف الی المکان ۔ کسی جگہ بار بار جانا ۔

اِستَخلَفَہ ۔ اپنا خلیفہ و جانشین بنانا — فلانًا من فلانٍ قائم مقام کرنا — استخلف الارضُ ۔ زمین کا گرمی کی گھاس اگانا ۔

الخَلفُ ۔ مص ۔ ایک گروہ کے بعد ایک گروہ ۔ اور اسی سے ہے ۔ "ھٰؤُلاءِ خَلفُ سوءٍ" ۔ یہ ان کے حق میں بولتے ہیں ۔ جو اپنے سے زیادہ لوگوں کے ساتھ لاحق ہوں ردی ۔ مقولہ ضرب المثل ہے ۔ "سکت اَلفًا ونَطَقَ خَلفًا" ۔ ہزاروں باتوں سے تو خاموش رہا اور جب مہر خاموشی توڑی ، تو ردی بات منہ سے نکالی ۔ کلہاڑی کی دھار ۔ کلہاڑا ۔ بے خیر آدمی ۔ پہلو کی سب سے چھوٹی پسلی ۔ ج ۔ خُلُوف و خِلَف ۔ پیچھے ۔ بعد ازاں ۔

الخُلفُ ۔ وعدہ کا ایفاء نہ کرنا ۔ وعدہ پورا نہ کرنا ۔ خلاف ۔ مفروض خلیف کی جمع ۔ "قیاس الخلف" ۔ منطق کی اصطلاح میں ایک نقیض کے امتناع سے دوسرے نقیض کے تحقق پر استدلال کرنا ۔

الخِلفُ ۔ مختلف ۔ اونٹنی کے تھن کا سرا ۔ گرمی کے موسم میں اُگنے والی گھاس ۔ ج ۔ اَخلافٌ و خِلفَۃ — الخِلفان ۔ دو مخالف صفات کی چیزیں ۔ کہا جاتا ہے ۔ "لہ ولدان خلفان" اس کے دو مختلف الصفات بچے ہیں ۔ ایک عقل مند ہے دوسرا بے وقوف ۔ یا ایک دراز قامت ہے دوسرا پست قد ۔ کہتے ہیں "ولدت الناقۃُ خِلفین" ۔ اونٹنی نے ایک سال نر بچہ دیا ۔ اور ایک سال مادہ بچہ — ذات الخلفین ۔ وہ کلہاڑی جس کے دو سرے ہوں ۔ ج ۔ ذوات الخلفین

الخَلَفُ ۔ بچہ ۔ نیک بچہ ۔ بدل ۔ عوض ۔ کہتے ہیں ۔ "فی ھٰؤُلاءِ القوم خلف ممن مضی" ۔ یعنی اس قوم میں ایسے لوگ ہیں جو اپنے اگلوں کے جانشین ہیں ۔ کسی کے بعد حاصل ہونے والی شے ۔ کہتے ہیں ۔ "اَعطاکَ اللّٰہُ خَلَفًا مِن تَلَفٍ" اللہ تعالیٰ تم کو ضائع شدہ شے کا بدلہ و عوض عطا فرمائے ۔ نسل ۔ ذرّیت ۔ کہا جاتا ہے ۔ "ھُم کِرَامٌ خَلَفًا عن سَلَفٍ" ۔ یعنی ان کو شرافت و بزرگی اپنے باپ دادا سے وراثت میں ملی ہے ۔ "ھُوَ خَلَفُ صدقٍ عن ابیہ" ۔ وہ اپنے باپ کا اخلاق و صفات میں سچا جانشین ہے ۔

الخَالِفُ ۔ فا ۔ احمق ۔ وہ جو ایک شخص کے جانے کے بعد بیٹھا رہے ۔ "نبیذٌ خالفٌ" ۔ خراب شدہ انگور کا رس ۔

الخَالِفَۃ ۔ الخَالِف کا مؤنث ۔ ایک جماعت کے گذرنے کے بعد باقی ماندہ جماعت ۔ مکان کے پچھلے حصہ کا ستون — رجلٌ خَالِفَۃٌ ۔ بیوقوف جھگڑالو آدمی ۔ بہت اختلاف کرنے والا ۔ کہتے ہیں ۔ "ما ادری ایُّ خالِفَۃٍ ھو وایُّ الخالِفِ ھو" ۔ یعنی میں نہیں جانتا وہ کون آدمی ہے ۔

الخَوَالِفُ ۔ عورتیں ۔ دیر سے سبزہ اگانے والی زمینیں ۔

الخِلافُ ۔ ناموافقت ۔ بید کا درخت ۔ قمیص کی آستین — المَسَائِلُ الخِلافِیَّۃ ۔ مختلف فیہ مسائل ۔

الخِلافَۃ ۔ امارت ۔ امامت ۔ جانشینی ۔

الخُلفَۃ ۔ بیماری سے اشتہاء کا جاتا رہنا ۔ ج ۔ خُلَفٌ

الخِلفَۃ ۔ آمد و رفت ۔ مخالفت ۔ مختلف کپڑے کا پیوند ۔ گرمی کے موسم میں اگی ہوئی گھاس ۔ وہ چیز جو سوار کے پیچھے لٹکائی جائے ۔ باقی ماندہ ۔ کہا جاتا ہے ۔ "ھُنَّ یمشین خِلفَۃً" ۔ وہ سب یکے بعد دیگرے آ جا رہی ہیں ۔ "وجعلَ اللیلَ

والنهارَ خِلْفَةً " یعنی رات و
دن کو آگے پیچھے آنے جانے والا
بنایا" وقوم خلفة " اختلاف
کرنے والے لوگ۔" و فی
البئرِ خلفة " من الماء۔
کنویں میں بچا ہوا پانی ہے۔
الخُلْفَة۔ مخالفت۔ بے وقوفی۔
عیب۔ کھانے کا آخری مزہ۔
الخَلِیْف۔ دو پہاڑوں کے درمیان
کا راستہ۔ پہاڑی راستہ۔
میعاد سے پیچھے رہنے والا۔ خلاف
وعدگی کرنے والا۔ ج۔ خُلُفٌ
وخُلُف و خَلَفٌ —
الخَلِیف۔ وہ عورت جو اپنے
بالوں کو پیچھے لٹکائے۔
الخَلِیْفَة۔ جانشین۔ قائم مقام۔
سب سے بڑا بادشاہ۔ یہ مذکر
ہے۔ کہتے ہیں۔" ھذا خلیفة
آخر " کبھی لفظ کا لحاظ کرتے
ہیں۔ مؤنث مستعمل ہوتا ہے مثلاً
کہتے ہیں" خلیفة اُخریٰ "۔
ج۔ خُلَفَاء و خَلَائِف۔
بلحاظ اول عدد مذکر لاتے ہیں۔
ثلثة خلفاء۔ اور بلحاظ ثانی
عدد کو مذکر و مؤنث ہر دو طریق
سے لانا جائز ہے۔ کہہ سکتے ہیں
ثلاثة او ثلاث خلائف۔
الاَخْلَف۔ بائیں ہتھا۔ بھینگا۔ کم
عقل بیلاب۔ نرسانپ۔
المِخْلَاف۔ بڑا وعدہ خلاف آدمی
ج۔ مَخَالِیف۔
المِخْلَاف۔ صوبہ۔ اور اسی سے
ہے۔ "مخالیف الیمن" یمن
کے صوبے۔
المَخْلَفَة۔ وہ جگہ جہاں بید کے
درخت بہت ہوں۔ راستہ۔ مرحلہ
منزل۔
خَلَقَہ (ن) خَلْقًا و خَلْقَةً " پیدا
کرنا۔ عدم سے وجود میں لانا۔
— الکذبَ۔ جھوٹ گھڑنا۔
— الادیمَ۔ کاٹنے سے پہلے
چمڑے کا اندازہ کرنا —
الشیءَ۔ ہموار کرنا۔ چکنا کرنا۔
ملائم کرنا۔
خَلِقَ (س) خَلَقًا و خَلُقَ (ك)
خُلُوقًا و خُلُوقَةً و خَلَاقَةً
چکنا و نرم ہونا۔
خَلَقَ (ن) و خَلِقَ (س) و خَلُقَ
(ك) خُلُوقَةً و خَلَقًا —
الثوبُ۔ کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔
— خَلُقَ الشیءُ لہ۔ کوئی
چیز کسی کے لیے لائق و سزاوار ہونا
— خلق الغلام۔ اچھے
اخلاق والا ہونا۔
خَلَّقَہ " خَلُوق " خوشبو لگانا۔
— العُوْدَ۔ لکڑی کو ہموار و
برابر کرنا — القِدْحَ۔ تیر کو
نرم کرنا۔
خَالَقَهُم مُخَالَقَةً " حسن خلق کے
ساتھ معاشرت کرنا۔
اَخْلَقَ — الثوبُ۔ کپڑے کا بوسیدہ
ہونا — الشبابُ۔ جوانی کا
ختم ہو جانا — الثوبَ۔
کپڑے کو بوسیدہ کرنا — ہ
الثوبَ۔ کسی کو بوسیدہ کپڑا
پہنانا۔ کہا جاتا ہے" اخلقت
لہ دیباجتی۔ میں نے اس کو
اپنے ایسے بھید سے باخبر کیا
جس کے ظاہر ہونے سے مجھے
عار ہے۔
تَخَلَّقَ — " خَلُوق " خوشبو لگانا۔
— "بغیرِ خُلُقِہٖ " بناوٹی خلیق
بننا۔ اور اسی سے ہے یہ قول۔
"لیس التخلق بالاخلاق
کالخُلُق" بناوٹی اخلاق طبعی
عادات کے مثل نہیں —
و اختلق الکذبَ۔ جھوٹ
گھڑنا۔
اِخْلَوْلَقَ — الثوبُ۔ کپڑے کا
بوسیدہ ہونا — الرسمُ۔
کھنڈر کا زمین کے ساتھ برابر ہو
جانا — متن الفرس۔
گھوڑے کی پیٹھ کا چکنی ہونا —
الدارُ۔ گھر کا ویران ہونا۔ اجاڑ
ہونا۔ یہ کبھی عسی کی طرح امید
کے معنی بھی دیتا ہے۔ جیسے کہتے
ہیں" اِخلولقتِ السماءُ اَنْ
تَمْطُرَ" امید ہے کہ بارش
برس جائے۔
الخَلْق۔ مص۔ فطرت۔ لوگ۔ ہر
چکنی چیز۔
الخِلْقَة۔ فطرت۔ ہیئت ج۔ خِلَق
الخُلُقُ و الخُلْق۔ طبعی خصلت۔
طبیعت۔ مروت۔ عادت۔ ج۔
اَخْلَاق — علم الاخلاق
حکمت عملیہ کی ایک قسم کا نام ہے
اس کو "حکمت خُلُقِیَّة" بھی
کہتے ہیں۔
الخَلَق۔ مص۔ بوسیدہ۔ (مذکر و
مؤنث)، کہتے ہیں۔" ثوبٌ خَلَقٌ
وجُبَّةٌ خَلَقٌ "۔ ج۔ اَخْلَاق
و خُلْقَان — نیز کہتے ہیں۔
"ثوبٌ اخلاق و ثیاب
اخلاق "۔
الخَلِق۔ بارش کے نشان والا بادل۔

الخَلَاق۔ بھلائی کا بڑا حصہ۔
الخُلَاق۔ چکنا۔
الخِلَاق و الخَلُوق۔ ایک قسم کی خوشبو جس کا جزوِ اعظم زعفران ہوتا ہے۔
الخَلِیق۔ لائق۔ مناسب۔ کہتے ہیں "ھو خلیق بہ" وہ اس کے لائق ہے۔ کامل اخلاق والا۔ ج۔ خُلُق و خُلُقَاء۔
الخَلِیقَة۔ طبیعت۔ مخلوق۔ وہ کنواں جو کھودا جا رہا ہو۔ ج۔ خَلَائِق۔
الاَخْلَق۔ زیادہ لائق۔ زیادہ مناسب۔ چکنا۔ فقیر۔ مؤنث۔ خَلْقَاء۔
المُخْتَلِق۔ کامل و معتدل الاخلاق
المُخْتَلَق۔ کریم الاخلاق۔ کہتے ہیں "ھو مَخْلَقَة بذلك و لذلك" وہ اس کے لائق ہے۔
الخِلْقِیْن۔ بڑی دیگ۔ ج۔ خَلَاقِین۔
خَلَا (ن) خُلُوًّا و خَلَاءً۔ — الاناءُ۔ برتن کا خالی ہونا — المکانُ۔ جگہ کا رہنے والوں سے خالی ہونا — الرجلُ۔ آدمی کا کسی جگہ تنہا ہونا — علی الشیٔ اقتصار کرنا۔ بس کرنا — علیٰ فلان۔ کسی پر اعتماد کرنا۔ — بہ۔ کسی کے ساتھ فریب کرنا — الشیٔ۔ گذر جانا کہتے ہیں "فَعَلْتُهٗ لِخَمْسٍ خَلَوْنَ مِنَ الشَّهْرِ" میں نے اس کو مہینہ کی پانچویں تاریخ کیا — عن الامر و منہ۔ کسی امر سے بری ہونا۔ بیزار ہونا — عن الشیٔ۔ بھیجنا — بالشیٔ۔ کسی شے کے ساتھ تنہا، اور منفرد ہونا۔
خَلَا (ن) خَلْوَةً و خُلُوًّا و خَلَاءً۔ — بہ و معہ و الیہ۔ کسی کے ساتھ تنہائی میں ملنا۔ اکٹھا ہونا کہا جاتا ہے "خَلَا الرجلُ بنفسہ"۔ تنہا ہونا۔ منفرد ہونا۔ خلوت میں جانا — الامرِ۔ کسی کام کے لیے فارغ ہونا۔ کسی کام میں اپنے آپ کو لگا دینا — بالمکانِ۔ کسی جگہ کو لازم پکڑنا — باللہ۔ دل کا تسلی حاصل کرنا مطمئن ہونا — الحزنَ۔ غم سے جدا ہونا۔ صفت (خالٍ) ج۔ خُلُوٌّ۔ کہتے ہیں "افعل کذا و خلاك ذم" یعنی اس کام کے کرنے پر تم پر کوئی مذمت و ملامت نہیں۔
خَلَّی۔ تَخْلِیَةً۔ الامرَ و عنہ چھوڑنا — مکانہ۔ مرنا۔ — سبیلَہ۔ آزاد چھوڑنا۔ — بین المشتری والمبیع۔ سپرد کرنا۔ بیچنا۔ دونوں کو اکٹھا چھوڑنا۔
خَالَاہُ۔ مُخَالَاةً۔ چھوڑ دینا۔
اَخْلَی اِخْلَاءً۔ المکانَ۔ جگہ کو خالی کرنا یا خالی پانا — المکانُ خالی ہونا — ہ و بہ و معہ کسی سے تنہائی میں ملنا — فلانًا معہ۔ کسی کو کسی کے ساتھ تنہائی و خلوت میں ملنے دینا — عنہ۔ چھوڑ دینا۔
تَخَلَّی۔ کسی کے ساتھ خلوت میں ہونا — منہ و عنہ چھوڑنا — لہ کسی کام کے لیے فارغ ہونا — خَلِیَّتَهٗ۔ اپنے لیے شہد کا چھتہ مہیا کرنا۔
اِخْتَلَی۔ تنہائی و خلوت میں ہونا۔
اِسْتَخْلَی — ہ۔ کسی سے تنہائی میں ملاقات چاہنا — بالملك۔ علیحدگی ملنا — المکانُ۔ کسی جگہ کا خالی ہونا۔
الخَلَاء۔ مص۔ خالی جگہ۔ پائخانہ — مکانٌ خَلَاءٌ۔ خالی جگہ۔ سونی جگہ۔ کہا جاتا ہے "بَاتَ فی البلد الخَلَاءِ" اس نے سونے شہر میں رات گزاری — "خَلَاوَك اَقْنَی لحیائك"۔ یعنی مکان میں تمہارا تنہا رہنا تمہاری عیب پوشی کا زیادہ ضامن و ذمہ دار ہے۔ "وانا منہ خلاء"۔ میں اس سے بری ہوں (یہ مفرد تثنیہ، جمع، مذکر، مؤنث سب کے لیے یکساں مستعمل ہوتا ہے)
الخِلْو۔ خالی (مذکر مونث ہر دو کے لیے) ج۔ اَخْلَاء۔ کبھی مؤنث کے لیے خلوة بولتے ہیں۔
خَلَا۔ وَ مَا خَلَا یہ کلمہ استثناء ہے۔ یعنی اِلَّا باعتبار فعلیت مستثنیٰ کو نصب دیتا ہے۔ جیسے "جاء اتباع الامیر خلا او ما خلا زیدًا"۔ اور بصورت حرف جر، جر دیتا ہے۔ جیسے "خَلَا زیدٍ"۔ البتہ اگر خلا سے پہلے ما مصدریہ ہو تو اس کا فعل ہونا متعین ہے۔
الخَلْوَة۔ تنہا جگہ۔ مقام خلوت۔ ج۔ خلوات۔

الخَلِیَّۃَ۔ شہد کی مکھیوں کا چھتہ۔
ج۔ خلایا۔
الخَلِیَّۃَ۔ بڑی کشتی۔ شیر کی جھاڑی۔
الخَلِیّ۔ فارغ۔ بے فکر جس کی بیوی
نہ ہو۔ کہا جاتا ہے۔" انا خلیّ
منہ" میں اس سے بری ہوں
ج۔ اَخلیا و خلیُّون ــــ
الخَلِیّ۔ شہد کی مکھیوں کا چھتہ۔
الخالی۔ فا۔ کنوارا یا کنواری۔ ج۔ اَخْلَاءُ
خَلَی (ض) خلیًا۔ النباتَ۔ گھاس
کاٹنا ــ الماشیۃَ۔ جانوروں
کے لیے گھاس کاٹنا ــ الفرسَ
گھوڑے کے منہ میں لگام لگانا
ــ اللجامَ مِنَ الفرسِ۔
لگام نکال لینا ــ الشعیرَ
فی المخلاۃ۔ توبرے میں جو
ڈالنا ــ القدرَ۔ ہانڈی
کے نیچے ایندھن لگانا۔ ہانڈی
میں گوشت ڈالنا۔
خَالَی مُخَالَاۃً ــ ہ۔ پچھاڑنا۔
دھوکہ دینا۔
اَخْلَی ــ المکانُ۔ کسی جگہ کا زیادہ
گھاس والی ہونا ــ الدابۃُ
جانور کو گھاس چرانا۔
اِخْتَلَی ــ العشبَ۔ گھاس کاٹنا۔
اِنْخَلَی ــ الخَلَی۔ گھاس کا کٹنا۔
اِخْلَوْلَی۔ اِخْلِیْلَاءً ــ الرجلُ
آدمی کا دودھ پینے میں ہمیشگی
اختیار کرنا۔
الخَلَی۔ تر گھاس۔ ج۔ اَخْلَاء
واحد (خَلَاۃ)
المِخْلَی۔ گھاس کاٹنے کا آلہ۔
درانتی۔
المِخْلَاۃ۔ توبرا۔ ج۔ مَخَالٍ۔
خَمَّ (ن ض) خمًّا ــ البیتَ
جھاڑو دینا ــ البئرَ۔ کنویں کو
صاف کرنا ــ الناقۃَ۔ اونٹنی
کو دوہنا ــ فلانًا۔ کسی کی
تعریف کرنا۔ کہا جاتا ہے" ھو
یخم ثیاب فلان" وہ فلاں
کی مدح سرائی کرتا ہے (ــ
خمًّا و خُمُومًا و اَخَمَّ)۔
اللحمُ۔ گوشت کا بدبودار ہونا
صفت (خَمٌّ و خَامٌّ و مخمٌّ)
ــ اللبنُ۔ دودھ کا بگڑ جانا۔
کہتے ہیں" فلان لا یخمّ" فلاں
اپنے کرم سے نہیں بدلتا۔
خُمَّ۔ الدجاجُ۔ مرغیوں کا ڈربہ
میں بند کیا جانا۔
تَخَمَّمَ۔ دستر خوان کا بقیہ کھانا
کھانا۔
اِخْتَمَّ۔ البیتَ۔ گھر میں جھاڑو
دینا ــ الشئَ۔ کاٹنا۔
الخُمَامَۃ۔ کوڑا کرکٹ۔ خاکِ
چاہ۔ کھانے کے بکھرے ہوئے
ریزے۔
الخُمّ۔ مرغیوں کا ڈربہ۔ ج۔ خِمَمَۃ۔
الخِم۔ خالی باغ۔
الخُمَّانِ و الخِمَّان و الخَمَّان
رذیل لوگ۔ پرانا ردی سامان۔
ناکارہ درخت۔
المِخَمَّۃ۔ جھاڑو۔
الخَمِیم۔ تازہ دودھ۔ تعریف کیا
ہوا۔ سُست ــ قلب
(مخموم) وہ جو حسد و کینہ
سے پاک ہو۔
خَمِجَ (س) خَمَجًا۔ بیماری یا تکان
کی وجہ سے سست ہونا۔ اللحمُ
گوشت کا بدبودار ہونا ــ
دینُہ او خُلُقہ۔ اخلاق وغیرہ
کا خراب ہونا ــ فلانًا۔ کسی کو
برائی سے یاد کرنا۔
خَمْخَمَ۔ ناک میں بولنا۔
الخُمْخُم۔ ایک سمندری جانور۔
الخِمْخِم۔ ایک خاردار گھاس۔
خَمَدَتْ (ن) و خَمِدَتْ (س)
خَمْدًا و خُمُودًا ــ النارُ
آگ کی بھڑک کا ختم ہونا۔ اور
چنگاریوں کا نہ بجھنا ــ الحُمّٰی
بخار کے جوش کا ختم ہونا ــ
المریضُ۔ بیمار کا بے ہوش ہونا۔
مرنا۔
اَخْمَدَ ــ الرجلُ۔ آدمی کا بے حرکت
ہونا۔ خاموش ہونا ــ انفاسَہ۔
مار ڈالنا یا ذلیل کرنا ــ النارَ
آگ کی لپٹ کو بجھانا۔
الخَمُّود۔ بجھانے کے لیے آگ
کے دبانے کی جگہ۔
خَمَرَہ (ن ض) خَمْرًا۔ چھپانا۔
ــ الشہادۃَ۔ چھپانا ــ
الرجلَ۔ کسی کو شراب پلانا ــ
العجینَ۔ آٹے میں خمیر دینا۔
ــ فلانًا۔ کسی سے شرمانا۔
خَمِرَ (س) خَمَرًا۔ عنہ۔ چھپنا۔
پوشیدہ ہونا ــ عنہ الخبر
کسی سے خبر کا پوشیدہ رہنا الشئَ
چیز کا بدل جانا۔
خَمَّرَ العجینَ۔ آٹے میں خمیر دینا
ــ وجہہ۔ چہرہ ڈھانپ لینا
ــ بیتہ۔ گھر میں جما رہنا۔
خَامَرَ۔ مُخَامَرَۃً۔ بیع میں دھوکا
دینا ــ القلبَ۔ دل میں داخل
ہونا ــ الشئُ الآخرَ۔ ایک
شے کا دوسری میں مل جانا ــ
ہ الداءُ۔ بیماری کا اندر تک

اڑ کر جانا — بیتہ۔ گھر
میں جما رہنا — بہ۔ چھپنا۔
اَخْمَرَ۔ چھپنا — لہ۔ کسی سے
کینہ رکھنا — الشیءَ۔ چھپانا۔
غافل کرنا — العجینَ
آٹے میں خمیر دینا — الامرَ
کسی امر کو پوشیدہ رکھنا۔
چھپانا — الارضُ۔ زمین میں
گھنی جھاڑی کا بہت ہونا —
الشیءَ۔ کسی کو کسی چیز کا تحفہ
دینا۔
تَخَمَّرَتْ و اِخْتَمَرَتِ۔ المرأۃُ
عورت کا دوپٹہ اوڑھنا —
و اختمر العجینُ۔ آٹے کا خمیر
ہو جانا — اختمر العصیرُ۔
رس کا شراب میں جانا۔
الخَمْرُ و الخَمْرَۃ۔ انگور کی شراب
ہر نشہ آور شے۔
الخَمْرُ۔ کینہ۔ دشمنی۔
الخَمَرُ۔ لوگوں کی جماعت اور بھیڑ
گھنی جھاڑی یا درخت۔ کہتے
ہیں "توارى الصيد عني
في الوادي" یعنی شکار وادی
کی گھنی جھاڑی کی اوٹ میں مجھ
سے چھپ گیا۔
الخَمِرُ۔ زیادہ گھنی جھاڑیوں والی
جگہ — رجلٌ خَمِرٌ۔ مست
و مدہوش آدمی۔
الخُمَارُ۔ شراب کی وجہ سے دردِ سر
(—) و الخُمَار و الخُمْرَۃ لوگوں کی
کثرت اور ان کی بھیڑ۔
الخِمَارُ۔ اوڑھنی۔ دوپٹہ۔ پردہ۔
ج۔ اَخْمِرَۃ۔ و خُمُرٌ و خُمْرٌ
کہا جاتا ہے "ماشمَّ خِمارُكَ"
یعنی تجھ کو کون سی چیز ایسی پیش
آئی جس نے تیری حالت کو
پلٹ دیا۔
الخَمِیرَۃ و الخَمِیرَۃ۔ خمیر۔
الخَمِیرُ۔ خمیری روٹی۔
الخُمْرَۃ۔ خمیر کرنے کا برتن۔ شراب
کی تلچھٹ۔ شراب کی تکلیف،
اور اس کے باعث دردِ سر۔
چھوٹی چٹائی — خُمْرَۃُ
اللبنَ۔ وہ چیز جس کو دودھ
میں ڈالنے سے جلد جم جائے۔
ج۔ الخُمَر (—) و الخُمْرَۃ
و الخِمْرَۃ۔ مست کر دینے والی اچھی
خوشبو۔
الخَمْرِیّ۔ من الالوان۔ سرخی مائل
سیاہ۔
الخَمَّار۔ شراب فروش۔ و الخَمَّارَۃ۔
شراب بیچنے کی جگہ۔
الخِمِّیر و المستخمِر۔ بہت شراب
پینے والا۔
المَخْمُور۔ شراب سے مست و
مدہوش۔
خَمَسَ (ن ض) خَمْسًا۔ القومَ۔
پانچواں ہونا۔ قوم کے مال کا
پانچواں حصہ لینا — المالَ۔
مال کا پانچواں حصہ لینا —
الحَبلَ۔ رسی کو پانچ لڑیوں
سے بٹنا۔
خَمَّسَ۔ الشیءَ۔ پانچ رکن والا
بنانا۔ اور اسی سے ہے —
تخمیس۔ شعر کی اصطلاح میں
یعنی دو مصرعوں والے شعر میں
تین اور مصرعوں کا اضافہ کر کے
اس کو پانچ بند کا کرنا۔
اَخْمَسَ — القومُ۔ پانچ ہونا۔
الخُمُس و الخُمْس۔ پانچواں حصہ۔
ج۔ اَخْمَاس۔ کہتے ہیں "ضرب
اخماسًا لاسداس" یعنی اس
نے مکر و فریب میں کوشش کی۔
خُمَاس و مَخْمَس۔ پانچ۔ پانچ۔
(خمسۃ خمسۃ۔ سے معدول)
کہتے ہیں "جاؤا خُمَاس و
مَخْمَس" وہ پانچ پانچ ہو کر
آئے۔ یہ مذکر و مونث کے لیے
یکساں مستعمل ہے۔
الخُمَاسی۔ پانچ حرفوں والا۔ کہا
جاتا ہے "جاریۃ خماسیۃ"
پانچ سالہ لڑکی
الخَمْسَۃ۔ پانچ (مذکر کے لیے)
مونث کے لیے خَمْسٌ —
خَمْسُون۔ پچاس۔
الخَمِیس۔ و یومُ الخَمیس۔ جمعرات
ج۔ اَخْمِسَۃ و اَخْمِسَاء —
الخَمِیس۔ لشکر کو بھی کہتے ہیں۔
کیونکہ وہ بھی پانچ حصوں پر تقسیم
ہوتا ہے۔ (مح (خمیس و
مَخْمُوس) پانچ گز کا نیزہ۔
المُخَمَّس۔ پانچ ارکان والا۔ بوجھ
اٹھانے کے لیے ایک لوہے کا
اوزار۔
خَمَشَ (ن ض) خَمْشًا و خُمُوشًا۔
الوجہ۔ چہرہ پر خراش لگانا۔
تھپڑ مارنا۔
خَمَّشَہ۔ زیادہ خراش لگانا۔
الخَمْش۔ مص۔ خراش۔ ج خُمُوش۔
الخُمَاشَۃ۔ ہلکا زخم۔ ایسا زخم جس
پر بدلہ مقرر نہ ہو۔ ج۔ خُمَاشات
الخَمُوش۔ مچھر۔
خَمَصَ (ن) خَمْصًا و خُمُوصًا۔
و الخَمَص۔ الجرحُ۔ زخم کا
ورم جاتا رہنا۔

خَمَصَہ۔ خَمْصًا و خُمُوصًا و
مَخْمَصَۃً۔ الجوعُ۔ بھوک
کا کسی کو دُبلے پیٹ والا کر دینا۔
(س۔ و خَمِصَ (س) خَمَصًا
و خموصًا و مَخْمَصَۃً۔
البطنُ۔ پیٹ کا خالی ہونا۔
دُبلا ہونا۔
تَخَامَصَ۔ اللیلُ۔ رات کی
اندھیری کا کم ہونا۔ عنہ
بچنا۔ ایک طرف ہونا۔
المَخْمَصَۃ۔ بھوک۔
خَمِیص و خَمْصَان و خَمَصان
الحشیٰ۔ خالی پیٹ۔ دُبلے
پیٹ والا۔ ج۔ خِمَاص۔
مؤنث۔ خَمِیصَۃ و خَمْصَانَۃ
و خُمْصَانَۃ۔ ج۔ خِمَاص
خَمْصَانَات و خُمصانات۔
الخَمِیصَۃ۔ الخمیص کا مؤنث
سیاہ کنارے والا جُبّہ جو عورت
و مرد پہنتے ہیں۔ ج۔ خَمَائِص۔
اَخْمَصَ۔ القدم۔ تلوے کا وہ
حصہ جو زمین سے نہ لگے اس سے
پورا قدم بھی مراد لیتے ہیں۔
اخمص البدن۔ جسم کا
درمیانی حصہ۔ ج۔ اَخَامِص۔
المَخْمَصَۃ۔ مص۔ پیٹ کا کھانے
سے خالی ہونا
خَمَطَ (ن) خَمْطًا و خموطًا۔ و
خَمِطَ (س) خَمَطًا۔ الخمرُ
او اللبنُ۔ شراب یا دودھ کا
خوشبو والا ہونا۔ بو میں تغیر آ
جانا۔ صفت (خَمْط و خَامِط)
خمط الرجلُ۔ تکبر کرنا۔
غضبناک ہونا۔ خَمَطَ (ض)
اللحمَ۔ گوشت کو بھوننا۔

صفت مفعول۔ (خمیط)
خَمِیطَ (ن ض) خَمْطًا۔ اللبن
دودھ کو کسی برتن میں ڈالنا۔
تَخَمَّطَ۔ تکبر کرنا۔ غضبناک ہونا۔
البحر۔ سمندر کا موجزن ہونا۔
الفحلُ۔ اونٹ کا بلبلانا۔
الخَمْط۔ مص۔ ہر کھٹی یا کڑوی
چیز۔ ہر درخت کا تھوڑا پھل۔ ہر
بے کانٹے والا درخت۔
الخَمْطَۃ و الخَمْطَۃ۔ من اللبنِ
دودھ کی بو۔ الخَمَّاط۔
بھوننے والا۔
خَمَعَ (ف) خَمْعًا و خُمُوعًا۔
و خَمَعَانًا۔ الضبعُ۔ بجّو کا
لنگڑی چال سے چلنا۔
الخَامِعَۃ۔ بجّو۔ ج۔ خَوَامِع۔
الخُمَاع۔ لنگڑاپن۔
الخِمع۔ بھیڑیا۔ چور۔ ج۔ اَخْمَاع۔
الخَیْمَع و الخُمُوع۔ بدکار عورت
خَمَلَ (ن) خُمُولًا۔ ذکرُہ
او صوتُہ۔ ذکر یا آواز کا پوشیدہ
یا کمزور ہونا۔
خَمَلَ (ن) خَمْلًا۔ البسرَ۔ کھجوروں
کو نرم کرنے کے لیے گھڑے وغیرہ میں
ڈالنا۔ کہتے ہیں۔ "خَمَلَہُ
اللہُ۔" اللہ تعالیٰ اس کو
ہلاکت میں ڈالے۔
خَمِلَ۔ جوڑوں کی بیماری میں مبتلا ہونا۔
اَخْمَلَہ۔ گمنام کرنا۔ اخملت
الارضُ۔ زمین کا بہت گنجان
درختوں والی ہونا۔
اَخْمَلَ۔ القطیفۃَ۔ چادر کو روئیں
دار بنانا۔
اختملت۔ الماشیۃُ۔ جانوروں
کا اچھی گھاس والی زمین میں چرنا۔

الخَامِل۔ فا۔ من الرجال۔
گمنام آدمی۔ غیر مشہور شخص۔ بے
قدر۔ ج۔ خَمَل۔
الخَمْل۔ کپڑے کا رواں (۔۔۔
والخُمَالَۃ والخَمِیلَۃ) شترمرغ
کے پر۔
الخَمْلَۃ۔ چادر۔ پشم دار کپڑا۔
الخِمْلَۃ۔ راز۔ پوشیدہ برائیاں
پوشیدہ عادتیں۔ ج۔ خِملات۔
الخُمَال۔ جوڑوں کا درد۔ (۔۔۔ و
الخُمَالیّ والخِمل والخُمل) مخلص
دوست۔
الخَمِیل۔ روئیں دار کپڑا۔ نرم خوراک
گھرا بادل۔ واحد۔ (خَمِیلَۃ)
الخَمِیلَۃ۔ چادر۔ بہت گنجان، اور
گھنا درخت۔ بہت درختوں والی
جگہ۔ پست و نشیبی زمین۔ ج۔
خَمَائِل۔
المُخْمَل۔ پشم دار کپڑا۔ روئیں دار
کپڑا۔
خَمَنَ (ن ض) خَمْنًا و خَمَّنَ۔
الشیءَ۔ تخمینہ لگانا۔ قیمت لگانا
اندازہ کرنا۔
الخَامِن۔ گمنام۔ غیر مشہور۔
الخَمَن۔ بدبو۔
الخَمَّان۔ کمزور نیزہ۔ گھٹیا درجہ کا
آدمی۔ کہتے ہیں۔ "ھم خمان
الناس" وہ کم درجہ کے لوگ
ہیں۔
الخَمَّانَۃ۔ نیزہ کی کمزور چھڑ۔
خَنَّ (ض) خَنِینًا۔ ناک میں رونا
یا بولنا۔ یا ہنسنا۔ صفت (اَخَنّ)
خَنَّ (ن) خَنًّا۔ المالَ۔ لینا۔
قوم کی حریم میں داخل ہونا۔
اَخَنَّہُ۔ عقل چھین لینا۔ صفت

(مَخنُون) قیاس کی رُو سے مَخنَن ہونا چاہیے تھا۔
اِستَخنَتَ۔ البئرُ۔ کنویں کا بدبودار ہونا۔
الخُنَّۃ۔ گنگناہٹ۔ ناک کی آواز۔
الخَنَّان۔ آسودگی۔ زندگی کا آرام۔
الخُنَّان والخِنَان۔ اونٹوں کا زکام۔ ناک کی بیماری۔ پرندوں کے گلے کی بیماری۔
المَخِن۔ لمبا آدمی۔
المَخَنَّۃ۔ گنگناہٹ۔ ناک کی آواز۔ ناک۔ گھر کا درمیان۔ صحن۔ واضح راستہ۔ راستہ کا آغاز۔ شروع۔ وادی کی تنگ جگہ۔ کہتے ہیں "فلان مِخَنَّۃ لفلان" وہ چیز فلاں کے کھانے کی ہے۔
خَنِبَ (س) خَنَبًا۔ زکام والا ہونا۔ لنگڑانا۔ ہلاک ہونا۔ کمزور ہونا۔
اَخنَبَ۔ و اختَنَبَ۔ ہلاک ہونا۔ اَخنَبَہ۔ ہلاک کرنا۔ کمزور ہونا۔
تَخَنَّبَ۔ تکبر سے ناک چڑھانا۔
الخَنَب۔ ناک کی بیماری۔
الخَنَاب۔ لمبا۔ بیوقوف۔
الخَنَابَۃ۔ بُرا نشان۔ برائی۔
الخِنَابَۃ۔ والخُنَابَۃ۔ تکبر۔
الخِنَّابَتَان۔ والخُنَّابَتَان۔ ناک کے دونوں نتھنے۔
خَنِثَ (س) خَنَثًا۔ الرجلُ۔ ہیجڑا ہونا۔ زنانہ صفت ہونا۔ صفت۔ (خَنِث)۔
خَنَثَہ (ض) خَنثًا۔ ہنسی کرنا۔ ٹھٹھا کرنا۔ السقاءَ۔ مشک کے منہ کو پھاڑ کر اس کو باہر کی جانب موڑنا۔
خَنَّثَہ۔ موڑنا۔ نرم کرنا۔ ہیجڑا بنانا۔
اَخنَثَ۔ دوہرا کرنا۔ لچکنا۔
تَخَنَّثَ وانخَنَثَ۔ ہیجڑا ہونا۔
خَنَاث۔ مؤنث کا وصف ہے۔ اور صرف ندا میں مستعمل ہوتا ہے۔ کہتے ہیں "یا خَنَاثِ" اے لچکنے والی۔ خُنَاثُ الثوبِ و اَخنَاثہ۔ کپڑے کی تہیں۔ کہا جاتا ہے "اطوا الثوبَ علی خناثہ" کپڑے کو اس کی تہ پر لپیٹو۔ واحد (خِنث)
الخُنث۔ اخنث کا اسم۔ لچک نرمی۔
الخُنثٰی۔ ہیجڑا۔ ج۔ خَنَاثٰی و خِنَاث۔
المِخنَاث۔ بہت لچکدار۔ نرم۔ کہتے ہیں "رجلٌ مِخنَاث و امرأۃٌ مِخنَاثٌ"۔ ج۔ مَخَانِیث۔
المُخَنَّث۔ ہیجڑا۔ ڈھیلے لچکدار اعضاء والا۔
الخَنجَر والخِنجَر۔ چھری یا بڑی چھری۔ کٹار۔
خَنخَنَ۔ خَنخَنَۃً۔ ناک میں بولنا۔ — فی کلامہ۔ غیر واضح کلام کرنا۔ خنخنانا۔
الخُندُب۔ بدخلق۔
الخَندَرِیس۔ پرانی شراب۔
الخُندُع۔ خسیس۔
الخَندَق۔ شہر پناہ کے ارد گرد کھائی۔ ج۔ خَنَادِق۔ وخَندَقَ خَندَقَۃً۔ کھائی کھودنا۔
تَخَندَذَ۔ بے شرم و دلیر ہونا۔
الخِنذِیذ۔ لمبا۔ سخت۔ پہاڑ کی اونچی چوٹی۔ اچھا شاعر۔ بہادر۔ سخی۔ بگولہ۔ ج۔ خَنَاذِیذ۔
الخُنذُع۔ خسیس۔
خَنِزَ (س) خَنَزًا و خُنُوزًا۔ اللحمُ۔ گوشت کا بدبودار ہونا۔ صفت (خَنِز و خَنز)
الخُنزُوَان و الخُنزُوَانَۃ۔ تکبر۔ — الخُنزُوَان۔ بندر نر سؤر
الخِنزِیر۔ سؤر۔ ج۔ خَنَازِیر۔ — الخَنَازِیر۔ گلے کی گلٹیاں کنٹھ مالا — خنزیرُ البحر ایک قسم کی مچھلی — خنزیر الھند خرگوش سے مشابہ اور اس سے قدرے چھوٹا وا غدار جلد کا جانور۔ — خنزیر البئر۔ کنویں سے پانی نکالنے کی چرخی۔
الخَنزَرَۃ۔ موٹائی۔ پتھر توڑنے کا ہتھوڑا۔
خَنَسَ (ن ض) خَنسًا و خُنُوسًا۔ — وخِنَاسًا۔ عنہ۔ پیچھے ہٹنا۔ ایک طرف ہونا۔ سکڑنا۔ کہتے ہیں "خنس الطریقُ عنا" یعنی ہم نے راستہ کو طے کر کے اس کو اپنے پیچھے چھوڑ دیا — بین اصحابہ۔ اپنے ساتھیوں سے چھپنا۔
خَنَسَہ (ن ض) خَنسًا۔ پیچھے کرنا — ابھامہ۔ انگوٹھے کو سمیٹنا۔ کہتے ہیں "اشار باربع و خنس ابھامہ" یعنی اس نے انگوٹھے کو سمیٹ کر چار انگلیوں سے اشارہ کیا — القولَ۔ بری بات کہنا — الشئَ عنہ۔

چھپانا۔ فلاناً و بہ۔ غائب کرنا۔ چھپانا۔ صفت (خانس) ج۔ خنّس۔
خَنِسَ (س) خَنَساً۔ چپٹی اور سرے سے اٹھی ہوئی ناک والا ہونا۔ صفت (اَخْنَس) مؤنث خَنْسَاء۔ ج۔ خُنْس۔
اسم۔ الخَنَس۔
اَخْنَسَہ۔ عنہ۔ روکنا۔ پیچھے کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَخْنَسْتُ عنہ بعضَ حقّہ" میں نے اس کا کچھ حق روک لیا ۔۔۔ ادعارا لطریق کٹھن راستوں کو عبور کر جانا۔
تَخَنَّسَ ۔ بہ۔ چھپانا۔ غائب کرنا
اِنْخَنَسَ۔عنہ۔ پیچھے ہٹنا۔ سکڑنا۔
الخُنُس۔ ہرنیوں کے رہنے کی جگہ۔ ہرنیاں۔ نیل گائے۔
الخُنَّس۔ سب ستارے۔ یا صرف سیارے۔ بعض کے نزدیک زحل مشتری۔ مریخ۔ زہرہ۔ عطارد۔
الخَنْسَاء۔ نیل گائے۔ ایک مشہور شاعرہ کا لقب۔
الاَخْنَس والخَنُّوس۔ شیر۔
الخَنَّاس۔ شیطان۔
الخِنِّيس۔ فریبی۔ حیلہ باز۔
الخِنْسِر۔ لئیم۔
الخَنْسَر والخَنْسَرِیّ۔ نقصان میں پڑنے والا۔ ج۔ خَنَاسِرۃ۔
الخِنْسَاس۔ ایک پودا جس کو ہنس راج کہتے ہیں۔
الخَنُّوص۔ مؤنث۔ الخَنُّوصَۃ سؤر کا بچہ۔ ج۔ خنانیص۔
الخِنْصِر والخِنْصَر۔ چھنگلیا۔ ج۔ خَنَاصِر۔ کہا جاتا ہے۔

"ھذا امر تقعد علیہ الخَنَاصِر" یعنی یہ قابل اعتبار معاملہ ہے۔
الخَنْطَل۔ بلی۔ مصیبت۔ قطار ٹڈی دل۔
خَنَعَ (ف) خُنُوعاً۔ لہ و الیہ۔ عاجزی و فروتنی کرنا ۔۔۔ الی اللہ۔ بغیر عمل کے تضرع وزاری کرنا ۔۔۔ بفلانٍ۔ کسی کے ساتھ بیوفائی کرنا ۔۔۔ الی الامر السّیّئ برائی کی طرف مائل ہونا۔
خَنَّعَہ۔ کلہاڑی سے کاٹنا۔
اَخْنَعَتْہُ۔ الحاجۃُ لہ والیہ حاجت وضرورت کا کسی کو ذلیل و پست کر دینا۔
الخَنْع۔ ذلت۔
الخَنْعَۃ۔ عار۔ تہمت۔
الخَانِع والخَنُوع۔ بدکار۔ شک پیدا کرنے والا۔ ج۔ خَنَعَۃ وخُنُع۔
خَنَفَ (ض) خِنَافاً۔ البعیرُ۔ اونٹ کا دوڑنے میں اپنا سر اپنے سوار کی طرف جھکانا۔ صفت (مذکر و مؤنث) (خَنُوف) ج۔ خُنُف (ـــ خُنُوفاً) غضبناک ہونا ۔۔۔ الرجلُ بانفہ تکبر کرنا۔ صفت (خَالِف)
خَنِفَ (س) خَنَفاً ۔۔۔ صدرہٗ او ظہرہٗ۔ سینہ یا پیٹھ کی ایک طرف کا دوسری جانب سے مخالف ہونا۔ صفت (اَخْنَف) ج۔ خُنْف۔
الخُنُف۔ نشانات۔
خَنْفَس۔ عن القوم۔ قوم سے بددل ہونا۔ اس سے کنارہ کش

رہنا۔
الخُنْفُس والخُنْفِس والخُنْفَس والخُنْفَسَاء والخُنْفُسَاءۃ گبریلا۔ ج۔ خَنَافِس۔
الخُنَافِس۔ شیر۔
خَنَقَہ (ن) خَنْقاً و خَنِقاً و خَنَّقَہ تَخْنِیقاً۔ گلا گھونٹنا۔ کہتے ہیں "خَنَقَتْہ العبرۃ اسے رونے میں پھندا لگ گیا ۔۔۔ خَنَّقَ الاناءَ۔ برتن بھرنا ۔۔۔ خَنَّقَ السرابُ الجَبَلَ۔ سراب کا پہاڑ کو تقریباً ڈھانپ لینا ۔۔۔ خَنَّقَ زیدٌ الاربعین۔ زید چالیس برس کے قریب پہنچ گیا۔
اِخْتَنَقَ۔ گلا گھٹنا۔
اِنْخَنَقَ۔ اپنا گلا گھونٹنا۔
الخَنِیق والخَنِیْق۔ گلا گھونٹا ہوا۔
الخُنَاق۔ ایک بیماری کا نام جس میں سانس لینا دشوار ہو جاتا ہے۔
الخُنَاقِیَہ۔ پرندوں اور گھوڑوں کے حلق میں پیدا ہونے والی بیماری۔
الخِنَاق۔ وہ رسی وغیرہ جس سے گلا گھونٹا جائے۔ گردن۔ کہا جاتا ہے "اَخَذَہ بِخِنَاقِہ" اس نے اس کو گردن سے پکڑ لیا۔
الخَانِق۔ فا۔ تنگ راستہ۔ گلی۔ کوچہ ۔۔۔ خانق الذئب خانق النمر و خانق الکلب مختلف نباتات کے نام ہیں۔
الخَنَّاق۔ وہ جس کی عادت گلا گھونٹنے کی ہو۔
المِخْنَقَۃ۔ ہار۔ گلوبند۔ گلا گھونٹنے کی چیز۔ ج۔ مَخَانِق۔ و مَخَانِیق۔
المُخَنَّق۔ مفع۔ گلا گھونٹنے میں

رسی کی جگہ۔ گردن۔ کہتے ہیں۔ "غلام مُخَنَّقُ الخصر"۔ پتلی کمر والا لڑکا۔

المُخْتَنَقُ۔

خَنَا (ن)، خَنْوًا وخَنِیَ (س، خَنًی واخنی۔ علیہ فی الکلام کسی کے ساتھ فحش کلامی سے پیش آنا۔ اخنی الجرادُ۔ ٹڈی کا بہت انڈے دینا۔ المرعی۔ چراگاہ کا بہت گھاس والی ہونا۔ اخنی علیہ الدھرُ۔ زمانہ کا دراز ہو جانا۔ ہلاک کرنا۔ ظلم کرنا۔ بیوفائی کرنا۔ کہتے ہیں۔ " اخنی بہ" اس نے اس کو چھوڑ دیا اور اس کے ساتھ بدعہدی کی۔

الخَنَیٰ۔ بدزبانی۔ فحش گوئی۔ خَنَی الدھر۔ مصائب زمانہ واحد۔ (خَنَاۃ)

خَاب۔ (ن) خَوبًا۔ غریب ہونا۔ محتاج ہونا۔

الخَوبہ۔ بھوک۔ وہ زمین جس پر چارہ نہ ہو۔ یا وہ زمین جس پر بارش نہ برسی ہو۔

خَاتَ (ن)، خَوتًا وخَوتَانًا۔ الرجلُ۔ عمر رسیدہ ہونا۔ نقضِ عہد کرنا۔ وعدہ خلافی کرنا۔ المالَ۔ مال کو کم کرنا۔ (۔ وانخات، واختتات) البازی علی الصید۔ باز کا شکار پر جھپٹنا۔

خَاتَ (ن) خَوَاتًا۔ العقابُ۔ عقاب کا پروں سے سرسراہٹ کی آواز نکالنا۔

تَخَوَّتَ واختاتَ۔ المالَ۔ کم کرنا۔ الشیئَ۔ کسی شے کو اچک لینا۔ حدیثُ القوم۔ بات سن کر یاد رکھنا۔ الشاۃ۔ بکری کو دھوکے سے چرا لینا۔ کہا جاتا ہے "ھم یختاتون اللیل" وہ رات کو راہزنی کرتے ہیں۔

الخَوّات۔ بہادر آدمی۔

خَوِثَ (س)، خَوَثًا۔ البطنُ پیٹ کا ڈھیلا ہونا۔ کھانے سے بھرا ہونا۔ صفت (اَخْوَث) مؤنث (خَوْثَاء)

اَخَاخَ۔ اَخَاخَۃً۔ العشبُ۔ کم ہونا۔ پوشیدہ ہونا۔

الخَوخ۔ شفتالو۔ آڑو۔ واحد (خَوخَۃ)

الخَوخَۃ۔ روزن خانہ۔ روشندان بڑے دروازہ کی کھڑکی۔

الخَوخَاء والخَوخَاۃ والخَوخَاءَۃ احمق۔ بے وقوف

خَوَّدَ۔ الرجلُ۔ تیز چلنا۔ من الطعام شیئًا۔ کچھ کھانا پانا۔

تَخَوَّدَ۔ الغُصنُ۔ شاخ کا جھکنا۔

خَاوَذَہ مُخَاوَذَۃً۔ الی الشیء۔ ایک کے بعد دوسرے کا آنا۔ کہتے ہیں "خاوذونا الی الماء" یعنی ہم تو لوٹ رہے تھے، اور وہ جا رہے تھے۔ خاوذہ کسی کی زیارت کے لیے بار بار آنا۔ خاوذتہ الحُمّٰی۔ بخار نے اس کو بے وقت آن لیا۔ خاوَذَ عنہ۔ کسی سے علیحدہ ہونا۔ کنارہ کش ہونا۔

تَخَاوَذَ۔ القومُ۔ آپس میں عہد وپیمان کرنا۔

تَخَوَّذَ۔ برابر ملتے رہنا۔ کہتے ہیں۔ "تَخَوَّذَنَا بالزیارۃ"۔ اس نے ہم سے بار بار ملاقات کی۔

الخُوذَۃ۔ خود۔ ج۔ خُوَذ۔

خُوذَانُ۔ الناس۔ لوگوں کے خدمت گار۔

خَوَاذُ۔ الحمّٰی۔ بخار کا معلوم وقت پر آنا۔

خَارَ (ن) خُوَارًا۔ البقرُ۔ گائے کا ڈکارنا۔ آواز کرنا (۔ خؤورًا) وخَوِرَ (س) خَوَرًا کمزور ہونا۔ سست ہونا۔ ٹوٹنا۔ قوۃُ المریض۔ بیمار کی طاقت گھٹ جانا۔

خَوَّرَ۔ کمزور ہونا۔ ڈھیلا ہونا۔ الارضُ۔ کثرت بارش سے زمین کی مٹی کا نرم ہو جانا۔ الرجلَ۔ کمزوری کی طرف نسبت کرنا۔

اَخَارَہ۔ موڑنا۔ جھکانا۔ مائل کرنا۔ کہتے ہیں۔ "اخرنا الابلَ الی مواضع کذا"۔ ہم نے اونٹوں کو فلاں مقام کی طرف موڑ دیا۔

تَخَاوَرَتْ۔ الثیرانُ۔ بیلوں کا ایک دوسرے پر آواز نکالنا۔

استخارہ۔ کسی کی طرف مہربانی کا خواہش مند ہونا۔ المنزلَ۔ منزل کو صاف کرنا

الخَوس۔ دو بلند مقامات کے درمیان پست ونشیبی قطعہ زمین۔

الخُوَاس۔ مص۔ گائے کی آواز۔ بکریوں، ہرنوں۔ اور تیر کی آواز پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے۔

الخَوّار۔ بزدل۔ کمزور۔ ڈھیلا سست

— فوس خَوّار العنان۔ جلد تابع ہونے والا تیز رفتار گھوڑا۔
الخُوریّ۔ کاہن۔ ج۔ خواریۃ۔ (دخیل)
الخُورُس۔ گرجا میں مذہبی خادموں کے قیام کی جگہ۔
خَازَہ (ن) خَوْزًا۔ دشمنی کرنا۔ عداوت رکھنا۔
خَاسَت (ن) خَوْسًا۔ الجیفۃَ۔ لاش کا سڑنا — البضاعۃُ۔ سامان کا نا قابل فروخت ہونا — "خاس العہد و بالعہد"۔ بدعہدی کرنا — بالوعد۔ وعدہ خلافی کرنا — بفلانٍ کسی سے بے وفائی کرنا۔
خَوّسَ۔ الشیَٔ۔ کم کرنا۔
خَاشَہ (ن) خَوْشًا۔ بالرمح نیزہ مارنا — الشیَٔ۔ لینا۔ — الرجلُ۔ کسی کا بھیڑ میں گھس جانا۔
خَوّشَ و تَخَوّشَ — الشیَٔ۔ کم کرنا — و تخوش الرجلُ۔ آدمی کا فربہ ہونے کے بعد لاغر ہونا۔
الخَوش۔ پہلو۔
الخَوشان۔ ایک قسم کی ترش گھاس واحد (خوشانۃ)
المُتَخَوّش و المُتَخَاوِش۔ چھریدار دبلے پیٹ والا۔
خَوِصَ۔ یَخوَصُ (س) خَوَصًا آنکھ کا گڑھے میں بیٹھنا۔ صفت (اخوص) مؤنث (خوصاء) ج خُوص — الشاۃُ۔ وہ سفید جسم والی بکری جس کی ایک آنکھ سفید ہو اور ایک سیاہ۔
خَوّصَ۔ پہلے شریف لوگوں کا اکرام کرنا اور پھر رذیلوں کا — التاجَ۔ تاج کو سونے کے پتروں سے آراستہ کرنا — ہ الشیبُ۔ کسی میں بڑھاپے کا ظہور ہونا۔ کہتے ہیں "خوّص ما اعطاك"۔ یعنی وہ جو کچھ تم کو دے لے لو۔ اگرچہ وہ تھوڑا ہی ہو۔
خَاوَصَ و تَخَاوَصَ۔ نیم وا شدہ آنکھوں سے دیکھنا — النجومُ ستاروں کا مائل بغروب ہونا۔ — خَاوَصَۃ مُخَاوَصَۃً وخاوصہ البیعَ۔ بیچنے میں مقابلہ کرنا۔
اَخُوَصَ — النخلُ۔ درخت خرما کا پتے نکالنا۔
تَخَوّصَ — الشیَٔ۔ تھوڑی ہونے پر بھی لے لینا — العطیۃَ۔ تھوڑا تھوڑا کر کے لینا۔
الخَوّاصُ۔ کھجور کے پتوں کو فروخت کرنے والا۔ اس عمل کو (الخِیاصۃ) کہتے ہیں۔
الخُوص۔ کھجور کے پتے۔ واحد (خُوصَۃ)
الخوصاء۔ گرم ہوا۔ کہتے ہیں — "خرجوا فی الظہیرۃ الخوصاء۔ یعنی وہ دوپہر کی سخت گرمی میں نکلے۔
خَاصَ (ن) خَوْصًا و خِیاصًا۔ — الماءَ۔ پانی میں گھسنا۔ داخل ہونا — الثوابَ۔ ملانا — الغمراتِ۔ سختیوں میں گھس پڑنا — فی الحدیث۔ گفتگو میں مشغول ہونا — الجوادُ فی المیدان۔ گھوڑے کا میدان میں کلیلیں کرنا — بالفرس۔ گھوڑے کو پانی پر لانا — بالسیف۔ تلوار کو زخم میں دھلانا — کہتے ہیں۔ "انہ یخوض المنایا" وہ اپنے آپ کو خطرات میں جھونکتا ہے۔ "وھو یخوض اللیلَ"۔ وہ رات کو ہولناکیوں سے نڈر ہو کر گھس پڑتا ہے۔
خَوّضَ — الماءَ۔ پانی میں گھسنا
خَاوَضَ مُخَاوَضَۃً و اَخَاضَ اخَاضَۃً — الفرسَ گھوڑے کو پانی میں داخل کرنا۔ — اخاضوا الماءَ۔ جانوروں کو پانی میں داخل کرنا۔
تَخَوّضَ۔ پانی میں بتکلف گھسنا۔
اِخْتَاضَ — الماءَ۔ پانی میں داخل ہونا۔ گھسنا۔
تَخَاوَضَ — القومُ فی الحدیث لوگوں کا باہم گفتگو میں مشغول ہونا
الخوضۃ۔ خاض کا اسم مرۃ۔ موتی۔
الخوّاض۔ بہت گھسنے والا۔
المَخَاضَۃ۔ پانی میں گھسنے کی جگہ۔ ج۔ مَخَاوِض و مَخَاض و مَخَاضَات
تَخَوّطَہ۔ وقتًا فوقتًا آنا۔
الخُوط۔ نرم ٹہنی۔ یا ہر شاخ۔ ج۔ خیطان
خَافَ یخاف خوفًا وخِیفًا و مَخَافَۃً وخِیفَۃً و تَخَوّف ڈرنا۔ خوف زدہ ہونا۔ گھبرانا محتاط ہونا۔ کہتے ہیں۔ "خافہ وخاف منہ و خاف علیہ"

(خائِف) ج۔ خُوّف و
خُيّف و خِيّف و خَائِفُونَ
— تخوف الحقَ۔ حق مارلینا
— تخوف الشيءَ۔ آہستہ
آہستہ کم کرنا — تَخَوّفَ
علیہ شیاءً۔ خوف کھانا۔
خَوّفَہ ڈرانا — الطریقَ
راستہ کو خوفزدہ بنانا۔
اَخَافَہ إخَافَۃً۔ ڈرانا —
اخاف الطریقُ۔ راستہ کا
گھبراہٹ میں ڈالنا۔
خَاوَفَہ۔ ڈرنے میں کسی سے مقابلہ
کرنا۔ کہتے ہیں۔" خَاوَفتہُ
فخفتہ اخوفُہ"۔ ڈرنے میں
میرا جب اس سے مقابلہ ہوا
تو میں اس پر غالب رہا۔ یعنی
میں اس سے زائد ڈرنے والا
ثابت ہوا۔
الخَوّافُ۔ شور۔
الخَافُ۔ بہت ڈرنے والا۔
الخَافَہ۔ چمڑے کا وہ لباس جو
شہد نکالنے والے پہنتے ہیں۔
وہ شے جس کے ذریعہ پھلوں کو
چنا جائے۔
الخِيفَۃ۔ ڈرنے والے کی حالت۔
المَخُوف۔ خوفناک۔ کہتے ہیں۔
"طریقٌ مخوفٌ"۔ خوف ناک
راستہ۔
خَوِقَ (س) خَوَقًا و انْخَاقَ
و تَخَوّقَ۔ وسیع اور کشادہ ہونا۔
صفت (اَخْوَق) مؤنث
خَوْقَاء۔ ج۔ خُوق۔
اَخَاقَ إخَاقَۃً۔ زمین میں پھرنا۔
خَوّقَہ۔ وسیع کرنا۔ کشادہ کرنا۔
تَخَوّقَ۔ عنہ۔ دور ہونا۔

الخَوَق۔ کشادگی۔ کھجلی۔
الاَخوَق۔ خارش والا۔ کانا —
"مکانٌ منخاق"۔ کشادہ جگہ۔
خَالَ۔ یَخُول خَولاً و خِیَالاً۔
— المواشي۔ مویشی کی
نگہبانی کرنا۔ نگرانی کرنا۔ فلانٌ
علی اھلہ۔ اپنے اہل کے
امور کا انتظام و انصرام کرنا۔
ان کے انتظام کے لیے کافی ہونا۔
خَالَ یخال۔ خولاً۔ تنہائی کے
بعد غلاموں والا ہونا۔
خَوّلَہ۔ الشيءَ۔ عطا کرنا بخشنا۔
یا مالک بنانا۔
اَخوَل و اُخوِل۔ ماموں والا ہونا
اَخَالَ۔ فیہ خالاً من الخیر
و اَخَالَہ۔ فراست سے بھلائی
کا پتہ لگالینا۔
تَخَوّلَ۔ فیہ خالاً من الخیر
و تَخَیّلَ تَخَوّلاً و تَخَیّلاً —
بھلائی معلوم کرنا۔
تَخَوّلَ۔ خالاً۔ ماموں بنانا۔
— فلانًا۔ کسی کی نگہبانی
کرنا۔ دیکھ بھال رکھنا۔
استَخوَلَھم۔ نوکر رکھنا۔ خادم
بنانا — استَخوَلَ و استَخَالَ
فیھم۔ ماموں بنانا۔
الخَوَل "خولی" کی جمع۔ غلام
لونڈیاں۔ لفظ واحد ہے، جمع
کے معنی دیتا ہے۔ کبھی واحد
کے لیے (خائل) کا لفظ آتا ہے
الخَالُ۔ ماموں۔ ج۔ اَخوَال
و اَخوِلَہ و خُؤول و خُوّل
و خُؤولَۃ۔
الخَالَۃ۔ خالہ۔ ج۔ خالات
کہتے ہیں۔" هما ابنا خالۃ"۔
وہ دونوں ایک دوسرے کی خالہ
کے بیٹے ہیں۔

الخَالُ۔ خیر کا نشان۔ فوج کا جھنڈا۔
چیز کا مالک۔ کہتے ہیں۔" انا خال
ھذا الفرس"۔ میں اس گھوڑے
کا مالک ہوں۔
الخُؤولَۃ۔ ماموں ہونے کا رشتہ۔
الخَولی۔ مال کا انتظام کرنے والا۔
ج۔ خَوَل۔
الخَائِل۔ فا۔ الخَول کا واحد
کہتے ہیں۔" ھو خائِلُ مالٍ"۔
وہ مال کا مدبر و منتظم ہے۔ کبھی
"خالُ مالٍ"۔ بحذف الھمزۃ
بھی کہتے ہیں۔
الخَولَۃ۔ ہرنی۔
الاَخوَلَ۔ بہت سے ماموں رکھنے
والا — رجل (مُخوِل و مُخوَل
و مُخَال) شریف ماموں والا۔
خَامَت (ن) خَومَاتًا۔ الارضُ۔
کسی جگہ کا ناموافق صحت ہونا۔
اَخَام۔ اخامَۃً۔ الفرسُ
گھوڑے کا تین ٹانگوں پر کھڑا ہونا
— الخام۔ سوتی کپڑا۔ ج
اَخوَام۔
خَانَہ (ن) خَونًا و خیانَۃً و
مَخَانَۃً و خَانَۃً — فی کذا۔
امانت میں خیانت کرنا —
خَانَہ سیفُہ۔ تلوار کا اچٹ
جانا — خَانَہ الدھر۔ زمانہ
کا کسی کی حالت کو فراخی سے تنگی میں
تبدیل کر دینا — خَانَتہُ
رجلاہ۔ چلنے میں پاؤں کا کام نہ
دینا۔ نہ چل سکنا۔
خَانَ الدلوَ الرِّشاءُ۔ ڈول کی
رسی رسی کا ٹوٹ جانا —

العهدَ - عہد توڑ ڈالنا - کہتے
ہیں "خانه العهدُ او
الامانةُ" - عہد میں پورا نہ اترنا
یا امانت میں خیانت کرنا -
صفت (خائن) ج - خُوّان
وخَانَه وخَوَنة (- خونًا)
جسم میں ضعیف اور نظر میں کمزور
ہونا -
خَوَّنَه - کسی کی طرف خیانت کی
نسبت کرنا -
خَوَّنَه وخَوَّن منه وتخوَّنَه
آہستہ آہستہ کم ہونا - خَوَّنَه
وتخوَّنَه - نگہبانی کرنا - دیکھ
بھال کرنا - اور اسی سے ہے -
"کانت الحُمّٰی تتخوَّنه"
اس کو بخار وقت پر آتا تھا -
"تخوَّنه الدهرُ" - زمانہ کا
کسی کی آسودگی کو سختی سے بدل
دینا -
اِختَانَه خیانت کرنا - المالَ
مال کو چرانا -
استَخَانَه - خیانت کا ارادہ کرنا -
الخَانُ - دکان - سرائے - ج - خَانَات
(دخیل) ترکوں میں بادشاہ کا
لقب -
الخَائِنَة - الخائن کا مؤنث -
الخَانَة - بہت خیانت کرنے
والا - اس میں تاء مبالغہ کے لیے
ہے - جس طرح "راویة"
بہت روایت کرنے والا -
الخُوان والخِوان - دستر خوان -
عام لوگ اس کو "سُفرة"
کہتے ہیں - ج - اَخوِنه وخُون
الخوون والخَوَانة - بڑا خائن -
الخوّانة - بہت خیانت کرنے والا -

تاء مبالغہ کے لیے ہے - سُرِین
خَوَّت الدار تخوّ خوًّا - منہدم
ہونا - النجومُ - بغیر بارش
ہوئے ستاروں کا غروب ہونا -
الخَوُّ - بھوک - کشادہ وفراخ وادی
(- والخُوّ) شہد -
الخُوَّة - فراخ زمین -
خَوَی (ض) خَوَاءً - البیتُ
گھر کا گرنا - منہدم ہونا - خالی ہونا
- رأسُه - نکسیر کا خون زیادہ
نکلنے سے سر کا خون سے خالی ہونا
(- خَوَی وخَوَاءً) - الرجلُ
بھوکا ہونا - الزندُ - چقماق
کا آگ نہ دینا - (- خَیًّا)
النجومُ - ستاروں کا بے بارش
کے ہونا - غروب کے لیے جھکنا -
(- خَوًّی وخَوَایةً) الشئَ
اچک لینا -
خَوِیَ (س) خَیًّا وخُوِیًّا وخَوَایةً
- المکانُ - خالی ہونا -
خَوَّی - تخوِیَةً - البعیرُ
اونٹ کا بیٹھنے میں پیٹ کو زمین
سے اونچا رکھنا - الطائرُ
پرندہ کا اڑنے میں دونوں بازوؤں
کو لٹکانا -
آخوی اِخْوَاءً - الزندُ - چقماق
کا آگ نہ دینا - النجوم
ستاروں کا بے بارش کے ہونا -
الرجلُ - بھوکا ہونا -
ماعند فلان - کسی کے
پاس سے سب کچھ لے لینا -
(- وخَوَّت) - الماشیةُ - مویشی
کا بہت فربہ ہونا -
اِختَوی - اختواءً - بے عقل ہونا -
- البلدَ - شہر کو طے کر جانا -

ماعند فلان - کسی سے سب
کچھ لے لینا - الفرس -
گھوڑے کی اگلی پچھلی ٹانگوں کے
درمیان نیزہ مارنا -
الاَخوَی - بے عقل - مؤنث خَیَّاء
وخَوِیَاء -
الخَوَی والخَوَاء - خالی پیٹ ہونا
دو چیزوں کے درمیان خالی فضا -
- خَوَاءُ الفرسِ - گھوڑے
کی اگلی پچھلی ٹانگوں کے درمیان
کا فاصلہ -
الخَوِیّ - پست نرم زمین - الخَوِی
خالی پیٹ ہونا -
خَابَ (ض) خَیبَةً وتخَیَّبَ -
طلب میں ناکام ہونا - امید ٹوٹنا -
کہتے ہیں "خابَ سعیُه" - اس کی
کوشش ناکام رہی -
خَیَّبَه واَخَابَه - ناکام کرنا - محروم
کرنا - قدح (خَیَّاب) آگ نہ
دینے والی چقماق -
المَخیَبَة - ناکامی کا سبب وباعث
خَاتَ (ض) خَیتًا وخُیُوتًا - آواز کرنا
خَارَ (ض) خَیرًا - صاحب خیر ہونا -
- الله لك فی الامر - اس
کام میں اللہ تمہارے لیے بہتری
کرے -
خَارَ (ض) خَیرَةً وخِیَرَةً و
خِیَرًا وخَیرًا - الشئَ علی
غیرہ - ایک شے کو دوسری پر
فضیلت دینا - برتری دینا -
خَارَه - پسند کرنا - منتخب کرنا
اور اسی سے ہے "اللّٰھمّ
خِرلی" - اے اللہ میرے لیے
دونوں امروں میں سے بہتر انتخاب فرما -
خَیَّرَه وخَایَرَه - فی الامرین

و بين الامرين۔ دونوں امروں
میں سے ایک کے انتخاب کا اختیار
دینا۔" وخايره فى العلم
فخاره "۔ علم میں کسی سے سبقت
لے جانا۔
تخيّره و اختاره۔ چن لینا۔ منتخب
کرنا۔ ذخیرہ کرنا۔
استخار استخارةً۔ بھلائی و خیر
طلب کرنا ۔ اللهَ۔ کسی کا خدا
تعالیٰ سے دعا کرنا کہ بہتر کام اس
کے حق میں پسند فرمائے۔
الخَيْر۔ ج۔ خُيُور۔ خیر۔ بھلائی
چیز کا اپنے کمال کو پہنچنا ۔ مال۔
ج۔ أخيار و خِيار۔ بہت
خیر والا۔ اور خير۔ "أخير"
سے مخفف ہو کر اسم تفضیل کا
صیغہ بن کر بھی آتا ہے۔ اس کی
مؤنث خَيْرة۔ آتی ہے۔
خَيْرُ۔ الناس۔ سب مردوں سے
بہتر۔ النساء۔ سب عورتوں
سے بہتر۔
الخِير۔ شرافت۔ بزرگی۔ اصل ہیئت
الخيرة ۔ بہت خیر والی عورت۔ عمدہ
چیز۔ ج۔ خَيرات۔
الخِيَرة۔ من الشئ او القوم۔
افضل۔ اعلیٰ۔
الخِيار۔ پسندیدگی۔ کہتے ہیں۔" أنتَ
بالخيار"۔ تم جو چاہو، پسند
کرو۔ خيارُ الشئ۔ اعلیٰ چیز
۔ الخيار۔ ککڑی۔ کھیرا۔ واحد
(خِيارة)۔
خيار شنبر۔ املتاس۔
الخِيرِيّ۔ ایک پھولدار نبات۔
الخَيْرِيّة۔ عمدگی۔ برتری۔ سلطنت
عثمانیہ کا ایک پرانا سکّہ۔

الخَيِّر۔ کریم۔ مؤنث (خَيِّرة)،
الأخير۔ زیادہ اچھا۔ مؤنث خِيرىٰ
و خُورىٰ۔ ج۔ أخاير۔
الخَيْرِىّ و الخوريّ و الخُورىّ
ذو الخِيرىّ۔ خیر میں مبالغہ کے
معنی دیتے ہیں ۔ رجل
خيرى۔ بہت خیر والا آدمی۔
المُختار۔ مفع ۔ کہتے ہیں۔" أنتَ
بالمختار"۔ یعنی جو چاہو پسند
کرو۔
خاسَ (ض) خَيْسًا۔ اللحمُ۔
گوشت کا بدبو دار ہونا ۔
البيعُ۔ سرد بازاری ہونا ۔
الرجلُ۔ جھوٹ بولنا۔ ذلیل
ہونا یا کرنا ۔ الرجلَ او الدابّة
کسی آدمی یا جانور کو مطیع و تابع
دار کرنا۔
خاسَ (ض) خَيْسًا و خَيَسانًا۔
بالعهد۔ عہد شکنی کرنا۔ بیوفائی
کرنا۔ دغا کرنا۔ بالوعد۔
خلاف وعدگی کرنا۔
خَيَّسه۔ سدھانا۔ رام کرنا ۔
خَيَّس الجملَ۔ اونٹ پر سواری
لے کر اس کو سدھانا۔ رام کرنا۔
روکنا۔
الخَيْس۔ غم۔ گمراہی۔ جھوٹ۔ خیر و
بھلائی۔
الخِيس۔ گنجان اور گھنا درخت۔
شیر کی جھاڑی۔ ج۔ أخياس۔
الخيسة۔ شیر کی جگہ۔ ج۔ خِيَس۔
المُخَيَّس و المُخَيِّس۔ جانور کو
سدھانے کی جگہ۔
خاشَ (ض) خَيْشًا۔ ما فى الوعاء۔
برتن کی چیز کو نکالنا۔
الخَيْش۔ کتان کا بنا ہوا کھردرا کپڑا

ج۔ خُيُوش و أخياش۔ واحد
(خَيْشة)۔ کمینہ آدمی۔
الخَيّاش کتانی کھردرا کپڑا بیچنے والا۔
خاصَ (ض)، خَيْصًا۔ تھوڑا ہونا
صفت (خائص)
خَيِصَ (س)، خَيَصًا۔ چھوٹی بڑی
آنکھوں والا ہونا۔ صفت
(أخْيَص)، مؤنث (خَيْصاء)
الخَيْص۔ تھوڑی سی چیز۔ کہا جاتا
ہے۔" قلتُ۔ منه خَيْصًا
خائصًا"۔ میں نے اس سے
تھوڑی سی چیز پائی۔
الخَيْصىّ۔ تھوڑی چیز۔ کہتے ہیں۔" فى
المرعى خيصى من العشب"۔
چراگاہ میں گھاس تھوڑی سی ہے۔
الخيصان۔ تھوڑا مال۔
خاطَ (ض)، خَيْطًا۔ الثوبَ
کپڑا سینا۔ صفت فاعلی (خائط
و خاط و خياط) صفت مفعولی
(مخيط و مَخْيُوط)۔ الحيّةُ
سانپ کا زمین پر رینگنا اور اسی
سے ہے " هذا مخيط الحيّة"۔
یہ سانپ کے رینگنے کی جگہ ہے۔
خاطَ اليه خَيْطَةً۔ کسی پر ایک
ہی دفعہ گذر جانا۔ یا تیزی سے
گذر جانا۔
خَيَّطَ۔ الشيبُ فى راسه۔ سر میں
بڑھاپے کے آثار ظاہر ہونا۔
تَخَيَّطَ۔ راسه بالشيب۔ سر میں
بڑھاپا شروع ہونا۔
اختاطَ و اختطّ۔ اليه۔ ایک ہی
دفعہ گذرنا یا تیزی سے گذر جانا۔
الخَيْط۔ ڈورا۔ دھاگا۔ ج۔ خُيُوط۔
و خُيُوطة و أخياط۔ من
النعام او الجراد۔ شتر مرغ

کاریوٹر یا ٹڈی دل۔ ج خِیطَان

الخَیطُ الابیض۔ صبح کی روشنی۔

الخیط الاسود۔ رات کی تاریکی۔

الخَیطُ من الرقبۃ۔ حرام مغز۔ کہتے ہیں " جاحش عن خیط رقبتہ " اس نے اپنے خون سے مدافعت کی۔

خَیطُ باطِل۔ زہرے۔ سوراخ کی شعاع میں دکھائی دینے والے ذرات۔

الخِیط والخیطی۔ من النعام او الجراد۔ شتر مرغ کا ریوڑ یا ٹڈیوں کا دل۔

الخِیَاطۃ۔ درزی کا پیشہ۔

الخَیَّاط۔ درزی

الخِیَاط والمخیط۔ سوئی۔

خَیِفَ (س) خَیَفًا۔ ایک نیلی اور دوسری سرگیں آنکھ والا ہونا۔ صفت (اَخیَفُ، مؤنث خَیفَاءُ۔ ج۔ خِیف۔

خَیَّفَ۔ عن القِتَال۔ لڑائی سے منہ موڑنا — القومُ۔ کسی جگہ اترنا — خَیَّفَتِ المراۃُ باولادھا۔ اخیافی بھائیوں کی ماں ہونا۔

تَخَیَّفَ — الوانًا۔ مختلف رنگوں والا ہونا۔

الخَیفُ۔ پہاڑ کے دامن میں اونچی نیچی زمین۔ پانی بہنے کی جگہ سے بلند جگہ۔ تھن کی کھال۔

الخِیفَۃ۔ چھری بشیر کی جھاڑی۔

الخَیفَاءُ۔ کشادہ تھنوں والی۔ ج خَیفَاوَات وخِیَف۔

الاَخیَاف۔ مختلف لوگ۔ کہتے ہیں " ھم اخوۃ اخیاف او ہو اخیاف " ان کی ماں ایک ہے اور باپ الگ الگ۔ ماں کی طرف سے بھائی۔

الخَیفَان۔ لوگوں کی کثرت۔ رنگ برنگ پروں والی ٹڈی۔ ایک پہاڑی بوٹی۔ واحد (خَیفَانَۃ)

خَالَ۔ یَخَالُ خَیلاً و خَیلاً و خَالاً و خَیلَۃً و خِیلَۃً و خَیلاَنًا و خَیلُولَۃً۔ و مَخِیلَۃً و مَخَالَۃً — الشئَ خیال کرنا۔ گمان کرنا۔ اور مضارع سے واحد متکلم کا صیغہ اِخَال و اخال ہے۔ میں گمان کرتا ہوں۔

خَیَّلَ۔ تخییلاً و تَخیَالاً۔ علیہ۔ تہمت لگانا۔ شک کرنا۔ و— خَیَّلَ تَخییلاً — السحابُ بادل کا گرجنا۔ چمکنا اور برسنے کے قریب ہونا — فیہ الخیر کسی میں بھلائی کے نشان معلوم کرنا — عن القوم۔ کمزور اور بزدل ہونا۔

تَخَیَّلَ۔ الیہ و لہ انہ کذا تصور ہونا۔ ایک چیز کو وہم سے دوسری چیز خیال کرنا۔

خَایَلَہ۔ فخر کرنے میں مقابلہ کرنا۔ — خایلت السحابۃُ۔ بادل کا بارش کی امید دلانا۔

اَخیَلَتِ — السماءُ۔ بادل کا برسنے کے لیے تیار رہنا — الناقۃُ اونٹنی کے تھنوں میں دودھ ہونا (— واخال، القومُ۔ ایسے بادل کو دیکھنا جس سے بارش برسنے کی امید کی جائے (اَخیَل واختال۔)، المکانُ بالنباتِ۔ جگہ کا سبزہ سے ہرا بھرا ہونا — اخال علیہ الشئُ۔ کسی شے کا کسی پر مشتبہ و دشوار ہونا۔

تَخَیَّلَت۔ السَحابۃُ۔ بادل کا بارش کے نشانات لے کر ظاہر ہونا — الرجلُ۔ تکبر کرنا۔ — لہ انہ کذا۔ شبہ ہونا اور وہم ہونا کہ وہ ایسا ہے — فیہ الخیر۔ کسی میں بھلائی کے نشانات معلوم کرنا — ہ فراست سے معلوم کرنا — علیہ۔ پسند کرنا اور فراست سے بھلائی کا پتہ لگانا۔

تَخَالَ تَخَایلاً و اختال۔ اختیالاً۔ اکڑ کر چلنا۔ تکبر کرنا۔

استَخَالَ — السحابۃَ۔ بادل کو دیکھ کر اس کو برسنے والا خیال کرنا۔

الخَال۔ ضرور برسنے والا بادل۔ بجلی۔ تکبر۔ بڑا پہاڑ۔ جھنڈا۔ نرم کپڑا۔ سخی آدمی۔ متکبر۔ گمان۔ وہم۔ بے بیوی والا۔ کمزور دل یا کمزور جسم والا۔ چھوٹا ٹیلہ۔ گھوڑے کی لگام۔ کفن۔ بدن کا تل۔ ج۔ خِیلاَن۔

الخَالَۃ۔ مغرور عورت۔

الخَیل۔ مص۔ گھوڑوں کا گروہ۔ ج۔ خُیُول و اَخیَال — الخیل مجازاً سواروں کو بھی کہتے ہیں۔ کہا جاتا ہے " اتی بخیلہ ورجلہ " وہ سواروں اور پیادوں کو لے آیا

الخَیلاَن۔ ایک سمندری جانور جس کا نصف حصہ انسان کے مشابہ، اور نصف مچھلی سے ملتا ہوا ہوتا ہے۔

الخَیَال۔ گمان۔ وہم۔ ج اخیلۃ
د۔ والخَیَالَۃ، خواب میں دکھائی دینے والی صورت بشکل انسانی۔ خیال۔ دھوکا۔ یعنی کھیتوں میں نصب کی ہوئی وہ بناوٹی انسانی شکل جس کو دیکھ کر جانور اور پرندے ڈریں۔ اور اس کو انسان سمجھیں۔
الخَائِل۔ متکبر۔ ج۔ خَالَۃ۔
المُخیّلہ والخیالیۃ۔ قوتِ خیالیہ۔
الاَخیَل۔ مؤنث۔ خیلاء۔ ج خیل واخائل والمَخِیل۔
المَخیُول۔ بدن پر تل رکھنے والا۔ الاَخیَل۔ ایک بدشگونی کا پرندہ۔
الاَخائل۔ متکبر۔ کہتے ہیں "رجلٌ اخائل"۔
الخَیَّال۔ سوار۔ گھوڑوں والا۔ ج
الخَیلاء والخِیلاء والخَیلَۃ۔ خود پسندی۔ غرور۔ المَخیلۃ والمَخیلَۃ۔
والمُخیلَۃ والمُختالۃ۔ وہ بادل جس کے برسنے کی امید ہو۔ انہ لمُخِیل الخیر۔ اس سے نیکی کی امید ہے وہ نیکی کرسکتا ہے۔ "کلامٌ مخیلٌ"۔ مشکل کلام۔

المخایل۔ من السحب۔ بارش کی امید دلانے والے بادل۔ اور اسی سے ہے "ظهرت فیه مَخایلُ النجابة"۔ اس میں شرافت کی نشانیاں نمایاں ہو گئیں۔ ارضٌ متخیّلۃ و متخایلہ۔ کسی زمین کے پودوں کا اپنی مدت پر آ کر پھول لانا۔
خَامَ۔ یخیم خیمًا و خیمانًا و خیُومًا و خیُومَۃً و خیامًا و خیمومۃً کسی جگہ اقامت کرنا۔ عند بزدل ہونا اور پیچھے لوٹنا۔ القومُ فی القتال۔ جنگ میں کامیاب نہ ہونا۔ رجلہ۔ اٹھانا۔
خَیَّمَ۔ خیمہ لگانا۔ خیمہ میں اقامت کرنا۔ بالمکان۔ اقامت کرنا۔ خیّمت الکرمۃُ۔ انگور کی بیل کا خیمہ کی طرح چھا جانا۔ خیّمتِ البقرۃُ۔ گائے کا اپنے تھان پر کھڑے رہنا۔ الریحُ فی الثوبِ۔ کپڑے میں خوشبو بسانا۔
اَخَامَ اخامۃً و اَخْیَمَ اِخیَامًا۔ الخیمۃ۔ خیمہ نصب کرنا۔ الفرسُ گھوڑے کا تین ٹانگوں پر کھڑا ہونا۔
تَخَیَّمَ۔ المکانَ و بالمکانِ و فیہ۔ کسی جگہ خیمہ نصب کرنا۔

۔ تخیمت الریحُ الطیبۃُ بالثوب ونحوہ۔ کپڑے میں خوشبو کا بس جانا اور کپڑے کا مہکنا۔
الخِیمُ۔ طبیعت۔ خصلت۔ تلوار کا جوہر۔
الخَام۔ وہ شے جس پر کاریگر کا ہاتھ نہ لگا ہو۔ مثلاً وہ الماس جو صیقل نہ ہوا ہو۔ وہ پتھر جس کو سنگ تراش نے نہ تراشا ہو وہ چمڑا جس کو دباغ نے ہاتھ نہ لگایا ہو۔ وہ کپڑا جس کو دھوبی نے نہ چھوا ہو۔ روئی کا بنا ہوا کپڑا۔ ج۔ اَخوَام۔
الخَامَۃ۔ تر و تازہ گھاس۔ ج خَام و خَامَات۔
الخَیمَۃ۔ ڈیرہ۔ ہر وہ گھر جو اینٹ پتھر مٹی وغیرہ سے نہ بنایا گیا ہو۔ ج۔ خِیَم و خِیَام و خَیمَات و خَیم۔
الخیّام۔ اونٹ کی عماریاں ہودے۔
الخَیّام۔ خیمہ میں رہنے والا۔ (۱) والخیمی، خیمہ فروخت کرنے والا۔ خیمہ بنانے والا۔
المُخَیَّم۔ خیمہ لگانے کی جگہ۔

# د

دَأَبَ (ف) دَأْبًا و دَأَبًا و دُؤُوبًا۔ فی العمل۔ کوشش و مشقت سے کسی کام کو برابر کرتے رہنا۔ صفت دَائِبٌ و دَؤُوبٌ۔ دَأْبًا و دَأَبًا۔ الدابۃ

جانور کو تیز ہانکنا۔ ۵۔ دھتکارنا بھگانا۔
اَدْأَبَہ اِدْآبًا۔ تھکانا پیہم کوشش کا کسی کو حاجت مند و ضرورت مند بنانا کسی کام کو ہمیشہ کرنا۔

الدَّأْبُ و الدَّأَبُ۔ مص۔ عادت۔ شان۔
الدَّائِبَان۔ رات و دن۔
الدَّئِب۔ تھکا ہوا۔
دَأَثَ (ف) دَأْثًا۔ بوجھل ہونا۔

– الثوبُ - کپڑے کا میلا ہونا .
– الثوبَ - کپڑے کو میلا کرنا .
الدِّثْثُ - سخت کینہ .
الدَّاثَاءُ - چھوکری . لونڈی . باندی .
ج - دَاثٍ - ابن دَاثَاء - احمق
دَأْدَأَ - دَأْدَاۃً و دِئْدَاءً - بہت تیز
دوڑنا — فی اثرہٖ - کھوج
لگانے کے لیے کسی کے پیچھے
جانا — الشیٔ - ڈھانپنا - حرکت
دینا . سکون میں لانا — القومُ
بھیڑ کرنا . ہجوم کرنا .
تَدَأْدَأَ - حرکت کرنا . ٹھہر جانا —
الحجرُ - پتھر کا لڑھکنا — القومُ
ہجوم کرنا . بھیڑ کرنا — عنہ -
مائل ہونا . جھکنا - فی مشیہ
چال اور رفتار میں لڑکھڑانا —
عن فرسہ - گھوڑے سے گر جانا
الدَّأْدَأُ و الدَّأْدَاءُ و الدَّأْدَاۃُ
و الدَّأْدَاءۃُ - من اللیالی
سخت اندھیری رات - ج - الدَّآدی
الدارصینی - دارچینی .
دَئِصَ (س)، دَأَصًا - اترنا —
البعیرُ - اونٹ کا فربہ ہونا .
پُرگوشت ہونا .
دَأَظَ (ف)، دَأْظًا - الاناءَ - برتن
بھرنا — الرجلَ - پیٹ بھرے
پر زبردستی کھلانا . غیظ و غضب میں
لانا . گلا گھونٹنا — القرحۃَ
زخم کو دبا کر نچوڑنا .
دَأَظَ (ف)، دَأْظًا - موٹا ہونا .
دَأَلَ (ف)، دَأْلاً و دَأَلاً و دَأَلَی
سست چال سے چلنا — لہ
دَأْلاً و دَأَلَانًا ، دھوکا دینا .
دَاءَلَہ مُدَاءَلَۃً - دھوکا دینا - تیز
رفتاری میں مقابلہ کرنا .

دُؤَالَۃُ - لومڑی کا علم جنس ہے .
الدَّأَلُ و الدَّئِلُ و الدُّؤَلُ و
الدَّأَلَانُ - گیدڑ - بھیڑیا . نیولے
سے مشابہ ایک جانور .
الدُّؤْلُوْلُ - مصیبت . ج - دَآلِیل .
کہتے ہیں " وقع القومُ فی
دُؤْلُوْلٍ " قوم ایک مصیبت و
پریشانی میں پڑ گئی .
دَأَمَ (ف) دَأْمًا — الحائطَ - دیوار
کو سہارا دینا — الرجلَ -
آدمی پر کود کر سوار ہونا .
تَدَأَّمَہ - الماءُ - پانی کا ڈھانپ لینا .
تَدَاءَمَتِ السماءُ - لگاتار برسنا .
تَدَاءَمَتْ - علیہ الھمومُ و
الامورُ - غموں یا کاموں کا کسی
پر ہجوم کرنا .
الدَّأْمُ - مص - ہر ڈھانپنے والی شئے .
الدَّأْمَاءُ - سمندر
دَأَی ید (اُردن) یدأی دَأْوًا
ودَأْیًا - الذئبُ للصّید
بھیڑیے کا شکار کو دھوکا دینا -
فریب میں لانا .
الدَّأْیُ - سینہ کی پسلیوں کے ملنے کی
جگہ - ج - دَأْیَات .
ابنُ دَایَۃ - کوّا .
الدایۃ - دائی - ج - دَایَات .
دَبَّ (ض)، دَبًّا و دَبِیْبًا - سانپ
کی طرح رینگنا یا بچہ کی طرح ہاتھ
پیروں پر گھسٹنا . کہتے ہیں " ھو
اکذب مَن دَبَّ و دَرَجَ " وہ
زندوں اور مُردوں سے زیادہ جھوٹا
ہے — السُّقْمُ فی الجسم
او البلی فی الثوب - بیماری کا
جسم میں اور بوسیدگی کا کپڑے
میں سرایت کر جانا - الجدولُ

نہر کا بہنا - کہتے ہیں " دَبَّت
عَقَارِبُہ " اس کی چغلخوریاں اور
ریشہ دوانیاں چل پڑیں .
اَدَبَّ — الصبیَ - بچہ کو ہاتھ پیروں
پر چلانا — الی ارضہ
جدولاً - اپنی زمین کی طرف نہر
بہانا . کہتے ہیں " اَدَبَّ البلادَ "
اس نے ملک کو انصاف سے بھر
دیا " وھو یُدِبُّ علینا
عَقَارِبَہ و یُحَرِّشُ علینا
اَقَارِبَہ " یعنی وہ ہم سے دشمنی کرتا
ہے اور اذیت پہنچاتا ہے .
الدُّبُّ - ریچھ - ج - اَدْبَاب و دِبَبَۃ
مؤنث - دُبَّۃ - الدُّبُّ الاکبر
و الدُّبُّ الاصغر - بنات النعش
کبریٰ اور بنات النعش صغریٰ .
قطب شمالی کے قریب چند
ستاروں سے ترکیب پا کر دُور ریچھ
کی سی صورتیں بن گئی ہیں . ایک
چھوٹی اور ایک بڑی . تین ستارے
نعش کے پایۂ شرقی کے قریب
ہیں اور نعش کے چار ستارے
پلنگ کی صورت کے . یہ سب
مل کر سات ستارے ہوتے ہیں .
یہ ساتوں قطب شمالی کے قریب
ہیں اور سب کے سب قطب کے
ارد گرد گھومتے ہیں . انھیں سات
سہیلیوں کا جھمکا بھی کہتے ہیں .
کہتے ہیں " رکب دُبَّ فلانٍ او
دُبَّۃ فلانٍ " اس نے فلاں کا
طریقہ اختیار کیا .
الدَّبَّۃ - تیل وغیرہ کا برتن - بط کی
شکل کی شیشہ کی بوتل - بہت
ریتلی جگہ - ج - دِبَاب - چہرہ کا
رُواں - ج - دَبَب - کہتے ہیں .

" لَیْسَ فی الدارِ دُبّیٌ او دِبّیٌ
گھر میں کوئی بھی نہیں ہے۔ اس کا
استعمال صرف نفی کی صورت
میں ہوتا ہے۔
الدَّبَبُ ۔ رواں ۔ بالوں کی کثرت ۔
گائے کا پہلا نوزائیدہ بچہ ۔
الدَّبَّاب ۔ تیز رینگنے والا ۔ وہ کمزور جو
چلنے میں رینگے ۔ مؤنث ۔
الدَّبَّابَة ۔ ایک آلہ ہوتا تھا ۔ جس کو
قلعہ کے محاصرہ میں استعمال کرتے
تھے ۔ آدمی اس میں داخل ہوتے اور
اس کو قلعہ کی دیوار کے پاس رکھ دیا
جاتا۔ پھر اس کے اندر کے لوگ
دیوار میں سرنگ لگاتے اور اس کو
برماتے ج ۔ دَبَّابَات ۔ الدَّبَّابَة
ٹینک یعنی مسلح جنگی موٹر
الدَّبِیْب ۔ مص ۔ ہر رینگنے والا چھوٹا کیڑا
جو پانی میں کھیلتا رہتا ہے ۔
الدَّبُوب والدَّیْبُوب ۔ چغل خور ۔
گہرا غار ۔ ہر موٹی چیز ۔
الدَّابَّة ۔ الداب کا مؤنث ۔ ہر رینگنے
والا جانور ۔ سواری کا جانور ۔ بار
برداری کا جانور ( مذکر و مؤنث ہر
دو کے لیے ) اس میں تاء وحدت
کی ہے ۔ ج ۔ دَوَابّ ۔ تصغیر
( الدُّوَیْبَة )
الدَّبَّاءُ ۔ کدو ۔ واحد ( دَبَّاءَةٌ )
الدَّبَّانُ ۔ رُواں ۔ بالوں کی کثرت ۔
الأَدَبّ ۔ بہت بالوں والا ۔ مؤنث
دَبَّاء ۔ بہت بالوں والا اونٹ ۔
المَدَبُّ ۔ جاری ہونے کی جگہ ۔ کہتے ہیں ۔
مدب السیل ومدب النمل
سیلاب کے بہنے کی جگہ اور چیونٹیوں
کے رینگنے کی جگہ ۔ ارضٌ مَدَبَّة
وہ زمین جس میں ریچھ بکثرت ہوں ۔

دَبَأَهُ (ف) دَبْأً ۔ لاٹھی سے مارنا ۔
الشیءُ ۔ حرکت سے ٹھہرنا ۔ سکون
پذیر ہونا ۔
دَبَّأَهُ ودَبَّأَ علیہ ۔ ڈھانکنا ۔ چھپانا ۔
دَبَجَہ (ن) دَبْجًا ودَبَّجَہ ۔ نقش کرنا ۔
مزین کرنا ۔ خوبصورت بنانا ۔
الطیلسانَ ۔ ریشمی کپڑا لگا کر
زینت دینا ۔
الدِّیبَاج ۔ وہ کپڑا جس کا تانا بانا ریشم
کا ہو ج ۔ دَبَابِجُ ودَبَابِیْجُ ۔
واحد ( دیباجۃ ) ۔ الدیباجۃ
چہرہ ۔ کہتے ہیں ۔ " فلان یصون
دیباجتہ " یعنی فلاں شخص اپنی
عزت کی حفاظت کرتا ہے ۔ کہتے
ہیں " فلان یبذل دیباجتہ " یعنی
فلاں اپنی آبرو ریزی کرتا ہے ۔
دِیبَاجَةُ الکتاب ۔ کتاب کا
دیباچہ ۔ — الدیباجتان ۔ ہر
دو رخسارے — دیباجۃ
الوجہ ۔ چہرہ کی جلد کا حُسن ۔
الدَّبَّاج ۔ دیباج کپڑا بیچنے والا ۔
المُدَبَّجُ ۔ ریشمی کپڑے سے مزین کیا
ہوا ۔ بدشکل ۔ ایک بدہیئت آبی پرندہ
دَبَّجَ ۔ سر جھکانا اور پیٹھ پھیلانا ۔
ذلیل ہونا ۔ فی بیتہ ۔ اپنے
گھر میں جمے رہنا ۔
دَبَخَ ۔ بمعنی دَبَّخَ ۔
دَبْلَاب ۔ دَبْدَبَةً ۔ الحافرُ علی
الارض ۔ کھر یا ٹاپ کا زمین پر
پڑ کر آواز دینا ۔
الدَّبْدَاب ۔ ڈھول ۔ طبل کو آواز
کی مناسبت سے کہتے ہیں ۔
ج ۔ دَبَادِیب ۔
دَبَرَ (ن) دَبْرًا ودُبُوْرًا ۔
النهارُ والصیفُ ۔ دن یا گرمی

کا ختم ہو جانا — الوجلُ ۔ مرنا
پیچھے پھرنا ۔ بوڑھا ہونا —
الرِّیحُ ۔ ہوا کا پچھوائی رخ پر چلنا ۔
(د — دَبْرًا ) السهم الهدف
تیر کا نشانہ سے ہٹ کر گرنا —
الکتابَ ۔ کتاب کا نقل کرانا ۔
— بالشیءِ ۔ لے جانا — ہ
کسی کے پیچھے یا بعد آنا —
الحدیث عن فلان ۔ کسی کے
مرنے کے بعد اس کی بات نقل
کرنا ۔ بیان کرنا ۔
دُبِرَ ۔ پچھوائی ہوا لگنا ۔
دَبِرَ (س) دَبَرًا ۔ البعیرُ ۔ اونٹ
کی پیٹھ میں کجاوہ کی وجہ سے زخم ہونا
صفت ۔ (دَبِرٌ)
دَبَّرَ ۔ الامرَ ۔ کسی امر میں سوچ بچار
کرنا اور اس کے نتیجہ پر غور کرنا ۔
اس پر توجہ کرنا اور انتظام کرنا ۔
— الحدیثَ ۔ کسی کی
بات نقل کرنا — علی هلاکہ
کسی کی ہلاکی کے لیے حیلہ سازی کرنا
کوشش کرنا ۔
دَابَرَہ مُدَابَرَةً ودِبَارًا ۔ مرنا ۔
— ہ ۔ کسی سے دشمنی کرنا ۔
أَدْبَرَ ۔ البعیرُ ۔ اونٹ کی پیٹھ میں
زخم ہونا ۔
أَدْبَرَ ۔ القَتَبُ ۔ کجاوہ کا پیٹھ کو زخمی کر دینا
— فلانٌ ۔ مر جانا ۔ پچھوائی ہوا میں
داخل ہونا ۔ عنہ ۔ پیچھے پھرنا ۔
— ہ ۔ پیچھے کرنا ۔
أَدْبَرَتِ الدُّنْیَا ۔ اقبال مندی کا ختم ہونا ۔
الامرُ ۔ ختم ہونا ۔
تَدَبَّرَ ۔ الامرُ ۔ کسی امر کے نتائج پر
غور و فکر کرنا ۔
تَدَابَرَ ۔ القومُ ۔ آپس میں دشمنی رکھنا

آپس میں اختلاف کرنا اور ایک
دوسرے سے تعلقات کو توڑ لینا ۔
اسْتَدْبَرَہ ۔ پیٹھ دینا ۔ اختیار کرنا ۔
جستجو کرنا ۔ کھوج لگانا ــــ
الاَمرَ ۔ خلاف امید نتیجہ
برآمد ہونا ۔
الدَّبْرُ ۔ مص ۔ شہد کی مکھیوں یا
بھڑوں کا انبوہ ۔ واحد ۔ (دَبْرَۃٌ)
ج ۔ اَدْبُرٌ و دُبُورٌ ۔ بہت
مال ۔ قوت ۔ پہاڑ ۔ سمندر میں
جزیرہ نما قطعہ زمین جس پر جوار
بھاٹا ہوتا ہو ۔ کسی چیز کے پیچھے ۔
کہتے ہیں ۔ " جَعَلَ کَلَامِی دَبْرَ
اُذُنِہٖ " اس نے میری بات
سے غفلت برتی اور اس پر توجہ
نہیں دی ۔
الدِّبْرُ ۔ بمعنی الدَّبْر ۔ بہت مال ۔
یہ مفرد وجمع کے لیے یکساں مستعمل
ہے ۔ مثلاً کہتے ہیں " مالٌ دِبْرٌ
واَموَالٌ دِبْرٌ " ۔
الدُّبُرُ والدُّبْرُ ۔ ہر چیز کا پچھلا حصہ ۔
ج ۔ اَدْبَارٌ ۔ دُبُرُ الصَّلٰوۃِ ۔ نماز
کا آخر ۔ کہتے ہیں " جَاءَ دُبُرَ
الشَّھرِ و فی دُبُرِہٖ و علی دُبُرِہٖ
وادْبَارِ الشَّھرِ و فی اَدْبَارِہٖ "
یعنی وہ مہینہ کے آخر میں آیا ۔
دُبُرُ البَیتِ ۔ مکان کا کونہ ۔
الدَّبْرَۃُ ۔ عاقبت ۔ جنگ میں شکست
قابل کاشت قطعہ ارضی ۔ ج ۔ دِبَارٌ ۔
الدَّبِرُ ۔ زخمی پیٹھ والا جانور ۔ پیٹھ
لگا جانور ۔
الدِّبْرَۃُ ۔ ضد قبلہ ۔ کہتے ہیں " لَیسَ
لِھٰذَا الاَمرِ قِبْلَۃٌ ولَا دِبْرَۃٌ "
یعنی اس کی وجہ کا پتہ نہیں لگتا ۔
الدَّبَرَۃُ ۔ جانور کی پیٹھ کا زخم جو کجاوہ
وغیرہ سے ہو جاتا ہے ۔ ج دَبَرٌ
و اَدْبَارٌ ۔
الدَّبَارُ ۔ ہلاکت ۔
الدِّبَارُ ۔ کھیتوں کی نالیاں ۔ جنگیں
شکستیں ۔
الدَّبُورُ ۔ پچھوائی ہوا ۔
الدَّبِیرُ ۔ من الرَّجُلِ ۔ پیچھے ۔ کہتے ہیں
" ھُوَ لَا یَعرِفُ قَبِیلَہٗ من دَبِیرِہٖ "
وہ آگے پیچھے کی تمیز نہیں رکھتا ۔
یعنی پکا جاہل ہے ۔ گناہ ۔ کہتے ہیں
" عَرَفَ قَبِیلَہٗ من دَبِیرِہٖ "
اس نے طاعت ومعصیت میں
تمیز کرلی ۔
الدَّبُّورُ ۔ شکل ۔ طریقہ ۔ ج ۔ دبابیر ۔
الدَّبُّورَۃُ ۔ پتھر تراشتے وقت اس
کو برابر کرنے کا آلہ ۔ فصیح لفظ
" الصاقور " ہے ۔
الدَّبَرَانُ ۔ چاند کی ایک منزل جو
برج ثور کے پانچ ستاروں پر
مشتمل ہے ۔
الدَّابِرُ ۔ (ف) تابع ۔ ہر شے کا آخر ۔
اصل ۔ گذرا ہوا ۔ کہتے ہیں ــ
" اَمْسِ الدَّابِرُ " یعنی گذرا ہوا
کل ۔ یہ تاکید کے طور پر ہے ۔
جیسے کہتے ہیں " دابتہ بعینی " ۔
نشانہ پر نہ لگنے والا تیر ۔ جوئے
میں ناکامیاب تیر ۔ کہتے ہیں ۔
" مَا بَقِیَ فی الکِنَانَۃِ غَیرُ
الدَّابِرِ " یعنی ترکش میں سوائے
دابر تیر کے کچھ نہیں رہا ۔ یا کہا جاتا
ہے " قَطَعَ اللّٰہُ دَابِرَھُم "
اللہ ان کی بیخ کنی کرے ۔
الدَّابِرَۃُ ۔ الدابر کا مؤنث ۔
شکست ۔ نحوست ۔ انسان
کی کونچیں ۔ کھر کا پچھلا حصہ ۔ پرندہ
کے پاؤں کا پچھلا خار ۔ ج
دَوَابِرُ ۔
الدَّبَرِیُّ ۔ آخری وقت میں نماز ۔
الدَّبَرِیُّ ۔ وہ چیز جو ایسے وقت میں
آئے کہ اس کی ضرورت نہ رہے ۔
کہا جاتا ہے " شَرُّ الرَّایِ الدَّبَرِیُّ "
بری رائے وہ ہے جو وقت کے
بعد سوجھے ۔ " وجَاءَ دَبَرِیًّا "
وہ آخر میں آیا ۔
المُدَابِرُ ۔ ناکامیاب تیر والا ۔
المُقَابَلُ والمُدَابَرُ ۔ شریف والدین
والا ۔ نجیب الطرفین ۔
المَدْبُورُ ۔ زخمی ۔ بہت مال والا ۔
دَبَسَ ــ الشیءَ ۔ پوشیدہ کرنا ۔
چھپانا ــــ الشیءُ ۔ چھپنا ۔
پوشیدہ ہونا ــــ العِنَبُ ۔
انگور کا خوب میٹھا ہونا ــــ
العَصِیرُ المُغْلِیُّ ۔ نچوڑے ہوئے
رس کا جوش کھا کر گاڑھا ہونا ــــ
الرَّجُلُ العَصِیرَ ۔ پکا کر گاڑھا
کر دینا ۔
اَدْبَسَتِ ۔ الاَرضُ ۔ زمین کا سبزہ
پھوٹنا ۔
اِدْبَسَّ ۔ اِدْبِسَاسًا ــ الفَرَسُ
گھوڑے کا سرخی مائل بھورے رنگ
والا ہونا ۔ صفت (اَدْبَسُ) ،
الدُّبْسُ ۔ ہر سیاہ شے ۔ بہت تعداد ۔
کہا جاتا ہے " مَالٌ دَبْسٌ "
بہت مال ۔
الدِّبْسُ ۔ پکایا ہوا گاڑھا شیرہ ۔
الدَّبَّاسُ ۔ شیرہ بنانے والا ۔ یا
بیچنے والا ۔
الدِّبْسُ ۔ شہد ۔ کھجور کا شیرہ ۔
الدُّبْسَۃُ ۔ سرخی مائل بھورا رنگ ۔
الدَّبُّوسُ والدُّبُّوسُ ۔ گرز ۔

ج- دَبَابِيس۔

دَبَشَ (ن)، دَبْشًا۔ الشيءَ۔ چھلکا اتارنا — الطعامَ۔ کھانا۔

الدَّبْشُ۔ گھر کا سامان۔ ردی سامان۔

مکانٌ مَدْبُوشٌ۔ وہ جگہ جس کی سبزی ٹڈیاں صاف کر گئی ہوں۔ — سَيْلٌ دُبَاشٌ۔ تباہ کن سیلاب۔

دَبَغَ (ف ن ض)، دَبْغًا و دِبَاغًا۔ وَدِبَاغَةً۔ الجلدَ۔ چمڑا رنگنا۔

اِنْدَبَغَ۔ چمڑے کا رنگا ہوا ہونا۔

الدِبْغُ و الدِبْغَةُ و الدِبَاغُ و الدِبَاغَةُ۔ چمڑا رنگنے کا مسالہ۔

جلدٌ دَبِيْغٌ۔ رنگا ہوا چمڑا۔

الدِبَاغَةُ۔ چمڑا رنگنے کا پیشہ۔

الدَّبَّاغُ۔ چمڑا رنگنے والا۔

المَدْبَغَةُ والمِدْبَغَةُ۔ چمڑا رنگنے کی جگہ۔ وہ چمڑے جو رنگ میں پڑے ہوں۔

دَبَقَ (ض)، دَبْقًا۔ الصَّائِدُ الطيرَ۔ لاسہ سے پرندہ کا شکار کرنا۔

دَبِقَ (س)، دَبَقًا۔ بہ۔ چمٹنا۔

دَبَّقَهُ۔ لاسہ سے شکار کرنا۔

اَدْبَقَهُ۔ چپکانا۔

تَدَبَّقَ۔ الطيرُ۔ پرندہ کا لاسہ سے شکار ہونا — الشيءُ۔ لیس دار ہونا۔

الدِبْقُ والدَّابُوقُ والدَّبُوقَاءُ پرندہ کو شکار کرنے کا لاسہ۔

دَبَلَ (ن)، دَبْلًا و دُبُولًا۔ الارضَ۔ زمین میں کھاد ڈالنا — الشيءَ۔ کسی شے کی اصلاح و درستی کرنا۔

دَبَلَهُ (ن ض)، دَبْلًا۔ بالعصا۔ لاٹھی سے لگاتار مارنا۔ کہا جاتا ہے "دَبَلَتْهُ الدَّبُولُ" اس پر آفتیں ٹوٹ پڑیں یا اس کی ماں نے اس کو گم کر دیا (— وَدَبَّلَ)، اللقمةَ۔ بڑا لقمہ لینا۔ الشيءَ۔ انگلیوں سے جمع کرنا۔

دَبِلَ (س)، دَبَلًا۔ فربہ ہونا۔

الدَّبْلُ۔ طاعون۔ مصیبت۔ اولاد کی موت۔ پانی کی نہر۔ ج۔ دُبُول۔

الدُّبْلَةُ۔ بڑا لقمہ۔ ہر چیز کا ٹکڑا۔ کلہاڑی کا سوراخ۔ ج۔ دُبَلٌ و دُبَلٌ۔

الدُّبْلَةُ و الدُّبَيْلَةُ۔ مصیبت پیٹ کی ایک بیماری۔ پیٹ کی گلٹی یا پھوڑا۔

الدَّبَّالُ۔ کھاد۔

الدَّبُولُ۔ وہ عورت جس کی اولاد مر گئی ہو۔ ہلاکت و مصیبت۔

الدَّوْبَلُ۔ نر سور۔ پست قد گدھا۔

دُبِيَتِ۔ الارضُ۔ چھوٹی ٹڈیوں کا زمین کی کاشت کو کھا جانا۔ صفت (مَدْبِيَّةٌ و مَدْبُوَّةٌ)

اَدْبَتِ۔ الارضُ۔ کسی زمین میں چھوٹی ٹڈیوں کا بکثرت ہونا۔

الدَّبَى۔ چھوٹی ٹڈی۔ چیونٹی۔ واحد (دَبَاةٌ)

دَثَّ (ن)، دَثًّا — الصيادُ بہ۔ شکاری کا کسی چیز سے شکار کرنا۔

دَثَّهُ۔ چوٹ مار کر دکھ پہنچانا۔ ہٹانا۔ پتھر سے مارنا۔

دَثَّتْ (ض)، دَثًّا — السماءُ ہلکی بارش برسنا۔

الدَّثُّ والدَّثَّةُ والدثاث ہلکی بارش

الدُّثَّةُ۔ ہلکا خفیف زکام۔

الدَّثُوثُ۔ ہٹ جانے والا۔

دَثَرَ (ن)، دُثُورًا — الوسمُ۔ نشان کا محو ہونا۔ مٹنا۔ صفت (دَاثِرٌ) ج۔ دوَاثر۔ — السيفُ تلوار پر زنگ چڑھ جانا — الشجرُ۔ درخت کا پتے لانا — الثوبُ۔ کپڑے کا میلا ہونا — الرجلُ۔ انسان پر بڑھاپے کے آثار کا آشکارا ہونا۔

دَثَّرَهُ۔ ہلاک کرنا۔ چادر سے ڈھانپنا۔

تَدَثَّرَ وادَّثَرَ — بالثوب۔ کپڑا اوڑھنا۔ کپڑے میں لپٹنا۔ صفت (مُتَدَثِّرٌ و مُدَّثِّرٌ) یہ اصل میں مُتَدَثِّرٌ تھا۔ تا، کو دال میں مدغم کر دیا گیا — تَدَثَّرَ فرسَہ۔ گھوڑے پر کود کر سوار ہونا۔

اِنْدَثَرَ۔ مٹنا۔ محو ہونا۔

اِدَّثَرَ۔ بہت مال جمع کرنا۔

تَدَاثَرَ۔ الرسمُ۔ نشان مٹنا۔

الدَّاثِرُ (ن) ہلاک ہونے والا۔

الدَّثْرُ۔ بہت۔ مالٌ دَثْرٌ۔ بہت مال۔ واحد، تثنیہ، جمع میں ایک ہی طرح استعمال ہوتا ہے۔ کبھی اس کی جمع دُثُور بھی لاتے ہیں "هو دِثْرُ مالٍ": وہ مال کا اچھا انتظام کرنے والا ہے۔

الدَّثَرُ۔ میل کچیل۔ کہتے ہیں "عَسْكَرٌ دَثْرٌ" لشکر جرار۔

الدِّثَارُ۔ بدن سے ملے ہوئے کپڑے کے اوپر کا گرم کپڑا۔ وہ کپڑا جس کو سونے والا اوڑھ کر لیٹے۔

الدَّثُورُ و الدَّثَارِيُّ۔ سست، کاہل۔ غیر مشہور و معروف۔ بہت سونے والا۔

الاَدْثَرُ۔ غافل۔

دَجَّ (ض)، دجیجًا و دجَجانًا۔ القومُ۔ آہستہ چلنا — البيتُ گھر کی چھت کا ٹپکنا۔ (— دَجًّا)

السِّتْرَ۔ پردہ چھوڑنا۔ لٹکانا۔

دَجَّجَہ۔ ہتھیار بند ہونا۔ دَجَّجَتِ السَّمَاءُ۔ آسمان پر ابر چھا جانا۔

تَدَجَّجَ۔ پورا مسلح ہونا۔ ہتھیار بند ہونا کہتے ہیں "تَدَجَّجَ فی شکتہ" وہ اچھی طرح ہتھیار پوش ہوگیا۔

الدَّاجُ۔ (ف) الحاج کی طرح یہ بھی مفرد و جمع میں یکساں آتا ہے۔ خادموں اور بوجھ اٹھانے والوں پر اس کا اطلاق ہوتا ہے۔ ج۔ دَاجُوْنَ و دَاجَّةٌ۔

الدُّجَّةُ۔ سخت تاریکی۔

الدجاج۔ بتثلیث الدال والفتح اعلیٰ۔ مرغی۔ یہ پالتو بھی ہوتی ہے اور جنگلی بھی۔ الدجاجُ الھندیُّ ایک بڑا پرندہ جس کو ملک شام میں دُجَاجُ حَبَشِیٌّ اور مصر میں دجاجُ رومی کہتے ہیں۔ واحد (دجاجۃ) ج۔ دُجج۔

الدُّجُج۔ سخت اندھیری۔ سیاہ پہاڑ۔

الدجّاجۃ۔ عیال۔ دھاگے کی بیچک یا اس کا گٹا۔

الدُّجُوجی و الدَّیجُوج۔ اندھیری رات۔ ج۔ دَیَاجِیج۔

الدُّجَاجِیُّ۔ مرغی بیچنے والا۔ کالا۔ دُجَاجِیٌّ۔ سیاہ۔

المُدَجِّج و المُدَجَّج۔ پورا پورا مسلح۔ کامل ہتھیار پہنے ہوئے۔ کیونکہ وہ ہتھیاروں میں چھپ جاتا ہے۔ یہ ماخوذ ہے دَجَّجَتِ السَّمَاءُ سے۔ یعنی آسمان کو بادل نے چھپا لیا۔ سیہی کو کہا جاتا ہے۔ کیونکہ اس کے کانٹے ہتھیاروں کے مشابہ ہوتے ہیں۔

دَجْلَجَ۔ اللیلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔

دَجِرَ (س)، دَجَرًا۔ حیران ہونا۔ مدہوش ہونا۔ صفت (دَجِرٌ و دَجْرَانُ) ج۔ دَجْرَیٰ و دَجَارَیٰ۔

دَاجَرَ مُدَاجَرَةً۔ بھاگنا ——

الدَّجْرَانُ۔ بیل چڑھانے کے لیے نصب کی ہوئی لکڑی۔ واحد (دِجْرَانَةٌ)

الدَّیْجُوْرُ۔ اندھیری۔ تاریکی۔ خاکستری رنگ کی سیاہی مائل مٹی۔ ج۔ دَیَاجِیْرُ و دَیَاجِرُ۔

دَجَلَ (ن)، دَجْلًا۔ جھوٹ بولنا۔ (—— و دَجَّلَ) البعیرَ اونٹ پر قطران لگانا —— بالمکان۔ ٹھہرنا۔ مقیم ہونا۔ و (دَجَّلَ) الشئَ۔ ڈھانپنا۔ —— الإناءَ۔ برتن پر سونے کا پانی چڑھانا۔ گلٹ کرنا۔ اور اسی وجہ سے دجّال کو دجّال کہتے ہیں کیونکہ وہ خلاف باطن کا اظہار کرتا ہے —— الدَّجَّالُ سونے کا پانی (—— دَجَّلَ) الارضُ۔ زمین میں کھاد ڈالنا۔

الدَّجَالُ۔ بڑا جھوٹا۔ ایک شخص کا نام جو آخر زمانہ میں ظہور کرے گا۔ ج۔ دَجَّالُون و دَجَاجِلَة۔

دِجْلَةُ۔ عراق کی دو بڑی نہروں میں سے ایک نہر۔ برعایت لفظ اس کو مؤنث لانا جائز ہے اور بلحاظ نہر مذکر۔ کبھی اس پر الف لام بھی داخل کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔ الدِّجْلَةُ۔

الدَّجَالُ۔ گوبر۔ کھاد۔

الدَّجَّالَةُ۔ زمین پر چھا جانے والا ایک بڑا گروہ۔

دَجَمَ (ن)، دَجْمًا۔ اللیلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔

دَجِمَ (س)، و دُجْمَ دَجْمًا۔ غمگین ہونا۔

الدَّجْمُ۔ من الشئ۔ کسی شے کی قسم۔

الدَّجَمُ۔ عشق کی تکلیفات و بے چینیاں کہتے ہیں "اَخَذَتْهُ دُجَمُ العشق" اس کو عشق کی بیتابیوں نے گھیر لیا۔ "غَدِیرٌ دَیْجَمٌ" موجزن تالاب۔

دَجَنَ (ن)، دَجْنًا و دُجُوْنًا۔ الیومُ دن کا ابر والا اور بارش والا ہونا۔ —— اللیلُ۔ تاریک ہونا صفت (اَدْجَنُ) —— مؤنث۔ دجناءُ۔ ج۔ دُجْنٌ۔

دَجَنَ (ن)، دُجُوْنًا۔ بالمکان۔ اقامت کرنا —— الحَمَامُ و غیرُہٗ کبوتر یا کتے وغیرہ کا مانوس ہونا صفت (دَاجِنٌ)۔ مؤنث دَاجِنٌ و دَاجِنَةٌ۔ ج۔ دَوَاجِنُ۔ کہتے ہیں۔ "دَجَنُوا فی لُؤْمِهِمْ" وہ کمینگی کے عادی ہیں کہ اسے نہیں چھوڑتے۔

اَدْجَنَ۔ القومُ۔ بارش میں داخل ہونا —— السماءُ۔ مسلسل برسنا۔ —— المطرُ او الحُمّٰی۔ ہمیشہ رہنا۔ —— اللیلُ۔ تاریک ہونا۔

دَاجَنَہ مُدَاجَنَةً۔ مداہنت کرنا۔ دھوکا دینا۔

اِدْجَوْجَنَ —— الیومُ۔ دن کا بارش والا ہونا۔

الدُّجُنُ۔ بہت بارش۔ چھا جانے والا سیاہ بادل۔ گھٹا ٹوپ بادل۔

ج۔ دَجْنٌ و دِجَانٌ و دُجُونٌ وأدْجَانٌ۔ کہتے ہیں" یومٌ دَجْنٌ و یومٌ دَجْنٌ"۔ بہت بارش والا دن۔ اسی طرح۔ لیلۃٌ دَجْنٌ و لیلۃٌ دَجْنٌ۔ بہت بارش والی رات۔

الدُّجْنَۃُ۔ تاریکی۔ ج۔ دُجَنٌ و دُجُنَاتٌ والدُّجْنَۃُ فی اَلْوَانِ الابلِ۔ بہت بری سیاہی۔

الدُّجُنَّۃُ والدَّجِنَّۃُ والدِّجِنَّۃُ تاریکی۔ بارش برسانے والا سیاہ گھٹا ٹوپ بادل۔ ج۔ دُجُنَّاتٌ۔ کہتے ہیں" یومٌ دُجُنَّۃٍ ویومٌ دُجُنَّۃٌ" بہت بارش کا دن۔ اسی طرح کہتے ہیں" لیلۃُ دُجُنَّۃٍ ولیلۃٌ دُجُنَّۃٌ" اندھیری رات

الاَدْجَنُ۔ تاریک۔" لیلۃٌ مِدْجَانٌ" اندھیری رات۔

الدَّاجِنَۃُ والمُدْجِنَۃُ۔ من السحابِ بہت بارش برسانے والا بادل۔

دَجَا (ن) دَجْوًا ودُجُوًّا۔ اللیلُ رات کا تاریک ہونا۔ صفت (داجٍ)، مؤنث۔ داجِیَۃٌ۔ ـــ الثوبُ۔ کشادہ ہونا۔

دَاجیٰ مُدَاجَاۃً ـــ ہ۔ ظاہر داری برتنا اور پوشیدہ کینہ رکھنا۔ میانہ روی کے ساتھ کسی کو روکنا۔

اَدْجیٰ اِدْجَاءً و تَدَجّیٰ تَدَجِّیًا و اِدْجَوجیٰ اِدْجِیجَاءً۔ اللیلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔ اَدْجیٰ البیتَ۔ گھر پر پردہ لٹکانا۔

الدُّجَۃُ۔ قمیص کا بٹن۔ ج دُجَاتٌ۔ و دُجًی۔

الدُّجْیَۃُ۔ تاریکی یا ابر کی تاریکی۔ شکاری کے چھپنے کی جگہ۔ ج۔ دُجًی۔

الدَّاجِیُ۔ فا ـــ من العیشِ۔ آسودگی ـــ نِعْمَۃٌ داجِیَۃٌ بھرپور نعمت ـــ لیلٌ دَاجٍ (دَجِیٌّ)، اندھیری رات۔

الدَّیَاجِی۔ اندھیریاں۔

دَحَّ (ن)، دَحًّا۔ الشیئَ فی الارضِ کوئی شئی زمین میں چھپانا ـــ الطعامُ بطنَہٗ۔ پیٹ کا کھانے سے بھر کر لٹک جانا ـــ الرجلَ۔ گدی پکڑ کر دھکیلنا ـــ البیتَ فی الثریٰ۔ گھر کو کشادہ کرنا۔

اِنْدَحَّ۔ اِنْدِحَاحًا۔ بطنُہٗ۔ پیٹ کا فراخ ہونا یا پھولنا۔

الدَّحْدَحُ والدَّحْدَحَۃُ و الدَّاحْدَاحُ والدَّحْدَاحَۃُ والدُّحَادِحُ والدُّحَیْدَحَۃُ پست قد۔

دَحَرَہٗ (ف)، دَحْرًا ودُحُورًا و مَدْحَرَۃً۔ ہکالنا۔ دھتکارنا۔ دور کرنا۔ ہٹانا۔ صفت (داحِرٌ ودَحُورٌ)، صفت مفعولی (مَدْحُورٌ)

دَحْرَجَہٗ۔ لڑھکانا۔ تَدَحْرَجَ۔ لڑھکنا۔

الدُّحْرُوجَۃُ۔ گبریلے کی بنائی ہوئی گولی۔ ج۔ دَحَارِیجُ۔

الدَّحْزُ۔ سخت۔ مضبوط۔

دَحَسَ (ف)، دَحْسًا۔ بینَ القومِ فساد برپا کرنا ـــ الشیئَ۔ بھرنا۔ ـــ بِرِجْلِہٖ۔ پاؤں سے کریدنا ـــ الجزّارُ۔ قصائی کا کھال اتارنے کے لیے ہاتھ کھال میں گھسانا ـــ الثوبَ فی الوِعاءِ کپڑے کو برتن میں داخل کرنا۔ ـــ بالشرِّ۔ پوشیدگی میں برائی کرنا۔ ایسے طریقے سے برائی کرنا کہ دوسرا نہ جانتا ہو۔ (ـــ و اَدْحَسَ) السُّنْبُلُ۔ بالی میں دانہ پڑنا۔

دَحِسَتْ (س)، دَحَسًا۔ اِصْبَعُہٗ۔ انگلی کا متورم ہونا۔ سوجنا۔ صفت (مدحوس) انگلی۔" مَدْحُوسَۃٌ"۔

الدِّحَاسُ ـــ مِنَ البُیُوتِ۔ آدمیوں سے بھرا ہوا گھر۔

الدَّحَّاسُ والدُّحَّاسُ۔ زمین کے اندر رہنے والا زرد کیڑا۔ ج۔ دَحَّاسَاتٌ و دَحَاحِیسُ۔

الدَّاحِسُ والدَّاحُوسُ۔ انگلی کے سرے پر ورم و سوجن۔

الدَّیْحَس۔ بہت۔

دَحَصَ (ف)، دَحْصًا۔ المَذْبُوحُ بِرِجْلِہٖ۔ مذبوح جانور کا پاؤں ٹپکنا ـــ الرجلُ۔ جلدی کرنا۔

دَحَضَ (ف)، دَحْضًا و دُحُوضًا۔ الحُجَّۃُ۔ دلیل کو باطل کرنا ـــ دَحَضَتِ الحُجَّۃُ۔ دلیل کا باطل ہونا ـــ الشمسُ۔ سورج کا مغرب کی جانب ڈھل جانا۔

دَحَضَ (ف)، دَحْضًا۔ مذبوح کی طرح پاؤں ٹپکنا ـــ بِرِجْلِہٖ۔ پاؤں پھسلنا ـــ المطرُ الثلاءَ۔ بارش کا زمین کو پھسلنی بنانا۔ ـــ عن الامرِ۔ کسی امر کی تفتیش کرنا۔

اَدْحَضَ۔ الرجلَ۔ پھسلانا ـــ الحُجَّۃَ۔ دلیل کو باطل کرنا ـــ

اِنْدَحَضَ۔ البرھانُ۔ دلیل کا باطل اور غلط ثابت ہونا۔

الدَّحضُ والدَّحْضُ۔ من الامکنۃِ۔ پھسلنی جگہ۔ ج۔ دِحَاضٌ۔

المَدْحَضَۃُ۔ پھسلانے والی جگہ۔

دَحَقَہٗ (ف)، دَحْقًا و اَدْحَقَہٗ۔ دور

کرنا۔ ہکالنا۔ دھتکارنا۔

اِنْدَحَقَ۔ اپنی جگہ سے نکل پڑنا۔

الدَّاحِقُ۔ فا۔ احمق۔ غضبناک۔

الدَّحِیقُ۔ دور۔ دور ہونے کی جگہ۔

دَحِیقُ القوم۔ قوم کا ہکالا ہوا دھتکارا ہوا۔

مُنْدَحِقُ البطنِ۔ بڑے پیٹ والا۔

دَحَلَ (ف)، دَحْلاً۔ بھاگ کر چھپنا۔ دور ہونا — البئرَ۔ کنویں کا ایک جانب میں کھودنا — د — وادْحَلَ، فی الدَّحلِ۔ کھوہ میں داخل ہونا۔

دَحِلَ (س)، دَحَلاً۔ ڈھیلے پیٹ والا ہونا۔ صفت (دَحِلٌ)

دَاحَلَه مُدَاحَلَةً۔ دھوکا دینا۔

الدَّحْلُ والدُّحْلُ۔ کھوہ وہ گڑھا جو اوپر سے تنگ ہو اور اندر سے کشادہ۔ ج۔ دِحَالٌ و اَدْحَالٌ و اَدْحُلٌ و دُحُولٌ و دُحْلاَنٌ۔

الدَّحْلَةُ۔ کنواں۔

الدَّحِلُ۔ دھوکا باز۔ فریبی۔ موٹا پست قد۔ ڈھیلے پیٹ والا۔

الدِّحَالُ۔ اتناع۔

البئرُ الدَّحُولُ و الدَّحلاءُ، اطراف سے پھیلا ہوا، اوپر سے تنگ کنواں۔

الدَّاحُولُ۔ ہرنوں کے شکار کے لیے نصب کی ہوئی لکڑی۔ ج دَدَاحِیلُ۔ اور اس طرح شکار کرنے والا شکاری۔ (الدَّحَّالُ)

دَحَمَه (ف)، دَحْمًا۔ زور سے ہٹانا۔ دھکیلنا۔

دَحْمَسَ۔ اللیلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔

الدَّحْمَسُ والدُّحْمُسُ۔ ہر سیاہ شے۔ سخت سیاہ۔ کہتے ہیں۔

لیلٌ دُحْمُسٌ۔ سخت تاریک رات۔ ج۔ دَحَامِسُ۔

الدُّحَامِسُ۔ بہت گندم گوں موٹا آدمی۔ بہادر۔

دَحْمَلَ۔ به۔ زمین پر لڑھکنا۔

دَحَا یَدْحُو و یَدْحَی (ن ف)، دَحْوًا۔ البطنُ۔ پیٹ کا بڑا ہو کر نیچے کی جانب لٹک جانا — اللّٰهُ الارضَ۔ خدا تعالیٰ نے زمین کو پھیلا دیا — الحجرَ بیدِه۔ پتھر پھینکنا۔ کہا جاتا ہے "دَحَا المطرُ الحصیٰ عن وجهِ الارضِ" بارش زمین پر سے کنکریوں کو بہا لے گئی۔

اِدْحَوَی۔ اِدْحِوَاءً۔ پھیلنا۔

دَحَیٰ۔ یَدْحَیٰ۔ ف، دَحْیًا — الشیءَ۔ پھیلانا۔

تَدَحَّیٰ تَدَحِّیًا۔ الشیءُ۔ پھیلنا۔

اِنْدَحَیٰ — البطنُ۔ پیٹ کا کشادہ ہونا۔

الدَّحْیَةُ۔ بندریا — الدِّحْیَةُ۔ فوج کا سردار۔ ج۔ دِحَاءٌ۔

الاُدْحِیُّ والاِدْحِیُّ والاُدْحُوَّةُ و الاُدْحِیَّةُ۔ ریت میں شتر مرغ کے انڈے دینے کی جگہ۔

الدَّخُّ والدُّخُّ۔ دھواں۔

دَخْدَخَ۔ الرجلُ۔ چھوٹے چھوٹے قدم رکھ کر تیز چلنا — عنه الشیءَ۔ روکنا۔

تَدَخْدَخَ۔ الرجلُ۔ دلگیر ہونا۔

دَخَرَ (ف)، ودَخِرَ (س)، دَخْرًا و دُخُورًا۔ ذلیل ہونا۔ حقیر ہونا۔

اَدْخَرَه۔ ذلیل کرنا۔

دَخَسَ (ف)، دَخْسًا — الشیءَ فی الرمادِ۔ کسی شئی کو راکھ میں چھپانا۔

دَخَسَ فیه۔ داخل ہونا۔

دَخِسَ (س)، دَخَسًا — الحافرُ۔ کھر کا سوجنا۔ صفت (دَخِسٌ)

الدَّخْسُ۔ جوان ریچھ۔ موٹا۔ گٹھیلے بدن کا آدمی۔

الدَّخَسُ۔ جانور کے کھر کا ورم۔

الدُّخَسُ۔ ایک سمندری جانور — عَدَدٌ (دِخَاسٌ) بہت تعداد۔ — دِرْعٌ دِخَاسٌ۔ قریب قریب حلقوں والی زرہ۔

الدَّخِیسُ۔ گھنی گھاس۔ بڑی تعداد۔ کہتے ہیں "هُوَ دَخِیسُ اللحمِ" وہ پر گوشت ہے۔ کلاءٌ دَیْخَسٌ۔ بہت گنجان اور گھنی گھاس۔

الدَّوَاخِسُ والدُّخَّسُ۔ دیگدان کے پائے۔

دَخَلَ (ن)، دُخُولاً و مَدْخَلاً۔ الدارَ۔ گھر میں آنا۔ داخل ہونا۔ — به۔ اندر لانا — علیه زیارت کرنا۔ ملاقات کرنا۔

دُخِلَ۔ فی عقلِه او جسدِه۔ و (دُخِلَ)، (س)، دَخَلاً۔ عقل یا جسم میں خرابی کا داخل ہونا۔ صفت۔ (مَدْخُولٌ)۔ علیه امرُ فلانٍ۔ اندرونی خرابی رکھنا — دَخْلَه۔ داخل کرنا۔

دَاخَلَه مُدَاخَلَةً — العُجبُ۔ خود پسندی پیدا ہو جانا — دَاخَلَهٗ فی اُمورِه۔ دخل اندازی کرنا۔

اَدْخَلَه۔ اِدْخَالاً و مُدْخَلاً۔ داخل کرنا۔

تَدَخَّلَ۔ داخل ہونا — الشیءُ۔ کسی شئی کا تھوڑا تھوڑا داخل ہونا۔

تَدَاخَلَه۔ داخل ہو کر ایک جی ہونا۔

— الشیئَ۔ ایک دوسرے میں
داخل ہونا۔
تَدَاخَلَتِ الاُمُورُ۔ امور کا مشتبہ
اور ملتبس ہونا۔
اِدَّخَلَ وَاِنْدَخَلَ۔ داخل ہونا۔
الدَّخْلُ۔ مص۔ آمدنی۔ بیماری
عیب۔ تہمت — دَخْلُ
الرَّجُلِ۔ نیت۔ راز۔
الدَّخَلُ۔ عقل یا جسم میں فساد و خرابی
دھوکا۔ حسب نسب کا عیب۔
وہ لوگ جو اپنی غلط نسبت کسی قوم
کی طرف کرتے ہوں۔
دَخْلَۃُ الرَّجُلِ وَدِخْلَتُہٗ و
دُخْلَتُہٗ۔ نیت۔ مذہب۔ راز
کہتے ہیں: "ھُوَ عَفِیفُ
الدِّخْلَۃِ" وہ نیت کا پاک ہے۔
الدِّخْلَۃُ۔ راز۔ اسی سے ہے۔
فَرَشْتُہٗ دِخْلَۃَ اَمْرِی "میں
نے اپنے کام کا راز اس کے سامنے
کھول کر رکھ دیا — الدِّخْلَۃ
مختلف رنگوں کی ترکیب سے ایک
رنگ تیار کرنا۔
الدُّخَّلُ۔ لمبے چوڑے جسم اور گٹھے
بدن والا۔ درخت کی جڑ میں اُگنے والی
گھاس۔ ایک چھوٹا پرندہ۔
ج۔ دَخَاخِلُ (دُخَّلُ
الرَّجُلِ ودُخَیْلَاءُہٗ و دُخَیْلَاءُہٗ
نیت۔ راز۔
الدَّاخِلُ۔ فا۔ اندر آنے والا۔
الدَّاخِلَۃُ۔ مؤنث۔ دَاخِلَۃُ
الارضِ۔ زمین کا پست حصہ۔
— الازار۔ ازار کا بدن کو
چھونے والا حصہ۔ اندرونی حصہ۔
اس کی ضد خَارِجَتُہٗ۔ یعنی
بیرونی حصہ — الانسانِ۔

نیت و مذہب۔ راز۔ ج
دَوَاخِلُ۔
الدِّخَالُ۔ گھوڑے کی ایال۔ ہڈی کے
جوڑوں کا آپس میں داخل ہونا۔
الدَّخِیلُ۔ اپنے آپ کو غیر قوم کی
طرف منسوب کرنے والا۔ ج
دُخَلَاءُ۔ ہر عجمی کلمہ جو عربی زبان
میں داخل کر لیا گیا ہو۔ کہتے ہیں۔
دَاءٌ دَخِیلٌ۔ بدن کے رگ و
ریشہ میں سرایت کر جانے والی
بیماری — ھُوَ دَخِیلُ فُلَانٍ
وہ شخص فلاں کے معاملات میں
دخیل ہے — ودخیلُ الرجلِ
نیت۔ راز۔ مذہب۔
الدَّخِیلَۃُ۔ من الشیئ۔ چیز کا اندرونی
حصہ — دَخِیلَۃُ المَرءِ
انسان کی نیت۔ اندرونی خیال۔
المَدْخَلُ۔ داخل ہونا داخل ہونے
کی جگہ۔ کہتے ہیں۔ ھُوَ حَسَنُ
المَدْخَلِ: وہ امور کو حسن
انتظام سے چلاتا ہے۔
المُدْخَلُ۔ مفعو۔ کمینہ۔ رذیل۔ غیر
قوم میں داخل ہونے والا۔
المَدْخُولُ۔ وہ جس کی عقل میں فساد
و خرابی ہو۔ دبلا۔ عیب دار۔
نَخْلَۃٌ مَدْخُولَۃٌ۔ اندر سے کھوکھلا
درخت خرما — رجلٌ مُتَدَاخِلٌ
موٹا گٹھے بدن کا آدمی۔
الدُّخْلُلُ والدِّخْلِلُ۔ بھیدی۔
رازدار — دُخْلُلُ الرَّجُلِ۔
اس کی نیت۔ راز۔ امور میں دخیل
الدِّخْلِلُ۔ گوشت کے اندر کی چربی۔
دَخَمَہٗ یَدْخَمُ (ف) دَخْمًا۔
کسی کو گھبرا کر ہٹانا۔
دَخْمَسَہٗ دَخْمَسَۃً۔ دھوکا دینا۔

دَخِنَ (س) دَخَنًا۔ الطعامُ و
اللحمُ وغیرھما۔ کھانے وغیرہ
میں دھواں لگ کر اس کا دھویں کی
بو دینے لگنا۔ صفت (دَخِنٌ)
— النارُ۔ آگ کا دھواں
اٹھانا — خُلُقُہٗ۔ بدعادت
ہونا۔ بدخلق ہونا — وَدَخُنَ
(ك) دُخْنَۃً۔ دھویں کے رنگ کا ہونا
صفت (اَدْخَنُ) مؤنث۔ دَخْنَاءُ
دَخَنَتْ (ن ض) دَخْنًا و دُخُونًا
ودَخَنَتْ و اَدْخَنَتْ و اِدَّخَنَتْ
النارُ۔ آگ سے دھواں اٹھنا۔
اِدَّخَنَ الزرعُ۔ کھیتی کے دانوں
کا سخت ہو جانا۔
دَخَّنَ۔ الشیئَ۔ دھونی دینا۔
تَدَخَّنَ۔ دھویں کی بو دینا۔
الدُّخْنُ۔ باجرا۔ کنگنی۔ واحد (دُخْنَۃٌ)
الدَّخَنُ۔ مص۔ دھواں۔ کینہ۔ فساد
عقل، دین اور حسب میں کھوٹ۔
اور خرابی۔ کہتے ہیں: "لَستُ
اُصَالِحُکَ عَلَی دَخَنٍ" میں
اس کے مکر و فساد کی حالت میں اس
سے مصالحت نہیں کروں گا۔
الدُّخْنَۃُ۔ دھندلا۔ مکانوں میں دھونی
دینے کی خوشبو۔
اَبُو دُخْنَۃ۔ ایک قسم کا پرندہ
الدُّخَانُ والدُّخَّانُ۔ دھواں
ج۔ اَدْخِنَۃٌ و دَوَاخِنُ و
دَوَاخِینُ — مولدین کی
اصطلاح میں تمباکو اور سگریٹ
کو کہتے ہیں۔
الدَّاخِنَۃُ۔ دھواں نکلنے کا روشندان۔
چمنی۔ ج۔ دَوَاخِنُ۔
الدُّخْنَانُ۔ دھوئیں سے ڈھانکی ہوئی
چیز۔ مؤنث۔ (دُخْنَانَۃٌ)

المَدْخَنُ ۔ دھویں کی جگہ ۔
المِدْخَنَةُ ۔ انگیٹھی ۔ ج مَدَاخِنُ ۔
المُدْخُنَةُ ۔ دھواں نکلنے کی چمنی ۔
الدَّخْيَ ۔ تاریکی ۔ لَيلَةٌ (دَخْيَاءُ) ۔ اندھیری رات ۔
الدَّدُ ۔ کھیل کود ۔ اس کا لام کلمہ مانند غد کے واو کے محذوف ہے کبھی اس واو کو الف سے بدل کر (الدَّدَا) کہتے ہیں ۔ کہتے ہیں ۔ "مَا أَنَا فِي دَدٍ وَلَا الدَّدُ مِنِّي" ۔ میرا کھیل اور کود سے کوئی سروکار نہیں اور نہ میرے لیے یہ شایان شان ہے ۔ الدَّدُ ۔ وقت کہتے ہیں "مضى دَدٌ من الدهر" ۔ زمانہ کا کچھ وقت گذر گیا ۔
الدَّدَنُ ۔ لہو ولعب ۔
الدَّدَانُ ۔ بے خیر آدمی ۔ کند تلوار ۔ شمشیر بُرّاں (ضد)
الدَّيْدَنُ و الدَّيْدَانُ ۔ عادت
الدَّيْدَبُ و الدَّيْدَبَانُ ۔ چوکیدار نگہبان ۔ ہراول ۔ راہبر ۔
الدَّيْدَبُونُ ۔ کھیل کود ۔
دَرَّ (ن ض) دَرًّا ۔ الحَلِيبُ دودھ زیادہ ہونا ۔ الدُّنْيَا عَلَى أَهْلِهَا ۔ اہل دنیا پر دنیا کی فراوانی ہونا ۔ النَّاقَةُ بِلَبَنِهَا ۔ اونٹنی کا بہت دودھ دینا ۔ دَرَّتْ حُلُوبَتُهُ ۔ اس کی آسودگیاں بڑھ گئیں ۔ النَّبَاتُ ۔ سبزہ کا پھوٹنا ۔ اور گنجان ہونا ۔ دَرًّا و دُرُورًا ۔ العِرْقُ ۔ پسینہ بہنا ۔ السَّمَاءُ بِالمَطَرِ ۔ بارش کا برس پڑنا ۔ السِّرَاجُ ۔ چراغ کا روشن ہونا ۔ السُّوقُ ۔ گرم بازاری ہونا ۔ العُرُوقُ ۔ رگوں کا خون سے بھر جانا ۔
دَرَّ (س ض) دَرًّا ۔ وَجْهُهُ ۔ بیماری کے بعد چہرہ پر رونق آجانا رنگ کا بحال ہونا ۔
دَرَّ (ض) دَرِيرًا ۔ الفَرَسُ گھوڑے کا تیز دوڑنا ۔
أَدَرَّ ۔ المِغْزَلَ ۔ تکلہ کو زور سے گھمانا ۔ الشَّيْءَ ۔ حرکت دینا ۔ علیہ الضَّرْبَ ۔ پے در پے مارنا ۔ الرِّيحُ السَّحَابَ ہوا کا بادل کو برسنے کے قابل بنا دینا ۔ کہتے ہیں "أَدَرَّ اللّٰهُ لَكَ أَخْلَافَ الرِّزْقِ" ۔ یعنی اللہ تعالیٰ تم کو رزق کی فراوانی سے نوازے ۔ النَّاقَةُ ۔ اونٹنی کا دودھ زیادہ ہو کر بہہ پڑنا ۔
اِسْتَدَرَّ ۔ اللَّبَنُ ۔ دودھ زیادہ ہونا ۔ ہ ۔ بہنے دینا ۔ الرِّيحُ السحاب ۔ ہوا کا بادل سے بارش برسانا ۔
الدَّرُّ ۔ دودھ ۔ دودھ کی زیادتی ۔ روح اور کہتے ہیں ۔ "لِلّٰهِ دَرُّهُ" اس کی خوبی اللہ ہی کے لیے ہے ۔ "ولا دَرَّ دَرُّهُ" ۔ خدا کرے اس کی بھلائی زیادہ نہ ہو ۔
الدُّرُّ ۔ بڑے موتی ۔ واحد (دُرَّةٌ) ج ۔ دُرَرٌ و دُرَّاتٌ ۔
الدَّارُّ ۔ فا ۔ بہت دودھ دینے والی اونٹنی ۔ ج ۔ دُرُورٌ و دُرَّرٌ و دُرَّارٌ ۔
الدِّرَّةُ ۔ دودھ ۔ دودھ کی زیادتی ۔ دودھ کا بہاؤ ۔ خون ۔ کوڑا ۔ ج دِرَرٌ ۔ کہتے ہیں ۔ "مَرَّ عَلَى دِرَّتِهِ" اس کو کوئی چیز اپنے ارادے سے نہیں پھیر سکتی ۔
دَرَرُ ۔ الطَّرِيقِ ۔ راستہ کا بیچ ۔
دَرَرُ الرِّيحِ ۔ ہوا کی سمت ۔ کہتے ہیں ۔ "هُمَا عَلَى دَرَرٍ وَاحِدٍ" ۔ یعنی وہ دونوں ایک ہی راہ پر گامزن ہیں ۔ ان دونوں کی ایک ہی تجویز اور ایک ہی قصد ہے ۔
الدَّرَّارَةُ ۔ تکلہ ۔ "الكَوْكَبُ الدُّرِّيُّ" بتثلیث الدال ۔ چمکتا ہوا روشن ستارہ ۔ فرسٌ دُرِّيٌّ ۔ بہت تیز رفتار گھوڑا ۔ "دُرِّيُّ السَّيْفِ" ۔ تلوار کی چمک دمک ۔ آب و تاب
الدَّرُورُ ۔ بہت دودھ دینے والی اونٹنی ۔ حَرْبٌ دَرُورٌ ۔ خونریز جنگ ۔
الدَّرِيرُ ۔ مص ۔ روشن چراغ ۔ تیز رفتار جانور ۔
المَدَرَّةُ ۔ دودھ کی فراوانی ۔
المِدْرَارُ ۔ بہت بہنے والا ۔ کہتے ہیں "سَمَاءٌ مِدْرَارٌ" بہت برسنے والا بادل ۔ عَيْنٌ مِدْرَارٌ بہت آنسو بہانے والی آنکھ ۔
دَرَأَهُ (ف) دَرْءًا و دَرْأَةً ۔ زور سے دھکیلنا ۔ ہٹانا ۔ الشَّيْءَ ۔ پھیلانا ۔ بچھانا ۔ السَّيْلُ عليه ۔ سیلاب کا کسی پر اُمنڈ پڑنا کہتے ہیں "دَرَأَ الرَّجُلُ علينا" ۔ وہ شخص ہم پر اچانک ٹوٹ پڑا ۔ دُرُوءًا ۔ البَدْرُ چمکنا ۔ النَّارُ ۔ روشن ہونا ۔
دَارَأَهُ مُدَارَأَةً ۔ ایک دوسرے کو دفع کرنا ۔ نرمی برتنا ۔ نرمی کا سلوک کرنا ۔ دھوکا کرنا ۔
تَدَرَّأَ تَدَرُّءًا ۔ الصَّائِدُ ۔ شکاری کا شکار سے چھپ کر اس کو دھوکا دینا

— وتَدَرَّأَ علیہ۔ کسی کیطرف جبر و تشدد کا ہاتھ دراز کرنا۔

اِدَّرَأَ — الصَّیْدَ و للصَّیْدِ شکار کے لیے گھات میں بیٹھنے کی جگہ تیار کرنا۔

تَدَارَأَ تَدَارُءًا — القومُ۔ جھگڑے میں بات کو ایک دوسرے پر ڈالنا۔

اِنْدَرَأَ — السَّیْلُ۔ سیلاب کا یک بیک امنڈ پڑنا — الحریقُ آگ کا پھیل جانا — فلانٌ عَلَیْنَا۔ وہ ہم پر اچانک نمودار ہوگیا۔

الدَّرْءُ۔ نیزہ وغیرہ کی چھڑی کی کجی۔ مخالفت۔ کہا جاتا ہے "قَوَّمْتُ دَرْءَهُ" میں نے اس کی کجی کو ٹھیک کر دیا — دَجَاءَ السَّیْلُ دَرْءًا۔ یعنی سیلاب انجان جگہ سے اچانک بہہ آیا۔

الدُّرِّیُّ و الدِّرِّیُّ۔ روشن ستارہ۔

الدَّرَارِیُّ۔ نامعلوم الاسم بڑے بڑے ستارے۔

الدَّرِیْئَةُ۔ نشانہ بازی کے لیے گول حلقہ۔ شکار کو دھوکہ دینے کے لیے گھات کی جگہ۔

الدُّرْأَةُ و الدُّرَأُ۔ وہ شخص جو عزت و شوکت کا مالک ہو۔ اور دشمن کو دفع کرنے والا ہو۔

المِدْرَأُ۔ ہٹانے کا ذریعہ۔

دَرِبَ (س)، دَرَبًا و دُرْبَةً۔ ہوشیار اور ماہر کاری گر ہونا۔ — بالشیءِ۔ کسی چیز کا عادی اور دلدادہ ہونا۔ صفت (دَرِبٌ و دَارِبٌ)، مؤنث۔ دَرِبَةٌ و دَارِبَةٌ۔

دَرَّبَہ۔ بالشیءِ و فیہ و علیہِ کسی کو کسی چیز کا عادی بنانا —

تَدَرَّبَ۔ عادی ہونا — دَرَّبَ الجُنْدِیُّ۔ فوجی کا بھگدڑ مچنے کے بعد بھی اپنی جگہ ڈٹا رہنا۔

اَدْرَبَ۔ بگل بجانا — القومُ دشمن کی سرزمین میں داخل ہونا۔

الدَّرْبُ۔ گلی کا کشادہ دروازہ۔ بڑا دروازہ۔ راستہ۔ دُرُوْبٌ و دِرَابٌ۔

الدُّرْبَةُ مص۔ لڑائی اور ہر کام میں جرأت و دلیری۔ کہتے ہیں "فی العَفْوِ دُرْبَةٌ" عفو و درگذر بڑی دلیری کا کام ہے۔

الدَّرُوْبُ و الدَّرْبُوْبُ۔ مِنَ الجِمَالِ والنُّوقِ۔ سدھایا ہوا اونٹ یا اونٹنی۔

الدَّرَابَةُ۔ لڑائی وغیرہ میں جرأت و دلیری۔

المُدَرَّبُ۔ مفع۔ تجربہ کار مصائب زمانہ جھیلے ہوئے — مِنَ الاِبِلِ سدھایا ہوا اور گلیوں میں چلنے کا عادی اونٹ۔

الدِّرْبَانُ و الدَّرْبَانُ۔ دربان ج۔ دَرَابِنَةٌ۔ (فارسی کلمہ)

الدَّرْبَزِیْنُ و الدَّرَابِزِیْنُ و الدَّرَابْزُوْنُ۔ لکڑی یا لوہے کے ستون جو ایک نظام میں بنائے جاتے ہیں۔ اور ان پر چھت کا سہارا ہوتا ہے۔ ج۔ دَرَابْزُوْنَات کٹہرا۔

الدِّرْبَاسُ۔ شیر۔ کاٹنے والا کتا۔

دَرْبَصَ دَرْبَصَةً۔ خوف سے خاموش ہو جانا۔

دَرَجَ (ن ض)، دُرُوْجًا و دَرَجَانًا۔ الشیخُ او الصبیُّ بوڑھے یا بچہ کا چلنا — الرجلُ سیڑھیوں پر چڑھنا — القومُ ختم ہو جانا۔ مرجانا۔ کہتے ہیں "هو اکذبُ مِن دَبَّ و دَرَجَ" وہ زندوں اور مردوں میں سب سے زیادہ جھوٹا ہے — الرجُلُ لاولد فوت ہو جانا — البِنَاءُ۔ منزلوں والا مکان بنانا — درجًا (دَرَّجَ و اَدْرَجَ) الثوبَ او الکتابَ۔ کپڑے یا کتاب کو لپیٹنا۔ تہ کرنا — و دَرَّجَ البِنَاءَ۔ عمارت کا زینہ بنانا۔ سیڑھیاں تیار کرنا — دَرَّجَہ الی کذا۔ دھیرے دھیرے قریب ہونا — دَرَّجَہُ الامرُ۔ تنگ دل کرنا۔

اَدْرَجَ الشیءَ فی الشیءِ۔ ایک چیز کو دوسری میں داخل کرنا۔ کسی چیز میں لپیٹنا۔

دَرِجَ (س) دَرَجًا۔ اپنے راستہ پر چلنا۔ ترقی کے مدارج طے کرنا۔ کلام یا دین میں سچائی کے راستہ پر جمے رہنا۔

تَدَرَّجَ۔ الی کذا۔ رفتہ رفتہ کسی چیز کی طرف بڑھنا۔

اِنْدَرَجَ۔ القومُ۔ قوم کا ختم ہو جانا۔ — فی کذا۔ داخل ہونا۔

اِسْتَدْرَجَہ۔ الی کذا۔ قریب کرنا۔ ایک درجہ سے دوسرے درجہ میں ترقی دینا۔ زمین پر چلانا۔ دھوکا دینا۔

الدَّرْجُ۔ لکھائی کا کاغذ۔ کہا جاتا ہے "اَنْفَذْتُہُ فی دَرْجِ الکتابِ" میں نے اس کو اپنے خط کے ساتھ بھیج دیا — فی القراءۃِ۔ روانی کے ساتھ پڑھنا۔ کہتے ہیں "هُوَ و هُمْ دَرْجُ یَدِكَ" وہ تمہارے

ہاتھ میں ہے۔ مفرد و جمع یکساں
ہیں۔
الدُّرْجُ۔ عورتوں کی خوشبو یا اور
چیزیں رکھنے کی صندوقچی۔ ج
اَدْرَاجٌ و دِرَجَۃٌ۔
الدَّرْجُ۔ لکھنے کے کام میں آنے والا
کاغذ۔ راستہ۔ دو آدمیوں کے
درمیان صلح کے لیے سفیر۔ ج
اَدْرَاجٌ و دِرَاجٌ۔ کہتے ہیں
"رَجَعْتُ اَدْرَاجِیْ" میں جس راستہ
سے آیا تھا اسی راستہ لوٹا۔" و
ذَهَبَ دَمُهٗ دَرَجًا اَوْ اَدْرَاجَ
الرِّیَاحِ" اس کا خون رائگاں گیا۔
یعنی قصاص نہ لیا گیا۔" دَخَلِّهٖ
دَرَجَ الضَّبِّ" جس طرح وہ
جاتا ہے جانے دو اسے اپنے
حال پر چھوڑ دو۔
الدَّرَجَۃُ۔ ج۔ دَرَجٌ۔ سیڑھی —
دَرَجُ السُّلَّمِ۔ سیڑھی کا پایہ۔
ج۔ دَرَجَاتٌ۔ مرتبہ۔ درجہ
رتبہ۔ دائرہ خواہ چھوٹا ہو خواہ
بڑا۔ اس کے ۳۶۰ اجزاء میں
سے ایک جزء۔
الدَّارِجُ۔ فا۔ تُرَابٌ دَارِجٌ۔
ہر جگہ پھیلنے والا غبار۔ کہتے ہیں۔
"صَبِیٌّ دَارِجٌ" پاؤں پاؤں چلنے
والا بچہ — وقَبِیْلَۃٌ دَارِجَۃٌ
بالکل تباہ ہو کر ختم ہو جانے والا
قبیلہ۔
الدَّارِجَۃُ۔ جانور کی ٹانگ۔ ج
دَوَارِجُ۔
الدَّرُوْجُ۔ تیز چلنے والی ہوا۔
الدُّرَّجُ۔ بڑی مشقت کے کام جو
انسان کو عاجز کر دیں۔ کہتے ہیں۔
"وَقَعَ فِی الدُّرَّجِ" وہ بڑی دشواری

کے کام میں الجھ گیا۔
الدَّرَّاجُ۔ بہت پھرنے والا چغلخور
سیہی۔
الدَّرَّاجَۃُ۔ سائیکل عام لوگ اسے
کَرَّاجَۃ کہتے ہیں۔ اور اسے
بَسْکَلَتْ بھی کہا جاتا تھا۔
الدَّرَّاجَۃُ محاصرہ کی مشین بمعنی۔ دَبَّابَۃ
الدُّرَّاجُ۔ تیتر۔ نر و مادہ ہر دو کے
لیے یکساں لفظ آتا ہے۔ ج
دَرَارِیْجُ۔ واحد (دُرَّاجَۃٌ)
اس میں تاء وحدت کی ہے نہ
تانیث کی۔
المَدْرَجُ۔ راستہ۔ مسلک۔ اسی
سے ہے "اِمْشِ فِیْ مَدَارِجِ
الْحَقِّ" حق کے راستہ چلو۔
— مَدْرَجُ النَّمْلِ چیونٹیوں
کے چلنے کی جگہ۔ کہا جاتا ہے۔ "هُوَ
اَخْفٰی مِنْ مَدْرَجِ النَّمْلِ"۔
وہ چیونٹیوں کے راستہ سے بھی
زیادہ پوشیدہ ہے۔
المِدْرَجُ۔ لپٹی ہوئی کتاب یا خط
ج۔ مَدَارِجُ۔
المُدْرَجُ والمُدْرَجَۃُ۔ لپٹی ہوئی
کتاب یا خط۔ ج۔ مَدَارِجُ۔
المَدْرَجَۃُ۔ ج۔ مَدَارِجُ۔ افضل
یا اعلیٰ تک رسائی کا واسطہ اور
ذریعہ۔ کہتے ہیں۔ "هٰذَا الْاَمْرُ
مَدْرَجَۃٌ لِهٰذَا" یہ اس امر
کے لیے واسطہ ہے۔ راستہ۔
راستہ کا بڑا حصہ۔ وہ کاغذ یا
کپڑا جس میں کوئی تحریر لکھی جائے۔
یا لپیٹی جائے مَدَارِجُ الْاَکَمَۃِ
ٹیلہ کے درمیان کے راستے —
اَرْضٌ مَدْرَجَۃٌ۔ وہ زمین جس
میں تیتر بکثرت ملیں۔

دَرَحَہٗ (ف) دَرْحًا۔ ہٹانا۔ دفع کرنا۔
دَرِحَ (س) دَرَحًا۔ بوڑھا ہونا۔
صفت مذکر و مؤنث ہر دو کے لیے
(دَرِحٌ)
دَرِدَ (س) دَرَدًا۔ غضب ناک ہونا۔
صفت (دَرِدٌ) بے دانتوں کا ہونا۔
پوپلا ہونا۔ صفت۔ اَدْرَدُ
مؤنث۔ دَرْدَاءُ۔ ج۔ دُرْدٌ
اَدْرَدَہٗ۔ دانتوں کا گرانا — اسنانہ
پوپلا کر دینا۔
الدُّرْدِیُّ۔ تلچھٹ۔
دَرْدَبَ۔ الوجلُ۔ خوف زدہ کی
طرح بھاگنا اور پیچھے مڑ مڑ کر دیکھتے
جانا۔ اِمْرَاَۃٌ (دَرْدَبٌ) رات
میں آنے جانے والی عورت۔
الدَّرْدَبِیْسُ۔ مصیبت۔ بہت بوڑھا
مرد یا بوڑھی عورت۔
دَرْدَرَ۔ الشیخُ او الصَّبِیُّ البُسْرَۃَ
آہستہ آہستہ منہ میں کھجور چبانا۔
الدَّرْدَارُ۔ ڈھول کی آواز۔ ایک
زرد پھولوں اور خار دار پتوں والا
بڑا درخت۔
الدُّرْدُرُ۔ بچہ کے دانت نکلنے کی جگہیں
ج۔ دَرَادِرُ۔
الدُّرْدُوْرُ۔ بھنور۔
دَرِزَ (س) دَرَزًا۔ دنیا کی نعمتوں اور
لذتوں پر قادر ہونا۔
دَرَزَ (ن) دَرْزًا — الثوبَ۔
کپڑا باریک سینا — الخَیَّاطُ
الدُّرُوْزَ۔ درزی کا سیون کو
باریک سینا۔
الدَّرْزُ۔ دنیوی نعمتیں اور لذتیں۔ دو
کپڑوں کے درمیان کا سیون۔
ج۔ دُرُوْزٌ۔ بَنَاتُ الدُّرُوْزِ
جوئیں اور ان کے انڈے۔

اَوْلَادُ دَرْزَةٍ. جولاہے. درزی. کمینے لوگ — اُمُّ دَرْزَةٍ. دنیا کی کنیت.

الدَّرْزِيُّ. درزی. ابو محمد عبداللہ درزی جس کی طرف طائفہ درزیہ منسوب ہے اور اس کے افراد لبنان اور حوران میں پھیلے ہوئے ہیں. ج. دَرَزَةٌ اور دُرُوْزٌ بھی کہتے ہیں. واحد دَرْزِيٌّ عوام دال پر ضمہ لگا کر دُرْزِيٌّ بولتے ہیں.

دَرَسَ (ن)، دُرُوْسًا — الرسمُ. نشان مٹنا. صفت (دارس) ج. دَوَارِسُ — الشيءُ. کسی شے کا اثر جاتا رہنا. د — دَرْسًا). الرسمَ. نشان مٹنا. — الثوبَ. کپڑے کو بوسیدہ کرنا — دَرَسَ. بوسیدہ ہونا — الناقةَ. اونٹنی کو سدھانا د — دَرْسًا و دِرَاسَةً). — الكتابَ او العلمَ. کتاب یا علم کو یاد کرنے کے لیے متوجہ ہونا. د — دَرْسًا و دِرَاسًا) الحِنْطَةَ. گیہوں کو گاہنا.

دَرَّسَهُ و اَدْرَسَهُ — الكتابَ. کتاب پڑھانا.

دَرَّسَ. البعيرَ. اونٹ کو سدھانا.

دَارَسَهُ مُدَارَسَةً و دِرَاسًا. ایک دوسرے کو پڑھ کر سنانا. باہم پڑھنا — دَارَسَ الكُتُبَ. پڑھنا. الذنوبَ. گناہوں کا ارتکاب کرنا.

تَدَارَسَ. الطلبةُ الكتابَ. مل کر پڑھنا. کہتے ہیں " تَدَارَسَ الكتابَ و اِدَّارَسَهُ" اس نے کتاب پڑھی.

اِنْدَرَسَ — الرسمُ. مٹنا. — الخبرُ. خبر ناپید ہونا.

الدَّرْسُ. مص. سبق. پوشیدہ راستہ. ج. دُرُوْسٌ.

الدِّرْسُ والدَّرْسُ والدَّرِيْسُ. بوسیدہ کپڑا. اونٹ کی دُم. ج. اَدْرَاسٌ و دِرْسَانٌ.

الدُّرْسَةُ. ریاضت. ورزش.

الدَّرَّاسُ. بہت پڑھنے والا.

المَدْرَسَةُ. طلبہ کے تعلیم پانے کی جگہ کہتے ہیں " هذه مدرسةُ النَّعَمِ" یہ چوپائے کا راستہ ہے.

المِدْرَسُ. پڑھنے کی کتاب. پڑھنے کی جگہ.

المِدْرَاسُ. توراۃ پڑھنے کی جگہ.

المَدْرُوْسُ. مفعو. پرانا کپڑا — طريقٌ مَدْرُوْسٌ. چلتا ہوا راستہ. فِرَاشٌ مَدْرُوْسٌ. بچھا ہوا فرش. مجنون.

دَرِصَتْ (س)، دَرَصًا. الناقةُ. بڑھاپے کے سبب دانت ٹوٹی اونٹنی. مؤنث. دَرْصَاءُ.

الدَّرْصُ والدِّرْصُ. چوہا. بلی. خرگوش وغیرہ کا بچہ. ج. اَدْرَاصٌ ودِرَصَةٌ و دِرْصَانٌ. و دُرُوْصٌ و اَدْرُصٌ.

الدَّرِصُ والدَّرُوْصُ. تیز رفتار اونٹنی. اُمُّ اَدْرَاصٍ. جنگلی چوہا. بلا. مصیبت کہتے ہیں " وَقَعُوا في أُمِّ اَدْرَاصٍ". یعنی وہ بلا کی میں پڑے.

دَرِعَ (س)، دَرَعًا — الفرسُ وغيرُهُ. گھوڑے کا سیاہ بدن اور سفید سر والا ہونا. صفت (اَدْرَعُ) مؤنث. دَرْعَاءُ. ج. دُرْعٌ.

دَرَعَ (ف)، دَرْعًا — الشاةَ. بکری کی کھال اس کی گردن کی طرف سے اتارنا — الرقبةَ او اليدَ. گردن یا ہاتھ کا جوڑ اکھاڑنا.

دُرِعَ. الزرعُ. کھیتی کا کچھ حصہ کھا لیا جانا — الماءُ. پانی کے قریب کی ہر شے کو کھا لیا جانا.

دَرَّعَهُ. زرہ پہننا — المرأةَ. عورت کو قمیص پہنانا — ہ. کسی کا گلا گھونٹنا — الشيءَ. ظاہر کرنا — الرجلُ. چلنے میں آگے بڑھنا.

اَدْرَعَ. الشهرُ. مہینہ کا آدھے سے زیادہ حصہ گذر جانا. د — و تَدَرَّعَ و ادَّرَعَ.) زرہ پہننا.

اَدْرَعَ و ادَّرَعَ. الليلَ. رات کی تاریکی میں داخل ہونا. کسی چیز کے اندر کسی چیز کو داخل کرنا — اَدْرَعَ الماءُ. پانی کے قریب سب چیز کھائی جانا.

اِنْدَرَعَ. في السيرِ. چلنے میں آگے بڑھنا " اندرعَ يفعلُ كذا". وہ ایسا کرنے لگا — العظمُ. ہڈی کا گوشت سے جدا ہونا — البطنُ. پیٹ کا بھر جانا — القمرُ مِنَ السحابِ. چاند کا بادل سے نکلنا.

الدِّرْعُ. زرہ. مؤنث ہے. کبھی مذکر بھی مستعمل ہوتا ہے. ج. دُرُوْعٌ. و اَدْرُعٌ و دِرَاعٌ. تصغیر. دُرَيْعٌ.

دِرْعُ المرأةِ. عورت کا قمیص، کرتا یا وہ کپڑا جو گھر میں پہنتی ہے. مذکر ہے. ج اَدْرَاعٌ. اور دِرَاعٌ اس چھوٹے کپڑے کو بھی کہتے ہیں جس کو کمسن لڑکی گھر میں پہنتی ہے.

الدِّرْعُ. مِنَ العشبِ. تازہ گھاس.

الدُّرَعُ و الدُّرَعُ - قمری مہینہ کی سولھویں سترھویں اور اٹھارویں راتیں۔

الدَّارِعُ - فا - زرہ پوش۔

الدُّرَعَةُ - چھلکے کی طرح کی ایک چیز جس کو درخت خرما کے ارد گرد لگا دیا جاتا ہے۔ ج۔ دُرَعٌ۔

الدَّرْعَاءُ - أَدْرَعُ کا مؤنث — مِنَ اللیالی - وہ راتیں جن میں چاند صبح کے وقت نکلتا ہے۔ ج۔ دُرْعٌ۔

الدِّرْعِیَّةُ - زرہ کو چھیدنے والا نیزہ۔ ج۔ دَرَاعِیُّ۔

الدُّرَّاعَةُ — ج دَرَارِیعُ - و (المِدْرَعَةُ) ج۔ مَدَارِعُ - آگے سے کھلنے والا جبہ - یا کوٹ - علمائے یہود کے پہننے کا ایک کتانی کپڑا۔ ماءٌ (مُدْرِعٌ و مُدَّرِعٌ) پلنی کے آس پاس کی چراگاہ کو چر لیا جانا — رَوْضَةٌ مُدَّرِعَةٌ - وہ باغ جس کے ارد گرد کو کھا لیا گیا ہو۔

المُدَّرَعُ - مفع. ایک قسم کا جانور۔

المُدَرَّعَةُ - فولادی جنگی جہاز۔

الدَّرَفُ - سیاہ. پناہ. جانب —

الدَّرْفَةُ - عوام کی اصطلاح میں دروازہ کا پٹ۔ اس کے لیے فصیح عربی "الصِّفْقُ" ہے۔

دَرْفَقَ و اِدْرَنْفَقَ — فی سیرہ. تیز چلنا۔

دَرَقَ دَرْقًا - فی المشی. تیز چلنا۔

دَرَّقَہ - نرم کرنا۔

الدَّرَقُ - مص. سخت چیز۔

الدُّرْقَاءُ - بادل۔

الدَّرَقَةُ - چمڑہ کی ڈھال. ج دَرَقٌ۔

الدَّرَّاقُ - ایک میوہ کا درخت۔ ایک قسم کا میوہ (آڑو) واحد دَرَّاقَةٌ، شراب۔ (الدَّرَّاقُ و الدِّرْیَاقُ) تریاق۔

الدُّرَّاقِنُ - زرد آلو۔ شفتالو۔

الدَّوْدَرَقُ - دو دستے والا بڑا لوٹا۔ ج۔ دَوَارِقُ (معرّب) عابدوں اور زاہدوں کے پہننے کی ٹوپی اور جو ان کو پہنتے ہیں، ان کو دَوْدَرِقِیُّونَ کہتے ہیں۔

دَرْقَلَ — الرجلُ - تیز گذر جانا۔ ناچنا۔ ناز سے چلنا۔

الدَّرْقَلُ - ایک قسم کا ریشمی کپڑا۔

دَرَكَ — المطرُ. بارش کا پے در پے برسنا۔

أَدْرَكَ — الشیءُ - چیز کا اپنے وقت پر پہنچنا — الثمرُ - پھل پکنا۔ — الولدُ - لڑکے کا بالغ ہونا — الشیءَ - لاحق ہونا — المسئلةَ - جان لینا - بثارہٖ - خون کا بدلے لینا — الشیءَ ببصرہ - دیکھنا۔

دَارَكَہ مُدَارَكَةً و دِرَاكًا - لاحق ہونا — الشیءَ - ایک کو دوسرے کے پیچھے کرنا — الطعنَ - پے در پے نیزہ مارنا۔

تَدَارَكَ - القومُ - ایک کا دوسرے سے آملنا - اور اس میں اِدَّارَكَ بولا جاتا ہے — الخطأَ بالصواب - غلطی کی درستی کرنا۔ خطا کی اصلاح کرنا — مَا فَاتَ ہاتھ سے نکل ہوئی بات کی تلافی کرنا کہتے ہیں۔ تَدَارَكَهُ اللهُ برحمتہٖ اللہ تعالیٰ اس کو اپنی رحمت میں لے لے۔ "و تدارك القومُ" اس نے قوم کی تلافی کی۔

اِدَّارَكَہ - مل جانا۔ لاحق ہونا۔

اِسْتَدْرَكَ - الشیءَ بالشیءِ - ایک چیز کو دوسری چیز کے ذریعہ حاصل کرنے کا ارادہ کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ "اِسْتَدْرَكَ النجاةَ بالفرار" اس نے بھاگ کر نجات حاصل کرنے کا ارادہ کیا — مَا فَاتَ - مافات کی تلافی کرنا — الخطأَ بالصواب غلطی کی درستی اور اصلاح کرنا — علیہِ القولَ - کسی کی بات میں غلطی نکالنا۔

الدَّرَكُ و الدَّرْكُ - لاحق ہونا. حاجت پانا. چیز کی انتہائی گہرائی - کہتے ہیں۔ "بَلَغَ الغوّاصُ دَرَكَ البحرِ" غوطہ زن سمندر کی انتہائی گہرائی میں پہنچا۔ یا کہا جاتا ہے "فرسٌ دَرَكُ الطریدةِ" بھاگے ہوئے جانور تک پہنچنے والا گھوڑا۔ تاوان۔ چنانچہ کہتے ہیں "ما لحقكَ من دَرَكٍ فعلیَّ خلاصُہ" جو تاوان تم پر قائم ہو اس کی ادائیگی کا ذمہ دار میں ہوں۔

الدَّرَكَةُ - درجہ۔ درکہ اور درجہ میں یہ فرق ہے کہ تنزل کی صورت میں درکہ بولتے ہیں اور ترقی کے موقعہ پر درجہ کہتے ہیں۔ ج۔ دَرَكَاتٌ۔ کہتے ہیں۔ "الجنّةُ دَرَجَاتٌ و النارُ دَرَكَاتٌ"۔

الإِدْرَاكُ - مص. قوت مدرکہ. ادراک کی قوت۔

دَرَاكِ - اسم فعل بمعنی أَدْرِكْ -

الدِّرَاكُ - متصل - سیرٌ دِرَاكٌ متصل سیر۔

الدَّرَّاكُ - مرغوب چیز کو پالینے والا۔

الدَّرِیكَةُ - بھگائی ہوئی۔

الإِسْتِدْرَاكُ - مص. پچھلے کلام سے

پیداشدہ وہم کو دور کرنا۔ "رجلٌ
مُدْرِكَةٌ" تیز ادراک والا۔ تاء
مبالغہ کی ہے نہ تانیث کی۔
مَدَارِكُ الشَّرْعِ۔ جہاں جہاں سے
احکامات شرعیہ کا پتہ لگے۔ مثلاً
قرآنیہ اور احادیث نبویہ
المُدْرِكَاتُ و المَدَارِكُ۔ حواس خمسہ۔
الدَّرْبَكَةُ۔ بھیڑ۔ انبوہ۔
الدَّرَابُكَّةُ۔ ایک قسم کا باجہ (مولدۃ)،
دَرِمَ (س)، دَرَمًا — العضوُ
گوشت کا ہڈی کو چھپا لینا۔ صفت۔
دَرِمٌ و دَارِمٌ و دَرِيمٌ
و أَدْرَمُ)۔ — الساقُ
ہموار ہونا — الأسنانُ
دانتوں کا گرنا۔ گرنے کے قریب
ہونا — البعیرُ۔ اونٹ کا
دانت گرانا۔
دَرَمَ (ض)، دَرْمًا و دَرَمَا و
دَرَمَانًا و دَرَامَةً۔ القُنْفُذُ و
الأرنبُ و نحوُهُما۔ چھوٹے
چھوٹے قدموں سے تیز چلنا۔ اور
دَرَمَ الشیخُ و الصبیُّ بھی کہتے ہیں
دَرَّمَ۔ اظفارہٗ۔ ناخن کاٹنے کے
بعد ان کو ہموار کرنا۔
أَدْرَمَ۔ الصبیُّ۔ نئے دانت نکلنے
کے لیے بچہ کے دانتوں کا ہلنا۔
صفت (ادرم) مؤنث۔ درماءُ
الدَّرْمَاءُ۔
دَارَمَ۔ مُدَارَمَةً۔ بوجھل ہوتے
ہوئے تیز چلنا۔
الدَّرِمَةُ۔ مؤنث۔ دَرِمٌ۔ خرگوش۔
دِرْعٌ دَرِمَةٌ۔ چمکدار نرم زرہ۔
الدَّرَّامُ و الدَّرَّامَةُ۔ سیہی۔ خرگوش۔
الدَّرَّامُ۔ بدرفتار۔ پست قد۔
مؤنث۔ دَرَّامَةٌ — دِرْعٌ

مُدْرَمَةٌ۔ چمکدار نرم زرہ۔
دَرْمَسَ۔ خاموش رہنا — الشیءَ۔
چھپانا۔
دَرْمَصَ دَرْمَصَةً۔ خاکساری کرنا۔
الدَّرْمَقُ و الدَّرْمَكُ۔ سفید
آٹا۔ میدہ۔
دَرْمَكَ و وڑنا — البناءَ۔ عمارت
کو چمکدار کرنا۔
الدَّرْمَكُ۔ نرم و ملائم مٹی۔
الدُّرْمُوكُ۔ غالیچہ۔
دَرِنَ (س)، دَرَنًا۔ الثوبُ۔ کپڑے
کا میلا ہونا۔ صفت (دَرِنٌ و
مِدْرَانٌ) مؤنث۔ دَرِنَةٌ و
مِدْرَانٌ)
أَدْرَنَ۔ الثوبَ۔ کپڑے کو میلا کرنا۔
— الثوبُ۔ کپڑے کا میلا
ہونا — أَدْرَنَتِ الماشیةُ
مویشی کا پرانی گھاس چرنا۔
الدَّرَنُ۔ میل کچیل۔ ج أَدْرَانٌ۔
و أُمُّ دَرَنٍ۔ دنیا۔
الدَّرَانُ۔ لومڑی۔
الدَّرِينُ۔ پرانی خشک گھاس جس کو
جانور نہ چریں۔ بوسیدہ کپڑا۔
أُمُّ دَرِينٍ۔ قحط زدہ زمین۔
الدُّرْنُوكُ و الدِّرْنِيكُ۔ غالیچہ
قالین۔ ج۔ دَرَانِيكُ۔
دَرَهَ (ف)، دَرْهًا۔ علیهم۔ اچانک
آ جانا — لهم و عنهم
مدافعت کرنا۔ حفاظت کرنا —
دَرَهَ علی کذا۔ زیادہ کرنا۔
دَارِهَاتُ الدهرِ۔ مصائب زمانہ۔
التُّدْرَهُ۔ دفع۔ مدافعت۔ کہتے
ہیں۔ "هُوَ ذُو تُدْرَهٍ" وہ اپنے
دشمنوں پر اچانک ٹوٹ پڑتا ہے
المِدْرَهُ۔ سردار۔ قوم کا لیڈر۔ نمائندہ

ج۔ مَدَارِهُ۔
دَرْهَمَتِ۔ الخبازی۔ خبازی کا درہموں
کے مانند گول پتے نکالنا۔
اِدْرَهَمَّ۔ عمر رسیدہ ہونا۔ بڑھاپے
کے باعث دانتوں کا گرنا۔ صفت
(مُدْرَهِمٌّ) — البصرُ
نظر کا کمزور ہونا۔
الدِّرْهَمُ و الدِّرْهِمُ و الدِّرْهَامُ
چاندی کا سکہ جس کا وزن ½ اونس
ہوتا ہے (کلمہ یونانی ہے)۔ ج۔
دَرَاهِمُ۔ مولدین کی اصطلاح
میں دراہم کے معنی مطلقاً نقود
کے ہیں۔
المُدَرْهَمُ۔ مالدار۔ بہت درہموں والا۔
الدَّرْوِيشُ۔ راہب۔ زاہد۔ عابد۔ فارسی
لفظ ہے جس کے معنی فقیر کے ہیں۔
دَرَى (ض)، دَرْيًا و دِرْيًا و دَرْيَةً
و دِرْيَةً و دَرَيَانًا و دِرْيَانًا۔
و دُرِيًّا و دِرَايَةً۔ اور یہ آخری
مصدر بکثرت استعمال ہوتا ہے۔
— الشیءَ و بالشیءِ۔ حیلہ سے
جاننا۔ جاننا۔
دَرَى (ض)، دَرْيًا و تَدَرَّى۔ و
إِدَّرَى — الصیدَ۔ شکار کو
دھوکا دینا — دَرَى الرأسَ
سر میں کنگھی سے کھجانا۔
دَارَى۔ مُدَارَاةً — ہ۔ باہم نرمی
کرنا۔ دھوکا دینا۔
أَدْرَى۔ الرجلَ بکذا۔ باخبر کرنا۔
جتانا کہتے ہیں۔ مَا أَدْرَاكَ وما
يُدْرِيكَ" یعنی تم نہیں سمجھتے۔
المِدْرَى و المِدْرَاةُ المِدْرِيَةُ۔
کنگھی۔ سینگ۔ ج۔ مَدَارٍ
و مَدَارَى۔
دَرْدَرَهُ (ن)، دَرْدًا۔ دفع کرنا۔ ہٹانا۔

دَسَّ (ن) دَسًّا و دِسِّيسِيً۔ الشَّيْءَ تحتَ التُّرابِ دفنه۔ کسی شے کو مٹی کے نیچے چھپانا۔ دَسَّ علیه۔ سازش کرنا۔ خفیہ حیلہ کرنا۔
دَسَّسَ تَدْسِیْسًا۔ بمعنی دَسَّ۔ چھپانا۔ دھنسانا۔ (تشدید مبالغہ کے لیے ہے) کہا جاتا ہے۔ دَسّٰی (الف سے آخری سین کو بدل کر) جیسے تَظَنّٰی تَظَنَّنَ سے۔
تَدَسَّسَ۔ بِهٖ اِلیٰ اَعْدَائِهٖ۔ کسی کے دشمنوں کے ساتھ سازش کرنا۔
اِنْدَسَّ۔ دفن ہونا۔ دھنسنا۔
الدَّسِیْسَةُ۔ چھپا ہوا مکر۔ پوشیدہ عداوت۔
الدَّسَّاس و الدَّسَّاسَةُ۔ سرخ رنگ کا چھوٹا سانپ، جو مٹی میں چھپا رہتا ہے ــــ الدَّسَّاسَةُ۔ سانپ کی چھتری۔ اور مثل ہے "العِرْقُ دَسَّاسٌ" یعنی باپ دادا کی عادتیں بیٹے پوتوں میں آکر رہتی ہیں۔
الدَّاسُوْسُ۔ جاسوس۔
الدَّسِیْسُ۔ وہ شخص جس کو خبریں لانے کے لیے چھوڑا جاتا ہے۔ مٹی میں چھپائی ہوئی چیز۔ بھوبل میں بھونی ہوئی شے۔ ج۔ دُسُسٌ۔
الدُّسُسُ۔ کاموں میں دکھاوا کرنے والے لوگ۔ ریاکار لوگ
المِدَسُّ۔ وہ آلہ جس سے زخم کی گہرائی کا اندازہ کیا جائے۔
الدَّسْتُ۔ حیلہ۔ دھوکا۔ مکان کا صدر مقام۔ مجلس۔ تکیہ۔ کاغذ۔ لباس صحرا۔ ج۔ دُسُوْتٌ۔ شطرنج کے کھیل میں بولتے ہیں۔ "الدَّسْتُ لی": میں جیت گیا۔ میں نے مات دے دی۔ "الدَّسْتُ عَلَیَّ" میں ہار گیا۔ مجھ کو مات ہو گئی۔ عوام الدَّسْتُ کو دیگ کے معنی میں لیتے ہیں۔
الدَّسْتِجَةُ۔ گٹھا۔ مٹکا۔ شیشہ کا بڑا برتن۔ ج۔ دَسَاتِجُ۔
الدُّسْتُوْرُ۔ مجموعہ قوانین۔ اجازت وزیر (قانون کی وجہ سے کہتے ہیں)، وہ کتاب جس میں بادشاہ کے قوانین وضوابط ضبط ہوں۔ فوجیوں کے ناموں اور ان کے وظائف وغیرہ کا رجسٹر۔ ج۔ دَسَاتِیْرُ۔
الدَّسْتَانُ۔ موسیقی کی اصطلاح میں بربط کا تار۔ ج دَسَاتِیْنُ۔
دَسَرَهٗ (ن) دَسْرًا۔ نیزہ مارنا۔ دفع کرنا ــــ السَّفِیْنَةُ رسی یا میخ وغیرہ سے کشتی کی درستی کرنا ــــ الدِّسَارُ فِی الشَّیْءِ۔ زور سے گھسانا ــــ الشَّیْءَ۔ میخ لگانا۔
الدِّسَارُ۔ جہاز وغیرہ کی درز بند کرنے کے لیے پرانی رسیوں کی سن۔ میخ۔ ج۔ دُسُرٌ و دُسْرٌ۔
الدَّسْرَاءُ۔ کشتی۔ ج۔ دُسُرٌ۔
الدَّوْسَرُ۔ گیہوں میں ایک تلخ قسم کا دانہ۔ بشیر۔ موٹا اونٹ۔ شاہِ عراق نعمان بن منذر کی فوج کے دستہ کا نام۔
الدَّوْسَرُ و الدَّوْسَرِیُّ و الدَّوَاسِرُ والدَّوَاسِرِیُّ و الدَّوْسَرَانِیُّ۔ مضبوط۔ موٹا۔
دَسَعَ (ف) دَسْعًا۔ منہ بھر کے قے کرنا ــــ بِقَیْئِهٖ۔ قے پھینکنا۔ ــــ الإِنَاءَ۔ برتن بھرنا۔ ــــ العِرْقُ رگ کا گوشت میں چھپنا ــــ الرَّجُلُ۔ بہت بخشش دینا ــــ الشَّیْءَ۔ ہٹانا۔ دفع کرنا ــــ البعیرُ جِرَّتَهٗ اونٹ کا جگالی کرنا۔
الدَّسِیْعَةُ۔ بہت بخشش۔ طبیعت بڑا پیالہ۔ عمدہ دستر خوان۔ قوت۔ ج۔ دَسَائِعُ۔ بَعِیرٌ (دَیْسَعٌ) بہت جگالی کرنے والا اونٹ۔
المِدْسَعُ۔ حلق میں کھانے کی نالی۔
دَسِقَ (س) دَسَقًا۔ الحَوْضُ حوض کا بھرنا۔ لبالب ہونا۔
اَدْسَقَ۔ الإِنَاءَ۔ برتن بھرنا۔
الدَّیْسَقُ۔ بھرا ہوا حوض۔ چاندی کا تھال یا خوانچہ۔ صاف چاندی کا ہر زیور۔ لمبا راستہ۔ بوڑھا آدمی۔ خوبصورتی۔ نور۔ سفیدی۔ سراب کی سفیدی اور چمک۔
الدَّوْسَكُ۔ بشیر۔
الدَّسْكَرَةُ۔ بڑا گاؤں۔ گرجا۔ ہموار زمین۔ وہ جگہیں جہاں شراب اور کھیل کود کی چیزیں ملیں۔ محل کی طرح کی عمارت جس کے گرداگرد مکانات ہوں اور ان میں شاعر لوگ جمع ہوتے ہوں۔ ج۔ دَسَاکِرُ۔
دَسَمَ (ض ن) دَسْمًا۔ القَارُوْرَةَ۔ بوتل کا منہ بند کرنا۔ ڈاٹ لگانا۔ ــــ البابَ۔ دروازہ بند کرنا ــــ الجرحُ۔ زخم میں بتی رکھنا۔ ــــ المَطَرُ الأرضَ۔ بارش کا زمین کو کچھ تر کر دینا۔۔۔ ــــ البعیرَ۔ اونٹ پر قطران وغیرہ ملنا ــــ الأَثَرُ۔ نشان

مٹنا۔
دَسِمَ (س)، دَسَمًا و دُسُومَۃً
چربی والا ہونا۔ صفت (دَسِمٌ)
وَاَدْسَمُ) مؤنث دَسِمَۃٌ و
دَسْمَاءُ۔ ج دُسُمٌ و دُسُمٌ
(دَسِمَ و تَدَاسَمَ) میلا ہونا۔
مٹیالے رنگ کا ہونا۔
تَدَسَّمَ — الرجلُ۔ چکناہٹ کی
چیز کھانا۔
دَسَّمَ — الشیئَ۔ کسی چیز میں چربی
ڈالنا۔سیاہ کرنا — المطرُ
الأرضَ۔ بارش کا زمین کو تر
کر دینا۔
اَدْسَمَ — القَارُوْرَۃَ۔ بوتل کے منہ
پر ڈاٹ لگانا۔
الدَّسَمُ۔ مص۔ طرف اور انتہائے
شے۔ کہا جاتا ہے "انا علیٰ
دَسَمِ الامرِ۔ میں کام کے
اختتام پر ہوں۔
الدَّسَمُ۔ چکنائی گوشت کی یا چربی کی
چکنائی کا میلاپن۔
الدُّسْمَۃُ۔ بھورا۔ مائل بسیاہی (ــ
والدِّسَامُ) ڈاٹ۔ کاک۔ کہتے
ہیں "ماھوالّا دُسْمَۃٌ" یعنی
اس میں کوئی بھلائی نہیں۔
الدَّیْسَمُ۔ ریچھ یا اس کا بچہ۔ لومڑی
یا اس کا بچہ۔ گھاس۔ تاریکی۔ سیاہی
کام میں ساتھی۔ مہربان۔
دَسَا۔ یَدْسُو دَسْوًا و دَسِیَ یَدْسَی
دَسْیًا (ن ف)، نشو و نما نہ پانا۔
ــ الرجلُ۔ چھپنا۔
دَسَّ۔ الرجلَ۔ خراب کرنا۔ گمراہ
کرنا۔ نفسَہٗ۔ گمنام کرنا۔
کم بخت کرنا۔
دَشَّ۔(ن)، دَشًّا۔ دلیا تیار کرنا ــ
الحبَّ۔ غلہ کو کچلنا۔ دلنا۔
الدَّشِیْشُ۔ گیہوں کے مانند ایک غلہ
کا دلیا۔
الدَّوْشَقُ۔ بڑا مکان۔ فربہ اونٹ۔
الدَّوْشَکُ۔ فرش۔ بچھونا۔
دَشَنَ (ن) دَشْنًا — الشیئَ۔ دینا
دَشَّنَ — الثَوْبَ۔ پہلی بار پہننا۔
ــ المعبدَ۔ کسی عبادت گاہ میں
برکت کے طور پر سب سے پہلے
نماز ادا کرنا۔
تَدَشَّنَ — الشیئَ۔ لینا۔
الدَّاشِنُ۔ فا — الدَّاشِنُ منَ
الثیابِ۔ نیا کپڑا جس کو ابھی
کسی نے نہیں پہنا ہو — منَ
الدُّورِ۔ نیا مکان جس میں ابھی کوئی
نہیں رہا ہو۔
دَشَا (ن)، دَشْوًا۔ لڑائی میں کود پڑنا۔
دَظَّہٗ۔ شل کرنا۔ دھتکارنا۔
دَعَّہٗ (ن) دَعًّا۔ سختی سے ہٹانا۔
اَدَعَّ — الرجلُ۔ کسی آدمی کے چھوٹے
چھوٹے بچے بہت ہونا۔
الدَّعَاعُ۔ چھوٹے چھوٹے بال بچے۔
الدُّعَاعُ۔ کھجور کے متفرق درخت۔
ایک جنگلی درخت کے دانے۔
سیاہ پردار چیونٹیاں۔ واحد
دُعَاعَۃٌ۔
دَعَبَہٗ۔ (ف)، دَعْبًا و دَعَابَۃً۔
دفع کرنا۔ ہٹانا۔ مسخری کرنا۔ مذاق
کرنا۔
دَاعَبَہٗ مُدَاعَبَۃً۔ کھیلنا۔ خوش
طبعی کرنا۔
تَدَاعَبَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے
کے ساتھ ہنسی مذاق کرنا۔
تَدَعَّبَ — علیہ۔ ناز کرنا۔
الدَّعِبُ والدَّاعِبُ۔ کھیلنے کودنے
والا۔ ہنسی مذاق کرنے والا۔
الدَّعَّابُ والدَّعَّابَۃُ۔ بہت خوش
طبعی کرنے والا۔ بہت ہنسی مذاق
کرنے والا۔ اس میں تاء مبالغہ کے
لیے ہے، تانیث کی نہیں۔
الدُّعَابَۃُ۔ خوش طبعی۔ ہنسی مذاق۔
الأَدْعَبُ۔ احمق۔ مؤنث۔ دَعْبَاءُ۔
ج۔ دُعْبٌ۔
الدُّعْبُبُ۔ بڑا کھلاڑی۔ اچھا گویا۔
نازک بدن جوان۔
الدَّعْبُوبُ۔ سیاہ چیونٹی۔ ایک
سیاہ دانہ جو کھایا جاتا ہے۔
بہت چلنے والا راستہ۔ پست
قد کمزور آدمی جس کے ساتھ مذاق
کیا جائے۔ خوش اور چست آدمی۔
مخنث۔ بیوقوف۔ لمبا گھوڑا ــ
لیلۃٌ دُعْبُوبٌ۔ بری رات یا
سیاہ اور تاریک رات۔
الدَّعْبُوثُ والدَّعْبُوسُ۔ بیوقوف۔
کم خرد۔
الدِّعْبِلُ۔ مینڈک کے انڈے۔
(ــ والدِّعْبِلَۃُ) طاقتور
اونٹنی۔
دَعَتَ (ف) دَعْتًا۔ سختی سے دھکیلنا
زور سے دھکا دینا۔
دَعَثَ (ف)، دَعْثًا۔ پاؤں یا ہاتھ
وغیرہ سے مٹی کو باریک کرنا ــ
دَعَثَ بہ الارضَ۔ کسی کو زمین
پر پٹک دینا۔
دُعِثَ۔ رونگٹے کھڑے ہونا۔
اَدْعَثَ ــ فی الشرِّ۔ برائی میں
زیادتی کرنا ــ الشیئَ۔ باقی
رکھنا۔ چرانا۔
اِنْدَعَثَ۔ الشیئُ۔ چیز کا روندا جانا۔
پائمال کیا جانا۔

تَدَعَّثَتْ — صُدُورُهُمْ ۔ کینہ و
بغض رکھنا۔
الدَّعْثُ ۔ مص ۔ بیماری کی ابتداء۔
الدِّعْثُ ۔ کینہ ۔ بغض ۔ بقیہ پانی۔
ج ۔ اَدْعَاثٌ و دِعَاثٌ۔
دَعْثَرَ — الحوضَ ۔ حوض توڑنا۔
— الارضَ ۔ زمین کو روندنا
الدَّعْثَرُ ۔ احمق۔
الدُّعْثُورُ — مِنَ الحوضِ ۔ اطراف
سے گرایا ہوا ٹوٹا ہوا حوض ۔ گڑھا۔
— مِنَ النَّعَمِ ۔ بہت جانور۔
دَعِجَتْ (س) دَعَجًا — العَيْنُ ۔ آنکھ
کا بہت سیاہ اور بڑی ہونا۔
اَدْعَجُ ۔ سیاہ اور بڑی آنکھ والا۔
مؤنث ۔ دَعْجَاءُ ۔ ج ۔ دُعْجٌ۔
الدَّعْجَاءُ ۔ قمری ماہ کی اٹھائیسویں شب
الدُّعْجَةُ ۔ آنکھ کی سیاہی اور
فراخی — لیلٌ اَدْعَجُ ۔ تاریک
رات۔
المَدْعُوجُ ۔ مجنون۔
دَعْدَعَ ۔ دَعْدَعَةً و دَعْدَاعًا۔
آہستگی سے دوڑنا — الجَفْنَةَ ۔
برتن بھرنا — المِكْيَالَ ۔
پیمانہ کو ہلانا تاکہ اس میں چیز زیادہ
سمائے۔
تَدَعْدَعَ ۔ بوڑھے کی طرح چلنا —
الشیءَ ۔ بھرنا۔
دَعْدَعْ و دَعْدَعًا ۔ یہ کلمہ گرنے
والے کے لیے بولا جاتا ہے ۔ یعنی
کھڑے ہو جاؤ۔
الدَّعْدَاعُ ۔ مص ۔ پست قد۔
دَعِرَ (س) دَعَرًا — العُودُ ۔ لکڑی کا
دھواں دینا اور نہ جلنا ۔ بوسیدہ
ہونا ۔ صفت (دَعِرٌ)
— الزَّنْدُ ۔ چقماق کا آگ نہ دینا۔

صفت (اَدْعَرُ)
دَعَرَ (ف، و دَعِرَ (س) دَعَارَةً
— الرجلُ ۔ کسی کا بدکار و
بداطوار ہونا۔
تَدَعَّرَ ۔ وَجْهُهُ ۔ چہرہ کا داغدار ہونا۔
الرجلُ ۔ کسی کا بد اور شریر ہونا۔
الدَّعَرُ و الدَّعَرَةُ و الدَّعَارَةُ
و الدِّعَارَةُ ۔ شرارت ۔ خباثت
بدی۔
الدَّعَارَةُ و الدَّعَارَّةُ ۔ بدخوئی۔
الدَّاعِرُ ۔ فا ۔ شریر ۔ برا ۔ بدکار۔
ج ۔ دُعَّارٌ ۔ مؤنث ۔ دَاعِرَةٌ۔
الدَّاعِرَةُ ۔ وہ کھجور کا درخت جس میں
قلم نہ لگ سکے ۔ جو گابھا نہ دیا جا
سکے ۔ ج ۔ مَدَاعِيرُ۔
الدُّعْرُ ۔ لکڑی کو کھانے والا کیڑا۔
گھن ۔ واحد دُعْرَةٌ) رجلٌ
(دُعَرٌ و دُعَرَةٌ) خیانت کرنے
والا آدمی۔
دَعَسَ (ف) دَعْسًا — الشيءَ ۔
روندنا — الوِعَاءَ ۔ بھرنا
— فلانًا ۔ دفع کرنا ۔ دھکا
دینا — و دَعَسَهُ) بالرُّمْحِ ۔
نیزہ مارنا — المرأةَ ۔ عورت کو
ذلیل و رسوا کرنا۔
دَاعَسَهُ مُدَاعَسَةً ۔ آپس میں
نیزہ بازی کرنا۔
الدَّعْسُ ۔ مص ۔ نشان — طریقٌ
دَعْسٌ ۔ بہت نشانات والا
راستہ۔
المَدْعَسُ ۔ امیدگاہ۔
المِدْعَسُ و المِدْعَاسُ ۔ بہت
چلنے والی سڑک ۔ نیزہ ۔ ج
مَدَاعِسُ و مَدَاعِيسُ۔
المِدْعَسُ ۔ نیزہ مارنے والا۔

دَعَصَهُ ۔ (ف) دَعْصًا و اَدْعَصَهُ
قتل کرنا — دَعَصَهُ بالرُّمْحِ ۔
نیزہ مارنا۔
دَاعَصَهُ ۔ عزت میں مقابلہ کرنا۔
تَدَعَّصَ ۔ اللحمُ ۔ گوشت کا سڑ کر
ریزہ ریزہ ہونا۔
الدِّعْصُ ۔ ج ۔ دِعَصَةٌ و اَدْعَاصٌ
و (الدِّعْصَةُ) ج ۔ دِعَصٌ ۔
ریت کا تودہ یا ٹیلہ۔
المَدَاعِصُ ۔ نیزے۔
الدَّعْصَاءُ ۔ نرم اور دوسری جگہوں سے
زیادہ گرم زمین۔
دَعَقَ (ف) دَعْقًا — الطریقَ ۔
راستہ کو بہت روندنا ۔ صفت مفعولی
(دَعْقٌ و دَعِقٌ و مَدْعُوقٌ)
— الغَارَةَ ۔ سب طرف
لوٹ ڈالنا — الماءَ ۔ پانی
کو جاری کرنا — الرجلَ ۔ کسی
کو فورًا مار ڈالنا ۔ (— و
اَدْعَقَ الخَيْلَ) گھوڑے کے
ایڑ لگانا — علیهمُ الخَيْلَ ۔
لوٹ مار میں کسی قوم پر گھوڑوں سے
چڑھائی کرنا۔
دَعِقَ (س) دَعَقًا — الطریقُ ۔
راستہ کا بہت روندا ہوا ہونا ۔ بہت
چلتا ہوا ہونا۔
الدَّعْقَةُ ۔ چڑھائی اور شور و غل۔
الدُّعْقَةُ ۔ اونٹوں کا گلہ ۔ بارش کی
بوچھاڑ۔
المَدْعَقُ ۔ پانی بہنے کی جگہ — خیلٌ
مَدَاعِيقُ ۔ لوٹ مار میں دشمنوں کو
روندنے والے گھوڑے۔
دَعَكَ (ف) دَعْكًا — الثوبَ ۔
کپڑے کو نرم و ملائم کرنا —
الخَصْمَ ۔ مخالف کو نرم کرنا

تسکین دینا — الجلدَ۔ چمڑے کو ملنا — الشیءَ فی التراب۔ مٹی میں لوٹانا۔ کہا جاتا ہے: "دَعَکَہٗ بالقولِ" اس نے اس کو بات سے دکھ پہنچایا۔

دَعِكَ (س) دَعَكًا۔ بے وقوف ہونا۔ صفت (دَاعِكٌ و دَاعِكَةٌ) مؤنث۔ دَاعِكَةٌ کہتے ہیں "فلانٌ اَحْمَقُ دَاعِكَةٌ" فلاں بے وقوف ہے۔

دَاعَكَہٗ مُدَاعَكَةً۔ کسی کے ساتھ سخت جھگڑا کرنا۔ ٹال مٹول کرنا۔

تَدَاعَكَ — القومُ۔ آپس میں خصومت کا سنگین ہونا — تَدَاعَكُوا فی الحربِ۔ لڑائی میں باہم زور آزمائی کرنا۔

الدَّعِكُ۔ سخت جھگڑالو۔

الدُّعَكُ۔ گمنام۔ کمزور۔ ایک قسم کا پرندہ۔

الدُّعْكَةُ۔ راستہ کا بڑا حصہ۔

المِدْعَكُ والمُدَاعِكُ۔ سخت جھگڑالو دشمن۔

دَعَلَہٗ (ف) دَعْلاً۔ دھوکہ دینا۔ — دَاعَلَہٗ۔ ایک دوسرے کو دھوکہ دینا۔

الدَّاعِلُ۔ بھاگنے والا۔ دھوکہ دینے والا

دَعْلَجَ دَعْلَجَةً۔ اللیلُ۔ رات کا تاریک ہونا — الشیءُ۔ کسی شے کے رنگوں کا مخلوط ہونا — الرجلُ۔ کسی کا بار بار آنا جانا — الشیءَ۔ کسی شے کو لڑھکانا۔

الدَّعْلَجُ۔ بھری ہوئی گون۔ گھنی اور گنجان نباتات۔ خوش رو نازک بدن جوان۔ تاریکی۔

دَعَمَ (ف) دَعْمًا — الشیءَ۔ جھک جانے کے ڈر سے ٹیک لگانا۔ سہارا لینا — ہٗ۔ مدد کرنا۔ تقویت پہنچانا۔

الدَّعَمُ۔ ستون سے سہارا لینا۔ ٹیک لگانا۔

تَدَاعَمَ۔ الامرُ فلانًا۔ ہجوم کرنا۔

الدُّعْمَةُ۔ ج دِعَمٌ و الدِّعَامُ ج۔ دُعُمٌ۔ و الدِّعَامَةُ ج دَعَائِمُ۔ گھر کا ستون۔ لکڑی کا کھمبا جو چھت کو سہارا دینے کے لیے کھڑا کیا جائے۔ الدِّعْمَتَانِ والدِّعَامَتَانِ۔ چرخی کے ہر دو رُخ کے ڈنڈے — دِعَامَةُ القومِ۔ قوم کا سردار۔

الدَّعْمِيُّ۔ بڑھئی۔ مضبوط سہارا دی ہوئی چیز راستہ کا بڑا حصہ۔ فَرَسٌ (اَدْعَمُ و دُعْمِيٌّ) سفید سینہ والا گھوڑا۔

المُدَّعَمُ۔ پناہ گاہ۔

دَعْمَصَ — الماءُ۔ پانی کا سیاہ کیڑوں والا ہونا۔

الدُّعْمُوصُ۔ پانی کا سیاہ کیڑا جو تالابوں میں پانی کم ہونے پر دکھائی دیتا ہے۔ عوام اس کو ابلُعُط کہتے ہیں۔ ج۔ دَعَامِصُ و دَعَامِیصُ۔

دَعَنَ (ف)، دَعْنًا۔ مخول کرنا۔ شوخی کرنا۔

الدَّعِنُ۔ شوخ۔ مخولی۔ ج۔ دَعِنَةٌ۔

دَعَا (ن) دُعَاءً و دَعْوٰی — ہٗ پکارنا۔ رغبت کرنا۔ مدد چاہنا۔ — ہٗ الی الامرِ۔ کسی کو کسی کام کی طرف چلانا — بہٖ۔ حاضر ہونے کے لیے کہنا — دَعَاہٗ فلانًا وبفلانٍ۔ نام رکھنا — المَیِّتَ۔ میت پر رونا۔ (— ہٗ — دَعْوَةً و مَدْعَاةً) کسی کو کھانے پر بلانا۔ (— دُعَاءً) لہٗ۔ کسی کے حق میں دعائے خیر کرنا — علیہ۔ کسی کے حق میں بددعاء کرنا — الیہ۔ کسی چیز کی طرف بلانا۔

دَاعَاہٗ مُدَاعَاةً۔ جھگڑا کرنا۔ ایک دوسرے سے پہیلی یا چیستان کہنا — الحائطَ۔ دیوار کو گرانا۔

اَدْعَاہٗ اِدْعَاءً۔ غیر باپ کی طرف منسوب کرانا۔

تَدَعَّتْ تَدَعِّيًا۔ النائحةُ۔ بلند آوازی سے رونا۔

تَدَاعٰی۔ العدوُّ۔ دشمن کا متوجہ ہونا — القومُ۔ ایک دوسرے کو بلانا — تَدَاعَوا الشیءَ۔ کسی چیز کا دعوے کرنا — تَدَاعَتِ الحیطانُ۔ دیواروں کا پھٹ جانا۔ ترخ جانا — القومُ علیہ۔ قوم کا کسی سے دشمنی رکھنے میں متفق ہونا۔

اِنْدَعٰی اِنْدِعَاءً — الدَّعوةَ۔ پکار کا جواب دینا۔ دعاء قبول کرنا۔

اِدَّعٰی — الشیءَ۔ حق یا باطل کا دعویٰ کرنا — بہٖ۔ اپنی طرف نسبت کرنا اور یہ سمجھنا کہ یہ میری ہے۔ — علیہ۔ قاضی کے پاس کسی کے خلاف مقدمہ کرنا۔ دعویٰ کرنا — الی غیرِ اَبِیہِ۔ باپ کے علاوہ کسی اور کی طرف منسوب ہونا — الشیءَ۔ تمنا کرنا۔ — اِدَّعٰی فی الحربِ۔ جنگ میں اپنا نسب نامہ بیان کرنا۔

اِسْتَدْعَاہٗ اِسْتِدْعَاءً۔ کسی کو پکارنا۔

— الشیءَ۔ طلب کرنا۔ لازم سمجھنا۔

الدُّعَاءُ۔ دَعَا کا مصدر۔ ج أَدْعِیَۃٌ

الدَّعْوَۃُ۔ پکار قسم۔ کہتے ہیں ”ھو مِنِّی دَعْوَۃَ الرجلِ۔ وہ مجھ سے قریب ہیں۔ جس طرح کہتے ہیں۔ ”ھُوَ مِنِّی رَمْیَۃَ السَّھْمِ“ و ”مَزْجَرَ الکَلْبِ“۔ ”وَلَھُمُ الدَّعْوَۃُ عَلیٰ غَیْرِھِمْ“۔ یعنی دعاء میں انھیں سے ابتداء ہے۔ ”وَکُنَّا فِی دَعْوَۃِ فُلَانٍ“۔ ہم فلاں کی ضیافت و مہمانی میں تھے۔ والدَّعَاوَۃُ والدِّعَاوَۃُ، الِادِّعَاءُ سے اسم۔

الدَّعْوٰی۔ مص۔ مقدمہ۔ دعوٰی۔ ج۔ الدَّعَاوِیْ والدَّعَاوٰی۔

الدَّعَّاءُ۔ بہت دعا کرنے والا۔

الأُدْعِیَۃُ والأُدْعُوَّۃُ۔ جھگڑے کا موضوع۔

الدَّعِیُّ۔ لے پالک۔ متبنیٰ۔ جس کی نسبت میں شبہ ہو۔ وہ جو اپنے آپ کو غیر باپ کی طرف یا غیر قوم کی جانب منسوب کرے۔ ج أَدْعِیَاءُ۔

الدَّاعِیْ۔ فا۔ لوگوں کو اپنے دین و مذہب کی طرف بلانے والا۔ ج دُعَاۃٌ۔ مؤنث۔ دَاعِیَۃٌ۔ ج۔ دَاعِیَاتٌ و دَوَاعٍ (— و الدَّاعِیَۃُ) سبب۔ ج۔ الدَّوَاعِی۔ — دَاعِی اللَّبَنِ و دَاعِیَتُہٗ۔ وہ تھوڑا سا دودھ جو تھنوں میں چھوڑ دیا جائے تاکہ بقیہ دودھ بآسانی دوہ سکیں۔

دَوَاعِی الصَّدْرِ۔ افکار و ہموم — دَوَاعِی الدَّھْرِ۔ زمانہ کی گردشیں۔

المَدْعَاۃُ۔ کھانے کی دعوت۔ سبب۔

دَغْدَغَ دَغْدَغَۃً۔ فُلَانًا بِکَلِمَۃٍ کسی کو طعنہ دینا۔

الدَّغْدَغَۃُ۔ رکیک گفتگو کرنا۔ گدگدی چلانا۔ مثلاً پاؤں کے تلوے یا بغل کو گدگدانا۔ عام لوگ گدگدی کو زُکْزُکَۃٌ، اور زُکْزُکَۃٌ بولتے ہیں۔

المُدَغْدَغُ۔ حسب و نسب میں کھوٹ رکھنے والا۔

دَغَرَہٗ (ف) دَغْرًا۔ دفع کرنا۔ دھکیلنا — دَغَرَتِ المَرْأَۃُ حَلْقَ الصَّبِیِّ عورت کا بچہ کے حلق کو انگلی سے دبانا۔ — الأُمُّ ابْنَھَا۔ ماں کا بچہ کو دودھ سے سیر نہ کرنا۔

دَغَرَ الشیءَ فی الشیءِ۔ ایک شے کو دوسری میں خلط ملط کرنا۔ ملانا۔ — ہٗ۔ گلا گھونٹ کر مارنا۔ — فی البیتِ۔ گھر میں داخل ہونا — علیہ۔ کسی پر اچانک آنا۔

دَغِرَ (س) دَغَرًا۔ الرجلُ۔ بدخلق اور لئیم ہونا۔ صفت دَاغِرٌ۔

دَغَرَ (س)، دَغَرًا و دَغْوٰی — علیھم۔ لوگوں پر اچانک پہنچ جانا۔

اِنْدَغَرَ۔ پہنچ جانا — علیہ۔ یک بیک آجانا۔

الدَّاغِرُ۔ ذلیل۔ حقیر۔ بد۔ فسادانگیز۔

الدَّغْرَۃُ۔ کسی شے کو اچک لینا۔

المُدْغَرَۃُ۔ گھمسان کی لڑائی جس میں لوٹ مار ہو۔

دَغَشَ (ف) دَغْشًا و اَدْغَشَ۔ تاریکی میں داخل ہونا — دَغَشَ علیھم۔ اچانک ٹوٹ پڑنا۔ ہجوم کرنا۔

دَاغَشَہٗ۔ بھیڑ کرنا — حَوْلَ المَاءِ۔ پیاس میں پانی کے ارد گرد گھومنا — المَاءَ۔ پانی کو تیزی سے پی جانا — فی الشیءِ۔ حرص کے باعث کسی سے کوئی چیز مکر سے طلب کرنا۔

تَدَاغَشَ۔ القومُ۔ و دَغْوَشُوْا لڑائی وغیرہ میں آپس میں گتھ جانا۔

دَغِصَ (س) دَغَصًا۔ کھانے یا غصہ سے بھر جانا۔

دَاغَصَ مُدَاغَصَۃً۔ فی العَمَلِ کام میں تیزی برتنا۔

اَدْغَصَہٗ۔ غصہ سے بھر دینا — اَدْغَصَہُ المَوْتُ۔ موت کا یک بیک آن لینا۔

الدَّاغِصَۃُ۔ گھٹنے کی چپنی۔ عوام اس کو ”صَابُوْنَۃُ الرُّکْبَۃِ“ کہتے ہیں۔ گٹھا ہوا گوشت۔ خالص صاف پانی — ج۔ دَوَاغِصُ۔

الدِّغْصَانُ۔ غضبناک۔

دَغَفَ (ف) دَغْفًا — الشیءَ۔ سختی سے پکڑنا — دَغَفَھُمُ الحَرُّ۔ گرمی کا سخت ہونا۔

اَبُو الدَّغْفَاءِ۔ احمق۔

الدَّغْفَلُ۔ ہاتھی یا بھیڑیے کا بچہ۔ بہت سے پر۔ عَیْشٌ دَغْفَلِیٌّ۔ آسودہ زندگی۔ عَامٌ دَغْفَلِیٌّ۔ سرسبز سال۔

دَغَلَ (ف) دَغْلًا۔ متہم کے مانند داخل ہونا۔

اَدْغَلَ۔ الرجلُ۔ کسی کا گھنے درختوں کے جھنڈ میں داخل ہو کر غائب ہو جانا — الارضُ۔ گھنے درختوں والی ہونا — بہٖ۔ کسی کے ساتھ خیانت کر کے اچانک

مار ڈالنا۔ چغلی کھانا — الشیءَ۔ کسی چیز میں مخالفت اور اس کی مفسد چیز ملانا۔

الدَّغَلُ۔ ج۔ اَدْغَالٌ و دِغَالٌ و (الدَّغِیْلَۃُ) گنجان درختوں کا جھنڈ۔ وہ چیز جو کسی کام میں داخل ہو کر اس کو خراب کردے۔ وہ مقام جہاں ہلاکی کا خطرہ ہو — مَکَانٌ دَغِلٌ۔ گھنے درختوں والا مقام۔ پوشیدہ جگہ۔

الدَّاغِلَۃُ۔ پوشیدہ کینہ۔ وہ لوگ جو کسی کی خیانت و عیب کی تلاش میں رہیں۔

الدَّوَاغِلُ۔ آفتیں۔ مصیبتیں (اس کا واحد نہیں)۔

المَدْغَلُ۔ وادی کا درمیانی حصہ۔

دَغَمَھُمْ و دَغِمَھُمْ (ف س) دَغْمًا و دَغَمَانًا۔ الحَرُّ اَوِ البَرْدُ۔ گرمی یا سردی کا لگنا — دَغَمَ اَنْفَہٗ۔ ناک توڑنا — دَغَمَ الإِنَاءَ۔ برتن ڈھانپنا۔

اَدْغَمَ۔ اللّٰہُ فُلَانًا۔ اللہ اس کا کالا منہ کرے۔ ذلیل و رسوا کرے۔ اَدْغَمَھُمُ الحَرُّ اَوِ البَرْدُ۔ ان کو گرمی یا سردی لگی — الفَرَسَ اللِّجَامَ۔ گھوڑے کے منہ میں لگام دینا — اَدْغَمَہُ الشیءُ۔ کسی شے کا کسی کو دکھ پہنچانا۔ (ـــ و اِدَّغَمَ) الشیءَ فی الشیءِ۔ ایک شے کو دوسری میں داخل کرنا۔ صرف کی اصطلاح میں ادغام بھی اسی سے ہے کیونکہ اس میں بھی ایک حرف دوسرے میں شامل کیا جاتا ہے۔

اِدْغَامَّ۔ الفَرَسُ۔ (اِدْغِیْمَامًا) گھوڑے کا منہ باقی جسم سے زیادہ سیاہی مائل ہونا۔ صفت (اَدْغَمُ)۔

الدَّغَمُ و الدُّغْمَۃُ۔ گھوڑے کا رنگ جس کا منہ زیادہ سیاہی مائل ہو۔

الاَدْغَمُ۔ کالی ناک والا۔ ناک میں بولنے والا۔ خنخنا۔ ج۔ دُغْمٌ۔

الدُّغَامُ۔ حلق کا درد۔

دَغْمَرَہٗ۔ دَغْمَرَۃً۔ عیب لگانا۔ — الشیءَ۔ ملانا — الرجلُ بد خلق ہونا۔

الدَّغْمَرِیُّ و الدُّغْمُوْرِیُّ۔ ملے جلے اخلاق والا۔

الدَّغَامِرُ۔ قوم کے رذیل لوگ۔

دَفَّ (ض) دَفًّا و دَفِیْفًا۔ آہستہ چلنا — لہُ الامرُ۔ تیار ہونا ممکن ہونا — الطائرُ۔ پرندہ کا پر پھڑپھڑانا۔

دَفَّ (ض) دَفًّا۔ الشیءَ۔ جڑ سے اکھیڑنا۔

دَفَّفَ و دَافَّ۔ جلدی کرنا — دَفَّفَ الجریحَ و دَافَّہٗ و دَافَّ علیہ۔ زخمی کو جھٹ پٹ مار ڈالنا۔

دَفَّفَ۔ الرجلُ۔ دف بجانا۔

اَدَفَّ۔ اِدْفَافًا۔ الطائرُ۔ پرندہ کا اپنے پر پھڑپھڑانا — اَدَفَّتْ علیہ الامورُ۔ کسی پر کاموں کا پے در پے آنا۔

تَدَافَّ۔ القومُ۔ بعض کا بعض کے پیچھے سوار ہونا۔

اِسْتَدَفَّ۔ الطائرُ۔ پرندہ کا زمین کے قریب ہو کر اڑان کرنا — الامرُ۔ کام کا درست ہونا۔ پورا ہونا۔ ممکن ہونا — الرجلُ بالموسٰی۔ استرے سے مونڈنا۔

الدَّفُّ۔ مص۔ ہر چیز کا پہلو۔ کہتے ہیں۔ "رَمَاہُ اللّٰہُ بِذَاتِ الدَّفِّ" اللہ اس کو ذات الجنب (نمونیا) کی بیماری میں مبتلا کرے۔ (ـــ و الدُّفُّ) ڈف۔ ڈفلا۔ ج دُفُوْفٌ۔

الدَّفَّۃُ۔ ہر شے کا پہلو۔ دَفَّتَا الطَّبلِ ڈھول کے ہر دو رخ کے چمڑے جن پر بجانے کے لیے ضربیں لگائی جاتی ہیں۔ پتوار۔ یہ کلمہ مولدہ ہے۔ اس کے لیے فصیح لفظ السُّکَّان ہے۔

الدَّافَّۃُ۔ فوج جو دشمن کی طرف آہستہ آہستہ بڑھے۔ خانہ بدوش لوگ۔

الدَّفَّافُ۔ دف بجانے والا۔ دف بنانے والا۔

الدَّفُوْفُ۔ کسی چیز پر جھپٹنے کے وقت زمین سے قریب ہو جانے والا پرندہ کہتے ہیں۔ "عُقَابٌ دَفُوْفٌ"۔

دَفِئَ یَدْفَأُ دَفَأً و دُفُوْءًا و دَفْوًا۔ یَدْفُؤُ۔ دَفَاءَۃً (س ک) — مِنَ البَرْدِ۔ گرم ہونا۔ گرمی پانا۔ یا محسوس کرنا۔

دَفَّأَہٗ۔ گرم کرنا۔

اَدْفَأَہٗ۔ گرم کپڑا پہننا۔ بہت دینا۔ گرم کرنا — الجریحَ۔ زخمی کو مار ڈالنا — القومَ۔ قوم کو جمع کرنا۔

تَدَفَّأَ و اِدَّفَأَ و اسْتَدْفَأَ۔ گرم کپڑا پہننا۔ گرم ہونا۔

الدِّفْءُ۔ سخت گرمی۔ ج اَدْفَاءٌ۔ اونٹوں سے پیدا شدہ بچے اور حاصل کردہ نفع۔ عطیہ — دِفْءُ الحائطِ دیوار کی پناہ۔ کہتے ہیں "اُقْعُدْ فی دِفْءِ الحائطِ" وہ دیوار کی

پناہ یا اوٹ میں بٹھایا گیا۔ گرمی حاصل کرنے کا سامان۔ کہتے ہیں۔ "مَا عَلَیْہِ دِفْءٌ"۔ اس پر گرمی حاصل کرنے کا کوئی سامان نہیں۔

اَلدَّفَأُ۔ مص۔ شانوں کا سینہ کی طرف جھکنا۔

اَلدِّفَاءُ۔ گرم کپڑے۔ گرمی حاصل کرنے کا سامان۔

اَلدَّفِأُ و اَلدَّفِیُٔ اَلْمُسْتَدْفِئُ۔ گرمی حاصل کرنے والا۔ گرم لباس پہننے والا۔ مؤنث۔ دَفِئَۃٌ و دَفِیْئَۃٌ۔

اَلدَّفِئَۃُ مِنَ الْاَرَاضِیْ۔ گرم زمین۔

اَلدَّفْآنُ۔ گرمی حاصل کرنے والا۔ مؤنث۔ دَفْأَی۔

اَلْاَدْفَأُ۔ وہ شخص جس کے شانے سینہ کی طرف جھکے ہوئے ہوں۔ مؤنث دَفْأَی۔ اَلْاَدْفَأُ۔ خیمہ نشین آدمی — ارضٌ (مَدْفَأَۃٌ) گرم زمین — اِبِلٌ (مُدْفِئَۃٌ و مُدْفَأَۃٌ و مُدَفِّئَۃٌ و مُدَفَّأَۃٌ) بہت اون اور چربی والا اونٹ۔

اَلدَّفْتَرُ۔ رجسٹر۔ حساب کی کتاب۔ لکھنے کی کتاب۔ ج۔ دَفَاتِرُ۔

دَفْدَفَ۔ جلدی کرنا۔ الطائرُ پرندہ کا زمین سے قریب ہو کر اڑنا — الدُّفُوفُ۔ دف جلدی جلدی بجانا۔

دَفَرَہٗ (ن) دَفْرًا۔ سینہ پر مار کر دھکیلنا۔

دَفِرَ (س) دَفَرًا و دَفْرًا۔ ذلیل ہونا — اللحمُ گوشت میں کیڑے پڑنا — الشیءُ۔ کسی شے کا بدبودار ہونا۔ صفت (دَفِرٌ و اَدْفَرُ) مؤنث دَفِرَۃٌ و دَفْرَاءُ۔

اَدْفَرَ۔ الرجلُ۔ کسی کی بغل کا سڑنا گندہ بغل ہونا۔

اَلدَّفَرُ۔ مص۔ بدبو۔

دَفَارِ۔ (مبنی علی الکسر) دنیا۔ لونڈی باندی۔ یہ اکثر ندا کے موقع پر آتا ہے اور لونڈی کے لیے گالی سمجھا جاتا ہے — اُمُّ دَفَارِ و اُمُّ دَفْرٍ۔ دنیا۔ مصیبت۔

دَفَعَہٗ (ف) دَفْعًا و دَفَاعًا و مَدْفَعًا۔ ہٹانا۔ دور کرنا۔ رد کرنا — دَفَعَہٗ فی کذا۔ داخل کرنا — الیہ الشیءَ۔ ادا کرنا — القولَ۔ کسی بات کو دلیل و حجت سے باطل کرنا — ہ الی کذا۔ مجبور کرنا — عنہ الاَذٰی۔ کسی کو اذیت سے بچانا — عَنِ المَوَاضِعِ۔ کسی جگہ سے کوچ کر جانا — الیہ۔ کسی جگہ پہنچنا۔ کہتے ہیں۔ "طریقٌ یَدْفَعُ الٰی مکانِ کذا"۔ راستہ جو فلاں جگہ تک پہنچتا ہے۔

دُفِعَ۔ الی المکانِ۔ کسی جگہ تک پہنچنا۔

دَافَعَہٗ مُدَافَعَۃً و دِفَاعًا۔ ہٹانا مزاحمت کرنا۔ عنہ۔ حمایت کرنا۔ مدد کرنا — عنہ الاَذٰی۔ کسی سے اذیت دور کرنا۔

دَافَعَہٗ عَنْ حَقِّہٖ۔ ٹال مٹول کرنا

تَدَفَّعَ۔ السیلُ۔ سیلاب کا زور سے بہنا امنڈنا

اِنْدَفَعَ۔ السیلُ۔ سیلاب کا زور سے بہنا۔ الفرسُ فی سیرہ۔ گھوڑے کا تیز دوڑنا — الرجلُ فی الحدیثِ۔ کسی کا بات چیت میں لگنا — اِنْدَفَعَ یقولُ۔ وہ کہنے لگا —

اِنْدَفَعَ الرجلُ۔ ایک طرف ہونا

تَدَافَعَ۔ القومُ۔ بعض کا بعض کو ہٹانا ایک دوسرے کو دھکیلنا —

تَدَافَعُوا الشیءَ۔ کسی شے کو ایک دوسرے کے ذمہ لگانا۔ کہتے ہیں۔ "ضَیْفٌ یَتَدَافَعُہٗ الحَیُّ"۔ وہ مہمان جس کو قبیلہ کے لوگ ایک دوسرے کے ذمہ لگائیں۔ ایک دوسرے پر ٹالیں۔

اِسْتَدْفَعَ۔ اللّٰہَ الشَّرَّ۔ اللہ تعالیٰ سے برائی ٹالنے کی التجا کرنا

اَلدُّفْعَۃُ۔ بارش کی بوچھاڑ۔ مشک یا برتن سے ایک مرتبہ گری ہوئی چیز کی مقدار۔ ج۔ دُفَعٌ و دُفُعَاتٌ۔

اَلدَّفْعَۃُ۔ دفع کا اسم مرۃ۔

اَلدَّوَافِعُ۔ جھیلیں۔ نشیبی مقامات جہاں سیلابوں کا پانی جمع ہو جاتے۔

اَلدَّفُوعُ۔ بہت ہٹانے والا۔ — من الدَّوَابِّ۔ لات مارنے والا جانور

اَلدَّفَّاعُ۔ بہت ہٹانے والا۔

اَلدُّفَّاعُ۔ موج یا سیلاب کا زور۔ لوگوں کی بھیڑ۔ کہتے ہیں۔ "جَاءَ فی دُفَّاعٍ مِنَ النَّاسِ"۔ وہ لوگوں کے ہجوم میں آیا۔

اَلْمَدْفَعُ۔ پانی کے بہاؤ کی جگہ۔ ج مَدَافِعُ۔

اَلْمِدْفَعُ۔ ہٹانے کا آلہ۔ توپ۔ ج مَدَافِعُ۔ بہت ہٹانے والا۔

اَلْمُدَفَّعُ۔ وہ ذلیل و حقیر فقیر جس کو نہ کوئی مہمان رکھے، نہ بخشش ملے۔

دَفَقَ (ض ن)، دَفْقًا۔ الماءَ۔ پانی کو زور سے گرانا — اللّٰہُ رُوْحَہٗ۔ اللہ نے اس کو مار دیا — الکوزَ۔ کوزہ کی چیز کو گرا کر خالی کر دینا۔

دَفَقَ (ن)، دَفْقًا و دُفُوْقًا ۔ الْمَاءُ ۔ پانی کا گرنا۔ بہنا۔ النَّهْرُ۔ دریا کے پانی کا کناروں سے ابل پڑنا۔ جمہور کے نزدیک یہ متعدی ہی کی صورت میں مستعمل ہے۔

دَفَّقَ ۔ دفق کا مبالغہ۔ کہتے ہیں "دَفَّقَتْ كَفَّاهُ الْعَطَاءَ" اس کے دونوں ہاتھوں نے بخشش بکثرت لٹائی۔

اَدْفَقَ ۔ الْكُوْزَ ۔ کوزہ کو چیز سے خالی کر دینا۔

تَدَفَّقَ و اِسْتَدْفَقَ ۔ الْمَاءُ۔ گرنا۔ الدَّابَّةُ۔ جانور کا تیز دوڑنا۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ يَتَدَفَّقُ فِي الْبَاطِلِ" فلاں باطل میں تیزی و سبقت کرتا ہے۔

اِنْدَفَقَ و اِسْتَدْفَقَ ۔ الْمَاءُ۔ گرنا۔

الدَّفْقَةُ ۔ ایک دفعہ کا ڈالنا۔ یکبارگی آجانا۔ کہتے ہیں "جَاؤُا دُفْقَةً" وہ سب ایک دم آگئے ۔ سَيْلٌ دُفَاقٌ ۔ زبردست سیلاب جو وادی کو دونوں کناروں تک بھر دے۔

الْاَدْفَقُ ۔ ٹیڑھا۔ کوزہ پشت، خواہ غم و فکر سے یا بڑھاپے کے سبب سَيْرٌ اَدْفَقُ ۔ تیز رفتار۔ مؤنث دَفْقَاءُ۔

الدِّفِقَّى ۔ تیز چال۔ کہتے ہیں "مَشَى الدِّفِقَّى" وہ تیز چال چلا۔ (۔ و الدَّفَقَّةُ ۔ تیز چلنے والی اونٹنی یا گھوڑا۔

الدِّفْلُ ۔ رال قطران۔

الدِّفْلَى ۔ کنیر۔ اس کا الف مقصورہ بعض کے نزدیک الحاقی ہے لہٰذا اس پر تنوین تنکیر آجائے گی۔ اور بعض کے نزدیک تانیث کا ہے۔ لہٰذا تنوین بھی نہ آئے گی۔

دَفَنَ (ض) دَفْنًا ۔ الْمَيِّتَ ۔ مردہ کو دفن کرنا ۔ الْحَدِيْثَ بات کو چھپانا ۔ الْاِبِلَ ۔ اونٹ کو تیز چلانا ۔ الْاِبِلُ ۔ اونٹ کا تیز چلنا۔

تَدَفَّنَ و اِنْدَفَنَ ۔ چھپنا۔ دفن ہونا۔ الْاِبِلُ۔ اونٹ کا تیز رفتاری سے چلنا۔

اِدَّفَنَ ۔ الْعَبْدُ ۔ غلام کا آقا کے خوف سے بھاگ کر روپوش ہونا صفت (دَفُوْنٌ)، ۔ الشَّيْءَ چھپانا۔

تَدَافَنَ ۔ الْقَوْمُ ۔ ایک دوسرے سے چھپانا۔

دَافِنٌ ۔ الْاَمْرِ ۔ معاملہ کا اندرونی حصہ

الدَّفِيْنُ ۔ مع. دفن کیا ہوا۔ ج اَدْفَانٌ ۔ مدفون زمین ج دُفُنٌ۔ دَاءٌ (دِفْنٌ و دَفِيْنٌ) وہ بیماری جو پوشیدہ ہونے کے بعد ظاہر ہو کر خرابی پیدا کرے۔

الدَّفِيْنَةُ ۔ گاڑی ہوئی چیز۔ زمین میں گڑا ہوا خزانہ۔ ج دَفَائِنُ ۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ يُثِيْرُ الدَّفَائِنَ" وہ بڑی گہری عقل و سمجھ والا ہے۔

الدَّفِيْنُ ۔ دفن کیا ہوا۔ چھپایا ہوا۔ ج دُفَنٌ و دُفَنَاءُ و اَدْفَانٌ۔ حوض ۔ رَكِيَّةٌ دَفِيْنٌ ۔ دفن کیا ہوا کنواں ۔ اِمْرَاَةٌ دَفِيْنٌ ۔ چھپی ہوئی عورت۔ ج۔ دُفَنَاءُ۔ ۔ دَاءٌ دَفِيْنٌ ۔ وہ بیماری جو پوشیدہ ہونے کے بعد ظاہر ہو کر خرابی پیدا کرے۔ کہتے ہیں۔ هُوَ دَفِيْنُ الْمُرُوْءَةِ. او دَفِيْنُ الْمُرُوْءَةِ ۔ وہ مروت نہیں رکھتا۔

الدِّفَانُ ۔ مِنَ الرَّكَايَا ۔ مٹی کے نیچے دبا ہوا کنواں۔ ج۔ دُفُنٌ۔ ۔ مَاءٌ دِفَانٌ ۔ پوشیدہ پانی ۔ الدَّفَافِيْنُ ۔ کشتی کے تختے۔ واحد (دَفَّانٌ)

الْمَدْفَنُ ۔ دفن کرنے کی جگہ۔

الدِّفْنِسُ و الدِّفْنَاسُ ۔ بخیل۔ کمینہ۔ بے وقوف ۔ مِنَ النِّسَاءِ ۔ احمق، بھاری جسم کی عورت۔

دَفَا (ن)، دَفْوًا و دَفًا فى مُدَافَاةً و اَدْفَى اِدْفَاءً ۔ الْجَرِيْحَ۔ زخمی کو جلد مار کر ختم کر دینا ۔ و اَدْفَى الظَّبْيُ ۔ ہرن کا سینگوں والا ہونا۔

تَدَافَاهُ ۔ تدارک کرنا۔ تلافی کرنا۔

الدَّفَاءُ ۔ جھکاؤ۔ خمیدگی۔

الْاَدْفَى ۔ منحنی۔ ٹیڑھا۔ مؤنث۔ دَفْوَاءُ ۔ طَائِرٌ اَدْفَى لمبے بازوؤں والا پرندہ ۔ نَاقَةٌ دَفْوَاءُ ۔ لمبی گردن کی اونٹنی ۔ شَجَرَةٌ دَفْوَاءُ ۔ بڑا درخت ۔ عُقَابٌ دَفْوَاءُ ۔ مڑی ہوئی چونچ والا عقاب۔

دَقَّ (ض)، دِقَّةً ۔ باریک ہونا۔ چھوٹا ہونا۔ دشوار فہم ہونا۔

دَقَّ (ن)، دَقًّا ۔ الشَّيْءَ ۔ توڑنا۔ ۔ الْبَابَ ۔ دروازہ کھٹکھٹانا ۔ الشَّيْءُ ۔ ظاہر کرنا ۔ الشَّيْءَ عَلَى الشَّيْءِ اَو بِالشَّيْءِ ۔ ایک چیز کو دوسری چیز پر کوٹنا۔ کچلنا۔

دَقَّقَ ۔ الشَّيْءَ ۔ کسی چیز کو باریک کوٹنا کوٹ کر باریک کرنا ۔ فی

الحِسَابِ وغَيرِه۔ حساب وغیرہ میں گہری غور و فکر سے کام لینا۔

اَدَقَّهُ - إدْقَاقًا۔ باریک کرنا۔ — الرجلَ۔ کسی کو بکری دینا۔ کہتے ہیں "اَتَيتُهُ فَمَا اَدَقَّنِي و لا اَجَلَّنِي" یعنی میں اس کے پاس آیا تو اس نے مجھ کو تھوڑا بہت کچھ نہیں دیا۔ — اَدَقَّ الرجلُ۔ بخل سے حقیر چیز کا پیچھا کرنا۔

دَاقَقْتُهُ مُدَاقَّةً۔ الحسابَ و فِي الحسابِ۔ حساب کی غور و تفصیل سے جانچ و پڑتال کرنا۔

اِنْدَقَّ - اِنْدِقَاقًا۔ باریک ہونا۔ ٹوٹنا۔ کھٹکھٹایا جانا۔

تَدَاقَّ — الرجلانِ۔ آپس میں باریکی میں مقابلہ کرنا۔

اِسْتَدَقَّ - اِسْتِدْقَاقًا۔ باریک یا پتلا ہونا۔ اور اِسْتَدَقَّ الهِلَالُ۔ بھی اسی سے ہے یعنی چاند باریک ہے۔

الدِقُّ۔ باریک۔ تھوڑا۔ اسی سے ہے "اَخَذْتُ دِقَّهُ وجِلَّهُ" میں نے اس سے تھوڑا بہت سب لے لیا۔ — حُمَّى الدِقِّ دق کا بخار۔

الدَقَّةُ۔ ایک ضرب۔ ایک دفعہ کا توڑنا۔

الدِقَّةُ۔ باریکی۔ چھوٹا پن۔ کمینگی۔ تپ دق کی حالت۔ اور اسی سے ہے "دِقَّةُ المَعَانِي" معانی کی باریکی۔

الدُقَّةُ۔ باریک خاک۔ مصالحے نمک۔ دھنیا۔

الدُقَاقُ۔ ہر شے کا چورا۔ آٹا۔ (د — والدُقَاقَةُ) نرم ریت جس کو ہوا اڑائے۔ "دُقَاقُ العِيدَانِ و دِقَاقُهَا" لکڑی کی چھپٹیاں۔

الدَقِيقُ۔ باریک۔ آٹا۔ دشوار فہم امر۔ تھوڑا۔ ج۔ اَدِقَّةٌ و اَدِقَّاءُ۔ مؤنث۔ دَقِيقَةٌ۔

الدَقِيقَةُ۔ الدقيقُ کا مؤنث۔ منٹ۔ ایک گھنٹہ کا ساٹھواں حصہ۔ ج۔ دَقَائِقُ۔ — الدقيقةُ بکریاں۔ کہتے ہیں "كَمْ دَقِيقَتُكَ" تمہاری کتنی بکریاں ہیں۔

الدَقَّاقُ۔ بہت کوٹنے والا۔ آٹا بیچنے والا۔

الدَقَّاقَةُ۔ کوٹنے کا اوزار۔

المِدَقُّ والمُدُقُّ ج۔ مَدَاقُّ و(المِدَقَّةُ) کوٹنے کا اوزار۔ کوٹنے کی موصلی یا دستہ۔

المُدَقَّقَةُ۔ باریک کوٹا ہوا گوشت کباب۔ عام لوگ اسے کوفتہ کہتے ہیں۔

المَدْقُوقُ۔ دق کے بخار کا مریض۔

مُسْتَدَقُّ — السَّاعِدِ۔ کلائی کا پہنچے سے ملنے والا باریک حصہ۔ ہر شے کا باریک اور پتلا حصہ۔

دَقْدَقَ دَقْدَقَةً — النَّاسُ۔ آدمیوں کا شور و غل مچانا۔ — الدَّوَابُّ جانوروں کا اپنے سموں سے پٹ پٹ کی آواز نکالنا۔

دَقِرَ (س) دَقَرًا۔ کھانے سے بھر جانا۔ — المَكَانُ۔ کسی جگہ کا سرسبز و شاداب ہونا۔ — النَبَاتُ سبزہ کا بکثرت ہونا۔

الدَقَرُ والدَقَرَةُ والدَقِيرَةُ و الدَقَرَى۔ نہایت خوش منظر ہرا بھرا باغ۔ — اَرْضٌ دَقْرَاءُ سرسبز و شاداب اور تر زمین۔

الدُقْرَانُ۔ وہ لکڑی جس کو نصب کر کے انگور کی بیل چڑھائی جائے۔ واحد (دُقْرَانَةٌ)

الدَوْقَرَةُ۔ پہاڑوں کے درمیان بنجر زمین۔

الدِقْرَارَةُ۔ چغلی۔ بری عادت۔ جھگڑا ج۔ دَقَارِيرُ۔ کہتے ہیں "جَاءَ بِالدَقَارِيرِ" اس نے قبیح جھوٹی باتیں بکیں۔ — رجلٌ دِقْرَارَةٌ۔ چغل خور آدمی۔

دَقَسَ (ن) دَقْسًا و دُقُوسًا — فِي البِلَادِ۔ ملک میں گھس جانا۔ — الوَتَدُ فِي الأَرْضِ۔ میخ کا زمین میں گڑھ جانا۔ — البِئْرَ۔ کنویں کو بھرنا۔

الدَقْشَةُ۔ گرگٹ سے چھوٹا چتکبرا جانور۔

دَقِعَ (س) دَقَعًا۔ تھوڑے سے گذارہ پر راضی ہونا۔ فقر و ذلت کے باعث خاک نشین ہونا۔

اَدْقَعَهُ۔ فقیر بنانا۔ ذلیل کرنا۔ اَدْقَعَ بهِ واليه فِي الشَتْمِ و نحوه گالی دینے میں زیادتی سے کام لینا۔

اَدْقَعَ الرجلُ۔ مٹی میں ملا ہوا ہونا۔

الدَاقِعُ۔ غمگین۔ تھوڑی روزی کا خواہاں

الاَدْقَعُ۔ مٹی۔ — جُوعٌ اَدْقَعُ۔ سخت بھوک۔

الدَقْعَاءُ والدُقَاعُ والدِقْعِمُ (میم کی زیادتی کے ساتھ) مٹی۔

الدَقْعَاءُ۔ مٹی۔ بنجر زمین۔ کہا جاتا ہے "رَأَيتُ القومَ صَقْعَى دَقْعَى" یعنی زمین سے چمٹے ہوئے۔

الدَوْقَعَةُ۔ فقر۔ ذلت۔

المُدْقِعُ۔ مٹی سے لگا ہوا۔ ذلیل۔

بھاگنے والا۔ دُبلا ـــ جُوعٌ مُدْقِعٌ۔ سخت بھوک۔

المِدْقاعُ۔ حریص۔ کمی پر راضی ہونے والا۔

دَقَلَہ (ن) دَقْلاً۔ روک دینا۔ محروم کرنا۔ ناک یا منہ پر مارنا۔ (ـــ دُقُولاً) غائب ہونا۔ فیہ داخل ہونا۔

اَدْقَلَ ـــ النخلُ۔ کھجور کا خراب ردی پھل لانا ـــ الرجلُ۔ آدمی کا چھوٹے اور کمزور بچہ والا ہونا۔ ـــ الشاۃُ۔ بکری کا دبلی و کمزور ہونا۔ صفت (مُدْقِلٌ)۔

الدَّقَلُ۔ ردی اور ادنیٰ قسم کی کھجور۔ بادبان کا ڈنڈا۔ کہا جاتا ہے۔ اَرَاکَ اَطْوَلَ مِنَ الدَّقَلِ وَ اَنْتَ تَنْثُرُ کَلامَکَ نَثْرَ الدَّقَلِ۔ میں دیکھتا ہوں کہ تم بادبانی ڈنڈے سے بھی زیادہ دراز ہو۔ اور گفتگو بھی ردی و ناکارہ کرتے ہو۔

الدَّقَلُ۔ جسم کی کمزوری۔

الدَّقَلَۃُ والدَّقِلَۃُ والدَّقِیْلَۃُ۔ دبلی کمزور بکری۔ ج۔ دِقَالٌ و دِقَائِلُ۔

دَقَمَہ (ن ض) دَقْماً۔ سینہ پر مار کر دھکا دینا۔ دانت توڑنا ـــ الریحُ علیہ۔ ہوا کا آنا۔

دَقِمَ (س) دَقَماً۔ سامنے کے دانتوں کا گرنا۔ صفت (دَقِمٌ و اَدْقَمُ)

اَدْقَمَ۔ فاہُ۔ اگلے دانتوں کو توڑنا۔

الدَّقْمُ۔ سخت غم۔

الدَّقْمَۃُ۔ منہ کا اگلا حصہ۔

دَقَنَ (ن) دَقْناً۔ ٹھوڑی پر مُکا مارنا۔ منع کرنا۔ محروم کرنا۔

دَکَّ (ن) دَکّاً۔ الحائطَ۔ دیوار کو گرا کر زمین کے برابر کرنا ـــ الارضَ۔ زمین کی اونچ نیچ نکال کر اس کو ہموار کرنا ـــ الترابَ۔ مٹی کو کوٹ کر برابر کرنا ـــ البئرَ۔ کنویں پر مٹی وغیرہ ڈال کر پاٹ دینا ـــ الترابَ علی المیّتِ۔ میت پر مٹی ڈالنا ـــ ہ۔ دفع کرنا دھکا دینا ـــ الدابۃَ فی السیرِ۔ جانور کو چلا کر تھکانا۔ کہتے ہیں "دَکَّتِ الحُمّٰی الرجُلَ۔ بخار نے آدمی کو کمزور کر دیا۔

دُکَّ۔ بیمار ہونا۔

دَکَّکَ۔ الشئَ بالشئِ۔ ایک چیز کو دوسری چیز سے ملانا۔ مخلوط کرنا۔

اِنْدَکَّ۔ ہموار ہونا ـــ الرملُ۔ ریت کا تہ بتہ ہونا ـــ السنامُ۔ کوہان کا پیٹھ کے برابر ہونا۔

تَدَاکَّ۔ علیہ القومُ۔ لوگوں کا بھیڑ کرنا۔ ہجوم کرنا۔

الدَّکُّ۔ مص۔ ہموار زمین۔ ہموار جگہ ج۔ دُکُوکٌ

الدُّکُّ۔ ج۔ دِکَکَۃٌ۔ و الدَّکَّاءُ ج۔ دَکَّاوَاتٌ۔ نرم مٹی کا ٹیلہ۔ پست پہاڑ جس کی اوپر کی سطح چوڑی ہو۔

الدِّکَّۃُ۔ ازار بند۔ صحیح لفظ التِّکَّۃُ ہے۔

الدَّکَّۃُ۔ ہموار ریتلا میدان۔ بیٹھنے یا کرسی رکھنے کے لیے ایک چبوترہ۔ ج۔ دِکَاکٌ۔

الدُّکَّانُ۔ دکان۔ چبوترہ۔ ج۔ دَکَاکِیْنُ

الدَّکَّاکُ۔ بہت کوٹنے پیسنے والا۔ بہت روندنے والا۔

الاَدَکُّ۔ چوڑی پیٹھ والا اور پست قد گھوڑا۔ کوہان نہ رکھنے والا اونٹ اس کا اسم الدَّکَکُ ہے۔ ج۔ دُکٌّ و دُکُکٌ۔ مؤنث دَکّاءُ ـــ یومٌ دَکِیْکٌ۔ پورا دن۔ ـــ شھرٌ او حولٌ دَکِیْکٌ۔ پورا مہینہ یا سال۔

المِدَکُّ۔ مضبوط۔ قوی ہیکل آدمی۔ ہموار کرنے کا آلہ ـــ اَمَۃٌ مِدَکَّۃٌ۔ وہ چھوکری جو کام کرنے میں بہت مضبوط ہو۔

دَکْدَکَ۔ الحفرۃَ۔ گڑھے کو مٹی سے بھرنا۔

تَدَکْدَکَتْ۔ الجبالُ۔ پہاڑوں کا گر کر ہموار ہو جانا۔

الدَّکْدَکُ والدِّکْدِکُ ج۔ دَکَادِکُ و الدَّکْدَاکُ ج۔ دَکَادِیْکُ سخت زمین۔

دَکَسَ (ن) دَکْساً ـــ الشئَ۔ بھرنا۔ مٹی کا ڈھیر لگانا۔

دَکِسَ (س) دَکَساً ـــ الشئُ۔ کسی شے کا تہ بتہ ہونا۔ ڈھیر لگنا۔

اَدْکَسَ ـــ المکانُ۔ کسی جگہ کا سبزی اُگانا۔

الدَّکِیْسَۃُ۔ مِنَ الناسِ۔ لوگوں کی جماعت۔ گروہ۔

الداکِسُ۔ فا۔ چھینک وغیرہ سے شگون لینا ـــ الداکِسُ مِنَ الظباءِ پیچھے سے آنے والا ہرن

الدُّکَاسُ۔ اونگھ۔ الدَّوْکَسُ۔ شیر۔ چوپایوں اور بکریوں کا بڑا ریوڑ۔

دَکَلَ (ن ض) دَکْلاً ـــ الطینَ۔ لپائی کے لیے ہاتھ سے گارا جمع کرنا ـــ الشئَ۔ روندنا۔

دَکَّلَ: الدابۃَ۔ جانور کو مٹی میں لوٹانا۔

تَدَكَّلَ۔ مغرور ہونا۔ خود کو بڑا جاننا
—— علیہ۔ ناز کرنا۔ متکبرانہ سلوک کرنا —— عنہٗ۔ دیر لگانا۔
الدَّكَلَةُ۔ پتلا گارا۔ خود کو بڑا جاننے والے لوگ۔
الأَدْكَلُ۔ سیاہی مائل رنگ والا۔
الدَّكِيْلُ۔ روندا ہوا۔
دَكَمَ (ن)، دَكْمًا۔ الشیءَ۔ بعض کو بعض پر کوٹنا —— ہٗ فِي صَدْرِہٖ۔ سینہ پر مار کر ہٹانا —— فَاہُ اَو اَنْفَہٗ۔ منہ یا ناک توڑنا۔
دَكَمَہٗ —— فِي الشیءِ۔ داخل کرنا۔
—— ہٗ فِي رَأْسِہٖ۔ سر میں سینگ مارنا۔
تَدَاكَمَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے کو ہٹانا۔ دھکیلنا۔
الدُّكْمَةُ۔ سیاہی مائل رنگ۔
دَكَنَ (ن)، دَكْنًا و دَكَّنَ —— المتاعَ۔ سامان کو ترتیب دینا۔ اور اوپر نیچے چننا —— دَكَّنَ الدُّكَّانَ دکان لگانا۔ جمانا۔
دَكِنَ (س)، دَكَنًا۔ سیاہی مائل ہونا صفت (اَدْكَنُ)، مؤنث دَكْنَاءُ۔ ج۔ دُكْنٌ —— الثوبُ۔ کپڑے کا میلا ٹیلا ہونا۔
الدُّكْنَةُ۔ سیاہی مائل رنگ۔
الدُّكَّانُ۔ دکان۔ بیٹھنے کی بنچ۔ چبوترہ ج۔ دَكَاكِيْنُ۔ (کلمہ فارسی ہے)
الدُّكَّانِيُّ۔ دکان والا۔
دَلَّہٗ (ن)، دَلَالَةً و دُلُوْلَةً۔ و دِلِّيْلٰی۔ الی الشیءِ و علیہ۔ راہ نمائی کرنا۔ راستہ دکھانا —— (ـ) دَلًّا و دَلَالًا و دَلَّ۔ (س، دَلَلًا) ناز و نخرہ کرنا —— المرأةُ علی زوجِھا۔ عورت کا اپنے شوہر

پر بناوٹی جرات دکھانا اور جھوٹی مخالفت کرنا —— الرجلُ۔ فخر و غرور کرنا۔ اپنی بخشش پر احسان جتانا۔
اَدَلَّ اِدْلَالًا۔ علیہ۔ کسی کی محبت پر بہت اعتبار کرلینا۔ اور اسی سے ہے یہ قول " اَدَلَّ فَاَمَلَّ "۔ جرأت کرنا —— علی اَقْرَانِہٖ۔ اپنے ساتھیوں کو اوپر سے دبا لینا —— البَازِيُ علی صَیدِہٖ۔ باز کا اپنے شکار پر جھپٹا مارنا۔ کہتے ہیں " ھُوَ یُدِلُّ بِہٖ "۔ وہ اس پر بھروسہ کرتا ہے۔
اَدَلَّ —— بِالطَّرِیْقِ۔ راستہ پہچاننا
تَدَلَّلَ —— علیہ۔ گستاخی و جرأت کرنا۔ المرأۃُ علی زوجِھا۔ ناز و نخرہ کرنا۔
اِنْدَلَّ۔ راستہ پانا —— الماءُ۔ پانی کا گرنا۔
اِسْتَدَلَّ۔ علیہ۔ نشان دریافت کرنا۔ پتہ دریافت کرنا —— اِسْتَدَلَّ بِکَذَا عَلَی الْاَمْرِ۔ کسی امر پر دلیل کرنا۔ یا نتیجہ نکالنا۔
الدَّالَّةُ۔ مؤنث۔ دَالٌّ۔ ناز و نخرہ۔ جرأت۔ کہا جاتا ہے " لَہٗ علیہ دَالَّةٌ "۔ اس کو اس پر ناز ہے۔
الدَّلُّ۔ مص۔ اچھی خصلت۔ حالت سکون و اطمینان۔
الدَّلَالُ۔ ناز و نخرہ۔ وقار۔
الدَّالُوْلَاءُ۔ ناز کرنا۔
الدِّلَالَةُ۔ دلال کی مزدوری یا پیشہ راہبر کی اجرت۔
الدَّلَّالُ۔ نیلام کرنے والا آدمی۔ دلالی کرنے والا۔

الدَّلِیْلُ۔ ج۔ اَدِلَّةٌ و اَدِلَّاءُ و (الدَّلَالَةُ)۔ ج۔ دَلَائِلُ۔ جس سے رشد و ہدایت ملے۔ دلیل و حجت —— الدَّلِیْلُ۔ رہنما۔ مرشد۔
الدَّلَّةُ۔ احسان۔ ناز و نخرہ۔
الأَدَلُّ۔ احسان جتلانے والا۔
الدُّلّٰی و الدَّلِیْلَةُ۔ کھلی سڑک۔ واضح راستہ۔
المُدِلُّ۔ اپنے اوپر اور اپنے سامان پر بھروسہ رکھنے والا —— المُدِلُّ بِالشَّجَاعَةِ۔ دلیر۔ جری۔
الدُّلْبُ۔ درخت چنار۔ واحد (دُلْبَةٌ)
الدُّلْبَةُ۔ سیاہی۔
الدَّالِبُ۔ دہکتی ہوئی چنگاری۔
الدُّوْلَابُ و الدَّوْلَابُ۔ رہٹ۔ محور پر گھومنے والی چیز۔ ج۔ دَوَالِیْبُ۔ (یہ کلمہ دخیل ہے)
المَدْلَبَةُ۔ بہت چنار کے درختوں والی زمین۔
الدَّلَبُوْثُ۔ ایک قسم کی گھاس کا نام۔
دَلَثَ (ض)، دَلِیْثًا۔ چھوٹے چھوٹے قدموں سے چلنا۔
تَدَلَّثَ۔ الیہ۔ کود پڑنا۔ گھس پڑنا۔
اِنْدَلَثَ —— الرجلُ۔ خود سر ہونا۔
اِدْلَثَ —— الشیءَ۔ ڈھانکنا۔
الدِّلَاثُ۔ تیز رو۔ کہتے ہیں " رجلٌ دِلَاثٌ و ناقةٌ دِلَاثٌ "۔ ج۔ دُلُثٌ و دُلُثٌ۔
دَلَجَ (ن)، دُلُوْجًا۔ کنوئیں سے پانی لے کر حوض میں ڈالنا۔ صفت (دَالِجٌ) ج۔ دُلَّجٌ۔
اَدْلَجَ اِدْلَاجًا و اِدَّلَجَ اِدِّلَاجًا۔

— الْقَوْمُ تمام رات یا آخری
حصہ میں سفر کرنا۔ اسم (الدُّلجَۃُ
والدَّلجَۃُ)
الدَّلجُ والدَّلجَانُ والدَّلجَۃُ آخری
رات کی گھڑی۔
الدَّولَجُ۔ سرنگ (ج۔ والمَدْلَجَۃُ)
وحشی جانوروں کا بھٹ۔
المِدْلَجَۃُ۔ دودھ لے جانے کے لیے
لکڑی یا چمڑے کا بڑا برتن۔ ڈول۔
المِدْلاَجُ۔ آخری رات میں چلنے کا عادی۔
دَلَحَ (ف) دُلُوحًا۔ بوجھ کے سبب
آہستہ رفتاری سے چلنا۔ سستی
سے چلنا۔
تَدَالَحَ۔ الرجُلاَنِ الشیَٔ۔ دو شخصوں
کا لکڑی پر بوجھ اٹھانا۔
الدَّالِحُ۔ ج۔ دُلَّح ودَوَالِحُ و
(الدَّلوحُ) ج۔ دُلُحٌ۔ پانی سے
بہت بھرا ہوا بادل۔ فَرَسٌ دُلَحٌ۔
سوار کو نہ ستانے والا گھوڑا۔ بہت
پسینہ والا گھوڑا۔
دَلِخَ (س) دَلَخًا۔ موٹا ہونا۔
— الإِنَاءُ۔ برتن کا بھر کر
بہ پڑنا۔
الدَّالِخُ۔ موٹا۔ فربہ۔ کہتے ہیں "بعیرٌ
دَالِخٌ وإبلٌ دُلَّخٌ ودَوَالِخُ۔
الدَّلُوخُ۔ موٹا۔ ج۔ دُلُخٌ۔
دَلْدَلَ، دَلْدَلَۃً — اعضائَہٗ
او رأسَہٗ۔ چلنے میں اعضائے بدن
یا سر کو ہلانا۔
تَدَلْدَلَ۔ فی مَشْیِہٖ۔ ہلنا۔ لڑکھڑانا۔
— الشیُٔ۔ ہلنا۔ لٹکتے ہوئے
حرکت کرنا۔
الدُّلدُلُ والدُّلدُولُ۔ سیہی —
الدُّلدُلُ۔ بڑا کام۔
الدَّلدَالُ۔ اضطراب۔ قومٌ دَلدَالٌ

لغزش بگام چلنے والی قوم۔
دَلَّسَ — البائِعُ بائع کا مشتری سے
فروخت کی جانے والی چیز کا عیب
چھپا لینا — المُحدِّثُ۔ محدث
کا اپنے شیخ کا نام نہ لینا۔ بلکہ
اوپر کے راوی کا نام ایسے نہج
سے لینا کہ گویا اس کو اس سے سماع
حاصل ہے۔
دَالَسَہ مُدَالَسَۃً۔ دھوکا دینا۔ ظلم کرنا
کہتے ہیں "ھُوَ لاَ یُدَالِسُ و
لاَ یُوَالِسُ" وہ نہ ظلم کرتا ہے
نہ خیانت۔
اَدْلَسَ — المکانُ۔ موسم گرما کے
آخر میں یا چر لینے کے بعد کسی جگہ
کا سرسبز ہونا۔
تَدَلَّسَ — الرجلُ۔ چھپنا —
الطَّعامَ۔ تھوڑا تھوڑا کھانا۔
— الدَّابَّۃُ۔ جانور کا
چراگاہ میں تھوڑی سی گھاس کو پورا
چر جانا۔
اِنْدَلَسَ — الشیُٔ۔ پوشیدہ ہونا۔
الدَّلَسُ۔ دھوکا۔ فریب۔ الدَّلَسُ
والدُّلسَۃُ؛ اندھیرا۔
الدِّلسُ۔ وہ پودا یا سبزہ جو موسم گرما
کے آخر میں یا چر لینے کے بعد ہرا
ہو جائے۔ ج۔ اَدْلاَسٌ۔
دَلَصَ (ن) دَلِیصًا۔ چمکنا۔ نرم
ہونا۔ صفت (دَلِیصٌ)۔ ج
دِلاَصٌ ودَلاَئِصُ) ج۔ دُلُصٌ۔
دَلِصَ (س) دَلاَصَۃً۔ سامنے
ہونا۔ صفت (اَدْلَصُ) مؤنث
دَلْصَاءُ — نَابٌ دَلْصَاءُ
بڑھاپے کی وجہ سے دانت گر جانا۔
دَلَّصَ — الشیَٔ۔ نرم کرنا۔ صاف
اور چمک دار بنانا — کہتے ہیں۔

دَلَّصَ السَّیلُ الحَجرَ۔ سیلاب
نے پتھر کو چمک دار بنا دیا۔
الدِّرْعَ۔ زرہ کو نرم و ملائم کرنا
— الجَبِیْنَ۔ پیشانی کے
بال نوچنا۔
اِنْدَلَصَ۔ الشیُٔ مِنْ یَدِہٖ۔ ہاتھ
سے چھوٹ کر گر جانا — الشیُٔ
مِنَ الشیِٔ۔ نکلنا۔
الدَّلِیصُ والدَّلِیصَۃُ۔ ہموار زمین۔
الدِّلاَصُ۔ نرم۔ چمک دار۔ کہتے ہیں۔
دِرْعٌ دِلاَصٌ۔ نرم۔ چمکدار زرہ
الدَّلاَّصُ۔ نرم کرنا۔ چکنا۔
دَلَظَہ (ض) دَلْظًا۔ سینہ پر
مار کر دھکیلنا۔ ہٹانا۔ "دَلَظَ
فی سیرہٖ" جلدی چلنا۔
دَالَظَہٗ۔ مدافعت کرنا۔
اِنْدَلَظَ — المَاءُ۔ پانی جاری ہونے
لگا۔
دَلَعَ (ف) دَلْعًا وأَدْلَعَ۔ لِسَانَہ۔
زبان نکالنا۔
دَلَعَ (ف ن) دَلْعًا و دُلُوعًا۔ و
اِنْدَلَعَ وادَّلَعَ — لِسَانُہٗ
زبان کا منہ سے باہر نکلنا —
اِنْدَلَعَ البَطْنُ۔ پیٹ کا بڑھ کر
ڈھیلا ہونا — السیفُ۔ تلوار
کا میان سے نکلنا۔
الدَّلِیعُ والدَّلُوعُ۔ کشادہ اور فراخ
راستہ۔ نرم راستہ۔ ج
دَلاَئِعُ — والدَّلُوعُ مِنَ
النُّوقِ۔ رفتار میں اونٹوں سے
آگے نکل جانے والی اونٹنی۔
الدُّلاَّعُ والدَّوْلَعَۃُ۔ گونگا۔
المُدَّلِعُ۔ ناز و نعمت میں پلا ہوا۔ اسم
(الدَّلاَعَۃُ)، یہ مولدین کا کلام ہے۔
دَلَعَسَ والدَّلَعْسُ والدِّلِعْسُ۔

والدِّلَعْوَسُ والدِّلَعَاسُ و
الدَّلَاعِسُ — مِنَ الجِمَالِ
سدھا ہوا اونٹ.
الدِّلْغَانُ. لیس دار چکنے والی مٹی.
(لغت عامیہ)
دَلَفَ (ض) دَلْفًا ودَلَفًا ودُلُوفًا و
دَلِيفًا ودَلَفَانًا. بیڑی پڑے
ہوئے کی طرح چھوٹے چھوٹے
قدموں سے چلنا — النَّاقَةُ
بِحِمْلِهَا. اونٹنی کا بوجھ لے کر
اٹھنا — الجیشُ. لشکر کا
آگے بڑھنا. صفت (دَالِفٌ)
ج. دُلَّفٌ ودُلُفٌ.
اَدْلَفَ — لهُ القولَ. سختی سے کلام
کرنا — ه الکِبَرُ. آہستہ چلانا
تَدَلَّفَ — اِلَيْهِ. چل کر نزدیک ہونا.
اِنْدَلَفَ — علیه. گرنا.
الدَّالِفُ. نشانہ کے قریب گر کر اچٹ
جانے والا تیر.
الدِّلْفُ. بہادر.
الدَّلُوفُ. تیز اڑان کا گدھ. فربہ
اونٹ. بہت پھل دار کھجور کا درخت
ج. دُلُفٌ.
الدُّلْفِينُ. ایک قسم کی بڑی مچھلی. ج
دَلَافِينُ. اس کے ہم معنی عربی
میں الدُّخَسُ ہے.
دَلَقَ (ن) دَلْقًا واَدْلَقَ — السيفَ
مِن غِمْدِهِ. تلوار کو میان سے
نکالنا — دَلَقَ الْبابَ. دروازہ
کو زور سے کھولنا — علیهمُ
الغَارَةَ. لوٹ ڈالنا —
البعيرُ شِقْشِقَتَهُ. اونٹ کا اپنے
منہ سے جھلے نکالنا. جھاگ نکالنا.
د — دَلْقًا ودُلُوقًا، السيفُ
تلوار کا خود بخود نکل پڑنا —
الخَيْلُ. گھوڑوں کا آگے پیچھے
نکلنا. صفت. (دُلُقٌ). واحد.
(دَالِقٌ ودَلُوقٌ)
اِنْدَلَقَ — الشيءُ. کسی چیز کا اپنی جگہ
سے نکلنا — السيلُ عليه.
سیلاب کا کسی پر امنڈ آنا —
السيفُ. تلوار کا خود بخود نکل
پڑنا — الخَيْلُ. گھوڑوں
کا بہت تیزی سے نکل جانا.
تَدَلَّقَ — السيلُ عليه. سیلاب کا
ایک دم بہ پڑنا.
اِسْتَدْلَقَ — السيفَ. تلوار کا
میان سے نکالنا.
الدَّلَقُ. جسم میں بلی کے قریب قریب
زرد رنگ کا ایک جانور جس کا
پیٹ اور گردن مائل بہ سپیدی
ہوتے ہیں — سيفٌ دَلِقٌ و
دَالِقٌ ودَلُوقٌ. میان سے
آسانی سے نکلنے والی تلوار —
غَارَةٌ دَلُوقٌ. سخت لوٹ.
نَاقَةٌ دَلُوقٌ. بڑھاپے کے
سبب دانت ٹوٹی اونٹنی. ج
دُلُقٌ.
دَلَكَ (ن) دَلْكًا — الشيءَ. رگڑنا.
ملنا. کھرچنا — ه الدهرُ.
زمانہ کا کسی کو تجربہ کار بنانا —
وجهَهُ بالطِّيبِ چہرہ پر خوشبو
لگانا — الرجلَ حَقَّهُ. حق
ظلماً چھیننا — غَرِيمَهُ. قرض
خواہ کو ٹالنا. د. دُلُوكًا، الشمسُ
سورج کا غروب ہونے کے لیے
جھکنا. صفت. (دَالِكٌ)
دَالَكَ مُدَالَكَةً — الغَرِيمَ. قرضخواہ
کو ٹالنا.
تَدَلَّكَ. نہاتے وقت بدن ملنا.
— بالطِّيبِ. خوشبو لگانا.
الدَّلَكُ. ڈھیلا پن. کہتے ہیں "فِي
رُكْبَتِهِ دَلَكٌ" اس کے زانو
میں ڈھیلا پن ہے. غروب آفتاب
کا وقت.
الدَّلُوكُ. لگانے کی خوشبو یا ملنے کی
دوا وغیرہ.
الدَّلِيكُ. تجربہ کار چشیدہ روزگار.
ج. دُلُكٌ. وہ خاک جس کو ہوا
اڑاتی پھرے. ایک پودا.
الدُّؤْلُوكُ. بڑا معاملہ. ج. دَآلِيكُ.
المِدْلَكُ والمِدْلَكَةُ. ملنے کا آلہ.
المَدْلُوكُ. مفع. البعيرُ المَدْلُوكُ
کمزور گھٹنوں والا اونٹ. وہ شخص جو
سفر سے تجربہ کار ہو گیا ہو.
المُدَالِكُ. وہ شخص جو خود کو چھوری
باتوں سے بلند نہ رکھ سکتا ہو.
دَلِمَ (س) دَلَمًا وادْلَامَّ اِدْلِيمَامًا
چمک دار سخت سیاہ ہونا. صفت
(اَدْلَمُ) مؤنث. دَلْمَاءُ —
دَلِمَتِ الشَّفَةُ. ہونٹ کا ڈھیلا
ہو کر لٹک جانا. اِدْلَامَّ الليلُ.
رات کا بہت تاریک ہونا.
اَدْلَمَ. شَفَتَهُ. ہونٹ کو ڈھیلا کرنا
الدُّلْمُ. ہاتھ.
الدَّلَامُ. سیاہی. سیاہ. کہتے
ہیں "شيءٌ دَلَامٌ" کالی چیز
الدَّلْمَاءُ. قمری مہینہ کی تیسویں
رات.
الأَدْلَمُ — مِنَ الأَلوانِ. کالا.
الأَدْغَمُ. سانپ. لمبا کالا.
الدَّيْلَمُ. کردوں میں ایک قوم کا نام
مصیبت. حوض کے نزدیک
چیونٹیوں اور چیچڑیوں کے جمع
ہونے کی جگہ. لشکر. نر تیتر.

بہت تیز۔

الدُّلَمِسُ والدُّلَامِسُ۔ سخت اندھیرا مصیبت۔

الدِّلِمِسُ۔ مصیبت۔

تَدَلْمَصَ۔ رأسُہٗ۔ سر کا چاندلا ہونا۔

الدُّلَمِصُ والدُّلَامِصُ۔ چمک دار

رَأسٌ دُلَمِصٌ۔ چاندلا سر۔

دَلِہَ (س) دَلَہًا و دَلْہًا و دُلُوْہًا۔ وَتَدَلَّہَ۔ عشق یا غم کی وجہ سے مسلوب العقل ہونا۔ حیران ہونا۔

دَلَہَ (ف) دَلْہًا۔ عنہ۔ تسلی پانا۔

دَلَّہَہٗ۔ حیران کرنا۔ مدہوش کرنا۔

الدَّالِہُ والدَّالِہَۃُ۔ عشق وغیرہ کے باعث کمزور دل۔ سرگشتہ و دیوانہ۔ کہتے ہیں۔ "ذَھَبَ دَمُہٗ دَلْہًا" اس کا خون رائگاں گیا۔

المُدَلَّہُ۔ حیران۔ کھوئی ہوئی عقل یا دل والا عاشق یا غمزدہ۔

دَلْہَثَ۔ الرجلُ۔ جلد آگے بڑھنا۔

الدَّلْہَثُ والدُّلَاہِثُ والدِّلْہَاثُ دلیر۔ آگے بڑھنے والا۔ شیر۔

اِدْلَہَمَّ۔ اللیلُ۔ رات کا سخت تاریک ہونا — الظَّلَامُ۔ اندھیرا گھُپ ہونا — الرجلُ بوڑھا ہونا۔

الدَّلْہَمُ۔ تاریک۔ بھیڑیا۔ نہایت تیز۔ عشق سے کھوئی ہوئی عقل والا۔

الدِّلْہَامُ والدَّلَہْمَسُ۔ دلیر۔ بہادر۔ شیر — الدَّلَہْمَسُ بہت تاریک رات۔

دَلَا (ن) دَلْوًا و دَلًی — الدَّلْوَ۔ ڈول کو کنوئیں میں ڈالنا۔ نکالنے کے لیے کھینچنا — حاجتَہٗ حاجت طلب کرنا۔

دَلَاہُ۔ نرمی اور مدارات کا سلوک کرنا۔ کہتے ہیں۔ "دَلَوْتُ بِفُلَانٍ اِلَیْکَ" میں نے فلاں کو سفارشی بنایا۔ "وَدَلَاہُ بِغُرُوْرٍ" اور اس نے اس کو دھوکہ میں ڈالا۔

دَلَوْتُ بالدَّلْوِ۔ میں نے ڈول سے پانی کھینچا۔ دَلَاہُ بالحَبْلِ مِنَ السطحِ۔ اس نے اس کو رسی کے ذریعہ چھت پر سے لٹکایا۔

دَالَاہُ۔ کسی کے ساتھ رفق و نرمی کا سلوک کرنا۔ مدارات سے پیش آنا۔

اَدْلٰی۔ اِدْلَاءً۔ ڈول کو کنوئیں میں لٹکانا — فِیہِ۔ کسی کی بدگوئی کرنا۔ غیبت کرنا — بِقَرَابَتِہٖ۔ رشتہ داری کا وسیلہ پکڑنا — بِحُجَّتِہٖ۔ دلیل پیش کرکے اس سے حجت لانا — الیہ بمال۔ دینا — اُدْلِیَ اِلٰی فُلَانٍ۔ کسی کے پاس اپنا جھگڑا لے جانا۔

تَدَلّٰی۔ الثمرُ مِنَ الشجرِ۔ درخت میں پھل لٹکنا — من الخیلِ۔ گھوڑے سے اترنا۔

اِدْلَوْلٰی۔ اِدْلِیْلَاءً۔ جلدی کرنا۔

الدَّلْوُ۔ مص۔ ڈول۔ مؤنث ہے کبھی مذکر بھی مستعمل ہوتا ہے۔ ج۔ دِلَاءٌ واَدْلٍ و دُلِیٌّ و دِلِیٌّ و دَلًی۔ کہتے ہیں "اَلْقِ دَلْوَکَ فِی الدِّلَاءِ" یعنی اوروں کی طرح تم بھی اپنی کوشش کرکے دیکھ لو۔ ایک برج آسمانی کا نام۔ اونٹ کا داغ مصیبت۔

الدَّلَاۃُ۔ چھوٹا ڈول۔ ڈولچی۔ ج۔ دُلِیٌّ و دَلَوَاتٌ۔

الدَّالِی۔ فا — سیاہ انگور

الدَّالِیَۃُ۔ رہٹ۔ زمین جس کو ڈول یا رہٹ سے سینچا جاتا ہو۔ انگور کی بیل۔ ج۔ دَوَالٍ۔ (یہ مولد ہے)

دَلِیَ (س) دَلًی۔ حیران ہونا۔

تَدَلّٰی — بہٖ۔ قریب ہونا — لَہٗ۔ کسی کے سامنے تواضع کرنا۔ فروتنی کرنا۔ خاکساری کرنا۔

دَمَّ (ن) دَمًّا۔ الشیءَ بالصِّبْغِ اَوِ القِیْرِ ونحوِھِمَا۔ رنگ یا تارکول لتھیڑنا۔ ملنا — الارضَ زمین کو برابر کرنا — الیَرْبُوْعُ جُحْرَہٗ۔ جنگلی چوہے کا اپنے سوراخ کو مٹی وغیرہ سے برابر کرنا۔ بند کرنا — الرجلَ۔ کسی کو پوری طرح عذاب دینا۔ مارنا یا سر کچلنا — القومَ۔ نیزہ مار کر تباہ کر دینا — الرجلُ۔ تیز چلنا۔

دَمَّ (ن ض س) دَمَامَۃً۔ حقیر و بدہیئت ہونا۔ صفت۔ (دَمِیْمٌ) ج دِمَامٌ۔ مؤنث دَمِیْمٌ ودَمِیْمَۃٌ۔ ج۔ دَمَائِمُ و دِمَامٌ۔

دَمَّمَ۔ الشیءَ۔ لتھیڑنا۔

اَدَمَّ — الرجلُ۔ بدزبانی کرنا۔ بدشکل بیٹا پیدا ہونا۔

الدَّمُّ والدِّمَمُ والدِّمَامُ۔ ہر ایک چیز جو طلاء کے کام میں آئے —

الدَّمُ۔ دم (خون) میں ایک لغت

الدِّمَّۃُ۔ چیونٹی۔ جوں۔ مینگنی۔ بکریوں کا باڑا۔ بلی۔ پست قد۔ حقیر

الدُّمَّۃُ۔ طریقہ۔ گڑیا۔ ج۔ دُمَمٌ۔

الدَّیْمُوْمُ والدَّیْمُوْمَۃُ۔ وسیع

بیابان۔ ج۔ دَیَامِیْمُ ۔
الدَّیمُومَۃُ۔ بمعنی ہمیشگی
اِلمدَمَّۃُ۔ ایک قسم کی دندانہ دار لکڑی جس سے کاشتکار زمین کو ہموار کرتے ہیں۔
المَدْمُوْمُ۔ خون کی طرح سرخ۔ بہت موٹا۔ چربی دار۔
دَمُثَ (ك)، دَمَاثَۃً۔ نرم خو ہونا۔
دَمِثَ (س)، دَمَثًا۔ المکانُ وغیرُہٗ۔ کسی جگہ یا چیز وغیرہ کا نرم اور ہموار ہونا۔
دَمَّثَ۔ المَضْجَعَ۔ نرم کرنا — المکانَ۔ نرم کرنا — لَہٗ الحَدِیْثَ۔ بیان کرنا۔ ذکر کرنا۔
الدَّمْثُ و الدَّمَثُ و الدَّمِثُ و الدَّمِیْثُ۔ نرم ریتلی جگہ۔ ج دِمَاثٌ و اَدْمَاثٌ۔ اور اسی سے ہے "رجلٌ دَمِثُ الاَخْلَاق"۔ نرم خو۔ خوش اخلاق آدمی۔
الدَّمَائِثُ۔ نرم چیزیں۔ واحد (دَمِیْثَۃٌ)
دَمَجَ (ن)، دُمُوْجًا و اِنْدَمَجَ و اِدَّمَجَ۔ فِی الشَّیْءِ۔ کسی چیز کا کسی شے میں مضبوطی سے گڑ جانا۔ — دَمَجَ الاَمْرُ۔ کام ٹھیک و درست ہونا۔
دَمَّجَہٗ۔ فِی الشَّیْءِ۔ داخل کرنا۔ گاڑنا۔
دَامَجَہٗ دِمَاجًا۔ علیہ ۔ مخالفت پر اتفاق کرنا۔
اَدْمَجَ۔ الشَّیْءَ فِی الثَّوبِ۔ کسی چیز کو کپڑے میں لپیٹنا — الحَبْلَ۔ رسی کو خوب اچھی طرح بٹنا — الکلامَ۔ کلام کو حسن ترتیب سے آراستہ کرنا — الفرسَ۔ گھوڑے کو دبلا کرنا۔
تَدَامَجَ۔ القومُ علیہ۔ ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ اکٹھا ہونا۔

تَدَمَّجَ۔ فِی ثِیَابِہٖ۔ اپنے کپڑوں میں لپٹنا۔
الدَّامِجُ۔ فا۔ تاریک۔ کہتے ہیں "لیلٌ دَامِجٌ"۔ تاریک رات۔
الدِّمْجُ۔ دوست۔ نظیر۔
الدُّمْجَۃُ۔ طریقہ۔ کہتے ہیں "علیٰ تِلْكَ الدُّمْجَۃِ"۔ اسی طریقہ پر۔
الدُّمَاجُ و الدِّمَاجُ۔ بہت مضبوط۔ سیدھا۔
المُدْمَجُ۔ مفع۔ تیر کی چھڑ۔
المِدْمَاجَۃُ۔ پگڑی۔
دَمَخَ۔ (ف)، دَمْخًا۔ بلند ہونا — رأسَہٗ۔ سر پھوڑنا۔
دَمْدَمَ۔ دَمْدَمَۃً۔ علیہ۔ غصہ سے کلام کرنا — اللّٰہُ علیھم۔ اللہ تعالےٰ نے ان کو ہلاک کر ڈالا — الشیءَ۔ کسی شے کو زمین سے چپکانا۔
الدِّمْدِمُ۔ خشک گھاس۔
الدَّمَادِمُ۔ نرم ٹیلے۔
دَمَرَ (ن)، دُمُوْرًا و دَمَارًا و دَمَارَۃً۔ ہلاک ہونا۔ (ــ دُمُوْرًا) علیھم۔ بغیر اجازت کے داخل ہونا یا برے ارادہ سے اچانک آنا۔
دَامَرَ۔ اللیلَ۔ رات بھر جاگنا۔
دَمَّرَھُمْ و دَمَّرَ علیھم۔ ہلاک کرنا۔
تَدْمُرُ۔ دمشق سے کچھ فاصلہ پر ایک بڑا شہر تھا۔ ایک قلعہ کا نام۔
التَّدْمُرِیُّ۔ لئیم۔ موٹا جنگلی چوہا۔ سخت گوشت۔ کہتے ہیں "مَا فِی الدَّارِ تَدْمُرِیٌّ"۔ گھر میں کوئی نہیں ہے۔
دَمَسَ (ن ض)، دَمْسًا و دُمُوْسًا۔ الظلامُ او اللیلُ۔ سخت تاریک ہونا۔ صفت (دَامِسٌ) —
المَوْضِعُ۔ کسی مقام کا مٹ جانا۔
دَمَسَہٗ (ن)، دَمْسًا و دَمَّسَہٗ۔ ڈھانپنا۔ چھپانا۔ دفن کرنا — دَمَسَ علیہ السِّرَّ او الخَبَرَ۔ کسی سے بھید یا خبر کو پوشیدہ رکھنا — بینھم۔ اصلاح کرنا۔
دَمِسَتْ (س)، دَمَسًا۔ یَدُہٗ۔ ہاتھ کا گندگی میں بھر جانا۔
دَامَسَ مُدَامَسَۃً۔ الشیءَ۔ چھپانا۔ پوشیدہ کرنا۔
اَدْمَسَ۔ اللیلُ۔ رات کا تاریک ہونا — الشیءُ۔ چھپانا۔
تَدَمَّسَ۔ لتھڑنا۔ آلودہ ہونا۔
اِنْدَمَسَ۔ تہ خانہ میں داخل ہونا۔
الدُّمْسُ۔ معن۔ دور سے دکھائی دینے والی شبیہ و صورت۔ "رَأَیْتُ دُمْسًا"۔ میں نے ایک صورت دیکھی:
الدُّمُسُ۔ مِنَ الاُمُورِ۔ بڑے کام کہتے ہیں "جَاءَنَا بِاُمُورٍ دُمُسٍ"۔ وہ بڑے کام لے کر ہمارے پاس آیا۔
الدَّمِسُ والدَّمِیْسُ۔ پوشیدہ۔
الدِّمَاسُ۔ ہر چھپانے والی چیز۔ جو چادر مشکیزہ پر ڈالی جائے۔
الدَّامُوْسُ۔ شکاری کے چھپنے کی جگہ۔ ج۔ دَوَامِیْسُ۔
الدَّیْمَاسُ والدِّیْمَاسُ۔ تہ خانہ۔ حمام۔ قبر۔ ج۔ دیامِیْسُ۔ و دَمَامِیْسُ — لیلٌ اَدْمُوْسٌ۔ تاریک رات۔
الدَّیَامِیْسُ۔ تاریک تہ خانے۔ اور اسی سے دَیَامِیْسُ رُوْمِیَۃٌ ہیں۔
الدُّمُسْتُقُ۔ یونانی سلطنت میں فوج کا

جرنیل۔ ج۔ دَمَا سِقُ۔
دَمْشَقَ۔ الامرَ۔ کسی کام کو عجلت میں ختم کرنا۔ الشیءَ۔ زینت و آرائش دینا۔
تَدَمْشَقَ۔ دمشق میں آنا۔
دَمْشَقُ۔ الیدَیْنِ۔ تیز دست پھرتیلا۔
دِمَشْقُ دِمِشْقُ۔ شام کا دار الخلافہ نسبت کی صورت میں دِمَشْقِیٌّ بولتے ہیں۔ ج۔ دِمَاشِقَۃٌ۔
دَمَصَ (ن)، دَمْصًا۔ فی الشیءِ۔ جلدی کرنا۔ دَمَصَتِ الْکَلْبَۃُ بِجَرْوِھَا کتیا کا وقت سے پہلے بچہ جن دینا۔
دَمِصَ (س)، دَمَصًا۔ سر پر بالوں کا کم ہونا۔ ابرو کا سروں پر باریک اور درمیان سے موٹا ہونا۔ صفت (اَدْمَصُ) مؤنث۔ دَمْصَاءُ ج۔ دُمْصٌ۔
دَمَعَتْ (ف)، دَمْعًا و دَمِعَتْ (س)، دَمْعًا و دَمَعَانًا و دُمُوعًا۔ — العَیْنُ۔ آنکھ کا آنسو بہانا۔ — دَمَعَ الاِنَاءُ۔ برتن کا بھر جانا۔
اَدْمَعَ — الاِنَاءَ۔ برتن کو کناروں تک بھر دینا۔
اِسْتَدْمَعَ۔ آنسو بہانا۔
الدَّمْعُ۔ آنسو۔ ایک قطرہ (دَمْعَۃٌ) ج۔ دُمُوعٌ و اَدْمُعٌ۔ دَمْعَۃُ الکَرْمِ۔ شراب۔ اِمْرَأَۃٌ دَمِعَۃٌ و دَمِیْعٌ) جلد رو پڑنے والی اور بہت آنسوؤں والی عورت۔ ج۔ دَمْعٰی و دَمَائِعُ۔ و رجلٌ دَمِیْعٌ۔ جلدی رو پڑنے والا اور بہت آنسوؤں والا مرد۔ ج۔ دُمَعَاءُ و دُمْعٰی۔

الدَّامِعُ۔ فا۔ مکانٌ دَامِعٌ۔ نمناک تر جگہ — شَجَّۃٌ دَامِعَۃٌ۔ خون بہانے والا زخم۔
الدُّمَّاعُ۔ درخت کے کاٹنے پر اس سے بہنے والا رس یا مد۔ بیماری یا بڑھاپے کے سبب آنکھ سے بہنے والا پانی۔
الدَّمَّاعُ و الدَّمُوْعُ۔ بہت آنسو والا۔ نمناک جس سے تری ظاہر ہو — یَوْمٌ دَمَّاعٌ۔ پھوار والا دن — قَدَحٌ دَمْعَانُ۔ لبالب بھرا ہوا پیالہ جس سے چیز ٹپکنے لگے۔
المَدْمَعُ۔ آنسو بہنے کی جگہ۔ ج۔ مَدَامِعُ۔
دَمَغَہ (ن ف)، دَمْغًا۔ دماغ تک زخمی کرنا۔ صفت مفعول (دَمِیْغٌ و مَدْمُوْغٌ)۔ — ہٗ الشمسُ سورج کا دماغ کو تکلیف پہنچانا۔ — ہٗ۔ غالب آنا — الحقُّ الباطلَ۔ حق کا باطل کو مٹانا۔ بے حقیقت کرنا۔
دَمَّغَ۔ الاَطْعِمَۃَ بالدَّسَمِ۔ کھانے میں چربی ڈالنا۔
اَدْمَغَہٗ۔ الٰی کذا۔ کسی کا حاجتمند بنانا۔
اَدْمَغَ — الطعامَ۔ کھانا نگلنا۔ — الشیءَ۔ داخل کرنا — شَجَّۃٌ دَامِغَۃٌ۔ زخم جو دماغ تک پہنچ جائے۔
الدِّمَاغُ۔ سر کا بھیجا۔ ج۔ اَدْمِغَۃٌ اُمُّ الدِّمَاغِ۔ دماغ پر لپٹی ہوئی باریک جھلی۔
دَمَقَ (ن)، دُمُوْقًا۔ علیہ۔ بغیر اجازت داخل ہونا۔
دَمَقَ (ن ض)، دَمْقًا۔ الشیءَ۔ چرانا — فاہُ۔ دانت توڑنا۔

وَدَمَّقَ و اَدْمَقَ، الشیءَ فی الشیءِ۔ ایک شے کو دوسری میں داخل کرنا۔
اِنْدَمَقَ۔ علیہ۔ بغیر اجازت کے داخل ہونا۔ نکلنا۔
الدَّمَقُ۔ برف ملی ہوئی سخت ہوا۔ (یہ فارسی کلمہ ہے)۔
الدَّامِقُ۔ فا۔ د — والدَّمُوْقُ، مِنَ الرِّجَالِ۔ بُرا۔ بے فیض آدمی۔
المُنْدَمَقُ۔ داخل ہونے کی جگہ۔
الدِّمَقْسُ والدِّمَقَاسُ۔ سفید ریشم۔ دیباج۔ ثوبٌ مُدَمْقَسٌ۔ ریشم سے بنا ہوا کپڑا۔
دَمَكَ (ن)، دُمُوْکًا — الاَرْنَبُ خرگوش کا تیز دوڑنا — الشیءُ کسی چیز کا چکنا اور چمک دار ہونا۔
(— دَمْکًا) — الشیءَ۔ پیسنا۔ — الرِّشَاءَ۔ رسی بٹنا۔
الدَّامِکَۃُ۔ مصیبت
الدَّمُوْکُ۔ تیز گذر جانے والا۔ کہتے ہیں "رحیً دَمُوْکٌ" تیز پیسنے والی چکی۔
المِدْمَکُ۔ روٹی بڑھانے کا بیلن۔
المِدْمَاکُ۔ عمارت میں اینٹوں یا پتھروں کا رَدّا۔ ج۔ مَدَامِیْکُ۔
الدَّمَکْمَکُ۔ بہت مضبوط۔ رَحیً دَمَکْمَکٌ۔ بہت پیسنے والی چکی۔
دَمَلَ (ن)، دَمْلًا و دَمَلَانًا و اَدْمَلَ۔ — الارضَ۔ زمین میں کھاد ڈال کر اس کو درست کرنا — (دَمَلَ (ن)، دَمْلًا) الدُّمَّلُ۔ پھوڑے کو اچھا کرنا — (دَمَّلَ و دَوْمَلَ)، بینھم۔ صلح کرانا۔

دَمِلَ (س) دَمَلًا وَانْدَمَلَ وَ
اِدَّمَلَ ۔ الجرحُ۔ زخم کا
اچھا ہونا۔
دَامَلَهٗ۔ مدارات کرنا۔ نرمی سے
سلوک کرنا۔
تَدَمَّلَ ۔ المکانُ۔ کسی جگہ کا کھاد
سے درست ہوجانا۔
تَدَامَلَ۔ القومُ۔ آپس میں صلح کرنا۔
الدَّمْلُ۔ مص۔ نرمی۔
الدُّمَّلُ والدُّمَّلُ۔ پھوڑا۔ پھنسی۔
واحد۔ (دُمَّلَةٌ) ج۔ دَمَامِلُ و
دَمَامِيلُ۔
الدَّمَالُ۔ دریا کا بہاؤ میں لایا ہوا
خس وخاشاک۔ سڑی ہوئی
سیاہ کھجوریں۔ جانوروں کی
مینگنیاں اور مٹی وغیرہ جو ان کے
پاؤں میں روندی گئی ہو۔ کھاد۔
کہتے ہیں "هٰذَا دَمَالُ ذَاكَ"
یہ اس کا مصلح ہے۔
الدَّمَّالُ۔ زمین کو کھاد ڈال کر درست
کرنے والا۔
دَمْلَجَ دَمْلَجَةً ودِمْلَاجًا۔ الشيءَ۔
کسی شے کو اچھی طرح ڈھالنا۔
الدُّمْلُجُ والدِّمْلَجُ۔ ج۔ دَمَالِجُ و
(الدُّمْلُوجُ) ج۔ دَمَالِيجُ۔ بازو
بند۔ پہنچی۔ کہتے ہیں۔ "اَلْقَى عَلَيْهِ
دَمَالِيجَهٗ"۔ اس نے اپنا بوجھ
اس پر لاد دیا۔
دَمْلَحَهٗ۔ لڑھکانا۔
دَمْلَقَهٗ۔ چکنا کرنا۔ ہموار کرنا ــــ
حَجَرٌ (دُمْلُقٌ ودُمَلِقٌ و
دُمَالِقٌ) چکنا پتھر۔
دَمْلَكَ ۔ الشيءَ۔ چکنا کرنا۔
تَدَمْلَكَ۔ چکنا ہونا ــــ الثَّدْيُ۔
پستان کا گولائی میں ابھرنا۔

الدُّمْلُوكُ۔ چکنا اور گول پتھر۔
دَمَنَ (ن) دَمْنًا ۔ الارضَ۔ زمین
میں کھاد ڈالنا۔
دَمِنَ (س) دَمَنًا ۔ النخلُ۔ کھجور کا
سیاہ اور بدبودار ہونا ــــ
علیه۔ کسی سے کینہ رکھنا۔
دَمَّنَ ۔ البعیرُ المکانَ۔ اونٹ کا
کسی جگہ مینگنی کرنا ــــ بابَ
فلانٍ۔ کسی کے دروازہ کو نہ
چھوڑنا ــــ فلانًا۔ کسی کو
رخصت دینا۔
اَدْمَنَ ۔ الشيءَ۔ ہمیشہ کرنا۔ کہتے ہیں
"رجلٌ مُدْمِنُ خَمْرٍ" ہمیشہ
شراب پینے والا آدمی۔
تَدَمَّنَ ۔ المکانُ اوالماءُ۔ کسی
جگہ یا پانی کا اونٹ یا بکریوں کی
مینگنیوں سے پلید ہوجانا۔
الدَّمْنُ۔ مص۔ کھجور کے درخت کی
بدبو اور سیاہی۔
الدِّمْنُ والدَّمَانُ۔ گوبر۔ کھاد۔ راکھ
کھجور کی لُو۔ کہتے ہیں "هُوَ دِمْنُ
مَالٍ" وہ مال کا منتظم ہے۔
الدِّمْنَةُ۔ گھر کے نشانات۔ حوض میں
بقیہ پانی۔ گھورا۔ ج دِمَنٌ و
دِمْنٌ۔ خَضْرَاءُ الدِّمَنِ وخُضْرَةُ
الدِّمَنِ۔ گھورے پر اگا ہوا سبزہ
یہ دونوں مثالیں ان چیزوں کے
لیے بولی جاتی ہیں جن کا ظاہر اچھا
ہو اور باطن خراب و ناکارہ ــــ
الدِّمْنَةُ۔ پرانا بیٹھا ہوا کینہ ــــ
فی قلبه دِمْنَةٌ۔ اس کے دل
میں پرانا کینہ ہے۔
دَمِهَ (س) دَمَهًا ـ الرملُ۔ ریت
کا سخت گرم ہونا۔
دَمَهَتْهُ ـ الشمسُ۔ دھوپ کا

کسی کو جلانا۔
دَمِيَ (س) دَمًى ودُمِيًّا۔ الجرحُ۔
زخم کا خون دیدینا۔ صفت (دَمٍ)
دَمَّى تَدْمِيَةً وَاَدْمَى اِدْمَاءً۔ الجرحَ
زخم سے خون نکالنا ــــ اَدْمَى
الرجلَ۔ کسی کا خون بہانا ــــ
دَمَّى لِفُلَانٍ۔ راستہ آسان کرنا
قریب کرنا۔
اِسْتَدْمَى۔ من غَرِيْمِهٖ۔ قرضدار سے
قرض برفق و نرمی وصول کرنا۔
ــــ الرجلُ۔ کسی کا سر جھکا کر
ناک سے خون بہانا ــــ الذبیحَ
خون لینا۔
الدَّامِي۔ فا۔ جس کا خون بہتا ہو ــــ
ودَامِي الشَّفَةِ۔ غریب یا مانگنے
کا حریص۔
الدَّامِيَةُ۔ مؤنث الدَّامِي۔ وہ زخم یا
چوٹ جس سے خون بہے۔
الدَّمُ۔ اس کی اصل دَمْيٌ اور بعض
کے نزدیک دَمَوٌ تھی۔ لام کلمہ
حذف کیا گیا، کبھی اس کو میم سے
بدل کر دَمٌّ مشدد بولتے ہیں تثنیہ
دَمَانِ ودَمَيَانِ ودَمَوَانِ
ج۔ دِمَاءٌ ودُمِيٌّ۔ تصغیر۔ دُمَيٌّ
نسبت کے لیے (الدَّمِيُّ و
الدَّمَوِيُّ)
دَمُ الأَخَوَيْنِ۔ ایک دوا ہے۔ بلی
کہا جاتا ہے "رجلٌ ذُو دَمٍ"
خون کا دعویدار۔
الدَّمَةُ۔ خون کا ٹکڑا۔
الدُّمْيَةُ۔ پتلی خون کی طرح سُرخ
بُت۔ ج۔ دُمًى۔
الدَّمْيَاءُ۔ خیر و برکت۔
المُدَمَّى۔ بہت سرخ رنگ گھوڑا
وغیرہ۔ وہ تیر جس پر خون خشک ہو

گیا ہو۔

دَنَّ (ن) دَنًّا و دَنِیْنًا۔ الذُّبَابُ۔ مکھی کا بھنبھنانا۔ (ـــ دَنِیْنًا) الرجلُ۔ گنگنانا۔ غیر مفہوم کلام کہنا۔

دَنَّ (س) دَنَنًا۔ کوزہ پشت ہونا۔ جھکی ہوئی کمر والا ہونا۔ صفت۔ (اَدَنُّ، مؤنث۔ دَنَّاءُ۔ ج۔ دُنٌّ ـــ بَیْتٌ اَدَنُّ۔ پست مکان۔

اَدَنَّ۔ بالمکانِ۔ کسی جگہ اقامت کرنا۔

الدَّنُّ۔ بڑا مٹکا جو زمین میں گڑھا کھود کر رکھا جاسکے۔ ج۔ دِنَانٌ۔

الدَّنِّیَّۃُ۔ کلاہ۔

الدِّنَّخُ۔ چیونٹی کی طرح ایک جانور۔

دَنَأَ (ف) دُنُوْءًا و دَنَاءَۃً۔ ذلیل و خسیس ہونا۔ صفت۔ دَنِیْءٌ ج۔ اَدْنَاءُ و دُنَآءُ۔

دَنِئَ (س) دَنَاءً۔ الرجلُ۔ کبڑا ہونا صفت (اَدْنَاءُ، مؤنث۔ دَنْأَی۔

اَدْنَأَ۔ ادنیٰ سواری پر سوار ہونا۔

دَنَّأَہٗ۔ دنی بنانا۔

تَدَنَّأَہٗ۔ کمینگی پر اکسانا۔

الدَّنِیْئَۃُ۔ برائی۔ نقص۔

الدِّنَّبُ والدِّنَّبَۃُ والدِّنَابَۃُ۔ پست قد۔ بونا۔

دَنَجَ (ن) دِنَاجًا۔ الامرَ۔ کسی کام کو پختگی اور مضبوطی سے کرنا۔

دَنَحَ (ف) دُنُوْحًا و دَنْحًا۔ ذلیل ہونا۔ سر جھکانا۔

دَنَخَ (ف) دَنْخَانًا۔ بوجھ کی وجہ سے سست چلنا۔

دَنَّخَ۔ منکسر و فروتن ہونا۔ سر جھکانا۔ گھر میں رہنا۔

المُدَنِّخُ۔ فحش گو۔ بدزبان۔

دَنْدَنَ دَنْدَنَۃً۔ الذُّبَابُ۔ مکھی کا بھنبھنانا ـــ الرجلُ۔ کسی کا گنگنانا۔ اور غیر مفہوم و مبہم کلام بولنا ـــ حَوْلَ الماءِ۔ پانی کے گرد گھومنا۔

الدِّنْدِنُ۔ گنگناہٹ۔ بھنبھناہٹ۔ کہنگی کی وجہ سے سیاہ پودا۔

دَنَّرَ الدِّیْنَارَ تَدْنِیْرًا۔ دینار بنانا ـــ دَنَّرَ الوَجْہُ۔ چہرہ کا چمکنا۔

دُنِّرَ۔ بہت دیناروں کا مالک ہونا

الدِّیْنَارُ۔ سونے کا ایک پرانا سکہ۔ ج۔ دَنَانِیْرُ۔ حَشِیْشَۃُ الدِّیْنَارِ ایک قسم کا پودا۔

دَنِسَ (س) دَنَسًا و دَنَاسَۃً ـــ عِرْضُہٗ اَوْ ثَوْبُہٗ اَوْ خُلُقُہٗ۔ عزت و اخلاق کا عیب دار ہونا۔ اور کپڑے کا میلا ہونا۔ صفت۔ (دَنِسٌ، ج۔ اَدْنَاسٌ و مَدَانِیْس

دَنَّسَہٗ۔ میلا کرنا۔ "دَنَّسَہٗ سُوْءُ خُلُقِہٖ" اس کی بدخلقی نے اس کو عیب دار کردیا۔

تَدَنَّسَ۔ میلا کچیلا ہونا۔

الدَّنَسُ۔ مص۔ میل کچیل ج اَدْنَاسٌ

المَدَانِسُ۔ عیوب۔ میلی گندی جگہیں۔ کہتے ہیں "ھُوَ یَتَصَوَّنُ مِنَ الاَدْنَاسِ والمَدَانِسِ" وہ عیوب سے اپنا دامن بچاتا ہے۔

دَنَعَ (ف) دُنُوْعًا و دَنَاعَۃً۔ کمینہ ہونا بے خیر ہونا۔ صفت (دَانِعٌ و دَنِعٌ و دَنِیْعٌ و دَنِیْعَۃٌ،

دَنِعَ۔ بھوکا ہونا۔ ذلیل ہونا۔ کمینہ ہونا۔

اَدْنَعَ۔ نیکوں کی راہ چلنا ـــ رجلٌ (دَنَعَۃٌ، بے خیر اور بے فیض آدمی۔ کہتے ہیں "ھُوَ مِنْ دِنَعِ النَّاسِ" وہ رذیل لوگوں میں سے ہے۔

دَنِفَ (س) دَنَفًا ـــ المَرِیْضُ بیمار کا مرض کی شدت سے قریب الموت ہونا ـــ الشَّمْسُ سورج کا زرد پڑکر ڈوبنے کے قریب ہونا ـــ الامرُ۔ کام کا نزدیک ہونا۔

اَدْنَفَ۔ المَرِیْضُ۔ بیماری کی شدت کی وجہ سے بیمار کا قریب الموت ہونا ـــ الشَّمْسُ۔ سورج کا زرد پڑکر غروب کے قریب ہونا۔ ـــ ہٗ المَرَضُ۔ بیماری کا کسی کو تباہ کردینا ـــ الشَّیْءَ۔ قریب کرنا۔

الدَّنَفُ۔ مص۔ سخت مزمن بیماری مزمن بیماری کا مریض۔ (مفرد، جمع مذکر و مؤنث سب میں یکساں آتا ہے) کہتے ہیں "کَادَتِ الشَّمْسُ تَکُوْنُ دَنَفًا" سورج ڈوبنے کے قریب ہے۔

الدَّنِفُ۔ لمبی بیماری کا مریض۔ ج۔ اَدْنَافٌ۔ مؤنث دَنِفَۃٌ۔ ج۔ دَنِفَاتٌ۔

دَنْفَشَ۔ ترچھی نگاہ سے دیکھنا۔ کنکھیوں سے دیکھنا۔

دَنَقَ (ن ض) دُنُوْقًا۔ حریص ہونا۔ باریک امور نکالنے کا حریص ہونا۔ مؤنث (دَنِیْقٌ) ج۔ دُنُقٌ۔

دَنَّقَ۔ الوَجْہُ۔ غم یا بیماری سے چہرہ کا نڈھال ہونا ـــ لِلْمَوْتِ قریب الموت ہونا ـــ العَیْنُ۔ آنکھ میں گڑھے پڑنا۔ حلقے پڑنا ـــ الشَّمْسُ۔ سورج کا ڈوبنے کے قریب ہونا ـــ الرجلُ۔ مرنا ـــ الیہ النظرَ۔ کسی پر ٹکٹکی لگانا۔ کسی کو گھورنا۔

الدَّنَقَۃُ۔ گیہوں میں ایک قسم کا دانہ ہوتا ہے

الدَّانِقُ۔ احمق۔ چور ـــ والدَّانِقُ، درہم کا چھٹا حصہ۔ ج۔ دَوَانِقُ و

دَوَانِیقُ۔ (فارسی لفظ ہے)
دَنْقَسَ۔ ترچھی نظر سے دیکھنا ــــ بینھم۔ فساد ڈالنا۔
دَنْکَسَ ــ فِی بیتِہٖ۔ گھر میں چھپ کر بیٹھنا اور لوگوں کی حاجتوں کے لیے نہ نکلنا۔
دَنَا یَدْنُوْ دُنُوًّا ودَنَاوَۃً۔ لِلشَّیْءِ و مِنْہُ و الیہِ ۔ قریب ہونا۔ صفت (دَانٍ) ج۔ دُنَاۃٌ۔
دَنِیَ یَدْنیٰ (س)، دَنًا و دَنَایَۃً۔ گھٹیا اور ردی ہونا۔ صفت (دَنِیٌّ) ج۔ اَدْنِیَاءُ۔
دَنَّاہُ تَدْنِیَۃً۔ نزدیک کرنا ــــ دَنّٰی فِی الاُمُوْرِ۔ ہر چھوٹے بڑے امر کے پیچھے لگنا۔
دَانٰی مُدَانَاۃً ــ القَیْدَ۔ بیڑی کو سخت کرنا ــ بینَ الْاَمْرَیْنِ دونوں امروں کے وسط میں ہونا۔ ــ الاَمْرَ۔ نزدیک ہونا۔ قریب ہونا۔
اَدْنیٰ اِدْنَاءً۔ تنگ زندگی گذارنا۔ قریب ہونا۔ قریب کرنا۔ کسی کو کسی کے نزدیک کرنا ــ السِتْرَ۔ پردہ لٹکانا۔
تَدَنّٰی۔ تھوڑا تھوڑا قریب ہونا۔ کہتے ہیں۔ "بَعِیْدٌ یَتَدَنّٰی خَیْرٌ مِنْ قَرِیْبٍ یَتَبَعَّدُ" وہ بعید جو تھوڑا تھوڑا قریب ہوتا جائے اس قریب سے بہتر ہے جو دور ہٹتا جائے۔
تَدَانٰی۔ تَدَانِیًا۔ القومُ۔ ایک دوسرے کے قریب ہونا ــ تَدَانَتْ اِبِلُہٗ۔ اونٹوں کا کم ہونا اور کمزور ہونا۔
اِدَّنٰی۔ قریب ہونا۔
اِسْتَدْنَاہُ۔ قریب آنے کی درخواست کرنا۔

الدَّنَاوَۃُ۔ مص۔ قرابت۔ کہتے ہیں۔ "بینھُمَا دَنَاوَۃٌ" ان کے درمیان قرابت ہے۔
الاَدْنیٰ۔ دَنِیٌّ کا اسم تفضیل۔ ج اَدَانٍ و اَدْنَوْنَ۔ مؤنث۔ دُنْیَا۔ ج۔ دُنًی۔ الاَدْنَوْنَ۔ نسب میں قریب ترین رشتہ دار لوگ۔
الدُّنْیَا۔ موجودہ زندگی۔ ج۔ دُنًی۔ نسبت کے لیے (دُنْیَوِی و دُنْیَاوِی و دُنْیِی) کہتے ہیں۔ "ھُوَ فِی دُنْیَا دَانِیَۃٍ" وہ آسودہ زندگی میں ہے۔ "ھُوَ ابْنُ عَمٍّ دِنْیٍ وَ دُنْیَا و دِنْیَا و دُنْیَا و دِنْیَۃٍ۔" وہ نسب سے متعلق ہونے والا چچازاد بھائی ہے۔
المُدْنِی۔ مغع۔ من الرجالِ۔ کمزور۔ نَاقَۃٌ مُدْنٍ و مُدْنِیَۃٌ۔ وضع حمل کے قریب ہونے والی اونٹنی۔
دَھَثَہٗ (ف) دَھْثًا۔ ہٹانا۔ دفع کرنا۔
دَھْدَمَ ــ البِنَاءَ۔ عمارت کو ڈھانا۔ گرانا۔
تَدَھْدَمَ۔ ڈھینا۔ گرنا۔
دَھْدَہَ۔ و دَھْدٰی۔ الحَجَرَ۔ پتھر کو لڑھکانا۔
تَدَھْدَہَ و تَدَھْدٰی۔ لڑھکنا۔
الدُّھْدُہُ و الدُّھْدُوَّۃُ و الدُّھْدِیَّۃُ۔ گوبر کی گولی جس کو گبریلا لڑھکاتا ہے۔
الدَّھْدَا و الدَّھْدَاءُ۔ چھوٹے اونٹ۔ کہتے ہیں۔ "مَا اَدْرِی اَیُّ الدَّھْدَاءِ ھُوَ" میں نہیں جانتا وہ کون آدمی ہے۔
دَھَرَ (ف) دَھْرًا۔ القومَ و بالقومِ امرٌ مَکْرُوْہٌ۔ قوم کو مکروہ، و ناپسند بات پہنچنا۔

الدَّھْرُ۔ لمبا زمانہ۔ دراز مدت ــ دَھْرُ الاِنْسَانِ۔ وہ زمانہ جس میں انسان زندہ ہے۔ یہ "عصر" کے ہم معنی ہے۔ مصیبت۔ انتہاء عادت۔ کہتے ہیں "مَا ذَاکَ بِدَھْرِی" یہ میری عادت نہیں مَا دَھْرِی بکذا۔ یہ میری غایت و انتہاء نہیں۔ غلبہ۔ ج اَدْھُرٌ و دُھُوْرٌ۔ کہا جاتا ہے "لَا اٰتِیْہِ دَھْرَ الدَّاھِرِیْنَ"۔ میں اس کے پاس کبھی نہیں آؤں گا۔
الدَّھْرِیُّ۔ مادہ پرست جو زمانہ کو غیر مخلوق جانتا ہو۔
الدَّھْرِیَّۃُ۔ عالم کو قدیم ماننے والا فرقہ۔
الدُّھْرِیُّ۔ بہت بوڑھا ــ دَھْرٌ دَاھِرٌ و دَھِیْرٌ۔ (مبالغہ) یعنی شدید و طویل۔
الدِّھَارُ و المُدَاھَرَۃُ۔ غیر میعادی معاملہ کرنا۔
الدَّھَارِیْرُ۔ پرانے زمانے۔ اس کا واحد نہیں۔ مصائب زمانہ۔ مصیبتیں، آفتیں۔ "دُھُوْرٌ دَھَارِیْرُ" لمبے زمانے۔ "کَانَ ذٰلِکَ فِی دَھْرِ الدَّھَارِیْرِ۔" یہ پرانے زمانہ میں تھا۔
دَھِسَ (س) دَھَسًا ــ المکانُ۔ کسی جگہ کا نرم ہونا۔ صفت (اَدْھَسُ) مؤنث۔ دَھْسَاءُ۔ ج۔ دُھْسٌ۔
الاَدْھَسُ۔ سرخی مائل سیاہ۔
اَدْھَسَ۔ القومُ۔ نرم زمین پر چلنا۔
الدَّھْسُ۔ نباتات کا ابھی اس پر سبزی غالب نہ ہوئی ہو۔ وہ زمین

که ابھی اچھی طرح اس پر
روئیدگی ظاہر نہ ہوئی ہو۔ ج
اَدْهَاسٌ۔
دَهَاسَةُ الْخُلُقِ۔ طبیعت کی نرمی۔
نرم مزاجی۔
دَهِشَ (س)، دَهَشًا و دُهِشَ۔
حیران ہونا۔ صفت (دَهِشٌ و
مَدْهُوشٌ و دَهْشَانُ)
دَهَّشَه و اَدْهَشَه۔ حیران کرنا۔
مدہوش کرنا۔
دَهَقَ (ف)، دَهْقًا — الكَأْسَ
پیالہ بھرنا — الماءَ۔ پانی کو
زور سے گرانا — الشيءَ۔
کسی چیز کو توڑنا کاٹنا — ہٗ۔
مارنا۔
اَدْهَقَ — الكَأْسَ۔ بھرنا — ہٗ
جلدی کرانا۔
اِدَّهَقَتِ۔ الحِجَارَةُ۔ پتھروں کا
آپس میں سختی سے پیوست ہونا۔
الدَّهَقُ۔ شکنجہ جس میں مجرموں کی
پنڈلیاں ڈالی جاتی ہیں۔
الدِّهَاقُ۔ مِنَ الكُؤُوسِ۔ بھرا ہوا
پیالہ — كَأْسٌ دِهَاقٌ۔ لبالب
پیالہ — مَاءٌ دِهَاقٌ۔ بہت پانی۔
دَهْقَنَ۔ القومُ فلانًا۔ قوم کا کسی کو
رئیس بنانا۔ چودھری بنانا۔
تَدَهْقَنَ۔ چودھری یا رئیس ہونا
الدَّهْقَنَةُ۔ سرداری۔ ریاست
الدُّهْقَانُ و الدِّهْقَانُ۔ چودھری۔
زیلدار۔ نمبردار۔ ج۔ دَهَاقِنَةٌ
و دَهَاقِينُ۔ الدُّهْقَانُ۔ تاجر۔
دَهَكَ (ف)، دَهْكًا۔ الشيءَ۔ پیسنا۔
توڑنا — الأَرْضَ۔ روندنا۔
الدِّهْلِيزُ۔ ڈیوڑھی۔ لمبا تنگ راستہ
ج۔ دَهَالِيزُ۔ أَبْنَاءُ الدَّهَالِيزِ

لاوارث بچے جو زمین پر پھینکے ہوئے
اٹھالیے جائیں۔ گرے پڑے بچے۔
دَهَمَه (ف)، و دَهِمَه (س)، دَهْمًا۔
— الأَمْرُ۔ اچانک آگرنا۔
دَهَّمَتِ — النارُ القِدْرَ۔ آگ کا
ہانڈی کو سیاہ کرنا
اَدْهَمَه۔ کسی کو غمگین کرنا۔
اِدْهَمَّ و اِدْهَامَّ۔ اِدْهِيمَامًا۔
— الفَرَسُ۔ گھوڑے کا سیاہ
ہونا۔
الدَّهْمُ۔ بڑی تعداد۔ ج۔ دُهُومٌ۔
الأَدْهَمُ۔ سیاہ اور پرانے نشانات
و آثار۔ مؤنث۔ دَهْمَاءُ
ج۔ دُهْمٌ۔ الأَدْهَمُ۔ بیڑی۔
ج۔ أَدَاهِمُ۔
الدُّهْمُ۔ ماہ قمری کی آخری تین راتیں۔
مخلوق۔ کہتے ہیں "أَيُّ الدُّهْمِ
هُوَ" وہ اللہ کی کونسی مخلوق ہے۔
الدُّهْمَةُ۔ سیاہی۔
الدَّهْمَاءُ۔ مؤنث۔ الأَدْهَمُ۔ ہانڈی۔
لوگوں کا گروہ۔ قمری ماہ کی
انتیسویں رات۔ ایک قسم کی
گھاس جس سے چمڑا رنگتے ہیں۔
حَدِيقَةٌ دَهْمَاءُ و مُدْهَامَّةٌ،
وہ باغ جس کی سرسبزی مائل بہ
سیاہی ہو۔
الدُّهَيْمُ و الدُّهَيْمَاءُ و أُمُّ الدُّهَيْمِ
مصیبت۔ احمق بے وقوف۔
دَهْمَجَ — الشيخُ۔ بوڑھے کا بیڑی
والے کی طرح آہستہ چلنا —
— الخَبَرَ۔ خبر میں کچھ زیادتی
کرکے بیان کرنا۔
الدَّهْمَجُ و الدُّهَامِجُ۔ ہر بڑے جسم
والی شے۔ دو کوہان والا اونٹ
دَهَنَ (ن)، دَهْنًا و دَهْنَةً — الرَّأْسَ

سر میں تیل یا خوشبو لگانا —
الشيءَ۔ کسی شے کو تر کرنا۔ تیل
لگانا۔
دَهَنَه دَهْنًا و داهَنَه مُدَاهَنَةً و
اَدْهَنَه۔ دھوکا دینا۔ فریب دینا۔
منافقت کرنا — و اَدْهَنَ
علیه۔ باقی رکھنا۔ کہا جاتا ہے۔
"مَا أَدْهَنْتُ إِلَّا عَلَى نَفْسِكَ"
اپنے سوا تونے کسی پر کچھ باقی
نہیں رکھا۔
دَهَنَتْ (ف ن ض)، دَهَانًا و دَهَانَةً
— النَّاقَةُ۔ اونٹنی کا کم دودھ
والی ہونا
دَهَّنَ۔ بمعنی دَهَنَ۔ تیل لگانا۔ تر کرنا۔
تَدَهَّنَ و اِدَّهَنَ۔ تیل سے چکنا ہونا۔
الدَّهْنُ۔ مص۔ تھوڑی بارش جو زمین
کو تر نہ کرے۔
الدُّهْنُ۔ دَهَنَ کا اسم — دُهْنُ
الشيءِ۔ کسی چیز کا تیل۔ ج
أَدْهَانٌ و دِهَانٌ۔
الدُّهْنَةُ۔ تھوڑا سا تیل۔ "هُوَ طَيِّبُ
الدُّهْنَةِ"۔ وہ عمدہ خوشبو
والا ہے۔
الدَّهْنَاءُ۔ بیابان۔ ریگستان۔ سرخ
گھاس۔
الدَّهَّانُ۔ تیل لگانے والا۔ تیل
بیچنے والا۔ تیلی۔
الدِّهَانُ۔ ادھوڑی۔ پھسلنے کی جگہ۔
وارنش۔ پینٹ۔
الدَّهِينُ۔ تیل لگایا ہوا۔ کمزور۔
المُدْهُنُ۔ تیل لگانے کا آلہ۔ وارنش
کرنے کا برش۔ تیل کی شیشی۔
ج۔ مَدَاهِنُ۔
دَهْوَرَ — الشيءَ۔ کسی کو گڑھے میں
گرانا۔ پھینکنا۔ دیوار گرانا۔ لقمہ

نگلنا۔
تَدَهْوَرَ۔ گڑھے میں گرنا۔ رات کا گذر جانا۔
دَهَى (ف)، دَهْيًا و دَهْيٌ ۔ فُلَانًا کسی کو چالاکی کی طرف منسوب کرنا عیب لگانا۔ مرتبہ گھٹانا۔ کسی کو مصیبت پہنچانا۔
دَهِيَ (س)، دَهْيًا و دَهَاءَةً و دَهَاءً۔ چالاک اور ہوشیار رہونا۔ صفت (دَاهٍ)، ج۔ دُهَاةٌ و (دَهٍ) ج دُهُونٌ۔ و (۔۔ دَاهِيَةٌ) ج دَوَاهٍ۔ اس میں تاء مبالغہ کی ہے۔ کہتے ہیں " رجلٌ دَاهِيَةٌ و اِمْرَأَةٌ دَاهِيَةٌ "
تَدَهَّى۔ چالاک و ہوشیار ہونا۔
دَاهَى مُدَاهَاةً و دِهَاءً۔ القومَ۔ ان پر مصیبت ڈالنا۔
تَدَاهَى۔ بتکلف ہوشیاری کرنا۔
الدَّهَاءُ۔ زیرکی۔ ہوشیاری۔ مکر و حیلہ۔
الدَّاهِيَةُ۔ ناپسند بات۔ مصیبت بڑا معاملہ۔ ج۔ دَوَاهٍ۔
دَاهِيَةٌ دَهْيَاءُ۔ سخت مصیبت ـــ دَوَاهِي الدَّهْرِ۔ حوادث الدہر۔
الدَّهِيُّ۔ دانا۔ دور اندیش۔ ج۔ اَدْهِيَاءُ و دُهَوَاءُ۔
دَاءَ يَدَاءُ (ف)، دَاءً و دَوْءًا و اَدْوَأَ اِدْوَاءً و اِدَاءً و اِدَاءَةً بیمار ہونا۔ صفت (دَاءٍ و مُدِيءٌ)
اَدْوَأَهُ۔ بیمار بنانا۔
الدَّاءُ۔ بیماری۔ ج اَدْوَاءٌ ـــ دَاءُ الذِّئْبِ۔ بھوک۔ دَاءُ الثَّعْلَبِ وہ بیماری جس سے سر کے بال گر جاتے ہیں۔ اسس کو " الحَاصَّةُ " بھی کہتے ہیں۔ اگر کھال بھی گرنے لگے، تو یہ بیماری " دَاءُ الحَيَّةِ " کہلاتی ہے ـــ دَاءُ الفِيلِ۔ فیل پا کی بیماری۔ کہتے ہیں۔ " بہ دَاءُ الظَّبْيِ " یعنی اسے کوئی بیماری نہیں ہے " وفلانٌ مَيِّتُ الدَّاءِ " فلاں شخص کو اگر ایذا پہنچائی جائے تو وہ پھر بھی کینہ نہیں رکھتا۔
الدَّوِيءُ۔ بیمار۔
دَاجَ (ن)، دَوْجًا۔ خدمت کرنا۔
الدَّاجَةُ۔ فوج کے پیرو۔ خادم وغیرہ چھوٹی چھوٹی ضرورتیں۔ کہتے ہیں " مَا تَرَكْتُ حَاجَةً وَلَا دَاجَةً " میں نے چھوٹی بڑی کوئی حاجت نہیں چھوڑی۔
دَاحَ (ن)، دَوْحًا۔ البَطْنُ۔ پیٹ کا پھول کر لٹک جانا ـــ الشَّجَرَةُ درخت کا بڑا ہونا۔ صفت دَائِحَةٌ۔ ج۔ دَوَائِحُ۔
دَوَّحَ۔ المالَ۔ جدا کر دینا ـــ البَطْنُ پیٹ کا پھول کر لٹک جانا
تَدَوَّحَ و اِنْدَاحَ۔ البَطْنُ۔ پیٹ کا پھولنا اور لٹک جانا ـــ اِنْدَاحَ الشيءُ کسی چیز کا پھیلنا۔ چوڑا ہونا۔
الدَّوْحَةُ۔ بڑا پھیلا ہوا درخت۔ بڑا سائبان۔ ج۔ دَوْحٌ۔ جج۔ اَدْوَاحٌ
الدَّوْحُ۔ بڑا وسیع گھر۔
الدَّاحُ۔ بچوں کا خوش شکل ہونا۔ ریشم کا بٹا ہوا کنگن۔
الدَّاحَةُ۔ دنیا۔
الدَّوَّاحُ۔ بہت بلند۔
دَاخَ (ن)، دَوْخًا۔ ذلیل ہونا۔ عاجزی اور فروتنی کرنا ـــ البِلَادَ۔ ملک پر اپنا اقتدار جمانا، اور غالب ہونا۔
دَوَّخَ۔ البِلَادَ۔ و (دَيَّخَهَا) ملک میں چکر لگا کر اس کے حالات سے واقفیت حاصل کرنا۔ ملک پر غالب آکر اس کو اپنے قبضہ میں لے آنا ـــ الرجلَ۔ کسی کو ذلیل و عاجز کرنا ـــ الوَجَعُ رَأْسَهُ۔ درد سر کا سر کو چکرا دینا۔
اَدَاخَهُ۔ ذلیل کرنا۔
الدَّوْخَةُ۔ چکر۔ دوران سر۔ اس کے لیے فصیح لفظ الدُّوَارُ اور الهُدَامُ ہے۔
ليلٌ دَائِخٌ۔ تاریک رات۔
دَادَ يَدَادُ دَوْدًا و دَوَّدَ و دِيدَ و اَدَادَ اِدَادَةً ـــ الطَّعَامُ۔ کھانے میں کیڑا پڑنا۔ صفت۔ مَدُودٌ۔
الدُّودَةُ۔ کیڑا۔ ج دُودٌ و دِيدَانٌ دُودَةُ القَزِّ۔ ریشم کا کیڑا۔
الدُّوَادُ۔ چھوٹے کیڑے۔ تیز رفتار آدمی۔
الدُّوَيْدُ دُودٌ کی تصغیر۔ یعنی چھوٹا کیڑا۔
الدَّوْدَاةُ۔ جھولا۔ ہنڈولا۔ ج دَوَادِي۔
الدِّيدَاءُ۔ تیز دوڑ۔
الدُّوَادَارُ و الدُّوَيْدَارُ۔ منشی۔ کاتب
دَارَ (ن)، دَوْرًا و دَوَرَانًا۔ گھومنا۔ چکر کھانا ـــ الدَّهْرُ۔ زمانہ کا پلٹا کھانا۔ بدلنا ـــ بالشيءِ و عليه و حَوْلَهُ۔ کسی شے کے گرد گھومنا۔
دِيرَ ـــ بہ۔ سر کا چکرانا۔ دوران سر لاحق ہونا۔
دَوَّرَهُ۔ گول بنانا ـــ ہٗ و بہٖ

چکر دینا۔

دَاوَرَہٗ مُدَاوَرَۃً وَدِوَارًا۔ کسی کے ساتھ پھرنا ــــ علی الأمرِ کسی کام کو انجام دینا ــــ الأمُورِ کاموں کو انجام دینے کے لیے غور و فکر کرنا۔

أَدَارَ إِدَارَۃً ــــ الشیئُ۔ گھومنا۔

ــــ ہٗ و بہ۔ گھمانا۔ چکر دینا۔

ــــ الشیئَ۔ لینا ــــ الأمْرَ احاطہ کرنا ــــ ہ علیہ۔ لازم کرنے کا ارادہ کرنا ــــ ہ عَنْ حَقِّہٖ۔ حق کو چھوڑ دینے کی خواہش کرنا۔

أُدِیْرَ۔ بہٖ۔ سر چکرانا۔ دوران سر لاحق ہونا۔

تَدَوَّرَ۔ گول ہونا۔

تَدَیَّرَ۔ البُقْعَۃَ۔ کسی قطعۂ زمین پر گھر بنانا۔ رہائش اختیار کرنا۔

إِسْتَدَارَ إِسْتِدَارَۃً۔ گھومنا۔

ــــ الشیئُ۔ گول ہونا۔

ــــ الشیئَ و بہٖ۔ چکر دینا۔ کہتے ہیں: "إِسْتَدَارَ بِمَا فِي قَلْبِي" اس نے میری دلی بات کا پتہ لگالیا۔

الدَّارُ۔ مؤنث ہے، کبھی مذکر بھی آتا ہے۔ گھر۔ مکان۔ ج دُوْرٌ و دِیَارٌ وَأَدْؤُرٌ وَأَدْوِرَۃٌ وَدِیَارَۃٌ و أَدْوَارٌ و دُوْرَاتٌ وَدِیَارَاتٌ و دُوْرَانٌ وَدِیْرَانٌ۔ الدَّارُ۔ شہر۔ قبیلہ۔ سال۔ زمانہ ــــ دَارُ القَرَارِ۔ آخرت ــــ دَارَانِ۔ دنیا و آخرت ــــ دَارُ الحَرْبِ۔ دشمن کا ملک۔

الدَّارَۃُ۔ محل۔ قبیلہ۔ پہاڑوں کے درمیان کی وسیع زمین۔ دائرہ۔ چاند کا ہالہ۔ ج۔ دَارَاتٌ و دُوْرٌ۔ (ـــ والدِّیْرَۃُ، والتَّدْوِرَۃُ)۔ مِنَ الرَّمْلِ گول ریتلی جگہ۔ دَارَاتُ العَرَبِ عرب میں مشہور مقامات ہیں، جو ایک سو دس سے زائد ہیں۔

الدَّارِيُّ۔ عطر فروش۔ ملاح جو پتوار کا نگہبان ہو۔ چوپایوں اور مویشیوں کا مالک۔ کہتے ہیں۔ "مَا فِي المَکَانِ دَارِيٌّ او دُوْرِيٌّ أَوْ دَیَّارٌ أَوْ دَیُّوْرٌ" یعنی گھر میں کوئی نہیں ہے۔

الدُّوْرِيُّ۔ چڑیا۔

الدَّارِیَّۃُ۔ ہمیشہ گھر میں رہنے والا۔ تاء مبالغہ کی ہے۔

الدَّوْرُ۔ مص۔ حرکت۔ گردش۔ چکر۔ ج۔ أَدْوَارٌ۔ دفعہ۔

ــــ عِنْدَ الأَطِبَّاءِ۔ بخار کی باری موسیقیین کے نزدیک دو یا دو سے زائد شعروں کا قطعہ ــــ عِلْمُ الأَدْوَارِ۔ فن موسیقی۔

دَوَّارُ الشَّمْسِ۔ سورج مکھی۔

الدُّوَارُ والدَّوَارُ۔ سر کا چکر۔ عام لوگ اس کو "دَوْخَۃٌ" کہتے ہیں۔

الدَّوَّارُ والدَّوَّارِيُّ۔ بہت پھرنے والا۔ کہتے ہیں۔ "الدَّھْرُ دَوَّارٌ و الدَّوَّارِيُّ بِالإِنْسَانِ" زمانہ انسان کے ساتھ الٹنے پلٹنے والا ہے۔

الدُّوَّارُ۔ ریت کا ایک گول ٹیلہ۔ منزل۔

الدَّوَّارَۃُ۔ پرکار۔

الدَّوَّارَۃُ والدُّوَّارَۃُ۔ مِنَ الرَّأْسِ سر کا گول حصہ ــــ دَوَّارَۃُ البَطْنِ۔ بکری کا اوجھ۔

الدَّائِرَۃُ۔ جو کسی چیز کو گھیرے ہوئے ہو۔ حلقہ۔ انسان کی پیشانی کے پاس بالوں کی بھنوری۔ گھوڑے کے بدن پر بالوں کی بھنوری۔ مصیبت۔ مہندسین کے نزدیک وہ ہموار سطح جس کو ایک گول خط گھیرے۔ اس خط کو محیط کہتے ہیں۔ مرکز دائرہ۔ دائرہ کے بالکل بیچ کا نقطہ۔ قطر دائرہ۔ وہ خط مستقیم جو دائرہ کو دو برابر کے حصوں میں تقسیم کردے اور مرکز دائرہ پر گذرتا ہوا جائے۔ ج۔ دَوَائِرُ۔ کہتے ہیں: "دَارَتْ عَلَیْھِمُ الدَّوَائِرُ" ان پر زمانہ کی آفتیں اور مصیبتیں ٹوٹ پڑیں۔

الدَّیْرُ۔ عابدوں کی رہائش گاہ۔ خانقاہ۔ ج۔ أَدْیِرَۃٌ و دُیُوْرَۃٌ وَأَدْیَارٌ۔

الدَّیْرَانِيُّ والدَّیَّارُ۔ دیر والا۔ خانقاہ والا۔

مَدَارُ الشیئِ۔ جس پر کوئی چیز چکر کھائے ــــ الأمرِ۔ کسی کا دارومدار۔

المُدَارَۃُ۔ ڈول کی ایک قسم۔ چرسی۔

المُدِیْرُ۔ گورنر۔ مینجر۔ منتظم۔

دَوْزَنَ ــــ القَانُوْنَ و نحوہ۔ ستار یا سارنگی وغیرہ کے تار کسنا (فارسی کلمہ ہے، اس کے ہم معنی عربی لفظ بَقَّ و بَغَّ ہے۔

دَاسَ (ن)، دَوْسًا و دِیَاسًا و دِیَاسَۃً ــــ الشیئَ۔ پاؤں سے روندنا۔

ــــ فُلَانًا۔ کسی کو ذلیل کرنا۔

ــــ السَّیْفَ۔ تلوار پر صیقل کرنا۔ (ــــ وأَدَاسَ) الزَّرْعَ۔ فصل کو گاہنا۔

دَاوَسَ ــــ القومُ بَعْضُھُمْ بَعْضًا فِي القِتَالِ۔ لڑائی میں ایک

دوسرے کو پاؤں سے پامال کرنا۔ روندنا۔
الدِّيْسَةُ۔ گھنا جنگل۔ ج۔ دِيَسٌ و دِيَسٌ۔
الدُّوَاسَةُ والدَّوِيْسَةُ۔ جماعت گروہ۔
الدَّوَّاسُ۔ بہادر۔ شیر۔
الدَّوَّاسَةُ۔ تاک۔
المَدَاسُ۔ جوتا۔ سلیپر۔
المِدْوَسُ والمِدْوَاسُ۔ پالش کرنے کا آلہ۔ روندنے کی مشین۔ ج۔ مَدَاوِسُ ومَدَاوِيْسُ۔
المَدَاسَةُ۔ کھلیان
دَوِشَتْ (س) دَوَشًا۔ عَيْنُهُ۔ بیماری سے آنکھ خراب ہونا۔ صفت۔ (اَدْوَشُ) مؤنث۔ دَوْشَاءَ۔ ج۔ دُوْشٌ۔
دَاغَ (ن) دَوْغًا ــــ القومُ۔ قوم میں بیماری کا عام طور سے پھیل جانا ــــ الطعامَ۔ غلہ کا ارزاں ہونا ــــ دَاغَهُ الحرُّ۔ گرمی کا کسی کو تباہ کرنا۔ بگاڑ دینا۔
الدَّوْغَةُ۔ بے وقوفی۔ سردی۔
دَافَ (ن) دَوْفًا و اَدَافَ۔ الدَّوَاءَ ونحوَهُ۔ دوا وغیرہ کو ملانا۔ مخلوط کرنا۔ پانی میں پگھلا کر گاڑھا کرنے کے لیے حرکت دینا۔ صفت۔ (مَدُوْفٌ ومَدْوُوْفٌ و دَائِفٌ)
دَاقَ (ن) دَوْقًا ودُؤُوْقًا ودُؤُوْقَةً ودَوَاقَةً۔ دُبلا و لاغر ہونا۔ بیوقوف ہونا۔ صفت (دَائِقٌ) ــــ الطعامَ۔ چکھنا۔
اَدَاقَ ــــ القومُ بِهٖ۔ قوم کا کسی کو گھیر لینا۔

اِنْدَاقَ اِنْدِيَاقًا۔ بَطْنُهُ۔ پیٹ پھولنا۔
الدَّوْقَةُ والدَّوْقَانِيَّةُ۔ خرابی فساد۔ حماقت۔
الدُّوْقُ۔ بیوقوفی۔
دَاكَ (ن) دَوْكًا ومَدَاكًا۔ القومُ۔ مضطرب ہونا۔ بیمار ہونا ــــ الشئَ۔ کوٹنا۔ رگڑنا۔ پیسنا۔
تَدَاوَكَ۔ القومُ۔ لڑائی یا فساد میں ایک دوسرے کو تنگ کرنا۔
الدُّوْكَةُ والدَّوْكَةُ۔ جھگڑا۔ بشر۔ فساد۔
المِدْوَكُ والمَدَاكُ۔ پیسنے یا رگڑنے کا پتھر۔
دَالَ (ن) دَوْلَةً۔ الزمانُ۔ زمانہ کا ایک حال سے دوسرے حال کی طرف بدلنا۔ کہتے ہیں "دَالَتْ لَهُ الدَّوْلَةُ" اس کے لیے دولت اُلٹ پلٹ گئی ــــ الرجلُ فی مَشْيِهٖ۔ چھوٹے چھوٹے قدموں سے تیز چلنا ــــ بَطْنُهُ پیٹ کا ڈھیلا ہونا۔ لٹکنا ــــ الثوبُ۔ کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔ (ــــ دَالَةً ودَوْلًا) مشہور ہونا۔
دَاوَلَ مُدَاوَلَةً ــــ اللّٰهُ الأيّامَ بَيْنَ النّاسِ۔ اللہ تعالیٰ کا زمانہ کو لوگوں کے درمیان ادل بدل کر لانا یعنی اگر ایک زمانہ آج ایک کے لیے ہے تو کل دوسرے کے لیے ــــ الماشِيُ بَيْنَ قَدَمَيْهِ کبھی ایک قدم پر آرام لینا اور کبھی دوسرے پر۔
اَدَالَ اِدَالَةً ــــ الشئَ۔ باری باری سے ایک کے بعد دوسرے کو

دینا ــــ اللّٰهُ بَنِي فلانٍ مِنْ عَدُوِّهِمْ۔ غلبہ دلانا۔ فتح مندی نصیب فرمانا ــــ اللّٰهُ زَيْدًا مِنْ عَمْرٍو۔ اللہ تعالیٰ نے زید سے دولت لے کر عمرو کو دے دی۔
تَدَاوَلَتْهُ ــــ الأيدِي۔ باری باری سے لینا۔ چنانچہ کہتے ہیں۔ "تَدَاوَلُوا الشئَ بَيْنَهُمْ" انھوں نے چیز کو باری باری سے لیا۔
اِنْدَالَ۔ بَطْنُهُ۔ پیٹ کا ڈھیلا ہو کر زمین کی طرف لٹکنا ــــ مَا فِي بَطْنِهٖ۔ نکلنا ــــ الشئُ۔ لٹکنا ــــ القومُ۔ قوم کا ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔
اِسْتَدَالَ ــــ الأيّامَ۔ زمانہ کو اپنے موافق کر لینا۔
الدَّوْلَةُ۔ مص۔ (ــــ والدُّوْلَةُ) وہ شے جو لوگوں پر بدل بدل کر آتی رہے۔ آج کسی کے لیے ہو، اور کل کسی کے لیے۔ مال و غلبہ پر اسی لیے اس کا اطلاق ہوتا ہے۔ اربابِ سیاست کے نزدیک بادشاہ و وزراء۔ حکومت۔ گورنمنٹ۔ ریاست۔ ج۔ دِوَلٌ و دُوَلٌ۔ ــــ كَانَتْ لَنَا عَلَيْهِمُ الدَّوْلَةُ۔ ہم کو ان پر غلبہ نصیب ہوا ــــ والدهرُ دُوَلٌ۔ یعنی زمانہ کو ایک حال پر قرار نہیں بلکہ ادل بدل کر آتا رہتا ہے۔
الدَّالَةُ۔ شہرت۔ ج۔ دَالٌ۔
الدُّوْلَةُ۔ مصیبت۔ ج دُوَلَاتٌ۔
الإِدَالَةُ۔ غلبہ۔ فتح۔ کہتے ہیں۔ "دُوَالَيْكَ" ایک کے بعد ایک

یعنی کام کو یکے بعد دیگرے کرو۔ مقصود تاکید ہوتی ہے۔ کہتے ہیں۔ " فَعَلْنَا ذٰلِكَ دَوَالَيْكَ" ہم نے اس کو باری باری سے کیا۔

دَامَ یَدُوْمُ وَیَدَامُ دَوْمًا وَ دَوَامًا وَدَیْمُوْمَةً۔ ثابت رہنا دراز مدت رہنا۔ جاری رہنا۔
— الشَّیُٔ۔ ٹھہرنا۔ گھومنا۔
— الدَّلْوُ۔ ڈول کا بھرنا۔ اور دِمْتَ تَدُوْمُ۔ (بکسر العین فی الماضی وضمہا فی المضارع)۔ شاذ ہے۔ مَادَامَ۔ افعال ناقصہ میں سے ہے۔ کہتے ہیں۔ " لَا یَجْرِی الْاِصْلَاحُ مَادَامَ فُلَانٌ حَاکِمًا۔" یعنی جب تک وہ شخص حاکم ہے اس وقت تک اصلاح نہیں ہوسکتی۔ (— دَیْمًا) السَّمَاءُ۔ آسمان کا لگاتار بارش برسانا۔

دِیْمَ بِهٖ وَاُدِیْمَ بِهٖ۔ سر چکرانا۔

دَوَّمَتْ۔ تَدْوِیْمًا۔ الشَّمْسُ۔ وسط آسمان میں سورج کا گھومنا۔ حرکت کرنا — الْخَمْرُ شَارِبَهَا۔ شراب کا شرابی کے سر کو چکرا دینا — عَیْنُهٗ آنکھ کا حلقہ میں پھرنا — الشَّیْءَ۔ تر کرنا — الْعِمَامَةَ پگڑی سر کے گرد لپیٹنا — الطَّائِرُ۔ پرندہ کا ہوا میں چکر لگانا — الزَّعْفَرَانَ فِی الْمَاءِ۔ زعفران کو پانی میں رگڑ کر گھسنا۔ — الْقِدْرَ۔ سرد پانی کے چھڑکنے سے ہانڈی کے جوش کو ٹھنڈا کرنا۔ — بِالدُّوَّامَةِ۔ لٹو سے کھیلنا۔

دَیَّمَتِ۔ السَّمَاءُ۔ لگاتار برسنا۔

دَاوَمَ۔ عَلَی الْاَمْرِ۔ کسی کام پر ہمیشگی اختیار کرنا — الشَّیْءَ۔ مہلت سے کرنا — فِیْهِ۔ ہمیشگی طلب کرنا۔

اَدَامَ اِدَامَةً۔ الشَّیْءَ۔ ہمیشہ رکھنا — الْاَمْرَ۔ مداومت کرنا

اَدَامَتِ۔ السَّمَاءُ۔ لگاتار برسنا۔
— الدَّلْوُ۔ ڈول بھرنا۔
— الْقِدْرَ۔ تھوڑا سا سرد پانی چھڑک کر ہانڈی کا جوش ٹھنڈا کرنا۔

تَدَوَّمَ۔ انتظار کرنا۔

اِسْتَدَامَ۔ اِسْتِدَامَةً۔ الشَّیْءَ۔ مہلت دینا — فِیْهِ۔ ہمیشگی طلب کرنا — الطَّائِرُ۔ پرندہ کا ہوا میں چکر لگانا — غَرِیْمَهٗ۔ نرمی کرنا۔

الدَّائِمُ۔ فا۔ اللہ تعالےٰ — مَاءٌ دَائِمٌ۔ ٹھہرا ہوا پانی۔

الدَّأْمَاءُ۔ سمندر۔

الدَّوْمُ۔ مص۔ ہمیشہ رہنے والا کھجور سے مشابہ ایک درخت۔ بڑے بڑے درخت۔

الدُّوَامُ۔ دوران سر۔

الدَّوَمَانُ۔ پرندہ کا منڈلانا۔

الدِّیْمَةُ۔ جم کر برسنے والی بارش۔ جس میں بجلی اور گرج نہ ہو۔ ج دِیَمٌ وَدُیُوْمٌ۔

الدُّوَّامَةُ۔ لٹو۔ ج۔ دُوَّامٌ۔

الدَّیْمُوْمُ۔ دائم۔ ہمیشہ۔

الْمُدَامُ وَالْمُدَامَةُ۔ شراب۔ مسلسل بارش۔

الْمُدِیْمُ۔ جس کی ناک سے خون جاری ہو

الْمَدِیْمُ۔ جہاں مسلسل بارش ہو۔

الْمِدْوَمُ وَالْمِیْدَامُ۔ ڈوئی یا کفگیر جس سے ہانڈی کا جوش بٹھایا جائے۔

دَانَ یَدُوْنُ دُوْنًا۔ خسیس ہونا۔ کمزور ہونا۔

دَوَّنَ — الدِّیْوَانَ۔ رجسٹر بنانا۔
— ہ۔ رجسٹر میں نام درج کرنا۔

اُدِیْنَ۔ ادنیٰ ہونا۔ ناچیز ہونا۔ کمزور ہونا۔

تَدَوَّنَ۔ مالدار ہونا۔ رجسٹر میں درج ہونا

دُوْنَ۔ پست۔ نیچے۔ "هُوَ دُوْنَهٗ" وہ اس سے درجہ میں پست ہے۔ آگے۔ "مَشٰی دُوْنَهٗ" وہ اس کے آگے چلا — مِنْ دُوْنِ اَنْ یَّفْعَلَ۔ بغیر اس کے کہ وہ ایسا کرے۔

الدُّوْنُ۔ خسیس۔ حقیر۔ گھٹیا۔ "شَیْءٌ دُوْنٌ" حقیر گھٹیا چیز۔ کبھی شریف کے معنی بھی دیتا ہے — "حَالَ الْقَوْمُ دُوْنَ فُلَانٍ" قوم اس کے اور اس کے مطلوب کے درمیان حائل ہوگئی۔

دُوْنَكَ۔ اسم فعل بمعنی خُذ (لے۔ پکڑ) دُوْنَكَ زَیْدًا۔ زید کو پکڑ۔

الدِّیْوَانُ وَالدَّیْوَانُ۔ کتابوں کا مجموعہ۔ قصائد و دیگر اقسام نظم کی کتاب۔ فوجی سپاہیوں کا وظیفہ خواروں کا رجسٹر — ج۔ دَوَاوِیْنُ وَدَیَاوِیْنُ۔ کچہری کونسل۔

دُوَیْنٌ۔ دُوْن کی تصغیر۔

دَاهَ (ن) دَوْهًا۔ حیران ہونا۔

تَدَوَّهَ۔ الشَّیْءُ۔ کسی شے کا متغیر ہونا۔
— الْاَمْرَ۔ کسی کام میں لگ جانا۔

دَوّٰی۔ جنگل میں چلنا۔

دَوِیَ (س) دَوًی ۔ بیمار ہونا ـــ
صدرُہٗ ۔ سینہ میں کینہ رہنا ۔
دَوٰی (ض) دَوِیًّا ۔ بھنبھناہٹ سنائی
دینا ۔
دَوّٰی تَدْوِیَۃً ـــ اللبنُ ۔ دودھ پر
باریک سی جھلّی آنا ـــ السحابُ ۔
بادل کا گرجنا ـــ الصوتُ ۔ آواز
کی گنگناہٹ سنائی دینا ۔
دَاوٰی مُدَاوَاۃً ۔ بیمار کا علاج کرنا ۔
اَدْوٰی اِدْوَاءً ۔ بیمار کے ساتھ رہنا ـــ
ہ ۔ بیمار کرنا ۔ کہتے ہیں " فلانٌ
یُدْوِیْ وَیُدَاوِیْ " یعنی فلاں بیمار
کرتاہے اور علاج کرتا ہے ۔
تَدَاوٰی ۔ خود اپنا علاج کرنا ۔
الدَّوٰی ۔ مص ۔ بیمار ۔ احمق ۔ اپنی جگہ
ہمیشہ رہنے والا ۔ اصل میں مصدر ہونے
کی وجہ سے یہ واحد جمع مذکر و مؤنث
میں ایک ہی طرح آتا ہے ۔
الدَّوَاءُ والدُّوَاءُ والدِّوَاءُ ۔ دوا ۔
ج ۔ اَدْوِیَۃٌ ۔
الدَّوَاۃُ ۔ دوات ۔ ج دَوًی و دُوِیٌّ ، و
دِوِیٌّ و دَوَیَاتٌ ۔
الدُّوَایَۃُ ۔ بالائی ۔ جھلّی ۔ پپڑی ۔
الدَّوِیُّ ۔ بیمار ۔ خراب پیٹ والا ۔ احمق ۔
اپنی جگہ جم جانے والا ۔
الدَّوِیُّ ۔ آواز ۔ بعض کے نزدیک خاص
بادل کی گرج ۔ " مَا فِی الدَّارِ دَوِیٌّ
و دَوِیٌّ " ۔ گھر میں کوئی نہیں ہے ۔
مکانٌ دَوِیٌّ ۔ ناموافق صحت جگہ ۔
دَاثَ یَدِیْثُ دَیْثًا ۔ نرم و آسان ہونا ۔
دَیَّثَہٗ ۔ ذلیل کرنا ـــ دَیَّثَہُ الدَّھْرُ
زمانہ کا کسی کو تجربہ کار بنانا ۔ "طریقٌ
مُدَیَّثٌ " روندا ہوا راستہ ۔
دَاجَ یَدِیْجُ دَیْجًا و دَیَجَانًا ۔ تھوڑا اچھلنا
آہستہ چلنا ۔

دَاخَ (ض) دَیْخًا ۔ ذلیل ہونا ۔
دَیَّخَہٗ ۔ ذلیل کرنا ۔
الدَّیْدَنُ والدَّیْدَانُ ۔ عادت ۔
الدَّیْرُ ۔ عبادت گذار مرد و عورتوں کا مقام ۔
ج ۔ اَدْیِرَۃٌ و اَدْیَارٌ و دُیُوْرَۃٌ ۔
نسبت کے لیے ۔ دَیْرَانِیٌّ ۔
الدَّیَّارُ ۔ دیر والا ۔ گھر میں رہنے والا ۔
دَاصَ یَدِیْصُ دَیْصَانًا ۔ ٹیڑھا ہونا ـــ
عَنِ الطریقِ ۔ راستہ سے ایک طرف
ہونا ـــ دَاصَتِ الغُدَّۃُ بَیْنَ
الجِلْدِ واللَّحْمِ ۔ غدود کا دبانے
سے حرکت کرنا ۔
دَاصَ (ض) دَیْصًا ۔ لڑائی سے بھاگنا ۔ کمینہ
ہونا ۔
اِنْدَاصَ ۔ ہاتھ سے پھسلنا ـــ بالشّرِّ
علٰی فُلانٍ ۔ کسی پر اچانک شر و
برائی لانا ۔
الدَّائِصُ ۔ فا ۔ چور ۔ ج دَاصَۃٌ ۔
الدَّیَّاصُ ۔ سخت پٹھوں والا ۔
المَدَاصُ ۔ پانی میں غوطہ لگانے کی جگہ ۔
دَاقَ یَدِیْقُہٗ ۔ دَیْقًا ۔ اکھڑنے کے لیے
ٹیڑھا کرنا ۔
الدِّیْکُ ۔ مرغ ۔ ج دُیُوْکٌ و اَدْیَاکٌ و
دِیَکَۃٌ ۔
بَیْضَۃُ الدِّیْکِ ۔ یہ اس چیز کے لیے بطور
مثال لاتے ہیں کہ جو ایک ہی بار ہوئی
ہو اور دوبارہ نہ ہو ۔ بڑا مہربان ۔
موسم بہار ۔
اَرْضٌ مُدَاکَۃٌ و مُدْیَکَۃٌ ۔ بہت مرغوں
والی زمین ۔
دَیْکَسَ ـــ الرجلُ فی بیتِہٖ ۔ کسی کا گھر
میں چھپ کر بیٹھنا اور لوگوں کی حاجتوں
کے لیے باہر نہ نکلنا ۔
دَانَہٗ یَدِیْنُہٗ ۔ دَیْنًا ۔ قرض دینا ۔
صفت فاعل ۔ (دَائِنٌ) ، صفت

مفعول ۔ (مَدْیُوْنٌ) ـــ الرجلُ ۔
قرض لینا ۔ صفت ۔ (دَائِنٌ) ـــ
فُلَانًا ۔ بدلہ لینا ۔
دَانَہٗ (ض) دَیْنًا ۔ مالک ہونا ۔ غلام بنانا ۔
ناپسندیدہ بات پر ابھارنا ۔ ذلیل کرنا
حکم دینا ۔ خدمت کرنا ۔ کسی پر احسان
کرنا ـــ ودانَ الرجلُ ۔ عزت دار
ہونا ۔ ذلیل ہونا ۔ اطاعت کرنا ۔ نافرمانی
کرنا ۔
دَانَ (ض) دِیْنًا و دِیَانَۃً و تَدَیَّنَ ۔
ـــ بالمِلَّۃِ الاِسْلَامِیَّۃِ ۔ دین اسلام
قبول کرنا ۔
دَیَّنَہٗ ۔ مذہب اختیار کرنے دینا ـــ الشَّیْءَ
مالک بنا دینا ۔
دَایَنَہٗ مُدَایَنَۃً ۔ فیصلے کے لیے حاکم کی
طرف لے جانا ۔ ایک دوسرے کو قرض
دینا ۔ ادھار دینا ۔
اَدَانَ اِدَانَۃً ۔ قرض لینا ـــ ہ ۔ کسی کو
قرض دینا ۔
تَدَیَّنَ ۔ قرض لینا ۔
تَدَایَنَ ۔ القومُ ۔ ایک دوسرے سے قرض
مانگنا ۔ ادھار پر لین دین کرنا ۔
اِدَّانَ اِدِّیَانًا و اِسْتَدَانَ اِسْتِدَانَۃً
قرض لینا ـــ اِدَّانَ الشَّیْءَ ۔ قرض پر
کوئی چیز خریدنا ۔
الدَّیْنُ ۔ مص ۔ قرض ۔ مقرر وقت تک ادھار
موت ۔ ج ۔ دُیُوْنٌ و اَدْیُنٌ ۔
الدِّیْنُ ۔ مص ۔ حساب ـــ " یَوْمُ الدِّیْنِ "
اسی سے ہے ۔ ملکیت ۔ قدرت ۔ حکم ۔
مذہب ۔ ملت ۔ حالت ۔ عادت ۔ سیرت
تدبیر ۔ نافرمانی ۔ گناہ ۔ مجبوری ۔ پرہیز
گاری ۔ فرمانبرداری ۔ بدلہ ۔ قہر و غلبہ
ذلت ۔ ج ۔ اَدْیَانٌ ـــ کہتے ہیں ۔
" قومٌ دِیْنٌ " ۔ اطاعت شعار لوگ ۔
الدِّیَانَۃُ ۔ دین داری ۔ ملت و مذہب ۔

الدَّیِّنُ۔ دین دار۔ دین کا پرستار۔
الدِّیْنَۃُ۔ مؤجل قرض۔ اطاعت۔ عادت
کہتے ہیں "بِعْتُہٗ بِدِیْنَۃٍ" یعنی
مہلت سے خریدنا۔
الدَّیْنُوْنَۃُ۔ قضا۔ حساب۔

الدَّیَّانُ۔ قاضی۔ غلبہ والا۔ حاکم۔ حساب
لینے والا۔ بدلہ دینے والا۔
المَدِیْنُ۔ غلام بدلہ دیا ہوا۔ وہ جس سے حساب
لیا گیا ہو۔ مؤنث مَدِیْنَۃٌ۔ کہتے ہیں
"لِفُلَانٍ مَدِیْنٌ وَ مَدِیْنَۃٌ" فلاں
کے پاس لونڈی غلام ہیں۔
المُدَّانُ۔ قرض دار۔
المِدْیَانُ۔ بہت قرض دینے یا لینے والا۔
مذکر و مؤنث کے لیے یکساں آتا ہے۔
ج۔ مَدَایِیْنُ۔

## ذ

۷۰۰

ذَا۔ یہ قریب کے لیے اسم اشارہ ہے۔ اس
کا تثنیہ حالت رفعی میں "ذَانِ" ہے
اور حالت نصبی و جری میں "ذَیْنِ"
ج۔ اُولَاءِ۔ اور شاذ طریقہ پر اس کی
تصغیر ذَیَّا آتی ہے۔ اس پر "ھا"
تنبیہ زائد کرکے "ھٰذَا" بولتے ہیں
اور جب یہ مَا۔ یا مَنْ۔ استفہامیہ
کے بعد واقع ہو تو اَلَّذِیْ کے معنی
دیتا ہے۔ جیسے کہتے ہیں "مَاذَا فَعَلْتَ"
و "مَنْ ذَا فِی الدَّارِ" اور "ما"
کے ساتھ یہ اسم استفہام ہوتا ہے۔ جیسے
"لِمَاذَا تَرَکْتَنَا"
ذَاکَ۔ یہ اسم اشارہ متوسط کے لیے
ہے۔ ھاء تنبیہ کے ساتھ "ھٰذَاکَ"
اور بحالت تصغیر ذَیَّاکَ۔ ہو جاتا ہے
اس کا تثنیہ حالت رفعی میں "ذَانِکَ"
اور حالت نصبی و جری میں "ذَیْنِکَ"
ہے۔ اور جمع۔ اُولٰئِکَ۔
ذٰلِکَ۔ یہ بعید کے لیے اسم اشارہ ہے۔
تثنیہ ذَانِکَ ج اُولَالِکَ۔ تصغیر
کی صورت میں ذَیَّالِکَ۔ کہتے ہیں۔
ذَأَبَ (ف) ذَأْبًا۔ الشَّیْءَ۔ جمع کرنا ۔۔۔
الدَّابَّۃَ۔ جانور ہانکنا۔ ہ خوف
دلانا۔ دھتکارنا۔ مذمت کرنا ۔۔۔
الغُلَامَ۔ لڑکے کی زلفیں بنانا ۔۔۔
ذَأَبَتْہُ الرِّیْحُ۔ اس کو چاروں طرف
سے ہوا لگی ۔۔۔ الرجلُ۔ بہت زور
سے آواز نکالنا۔ تیز چلنا۔
ذُئِبَ۔ بھیڑیے سے ڈرنا۔ گھبرانا۔ بکریوں
میں بھیڑیے کا گھس پڑنا۔
ذَئِبَ (س) ذَأَبًا و ذُؤُوْبًا (ک)۔
ذَآبَۃً۔ مکاری اور خباثت میں بھیڑیے
کی طرح ہونا۔ بھیڑیے سے خوف زدہ
ہونا۔
اَذْأَبَ۔ بھیڑیے سے خوف زدہ ہونا ۔۔۔
الاَرْضُ۔ کسی زمین کا بہت بھیڑیوں
والی ہونا۔ (۔۔۔ ذَأَّبَ) الغُلَامَ۔
لڑکے کی زلفیں بنانا۔
ذَأْبَہٗ۔ ڈرانا۔
تَذَأَّبَ۔ شرارت و مکاری میں بھیڑیے کی
طرح ہونا ۔۔۔ الشَّیْءَ۔ باری سے
لینا ۔۔۔ تَذَأَّبَتْ و تَذَاءَبَتِ
الرِّیْحُ علیہ۔ ہوا کا کبھی ادھر سے
آنا اور کبھی اُدھر سے آنا۔ تَذَأَّبَتْہُ
و تَذَاءَبَتْہُ الرِّیْحُ۔ کسی پر ہوا کا
گھومنا۔ ہوا کا چاروں طرف سے آنا۔
۔۔۔ الجِنُّ۔ جن کا کسی کو ڈرانا ۔۔۔
تَذَأَّبَ و تَذَاءَبَ ۔۔۔ لِلنَّاقَۃِ۔
اونٹنی کو دوسرے بچہ پر مہربان بنا لے
کے لیے بھیڑیے جیسا بن کر چھپنا۔
اِسْتَذْأَبَ اِسْتِذْآبًا۔ بھیڑیے کی طرح
ہونا۔
الذَّأْبُ۔ مص۔ فحش۔
الذِّئْبُ۔ بھیڑیا ۔۔۔ دَاءُ الذِّئْبِ۔
بھوک۔ ج۔ ذِئَابٌ و اَذْؤُبٌ۔
و ذُؤْبَانٌ ۔۔۔ ذُؤْبَانُ العَرَبِ۔
عرب کے چور اور فقیر لوگ۔
الذِّئْبَۃُ۔ بھیڑیے کی مادہ۔ جانوروں کے
حلق کی ایک بیماری۔ کجاوہ اور زین
کے ہر دو جانب کے درمیان کی فراخی۔
الذِّئْبَانُ۔ اونٹ کی گردن کے بال۔ اور
ہونٹ کے بال۔ کاٹنے کے بعد جو
اون بچے۔
الذُّؤَابَۃُ۔ پیشانی کے بال۔ تلوار کا علاقہ
ہر شے کا بلند حصہ یا چوٹی۔ اور اسی
سے ہے "ھُوَ ذُؤَابَۃُ قَوْمِہٖ"
وہ اپنی قوم کا پیشوا ہے۔ و عَلَوْتُ
ذُؤَابَۃَ الجَبَلِ۔ میں پہاڑ کی چوٹی
پر چڑھا ۔۔۔ ذُؤَابَۃُ الرَّحْلِ۔ کجاوہ
کے آخر میں لٹکی ہوئی کھال۔ ذُؤَابَۃُ
النَّعْلِ۔ جوتے کا کٹا ہوا وہ تسمہ جو
زمین پر قدم کے نیچے آئے اور دھمکی
کے وقت کہتے ہیں "لَاَقْتُلَنَّ فِی
ذُؤَابَتِکَ"۔ ج۔ ذَوَائِبُ۔
اَرْضٌ مُذْأَبَۃٌ۔
ذَئِرَ (س) ذَأَرًا۔ غضب ناک ہونا ۔۔۔
عنہ۔ ڈرنا۔ گھبرانا۔ نفرت کرنا۔
ناک چڑھانا۔ صفت (ذَئِرٌ و ذَائِرٌ)

خلاف کام — دِرْهَمٌ رَدٌّ ۔ کھوٹا درہم ۔
الرِدْ ۔ چیز کی ٹیکی یا سہارا ۔
الرُّدّیٰ ۔ طلاق دی ہوئی عورت ۔
الرَّدَّةُ ۔ خوشروئی کے ساتھ کچھ بدروئی ۔
الرِدَّةُ ۔ اِرْتِدَاد ۔ ٹھوڑی کا پچکنا ۔ بیاہنے سے پہلے تھنوں کا دودھ سے بھر جانا ۔ پہاڑ کی گونج ۔ "شَرِبَتِ الاِبلُ رِدَّةً" ۔ اونٹوں نے دوسری بار پانی پیا ۔
الرَّدَادُ ۔ الرِدَادُ ۔ واپسی ۔
الرَّدِیْدُ ۔ وہ بادل جو پانی برسا چکا ۔
التَّرْدَادُ ۔ رد ۔ تکرار ۔
الاَرَدُّ ۔ زیادہ نفع بخش ۔
الرَّدَادَةُ والمَرَدَّةُ ۔ فائدہ، کہتے ہیں ۔ "لَارَدَادَةَ اَوْلَا مَرَدَّةَ فِیْہِ" ۔ اس میں کوئی فائدہ نہیں ۔
المُرِدُّ ۔ فا ۔ زمانہ دراز تک سفر میں رہنے والا ۔ یا عرصہ تک بغیر بیوی کے رہنے والا ۔ ناراض ۔ زیادہ پانی پی جانے والا اونٹ ۔ ج ۔ مَرَادُّ ۔
المَرِدُّ ۔ مِنَ الرِّجَالِ ۔ بہت رد کرنے والا ۔ بہت حملہ آور ۔
المَرْدُوْدُ ۔ مفع ۔ مص ۔ عرصہ تک سفر میں رہنے والا ۔ دیر تک بغیر بیوی کے رہنے والا ۔
المَرْدُوْدَةُ ۔ مؤنث مردود ۔ مطلقہ عورت ۔ اُسترا ۔
المُرْتَدُّ ۔ حیران ۔
رَدَاَ (ف) رَدْءً ۔ الحَائِطَ ۔ دیوار کو ٹیک لگانا — الرَّجُلَ ۔ کسی کی مدد کرنا — رَدَاَہٗ بِحَجَرٍ ۔ پتھر مارنا ۔
رَدُؤَ (ک) رَدَاءَۃً ۔ خراب ہونا ۔ صفت ۔ رَدِیٌّ ۔ ج ۔ اَرْدِیَاءُ ۔ وَاَرْدِءَاءُ ۔
اَرْدَاَ ۔ بدکام کرنا یا بری چیز پر پہنچنا — ہٗ ۔ خراب کرنا — السِتْرَ ۔ پردہ لٹکانا — الحَائِطَ ۔ دیوار کو تھم لگانا — فُلَانًا ۔ کسی کو تسکین دینا ۔ اپنی حالت پر برقرار رکھنا — ہٗ عَلٰی مِائَۃٍ ۔ کسی کو سو سے زیادہ دینا ۔
تَرَادَاَ ۔ القَوْمُ ۔ ایک دوسرے کی مدد کرنا ۔
الرِدْءُ ۔ مددگار ۔ مدد ۔ بوجھ کے ایک طرف کا بھاری حصہ جو جانور پر لادیں ۔ ج ۔ اَرْدَاءٌ ۔
تَرْدِیَۃٌ ۔ مہربانی اور ملاطفت کرنا ۔
الرَّدْبُ ۔ غیر نافذہ گلی یا راستہ ۔
الاِرْدَبُّ ۔ ۲۴ صاع کا ایک بڑا پیمانہ جس سے غلہ وغیرہ ناپتے ہیں ۔ نہر نالی ۔ ج ۔ اَرَادِبُ ۔
الاِرْدَبَّۃُ ۔ بڑی پختہ اینٹ ۔ حوض وغیرہ سے پانی نکلنے کی نالی ۔
رَدَحَ (ف) رَدْحًا ۔ برقرار رہنا ثابت قدم رہنا — الشَّیْءَ ۔ زمین پر ہموار پھیلانا (— وَاَرْدَحَ) البَیْتَ ۔ گھر کو گاڑھے گارے سے لیپنا ۔ ڈرنا ۔
رَدَّحَ ۔ الشَّیْءَ ۔ زمین پر پھیلا کر ہموار کرنا ۔
الرَّدْحُ ۔ مص ۔ ہلکا درد ۔
الرَّدْحُ ۔ لمبا عرصہ ۔
الرَّدَاحُ ۔ لشکر جرار ۔ تاریکی ۔ بڑا درخت بڑا پیالہ — مِنَ الکِبَاشِ ۔ بڑی چکتی والا دنبہ ۔ ج ۔ رُدُحٌ ۔
الرَّدَاحَۃُ والرِدَاحَۃُ ۔ بجو کے شکار کے لیے تیار کردہ مکان ۔
المُرْتَدَحُ ۔ وسعت ۔
رَدَخَ (ف) رَدْخًا ۔ رَاسَہٗ ۔ سر توڑنا ۔
رَدَسَ (ن ض) رَدْسًا — القَوْمَ پتھر سے مارنا — الحَائِطَ ۔ دیوار کو گرانا ۔ ڈھانا — الرَّجُلَ ۔ کسی کو ذلیل کرنا — الاَرْضَ ۔ زمین کو ہموار کرنا — بِالشَّیْءِ ۔ کسی شے کو لے جانا — الحَجَرَ بِالحَجَرِ ۔ پتھر سے پتھر کو توڑنا ۔
رَادَسَہٗ ۔ ایک دوسرے کو پتھر سے مارنا
تَرَدَّسَ ۔ مِنْ مَکَانِہٖ ۔ اپنی جگہ سے گرنا
المِرْدَسُ والمِرْدَاسُ ۔ پتھر توڑنے کا ہتھوڑا ۔ سر ۔ وہ پتھر جو کنویں میں پانی معلوم کرنے کے لیے ڈالا جائے ۔
رَدَعَ (ف) رَدْعًا ۔ عَنْ کَذَا ۔ روکنا ۔ ہٹانا — ہٗ بِالشَّیْءِ ۔ کسی کو کسی شے کے ساتھ لتھیڑنا ۔ آلودہ کرنا ۔ "اَخَذَہٗ فَرَدَعَ بِہٖ الاَرْضَ" ۔ اس نے اس کو لے کر زمین پر پٹک دیا — السَّہْمَ ۔ تیر کے پھل کو بیٹھ جانے کے لیے زمین پر مارنا ۔
رُدِعَ رَدْعَۃً ۔ سہم جانا اور چہرے کا رنگ زرد پڑ جانا ۔ رُدِعَ بِہٖ ۔ پچھاڑا جانا ۔
رَدَّعَہٗ ۔ بِالزَّعْفَرَانِ ۔ زعفران میں لت کرنا ۔ تَرَدَّعَ ۔ لت پت ہونا ۔
تَرَادَعَ ۔ القَوْمُ ۔ ایک دوسرے کو باز رکھنا ۔
اِرْتَدَعَ ۔ باز رہنا — بِالطِّیْبِ ۔ خوشبو میں لت پت ہونا — السَّہْمُ ۔ تیر کا نشانہ پر لگ کر ٹوٹنا ۔
الرَّدْعُ ۔ مص ۔ گردن ۔ زعفران ، جسم میں خوشبو کا اثر ۔

قَمِيصٌ رَادِعٌ - وہ قمیص جس میں خوشبو کا اثر ہو۔

الرَّدَاعُ - کیچڑ پانی۔

الرُّدَاعُ - جسم میں خوشبو کا اثر۔ بیماری کا دوبارہ ظہور۔

الرَّدِيعُ - بچھڑا ہوا - ثَوْبٌ رَدِيعٌ - زعفران میں رنگا ہوا کپڑا۔ سَهْمٌ رَدِيعٌ و مِرْدَعٌ - پھل گرا تیر۔

المِرْدَعُ - ناکام واپس ہونے والا۔ سُست پست قد۔ خوشبو کا اثر رکھنے والا۔

رَدَغَتْ (ف) رَدْغًا - السَّمَاءُ آسمان کا زمین کو صرف تر کرنے کے لائق پانی برسانا۔ ہلکی بارش برسانا۔ - رَدَغَ بِهِ الأَرْضَ - زمین پر گرانا۔

أَرْدَغَ المَكَانُ - جگہ کا بہت کیچڑ والی ہونا۔ صفت (رَدِغٌ) اِرْتَدَغَ کیچڑ میں پڑنا۔

الرَّدْغُ والرَّدَاغُ - کیچڑ۔ گارا۔

الرَّدْغَةُ والرَّدَغَةُ - سخت کیچڑ۔ ج۔ رَدْغٌ وَرَدَغٌ - وَرِدَاغٌ وَرَدَغَاتٌ - مَاءٌ رَدَغَةٌ - مٹی ملا پانی۔

الرَّدِيغُ - پچھاڑا ہوا - بیوقوف۔

المَرْدَغَةُ - گلے اور ہنسلی کی ہڈی کے درمیان کا حصہ۔ خوش منظر باغ۔ ج۔ مَرَادِغُ۔

رَدَفَهُ (ن)، وَرَدِفَ لَهُ (س)، رَدْفًا پیچھے ہونا۔ رَدَفَهُ وَرَدِفَ لَهُ کسی کے پیچھے سوار ہونا - رَدِفَ أَمْرُ القَوْمِ - کوئی امر پیش آنا۔

رَادَفَهُ - ردیف بننا۔ "دَابَّةٌ لَا تُرَادِفُ" وہ جانور جو دوسرے سوار کو نہیں بٹھاتا۔

أَرْدَفَ - پے در پے ہونا - ہٗ کسی کو اپنے ساتھ سوار کرنا۔ أَرْدَفَ الشَّيْءَ بِالشَّيْءِ وعَلَيْهِ - کسی چیز کو کسی چیز کے پیچھے لگانا - "أَرْدَفْتُ الخَيْلُ عَلَى خَيْلٍ لِي" میں نے اپنے گھوڑے کے پیچھے ایک گھوڑے کو لگا لیا - أَرْدَفَ لَهُ - کسی کے پیچھے آنا۔

تَرَادَفَ - آپس میں ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ ایک دوسرے کی پیروی کرنا۔ ایک دوسرے کے پیچھے سوار ہونا۔ تَرَادَفَتِ الكَلِمَاتُ - کلمات کا معنی میں آپس میں مشابہ ہونا۔

اِرْتَدَفَهُ - پیروی کرنا - اِرْتَدَفَ العَدُوَّ - دشمن کو پیچھے سے پکڑ لیا - ہٗ کسی کو اپنے پیچھے سوار کرنا۔

تَرَدَّفَهُ - کسی کے پیچھے سوار ہونا۔

اِسْتَرْدَفَهُ - کسی سے پیچھے سوار ہونے کے لیے سوال کرنا۔

الرِّدْفُ - ایک سوار کے پیچھے دوسرا سوار - پیرو۔ کام کا نتیجہ۔ ہر شئے کا آخر - فِي الجَاهِلِيَّةِ - ایام جاہلیت میں بادشاہ کا وہ مقرب ہم جلیس جو بادشاہ کے لڑائی میں چلے جانے کے بعد نیابت کے فرائض انجام دیتا اور جب فوج میدان جنگ سے واپس پھرتی تو مال غنیمت کا چوتھائی حصہ لیتا۔ ج۔ أَرْدَافٌ۔

الرِّدْفَانِ - رات و دن۔

الرِّدْفُ - جانور کا پٹھا۔

الرَّدِيفُ - سوار کے پیچھے سوار ہونے والا۔ ج۔ رِدَافٌ وَرُدَفَاءُ۔ نسر واقع کے قریب ایک ستارہ کا نام - فوجی اصطلاح میں وہ سپاہی جس کو فراغت دے دی جائے - اور بوقت ضرورت اس کو بلا لیا جائے۔ ریزرو فوج۔

الرَّوَادِفُ - سُرینیں - پیچھے رہنے والی قوم۔

الرِّدَافَةُ - بادشاہ کی نیابت۔

الرُّدَافَى - مددگار۔ "جَاءُوا رُدَافَى" وہ یکے بعد دیگرے آئے۔

رَدْوَكَهُ - آراستہ کرنا۔ خوبصورت کرنا۔

الرَّوْدَكُ - خوش رو لڑکا۔ مؤنث۔ رَوْدَكَةٌ۔

رَدَمَ (ض)، رَدْمًا - الثُّلْمَةَ أَوِ البَابَ - رخنہ یا دروازہ کو بند کرنا۔ - القَوْسَ کھینچ کر کمان سے آواز نکالنا - البَعِيرَ - اونٹ کے کچھ چھونا۔

رَدَمَ (ن)، رَدْمًا - الشَّيْءَ - بہنا - السَّحَابُ - بادل کا برابر چھایا رہنا۔ - الحُمَّى عَلَيْهِ - بخار کا ہمیشہ چڑھا رہنا - الشَّجَرَةُ - درخت کا خشک ہونے کے بعد سبز و ہرا ہونا۔

أَرْدَمَ السَّحَابُ - بادل کا ہمیشہ چھایا رہنا - الحُمَّى عَلَيْهِ - بخار کا مسلسل چڑھا رہنا۔

رَدَّمَ - الثَّوْبَ - کپڑے میں پیوند لگانا۔ - النَّاقَةُ عَلَى وَلَدِهَا - اونٹنی کا اپنے بچہ پر مہربان ہونا۔

تَرَدَّمَ - ثَوْبَهُ - کپڑے میں پیوند لگانا۔ - الثَّوْبُ - کپڑے کا بوسیدہ و پرانا ہونا - الخُصُومَةُ - دشمنی کا کھنچ جانا - ہٗ - کسی کے پیچھے لگ کر اس کی حقیقت کا پتہ لگانا - النَّاقَةُ عَلَى وَلَدِهَا - اونٹنی کا اپنے بچے کے اوپر مہربان ہونا - القَوْمُ الأَرْضَ - قوم کا زمین کی پیداوار کو بار بار کھا لینا۔

الرَّدْمُ - مص - گری ہوئی دیوار کا ملبہ۔ کمان کی آواز۔ د - والرُّدَامُ و المُرْدَامُ) بے خیر چیز۔

الرَّدْمُ - روک۔ بندش۔ ج۔ رُدُومٌ۔

الرَّدِیْمُ ۔ منَ الثیاب ۔ پرانا کپڑا
الاَرْدَمُ ۔ ماہر علاج ۔ ج ۔ اُرْدُمُوْن
المُتَرَدَّمُ ۔ جس جگہ پیوند لگائیں ۔ کہتے
ہیں "ھَلْ غَادَرَ الشُّعَرَاءُ مِنْ
مُتَرَدَّمٍ" ۔ کیا اگلے شعراء نے کلام
میں کوئی (رخنہ) کمی و خامی چھوڑی ہے
کہ پچھلے اس کو پورا کر دیں؟ یعنی نہیں
ہر پہلو پر وہ کہہ چکے ہیں، اب مجال
سخن نہیں ۔
رَدَنَ (ض) رَدْنًا ۔ الاشیاءَ چیزوں
کو ترتیب سے اوپر نیچے چننا —
المرأۃُ ۔ عورت کا تکلے پر کاتنا ۔
— النارَ ۔ آگ جلانا ۔
رَدِنَ (س) رَدَنًا ۔ الجلدُ ۔ کھال
پر جھریاں پڑنا ۔ سکڑنا ۔
رَدَّنَ و اَرْدَنَ — القمیصَ ۔ کرتے
میں آستین لگانا ۔ اَرْدَنَتِ الحُمّٰی
بخار کا کچھ جانا ۔ اِرْتَدَنَتِ المرأۃُ
عورت کا تکلہ بنانا ۔
الرُّدْنُ ۔ آستین کی جڑ ۔ آستین کا کشادہ
حصہ ۔ عرب اس میں درہم و دینار
رکھتے تھے، اس لیے محاورہ ہو گیا ۔
"نَقِیُّ الرُّدْنِ" ۔ یعنی وہ مالدار ہو
گیا ۔ ج ۔ اَرْدَانٌ ۔
الرَّدَنُ ۔ مص ۔ ہتھیاروں کے ایک
دوسرے پر گرنے کی آواز ۔
الرَّادِنُ ۔ فا ۔ زعفران ۔ احمرُ
(رَادِنِیٌّ) زردی ملا ہوا سرخ ۔
الاَرْدَنُ ۔ ایک سرخ رنگ ریشم ۔
الرُّدَیْنِیُّ ۔ نیزہ ۔ رُدَیْنَۃ عورت
کی طرف منسوب ہے جو اچھے نیزے
بنایا کرتی تھی ۔
المِرْدَنُ ۔ تکلا ۔
المُرْدِنُ ۔ تاریک ۔ عَرَقٌ مُرْدِنٌ
بدبودار پسینہ ۔ خَیْطٌ مَرْدُوْنٌ
ملایا ہوا ڈورا ۔
رَدَہٗ (ف) رَدْھًا ۔ فلانًا بحجرٍ ۔
سنگسار کرنا ۔ — البیتَ ۔ گھر کو
بڑا کرنا ۔ رَدَّہٗ ۔ الرجلُ ۔ بہادری
یا سخاوت یا کسی اور خوبی کے باعث
قوم پر سرداری کرنا ۔
الرَّدْھَۃُ ۔ پہاڑ یا چٹان میں گڑھا جس میں
بارش کا پانی جمع ہو جائے ۔ سب سے
بڑا گھر ۔ گھر کی سب سے زیادہ کشادہ
جگہ ۔ ج ۔ رَدْہٌ و رِدَاہٌ و رُدَہٌ ۔
رَدَی (ض) رَدْیًا و رَدَیَانًا —
الشیءَ ۔ توڑنا ۔ — ہٗ ۔ دھکا دینا ۔
— ہٗ بحجرٍ ۔ پتھر مارنا ۔ — الفرسُ
گھوڑے کا زمین پر سم مارنا ۔ — الجاریۃُ
لڑکی کا ایک پاؤں پر اچک اچک کر
چلنا ۔ — فلانٌ ۔ جانا ۔ ما ادری
اَیْنَ رَدَی ۔ میں نہیں جانتا، وہ
کہاں گیا ۔ — فی البئرِ ۔ کنویں
میں گرنا ۔ — فلانٌ ۔ اونچے پہاڑ
پر سے گرنا ۔ — علی الخمسینَ
مِنْ عُمُرِہٖ ۔ اپنی عمر میں پچاس سال
سے زائد ہونا ۔
رَدِیَ (س) رَدًی ۔ ہلاک ہونا ۔ گرنا ۔
رَدّٰی ۔ — الرجلَ ۔ ہلاک کرنا ۔ چادر
اوڑھانا ۔ — ہٗ فی البئرِ ۔ کنویں
میں گرانا ۔
رَادَی ۔ مُرَادَاۃً ۔ الرجلَ ۔ پھسلانا
مدارات سے پیش آنا — عَنِ
القومِ ۔ کسی قوم کی جانب سے
دوسروں پر پتھر برسانا ۔
تَرَدّٰی ۔ چادر اوڑھنا ۔ تَرَدّٰی
فی البئرِ ۔ کنویں میں گرنا ۔
اِرْتَدٰی ۔ چادر اوڑھنا ۔ تلوار لٹکانا ۔
اِرْتَدَتِ الجاریۃُ ۔ لڑکی کا
ایک پاؤں پر اچک کر چلنا
اور کھیلنا ۔
الرِّدَاءُ ۔ چادر ۔ عبا ۔ یا جُبّہ ۔ حمیل ۔ تلوار
کمان، عقل، نادانی، باعثِ زینت ۔
باعثِ عیب — رِدَاءُ الشباب ۔
جوانی کی بہار و نکھار — رِدَاءُ
الشمسِ ۔ سورج کی روشنی ۔ ھُوَ
غَمْرُ الرِّدَاءِ ۔ وہ بہت داد و دہش
والا ہے ۔ وخفیفُ الرِّدَاءِ ۔ کم
قرض اور کم عیال والا ۔ ج ۔ اَرْدِیَۃٌ
الرِّدَاءَۃُ ۔ پوشش، اوپر اوڑھنے کا
کپڑا ۔
الرَّدَاۃُ ۔ چٹان ۔ ج ۔ رَدًی ۔
الرَّدِی ۔ ہلاک ہونے والا ۔
المِرْدَاۃُ ۔ لڑائی کا چکر — والمِرْدٰی
بڑی چادر ۔ ازار ۔ پتھر توڑنے کا پتھر
ج ۔ مَرَادِی ۔
المَرَادِی ۔ گھوڑوں یا اونٹوں یا ہاتھیوں
کی ٹانگیں ۔ زمین پر سم مارنے والا
گھوڑا ۔
المُرْدِیُّ ملاح کا چپو ۔ ج ۔ مَرَادِیُّ ۔
رَذَّتِ (ن) رَذَاذًا و اَرَذَّتْ —
السماءُ ۔ آسمان کا پھوار برسانا ۔
اَرَذَّتِ القِرْبَۃُ ۔ مشک بھر پڑنا ۔
الرَّذَاذُ ۔ پھوار ۔
رَذُلَ (ک) و رَذِلَ (س) رَذَالَۃً و
رُذُوْلَۃً ۔ حقارت کے قابل ہونا ۔
قبیح ہونا ۔ برا ہونا ۔ صفت (رَذْلٌ) ج
اَرْذَالٌ و رُذَالٌ و رُذُوْلٌ و
رَذْلُوْنَ و رَذِیْلٌ ۔ ج ۔ رُذَلَاءُ و رِذَالٌ
رَذَلَہٗ (ن) رَذْلًا و اَرْذَلَہٗ ۔ رذیل کرنا ۔
ناپسند کرنا ۔ حقیر سمجھنا ۔ برا فعل کرنا ۔
کمینوں کو اپنا ساتھی بنانا ۔ حقیر کرنا ۔ ناپسند
کرنا ۔ برا سمجھنا — الدراھمَ
دراہم کو کھوٹے بتا کر واپس کر دینا ۔
اِسْتَرْذَلَہٗ ۔ حقیر سمجھنا ۔

الرُّذَالُ۔ حقیر وکمینہ (۔ والرُّذَالَۃُ) چیز کا ردی وناکارہ حصہ۔ رُذَالَۃُ کُلِّ شَیْءٍ۔ ہر چیز کا ناقص حصہ۔
الرَّذِیْلَۃُ۔ برائی، کمینہ پن۔ ج۔
الأَرْذَلُ۔ اسم تفضیل، گھٹیا، ردی۔ ج۔ اَرَاذِلُ وَاَرْذَلُوْنَ۔
المُرْذِلُ۔ رذیل ساتھیوں والا۔
رَذَمَ (ن ض) رَذْمًا و رَذَمَانًا و رَذِمَ (س) رَذَمًا و اَرْذَمَ۔ — الاِنَاءُ۔ برتن کا بھر کر چھلک جانا صفت (رَذِمٌ)۔ — وَاَرْذَمَ الخَمْسِیْنَ مِنْ عُمْرِہٖ۔ عمر میں پچاس سے زائد ہونا۔
الرَّذْمُ والرِّذْمَانُ۔ مِنَ النَّاسِ بکھری ہوئی جماعت، چھوٹی جماعت۔
الرُّذَامُ و الرَّذْمُ۔ ضعیف یا کمزور جس میں کوئی مروت نہ ہو۔
الرَّذُوْمُ۔ بہنے والا۔ چھلکتا ہوا لبریز پیالہ ج۔ رُذُمٌ و رَذْمٌ۔
رَذِیَ (س) رَذَاوَۃً و رُذِیًّا۔ بیماری سے نڈھال ہونا۔ صفت (رَذِیٌّ) ج۔ رُذَاۃٌ۔ مؤنث۔ رَذِیَّۃٌ۔
اَرْذَاہُ۔ نڈھال کردینا۔ پھینکنا۔ صفت مفعولی (مُرْذًی)
الرَّذِیُّ۔ کمزور۔ دبلا۔
رَزَّتْ (ن ض) رَزًّا — الجَرَادَۃُ ٹڈی کا انڈے دینے کے لیے دم کو زمین میں چبھونا — السَّمَاءُ۔ آسمان کا گرجنا — ہٗ۔ نیزہ مارنا۔ — البَابَ۔ دروازہ میں کنڈی لگانا۔ — السَّھْمَ فِی الحَائِطِ۔ تیر کو دیوار میں گاڑنا۔
رَزَّزَ — الوَرَقَ۔ کاغذ پر پالش کرنا۔ — الاَمْرَ۔ کسی امر کو ٹھیک کرنا۔
اِرْتَزَّ — السَّھْمُ فِی الحَائِطِ۔ تیر کا دیوار میں گڑجانا — البَخِیْلُ عِنْدَ المَسْئَلَۃِ۔ سوال کے وقت بخیل کا کنجوسی کرنا۔ اور دینے سے رکنا۔
الرُّزُّ۔ چاول۔
الرِّزُّ والرِّزِیْزَی۔ دور کی آواز۔ پیٹ کی گڑگڑاہٹ۔ بادل کی گرج، "آواز۔ لوہے کا کنڈا جس میں تالا لگایا جاتا ہے۔ کھونٹی جس کو گھوڑے وغیرہ باندھنے کے لیے زمین یا دیوار میں گاڑ دیا جاتا ہے۔ ج۔ رِزَازٌ و رِزَّاتٌ و رُزُزٌ۔
الرِّزَّۃُ۔ پیٹھ کا درد۔ الرَّزَازُ۔ سیسہ
الرَّزَّازُ۔ چاول بیچنے والا۔ چاولوں کا سوداگر۔
الاِرْزِیْزُ۔ کپکپی، لرزہ، نشانہ میں پیوستہ نیزہ۔ چھوٹے اولے، لمبی آواز۔
الرَّزِیْزُ۔ رنگ کے کام میں آنے والی ایک قسم کی گھاس۔ رَزِیْزُ الرَّعْدِ۔ گرج کی آواز۔
المُرَزَّزُ۔ مِنَ الطَّعَامِ۔ چاول سے تیار کیا ہوا کھانا
المَرَزَّۃُ۔ چاول اُگنے کی جگہ۔ یا وہ مقام جہاں چاول جمع کیا جائے یا بکثرت پیدا ہو۔
رَزَأَ (ف) رَزْأً و رُزْأً و مَرْزِئَۃً۔ — الرجلُ مَالَہٗ۔ کچھ حاصل کرنا۔ کم کرنا۔ کم دینا۔ ھُوَ یُرْزَءُ۔ وہ فیاض وسخی ہے۔ (۔ وَرَزِیَ (س) رُزْأً وَارْتَزَأَ — الرجلَ کسی سے کچھ بھلائی حاصل کرنا۔
اِرْتَزَأَ الشَّیْءَ۔ کم کرنا — اِرْتَزَأَ الشَّیْءُ۔ کم ہونا — الرُّزْءُ۔ ج اَرْزَاءٌ و الرَّزِیْئَۃُ والرَّزِیَّۃُ ج رَزَایَا۔ بڑی مصیبت۔
المُرَزَّأُ۔ کریم، فیاض سخی۔ ج۔ مُرَزَّؤُوْنَ — المُرَزَّؤُوْنَ۔ وہ قوم جس کے چیدہ اشخاص مرچکے ہوں۔
رَزَبَہٗ (ن) رَزْبًا۔ چمٹے رہنا۔
الاِرْزَبُّ۔ چھوٹا، مضبوط، جسم والا۔
المِرْزَبَۃُ۔ والاِرْزَبَّۃُ۔ ج۔ مَرَازِبُ (الاِرْزَبَّۃُ) لوہے کی سلاخ۔
المِرْزَابُ۔ پرنالہ، لمبی کشتی۔ ج۔ مَرَازِیْبُ
المَرْزُبَانُ۔ اہل فارس کا رئیس یا صوبہ دار ج۔ مَرَازِبَۃٌ۔ — والمَرْزُبَۃُ۔ صوبیداری کا عہدہ۔
رَزَحَ (ف) رَزْحًا و رُزُوْحًا و رَزَاحًا — الجَمَلُ۔ اونٹ کا لاغری یا تھکن کی وجہ سے زمین پر گر کر دراز ہوجانا اور نہ اٹھ سکنا۔ صفت۔ (رَازِحٌ) ج۔ رُزَّحٌ — الرجلُ۔ کمزوری کی وجہ سے ہاتھ سے چیز چھوٹ جانا۔ — الرجلُ بِالرُّمْحِ۔ کسی کو نیزہ مارنا۔ (۔ وَاَرْزَحَ) العِنَبَ گرے ہوئے انگور چننا۔ (رَزَحَتْ وتَرَازَحَتْ) حالہ۔ بدحال ہونا۔
رَزَّحَ — النَّاقَۃَ۔ اونٹنی کو لاغر کرنا۔
اِبِلٌ۔ رَزَاحَیٰ و رَزْحَیٰ و رُزَّحٌ و رَوَازِحُ۔ کمزور لاغر اونٹ۔
المَرْزَحُ۔ ہموار زمین۔
المِرْزَحُ۔ والمِرْزَحَۃُ۔ وہ لکڑی جس پر انگور کی بیل رکھی جاتی ہے۔ تاکہ وہ زمین سے اونچی رہے۔ ج۔ مَرَازِحُ۔
المِرْزَاحُ — مِنَ الاِبِلِ۔ بہت لاغر کمزور اونٹ جو حرکت نہ کرسکے۔ ج۔ مَرَازِیْحُ۔
رَزَخَہٗ (ف) رَزْخًا — بِالرُّمْحِ نیزہ مارنا۔
الرَّزْدَقُ۔ لوگوں کی صف۔ کھجوروں کی قطار۔

الرُّزْدَاقُ - دیہات اور ان کے گرداگرد
کی زمینیں. ج - رُزْدَاقَاتٌ
و رَزَادِيقُ -
أَرْزَغَ - الماءُ - پانی کا کم ہونا - المکانُ
کسی جگہ کا کیچڑ والی ہونا - المحتفرُ
کھودنے والے کا تری تک پہنچنا.
— المطرُ الارضَ - بارش کا صرف
زمین کو تر کر دینا - الرجلَ کسی
کو عیب سے آلودہ کرنا — فی
فلانٍ - بہت ایذا دینا. حقارت کرنا
عیب لگانا. طعن کرنا.
رَازَغَهٗ - دھوکا دینا. فریب دینا.
اِسْتَرْزَغَهٗ - کمزور جاننا.
الرَّزَغَةُ - پتلا کیچڑ. ولدل. ج. رَزَغٌ
و رِزَاغٌ — الرَّزَغُ - رطوبت
رَزَفَ (ض) رَزِيفًا ورَزَفَانًا و اَرْزَفَ
— الیهِ - آگے بڑھنا - الجملُ
اونٹ کا بلبلانا. دوڑنا - رَزَفَ
الامرُ - قریب ہونا - اَرْزَفَ
الناقةَ - اونٹنی کو چلانا - اُرْزِفَ
القومُ - قوم کو جھٹ پٹ شکست
دے دینا. نَاقَةٌ رَزُوفٌ - لمبی
ٹانگوں اور کشادہ قدم رکھنے والی
اونٹنی.
رَزَافَاتُ - البلدِ - شہر کے قریب کی جگہیں
رَزَقَهٗ (ن) رَزْقًا - کسی کو رزق پہنچانا
روزی دینا.
رُزِقَ - روزی پانا. خوش قسمت ہونا.
ارْتَزَقَهٗ - کسی سے رزق طلب کرنا —
الجندُ - فوج کا رسد پانا.
اسْتَرْزَقَهٗ - روزی مانگنا.
الرِّزْقُ - روزی. ج - اَرْزَاقٌ
بارش - الرزقُ الحسنُ - بلا محنت
و مشقت ملنے والی روزی. (-- و
الرَّزْقَةُ) ج. رَزَقَاتٌ - سپاہیوں
کی رسد
الرَّازِقِيُّ - کمزور، ایک قسم کا لمبا سفید انگور.
شراب.
الرَّزَّاقُ - روزی دینا. یہ صرف ذاتِ باری
کے لیے مخصوص ہے.
المُرْتَزَقُ - نفع، جس سے فائدہ اٹھایا
جائے.
المُرْتَزِقَةُ - اپنی رسد پانے والے لوگ.
المَرْزُوقُ - خوش بخت.
رَزَمَ (ن) رَزْمًا - الشیءَ - جمع کر کے
باندھنا - بالشیءِ - پکڑنا —
علیٰ عداوتِهٖ - دشمن پر غالب آکر
اس کو دبا بیٹھنا — الرجلُ
مرنا - الامرُ بهٖ - جننا.
رَزَمَ (ض ن) رُزُومًا و رُزَامًا -
البعیرُ - اونٹ کا لاغری کے باعث
اٹھ نہ سکنا. صفت (رَازِمٌ)
ج. رُزَّامٌ (-- رَزَمَةٌ)
الشتاءُ - موسم سرما کا سرد ہونا.
رَزَّمَ - الثیابَ - کپڑے جمع کر کے ان کی
گٹھڑی باندھنا - القومُ - قوم کا
کسی جگہ جم جانا اور نہ ٹلنا.
رَازَمَ - بینهما - جمع کرنا. اکٹھا
کرنا - فی المطاعمِ - باری
باری کئی قسم کے کھانے کھانا - الدارَ
گھر میں بہت دیر رہنا.
اَرْزَمَ - الرعدُ - شدت سے گرجنا
یا کڑکنا.
اَرْزَمَتِ - الناقةُ - اونٹنی کا بچے
کے لیے آواز نکالنا.
اِرْزَأَمَّ اِرْزِئْمَامًا - غضبناک ہونا.
الرَّزْمَةُ - دن میں ایک مرتبہ کھانا.
الرِّزْمَةُ - کپڑوں وغیرہ کی گٹھڑی. ج
رِزَمٌ.
الرَّزَمَةُ - بچہ کی آواز. کرخت آواز.
بچہ پر پیار آتے وقت منہ کھولے بغیر
اونٹنی کی حلق سے نکالی ہوئی آواز.
کہتے ہیں "لَا خَيْرَ فِي رَزَمَةٍ لَا
دِرَّةَ فِيهَا" یہ اس کے حق میں کہا
جاتا ہے جو وعدہ کرے مگر اس کو پورا
کر کے نہ دکھائے. جو چاپلوسی کرے
مگر خیر و بھلائی نہ پہنچائے — غیثٌ
(رَزِمٌ) وہ بارش جس کی گرج ختم
نہ ہو.
الرِّزَامُ - سخت آدمی. ج. رُزَّامٌ.
الرَّزِيمُ - شیر کی دھاڑ، جھاگ.
الرَّزَّامُ - و المُرْزِمُ - گرجنے والا
شیر، اپنے شکار پر گھمنے اور غرانے
والا شیر.
المِرْزَمُ - وہ رسی وغیرہ جس سے گٹھڑی
باندھی جائے.
رَزَنَ (ن) رَزَانَةً — الشیءَ - چیز کو
اٹھا کر اس کے وزن کا اندازہ کرنا —
بالمکانِ - اقامت کرنا.
رَزُنَ (ك) رَزَانَةً - سنجیدہ ہونا.
بھاری ہونا. بوجھل ہونا. صفت (رَزِينٌ)
مؤنث (رَزَانٌ) رَزِينَةٌ نہیں
بولا جاتا.
رَازَنَ - الرجلَ - کسی کا دوست ہونا.
اور ساتھ اترنا.
تَرَازَنَا - ایک دوسرے کے مقابل ہونا.
تَرَزَّنَ - فی الامرِ او فی مجلسهٖ -
سنجیدہ اور پکی رائے والا ہونا.
الرَّزْنُ والرِّزْنُ - وہ بلند جگہ جس میں
پانی رکنے کے لیے نشیب ہو - ج.
رُزُونٌ و رِزَانٌ و اَرْزَانٌ -
الرِّزْنُ - کنارہ.
الرَّزْنَةُ - پانی رکنے کی جگہ. دلدلی زمین.
ج - رِزَانٌ.
الارْزَنُ - سخت لکڑی والا ایک درخت،

جس سے چھڑیاں بناتے ہیں۔

الوَرِیْنُ۔ ساکن، پختہ رائے والا۔

الرَّوْزَنَۃُ۔ روشندان۔ ج۔ رَوَازِنُ۔

رَزَی (ض) رَزْیًا۔ فلانًا۔ کسی کا احسان قبول کرنا۔

اَرْزَی اِرْزَاءً۔ الیہِ۔ واَرْزَی الیہ ظَهْرَہٗ۔ سہارا لینا۔ پناہ لینا۔

رَسَّ (ن) رَسًّا۔ البئرَ۔ کنواں کھودنا — الشیءَ۔ دھنسانا — لہٗ الخبرَ۔ خبر بیان کرنا۔ — المیّتَ میت کو دفن کرنا — خَبَرَهُمْ خبر معلوم کرنے کی کوشش کرنا — بَیْنَهُمْ۔ صلح کرانا، فساد ڈالنا۔ (ضد) (— رَسًّا ورَسِیْسًا واَرَسَّ) — السقمُ فی جسدِہٖ۔ بیماری کا کسی کے جسم میں اثر جما لینا۔

رَاسَّہٗ مُرَاسَّۃً۔ بالامرِ۔ کام مل کر شروع کرنا۔

تَرَاسَّ۔ القومُ الخبرَ۔ ایک دوسرے کو پوشیدگی میں خبر سنانا۔

اِرْتَسَّ۔ الخبرُ فی الناسِ۔ خبر کا لوگوں میں پھیل پڑنا۔

الرَّسُّ۔ مص۔ پرانا کنواں۔ علامت معدن۔ چیز کی ابتدا، بخار کی ابتدا۔ رَسُّ الحُبِّ۔ محبت کا آغاز۔ اس کا بقیہ، اس کا اثر۔ بَلَغَنِی رَسٌّ مِنَ الخبرِ۔ مجھے خبر کا کچھ حصہ معلوم ہوا۔

الرَّسَّۃُ۔ مضبوط ستون۔

الرُّسَّۃُ والاُرْسُوسَۃُ۔ ٹوپی۔

الرَّسِیْسُ۔ مص۔ ثابت۔ عاقل۔ غیر صحیح خبر۔ رِیْحٌ رَسِیْسٌ۔ نرم ہوا۔

الرُّسُّی۔ ٹیلہ۔ موٹی بوند کی بارش۔

رَسَبَ ورَسُبَ (ن ک) رُسُوْبًا۔ ورَسَبًا۔ الشیءُ فی الماءِ۔ پانی کی تہہ میں چلا جانا — العینُ آنکھ کا اندر کو بیٹھ جانا۔

اَرْسَبَہٗ۔ نیچے اتارنا۔

الرَّاسِبُ والرَّسُوْبُ۔ مِنَ الرجالِ۔ حلیم، بردبار۔

الرُّسُبُ والرَّسَبُ والرَّسُوْبُ والمِرْسَبُ۔ مِنَ السُّیُوْفِ۔ اندر گھس جانے والی تلوار۔

الرَّوْسَبُ۔ مصیبت۔

رَسَحَ (س) رَسَحًا۔ کولھوں اور رانوں کا لاغر ہونا۔ صفت۔ (اَرْسَحُ) مؤنث۔ رَسْحَاءُ۔ ج۔ رُسْحٌ۔

اَرْسَحَہٗ۔ لاغر کرنا۔ دبلا کرنا۔

رَسَخَ (ن) رُسُوْخًا۔ اپنی جگہ گڑھ جانا رَسَخَ الحِبْرُ فی الصَّحِیْفَۃِ۔ سیاہی کتاب میں جم گئی — رَسَخَ العِلْمُ فی القلبِ۔ علم دل میں رچ گیا۔ فلانٌ رَاسِخُ العلمِ۔ فلاں پختہ علم والا ہے — الغَدِیْرُ۔ تالاب کا پانی زمین میں جذب ہو جانا۔ بیٹھ جانا۔

اَرْسَخَہٗ۔ گاڑنا۔ ثابت کرنا۔

تَرَسَّخَ — فی التُّقٰی۔ تقوے میں راسخ القدم ہونا۔

رَسَعَ۔ رَسْعًا۔ العُضْوُ۔ خراب اور ڈھیلا ہونا — عَیْنُہٗ۔ آنکھ کے پپوٹوں کا آپس میں چمٹنا — الصبیَّ وغیرہ۔ نظر بد سے حفاظت کے لیے بچہ کے ہاتھ یا پیر میں مہرہ باندھنا۔

رَسِعَ۔ رَسَعًا پپوٹوں کا خراب ہونا۔ صفت (اَرْسَعُ) — عینُہٗ آنکھ کے پپوٹوں کا خراب ہونا۔ صفت (رَسْعَاءُ)۔ — بہ الشیءُ۔ چمٹنا۔

رَسَّعَ۔ آنکھ کے کوئے کا خراب ہونا۔ جم کر رہنا۔ — الشیءَ۔ چپکانا — السَّیْرَ۔ ایک تسمہ کو چیر کر دوسرا تسمہ اس میں داخل کرنا۔

الرِّسَاعَۃُ۔ ج۔ رَسَائِعُ۔ تلوار وغیرہ کے پرتلے کے نچلے حصے میں گندھے ہوئے تسمے۔

الرُّسُوْعُ۔ کمان کے وسط کے گندھے ہوئے تسمے۔

رَسَغَ (ن) رَسْغًا۔ البعیرَ۔ اونٹ کی اگلی ٹانگوں کے گٹے میں رسی باندھنا رَسَغَ — المطرُ۔ ٹخنوں ٹخنوں بارش ہونا — العیشُ۔ وسیع کرنا — الکلامَ۔ کلام کو ترتیب دینا —

رَاسَغَہٗ۔ کشتی میں گٹے پکڑ کر گرا دینا

اِرْتَسَغَ۔ عَلٰی عِیَالِہٖ۔ اہل وعیال پر دل کھول کر خرچ کرنا۔

الرُّسْغُ والرُّسُغُ۔ گٹا، پہنچا۔ ج۔ اَرْسَاغٌ واَرْسُغٌ۔

الرَّسِیْغُ۔ مِنَ العیشِ۔ خوشحال زندگی۔ — مِنَ الطعامِ۔ بہت خوراک۔

الرِّسَاغُ۔ وہ رسی جو جانور کی اگلی ٹانگ کے گٹے میں باندھ کر کھونٹے سے باندھتے ہیں تاکہ وہ چل پھر نہ سکے۔

المُرْتَسِغُ۔ مِنَ الآراءِ۔ کمزور وخام رائے۔

رَسَفَ (ن ض) رَسْفًا ورَسِیْفًا و رَسَفَانًا۔ پاؤں بندھے ہوئے کی طرح چلنا۔

اَرْسَفَ۔ الدَّابَّۃَ۔ بندھے ہوئے پاؤں والے جانور کو ہکالنا۔

اِرْتَسَفَ۔ الشیءُ۔ بلند ہونا۔

رَسِلَ (س) رَسَلًا و رَسَالَۃً۔ — الشعرُ۔ بالوں کا لٹکانا — البعیرُ۔

اونٹ کا نرم رفتار ہونا۔

رَسَّلَ ــ فِي القِرَاءَةِ۔ خوش الحانی سے پڑھنا، آہستہ آہستہ درستگی سے پڑھنا۔

رَاسَلَهُ۔ فِي وَعَلَى بِالأَمرِ۔ ایک دوسرے سے خط وکتابت کرنا۔ رَاسَلَهُ الغِنَاءَ۔ گانے میں مقابلہ کرنا۔

أَرسَلَهُ۔ بھیجنا۔ چھوڑنا۔ أَرسَلَ القَولَ۔ بات کو آزادی سے کہنا، بلا قید بولنا ــ فلانًا عليهِ۔ کسی کو کسی پر مسلط کرنا۔ أَرسَلَ بِهِ إِلَيهِ۔ پیغام کے ساتھ کسی کو کسی کے پاس بھیجنا ــ قولَهُ مثلاً۔ اپنے قول کو ضرب المثل بنانا۔

تَرَسَّلَ۔ نرمی کرنا۔ آہستگی کرنا ــ أَنشَاءَ الرِسَالَةَ۔ رسالت کا دعویٰ کرنا ــ فِي الرُكُوبِ۔ اپنی ٹانگوں پر کپڑے ڈال کر جانور کی پشت پر پھیلانا ــ فِي القُعُودِ۔ اپنے پاؤں پر اور ارد گرد کپڑے لٹکا کر چار زانو بیٹھنا۔

تَرَاسَلَ ــ القَومُ۔ آپس میں خط وکتابت کرنا۔

إِستَرسَلَ ــ الشَعرُ۔ بالوں کا سیدھا ہونا اور لٹکنا۔ الشيءُ۔ نرم ہونا ــ اليهِ۔ کسی کے ساتھ مہربانی کا برتاؤ کرنا۔ بے تکلفی سے پیش آنا۔ ــ فِي الكلامِ۔ لمبی گفتگو کرنا۔

الرَسْلُ۔ نرمی، آسودگی، دودھ۔ گھوڑے کے بازو کا طرف۔ ج۔ أرسال۔

الرِسَالُ۔ اونٹ کی ٹانگیں۔

الرِسْلُ والرِسْلَةُ۔ آہستگی، نرمی، کہتے ہیں "عَلَى رِسْلِكَ يَا رَجُلُ" یعنی آہستہ وباوقار رہو۔

الرَسَلُ۔ آدمیوں کا گروہ۔ ہر چیز کا گلہ ج۔ أرسالٌ۔

الرَسْلَةُ۔ کاہلی، سستی، آسودہ زندگی۔

الرِسَالَةُ والرَسَالَةُ۔ پیغام، پیغامبری ج۔ رَسَائِلُ و رِسَالَاتٌ۔

الرَسُولُ۔ بھیجا ہوا۔ فرستادہ۔ پیغامبری۔ تیراندازی وغیرہ میں موافق۔ ج۔ رُسْلٌ و رُسُلٌ و رُسَلَاءُ۔

الرَسِيلُ۔ بھیجا ہوا، پیغامبر، پیغامبری پیغام بھیجنے والا۔ تیراندازی وغیرہ میں موافق گھوڑ دوڑ میں دوڑنے والا گھوڑا۔ کشادہ، سانڈ، میٹھا پانی۔ ج۔ أَرسُلٌ ورُسُلٌ و رُسَلَاءُ۔

المُرسَلَةُ۔ منکوں کی لمبی مالا ــ ج۔ مُرسَلَاتٌ ــ المُرسَلَاتُ۔ ہوائیں فرشتے، گھوڑے۔

المِرسَالُ۔ چھوٹا تیر۔ پیغامبر۔ نَاقَةٌ مِرسَالٌ۔ نرم رفتار اونٹنی۔ ج۔ مَرَاسِيلُ۔

رَسَمَ (ن) رَسْمًا۔ المَنظَرُ الدِيَارَ۔ مٹا کر نشانی باقی رکھنا ــ لَهُ كذا۔ حکم دینا ــ عَلَى كذا۔ لکھنا ــ الكِتَابَ۔ لکھنا ــ نَحوَهُ۔ کسی کی طرف تیز جانا ــ هُ الأُسقُفُ۔ پادری کو گرجے میں کوئی درجہ دینا۔ اسم۔ "الرَسَامَةُ" رسم (ض) رَسِيمًا ــ البعيرُ۔ نشاناتِ قدم کا باقی چھوڑنا۔ تیز چلنا۔

رَسَّمَ ــ الثوبَ۔ کپڑے کو دھاریدار بنانا ــ وأَرسَمَ) الناقةَ۔ اونٹنی کو چلا کر اس کے نشاناتِ قدم ڈلوانا۔

تَرَسَّمَ۔ الدارَ۔ مکان کے نشانات کو غور سے دیکھنا۔ الشيءَ۔ یاد کرنا ــ البانيُ والحافرُ۔ عمارت بنانے یا کھودنے کے لیے زمین دیکھنا۔

إِرتَسَمَ الأمرَ۔ حکم بجا لانا۔ کہتے ہیں۔ رَسَمَ لَهُ كذا فَارتَسَمَ۔ اس نے اس کو ایسا حکم دیا اور وہ بجا لایا ــ لِلّٰهِ تَعَالىٰ۔ تکبیر کہنا۔ اور دعا کرنا ــ الرجلُ۔ گرجا کے کسی منصب پر پہنچنا۔

الرَسْمُ۔ مکان کے مٹے ہوئے نشانات زمین میں دبا ہوا کنواں، کسی چیز کا خاکہ علامت، مجاز۔ ج۔ رُسُومٌ و أَرسُمٌ۔ معاملہ، ٹیکس۔

الرَاسِمُ۔ فا۔ جاری پانی۔

الرَسْمُ۔ چلنے کی خوبی۔

الرَاسُومُ۔ ج۔ رَوَاسِيمُ و (الرَوسَمُ) ج رَوَاسِمُ۔ مُہر۔ مٹکے وغیرہ پر مُہر لگانے کی چیز۔ کنداں لکڑی جس سے کھلیان میں گیہوں کے ڈھیر پر مہر لگائی جاتی ہے تاکہ اس میں چوری نہ ہوسکے۔ ــ الرَوسَمُ۔ علامت۔ نشان۔ مصیبت۔

المَرسُومُ۔ مفع۔ خط۔ سرکاری پروانہ۔ سرکلر۔ ج۔ مَرَاسِيمُ و مَرَاسِمُ۔

الرَسَّامُ۔ نقاش۔

رَسَنَ (ن ض) رَسْنًا و أَرسَنَ ــ الدابةَ۔ جانور کے سر میں رسی ڈالنا۔

رَسَنَ وأَرسَنَ ــ الدابةَ جانور کو چرنے کے لیے آزاد چھوڑ دینا، چنانچہ کہتے ہیں: "رَمَى بِرَسَنِهِ عَلَى غَارِبِهِ" یعنی اس نے اس کو آزاد چھوڑ دیا اور اس کو اپنی مرضی کا مختار بنا دیا۔ ــ أَرسَنَ المُهرُ۔ بچھیرے کا رام ہو کر اپنی گردن میں رسی ڈلوا لینا۔ ــ

الرَسَنُ۔ جانور کے گلے میں ڈالنے کی رسی۔ ج۔ أَرسَانٌ وأَرسُنٌ۔

المَرسِنُ والمِرسَنُ ــ مِنَ الدابةِ۔ رسی باندھنے کی جگہ۔ ج۔

مَرَاسٍ ۔

رَسَا (ن)، رَسْوًا و رُسُوًّا۔ ثابت ہونا استوار ہونا۔ صفت رَاسٍ، مؤنث رَاسِیَۃٌ۔ ج۔ رَوَاسٍ و رَاسِیَاتٌ۔ رَسَتِ السَّفِیْنَۃُ جہاز کا لنگرانداز ہونا۔ رَسَا بَیْنَ الْقَوْمِ۔ صلح کرانا اور اختلاف کو مٹا دینا۔ عَنْہُ حَدِیْثًا۔ کسی سے حدیث بیان کرنا۔ لَہُ الْحَدِیْثَ حدیث کا ایک حصہ کسی سے بیان کرنا۔

رَاسٰی۔ تیرنے میں مقابلہ کرنا۔

اَرْسٰی اِرْسَاءً۔ الشَّیْءُ۔ ثابت و استوار ہونا۔ السَّفِیْنَۃُ۔ کشتی کو لنگرانداز کرنا۔ الْوَتَدَ فِی الْاَرْضِ۔ کھونٹے کو زمین میں ٹھونکنا گاڑنا۔

الرَّسْوُ۔ حدیث کا ایک ٹکڑا۔

الرَّاسِیْ (فا) بڑی ہونے کی وجہ سے ایک جگہ رہنے والی بڑی دیگ۔

الرَّوَاسِیْ۔ مضبوط پہاڑ۔

الْمَرْسٰی۔ بندرگاہ۔ ج۔ مَرَاسٍ۔

الْمُرْسٰی۔ مفع۔ اللہ سبحانہ کا قول ہے یَسْأَلُوْنَکَ عَنِ السَّاعَۃِ اَیَّانَ مُرْسَاهَا۔ یعنی لوگ آپ سے پوچھتے ہیں کہ قیامت کب وقوع پذیر ہوگی۔

الْمِرْسَاۃُ۔ کشتی یا جہاز کا لنگر۔ ج۔ مَرَاسٍ۔ کہتے ہیں "اَلْقٰی مَرَاسِیَہُ"۔ یعنی وہ رہ پڑا ۔ اَلْقَتِ السَّحَابُ مَرَاسِیَهَا۔ بادل جما اور خوب برسا۔

رَشَّ (ن)، رَشًّا و تَرْشَاشًا ۔ الْمَاءَ۔ پانی چھڑکنا، بکھیرنا ۔ السَّمَاءُ۔ آسمان کا پھوار برسانا ۔ الطَّعْنَۃُ۔ زخم کا کشادہ ہو کر پھیل کر خون بہانا ۔ الشِّوَاءُ۔ بھونے ہوئے گوشت سے چربی و چکنائی کا ٹپکنا ۔ الْفَرَسَ۔ گھوڑے کو دوڑا کر اس کا پسینہ نکالنا۔

تَرَشْشَشَ۔ علیہ الماءُ۔ پانی کے چھینٹے پڑنا۔ بہنا۔

الرَّشُّ۔ پھوار۔ ج۔ رِشَاشٌ۔ الم ناک چوٹ۔

الرَّشَاشُ۔ پانی خون وغیرہ کا چھینٹا۔

الْمِرَشَّۃُ۔ پانی وغیرہ چھڑکنے کا آلہ۔ جھارا۔

رَشَأَ (ف)، رَشْأً ۔ الظَّبْیُ۔ ہرنی کے بچے کا مضبوط ہو کر ماں کے ساتھ چلنا۔

الرَّشَأُ۔ ہرن کا ہر ایک بچہ جو چلنے لگے۔ ج۔ اَرْشَاءٌ۔

رَشَحَ (ف) رَشْحًا و رَشَحَانًا و اَرْشَحَ و اِرْتَشَحَ ۔ الْاِنَاءُ برتن کا ٹپکنا۔ رسنا ۔ الْجَسَدُ جسم کا پسینہ والا ہونا ۔ و رَشَحَ الظَّبْیُ رُشُوحًا۔ ہرنی کا ذقن بھرنا۔ "لَمْ یَرْشَحْ لَہُ بِشَیْءٍ"۔ اس نے اس کو کچھ نہیں دیا۔

رَشَحَتِ النَّاقَۃُ وَلَدَهَا رَشْحًا و اَرْشَحَتْہُ و رَشَّحَتْہُ۔ اونٹنی کا اپنے بچے کی دم کی جڑ کو رگڑنا اور دھکیلنا اور خود رُک کر اس کے ساتھ ہونے کا انتظار کرنا۔ صفت (رَاشِحٌ و مُرْشِحٌ و مُرَشِّحٌ)

رَشِحَ۔ پسینہ سے تر ہونا۔

رَشَّحَ ۔ الْمَالَ۔ مال کا اچھا انتظام کرنا ۔ الْوَلَدَ۔ بچہ کو پالنا اور اس کو تربیت دینا۔ "هُوَ یُرَشَّحُ لِوِلَایَۃِ الْعَهْدِ"۔ اس کو ولی عہدی کی تربیت دی جا رہی ہے ۔ الظَّبْیَۃُ وَلَدَهَا۔ جننے کے بعد ہرنی کا اپنے بچہ کو چاٹنا ۔ النَّاقَۃُ وَلَدَهَا۔ بمعنی رَشَحَتْہُ ۔ الْغَیْثُ النَّبْتَ۔ بارش کا نباتات کو بڑھانا۔ اگانا۔

تَرَشَّحَ۔ وَلَدُ النَّاقَۃِ۔ بچہ کا اپنی ماں کے ساتھ چلنے کے قابل ہونا ۔ الظَّبْیَۃُ۔ ہرنی کا جننے کے بعد اپنے بچہ کو چاٹنا ۔ الْمَاءُ۔ پانی کا پتھروں سے رسنا ۔ الرَّجُلُ لِلْاَمْرِ۔ کسی کا کسی کے لیے تربیت یافتہ ہونا۔ قابل و لائق ہونا۔

الرَّشْحُ۔ مص۔ پسینہ۔

الرَّاشِحُ۔ فا۔ پتھروں سے رسنے والا پانی ۔ مِنَ الْفُصْلَانِ۔ ماں کے ساتھ چلنے کے قابل بچہ۔ وہ پہاڑ جس کا نچلا حصہ تر ہو۔ زمین پر رینگنے والا کیڑا۔ ج۔ رَوَاشِحُ۔

الْمِرْشَحُ و الْمِرْشَحَۃُ۔ زین نیچے ڈالنے کا خوگیر۔

الْاَرْشَحُ ۔ بہت تیز فہم۔

رَشَدَ (ن) رُشْدًا و رَشَادًا ۔ و رَشِدَ (س) رَشَدًا۔ ہدایت پانا۔ راہ راست پر چلنا ۔ اَمْرَہُ۔ ہدایت یافتہ ہونا۔

رَشَّدَہُ و اَرْشَدَہُ ۔ اِلٰی کذا۔ و علیہ و لَہُ۔ ہدایت کرنا۔ رَشَّدَہُ الْقَاضِیْ۔ سیدھی راہ چلانا

اِسْتَرْشَدَ۔ لِاَمْرِہٖ۔ راہ راست پر ہونا ۔ ہُ۔ ہدایت طلب کرنا۔

الرُّشْدُ۔ مص۔ ہدایت، راستگی، راہ حق پر برقراری۔

الرِّشْدَۃُ۔ جائز شادی۔ جائز نکاح۔

وُلِدَ لِرِشْدَۃٍ۔ وہ حلال زادہ ہے

اَلرَّشِیْدُ۔ سیدھی راہ چلنے والا۔ ہدایت یافتہ، ہدایت کرنے والا۔
اَلرَّشَادُ والرَّشَدُ۔ ایک قسم کا پودا۔
اَلرَّشَادَۃُ۔ چٹان مٹھی بھر کا پتھر۔ ج۔ رَشَادٌ۔
اَلمَرَاشِدُ۔ سیدھے راستے۔
رَشْرَشَ رَشْرَشَۃً۔ الشیءُ۔ چیز کا ڈھیلا ہونا۔ اونٹ کا ٹھیک بیٹھنے کے لیے سینے سے زمین رگڑنا۔
تَرَشْرَشَ۔ الماءُ۔ بہنا۔ خُبْزٌ اَوْ عَظْمٌ رَشْرَشٌ و رَشْرَاشٌ۔ نرم روٹی یا ہڈی۔
رَشَفَ (ن ض) رَشْفًا و رَشِیْفًا و تَرْشَافًا۔ و رَشِفَ (س) رَشَفًا و رَشَفَانًا۔ الماءَ و نحوَہٗ۔ ہونٹوں سے چوسنا۔ الاِنَاءَ۔ برتن میں جو کچھ ہے سب پی جانا۔
رَشَّفَ و اَرْشَفَ و تَرَشَّفَ و اِرْتَشَفَ۔ الماءَ۔ بہت چوسنا
الرُّشْفُ والرَّشَفُ۔ حوض کا تھوڑا سا بچا ہوا پانی۔ حَوْضٌ رَشُفٌ پانی سے خالی حوض۔
المِرْشَفُ۔ پانی چوسنے کا آلہ۔ ج۔ مَرَاشِفُ۔ المَرَاشِفُ۔
رَشَقَہٗ (ن)، رَشْقًا۔ بالسَّہْمِ۔ تیر مارنا۔ بِبَصَرِہٖ۔ گھورنا۔ تیز نظر سے دیکھنا۔ ٗ بِلِسَانِہٖ۔ طعن و تشنیع کرنا۔ "اِیَّاکَ رَشَقَاتِ اللِّسَانِ" زبان کی طعنہ زنی سے بچو اور پرہیز کرو۔
رَشُقَ (ک) رَشَاقَۃً۔ الغُلَامُ عمدہ اور پاکیزہ قد والا۔ چابک دست ہونا۔ پھرتیلا ہونا۔ صفت۔ (رَشِیْقٌ) ج۔ رِشَاقٌ۔

رَاشَقَہٗ مُرَاشَقَۃً۔ ہمراہ چلنا۔ ایک دوسرے کو تیر مارنا۔
تَرَاشَقَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے پر تیر مارنا۔
تَرَشَّقَ۔ فِی الاَمْرِ۔ تیز ہونا۔
رَشَّقَ۔ النظرَ اِلَیْہِ۔ تیز نظر سے دیکھنا۔ القومَ بِبَصَرِہٖ۔ نظر جما کر دیکھنا۔ الظَّبْیَۃُ۔ ہرنی کا گردن دراز کر کے تیز نظر سے دیکھنا۔ ۔ الرَّامِی۔ سیدھا تیر پھینکنا۔
المِرْشَقُ۔ تیز تیر پھینکنے والی کمان۔
الرَّشْقُ والرِّشْقُ۔ قلم کی آواز۔ ج۔ اَرْشَاقٌ
الاَرْشَقُ۔ سیدھا کھڑا۔ جِیْدٌ اَرْشَقُ سیدھی کھڑی گردن۔
الرَّشِیْقُ۔ نازک اندام۔ خوبصورت۔ مِنَ اللَّفْظِ اَوِ الخَطِّ۔ خوش کلام یا خوش خط۔
رَشَمَ (ن)، رَشْمًا۔ بَیْدَرَ الحِنْطَۃِ غلہ کے انبار پر مہر لگانا۔ (و رَشَمَ) لکھنا۔
رَشِمَ (س)، رَشَمًا۔ کھانے کی خوشبو پر کھانے کی خواہش کرنا۔ صفت (اَرْشَمُ)۔ اَرْشَمَ الشجرُ درخت کا پتے لانا۔ الارضُ۔ زمین کا سبزہ اگانا۔ البرقُ۔ بجلی کا چمکنا۔ الماشیۃُ۔ جانور کا شروع کا سبزہ چرنا۔ و اِرْتَشَمَ الاِنَاءَ۔ برتن پر مہر لگانا۔
الرَّشَمُ پہلے پہلے پھوٹنے والا سبزہ۔ بجوّ کے چہرے کی سیاہی۔ (۔ والرَّشْمُ) زمین پر بارش کا اثر۔ ہر چیز کا اثر۔
الاَرْشَمُ۔ داغ دار۔ کتّا۔ مِنَ الغَیْثِ۔ تھوڑی بارش۔ عَامٌ

اَرْشَمُ۔ وہ سال جو بخوبی فراخی و ارزانی کا نہ ہو۔
الرَّوْشَمُ والرَّوْشُوْمُ۔ کنداں تختی جس سے غلہ کے انبار پر مہر لگاتے ہیں۔
الرُّشْمَۃُ۔ بجوّ کے چہرے کی سیاہی۔
رَشَنَ (ن) رَشْنًا و رُشُوْنًا۔ ناخواندہ مہمان بننا۔ الکلبُ فِی الاِنَاءِ۔ کتے کا برتن میں سر ڈالنا۔
الرَّوْشُنُ والرَّوْشَنُ۔ پانی نکلنے کا دھانہ۔
الرَّاشِنُ۔ فا۔ بن بلائے مہمان۔ وظیفہ جو کاریگر کے شاگرد کو دیا جاتا ہے۔ عوام اس کو "حُلْوَان" بولتے ہیں۔
الرَّوْشَنُ۔ روشندان۔ ج۔ رَوَاشِنُ۔
رَشَاہُ (ن)، رَشْوًا۔ رشوت دینا۔
رَاشَی۔ مُرَاشَاۃً۔ فلانًا۔ رشوت دینا۔ مدد کرنا۔
اَرْشَی۔ الدلوَ۔ ڈول میں رسی ڈالنا۔ ۔ الشجرَ۔ درخت کی ٹہنیاں دراز ہونا۔ القومُ فِی دَمِہٖ۔ کسی کے خون میں شریک ہونا۔
تَرَشَّی۔ الرجلُ۔ کسی کے ساتھ نرمی برتنا۔
اِرْتَشَی۔ رشوت لینا۔ مِنْہُ رِشْوَۃً۔ رشوت دینا۔
اِسْتَرْشَی۔ فِی حُکْمِہٖ۔ فیصلہ پر رشوت طلب کرنا۔ الفَصِیْلُ۔ اونٹ کے بچے کا دودھ پینے کی خواہش کرنا۔ مَا فِی الضَّرْعِ۔ تھن سے دودھ نکالنا۔
الرُّشْوَۃُ والرَّشْوَۃُ والرِّشْوَۃُ۔ رشوت۔ ج۔ رُشًی و رِشًی۔
الرِّشَاءُ۔ عام رسی یا خاص ڈول کی رسی۔ ج۔ اَرْشِیَۃٌ۔ کہتے ہیں "اَتْبِعِ الدَّلْوَ رِشَاءَھَا" یعنی ڈول کے پیچھے رسی کو جانے دو۔ یہ وہاں بولتے ہیں، جہاں ایک کو دوسرے کی اتباع

کرانی مقصود ہو۔

الرَشَاۃُ۔ ایک پودا کا نام ہے۔

الرَشِیُّ۔ اونٹ کا بچہ۔

التَرْشَاءُ۔ ڈول کی رسی۔

رَصَّ (ن) رَصًّا۔ الشیَٔ۔ ایک کو دوسرے سے ملانا۔ چمٹانا۔

رَصّصَهُ۔ بمعنی رَصّهُ۔ سیسے کی قلعی کرنا — الرجلُ۔ کسی کا سوال میں اصرار کرنا۔

ترَصّصَ۔ و اِرْتَصَّ پیوستہ ہونا۔ جڑنا۔

ترَاصَّ — القومُ۔ ایک دوسرے سے جڑنا۔ ملنا۔

الرَصَاصُ سیسہ۔ واحد (رَصَاصَةٌ) و (الرَصَاصِیُّ) سیسہ کے رنگ والا۔

الرَصَصُ۔ دانتوں کی پیوستگی۔

الرَصِیْصُ۔ ایک دوسرے کے ساتھ جڑا ہوا۔ مؤنث۔ رَصِیْصَةٌ۔ ج۔ رَصَائِصُ۔

الاَرَصُّ۔ پیوستہ اور جڑے ہوئے دانتوں والا ہونا۔ مؤنث۔ رَصَّاءُ۔ ج۔ رُصٌّ

— بُنْیَانٌ مَرْصُوْصٌ۔ مضبوط عمارت۔

الاُرْصُوْصَةُ۔ ایک قسم کی کلاہ۔

الرَصَاصَةُ۔ بخیل۔ جاری چشمے کے اردگرد کے پتھر۔

رَصِحَ (س) رَصَحًا۔ قریب قریب سُرین ہونا۔ صفت (اَرْصَحُ)

رَصَحَ۔ فِی الاَمرِ۔ بمعنی رَسَخَ۔

رَصَدَہٗ (ن) رَصْدًا و رَصَدًا۔ انتظار کرنا۔ گھات میں بیٹھنا۔

رُصِدَ المکانُ۔ کسی جگہ بارش کی بوچھاڑ پڑنا۔ صفت (مَرْصُوْدٌ)

رَاصَدَہٗ۔ نگرانی کرنا۔ گھات میں بیٹھنا۔

اَرْصَدَ۔ الرقیبَ۔ رقیب کو راستہ میں گھات لگانے کے لیے کھڑا کرنا —

لہٗ شَیْئًا۔ تیار کرنا۔ مہیا کرنا —

لہٗ خَیْرًا اَوْ شَرًّا۔ بدلہ دینا —

الحِسَابَ۔ پیش کرنا۔ ظاہر کرنا۔ شمار کرنا۔

اِرْتَصَدَہٗ و ترَصَّدَہٗ۔ نگرانی کرنا۔

ترَصَّدَ لہٗ۔ گھات میں بیٹھنا۔

ترَاصَدَ — الرجُلَانِ۔ ایک دوسرے کے گھات میں بیٹھنا۔

الرَاصِدُ۔ فا۔ نگہبان۔ شیر۔ گھات میں بیٹھنے والا۔ ج۔ رُصَّدٌ و رَصَدٌ۔

الرَصَدُ۔ راستہ۔ تھوڑی بارش یا گھاس ج۔ اَرْصَادٌ۔ گھات میں بیٹھنے والے لوگ (واحد جمع، مذکر، مونث سب کے لیے یکساں آتا ہے) کبھی جمع میں اِرْصاد بھی کہتے ہیں۔

الرَصْدَۃُ۔ بارش کا بھلا۔ بارش کی بوچھاڑ۔ ج۔ رِصَادٌ۔

الرُصْدَۃُ۔ تلوار کے پرتلے کا حلقہ۔ شیر وغیرہ کے شکار کرنے کا گڑھا۔

الرَصُوْدُ۔ پانی پینے کے لیے انتظار کرنے والی اونٹنی۔

الرَصِیْدُ۔ گھات میں رہنے والا۔

المِرْصَادُ۔ راستہ (ج) والمَرْصَدُ گھات میں بیٹھنے کی جگہ۔ ج۔ مَرَاصِیْدُ و مَرَاصِدُ۔ مَرَاصِدُ الحَیّاتِ سانپوں کے چھپنے کی جگہیں۔

رَصَّصَ — البِنَاءَ۔ عمارت کو مضبوط کرنا — فِی المکانِ۔ کسی جگہ ٹھہرنا۔ رہنا۔

الرَصْرَاصَةُ۔ سخت زمین۔ جاری چشمے کے اردگرد کے پتھر۔

رَصَعَہٗ (ف) رَصْعًا — بِیَدِہٖ تھپڑ مارنا — بالرُمحِ۔ زور سے نیزہ مارنا — رَصَعَ السِنَانُ فِی المَطْعُوْنِ۔ نیزہ کے بھالے کو زخمی کے اندر غائب کر دینا — الحَبَّ۔ دانہ کو دو پتھروں کے درمیان کوٹنا — رَصُوْعًا بالمکانِ۔ کسی جگہ اقامت پذیر ہونا۔

رَصِعَ (س) رَصَعًا — بالشیَٔ۔ چپکنا — بالطِیْبِ خوشبو سے مہک جانا۔

رَصَّعَ۔ الشیَٔ۔ اندازہ کرنا۔ بُننا۔ کہتے ہیں۔ "رَصَّعَ الطائرُ عُشَّہٗ بالقُضْبَانِ" پرندے نے اپنے گھونسلے کو تیلیوں سے بُنا اور چنا — الذَھَبَ بالجَوَاھِرِ سونے میں ہیرے موتی جڑنا — العِقْدَ بالجَوَاھِرِ۔ ہار میں جواہر پرونا۔

اَرْصَعَہٗ — بالرُمحِ۔ زور سے نیزہ مارنا۔

اِرْتَصَعَ — الحَبَّ۔ دانہ کو دو پتھروں کے درمیان کوٹنا — بہٖ۔ چپکنا۔ — الاَسنانُ۔ دانتوں کا پیوستہ و برابر ہونا۔

ترَصَّعَ۔ جڑا ہوا ہونا۔ خوش ہونا۔ چست ہونا

الرَصِیْعَةُ کوٹے ہوئے دانے۔ لگام کی گرہ۔ زین یا تلوار کا حلقہ۔ یا گول زیور جو زینت کے لیے لگاتے ہیں۔ ج۔ رَصَائِعُ۔

الاَرْصَعُ۔ لاغر سرین والا۔ طَعْنٌ اَرْصَعُ۔ پورا چھدا ہوا نیزہ۔

رَصَفَ (ن) رَصْفًا — الحِجَارَۃَ ایک دوسرے سے جوڑنا۔ اوپر نیچے پتھر رکھنا — المُصَلِّی قَدَمَیْہِ اَوْ بَیْنَ قَدَمَیْہِ۔ نمازی کا اپنے قدموں کو قریب قریب رکھنا یا ایک کو دوسرے سے ملانا۔ کہتے ہیں۔

"هٰذَا الامرُ لَا يَرْصُفُ بِكَ" یہ کام تمھارے لائق نہیں۔

رَصُفَ (ك) رَصَافَةً — العَمَلُ مضبوط ہونا۔

رَصِفَتْ (س) رَصْفًا و رُصِفَتْ رَصْفًا — اَسْنَانُہٗ۔ دانتوں کا پیوستہ و ہموار ہونا۔

اَرْصَفَ۔ شراب وغیرہ میں پہاڑی چشمے کا پانی ملانا۔

تَرَصَّفَتْ و تَرَاصَفَتْ و اِرْتَصَفَتْ — الحِجَارَةُ۔ پتھروں کا ایک دوسرے سے بالترتیب ملا ہوا ہونا — القومُ فِي الصَّفِّ۔ لوگوں کا صف میں ایک دوسرے سے مل کر کھڑا ہونا — اَسْنَانُہٗ۔ دانتوں کا برابر و ہموار ہونا۔

الرَّصَفُ۔ پانی کے بہنے کی جگہ میں ایک دوسرے کے ساتھ جڑے ہوئے پتھر ندی میں پتھروں کا فرش۔ واحد (رَصَفَةٌ) — الرَّصَفَتَانِ۔ گھٹنے کی ہڈیوں کے پٹھے۔ گھٹنے — الرَّصَفُ۔ پانی کا بند۔ پشتہ — مَاءُ الرَّصَفِ۔ پہاڑ سے چٹان پر گرنے والا پانی۔

الرِّصَافُ۔ گھوڑے کا پٹھا پہلو کی ہڈیاں۔ ج۔ رَصَفٌ و رُصُفٌ۔

الرَّصِيْفُ۔ نظیر۔ دوست۔ عَمَلٌ رَصِيْفٌ۔ مضبوط کام — الرَّصِيْفُ پتھروں سے فرش کیا ہوا راستہ (مولد)

الرُّصَافَةُ۔ پٹھا جو چمڑے میں تیر کے پھل کے داخل ہونے کی جگہ سے اوپر لگایا جاتا ہے۔ جوانب شہر کا سبزہ زار۔ عام طور سے بغداد کے ایک محلہ کو کہتے ہیں۔

الرُّصُوْفَةُ۔ استقلال، ثابت قدمی۔

المِرْصَافَةُ۔ ہتھوڑا۔

رَصَنَ (ن) رَصْنًا — الامرَ۔ کسی امر کو پورا کرنا، مضبوط کرنا — الدَّابَّةَ جانور کے داغ لگانا — ہٗ بِلِسَانِہٖ گالی دینا۔

رَصُنَ (ك) رَصَانَةً — العَقْلُ وغیرُہٗ۔ سنجیدہ ہونا۔ مضبوط ہونا ثابت قدم رہنا۔ صفت (رَصِيْنٌ)

رَصَنَ — الشيءَ مَعْرِفَةً۔ چیز کو بخوبی سمجھنا۔ جاننا — رَصِّنْ لِيْ هٰذَا الخَبَرَ" میرے لیے اس خبر کی تحقیق کرو۔

اَرْصَنَ۔ پکا کرنا۔ مکمل کرنا۔

الرَّصَنُ۔ ایک پودہ کا نام ہے۔

الرَّصِيْنُ۔ اپنے ساتھی کی حاجت کے لیے کرنے والا۔ دکھی۔ دردمند۔

المِرْصَنُ۔ جانوروں کو داغ دینے کا لوہا۔

رَصَا (ن) رَصْوًا — الشيءَ۔ مضبوط کرنا پکا کرنا۔

اَرْصَى۔ بالمكانِ۔ کسی جگہ رہ پڑنا۔ جم کر رہنا۔

رَضَّہٗ (ن) رَضًّا۔ کوٹنا۔ دلنا۔

رَضَّضَ۔ الشيءَ۔ خوب کوٹنا یا دلنا۔

تَرَضَّضَ۔ کوٹا جانا۔ دلا جانا۔

اَرَضَّ۔ بوجھل و سست رفتار ہونا۔ تیز دوڑنا — فِي الارضِ۔ جانا — التَّعَبُ العَرَقَ۔ تکان کا پسینے کو بہا دینا۔

اِرْتَضَّ۔ الشيءُ۔ ٹوٹنا — الاَرَضُّ جم کر بیٹھنے والا۔

الرَّضِيْضُ۔ کوٹا ہوا۔ دلا ہوا۔

الرُّضَاضُ۔ ٹوٹی ہوئی چیز کے ٹکڑے۔

المُرِضَّةُ والمَرَضَّةُ — والرَّضُّ۔ گٹھلی نکلی ہوئیں اور دودھ میں بھگوئی ہوئی کھجوریں — المِرَضَّةُ۔ کوٹنے یا دلنے کا آلہ۔

رَضَبَ (ن) رَضْبًا و اَرْضَبَ — المَطَرُ۔ بارش کا زور سے برسنا — السَّمَاءُ۔ آسمان کا بارش برسانا۔

رَضَبَ و تَرَضَّبَ — الرِّيْقَ۔ تھوک چوسنا۔

الرَّاضِبُ۔ فا — مِنَ المَطَرِ۔ موسلا دھار بارش۔ زور کی بارش۔

الرُّضَابُ۔ چوسا ہوا تھوک۔ شہد کا لعاب اور اس کا جھاگ۔ مشک کے کھیرے و ریزے۔ برف اور شکر وغیرہ کے ٹکڑے۔ اولے — مَاءٌ رُضَابٌ۔ میٹھا پانی۔

المَرَاضِبُ والمَرَاضِيْبُ۔ خوش مزہ تھوک۔

رَضَحَ (ف) رَضْحًا — النَّوَى اَوِ الحَصَى۔ گٹھلی یا کنکر توڑنا — رَاسَہٗ بِالحَجَرِ۔ سر کو پتھر سے کچلنا۔

تَرَضَّحَ — الحَصَى۔ کنکری کا توڑنا۔ الخُبْزَ۔ روٹی کا توڑنا۔

اِرْتَضَحَ۔ مِنَ الامرِ۔ عذر کرنا۔

الرَّضْحُ۔ مص۔ تھوڑی بخشش، کہا جاتا ہے۔ "بَلَغَنَا رَضْحٌ مِنَ الخَبَرِ" یعنی ہمیں معمولی بات معلوم ہوئی۔

الرُّضَاحُ۔ شکستگی — الرَّضِيْحُ۔ ٹوٹی ہوئی گٹھلی۔

الرَّضَحَةُ۔ توڑتے وقت پتھر کے نیچے سے اڑ جانے والی گٹھلی۔ تھوڑی بارش۔ ج۔ رِضَاحٌ۔

المِرْضَاحُ۔ وہ پتھر جس سے گٹھلیاں توڑی جائیں۔

رَضَخَ۔ (ف ض) رَضْخًا — النَّوَى اَوِ الحَصَى۔ توڑنا۔ کہتے ہیں۔ "رَضَخَ لَہٗ مِنْ مَالِہٖ رَضْخَةً" اس نے

اپنے بہت سے مال میں سے کچھ تھوڑا سا دیا۔ القُیُوسُ۔ مینڈھوں کا ایک دوسرے کو سینگ سے مارنا۔
رَضَخَ لِلحَقِّ۔ حق مان لینا، حق پر یقین لانا۔
رَاضَخَہٗ۔ ایک دوسرے کو پتھر سے مارنا۔ بادلِ ناخواستہ دینا۔ مِنْہُ الشَّیءَ۔ کسی سے کچھ پانا۔ حاصل کرنا۔
اَرْضَخَ۔ لِلرَّجُلِ۔ زیادہ میں سے کم دینا۔
تَرَاضَخَ القَومُ بِالحِجَارَۃِ۔ ایک دوسرے پر پتھر برسانا۔
تَرَضَّخَ۔ الحَصیٰ۔ کنکری کا ٹوٹنا۔ الخُبْزَ۔ روٹی توڑ کر کھانا۔ الخَبَرَ۔ خبر سن کر اس پر یقین نہ لانا۔
الرَّضْخُ۔ تھوڑی بخشش، غیر یقینی خبر۔
الرَّضِخُ۔ ٹوٹی گٹھلی۔
الرَّضِیخَۃُ والرُّضَاخَۃُ۔ تھوڑی بخشش۔
المِرْضَاخُ۔ ج۔ مَرَاضِیخُ (المِرْضَخَۃُ) وہ پتھر جس سے یا جس پر توڑا جائے۔
رَضَدَ (ن) رَضْدًا۔ المَتَاعَ۔ سامان کو چننا۔ ترتیب سے رکھنا۔
رَضْرَضَہٗ۔ پوری طرح نہ توڑنا۔
تَرَضْرَضَ۔ الحَجَرُ۔ پتھر کا ٹوٹنا۔ بغیر ٹھہرے لڑھکنا۔
الرَّضْرَاضُ۔ چھوٹی باریک کنکریاں۔ پرگوشت آدمی۔ مونث۔ رَضْرَاضَۃٌ۔
رَضِعَ (س) ورَضَعَ (ف ض) رَضْعًا ورَضَعًا ورَضِعًا ورَضَاعًا و رِضَاعًا ورَضَاعَۃً ورِضَاعَۃً وارْتَضَعَ۔ الوَلَدُ اُمَّہٗ۔ بچہ کا ماں کا دودھ پینا۔ صفت (رَاضِعٌ) ج رُضَّعٌ۔ رَضُعَ (ک) رَضَاعَۃً۔ لئیم ہونا۔ کمینہ ہونا۔ صفت رَاضِعٌ۔ ج۔ رُضَّعٌ۔

رَاضَعَہٗ۔ رِضَاعًا ومُرَاضَعَۃً۔ دودھ شریک بھائی کے ساتھ دودھ پینا۔ اِبْنَہٗ۔ بچہ دودھ پلانے والی کو دینا۔ الطِّفلُ۔ بچہ کا اپنی ماں کا دودھ پینا جبکہ وہ حاملہ ہو۔
اَرْضَعَہٗ۔ دودھ پلانا۔ اَرْضَعَتِ المَرْأَۃُ۔ دودھ پیتے بچے والی ہونا صفت (مُرْضِعٌ) اس میں تاء تانیث کی نہیں لگاتے کیونکہ یہ صفت اناث ہی کے لیے مخصوص ہے۔ البتہ جب بچہ پستان منہ میں لیتا ہے، تو عورت کو مُرْضِعَۃٌ کہتے ہیں۔ ج۔ مُرْضِعَاتٌ ومَرَاضِعُ
اِسْتَرْضَعَ۔ دودھ پلانے والی کو تلاش کرنا۔
الرَّضَعُ۔ کمینگی۔ کھجور کے چھوٹے چھوٹے پودے۔ واحد (رَضَعَۃٌ)
الرَّاضِعُ۔ فا۔ دودھ والی۔ کمینہ۔ کنجوس۔ لوگوں سے سوال کرنے والا۔
الرَّاضِعَۃُ۔ الرَّاضِعُ کا مونث۔
الرَّاضِعَتَانِ۔ بچے کے سامنے کے دو دانت۔ ج۔ رَوَاضِعُ۔
الرَّضِیعُ۔ ج۔ رُضَعَاءُ۔ والرَّضِعُ ج رُضُعٌ۔ شیر خوار بچہ، کمینہ، دودھ شریک بھائی۔
الرَّضَاعَۃُ۔ پچھوائی اور دکھنی ہواؤں کے درمیان کی ہوا۔
الرَّضُوعَۃُ۔ اپنے بچے کو دودھ پلانے والی عورت۔
المَرَاضِیعُ۔ کمینے۔
رَضَفَہٗ (ض) رَضْفًا۔ داغ لگانا۔
رَضَفَ اللَّبَنَ۔ دودھ کو گرم پتھر سے گرم کرنا۔ اللَّحمَ۔ گوشت کو گرم پتھر پر بھوننا۔
رَضَّفَہٗ۔ غصہ دلا کر آگ بگولا کرنا۔
الرَّضْفُ۔ گرم پتھر۔ واحد (رَضْفَۃٌ)

"ھُوَ عَلَی الرَّضْفِ" یعنی وہ رنجیدہ ہے۔ گھٹنے کی ہڈیاں۔
الرَّضْفَۃُ۔ گرم پتھر سے کیا ہوا نشان۔ ج۔ رَضْفٌ ورَضَفَاتٌ۔
الرَّضِیفُ گرم پتھر۔ ا۔ الرَّضِیفَۃُ گرم پتھر سے گرم کیا ہوا دودھ۔
الرَّضِیفُ والمَرْضُوفُ۔ گرم پتھر پر بھونا ہوا گوشت۔
المِرْضَافَۃُ۔ داغ لگانے کا آلہ۔
رَضَمَ (ض) رَضْمًا۔ الأرضَ۔ زمین جوتنا۔ البَیتَ۔ گھر کو بڑے بڑے پتھروں سے بنانا۔ صفت۔ (رَضِیمٌ ومَرْضُومٌ)۔ المَتَاعَ۔ سامان کو ترتیب سے رکھنا۔ تہ بہ تہ چننا۔ الشَّیءَ۔ توڑنا۔ عَلَیہِ الصَّخرَ۔ ڈالنا۔ (رَضْمًا ورَضَمَانًا)۔ فِی المَشْیِ۔ سست چلنا۔ چھوٹے چھوٹے قدموں سے دوڑنا۔ بِالمَکَانِ۔ اقامت پذیر ہونا۔
اِرْتَضَمَ المَتَاعُ۔ سامان کا تہ بہ تہ ہونا
الرَّضْمُ والرَّضَمُ والرِّضَامُ۔ عمارت میں اوپر تلے چنے ہوئے بڑے بڑے پتھر۔ رَضَمٌ کا واحد۔ (رَضَمَۃٌ)
رَضَا یَرْضُو رَضْوًا۔ خوشنودی اور پسندیدگی میں بڑھ جانا۔
رَضِیَ۔ (س) ورُضًی ورِضًی ورِضْوَانًا ورُضْوَانًا ومَرْضَاۃً۔ عنہُ وعلیہِ۔ راضی ہونا۔ خوش ہونا۔ صفت (رَاضٍ) ج۔ رَضُونَ و (رَضِیٌّ) ج۔ اَرْضِیَاءُ ورُضَاۃٌ و (رَاضٍ) ج۔ رَاضُونَ ورُضَاۃٌ
رَضِیَ الشَّیءَ۔ ورَضِیَ بِہٖ و فِیہِ۔ پسند کرنا۔ قناعت کرنا۔

صفت مفعولی (مَرْضِیٌّ و مَرْضُوٌّ)
کہتے ہیں " رَضِیَ اللّٰہُ عَنْ فُلَانٍ
و رَضِیَ بِہٖ " یعنی اللہ تعالیٰ اس
کے اعمال کو قبول فرمائے اور اس کو
ثواب سے نوازے۔
رَضِیَتْ مَعِیْشَتُہٗ۔ اس کی زندگی
خوشگوار ہے۔
رَاضٰی رِضَاءً و مُرَاضَاۃً۔ الرجلَ
کسی کی رضامندی طلب کرنا۔
پسندیدگی میں مقابلہ کرنا۔
اَرْضٰی و رَضّٰی۔ الرجلَ۔ کسی کو
راضی کرنا۔ عطیہ دے کر راضی کرنا۔
خوش کرنا۔
تَرَضّٰی۔ الرجلَ۔ کسی کی خوشنودی چاہنا۔
تَرَاضٰی۔ القومُ الشیئَ۔ کسی شے کو قوم
کے سارے افراد کا پسند کرنا۔
اِرْتَضَاہُ۔ لِخِدْمَتِہٖ او لِصُحْبَتِہٖ۔
کسی کو اپنی خدمت یا سنگ کے لیے
پسند کرنا۔
اِسْتَرْضَاہُ۔ کسی کی رضامندی طلب کرنا۔
و اَسْتَرْضَیْتُہٗ۔ میں نے چاہا کہ وہ
مجھے خوش کرے۔ رَجُلٌ و
امْرَأَۃٌ رِضًی پسندیدہ مرد یا
عورت (مفرد۔ تثنیہ، جمع مذکر مونث
سب کے لیے یکساں آتا ہے۔)۔
عِیْشَۃٌ رَاضِیَۃٌ۔ خوشگوار
زندگی۔
رَضْوٰی۔ مدینہ طیبہ اور ینبع کے درمیان
ایک پہاڑ کا نام ہے۔ نسبت کے
لیے رَضْوِیٌّ۔
الرِضَاء۔ خوشنودی۔ الرِضْوَۃُ
رضامندی۔
الرَضِیُّ۔ عاشق، لاغر، چھریرا۔
اَرَطَّ۔ اِرْطَاطًا۔ بیوقوف ہونا۔ چیخنا۔
چلانا۔ شور مچانا۔ فِی مَقْعَدِہٖ
جم کر بیٹھنا۔
اسْتَرَطَّہٗ۔ بے وقوف جاننا۔ سمجھنا۔
الرَطِیْطُ شور غل، چیخ پکار۔ بے وقوفی
بے وقوف۔ ج۔ رِطَاطٌ
الرَطَائِطُ بے وقوف لوگ۔ جمع ہی ہے
اس کا واحد نہیں۔
رَطَأَ (ف) رَطْأً۔ القومَ۔ قوم کو
ناپسندیدہ امر میں الجھا دینا۔
اِسْتَرْطَأَ۔ الرجلُ۔ احمق ہونا۔
الرجلَ۔ احمق جاننا۔
الرَطْأُ۔ حماقت۔ الرَطِیْءُ۔ احمق۔ ج
رِطَاءٌ۔ مونث۔ رَطِیْئَۃٌ و
رَطَاءٌ۔
رَطَبَ (ن) رَطَابَۃً۔ البُسْرُ۔ بسر کھجور کا
پختہ ہونا۔ رُطب بننا۔
رَطَبَ (ن) رَطْبًا و رُطُوبًا۔ الدابّۃَ
جانور کا تر چارہ چرانا۔ رَطَبَہٗ و
رَطَّبَہٗ۔ تازہ پختہ کھجوریں کھلانا
رَطِبَ (س) و رَطُبَ (ك) رُطُوْبَۃً
و رِطَابَۃً۔ تر ہونا۔ نم ناک ہونا۔
نرم و نازک ہونا۔ رَطَّبَ البُسْرُ
پختہ ہونا۔
رَطَّبَ و اَرْطَبَ۔ الثوبَ و نحوَہٗ۔
تر کرنا۔ رَطَّبَ القومَ۔ پختہ رطب
کھجوریں کھلانا۔ و اَرْطَبَتِ الارضُ
زمین کا پختہ کھجوروں والی ہونا۔
اَرْطَبَ النخلُ۔ کھجوروں کے
پکنے کا موسم آنا۔ اَرْطَبَ
القومُ۔ قوم کے درختہائے خرما
کا پختہ کھجوریں لانا۔
تَرَطَّبَ۔ نمناک ہونا۔ بھیگنا۔ تر ہونا۔
چنانچہ کہتے ہیں "تَرَطَّبَ لِسَانِیْ
بِذِکْرِكَ" میں تمہارے ذکر میں
رطب اللسان ہوں۔
الرَطْبُ و الرَطِیْبُ۔ تر، نمناک
نرم۔ ملائم، نازک ٹہنی یا پر وغیرہ۔
عَیْشٌ رَطِیْبٌ خوشحالی کی زندگی۔
الرُطْبُ و الرُطُبُ۔ سبز گھاس، تازہ
سبزی۔
الرُطَبُ پختہ تازہ کھجور۔ واحد رُطَبَۃٌ
ج۔ رِطَابٌ و اَرْطَابٌ۔
رَطَسَہٗ (ن ض) رَطْسًا۔ تھپڑ مارنا۔
اِرْتَطَسَتْ علیہِ الحِجَارَۃُ۔ کسی
پر پتھر کا تہ بہ تہ ہونا۔
رَطَلَ (ن) رَطْلًا۔ الشیئَ۔ ہاتھ میں
لے کر وزن کا اندازہ کرنا۔ الرجلُ
دوڑنا۔
رَطَّلَ۔ الشعرَ۔ بالوں میں تیل لگا کر
ان کو نرم کرنا۔ اور ان میں کنگھی کرنا۔
۔۔ الشیئَ کسی چیز کا رطل پیمانہ سے
وزن کرنا۔ و اَرْطَلَ، الرجلُ
ڈھیلے کانوں والا ہونا۔
رَاطَلَ۔ رطلوں سے بیچنا۔
الرَطْلُ و الرِطْلُ۔ ایک وزن بارہ
اوقیہ کا، شام میں پانچ پونڈ کا اور مصر
میں پونے سولہ اونس کا۔ ج۔
اَرْطَالٌ۔ الرِطْلُ۔ مِنَ الرِجَالِ
احمق۔ سست۔ کمزور۔ بوڑھا۔ لاغر
اعضاء۔ قریب البلوغ لڑکا، سبک
و تیز رفتار گھوڑا۔
الرِطْلَۃُ۔ تیز رفتار گھوڑی۔
المُرْطِلُ۔ مِنَ الرِجَالِ۔ نرم، لمبا۔
رَطَمَہٗ (ن) رَطْمًا۔ کیچڑ میں ڈالنا۔
یا ایسی مشکل میں پھنسانا کہ خلاصی
دشوار ہو۔
رَطَمَ و اَرْطَمَ۔ فِی قُعُوْدِہٖ۔
جم کر بیٹھنا۔ و اَرْطَمَ الرجلُ۔
خاموش رہنا۔
رُطِمَ۔ البعیرُ۔ اونٹ کو قبض ہونا۔
تَرَطَّمَ۔ پائخانہ روکنا۔

کیچڑ میں گرنا، یا کسی پیچیدہ کام میں پھنسنا — فِی الامرِ۔ کسی امر میں الجھنا — علیہ الامرُ۔ کسی پر کوئی امر مشتبہ ہونا۔ گڑبڑ ہونا — الشیٔ۔ ڈھیر لگنا — اِمْرَأَۃٌ مَرْطُومَۃٌ۔ وہ عورت جس پر برائی کی تہمت ہو۔

رَطَنَ لَہٗ (ن) رَطَانَۃً و رِطَانَۃً و رَاطَنَۃً و مُرَاطَنَۃً۔ عجمی زبان میں بات کرنا۔

تَرَاطَنَ — القومُ۔ و تَرَاطَنُوْا فِیْمَا بَیْنَھُمْ۔ باہم عجمی زبان میں بات چیت کرنا۔

الرُّطِیْنِیُّ۔ غیر مفہوم کلام۔ کہتے ہیں "مَا رُطِیْنَاكَ ھٰذِہٖ" یہ تمھاری کیا بڑ ہے۔

رَعَتْ (ن) رَعْتًا — الرِّیحُ۔ ہوا کا ٹھیرنا۔

الرَّعَاعُ۔ رذیل لوگ۔

الرَّعَاعَۃُ۔ شترمرغ۔ بے عقل، گئے ہوئے دل کا آدمی۔

رَعَبَ (ف) رَعْبًا و رُعْبًا۔ ڈرنا۔ — الرَّجُلَ۔ ڈرانا۔ — رَعْبًا، الاِنَاءَ اَوِ الحَوضَ۔ برتن یا حوض کو بھرنا — السَّنَامَ و نَحْوَہٗ۔ کوہان وغیرہ کے لمبے لمبے ٹکڑے کاٹنا

رَعَّبَ۔ تَرْعِیْبًا و تَرْعَابًا — الرَّجُلَ۔ کسی کو ڈرانا۔ — الاِنَاءَ۔ برتن بھرنا — السَّنَامَ۔ کوہان کے لمبے لمبے ٹکڑے کاٹنا۔ اِرْتَعَبَ ڈرنا

الرَّعْبُ۔ جادو کا منتر۔

الرُّعْبُ و الرُّعُبُ۔ خوف۔ ڈر۔ تیر میں پیکان لگانے کی جگہ۔ ج۔ رِعَبَۃٌ۔

الرَّعِیْبُ۔ خوف زدہ۔ ڈرا ہوا۔ کہتے ہیں رَجُلٌ رَعِیْبُ العَیْنِ و مَرْعُوْبُ العَیْنِ۔ وہ بزدل آدمی جو ہر چیز کو دیکھتے ہی ڈر جائے۔ موٹا۔ چربی دار

الرَّعَّابُ۔ جادوگر۔ مقفّیٰ نثر بولنے والا۔

الرَّعَّابَۃُ۔ لوگوں کو بہت ڈرانے والا۔

الرُّعْبُوْبُ۔ بزدل۔ ج۔ رَعَابِیْبُ (— والرُّعْبُوْبَۃُ و الرِّعْبِیْبُ) — مِنَ الجَوَارِیْ۔ نرم و نازک اندام لڑکی۔

المُرْعَبُ۔ موٹا۔ چربی سے بھرا ہوا۔

التَّرْعِیْبَۃُ۔ کوہان کا ٹکڑا۔ ج۔ تَرَاعِیْبُ۔

رَعْبَلَ — اللَّحْمَ۔ گوشت کے پارچے بنانا، تاکہ آنچ کے اثر سے اچھی طرح پک جائے — الثَّوْبَ کپڑا پھاڑنا — الرَّجُلُ۔ کسی کا بیوقوف عورت سے شادی کرنا۔

الرَّعْبَلُ — مِنَ النِّسَاءِ۔ بے وقوف عورت۔ پھٹے پرانے کپڑے پہننے والی عورت — جَمَلٌ رَعْبَلٌ۔ موٹا اونٹ۔

الرِّعْبَلَۃُ و الرُّعْبُوْلَۃُ۔ پرانا کپڑا۔ ج رَعَابِلُ و رَعَابِیْلُ۔

الرُّعْبُلَۃُ — والرُّعْبُلِیْلُ — مِنَ الرِّیَاحِ ایک رخ سے نہ چلنے والی ہوا۔

الرُّعْبُوْلَۃُ۔ پھٹا ہوا چیتھڑا۔ گوشت کا پارچہ۔

رَعِثَتْ (ف) رَعْثًا و رَعِثَتْ (س) رَعَثًا — العَنْزُ۔ بکری کا کنارۂ گوش سے سفید ہونا۔

تَرَعَّثَتْ و اَرْتَعَثَتْ — المَرْأَۃُ۔ عورت کا بالی پہننا۔

الرَّعْثُ و الرَّعَثُ۔ رنگین ریشم جو ہودج کے اوپر لٹکاتے ہیں۔ مختلف رنگ کے پھندنے جو پالکی کے اوپر لٹکاتے ہیں۔

رَعْثُ الرُّمَّانِ۔ شگوفۂ انار۔

الرَّعَثَۃُ و الرَّعْثَۃُ۔ کان کی بالی مرغ کی کلغی، مرغ کا تاج۔ ج۔ رِعَاثٌ جج۔ رُعُثٌ۔

الرَّعْثَاءُ۔ وہ بکری جس کے دونوں کانوں کا کٹا ہوا حصہ لٹکتا ہو۔

رَعَجَ (ف) رَعْجًا و رَعَجًا و اَرْعَجَ۔ غنی کرنا۔ بے کل و بے چین کرنا — رَعَجَ البَرْقُ۔ بجلی کا لگاتار چمکنا۔

اَرْعَجَ الرَّجُلُ۔ مال و مویشی کا کسی کے پاس بہت ہونا۔

رَعِجَ (س) رَعَجًا — المَالُ اَوِ العَدَدُ۔ مال و مویشی کا بہت ہونا — الوَادِیْ وادی کا بھر جانا۔

اِرْتَعَجَ — الرَّجُلُ۔ کانپنا۔ کہتے ہیں۔ "خَرَجُوْا وَلَھُمْ اِرْتِعَاجٌ" یعنی وہ ٹھاٹھیں مارتے نکلے۔

الرَّعَجُ۔ بہت مویشی۔

رَعَدَ (ف ن) رَعْدًا و رُعُوْدًا — السَّحَابُ۔ بادل کا گرجنا۔ کڑکنا۔ کہتے ہیں "رَعَدَ لِیْ فُلَانٌ وَ بَرَقَ" یعنی فلاں نے مجھ کو دھمکی دی۔ " و رَعَدَتِ المَرْأَۃُ وَبَرَقَتْ" عورت کا بناؤ سنگھار کرکے سامنے آنا۔

اَرْعَدَ — الرَّجُلُ۔ کسی کو گرج سے تکلیف ہونا۔ گرج سننا — زَیْدًا دھمکی دینا — ہٗ الخَوْفُ۔ لرزا دینا کپکپا دینا۔

اُرْعِدَ۔ کپکپی میں مبتلا ہونا۔ لرزہ محسوس کرنا۔

تَرَعَّدَ۔ حرکت کرنا۔ کانپنا۔

اِرْتَعَدَ۔ کانپنا۔ اضطراب کرنا۔

الرَّعْدُ۔ مص۔ بادل کی گرج۔ کہتے ہیں "جَاءَ بِذَاتِ الرَّعْدِ وَ الصَّلِیْلِ" وہ

لڑائی لایا۔

الرِّعْدَۃُ والرُّعْدَۃُ۔ کپکپی جو خوف وغیرہ سے لاحق ہو۔ لرزہ۔

الرَّعَّادُ۔ بہت بولنے والا۔ بہت گرجنے والا بادل، ایک قسم کی مچھلی جس کے چھونے سے بدن کانپنے لگتا ہے۔

الرَّعَّادَۃُ۔ بہت بولنے والا۔

الرَّاعِدَۃُ۔ گرجنے والا بادل۔ "صَلَفٌ تَحْتَ الرَّاعِدَۃِ" اس شخص کو کہتے ہیں جو فضول نرا بکواسی ہو۔ کام کی بات نہ کہتا ہو۔ ج۔ رَوَاعِدُ۔

ذَاتُ الرَّوَاعِدِ۔ مصیبت۔

رَعْدَدَ۔ اصرار کے ساتھ مانگنا۔

تَرَعْدَدَ۔ کپکپی پڑنا۔

الرِّعْدِیْدُ والرِّعْدِیْدَۃُ۔ بزدل۔ بہت کانپنے والا۔ نَبَاتٌ رَعْدِیْدٌ۔ نرم و نازک نبات۔ ج۔ رَعَادِیْدُ۔

رَعْرَعَ۔ الْمَاءُ۔ پانی کا سطح زمین پر لہریں مارنا۔ الْفَرَسَ۔ گھوڑے پر اس کو سدھانے کے لیے سوار ہونا۔ ـــ ہُ اللّٰہُ۔ اُگانا۔

تَرَعْرَعَ۔ الصَّبِیُّ۔ بچہ کا بڑھنا، جوان ہونا۔ الْمَاءُ اَوِ السَّرَابُ پانی یا سراب کا جنبش و حرکت میں ہونا۔ السِّنُّ۔ دانت کا ہلنا۔

الرَّعْرَعُ والرُّعْرُعُ والرَّعْرَاعُ۔ خوبصورت قد و جوانی والا۔ ج۔ رَعَارِعُ و رَعَارِیْعُ والرَّعْرَاعُ۔ بزدل، لمبا نرکل۔

رَعَسَ (ف) رَعْسًا۔ کانپنا۔ تھکن وغیرہ سے کمزور چال چلنا۔ ـــ (رَعْسًا و رَعَسَانًا) رَاسَہٗ سر کو بڑھاپے کے سبب ہلانا۔

اَرْعَسَہٗ۔ کپکپا دینا۔ لرزا دینا۔

تَرَعَّسَ و اَرْتَعَسَ۔ کانپنا۔ لرزنا۔

الرَّعُوْسُ۔ خوشی یا نیند کی وجہ سے سر ہلانے والا۔ نَاقَۃٌ رَاعِسَۃٌ چست اونٹنی۔

الرَّعِیْسُ۔ چلنے میں ڈگمگانے والا۔ کانپنے والا۔

المِرْعَسُ۔ خسیس آدمی۔

رَعِشَ (س) رَعْشًا و اِرْتَعَشَ۔ کانپنا لرزہ پڑنا۔ صفت ر رَعِشٌ و رَعِیْشٌ۔

اَرْعَشَہٗ و رُعِّشَہٗ۔ کپکپا دینا۔ لرزہ ڈال دینا۔ عاجز کرنا۔

الرِّعْشُ والرِّعْشِیْشُ۔ بزدل۔ جلد باز۔

الرَّعْشَۃُ۔ عجلت۔ جلدی۔

الرُّعَاشُ۔ مرض کے باعث انسان کو لاحق ہونے والی کپکپی۔ نَاقَۃٌ رَعُوْشٌ۔ وہ اونٹنی جس کا سر بڑھاپے کی وجہ سے ہلے۔

الرَّعْشَاءُ۔ مِنَ النَّعَامِ۔ تیز رفتار شتر مرغ۔ مِنَ النُّوْقِ۔ تیز رفتاری کی وجہ سے جھوم کر چلنے والی اونٹنی۔

المُرْعَشُ و المَرْعَشُ۔ سفید کبوتر جو اونچی اڑان بھرتا ہے۔

الرَّعَشُ۔ کانپنے والا۔ بزدل۔ جلدی کرنے والا۔

رَعَصَ (ف) رَعْصًا و اَرْعَصَ۔ الشَّیْءَ۔ حرکت دینا۔ ہلانا۔ کھینچنا۔ ـــ عَلَیْہِ جِلْدُہٗ۔ کھال کا پھڑکنا

تَرَعَّصَ و اَرْتَعَصَ۔ پیچ کھانا۔ ہلنا حرکت۔ ـــ عَلَیْہِ جِلْدُہٗ۔ کھال کا پھڑکنا۔ الْجَدْیُ۔ بکری کے بچے کا خوشی سے پھدکنا، اچھلنا۔

رَعَظَ (ف) رَعْظًا۔ السَّہْمَ۔ تیر میں پیکان لگانے کی جگہ بنانا۔ پیکان کی جگہ توڑ دینا۔

رَعَّظَہٗ۔ عَنْ کَذَا۔ سست بنانا۔ جلدی کرانا۔ الْوَتَدَ۔ کیل کو اکھیڑنے کے لیے ہلانا۔

الرُّعْظُ۔ تیر میں پیکان لگانے کی جگہ۔ ج اَرْعَاظٌ۔ کہتے ہیں "کُسِرَ عَلَیْہِ اَرْعَاظُ النِّبَالِ"۔ وہ اس پر بہت غضبناک ہوا۔

رَعَفَ (ف ن) رَعْفًا۔ الْفَرَسُ الْخَیْلَ۔ گھوڑے کا اور گھوڑوں سے آگے نکل جانا۔

رَعِفَ (س) رَعْفًا۔ الدَّمُ۔ ناک سے نکسیر کا خون بہہ پڑنا۔ نکسیر پھوٹنا۔

ـــ و رَعَفَ (ف ن) رَعْفًا و رُعَافًا ـــ الرَّجُلُ۔ نکسیر پھوٹنا ـــ

رَعَفَ بِہِ الْبَابُ۔ اچانک اندر آ جانا۔

اَرْعَفَہٗ۔ جلدی کرانا۔ الْقِرْبَۃَ۔ مشک کو بھر کر ابال دینا ـــ الْقَلَمَ قلم میں سیاہی زیادہ لگا لینا۔

اِرْتَعَفَ و اسْتَرْعَفَ۔ آگے بڑھنا۔ سبقت کرنا۔ وَاسْتَرْعَفَتِ الْحَصٰی رِجْلَہٗ۔ کنکریوں نے اس کے پاؤں کو خون آلودہ کر دیا۔

الرَّعْفُ۔ نیزہ مارنے کی پھرتی۔

الرُّعَافُ۔ نکسیر۔ بہت بارش۔

الرَّعَّافُ۔ وہ شخص جس کو نکسیر پھوٹنے کی بڑی شکایت ہو۔ بہت آگے بڑھنے والا۔

الرَّعَافِیُّ۔ بہت فیاض۔

الرَّاعِفُ۔ فا۔ ناک کا کنارہ۔ پہاڑ کی چوٹی اور گھوڑوں سے آگے نکل جانے والا گھوڑا۔ ج۔ رَوَاعِفُ۔ الرَّوَاعِفُ نیزے۔ الرَّعُوْفُ و الرَّاعُوْفُ۔

رُمُوسٌ وأَرْمَاسٌ۔

الرَّوَامِسُ۔ رات کو اڑنے والے پرندے رات کو نکلنے والا جانور۔ صفت (رَامِسٌ) (۔۔ والرَّامِسَات) نشانات کو مٹا دینے والی ہوائیں۔

الرَّامُوسُ۔ قبر۔ ج۔ رَوَامِيسُ ۔۔ المَرْمَسُ۔ قبر کی جگہ۔

رَمَشَ (ن ض) رَمْشًا۔ الشَّيْءَ۔ کسی شے کو انگلیوں کے سروں سے پکڑنا ۔۔ رَمَشَتِ الغَنَمُ۔ بکریوں کا تھوڑا سا چرنا۔ ۔۔ ہُ بِالحَجَرِ۔ کسی کو پتھر مارنا۔ ۔۔ بِيَدِہٖ۔ ہاتھ سے چھونا۔

أَرْمَشَ ۔۔ الشَّجَرُ۔ درخت کا پتے لانا۔ پھل دار ہونا ۔۔ الرَّجُلُ۔ ضعف کی وجہ سے کسی کی طرف بہت دیکھنا۔ فِي الدَّمْعِ۔ تھوڑے آنسو بہانا۔

الرَّمْشُ۔ پلکوں کی سرخی اور ساتھ ساتھ پانی کا رسنا۔ پلکوں کے بالوں کا آپس میں چمٹنا۔

الرَّمْشُ۔ مص۔ پھولوں کا دستہ۔ رَمْشُ العَيْنِ۔ آنکھ کی پلک۔

الرُّمْشُ۔ سفیدی جو جوانوں کے ناخنوں پر ظاہر ہوتی ہے۔

الأَرْمَشُ۔ خوب صورت ساخت والا۔ مؤنث۔ رَمْشَاءُ۔ ج رُمْشٌ۔ (۔۔ والمُرْمَشُ) چندھی آنکھوں والا ۔۔ الأَرْمَشُ۔ مختلف رنگ والا ۔۔ أَرْضٌ رَمْشَاءُ۔ بہت گھاس والی زمین۔

المِرْمَاشُ۔ دیکھتے وقت آنکھوں کو بہت مٹکانے والا۔ ج۔ مَرَامِيشُ۔

رَمَصَ (ن) رَمْصًا۔ اللّٰهُ مُصِيبَتَهُ۔ مصیبت کو ٹال لینا ۔۔ بَيْنَهُمْ۔ صلح کرانا ۔۔ الشَّيْءَ۔ ڈھونڈنا۔ ٹٹولنا۔ ۔۔ إِلَيْهِ۔ کسی کی طرف پست نگاہ سے دیکھنا ۔۔ الدَّجَاجَةُ۔ مرغی کا بیٹ کرنا۔ صفت (رَمُوصٌ) ۔۔ السِّبَاعُ۔ درندہ کا بچہ جننا۔

رَمِصَتْ (س) رَمَصًا۔ عَيْنُهُ۔ آنکھ سے کیچڑ بہنا۔ صفت (أَرْمَصُ) مؤنث رَمْصَاءُ۔ ج۔ رُمْصٌ۔ رَمِصَ الرَّجُلُ۔ کیچڑ والی آنکھوں والا ہونا۔

الرَّمَصُ۔ آنکھ کا کیچڑ۔

رَمِضَ (س) رَمَضًا۔ النَّهَارُ۔ دن کا بہت گرم ہونا ۔۔ الشَّمْسُ۔ ریت وغیرہ پر تیز دھوپ کا پڑنا۔ رِجْلُهُ۔ گرم زمین سے کسی کا پاؤں جلنا ۔۔ الطَّائِرُ۔ شدت پیاس سے پرندے کے جوف کا گرم ہونا ۔۔ عَيْنُهُ۔ گرم ہو کر جلنے کے قریب ہونا ۔۔ لِلأَمْرِ۔ غصہ میں آگ بگولا ہونا۔

رَمَضَ (ن ض) رَمْضًا۔ النَّصْلَ۔ پھل کو دو پتھروں کے درمیان رکھ کر کوٹنا تاکہ وہ باریک ہو جائے۔ (رَمَّضَ و أَرْمَضَ) الغَنَمَ۔ بکریوں کو سخت گرم زمین میں چرانا ۔۔ و رَمَّضَ الصَّوْمَ۔ روزہ کی نیت کرنا۔ رَمَّضَ الرَّجُلَ۔ کسی کا تھوڑا سا انتظار کر کے چل پڑنا ۔۔ وأَرْمَضَ الشَّيْءَ۔ جلانا۔

أَرْمَضَ الرَّجُلَ۔ کسی کو دکھ دینا۔ أَرْمَضَ الحَرُّ۔ القَوْمَ۔ گرمی کا تیز ہو کر تکلیف پہنچانا ۔۔ الأَمْرُ فُلَانًا۔ کسی کو غصہ سے آگ بگولا کر دینا۔

تَرَمَّضَ۔ الصَّيْدَ۔ سخت گرم جگہ میں شکار کرنا۔ تَرَمَّضَتْ نَفْسُهُ۔ جی متلانا

إِرْتَمَضَ۔ مِنَ الحُزْنِ۔ غم سے جل جانا۔ ۔۔ لِفُلَانٍ۔ کسی کے لیے غمزدہ ہونا۔ ۔۔ كَبِدُهُ۔ خراب ہونا۔ الفَرَسُ بِهٖ۔ گھوڑے کا کودنا ۔۔ الرَّمْضُ۔ مص۔ گرمی کی جلن۔ خریف سے پہلے کی بارش زمین پر برسے۔

الرَّمَضِيُّ۔ مِنَ السَّحَابِ والمَطَرِ۔ گرمی کے آخر اور خریف کے ابتدا کی بارش یا بادل۔

رَمَضَانُ۔ قمری مہینوں میں نواں مہینہ۔ ج۔ رَمَضَانَاتٌ ورَمَاضِينُ وأَرْمِضَاءُ وأَرْمِضَةٌ۔

الرَّمْضَاءُ۔ گرمی کی تیزی۔ دھوپ کی تیزی کی وجہ سے گرم زمین۔

الرَّمِيضُ والرَّمِيضَةُ۔ مِنَ النِّصَالِ۔ تیز بھالا۔

رَمَطَهُ (ض) رَمْطًا۔ عیب لگانا۔ طعن و تشنیع کرنا۔

رَمَعَ (ف) رَمَعَانًا۔ أَنْفُهُ۔ غصہ یا بڑھاپے کی وجہ سے ناک کا کانپنا۔ صفت (أَرْمَعُ) ۔۔ عَيْنُهُ۔ آنکھ کا آنسو بہانا ۔۔ بِيَدِهٖ۔ ہاتھ سے اشارہ کرنا ۔۔ رَأْسَهُ۔ سر ہلانا۔ (۔۔ رَمْعًا ورَمَعَانًا) الرَّجُلُ۔ تیز چلنا۔

رَمِعَ وأَرْمَعَ ۔۔ السَّاقِي۔ ساقی کی پیٹھ یا پیٹ میں درد ہونا۔ رَمِعَتِ المَرْأَةُ بِالصَّبِيِّ۔ عورت کا بچہ جننا

تَرَمَّعَ۔ غصہ سے کانپنا۔ لرزنا۔

الرَّامِعُ۔ فا۔ سر جھکا کر اٹھانے والا۔ سر کو اوپر نیچے کرنے والا۔

الرُّمْعَةُ۔ ٹکڑا۔ کہتے ہیں۔ رُمْعَةٌ مِنْ نَبَاتٍ۔ گھاس کا کچھ حصہ۔

الرَّمَّاعَةُ۔ دبر۔ بچہ کا تالو جو حرکت کرتا رہتا ہے۔

الرُّمَاعُ۔ کمر کا درد۔ پیٹ کا درد جس سے چہرہ کا رنگ زرد پڑ جاتا ہے۔

اليَرْمَعُ۔ پھرکی۔ سفید چمکتی ہوئی کنکریاں۔

ج ۔ يَرَامِعُ ۔ کہتے ہیں "تَرَكْتُهُ يَقُتُّ الْيَرَامِعَ" میں نے اس کو اس حال میں چھوڑا کہ وہ غم اور صدمہ سے چور چور تھا۔
الْمُرْمَعَةُ ۔ بیابان۔
رَمَغَ (ف) رَمْغًا ۔ الشَّيْءَ ۔ چمڑے وغیرہ کو ہاتھ سے ملنا۔
رَمَّغَ ۔ رَأسَهُ ۔ سر میں تیل لگانا۔ ۔ الْكَلَامَ ۔ گفتگو میں جھوٹ سچ ملا کر اس کو چٹپٹی کرنا ۔ الطَّعَامَ کھانے کو سالن سے تر کرنا۔
رَمَقَهُ (ن) رَمْقًا ۔ نظر ڈالنا ۔ دیر تک دیکھنا۔
رَمَّقَ ۔ دیر تک دیکھنا ۔ الْكَلَامَ ۔ کلام کو جھوٹ سے آراستہ کرنا ۔ الْعَمَلَ ۔ کسی کام کو اچھی طرح نہ کرنا ۔ هُ بِالشَّيْءِ ۔ کسی چیز سے کسی کے آخری سانس کو بچا لینا۔
رَامَقَ ۔ مُرَامَقَةً ۔ الْعَمَلَ ۔ کسی کام کو اچھی طرح نہ کرنا ۔ الرَّجُلَ ۔ کسی شخص کے شر سے بچنے کے لیے اس کے ساتھ خاطر و مدارات سے پیش آنا۔
تَرَمَّقَ ۔ الْمَاءَ أوِ اللَّبَنَ ۔ پانی یا دودھ تھوڑا تھوڑا پینا۔
اِرْمَقَّ وَارْمَاقَّ ۔ الشَّيْءُ ۔ کمزور ہونا پتلا ہونا ۔ اِرْمَاقَّ الرَّجُلُ ۔ لاغری سے ہلاک ہونا ۔ اِرْمَقَّ الطَّرِيقُ ۔ راستہ دراز ہونا ۔ عَيْشٌ (رَمِقٌ وَرَمَاقٌ) تنگ گذران۔
۔ الرِّمَاقُ ۔ نفاق و دشمنی کی وجہ سے ترچھی نظر سے دیکھنا۔
الرَّمَقُ ۔ زندگی کے آخری سانس ۔ مِنَ الْعَيْشِ ۔ وہ کم سے کم گذارہ جس سے آخری سانس باقی رہ سکے۔
ج ۔ أرْمَاقٌ۔

الرَّمَقُ ۔ بکریوں کا گلہ (فارسی رمہ سے معرب ہے)۔
الرُّمْقَةُ وَالرَّمَاقُ وَالرِّمَاقُ ۔ مِنَ الْعَيْشِ ۔ بہت قلیل گذارہ جس سے انسان صرف زندہ رہ سکے۔
قوتِ لایموت۔
الرَّامِقُ وَالرَّمُوقُ ۔ فقیر، حاسد ۔ ج ۔ رُمُقٌ ۔ رَجُلٌ رُمُقٌ ۔ کمزور آدمی۔
الْمُرَمَّقُ وَالْمُرَمِّقُ ۔ الْعَيْشِ تنگ گذران والا آدمی۔
الْمُرَامِقُ بد خلق ۔ بے مہر۔
الْيَرْمُوقُ ۔ کمزور نظر والا۔
رَمَكَ ۔ رُمُوكًا ۔ بِالْمَكَانِ ۔ اقامت کرنا ۔ رہنا ۔ الْإِبِلُ عَلَى الْمَاءِ اونٹوں کا پانی پر پڑاؤ کرنا۔
أرْمَكَهُ ۔ بالمکان کسی کو کسی جگہ ٹھہرانا۔
اِرْمَكَّ ۔ اِرْمِكَاكًا ۔ دبلا پتلا ہونا ۔ الْبَعِيرُ ۔ اونٹ کا خاکستری رنگ کا ہونا ۔ صفت ۔ أرْمَكُ ۔ مؤنث رَمْكَاءُ ۔ ج ۔ رُمْكٌ۔
اِسْتَرْمَكَ ۔ الْقَوْمُ ۔ حسب میں کھوٹ رکھنا ۔ عیب دار ہونا۔
الرَّامِكُ وَالرَّامَكُ ۔ ایک قسم کی خوشبو
الرَّمَكَةُ ۔ گھوڑی، یا وہ گھوڑی جو نسل چلانے کے لیے رکھی جاتے ۔ ج ۔ رَمَكٌ وَرِمَاكٌ وَرَمَكَاتٌ وَأرْمَاكٌ ۔ رَجُلٌ رَمَكَةٌ ۔ کمزور آدمی۔
الرُّمْكَةُ ۔ اونٹوں کا خاکستری رنگ۔
رَمَلَ (ن) رَمْلًا ۔ الطَّعَامَ ۔ کھانے میں ریت ملانا ۔ النَّسِيجَ ۔ باریک بننا ۔ السَّرِيرَ ۔ تخت کو جواہر وغیرہ سے سجانا ۔ آراستہ کرنا ۔ الثَّوْبَ بِالدَّمِ ۔ کپڑے کو خون میں لتھیڑنا ۔ (رَمَلًا وَرَمَلَانًا وَمَرْمَلًا) کندھوں کو ہلاتے ہوئے دوڑنا
رَمِلَتِ ۔ الْمَرْأةُ مِنْ زَوْجِهَا ۔ عورت کا رانڈ و بیوہ ہونا ۔ النَّسِيجَ ۔ باریک بننا ۔ الْكَلَامَ ۔ کلام کو گھٹیا بنانا ۔ الْخَطَّ ۔ لکھے ہوئے پر خشک کرنے کے لیے ریت ڈالنا ۔ الثَّوْبَ کپڑے کو خون میں لتھیڑنا۔
أرْمَلَ ۔ الْقَوْمُ ۔ قوم کی خوراک یا توشہ کا ختم ہو جانا ۔ فقیر ہونا ۔ زَادَهُمْ توشہ ختم ہونا ۔ الْمَرْأةُ ۔ عورت کا بیوہ ہونا ۔ الْحَبْلَ ۔ رسی دراز کرنا ۔ السَّهْمَ ۔ تیر کا خون سے لتھڑنا ۔ النَّسِيجَ ۔ باریک بننا۔
تَرَمَّلَتِ ۔ الْمَرْأةُ ۔ عورت کا بیوہ ہونا۔
تَرَمَّلَ وَارْتَمَلَ ۔ بِالدَّمِ ۔ خون سے لتھڑنا۔
الرَّمْلُ ۔ ریت ۔ رَمْلَةٌ اس سے خاص ہے ۔ ج ۔ رِمَالٌ وَأرْمُلٌ۔
علم رمل ۔ ایک علم ہے جس میں ریت پر لکیریں کھینچ کر آئندہ کے حالات معلوم کرتے ہیں ۔ أمُّ رِمَالٍ ۔ بجو۔
الرَّمَلُ ۔ تھوڑی بارش ۔ زیادتی نیل گائے کی ٹانگوں میں دھاریاں ۔ علم عروض میں ایک بحر کا نام ہے ۔ فن موسیقی میں ایک راگ۔
الرَّمْلَةُ ۔ زمین کا ریتیلا قطعہ۔
الرُّمْلَةُ ۔ کالی دھاری ۔ ج ۔ رُمَلٌ و أرْمَالٌ۔
الأرْمَلُ ۔ مفلس، مسکین ۔ رنڈوا ۔ ج ۔ أرَامِلُ وَأرَامِلَةٌ ۔ مؤنث أرْمَلَةٌ ۔ عَامٌ أرْمَلُ ۔ کم بارش اور نفع والا سال۔
الأرْمَلَةُ ۔ محتاج ۔ کمزور لوگ۔
الرَّمَّالُ ۔ ریت بیچنے والا۔

المِرْمَلُ۔ چھوٹی بیڑی۔ المُرْمِلُ و المُرَمِّلُ۔ شیر۔

الرُّمَّانُ۔ انار کا درخت۔ انار۔ واحد رُمَّانَةٌ۔ الرُّمَّانَةُ۔ ناف اور اس کے آس پاس پیٹ کا حصہ۔

المَرْمَنَةُ۔ انار اُگنے کی جگہ۔

رَمِهَ (س) رَمْهًا۔ الیومُ۔ دن کا سخت گرم ہونا۔

رَمٰی (ض) رَمْیًا و رِمَایَةً۔ الشیءَ و بِالشیءِ۔ پھینکنا۔ المکانَ۔ کسی جگہ کا قصد کرنا۔ اللّٰهُ لَهٗ۔ مدد کرنا۔ رِمَاهُ بِکَذَا۔ کسی پر عیب لگانا۔ تہمت لگانا۔ کہتے ہیں "رَمٰی بِحَبْلِهٖ عَلٰی غَارِبِهٖ" اس نے اس کی رسی اس کے کندھے پر رکھ دی، یعنی اس کو آزاد چھوڑ دیا، کہ جو چاہے سو کرے۔ رُمِیَ عَلَی الخَمْسِیْنَ پچاس پر زیادہ ہوگیا۔ المالُ۔ مال بہت ہونا۔ "رُمِیَ بِهٖ عَلَی البَلَدِ" کسی کو کسی شہر پر والی اور حاکم بنانا۔

اِرْمٰی۔ اِرْمَاءً۔ الشیءَ مِنْ یَدِهٖ۔ پھینکنا۔ ڈالنا۔ عَنْ فَرَسِهٖ گھوڑے کی پیٹھ سے گرا دینا۔ اَرْمٰی عَلَی الخَمْسِیْنَ۔ پچاس سے بڑھنا۔ زائد ہونا۔ اَرْمَتْ بِهِ البِلَادُ۔ وطن سے نکال دینا۔

رَامَاهُ مُرَامَاةً و رِمَاءً و تَرْمَاءً۔ ایک دوسرے کو دفع کرنا۔ دور کرنا ایک دوسرے پر تیر مارنا۔

تَرَامٰی تَرَامِیًا۔ القومُ۔ ایک کا دوسرے پر تیر مارنا یا پتھر برسانا۔ الاَمْرُ۔ تاخیر ہونا۔ السحابُ بادلوں کا ایک دوسرے سے ملنا۔ تَرَامٰی۔ الشیءُ۔ کسی چیز کا لگاتار ہونا۔ کہتے ہیں "مَازَالَ الشَّرُّ یَتَرَامٰی بَیْنَهُمْ" شر ان کے درمیان برابر جاری رہا۔

اِرْتَمٰی۔ اِرْتِمَاءً۔ پھینکا جانا۔ الصیدَ۔ شکار پر تیر مارنا۔ اِرْتَمَتْ بِهِ البِلَادُ۔ جلاوطن کرنا۔ ملک سے باہر نکال دینا۔

تَرَمّٰی۔ تیر پھینک کر شکار کرنا۔

الرِّمْیُ۔ پتھر پھینکنے کی آواز۔

الرَّمَاءُ۔ زیادتی۔ سود۔

الرُّمَیَّةُ۔ زیادتی، کہا جاتا ہے "هُوَ صَاحِبُ رُمَیَّةٍ" یعنی وہ باتوں میں زیادتی کرتا ہے۔ "فِیْ هٰذَا رُمَیَّةٌ عَمَّا قِیْلَ لِیْ" جو مجھ سے کہا گیا تھا، اس میں اس سے زیادتی ہے۔ جو ہمیشہ خطا کرتا ہو اور اتفاق سے اس سے صحیح ٹھیک کام سرزد ہو جائے تو کہتے ہیں "رَمْیَةٌ مِنْ غَیْرِ رَامٍ"۔

الرَّامِیْ۔ فا۔ ج۔ رُمَاةٌ و رَامُوْنَ۔ تیر مارنے والا۔ ایک ستارہ کا نام۔

الرَّمِیُّ۔ بہت سخت بارش برسانے والا بادل۔ ج۔ اَرْمَاءٌ و اَرْمِیَةٌ و رَمَایَا۔ الرَّمِیَّةُ۔ تیر سے شکار کیا ہوا۔ ج۔ رَمَایَا۔

المِرْمٰی۔ تیر پھینکنے کا آلہ۔ ج۔ مَرَامٍ۔ المِرْمَاةُ۔ چھوٹا کمزور تیر۔ کھر۔

المَرْمٰی۔ مصدر میمی۔ تیر پھینکنے کی جگہ۔ ج۔ مَرَامٍ "هٰذَا الکَلَامُ بَعِیْدُ المَرَامِیْ" یہ کلام دور رس ہے۔ "لَهٗ هِمَّةٌ قَصِیَّةُ المَرْمٰی" اس کی ہمت دور تک پہنچنے والی ہے۔

رَنَّ (ض) رَنِیْنًا۔ و اَرَنَّ۔ بلند آوازی سے رونا۔ رَنَّ و اَرَنَّ اِلَیْهِ۔ کسی کی طرف کان لگانا۔

رَنَّتْ و اَرَنَّتِ القَوْسُ۔ کمان کا آواز کرنا۔ رَنَّ و اَرَنَّ و اسْتَرَنَّ لِکَذَا۔ کھیل کود کرنا۔

رَنَّنَ۔ القَوْسَ۔ کمان سے آواز نکلوانا (۔ تَرْنِیْنًا۔ تَرْنِیْنَةً) چیخنا۔ چلانا۔

الرَّنَّةُ۔ مطلق عام آواز، یا خاص کمان وغیرہ کی آواز۔ الرَّنِیْنُ۔ مطلق آواز یا غمگین آواز۔

الرَّنَنُ۔ تھوڑا پانی۔ گرمی کے موسم میں پانی میں بولنے والا ایک جانور۔

الرُّنّٰی۔ تمام مخلوق۔

رَنَا۔ فا۔ آواز کرنا۔ اِلَیْهِ۔ کسی کی طرف دیکھنا۔ فِیْ مَشْیِهٖ۔ سست چلنا۔

الاَرْنَبُ۔ خرگوش۔ مؤنث و مذکر دونوں کے لیے۔ یہ جانور بزدلی میں ضرب المثل ہے ایک قسم کا زیور۔ ج۔ اَرَانِبُ۔ (۔ والیَرْنَبُ) چھوٹی دم کا ایک جنگلی چوہا۔

الاَرْنَبَةُ۔ اَرْنَبٌ کا واحد۔ ناک کا سرا کہتے ہیں "جَدَعَ فُلَانٌ اَرْنَبَةَ فُلَانٍ" فلاں نے فلاں کی ناک کاٹ ڈالی، یعنی بہت ذلیل و رسوا کیا۔ ج۔ اَرَانِبُ۔ "نَسِیْجٌ مُؤَرْنَبٌ و مُرَنْبَیٌّ" وہ کپڑا جس کی بناوٹ میں خرگوش کی اون ملی ہوئی ہو۔ "اَرْضٌ مُرْنِبَةٌ و مُؤَرْنِبَةٌ و مُؤَرْنَبَةٌ" وہ زمین جس میں خرگوش بہت ملیں۔

رَنَّحَ۔ تَرْنِیْحًا۔ کمزور ہونا۔ الرِّیْحُ الغُصْنَ۔ ہوا کا ٹہنی کو جھکانا۔ کہتے ہیں "ضَرَبْتُهٗ حَتّٰی رَنَّحْتُهٗ" میں نے اس کو اس قدر مارا، کہ وہ بے ہوش ہوگیا۔

رُنِّحَ — عَلَيْهِ۔ غشی طاری ہونا۔ بھاگنے یا خوف یا غم کی وجہ سے سست و کمزور ہو کر خمیدہ ہو جانا۔ صفت (مُرَنَّحٌ)
تَرَنَّحَ و (ا) تَنَحَ۔ نشہ وغیرہ کی وجہ سے جھک جانا — عَلَيْهِ۔ کسی پر فخر کرنا۔
الرُّنْحُ۔ دوران سر۔ چکر۔
المُرَنَّحَةُ۔ جہاز کا اگلا حصہ۔
رَنَخَ (ن) رُنُوخًا۔ سست ہونا۔
رَنَّخَهُ۔ خوار و ذلیل کرنا۔
تَرَنَّخَ۔ بِهِ۔ کسی چیز سے چمٹنا، لٹکنا۔
الرَّنْدُ۔ ایک قسم کا خوشبودار پودا جو آس کے مشابہ ہوتا ہے۔ کھجور کی پتیوں سے بنی ہوئی ایک چھوٹی گون۔
رَنَعَ (ف) رُنُوعًا۔ لاغر و دبلا ہونا۔ — لَوْنُهُ۔ رنگ کا متغیر ہونا۔ — الدَّابَّةُ۔ جانور کا سر سے مکھیاں اڑانا۔ — الرَّجُلُ۔ کھیلنا۔
رَنَّعَ — رَاسَهُ۔ اپنے سر کو ہلانا۔
المَرْنَعَةُ۔ کھیل میں آوازیں۔ کشادگی۔ باغ، ارزانی و فراخی۔
أَرْنَفَ — الرَّجُلُ۔ تیز چلنا — البَعِيرُ۔ اونٹ کا چلتے ہوئے سر ہلانا — النَّاقَةُ بِأُذُنَيْهَا۔ اونٹنی کا تھکن کی وجہ سے کان ڈھیلے کرنا۔
الرَّانِفُ۔ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ۔ ہر چیز کا کنارہ۔ سرا۔
الرَّانِفَةُ۔ ناک کا کنارہ۔ کان کی نرم ہڈی کا کنارہ۔ سرین کا وہ حصہ جو بیٹھتے وقت زمین پر لگتا ہے — مِنَ الكُمِّ۔ آستین کا سرا۔ ج رَوَانِفُ۔ "عَلَوْا رَوَانِفَ الآكَامِ" وہ ٹیلوں کی چوٹیوں پر چڑھ گئے۔

رَنَقَ (ن) رَنْقًا و رُنُوقًا۔ و رَنِقَ (س) رَنَقًا — الماءُ۔ پانی کا گدلا ہونا۔ صفت (رَنْقٌ و رَنِقٌ و رَنَقٌ)
رَنَّقَ — الماءَ۔ پانی کو مکدر کرنا۔ گدلا کرنا۔ پانی کو صاف کرنا — القومُ بالمكانِ۔ کسی جگہ اقامت کرنا، ٹھہرنا — الطائرُ۔ پرندے کا بغیر اڑنے کے بازوؤں کو پھڑپھڑانا — النومُ فِي عَيْنِهِ۔ نیند کا آنکھوں میں بھر آنا — جَنَاحُ الطائرِ۔ بازو ٹوٹنے سے پرندے کا گرنا — عَيْنَاهُ۔ بھوک وغیرہ سے نگاہ کا پست ہونا — جِسْمُهُ أَوْ رَأْيُهُ۔ کمزور جسم یا رائے ہونا — السَّفِينَةُ۔ کشتی کا اپنی جگہ گھومنا اور نہ چلنا — الرَّجُلُ۔ حیران ہونا — المَنِيَّةُ هُنَا۔ موت کا قریب ہونا۔ کہتے ہیں "رَنِّقْ وَلَا تَعْجَلْ" ٹھہرو، انتظار کرو۔ جلدی نہ کرو — النَّظَرَ إِلَيْهِ۔ کسی کو دیر تک دیکھنا۔
أَرْنَقَ — الماءَ۔ پانی کو مکدر کرنا — اللِّوَاءَ حملے کے لیے جھنڈے کو جنبش دینا — اللِّوَاءُ۔ جھنڈے کا ہلنا۔
تَرَنَّقَ — الماءُ۔ پانی کا گدلا ہونا۔
الرَّنْقُ۔ جھوٹ۔ گدلا پانی۔
الرُّنْقَاءُ۔ مِنَ الطَّيْرِ۔ انڈے سینے والا پرندہ۔ عام لوگ اس کو قُرْقَفَنَّة کہتے ہیں۔ "أَرْضٌ رَنْقَاءُ" بنجر زمین۔ ج۔ رَنْقَاوَاتٌ۔
الرَّنْقَةُ۔ مٹی ملا ہوا پانی، یا حوض میں تھوڑا سا بچا ہوا گدلا پانی۔ ج۔ رِنَاقٌ۔
الرَّوْنَقُ۔ چمک دمک، حسن و زیبائش۔

التَّرْنُوقُ و التُّرْنُوقُ و التُّرْنُوقَاءُ۔ نہروں کا کیچڑ۔ پانی کے بہاؤ میں خشک شدہ مٹی۔
رَنِمَ (س) رَنِيمًا و رَنَمًا و تَرَنَّمَ۔ خوش آوازی سے گانا — التَّرَنُّمُ و التَّرْنِيمَةُ۔ گیت، راگ، آواز۔
الرُّنُمُ۔ خوش آوازی سے گانے والیاں۔ ہوشیار چھوکریاں۔
رَنَا (ن) رُنُوًّا۔ و رَنَا — إِلَيْهِ۔ کسی کی طرف ٹکٹکی لگا کر دیکھنا — الرَّجُلُ۔ دل کی مشغولی اور خواہش کے غلبہ کے ساتھ کھیل کود میں لگنا۔ (— وتراخی عنه) کسی سے غافل ہونا۔
رَنِيَ۔ تَرْنِيَةً۔ گانا — إِلَيْهِ۔ مشتاق ہونا۔ و (أَرْنَى) الحَسَنُ فُلَانًا۔ حسن کا کسی کو تعجب میں ڈال کر دیکھنے پر اکسانا — أَرْنَاهُ إِلَى الطَّاعَةِ۔ کسی کو طاعت پر لگانا۔ اور پھر اس کا طاعت پر ہمیشگی اختیار کرنا۔
رَانَاهُ۔ سلوک کرنا۔ مدارات کرنا۔ مقابلہ کرنا۔ "لَهُ شَرَفٌ يُرَانِي الكَوَاكِبَ" وہ شرف میں ستاروں سے مقابلہ کرتا ہے۔ یعنی ستاروں سے زیادہ لوگوں کی نظروں کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔
تَرَنَّى۔ محبوب کی طرف مسلسل دیکھنا۔
الرَّنَا۔ مص۔ وہ خوبصورت چیز جس کو دور تک دیکھا جائے۔
الرَّنَاءُ۔ خوبصورتی۔
الرُّنَاءُ۔ اچھی آواز۔ طرب۔
الرَّنَّاءُ و الرَّنُوءُ۔ خوبصورت چیز کی طرف بہت خوشی سے دیکھنے والا۔
رَهِبَ (س) رَهْبَةً و رُهْبًا و رَهَبًا و رَهْبًا و رُهْبَانًا و رَهَبَانًا۔

ڈرنا۔ خوف کھانا۔
رَهَبَ۔ الجَمَلُ۔ اونٹ کی پیٹھ کا کمزور ہونے کی وجہ سے اٹھنے کی کوشش کر کے پھر بیٹھ جانا۔ رُهِبَتِ النَّاقَۃُ سفر کا اونٹنی کو تھکا دینا۔ صفت مذکر و مؤنث (رَهْبٌ) ج۔ رِهَابٌ۔
أَرْهَبَ۔ تھکے ماندے اونٹ پر سوار ہونا۔ آستین لمبی کرنا۔ أَرْهَبَہٗ۔ خوفزدہ کرنا۔
تَرَهَّبَ۔ رَاهِبْ ہونا۔ عبادت کرنا۔ ہٗ۔ دھمکی دینا۔
اِسْتَرْهَبَہٗ۔ خوف دلانا۔
الرَّهْبُ۔ باریک پتلا پھل ۔ مِنَ الإِبِلِ۔ سفر سے تھکا ماندہ اونٹ ج۔ رِهَابٌ۔
الرُّهْبُ۔ آستین۔
الرَّهْبَۃُ والرَّهْبٰی والرُّهْبٰی والرَّهْبَاءُ۔ ڈر۔ خوف۔
الرَّهْبَانِيَّۃُ والرُّهْبَانِيَّۃُ۔ راہبوں کا طریقہ۔
الرَّاهِبُ۔ فا۔ شیر۔ لوگوں سے کنارہ کش ہوکر گرجا میں عزلت نشین۔ ج رُهْبَانٌ۔ مؤنث رَاهِبَۃ۔ ج۔ رَاهِبَاتٌ و رَوَاهِبُ۔
الرَّهَبَانُ۔ بہت خوف کرنے والا۔ ج۔ رَهَابِينُ ورَهَابِنَۃ ورَهَابُونَ۔ مؤنث۔ رَهْبَانَۃ۔ ج۔ رَهْبَانَاتٌ۔
الرُّهْبَانُ۔ رَاهِبٌ۔ ج۔ رَهَابِينُ۔ مؤنث رُهْبَانَۃ۔ ج۔ رُهْبَانَاتٌ۔
الرَّهَبُوتُ والرَّهَبُوتٰی۔ سخت خوف۔
المَرَاهِبُ۔ ہولناکیاں، خوفناکیاں۔
الرَّهِيبُ۔ خوفناک شیر۔
رَهْبَلَ۔ غیر مفہوم کلام کہنا۔
تَرَهْبَلَ۔ تیز چال چلنا۔
الرَّهْبَلُ۔ غیر مفہوم کلام۔

أَرْهَجَ۔ غبار اڑانا۔ بَيْنَ القَوْمِ بعض کو بعض پر بھڑکانا۔ السَّمَاءُ آسمان کا برس پڑنا۔
الرَّهَجُ و الرَّهْجُ۔ اڑایا ہوا غبار۔ و الرَّهْجُ۔ فتنہ و فساد۔ شور و شغب۔ پانی سے خالی بادل۔ واحد (رَهْجَۃ)
الرَّهْوَجَۃُ۔ ایک قسم کی چال۔
رَهَدَہٗ (ف) رَهْدًا۔ بہت باریک پیسنا۔
رَهْدَ۔ بڑی حماقت و بے وقوفی کرنا۔
رَهَادَۃُ۔ العَيْشِ۔ زندگی کی خوشحالی۔
الرَّهُودِيَّۃُ۔ مہربانی۔ نرمی۔
الرَّهِيدُ۔ نرم و نازک۔ ارزاں۔ أَمْرٌ مَرْهُودٌ۔ غیر محکم کام۔
رَهْدَنَ۔ دیر لگانا۔ فِي مَشْيِهٖ چلنے میں گھومنا۔
الرَّهْدَنُ والرُّهْدَنُ والرِّهْدَنُ بزدل۔ احمق۔ چڑیا کی طرح ایک پرندہ ج۔ رَهَادِنُ و رَهَادِنَۃٌ۔
الرُّهْدُونُ۔ بہت چھوٹا۔
رَهْرَهَ۔ رَهْرَهَۃً۔ مَائِدَتَہٗ۔ فیاضی وسخاوت سے دسترخوان کو پھیلانا۔ فراخ کرنا۔
تَرَهْرَهَ۔ السَّرَابُ۔ سراب کا برابر چمکنا۔ جِسْمُہٗ۔ آسودہ حالی کی وجہ سے جسم کا سفید و نرم و نازک ہونا۔
الرَّهْرَهَۃُ۔ مص۔ چہرہ کی چمک دمک خوشروئی۔ جِسْمٌ رَهْرَهٌ و رَهْرَاهٌ ورُهْرُوهٌ۔ نرم و نازک اور سفید جسم۔ طَسْتٌ رَهْرَهٌ ورَهْرَاهٌ۔ چوڑا اتھلا طست۔
رَهَزَ (ف) رَهْزًا ورَهَزَانًا۔ تردد کی حالت میں حرکت کرنا۔
اِرْتَهَزَ۔ لِلأَمْرِ۔ خوشی سے جھومنا۔

رَهَسَ (ف) رَهْسًا۔ الشَّيْءَ۔ سخت روندنا۔
تَرَهَّسَ۔ الشَّيْءُ۔ چیز کا ہلنا۔ مضطرب ہونا۔
اِرْتَهَسَ۔ القَوْمُ۔ لوگوں کا بھیڑ کرنا۔ اُرْتُهِسَتْ رِجْلَا الدَّابَّۃِ۔ جانور کی ٹانگوں کا آپس میں رگڑ کھانا۔ الوَادِي۔ وادی کا بھرنا۔ الجَرَادُ ٹڈیوں کا دل بادل ہونا۔
اِرْتَهَشَ۔ الرَّجُلُ۔ لرزنا۔ کانپنا۔ القَوْمُ۔ قوم میں جنگ چھڑنا۔ القَوْسُ کمان کا نرم اور ڈھیلی ہونا۔ الفَرَسُ گھوڑے کے کھروں کا آپس میں ٹکرانا۔
تَرَهَّشَ۔ کرم و سخاوت سے کام لینا۔ النَّاقَۃُ اونٹنی کا بہت دودھ والی ہونا۔
الرَّهْشُ۔ جانور کی اگلی ٹانگوں کا آپس میں رگڑ کھانا۔
الرَّهِيشُ۔ مِنَ التُّرَابِ۔ باریک گرنے والی مٹی۔ کمزور۔ پتلا۔ کم گوشت، باریک پھل۔ پتلا۔ ہلکا تیر۔ نَاقَۃٌ رَهِيشَۃٌ زیادہ دودھ دینے والی اونٹنی۔
الرَّاهِشَانِ۔ جانور کے بازوؤں کے اندر کی دو رگیں۔
الرُّهْشَۃُ۔ کرم و سخاوت۔ حیا۔
الرَّوَاهِشُ۔ جانور کے بازوؤں کے اندر کی رگیں۔ ہاتھ کی ہتھیلی کے ظاہر کی رگیں واحد رَاهِشٌ و رَاهِشَۃ)
رَهَصَ (ف) رَهْصًا۔ الشَّيْءَ۔ زور سے نچوڑنا۔ الصَّيْدَ۔ شکار کو کمزور و سست کرنا۔ ہٗ۔ ملامت کرنا۔ جلدی گرانا۔ الحَائِطَ دیوار پر پہلا ردہ رکھنا۔ الفَرَسَ۔ گھوڑے کے کھر کو زخمی کرنا۔
أَرْهَصَ۔ الحَائِطَ۔ دیوار پر پہلا ردہ رکھنا۔ الشَّيْءَ۔ بنیاد ڈالنا۔ ثابت

کرنا۔ ہٗ اللّٰہُ۔ کسی کو بھلائی کی کان بنانا۔ الفَرَسَ۔ گھوڑے کے کھر کو زخمی کرنا۔
دَاھَصَ۔ غَرِیْمَہٗ۔ قرضدار کے گھر کی نگرانی کرنا۔
تَوَاھَصَتِ۔ الصُّخُوْرُ۔ چٹانوں کا آپس میں پیوستہ ہونا۔
الرِّھْصُ۔ مِنَ الحَائِطِ۔ دیوار کا پہلا ردّہ چننے کی مٹی۔ الرَّھَّاصُ۔ مٹی گارا بنانے والا۔
الرَّھْصَۃُ۔ گھوڑے کے سُم کا زخم۔
الرَّھِیْصُ۔ مِنَ الخَیْلِ۔ زخمی کھر والا۔ خُفٌّ رَھِیْصٌ۔ اونٹ کا پتھر سے زخمی کھر۔ اَسَدٌ رَھِیْصٌ۔ اپنی جگہ سے نہ ٹلنے والا شیر۔
الرَّوَاھِصُ۔ مِنَ الحِجَارَۃِ۔ کھر کو زخمی کرنے والے پتھر۔ مضبوط جمی ہوئی چٹانیں۔ واحد (رَاھِصَۃٌ)
المَرْھَصَۃُ۔ درجہ۔ رتبہ۔ پائیگاہ۔ ج۔ مَرَاھِصُ۔
رَھَطَ (ف) رَھْطًا۔ اللُّقْمَۃَ۔ بڑا لقمہ لینا۔ بہت کھانا۔
رَھَّطَ۔ بہت کھانا۔ بڑا لقمہ لینا۔ گھوڑے کی پیٹھ پر سوار ہونا۔ گھر سے باہر نہ نکلنا۔
اِرْتَھَطَ۔ القَوْمُ۔ قوم کا جمع ہونا۔ اکٹھا ہونا۔
الرَّھْطُ و الرَّھَطُ۔ آدمی کی قوم و قبیلہ تین سے دس تک کا گروہ۔ جس میں عورت نہ ہو۔ اس کا واحد نہیں۔ ج اَرْھُطٌ و اَرْھَاطٌ۔ جج۔ اَرَاھِطُ و اَرَاھِیْطُ۔ رھط کی طرف اگر عدد کی اضافت کریں تو اس سے اشخاص و افراد مراد ہوتے ہیں۔ جیسے کہتے ہیں "عِشْرُوْنَ رَھْطًا"

یعنی بیس اشخاص "نَحْنُ ذُوْ رَھْطٍ" یعنی ہم اکٹھے ہیں۔ الرُّھْطُ۔ دشمن الرِّھَاطُ۔ گھر کا سامان۔
الرُّھَطُ و الرُّھَطَاءُ و الرَّاھِطَاءُ۔ مِنْ حُجْرَۃِ الیَرْبُوْعِ۔ جنگلی چوہے کا وہ سوراخ جس سے وہ مٹی نکالتا ہے۔ ج۔ رَھَاطِیُّ۔
رَھَفَ (ف) السَّیْفَ۔ تلوار کو باریک کرنا۔ پتلی کرنا۔
رَھُفَ (ک) رَھَافَۃً و رَھَفًا۔ باریک و پتلا ہونا۔ صفت (رَھِیْفٌ)
اَرْھَفَ۔ السَّیْفَ۔ تلوار کی دھار کو پتلی اور تیز کرنا۔ اَرْھَفَ بِالکَلَامِ فِی البدیہہ کہنا۔
الرَّھِیْفُ۔ پتلا۔ پتلی کی ہوئی دھار۔ دھار والی تلوار۔
المُرْھَفُ۔ مفع۔ سَیْفٌ مُرْھَفٌ تیز باریک دھار کی تلوار۔ فَرَسٌ مُرْھَفٌ چپکے ہوئے پیٹ اور قریب قریب پسلیوں والا گھوڑا۔ اور یہ عیب ہے۔ مُرْھَفُ الجِسْمِ۔ دُبلے پتلے بدن والا۔
رَھِقَ (س) رَھَقًا۔ بے وقوف ہونا۔ صفت (رَھِقٌ) ہلکا ہونا۔ ظلم کرنا بداعمال ہونا۔ جھوٹ بولنا۔ جلدی کرنا۔ السَّفَرُ۔ سفر کا قریب و نزدیک ہونا۔ کہتے ہیں "رَھِقَتِ الکِلَابُ الصَّیْدَ" کتوں نے شکار کو جالیا۔
رَھَّقَہٗ۔ کسی کو برائی سے متہم کرنا۔
رَاھَقَ۔ الغُلَامُ۔ لڑکے کا بلوغ کے قریب پہنچنا۔ صفت (مُرَاھِقٌ) کہتے ہیں "صَلَّی الصَّلٰوۃَ مُرَاھِقًا" وقت کے ختم کے قریب نماز پڑھی۔
اَرْھَقَہٗ۔ ظُلْمًا۔ ظلم میں مبتلا کرنا۔

۔ ہٗ اِثْمًا کسی کو گناہ پر اکسانا۔
۔ ہٗ عُسْرًا۔ کسی کو تکلیف دینا۔ تکلیف دہ کام لینا۔ ہٗ۔ پالینا۔ طاقت سے اونچے کام پر اکسانا۔
الصَّلٰوۃَ۔ نماز کو آخر وقت تک مؤخر کرنا۔ اَرْھَقْنَا الصَّلٰوۃَ "اَرْھِقُوْا" ... زَیْدًا اَنْ یُّصَلِّیَ" نماز پڑھنے میں جلدی کرانا۔ کہتے ہیں "لَا تُرْھِقْنِیْ لَا اَرْھَقَكَ اللّٰہُ" تم مجھ پر سختی نہ کرو، تم پر اللہ سختی نہ کرے گا۔
الرَّھَقُ۔ مص۔ گناہ، تہمت، کم عقلی۔ جہالت۔ آدمی کو ایسے کام پر لگانا جو اس کی طاقت سے اونچا ہو۔
الرَّھْقَی۔ ایک قسم کی دوڑ۔
الرِّھَاقُ والرُّھَاقُ۔ قریب۔ تقریبًا "کَانُوْا رِھَاقَ مِائَۃٍ" وہ سو کے قریب تھے۔
الرَّھِیْقُ۔ شراب۔
الرَّھَیْقَانُ۔ زعفران۔
المُرْھَقُ۔ قتل کے لیے گرفتار۔ سخت تکلیف میں پھنسا ہوا۔
المُرَھَّقُ۔ مفع۔ کم عقل، جاہل۔ خراب شرارت سے متہم، سخی، فیاض۔
رَھَكَ (ف) رَھْكًا۔ الشَّیْئَ۔ چیز کو باریک پیسنا۔ صفت مفعولی۔ رَھِیْكٌ ومَرْھُوْكٌ۔ بِالمَکَانِ اقامت کرنا۔ رہنا۔
اِرْتَھَكَ۔ چلنے میں سست اور ڈھیلا ہونا۔
الرَّھَكُ۔ مص۔ نیک عمل۔
الرَّھْكَۃُ۔ کمزوری۔
رَھِلَ (س) رَھَلًا۔ ڈھیلا اور پھولے ہوئے گوشت والا ہونا۔ صفت۔ (رَھِلٌ)
رَھَّلَہٗ و اَرْھَلَہٗ۔ النَّوْمُ۔ نیند کا سست و ڈھیلا کرنا۔

تَرَهَّلَ۔ ڈھیلا ہونا۔

الرِّهْلُ۔ پتلا پتلا بادل۔

المُتَرَهِّلُ۔ ڈھیلے بدن والا۔ اَرْهَمَتِ السَّمَاءُ۔ آسمان کا نرم ہلکی بارش برسانا۔

الرِّهْمَةُ۔ ہلکی پیہم بارش۔ ج۔ رِهَمٌ و رِهَامٌ۔

الرِّهَامُ و الرُّهُومُ۔ دبلی بکری۔

الرُّهَامُ۔ غیر شکاری پرندہ۔ بڑی تعداد۔

الأَرْهَمُ۔ زیادہ زرخیز، ارزانی کی جگہ۔

المَرْهَمُ مرہم۔ ج۔ مَرَاهِمُ۔

رَهَنَ (رَهْنًا) الشیءَ فُلَانًا و عِنْدَ فُلَانٍ۔ گروی رکھنا، دائم وثابت رہنا۔ اور اسی سے ہے۔ "نِعْمَةُ اللهِ رَاهِنَةٌ" اللہ کی نعمت دائم وقائم ہے۔ الشیءَ۔ ہمیشہ رکھنا۔ بِالمَكَانِ اقامت کرنا۔ (رُهُونًا) لاغر و دبلا ہونا۔ صفت (رَاهِنٌ)

رَاهَنَهُ رِهَانًا و مُرَاهَنَةً۔ عَلَى الخَيْلِ۔ دوڑانے کے لیے شرط لگانا۔ عَلَى كَذَا۔ شرط لگانا۔

أَرْهَنَهُ۔ الشیءَ۔ کسی کے پاس کوئی چیز گروی رکھنا۔ أَرْهَنَ فُلَانًا۔ کمزور کرنا۔ پیشگی دینا۔ فِي السِّلْعَةِ گراں کرنا۔ بہت قیمت مانگنا۔ لِضَيْفِهِ الطَّعَامَ والشَّرَابَ۔ مہمان کے لیے کھانا پینا ہمیشہ مہیا رکھنا۔ أَرْهَنَ المَيِّتَ القَبْرَ۔ میت کو قبر میں رکھنا۔

تَرَاهَنَ۔ القَومُ۔ آپس میں شرط باندھنا۔

اِرْتَهَنَ۔ الشیءَ مِنْهُ۔ گروی لینا۔ بِالأَمْرِ۔ کسی بات پر مقید ہونا۔

اِسْتَرْهَنَهُ۔ الشیءَ۔ گروی طلب کرنا۔ رہن مانگنا۔

الرَّاهِنُ۔ فا۔ تیار۔ ہمیشہ رہنے والا۔ مضبوط۔ ہمیشہ رہنے والی خوراک۔ دبلا۔

الرَّهْنُ۔ مص۔ گروی۔ کسی شے کی بندش وروک۔ گروی رکھی ہوئی شے۔ ج۔ رِهَانٌ و رُهُونٌ و رَهِينٌ و رُهُنٌ۔ کہتے ہیں: "إِنِّي لَكَ رَهْنٌ بِكَذَا" یعنی میں تمہارے لیے اس کا ضامن ہوں۔

الرِّهَانُ۔ مص۔ خَيْلُ الرِّهَانِ۔ شرط لگانے کے گھوڑے۔ کہتے ہیں۔ "هُمَا كَفَرَسَيْ رِهَانٍ" وہ گھوڑ دوڑ کے دو گھوڑوں کی طرح ہیں۔ (یعنی دونوں متساوی ہیں)

الرَّهِينُ۔ گروی رکھا ہوا۔ کسی کے عوض میں روکی ہوئی شے۔ "أَنَا رَهِينٌ بِأَعْمَالِي" میں اپنے اعمال میں قابلِ مواخذہ ہوں۔

الرَّهِينَةُ۔ گروی رکھی ہوئی چیز۔ ج۔ رَهَائِنُ۔ کہتے ہیں "أَنَا رَهِينَةٌ بِكَذَا" میں اس کا اس میں ماخوذ ہوں یا اس کا ضامن ہوں اور ذمہ دار ہوں۔ "كُلُّ نَفْسٍ بِمَا كَسَبَتْ رَهِينَةٌ" ہر نفس اپنے کمائے ہوئے کے ساتھ گروی ہے۔

المُرْتَهَنُ۔ ہر وہ شے جو کسی چیز کے عوض روکی جائے۔ المُرْتَهَنُ بِالأَمْرِ۔ مقید۔ "كُلُّ المَرْءِ بِالمَوْتِ مُرْتَهَنٌ" یعنی ہر آدمی موت کے ساتھ مقید ہے۔

الرَّهْنَامَجُ و الرَّاهْنَامَجُ۔ ملاحوں کا چارٹ یا نقشہ جس کی رو سے وہ سمندر میں راہ دیکھتے ہیں۔

رَهَا (رَهْوًا) نرمی کرنا۔ نرم رفتار چلنا۔ جَاءَتِ الخَيْلُ رَهْوًا۔ گھوڑے ہلکی چال سے آئے۔ "وأَرْهِ عَلَى نَفْسِكَ" اپنے نفس پر نرمی کرو۔ البَحْرُ۔ سمندر کا سکون پذیر ہونا۔ بَيْنَ رِجْلَيْهِ۔ دونوں پاؤں کھولنا۔ الطَّائِرُ پرندہ کا بازو پھیلانا۔

رَاهَى مُرَاهَاةً۔ الرجلَ۔ قریب ہونا۔ جمع ہونا۔ باہم حماقت کرنا۔ أَرْهَى (إِرْهَاءً) کشادہ جگہ میں آنا۔ رہو پرندہ کے کھانے پر ہمیشگی کرنا۔ لَهُمُ الطَّعَامَ۔ کھانا ہمیشہ تیار رکھنا۔ عَلَى نَفْسِهِ۔ نرمی برتنا۔ کہتے ہیں۔ "أَرْهَيْتُكَ" میں نے تم کو اس پر قادر کیا۔

تَرَاهَى۔ القومُ۔ آپس میں نرمی کا سلوک کرنا۔

اِرْتَهَى۔ القومُ۔ آپس میں مل جانا۔ دلیا تیار کرنا۔

الرَّهْوُ۔ سارس۔ کلنگ۔ ج۔ رِهَاءٌ (والرَّهْوَةُ) آدمیوں کا گروہ۔ بلند یا پست جگہ۔ بِئْرٌ رَهْوٌ۔ چوڑے منہ کا کنواں۔ ثَوْبٌ رَهْوٌ۔ باریک کپڑا۔ غَارَةٌ رَهْوٌ۔ لگاتار لوٹ۔

الرَّهَاءُ۔ مِنَ الأَمَاكِنِ۔ فراخ وکشادہ جگہ۔ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ۔ ہر چیز کا ہموار حصہ۔

الرَّاهِي۔ مِنَ العَيْشِ۔ آسودہ زندگی۔

الرَّاهِيَةُ۔ مؤنث (الرَّاهِي) شہد کی مکھی

الرَّهِيَّةُ۔ کوٹے ہوئے گیہوں اور دودھ سے تیار کیا ہوا دلیا۔

الرَّهْوَانُ۔ پست زمین۔ نرم بیٹھ کے گھوڑے کو بھی رَهْوَانٌ بولتے ہیں۔

الأَرْهَاءُ۔ جوانب و اطراف۔

المُوْهِي - مِنَ الْخَيْلِ - تیز رفتار گھوڑا۔ جو بظاہر تیز نہ معلوم ہوتا ہو، لیکن مقابلہ کے وقت ہوا سے باتیں کرتا ہو ج - المَرَاهِي۔

رَهْوَكَ - الرَّجُلُ - چلنے میں ڈھیلے جوڑوں والا ہونا ــ القَوْمُ - مضطرب ہونا۔

الرَّهْوَكُ - موٹا بکری کا بچہ یا ہرن۔

رَهْيَا - کمزور سست ہونا۔ خراب رائے والا ہونا، بڑھاپے یا سخت محنت سے آنکھوں کا گڑھے میں بیٹھنا ــ السَّحَابُ بادل کا برسنے کے لیے تیار ہونا۔

تَرَهْيَا - مضطرب ہونا۔ بےقرار ہونا۔ ہلنا۔ فِي اَمْرِهِ - کام میں کاہلی کرنا ــ السَّحَابُ - بادل کا برسنے کیلئے تیار ہونا۔

رَوَّأَ تَرْوِيْئًا وَتَرْوِيْئَةً - فِي الْاَمْرِ - کسی کام کے انجام و نتیجہ پر غور کرنا۔

اَرْوَعَ - اِرْوَاعًا - المَكَانُ - درخت را کا بکثرت ہونا۔

الرَّوِيْئَةُ وَالرَّوِيَّةُ - غور و فکر۔

الْاِرْتِيَاءُ - تامل، فکر اور سوچ بچار کرنا۔

الرَّاءُ - حرف را۔ سمندر کا جھاگ۔ ایک درخت کا نام۔ واحد رَاءَةٌ۔

رَابَ (ن) رَوْبًا وَرُؤُوْبًا - اللَّبَنُ - دودھ کا جمنا۔ صفت (رَائِبٌ)، کہتے ہیں "رَابَ دَمُهُ" اس کی ہلاکت کا وقت قریب آپہنچا ــ الرَّجُلُ - متحیر ہونا۔ جھوٹ بولنا۔ عقل میں خلل آنا۔ سست ہونا۔

رَوَّبَتْ - الدَّابَّةُ - جانور کا تھک جانا۔

رَوَّبَ وَاَرَابَ - اللَّبَنَ - دودھ کا جماکر دہی کرنا۔

الرَّائِبُ - نیز - دہی - الرَّوَائِبُ مِنَ الْاُمُوْرِ - وہ امور جو شبہ و شک سے پاک ہوں، مشتبہ امور (ضد)

الرَّابُ - قدر۔ کہتے ہیں "هٰذَا رَابُ كَذَا" یہ اتنی مقدار ہے۔ اندازہ۔

الرَّوْبُ - دہی۔ کہتے ہیں "مَا عِنْدَهُ شَوْبٌ وَلَا رَوْبٌ" اس کے پاس نہ شہد ہی ہے اور نہ دہی۔ (جما ہوا دودھ)

الرُّوْبَةُ وَالرَّوْبَةُ - وہ چھاچھ جو دودھ جمانے کے لیے تھوڑی سی اس میں ملائی جاتی ہے۔ ضامن۔ دودھ کا بقیہ۔

الرُّوْبَةُ - حاجت۔ "فُلَانٌ لَا يَقُوْمُ بِرُوْبَةِ اَهْلِهِ" فلاں اپنے اہل کی حاجت روائی کے لیے تیار نہیں ہوتا۔ گذران کا ذریعہ۔ محتاجی۔ حیرانی، دودھ زیادہ پینے سے کسل و سستی۔

الرُّوْبَةُ مِنَ اللَّحْمِ - گوشت کا ٹکڑا ــ مِنَ اللَّيْلِ - رات کا حصہ۔

الْاَرْوَبُ - اونگھنے والا۔ حیران سست۔ ج - رُوْبَى۔

الرَّوْبَى - چلنے کی وجہ سے سست ہونے والے لوگ۔ واحد (رَائِبٌ و رَوْبَانٌ) سِقَاءٌ مُرَوَّبٌ - وہ مشک جس میں ضامن ڈال کر دہی جمایا جائے۔

المِرْوَبُ - دودھ جمانے کا برتن۔

رَاثَ (ن) رَوْثًا - الفَرَسُ - گھوڑے کا لید کرنا۔

الرَّوْثُ - لید۔ ج - اَرْوَاثٌ۔

الرَّوْثَةُ - رَوْثٌ کا واحد۔ ناک کی چوٹی کا کنارہ۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ يَضْرِبُ بِلِسَانِهِ رَوْثَةَ اَنْفِهِ" یعنی فلاں بہت زبان دراز ہے۔ چونچ۔

المَرَاثُ وَالمَرْوَثُ - مِنَ الفَرَسِ - لید کا مخرج۔

رَاجَ (ن) رَوْجًا وَرَوَاجًا - الْاَمْرُ - جلدی ہونا ــ السِّلْعَةُ - سامان کا جلد فروخت ہونا ــ الدَّرَاهِمُ - رواج پکڑنا ــ الطَّعَامُ - کھانے کا پک کر تیار ہونا۔ "اَحْضِرْ لَنَا مَا رَاجَ" جو کچھ دستیاب و میسر ہو، ہمارے لیے لاؤ۔ رَاجَتِ الرِّيْحُ - ہوا کا نامعلوم سمت سے چلنا۔

رَوَّجَ - الشَّيْءَ - وبه - جلد کرنا۔ ــ السِّلْعَةَ وَالدَّرَاهِمَ - رائج کرنا۔ ــ فُلَانٌ كَلَامَهُ - کسی کا اپنے کلام کو مزین کر کے اس کی حقیقت کو چھپانا۔ مبہم کرنا۔

تَرَوَّجَ - حوض کے گرد اگرد پھرنا۔ صفت (رَوَّاجٌ)

الرَّوْجَةُ - جلدی، سرعت۔

رَاحَ (ن) رَوْحًا - شام کے وقت آنا یا جانا یا کام کرنا۔ وقت کی قید کے بغیر مطلق جانے کے معنی میں بھی آتا ہے۔ (رَوَاحًا وَرَوْحًا) القَوْمَ وَاِلَيْهِمْ وَعِنْدَهُمْ - قوم کے پاس شام کے وقت جانا۔ (س - رَوْحًا) اليَوْمَ دن کا تیز ہوا والا ہونا۔

رَاحَ يُرِيْحُ رَيْحًا - الشَّيْءَ - کسی چیز کی بو پانا۔

رَاحَ يَرَاحُ رَيْحًا - اليَوْمُ - دن کا تیز ہوا والا ہونا ــ البَيْتُ - گھر کا ہوا دار ہونا۔ کہتے ہیں "اِفْتَحِ الْبَابَ حَتّٰى يَرَاحَ" یعنی دروازہ کھول کر ہوا آئے ــ الرِّيْحَ الشَّيْءَ - ہوا لگنا ــ القَوْمُ الرِّيْحَ - لوگوں کا ہوا میں داخل ہونا۔

رَاحَ يَرَاحُ رَاحَةً - لِلْمَعْرُوْفِ - نیکی کرنے کی طرف خوشی سے جلدی کرنا ــ يَدُهُ لِلْاَمْرِ - سبک ہونا۔ ــ الشَّجَرُ - موسم گرما کے بعد درخت

کاپتے لانا — الشَّیءَ ۔ بو پانا —
"رَاحَ مِنْكَ مَعْرُوْفًا" اس نے
تم سے بھلائی حاصل کی ۔
رَاحَ يَرَاحُ رَوَاحًا او رَاحَةً و
رِيَاحَةً وَارْوُحًا وَارِيْحَةً —
لِلْاَمْرِ ۔ کسی کام کی طرف خوشی سے
متوجہ ہونا ۔
رَاحَتْ تَرَاحُ رَائِحَةً — الْاِبِلُ ۔
اونٹوں کا شام کے وقت واپس آنا ۔
رَوِحَ يَرْوَحُ ۔ رَوَاحًا ۔ کشادہ ہونا ۔
رِيْحَ ۔ ہوا لگنا ۔ صفت ( مَرُوْحٌ و
مَرِيْحٌ )
رَوَّحَ — الْقَوْمَ ۔ شام کے وقت قوم
کے پاس جانا — الرَّجُلَ ۔ کسی کو
آرام دینا — الْاِبِلَ ۔ اونٹوں کو
بوقت شام اپنے باڑے میں لانا —
بِالْجَمَاعَةِ ۔ تراویح باجماعت
پڑھنا — قَلْبَهُ ۔ کسی کے دل کو
بیدار کرنا ۔
الدُّهْنَ ۔ تیل کو خوشبودار بنانا —
عَلَيْهِ بِالْمِرْوَحَةِ ۔ کسی کو پنکھا
جھلنا ۔
اَرَاحَ اِرَاحَةً — الْقَوْمُ ۔ قوم کا
ہوا میں داخل ہونا — هٗ کسی کو راحت
میں رکھنا — عَلٰى فُلَانٍ حَقَّهُ ۔
کسی کا حق واپس دے دینا —
الْاِبِلَ ۔ اونٹوں کو بوقت شام
باڑہ میں لانا — الْمَعْرُوْفَ ۔
بھلائی پانا — الشَّیءَ ۔ بو محسوس کرنا
— الْمَاءُ اَوِ اللَّحْمُ ۔ پانی یا
گوشت کا بدبودار ہونا — الرَّجُلُ ۔
کسی کا سانس لینا ۔ شام کے وقت
میں داخل ہونا ۔ مرنا ۔ کہتے ہیں ۔
" اَرَاحَ فَاَرَاحَ " یعنی اس نے مر
کر سکھ میں ڈالا ۔

اَرْوَحَ ۔ الْمَاءُ ۔ پانی کا بدبودار ہونا —
الشَّیءَ ۔ بو پانا — عَلَيْهِ حَقَّهُ
کسی کا حق واپس دینا ۔
رَاوَحَ ۔ بَيْنَ الْعَمَلَيْنِ ۔ باری باری
سے دو کاموں میں مشغول ہونا —
بَيْنَ رِجْلَيْهِ ۔ باری باری سے
دونوں پاؤں پر آرام لینا ۔
تَرَوَّحَ ۔ شام کے وقت چلنا یا کام کرنا ۔
— الْقَوْمَ ۔ شام کے وقت قوم
کی طرف جانا — الشَّجَرُ ۔ موسم
گرما کے بعد درخت کا پتے لانا —
النَّبْتُ ۔ نبات کا دراز ہونا —
الْمَاءُ ۔ پانی کا اپنے قریب کی چیز کے
اثر سے بودار ہونا — بِالْمِرْوَحَةِ
پنکھا جھلنا ۔
تَرَاوَحَ ۔ الرَّجُلَانِ الْاَمْرَ ۔ دو آدمیوں
کا کسی کام کو باری باری سے کرنا ۔
اِرْتَاحَ ۔ خوش ہونا ۔ چست ہونا —
اللّٰهُ لَهُ بِرَحْمَتِهِ ۔ اللہ کا کسی
کو بلا و مصیبت سے چھڑانا ۔ کہتے ہیں
" هُمَا يَتَرَاوَحَانِ عَمَلًا " وہ
دونوں کام کو باری باری سے کرتے
ہیں ۔
اِسْتَرَاحَ ۔ اِسْتِرَاحَةً ۔ آرام پانا —
اِلَيْهِ ۔ تسلی و سکون پانا ۔
اِسْتَرْوَحَ اِسْتِرْوَاحًا ۔ آرام پانا —
الشَّیءَ ۔ کسی شے کو سونگھنا —
الْغُصْنُ ۔ ٹہنی کا ہوا سے حرکت کرنا
— الصَّيْدُ ۔ شکار کا انسان کی
بو پانا — الشَّجَرَ ۔ درخت کو
ہرا کرنا ۔
الرَّائِحُ ۔ فا ۔ ج ۔ رَوْحٌ ۔
الرَّاحُ ۔ مص ۔ شراب ۔ خوشی ۔ نشاط ۔
الرَّاحَةُ ۔ مص ۔ آرام ۔ واحد الرَّاحِ )
ہتھیلی ۔ کفِ دست ۔ صحن ۔ کہتے ہیں ۔

" تَرَكْتُهُ عَلٰى اَنْقٰى مِنَ الرَّاحَةِ "
یعنی میں نے اس کو بالکل تہی دست
چھوڑا ۔ کپڑے کی تہہ ۔ ج ۔ رَاحَاتٌ ۔
الرَّوْحُ ۔ آرام ۔ بادِ نسیم ۔ انصاف ۔ مدد
خوشی ۔ رحمت — يَوْمٌ رَوْحٌ ۔
خوشگوار دن ۔
الرَّوْحَةُ ۔ رَاحَ کا اسم مرة ۔ ج ۔
رَوْحَاتٌ — لَيْلَةٌ رَوْحَةٌ
خوشگوار رات ۔
الرُّوْحُ ۔ جان ( مذکر و مونث ) نفس "هُوَ
خَفِيْفُ الرُّوْحِ " وہ پاکیزہ ہے ۔
وحی ۔ اللہ کا حکم و امر ۔ قرآن ۔ پیغامِ
خداوندی ۔ جبرائیل علیہ السلام —
الرُّوْحُ الْاَعْظَمُ ۔ اللہ تعالیٰ ۔
رُوْحُ الْقُدُسِ ۔ اقانیم ثلاثہ کا
تیسرا اقنوم ۔ نسبت کے لیے رُوْحَانِیٌّ
ج ۔ اَرْوَاحٌ ۔ اگلے حکماء اَرْوَاحٌ
پارے وغیرہ کو بولتے ہیں ، یا بعض
جڑی بوٹیوں ، پھلوں اور دانوں کے نچوڑ
کو بھی کہتے ہیں ۔
الْاَرْوَاحُ الْخَبِيْثَةُ ۔ شیاطین ۔
الرَّوَاحُ ۔ دو ٹانگوں کے درمیان کی چوڑائی
اور وسعت ۔
الرَّوَاحُ ۔ مص ۔ شام یا سورج ڈھلنے کے
وقت سے رات تک ، اس کا مقابل
" صباح " ہے ۔ کہتے ہیں ۔ " اَفْعَلُ
ذٰلِكَ رَوَاحٌ وَصَبَاحٌ " میں یہ صبح
و شام کرتا ہوں ۔ ( — الرُّوَيْحَةُ و
الرَّوَاحَةُ و الرَّاحَةُ ) وہ خوشی جو یقین
سے پیدا ہو ۔
الرِّيْحُ ۔ ہوا ۔ ( مونث ) ج ۔ اَرْيَاحٌ
و اَرْوَاحٌ و رِيَاحٌ و رِيَحٌ و جج
اَرَاوِيْحُ و اَرَايِيْحُ ۔ بو ۔ اچھی چیز
رحمت ۔ مدد ۔ قوت ۔ غلبہ ۔ ہوائیں
چار ہیں : الجنوب ۔ دکھنی ۔ الشمال

اتری۔ الصَّبَا۔ پروائی۔ الدَّبُورُ
پچھوائی۔
الرِّیحَۃُ۔ ہوا۔ بُو۔
الرَّیحَانُ۔ ہر خوشبودار پودا۔ روزی۔
معیشت۔ ج۔ رَیَاحِینُ۔
الرَّیحَانَۃُ۔ پھولوں کا گلدستہ۔
الرَّیِّحُ۔ مِنَ الاَیَّامِ۔ تیز یا اچھی ہوا
والا دن۔
الرَّائِحَۃُ۔ مؤنث رَائِحٌ۔ بُو۔ ج۔
رَائِحَاتٌ و رَوَائِحُ۔ الرَّوَائِحُ
شام کے وقت کی بارش یا بادل۔ کہتے
ہیں: "مَالَہٗ سَارِحَۃٌ وَلَا رَائِحَۃٌ"
یعنی اس کے پاس مویشی بالکل نہیں۔
الاَرْوَحُ۔ وہ شخص جس کی ٹانگوں کے درمیان
فراخی ہو۔ مؤنث رَوْحَاءُ۔ ج۔
رُوْحٌ و الاَرْیَحُ۔ واسع، کشادہ۔
الاَرْیَحِیُّ۔ وسیع الاخلاق آدمی۔
الاَرْیَحِیَّۃُ۔ انسان کی وہ نیک عادت
جو اس کو اچھے افعال اور فیاضی پر
ابھارتی ہے۔
التَّرَاوِیحُ۔ ترویحہ کی جمع۔ اس
کے معنی مطلقاً بیٹھنے کے ہیں۔ پھر
شب ہائے رمضان میں ہر چار رکعت
نماز کے بعد آرام لینے کے لیے نشست
پر اس کا اطلاق کرنے لگے۔ تراویح
کی پوری بیس رکعت نماز کو بھی تراویح
کہتے ہیں اور اسی طرح چار رکعت کو
ترویحہ۔
المَرَاحُ۔ روانہ ہونے کی جگہ۔ واپس
آنے کی جگہ۔
المُرَاحُ۔ مویشی کے رہنے کی جگہ۔ اونٹوں
گایوں اور بکریوں کا باڑہ۔
المَرُوحُ والمَرِیحُ۔ جس کو ہوا لگے۔
یومٌ مَرُوحٌ۔ عمدہ ہوا کا دن۔
المِرْوَحُ والمِرْوَحَۃُ۔ پنکھا۔ ج۔
مَرَاوِحُ۔
المَرْوَحَۃُ۔ بیابان۔ ج۔ مَرَاوِحُ۔
المُرَوَّحُ۔ مفع۔ دُھْنٌ مُرَوَّحٌ۔
خوشبودار تیل۔
المُسْتَرَاحُ۔ پاخانہ۔
رَادَ یَرُوْدُ۔ رَوْدًا و رِیَادًا۔
الشَّیءَ۔ طلب کرنا۔ الاَرضَ
کسی زمین میں چراگاہ و پانی وغیرہ کی
تلاش کرنا تاکہ وہ پڑاؤ وغیرہ کے لیے
مناسب رہے۔ قَوْمَہٗ مَرْعًی
اَوْ مَنْزِلًا۔ قوم کے لیے چراگاہ یا
منزل کی تلاش کرنا۔
رَادَ یَرُوْدُ رَوْدَانًا و رِیَادًا۔ کسی
شے کی تلاش میں گھومنا اور آنا جانا۔
رَادَتْ رَوْدًا و رَوْدَانًا۔ المَرْأَۃُ
عورت کا اپنے ہمسایوں کے گھر زیادہ آنا
جانا۔ الرِّیحُ۔ ہوا کا نرم چلنا۔
المَاشِیَۃُ۔ مویشی کا چرنا۔
رَاوَدَہٗ مُرَاوَدَۃً و رِوَادًا۔ چاہنا
"رَاوَدَہٗ عَنْ و عَلٰی نَفْسِہٖ"
دھوکا دینا۔ گناہ کی ترغیب دینا۔
عَلٰی کَذَا۔ ارادہ کرنا۔
رَوَّدَہٗ۔ طلب و جستجو پر اکسانا۔
اَرَادَ اِرَادَۃً۔ الشَّیءَ۔ چاہنا۔ خواہش
کرنا۔ رغبت کرنا۔ عَلَی الاَمْرِ۔
کسی امر پر اکسانا۔ برانگیختہ کرنا۔
اَرْوَدَ اِرْوَادًا و مُرْوَدًا و مُرُوْدًا و
رُوَیْدًا و رُوَیْدَاءُ۔ رُوَیْدَۃً۔
فِی السَّیْرِ۔ نرم رفتار سے چلنا
آہستہ چلنا۔
اِرْتَادَ اِرْتِیَادًا۔ الشَّیءَ۔ طلب کرنا۔
اِسْتَرَادَ۔ فرماں بردار ہونا۔ مطیع ہونا۔
لِاَمْرِ اللہِ۔ حکم خداوندی کے
سامنے جھک جانا۔ اس کی طرف لوٹ
جانا۔ الدَّابَّۃُ۔ جانور کا چرنا۔
الرَّجُلُ۔ ادھر ادھر پھر کر روزی کی
تلاش کرنا۔
الرَّائِدُ۔ فا۔ ج۔ رَادَۃٌ و رُوَّادٌ و
رَائِدُوْنَ۔ جاسوس۔ وہ شخص جس
کو قوم چارہ پانی کے تلاش کرنے کے بھیج
دیتی ہے۔ چکی کا دستہ۔ رَائِدُ
العَیْنِ۔ آنکھ میں کھٹکنے والا خس و
خاشاک۔ "ھُوَ رَائِدُ الوِسَادِ" وہ
غم کی بے کلی کی وجہ سے غیر مطمئن ہے۔
الرَّادُ۔ بمعنی الرَّائِدُ۔
الرِّیْدُ۔ طلب، تلاش۔
الرَّادَۃُ الرَّائِدَۃُ۔ والرُّوَادَۃُ۔ وہ
عورت جو ہمسایوں کے گھروں میں بہت
چکر لگائے۔
الرَّوْدُ۔ مص۔ کہتے ہیں: "اَمْشِ عَلَی
الرَّوْدِ" ہلکے چلو۔
رُوَیْدٌ۔ اَرْوَدَ کا مصدر مصغر ہے۔ کہتے
ہیں "رُوَیْدًا" آہستہ۔ "رُوَیْدَکَ
زَیْدًا و رُوَیْدَ زَیْدٍ" زید کو
مہلت دو۔ "وَسَارُوْا سَیْرًا رُوَیْدًا"
یعنی وہ نرمی سے یا آہستہ آہستہ چلے۔
الاَرْوَدُ۔ اپنے کام میں آہستگی کرنے والا۔
کہتے ہیں۔ "الدَّھْرُ اَرْوَدُ ذُوْ
غِیَرٍ" یعنی زمانہ چپکے چپکے اپنا کام
کرتا ہے۔ پتہ نہیں لگنے دیتا۔
المِرْوَدُ۔ سرمہ کی سلائی۔ چرخی کا دھرا۔ میخ
لگام کے حلقہ کا لوہا۔ ج۔ مَرَاوِدُ۔
المَرَادُ۔ والمُسْتَرَادُ۔ چراگاہ میں اونٹوں
کی آمد و رفت کی جگہ۔
الرَّاوَنْدُ و الرِّوَنْدُ و الرَّاوُنْدُ۔
ریوند چینی (غیر معروف کلمہ ہے)
رَازَ رَوْزًا۔ الحَجَرَ۔ پتھر کو اٹھا کر اس
کے وزن کو جانچنا۔ اندازہ کرنا۔
الرَّجُلَ۔ آزمانا۔ الدِّیْنَارَ
وزن کا پتہ لگانے کے لیے اس کو تولنا۔

— الأَرَاضِي۔ زمین پر قیام کر کے اس کی اصلاح کرنا۔ قابل کاشت بنانا

— مَا عِنْدَہٗ۔ طلب کرنا۔ چاہنا۔ صفت رائزٌ۔ ج۔ رَازَۃٌ۔

رَوَّزَ۔ الکلامَ اَوِالرَّایَ۔ کلام یا رائے پر آہستہ آہستہ سوچ بچار کرنا۔

رَازَاہٗ۔ کسی کو آزمانا۔

الرَّازِیُّ۔ "رے" شہر کی طرف منسوب

الرَّازُ۔ معماروں کا سردار۔ ج۔ رَازَۃٌ

الرِّیَازَۃُ۔ معماری۔

المَرَازُ والمَرَازَۃُ۔ وزن ومقدار۔

المَرَازِنُ۔ دونوں پستان۔

الروز نامہ۔ (فارسی لفظ سے مرکب ہے روز بمعنی دن اور نامہ بمعنی کتاب ہے) روزنامچہ۔ کیلنڈر۔ جنتری۔

رَاسَ یَرُوْسُ رَوْسًا۔ متکبرانہ چال سے چلنا۔ بہت کھانا۔ — السَّیْلُ الغُثَاءَ۔ سیلاب کا کوڑا کرکٹ بہالے جانا۔

اِسْتَرَاسَ۔ کھانا مانگنا۔

الرَّوْسُ۔ مص۔ آدمی۔ "رَوْسُ سُوْءٍ" برا شریر آدمی۔ عیب۔ بسیار خوری۔

الرَّوَائِسُ۔ الأَوْدِیَۃِ وادیوں کی چوٹیاں

رَوَائِسُ السَّحَابِ۔ اگلے بادل۔

رَاشَ یَرُوْشُ رَوْشًا۔ بہت کھانا۔

— ہٗ المَرَضُ۔ مرض کا کسی کو کمزور ونا طاقت کر دینا۔

الرَّاشُ۔ مِنَ الجِمَالِ اَوِالرِّمَاحِ کمزور اونٹ یا نیزہ۔ یہ راشش کا مخفف ہے۔ مؤنث۔ رَاشَۃٌ۔

الرَّوْشُ۔ عقل کی کمی۔

الأَرْوَشُ۔ کم عقل۔ مؤنث۔ رَوْشَاءُ

رَاصَ دن، رَوْصًا۔ بیوقوفی کے بعد سمجھدار ہونا۔

رَاضَ یَرُوْضُ۔ رَوْضًا ورِیَاضَۃً و رِیَاضًا۔ — المُهْرَ۔ بچھیرے کو سدھانا۔ رام کرنا۔ چلنا سکھانا۔ صفت (رَائِضٌ) ج رَاضَۃٌ ورُوَّاضٌ ورُوَّضٌ ورَائِضُوْنَ۔ صفت مفعولی (مَرُوْضٌ) ۔ مؤنث مَرُوْضَۃٌ۔

رَوَّضَ۔ المُهْرَ۔ بچھیرے کو خوب سدھانا — الرَّجُلُ۔ کسی کا باغوں میں رہنا — المَطَرُ الأَرْضَ۔ بارش کا زمین کو باغ و بہار کر دینا۔

رَاوَضَہٗ عَلَى الأَمْرِ۔ کسی کو کسی کام پر بہلا پھسلا کر لگانا۔

اَرَاضَ۔ اِرَاضَۃً۔ سیراب ہونا — القومَ۔ سیراب کرنا۔ — المَکَانُ۔ کسی جگہ باغات بکثرت ہونا — الأَرْضَ۔ زمین کو باغ و بہار بنا دینا — الحَوْضُ۔ حوض کی تہ کا پانی سے ڈھلکنا۔

اَرْوَضَ۔ المَکَانُ۔ کسی جگہ کا سبزہ سے ڈھک جانا اور بکثرت باغات والی ہونا — الأَرْضُ مِنَ المَطَرِ۔ زمین کا بارش سے تر ہونا۔

تَرَاوَضَ۔ القومُ۔ فِي الأَمْرِ۔ لوگوں کا کسی امر میں آپس میں مناظرہ کرنا۔ — فِي البَیْعِ اَوِالشِّرَاءِ۔ خرید و فروخت میں آپس میں جھگڑنا۔

اِرْتَاضَ۔ المُهْرُ۔ بچھیرے کا سدھ جانا۔ "اِرْتَاضَتِ القَوَافِي الصَّعْبَۃُ لِلشَّاعِرِ" شاعر کو مشکل قافیے سوجھے۔

اِسْتَرَاضَ اِسْتِرَاضَۃً۔ کسی جگہ کا پانی سے سیراب ہونا۔ وادی یا تالاب میں پانی کا ٹھہرنا۔ کشادہ ہونا — النَّفْسُ خوش ہونا۔ المکانُ کسی جگہ کا بکثرت باغات والی ہونا۔

الرَّوْضُ۔ مص۔ قسم قسم کے باغات سے سرسبز جگہ۔

الرَّوْضَۃُ۔ باغ۔ ج۔ رَوْضٌ ورِیَاضٌ و رَوْضَاتٌ ورِیْضَانٌ۔ — ورَوْضَاتُ الجَنَّاتِ۔ باغات کی پر بہار جگہیں۔

الرَّوْضَۃُ۔ حوض میں بچا ہوا پانی۔

الرِّیْضَۃُ۔ الرَّوْضَۃُ میں ایک لغت

الرِّیَاضَۃُ۔ جسمانی ورزش۔ بری حالت سے اچھی حالت کی طرف تبدیلی۔ نفسانی اخلاق کی اصلاح و درستی، عبادت و مراقبہ کے لیے عزلت گزینی و گوشہ نشینی۔

العِلْمُ الرِّیَاضِيُّ والعِلْمُ الرِّیَاضِیَّاتِ۔ علم حساب، الجبرا، جامیٹری وغیرہ علوم۔

الرَّیِّضُ۔ وہ جانور جس کو سدھانا شروع ہی کیا ہو۔ "اَمْرٌ رَیِّضٌ" غیر محکم کام۔ کم تدبیر سے کیا ہوا کام۔

المَرَاضُ۔ نرم، پست زمین۔ سخت جگہ جو پانی کو روک لے۔ ج۔ مَرَائِضُ و مَرَاضَاتٌ۔ — اَرْضٌ مُسْتَرِضَۃٌ اچھی نباتات اگانے والی زمین۔

رَاطَ یَرُوْطُ ویَرِیْطُ۔ رَوْطًا و رَیْطًا — بِالمَکَانِ۔ کسی جگہ پناہ لینا۔

رَاعَ یَرُوْعُ رَوْعًا۔ و رُوُوْعًا۔ — مِنْہُ۔ کسی سے ڈرنا۔ صفت۔ (رَائِعٌ و رَوِعٌ) — فِي یَدَيَّ کَذَا۔ ہاتھ میں مضبوط ہونا۔

رَاعَہُ الأَمْرُ۔ ڈرانا۔ گھبرا دینا۔ تعجب میں ڈالنا۔

رَاعَ یَرُوْعُ ویَرِیْعُ رُوَاعًا۔ لوٹنا۔ واپس ہونا۔

اَرَاعَہٗ وَرَوَّعَہٗ۔ گھبرا دینا۔ ڈرانا۔ تعجب میں ڈالنا۔

رَوِعَ رَوْعًا - خوش کن ہونا۔ سمجھ دار ہونا
اَرْوَعَ اِرْوَاعًا - الرَّاعِیْ بِالْغَنَمِ - چرواہے کا بکریوں کو ڈانٹنا۔ للکارنا۔
اِرْتَاعَ وَتَرَوَّعَ - مِنْهُ وَلَهُ - ڈرنا - اِرْتَاعَ لِلْخَبَرِ - خبر سے خوش ہونا۔
اَلرَّوْعُ خوف۔ ڈر۔ لڑائی۔
اَلرَّوْعَةُ - ڈر، حسن و جمال کا حصہ۔
اَلرُّوْعُ - دل کا سیاہ داغ یا اس میں ڈر کی جگہ۔ ذہن و عقل۔ کہتے ہیں۔ " اَفْرِغْ رُوْعَكَ " یعنی سکون و اطمینان قلب ہاتھ سے نہ دو۔
اَلرَّوْعُ - اَرْوَعُ - کا اسم۔
اَلْاَرْوَعُ - حسن یا بہادری کی وجہ سے تعجب میں ڈالنے والا۔ ہوشیار۔ ذکی۔ ج - رُوْعٌ - و اَرْوَاعٌ - مؤنث۔ رَوْعَاءُ - قَلْبٌ اَرْوَعُ - ڈرپوک دل۔ رُوَاعُ الْقَلْبِ - ہوشیار۔ ذکی۔ چونکنے دل والا آدمی۔
الرَّائِعُ - فا - اپنے حسن یا شجاعت سے لوگوں کو تعجب میں ڈالنے والا۔ حیران کرنے والا۔ ج - رَائِعُوْنَ وَرُوَّعٌ - مؤنث رَائِعَةٌ - ج - رَوَائِعُ وَرُوَّعٌ - کَلَامٌ رَائِعٌ - خوش کن کلام - رَائِعَةُ الشَّیْبِ - بڑھاپے کا آغاز رَائِعَةُ النَّهَارِ اَوِالضُّحٰی - دن یا چاشت کا بڑا حصہ۔
اَلْمُرَوَّعُ - بہت خوف زدہ - تیز فہم - باریک بین۔
رَاغَ (ن) رَوْغًا وَرَوَغَانًا - الصَّيْدُ شکار کا ادھر ادھر جانا - الرَّجُلُ کسی کا مکر و فریب سے راستہ سے الگ ہونا۔ بچ بچ کر چلنا - اِلٰی کَذَا - چپکے سے کسی طرف مائل ہونا۔ - عَلَیْهِ بِالضَّرْبِ - مارنے کے لیے لوٹ پڑنا۔
رَوَّغَ - اللُّقْمَةَ فِی الدَّسَمِ - لقمہ کو چکنائی میں خوب بھگوتا۔ الٹ پلٹ کر کے چکنائی کو اس میں جذب کرنا۔
رَاوَغَهُ، مُرَاوَغَةً - کشتی لڑنا۔ دھوکا دینا۔ رَاوَغَهُ عَلَی الْاَمْرِ - ورغلانا پھسلانا۔ رَاوَغَ الْقَوْمُ - ایک دوسرے کو فریب سے طلب کرنا۔
اَرَاغَهُ، اِرَاغَةً وَارْتَاغَهُ - ارْتِيَاغًا - مکر و فریب سے طلب کرنا۔ کہتے ہیں "اِرْتَاغَ الْعُقَابُ الصَّيْدَ" عقاب نے اپنے شکار کے پیچھے ادھر ادھر چکر کاٹے۔ " اَرَاغَهُ عَلٰی اَمْرٍ وَعَنْ اَمْرٍ"۔ بہلا پھسلا کر مانگنا۔ تَرَوَّغَ - الْحِمَارُ - گدھے کا مٹی میں لوٹنا۔
تَرَاوَغَا - ایک دوسرے کو فریب دینا۔ آپس میں کشتی لڑنا۔
الرَّائِغُ - فا - طَرِيْقٌ رَائِغٌ - ٹیڑھا راستہ۔
الرَّوَاغُ - وَالرُّوَيْغَةُ - مکر و فریب۔
الرَّوَّاغُ - بہت حیلہ گر - فریبی، لومڑی۔
الرِّيَاغُ - سرسبزی۔
الرِّيَاغَةُ وَالرِّوَاغَةُ - کشتی لڑنے کا اکھاڑہ۔
رَافَ يَرَافُ - رَوْفًا - بے حرکت ہونا۔
الرَّوْفَةُ - رحمت۔
رَاقَ يَرُوْقُ - رَوْقًا - الشَّرَابُ - صاف ہونا - عَلَيْهِ - فضیلت میں کسی سے زائد ہونا۔
رَاقَ رَوْقًا وَرَوَقَانًا - الشَّیْءُ - کسی چیز کا پسند آنا - خوش کرنا۔ تعجب میں ڈالنا۔
رَوِقَ يَرْوَقُ رَوَقًا - اوپر کے لمبے دانتوں والا۔
رَوَّقَ - الشَّرَابَ - صاف کرنا۔ رَوَّقَ بِضَاعَتَهُ - ایک سامان بیچ کر اس سے اچھا سامان خریدنا - رَوَّقَ وَ اَرْوَقَ وَاِرْوَاقًا - اللَّيْلُ - رات کا تاریکی پھیلانا۔
رُوِّقَ - الْبَيْتُ - گھر کا سائبان تیار کیا جانا۔
رَاوَقَهُ، مُرَاوَقَةً - ایک دوسرے کے مقابل برآمدے رکھنا - کہتے ہیں " هُوَ مُرَاوِقِیْ " اس کا برآمدہ میرے برآمدے کے سامنے ہے۔ اَرَاقَ اِرَاقَةً - الْمَاءَ - پانی بہانا۔ ڈالنا - دَمَهُ - خون بہانا، یعنی قتل کر دینا۔
الرَّائِقُ - فا - ج - رَوْقٌ وَرَوْقَةٌ -
الرَّوْقُ - مص - سینگ - مِنَ الْبَيْتِ - سائبان - مِنَ الشَّبَابِ - جوانی کا آغاز اور اس کی بہار - مِنَ الْخَيْلِ - اچھی ساخت کا خوبصورت گھوڑا - مِنَ اللَّيْلِ - رات کا ایک حصہ - مِنَ السَّحَابِ - سائبان کی طرح چھایا ہوا بادل - مِنَ الْمَاءِ وَنَحْوِهٖ - صاف - رَوْقُ الْفَرَسِ - وہ نیزہ جو گھوڑے کے کانوں کے درمیان رکھا ہو۔ ایسی حالت میں گھوڑے کو (اَرْوَق) کہتے ہیں - الرَّوْقُ - خالص محبت۔ چیز کی زیادتی - بارش - عمر - پردہ، خیمہ، جماعت - سردار - بہادر - جسم - شکاری کی جگہ ج - اَرْوَاقٌ - کہتے ہیں۔
" دَاهِيَةٌ ذَاتُ رَوْقَيْنِ " بڑی مصیبت " وَرَمٰی بِاَرْوَاقِهٖ عَلَی الدَّابَّةِ " وہ جانور پر سوار ہوا۔ " اَلْقٰی بِاَرْوَاقِهٖ عَنِ الدَّابَّةِ " وہ سواری سے اتر پڑا۔ " اَلْقٰی اَرْوَاقَهٗ "

وہ تیز دوڑا۔ یا اطمینان کے ساتھ کسی جگہ اقامت کی۔ "وَضَرَبَ رُوَقَهُ بِمَنْزِلِ كَذَا" فلاں جگہ اتر کر خیمہ زن ہوا۔ وَأَلْقَتِ السَّحَابَةُ أَرْوَاقَهَا" بادل بہت زور سے برس پڑا۔

الرُّوَاقُ والرِّوَاقُ۔ برآمدہ، سائبان۔ یا گھر سے آگے چھت سے نیچے تک چھوڑا ہوا پردہ۔ ج۔ أَرْوِقَةٌ و رِوَاقَاتٌ و رُوْقٌ۔ و رِوَاقُ العَيْنِ۔ ابرو۔ رِوَاقُ اللَّيْلِ۔ رات کا اگلا حصہ۔

الرَّاوُوقُ صافی یا چھلنی، وہ برتن جس میں شراب صاف کی جائے۔ پیالہ۔

رَيِّقُ الشَّبَابِ آغاز جوانی وحسن جوانی۔ جوانی کی رونق۔ کہتے ہیں "كُنْتُ فِي رَيِّقِ زَمَانِي" میں اپنے زمانہ کی ابتداء میں تھا۔ ورَيِّقُ كُلِّ شَيْءٍ۔ ہر چیز کا بہتر حصہ۔

الرَّوَقُ۔ اوپر کے دانتوں کا لمبا ہونا۔ جو عیب شمار ہوتا ہے۔

الرَّوْقَةُ۔ بہترین حسن وجمال۔

الرُّوقَةُ۔ رائق کی جمع۔ برگزیدہ لوگ۔ غِلْمَانٌ رُوقَةٌ۔ حسین لڑکے۔ (واحد، جمع، مذکر، مؤنث، سب میں یکساں مستعمل ہے)

الأَرْوَقُ۔ سینگ والا۔ اوپر کے لمبے دانتوں والا۔

المُرَوَّقُ۔ صاف کیا ہوا۔ بَيْتٌ مُرَوَّقٌ۔ سامنے پردہ چھوڑا ہوا مکان۔

رَوَّلَ۔ الفَرَسُ۔ گھوڑے کی رال بہنا

رَوَّلَ الخُبْزَ۔ روٹی کو گھی میں بھگونا۔

الرُّوَالُ۔ گھوڑے کی رال۔ ج۔ رَوَاوِيلُ۔

المِرْوَلُ۔ بہت رال گرانے والا۔

رَامَ (ن)، رَوْمًا و مَرَامًا۔ الشَّيْءَ۔ ارادہ کرنا۔ صفت رَائِمٌ ج رُوَّمٌ و رُوَّامٌ۔

رَوَّمَ۔ ٹھہرنا۔ فُلَانًا وبِهِ۔ خواہش دلانا۔ ارادہ کرانا۔ دَابَّهُ۔ یکے بعد دیگرے چیزوں کا ارادہ کرنا۔

تَرَوَّمَ۔ بِهِ۔ ٹھٹھا کرنا۔

الرَّامُ۔ ایک درخت۔

الرَّامَةُ۔ چشمہ۔ جوہڑ۔

الرَّوْمُ والرُّومُ۔ کان کی لو۔

الرُّومُ والأَرْوَامُ۔ بحر متوسط کے شمال میں رہنے والے لوگ۔ عیسائیوں کے ایک فرقہ کا نام۔ بَحْرُ الرُّوم۔ بحر متوسط، جس کو بحر ابیض بھی کہتے ہیں۔

رُومَةُ ورُومِيَّةُ۔ دنیا کا مشہور اور قدیم ترین شہر جو اٹلی کا دارالسلطنت ہے۔ نسبت کے لیے رُومَانِيٌّ۔

المَرَامُ۔ مقصد۔ مطلب۔ ج۔ مَرَامَات

رَانَ يَرُونُ رَوْنًا۔ الأَمْرُ۔ سخت ہونا۔ رَانَتِ اللَّيْلَةُ۔ رات کی ہول کا سخت ہونا۔ الرَّوْنُ۔ سختی۔ ج۔ رُوُونٌ۔

رُونَةُ۔ الشَّيْءِ۔ چیز کی سختی اور اس کا بڑا حصہ۔

الأَرْوَنَانُ۔ سخت۔ دشوار۔ الأَرْوَنَانُ والأَرْوَنَانِيُّ۔ ہر چیز کی سختی وتیزی۔ مثلاً سردی وگرمی۔ خوشی غمی وغیرہ کی۔ مؤنث۔ أَرْوَنَانَةٌ وأَرْوَنَانِيَّةٌ۔

مَرُونٌ۔ بِهِ۔ مغلوب

رَاهَ (ن)، رَوْهًا و رُوَاهًا۔ المَاءُ۔ پانی کا سطح زمین پر لہریں مارنا۔

رَوَى (ض)، رِوَايَةً۔ الحَدِيثَ۔ حدیث نقل کرنا۔ بیان کرنا۔ صفت رَاوٍ ج۔ رُوَاةٌ و رَاوُونَ۔ الحَبْلَ۔ رسی بٹنا۔ الرَّحْلَ۔ کجاوہ کو اونٹ پر رسی سے باندھنا۔ القَوْمَ۔ قوم کے لیے پانی لانا۔ طلب کرنا۔

رَوِيَ (س) رِيًّا ورَيًّا و رِوًى۔ مِنَ المَاءِ۔ پانی سے سیراب ہونا۔ صفت رَيَّانُ، مؤنث رَيَّا۔ ج۔ رِوَاءٌ۔ الشَّجَرُ۔ درخت کا سرسبز ہونا۔

رَوَّى تَرْوِيَةً۔ سفر میں پانی ساتھ لے جانا۔ هُ الشِّعْرَ۔ شعر کی روایت کرنے پر آمادہ کرنا۔ النَّبَاتَ پودے کو پانی پلانا۔ رَوَّى فِي الأَمْرِ۔ کسی امر میں سوچ بچار کرنا۔

أَرْوَى إِرْوَاءً۔ فُلَانًا۔ الشِّعْرَ۔ سیراب کرنا۔ پیاس بجھانا۔ شعر کی روایت پر آمادہ کرنا۔

تَرَوَّى تَرَوِّيًا۔ سیراب ہونا۔ غور و فکر کرنا۔ الحَدِيثَ۔ حدیث کی روایت کرنا۔ نقل کرنا۔ القَوْمَ۔ قوم کا سفر میں پانی ساتھ لے جانا۔

اِرْتَوَى اِرْتِوَاءً۔ مِنَ المَاءِ۔ سیراب ہونا۔ الحَبْلُ۔ رسی کا بٹنا۔ مَفَاصِلُهُ۔ جوڑوں کا سخت اور معتدل ہونا۔

الرِّيُّ۔ سیرابی۔ نعمت کی فراخی وفراوانی

الرَّوِيُّ۔ سیراب کرنے والا بہت پانی۔

الرِّوَى۔ سیرابی۔ زرخیزی۔ الرَّيَّا۔ عمدہ خوشبو۔ عَيْنٌ رَيَّةٌ۔ بہت پانی والا چشمہ۔ کہتے ہیں "مِنْ أَيْنَ رَيَّتُكُمْ" یعنی تم پانی کہاں سے لاتے ہو۔

الرَّوِيَّةُ۔ پانی پینے کی طرف کا پھیپھڑا۔

رِيَةُ البَحْرِ۔ ایک سمندری جانور۔

الرَّوِيُّ۔ مِنَ الشُّرْبِ۔ پوری سیرابی۔ کہتے ہیں "شَرِبْتُ شُرْبًا رَوِيًّا" میں نے خوب رچ کر پانی پیا۔ مَاءٌ

رَوِیٌّ ۔ بہت اور سیراب کرنے والا پانی ۔ الرَّوِیُّ ۔ زور سے بارش برسانے والا بادل ۔ تندرست ، سالم العقل اور صحیح البدن ۔ پلانے والا ۔ قافیہ کا حرف ۔

الرَّوِیَّۃُ ۔ مؤنث الرَّوِیّ ۔ امور میں غور و فکر ۔ حاجت ۔ قرض وغیرہ کا بقیہ ۔

الرَّیَّانُ ۔ سیراب ۔ سرسبز ٹہنی ۔ مؤنث ۔ رَیَّا ۔ ج ۔ رِوَاءٌ ۔ وَجْہٌ رَیَّانُ ۔ پرگوشت چہرہ ۔ فُلَانٌ رَیَّانُ مِنَ العِلْمِ ۔ فلاں بہت علم والا ہے ۔

الرِّوَاءُ ۔ ج ۔ اَرْوِیَۃٌ (المَرْوِی) ج مَرَاوٍ و مَرَاوِی ۔ جانور پر سامان باندھنے کی رسی ۔

الرَّوَاءُ ۔ میٹھا پانی ۔

الرُّوَاءُ ۔ خوش منظری ۔ چہرہ کی آب و تاب ۔

الرَّاوِیَۃُ ۔ حدیث یا شعر کا راوی ۔ تا مبالغہ کے لیے ہے ج ۔ رَوَایَا ۔ وہ جانور جس پر پانی لاد کر لایا جائے ۔ پانی لانے کی مشک ۔

الْأُرْوِیَّۃُ والْإِرْوِیَّۃُ ۔ پہاڑی بکری (مذکر و مؤنث) ج ۔ اَرَاوِیُّ و اَرَاوٍ ۔

رَابَہٗ یَرِیْبُہٗ ۔ رَیْبًا ۔ کسی کو شک یا تہمت میں ڈالنا ۔ کسی سے کوئی ناپسندیدہ چیز دیکھنا ۔

اَرَابَہٗ اِرَابَۃً ۔ شک میں ڈالنا ۔ تہمت لگانا بے قرار کرنا ۔ الرجلُ اَوِ الامرُ ۔ قابل شک ہونا ۔ "اَرَابَہٗ مِنْہُ اَمْرٌ" اس نے اس کے ساتھ بدگمانی کی اور تہمت کا یقین نہیں کیا ۔

تَرَیَّبَ ۔ تَرَیُّبًا ۔ مِنْہُ ۔ خوفزدہ ہونا ڈرنا ۔ بِہٖ ۔ کسی سے کوئی شک میں ڈالنے کی بات کہنا ۔

اِرْتَابَ اِرْتِیَابًا ۔ مِنَ الشَّیْءِ ۔ کسی چیز میں شک کرنا ۔ بِفُلَانٍ ۔ کسی پر تہمت لگانا ۔

اِسْتَرَابَ اِسْتِرَابَۃً ۔ شک میں پڑنا ۔ کسی سے کوئی شک کی چیز دیکھنا ۔

الرَّیْبُ ۔ تہمت ، شک ، حاجت ۔ ضرورت گردش ، بے اعتقادی ۔

الرِّیْبَۃُ ۔ شک ، تہمت ، بے چینی ، بے کلی ج ۔ رِیَبٌ ۔ اَمْرٌ رَیَّابٌ ۔ ڈرانے والا معاملہ ۔

رَاثَ یَرِیْثُ ۔ رَیْثًا و تَرْیَاثًا ۔ دیر کرنا ۔ تاخیر کرنا ۔

رَیَّثَ ۔ تھکنا ۔ الشَّیْءَ ۔ نرم کرنا ۔

اَرَاثَہٗ ۔ اِرَاثَۃً ۔ دیر کرانا ۔

اِسْتَرَاثَہٗ اِسْتِرَاثَۃً ۔ دیر کرنے والا پانا یا سمجھنا ۔

الرَّیْثُ ۔ زمانہ کی مہلت کا عرصہ یا مقدار ، دیر ۔ کہا جاتا ہے "وَقَفَ رَیْثَمَا صَلَّیْنَا" وہ ہمارے نماز پڑھنے تک ٹھہرا رہا ۔

الرَّیِّثُ ۔ سست ۔ دیر کرنے والا ۔ رَجُلٌ مُرَیَّثُ العَیْنِ ۔ کمزور نظر کا آدمی ۔

دَاخَ یَرِیْخُ رَیْخًا و رَیَخَانًا ۔ و دُیُوْخًا ۔ ذلیل ہونا ۔ ڈھیلا ہونا ۔

رَیَّخَہٗ ۔ سست کرنا ۔ کمزور کرنا ۔

دَاسَ یَرِیْسُ رَیْسًا و رَیَسَانًا ۔ متکبرانہ چال چلنا ۔ الشَّیْءَ ۔ کسی شے کی پوری حفاظت کرنا ۔ القَوْمَ ۔ غالب آنا ۔ برتری حاصل کرنا ۔

الرَّیِّسُ ۔ قوم کا سردار ۔

رَاشَ یَرِیْشُ ۔ رَیْشًا ۔ مال و سامان جمع کرنا ۔ ہٗ کھلانا ۔ پہنانا ۔ روٹی کپڑا دینا ۔ مدد کرنا ۔ غنی بنانا ۔ ہٗ مَالًا ۔ کسی کو مال دینا ۔ مِنْ حَالِہٖ ۔ کسی کے حال کی اصلاح کرنا ۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ لَا یَرِیْشُ وَلَا یَبْرِیْ" فلاں نہ نقصان دہ ہے نہ نفع رساں ۔ "وَلَا تَرِشْ عَلَیَّ" میرے کلام میں دخل نہ دو ۔

اَرَاشَ و رَیَّشَ ۔ السَّہْمَ ۔ تیر میں پر لگانا ۔ رَیَّشَ السُّقْمُ فُلَانًا ۔ بیماری کا کسی کو کمزور کر دینا ۔

اِرْتَاشَ ۔ السَّہْمَ ۔ تیر میں پر لگانا ۔ و تَرَیَّشَ ، آسودہ حال ہونا ۔

الرِّیْشُ ۔ پرندے کے پر ۔ واحد (رِیْشَۃٌ) ج ۔ رِیَاشٌ و اَرْیَاشٌ ۔ الرِّیْشُ ۔ فاخرانہ لباس ۔ سامان و اسباب ۔ مال ، سرسبزی ، معاش ۔

الرَّاشُ ۔ پرندے کے پر ج ۔ اَرْیَاشٌ ۔ جَمَلٌ رَاشٌ ۔ کمزور اونٹ ۔ رَجُلٌ رَاشٌ ۔ مالدار آدمی ۔ رُمْحٌ رَاشٌ کمزور نیزہ ۔ طَیْرٌ رَاشٌ ۔ پر نکلا ہوا پرندہ ۔ مؤنث (رَاشَۃٌ) ۔ کَلَأٌ دَیِّشٌ و رَیِّشٌ ۔ بہت پتوں والی گھاس

الرَّیَشُ ۔ کان یا چہرے پر کے گھنے بال ۔

الرِّیَاشُ ۔ لباس فاخرہ اور عمدہ سامان سرسبزی ۔ معاش ، مال ۔

الرَّیَّاشُ ۔ تیروں پر پر لگانے والا ۔

الرَّائِشُ ۔ فا ۔ رشوت کا دلال ۔ پر لگا ہوا تیر ۔

الْأَرْیَشُ ۔ کانوں یا چہرے پر بہت بال رکھنے والا ۔ مؤنث (رَیْشَاءُ) ۔ ج ۔ رِیْشٌ ۔ رَجُلٌ اَرْیَشُ ۔ مال و لباس والا ۔

المَرِیْشُ والمُرَیَّشُ ۔ مِنَ السِّہَامِ ۔ پر لگایا ہوا تیر ۔ والبُرْدُ المُرَیَّشُ ۔ وہ چادر جس پر پروں کی تصویریں بنی ہوں ۔ المُرَیَّشُ بہت بالوں والا ۔ کم گوشت والا ۔ کمزور پشت والا ۔

المُرَیَّشُ ۔ مِنَ الرِّجَالِ ۔ شاہی اعزاز کا پر پگڑی میں رکھنے والا ۔

الرَّیْطَۃُ ۔ ایک پاٹ کی چادر ۔ ہر چادر نما

کپڑا۔ کفن۔ ج۔ رَیْطٌ و رِیَاطٌ۔
رَاعَ یَرِیْعُ رَیْعًا و رُیُوْعًا و رِیَاعًا۔ و رَیَعَانًا۔ الشیءُ۔ نشو و نما پانا زیادہ ہونا۔ الزَّرْعُ۔ کھیتی کا بڑھنا۔ (۔ رَیْعًا) السَّرَابُ سراب کا حرکت کرنا۔ مِنْہُ۔ ڈرنا ۔ عَنْہُ و اِلَیْہِ۔ واپس آنا۔ فُلَانٌ لَا یَرِیْعُ کَلَامَکَ۔ یعنی فلاں تمھاری بات نہیں مانتا۔
رَیَّعَ۔ القومُ۔ جمع ہونا۔ الطَّعَامُ۔ بڑھنا۔ زیادہ ہونا۔ الطَّعَامَ۔ بڑھانا۔ زیادہ کرنا۔
اَرَاعَ اِرَاعَۃً۔ الزَّرْعُ۔ فصل کا بڑھنا ۔ القومُ۔ قوم کی فصل کا نشو و نما پانا۔ الاِبِلُ۔ اونٹوں کا بکثرت بچے دینا۔
تَرَیَّعَ۔ ٹھہرنا۔ مضطرب و حیران ہونا۔ الماءُ۔ پانی کا جاری ہونا۔ السَّرَابُ سراب کا چمکنا بجھنا۔ القَوْمُ۔ لوگوں کا جمع ہونا۔ یَدَاہُ بِالْجُوْدِ بخشش کا ہاتھ کھولنا۔
اِسْتَرَاعَ اِسْتِرَاعَۃً۔ حیران ہونا۔ بَدَاہُ بِالْجُوْدِ۔ سخاوت کی داد دینا۔
الرَّیْعُ۔ مص۔ سراب کی حرکت۔ خوف۔ ۔ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ۔ ہر چیز کا اول اور بہتر حصہ۔ مِنَ الضُّحٰی۔ چاشت کے وقت کی روشنی۔ مِنَ الدِّرْعِ۔ دامن و آستین کی زیادتی۔ الرَّیْعُ ہر چیز کی زیادتی۔ کہتے ہیں "لَیْسَ لَہٗ رَیْعٌ" اس کے لیے پیداوار نہیں۔
الرِّیْعُ۔ بلند ٹیلہ۔ اونچی جگہ۔ پہاڑی کشادہ راستہ۔ وادی کی بلندی سے پانی بہنے کی جگہ۔ گرجا۔ کبوتروں کا برج۔ ج۔ رِیَاعٌ و رُیُوْعٌ و اَرْیَاعٌ۔
الرَّیْعَۃُ۔ بلند زمین۔ اکٹھی جماعت۔
الرَّیْعَانُ۔ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ۔ ہر چیز کا اول اور عمدہ حصہ۔ "اَرْضٌ مَرْیَعَۃٌ" زرخیز زمین "مَطَرٌ مُرِیْعٌ" سرسبزی و خوشحالی لانے والی بارش۔ "نَاقَۃٌ رَیْعَانَۃٌ و مِرْیَاعٌ" بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔
رَافَ یَرِیْفُ رَیْفًا و اَرْیَفَ اِرْیَافًا۔ و تَرَیَّفَ۔ سرسبز زمین میں آنا۔ رَافَتِ الْمَاشِیَۃُ۔ مویشی کا سبزہ چرنا۔
رَایَفَ۔ مُرَایَفَۃً۔ لِلظِّنَّۃِ۔ شک کے قریب ہونا۔
اَرَافَ اِرَافَۃً و اَرْیَفَ اِرْیَافًا۔ المکانُ۔ کسی جگہ کا سرسبز ہونا۔
الرَّافُ۔ شراب۔
الرِّیْفُ۔ سبزہ زار۔ پانی کے قریب کی زمین۔ ج۔ اَرْیَافٌ و رُیُوْفٌ۔ الرِّیْف۔ کھانے پینے کی فراخی و فراوانی۔ مکانٌ رَیِّفٌ۔ سرسبز جگہ۔
رَاقَ یَرِیْقُ رَیْقًا۔ الماءُ علٰی وَجْہِ الْاَرْضِ۔ پانی کا سطح زمین پر بہہ پڑنا۔ الشیءُ۔ چمکنا۔ السَّرَابُ۔ سراب کا چمکنا۔ حرکت کرنا۔ (۔ رَیْقًا و رُیُوْقًا) بِنَفْسِہٖ۔ جان دینا۔
رَیَّقَہٗ۔ الشَّرَابَ۔ صاف شراب پلانا۔
اَرَاقَ۔ اِرَاقَۃً۔ الماءَ۔ پانی گرانا۔
تَرَیَّقَ۔ السَّرَابُ۔ سراب کا چمکنا۔ حرکت کرنا۔
الرَّیْقُ۔ مص۔ باطل۔ پانی۔ بغیر سالن کے روکھی روٹی (۔ والرِّیْقُ والرَّیُوْقُ) ہر چیز کا اول اور عمدہ حصہ۔
الرِّیْقُ۔ ج۔ اَرْیَاقٌ و رِیَاقٌ و (الرِّیْقَۃُ) تھوک۔ کہتے ہیں۔ "اِنِّیْ عَلَی الرِّیْقِ" میں نے ابھی تک کچھ کھایا پیا نہیں، یعنی نہار منہ ہوں۔ "شَرِبْتُ عَلَی الرِّیْقِ وَ عَلٰی رِیْقِ النَّفْسِ اَوْ رِیْقَۃِ النَّفْسِ" میں نے نہار منہ پیا۔
الرِّیِّقُ۔ بقیہ جان۔ قوت۔
الرَّائِقُ۔ فا۔ خالص، نہار منہ والا۔ تہی دست، روکھی روٹی۔ نہار منہ پیا جانے والا پانی۔
الرَّیِّقُ۔ نہار منہ والا۔
رَالَ یَرِیْلُ رَیْلًا۔ الصَّبِیُّ۔ بچہ کے منہ سے رال ٹپکنا۔
الرِّیَالُ۔ رال، چاندی کا بڑا سکہ۔
رَامَ یَرِیْمُ رَیْمًا۔ حَمْلَ البَعِیْرِ۔ اونٹ کے بوجھ کا جھکنا۔ المکانَ و مِنْہُ۔ کسی جگہ سے جدا ہونا۔ بِہٖ المکانِ۔ کسی جگہ اقامت کرنا۔ رہنا۔ عَنْہُ۔ دور ہونا۔ کہتے ہیں۔ "رَامَ یَفْعَلُ کَذَا" وہ ایسا کرتا رہا۔ اس کا عمل "کان" جیسا ہوتا ہے۔ (۔ رِیُمًا و رِیَمَانًا) الجُرْحُ۔ زخم کا بھر آنا۔ مندمل ہونا۔
رِیْمَ۔ بِہٖ۔ چھوڑ دیا جانا۔
رَیَّمَ۔ تَرْیِیْمًا۔ بالمکانِ۔ اقامت کرنا۔ عَلٰی کَذَا۔ بڑھ جانا۔ السَّحَابَۃُ۔ بادل کا ہمیشہ چھایا رہنا۔
الرَّیْمُ۔ مص۔ فضل و زیادتی۔ پہاڑی، قبر۔ قبر کا درمیان۔ دن کا آخری حصہ تاریکی پیدا ہونے تک۔ وقت کا لمبا عرصہ۔ سیڑھی کا درجہ (۔ والرِّیْمُ) خالص سفید ہرنی۔
رَانَ یَرِیْنُ رَیْنًا و رُیُوْنًا۔ الشیءُ فُلَانًا و عَلَیْہِ و بِہٖ۔ غالب آنا۔

کہتے ہیں "رَانَ هَوَاهُ عَلٰی قَلْبِهٖ" اس کی خواہش اس کے دل پر چھا گئی۔ غالب آ گئی۔"
جی کا بگڑنا۔ متلانا۔ رَانَ المَوْتُ عَلَیْهِ وبِهٖ۔ موت کا آجانا۔
رِیْنَ۔ بِهٖ۔ ایسی سخت مشکل میں پڑنا، کہ چھٹکارے کی شکل نظر نہ آئے، مرنا غم میں پڑنا۔
اَرَانَ اِرَانَةً۔ القَوْمُ۔ قوم کا ہلاک شدہ
مویشی والی ہونا۔ صفت (مُرِیْنُوْنَ)
الرَّانُ۔ موزہ نما جوتہ۔
الرَّیْنُ۔ میل کچیل۔ زنگار۔
الرَّیْنَةُ۔ شراب۔
رَاهَ۔ یَرِیْهُ۔ رَیْهَانَ الرَّجُلُ۔ آمدورفت کرنا۔
رَیَّهَ تَرِیْهًا۔ الرَّجُلَ۔ آمدورفت کرانا۔
تَرَیَّهَ۔ السَّرَابُ۔ سراب کا کبھی چمکنا کبھی بجھنا۔
اَرْیٰی اِرْیَاءً۔ الرَّایَةَ۔ جھنڈا۔
رَیّٰی۔ الرَّایَةَ۔ جھنڈا بنانا۔
الرَّایَةُ۔ جھنڈا۔ علم۔ اس کی کنیت اُمُّ الحَرْبِ ہے۔ یہ لِوا سے بڑا ہوتا ہے۔ ج۔
الرَّیُّ۔ ملک فارس میں ایک شہر ہے، نسبت کے لیے ر
الرِّیُّ۔ خوش منظر، خوش شکل۔ عَیْنٌ رَیَّةٌ۔ بہت پانی والا چشمہ۔

# ز

زَأَبَ (ف)، زَأْبًا۔ ڈگمگا کے پینا۔ الدَّهْرُ بِهٖ۔ زمانہ کا پھرنا۔ الثَّنَا۔ المَاشِیَةَ۔ مویشی کو ہانکنا۔ بِحَمْلِهٖ بوجھ کھینچنا۔ (ر۔ وازْدَأَبَ اِزْدِیَابًا)۔ القِرْبَةَ۔ پانی کی مشک کو دوڑ کر لے آنا۔
زَأْبَرَ۔ الثَّوْبُ۔ کپڑے کا روئیں دار ہونا۔ الثَّوبَ۔ کپڑے کا رُواں نکالنا۔
الزِّئْبِرُ والزُّوْبُرُ والزُّوْبَرُ۔ کپڑے کا رُواں۔ کہتے ہیں۔ "ذَهَبَتِ الاَیَّامُ بِنَضَارَتِهٖ ونَفَضَتْ زِئْبِرَهٗ" زمانہ اس کی رونق لے اڑا اور اس کے روئیں کو جھاڑ دیا۔ یعنی اس کا زمانہ پرانا ہو گیا۔
زَأْبَقَ۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز پر پارہ کی قلعی کرنا۔
الزِّئْبَقُ والزِّیْبَقُ۔ پارہ۔
زَأَجَ (ف)، زَأْجًا۔ بَیْنَهُمْ۔ پھوٹ ڈالنا۔ ایک دوسرے کے برخلاف اکسانا۔
زَأَدَهُ (ف)، زَأْدًا۔ وزُؤُدًا وزُؤْدًا۔
ڈرانا، گھبرانا۔ الزُّؤْدُ والزُّؤُدُ۔ گھبراہٹ۔ لَیْلَةٌ مَزْؤُوْدَةٌ۔ ڈراؤنی رات۔
زَأَرَ (ف ض) وزَئِرَ (س)، زَئِیْرًا وزَأْرًا وتَزْأَرًا۔ وازْدَأَرَ اِزْدِئَارًا وتَزَأَّرَ۔ الاَسَدُ۔ شیر کا دھاڑنا۔ صفت (زَئِرٌ و زَائِرٌ و مِزْئَرٌ)۔ الفَحْلَ۔ سانڈ کا آواز کو گڑگڑانا۔
الزَّأْرَةُ۔ جنگل، جھاڑی، باغ، ایک بار کی دھاڑ۔ مِنَ الاِبِلِ والغَنَمِ۔ اونٹوں اور بکریوں کا گنجان ریوڑ۔
زَأْزَأَ۔ سر اور دم اٹھائے ہوئے جلدی چلنا۔ ہٗ خوف دلانا۔ الشَّیْءَ۔ حرکت دینا۔
تَزَأْزَأَ۔ ڈر کر چھپ جانا، پہلوؤں کو ہلاتے ہوئے چلنا۔ مِنْهُ ڈر کر عاجزی کرنا۔ الشَّیْءُ۔ حرکت کرنا۔ ادھر ادھر ہلنا۔
زَأَفَ (ف)، زَأْفًا۔ جلدی کرانا۔
اَزْأَفَ۔ اِزْآفًا۔ عَلَیْهِ۔ آدھ مرے کو بالکل مار ڈالنا۔
الزُّؤَافُ۔ جلدی کرانا۔ مَوْتٌ زُؤَافٌ۔ جلدی کی موت۔
زَأَكَ (ف)، زَأْكَانًا۔ مٹک کر چلنا۔
تَزَاءَكَ تَزَاءُكًا۔ مِنْهُ۔ شرمانا۔
زَأَمَ (ف)، زَأْمًا وزُؤَامًا۔ جلدی مر جانا۔ خوب ڈٹ کے کھانا۔ ہٗ۔ گھبرانا۔ ڈرانا۔ ہٗ البَرْدُ۔ سردی کا کسی کو کپکپا دینا۔ لِیْ کَلِمَةً۔ ایسی بات منہ سے نکالنا جس کے حق و باطل کا پتہ نہ ہو۔ کہتے ہیں "مَا زَأَمَ بِحَرْفٍ" اس نے ایک حرف منہ سے نہیں نکالا۔
زُئِمَ زَأْمًا وزَئِمَ (س)، زَأْمًا و اِزْدَأَمَ۔ بہت گھبرانا۔ زَئِمَ بِفُلَانٍ چلّانا۔ آواز دینا۔
زَأَّمَهُ تَزْئِیْمًا۔ گھبراہٹ میں ڈالنا۔
اَزْأَمَهُ۔ عَلَی الاَمْرِ۔ کسی کو کسی امر پر مجبور کرنا۔ الجُرْحَ۔ زخم اچھا ہونے تک علاج کرنا۔ المَوْتُ الزُّؤَامُ۔ المناک موت۔ جلدی کی موت
الزِّئْمُ۔ آنکھ، حسب، کہتے ہیں "طَعَنُوا

فِیْ زِئْبِلِهٖ "لوگوں نے اس کے حسب میں عیب نکالے۔

الزَّئِمُ۔ بہت خوفزدہ۔

الزَّأْمَةُ۔ حاجت۔ بہت کھانا یا پینا۔ ہوا۔ کرخت آواز۔ کلمہ۔ "مَا یَعْصِیْهِ زَأْمَةً"۔ یعنی وہ اس کی ایک بات میں بھی مخالفت نہیں کرتے۔

الزَّأْمَةُ مِنَ الطَّعَامِ۔ کھانے کا بقدر کفایت ذخیرہ۔

الزُّؤَانُ۔ گیہوں سے مشابہ ایک دانہ، جو گیہوں میں پیدا ہوتا ہے، اور خواب آور ہے۔ واحد (زُؤَانَةٌ)

زَأَى (ف)، زَأْيًا۔ تکبر کرنا۔

اَزْأَى ـ فُلَانًا بَطْنُهٗ۔ زیادہ شکم پُری کا کسی کو حرکت پر قادر نہ رکھنا۔

زَبَّ (ف)، زَبَبًا۔ کانوں اور چہرہ پر زیادہ بالوں والا ہونا ـ الشَّمْسُ۔ سورج کا ڈوبنے کے قریب ہونا۔

زَبَّ (ن) زَبًّا ـ القِرْبَةَ۔ مشک بھرنا۔ ـ الحِمْلَ۔ بوجھ اٹھانا۔

زَبَّبَتِ ـ الشَّمْسُ۔ سورج کا ڈوبنے کے قریب ہونا۔ ـ العِنَبَ۔ انگور کو خشک کرکے زبیب بنانا۔ ـ الرَّجُلُ زیادہ بولنے سے منہ سے جھاگ آنا۔ کہتے ہیں۔ "یُکَلِّمُ فُلَانٌ حَتّٰی زَبَّبَ فَمُهٗ"۔

اَزَبَّ اِزْبَابًا ـ العِنَبَ ـ انگور کو سُکھانا ـ الشَّمْسُ۔ سورج کا غروب ہونے کے لیے جھکنا۔

تَزَبَّبَ ـ العِنَبُ انگور کا زبیب بننا۔ خشک ہونا۔ ـ الرَّجُلُ۔ کسی کا غصہ سے بھر جانا ـ فِی الکَلَامِ۔ زیادہ بولنے سے باچھ سے جھاگ نکلنا۔

اِزْدَبَّتْ اِزْدِبَابًا ـ القِرْبَةُ۔ مشک کا بھرنا۔

الزَّبَبُ۔ بالوں کی زیادتی اور لمبائی۔

الزَّبَابَةُ۔ ایک قسم کا بہرا چوہا جو چوری میں ضرب المثل ہے۔ کہتے ہیں "اَسْرَقُ مِنْ زُبَابَةٍ"۔

الزَّبِیْبُ۔ خشک انگور یا سوکھی انجیر۔ اس کے بیچنے والے کو "زُبَّابٌ" کہتے ہیں۔ سانپ کے منہ کا زہر۔

الزَّبِیْبَةُ۔ زبیب کا واحد۔ ہاتھ کی پھنسی۔ منہ کے جھاگ۔ سانپ کی آنکھوں کے اوپر کے دو سیاہ نقطے، اسی لیے سانپ کو "ذَاتُ الزَّبِیْبَتَیْنِ" کہتے ہیں۔

الاَزَبُّ۔ کانوں اور چہرہ پر بہت بالوں والا مؤنث۔ زَبَّاءُ۔ "عَامٌ اَزَبُّ"۔ زیادہ پیداوار کا سال۔ مثل ہے۔ "کُلُّ اَزَبَّ نَفُوْرٌ" یعنی وہ اونٹ جس کے چہرے پر بہت بال ہوتے ہیں، چکیل ہوتا ہے۔ "دَاهِیَةٌ زَبَّاءُ"۔ بڑی مصیبت

الزَّبِیْبِیُّ۔ کشمش بیچنے والا۔ کشمش۔ خشک انگور کی شراب۔

المِزَبُّ والمُزَبَّبُ۔ بہت مال والا۔

زَبَدَہٗ (ن) زَبْدًا۔ مکھن کھلانا ـ السِّقَاءَ۔ مشک کے دودھ کو بلو کر مکھن نکالنا۔

زَبَدَ (ض)، زَبْدًا ـ السَّوِیْقَ۔ ستو میں مکھن ملانا ـ لَهٗ۔ کسی کو مکھن دینا۔ زَبَّدَ ـ اللَّبَنُ۔ دودھ کا مکھن لانا ـ شِدْقُهٗ۔ باچھ کا جھاگ نکالنا ـ القُطْنَ۔ روئی کو دُھن کر کاتنے کے قابل بنانا۔

اَزْبَدَ ـ البَحْرُ اَوِ القِدْرُ اَوِ الفَمُ۔ سمندر یا ہانڈی یا منہ کا جھاگ لانا۔ نکالنا۔ کہتے ہیں۔ "اَرْغَی الرَّجُلُ وَ اَزْبَدَ" یعنی اس کا غصہ بھڑک پڑا۔ اور اس نے سخت دھمکی دی ـ الشَّیْءُ۔ کسی چیز کا بہت مفید ہونا۔ بیری وغیرہ کا شگوفہ نکالنا۔

تَزَبَّدَ ـ الشِّدْقُ۔ باچھ کا جھاگ نکالنا ـ الرَّجُلُ۔ کسی کا غیظ و غضب میں آنا۔ اور دھمکی دینا۔ ـ الزُّبْدَةَ۔ مکھن لینا ـ الشَّیْءَ۔ چیز کا خلاصہ لینا۔ نگلنا ـ الیَمِیْنَ۔ قسم کھانے میں جلدی کرنا۔

الزُّبْدَةُ والزُّبْدُ۔ مکھن۔ ج۔ زُبَدٌ۔ زُبْدَةُ الشَّیْءِ۔ چیز کا بہترین حصہ۔ کہتے ہیں۔ "اِخْتَلَطَ زُبْدُهٗ بِخَاثِرِهٖ" یہ ضرب المثل اس وقت بولتے ہیں، جب اپنے معاملہ میں حیران ہوجائے۔

الزَّبْدُ۔ داد و دہش۔

الزَّبَدُ۔ ج۔ اَزْبَادٌ و (الزَّبَدَةُ) ج زَبَدٌ۔ پانی کا جھاگ۔ دھاتوں کا میل۔ مثل ہے۔ "صَرَّحَ المحضُ الزَّبَدَ"۔ یہ مثل اس وقت بولی جاتی ہے کہ ظنی خبر کے بعد سچ بات ظاہر ہو جائے۔

الزَّبَادُ۔ ایک بلی کے مانند جانور سے حاصل کردہ خوشبو۔

الزُّبَّادُ۔ ایک قسم کا پودہ ہے۔

زُبَّادُ اللَّبَنِ۔ غیر مفید چیز۔ مثل مشہور ہے۔ "اِخْتَلَطَ الخَاثِرُ بِالزُّبَّادِ"۔ یعنی اچھی چیز ردی چیز سے مل گئی۔

الزِّبْدِیَّةُ۔ مٹی کا پیالہ۔ ج۔ زُبَادِیُّ

المِزْبَدُ۔ مکھن نکالنے کا آلہ۔ ج۔ مَزَابِدُ۔

المُزْبِدُ۔ فا۔ جھاگ پھینکنے والا ـ بَحْرٌ مُزْبِدٌ۔ متلاطم سمندر جو جھاگ مارے۔

المُزْدَبِدُ۔ مکھن والا۔

زَبَرَہٗ (ف ض)، زَبْرًا ـ عَنِ الاَمْرِ۔ کام سے روکنا۔ منع کرنا ـ السَّائِلَ سائل کو جھڑکنا ـ الوَجَلَ۔ کسی کے

پتھر مارنا — البِنَاءَ۔ عمارت پر عمارت اٹھانا — البِئْرَ۔ کنویں کو پتھروں سے بنانا — عَلَيْهِ۔ صبر کرنا
(— وزَبَّرَ وأَزْبَرَ) الكِتَابَتَ کتاب لکھنا۔

زَبُرَ (ك) زَبَارَةً۔ بڑے جسم والا ہونا صفت (زَبِيْرٌ) أَزْبَرَ۔ الرَّجُلُ۔ آدمی کا بہادر ہونا۔ بڑے جسم والا ہونا — الكَبْشَ۔ موٹا کرنا۔

اِزْبَارَّ اِزْبِئْرَارًا — الكَلْبُ۔ کتے کا اپنے بال کھڑے کرنا — الشَّعْرُ بال کھڑے ہونا — الرَّجُلُ کسی کا شر و فساد کے لیے تیار ہونا — النَّبَاتُ أَوِ الوَبَرُ۔ نبات یا اونٹ کے بالوں کا اگنا۔

الزَّبْرُ۔ عقل۔ قوی، مضبوط۔ پتھر، تحریر، کلام۔

الزِّبْرُ۔ کتاب۔ ج۔ زُبُوْرٌ۔ عقل۔ کہتے ہیں: "مَا لَهُ زِبْرٌ"۔

الزَّبِرُ۔ بہت قوی۔

الزُّبْرَةُ۔ لوہے کا بڑا ٹکڑا۔ کاندھا اور پیٹھ۔ شیر کی ایال۔ اہرن۔ ج۔ زُبَرٌ و زُبُرٌ۔

الزَّبُوْرُ۔ فرشتہ۔ گروہ، کتاب۔ ج زُبُرٌ۔ حضرت داؤد علیٰ نبینا و علیہ السلام پر نازل شدہ کتاب۔

الزَّبِيْرُ۔ مکتوب۔ مضبوط آدمی۔ مصیبت۔ ظریف، ہوشیار آدمی۔ کیچڑ۔

الأَزْبَرُ۔ بڑے چوڑے کندھوں والا۔ ایذا رسانی۔ مؤنث۔ زَبْرَاءُ۔ ج زُبْرٌ۔

التَّزْبِرَةُ۔ زَبَّرَ کا مصدر۔ تحریر، کتابت

المِزْبَرُ۔ قلم۔

أَرْضٌ مُزْبِرَةٌ۔ بہت بھڑوں والی زمین۔

زَبْرَجَ — الشَّيْءَ۔ چیز کو خوبصورت بنانا آراستہ و پیراستہ کرنا۔

الزِّبْرِجُ۔ گلکاری و مینا کاری کی زینت۔ ہر خوبصورت چیز۔ سونا۔ سرخ۔ پتلا بادل۔ ج۔ زَبَارِجُ

الزَّبَرْجَدُ۔ ایک قیمتی پتھر جو زمرد کے مشابہ ہوتا ہے۔ زیادہ مشہور سبز رنگ کا ہوتا ہے۔ ج۔ زَبَارِجُ۔

زَبْرَقَ — الثَّوْبَ۔ کپڑے کو سرخ یا زرد رنگ میں رنگنا۔

زَبْزَبَ۔ غضبناک ہونا۔ لڑائی میں شکست کھانا۔

الزَّبْزَبُ۔ بلی نما ایک جانور۔ ایک قسم کی کشتی۔ ج۔ زَبَازِبُ۔

زَبَطَ (ض) زَبْطًا وزَبِيْطًا — البَطُّ۔ بطخ کا چلانا۔

الزَّبَاطَةُ و الزَّبَّاطَةُ۔ بطخ۔

تَزَبَّعَ۔ بد خلق ہونا۔ غصے والا ہونا۔ جھگڑالو ہونا۔

الزَّبِيْعُ۔ غصہ ور جھگڑالو۔

الزَّوْبَعُ۔ حقیر۔ پست قد۔

الزَّوْبَعَةُ۔ بگولہ۔ اس کو أُمُّ زَوْبَعَةٍ وأَبُوْ زَوْبَعَةٍ بھی کہتے ہیں۔ ج زَوَابِعُ۔ الزَّوَابِعُ۔ مصیبتیں۔

الزُّبَّاعَةُ۔ جوتی یا موزے کا کنارہ۔

زَبْعَرٌ۔ ایک خوشبودار درخت۔

الزِّبَعْرِيُّ۔ بد خو۔ موٹا۔ چہرے اور ابرو پر زیادہ بالوں والا۔ مادہ مگرمچھ۔

زَبَقَ (ف) زَبْقًا — شَعْرَهُ۔ بال اکھیڑنا — هُ فِي السِّجْنِ۔ قید کرنا۔ تنگی میں ڈالنا — هُ فِي الشَّيْءِ۔ داخل کرنا — الشَّيْءَ بِالشَّيْءِ۔ ملانا۔ خلط ملط کرنا — القُفْلَ تالا کھولنا — المَرْأَةُ بِوَلَدِهَا پھینک دینا۔

اِنْزَبَقَ — فِي البَيْتِ۔ گھر میں جانا۔ فِي الحِبَالَةِ۔ جال میں پھنسنا۔ چھپنا۔

الزَّابُوْقَةُ۔ مِنَ البَيْتِ۔ گھر کا گوشہ۔ کونا۔

الأَزْبَقُ۔ وہ احمق جو اپنی بے وقوفی سے اپنی داڑھی کے بال نوچا کرے۔

المَزْبُوْقَةُ۔ الزَّبِيْقَةُ۔ نوچی ہوئی داڑھی۔

زَبَلَ (ض) زَبْلًا وزَبَّلَ — الأَرْضَ۔ زمین میں کھاد ڈالنا۔ (— واِزْدَبَلَ) الشَّيْءَ۔ اٹھانا۔

الزَّابِلُ و الزَّابَلُ۔ پست قد۔

الزِّبَالُ والزُّبَالُ۔ وہ چیز جس کو چیونٹی اپنے منہ میں اٹھائے۔ کہتے ہیں۔ "مَا أَصَابَ مِنْهُ زُبَالًا"۔ اس نے اس سے کچھ نہیں پایا۔

الزِّبْلُ۔ کھاد۔ گوبر۔ لید۔

الزُّبْلَةُ۔ لقمہ۔ الزُّبَالَةُ۔ تھوڑا پانی۔ مَا فِي البِئْرِ زُبَالَةٌ۔ کنویں میں تھوڑا پانی نہیں ہے۔

الزَّبِيْلُ۔ ج۔ زُبُلٌ و زُبْلَانٌ۔ (و الزِّبِّيْلُ) ج۔ زَبَابِيْلُ و (الزِّنْبِيْلُ و الزِّنْبِيلُ) ج۔ زَنَابِيْلُ، ٹوکرا۔ برتن۔ توشہ دان۔

المَزْبَلَةُ والمَزْبُلَةُ۔ کوڑا کرکٹ جمع ہونے کی جگہ۔ ج۔ مَزَابِلُ۔

زَبَنَهُ (ض) زَبْنًا۔ ہٹانا۔ ٹکر لگانا۔ ایک طرف کرنا۔ کہتے ہیں۔ "زَبَنَ عَنَّا مَعْرُوْفَهُ"۔ اس نے اپنی بھلائی ہم سے روک لی۔ زَبَنَ الثَّمَرَ۔ پھل کو درخت پر فروخت کر دینا۔

أَزْبَنَ۔ بَيْتَهُ عَنِ الطَّرِيْقِ۔ راستہ سے ایک طرف مکان بنانا۔

زَابَنَهُ مُزَابَنَةً۔ ایک دوسرے کو ہٹانا دھکیلنا۔

اِنْزَبَنَ — القومُ۔ ایک طرف ہٹنا۔ کنارہ پر ہونا۔

تَزَبَّنَہٗ۔ غالب آنا۔

اَلزَّبْنُ۔ بَیْتٌ ذُو زَبْنٍ۔ گھروں سے ایک جانب ہٹا ہوا گھر — مَقَامٌ زَبْنٌ۔ تنگ مقام جہاں انسان کھڑا نہ ہو سکے۔

اَلزَّبَنُ۔ گوشہ۔ کنارہ

زُبُنَّتَا — النَّاقَۃِ۔ اونٹنی کی دونوں ٹانگیں۔

اَلزِّبْنِیَۃُ۔ سخت، سرکش انسان یا جن۔ سپاہی۔ ج۔ زَبَانِیَۃٌ۔

اَلزَّبَانِیَۃُ۔ سپاہی۔ وہ فرشتے جو دوزخیوں کو دوزخ کی طرف دھکیلیں گے۔

اَلزَّبُوْنُ۔ مِنَ النُّوْقِ۔ دوہتے وقت بہت زانو جھٹکانے والی اونٹنی۔

حَرْبٌ زَبُوْنٌ۔ سنگین جنگ۔

اَلزَّبُوْنُ۔ کند ذہن۔ بیوقوف۔

اَلزَّبُوْنَۃُ واَلزُّبُوْنَۃُ۔ گردن۔

زُبَانَی — العَقْرَبِ۔ بچھو کا ڈنک ج۔ زُبَانَیَاتٌ۔

زُبَانَیَا۔ العَقْرَبِ۔ بچھو کے سینگ۔

اَلمُزَابَنَۃُ۔ اٹکل و اندازہ کی

زَبَی (ض) زَبْیًا وَاَزْدَبَی۔ اٹھا لے جانا۔ ہانکنا۔ زَبَاہُ بِشَرٍّ۔ کسی پر برائی کا الزام لگانا۔ تہمت لگانا۔

اَزْبَاہ۔ اِزْبَاءً۔ اٹھانا۔ زَبَّی فُلَانًا۔ ہانکنا — اللَّحْمَ۔ شکار کے گڑھے میں گوشت بکھیرنا۔

زَبَّی وَتَزَبَّی۔ الزُّبْیَۃُ۔ شکار کے لیے گڑھے میں چھپنا۔ مالے بیٹھنا۔

اَلزُّبْیَۃُ۔ درندوں کے شکار کے لیے گڑھا۔ روٹی پکانے یا گوشت بھوننے کا گڑھا۔ وہ پشتہ جس پر پانی نہ چڑھے۔ ج۔ زُبًی کہتے ہیں۔ "بَلَغَ السَّیْلُ الزُّبٰی" معاملہ سنگین ہو گیا۔

اَلزِّبْنِیُّ۔ سرعت۔ نشاط۔ ایک قسم کی چال۔ برائی۔ بڑا معاملہ۔ ج۔ اَزَابِیُّ

زَجَّ (ن) زَجًّا۔ دوڑنا — ہٗ کسی کو نیزے کے پچھلے سرے کے لوہے سے مارنا۔ زَجَّہٗ بِالرُّمْحِ۔ نیزہ مارنا۔ — بِالشَّیْءِ۔ کوئی چیز پھینکنا۔

زَجَّ (ض) زَجًّا وَاَزْدَجَّ۔ حَاجِبُہٗ ابرو کا دراز اور باریک ہونا۔ صفت (اَزَجُّ) مؤنث زَجَّاءُ۔ ج۔ زُجٌّ۔

زَجَّجَ — الحَاجِبَ۔ ابرو کو دراز اور باریک کرنا — المَوْضِعَ۔ کسی جگہ کو درست کرنا۔ ہموار کرنا۔

اَزَجَّ — الرُّمْحَ۔ نیزے کے پچھلے سرے پر لوہا لگانا۔ نیزے کے پچھلے سرے سے لوہا نکالنا۔

اَلزُّجُّ۔ نیزے کے پچھلے سرے کا لوہا۔ مثل ہے "جَعَلَ الزُّجَّ قُدَّامَ السِّنَانِ" یعنی اس نے ادنیٰ کو اعلیٰ پر فضیلت دی۔ کہنی کا سرا۔ تیر کا پھل۔ ج۔ زِجَاجٌ وَاَزِجَّۃٌ وَزِجَجَۃٌ۔

اَلزَّجَاجُ وَالزُّجَاجُ وَالزِّجَاجُ۔ شیشہ (زُجَاجَۃٌ) شیشہ کا ٹکڑا۔ شیشہ کا برتن۔

اَلزُّجَاجِیُّ۔ شیشہ بیچنے والا — و (الزَّجَّاجُ)۔ شیشہ بنانے والا۔

اَلزِّجَاجَۃُ۔ شیشہ گری کا پیشہ۔

اَلزُّجُجُ۔ پھل لگے ہوئے چھوٹے نیزے سیدھے ہوئے گدھے۔

المِزَجُّ۔ چھوٹا نیزہ۔ برچھی۔

زَجَرَ (ن) زَجْرًا۔ عَنْ کَذَا۔ منع کرنا۔ روکنا۔ ڈانٹنا۔ چلا کر ہکالنا۔ دھتکارنا — الرِّیحُ السَّحَابَ۔ ہوا کا بادل کو اٹھا کر لانا — الکَلْبَ وبِالکَلْبِ۔ کتے کو ڈانٹنا۔ دھتکارنا — الطَّیْرَ۔ پرندہ کو فال شگون لینے کے لیے اڑانا۔ اگر پرندہ سیدھی جانب اڑتا تو اس کو نیک فال جانتے اور اگر الٹی جانب پرواز کرتا تو اس کو بدشگونی خیال کرتے — زَجَرَ الرَّجُلُ۔ کہانت کرنا۔

اِزْدَجَرَہٗ۔ منع کرنا۔ روکنا۔ چلا کر ہکال دینا۔ (وانْزَجَرَ)۔ رک جانا۔

تَزَاجَرَ۔ القَوْمُ عَنِ الشَّرِّ۔ ایک دوسرے کو برائی سے روکنا

اَلزَّجْرُ۔ مصدر (— والزَّجْرُ) ایک بڑے جسم کی مچھلی۔ ج۔ زُجُوْرٌ۔

اَلزَّاجِرُ۔ فا۔ زَاجِرُ الاِنْسَانِ۔ ضمیر۔ اَبُوْزَاجِرٍ۔ کوّے کی کنیت۔

اَلزَّجَّارُ۔ بہت ڈانٹنے والا — نَاقَۃٌ زَجُوْرٌ۔ بغیر ڈانٹے ہوئے دودھ نہ دینے والی اونٹنی۔

المَزْجَرُ۔ ڈانٹنے کی جگہ۔

المَزْجَرَۃُ۔ جس چیز سے ڈانٹا اور بھگایا جائے۔ کہا جاتا ہے "ذِکْرُ اللّٰہِ مَزْجَرَۃٌ لِلشَّیْطَانِ" یعنی اللہ کا ذکر شیطان کو بھگانے والا ہے۔

زَجَلَ (ن) زَجْلًا — ہٗ وبِہٖ۔ تیر مارنا۔ ہٹانا — بِالرُّمْحِ۔ نیزہ مارنا — الحَمَامَ۔ کبوتر کو دور کے لیے روانہ کرنا — حَمَامُ الزَّاجِلِ والزَّجَّالِ۔ پیغام رساں کبوتر۔

زَجِلَ (س) زَجَلًا۔ خوش ہونا۔ گانا۔ شور و غوغا کرنا۔ صفت (زَجِلٌ و زَاجِلٌ)۔ القَومُ۔ کھیل کود کرنا۔

الزَّجَلُ۔ شعر کی ایک قسم — سَحَابٌ ذُوْزَجَلٍ۔ گرجنے والا بادل۔

الزَّجَلَةُ - لوگوں کا شور و غل - ج۔ زَجَلاتٌ

الزُّجْلَةُ - لوگوں کی جماعت - ہر چیز کا ٹکڑا - دونوں آنکھوں کے درمیان کی کھال - ج۔ زُجَلٌ - مَسَافَةٌ زَجُولٌ - لمبی مسافت۔

الزَّاجِلُ و الزَّاجَلُ - رسی کے سرے پر باندھنے کا لکڑی کا حلقہ - نیزے کے نچلے حصہ کے لوہے کا حلقہ - فوج کا سردار - ج۔ زَوَاجِلُ۔

الزَّجَّالَةُ - چھوٹے نیزے سے مارنے والے لوگ۔

المِزْجَلُ و المِزْجَالُ - چھوٹا نیزہ - برچھی۔

المَزْجَلُ - کبوتروں کی روانگی کی جگہ۔

زَجَمَ (ن) زَجْمًا - کانا پھوسی کرنا - خفیہ بات سنانا کہتے ہیں "سَكَتَ فَمَا زَجَمَ بِحَرْفٍ" وہ چپ رہا اور ایک حرف نہیں بولا۔

الزُّجَمُ - ایک قسم کا پرندہ۔

الزَّجْمَةُ و الزُّجْمَةُ - آہستہ بات۔

زَجَا (ن) زَجْوًا و زَجَّى - تَزْجِيَةً و أَزْجَى إِزْجَاءً و اِزْدَجَى - ہ - ہانکنا - نرمی سے ہٹانا - کہتے ہیں "كَيْفَ تُزَجِّي أَيَّامَكَ" تم اپنا زمانہ کیسے گذارتے ہو۔ "زَجَّى فُلَانٌ حَاجَتِي" فلاں نے حاجت روائی میں مجھ کو سہولت پہنچائی - أَزْجَى الأَمْرَ - کسی امر کا موخر کرنا - أَزْجَى الدَّرَاهِمَ - دراہم کو رواج دینا۔

زَجَا (ن) زَجْوًا و زُجُوًّا و زَجَاءً - الأَمْرُ - کامیاب ہونا - آسان ہونا - الخَرَاجُ - خراج کا بسہولت جمع ہونا - فُلَانٌ - ہنسی کا بند ہونا۔

تَزَجَّى تَزَجِّيًا - بِهٖ - اکتفا کرنا - قناعت کرنا۔

المُزْجَى تھوڑی یا ردی چیز - مؤنث مُزْجَاةٌ۔

الأَزْجَى - اسم تفضیل - کہتے ہیں "فُلَانٌ أَزْجَى مِنْ فُلَانٍ بِهٰذَا الأَمْرِ" یعنی وہ فلاں سے زیادہ نافذ کرنے والا ہے۔

المُزَجَّى - کمزور۔

زَجَّهٗ (ن) زَجًّا - جلدی سے ہٹانا یا کھینچنا - عَنْ مَكَانِهٖ - جگہ سے علیحدہ کرنا - ایک طرف کرنا۔

زَحَبَ (ف) زَحْبًا - إِلَيْهِ - قریب ہونا۔

زَحَرَ (ف ض) زَحِيرًا و زُحَارًا و زُحَارَةً - پیچش کی شکایت ہونا - تکلیف یا درد سے آہ بھرنا۔

زَحَرَتْ بِهٖ أُمُّهٗ اس کی ماں نے اس کو جنا - زَحَرَهٗ بِالرُّمْحِ نیزہ مارنا۔

زُحِرَ - پیچش میں مبتلا ہونا۔

زَاحَرَهٗ - دشمنی کرنا۔

الزُّحَارُ و الزَّحِيرُ - پیچش۔

الزُّحَرُ و الزَّحَارُ و الزَّحْرَانُ - بخیل

زَحْزَحَهٗ - عَنْ مَكَانِهٖ - دور کرنا - ہٹانا۔

تَزَحْزَحَ - دور ہونا - ہٹنا۔

الزَّحْزَحُ - دوری - کہتے ہیں "هُوَ بِزَحْزَحٍ مِنْهُ" یعنی وہ اس سے دور ہے۔

الزَّحْزَاحُ - دور۔

زَحَفَ (ف) زَحْفًا و زَحَفَانًا و زُحُوفًا - گھٹنوں یا سرین کے بل دھیرے دھیرے گھسٹنا - الدَّبَى چلنا - کہتے ہیں "زَحَفَ العَسْكَرُ إِلَى العَدُوِّ" لشکر دشمن کی طرف بسبب کثرت دھیرے دھیرے بڑھا۔

— الشَّيْءَ - کسی شے کو ہلکے سے کھینچنا — البَعِيرُ - اونٹ کا تھکنا - صفت مذکر (زَاحِفٌ و زَاحِفَةٌ) تا مبالغہ کے لیے۔ صفت مؤنث (زَاحِفَةٌ) ج زَوَاحِفُ و زُحُوفٌ) ج۔ زُحُفٌ

— السَّهْمُ تیر کا نشانہ کے ورے گرنا اور پھر اچٹ کر نشانہ پر لگنا - صفت (زَاحِفٌ) ج۔ زَوَاحِفُ۔

أَزْحَفَ - انتہائی مقصد تک پہنچنا — ہ طُولُ السَّفَرِ - سفر کی درازی کا کسی کو تھکا دینا — البَعِيرُ اونٹ کا تھکنا — الرَّجُلُ تھکے ہوئے اونٹ یا گھوڑے والا ہونا — أَزْحَفَ بَنُو فُلَانٍ - بڑا لشکر بننا۔

زَاحَفْنَاهُمْ - ایک دوسرے کی طرف آہستہ آہستہ بڑھنا۔

تَزَحَّفَ و اِزْدَحَفَ - إِلَيْهِ - چلنا۔

تَزَاحَفَ - القَوْمُ فِي الحَرْبِ لڑائی میں ایک دوسرے کی طرف بڑھنا - قریب ہونا۔

الزَّحْفُ - دشمن کی طرف بڑھنے والا لشکر جرار - ج۔ زُحُوفٌ۔

الزُّحْفَةُ - قریب قریب تک سفر کرنے والا - دور نہ جانے والا۔

الزِّحَافُ - علم عروض کے سبب خفیف یا سبب ثقیل کے تغیر کا نام۔

الزَّحَّافُ - بہت کوچ کرنے والا - مؤنث زَحَّافَةٌ۔

زمین پر چلنے والی ٹڈی۔ والزَّحَّافَاتُ مِنَ الْحَيْوَانِ۔ زمین پر رینگنے والے جانور

المَزْحَفُ۔ گھسٹنے کی جگہ۔ مَزَاحِفُ السَّحَابِ۔ بادل کا قطرہ گرنے کی جگہ۔ بَعِيرٌ مِزْحَافٌ۔ تھکنے کا عادی اونٹ۔ ج۔ مَزَاحِفُ و مَزَاحِيفُ۔

زَحَكَ (ف) زَحْكًا۔ بالمكانِ۔ اقامت کرنا۔ مِنْهُ قریب ہونا ــ عَنْهُ دور ہونا ــ البَعِيرُ اونٹ کا تھکنا۔

اَزْحَكَ ــ الرَّجُلُ۔ تھکی ہوئی سواری والا ہونا۔

زَاحَكَهُ ــ عَنْ نَفْسِهِ۔ دور کرنا۔

تَزَاحَكَ ــ القومُ۔ ایک دوسرے سے دور ہونا۔ نزدیک ہونا (ضد)

زَحَلَ (ف) زُحُولًا ــ عَنْ مَكَانِهِ۔ دور ہونا۔ کنارہ کش ہونا۔ صفت (زَاحِلٌ و زُحَلٌ)

زَحِلَ (ف) زَحْلًا۔ تھکنا۔

اَزْحَلَهُ ــ اليه۔ مجبور کرنا۔

اَزْحَلَهُ و زَحَّلَهُ۔ دور کرنا۔

تَزَحَّلَ۔ عَنْ مَكَانِهِ۔ ایک طرف ہونا۔ دور ہونا۔

زُحَلُ۔ ایک ستارہ کا نام ہے جو بلندی و دوری میں ضرب المثل ہے۔

الزُّحَلَةُ۔ کاموں سے کنارہ کش آدمی۔ قریب قریب تک سفر کرنے والا۔ اپنے سوراخ میں دم کی طرف سے گھسنے والا جانور۔ مَسَافَةٌ زَحُولٌ۔ دور کی مسافت۔

الزِّحْلِيلُ۔ تیز۔ الگ رہنے والا۔ (ــ و الزُّحْلُولُ) تنگ پھسلنے والی جگہ۔ الزُّحْلُولُ۔ ہلکے پھلکے جسم والا۔

المَزْحَلُ۔ تنہائی کی جگہ۔

زَحْلَفَ ــ الشَّيءَ۔ کسی چیز کو لڑھکانا۔ کنارہ پر کرنا ــ الإِنَاءَ۔ برتن بھرنا۔ زُحْلِفَ فِي الكَلَامِ بولنے میں تیزی کرنا۔

تَزَحْلَفَ۔ لڑھکنا۔ ایک طرف ہونا۔ تَزَحْلَفَتِ الشَّمْسُ۔ سورج کا ڈوبنے کے لیے جھکنا یا دوپہر کو سر پہ سے ڈھلنا۔

الزُّحْلُوفَةُ۔ پھسلنی ڈھلوان جگہ۔ ج۔ زَحَالِفُ و زَحَالِيفُ۔

الزَّحَالِفُ۔ چیونٹی سے مشابہ چھوٹے چھوٹے کیڑے۔

زَحْلَقَ و زُحْلِقَ۔ پھسلنا۔ تَزَحْلَقَ و تَزَحْلُقَ پھسلنا۔ رینگنا۔

زُحْلُوقَةٌ و زُحْلُوكَةٌ۔ پھسلنے کی جگہ لمبے تختے کا جھولا۔ جس کے دونوں جانب بیٹھ کر جھولیں۔

زَحَمَهُ (ف) زَحْمًا و زِحَامًا۔ دبانا۔ تنگی کرنا۔ تنگ جگہ میں دھکیلنا۔ بھیڑ کرنا۔

زَاحَمَهُ۔ تنگی کرنا۔ زَاحَمَ الخَمْسِينَ پچاس کے قریب پہنچنا۔

اِزْدَحَمَ و تَزَاحَمَ ــ القومُ۔ ایک دوسرے پر تنگی کرنا۔ ایک دوسرے کو دھکیلنا ــ الأَمْوَاجُ۔ موجوں کا آپس میں ٹکرانا۔

الزَّحْمَ۔ بھیڑ کرنے والے لوگ ــ

الزَّحْمَةُ۔ بھیڑ۔ تنگی۔

الزِّحَامُ ــ يومُ الزِّحَامِ۔ قیامت کا دن۔

المِزْحَمُ۔ بہت بھیڑ کرنے والا۔

زَحَمَ ــ القِرْبَةَ۔ مشک بھرنا۔

زَحَنَ (ف) سست ہونا۔ دیر لگانا۔ ــ هُ عَنِ المكانِ۔ کسی جگہ سے ہٹانا۔ دور کرنا۔

تَزَحَّنَ۔ دیر کرنا۔ سستی کرنا ــ عَنْ مَكَانِهِ۔ حرکت کرنا۔ عَلَى الشَّيءِ وعنهُ۔ ناپسندیدگی کے ساتھ کرنا

رَجُلٌ زَحِنٌ۔ پست قد۔ مؤنث زُحَنَةٌ۔

الزُّحْنَةُ۔ سخت گرمی۔ قافلہ مع اپنے سازوسامان کے۔ کہتے ہیں "لَهُمْ زُحْنَةٌ" ان کے لیے دیر کا کام ہے

الزُّحُنَّةُ۔ وادی کا موڑ۔

زَخَّ (ن) زَخًّا۔ غضب ناک ہونا ــ بالإِبِلِ۔ اونٹوں کو تیز چلانا ــ هُ دفع کرنا۔ گڑھے میں دھکیلنا۔

زَخَّ (ض) زَخًّا و زَخِيخًا ــ الجَمْرُ۔ چنگاری کا تیز چمکنا۔

الزَّخُّ۔ کینہ اور غصہ۔ الزَّخَّةُ۔ کینہ غصہ۔ (ــ و المِزَخَّةُ و المِزِخَّةُ) بیوی۔

زَخَرَ (ف) زَخْرًا و زُخُورًا و تَزْخَارًا ــ البَحْرُ۔ دریا کا چڑھنا اور موجزن ہونا ــ الوَادِي۔ وادی کا لمبی اور پانی سے بھری ہوئی ہونا۔ ــ النَّبَاتُ۔ نباتات کا لمبا ہونا ــ القومُ۔ جنگ یا روانگی جنگ کے لیے قوم کا جوش میں آنا ــ الحَرْبُ او القِدْرُ۔ لڑائی یا ہانڈی کا جوش مارنا ــ هُ۔ بھرنا موٹا کرنا۔ آراستہ کرنا۔ خوش کرنا۔ ــ بِمَا عِنْدَهُ۔ فخر کرنا۔

زَاخَرَهُ۔ فخر میں دوسرے پر غالب آنا۔

تَزَخَّرَ ــ البَحْرُ او الوَادِي۔ دریا یا وادی کا چڑھنا۔ موج مارنا۔

تَزَخْوَسَ۔ فخر کرنا۔

الزَّاخِرُ (ف) کریم۔ فیاض۔ خوش

بھرا ہوا۔ چھلکنے والا۔ زَوَاخِرُ
الوادِی۔ وادی کی گھاس۔
زَخَّارٌ۔ زخر کا اسم مبالغہ۔ نَبَاتٌ
(زَخُوْرٌ و زُخَارِیٌّ و زَخُوْرِیٌّ)
لمبا گنجان پودا۔ کہتے ہیں " قَدْ
اَخَذَتِ الْاَرْضُ زُخَارِیَّهَا"
یعنی زمین کی نباتات دراز و طویل ہو
گئی۔ کلامٌ زَخُوْرِیٌّ۔ متکبرانہ
تہدید سے بھری ہوئی گفتگو۔
زَخْرَفَهٗ۔ خوبصورت بنانا۔ آراستہ و
پیراستہ کرنا۔ الکلامَ۔ کلام کو
جھوٹ سے آراستہ کرنا۔
تَزَخْرَفَ۔ الرَّجُلُ۔ مزین ہونا۔
آراستہ ہونا۔
الزُّخْرُفُ سونا۔ چیز کی خوبصورتی۔
زُخْرُفُ الکلامِ۔ جھوٹ سے
سجایا ہوا کلام۔ زُخْرُفُ الْاَرْضِ
زمین کی سبزیوں کے رنگ۔ ج۔
زَخَارِفُ۔ الزَّخَارِفُ کشتیاں
پانی پر اڑنے والے کیڑے۔ زَخَارِفُ
الماءِ۔ پانی کے راستے۔
زَخَفَ (ف) زَخْفًا و زَخِیْفًا۔ تکبر
کرنا۔
زَخَّفَ۔ فِی الْقَوْلِ۔ بہت بولنا۔
تَزَخَّفَ مزین ہونا۔ خوبصورت ہونا۔
الْمِزْخَفُ۔ متکبر۔ فخر کرنے والا۔
زَخَمَهٗ (ف) زَخْمًا۔ سختی سے دھکیلنا۔
زَخِمَ (س) زَخَمًا و اَزْخَمَ۔
اللحمُ۔ گوشت کا بدبودار ہونا۔
صفت (زَخِمٌ)
اِزْدَخَمَ۔ الحملَ۔ بوجھ اٹھانا۔
الزَّخَمَةُ۔ بدبودار سڑا ہوا
گوشت۔
الزَّخْمَاءُ۔ بدبودار عورت
الزدب۔ حصہ۔ ج۔ اَزْدَابٌ۔

زَدَرَ۔ لوٹنا۔ اَزْدَرَ۔ لوٹانا۔
الْاَنْدَرَانِ۔ دونوں شانے۔ جَاءَ
یَضْرِبُ اَزْدَرِیْهِ۔ یعنی وہ
تہی دست آیا۔
اِزْدَرَمَ۔ نگلنا۔
اَزْدَفَ۔ اللیلُ۔ رات کا تاریک
ہونا۔
زَدَا (ن) زَدْوًا۔ الصبیُّ الجوزَ
و بالجوزِ۔ بچہ کا اخروٹ کو گڑھے
میں پھینک کر کھیلنا۔
اَزْدٰی اِزْدَاءً۔ فائدہ پہنچانا۔
زَرَّ (ن) زَرًّا۔ القمیصَ۔ کرتے
میں گھنڈی لگانا۔ الشیءَ جمع
کرکے باندھنا۔ المتاعَ۔ سامان
جھاڑنا۔ الرجلَ ہکالنا۔ دھتکارنا
زَرَّهٗ بالرمحِ۔ نیزہ مارنا۔
الشعرَ۔ بال اکھیڑنا۔ نوچنا۔
عَیْنَهٗ۔ آنکھ تنگ کرنا۔
زَرَّ (س) زَرًّا۔ الرجلُ گھنڈی
لگانا۔ اپنے مخالف پر سختی کرنا۔ عقل
و تجربہ کا بڑھنا۔
زَرَّ (ض) زَرِیْرًا۔ سِنَانُ الرمحِ
نیزہ کے پھل کا چمکنا۔ العینُ
آنکھ کا چمکنا۔
اَزَرَّ۔ القمیصَ۔ قمیص میں بٹن
لگانا۔
زَرَّرَ۔ الثوبَ۔ بٹن لگانا یا بنانا۔
تَزَرَّرَ۔ القمیصُ۔ قمیص میں بٹن
لگانا۔
الزِّرُّ۔ گھنڈی۔ بٹن۔ ج۔ اَزْرَارٌ
و زُرُوْرٌ دل کے نیچے کی چھوٹی
ہڈی۔ گڑھا جس میں بازو کی یا ران
کی ہڈی گھومتی ہے۔ خیمہ کی لکڑیوں
میں سے ایک لکڑی۔ زِرُّ السیفِ
تلوار کی دھار۔ زِرُّ الشیءِ۔ وہ

چیز جس سے اس کا قیام ہو۔ ھو
زِرُّ مالٍ۔ وہ مال کی اصلاح کا واقف
کار ہے۔ وَاَعْطَاهُ الشیءَ بِزِرِّهٖ۔
اس نے اس کو تمام چیز دے دی۔
جَاءَ فُلَانٌ بِزِرِّهٖ۔ وہ خود آیا۔
الزَّرَّةُ۔ کاٹنے کا نشان۔ عقل۔
الزَّارَّةُ۔ کتے یا اونٹ یا گدھے وغیرہ
کی مکھی۔
الزُّرَارَةُ۔ ہر پھینکی ہوئی دیوار سے چمٹ
جانے والی چیز۔
الزَّرَّارُ و الزِّرِّیْرُ۔ سریع الفہم،
تیز خاطر۔ حِمَارٌ مِزَرٌّ۔ کاٹنے
والا گدھا۔
زَرْأَمَ ازْرَأَمَّ و ازْرِئْمَامًا و
اِزْرَامَ اِزْرِیْمَامًا۔ کلامُهٗ او
دَمُهٗ او بَوْلُهٗ۔ کلام خون یا پیشاب
کا بند ہونا۔ رکنا۔
زَرَبَ (ن) زَرْبًا۔ المواشیَ۔ مولیشی
کو باڑہ میں بند کرنا۔ لِلْغَنَمِ
بکریوں کے لیے باڑہ بنانا۔
زَرِبَ (س) زَرَبًا۔ الماءُ۔ پانی کا بہنا۔
اِنْزَرَبَ۔ باڑہ میں داخل ہونا۔
اَزْرَبَ۔ النباتُ۔ پودہ کا زرد ہونا
سبزی مائل سرخ ہونا۔
الزَّرْبُ۔ داخل ہونے کی جگہ۔ شکاری
کے گھات کی جگہ (۔ و الزِّرْبُ)
مولیشی کا باڑہ۔ ج۔ زُرُوْبٌ۔
الزِّرْبُ۔ پانی کے بہنے کی جگہ۔
الزَّارُوْبُ۔ عوام لمبی تنگ گلی کو کہتے
ہیں، اس کے لیے فصیح لفظ الزُّقَبُ
ہے۔
الزُّرْبِیُّ و الزُّرْبِیَّةُ۔ مسند اور گدی
تکیے۔ مِنَ النباتِ۔ زرد یا
سبزی مائل سرخ پودہ۔ ج۔ زَرَابِیُّ
الزَّرَابِیَّةُ۔ جی حضوری لوگ۔

الزَّرْبِيَّةُ۔ باڑہ۔ شیر کی جھاڑی۔ شکاری کے چھپنے کی جگہ۔ ج۔ زَرَابٌ و زَرَائِبُ۔

المِزْرَابُ۔ پرنالہ۔ ج۔ مَزَارِيبُ۔

زَرْجَنَةٌ۔ دھوکا دینا۔

الزَّرَجُونُ۔ انگور کی بیلیں۔ واحد (زَرَجُونَةٌ) سرخ رنگ، شراب

الزَّرِجُ۔ مست۔ متوالا۔

زَرِحَ (س) زَرَحًا۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ ہٹنا۔

الزَّارِحُ۔ فا۔ چست و چالاک۔ ج۔ زُرَّاحٌ۔

الزَّرْوَحُ و الزَّرْوَحَةُ۔ چھوٹا ٹیلہ۔ ج۔ زَرَاوِحُ۔

المَزْرَحُ۔ پست زمین۔

زَرَدَهُ (ن) زَرْدًا۔ گلا گھونٹنا — الدِّرْعَ۔ زرہ پہننا۔ کہتے ہیں۔ "هُوَ زَرَدَ عَيْنَهُ عَلَى صَاحِبِهِ" وہ اپنے ساتھی پر غضب ناک ہوا۔ اور اس کے ساتھ ترش روئی سے پیش آیا۔

زَرِدَ (س) زَرَدًا و اِزْدَرَدَ و تَزَرَّدَ — اللُّقْمَةَ۔ لقمہ کو تیزی سے نگلنا۔ کہتے ہیں۔ "تَزَرَّدَ اليَمِينَ"۔ اس نے گناہ سے نڈر ہو کر فوراً قسم کھالی۔

الزَّرَدُ۔ جالی دار بنی ہوئی زرہ۔ ج۔ زُرُودٌ۔ حِمَارُ الزَّرَدِ۔ گورخر۔

الزَّرِدُ۔ جلدی نگلنے والا۔

الزِّرَادُ و المِزْرَدُ۔ اونٹ کا گلا گھونٹنے کی رسی۔

الزَّرَّادُ۔ گلا گھونٹنے والا۔ زرہ بنانے والا۔

الزِّرَادَةُ۔ زرہ سازی کا پیشہ۔

المُزْرَدُ۔ گلا۔

المُزْدَرَدُ۔ مفع "أَخَذَ بِمُزْدَرَدِهِ" اس نے اس کو بہت تنگ کیا۔

زَرْدَبَهُ و زَرْدَمَهُ۔ گلا گھونٹنا — الطَّعَامَ۔ کھانا نگلنا۔

الزَّرْدَمَةُ۔ نگلنے کی جگہ۔ ہوا کی نالی۔

زَرْزَرَ — الزُّرْزُورُ۔ زرزور پرندہ کا آواز نکالنا — الرجلُ ہمیشہ زرزور پرندہ کھانا — بالمكانِ۔ اقامت کرنا۔

الزُّرْزُورُ و الزُّرْزُرُ۔ چڑیا سے بڑا ایک پرندہ، بعض بالکل کالا ہوتا ہے اور بعض چتکبرا۔ ج۔ زَرَازِيرُ و زَرَازِرُ۔

الزَّرْزَارُ و الزُّرَازِرُ۔ سریع الفهم ذکی۔ ج۔ زَرَازِرَةٌ۔

الزُّرْزُورِيُّ۔ جو زرزور پرندہ کے رنگ کا ہو۔

زَرَطَ (ض) زَرْطًا — اللُّقْمَةَ۔ لقمہ نگلنا۔

زَرَعَ (ف) زَرْعًا و اِزْدَرَعَ۔ زمین میں بیج بونا — الأرضَ۔ زمین جوتنا، اس میں بیج ڈالنا۔ زَرَعَ اللهُ النَّبَاتَ۔ اگانا۔ بڑھانا۔ کہتے ہیں "زُرِعَ لَهُ بَعْدَ شَقَاوَةٍ"۔ اس نے محتاجگی و فقر و فاقہ کے بعد دولت و خوشحالی پائی۔

زَارَعَ مُزَارَعَةً۔ بونا۔ فُلَانًا کسی کو بٹائی پر کھیت دینا۔

أَزْرَعَ — الزَّرْعُ۔ کھیتی کا پتے نکالنا۔ فصل کاٹنا — القومُ۔ کھیتی کرنے پر قادر ہونا۔

تَزَرَّعَ — إِلَى الشَّرِّ۔ برائی کی طرف تیزی کرنا۔

الزَّارِعُ۔ فا۔ ج۔ زَارِعُونَ و زُرَّاعٌ ایک کتے کا نام۔ اس لیے کتوں کو أَوْلَادُ زَارِعٍ کہتے ہیں۔

الزَّرْعُ۔ کھیتی۔ بیج۔ اولاد۔ ج۔ زُرُوعٌ۔

الزُّرْعَةُ۔ بیج۔ (ــ و الزِّرْعَةُ و الزَّرْعَةُ و الزَّرَعَةُ) کھیتی کے قابل زمین۔ کہتے ہیں "مَا فِي هٰذِهِ الأَرْضِ زَرَعَةٌ" اس زمین میں کھیتی کے قابل کوئی جگہ نہیں۔

الزِّرَاعَةُ۔ کاشتکاری۔ کھیتی۔

الزَّرِيعَةُ۔ بوئی ہوئی چیز۔ کھیتی۔

الزَّرَّاعُ۔ بہت بیج بکھیرنے والا۔ بہت بونے والا۔ چغل خور۔ کیونکہ وہ بھی کینہ کا بیج دلوں میں بوتا ہے۔ ج۔ زَرَّاعُونَ و زَرَّاعَةٌ۔

الزَّرَّاعَةُ۔ کشت زار۔ ج۔ زَرَّاعَاتٌ۔

الزَّرِيعُ۔ صرف بارانی کھیت۔

الزَّرِّيعُ۔ وہ نباتات جو کھیت کٹنے کے بعد گرے ہوئے بیجوں سے اُگ آئے۔

المَزْرَعَةُ و المَزْرُعَةُ۔ کھیت۔ ج۔ مَزَارِعُ۔

المُزْدَرَعُ۔ کھیت۔

زَرَفَ (ن) زَرْفًا۔ کودنا — فِي الكلامِ۔ کلام میں زیادتی کرنا۔ جھوٹ بولنا۔ زُرُوفًا و زَرِيفًا) إليهِ۔ نزدیک ہونا۔ دیر لگانا۔ جلدی کرنا (ضد)

زَرِفَ (س) زَرَفًا — الجُرْحُ۔ زخم کا اچھا ہونے کے بعد پھر ہرا ہوجانا۔

زَرَّفَهُ۔ علیحدہ کرنا۔ دور کرنا — المَبْلَغَ۔ زیادہ کرنا — فِي الكلامِ۔ کلام میں زیادتی کرنا۔ جھوٹ بولنا — القومَ۔ قوم کے فرقے فرقے کر دینا۔ — الرُّمْحَ فيهِ۔ نیزہ بھونکنا۔ کہتے ہیں "زَرَّفَ

علی الستین۔ وہ ساٹھ سے متجاوز ہوگیا۔

أَزْرَفَ۔ آگے بڑھنا۔ جلد کرنا — الجُرحُ۔ زخم کا اچھا ہونے کے بعد پھر ہرا ہو جانا — الناقةَ۔ اونٹنی کو تیز کرنا — الرجلُ۔ زرافتہ جانور خریدنا۔

اِنْزَرَفَ — القومُ۔ قوم کا گھاس پانی کی تلاش میں جانا — الریحُ۔ ہوا گذر جانا — الشیءُ۔ گھس جانا۔ آر پار ہونا۔

الزَرَافَةُ والزُرَافَةُ والزَرَافَّةُ والزُرَافَّةُ۔ ایک کھُروالا جانور ہے اس کی اگلی ٹانگیں لمبی، پچھلی چھوٹی، گردن گھوڑے کے مانند۔ مگر اس سے لمبی، اور کھڑی، کھال چیتے کی طرح چتی دار، قد کی درازی میں اونٹ کے برابر سر پر دو چھوٹے سینگ۔ ج۔ زَرَافِیُّ وزَرَافِی وزَرَائِفُ۔

الزُرَافَةُ۔ بہت چھوٹا۔

الزَرَافَةُ والزَّرَافَةُ۔ دس یا بیس افراد کی جماعت۔ ج۔ زَرَافَاتٌ۔

الزَرَّافَةُ والزُرَّافَةُ۔ وہ جگہ جہاں کھیت کے لیے پانی نکالا جائے۔

المِزْرَافُ والزَرُوفُ والزَرُوفُ۔ — مِنَ النُوقِ۔ تیز رفتار اونٹنی۔

زَرْفَنَ — شَعْرَهُ۔ بالوں کو حلقہ دار بنانا۔

الزِرْفِینُ۔ حلقہ۔ ج۔ زَرَافِین

زَرَقَ (ض ن) زَرْقًا — الطائرُ۔ پرندہ کا بیٹ کرنا۔ ”زَرَقْتُ عینُهُ نحوی“۔ اس نے میری طرف کنکھیوں سے دیکھا۔

زَرَقَ۔ الطائرَ۔ پرندہ کو چھوٹے نیزے سے مارنا — الرجلَ بِبَصَرِهٖ۔ کسی کو گھورنا — الناقةُ الرحلَ۔ اونٹنی کا کجاوہ پیچھے ڈال دینا۔

زَرِقَ (س) زَرَقًا — الرجلُ۔ اندھا ہونا — عینُهُ۔ آنکھ کا نیلا ہونا — الشیءُ۔ چیز کا نیلگوں ہونا۔

أَزْرَقَتْ — عینُهُ نحوی۔ آنکھ کا پھرنا اور سفیدی ظاہر ہونا — الناقةُ حملَها۔ اونٹنی کا کجاوہ کو پیچھے کی جانب ہٹانا۔

اِزْرَقَّ۔ اِزْرِقَاقًا و اِزْرَاقَّ اِزْرِیقَاقًا۔ نیلا ہونا۔ آسمانی رنگ کا ہونا۔

اِنْزَرَقَ۔ پیچھے ہٹنا۔ چت لیٹنا — السهمُ۔ تیر کا گھسنا اور آر پار ہونا

الزَرَقُ و الزُرْقَةُ۔ آسمانی رنگ۔

الزرقة۔ تعویذ کا مہرہ۔

الزُرَّقُ۔ ایک شکاری پرندہ۔ ج۔ زَرَارِقُ۔ گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی۔ تیز نظر والا۔

الأَزْرَقُ۔ نیلگوں۔ مؤنث۔ زَرْقَاءُ ج۔ زُرْقٌ — الأَزْرَقُ۔ باز۔ نَصْلٌ أَزْرَقُ۔ چمکتا ہوا تیر کا پھل مَاءٌ أَزْرَقُ۔ صاف پانی۔ عَدُوٌّ أَزْرَقُ۔ سخت دشمنی۔ اس لیے کہ رومیوں اور دیلمیوں کی آنکھیں نیلی ہوتی تھیں اور ان کے اور عرب کے درمیان سخت عداوت تھی لہذا وہ ہر شخص دشمن کو یہ کہنے لگے۔

الزَرْقَاءُ۔ مؤنث۔ أَزْرَقُ۔ ج زُرْقٌ۔ شراب، آسمان۔

الزُرَیْقُ و أَبُوزُرَیْق۔ چڑیا سے قدرے بڑا ایک پرندہ۔

الزُرَیْقَاءُ۔ دودھ اور زیتون میں بھگویا ہوا کھانا۔ ایک بلی کے مشابہ جانور۔

الزَرَّاقَةُ۔ ایک پچکاری۔ عوام اس کو زَارُوقَةٌ۔ بولتے ہیں۔

الأَزَارِقَةُ۔ خارجیوں کا ایک بہت متعصب فرقہ۔ واحد۔ (الأَزْرَقِیُّ)

المِزْرَاقُ۔ برچھی۔ چھوٹا نیزہ — مِنَ الأَبَاعِرِ۔ پیچھے کی طرف بوجھ ڈھلنے والا اونٹ۔ ج۔ مَزَارِیقُ۔

الزُرْقُمُ۔ گہرا نیلا۔ گہرا آسمانی۔ ج۔ زَرَاقِمُ۔

الزَرَاقِمُ۔ بہت سے سانپ۔

زَرِكَ (س) زَرَكًا۔ بدخلق ہونا۔

زَرَمَهُ (ض) زَرْمًا وزَرَّمَهُ وأَزْرَمَهُ۔ کاٹنا۔ کہتے ہیں ”زَرَمَتْ بِهٖ أُمُّهُ۔ اس کی ماں نے اس کو جنا۔“ زَرَّمَهُ الدَهْرُ۔ زمانہ نے اس کی خیر کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

زَرِمَ (س) زَرَمًا — الشیءُ۔ چیز کا منقطع ہونا۔

اِزْدَرَمَهُ۔ نگلنا۔

اِزْرَأَمَّ۔ غضبناک ہونا۔ سکڑنا۔

الزَرِمُ۔ ذلیل۔ تھوڑے جتھے والا۔ بخیل۔ تنگ حال۔

الأَزْرَمُ۔ منقطع۔ بلّی۔

الزَرِیمُ۔ تھوڑے جتھے والا۔ ذلیل۔

الزَرْنَبُ۔ ایک خوشبودار پودہ، جس کو رِجْلُ الجَرَّادِ۔ بھی کہتے ہیں۔ بری زعفران۔ نیل گائے۔

الزُرْنِیخُ۔ ہڑتال۔

زَرْنَقَ۔ زَرْنَقَةً — الأرضَ۔ زمین کو چھوٹی نہر سے پانی پلانا — فلانًا اللباسَ۔ کسی کو لباس پہنانا۔

تَزَرْنَقَ — بالثیابِ۔ کپڑے پہننا۔

الزُرْنُوقُ۔ چھوٹی نہر۔ پانی کی نالی۔

الزَرْنَقَةُ۔ زیادتی۔ پوری پوری خوب صورتی۔

الزِرْنِیقُ۔ ہڑتال۔

زَرَیٰ رض، زَرْیًا وَزُرْیًا وَزِرَایَۃً وَمَزْرِیَۃً وَمَزْرَاۃً وَاَزْرٰی وَتَزَرّٰی ۔ علیہِ عَمَلَہٗ ۔ کسی کام پر عتاب کرنا۔ عیب لگانا۔ اَزْرٰی بِالْاَمْرِ ۔ کسی امر میں سُستی کرنا ۔ اَزْرٰی بِہٖ وَ اَزْرَاہُ ۔ بدگوئی کرنا۔ حق کم کرنا۔

زَارَاہُ مُزَارَاۃً ۔ ایک دوسرے پر عتاب کرنا۔

اِزْدَرَیٰ وَاسْتَزْرٰی ۔ ہُ ۔ حقیر جاننا۔ ذلیل سمجھنا۔

الزَّرِیُّ ناکارہ ۔ ذلیل۔

المِزْرَاءُ لوگوں کو حقیر جاننے والا۔ لوگوں کا عیب گیر۔

زَطَّ (ن) زَطًّا ۔ الزُّبَابُ ۔ مکھی کا بھنبھنانا۔

زَعَبَ (ف) زَعْبًا ۔ الْاِنَاءَ ۔ برتن بھرنا ۔ الْقِرْبَۃَ ۔ بھری مشک اٹھانا ۔ الْقِرْبَۃُ ۔ مشک کا پانی نکالنا ۔ السَّیْلُ ۔ سیلاب کا وادی کو بھر دینا ۔ الْوَادِیُ وادی کا بھر جانا ۔ الشَّیْءَ ۔ چیز کو کاٹنا ۔ لَہٗ مِنَ الْمَالِ (زَعْبًا وَزَعْبَۃً وَزُعْبَۃً) مال کا ایک حصہ دینا۔

زَعَبَ (ف) زَعْبًا ۔ الْغُرَابُ ۔ کوے کا کائیں کائیں کرنا۔

تَزَعَّبَ ۔ غیظ و غضب میں آنا ۔ خوش ہونا۔ چست ہونا ۔ فِیْ اَکْلِہٖ اَوْشُرْبِہٖ ۔ زیادہ کھانا پینا ۔ الْقَوْمُ الْمَالَ ۔ قوم کے مال کو آپس میں بانٹ لینا۔

اِزْدَعَبَ ۔ الشَّیْءَ ۔ کاٹ لینا۔

الزَّعْبَۃُ وَالزُّعْبَۃُ وَالزَّاعِبُ ۔ مال کا ایک حصہ۔

الْاَزْعَبُ ۔ کمینہ ۔ پستہ قد ۔ موٹا ۔ مؤنث زَعْبَاءُ ۔ ج ۔ زُعْبٌ ۔ سَیْلٌ زَاعِبٌ وَزَعُوْبٌ ۔ وادی کو بھر دینے والا اسیلاب۔

الزُّعْبُوْبُ ۔ پستہ قد ، کمینہ۔

زَعْبَقَ ۔ الْقَوْمَ ۔ قوم کو متفرق کرنا۔ پراگندہ کرنا ۔ الشَّیْءَ ۔ چیز کو جدا جدا کرنا۔ بکھیرنا۔

تَزَعْبَقَ ۔ الشَّیْءُ مِنْ یَدِیْ ۔ چیز میرے ہاتھ سے بکھر گئی ، متفرق ہو گئی۔

زَعْبَلَ ۔ موٹے بدن اور پتلی گردن والا ہونا۔

الزَّعْبَلُ ۔ موٹے پیٹ اور پتلی گردن والا اژدہا ۔ گرگٹ ۔ ڈول ۔ ج ۔ زَعَابِلُ ۔

زَعَجَہٗ (ف) زَعْجًا وَاَزْعَجَ ۔ بے قرار ہونا۔ جگہ سے ہٹانا۔ دھتکارنا ۔ زَعَجَ ۔ الرَّجُلُ ۔ کسی کا چلانا ۔ اَزْعَجَہٗ اِلَی الْمَعْصِیَۃِ ۔ گناہ کی طرف لے جانا۔

اِنْزَعَجَ ۔ بے قرار و بے چین ہونا۔ ہٹنا۔

الزَّعَجُ ۔ بے قراری بے چینی ۔ بے آرامی

المِزْعَاجُ ۔ ایک جگہ نہ ٹھہرنے والی عورت۔

زَعِرَ (س) زَعَرًا وَازْعَرَّ وَازْعَارَّ ۔ شَعْرُہٗ اَوْرِیْشُہٗ ۔ بالوں یا پروں کا کم یا بکھرا ہوا ہونا ۔ وَ زَعِرَ ۔ الرَّجُلُ ۔ آدمی کا بے خیر ہونا۔

الزَّعَارَۃُ وَالزَّعَارَّۃُ ۔ بدخوئی ، تندمزاجی۔

الزَّعِرُ وَ الْاَزْعَرُ ۔ کم یا بکھرے ہوئے بالوں والا ۔ مَوْضِعٌ زَعِرٌ وَ اَزْعَرُ ۔ کم سبزی والی جگہ۔ مؤنث ۔ زَعِرَۃٌ وَزَعْرَاءُ ۔

الزُّعْرَۃُ ۔ ایک پرندہ جو ہمیشہ اضطراب و حرکت میں رہتا ہے۔

الزُّعْرَانُ ۔ نوجوان لوگ۔

الزُّعْرُوْرُ ۔ ایک سرخ پھل والا درخت۔ اس کے پھل کی گٹھلی گول بڑی ہوتی ہے اور گودا کم ہوتا ہے ۔ واحد (زُعْرُوْرَۃٌ) رَجُلٌ زُعْرُوْرٌ ۔ بدخلق کم خیر آدمی ۔ ج ۔ زَعَارِیْرُ ۔

زَعْزَعَہٗ زَعْزَعَۃً ۔ زور سے ہلانا ۔ الْاِبِلَ فِی السَّیْرِ ۔ اونٹ کو ہانکنا۔

تَزَعْزَعَ ۔ حرکت میں آنا ۔ ہلنا۔

الزَّعْزَعَۃُ ۔ ج ۔ زَعَازِعُ ۔ (وَالزَّعَازِعُ) مصائب زمانہ ۔ رِیْحٌ زَعْزَعٌ وَ زُعْزُعٌ وَزَعْزَاعٌ وَزُعْزَاعٌ وَزُعَازِعٌ وَ زَعْزَعَانٌ ) آندھی ۔ ہوا کا طوفان جَرْیٌ زَعْزَعٌ ۔ تیز دوڑ۔

زَعَطَ (ف) زَعْطًا ۔ گلا گھونٹنا۔

الزَّاعِطُ ۔ فا ۔ مَوْتٌ زَاعِطٌ ۔ ناگہانی موت۔

زَعَفَہٗ (ف) زَعْفًا وَاَزْعَفَہٗ وَ اَزْدَعَفَہٗ ۔ فوراً مار ڈالنا ۔ زَعَفَ الْجَرِیْحَ وَاَزْعَفَ عَلَیْہِ زخمی کا کام تمام کر دینا ۔ زَعَفَ الْحَدِیْثَ ۔ جھوٹ سے کام لے کر حدیث میں زیادتی کرنا ۔ سَمٌّ زُعَافٌ ۔ سم قاتل ۔ مَوْتٌ مُزْعِفٌ ۔ ناگہانی موت ۔ اچانک موت ۔ سَیْفٌ مُزْعِفٌ ۔ جلد ہلاک کرنے والی تلوار ۔ الزُّعُوْفُ ہلاکت کی جگہیں ۔ خطرناک جگہیں۔

زَعْفَرَہٗ ۔ زعفران میں رنگنا ۔ الطَّعَامَ کھانے میں زعفران ملانا۔

تَزَعْفَرَ ۔ زعفران سے خوشبودار ہونا زعفران میں لتھڑنا ۔ بسنا۔

الزَّعْفَرَان - زعفران. کیسر. زَعَافِرُ.
زَعْفَرَانُ الحَدِیْدِ - لوہے کا زنگ۔
زَعْفَقَ - الزُّعَافِقُ - بخیل. بدخلق ج. زَعَافِقُ۔
زَعَقَ (ف) زَعْقًا چیخنا. چلانا۔
— ہٗ و زَعَقَ بِہٖ - ڈرانا —
بِالدَّابَّۃِ - جانور کو زور سے للکارنا ہانکنا — الرِّیْحُ التُّرَابَ - ہوا کا مٹی اڑانا — ہٗ العَقْرَبُ - کسی کو بچھو کا ڈسنا — القِدْرَ - ہانڈی میں بہت نمک ڈالنا۔
زَعُقَ (ک) زَعَاقَۃً - المَاءُ - پانی کا سخت کڑوا ہونے کی وجہ سے پینے کے قابل نہ ہونا۔
زَعِقَ (س) زَعَقًا - خوش و شادمان ہونا (— و زَعُقَ و اَنْزَعَقَ)
الرَّجُلُ - رات میں ڈرنا —
اِنْزَعَقَ الفَرَسُ - گھوڑے کا آگے بڑھنا اور تیز چلنا۔
اَزْعَقَہٗ - ڈرانا. خوف زدہ کرنا —
السَّیْرَ - چلنے میں جلدی کرنا —
القِدْرَ - ہانڈی میں نمک زیادہ ڈالنا۔
الزَّعِقُ - رات میں ڈرنے والا. وہ جو خوشی کے ساتھ خوف بھی رکھتا ہو۔
الزَّعْقَۃُ - چیخ. پکار۔
الزُّعَاقُ - نہ پیا جا سکنے والا کڑوا پانی۔
الزَّعَّاقُ - مِنَ الخَیْلِ - بہت اور تیز چلنے والا. وہ جو جانوروں کو ہانکے اور ان کے پیچھے پیچھے چلاتا جائے۔
الزَّعِیْقُ - خوف زدہ۔
زَعِلَ (س) زَعَلًا - شادمان ہونا۔
— مِنَ المَرَضِ وغَیْرِہٖ - اکتانا. مضطرب ہونا۔

اَزْعَلَہٗ - خوش کرنا — مِنْ مَکَانِہٖ - جگہ سے ہٹانا۔
تَزَعَّلَ - شادمان ہونا۔
الزَّعِلُ و الزَّعْلَانُ و الإِنْزَعِیْلُ - شادمان۔
زَعَمَ (ف ن) زَعْمًا و زِعْمًا و زُعْمًا و مَزْعَمًا - کوئی سچ یا جھوٹ بات کہنا. "شک" یا جھوٹی باتوں میں اس کا استعمال بیشتر ہوتا ہے۔ (— زَعَامَۃً) عَلَی القَوْمِ - قوم کا امیر و سردار ہونا۔
زَعَمَ (ن ف) زَعْمًا - بِالمَالِ - کفیل و ضامن ہونا — اَللَّبَنُ - دودھ کا خوشگوار ہونا۔
زَعِمَ (س) زَعَمًا - فِیْہِ - لالچ کرنا۔
اَزْعَمَ — الاَمْرُ - ممکن ہونا —
اللَّبَنُ - دودھ کا خوشگوار ہونا۔
— الیہ - کسی کا مطیع و فرمانبردار ہونا — عَلَی القَوْمِ - کسی قوم کا سردار اور پیشوا ہونا — الاَرْضُ زمین میں سبزی کا پھوٹنا — ہٗ کھلانا
اَزْعَمَہٗ المَالَ - مال کا کفیل و ضامن بنانا۔
زَاعَمَہٗ - بھیڑ کرنا۔
تَزَعَّمَ - جھوٹی جھوٹی باتیں کہنا۔
تَزَاعَمَ — القَوْمُ عَلَی الاَمْرِ - ایک دوسرے کی مدد کرنا. آپس میں غیر وثوقی باتیں بنانا۔
الزَّعِمُ - مِنَ الشِّوَاءِ - بہت چربی والا کہ آگ کی حرارت ملتے ہی چربی ٹپکانے لگے۔
الزَّعْمَۃُ - زَعَمَ کا اسم مرہ - ج. زَعَمَاتٌ۔
الزَّعْمِیُّ - جھوٹا. سچا. (ضد)
الزَّعَامَۃُ - شرافت. سرداری. ہتھیار.

زرہ. مال کا زیادہ یا بہتر حصہ. گائے
الزَّعُوْمُ - گفتگو میں رکنے والا. گفتگو میں عاجز۔
الزَّعِیْمُ - ضامن. کفیل - جواب دہ - سردار. رئیس - ج. زُعَمَاءُ۔
المَزْعَمُ - لالچ کی جگہ - کہتے ہیں "ھٰذَا اَمْرٌ مَزْعَمٌ" یہ ایک غیر وثوقی بات ہے. اس میں ہر ایک اپنا خیال ظاہر کرتا ہے "ھٰذَا اَمْرٌ فِیْہِ مَزَاعِمُ" اس بات میں جھگڑے ہیں۔
زَعْنَفَتِ — المَاشِطَۃُ العَرُوْسَ مشاطہ کا دلہن کو آراستہ کرنا۔
الزِّعْنِفَۃُ و الزَّعْنَفَۃُ - پستہ قد مرد یا عورت. ہر چیز کا حصہ. اطراف بدن. مثلاً ہاتھ، پیر. چیز کا ردی حصہ. کپڑے کا ایک ٹکڑا یا لباس کا دامن. مصیبت - ج - زَعَانِفُ
الزَّعَانِفُ - مچھلی کے پر. مخلوط گروہ جو ایک نسل سے نہ ہوں۔
زَعَا یَزْعُوْا زَعْوًا - منصف و عادل ہونا۔
زَغِبَ (س) زَغَبًا و زَغَبَ و اِزْغَابَّ — الصَّبِیُّ او الفَرْخُ - بچہ یا چوزہ کا رواں نکلنا. صفت (زَغِبٌ)
زَغَبَ - الکَرْمُ - انگور کی بیل میں پتے آنے لگنا۔
الزَّغَبُ - پروں یا بالوں کے روئیں۔ واحد (زَغَبَۃٌ)
الزُّغَابِیُّ و الزُّغَابَۃُ - بہت چھوٹے روئیں بہت نرم پر یا بال. کہتے ہیں "مَا اَصَبْتُ مِنْہُ زُغَابَۃً" میں نے اس سے روئیں برابر بھی کچھ نہیں لیا۔
الاَزْغَبُ - روئیں دار - مونث. زَغْبَاءُ ج. زُغْبٌ - بٹ تیتر کا چوزہ۔

الزُّغْبَةُ۔ گھری۔

الزُّغْبُبُ۔ پستہ قد۔ بخیل۔

زَغْبَرَ — الثوبُ۔ کپڑے کا روئیں دار ہونا۔

الزَّغْبَرُ و الزِّغْبِرُ و الزِّغْبُرُ۔ روآں۔

اَخَذَ الشیءَ بزَغْبَرِہٖ۔ اس نے ساری چیز لے لی۔

الزُّغْبُرَّةُ۔ چھوٹے پر۔ صحیح لفظ الزَّغَبُ ہے۔

زَغَدَ (ف) زَغْدًا۔ السِّقاءُ۔ مشک کو نچوڑنا۔ فُلَانًا۔ کسی کا حلق دبانا۔ البعیرُ۔ اونٹ کا بہت بلبلانا۔ النَّهْرُ۔ دریا کا چڑھنا۔ — بِالکلامِ۔ کلام سے اکسانا۔ بھڑکانا

اِزْدَغَتِ — المَرْأَةُ وَلَدَهَا۔ عورت کا بچہ کو دودھ پلانا۔

الزَّغِيدُ و الزَّغِيدَةُ۔ مکھن جو مشک دبانے سے پھوٹ کر نکلے۔ نَهْرٌ زَغَّارٌ۔ بہت پانی والی موج زن ندی۔

زَغَرَ (ف)، زَغْرًا — الشیءَ۔ کسی چیز کو چھین لینا۔ غصب کرنا۔ الشیءُ۔ چیز کا کثرت سے ہونا۔ — البَحْرُ۔ چڑھنا۔ موجزن ہونا۔

الزَّغْرُ۔ مِنْ کُلِّ شیءٍ۔ ہر چیز کی زیادتی۔ کثرت۔

زَغْرَبَ۔ ہنسنا۔ الزَّغْرَبُ۔ بہت پانی۔ زَغْرَبَةٌ۔ بہت پانی والا کنواں۔

زَغْرَدَ۔ زَغْرَدَةً۔ البعیرُ۔ اونٹ کا آواز کو حلق میں گڑگڑانا۔ اسی سے ہے "زَغْرَدَةُ النِّساءِ" مسرت میں عورتوں کے منہ سے جو آواز نکلے۔ ج۔ زَغارِید۔

زَغْزَغَ — الکلامَ۔ رکیک گفتگو۔ الشیءَ۔ چھپانا — بالرَّجُلِ۔ کسی کے ساتھ ہنسی مذاق کرنا۔ تمسخر و ٹھٹھا کرنا۔

الزَّغْزَغُ۔ سُبک و چست آدمی۔ حسب نسب میں مطعون۔

الزُّغْزُغُ۔ پستہ قد۔ حقیر۔ ایک پرندہ۔

الزُّغْزُغِيَّةُ۔ بعض عجم کی زبان۔

زَغَفَ (ف)، زَغْفًا۔ الماءَ۔ پانی کا بہت ہونا — فِی حَدِیثِہٖ۔ بات لمبی کرنا اور اس میں جھوٹ ملانا۔ کہتے ہیں "زَغَفَ کَلَامًا کَثِیرًا" اس نے لمبی گفت گو کی "وَزَغَفَ لَنَا مَالًا کَثِیرًا" اس نے ہم کو بہت مال دیا — بِالرُّمْحِ۔ نیزہ مارنا۔

اِزْدَغَفَ — الشیءَ۔ زیادہ لینا۔ سارا لے لینا۔

الزغف۔ لمبی کشادہ زرہ۔ برس کر آسمان پر چھایا ہوا بادل۔ دِرْعٌ زَغِیفٌ۔ کشادہ مضبوط کڑیوں والی زرہ۔

الزَّغْفُ۔ لکڑی کے باریک باریک ٹکڑے۔ چھپٹیاں۔ درخت کی نازک شاخیں۔

الزَّغَّافُ۔ بہت بولنے والا۔

الزَّغْفَةُ و الزَّغَفَةُ۔ کشادہ مضبوط زرہ۔

المِزْغَبُ۔ حریص۔ لالچی۔

زَغَلَ (ف)، زَغْلًا۔ الماءَ۔ پانی بار بار گرانا۔ الشَّرابَ۔ کلی کرنا۔ — الصَّبِیُّ اُمَّہٗ۔ بچہ کا دودھ پینا۔

اَزْغَلَ۔ چوزہ کو چوگا دینا۔ — بِالدَّمِ۔ زخم کا خون بہانا۔

الزَّغَلُ۔ دھوکا۔

الزُّغْلِیُّ۔ دھوکا دینے والا۔

الزُّغْلَةُ۔ کلی کا پانی جو منہ سے پھینکا جائے ایک مرتبہ پانی گرانے کی مقدار۔

الزُّغْلُولُ۔ بچہ۔ چست پھرتیلا آدمی۔ ج۔ زَغَالِیلُ۔

تَزَغَّمَ — الجَمَلُ۔ اونٹ کا اپنے جھاگوں کو جبڑوں میں پھرانا۔

تَزَغَّمَ — الرَّجُلُ۔ آدمی کا غصہ سے بولنا۔

الزُّغُومُ و الزُّغْمُومُ۔ ہکلا۔ اٹک کر بولنے والا۔

زَفَّ (ض) زَفًّا و زُفُوفًا و زَفِيفًا۔ تیز دوڑنا۔ — الرِّیحُ۔ ہوا کا آہستہ چلنا۔ — زَفًّا و زَفِیفًا) الطائرُ۔ پرندہ کا پر پھیلا کر اترنا۔

زَفَّ (ن) زَفًّا و زِفَافًا — العَرُوسَ اِلٰی زَوْجِهَا۔ دولہن کو دولہا کے پاس بھیجنا — البَرْقُ۔ بجلی کا چمکنا۔

اَزَفَّ — العَرُوسَ۔ دلہن کو شوہر کے پاس بھیجنا — الرَّجُلُ۔ تیز دوڑنا — ہٗ تیز دوڑانا۔

اِزْدَفَّ — الحِمْلَ۔ بوجھ اٹھانا۔

اِسْتَزَفَّہٗ — السَّیْلُ۔ سیلاب کا بہا لے جانا — ہٗ السَّیْرُ۔ سُبک بنانا

الزِّفُّ۔ چھوٹے چھوٹے پر۔

الزفف۔ پرندہ کے گھنے، ایک پر ایک چڑھے ہوئے روئیں۔

الزَّفَّةُ۔ زَفَّ کا اسم مرہ۔ "جِئْتُهٗ زَفَّةً اَو زَفَّتَیْنِ" میں اس کے پاس ایک یا دو بار آیا۔

الزُّفَّةُ۔ لشکر۔ دستہ۔

الاَزَفُّ۔ تیز رفتار۔ باریک اور گنجان پروں والا۔

الزَّفُوفُ۔ شتر مرغ۔ تیز اونٹنی۔

زَفِیفٌ- تیز۔
المِزَفَّةُ- پالکی۔
زَفَتَ (ن) زَفْتًا— الإنَاءَ- برتن بھرنا۔
— الرَّجُلَ- ناراض کرنا۔ منع کرنا
دھتکارنا۔ تھکانا۔ کہتے ہیں "زَفَتَ
الحدیثَ فِی أُذُنِ الأَصَمِّ" یعنی
بہرے کے کان میں بات ڈال دی۔
زَفَّتَ— السَّفِینَةَ- کشتی پر زفت
ملنا۔
الزِّفْتُ- رال۔
زَفَدَ (ن) زَفْدًا— الإِنَاءَ- برتن بھرنا۔
— فَرَسَہٗ شَعِیْرًا- گھوڑے کو
بہت جو کھلانا۔
إِزْدَفَتَ— المَالَ- سب مال لے لینا۔
زَفَرَتْ (ض) زَفْرًا و زَفِیْرًا—
النَّارُ- آگ کے بھڑکنے کی آواز
سنائی دینا— الأرضُ- زمین
کا سبزہ اگانا- زَفَرَ الرَّجُلُ-
لمبا سانس لینا- الحِمَارُ- گدھے
کا ڈھینچو ڈھینچو کرنے لگنا- وزَفَرَ
الشَّیءَ زَفْرًا- اٹھانا— المَاءَ-
پانی کھینچنا۔
إِزْدَفَرَ— الشَّیءَ- اٹھانا۔
الزِّفْرُ- بھاری بوجھ- مشک- مسافر
کا سامان- گروہ- دستہ- فوج-
ج- أَزْفَارٌ۔
الزَّفْرُ- درخت کے نیچے لگانے کی
تھونی۔
الزُّفَرُ- شیر- بہادر- سمندر- بہت
پانی کی نہر- فیاض- سخی- سردار-
مشکیں اٹھانے میں خوب مضبوط-
بہت بخشش- دستہ فوج۔
الزَّفِیْرُ- مصیبت- گدھے کی آواز کا
آغاز- آخر کو شَھِیْقٌ کہتے
ہیں۔

الزَّفْرَةُ و الزُّفْرَةُ- لمبا سانس-
گرم سانس- زَفْرَةُ الدَّابَّةِ
وزُفْرَتُھَا- جانور کا پھولا ہوا پہلو
زَفْرَةُ الشَّیءِ و زُفْرَتُہٗ-
درمیان- فَرَسٌ أَزْفَرُ- بڑے
پہلوؤں والا گھوڑا- ج- زُفْرٌ۔
الزَّافِرَةُ- جماعت- دستہ فوج۔
مصیبت- پر کے علاوہ تیر کا باقی
حصہ- کندھا اور اس کا گرد اگرد-
کمان- بڑا سردار— زَافِرَةُ
الرَّجُلِ- آدمی کے اقارب واعوان
وانصار— زَافِرَةُ البِنَاءِ-
عمارت کا تھم- ج- زَوَافِرُ
الزَّوَافِرُ- پسلیاں- فَرَسٌ
شَدِیْدُ الزَّوَافِرِ- مضبوط
پسلیوں والا گھوڑا- پانی کی مشک
لانے والی لونڈیاں- انگوروں کی بیل
کو اٹھانے کے جھنگے کا شہتیر-
زَوَافِرُ المَجْدِ- بزرگی کے اسباب
علل۔
المُزْدَفَرُ- والمُزْدَفَرُ- لمبا سانس-
سانس لینے کی جگہ۔
المُزْفُوْرُ— مِنَ الدَّوَابِّ- مضبوط
جوڑوں والا جانور۔
زَفْزَفَ— الرجلُ- تیز چلنا- اچھی
چال چلنا— الطَّائِرُ- پرندہ کا
پر پھیلا کر نیچے اترنا— الرِّیْحُ
الحَشِیْشَ- ہوا کا گھاس کو
حرکت دے کر اس میں سے سائیں
سائیں کی آواز نکالنا- المَرْکَبُ
سواری کے چلنے سے آواز سنائی
دینا۔
الزَّفْزَفُ و الزَّفْزَافُ و الزَّفْزَافَةُ
پیہم تیز چلنے والی ہوا- الزَّفْزَافُ
شتر مرغ- ہلکا۔

زَفَنَ (ض) زَفْنًا- ناچنا- زور کا دھکا
دینا اور لات مارنا۔
الزِّفْنُ- بھت کے اوپر کا چھپر- النَّاقَةُ
الزَّافِنَةُ والمَزْفُوْنُ- لنگڑی
اونٹنی۔
الزَّفَّانُ- ناچنے والا۔
الإِزْفَنَّةُ- حرکت- رجلٌ إِزْفَنَّةٌ
حرکت کرنے والا آدمی- حرکت کرنے
والا۔
الزَّیْزَفُوْنُ- ایک سفید پھول اور بے
پھل کا درخت- نَاقَةٌ زَیْزَفُوْنٌ
تیز رفتار اونٹنی۔
زَفَی (ض) زَفْیًا وزَفَیَانًا- زَفَتِ
القَوْسُ- کمان کا آواز کرنا—
الرِّیْحُ السَّحابَ والتُّرَابَ ونَحْوَہٗ-
ہوا کا بادل اور مٹی وغیرہ کو اڑانا—
الرجلُ بنفسہٖ- جان دینا۔
أَزْفَی— الشَّیءَ- کسی شے کو ایک جگہ
سے دوسری جگہ لے جانا- اور اسی
سے ہے: "أُزْفِیَتِ العَرُوْسُ"
یعنی میں دلہن کو سسرال لے گیا۔
الزَّافِی- ہلکا- تیز رفتار۔
الزَّفَیَانُ- ہلکاپن- ہلکا— نَاقَةٌ
زَفَیَانٌ- تیز رفتار اونٹنی۔
المُزْفِیُّ والمُزْفِیُّ والمُنْزَفِیُّ- ڈرایا
ہوا۔
زَقَّ (ن) زَقًّا— الطَّائِرُ- پرندہ کا
بیٹ کرنا— فَرْخَہٗ- چوزہ
کو چوگا دینا— الکَبْشَ- مینڈھے
کی کھال اتارنا۔
زَقَّقَ— الکَبْشَ- کھال اتارنا—
الجِلْدَ- چمڑے کے بال کاٹنا—
الزِّقُّ- مشک- زِقُّ الحَدَّادِ-
لوہار کی دھونکنی- بھٹی- ج- أَزْقَاقٌ
وزِقَاقٌ وزُقَّانٌ و أَزُقٌّ۔

الزِّقُّ - شراب - ج - زِقَقَۃٌ -

الزُّقَقَۃُ - چھوٹے بچوں کو چوگا دینے والے کبوتر - چھوٹے بچوں کو پیار کرنے والے -

الزُّقَاقُ - کوچہ - گلی - تنگ راستہ - ج - اَزِقَّۃٌ و زُقَّانٌ -

الزُّقَاقُ - و بَحْرُ الزُّقَاقِ - جبرالٹر کی آبنائے -

الزُّقَّۃُ و الزُّقَّقُ - پن ڈبی نامی ایک آبی پرندہ - الزَّقَّاقُ - مشک بنانے والا -

زَقَبَ (ن) زَقْبًا - الجُرَذُ فِی جُحْرِہٖ - چوہے کا اپنے سوراخ میں داخل ہونا - و زَقَبَہٗ فِی الجُحْرِ - داخل کرنا (لازم و متعدی)

زَقَبَ - المُکَّاءُ - مکاء پرندہ کا آواز کرنا -

اِنْزَقَبَ - الجُرَذُ فِی الجُحْرِ - چوہے کا سوراخ میں داخل ہونا -

الزَّقَبُ - تنگ راستہ - نزدیکی - کہتے ہیں "رَمَیْتُہٗ مِنْ زَقَبٍ" میں نے اس کو نزدیک سے مارا -

زَقَحَ (ف) زَقْحًا و زُقَاحًا - القِرْدُ - بندر کا چڑ چڑ کرنا -

زَقْزَقَ - زَقْزَقَۃً و زِقْزَاقًا - الطَّائِرُ - پرندہ کا بیٹ کرنا - چہچہانا - فَرْخَہٗ - چوزہ کو چوگا دینا - الصَّبِیَّ - بچہ کو کدانا - الرَّجُلُ - مسکرانا - ہلکی ہنسی ہنسانا - ہلکا ہونا -

الزَّقْزَاقُ - آہستہ چلنے والا - ایک قسم کی چیونٹی -

زَقَعَ زَقْعًا و زُقَاعًا - الدِّیکُ - مرغ کا بانگ دینا - گکڑوں کوں کرنا -

— الحِمَارُ - گدھے کا زور سے گوز کرنا -

زَقَفَ (ن) زَقْفًا و تَزَقَّفَ و اِزْدَقَفَ - الشَّیْءَ - کسی شے کو یک بیک چھین لینا یا اچک لینا - اسی سے ہے "تَزَقَّفَ الکُرَۃَ بِالصَّوْلَجَانِ" - یعنی اس نے ہاکی سے گیند چھین لی - تَزَقَّفَ و اِزْدَقَفَ اللُّقْمَۃَ - لقمہ نگلنا -

الزُّقْفَۃُ - نگلی ہوئی چیز - ہر چھینی ہوئی چیز

زَوْقَلَ - پگڑی کے سرے لٹکانا - زَوَاقِیلُ العِمَامَۃِ - عمامہ کے نیچے سے نکلے ہوئے بال -

زَقَمَہٗ (ن) زَقْمًا و اِزْدَقَمَہٗ - لقمہ نگلنا -

اَزْقَمَہٗ - الشَّیْءَ - کوئی چیز نگلوانا -

زَقَّمَہٗ - تھوہر کھلانا -

تَزَقَّمَ - لقمہ لینا - نگلنا - تھوہر کھانا - اللَّبَنَ - دودھ بہت پینا -

الزَّقُّوْمُ - تھوہر کا درخت - جہنم کے ایک درخت کا نام - مہلک خوراک - ایک خودرو گھاس - جس کا پھول چنبیلی کے پھول کے مشابہ ہوتا ہے -

الزَّقْمَۃُ - ایک دفعہ کا نگلنا - طاعون -

زَقَنَ (ن ض) زَقْنًا - الحِمْلَ - بوجھ اٹھانا -

اَزْقَنَہٗ - اٹھانے میں مدد دینا -

زَقَا - (ن) زَقْوًا و زُقَاءً و زَقِیًّا و زِقِیًّا و زُقُوًّا و زَقِیَ (ض) زَقْیًا - الطَّائِرُ - پرندہ کا چہچہانا - صفت مذکر (زَاقٍ) ج زُوَاقٍ - صفت مؤنث (زَاقِیَۃٌ) ج زَوَاقٍ - الصَّبِیُّ - بچہ کا بہت رونا -

الزُّقْیَۃُ - درہموں یا اور چیزوں کا ڈھیر

الزَّقْیَۃُ - چیخ -

زَکَّ (ض) زَکًّا و زَکِیکًا - الشَّیْخُ - دوڑنا - بوجہ کمزوری کے قریب قریب قدم رکھنا (— زَکًّا) الغُلَامُ - دوڑنا — القِرْبَۃَ - مشک بھرنا — بِسَلْحِہٖ - بیٹ کرنا - زَکَّہُ المَاءُ - آسودہ و سیر کرنا - عَلٰی فُلَانٍ - کسی پر غضبناک ہونا -

زُکَّ - الرَّجُلُ - بوڑھا ہونا - بیماری سے کمزور ہونا -

اَزَکَّ - عَلَی الاَمْرِ - کام پر اصرار کرنا - — بِرَایِہٖ - رائے میں اکیلا ہونا

تَزَکَّکَ - ہتھیار اٹھانا -

اِزْدَکَّ - الزَّرْعُ - کھیت کا سیراب ہونا -

الزُّکُّ - فاختہ کا چوزہ -

الزِّکَّۃُ - ہتھیار - الزُّکَّۃُ - غم و غصہ

زَکَأَہٗ (ف) زَکْأً - مارنا - زَکَأَہٗ الدَّرَاہِمَ - نقد دینا، یا جلدی نقد دینا - زَکَأَہٗ حَقَّہٗ - کسی کا حق ادا کرنا — اِلَیْہِ - کسی کی پناہ لینا -

اِزْدَکَأَ - حَقَّہٗ مِنْہُ - اس نے اس سے اپنا حق لے لیا - رَجُلٌ زُکَأَۃٌ و زُکَأَۃٌ و زُکَاءٌ - النَّقْدِ - روپے ادا کرنے والا آدمی - مالدار -

المَزْکَأُ - جائے پناہ -

— زَکَبَ (ن) زَکْبًا و زُکُوْبًا — الاِنَاءَ - برتن بھرنا — المَرْأَۃُ - عورت کا ایک ہی درد میں بچہ جن دینا -

اِنْزَکَبَ - البَحْرُ - سمندر کے پانی کا پست زمین میں یا گڑھے میں داخل ہونا

الزُّکْبَۃُ - لڑکا -

ذَکَتَ (ن) ذُکُتًّا و اَذْکَتَ و ذَکَّتَ
ـ الْاِنَاءَ ـ برتن بھرنا۔
اَذْکَتَتِ ـ الْمَرْاَۃُ بِغُلَامٍ ـ عورت
کا لڑکا جننا۔
ذَکَوَ (ن) ذُکُوًّا و ذَکْوًا ـ الْاِنَاءَ
برتن بھرنا۔
ذَکَرَ و تَذَکَّرَ ـ الْاِنَاءُ ـ برتن
بھرنا۔
الذُّکْرَۃُ ـ شراب وغیرہ رکھنے کے لیے
چمڑے کا برتن ـ ج ـ ذُکَرٌ ـ
ذَکْرَکَ ـ الشَّیْخُ ـ بوڑھے کا
بسبب کمزوری قریب قریب قدم
رکھ کر چلنا۔
تَذَکْرَکَ ـ ہتھیار اٹھانا۔
ذَکَمَ (ن) ذَکْمًا و اَذْکَمَہٗ ـ زکام
میں مبتلا کرنا ـ الْقِرْبَۃَ ـ مشک
بھرنا ـ ذَکَمَتْ بِہٖ اُمُّہٗ ـ جننا۔
ذُکِمَ ـ زکام کی شکایت والا ہونا۔
صفت (مَزْکُوْمٌ)
الذُّکْمَۃُ ـ زکام ـ اولاد ـ کہتے ہیں۔
"لِفُلَانٍ ذُکْمَۃُ سُوْءٍ" فلاں کی
بری اولاد ہے۔
الذُّکْمَلَۃُ ـ اُجڈ ـ اکھڑ آدمی ـ آخری بچہ۔
ذَکِنَ (س) ذَکَنًا ـ الْاَمْرَ ـ کسی
امر کو سمجھ لینا ـ تاڑ جانا ـ گمان کرنا۔
کہتے ہیں "ذَکِنْتُ اَنَّہٗ رَجُلُ
سُوْءٍ" میں نے جان لیا کہ وہ برا
آدمی ہے ـ مِنْہُ عَدَاوَۃً
کسی کی عداوت کا پتہ لگا لینا د ـ
ذُکُوْنًا) اِلَیْہِ ـ پناہ لینا ـ ہل
جل جانا۔
ذَکَّنَ ـ گمان کرنا ـ عَلَیْہِ ـ مشتبہ
ہونا مشکوک ہونا۔
ذَاکَنَہٗ ـ ایک دوسرے کے قریب
ہونا ـ کہتے ہیں "ہٰذَا الْجَیْشُ
یُذَاکِنُ الْاَلْفَیْنِ" یہ لشکر دو
ہزار کے قریب ہے ـ ہٗ ـ قریب ہونا
ہم نشین ہونا۔
اَذْکَنَہٗ ـ الْاَمْرَ ـ کسی کو کوئی امر
جتانا ـ سمجھانا ـ الشَّیءَ ـ صحیح
گمان ہونا۔
الذَّکَانَۃُ و الذَّکَانِیَۃُ ـ گمان کی درستی و
سچائی ـ رَجُلٌ ذَکِنٌ ـ اچھی یادداشت
کا آدمی۔
ذَکَا یَذْکُوْ ذَکَاءً و ذُکُوًّا و ذَکِیَ
(س) ذَکًی ـ الزَّرْعُ ـ فصل کا
بڑھنا ـ الرَّجُلُ ـ نیک و صالح
ہونا ـ خوش حال زندگی گذارنا ـ زکی
ہونا ـ الْاَرْضُ ـ زمین کا عمدہ
ہونا ـ "ہٰذَا الْاَمْرُ لَا یَذْکُوْ بِکَ" یہ
تمہارے لائق نہیں۔
ذَکّٰی ـ بڑھنا ـ زیادہ ہونا ـ پیاسا ہونا۔
ـ ہٗ اللّٰہُ ـ بڑھانا ـ پاک کرنا۔
اصلاح کرنا ـ زکوٰۃ لینا ـ ذَکّٰی
مَالَہٗ ـ مال کی زکوٰۃ ادا کرنا ـ
نَفْسَہٗ ـ اپنی تعریف کرنا۔
اَذْکٰی ـ الزَّرْعُ ـ کھیتی کا بڑھنا ـ
ہٗ اللّٰہُ ـ بڑھانا۔
تَزَکّٰی ـ صدقہ دینا ـ زکی ہونا ـ
الشَّیءُ ـ بڑھنا ـ زیادہ ہونا
الزَّکَا ـ جفت عدد ـ "اَخَسًا ہٰذَا
اَمْ زَکًا" یہ طاق ہے یا جفت۔
الزَّکَاۃُ ـ چیز کا عمدہ حصہ ـ زکوٰۃ ـ صدقہ
پاکیزگی ـ ج ـ زَکًا و زَکَوَاتٌ ـ
الزَّاکِیْ ـ فا ـ اچھی نشوونما پانے والا
ج ـ زُکَاۃٌ ـ
الزَّکِیُّ ـ عمدہ نشوونما پانے والا ـ ج
اَزْکِیَاءُ ـ مؤنث زَکِیَّۃٌ ـ
اَرْضٌ زَکِیَّۃٌ ـ عمدہ زرخیز
زمین۔

زَلَّ (ض س) زَلًّا و زَلَلًا و زُلُوْلًا
و زَلِیْلًا و مَزِلَّۃً و زِلِّیْلٰی و
زَلِیْلَاءَ ـ پھسلنا ـ گرنا ـ عَنِ
الْحَقِّ او الصَّوَابِ ـ حق و صواب سے
پھرنا ـ عُمْرُہٗ ـ زندگی کا گذرنا۔
(زَلَّ زَلِیْلًا و زُلُوْلًا) جلد گذر
جانا و زَلَّ زُلُوْلًا) الدِّرْہَمُ
درہم کا کم وزن ہونا ـ صفت ـ
(زَالٌّ) ـ ج زَوَالٌّ ـ (زَلَّ
زَلَلًا) کمزور اور ہلکے سرین والا
ہونا ـ صفت (اَزَلُّ) مؤنث
زَلَّاءُ ج ـ زُلٌّ ـ
اَزَلَّہٗ ـ پھسلانا ـ لغزش کرانا۔
استزلہ ـ پھسلانا ـ لغزش کرانا۔
الزُّلُّ ـ پھسلنے کی جگہ (مذکر و مؤنث)
الْمَزَلَّۃُ ـ گناہ کا ارتکاب ـ پھسلنے کی جگہ۔
(مذکر و مؤنث) فِیْ مِیْزَانِہٖ زَلَلٌ ـ
اس کی ترازو میں نقصان ہے۔
الزَّلَّۃُ ـ زَلَّ کا اسم مرۃ ـ ایک مرتبہ
گرنا ـ گناہ ـ ولیمہ دلہن ـ خوراک جو
دوست یا رشتہ دار کے دستر خوان
سے اٹھائی جائے ـ ج ـ زَلَّاتٌ ـ
الزِّلَّۃُ ـ صاف پتھر ـ واحد (زِلٌّ)
الزُّلَّۃُ ـ احسان ـ دمہ ـ مَاءٌ
(زُلَالٌ و زُلُوْلٌ و زَلِیْلٌ و
زُلَازِلٌ) صاف میٹھا، حلق سے
جلد اتر جانے والا پانی۔
الزُّلَالُ ـ بہت پھسلنے والا ـ الزَّلِیْلُ
فالودۃ ـ ہلکی رفتار۔
الْاَزَلُّ ـ تیز رفتار ـ ہلکے سرین والا۔
مؤنث زَلَّاءُ ـ ج ـ زُلٌّ ـ
الْمَزَلَّۃُ و الْمِزَلَّۃُ پھسلنے کی جگہ۔
ج ـ مَزَالُّ ـ
الْمُزِلُّ ـ فا ـ بہت نیکی یا سلوک
کرنے والا۔

زلب (س) زَلَبًا - بِہٖ - کسی کے ساتھ چمٹنا اور جدا نہ ہونا۔
الزُّلْبَۃُ - لقمہ۔
الزَّلَابِیَۃُ - جلیبی۔
زَلَجَ (ن) زَلَجًا و زَلِیْجًا و زَلَجَانًا - تیزی سے چلنا۔
زَلَجَ (ن) زَلْجًا و اَزْلَجَ - البَابَ دروازہ کو چٹخنی سے بند کرنا (زَلَجَ ن) زَلَجَانًا - فُلَانًا - آگے ہونا
زَلِجَ (س) زُلُوْجًا و تَزَلَّجَ - پھسلنا۔ اسی سے ہے۔ مَزْلَجٌ - ج - مَزَالِجُ - وہ گاڑی جو برف پر بغیر پہیے کے چلے۔ "زَلِجَ الکَلَامُ مِنْ فَمِہٖ - بات کا منہ سے نکل جانا - الماءُ عَنِ الحَنْجَرَۃِ۔ پانی کا حلق کی نالی سے پیٹ میں اتر جانا۔
زَلَّجَ - الکَلَامَ - بات کو لوگوں میں مشہور کرنا - عَیْشَہٗ - تھوڑی سی روزی پر زندگی گذارنا۔
تَزَلَّجَ - الشَّیْءُ - پھسلنا - النَّبِیْذَ - نبیذ پینے پر اصرار کرنا۔
- مَکَانٌ زَلَجٌ و زَلْجٌ و زَلِیْجٌ۔ پھسلنے کی جگہ۔
الزَّالِجُ - فا - مصائب سے نجات پانے والا - بہت پینے والا - سَھْمٌ زَالِجٌ - زمین سے رگڑ کھا کر جانے والا تیر۔
الزَّلُوْجُ - تیز رو - سَھْمٌ زَلُوْجٌ - کمان سے پھسلنے والا تیر - قِدْحٌ زَلُوْجٌ - ہاتھ سے پھسلنے والا پیالہ۔
الزُّلُجُ - چکنی چٹانیں - نَاقَۃٌ زَلْجٰی و زَلِیْجَۃٌ - تیز رو اونٹنی۔
الزِّلَاجُ و المِزْلَاجُ - چٹخنی۔
المُزَلَّجُ - تھوڑا - بخیل - قوم میں اجنبی آدمی

بے مروت آدمی - ہر چیز کا ردی حصہ۔
زَلَحَ (ف) زَلْحًا و تَزَلَّحَ - الشَّیْءَ - چکھنا۔
الزَّلَحُ - باطل۔
تَزَلَّحَ - عنہُ - پھسلنا۔
زَلْحَفَہٗ - علیحدہ کرنا۔
تَزَلْحَفَ - و ازْلَحَفَّ - علیحدہ ہونا۔
الزَّلْحَفَۃُ - کچھوا (سلحفاۃ سے عرف ہے)
زَلِخَ (س) زَلَخًا - فربہ ہونا۔
زَلَخَ (ض) زَلْخَانًا و زَلَخَانًا - الرَّجُلُ - چلنے میں آگے بڑھنا - رِجْلُہٗ - پاؤں پھسلنا۔
زَلَخَ (ض ن) زَلْخًا - فُلَانًا الرُّمْحَ - نیزہ بھونکنا - رَاْسَہٗ سر زخمی کرنا۔
اَزْلَخَ - البَابَ - دروازہ کو مِزْلَاجٌ سے بند کرنا۔
تَزَلَّخَ - پھسلنا - مکانٌ زَلِخٌ و زَلْخٌ پھسلنی جگہ۔
الزَّلُوْخُ - تیز رو - بِئْرٌ زَلُوْخٌ - پھسلنا کنواں۔
الزُّلَخَۃُ - بچوں کے پھسلنے کی جگہ۔
زَلِزَ (س) زَلَزًا - بے قرار ہونا -
الزَّلَزُ و الزِّلَزُ - خانگی اسباب - آنے کا راستہ۔
زَلْزَلَ زَلْزَلَۃً و زِلْزَالًا و زَلْزَالًا و زُلْزَالًا - اللّٰہُ الاَرْضَ ہلانا - بھونچال لانا - ہٗ خوف زدہ کرنا - ڈرانا - الاِبِلَ - اونٹ کو سختی سے ہانکنا۔
تَزَلْزَلَتِ - الاَرْضُ - زمین کا جنبش میں آنا - زمین میں بھونچال آنا۔
الزَّلْزَلَۃُ - بھونچال - ج - زَلَازِلُ - الزَّلَازِلُ - مصائب و خطرات۔

الزُّلْزُلُ - ماہر نقارچی - سبک جوان۔
الزُّلْزِلُ - سامان خانہ - خانگی اسباب۔
الزُّلْزُوْلُ - خوش طبع و سبک - سبکی - لڑائی جھگڑا۔
زَلَعَ (ف) زَلْعًا - الشَّیْءُ - دھوکے سے چھین لینا - رِجْلَہٗ - پاؤں جلانا - الماءَ مِنَ البِئْرِ - کنویں سے پانی نکالنا - رَاْسَہٗ - سر پھاڑنا۔ "زَلَعْتُ لَہٗ مِنْ مَالِیْ زَلْعَۃً" - میں نے اپنے مال میں سے ایک حصہ دیا۔
زَلِعَتْ (س) زَلَعًا و زُلُوْعًا و تَزَلَّعَتْ - قَدَمُہٗ - پاؤں کا اوپر یا اندر سے پھٹنا - کَفُّہٗ ہاتھ کا اوپر سے پھٹنا - الجُرْحُ زخم کا خراب ہونا - تَزَلَّعَ رِیْشُہٗ پروں کا جھڑنا۔
زَلَعَتْ (ن) زُلُوْعًا - الشَّمْسُ سورج کا نکلنا - النَّارُ - آگ کا بلند ہونا۔
اَزْلَعَہٗ - فِی الشَّیْءِ - کسی چیز کی لالچ دلانا۔
اِزْدَلَعَ - الشَّیْءَ - دھوکے سے کسی چیز کو چھین لینا - حَقَّہٗ حق کاٹ لینا - الشَّجَرَۃُ - درخت کاٹنا۔
الزَّلْعَۃُ - خراب زخم۔
الزَّوْلَعُ - پھٹی ہوئی ایڑیوں والا۔
الزَّیْلَعُ - چھوٹی کوڑیوں کی ایک قسم۔
المُزَلَّعُ - پھٹے ہوئے پاؤں والا۔
زَلَغَ (ن) زُلُوْغًا - النَّجْمُ - ستارہ کا نکلنا - النَّارُ - آگ کا بلند ہونا۔
تَزَلَّغَتْ - رِجْلُہٗ - پاؤں پھٹنا - اس کے لیے تَزَلَّغَتْ کہنا افضل ہے۔

اِزْلَغَبَّ — الفَرْخُ۔ چوزہ کے پر نکلنا۔
— الشَّعْرُ۔ بالوں کا مونڈنے کے بعد نکلنا۔

زَلَفَ (ن) زَلْفًا و زَلَفًا و زَلِيفًا و تَزَلَّفَ و اِزْدَلَفَ۔ آگے ہونا۔ قریب ہونا۔

زَلَفَ (ن) زَلْفًا و زَلَّفَ — الشَّیْءَ۔ آگے کرنا۔ زَلَّفَ فِي الكَلَامِ۔ زیادہ کرنا۔

اَزْلَفَهٗ۔ قریب کرنا — الاَشْيَاءَ اکٹھا کرنا — الدَّلِيلُ القَوْمَ۔ رہبر کا قوم کو آگے بڑھنے پر ابھارنا۔

الزَّلَفُ و الزُّلْفَةُ و الزُّلْفٰی۔ نزدیکی قرب۔ درجہ۔ رتبہ۔ قدر و منزلت۔

الزِّلْفُ۔ باغ۔

الزُّلْفَةُ۔ نزدیکی۔ درجہ۔ مرتبہ۔ رات کا ایک حصہ۔ بڑا پیالہ۔ ج۔ زُلَفٌ و زُلُفَاتٌ و زُلْفَاتٌ۔ بعض کے نزدیک الزُّلَف رات اور دن طلوع کے اوقات۔

الزَّلَفَةُ۔ بھرا ہوا حوض۔ سیپی۔ کپڑے دھونے کا طشت۔ بڑا پیالہ۔ چکنا پتھر۔ سخت یا جھاڑو دی ہوئی زمین۔ باغ۔ ج۔ زَلَفٌ۔

المَزْلَفَةُ۔ گاؤں جو کشت زار اور بیابان کے درمیان ہو۔ ج۔ مَزَالِفُ — المَزَالِفُ۔ مرحلے۔ کوچ کی جگہیں۔ واحد (مَزْلَفَةٌ)

زَلِقَ (س) و زَلَقَ (ن) زَلْقًا — القَدَمُ۔ قدم پھسلنا — بِمَكَانِهٖ۔ کسی جگہ سے اکتا کر ہٹ جانا۔

زَلَقَهٗ (ض) زَلْقًا و زَلَّقَهٗ و اَزْلَقَهٗ۔ پھسلانا — عَنْ مَكَانِهٖ۔ کسی جگہ سے ہٹانا۔ دور کرنا — رَاسَهٗ۔ سر مونڈنا — زَلَّقَ المَوْضِعَ۔ کسی جگہ کو پھسلنی بنانا۔ زَلَّقَ بَدَنَهٗ۔ بدن پر تیل لگانا — اَزْلَقَهٗ و زَلَّقَهٗ بِبَصَرِهٖ۔ کسی پر تیز غصہ کی نظر ڈالنا۔

اَزْلَقَتِ — الفرس۔ گھوڑی کا وقت سے پہلے بچہ گرانا۔

تَزَلَّقَ — ایسا سنورنا کہ چہرے میں چمک و نمک نظر آئے۔

الزَّلَقُ و الزَّلْقُ و الزَّلِقُ و الزَّلَّاقَةُ۔ پھسلنی جگہ۔

الزَّلِقُ۔ جلد غضبناک ہونے والا۔

الزَّلْقَةُ۔ چکنی صاف چٹان۔ آئینہ۔ نَاقَةٌ زَلُوقٌ۔ تیز رو اونٹنی۔ عَقَبَةٌ زَلُوقٌ۔ دور دراز گھاٹی۔

الزَّلِيقُ۔ اسقاط کا بچہ۔

الزُّلَيْقُ۔ ایک قسم کا شفتالو۔ واحد (زُلَيْقَةٌ)

الاَزْلَقُ۔ نئے اُگے ہوئے بالوں والا آدمی۔

المِزْلَاقُ۔ دروازہ کی چٹخنی۔ قبل از وقت بچہ گرانے والی گھوڑی۔

المَزْلَقُ و المَزْلَقَةُ۔ پھسلنے کی جگہ۔

زَلَمَ (ن) زَلْمًا۔ خطا کرنا — الاِنَاءَ۔ برتن بھرنا — الاَنْفَ ناک کاٹنا — العَطَاءَ بخشش کم دینا۔

زَلَّمَهٗ۔ نرم کرنا۔ ہموار کرنا — الرَّحٰی۔ چکی گھمانا اور کناروں سے لینا — العَطَاءَ۔ بخشش تھوڑی دینا — غِذَاءَهٗ۔ بڑی خوراک دینا۔

اِزْدَلَمَ — الشَّیْءَ۔ کاٹنا۔ جڑ سے اکھیڑنا۔

اِزْلَأَمَّ۔ اِزْلِئْمَامًا — الشَّیْءُ۔ سیدھا کھڑا ہونا — القَوْمُ۔ قوم کا جلد کوچ کر جانا۔

اِزْلَأَمَّتِ الضُّحٰی۔ چاشت کے وقت کا روشن ہونا۔

الزَّلَمُ و الزُّلَمُ۔ بے پر کا تیر۔ ج۔ اَزْلَامٌ۔ فال لینے کے تیر جن سے جاہلیت میں عرب تقسیم کیا کرتے تھے۔ ایک گھاس۔

الزَّلْمَةُ و الزُّلْمَةُ و الزَّلَمَةُ۔ شکل اور قد و قامت۔ کہتے ہیں "هُوَ العَبْدُ زُلْمَةً" وہ غلام کی طرح معلوم ہوتا ہے۔

الزَّلَمَةُ۔ بھیڑ بکری کے کان کا کٹا ہوا حصہ جو لٹکتا رہتا ہے۔

زُلُّومَةٌ۔ لوٹا (عامی لغت)، فصیح لفظ البُلْبُلُ ہے۔

المُزَلَّمُ۔ پستہ قد۔ سبک خوش طبع (المُزَلَّمُ والزَّلِيمُ) مِنَ السِّهَامِ۔ عمدہ ساخت کا تیر۔

المُزَلَّمُ و الاَزْلَمُ۔ کن کٹا۔

الزَّلْمَاءُ۔ شکرہ کی مادہ۔ پہاڑی بکری۔

زَمَّهٗ (ن) زَمًّا۔ کس کر باندھنا — القِرْبَةَ۔ مشک بھرنا — زَمَّ البَعِيرُ بِاَنْفِهٖ۔ ناک میں تکلیف کی وجہ سے اونٹ کا سر اٹھائے رکھنا — الرَّجُلُ بِرَاسِهٖ۔ سر اٹھانا — بِاَنْفِهٖ۔ تکبر کرنا۔ گردن کشی کرنا۔ — القَوْمَ۔ رفتار میں قوم سے آگے بڑھ جانا (وزَمَّمَ) الجِمَالَ۔ اونٹوں کے نکیل ڈالنا۔ زَمَّ النَّعْلَ جوتا میں تسمہ لگانا — الذِّئْبُ السَّخْلَةَ۔ بھیڑیے کا بکری کے بچہ کو سر اونچا کر کے لے جانا۔

زَمَّتْ (ن) زُمُومًا — القِرْبَةُ۔ مشک کا بھرنا — نَابُ البَعِيرِ۔ اونٹ

کے دانت پھوٹنا (ـ زَمِيْمًا)
الزُّنْبُوْرُ۔ بھڑ کا بھنبھنانا۔

اَزَمَّ ـ النَّعْلَ۔ جوتا میں تسمہ لگانا۔

زَامَّ۔ مُزَامَّةً۔ تکبر کرنا۔ زَامَمْتُ فُلَانًا۔ مقابلہ کرنا۔

اِنْزَمَّ۔ باندھا جانا۔

اِزْدَمَّ۔ تکبر سے سر اونچا کرنا ـ الذِّئْبُ السَّخْلَةَ۔ بھیڑیے کا بکری کے بچہ کو سر اٹھاکر لے جانا۔

الزِّمَامُ۔ جس سے کوئی چیز باندھی جائے باگ۔ لگام۔ نکیل۔ مہار۔ ج۔ اَزِمَّةٌ۔ زِمَامُ النَّعْلِ۔ جوتے کا تسمہ۔ زِمَامُ قَوْمِهِ۔ اپنی قوم کا پیشوا اور چودھری۔ "هُوَ زِمَامُ الْاَمْرِ" وہ چیز جس پر کام کا دارومدار ہو۔ "اَلْقَوْا فِيْ يَدِهِ زِمَامَ الْاَمْرِ" یعنی لوگوں نے کام کی باگ اس کے ہاتھ میں دے دی اور اس کو مختار کل بنادیا۔

الزَّامُّ۔ فا۔ رَجُلٌ زَامٌّ۔ گھبرانے والا آدمی۔ ج۔ زُمَّمٌ۔ کہتے ہیں۔ "دَارِيْ مِنْ دَارِهِ زَمَمٌ" میرا گھر اس کے گھر کے نزدیک ہے۔ "وَجْهِيْ زَمَمُ بَيْتِهِ"۔ میرا چہرہ اس کے گھر کے مقابل ہے۔

الزُّمَامُ۔ اونچی گھاس۔ الْاَزْمِيْمُ مہینے کے آخر کا چاند۔

زَمُتَ (ك) زَمَانَةً و تَزَمَّتَ۔ معزز اور باوقار ہونا۔ صفت (زَمِيْتٌ ج۔ زُمَتَاءُ و (زِمِّيْتٌ)

زَمَتَهُ (ف) زَمْتًا۔ گلا گھونٹنا۔

زَمَجَ (ن) زَمْجًا۔ القِرْبَةَ۔ مشک بھرنا ـ عَلَيْهِمْ۔ دعوت میں بے اجازت آکر کھانا۔

زَمِجَ (س) زَمَجًا۔ غضبناک ہونا۔
صفت (زَمِجٌ)

الزُّمَّجُ۔ سرخ رنگ کا ایک شکاری پرندہ ج۔ زَمَامِيْجُ۔ زُمَّجُ الْمَاءِ ایک مچھلی خور آبی پرندہ۔

الزِّمِجَّى۔ پرندہ کی دُم کی جڑ۔

زِمَجَّةُ۔ الظَّلِيْمِ۔ شترمرغ کی چونچ "اَخَذَهُ بِزَأْمَجِهِ" اس نے تمام کا تمام لے لیا۔

الْمُزْمَئِجُّ۔ غضبناک۔

زَمْجَرَ زَمْجَرَةً۔ بہت شور مچانا۔ (ـ وتَزَمْجَرَ) الْاَسَدُ۔ شیر کا دھاڑنا۔ دھونکنا۔

اِزْمَجَرَّ۔ آواز کرنا۔

الزَّمْجَرَةُ۔ بانسری۔ ہر چیز کی آواز۔ ج۔ زَمَاجِرُ و زَمَاجِيْرُ۔

الزُّنَّحُ والزَّوْنَحُ۔ کمینہ، پست قد و بدشکل۔ سیاہ رنگ، شریر۔

الزَّامِحُ۔ بھوڑا۔

زَمَخَ (ف) زَمْخًا۔ تکبر کرنا۔ صفت (زَامِخٌ) ج۔ زُمَّخٌ۔

زَمْخَرَ۔ النَّمِرُ۔ غصہ میں چیتے کا دھاڑنا ـ العُشْبُ۔ شگوفہ والا ہونا۔ بڑھنا (ـ وازْمَخَرَّ) الصَّوْتُ۔ آواز کا تیز ہونا۔

تَزَمْخَرَ ـ النَّمِرُ۔ چیتے کا غصہ سے رونکنا۔ دھاڑنا۔

الزَّمْخَرُ۔ بڑی بانسری۔ گنجان و گھنا درخت۔ رَجُلٌ زَمْخَرٌ بلند شان کا آدمی۔ (ـ والزَّمْخَرِيُّ) کھوکھلی ہڈی۔

زَمْخَرَةٌ ـ الشَّبَابِ۔ بھری جوانی۔ ـ الشَّجَرِ۔ درخت کا گنجان ہونا

زَمَرَ (ض ن) زَمْرًا و زَمِيْرًا۔ بانسری بجانا۔ ـ بِالْحَدِيْثِ۔ بات پھیلانا (ـ زَمْرًا) القِرْبَةَ۔ مشک بھرنا ـ فُلَانًا بِفُلَانٍ۔ اکسانا بھڑکانا۔

زَمَرَ (ض) زَمَرَانًا ـ الكَلْبِيُّ۔ ہرن کا ڈر کر بھاگنا۔ چمکنا (ـ زِمَارًا) النَّعَامُ۔ شترمرغ کا آواز کرنا۔

زَمِرَ (س) زَمَرًا۔ تھوڑے بالوں والا ہونا۔ بے مروت ہونا۔

زَمَّرَ۔ بانسری بجانا ـ القِرْبَةَ۔ مشک بھرنا۔

اِزْمَأَرَّ۔ غصہ سے سرخ آنکھوں والا ہونا۔

اِسْتَزْمَرَ۔ الرَّجُلُ عِنْدَ الْهَوَانِ۔ ذلت کی وجہ سے منقبض ہونا۔

الزَّمْرُ۔ (ـ والزَّمَرُ) آواز ج۔ زُمُوْرٌ۔

الزَّمِرُ۔ بانسری بجانے والا۔ غِنَاءٌ زَمِرٌ۔ اچھا گانا۔ کم بالوں یا اون والا۔ کم مروت والا۔ مؤنث زَمِرَةٌ۔ عَطِيَّةٌ زَمِرَةٌ۔ تھوڑی بخشش۔

الزِّمَارُ۔ شترمرغ کی آواز۔

الزِّمِرُّ۔ کرخت آواز۔

الزَّمِيْرُ۔ پستہ قد۔ ج۔ زِمَاسٌ (ـ والزُّمُّوْسُ) حسین لڑکا۔

غِنَاءٌ زَمِيْرٌ۔ اچھی راگ۔

الزِّمِّيْرُ والزُّمَّيْرُ۔ ایک قسم کی مچھلی۔

الزَّمَّارُ۔ بانسری بجانے والا۔

الزَّمَّارَةُ۔ بانسری۔ زَمَّارَةُ الرَّاعِيْ۔ ایک نبات۔

الزُّمْرَةُ۔ گروہ۔ جماعت۔ فوج۔ ج۔ زُمَرٌ۔

الزَّوْمَرُ۔ جماعت۔ خوبصورت لڑکا۔

الزَّمَارَةُ والزَّمُوْرَةُ۔ مروت کی کمی۔

الزِّمَارَةُ۔ بانسری بجانے کا پیشہ۔

الْمِزْمَارُ۔ بانسری (ـ الْمَزْمُوْرُ والْمُزْمُوْرُ) گیت۔ ج۔ مَزَامِيْرُ۔ مَزَامِيْرُ دَاوُدَ۔ حضرت داؤد

علیٰ نبینا وعلیہ السلام کی دعا۔ اسی
کے مجموعہ کو زبور کہتے ہیں۔
الزُّمُرُّدُ و الزُّمُرُّذُ۔ ایک گہرے
سبز رنگ کا پتھر۔ واحد (زُمُرُّدَۃٌ)
زَمْزَرَ۔ الوِعَاءَ۔ برتن کو اچھی طرح
بھرنے کے لیے ہلانا۔
زَمْزَمَ۔ زَمْزَمَۃً۔ الشَّیْءُ۔ دور
سے آواز کی گنگناہٹ سنائی دینا۔
النارُ۔ آگ کے بھڑکنے کی آواز
سنائی دینا۔ المُغَنِّی۔ گویے کا
سُر سے گانا۔
زَمْزَمَ۔ بکھری ہوئی شے کو جمع کرنا۔
الشَّیْءَ۔ حفاظت کرنا۔
تَزَمْزَمَ۔ الجَمَلُ۔ اونٹ کا
بڑبڑانا۔ تزمزمت بہ شفتاہُ۔
ہونٹوں کا ہلنا۔ مَاءٌ زَمْزَمٌ و
زَمْزَامٌ و زُمَزِمٌ و زُمَازِمٌ۔
بہت پانی، کچھ کھارا پانی۔ ملا پانی۔
زَمْزَمُ۔ کعبہ شریف کے نزدیک
ایک کنویں کا نام۔
الزَّمْزَمَۃُ۔ بادل کی گرج۔ آگ کے
بھڑکنے کی آواز بشیر کی دھاڑ۔ ج
زَمَازِمُ۔
الزُّمْزُومُ والزِّمْزِیمُ۔ مِنَ الإِبِلِ۔
عمدہ اونٹ۔ اونٹوں کا ریوڑ یا گلہ۔
ج۔ زَمَازِیمُ۔
الزِّمْزِمَۃُ۔ اونٹوں یا آدمیوں کا گروہ۔
ج۔ زَمَازِمُ و زِمْزِمٌ۔
زَمِعَ (س) زَمَعًا۔ مِنْہُ۔ حیران
ہونا۔ خوف سے مبہوت ہونا۔
زَمَعَ (ف) زَمْعًا و زَمَعَانًا۔ الأرنبُ
خرگوش کا تیز چلنا۔ آہستہ آہستہ چلنا۔
أَزْمَعَ۔ زَمَعَ۔ الأمرَ و علیہ و بہ۔
پختہ ارادی کے ساتھ کسی پر جمے رہنا۔
و أَزْمَعَ الکَرْمُ۔ انگور کی بیل کا

گرہ دار اور کھردرا ہونا۔ زَمَّعَ
الزُّنبُورُ۔ بھڑ کا بھنبھنانا۔
أَزْمَعَتِ الأرنبُ۔ ہلکا پھلکا ہونا
اور تیز دوڑنا۔
الزَّمَعُ۔ چھوٹی تنگ نالیاں۔ رذیل
لوگ۔ انگور کی شاخوں کی گرہیں۔
کمزور سیلاب۔ انگلیوں کی زیادتی۔
بے قراری۔ کام کے شروع کی کپکپی۔
ج۔ أَزْمَاعٌ (ــ) و الزَّمَاعُ (ــ)
پختہ ارادہ۔
الزُّمْعَۃُ۔ ٹکڑا۔ کہتے ہیں "أَرْضٌ فِیہَا
زُمْعَۃٌ مِنَ النَّبَاتِ" یعنی زمین
میں گھاس کا قطعہ ہے۔
الزَّمَعَۃُ۔ ج۔ زَمَعٌ و زِمَاعٌ۔ ہرن
یا بکری وغیرہ کے پاؤں کے پچھلے رخ
میں لٹکے ہوئے بال۔ ج۔ أَزْمَاعٌ
چھوٹا ٹیلہ۔
الزَّمِعُ۔ خسیس۔ جلدی غصہ میں آ
جانے والا۔
الزُّمَّعُ۔ بے ڈنک والی بھڑ۔ وہ شخص
جو اپنی ضروریات میں چست نہ ہو۔
الزَّمِیعُ۔ پکے ارادہ والا بہادر۔ اچھی
رائے والا۔ (ــ) و الزَّمُوعُ (ــ)
تیز رفتار۔
الأَزْمَعُ۔ ہوشیار۔ دانا، چالاک۔
ناپسندامر۔ ج۔ أَزَامِعُ۔ رَجُلٌ
أَزْمَعُ۔ زاید انگلی والا آدمی۔
المُزْمِعُ۔ ثابت قدم پختہ ارادہ والا
آدمی۔
زَمَقَ (ن ض) زَمْقًا۔ القُفْلَ۔
تالا کھولنا۔ اللِّحْیَۃَ۔ داڑھی
نوچنا۔ صفت (زَمِیقَۃٌ و
مَزْمُوقَۃٌ) کہتے ہیں "مَا
أَغْنَیٰ عَنْہُ زَمْقَۃً" اس نے
اس کو کچھ فائدہ نہیں پہنچایا۔

زَمَكَ (ن) زَمْكًا۔ چپ رہنا۔
و زَمَكَ القِرْبَۃَ۔ مشک بھرنا
زَمَكَہُ عَلَیَّ۔ اس نے اس کو
بھڑکا کر مجھ پر سخت غضب ناک کر
دیا۔
إِزْمَاكَّ۔ سخت غضب ناک ہونا۔
الزَّمَكُ۔ سخت غصہ۔ ایک دوسرے
میں گھس جانا۔
الزَّمَكَۃُ۔ مِنَ الرِّجَالِ۔ جلد غصہ
ہو جانے والا۔ احمق۔ پستہ قد۔
ج۔ الزَّمَكُونَ۔
الزِّمِكَّیُ و الزِّمِكُّ۔ پرندہ کی دُم یا
اس کی جڑ۔
زَمَلَ (ن ض) زِمَالًا۔ الأعرجُ
لنگڑے کا ایک طرف جھکے ہوئے دوڑنا۔
زَمَلَتُ (ن) زَمْلًا و زِمَالًا و زَمَلَانًا۔
ـــ الدَّابَّۃُ۔ خوشی کی وجہ سے
لنگڑاتے ہوئے چلنا (۔ زُمُولًا)
القوسُ۔ کمان کا آواز کرنا۔
زَمْلًا) الرَّفِیقَ۔ ساتھی کو سواری
پر اپنے پیچھے بٹھانا۔ الرَّجُلَ
پیروی کرنا۔ الشَّیْءَ۔ اٹھانا۔
زَمَّلَ۔ الشَّیْءَ۔ چھپانا۔
الشَّیْءَ بِثَوْبِہِ أَوْ فِی ثَوْبِہِ۔
کپڑے میں لپیٹنا۔
زَامَلَ۔ الرَّفِیقَ۔ ساتھی کو محمل کے
ایک جانب سوار کرنا۔
تَزَمَّلَ و اِزَّمَّلَ و اِزْدَمَلَ۔ بِثَوْبِہِ
لپیٹنا۔
الزِّمَلُّ۔ ردیف۔ سوار کے پیچھے سوار
ہونے والا۔ بوجھ۔
الزَّمَلُ و الزَّمَلَۃُ و الأَزْمَلَۃُ
بال بچے۔
الزُّمَلُ و الزُّمَّلُ والزُّمَّیلُ والزُّمَیلَۃُ
والزُّمَّلُ والزُّمَّالُ والزُّمَّالَۃُ

والزُّمَيْلُ والزُّمَيْلَةُ - کمزور. بزدل.

الزُّمْلَةُ - ساتھی لوگ. جماعت.

الزَّامِلَةُ - مونث الزَّامِلُ - بار برداری کا جانور. لدّو جانور. ج. زَوَامِلُ.

الزَّمِيلُ - ردیف. آج کل ہم پیشہ کو کہتے ہیں.

الأَزْمَلُ - مخلوط آواز. ج. أَزَامِلُ وأَزَامِيلُ. تمام. کہتے ہیں "أَخَذَ الشَّيْءَ بِأَزْمَلِهِ وبِأَزْمُلِهِ" اس نے ساری چیز لے لی.

الإِزْمَلُ - ڈرپوک. کمزور. بزدل.

الأَزْمَلَةُ - کمان کی آواز. تمام. لَهُ عِيَالٌ أَزْمَلَةٌ - یعنی اس کے بال بچے بہت ہیں.

الأُزْمُولَةُ والإِزْمَوْلَةُ - آواز کرنے والا پہاڑی بکرا یا ہرن وغیرہ.

الإِزْمِيلُ - موچی کی رانپی. چھینی ہتھوڑا. مضبوط آدمی. کمزور (ضد)

المُزَمَّلُ والمُتَزَمِّلُ - کپڑوں میں لپٹا ہوا.

المُزَمَّلَةُ - مونث المُزَمَّلُ - پانی ٹھنڈا کرنے کا گھڑا یا مٹکا.

زَمِنَ (س) زَمَنًا وزُمْنَةً - لنجا ہونا.

أَزْمَنَ - الشَّيْءُ - دیر تک باقی رہنا - هُ اللّٰهُ - لنجے پن میں مبتلا کرنا - بِالمَكَانِ - کسی جگہ مدت تک اقامت کرنا.

الزَّمَنُ - ج. أَزْمَانٌ وأَزْمُنٌ (- والزَّمَانُ) ج. أَزْمِنَةٌ و(الزَّمَنَةُ) - وقت. ازمنة السنة - سال کی چار فصلیں. بہار گرمی. برسات. جاڑا. زَمَنٌ

زَامِنٌ - سخت زمانہ.

الزَّمَانَةُ - آفت. بعض اعضاء کا نہ ہونا قویٰ کا بیکار رہنا. محبت

الزَّمِنُ - ج. زَمِنُونَ و(- الزَّمِينُ) ج. زَمْنَى وزَمْنَةٌ - لنجا. معطل اعضاء والا. اعضاء سے اپاہج

عَامَلَهُ مُزَامَنَةً - اس نے اس سے کچھ وقت کے لیے معاملہ کیا.

المُزْمِنُ - مَا - مَرَضٌ مُزْمِنٌ پرانا مرض. دیرینہ بیماری.

زَمِهَ (س) زَمَهًا - الحَرُّ - گرمی کا تیز ہونا - الرَّجُلُ بِالحَرِّ - کسی کو گرمی بہت لگنا.

زَمِهَتْ (س) زَمَهًا - الشَّمْسُ الرَّجُلَ - کسی کو بہت دھوپ لگنا. زَمْهَرَتِ - العَيْنُ - غصہ سے آنکھ کا سرخ ہو جانا.

اِزْمَهَرَّ - اليَوْمُ - دن کا سخت سرد ہونا - الوَجْهُ - چہرے کا تیوری والا ہونا - الكَوَاكِبُ - ستاروں کا چمکنا - العَيْنُ - آنکھ کا غصہ سے سرخ ہونا.

الزَّمْهَرِيرُ - سخت ٹھنڈک.

المُزْمَهِرُّ - سخت غصہ والا ہنسنے والا.

اِزْمَهَلَّ - المَطَرُ - بارش برسنا - الثَّلْجُ - برف کا پگھل کر بہنا.

زَنَّ (ن) زَنًّا - عَصَبُهُ - پٹھے کا خشک ہونا - الرَّجُلُ - جوڑوں کا ڈھیلا ہونا. زَنَّهُ وأَزَنَّهُ بِخَيْرٍ أَوْ شَرٍّ - اچھا یا برا گمان کرنا - بِكَذَا - متہم کرنا.

زَنَّنَ - الرَّجُلُ - ہمیشہ ماش کھانا.

الزُّنُّ - ماش.

الزَّنَنُ - تنگ - مَاءٌ زَنَنٌ تھوڑا پانی - ظِلٌّ زِنَانٌ تھوڑا سایہ - حِنْطَةٌ زِنَّةٌ - وہ گیہوں جس کو بارش کے علاوہ پانی دیا گیا ہو. پیوت کا گیہوں.

الزِّنِّينُ - پیشاب پاخانہ روکنے والا.

زَنَأَ (ف) زَنْأً وزُنُوءًا - إِلَيْهِ - پناہ لینا - فِي الجَبَلِ - پہاڑ پر چڑھنا - الظِّلُّ - سایہ کا سکڑنا - الرَّجُلُ - خوش ہونا. جلدی کرنا. زمین سے چمٹ جانا - بَوْلَهُ زَنْأً - پیشاب روک لینا - بَوْلُهُ زُنُوءًا - پیشاب کا رک جانا.

زَنَّأَ - عَلَيْهِ - تنگی کرنا.

أَزْنَأَ - إِزْنَاءً - مجبور کرنا. چڑھنا. بند کر دینا.

الزَّنَاءُ - پستہ قد - پیشاب روکنے والا تنگ. قبر.

الزَّنِيُّ - چھوٹی مشک.

زَنِبَ (س) زَنَبًا - فربہ ہونا.

الأَزْنَبُ - موٹا پستہ قد.

الزَّيْنَبُ - بزدل. ایک خوشنما خوشبودار درخت.

الزَّأْنَبِيُّ - آہستہ چال.

زُنَابَةُ - العَقْرَبِ - بچھو کا ڈنک.

تَزَنْبَرَ - عَلَيْهِ - تکبر کرنا. تیوری چڑھانا.

الزَّنْبَرُ - شیر.

الزُّنْبُورُ - بھڑ. ج. زَنَابِيرُ - واحد (زُنْبُورَةٌ) (- والزِّنْبَرُ) پھرتیلا - خوش طبع. حاضر جواب.

الزِّنْبِيرُ والزِّنْبَارُ - بھڑ - ایک درخت.

الزِّنْبَرِيُّ - بھاری بھرکم آدمی - بڑی کشتی - أَرْضٌ مُزَنْبَرَةٌ - بہت بھڑوں والی زمین.

الزُّنْبُرَكُ - گھڑی کا اسپرنگ - یہ

فارسی کلمہ ہے۔ اس کے لیے النایض کا کلمہ وضع کیا گیا ہے۔

الزُّنْبَاعَۃُ۔ موزے یا جوتے کی نوک۔

الزُّنْبَقُ۔ سفید سوسن یا چنبیلی۔ واحد۔ (زُنْبَقَۃٌ) چنبیلی کا تیل۔ بانسری۔ ج۔ زَنَابِقُ۔ اُمُّ زَنْبَقٍ۔ شراب۔

الزُّنْبَاقُ۔ ایک قسم کا پودا۔

الزُّنْبُلُ۔ پستہ قد آدمی۔

تَزَنْتَرَ۔ مٹک کر چلنا۔ مغرورانہ چال چلنا۔

الزَّنْتَرَۃُ۔ تنگی۔ تنگ حالی۔

زَنِجَ (س) زَنَجًا۔ پیاس سے آنتوں کا سکڑنا۔

زَانَجَہٗ۔ اچھا یا برا بدلہ لینا۔

تَزَنَّجَ۔ علیہ۔ دست درازی کرنا۔

الزَّنْجُ والزِّنْجُ۔ حبشی۔ واحد (زِنْجِیٌّ) ج۔ زُنُوْجٌ۔

الزَّنْجَبِیْلُ۔ شراب۔ سونٹھ۔

زَنْجَرَ۔ انگوٹھے کا ناخن۔ انگلی کے ناخن سے توڑنا۔

الزَّنْجَارُ۔ تانبے کا زنگار۔

الزَّنْجِیْرُ والزِّنْجِیْرَۃُ۔ جوانوں کے ناخنوں کی سفیدی۔ ناخن کا کٹا ہوا حصہ۔ زنجیر۔

الزُّنْجُفْرُ والزُّنْجُفْرَۃُ۔ شنگرف۔

زَنَحَہٗ (ف) زَنْحًا۔ تعریف کرنا۔ دفع کرنا۔ معاملہ میں تنگی کرنا۔

زَانَحَہٗ۔ ایک دوسرے کی تعریف کرنا۔

زَنَّحَ و تَزَنَّحَ — الْمَاءَ۔ پانی بار بار پینا۔ و تَزَنَّحَ الرَّجُلُ۔ کھل کر گفتگو کرنا، اپنے آپ کو مرتبہ سے زیادہ ظاہر کرنا، قرض یا کسی اور معاملہ میں تنگ کرنا۔

زَنِخَ (س) زَنَخًا — الدُّھْنُ۔ متغیر ہونا۔ خراب ہونا۔ صفت۔ (زَنِخٌ)

زَنَخَ (ن ض) زُنُوْخًا — الْفُرَادُ۔

پچھڑی کا چرٹ جانا۔

زَانَخَہٗ۔ ایک دوسرے کو دفع کرنا۔

تَزَنَّخَ۔ تکبر کرنا۔ کھل کر بات چیت کرنا۔

زَنَّخَ۔ بِمَنْخِرِہٖ۔ نولٹے لینا۔

زَنَدَ (ن ض) زَنْدًا — الْاِنَاءَ۔ برتن بھرنا — النَّارَ۔ چقماق سے آگ نکالنا۔

زَنِدَ (س) الرَّجُلُ۔ آدمی کا پیاسا ہونا۔

زَنَّدَ۔ جھوٹ بولنا۔ چقماق سے آگ نکالنا۔ — السِّقَاءَ۔ مشک بھرنا — فِی الْاَمْرِ۔ تنگ دل ہونا — عَلٰی اَھْلِہٖ۔ اپنے اہل پر تنگی ڈالنا۔

اَزْنَدَ۔ الشَّیْءُ۔ زیادہ ہونا۔ — الرَّجُلُ فِی رَجْعِہٖ۔ آدمی کا پھر لوٹ کر بیمار ہو جانا۔

تَزَنَّدَ۔ غضب ناک ہونا۔ جواب نہ دے سکنا۔ کہتے ہیں: "سَاَلْتُہٗ مَسْئَلَۃً فَتَزَنَّدَ"۔ میں نے اس سے ایک مسئلہ پوچھا تو وہ جواب نہ دے سکا — فِیْ اَمْرِ کَذَا۔ تنگ دل ہونا۔

الزَّنْدُ۔ ہاتھ کا گٹا۔ چقماق کی اوپر کی لکڑی۔ نیچے والی کو (الزَّنْدَۃُ) کہتے ہیں اور ہر دو کو (الزَّنْدَانِ) بولتے ہیں۔ ج۔ زِنَادٌ و اَزْنُدٌ و اَزْنَادٌ۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ دَارِیُ الزَّنْدِ" فلاں کامیاب و بامراد ہے۔ "فُلَانٌ کَابِی الزَّنْدِ" فلاں ناکام ہے۔ "ھُمَا کَزَنْدَیْنِ" وہ دونوں برابر ہیں، اور یہ خساست و دنائت میں مساوات کے لیے بولا جاتا ہے اور بس۔

المُزَنَّدُ۔ تنگ، بخیل، کنجوس، متبنی۔ کم چوڑا کپڑا — عَطَاءٌ مُزَنَّدٌ۔

تھوڑی بخشش۔

تَزَنْدَقَ۔ بے دین ہونا۔ بداعتقاد ہونا۔ صفت (زِنْدِیْقٌ) ج۔ زَنَادِقَۃٌ و زَنَادِیْقُ۔

الزَّنْدَقَۃُ۔ باطن میں کفر، ظاہر میں ایمان۔

رَجُلٌ زَنْدَقٌ و زَنْدَقِیٌّ۔ بہت کنجوس، مکھی چوس۔

زَنَرَ (ن) زَنْرًا — الْاِنَاءَ۔ برتن بھرنا — الْغُلَامَ۔ لڑکے کو جنیؤ پہنانا۔

زَنَّرَ — اِلَی بِعَیْنِہٖ۔ گھور کر دیکھنا۔

تَزَنَّرَ۔ زنار پہننا۔ جنیؤ پہننا۔ باندھنا — الشَّیْءُ۔ باریک ہونا۔

الزُّنَّارُ۔ ج۔ زَنَانِیْرُ و الزُّنَّارَۃُ) جنیؤ — الزَّنَانِیْرُ۔ چھوٹی کنکریاں۔

زَنِفَ (س) زَنَفًا و تَزَنَّفَ۔ غضبناک ہونا۔

زَنَقَ (ن ض) زَنْقًا و زَنَّقَ — الْفَرَسَ۔ گھوڑے کے جبڑے کے نیچے تسمہ لگانا — الْبَغْلَ۔ خچر کی ٹانگوں میں پائے بند باندھنا۔ — و زَنَقَ و اَزْنَقَ) عَلٰی اَوْلَادِہٖ۔ فقر یا بخل کے باعث اولاد پر خرچ میں کنجوسی کرنا۔

الزَّنَقُ۔ نیزے کی نوک۔ گھوڑے کا نچلا جبڑا جہاں تسمہ باندھتے ہیں۔ ج۔ زُنُوْقٌ۔

الزَّنَقَۃُ۔ تنگ کوچہ۔

الزِّنَاقُ۔ رسی یا تسمہ جو گھوڑے کے نچلے جبڑے کے نیچے باندھا جاتا ہے۔ خچر کا پائے بند۔ گلوبند (ایک زیور) ج۔ زُنُقٌ۔

الزِّنَاقَۃُ۔ گھوڑے کے جبڑے کے نیچے کی رسی کا حلقہ یا کڑی۔

الزَّنِیْقُ۔ محکم۔ مضبوط۔ "رَایٌ زَنِیْقٌ"۔

صائب رائے۔

المزنوق۔ بند پیشاب والا۔

زنم — لہ الخصم۔ مقابلہ کے لیے بھیجنا۔

الزنمۃ۔ کان کا حصہ جو کاٹا جاتا ہے اور لٹکتا رہتا ہے۔ حلق کے نیچے کا لٹکتا ہوا گوشت، نشان، علامت۔

الزنم۔ من الجمال۔ بمعنی الزنم۔ مؤنث۔ زنماء۔ ج۔ زنم۔

الازنم۔ من الجمال۔ بمعنی الزنم۔ مونث۔ زنماء۔ ج۔ زنم۔

الزنام۔ مصیبت۔

الزنیم۔ لئیم، کمینہ، منہ بولا بیٹا۔ (— والمزنم) قوم میں آجانے والا اجنبی آدمی جس کی قوم محتاج ہو۔

زنا (ن) زنوا۔ تنگ ہونا۔ صفت زنی۔ زنّی تزنیۃ — علیہ۔ تنگی کرنا۔

زنی (ض) زنی و زناء و زانی مزاناۃ و زناء۔ زنا کرنا۔ صفت (زان) ج۔ زناۃ۔ صفت مؤنث (زانیۃ) ج۔ زوان۔

زنّی — ہ۔ کسی کی طرف زنا کی نسبت کرنا۔ کسی کو زانی کہنا۔

ازناہ ازناء۔ زنا پر اکسانا، ابھارنا

الزناءۃ۔ بہت زنا کار۔ بندریا۔

زہ۔ واہ۔ خوب، بہت اچھا۔

زھد و زھد (س ف) و زھد (ك) زھدا و زھادۃ — فی الشئ و عنہ۔ بے رغبتی سے کسی چیز کو چھوڑ دینا اور اسی سے ہے "زھد فی الدنیا" یعنی اس نے دنیوی خواہشات کو ترک کر کے اپنے کو عبادت کے لیے فارغ کر لیا۔ صفت فاعل (زاھد)، صفت مفعول (مزھود) فیہ و عنہ۔

زھد زھدا — النخلۃ۔ درخت خرما پر پھلوں کا اندازہ لگانا۔

زھّدہ — فی الشئ و عنہ۔ پرہیز کرانا۔ رغبت ترک کرانا۔

تزھّد۔ عبادت کی خاطر دنیا کو چھوڑ دینا۔

تزاھد۔ القوم۔ فلانا کسی کی حقارت کرنا۔

ازدھد۔ الشئ۔ تھوڑا خیال کرنا حقیر شمار کرنا۔ کہتے ہیں "خذ زھد ما یکفیك" بقدر کفایت لو۔

الزھد والزھادۃ۔ کسی شے سے بے رغبتی، روگردانی۔

الزھد۔ زکوٰۃ۔ ج۔ زھاد۔

ارض زھاد۔ پانی پی جانے والی زمین۔

الزاھد۔ فا۔ آخرت کی محبت میں تارک دنیا۔ تنگ خو۔ ج۔ زھّد و زھّاد و زاھدون۔

الزھید۔ کم۔ حقیر۔ مؤنث۔ زھیدۃ "ھو زھید العین" وہ قانع ہے۔ وہ تھوڑے پر صبر کرتا ہے۔ ج۔ زھدان۔

الزھّید۔ بہت بے رغبتی کرنے والا۔

المزھد۔ کم مال والا۔

زھر (ف) زھورا۔ "السراج او القمر او الوجہ" چراغ یا چاند یا چہرے کا چمکنا۔ روشن ہونا۔ — الشئ۔ صاف رنگ ہونا —

الزند۔ چقماق سے آگ نکلنا۔ کہتے ہیں "زھرت بك و نادی او نادی"۔ تمہاری وجہ سے مجھ کو قوت و عزت نصیب ہوئی۔

زھر (س) زھرا و زھر (ك) زھورۃ — الرجل۔ حسین و بارونق ہونا۔

ازھر — النبات۔ پودہ کا شگوفہ دار ہونا — النار۔ آگ جلانا۔

ازدھر۔ روشن ہونا۔ چمکنا — بالامر۔ حفاظت کرنا۔ دل میں رکھنا

ازھرّ و ازھارّ — النبات۔ پودہ کا شگوفہ نکالنا۔ کلی کرنا۔

تزاھر — السراج و نحوہ۔ چراغ وغیرہ کا چمکنا۔ روشن ہونا۔

الزھر و الزھر۔ کلی، شگوفہ۔ واحد (زھرۃ و زھرۃ)

زھرۃ الدنیا۔ دنیا کی رونق و خوبی۔ دنیا کی ظاہری ٹیپ ٹاپ۔ ج۔ ازھر و ازھار و زھور۔ وجج ازاھر و ازاھیر — زھر النرد۔ تاش (کلمہ مولدہ)

الزھر و الزھرۃ۔ حاجت، ضرورت۔

الزھر۔ ماہ قمری کی پہلی تین راتیں۔

الزھرۃ۔ خوبصورتی، حسن و جمال۔

الزھرۃ۔ ایک سیارہ ستارہ۔

الزاھر۔ فا۔ خوشنما پودہ۔ چمک دار رنگ والا — احمر زاھر۔ گہرا سرخ۔

الزاھریۃ۔ ناز کی چال۔

الازھر۔ روشن، صاف رنگ والا۔ چمکیلے چہرہ والا۔ چاند۔ جنگلی بیل۔ مؤنث زھراء۔ ج۔ زھر۔

الازھران۔ سورج و چاند۔

الزھّار۔ بہت چمکیلا۔

المزھر۔ سارنگی۔ ج۔ مزاھر

المزھر۔ فا۔ مہمانوں کے لیے آگ جلانے والا۔ مہمان نواز۔

زھرف — الشئ۔ کھوٹا بنانا۔

زھزق — الرجل۔ بہت ہنسنا۔

زَهْزَقَتِ الْأُمُّ وَلَدَهَا۔ ماں کا بچہ کو اچھالنا۔ کدانا۔

اَلزَّهْزَقُ۔ لئیم، کمینہ۔

زَهَفَ (ف) زُهُوْفًا۔ الرَّجُلُ۔ ذلیل ہونا۔ ہلاک ہونا۔ جھوٹ بولنا۔ المَوْتِ اَوْ اِلَی المَوْتِ۔ قریب المرگ ہونا۔

زَهِفَ (س) زَهَفًا۔ لِلشَّیْءِ۔ جلدی کرنا۔ چستی کرنا۔

اَزْهَفَ۔ اِلَیْہِ الطَّعْنَۃَ۔ قریب کرنا۔ اَزْهَفْتُہُ الطَّعْنَۃَ۔ موت کے قریب پہنچا دینا۔ اَزْهَفَ عَلَی الْجَرِیْحِ۔ حملہ کرکے زخمی کا کام تمام کر دینا۔ الرَّجُلُ۔ جھوٹ بولنا۔ خیانت کرنا۔ چغلی کھانا شر کی طرف جلدی کرنا۔ فُلَانًا۔ ذلیل کرنا۔ کسی کے ساتھ برائی کرنا۔ ہلاک کرنا۔ الشَّیْءَ۔ ڈھیلا کرنا جلدی گرانا۔ لے جانا۔ خراب کرنا۔ ۔۔ ہٗ بِالشَّرِّ۔ برائی پر ورغلانا ۔۔ بِمَا طَلَبَہٗ۔ پورا کرنا ۔۔ بِالشَّیْءِ۔ تعجب کرنا۔ الْخَبَرَ۔ خبر میں زیادتی کرنا۔ لَہٗ حَدِیْثًا۔ جھوٹ کہنا۔ اِلَیْہِ حَدِیْثًا۔ کسی کی طرف ردی بات کی نسبت کرنا۔

اِنْزَهَفَتْ۔ الدَّابَّۃُ۔ مار وغیرہ کی وجہ سے کودنا۔

تَزَهَّفَ۔ عَنْہُ۔ اعراض کرنا۔

اِزْدَهَفَ۔ اِلَی الْمَوْتِ۔ موت کے قریب ہونا۔ عَنْہُ اعراض کرنا ۔۔ الشَّیْءُ۔ مائل ہونا۔ انحراف کرنا۔ جلدی گرانا۔ ہلاک کرنا ۔۔ ہٗ الدَّابَّۃُ۔ جانور کا کسی کو گرا دینا۔ ۔۔ الشَّیْءَ وَبِہٖ۔ لے جانا۔ العَدَاوَۃَ وَبِهَا۔ دشمنی اختیار کرنا۔ الْحِمْلَ۔ بوجھ اٹھانا۔ ۔۔ فُلَانٌ۔ شر میں پڑنا۔ کلام میں زیادتی کرنا ۔۔ فِیْ كَلَامِہٖ۔ سختی کرنا۔ آواز اونچی کرنا۔

زَهَقَ۔ (ف) زُهُوْقًا۔ العَظْمُ۔ ہڈی کا گودے دار ہونا۔ باطل کا مٹنا۔ زَهْقًا وَزُهُوْقًا۔ النَّفْسُ۔ روح کا جسم سے خارج ہونا۔ الرَّاحِلَۃُ۔ سواری کا آگے بڑھنا۔ سبقت کرنا۔ الشَّیْءُ۔ باطل ہونا۔ ہلاک ہونا۔ السَّهْمُ۔ تیر کا نشانہ سے گذر جانا۔

اَزْهَقَ۔ العَظْمُ۔ ہڈی کا مغز سے پُر ہونا۔ الاِنَاءَ۔ برتن بھرنا ۔۔ البَاطِلُ۔ باطل کو مٹا ڈالنا۔ السَّهْمَ۔ تیر کو نشانے سے آگے گذارنا۔ النَّاقَۃُ السَّرْجَ۔ اونٹنی کا زین کو آگے سرکا کر گردن پر ڈال لینا۔ فِی السَّیْرِ۔ چلنے میں جلدی کرنا۔

زَاهَقَ۔ الحَقُّ البَاطِلَ۔ حق کا باطل کو نیست و نابود کر دینا ۔۔ الاِنَاءَ۔ برتن الٹ دینا۔

اِنْزَهَقَ۔ آگے بڑھنا۔ اِنْزَهَقَتِ الدَّابَّۃُ۔ مار وغیرہ کی وجہ سے جانور کا اچھلنا، کودنا۔

الزَّهْقُ۔ پست زمین (۱) والزَّاهِقُ گڑھا۔

الزَّاهِقُ۔ فا۔ موٹا فربہ جانور۔ بہت لاغر و بلا جانور (ضد) شکست خوردہ ۔۔ مِنَ السِّهَامِ۔ تیر کا نشانہ سے گذر کر اس کے پیچھے گرنا۔ ۔۔ مِنَ المِیَاهِ۔ تیز بہنے والا پانی ج۔ زُهَّقٌ وَزُهُقٌ۔ ۔۔ د ۔۔ والزَّهُوْقُ۔ ہلاک ہونے والا۔ باطل، گہرا کنواں۔ الزَّهِقُ پھرتیلا۔

الزَّاهِقَۃُ۔ الزَّاهِقُ کا مؤنث۔ بِئْرٌ زَاهِقَۃٌ۔ گہرا کنواں۔

الزُّهَاقُ والزِّهَاقُ۔ مقدار۔ تقریبًا "عِنْدِیْ زُهَاقُ مِائَۃِ دِیْنَارٍ" میرے پاس تقریبًا سو دینار ہیں۔

الْاُزْهُوْقَۃُ۔ تیزی میں تعجب انگیز۔ ج اَزَاهِیْقُ۔

المُزْهِقَۃُ۔ بطلان و ہلاکت کا سبب۔

زَهَلَ (ف) زَهْلًا۔ عَنِ الشَّیْءِ۔ دور ہونا۔

زَهِلَ (س) زَهَلًا۔ الشَّیْءُ۔ سفید و چکنا ہونا۔

الزَّاهِلُ۔ مطمئن دل والا۔ الزُّهْلُوْلُ چکنا۔ ج۔ زَهَالِیْلُ۔

زَهْلَقَ۔ الشَّیْءَ۔ چکنا و سفید کرنا۔ کہتے ہیں "زَهْلَقَ لَہُ الحَدِیْثَ" اس نے اس کو نرم گفتگو سے مخاطب کیا۔

الزِّهْلِقُ۔ چکنا۔ تیز، ہلکا پھلکا آدمی۔ تند ہوا۔ بتی میں لَو کی جگہ۔ ج۔ زَهَالِقُ۔

الزُّهْلُوْقُ۔ موٹا۔ فربہ۔

زَهَمَ (ن) زَهْمًا وَاَزْهَمَ ۔۔ العَظْمُ۔ ہڈی کا گودے سے بھرا ہونا۔

زَهَمَہٗ۔ عَنْ كَذَا۔ روکنا۔ باز رکھنا۔

زَهَمَ ۔۔ الرَّجُلُ۔ کسی سے بہت باتیں کہنا۔

زَهِمَ (س) زَهَمًا۔ بدہضمی میں مبتلا ہونا۔ صفت (زَهْمَانُ)۔ بہت چکنا۔ چربی دار ہونا۔ صفت (زَهِمٌ) مؤنث (زَهِمَۃٌ)

زَاھَمَہٗ۔ آپس میں دشمنی رکھنا۔ ایک دوسرے سے جدا ہونا۔ نزدیک ہونا۔ (ضد)

اَلزُّھْمَۃُ۔ بدبو، سڑیند۔ چربی۔ ایک قسم کی خوشبو۔

اَلزُّھْمَۃُ و الزُّھُوْمَۃُ و الزَّھَمُ سڑے ہوئے گوشت کی بدبو۔

زَھَا(ن) زَھْوًا و زُھُوًّا و زُھَاءً۔ چمکنا۔ روشن ہونا۔ بڑھنا۔ نمو پانا۔ — النَّخْلُ۔ کھجور کا دراز ہونا — البُسْرُ۔ کچی کھجور کا رنگ پکڑنا۔ — الغُلَامُ۔ لڑکے کا جوان ہونا — النَّبَاتُ۔ نبات کا پھل دار ہونا — الشَّاۃُ۔ بکری کا جننے کے قریب پہنچنا — الرِّیْحُ۔ ہوا کا چلنا — الرَّجُلُ۔ کسی کا جھوٹ بولنا۔ تکبر کرنا۔

زَھَا(ن) زَھْوًا — فُلَانًا۔ حقیر و خفیف جاننا۔ سمجھنا — الکِبْرُ فُلَانًا۔ تکبر کا کسی کو خود پسند بنانا۔ زَھَا السِّرَاجَ۔ چراغ روشن کرنا — الرِّیْحُ النَّبَاتَ ترسبزہ کا ہوا کی وجہ سے لہلہانا — الاَمْوَاجُ السَّفِیْنَۃَ۔ موجوں کا کشتی کو اٹھانا — فُلَانٌ بالسَّیْفِ۔ تلوار کا چمکانا۔ ہلانا — فُلَانًا بالعَصَاءِ۔ لاٹھی سے مارنا "السَّرَابُ الاَکَمَۃَ یَزْھَاھَا" نمایاں کرنا، اور یَزْھُوْھَا۔ نہیں کہا جاتا۔

زُھِیَ — الرَّجُلُ بِکَذَا۔ تکبر کرنا۔

اَزْھَیَ۔ تکبر کرنا — النَّخْلُ۔ لمبا ہونا — البُسْرُ۔ رنگ پکڑنا۔

زَھَّیَ — البُسْرُ۔ رنگ پکڑنا۔

زَھَّتِ المِرْوَحَۃُ الرِّیْحَ۔ پنکھے کا ہوا کو ہلانا۔ جنبش دینا۔

اِزْدَھَیَ — الرَّجُلُ۔ مغرور بنانا۔ حقارت سے دیکھنا — ہٗ عَلَی الاَمْرِ۔ مجبور کرنا — ہٗ وِلِہٖ حقارت کرنا۔

اَلزُّھَاءُ۔ مقدار۔ اندازہ۔ تقریبًا۔ زُھَاءُ مِاءَۃٍ۔ تقریبًا سو۔

اَلزَّھْوُ۔ فخر، غرور و تکبر۔ باطل و جھوٹ۔ ظلم، ترو تازہ، بہتات۔ سرخی مائل کھجور۔ د۔ والزُّھَاءُ) ترو تازگی۔ خوبصورتی۔ زُھَاءُ الدُّنْیَا۔ دنیا کی زینت و شان و شوکت۔

اَلزُّھُوُّ۔ سرخی مائل کھجور۔

اَلزَّاھِیْ۔ فا۔ چمکدار، پررونق چہرے والا۔ مؤنث۔

اَلْمَزْھُوُّ۔ المُزْھُوُّ۔ متکبر، مغرور۔

زَاءَ یَزُوْءُ زَوْءًا — بِہٖ الدَّھْرُ زمانہ کا پلٹ جانا۔

زَابَ یَزُوْبُ زَوْبًا۔ چپکے سے بھاگ جانا — المَاءُ۔ پانی کا بہنا

زَاجَ(ن) زَوْجًا — بَیْنَھُمْ بھڑکانا فساد ڈالنا۔

زَوَّجَہٗ — اِمْرَأَۃً او بِاِمْرَأَۃٍ او لِاِمْرَأَۃٍ۔ کسی کا نکاح کرانا — الشَّیْءَ بالشَّیْءِ والیدِ۔ ملانا۔

زَاوَجَہٗ۔ ایک دوسرے سے میل جول رکھنا۔ ایک دوسرے کے قریب ہونا (— وَاَزْوَجَ) بَیْنَھُمَا۔ قریب کرنا۔

تَزَوَّجَ۔ اِمْرَأَۃً او بِاِمْرَأَۃٍ نکاح کرنا — فِیْ قَوْمٍ۔ کسی قوم میں نکاح کرنا۔ تَزَوَّجَہٗ النَّوْمُ۔ اس کو نیند آگئی۔

اِزْدَوَجَ وتَزَاوَجَ۔ الکلامُ۔ ایک حصہ کا دوسرے حصہ سے سجع یا وزن میں مشابہ ہونا — القَوْمُ۔ آپس میں شادی بیاہ کا برتاؤ کرنا۔

اَلزَّاجُ۔ پھٹکڑی (فارسی کلمہ ہے)

اَلزَّوْجُ۔ خاوند۔ بیوی۔ ساتھی، جوڑا۔ اِشْتَرَیْتُ زَوْجَ نِعَالٍ" میں نے جوتی کا جوڑا خریدا۔ ہر شے کی قسم۔ ج۔ اَزْوَاجٌ و زِوَجَۃٌ وجج اَزَادِیْجُ۔

اَلزَّوْجَۃُ۔ بیوی۔ ج۔

اَلزِّوَاجُ۔ شادی بیاہ۔

زَاحَ یَزُوْحُ زَوْحًا و زَوَاحًا — عَنِ المَکَانِ۔ دور ہونا۔ ہٹ جانا۔ چلا جانا — العِلَّۃُ زائل ہونا (— زَوْحًا) الاِبِلَ۔ منتشر کرنا۔ اکٹھا کرنا (ضد)

اَزَاحَہٗ۔ جگہ سے دور کرنا۔ ہٹانا — الاَمْرَ۔ کام کا پورا کرنا۔ کہتے ہیں "اَزَحْتُ عِلَّتَہٗ فِیْ مَا احْتَاجَ اِلَیْہِ۔" میں نے اس کی حاجت روائی کی۔

اِنْزَاحَ۔ زائل ہونا۔

زَادَ یَزُوْدُ زَوْدًا۔ توشہ لینا۔ سفر خرچ مہیا کرنا۔ اَزَادَہٗ وَزَوَّدَ توشہ دینا۔ سفر خرچ دینا۔

اِزْدَادَ و اسْتَزَادَ — الرجلُ۔ توشہ مانگنا۔

تَزَوَّدَ۔ توشہ لینا۔ کہتے ہیں "تَزَوَّدَ مِنَ الاَمِیْرِ کِتَابًا اِلَی عَامِلِہٖ" امیر کی جانب سے ایک خط اس کے عامل کے پاس لے گیا۔ "تَزَوَّدَ مِنِّیْ طَعْنَۃً بَیْنَ اُذُنَیْہِ" اس نے اپنے دونوں کانوں کے درمیان مجھ سے نیزہ کا زخم کھایا۔

اَلزَّادُ۔ زادِ راہ۔ توشہ، ذخیرہ۔

ج۔ اَزْوِدَۃٌ و اَزْوَادٌ۔

اَلْمِزْوَدُ والمِزَادُ والمِزَادَۃُ۔ توشہ دان۔ ج۔ مَزَاوِدُ۔ عادت۔

نُفَاضَۃُ المِزْوَدِ۔ توشہ دان میں بچے کچھے ریزے، ٹکڑے جن کو مسافر آکر جھاڑ دیتا ہے۔ یہ خست کے لیے ضرب المثل ہے۔

زَارَہٗ یَزُوْرُہٗ زِیَارَۃً ومَزَارًا وزَوْرًا وزُوَارًا وزُوَارَۃً واِزْدَارَہٗ۔ ملاقات کرنے کے لیے لے جانا۔ صفت (زَائِر) ج۔ زَائِرُوْنَ و زُوَّرٌ و زُوَّارٌ۔ مونث زَائِرَۃٌ۔ ج۔ زُوَّرٌ وزَوْرٌ و زَائِرَاتٌ۔

زَارَ زِوَارًا۔ الفَرَسَ۔ گھوڑے کو زیار سے باندھنا۔

زَوِرَ۔ یَزْوَرُ۔ زَوَرًا۔ مائل ہونا۔ ٹیڑھے سینہ والا ہونا۔

زَوَّرَ۔ جھوٹ کو مزین کرنا۔ آراستہ کرنا۔ — الکَلَامَ۔ باطل کرنا۔ جھوٹ کی طرف منسوب کرنا — الشَّھَادَۃَ گواہی کو باطل کرنا — نَفْسَہٗ، جھوٹ وبہتان کی علامت لگانا — عَلَیْہِ کسی پر جھوٹ باندھنا — عَنْہُ۔ کسی سے پھرنا — فُلَانًا عَلٰی نَفْسِہٖ۔ کسی پر تہمت باندھنا — الشَّیْءَ۔ کسی کو اچھا کرنا۔ درست وٹھیک کرنا — الشَّیْءَ لِنَفْسِہٖ۔ کسی شے کو اچھا سمجھ کر اپنے لیے مخصوص کرلینا — الزَّائِرَ ملاقاتی کی عزت کرنا — القَوْمُ صَاحِبَھُمْ۔ بھلائی کرنا۔ نیک سلوک سے پیش آنا۔

آزَارَہٗ۔ ملاقات کے لیے اکسانا — ہٗ الشَّیْءَ۔ چلّانا۔

تَزَوَّرَ۔ جھوٹ بولنا — الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو پسند کرکے اپنے لیے خاص کرلینا۔

تَزَاوَرَ — القَوْمُ۔ ایک دوسرے کی ملاقات کو جانا (اِزْوَرَّ واِزْوَارَّ)، عَنْہُ۔ علیحدہ ہونا۔ منحرف ہونا۔

اِسْتَزَارَہٗ۔ ملاقات کے لیے کہنا۔

الزَّوْرُ۔ سینہ کا درمیان سے بالائی حصہ۔ یا سینہ کی ہڈیوں کے جوڑ کی جگہ۔ وفَرَسٌ عَرِیْضُ الزَّوْرِ۔ چوڑے سینہ والا گھوڑا — اَلْقٰی زَوْرَہٗ۔ اقامت کرنا۔

الزَّوْرُ۔ پختہ ارادہ، عقل، وہ خیالی شکل جو خواب میں نظر آئے۔ زیارت کرنے والا۔ (واحد، تثنیہ، جمع، مذکر ومونث سب کے لیے یکساں ہے۔) سردار۔ رئیس۔

الزُّوْرُ۔ عقل، جھوٹ، باطل، اللہ کے ساتھ شریک ٹھہرانا۔ قوت۔ رائے۔ سردار، رئیس، کھانے کا مزہ۔ کپڑے کی ملائمت وصفائی، راگ گانے کی مجلس۔

الزَّوَرُ۔ کجی، سینہ کے اوپری حصہ کی خمیدگی۔

الزِّئِرُ۔ ملکا کتان۔ ایک ٹکڑا (زِئِرَۃٌ) باریک تانت، عادت۔ بغیر نیت بد عورتوں سے بات چیت کرنے کا دلدادہ۔ ج۔ اَزْوَارٌ واَزْیَارٌ وزِیَرَۃٌ۔

الزِّیَارُ۔ دو لکڑیاں جن سے سالوتری گھوڑے کے ہونٹوں کو دبا کر گھوڑے کو قابو میں لاتا ہے۔ اور اپنے کام پر قادر ہوتا ہے (— والزِّوَارُ) ہر اصلاح اور بچاؤ کی چیز، سینہ بند اور تنگ کے درمیان کی رسی۔ ج۔ اَزْوِرَۃٌ۔

الزِّیْرُ۔ غضب ناک۔

الزَّارَۃُ۔ اونٹوں کا ریوڑ، بانس وغیرہ کی پانی رکھنے والی جھاڑی (— والزَّاوِرَۃُ والزَّاوِدَۃُ والزَّاوُوْدَۃُ) بوٹا۔

زَاوِرَۃُ القَطَاۃِ۔ بھٹ تیتر کا وہ حصہ جس میں وہ پانی اپنے بچوں کے لیے لے جائے۔

الزَّوَرُّ۔ سخت رفتار۔ سخت سفروں کے لیے تیار کیا ہوا اونٹ (— والزَّوْبَرُ و الزُّوَیْرُ)، قوم کا سردار ورئیس۔

الزَّوْرَۃُ۔ ایک ملاقات۔ دوری

الاَزْوَرُ۔ ٹیڑھے سینہ والا۔ بیچ سے پتلے سینہ والا۔ مائل، ترچھی نظر سے دیکھنے والا۔ مونث زَوْرَاءُ۔ ج۔ زُوْرٌ کہتے ہیں "قَوْمٌ عَنْ مَوَاقِفِ الحَقِّ زُوْرٌ"۔ حق کے موقعوں سے منحرف قوم۔

الزَّوْرَاءُ۔ گہرا کنواں۔ کمان۔ پیالہ، چاندی کا برتن۔ شہر بغداد۔ فَلَاۃٌ زَوْرَاءُ۔ دور کا جنگل۔ کَلِمَۃٌ زَوْرَاءُ۔ پوچ اور لچر بات — مَنَارَۃٌ زَوْرَاءُ۔ کج منارہ۔

الزَّوَّارُ والزُّوَّارُ۔ بہت زیارت کرنے والا۔

المَزَارُ۔ زیارت۔ ملاقات، زیارت کی جگہ۔ ج۔ مَزَارَاتٌ۔ اولیاء کی زیارت گاہیں۔

الزَّوْرَقُ۔ چھوٹی کشتی، ڈونگا۔

الزَّوْشُ۔ کمینہ، غلام۔ الاَزْوَشُ۔ متکبر۔

زَوَّطَ۔ بڑا لقمہ بنانا۔

زَاعَ یَزُوْعُ زَوْعًا — فُلَانًا۔ روکنا۔ آگے دھکیلنا — الدَّابَّۃَ۔ جانور کی لگام کو ہلا کر اس کو تیز چلانا — الشَّیْءَ۔ موڑنا — لَہٗ مِنَ البِطِّیْخَۃِ۔ کسی کے لیے خربوزہ کی ایک قاش تراشنا۔ (— وتَزَوَّعَ)، اللَّحْمُ۔ گوشت کا پٹھے سے اتر جانا۔

زَوَّعَ — الاِبِلَ۔ اونٹوں کو منتشر کرنا۔ پراگندہ کرنا۔

الزُّوْعَۃُ۔ لوگوں کا ایک گروہ — مِنَ البِطِّیْخَۃِ وغیرھا۔ خربوزہ وغیرہ کی قاش یا پھانک — مِنَ النَّبْتِ۔ گھاس کا خشک ہونے والا قطعہ۔ ج۔ زُوَعٌ۔

الزّاعَةُ ۔ پولیس کے آدمی۔

الزُّوعُ و الزُّوَعُ ۔ مکڑی۔

زاغَ یَزُوغُ زَوْغًا ۔ الشیءَ ۔ جھکانا ۔ الناقةَ ۔ اونٹنی کو نکیل سے کھینچنا ۔ (۔ زَوْغًا و زَوَغَانًا ) مائل ہونا ظلم کرنا ۔ البَصَرُ ۔ نگاہ میں خلل آنا۔

اَزَاغَ اِزَاغَةً ۔ جھکانا۔

الزّاغُ ۔ کوّا۔

زافَ تَزُوفُ زَوْفًا ۔ الحَمامَةُ ۔ کبوتر کا بازو و دم پھیلا کر زمین پر کھینچنا ۔ الطائرُ فِی الھَوا ۔ پرندہ کا ہوا میں چکر کاٹنا ۔ الرَّجُلُ ۔ کسی کا ڈھیلے اعضاء کر کے چلنا ۔ الماءُ ۔ پانی کا بلبلے دار ہونا ۔ (۔ و تَزَاوَفَ ) اعضاء میں چستی پیدا کرنے کے لیے جسمانی ورزش کرنا۔

الزُّؤُوفُ ۔ چلنے میں ڈھیلا پن۔

الزُّوفَی و الزُّوفاءُ ۔ باریک پتے والی ایک نبات۔

زَوَّقَ ۔ الکلامَ ۔ کلام کو اچھا پسندیدہ اور مزین بنانا ۔ البَیْتَ ۔ گھر پر نقش و نگار کرنا ۔ الدِّرْھَمَ ۔ درہم پر پارہ کا ملمع کرنا۔

الزَّوَاقُ ۔ لونڈی کی زینت۔

الزَّوَّقَةُ ۔ وہ جو گھروں کو زینت دیں اور نقش و نگار سے آراستہ کریں۔

الزّاوُوقُ و الزِّئْوُوقُ ۔ پارہ۔

زاكَ یَزُوكُ زَوْكًا و زَوَكانًا ۔ شانوں کو حرکت دینا اور ٹانگوں کو بیچ سے کھولنا ۔ مغرورانہ چال سے چلنا۔

تَزَاوَكَ تَزَاوُكًا ۔ شرم و حیا کرنا۔

الزَّوكُ ۔ مص ۔ کوے کی چال۔

زالَ یَزُولُ زَوْلًا و زَوَالًا و زَوَلَانًا و زُؤُولًا و زُوُولًا و زَوِیلًا ۔ جاتا رہنا۔ پھر جانا۔ الگ ہونا۔ ہلاک ہونا۔ زَوَلًا ، حرکت کرنا۔ فلانٌ یَزُوْلُ فِی النّاسِ ۔ فلاں لوگوں میں بہت گھومتا پھرتا ہے۔

زالَتْ (ن) زَوَالًا و زُوُولًا و زَوَلَانًا و زِیَالًا ۔ الشمسُ ۔ سورج کا ڈھلنا ۔ الخیلُ بِرُکْبانِھا ۔ گھوڑوں کا اپنے سواروں کو لے کر اٹھانا۔ اور اسی سے ہے " زِیلَ بِنَعْشِہٖ " اس کی نعش اٹھائی گئی۔ زالَ زائِلُ الظِّلِّ ۔ دوپہر ہوگئی۔ زالَ ا و زِیلَ زَوِیلُہٗ و زَوالُہٗ ۔ پہلو کا ڈر سے کانپنا۔

اَزَالَہٗ و زَوَّلَہٗ و اِزْدَالَہٗ ۔ ہٹانا۔ ایک طرف کرنا۔ اَزَالَ اللّٰہُ زَوَالَہٗ ۔ خدا اس کو ہلاک کرے۔ زَوَّلَ الشیءَ ۔ کسی چیز کو لانا۔

زاوَلَہٗ ۔ کوشش کرنا۔ قصد کرنا۔ تلاش کرنا۔

تَزَاوَلَ ۔ الشیءَ ۔ کسی شے کو لانا۔ الغُلامُ بہت ظریف ہونا۔

تَزَاوَلَ ۔ القومُ ۔ باہم کوشش کرنا۔

اِنْزَالَ ۔ عَنْہُ ۔ جدا ہونا۔

اَزْوَلَّ اِزْوِلَالًا ۔ الشیءُ ۔ زائل ہونا۔

الزَّوْلُ ۔ مص ۔ تعجب ۔ عجیب ۔ سیرٌ زَوْلٌ ۔ عجیب سیر ۔ شَتْوَةٌ زَوْلَةٌ ۔ عجیب سردی ۔ الزَّوْلُ وجود ، فیاض ، سخی ، مرد سبک و خوش طبع ، بہادر ۔ بلا ۔ ج ۔ اَزْوَالٌ۔

الزَّوالُ ۔ مص ۔ سورج کا سر پر سے ڈھلنا۔

الزّائِلُ ۔ فا ۔ لَیلٌ زائِلُ النُّجُومِ لمبی رات۔

الزَّوّالُ ۔ بہت حرکت کرنے والا۔

الزّائِلَةُ ۔ الزّائِلُ کا مونث ۔ زندہ چیز متحرک چیز ۔ ج ۔ زَوائِلُ ۔ الزَّوائِلُ ستارے ، عورتیں ، شکار۔

الزَّوِیلُ ۔ حرکت ، جانب۔

المِزْوَلَةُ ۔ دھوپ گھڑی ۔ ج ۔ مَزَاوِلُ۔

زامَ یَزُومُ زَوْمًا ۔ مرنا۔

الزّامُ ۔ چوتھائی ۔ زامٌ مِنَ النَّھارِ دن کا چوتھائی ۔ و زامانِ مِنَ النَّھارِ ۔ دن کا نصف۔

الزّامَةُ ۔ جماعت ، گروہ ۔ ج ۔ زاماتٌ۔

الزُّوْمُ ۔ عوام کے نزدیک کسی چیز کا نچوڑا ہوا عرق یا شیرہ ۔ اس معنی کے لیے فصیح لفظ المُشْغُ ہے، وہ پانی جس سے کپڑا دھویا جائے، اس کیلئے بھی فصیح لفظ...

الزَّوِیمُ ۔ ڈھیر ، ہر جمع شدہ شے۔

زَوْمَلَ ۔ الاِبِلَ ۔ اونٹوں کو ہانکنا۔

الزَّوْمَلَةُ ۔ مص ۔ لدے ہوئے گدھے ۔ کہتے ہیں " ھُوَ ابنُ زَوْمَلَتِھا " وہ اس کا جاننے والا ہے۔

الزّانُ ۔ بدھنی۔

الزَّوْنُ و الزُّوْنُ و الزِّوَنُ ۔ بت یا مندر۔

الزَّوْنَكُ ۔ زینت ، عقل مند عورت۔

زَوَی یَزْوِی زَوْیًا و زُوِیًّا و زَیًّا ۔ الشیءَ ۔ ایک طرف کرنا ، ہٹانا ۔ روکنا ۔ جمع کرنا قبضہ کرنا ۔ المالَ ۔ مال وغیرہ اکٹھا کرنا ۔ عَنْہُ السِّرَّ ۔ راز پوشیدہ رکھنا۔ چھپانا ۔ عَنْہُ حَقَّہٗ ۔ کسی کا حق روک لینا ۔ الدَّھْرُ القومَ ۔ زمانے کا قوم کو بربادی کے گھاٹ اتارنا۔

زَوَّی و تَزَوَّی و اِنْزَوَی ۔ گوشہ نشین ہونا ۔ تَزَوَّی و اِنْزَوَی ۔ سکڑنا منقبض ہونا ۔ زَوَّی الکلامَ ۔ کلام کو دل میں سوچنا ۔ اِنْزَوَی القومُ بَعْضُھُمْ اِلی بَعْضٍ ۔ قوم کا یکجا ہونا ۔ سمٹنا ، باہم نزدیک ہونا۔

الزّاوِیَةُ ۔ گھر کا کونہ ۔ ج ۔ زَوَایا ۔ بڑھئیوں کی اصطلاح میں دو مستقیم ضلعوں کا ایک آلہ جن کے میلان پر زاویہ قائمہ پیدا ہوتا ہے۔

تزنیب۔ لحمہٗ۔ گوشت کا اکٹھا ہونا۔
الزیبُ۔ ہوا کی تیزی۔ رَجُلٌ زَیْبٌ و اَزْبٌ۔ مضبوط آدمی۔
الأَزْیَبُ۔ شادماں۔ پست قد۔ چھوٹے چھوٹے قدم رکھنے والا۔ کمینہ، منہ بولا بیٹا۔ اجنبی، ناپسندیدہ امر، مصیبت، دشمنی بہت پانی۔ خوشی، سیبی، جنوبی ہوا۔
الإِزْیَبُ۔ شدید، بخیل۔
الزِئبَقُ۔ پارہ۔
زَاتَ یَزِیتُ زَیْتًا وَزَیَّتَ۔ الطعامَ کھانے میں زیتون کا تیل ڈالنا۔ الشیءَ کسی چیز پر تیل لگانا۔ القومَ۔ قوم کو زیتون کا تیل کھلانا یا بطور توشہ دینا۔
أَزَاتَ إِزَاتَۃً۔ بہت تیل والا ہونا۔
اِنْدَاتَ اِزْدِیَاتًا۔ روغن زیتون ملنا۔
اِسْتَزَاتَ۔ روغن زیتون مانگنا۔
الزَّیْتُ۔ ہ۔ زیتون کا تیل۔ ج۔ زُیُوتٌ (۔ الزَّیَّاتُ) تیلی۔ تیل کا بیچنے والا۔ زیت کا اطلاق ہر تیل پر بھی ہوتا ہے۔ خواہ کسی چیز سے نکالا جائے۔
الزَّیْتُوْنُ۔ زیتون کا درخت۔ زیتون کا پھل واحد زَیْتُوْنَۃٌ۔
الزَّیْتُوْنِیُّ۔ زیتون کے رنگ کا۔
المَزِیتُ والمَزْیُوتُ۔ جس میں تیل ڈالا گیا ہو۔
الزِیْجُ۔ معماروں کا دھاگا جس سے وہ دیوار کو برابر کرتے ہیں۔ علم ہیئت میں اس جدول کا نام ہے جس سے سیاروں کی حرکات کا پتہ لگاتے ہیں۔ ج۔ زِیْجَاتٌ وزِیَجَۃٌ۔ (دخیل کلمہ ہے)
زَاحَ یَزِیحُ زَیْحًا وزُیُوحًا و زِیُوحًا وزَیَحَانًا وانزاحَ۔ دور ہونا، چلے جانا۔ زَاحَ اللِثَامَ۔ نقاب کھولنا۔ دور کرنا۔
أَزَاحَہٗ۔ دور کرنا۔ لے جانا۔

المزاحُ۔ خلوت کی جگہ۔ تنہائی کی جگہ۔
زَاخَ یَزِیخُ زَیْخًا وَزَیَخَانًا۔ ظلم کرنا ناانصافی کرنا۔ الگ ہونا۔
أَزَاخَہٗ۔ ہٹانا۔ الگ ہونا۔
تَزَیَّخَ۔ ذلیل ہونا۔
زَادَ۔ یَزِیدُ زَیْدًا وزِیْدًا وزِیَادَۃً ومَزِیْدًا و زَیْدَانًا۔ بڑھنا۔ زیادہ ہونا۔ الشیءَ۔ بڑھانا۔ فُلانٌ زیادہ دینا۔
زَیَّدَہٗ۔ بڑھانا۔
زَایَدَہٗ فزَادَہٗ۔ بڑھنے میں مقابلہ کرنا اور غالب آنا۔
تَزَیَّدَ۔ السِعْرُ۔ بھاؤ کا بڑھنا۔ اونچا ہونا۔ نرخ کا گراں ہونا۔ الرجُلُ فِی حَدِیْثِہٖ۔ بات کو بڑھا کر بیان کرنا۔ فِی الشَیءِ۔ بڑھانے میں تکلف کرنا۔
تَزَایَدَ۔ فِی حَدِیْثِہٖ۔ بات میں مبالغہ کرنا۔ تَزَایَدُوا فِی السِلْعَۃِ۔ ایک دوسرے سے بڑھ کر بولی بولنا
اِزْدَادَ۔ زیادہ ہونا یا کرنا۔ زیادہ مانگنا۔ (لازم و متعدی)
اِسْتَزَادَہٗ۔ زیادتی چاہنا۔ قاصر سمجھنا اور شکایت کرنا۔
الزَائِدُ۔ فا۔ مؤنث۔ زَائِدَۃٌ۔ ج زَوَائِدُ۔ الزَوَائِدُ مِنَ الأَسْنَانِ۔ کچلیوں کے قریب کے دانت۔
الزِیَادَۃُ۔ مص۔ بڑھائی ہوئی چیز۔ ج۔ زِیَادَاتٌ و زَیَائِدُ۔
الزَیْدُ والزِیْدُ۔ زیادتی۔ بڑھاؤ۔ کہتے ہیں۔ "ھُمْ زَیْدٌ عَلٰی مِائَۃٍ" وہ سو سے زائد ہیں۔
المَزِیْدُ۔ مص و مفعول۔ کہتے ہیں۔ "لا مَزِیْدَ عَلٰی ھٰذَا الأَمْرِ" یعنی اس امر پر زیادتی نہیں ہو سکتی۔

المَزَادَۃُ۔ توشہ دان۔ چمڑے کے ٹکڑوں سے پانی رکھنے کے لیے تیار کردہ تھیلا یا ڈولچی۔ ج۔ مَزَادٌ و مَزَایِدُ۔
الزِیزُ۔ ایک قسم کا کیڑا جو زیز زیز کی آواز نکالتا ہے اور درختوں پر ملتا ہے۔
الزَیْزَی والزِیْزَاءُ والزِیْزَاءُ والزَازِیَۃُ چھوٹا ٹیلہ یا کرخت زمین، پہاڑ اس کے اطراف۔ ج۔ الزَیَازِی۔
الزَیْزَفُوْنُ۔ ایک قسم کا پودا۔
زَاطَ یَزِیطُ زَیْطًا وزِیَاطًا۔ چیخنا اور بہت جھگڑنا۔
زَاغَ یَزِیغُ زَیْغًا وزِیَغَانًا وزُیُوْغًا و زَیْغُوْغَۃً ٹیڑھا ہونا۔ مائل ہونا۔ البَصَرُ۔ نگاہ کا تھکنا۔
زَیَّغَہٗ۔ ٹیڑھا کرنا۔ کجی کو درست کرنا۔
أَزَاغَہٗ۔ عَنِ الطَرِیْقِ۔ راستہ سے بھٹکانا۔ بدراہ کرنا۔ الرجُلَ۔ کجی میں ڈالنا۔
تَزَیَّغَ۔ آراستہ ہونا، مزین ہونا۔ تَزَایَغَ مائل ہونا۔
الزَائِغُ۔ فا۔ ج۔ زَاغَۃٌ و زَائِغُوْنَ۔
الزَاغُ۔ ایک چھوٹا کوا جس کے پیٹ اور پیٹھ پر کچھ سفید بال ہوتے ہیں۔ یہ گندگی خور نہیں ہوتا، اسی کی ایک قسم ہے جس کو الزَاغُ الجِیفِیُّ کہتے ہیں۔ یہ مردار خوار ہوتا ہے۔ ج۔ زِیْغَانٌ۔
الزَیْغُ۔ مص۔ حق سے انحراف۔ شک۔
زَافَتْ (ض) زُیُوفًا۔ الدَرَاھِمُ۔ کھوٹے ہونا۔ زَافَ۔ زَیْفًا۔ الدَرَاھِمَ کھوٹے بنانا یا سمجھنا۔ الحَائِطَ۔ دیوار پھاندنا۔ (۔ زَیْفًا وزَیَفَانًا) مٹک کر چلنا۔ البَعِیْرُ۔ ڈگمگاتے ہوئے تیز چلنا۔
زَیَّفَ۔ الدَرَاھِمَ۔ کھوٹے بنانا یا ظاہر کرنا۔ الرجُلَ۔ کسی کی تحقیر کرنا۔

البناءُ۔ عمارت کا بلند ہونا۔
تزیّفتِ۔ الدّراھمُ۔ کھوٹے ہونا۔
الزّائفُ۔ فا۔ شیر۔ مِنَ الدّراھمِ
کھوٹا درہم۔ ج۔ زُیّفٌ و زُیوفٌ۔
الزّیفُ۔ دیوار کا چھجہ۔ کنگرہ۔ ج۔
زِیافٌ و أزیافٌ و زُیوفٌ
الزّیّافُ۔ مٹک کر چلنے والا۔ شیر۔
مؤنث۔ زیّافۃٌ۔
زیّقَ۔ الثّوبَ۔ کپڑے میں گوٹ لگانا۔
تزیّقتِ۔ المرأۃُ۔ عورت کا بننا سنورنا
سرمہ لگانا۔
الزِّیقُ۔ مِنَ الثّوبِ۔ کپڑے کی گوٹ۔
دیوار برابر کرنے کے لیے معمار کا دھاگا۔
زاکَ (ض) زَیَکانًا۔ ناز و نخرہ سے چلنا
الزِّیلَکُ۔ چھوٹے جواہر جو بڑے جوہر کے
گرداگرد جڑے ہوئے ہوں۔
زالَهٗ یزالُهٗ و یزیلُهٗ زَیلًا —
عن مکانِهٖ۔ جگہ سے ہٹانا۔
"ما زلتُ أفعلُ" میں کرتا رہا۔ "ما
زلتُ بزیدٍ وما زلتُ زیدًا
حتّی فعلَ" میں زید کے ساتھ لگا
رہا حتی کہ اس نے کر دیا۔

أزالَهٗ إزالۃً و أزالًا — عن
مکانِهٖ۔ جگہ سے ہٹانا۔
زیّلَهٗ۔ متفرق کرنا۔ زایلَهٗ۔ باہم دگر
جدا کرنا۔
تزایلوا و تزیّلوا۔ متفرق ہونا۔ جدا ہونا
— عنهُ۔ شرمانا۔
الزّیلُ۔ ہر دو رانوں کے درمیان کا فاصلہ
الأزیلُ۔ دونوں رانوں کے درمیان کا
فاصلہ۔ رجلٌ مِزیلٌ و مِزیالٌ
خوش طبع، ہنرمند، ذہین۔
زامَ یزیمُ و یزامُ زیمًا۔ بفلانٍ
فأسکتَهٗ۔ ایک لفظ بول کر خاموش
کر دینا۔
تزیّمتِ۔ الخیلُ وغیرها۔ گھوڑوں
وغیرہ کا متفرق ہونا۔ پراگندہ ہونا۔
— اللّحمُ۔ گوشت کا ٹکڑے ٹکڑے
ہونا۔ یا گتھا ہوا ہونا۔
الزِّیمۃُ۔ گوشت وغیرہ کا ٹکڑا۔ ج۔ زِیَمٌ
زانَهٗ یزینُهٗ زینًا۔ زینت دینا۔
الشّیءَ۔ خوبصورت بنانا۔ آراستہ کرنا۔
زیّنَهٗ تزیینًا و أزانَهٗ إزانۃً و
أزینَهٗ أزیانًا۔ زینت دینا۔

تزیّنَ تزیّنًا و ازّیّنَ ازّیّانًا و
ازدانَ ازدیانًا و ازیّنَ
ازیّنانًا و ازیانَ ازیینانًا۔
آراستہ ہونا۔ با زینت ہونا۔
الزّائنُ۔ فا۔ امرأۃٌ زائنٌ۔ سنوری
ہوئی عورت۔
الزّینُ۔ مص۔ آراستگی۔ خوبصورتی۔ ج۔
أزیانٌ۔ زینُ الدّیکِ۔ مرغ کی کلغی۔
الزّانۃُ۔ بد ہضمی۔ الزّینۃُ۔ آراستگی
زینت کی اشیاء۔ أمراضُ الزّینۃِ۔
جلد یا ناخن یا بالوں کے امراض۔
الزّیانُ۔ خوبصورت۔ الزّیانُ۔ ہر وہ شے
جس سے زینت حاصل کی جائے۔
المُزیّنُ۔ حجام۔ نائی۔
زیّاهُ۔ تزییۃً۔ پوشاک پہنانا۔
تزیّا۔ پوشاک پہننا۔ آراستہ ہونا۔ بزیّ
القومِ۔ قوم کا لباس پہننا۔ الزّیُّ۔
ہیئت شکل، پوشاک پہنے ہوئے کی شکل
أقبلَ بزیّ العربِ۔ وہ عرب کے
لباس میں آیا۔ جاءنا بزیٍّ غریبٍ۔
وہ ہمارے پاس عجیب لباس میں آیا۔
ج۔ أزیاءٌ۔

## ٦٠
# س

السّینُ۔ فعل مضارع کو مستقبل قریب کے
معنی کے لیے مخصوص کر دیتا ہے۔
سأبَهٗ (ف) سأبًا۔ گلا گھونٹنا —
السّقاءَ۔ مشک کو فراخ کرنا۔ چوڑی
کرنا۔ وسئبَ (س) سأبًا —
مِنَ الشّرابِ۔ سیراب ہونا۔
آسودہ ہو کر پینا۔
السّأبُ۔ بڑی مشک۔ ج۔ سُؤوبٌ
السُّؤبانُ۔ مال کا اچھا منتظم۔

المِسأبُ۔ بڑی مشک۔ بہت پانی
پینے والا۔
سأتَهٗ (ف) سأتًا۔ گلا گھونٹنا۔
السّأۃُ۔ گلے کا پہلو۔
سأدَهٗ (ف) سأدًا و سأدًا۔ گلا
گھونٹنا۔
سُئِدَ۔ کھاری پانی کے پینے سے بیمار پڑنا۔
صفت (مسئودٌ)
سئِدَ (س) سأدًا۔ پینا — الجرحُ

زخم کا کھل جانا۔ پھٹ جانا۔ صفت
(سئِدٌ)
أسأدَ۔ إسآدًا۔ ساری رات چلنا۔ کہتے
ہیں: "أسعدَ یومَهٗ إسعادًا
مَن أسأدَ لیلتَهٗ إسآدًا"۔ جو
ساری رات چلا اس نے اپنے دن کو
مبارک بنایا۔
السُّؤادُ۔ کھاری پانی پینے سے پیدا
شدہ بیماری۔

السُّؤدَةُ۔ جوانی کا بقیہ۔

سَأَرَ (ف) سَأْرًا۔ و أَسْأَرَ۔ الشَّارِبُ فِي الإِنَاءِ۔ پینے والے کا برتن میں کچھ باقی چھوڑنا۔ جوٹھا چھوڑنا۔ صفت (سَآر) أَسْأَرَ الحَاسِبُ فِي حِسَابِہٖ۔ حساب لگانے والے نے حساب پوری طرح نہیں کیا۔

سَئِرَ (س) سَأَرًا۔ باقی رہنا۔

تَسَأَّرَ۔ النَّبِيذَ۔ جوٹھا نبیذ پینا۔

السُّؤْرُ۔ برتن میں پانی وغیرہ کا بقیہ، جوٹھا چھوڑا ہوا۔ باقی ماندہ۔ ج۔ أَسْآرٌ۔ "هُوَ سُؤْرُ شَرٍّ" وہ شریر ہے۔

السُّؤْرَةُ۔ جوانی کا بقیہ۔ مِنَ المَالِ عمدہ مال۔ ج۔ سُؤَرٌ۔

السَّائِرُ۔ فا۔ مِنَ الشَّيءِ چیز کا بقیہ، باقی ماندہ حصہ۔

سَأْسَأَ سَأْسَأَةً۔ بِالحِمَارِ۔ گدھے کو روکنے یا پینے یا چلنے کے لیے ڈانٹنا للکارنا۔

تَسَأْسَأَتِ۔ الأُمُورُ۔ مختلف ہونا۔

سَأَفَتْ (ف) سَأْفًا و سَئِفَتْ (س) سَأَفًا۔ يَدُهُ۔ ہاتھ کا ناخن کے ارد گرد سے پھٹنا۔ تڑخنا۔ ہاتھ کی، صفت (سَئِفَةٌ) سَأَفَ و انْسَأَفَ۔ لِيفُ النَّخلِ۔ کھجور کے پتوں وغیرہ کا پھٹنا۔ چھلنا۔

السَّأَفُ۔ کھجور کی شاخ۔ دُم کے بال۔

السَّائِفَةُ۔ ریت کے نیچے کی باریک ریت ج۔ سَوَائِفُ۔

سَأَلَ (ف) سُؤَالًا و سَآلَةً و سَآلَةً و مَسْأَلَةً و تَسْآلًا۔ مانگنا۔ چاہنا درخواست کرنا، اس کا تعدیہ دو مفعول کی طرف ہوتا ہے جیسے "سَأَلْتُ اللهَ نِعْمَةً"۔ اور جب استخبار کے معنی دیتا ہے تو مفعول اول کی طرف بنفسہ اور مفعول دوم کی طرف بذریعہ عن متعدی ہوتا ہے، جیسے: "سَأَلْتُہٗ عَنْ حَاجَتِہٖ"۔

سَاءَلَہٗ و سَايَلَہٗ مُسَاءَلَةً و مُسَايَلَةً و سَاءَلَ۔ عَنْہُ۔ بمعنی سَأَلَ۔

أَسْأَلَہٗ۔ سُؤْلَہٗ و سُؤْلَتَہٗ و مَسْأَلَتَہٗ کسی کی حاجت پوری کرنا۔

تَسَأَّلَ و تَسَوَّلَ۔ مانگنا۔

تَسَاءَلَ و تَسَاوَلَ۔ القَومُ۔ ایکدوسرے سے دریافت کرنا۔ پوچھنا۔

السُّؤْلُ و السُّوْلُ و السُّؤْلَةُ۔ التجا درخواست۔

السَّآلُ و السُّؤَلَةُ و السَّؤُولُ۔ بہت پوچھنے والا۔

السَّائِلُ۔ فا۔ مانگنے والا۔ ج۔ سَائِلُونَ و سُؤَّلٌ و سُؤَّالٌ و سَأَلَةٌ۔

المَسْأَلَةُ۔ حاجت۔ مطلب۔ ج۔ مَسَائِلُ۔

المَسْؤُلِيَّةُ۔ ذمہ داری۔

سَئِمَ (س) سَأْمَةً و سَأْمًا و سَآمَةً و سَأَمًا و سَآمَةً۔ الشَّيءَ و مِنْہُ۔ کسی چیز سے اکتا جانا۔ ملول ہونا۔ صفت (سَئُومٌ)

أَسْأَمَہٗ إِسْآمًا۔ ملول کرنا۔ اکتا دینا۔

سَأَى (ن) سَأْوًا۔ دوڑنا۔ الشَّيءَ۔ کسی چیز کا ارادہ کرنا۔ قصد کرنا۔ الرَّجُلَ۔ کسی کو رنجیدہ کرنا۔ الثَّوبَ۔ کپڑے کو کھینچ کر پھاڑنا۔ بَيْنَهُمْ۔ لوگوں میں فساد برپا کرنا۔

السَّأْوُ۔ مص۔ وطن، وہ جہت جس کا ارادہ کیا جائے۔

سَبَّہٗ (ن) سَبًّا و سِبِّيبَى۔ سخت گالی دینا۔ مقعد میں نیزہ مارنا۔ سَبًّا الحَبْلَ رسی کاٹنا۔ الفَرَسَ۔ گھوڑے کی کونچیں کاٹنا۔

سَبَّبَہٗ۔ بہت گالی دینا۔ الأَسْبَابَ۔ اسباب پانا۔ لِلْمَاءِ مَجْرًى۔ پانی کے لیے نالی درست کرنا۔ الأَمْرَ۔ کسی امر کا سبب بننا۔

سَابَّہٗ مُسَابَّةً و سِبَابًا۔ گالی دینا۔ بے عزتی کرنا۔

تَسَبَّبَ۔ اسباب تلاش کرنا۔ بِہٖ و إِلَيْہِ۔ وسیلہ بننا۔ بِالأَمْرِ۔ سبب ہونا۔

تَسَابَّ۔ الرَّجُلَانِ۔ ایک دوسرے کو گالی دینا اور تعلقات توڑ لینا۔

إِسْتَبَّ۔ القَومُ۔ باہم گالی گلوچ کرنا۔

إِسْتَسَبَّ۔ لَہٗ۔ گالی کے لیے پیش کرنا یا کھینچ کر گالی کے لیے لے جانا۔......

إِسْتَسَبَّ لَہُ الأَمْرُ۔ معاملہ درست ہونا۔

السِّبُّ و السَّبَبَةُ و المِسَبُّ و المَسَبَّةُ بہت گالی دینے والا۔ السِّبُّ۔ ج۔ سُبُوبٌ۔ رسی۔ میخ، کتان کا باریک ٹکڑا، پردہ۔

السَّبَّةُ۔ مِنَ الحَرِّ اَوِ البَرْدِ اَوِ الدَّهْرِ۔ عرصہ۔ مقعد۔

السَّبَّابَةُ۔ انگشت شہادت۔ عِنْدَ المُوَلِّدِينَ۔ ہفتہ۔

السُّبَّةُ۔ بہت گالی دیا ہوا۔ عار۔ بے عزتی۔

السَّبَبُ رسی۔ ذریعہ، راستہ۔ "قَطَعَ اللهُ بِہِ السَّبَبَ"۔ اللہ نے اس کی زندگی ختم کر دی۔ دوستی، قرابت داری کا رشتہ، عروض کی اصطلاح میں دو حرف متحرک یا ایک متحرک دوسرا ساکن۔ ج أَسْبَابٌ۔ أَسْبَابُ السَّمَاءِ آسمان کے اطراف و کنارے یا آسمان میں چڑھنے کی جگہیں۔ "تَعَاطَى الأَسْبَابَ"۔ اس نے امور معیشت کے اسباب مہیا کیے۔ "تَقَطَّعَتْ بِهِمُ الأَسْبَابُ"۔ ان کی

نے اپنی تاریکی کے پردے چھوڑ دیے۔
السَّدَلُ۔ میلان۔ جھکاؤ۔
السَّدِیلُ۔ پالکی وغیرہ کا پردہ۔ ج۔ سُدُلٌ وَاَسْدَالٌ وَسَدَائِلُ
شَعْرٌ مُسْدَلٌ لمبے کیثر بال۔
سَدَمَ (ن) سَدْمًا — البَابَ۔ دروازہ بند کرنا۔
سَدِمَ (س) سَدَمًا۔ ندامت کے ساتھ غمگین ہونا۔ غم کے ساتھ خشمگین ہونا
— بِالشَّیْءِ۔ بہت چاہنا۔ حریص ہونا۔
— المَاءُ۔ پانی کا بہت دنوں کا ہونے کے سبب متغیر ہونا۔ اور کائی سے ڈھک جانا۔
سَدَّمَ — المَاءَ طُولُ عَهْدِهٖ۔ درازیِ مدت کا پانی کو متغیر کر دینا۔ مَاءٌ سَدَمٌ وَسُدُمٌ وَسَدِمٌ وَسُدُمٌ۔ کائی سے ڈھکا ہوا پانی۔ بہت دنوں کا ہونے کے سبب متغیر پانی۔ رَجُلٌ سَدِمٌ۔ غضبناک آدمی۔
السَّدَمُ۔ ندامت کے ساتھ غم۔ غم کے ساتھ غصہ۔
السَّدْمَانُ۔ پشیمان وغمناک۔
السَّدِیمُ۔ ج۔ سِدَامٌ۔ بہت ذکر کرنے والا۔ ج۔ سُدُمٌ۔ کہر یا ہلکا ہلکا کہر
سَدَنَ (ن ض) سَدْنًا وَسِدَانَةً۔ کعبہ شریف یا بت خانہ کی خدمت کرنا۔ دربان ہونا۔ صفت (سَادِنٌ) ج سَدَنَةٌ۔ وسَدَنَ السِّتْرَ۔ پردہ چھوڑنا۔
السَّدَنُ والسُّدُنُ۔ ج۔ اَسْدَانٌ
السِّدَانُ۔ پردہ۔ سِدَانَةُ الکَعْبَةِ۔ کعبہ شریف کی خدمت
السَّدِینُ۔ چربی۔ اون۔ پردہ۔
السَّدَانُ۔ آہرن۔ نہائی۔ اور صحیح لفظ سِنْدَان ہے۔

سَدَا یَسْدُو سَدْوًا۔ بِیَدِهٖ نَحْوَ الشَّیْءِ۔ کسی چیز کی طرف ہاتھ بڑھانا۔ — الصَّبِیُّ بِالجَوْزِ۔ بچہ کا اخروٹ سے کھیلنا۔ سَدَتِ النَّاقَةُ فِی المَشْیِ۔ اونٹنی کا چلنے میں کھلے کھلے قدم رکھنا۔
اَسْدَی اِسْدَاءً — النَّخْلُ۔ کھجور کا نرم پڑنا۔
اِسْتَدَی اِسْتِدَاءً۔ بِیَدِهٖ۔ ہاتھ بڑھانا — الصَّبِیُّ بِالجَوْزِ۔ بچہ کا اخروٹ سے کھیلنا — الفَرَسُ۔ گھوڑے کا پسینہ والا ہونا۔
السَّادِی۔ فا۔ چھٹا۔ مونث۔ سَادِیَةٌ ج۔ سَوَادٌ۔ النُّوقُ السَّوَادِی چلنے میں کھلے کھلے قدم رکھنے والی اونٹنیاں۔
سَدِیَ یَسْدَی سَدًی — البُسْرُ۔ کھجوروں کا نرم پڑنا۔ صفت (سَدٍ) — الاَرْضُ۔ زمین کا زیادہ نمناک ہونا۔ — اللَّیْلَةُ۔ بہت شبنم والی ہونا۔ صفت (سَدِیَةٌ)
سَدَی یَسْدِی سَدْیًا — الثَّوْبَ۔ کپڑے کا تانا تننا۔
سَدَّی۔ الثَّوْبَ (تَسْدِیَةً) تانا تننا۔ — اِلَیْهِ۔ احسان کرنا۔ مَعْرُوفًا۔ بھلائی کرنا — الاَرْضَ۔ نمناک ہونا۔
اَسْدَی اِسْدَاءً — الثَّوْبَ۔ کپڑے کا تانا تننا۔ کہتے ہیں "اَلْحِمْ مَا اَسْدَیْتَ" جس احسان کی تم نے ابتدا کی ہے اس کو پورا بھی کرو — اِلَیْهِ۔ احسان کرنا — الاَرْضَ نمناک کرنا — بَیْنَهُمَا۔ اصلاح کرنا — الاَمْرَ۔ کام کو مہمل چھوڑنا۔
تَسَدَّی تَسَدِّیًا — الشَّیْءَ۔ سوار ہونا۔ چڑھنا، اوپر سے پکڑنا — الثَّوْبَ کپڑے کا تانا تننا۔

السَّدَی۔ مِنَ الثَّوْبِ۔ کپڑے کا تانا۔ ج۔ اَسْدِیَةٌ۔ نمی۔ تری۔ شبنم۔ شہد بھلائی (— والسَّدَاءُ) سبز کچی کھجور۔
السَّدَاةُ۔ مِنَ الثَّوْبِ۔ تانا۔ کہتے ہیں "مَا اَنْتَ بِلُحْمَةٍ وَلَا سَدَاةٍ" یعنی تم خیر رساں ہو نہ نفع بخش۔ "ذَهَبَ کَلَامُهٗ سُدًی"۔ یعنی اس کا کلام بیکار گیا۔
الاُسْدِیُّ والاُسْدِیُّ۔ وہ کپڑا جس کا تانا کیا گیا ہو۔
المِسْدَاةُ۔ تانا تننے کا آلہ۔
السَّذَابُ۔ ایک بدبودار پودا۔
سَذَجٌ۔ سَذَجْ میں دیکھو۔
السَّذَقُ۔ اہل فارس کی مشہور رات جسے لیلة الوقود کہتے ہیں۔
السَّوْذَقُ۔ دل۔ کنگن۔ بیڑی کی کڑی یا حلقہ۔ شکرا۔
السَّذَانِقُ والسَّوْذَنِیقُ والسَّوْذَانِقُ شکرا۔
سَرَّهٗ (ن) سُرُورًا وَمَسَرَّةً وَسُرًّا وَسُرًی وَتَسِرَّةً۔ خوش کرنا۔
سَرَّهٗ (ن) سَرًّا۔ ناف میں نیزہ مارنا — الصَّبِیَّ۔ بچہ کی نال کاٹنا — فُلَانًا پھولوں کا گلدستہ پیش کر کے مبارکباد دینا۔
سَرَّ (س) سَرَرًا۔ ناف میں درد ہونا۔
سُرَّ سُرُورًا۔ خوش ہونا۔ صفت (مَسْرُورٌ) — الصَّبِیُّ۔ بچہ کی نال کا کاٹا جانا۔
اَسَرَّهٗ اِسْرَارًا۔ خورش کرنا۔ اَسَرَّ السِّرَّ۔ بھید چھپانا۔ بھید ظاہر کرنا (ضد)۔ اِلَیْهِ بِکَذَا۔ کسی سے خفیہ بات کرنا۔ کسی کو بھید بتانا۔ اِلَیْهِ المَوَدَّةَ وبِالمَوَدَّةِ۔ اپنی دوستی کو پہنچانا۔

سَرَّہٗ ۔ خوش کرنا ۔ سَرَّدَہٗ سَرِیَّۃً
لونڈی سے شادی کرنا ۔
سَارَّہٗ ۔ پوشیدہ بات کرنا ۔ کان میں
بات کرنا ۔ کانا پھوسی کرنا ۔
تَسَرَّیٰ ۔ لونڈی بنانا ۔ الثَّوبُ ۔ کپڑا
پھٹنا ۔
تَسَارَّ ۔ القومُ ۔ آپس میں سرگوشی
کرنا ۔ کانا پھوسی کرنا ۔ ایک دوسرے
کو بھید بتانا ۔
اِسْتَسَرَّ ۔ اِسْتِسْرَارًا لونڈی بنانا ۔
۔ عَنْہُ ۔ چھپنا ۔ القَمَرُ ۔ چاند
کا ماہ کی آخری راتوں میں چھپنا ۔
الشیءَ ۔ چھپانے میں مبالغہ کرنا ۔
الرَّجُلُ ۔ خوش ہونا ۔ الرَّجُلَ ۔
اپنے بھید سے کسی کو واقف کرنا ۔
السَّرُّ ۔ مم ۔ رَجُلٌ بَرٌّ سَرٌّ ۔ نیکی کر کے
خوش ہونے والا آدمی ۔
السِّرُّ ۔ ج ۔ اَسْرَارٌ ۔ بھید ۔ راز ۔ کہتے
ہیں " صُدُوْرُ الاَحْرَارِ قُبُوْرُ
الاَسْرَارِ " احرار کے سینے بھیدوں
کے لیے قبریں ہیں ۔ رَجُلٌ سِرِّیٌّ
کاموں کو خفیہ طریقہ سے کرنے والا
آدمی ۔ " فُلَانٌ سِرُّ ھٰذَا الاَمْرِ "
فلاں اس معاملہ سے واقف ہے ۔
عیسائیوں کے یہاں ایک محسوس
علامت واشارہ ہے ۔ جس کے متعلق
ان کا گمان یہ ہے کہ وہ حضرت عیسیٰؑ
نے تزکیۂ نفوس کے لیے متعین فرمایا
تھا ۔ السِّرُّ ۔ طریقہ ۔ بیچ ۔ وادی
کا درمیان ۔ خالص چیز ۔ چیز کا پاکیزہ
ترین و بہترین حصہ ، پاکیزہ عمدہ زمین
ماہ قمری کی پہلی رات یا آخری رات یا
وسط ماہ ۔ اصل ۔ ہر چیز کا جوف و
مغز ۔ ج ۔ اَسِرَّۃٌ ۔
السِّرُّ والسُّرُّ ۔ ج ۔ اَسْرَارٌ ۔ وجیح

اَسَارِیرُ ۔ ہاتھ یا ماتھے کے خطوط
الاَسَارِیرُ ۔ چہرہ کی خوبیاں ۔
السُّرُّ ۔ بچہ کی نال ۔ ج ۔ اَسِرَّۃٌ
اور سُرَرٌ ۔ " سُرُوْرٌ " کے معنی بھی
دیتا ہے ۔
السَّرَرُ والسُّرُرُ ۔ ہاتھ اور پیشانی
کے خطوط ، بچہ کی نال ۔ السَّرَرُ ۔
ماہ قمری کی آخری رات ۔ چیز کا کھوکھلا
ہونا ۔
السَّرَّۃُ ۔ گلدستہ ۔
السُّرَّۃُ ۔ نال ، ناف ۔ ج ۔ سُرَّاتٌ و
سُرَرٌ ۔ سُرَّۃُ الوَادِی ۔ وادی کا
درمیانی یا عمدہ حصہ ۔ سُرَّۃُ البَلَدِ ۔
وسط شہر ۔ سُرَّۃُ الحَوْضِ ۔ حوض کا
پیندا جہاں پانی ٹھہرتا ہے ۔ سُرَّۃُ
الفَرَسِ ۔ ایک ستارہ ۔ اِمْرَأَۃٌ
سُرَّۃٌ ۔ لوگوں کو خوش کرنے والی
عورت ۔
السُّرُوْرُ ۔ خوشی ۔ السُّرُوْرُ ۔ خوشی
ناز بو کی شاخیں ۔
السَّرِیرُ ۔ ج ۔ اَسِرَّۃٌ و سُرُرٌ ۔ تخت ،
زیادہ تر استعمال تخت شاہی کے لیے
ہے " زَالَ عَنْ سَرِیْرِہٖ " یعنی اس
کی عزت و نعمت جاتی رہی ۔ خوابگاہ
گردن اور سر ملنے کی جگہ ۔ نعمت ۔
زندگی کی آسودگی ، ٹیلہ پر کی ریت ۔
السَّرِیْرَۃُ ۔ بھید ۔ راز ، خفیہ معاملہ ۔ نیت
کہتے ہیں " ھُوَ طَیِّبُ السَّرِیْرَۃِ "
یعنی وہ پاک دل کھری نیت کا آدمی
ہے ۔ ج ۔ سَرَائِرُ
السُّرِّیَّۃُ ۔ گھر کی لونڈی ۔ ج ۔ سَرَارِیُّ
السِّرِّیْرُ ۔ بھائیوں کے ساتھ نیک سلوک
سے پیش آنے والا ۔ اور ماں کو خوش
رکھنے والا ۔
السَّرَّاءُ ۔ خوشی ۔ خوشحالی ۔ کہتے ہیں ۔

" ھُوَ صَدِیْقٌ لَھُمْ فِی السَّرَّاءِ و
الضَّرَّاءِ " وہ فراخی و تنگ حالی میں
انکا دوست ہے ۔
السِّرَارُ ۔ ہاتھ و پیشانی کے خطوط ۔ لکیریں ۔
ج ۔ اَسِرَّۃٌ ۔
السَّرَارُ ۔ خالص النسب ۔ " سَرَارُ
الشَّھْرِ " ماہ کی آخری رات ۔ سَرَارُ
الوَادِی ۔ وادی کا عمدہ حصہ ۔
السَّرَارَۃُ ۔ خالص النسب ۔ وادی کا
درمیان ۔ وسَرَارَۃُ الشیءِ ۔ چیز کا
عمدہ خالص حصہ ۔ ج ۔ سَرَارٌ ۔
" ھُوَ فِی سَرَارَۃٍ مِنْ کَمِیشَۃٍ "
وہ خوب فراخی و خوشحالی میں ہے ۔
السَّارُوْرَاءُ ۔ خوشی و خوشحالی ۔
الاَسَرُّ ۔ بیچ سے پولا چقماق ۔ مِنَ
الرِّجَالِ ۔ اجنبی آدمی ۔ بہت موٹا ۔
المَسَرَّۃُ ۔ مسرت و خوشی ۔ نازبو
کی شاخیں ۔ ج ۔ مَسَارُّ ۔ المِسَرَّۃُ
مُجَوَّفٌ ۔ نالی جس کے ذریعہ سے
پوشیدہ باتیں کرتے ہیں ۔
المَسْرُوْرُ ۔ مؤنث ۔ مَسْرُوْرَۃٌ ۔
سَرَأَتْ (ف) سَرْءًا و سَرْأَنٌ ۔
الجَرَادَۃُ اَوِ السَّمَکَۃُ اَوِ الضَّبَّۃُ ۔
ٹڈی یا مچھلی یا گوہ کا انڈے دینا ۔
المَرْأَۃُ ۔ عورت کا زیادہ بچے دینا ۔
اَسْرَأَتْ ۔ السَّمَکَۃُ ۔ مچھلی کا انڈے دینے
کے وقت کو پہنچنا ۔
السَّرْءُ والسِّرْأَۃُ ۔ ٹڈی ، مچھلی ، گوہ
وغیرہ کا انڈا ۔
السَّرُوْءُ ۔ مِنَ السَّمَکِ وَنَحْوِھَا ۔ بہت
انڈے دینے والی مچھلی وغیرہ ۔ ج ۔
سُرُوْءٌ ۔ وسُرًّا ۔ اَرْضٌ
مَسْرُوْءَۃٌ ۔ بہت ٹڈی والی زمین ۔
سَرَبَ (ن) سُرُوْبًا ۔ المَاءُ ۔ پانی کا
جاری ہونا ۔ بہنا ۔ الوَحْلُ ۔ گھستے چلے

جانا۔ الإبلُ۔ اونٹوں کا چرنے کے لیے جانا۔ (۔ سَرَبًا) القِرْبَةَ۔ مشک سینا۔

سَرِبَ (س) سَرَبًا۔ الإناءُ۔ برتن کا ٹپکنا۔ الماءُ مِنَ الإناءِ۔ پانی کا برتن سے بہہ جانا۔

سُرِبَ۔ ناک میں چاندی کا دھواں داخل ہونے سے گھٹن محسوس کرنا۔ صفت (مَسْرُوْبٌ)

سَرَّبَ۔ الإبلَ۔ اونٹوں کی ٹولی ٹولی کرکے بھیجنا۔ إلَيَّ الأشياءَ۔ اس نے مجھ کو چیزیں ایک ایک کرکے دیں۔ الحافِرُ۔ زمین کو دائیں بائیں سے کھودنا۔ القِرْبَةَ۔ مشک میں پانی ڈالنا (۔ أَسْرَبَ۔) الماءَ مِنَ الإناءِ۔ برتن سے پانی بہانا۔

تَسَرَّبَ۔ مِنَ الماءِ۔ پانی سے بھر جانا۔ الوَحْشُ فِي جُحْرِهِ۔ وحشی جانور کا اپنے سوراخ میں گھس جانا۔

إنْسَرَبَ۔ سوراخ میں داخل ہونا۔ الماءُ مِنَ الإناءِ۔ پانی بہنا۔

السَّرْبُ۔ مص۔ مویشی۔ جانب۔ سینہ، راستہ۔ کہتے ہیں "فُلانٌ مُخَلَّى السَّرْبِ" فلاں پر کوئی تنگی نہیں۔ "وخَلِّ لَهُ سَرْبَهُ" اس کا راستہ چھوڑو۔

السِّرْبُ۔ ہرنوں کا ریوڑ یا پرندوں کا ٹولہ کھجور کے درختوں کا جھنڈ۔ راستہ۔ دل۔ "فُلانٌ وَاسِعُ السِّرْبِ" فلاں فراخ دل ہے۔ ج۔ أَسْرَابٌ۔

السَّرَبُ۔ وحشی جانور کا سوراخ یا بل۔ زمین کے اندر کا گڑھا۔ تہ خانہ۔ پانی کی نالی۔ مشک سے بہنے والا پانی۔ طَرِيقٌ سَرَبٌ۔ بہت چلتا ہوا راستہ۔ ج۔ أَسْرَابٌ۔

السَّرِبُ۔ بہنے والا پانی۔ مَزَادَةٌ سَرِبَةٌ۔ بہنے والی مشک۔

السَّرْبَةُ۔ قریب کا سفر، مشک کی سیون۔

السُّرْبَةُ۔ ہرنوں گھوڑوں وغیرہ کا ریوڑ۔ راستہ۔ انگور کی بیلوں کی قطار۔ کھجور کے درختوں کا جھنڈ۔ بیچ سینہ سے پیٹ تک کے بال۔ ج۔ سُرُب۔

السَّرَابُ۔ دوپہر کی چلچلاتی دھوپ میں پانی کی طرح نظر آنے والی ریگستانی ریت۔ جھوٹ وفریب کے لیے یہ ضرب المثل ہے۔ کہتے ہیں "هُوَ أَخْدَعُ مِنَ السَّرَابِ" وہ سراب سے زیادہ جھوٹا ہے۔ اور فریبی ہے۔

السَّارِبُ۔ فا۔ صاف ظاہر۔ واضح۔ (۔ والسَّرُوْبُ) سیدھا جانے والا۔

المَسْرَبُ۔ ج۔ مَسَارِبُ۔ راستہ۔ مَسْرَبُ الماءِ۔ پانی بہنے کا راستہ۔

المَسْرَبَةُ والمَسْرُبَةُ۔ چراگاہ۔ بیچ سینہ سے پیٹ تک کے بال۔ آنسو بہنے کی جگہ۔ دُبُر۔ ج۔ مَسَارِبُ۔

المُنْسَرِبُ۔ لمبا۔ تیز بہنے والا پانی۔

سَرْبَخَ۔ دوپہر کو چلنا۔ آرام سے چلنا۔ چست وچالاک ہونا۔

السَّرْبَخُ۔ دور تک پھیلا ہوا بیابان جو آدمی کو بھٹکا دے۔ قَفْرٌ (سِرْبَاخٌ ومُسَرْبَخٌ) دور تک پھیلا ہوا بیابان جو راہ چلنے والے کو بھٹکا دے۔ گم کردے۔

سَرْبَلَهُ۔ قمیص پہنانا۔ کرتا پہنانا۔

تَسَرْبَلَ بِالسِّرْبَالِ۔ قمیص پہننا۔

السِّرْبَالُ۔ قمیص یا ہر پہنا جانے والا لباس۔ ج۔ سَرَابِيلُ۔

سَرَجَ (ن) سَرْجًا۔ جھوٹ بولنا۔ المَرْأَةُ شَعْرَهَا۔ عورت کا بالوں کو گوندھنا۔ بالوں کی چوٹی بنانا۔

سَرِجَ (س)، سَرَجًا۔ جھوٹ بولنا۔ حسین چہرہ والا ہونا۔

سَرَّجَ۔ الشيءَ۔ چیز کو خوبصورت بنانا۔ سَرَّجَهُ اللهُ توفیق دینا۔ سَرَّجَ۔ الشَّعْرَ۔ بال گوندھنا۔ بالوں کی چوٹی بنانا۔ الحَدِيثَ بات گھڑ لینا۔ کہتے ہیں "إنَّهُ يُسَرِّجُ الأحَادِيثَ" تَسْرِيجًا۔ وہ جھوٹی باتیں گھڑتا ہے عوام کہتے ہیں "سَرَّجَ الثَّوْبَ"۔ یعنی اس نے سلائی کے دور دور ٹانکے لگائے۔ صحیح لفظ شَرَّجَ ہے

أَسْرَجَ۔ الفَرَسَ۔ گھوڑے پر زین کسنا۔ السِّرَاجَ۔ چراغ روشن کرنا۔

تَسَرَّجَ۔ عَلَيْهِ۔ جھوٹا گمان کرنا۔

السَّرْجُ۔ زین۔ ج۔ سُرُوْجٌ

السِّرَاجُ۔ چراغ۔ ج۔ سُرُجٌ۔ سِرَاجُ اللَّيْلِ۔ جگنو۔

السِّيْرَاجُ۔ تلوں کا تیل۔ اس کو "شِيْرَج" بھی بولتے ہیں۔

السَّرَّاجُ۔ جھوٹا۔ زین ساز۔ السِّرَاجَةُ زین سازی۔

الأُسْرُوْجَةُ۔ جھوٹ۔

السُّرَيْجِيَّاتُ۔ سریج لوہار کی بنائی ہوئی تلواریں۔

المَسْرَجَةُ۔ چراغ دان۔ ج۔ مَسَارِجُ۔

المِسْرَجَةُ۔ چراغ۔ ج۔ مَسَارِجُ۔

السِّرْجِنُ والسِّرْجِيْنُ والسِّرْجُوْنُ۔ گوبر

سَرَحَتْ (ف)، سَرْحًا وسُرُوْحًا۔ المَوَاشِيُ۔ مویشی کا چرنے کے لیے جانا۔ السَّيْلُ۔ سیلاب کا آہستہ آہستہ بہنا (۔ سَرْحًا) المَوَاشِيَ۔ مویشی کو چرنے کے لیے بھیجنا۔ سَرْحَهُ۔ بھیجنا۔ "سَرَحَ مَا فِي صَدْرِهِ" دل کی بات کو کھولنا۔

سَرِحَ (س)، سَرَحًا۔ الرَّجُلُ۔ کسی کا

اپنے معاملات کے لیے نکلنا

سَرَّحَ - المَوَاشِيَ - مویشی کو چرنے کے لیے بھیجنا - القومَ - آزاد کر دینا - چھوڑ دینا - الزَّوْجَةَ - بیوی کو طلاق دینا - اسم السَّرَاحُ ہے - إِلَيْهِ رَسُوْلًا - پیغامبر بھیجنا - الأَمْرَ - کام کو آسان کرنا - اللّٰهُ فُلَانًا لِلْخَيْرِ - کسی کو بھلائی و نیکی کی توفیق دینا - الشَّعْرَ - بالوں میں کنگھا کرنا - عَنْهُ - کھول دینا -

اِنْسَرَحَتِ - الدَّابَّةُ - جانور کا نرم اور تیز چلنا - الرَّجُلُ - پاؤں کھول کر چت لیٹنا - ننگا ہونا -

تَسَرَّحَ - مِنَ المَكَانِ - نکلنا - عَنْهُ - کھولا جانا - الكَتَّانُ - کتان کے اجزا کا جدا جدا ہونا -

السَّرْحُ - مص - مویشی - جانور - گھر کا صحن - لمبا درخت یا بے خار درخت - واحد (سَرْحَةٌ) ج - سُرُوْحٌ -

السَّرْحَةُ - جوان گدھی جو ابھی گیابھن نہ ہوئی ہو - خَيْلٌ سُرُحٌ وناقَةٌ سُرُحٌ - تیز و نرم رفتار گھوڑا یا اونٹنی - عَطَاءٌ سُرُحٌ - بلا ٹال مٹول فوری بخشش -

السِّرْحَانُ - بھیڑیا - شیر - حوض کا درمیان ج - سِرَاحٌ وسَرَاحٍ وسَرَاحِيْنُ ذَنَبُ السِّرْحَانِ - صبح کاذب -

السِّرْحَانَةُ - مؤنث السِّرْحَانُ -

السَّرِيْحُ - مِنَ الأُمُوْرِ - سہل، آسان - جلدی کیا ہوا - جلدی - السَّرِيْحُ مِنَ الخَيْلِ - ننگی پیٹھ کا گھوڑا -

السَّرِيْحَةُ - جوتا وغیرہ سینے کا تسمہ - کپڑے کا ٹکڑا - تنگ راستہ - ج - سَرَائِحُ -

السَّارِحُ - فا - اونٹوں کو چرانے والا چرواہا - مویشی - مؤنث - سَارِحَةٌ -

المِسْرَحُ - ج - مَسَارِحُ والمِسْرَحَةُ - کنگھی

المَسْرَحُ - چراگاہ - ج - مَسَارِحُ -

المُنْسَرِحُ - شعر کی بحروں میں سے ایک بحر (ـ والسِّرْيَاحُ مِنَ الخَيْلِ - تیز رو گھوڑا - رَجُلٌ سِرْيَاحٌ - دراز آدمی -

السَّرَاحُ - تسریح کا اسم - کہتے ہیں "اِفْعَلْهُ فِي سَرَاحٍ وَرَوَاحٍ" اس کو آسانی سے کرو -

السُّرْحُوْبُ - گیدڑ - متناسب الاعضا لمبا آدمی -

السِّرْحَالُ - بھیڑیا -

سَرَدَ (ن ض) سَرْدًا و سِرَادًا - الجِلْدَ - چمڑا سینا - الشَّيْءَ - سوراخ کرنا - الدِّرْعَ - زرہ بننا - الحَدِيْثَ أَوِ القِرَاءَةَ - اچھی طرح بیان کرنا یا پڑھنا - اچھی طرح رواں کرنا - الصَّوْمَ - لگاتار روزے رکھنا - الكِتَابَ - کتاب کو تیزی سے پڑھنا -

سَرِدَ و سَرِدَ (س) سَرَدًا - مسلسل روزے رکھنا -

سَرَّدَ و أَسْرَدَ - الأَدِيْمَ و نَحْوَهُ - چمڑا سینا - النَّخْلُ - درخت خرما کا پانی نہ ملنے سے مرجھا جانا -

تَسَرَّدَ - الدُّرُّ - موتیوں کا ترتیب وار پر جانا - کہتے ہیں "تَسَرَّدَ دَمْعُهُ كَمَا يَتَسَرَّدُ اللُّؤْلُؤُ" یعنی موتیوں کی طرح اس کے آنسوؤں کی لڑی بندھ گئی -

السَّرْدُ - مص - زرہ - زرہ کی کڑیاں - نُجُوْمٌ سَرْدٌ - ساتھ ساتھ ایک قطار کے ستارے -

السَّرَدُ - مص - لگاتار ہونا -

السَّرَادُ - پانی نہ دیا جانے سے پھل کی پژمردگی -

السِّرَادُ و السِّرِيْدُ و المِسْرَدُ - ستالی -

المِسْرَدُ - زبان - دوہری سلائی کا جوتا -

السَّرَّادُ - زرہ ساز -

المَسْرُوْدُ و المُسَرَّدُ و المَسْرُوْدَةُ - زرہ

السِّرْدَابُ - تہ خانہ - ج - سَرَادِيْبُ -

سَرْدَحَ - محل چھوڑنا - سَرْدَحَهُ - بیکار چھوڑنا

السِّرْدَاحُ و السِّرْدَاحَةُ - لمبی مضبوط اونٹنی، کیلے کے درختوں کا جھنڈ - واحد (سِرْدَاحَةٌ) أَرْضٌ سِرْدَاحٌ - ہموار زمین - دور کی زمین - ج - سَرَادِحُ و سَرَادِيْحُ -

سَرْدَقَ - البَيْتَ - پردہ لگانا - شامیانہ لگانا - خیمہ لگانا -

السُّرَادِقُ - شامیانہ - خیمہ - اوپر چھایا ہوا غبار یا دھواں - ج - سُرَادِقَاتٌ -

سَرِسَ (س) سَرَسًا - بدخلق ہونا - بے عقلی کے بعد عقلمند ہونا - جہالت کے بعد دانا ہونا -

السَّرِيْسُ - دانا - مقبوضہ چیز کی حفاظت کرنے والا -

سَرْسَرَ - الشَّفْرَةَ - دھار تیز کرنا -

السُّرْسُوْرُ - دانا - زیرک - پیارا - خالص ساتھی کہتے ہیں "هُوَ سُرْسُوْرُ مَالٍ" وہ مال کا بہت اچھا منتظم ہے - اور اس کے مصالح سے خوب واقف ہے -

السِّرْسَامُ - دماغ کی ایک بیماری -

سَرَطَ (ن) و سَرِطَ (س) سَرْطًا و سَرَطَانًا و تَسَرَّطَ و اسْتَرَطَ - الشَّيْءَ - نگلنا -

اِنْسَرَطَ - الشَّرَابُ فِي حَلْقِهِ - حلق میں آسانی سے اتر جانا -

السِّرَاطُ - صاف کھلا راستہ -

السُّرَاطُ - مِنَ السُّيُوفِ - تیز کاٹنے والی تلوار۔

السُّرَاطِیُّ - شمشیر بُراں (ــ و السُّرُطُ و السِّرْوَاطُ و السُّرُطَةُ و السِّرْطِیْطُ ۔) جلد نگل جانے والا۔ بہت کھانے والا۔ السُّرُطُ - تیز چلنے والا۔

السَّرَطَانُ - مص۔ کیکڑا۔ برج سرطان۔ ایک پھوڑا جس میں رگیں کیکڑے کے پاؤں کی طرح دکھائی دیتی ہیں۔ انگریزی میں اس کو کینسر کہتے ہیں۔ "فَرَسٌ سَرَطَانٌ او سَرَطَانُ الجَرْیِ" بہت تیز رفتار گھوڑا۔

المَسْرَطُ و المِسْرَطُ - خوراک نگلنے کی نالی۔ جلدی کھانے والا۔ سَرْطَعَ ڈر کی وجہ سے تیز دوڑنا۔

السَّرْطَلُ و السَّرْطَمُ - لمبا بے ڈول۔

السَّرْطَمُ و السِّرْطِمُ بہت کھاؤ، پیٹو۔

سَرِعَ (س) و سَرُعَ (ك) سُرْعَةً و سِرَعًا و سَرَعًا و سِرْعًا و سُرْعًا و سَرَاعَةً - جلدی کرنا۔

سَارَعَ - اِلَیْهِ - جلدی کرنا — فِی الاَمْرِ - کوشش کرنا۔

اَسْرَعَ - فِی المَشْیِ - جلدی چلنا۔

تَسَارَعَ و تَسَرَّعَ - اِلَی الاَمْرِ - کسی امر کی طرف سبقت کرنا۔ تیزی کرنا — تَسَرَّعَ - بِالاَمْرِ - سبقت کرنا۔ تَسَرَّعَ الاَمْرُ - جلد ہونا۔

السَّرْعُ و السِّرْعُ - انگور کی تازہ نازک شاخ۔ ہر تر و تازہ نازک شاخ۔ ج سُرُوعٌ۔

سَرْعَانَ و سِرْعَانَ و سُرْعَانَ - اسم فعل بمعنی جلدی کرنا، کبھی تعجب کے لیے آتا ہے۔ کہتے ہیں "لَسَرْعَانَ مَا فَعَلْتَ" - "تم نے کیسی جلدی کی۔"

سَرَعَانُ و سَرْعَانُ - القَوْمِ او الخَیْلِ - سب سے آگے کے لوگ یا گھوڑے۔

السَّرِیْعُ - جلدی کرنے والا۔ ج - سُرْعَانٌ مؤنث - سَرِیْعَةٌ ج - سِرَاعٌ - شعر کی بحروں میں سے ایک بحر۔

السَّرِعُ و السَّرَعَانُ - جلد باز۔ مؤنث سَرِعَةٌ۔

الاَسَارِیْعُ - کمان کی لکیریں۔ سفید جسم سرخ سر والے کیڑے۔ واحد (اُسْرُوْعٌ و یَسْرُوْعٌ)

المِسْرَعُ و المِسْرَاعُ - جلدی کرنے والا۔ ج - مَسَارِعُ و مَسَارِیْعُ۔

سَرِغَ (س) سَرَغًا - انگور کے گچھے ڈنڈیوں کے ساتھ کھا جانا۔

السَّرْغُ - انگور کی شاخ۔ ج - سُرُوْغٌ۔

سَرَفَتْ (ن) سَرْفًا - السُّرْفَةُ الشَّجَرَةَ - کیڑے کا درخت کے پتوں کو کھا جانا۔ — الاُمُّ وَلَدَهَا - ماں کا بچہ کو زیادہ دودھ پلانے کی وجہ سے بیمار ڈال دینا۔

سَرِفَ (س) سَرَفًا - الاَمْرَ - کسی کام کو بھلانا۔ جاہل ہونا۔ عطا کرنا۔ کہتے ہیں "مَا فِی عَطَائِهِمْ مَنٌّ وَلَا سَرَفٌ" یعنی ان کی بخشش غلطی سے پاک ہے۔ نہ کسی پر احسان جتاتے ہیں، نہ مستحق کو چھوڑ کر غیر مستحق کو دیتے ہیں۔

سَرِفَ - القَوْمَ - تجاوز کرنا — الطَّعَامُ - گھن لگنا — الرَّجُلُ بِالخَمْرِ - شراب کا عادی اور بہت دلدادہ ہونا۔

اَسْرَفَ - المَالَ - فضول خرچی کرنا۔ فِی کَذَا - حد سے تجاوز کرنا۔ زیادتی کرنا۔ خطا کرنا۔ جاہل ہونا۔ غافل ہونا۔ صفت (مُسْرِفٌ)

السُّرْفَةُ - سرخ جسم سیاہ سر والا کیڑا۔ گھن۔

السَّرَفُ - اعتدال کی حد کو چھوڑنا۔ میانہ روی کو نظر انداز کرنا۔ خطا۔ السَّرَافُ سرفہ کیڑے کا درخت کے پتوں کو کھا جانا۔ "رَجُلٌ سَرِفُ الفُؤَادِ" غافل آدمی۔ سَرِفُ العَقْلِ - کم عقل یا فاسد العقل۔

السُّرُوْفُ - سخت۔ بڑا۔ السَّرِیْفُ انگور کی بیلوں کی قطار۔

سَرَقَ (ض) سَرَقًا و سَرِقًا و سَرِقَةً و سَرْقَةً - عَنْهُ الشَّیْءَ و سَرَقَهُ الشَّیْءَ - چرانا۔ کہتے ہیں "سَرَقُوْا لَیْلَةً مِنَ الشَّهْرِ" جبکہ اس رات کو بڑی عیش و عشرت سے گذاریں۔ سَرَقَتْنِیْ - میری آنکھ مجھ پر غالب آگئی۔

سُرِقَ - الرَّجُلُ - کسی کے گھر میں چوری ہونا — صَوْتُهُ - آواز بیٹھنا۔ صفت (مَسْرُوْقُ الصَّوْتِ)

سَرِقَ (س) سَرَقًا - الشَّیْءُ - پوشیدہ ہونا۔ سَرِقَتْ مَفَاصِلُهُ - کمزور جوڑوں والا ہونا۔

سَرَّقَهُ - کسی کی طرف چوری کی نسبت کرنا سَرَّقَ الشَّیْءَ - چیز چرانا۔

سَارَقَهُ - النَّظَرَ - ایک دوسرے پر اچٹتی نظر ڈالنا۔ دزدیدہ نگاہ سے دیکھنا — سَارَقَ النَّظَرَ اِلَیْهِ - کسی کو دیکھنے کے لیے موقع چرانا۔

تَسَرَّقَ - تھوڑا تھوڑا چرانا — النَّظَرَ او السَّمْعَ - چوری سے دیکھنا یا سننا۔

اِنْسَرَقَ - عَنْهُ - جانے کے لیے پیچھے ہٹنا۔ جوڑوں کا کمزور ہونا، سست ہونا۔

اِسْتَرَقَ - مِنْهُ الشَّیْءَ - چرانا — السَّمْعَ - چوری چھپے سننا — الکَاتِبُ بَعْضَ المُحَاسَبَاتِ - چھپا لینا۔ ظاہر نہ کرنا۔

السَّرِقَةُ ۔ مص ۔ چرائی ہوئی چیز۔

السَّارِقُ ۔ فا ۔ ج ۔ سَرَقَہ ۔ وسُرَّاقٌ و سَارِقُوْنَ ۔

السَّرَقَةُ ۔ مص ۔ ریشمی کپڑے کا ٹکڑا ۔ ج ۔ سَرَقٌ ۔

السُّرَاقَةُ ۔ چرائی ہوئی چیز۔

المُسْتَرِقُ ۔ فا ۔ ناقص، کمزور ۔ مُسْتَرِقُ العُنُقِ کوتاہ گردن ۔

السُّرْقُعُ ۔ ترش نبیذ۔

السِّرْقِيْنُ والسِّرْجِيْنُ ۔ گوبر ۔ کھاد ۔

سَرِكَ (س) سَرَكًا ۔ قوت کے بعد بدن کا کمزور پڑنا ۔

سَرْوَكَ وتَسَرْوَكَ ۔ بڑھاپے یا تکان کی وجہ سے آہستہ چلنا ۔ سست چلنا ۔

سَرَّمَهُ ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

تَسَرَّمَ ۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا ۔

السُّرْمُ ۔ مستقیم آنت کا ٹکڑا ۔ ج ۔ أَسْرَامٌ ۔

السَّرَمُ ۔ دُبر کا درد ۔

السُّرْمَانُ ۔ زرد و سیاہ بھڑ ۔

السَّرْمَدُ ۔ دائم، ہمیشہ ۔ لَيْلٌ سَرْمَدٌ ۔ لمبی رات ۔

السَّرْمَدِيُّ ۔ جس کا نہ اول ہو نہ آخر ۔

تَسَرْمَطَ ۔ الشَّعْرُ ۔ بالوں کا ہلکا اور کم ہونا ۔

السَّرْمَطُ والسُّرَامِطُ والسُّرْمُطُ والمُسْرَمَطُ والسَّرْمَطِيْطُ ۔ ہر لمبی چیز رَجُلٌ سُرْمُطٌ ہر ایک چیز نگل جانے والا آدمی ۔

سَرْهَدَ ۔ السَّنَامَ ۔ کوہان کاٹنا ۔ الصَّبِيَّ ۔ بچہ کو اچھی طرح خوراک دینا ۔

السَّرْهَدُ ۔ کوہان کی چربی ۔ بہت پانی ۔

المُسَرْهَدُ ۔ مفع ۔ فربہ ۔ موٹا ۔

سَرْهَفَ ۔ الغِذَاءَ ۔ غذا کو عمدہ بنانا ۔ الصَّبِيَّ ۔ بچہ کو اچھی خوراک کھلانا ۔

سَرَا يَسْرُو سَرْوًا ۔ سَرَتِ الجَرَادَةُ ٹڈی کا انڈے دینا ۔ و سَرَّى تَسْرِيَةً وأَسْرَى إِسْرَاءً ۔ الثَّوْبَ عَنْهُ ۔ کپڑے اتارنا ۔

سَرَا يَسْرُو وسَرُوَ يَسْرُو وسَرِيَ يَسْرَى سَرْوًا وسَرَاوَةً و سَرْوًا وسَرَاءً ۔ مروت اور سخاوت والا ہونا ۔

سُرِّيَ وأُسْرِيَ إِسْرَاءً ۔ عَنْهُ الهَمُّ ۔ کسی کا فکر دور ہونا ۔ سُرِّيَ القَوْمُ ۔ قوم کے سردار کا مارا جانا ۔

سَارَاهُ مُسَارَاةً ۔ ایک دوسرے پر فخر کرنا ۔

تَسَرَّى تَسَرِّيًا ۔ بناوٹی مروت و سخاوت بتانا ۔ ظاہر کرنا ۔ لونڈی بنانا ۔

إِسْتَرَى إِسْتِرَاءً ۔ اختیار کرنا ۔ چننا ۔ المَوْتُ القَوْمَ ۔ قوم کے سرداروں میں موت پھیلنا ۔

السَّرْوُ ۔ مص ۔ فضل، مروت ۔ سرو کا درخت ۔ واحد ۔ (سَرْوَةٌ)

السَّرْوَةُ والسِّرْوَةُ والسُّرْوَةُ ۔ چھوٹا تیر ۔ بعض کے نزدیک چوڑے پھل کا تیر ج سِرًى وسُرًى ۔

السَّرَاةُ ۔ پیٹھ، دن کی چڑھائی ۔ مِنَ الطَّرِيْقِ ۔ راستہ کا بیچ ۔ ج ۔ سَرَوَاتٌ ۔ وسَرَوَاتُ القَوْمِ ۔ قوم کے سردار ۔

السَّرِيُّ ۔ صاحب شرف و مروت، اور فیاض ۔ سخی، شریف سردار، عمدہ چیز ۔ ج ۔ سُرًى وسُرَاةٌ وسَرَاةٌ و أَسْرِيَاءُ وسُرَوَاءُ ۔ مونث ۔ سَرِيَّةٌ ۔ ج ۔ سَرِيَّاتٌ وسَرَايَا ۔

سَرْوَلَهُ ۔ پائجامہ پہنانا ۔ تَسَرْوَلَ ۔ پائجامہ پہننا ۔

السِّرْوَالُ والسِّرْوَالَةُ والسِّرْوِيلُ ۔ پائجامہ ۔ مونث ہے کبھی مذکر بھی آتا ہے ۔ ج ۔ سَرَاوِيلُ ۔ فَرَسٌ مُسَرْوَلٌ ۔ بازوؤں اور رانوں سے آگے بڑھی ہوئی سفیدی والا گھوڑا ۔

سَرَى يَسْرِي سُرًى وسَرْيَةً و سُرْيَةً وسِرَايَةً وسَرَيَانًا و مَسْرًى و اسْتَرَى ۔ رات میں چلنا صفت (سَارٍ) ج ۔ سُرَاةٌ ۔ وسَرَى بِهِ رات کو سفر کرانا ۔ و سَرَى عِرْقُ الشَّجَرِ ۔ درخت کی جڑیں زمین کے اندر اندر پھیلتی چلی گئیں ۔ سَرَى الدَّمُ فِي العُرُوقِ ۔ خون کا رگوں میں برابر دوڑنا ۔ الهَمُّ غم جاتا رہنا ۔ سَرَى الجُرْحُ إِلَى النَّفْسِ ۔ زخم کا اثر انداز ہو کر آخر جان لیوا ہونا ۔

سُرِيَ ۔ عَنْهُ ۔ غم یا غصہ کا زائل ہونا ۔

أَسْرَى إِسْرَاءً ۔ رات میں چلنا ۔ الرَّجُلُ ۔ کسی کا کشادہ، اونچی زمین کی طرف جانا ۔

سَرَّى ۔ عَنْهُ أَوْعَنْ قَلْبِهِ ۔ کسی کا فکر دور کرنا ۔ قَائِدُ الجَيْشِ ۔ کمانڈر کا دستہ فوج بھیجنا ۔

سَارَى ۔ صَاحِبَهُ رات میں ساتھی کے ساتھ چلنا ۔

السُّرَى والسَّرَيَانُ والسُّرْيَةُ ۔ مصادر رات کو چلنا ۔ رات کا سفر ۔ عرب کہتے ہیں " عِنْدَ الصَّبَاحِ يَحْمَدُ القَوْمُ السُّرَى " یہ ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جہاں بتانا ہو کہ مشقت برداشت کرنے سے ہی راحت کی امید نظر آتی ہے ۔

اِبْنُ السُّرَى ۔ رات کا مسافر ۔

السِّرْوَةُ ۔ ٹڈی کا بچہ ۔

السَّرَاةُ ۔ ہر شئے کا بلند حصہ ۔ سَرَاةُ الجَبَلِ ۔ پہاڑ کی چوٹی ۔ سَرَاةُ الضُّحَى ۔ چاشت کا شروع ۔

السَّرَاءُ۔ ایک درخت جس سے کمانیں بناتے ہیں۔ واحد
السَّرَّاءُ۔ رات کو بہت چلنے والا۔
السَّارِیْ۔ فا۔ ج۔ سُرَاۃ ر۔ والمُسَارِیْ والمُسْتَرِیْ) شیر۔
السَّارِیَۃُ۔ مؤنث السَّارِیْ۔ رات کو چلنے والی جماعت۔ رات کو آنے والا بادل۔ ستون۔ ثم۔ ملاحین کی اصطلاح میں مستول۔ ج۔ سَوَارٍ۔
السَّرَایَۃُ والسَّرَایَا۔ قصر شاہی (فارسی کلمہ ہے)
السَّرِیُّ۔ چھوٹی نہر۔ ج۔ اَسْرِیَۃٌ و سُرْیَانٌ۔
السَّرِیَّۃُ۔ فوج کا دستہ۔ تیر کا چھوٹا گول پھل۔ ج۔ سَرَایَا۔
السَّاسَبُ والسِّیْسَبُ والسَّیْسَبُ۔ ایک درخت جس کی لکڑی سے تیر بناتے ہیں
السِّیْسَبَانُ۔ ایک درخت کا نام۔
الاَسَطُّ۔ لمبی ٹانگوں والا آدمی۔
السُّطُطُ۔ ظالم لوگ۔
المَسْطَبَۃُ والمِسْطَبَۃُ۔ چبوترہ، اہرن کہکشاں۔ سائلوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ سرائے۔ ج۔ مَسَاطِبُ (صاد کے ساتھ بلیغ تر ہے۔)
سَطَحَہٗ (ف) سَطْحًا۔ بچھانا، پچھاڑنا۔ لٹانا۔ (ر۔ و سَطَّحَ) البَیْتَ۔ گھر کی چھت کو ہموار کرنا۔ سَطَحَ و سَطَّحَ۔ النَّاقَۃَ۔ اونٹنی کو بٹھانا۔
تَسَطَّحَ۔ ہموار ہونا۔
اِنْسَطَحَ۔ چت لیٹنا۔ پھیلنا۔
السَّطْحُ۔ مص۔ مکان کی چھت۔ ہر بلند اور اوپر سے چوڑی چیز۔ ج۔ سُطُوْحٌ۔
السَّطِیْحُ۔ پھیلا ہوا۔ کمزوری یا بیماری کے باعث سستی سے اٹھنے والا۔ والسَّطِیْحَۃُ) مشک۔

المُسَطَّاحُ۔ زمین پر پھیلی ہوئی بیل یا گھاس۔ واحد (سُطَّاحَۃٌ)
المِسْطَحُ۔ برابر کرنے کا اوزار۔ بیلن۔ خیمہ کا ستون۔ کھلیان۔ خرمن۔ کھجوروں کو خشک کرنے کی جگہ۔ (ـــ والمِسْطَاحُ) کھجور کی شاخوں کی چٹائی
اَنْفٌ مُسَطَّحٌ۔ چپٹی ناک۔
سَطَرَہٗ (ن) سَطْرًا۔ لکھنا۔ ـــ ہٗ بِالسَّیْفِ۔ تلوار سے کاٹنا۔ سَطَرَ الرَّجُلَ۔ کسی کو پچھاڑنا۔
سَطَّرَ۔ قصے بنانا۔ بے اصل باتیں جمع کرنا۔ عَلَیْہِ۔ بے اصل اور ڑٹلیات سے مشابہ باتیں بیان کرنا۔ قصے سنانا یا بیان کرنا۔ القِرْطَاسَ۔ سطریں برابر کرنے کے لیے کاغذ پر لکیریں کھینچنا۔
اَسْطَرَ۔ پڑھنے میں غلطی کرنا۔
اِسْتَطَرَ۔ لکھنا۔ کہتے ہیں "ھٰذَا مُسْتَطَرٌ" یعنی یہ لکھا ہوا ہے۔
السَّطْرُ۔ لکیر، قطار۔ تحریر کی سطر۔ ج۔ اَسْطُرٌ و سُطُوْرٌ و اَسْطَارٌ و جج اَسَاطِیْرُ۔ کہتے ہیں "اِنْ ھٰذَا اِلَّا اَسَاطِیْرُ الاَوَّلِیْنَ" یہ تو اگلوں کی محض بے سند اور بے بنیاد باتیں ہیں جو اسی طرح چلی آرہی ہیں۔
السُّطْرَۃُ۔ آرزو۔ امید، خواہش
الاَسْطَارُ والاِسْطَارُ والاُسْطُوْرُ والاُسْطِیْرُ۔ ہر وہ چیز جو لکھی جائے ج۔ اَسَاطِیْرُ۔ "الاُسْطُوْرَۃُ الاُسْطِیْرَۃُ" بے اصل و بے بنیاد بات۔
السَّاطِرُ والسَّطَّارُ۔ قصاب۔
السَّاطُوْرُ۔ گوشت کاٹنے یا ہڈی وغیرہ توڑنے کا قصاب کا بگدا۔ ج۔ سَوَاطِیْرُ۔

المِسْطَرَۃُ والمِسْطَرَۃُ۔ کاغذ پر لکیریں کھینچنے کا رولر۔ ج۔ مَسَاطِرُ۔
المُسْطَارَۃُ والمِسْطَارَۃُ۔ تیز اور پینے والے کو پچھاڑ دینے والی شراب۔ پکانے سے پہلے انگور کا شیرہ، بلند غبار۔
سَطَعَ (ف) سَطْعًا و سُطُوْعًا و سَطِیْعًا۔ الغُبَارُ اَوِ الرَّائِحَۃُ اَوِ النُّوْرُ۔ غبار یا بو یا روشنی کا بلند ہو کر پھیل جانا۔ بِیَدَیْہِ۔ تالی بجانا۔ (ـ سَطْعًا) رَاْسَہٗ۔ گردن دراز کرنا اور سر اٹھانا۔ البَعِیْرَ۔ اونٹ کی گردن یا پہلو پر لمبا داغ لگانا۔
سَطِعَ (س) سَطَعًا۔ دراز گردن ہونا۔ صفت (اَسْطَعُ ۔) مؤنث۔ سَطْعَاءُ۔
سَطَّعَہٗ۔ بلند کرنا۔ پھیلانا۔ اٹھانا ـــ البَعِیْرَ۔ اونٹ کے لمبا داغ لگانا۔
السَّطْعُ۔ مص۔ ہر چیز بلند ہو کر پھیل جانے والی۔
السَّطَعُ۔ تالی۔ تالی کی یا تیر پھینکنے کی آواز۔
السِّطَاعُ۔ لمبا اونٹ۔ خیمہ یا گھر کا سب سے لمبا ستون، اونٹ کی گردن یا پہلو کا لمبا داغ۔ ج۔ سُطُعٌ و اَسْطِعَۃٌ۔
السَّطِیْعُ۔ صبح۔ لمبا۔
المِسْطَعُ۔ خوش بیان۔ فصیح۔ کہتے ہیں "خَطِیْبٌ مِسْطَعٌ و مِصْقَعٌ" یعنی مقرر فصیح و بلیغ ہے۔
سَطَلَہٗ (ن ض) سَطْلًا۔ الدَّوَاءُ۔ دوا کا کسی کو مدہوش کرنا۔ نشہ دینا۔
اِنْسَطَلَ و اِسْتَطَلَ۔ مدہوش ہونا۔ "جَاءَ یَتَسَیْطَلُ" وہ اکیلا آیا۔
السَّاطِلُ مِنَ الغُبَارِ۔ بلند غبار۔
السَّطْلُ۔ تانبے کا ایک دستہ والا برتن۔ ج۔ اَسْطَالٌ و سُطُوْلٌ۔ لمبے قد والا آدمی۔

الاُسْطُولُ۔ جہازوں کا بیڑا (عجمی کلمہ ہے)۔
ج۔ اَسَاطِیْلُ۔
سَطَمَ (ن) سَطْمًا۔ الباب۔ دروازہ بند کرنا۔
السِطام۔ آگ ہلانے کی کریلنی۔ بوتل کا ڈاٹ یا کارک۔ تلوار کی دھار۔
السَطَمُ۔ مص۔ تلوار کی دھار۔
السُطُومُ۔ جڑیں۔
الاِسْطَام۔ آگ ہلانے کی کریلنی۔
الاُسْطُمُّ و الاُسْطُمَّةُ۔ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ۔ ہر چیز کا وسط یا بڑا حصہ۔ مِنَ البَحْرِ۔ سمندر کا بڑا حصہ۔ کہتے ہیں "لَیْلٌ طَمَا اُسْطُمُّهٗ": رات کی تاریکی بہت بڑھ گئی۔ "هُوَ فِی اُسْطُمَّةِ قَوْمِهٖ" وہ اپنی قوم کے اشراف میں ہے۔ ج۔ اَسَاطِمُ۔
السَاطِنُ۔ خبیث۔ الاُسْطُونُ۔ مِنَ الجِمَالِ۔ لمبی گردن کا اونٹ۔
الاُسْطُوَانَةُ۔ ستون۔ ہم۔ جانور کی ٹانگ۔ ج۔ اَسَاطِیْنُ۔ کہتے ہیں۔ "هُمْ اَسَاطِیْنُ الزَّمَانِ": وہ یکتائے روزگار ہیں۔
اَلْمُسَطَّنُ۔ لمبی ٹانگوں والا۔
سَطَا یَسْطُوْ سَطْوًا و سَطْوَةً۔ بِهٖ و عَلَیْهِ۔ کسی پر حملہ کر کے مغلوب کرنا۔ الفَرَسُ گھوڑے کا چھوڑے چوڑے قدم اٹھاتے ہوئے دوڑ پڑنا۔ الماءُ۔ پانی کا زیادہ ہونا۔ "مَاسَطَوْتُ فِی طَعَامِ اَحَدٍ" میں نے کھانے کو نہیں چکھا۔
سَاطَی۔ الرَّجُلَ۔ سختی یا نرمی کا برتاؤ کرنا۔
السَّاطِی۔ فا۔ دور دور قدم رکھنے والا گھوڑا۔ دم اٹھا کر دوڑنے والا گھوڑا۔
تَسَعَّبَ۔ الشَیْءُ۔ تار سا کھینچنا۔ جس طرح شہد کے شیرہ وغیرہ سے۔
اِنْسَعَبَ۔ الماءُ۔ پانی بہنا۔
السَّعْتَرُ۔ پہاڑی پودینہ۔ بہترین لفظ "صَعْتَرٌ" ہے۔
السَّعْتَرِیُّ او الصَّعْتَرِیُّ۔ بہادر، سخی، چالاک۔
سَعَدَ (ف) سَعْدًا و سُعُوْدًا۔ الیومُ۔ دن کا مبارک ہونا۔
سَعِدَ (س) و سُعِدَ سَعَادَةً۔ نیک بخت ہونا۔ خوش نصیب ہونا۔ صفت۔ (سَعِیْدٌ) ج۔ سُعَدَاءُ و (مَسْعُوْدٌ) ج۔ مَسَاعِیْدُ۔
سَاعَدَهٗ۔ عَلَی الاَمْرِ۔ کسی کام پر مدد کرنا۔
اَسْعَدَهٗ۔ عَلَی الاَمْرِ۔ مدد کرنا۔
اَسْعَدَهُ اللّٰهُ۔ اللہ اس کو نیک بخت کرے۔ صفت (مَسْعُوْدٌ)۔
تَسَعَّدَ۔ مبارک ہونا۔ الرَّاعِی۔ چرواہے کا سعدان گھاس کی چراگاہ تلاش کرنا۔
اِسْتَسْعَدَ۔ بِالشَّیْءِ۔ چیز کو اپنے لیے مبارک خیال کرنا۔
السَّعْدُ۔ برکت۔ خوش نصیبی۔ ج۔ اَسْعُدٌ و سُعُوْدٌ۔ کہتے ہیں "لَبَّیْكَ وَسَعْدَیْكَ"۔ میں تمہاری خدمت کے لیے بار بار حاضر ہوں۔ سُعُوْدُ النُّجُوْمِ۔ دس ستارے جن میں سے ہر ایک ستارہ سعد کہلاتا ہے۔
السَّاعِدُ۔ فا۔ سردار۔ "مَا لَهُمْ سَاعِدٌ یَعْتَمِدُوْنَهٗ": ان کا کوئی رئیس نہیں کہ اس پر بھروسہ و اعتماد کریں۔ کلائی۔
سَاعِدُ الطَّیْرِ۔ پرندے کے بازو۔ ج۔ سَوَاعِدُ۔ طَائِرٌ شَدِیْدٌ السَّوَاعِدِ۔ مضبوط بازو والا پرندہ۔
السَّاعِدَةُ۔ چرخی کا ڈنڈا۔ ج۔ سَوَاعِدُ۔ نہر یا سمندر میں پانی جانے کے نالے۔ ہڈی کے مغز کی نالی۔ تھن کے دودھ کی نالی۔ بازو بند۔
السَّاعِدَةُ۔ نیک بختی۔
السُّعَادَی۔ زخم بھرنے والی ایک خوشبودار گھاس۔
السَّعْدَانُ۔ ایک خاردار بوٹی جو اونٹ کی مرغوب غذا ہے۔
سُعْدَانُ۔ امداد۔ "سُبْحَانَ اللّٰهِ و سُعْدَانَهٗ" میں خدا تعالٰی کی پاکی بیان کرتا ہوں اور اس کی تابعداری کرتا ہوں۔
السَّعْدَانَةُ۔ کبوتر۔ پستان کا سرا یا اس کے آس پاس کی سیاہی۔
السُّعُوْدَةُ۔ خوش بختی۔
سَعَرَ (ف) سَعْرًا و اَسْعَرَ۔ النَّارَ۔ آگ جلانا۔ البعیرُ الاِبِلَ بِجَرَبِهٖ۔ اونٹ کا اور اونٹوں میں خارش پھیلا دینا۔ سَعَرَ القومَ شَرًّا۔ ساری قوم میں بدی پھیلا دینا۔ سَعَرَنَا هُمْ جلانا۔ پیوست کرنا۔
سَعَرَ اللَّیْلَ بِالمَطِیِّ۔ طے کرنا۔
سَعَرَتِ النَّاقَةُ فِی سَیْرِهَا۔ اونٹنی کا تیز دوڑنا۔ صفت (سَعُوْرٌ)
سَعَرْتُ الیومَ فِی حَاجَتِی سَعْرَةً۔ آج میں اپنی حاجت کے فکر میں سارے دن چکر کاٹتا رہا۔
سَعَرَ (س) سَعَرَانًا۔ الفَرَسُ۔ گھوڑے کا تیز دوڑنا۔
سُعِرَ۔ البَعِیْرُ۔ اونٹ کا مجنون ہونا۔ صفت (مَسْعُوْرٌ) الرَّجُلُ۔ گرم ہوا سے جھلس جانا۔
سَعَّرَ۔ النَّارَ۔ آگ بھڑکانا۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کا اندازہ لگانا اور بھاؤ مقرر کرنا۔ القَوْمُ۔ قوم کا کسی بھاؤ پر

اتفاق کرنا۔

سَاغَرَهٗ مُسَاغَرَةً۔ بھاؤ ٹھہرانا۔

تَسَغَّرَتِ ۔ النَّارُ۔ آگ کا جل پڑنا ۔ بھڑک جانا ۔ الحَطَبُ لکڑی کا آگ پکڑ لینا۔

اِسْتَغَرَ۔ بھڑکنا۔ الشَّرُّ۔ برائی و بدی کا پھیل پڑنا۔ الجَرَبُ فِي البَعِيرِ۔ اونٹ کی بغل وغیرہ میں کھجلی شروع ہونا۔

السِّعْرُ۔ نرخ بھاؤ۔ ج۔ اَسْعَارٌ۔

السُّعْرُ۔ گرمی، بہت بھوک (۔ والسُّعُرُ) جنون۔

السَّعِرُ مجنون۔ ج۔ سَعْرَى۔

السُّعْرُ والسُّعْرَةُ۔ سیاہی مائل رنگ۔

السُّعْرَةُ۔ کام کی ابتدا، کھانسی۔

السَّعِيرُ۔ آگ کی لپٹ۔ ج۔ سُعُرٌ۔

السُّعَارُ۔ گرمی۔ بھوک کی تیزی۔ پیاس کی شدت۔

السَّاعُورُ۔ آگ۔ تنور۔ السَّاعُورَةُ۔ آگ۔

الاَسْعَرُ۔ دبلا۔ لاغر جس کے پٹھے دکھائی دیتے ہوں، سیاہی مائل رنگ والا۔ مؤنث (سَعْرَاءُ) ج۔ سُعْرٌ۔

المِسْعَرُ۔ آگ جلانے والا۔ کہتے ہیں "هُوَ مِسْعَرُ حَرْبٍ" وہ لڑائی کی آگ بھڑکانے والا ہے۔ سخت۔ دراز گردن، دیوانہ کتا۔ (۔ والمِسْعَارُ) جس سے آگ جلائی جائے۔

المَسْعُورُ۔ پیٹ بھرے پر بھی کھانے کا حریص۔ نَاقَةٌ مَسْعُورَةٌ۔ دیوانی اونٹنی۔ مَسَاعِرُ۔ البَعِيرِ۔ اونٹ کی ران کی جڑیں اور بغل۔

سَغْسَغَ و تَسَغْسَغَ۔ فُلَانٌ۔ بہت بوڑھا ہونا۔ الشَّيْخُ۔ بوڑھے کا بڑھاپے کے سبب لڑکھڑانا۔ قریب قریب قدم رکھنا۔

سَغْسَغَ۔ رَاْسَهٗ۔ سر کو تیل پلانا۔

السُّغْسُغُ۔ بھیڑیا۔

سَعَطَهٗ (ن) سَعْطًا و سَعَّطَهٗ و اَسْعَطَهٗ۔ الدَّوَاءَ۔ ناک میں دوا ڈالنا۔

اَسْعَطَهُ الرُّمْحَ۔ اس نے اس کی ناک میں نیزہ مارا۔ اَسْعَطَهٗ عِلْمًا۔ اس نے اس کو علم خوب سمجھایا۔

اِسْتَعَطَ۔ الدَّوَاءَ۔ ناک میں دوا ڈالنا۔ چڑھانا۔

اِسْتَسْعَطَ۔ ناک میں دوا ڈالنے کو کہنا۔

السَّعِيطُ۔ خوشبو، بان کا درخت یا اس کا تیل۔ رائی کا تیل (۔ والسُّعَاطُ) بو کی تیزی۔

السَّعُوطُ۔ ناک میں چڑھانے کی دوا۔ نسوار۔ عام لوگ اس کو العَطُوس بولتے ہیں۔

المِسْعَطُ و المُسْعُطُ۔ نسوار کی ڈبیہ۔

سَعَفَهٗ (ف) سَعْفًا۔ بِحَاجَتِهٖ۔ کسی کی حاجت روائی کرنا۔

سَعِفَ (س) سَعَفًا۔ ناخنوں کے ارد گرد سے انگلیوں کا پھٹ جانا۔

سُعِفَ۔ الوَجْهُ۔ چہرہ کا پھنسیوں والا ہونا۔ صفت (مَسْعُوفٌ)

سَعَّفَ۔ المِسْكَ۔ مشک کو دوسری خوشبوؤں کے ساتھ ملانا۔

سَاعَفَهٗ۔ مدد کرنا۔ اَسْعَفَهٗ۔ کسی کی حاجت پوری کرنا۔ ہٗ عَلَى الاَمْرِ مدد دینا۔ الشَّيْءُ۔ قریب و نزدیک ہونا

اَسْعَفَهُ الصَّيْدُ۔ شکاری کا موقع دینا۔ اَسْعَفَتِ الحَاجَةُ حاجت کا قریب ہونا۔ اِلَيْهِ۔ توجہ کرنا۔ ارادہ کرنا۔

تَسَعَّفَتْ۔ اَظْفَارُهٗ۔ ناخنوں کا پھٹنا۔

السَّعْفُ۔ مص۔ سامان۔ رذیل شخص۔

السُّعْفَةُ۔ سر یا چہرہ پر نکلنے والی پھنسیاں۔

السَّعَفُ۔ مص۔ دلہن کا جہیز۔ گھر کا سامان و اسباب۔ ج۔ سُعُوفٌ۔ اونٹ کے منہ کی ایک بیماری، کھجور کی شاخ۔ واحد (سَعَفَةٌ) السُّعُوفُ۔ بڑے پیالے۔ انسان کی فطری عادتیں مثلاً جود و کرم وغیرہ۔ اس کا مفرد مسموع نہیں۔

الاَسْعَفُ۔ مِنَ الاِبِلِ۔ منہ کی بیماری والا اونٹ۔ مِنَ الخَيْلِ۔ سفید پیشانی والا گھوڑا۔ مؤنث۔ (سَعْفَاءُ) ج۔ سُعْفٌ۔

السُّعَافُ۔ ناخن کے آس پاس سے چمڑا اکھڑنا۔

المُسَاعِفُ۔ فا۔ قریب، نزدیک۔

سَعَلَ (ن) سُعَالًا و سُعْلَةً۔ کھانسی ہونا۔ (۔ سَعْلًا) چست ہونا۔

اَسْعَلَهٗ۔ چست بنانا۔ کھانسی پیدا کرنا۔

اِسْتَسْعَلَتِ۔ المَرْاَةُ۔ عورت کا چڑیل سا ہونا۔ بھتنی جیسی ہونا۔

السُّعَالُ۔ کھانسی۔

السِّعْلَاءُ والسِّعْلَاةُ و سِعْلَى۔ بھتنی یا بھوت ج۔ سَعَالَى و سِعْلَيَاتٌ۔

السَّعَالِيُّ۔ دوائی کا ایک پودا۔

السَّاعِلُ والمَسْعَلُ۔ گلا۔ حلق۔

سَعَمَ (ف) سَعْمًا۔ البَعِيرُ۔ اونٹ کا سریع السیر ہونا۔ تیز چال چلنا۔ صفت (سَعُومٌ) سَعِمَةٌ و سَعِمَةٌ۔ غذا دینا۔ سَيْلٌ مِسْعَامٌ و مُسْعَامٌ تیز بہنے والا سیلاب۔

اَسْعَنَ۔ سائبان بنانا۔ بڑا خیمہ لگانا۔

السَّعْنُ۔ چربی۔ خالص شراب۔

السُّعْنُ۔ چرس۔ بڑا ڈول۔ ج۔ سِعَنَةٌ

السَّعْنَةُ۔ مبارک، منحوس (ضد) کھانے کی کثرت یا قلت "مَالَهٗ سَعْنَةٌ وَ لَا مَعْنَةٌ" اس کے پاس کچھ بھی نہیں۔

السُّغُنَةُ۔ شامیانہ۔ خیمہ۔ اونٹ کا اوپر کا لٹکا ہوا ہونٹ۔ ج۔
السَّعْوُ والسَّعْوَةُ والسَّعْوَاءُ۔ رات کی گھڑی۔
الاَسْعَاءُ۔ رات کی گھڑیاں۔ السَّعْوَةُ موم بتی۔ موم۔
السُّعَاوِيُّ۔ بیداری یا سفر کو بہت صبر سے برداشت کرنے والا۔
سَعَى يَسْعٰى سَعْيًا۔ کام کرنا۔ چلنا۔ دوڑنا۔
۔ اِلَيْهِ۔ قصد کرنا۔ فِیْ حَاجَةِ الرَّجُلِ۔ کسی کی حاجت پورا کرنے کی راہ نکالنا۔ کسی کام کا بندوبست کرنا۔ اہتمام کرنا۔ لِعِيَالِهٖ۔ عیال کے لیے کرانا۔ (سِعَايَةً) اَلْمُتَصَدِّقُ صدقات وصول کرنا (۔ سِعَايَةً و سَعْيًا) بِفُلَانٍ عِنْدَ الْاَمِيْرِ۔ چغلی کھانا۔ بدگوئی کرنا۔ سَعَتِ الْاَمَةُ۔ لونڈی کا زنا کرنا۔
سَاعٰى۔ ہٗ۔ کوشش میں کسی پر غالب آنا۔
اَسْعٰى اِسْعَاءً۔ الرَّجُلَ۔ کوشش کرانا۔
اِسْعَوْا بِهٖ۔ تلاش کرنا۔
اِسْتَسْعٰى اِسْتِسْعَاءً۔ الرَّجُلَ۔ کسی کو صدقات جمع کرنے پر لگانا۔ ۔ العَبْدَ۔ آزادی حاصل کرنے کے لیے کام کرانا۔
السِّعَايَةُ۔ مص۔ چغل خوری۔
السَّاعِي۔ فا۔ محصل۔ خراج وصدقات وصول کرنے والا۔ ج۔ سُعَاةٌ ڈاکیا۔
المَسْعٰى۔ کوشش، مسلک، تصرف۔ ج۔ مَسَاعٍ۔
سَغَبَ (ن) وسَغِبَ (س) سَغْبًا و سُغُوْبًا و سَغَبًا و سَغَابَةً و مَسْغَبَةً۔ بھوکا ہونا۔ صفت۔ سَاغِبٌ و سَغِبٌ و سُغْبَانٌ (مؤنث (سَغْبٰى)، ج۔ سِغَابٌ۔
اَسْغَبَ۔ القَوْمُ۔ قوم کا قحط سالی میں مبتلا ہونا۔
السَّغَابُ۔ بھوک۔ المُسْغَبُ۔ جائز۔
سَغَدَ سَغْدًا۔ سوچنا۔ فِصَالٌ (سَاغِدَةٌ و مَسْغَدَةٌ و مَسَاغِدَةٌ) اونٹ کے دودھ سے سیراب اور موٹے بچے۔
السَّغْدُ۔ مص۔ ہلکی بارش۔
سَغْسَغَ۔ الوَتَدَ۔ میخ کو اپنی جگہ سے ہلانا۔ ہٗ فِی التُّرَابِ۔ مٹی میں دھنسانا۔ رَاْسَهٗ بِالدُّهْنِ۔ سر کو تیل پلانا۔ الدُّهْنَ فِیْ رَاْسِهٖ۔ سر میں تیل لگانا۔
تَسَغْسَغَ۔ مِنَ الْاَمْرِ۔ کسی معاملہ سے رہائی پانا۔ فِی الْاَرْضِ۔ داخل ہونا۔
سَغِلَ (س) سَغَلًا۔ لاغر ہو کر جھریاں پڑنا۔ صفت (سَغِلٌ)
سَغَمَهٗ۔ الْمَاءَ۔ کسی کو گھونٹ گھونٹ کر کے پانی پلانا۔ سَغَّمَ الوَلَدَ۔ بچہ کو اچھی غذا دینا۔ پرورش کرنا۔
اَسْغَمَهٗ۔ کسی کو بہت ایذا دینا۔ ۔ اُسْغِمَ و سُغِمَ۔ اچھی خوراک دیا جانا۔
المُسَغَّمُ والمُسْغَمُ۔ اچھی غذا والا۔ پروردۂ ناز و نعمت اور فربہ لڑکا۔
سَفَّ (ن) سَفِيْفًا۔ الطَّائِرُ و السَّحَابُ۔ پرندہ یا بادل کا زمین کے قریب ہو کر اڑنا یا گذرنا۔ الخُوْصَ۔ کھجور کے پتوں سے بننا۔ الْمَاءَ۔ بہت پانی پی کر بھی سیراب نہ ہونا۔
سَفَّ (س) سَفًّا۔ الدَّوَاءَ و السَّوِيْقَ و نَحْوَهُمَا۔ دوا یا ستو وغیرہ کو سفوف کی شکل میں کھانا۔ پھنکی بنا کر پھانکنا۔
اَسَفَّ اِسْفَافًا۔ الخُوْصَ۔ کھجور کی پتیوں سے بننا۔ الرَّجُلُ۔ بھاگنا۔ ادنٰے باتوں کے پیچھے پڑنا۔ البَعِيْرُ۔ اونٹ کو خشک گھاس چرانا۔ الفَرَسَ اللِّجَامَ۔ گھوڑے کے لگام لگانا۔
۔ الطَّائِرُ و السَّحَابُ۔ پرندہ یا بادل کا زمین سے قریب ہو کر اڑنا یا گذرنا۔ کہتے ہیں "مَا اَسَفَّ مِنْهُ شَيْئًا" اس نے اس سے کچھ حاصل نہیں کیا۔
اَسَفَّ النَّظَرَ۔ تیز نظر سے دیکھنا۔
۔ الشَّیْءَ۔ بعض کو بعض سے ملا کر جوڑنا
۔ الاَمْرُ۔ قریب ہونا۔ اُسِفَّ وَجْهُهٗ۔ چہرہ کا رنگ پلٹ جانا۔
اِسْتَفَّ۔ الدَّوَاءَ۔ دوا کو سفوف کی شکل میں کھانا۔
السِّفُّ و السُّفُّ۔ ایک قسم کا باریک لمبا سانپ۔
السُّفَّةُ۔ کھجور کے پتوں کی ٹوکری۔ مٹھی بھر چیز۔ موباف (۔ و السَّفُوْفُ) دوا وغیرہ کی پھنکی۔
السَّفِيْفُ۔ مص۔ ابلیس کا نام۔ زین کا تنگ کھجور کے پتوں کی بنی ہوئی چیز۔
السَّفِيْفَةُ۔ کجاوہ باندھنے کا چوڑا پٹا، یا تنگ۔ ج۔ سَفَائِفُ۔
سَفِتَ (س) سَفْتًا۔ بہت پانی پی کر بھی سیراب نہ ہونا۔
السَّفْتُ۔ بے برکتا کھانا۔
سَفْتَجَهٗ۔ ہنڈی دینا۔ السُّفْتَجَةُ ہنڈی۔ ج۔ سَفَاتِجُ۔
سَفَحَ (ف) سَفْحًا و سُفُوْحًا۔ الدَّمَ اَوِ الدَّمْعَ۔ خون یا آنسو بہانا۔ بہنا۔ (۔ سَفْحًا و سُفُوْحًا و سَفَحَانًا)۔ الدَّمْعُ۔ آنسو بہانا۔ صفت (سَافِحٌ) ج۔ سَوَافِحُ۔
سَفَحَ۔ الرَّجُلُ۔ غیر مفید کام کرنا۔

سَافَحَا و تَسَافَحَا۔ زنا کرنا۔ بدکاری کرنا۔
سَفْحٌ۔ اِلْجَبَلِ۔ دامنِ کوہ۔ ج۔ سُفُوحٌ۔
الْاَسْفَحُ۔ وہ شخص جس کے سر کے اگلے حصہ کے بال جھڑ گئے ہوں۔ صاف چندیا والا۔
السَّفَّاحُ۔ بہت خون بہانے والا۔ بڑا فیاض۔ خوش بیان شیریں کلام۔
السَّفِیْحُ۔ موٹی چادر۔ بڑا بورا۔ جوئے کا ایک تیر جس کا کوئی حصہ نہیں ہوتا۔
السِّفَاحُ۔ مص۔ زنا۔ بدکاری۔
سَفَدَ (ض) الذَّکَرُ اُنْثَاہُ و سَفِدَھَا (س) سِفَادًا و سَفِدَ عَلَیْھَا و سَافَدَھَا سِفَادًا و مُسَافَدَۃً۔ جانور کا اپنی مادہ سے جفتی کرنا۔
سَفَّدَ۔ اللَّحْمَ۔ گوشت کو بھوننے کے لیے سیخ میں پرونا۔
اَسْفَدَہٗ۔ جفتی کرانا۔
اِسْتَسْفَدَ۔ البعیرَ۔ اونٹ پر پیچھے سے سوار ہونا۔
السَّفُّوْدُ۔ گوشت بھوننے کی سیخ۔ ج۔ سَفَافِیْدُ۔
سَفَرَ (ن)، سُفُوْرًا۔ سفر کے لیے نکلنا۔ — المَرْاَۃُ۔ عورت کا چہرہ کھولنا۔ صفت (سَافِرٌ)۔ — الصُّبْحُ — روشن ہونا — الحَرْبُ۔ لڑائی کا ختم ہونا۔ (— سَفْرًا) البَیْتَ گھر میں جھاڑو دینا — الرِّیْحُ الغَمَامَ ہوا کا بادل کو اڑائے جانا — الشَّیْءَ۔ جدا جدا کرنا۔ پراگندہ کرنا — الکِتَابَ کتاب لکھنا۔ — البَعِیْرَ۔ اونٹ کے نکیل ڈالنا۔ کاشت کے دھانسوں کو چرانا۔ نچلے حصہ کو چرانا۔
سَفَرَ (ض)، سَفْرًا و سَفَارَۃً و سِفَارَۃً۔ بَیْنَ القَوْمِ۔ لوگوں میں صلح کرانا۔ صفت (سَفِیْرٌ) ج۔ سُفَرَاءُ۔
اَسْفَرَ۔ چہرہ کھولنا — الصُّبْحُ۔ صبح کا روشن ہونا — الوَجْہُ۔ چہرہ کا حسین ہونا۔ چمکنا — الحَرْبُ۔ لڑائی کا سخت ہونا۔ تیز ہونا — مُقَدَّمَ رَاْسِہٖ۔ چندیا کے بال جھڑ جانا — اَسْفَرَ الشَّجَرُ۔ درخت کے پتوں کا گرنا۔ جھڑنا۔
سَفَّرَ — الرَّجُلَ۔ کسی کو سفر پر بھیجنا۔ — البَعِیْرَ۔ نکیل ڈالنا — النَّارَ آگ جلانا۔ بھڑکانا۔
سَافَرَ۔ سِفَارًا و مُسَافَرَۃً۔ — اِلٰی بَلَدِ کَذَا۔ روانہ ہونا — فُلَانٌ مرنا۔ سَافَرَتْ عَنْہُ الحُمّٰی۔ بخار کا چھوڑنا۔
تَسَفَّرَ۔ شروع رات میں آنا یا چرانا — شَیْئًا مِنْ حَاجَتِہٖ۔ کچھ حاصل کرنا۔ — الجِلْدُ۔ چمڑہ کا متاثر ہونا — المَرْاَۃَ۔ عورت سے چہرہ کھولنے کو کہنا۔
اِنْسَفَرَ۔ شَعْرَاہُ عَنْ رَاْسِہٖ۔ سر کے بال جھڑنا — الغَیْمُ۔ بادل کا پراگندہ ہونا — الاِبِلُ۔ جانا۔
السَّفَرُ۔ مص۔ جسم انسانی کا داغ۔ ج۔ سُفُوْرٌ۔ رَجُلٌ سَفْرٌ۔ مسافر آدمی قَوْمٌ سَفْرٌ۔ مسافر لوگ۔ نَاقَۃٌ سَفْرٌ۔ سفر کرنے والی اونٹنی
السِّفْرُ۔ بڑی کتاب۔ اجزائے توریت میں سے ایک جز۔ ج۔ اَسْفَارٌ۔
السَّفَرُ۔ مسافت کو طے کرنا۔ غروب آفتاب کے بعد کا وقت۔ ج۔ اَسْفَارٌ۔
السُّفْرَۃُ۔ مسافر کا کھانا۔ دسترخوان۔ ج۔ [illegible]
السِّفَارُ و السِّفَارَۃُ۔ نکیل۔ ج۔ اَسْفِرَۃٌ و سُفُرٌ و سَفَائِرُ۔
السَّافِرُ۔ فا۔ مسافر۔ ج۔ اَسْفَارٌ و سُفَّارٌ۔ وجج۔ اَسَافِرُ۔
السَّافِرُ۔ کاتب۔ ج۔ سَفَرَۃٌ۔
السَّافِرَۃُ۔ مؤنث السَّافِرُ ج سَوَافِرُ مسافر لوگ۔ قومٌ سَافِرَۃٌ۔ سفر کرنے والی قوم۔
السَّفِیْرُ۔ دو قوموں میں صلح کرانے والا۔ ج۔ سُفَرَاءُ۔ ایلچی۔ گرے ہوئے بال یا پتے۔ کھیتی کا نچلا حصہ۔
السَّفِیْرَۃُ۔ سونے یا چاندی کا ہار۔ ج۔ سَفَائِرُ۔
السَّفَارَۃُ و السِّفَارَۃُ۔ ایلچی گری۔ قوموں کے درمیان اصلاح۔
السُّفَارَۃُ۔ جھاڑو سے جمع کیا ہوا کوڑا کرکٹ۔
السَّفَّارَۃُ۔ مسافر لوگ۔ السَّفُّوْرُ۔ بہت کانٹوں کی ایک مچھلی۔
المِسْفَرُ و المِسْفَارُ۔ بہت سفر کرنے والا۔ مؤنث۔ مِسْفَرَۃٌ۔
المَسْفُوْرُ۔ سفر سے تھکا ہوا۔ درماندہ۔
المِسْفَرَۃُ۔ جھاڑو۔ ج۔ مَسَافِرُ۔
مَسَافِرُ الوَجْہِ۔ چہرہ کے کھلے ہوئے حصے۔
السَّفَرْجَلُ۔ بہی۔ ج۔ سَفَارِجُ۔ واحد (سَفَرْجَلَۃٌ)
السِّفْسِیْرُ۔ دلال۔ خادم۔ کام کا منتظم۔ ظریف و زیرک۔ ماہر لوہار۔ داروغہ۔ ج۔ سَفَاسِرَۃٌ و سَفَاسِیْرُ۔
السَّفْسَطَۃُ و السَّفْسِیْطَۃُ۔ باطل استدلال و قیاس، یا وہ جس کی بنیاد مغالطہ پر ہو۔ ج۔ سَفْسَطَاتٌ۔ نسبت کے لیے سَفْسَطِیٌّ و سُوْفِسْطَائِیٌّ۔
السُّوْفِسْطَائِیَّۃُ۔ بدیہیات و محسوسات کو نہ ماننے والا فرقہ۔
سَفْسَفَ۔ الدَّقِیْقَ۔ آٹا چھاننا —

العَمَلَ۔ کام کو اچھی طرح نہ کر۔
سَفْسَفَتْهُ الرِّيحُ۔ زمین پر سے اُڑانا۔
السَّفْسَافُ۔ ناکارہ اور ردی چیز۔ فُلَانٌ سَفْسَافُ الكَلَامِ۔ فلاں فضول گو ہے۔ بے مطلب کلام کرتا ہے۔ حقیر چیز۔ مِنَ الدَّقِيقِ۔ آٹے کا غبار کی طرح اڑنے والا باریک حصہ۔ مِنَ التُّرَابِ۔ باریک مٹی۔ — مِنَ الشِّعْرِ۔ ردی وناقص شعر۔
المُسَفْسِفَةُ۔ غبار اڑانے والی ہوا۔
سَفْسَقَ۔ الطَّائِرُ۔ پرندہ کا بیٹ کرنا۔ — السَّفْسَقَةُ۔ والسَّفْسِيقَةُ — مِنَ السَّيْفِ۔ تلوار کا جوہر۔
سَفَاسِقُ۔ "طَرِيقٌ" وَاضِحُ السَّفَاسِقِ۔ واضح نشانات کا راستہ۔
السُّفَاسِقُ۔ ہر لمبی چیز۔
سَفَطَ (ن)، سَفْطًا۔ السَّمَكَةَ۔ مچھلی کا چھلکا اتارنا۔
سَفُطَ (ك)، سَفَاطَةً۔ پاک نفس اور سخی ہونا۔
سَفَّطَ۔ الحَوْضَ۔ حوض کی درستی کرنا۔ اور اس کو بلند بنانا۔
تَسَفَّطَهُ۔ تھوڑا تھوڑا پینا۔
إِسْتَفَطَ۔ الشَّيْءَ۔ سب لے لینا۔ سب پی جانا۔
السَّفَطُ۔ مچھلی کا چھلکا۔ ٹوکری۔ جامہ دان۔ ج۔ أَسْفَاطٌ۔
السَّفَّاطُ۔ ٹوکری بنانے والا۔ سُفَاطَةُ البَيْتِ۔ گھر کا سامان۔
السَّفِيطُ۔ سخی، پاکیزہ طبیعت۔ سَفِيطُ النَّفْسِ۔ پاکیزہ نفس سخی۔ کمینہ وناکارہ (ضد) درخت سے گری ہوئی سبز کھجور۔
سَفَعَهُ (ف) سَفْعًا۔ طمانچہ مارنا — الشَّيْءَ۔ نشان لگانا۔ — بِنَاصِيَتِهِ۔ کسی کے پیشانی کے بال پکڑ کر کھینچنا۔ — وسَفَعَتْ، السَّمُومُ وَجْهَهُ۔ گرم ہوا کا کسی کے چہرہ کو جھلس کر دگرگوں کر دینا۔
سَفِعَ (س) سَفَعًا۔ سرخی مائل سیاہ ہونا۔
سَافَعَهُ۔ ایک دوسرے کو مارنا۔ طمانچہ لگانا سینہ سے لگانا۔ ہٹانا۔ دھتکارنا۔
تَسَفَّعَ۔ بِالنَّارِ۔ آگ تاپنا۔ إِسْتَفَعَ الرَّجُلُ۔ کپڑا پہننا۔
أُسْتُفِعَ۔ لَوْنُهُ۔ خوف وغیرہ کی وجہ سے رنگ متغیر ہونا۔
السَّفْعُ۔ کپڑا۔ رنگا ہوا کپڑا۔ ج۔ سُفُوعٌ۔
السَّفْعُ والسُّفْعَةُ۔ سرخی مائل سیاہی۔
السُّفْعُ والسُّفْعَةُ۔ اندرائن کا بیج۔
سُفَعُ۔ الشَّمْسِ۔ آفتاب کے سیاہ داغ۔ سُفَعُ الثَّوْرِ۔ بیل کے چہرہ پر سیاہ نقطے۔ السَّوَافِعُ۔ لُو کی لپٹیں۔ واحد (سَافِعَةٌ)
الأَسْفَعُ۔ سرخی مائل سیاہ رنگ والا۔ مؤنث (سَفْعَاءُ) ج۔ سُفْعٌ۔ شکرا۔ جنگلی بیل۔
مَسْفُوعٌ۔ العَيْنِ۔ دھنسی ہوئی آنکھ والا۔
سَفَقَهُ (ن)، سَفْقًا۔ طمانچہ مارنا۔ دروازہ بند کرنا۔
أَسْفَقَ۔ البَابَ۔ دروازہ بند کرنا۔ — الحَائِكُ الثَّوْبَ۔ جولاہے کا کپڑے کو گاڑھا بننا۔
سَفُقَ (ك)، سَفَاقَةً۔ الثَّوْبُ۔ کپڑے کا گف ہونا۔ گاڑھا ہونا۔
السَّفْقَةُ۔ طمانچہ۔ تھپڑ۔ السَّفِيقُ۔ گف۔ گاڑھا۔ رَجُلٌ سَفِيقٌ۔ بے حیا آدمی۔
السَّفِيقَةُ۔ سونے وغیرہ کا ورق، لکڑی کا رول جس پر چٹائیاں لپیٹی جاتی ہیں۔
سَفَكَ (ض)، سَفْكًا۔ المَاءَ أَوِ الدَّمَ۔ پانی یا خون بہانا۔ — الكَلَامَ۔ بہت بولنا۔ — سَفَّكَهُ۔ کسی کے سامنے سُفکہ پیش کرنا۔
إِنْسَفَكَ۔ بہنا۔ بہنا۔ گرنا۔
السُّفْكَةُ۔ تھوڑی سی خوراک جو غذا سے پہلے کھائی جائے۔
السَّفُوكُ والسَّفَّاكُ۔ بہت خون گرانے والا۔ هُوَ مَسْفُوكٌ أَوْ سَفَّاكٌ۔ بالكَلَامِ۔ وہ بڑا جھوٹا ہے۔
السَّفِيكُ۔ گرایا ہوا۔ بہایا ہوا۔ مُسْفِكٌ۔ باتونی آدمی۔
سَفَلَ (ن) وسَفِلَ (س)، وسَفُلَ (ك) سُفُولًا و سَفَالًا۔ نیچا ہونا۔ پست ہونا۔ حقیر ہونا۔ صفت۔ (سَافِلٌ) ج سَافِلُونَ وسَفَلَةٌ۔ وسُفَّلٌ و سُفَّالٌ وسُفْلَانٌ۔
سَفُلَ۔ سَفُلَ (ك)، سَفْلًا و سُفْلًا و سَفَالًا۔ فِي عِلْمِهِ أَوْ خُلُقِهِ۔ علم اور اخلاق میں ادنی ہونا۔ گھٹیا ہونا۔
(ن)۔ سُفُولًا، فِي الشَّيْءِ۔ اوپر سے نیچے اترنا۔
سَفَّلَهُ۔ نیچے اترنا۔ سَافَلَهُ۔ کمینی باتوں میں مقابلہ کرنا۔
تَسَفَّلَ۔ رفتہ رفتہ نیچے اترنا۔
إِسْتَفَلَ۔ اُترنا۔
السِّفْلُ والسُّفْلُ۔ نچائی۔ پستی۔
السِّفْلَةُ والسُّفَالَةُ۔ سب سے نچلا حصہ۔ سُفَالَةُ كُلِّ شَيْءٍ۔ تہہ، پیندا۔ سِفْلَةُ القَوْمِ وسِفْلَتُهُمْ۔ قوم میں ادنیٰ درجہ کے لوگ۔
السَّفَالَةُ۔ کمینگی۔
السَّافِلَةُ۔ دُبر۔ چوتڑ۔ نیزہ کا نچلا حصہ۔
سَافِلَةُ النَّهْرِ۔ ندی کا نشیبی رخ۔

الاَسْفَلُ۔ نچلا، نیچا، پست۔ ج۔ اَسَافِلُ کہا جاتا ہے "ثُمَّ رَدَدْنَاهُ اَسْفَلَ سَافِلِيْنَ" پھر ہم اس کو پستی کی حالت والوں سے بھی پست تر کر دیتے ہیں۔

السَفِيْلُ۔ نیچا۔ المَسْفَلَةُ۔ پست۔

سَفَنَتْ (ن)، و سَفِنَتْ (س) سَفْنًا۔ الرِيْحُ۔ ہوا کا سطح زمین پر چلنا۔

سَفَنَ (ض) سَفْنًا۔ الشيءَ۔ چھیلنا۔ سَفَّنَهُ۔ تراشنا اور نرم کرنا۔

السَفَنُ۔ کھردری کھال جس کو تلواروں کے قبضوں پر لگاتے ہیں۔ چوب تراشی کا آلہ۔

السَافِنَةُ والسَفُوْنُ۔ مِنَ الرِيَاحِ۔ سطح زمین پر چلنے والی ہوا۔ ج۔ سَوَافِنُ۔

السَفِيْنُ۔ لکڑی پھاڑنے کی کیل یا پھانا۔

السَفِيْنَةُ۔ جہاز کشتی۔ ج۔ سُفُنٌ و سَفِيْنٌ وسَفَائِنُ۔ السَفَّانُ۔ جہاز بنانے والا۔ والسِفَانَةُ۔ جہاز سازی۔ سَفَائِنُ البَرِّ۔ اونٹ۔ السَفَّانَةُ۔ موتی۔

المِسْفَنُ۔ چوب تراشی کا اوزار۔

سَفْنَجَ۔ جلدی کرنا۔ لِفُلَانٍ النَقْدَ نقدی جلدی دینا۔

السَفَنْجُ والسِفَنْجُ والسُفُنْجُ۔ اسپنج۔ مُردہ بادل۔

السَفَنَّجُ۔ لمبا۔ جلدی کرنے والا۔ مؤنث۔ سَفَنْجَةٌ۔

الاِسْفِنْطُ۔ خوشبودار رس۔ خصوصًا انگور کا۔

سَفَهَ (ن)، سَفْهًا۔ الرَجُلَ بے وقوفی میں دوسرے سے سبقت لے جانا۔ بے وقوفی پر آمادہ کرنا۔ بے وقوف کہنا۔ نَفْسَهُ۔ اپنے آپ کو ذلیل کرنا۔

سَفَهَ نَصِيْبَهُ۔ اپنا حصہ بھولنا۔

سَفِهَ (س)، سَفَهًا۔ بے وقوف ہونا۔ بری عادت والا ہونا۔ صفت۔ (سَفِيْهٌ) ج۔ سِفَاهٌ وسُفَهَاءُ مؤنث (سَفِيْهَةٌ) ج۔ سِفَاهٌ وسُفَّهٌ وسَفَائِهُ وسَفِيْهَاتٌ۔

سَفِهَ الشَرَابَ۔ شراب بہت پینا۔ نَصِيْبَهُ۔ اپنا حصہ بھولنا۔

سَفُهَ (ك)، سَفَاهَةً وسَفَاهًا۔ جاہل ہونا۔ بے وقوف ہونا۔ سَفَّهَ الرَجُلَ۔ بیوقوف بنانا۔ بے وقوف کہنا۔ ج۔

سَافَهَهُ۔ گالی گلوچ کرنا۔ الدَنَّ مٹکے کے پاس بیٹھ کر بار بار پینا۔ الشَرَابَ۔ بے اندازہ بہت زیادہ پینا۔

اَسْفَهَهُ۔ اللّٰهُ فُلَانًا المَاءَ۔ بہت پلانا اور سیر نہ ہونے دینا۔

تَسَفَّهَ۔ الرَجُلُ۔ بتکلف بے وقوف بننا۔ الرِيْحُ۔ ہوا کا مضطرب ہونا۔ الرِيْحُ الغُصُوْنَ۔ ہوا کا درخت کی شاخ کو جھکانا۔ فُلَانًا عَنْ مَالِهِ۔ کسی کا مال ٹھگ لینا۔

تَسَافَهَ۔ عَلَيْنَا۔

السَفَهُ۔ مص۔ جہالت۔ بردباری سے محرومی۔ بد اخلاقی۔

السَافِهُ۔ بے وقوف۔ بہت پیاسا۔

وَادٍ مُسْفَهٌ۔ بھری ہوئی وادی۔

المَسْفَهَةُ۔ بے وقوف۔ بہت پیاس لگانے والی خوراک۔

سَفَا يَسْفُوْ سُفُوًّا۔ تیز چلنا یا اڑنا۔

سَفِيَ (س)، سَفًا وسَفَاءً۔ پیشانی پر کم بال ہونا۔ الرَجُلُ۔ بے وقوف ہونا۔

اَسْفَتْ (سَفِيَ)، سَفِيَتْ۔ يَدُهُ۔ ہاتھ پھٹنا۔

اَسْفَى۔ بے وقوف ہونا۔ فُلَانًا۔ طیش پر آمادہ کرنا۔ بِهِ۔ کسی کے ساتھ بدسلوکی کرنا۔ برائی کرنا۔ اَسْفَتِ النَاقَةُ۔ اونٹنی کا لاغر ہونا۔

اَسْفَى۔ الزَرْعُ۔ غلہ کی بالیوں کے خاروں کا سخت ہونا۔ الرِيْحُ۔ ہوا کا چلنا۔

سَافَى۔ الرَجُلَ۔ گالی دینا۔ علاج کرنا۔ بے وقوفی کا برتاؤ کرنا۔

السَفَا۔ پیشانی کے بالوں کی کمی۔ خاک۔ دبلاپن۔ کانٹے دار درخت۔ واحد۔ (سَفَاةٌ)

السِفَاءُ۔ دوا۔ فَرَسٌ اَسْفَى۔ پیشانی پر کم بال رکھنے والا گھوڑا۔ تیز رفتار۔ مؤنث۔ سَفْوَاءُ۔ رِيْحٌ سَفْوَاءُ۔ تیز رفتار ہوا۔

سَفَى يَسْفِي سَفْيًا۔ التُرَابُ۔ خاک اڑنا یا بکھرنا۔

السَافِيَاءُ۔ غبار۔ السَفِيُّ۔ جس کو ہوا اڑائے۔

السَفِيُّ۔ پراگندہ غبار۔ الاَسْفَى مِنَ الخَيْلِ۔ پیشانی پر کم بال والا گھوڑا۔ مؤنث۔ سَفْيَاءُ۔ ج۔ سُفْيٌ۔

المُسْفِيُّ۔ چغل خور۔

سَقِبَتْ (س) سَقَبًا وسُقُوْبًا۔ الدَارُ۔ نزدیک ہونا۔

اسقبت۔ الدَارَ۔ قریب کرنا۔

اسقبتِ النَاقَةُ۔ اونٹنی کا نر بچہ جننا۔

تَسَاقَبَتِ۔ البُيُوْتُ۔ گھروں کا پاس پاس ہونا۔

السَقْبُ۔ ج۔ اَسْقُبٌ و سِقَابٌ و سُقُوْبٌ وسُقْبَانٌ۔ اونٹنی کا وہ بچہ جس کو ابھی جنا ہو۔ نوزائیدہ بچہ۔ ج۔ سِقْبَانٌ والسَقِيْبَةُ۔ خیمہ کا

ڈنڈا۔ سرسبز، موٹی اور لمبی شاخ۔

السَّاقِبُ۔ فا۔ نزدیک۔ دور۔ (ضد)

المِسْقَبُ والمِسْقَابُ۔ نرزائیدہ بچہ کی ماں۔ وہ مادہ جو عادۃً نر بچے جنے۔

سَقَدَ (ع) سَقْدًا و سَقَّدَ (و اَسْقَدَ۔ الفَرَسَ۔ دُبلا کرنا۔

السُّقْدَۃُ۔ ج۔ سُقَدٌ (السُّقَیْدَۃُ) ج سُقَیْدَاتٌ۔ سرخ پروں والا ایک چھوٹا پرندہ۔

سَقَرَتْہُ (ن) سَقْرًا۔ الشَّمْسُ۔ سورج کا کسی کو جھلسنا۔

اَسْقَرَتِ۔ النَّخْلَۃُ۔ کھجور کے درخت سے شیرہ بہنا۔

السَّقْرُ۔ مص۔ رمکرا۔

سَقَرُ۔ دوزخ (غیر منصرف ہے)

السَّقْرَۃُ۔ سورج کی سخت گرمی۔ تپش۔ ج۔ سَقَرَاتٌ۔

السَّاقُورُ۔ گرمی۔ جانور کو داغنے کا لوہا۔

السَّقَّارُ۔ غیر مستحق پر بہت لعنت بھیجنے والا۔ کافر۔ ج۔ سَقَّارَۃٌ۔

سَقْسَقَ۔ الطَّائِرُ۔ پرندہ کا بیٹ کرنا۔

سَقَطَ (ن) سُقُوطًا و مَسْقَطًا۔ زمین پر گرنا۔ کہتے ہیں۔ "سَقَطَ مِنْ عَیْنِیْ"۔ میری نظر سے گر گیا، یعنی میری نگاہ میں حقیر ہو گیا۔ سَقَطَ فِی الکَلَامِ غلطی کرنا۔ النَّجْمُ۔ ستارہ کا غروب ہونا۔ الحَرُّ۔ گرمی پڑنا یا دور ہونا۔ عَلٰی مَا لَدَیْہِ۔ موقع بازیافت سے مطلع ہونا۔ القَوْمُ اِلٰی قوم کا اترنا۔ الوَلَدُ مِنْ بَطْنِ اُمِّہٖ۔ بچہ کا ماں کے پیٹ سے نکلنا۔ سُقِطَ فِی یَدِہٖ۔ نادم ہونا۔ عَلَی الخَبِیْرِ سَقَطْتَ۔ تم واقف کار کے پاس پہنچے۔

سُقِطَ و اُسْقِطَ۔ فِی یَدِہٖ۔ لغزش کرنا۔ خطا کرنا۔ نادم۔ حیران ہونا۔

سَاقَطَہٗ سِقَاطًا و مُسَاقَطَۃً۔ گرانا یا مسلسل گرانا۔ الحَدِیْثَ۔ باری باری سے بات کرنا۔ الفَرَسُ الخَیْلَ گھوڑے کا اور گھوڑوں سے سبقت کرنا۔ الفَرَسُ العَدْوَ۔ گھوڑے کی سست دوڑ۔

اَسْقَطَہٗ۔ گرانا۔ اَسْقَطَتِ المَرْاَۃُ السِّقْطَ۔ عورت کا ادھورا بچہ گرانا۔ لَہٗ بِالکَلَامِ۔ گالی دینا۔ الرَّجُلَ کسی کے ساتھ ایسا کچھ کرنا، جس سے وہ حقیر ہو جائے۔ "مَا اَسْقَطَ فِیْ کَلِمَۃٍ"۔ اس نے کسی کلمہ میں غلطی نہیں کی۔

تَسَقَّطَہٗ۔ کسی کی خطاؤں کی تلاش کرنا۔ الخَبَرَ۔ تھوڑی تھوڑی حاصل کرنا۔

تَسَاقَطَ و اَسَّاقَطَ پے در پے گرنا۔

السَّقْطُ۔ شبنم یا برف۔ ٹیم (و السِّقْطُ والسُّقْطُ) ناتمام بچہ جو اپنی میعاد سے پہلے گر جائے۔ خیمہ کا گوشہ، پرندہ کا بازو۔ اس بادل کا کنارہ جو سطح زمین سے لگا ہوا دکھائی دے۔

السَّقْطَۃُ زور سے گرنا۔ لغزش۔

السَّقَطُ۔ ہر ناکارہ و بے خیر چیز۔ ردی سامان۔ فضیحت و شرمندگی۔ لکھنے بولنے یا حساب میں غلطی۔ ج۔ اَسْقَاطٌ۔

السَّاقِطُ۔ کمینہ۔ ج۔ سُقَّاطٌ و سِقَطٌ۔ مؤنث۔ سَاقِطَۃٌ۔

السَّاقِطَۃُ۔ کمینہ۔ ناقص العقل۔ پکنے سے پہلے گر جانے والا پھل۔ ج۔ سَوَاقِطُ۔

السِّقَاطُ۔ مص۔ سَاقِطٌ کی جمع۔ لغزش۔ پکنے سے پہلے گر جانے والا پھل۔ پرندہ کا بازو۔

السُّقَاطُ والسُّقَاطَۃُ۔ گری ہوئی چیز۔ السَّقُوطُ۔ گرا ہوا۔

السَّقِیْطُ۔ احمق۔ ناقص العقل۔ مؤنث سَقِیْطَۃٌ۔ برف، شبنم وغیرہ۔

السَّقَّاطُ۔ بہت گرنے والا۔ بہت تیز تلوار (۔ و السَّقَطِیُّ) ردی سامان بیچنے والا۔ کباڑی۔

السَّقَّاطَۃُ۔ السَّقَّاط کا مؤنث۔

المَسْقَطُ والمَسْقِطُ۔ گرنے کی جگہ۔ ج۔ مَسَاقِطُ۔ مَسْقَطُ رَاْسِ الرَّجُلِ۔ انسان کی پیدائش گاہ۔ المَسْقَطَۃُ گرنے کا سبب۔ مُسْقِطَۃُ الاَحْبَالِ بڑی مصیبت۔

الاُمُّ المِسْقَاطُ۔ قبل از وقت بچہ گرانے کی عادت رکھنے والی ماں۔

سَقَعَہٗ (ض) سَقْعًا۔ کسی کے تھپڑ مارنا۔ کسی کو سخت سست کہنا۔ برائی سے پیش آنا۔

سَقَعَ۔ الدِّیْکُ۔ مرغ کا بانگ دینا۔ "مَا اَدْرِیْ اَیْنَ سَقَعَ"۔ مجھے نہیں معلوم وہ کہاں گیا۔

اُسْتُقِعَ۔ لَوْنُہٗ۔ رنگ کا متغیر ہونا۔

السُّقْعُ۔ گھر، زمین کا گوشہ۔ ج۔ اَسْقَاعٌ۔

السِّقَاعُ۔ وہ کپڑے کا ٹکڑا جو اوڑھنی کو تیل سے بچائے۔ برقع۔ وہ چیز جس سے اونٹنی کی ناک باندھی جائے۔

الاَسْقَعُ۔ سبز پر اور سفید سر کا چڑیا کے مانند ایک پرندہ جو پانی کے قریب ملتا ہے۔ ج۔ اَسَاقِعُ۔ دشمنوں اور حاسدوں سے دور رہنے والا۔

سَقَفَ (ن) سَقْفًا و سَقَّفَ۔ البَیْتَ۔ گھر پر چھت ڈالنا۔

سَقِفَ (ن) سِقِّیْفٰی و سُقِفَ و تَسَقَّفَ۔ بشپ ہونا۔

اَسْقَفَہٗ و سَقَّفَہٗ۔ عَلَیْہِمْ بشپ بنانا۔

سَقِفَ (س) سَقَفًا۔ کبڑا اور لمبا ہونا۔ صفت (اَسْقَفُ) مؤنث۔ سَقْفَاءُ ج۔ سُقْفٌ۔

السَّقْفُ۔ مِنَ البَیْتِ۔ گھر کی چھت۔ ج۔ سُقُوفٌ۔

السَّقِیْفُ۔ چھت۔ ج۔ سُقُفٌ و سُقَفٌ۔

السَّقِیْفَۃُ۔ چھت پاٹنے کا تختہ یا پتھر۔ سونے یا چاندی کے پتلے پتلے پترے۔ اونٹ کی پسلی۔ ج۔ سَقَائِفُ۔ ھَدَمَ السَّفَرُ سَقَائِفَ البَعِیْرِ۔ سفر نے اونٹ کی پسلیاں توڑ ڈالیں۔

الْاَسْقَفُ۔ موٹی اور لمبی ہڈیوں والا۔ مِنَ الجِمَالِ۔ وہ اونٹ جس پر بال نہ ہوں۔ مِنَ الظُّلْمانِ۔ ٹیڑھی گردن کا شترمرغ۔

الْاُسْقُفُ۔ بشپ۔ مطران۔ ج۔ اَسَاقِفَۃُ و اَسَاقِفُ۔

الْاُسْقُفِیَّۃُ۔ بشپ کا عہدہ، بشپ کی رعیت کی طرف منسوب۔

المُسَقَّفُ۔ صفت۔ لمبا۔

سَقَلَہٗ (ن) سَقْلًا۔ صیقل کرنا۔

سَقِلَ (س) سَقَلًا۔ البَعِیْرُ۔ اونٹ کے کھُر میں سیدھی جانب کجی ہونا۔

السُّقْلُ۔ کمر۔ السقل مِنَ الرِّجَالِ۔ پتلی کمر والا۔ مِنَ الخَیْلِ۔ گھوڑے کی پیٹھ پر گوشت کم ہونا۔

السِّیْقِلُ و السِّیْقَلُ و الْاَسْقَالُ و الْاَسْقِیْلُ۔ جنگلی پیاز۔

الاِسْقَالَۃُ۔ اونچی جگہ پر پہنچنے کے لیے پاڑھ۔ ج۔ اَسَاقِیْلُ۔

سَقْلَبَہٗ۔ پچھاڑنا۔

السَّقْلَبُ۔ علاقہ خزر کے رہنے والے لوگوں کی ایک جماعت جو یورپ کے ملکوں میں جا کر آباد ہو گئی۔ واحد (سَقْلَبِیٌّ) ج۔ سَقَالِبَۃُ۔

سَقِمَ (س) و سَقُمَ (ک) سَقَمًا و سُقْمًا و سَقَامًا و سَقَامَۃً۔ بیمار ہونا یا بیماری کا دراز ہونا۔ صفت (سَقِیْمٌ) ج۔ سِقَامٌ و سُقَمَاءُ۔

اَسْقَمَہٗ و سَقَّمَہٗ۔ بیمار ڈالنا۔ و اَسْقَمَ الرَّجُلُ۔ بیمار گھر والا ہونا۔ السُّقْمُ و السَّقَمُ۔ ج۔ اَسْقَامٌ۔ و (السَّقَامُ) بیماری۔

السَّقِمُ و السَّقِیْمُ۔ بیمار۔ کَلَامٌ سَقِیْمٌ۔ غیر درست کلام۔ مکانٌ سَقِیْمٌ۔ عفونتناک جگہ۔ ھُوَ سَقِیْمُ الصَّدْرِ عَلٰی اَخِیْہِ۔ وہ اپنے بھائی سے کینہ رکھتا ہے۔

المِسْقَامُ۔ بہت بیمار رہنے والا۔ دائمُ المریض۔ جنم روگی۔ اَرْضٌ مِسْقَمَۃٌ۔ بیماریوں والی زمین۔

السَّقَنْقُوْرُ۔ ماہی ریگ۔ ریت کی مچھلی۔

سَقَیٰ (ض) سَقْیًا۔ الرَّجُلَ۔ پانی پلانا۔ کسی سے سَقَاکَ اللّٰہُ یا سَقْیًا۔ کہنا۔ کسی پر عیب لگانا۔ کسی کی غیبت کرنا۔ الثَّوْبَ کپڑا رنگنا۔ سَقَاہُ اللّٰہُ الغَیْثَ۔ خدا تعالیٰ اس کے لیے بارش بھیجے۔ بَطْنُہٗ بیماری کی وجہ سے پیٹ میں پانی جمع ہونا۔

سُقِیَ۔ قَلْبُہٗ عَدَاوَۃً۔ دل کا دشمنی سے بھر جانا۔ بَطْنُہٗ پیٹ میں بیماری کا پانی جمع ہونا۔

سَقّٰی تَسْقِیَۃً۔ الرَّجُلَ۔ بہت پلانا۔ سَقْیًا لَکَ کہنا۔ الثَّوْبَ کپڑے کو بار بار رنگ میں ڈبونا۔

اَسْقٰی اِسْقَاءً۔ پانی پینے کے لیے دینا پانی کی طرف رہنمائی کرنا۔ مویشی کو پانی پلانا، یا زمین کو سیراب کرنا کسی سے سَقَاکَ اللّٰہُ یا سَقْیًا لَکَ کہنا۔

سَاقَاہُ تَسَاقِیًا۔ ایک دوسرے کو پلانا۔ سَاقَاہُ فِی اَرْضِہٖ۔ کسی کو زمین کی دیکھ بھال کے لیے رکھنا۔ اس شرط پر کہ اس کو کچھ غلہ دیا جائے گا۔

تَسَقّٰی تَسَقِّیًا۔ سیراب ہونا۔ تر ہونا۔ تَسَقَّی الصِّبْغَ۔ رنگ پی جانا۔

اِسْتَقٰی اِسْتِقَاءً و اِسْتَسْقٰی اِسْتِسْقَاءً۔ منہ۔ پانی مانگنا۔ اِسْتَقٰی مِنَ النَّھْرِ۔ نہر سے پانی لینا۔ و اِسْتَسْقَی الرَّجُلُ۔ کسی کے جسم یا پیٹ میں بیماری کا پانی جمع ہونا قے کرنا۔ اِسْتَسْقَی الرَّجُلَ۔ کسی سے سَقَاکَ اللّٰہُ یا سَقْیًا لَکَ کہنا۔

السِّقْیُ و السَّقْیُ۔ پیٹ میں بیماری کا پانی۔ ۔ السِّقْیُ۔ سیراب کی ہوئی فصل یا زمین۔ پانی کا حصہ۔ بادل۔ ج۔ اَسْقِیَۃٌ۔

سَقْیًا و سُقْیًا۔ لِفُلَانٍ۔ دعا کے موقع پر کہتے ہیں۔ دراصل سَقَاہُ اللّٰہُ سَقْیًا تھا۔ یعنی اللہ اس کو سیراب کرے۔

السِّقَاءُ۔ مشک۔ ج۔ اَسْقِیَۃٌ و اَسْقِیَاتٌ و اَسَاقٍ۔

السِّقَایَۃُ و السَّقَایَۃُ۔ پانی پلانے کی جگہ پانی پینے کا برتن (ر)۔ و السِّقَایَۃُ، پانی جمع کرنے کا حوض یا ٹنکی۔

السَّاقِی۔ فا۔ ج۔ سُقَاۃٌ و سَاقُوْنَ و سُقَّاءٌ و سُقِیٌّ۔

السَّاقِیَۃُ۔ مؤنث السَّاقِی۔ چھوٹی نہر۔ ج۔ سَوَاقٍ و سَاقِیَاتٌ۔

السَّقِیُّ۔ دریاؤں کے پانی سے سیراب کیا ہوا۔ بہت بارش برسانے والا بادل۔ درخت خرما۔ ہردی کا پودا۔ واحد (سَقِیَّۃٌ)

السَّقَّاءُ۔ ساقی کا مبالغہ۔ مؤنث۔ سَقَّاءَۃٌ و سَقَّایَۃٌ۔

الاِسْتِسْقَاءُ۔ بروئے لغت پانی طلب

کرنا۔ اور باصطلاح شرع پانی طلب
کرنے کے لیے نماز استسقاء ادا کرنا۔
اور دعا کرنا۔ اطباء کے نزدیک ایک
بیماری کا نام ہے۔
اَلمُسْقَی۔ سیرابی کا وقت۔
اَلمَسْقَوِیُّ۔ دریا کے پانی سے سیراب
کی ہوئی کھیتی (پیوت کی کھیتی)۔ و
اَلمَظْمَئِیُّ بارانی کھیتی۔ اَلمَسْقَاةُ
و اَلمِسْقَاةُ۔ پانی پلانے کی جگہ۔
سَکَّ (ن) سَکًّا۔ اَلبَابَ۔ دروازہ بند کرنا
دروازہ میں لوہے کی بلی لگانا۔
اَلبِئرَ۔ کنواں کھودنا۔ اُذُنَیْہِ۔
کانوں کو جڑ سے اکھیڑنا۔ اَلنَّعَامُ
مَافِی بَطْنِہٖ۔ شترمرغ کا پتلی بیٹ
کرنا۔ کہتے ہیں۔ "مَا سَکَّ سَمْعِیْ
مِثْلَ ذٰلِکَ الکَلَامِ" اس جیسا کلام
میرے کانوں نے کبھی نہیں سنا۔ اَیْنَ
تَسُکُّ۔ کہاں جاتے ہو۔
سَکَّ (ف) سَکَکًا۔ چھوٹے کانوں والا
ہونا۔ صفت (اَسَکُّ؛ مؤنث
سَکَّاءُ۔ ج۔ سُکٌّ۔
اِسْتَکَّ اِسْتِکَاکًا۔ اَلنَّبَاتُ۔ پودے
کا گنجان ہونا۔ اَسَکَّ المَسَامِعُ
بہرا ہونا۔ اَلبَیْتُ۔ بند بھری والا ہونا
"مَا اسْتَکَّ فِی مَسَامِعِی مِثْلُہٗ" یعنی
میرے کانوں میں اس جیسی بات نہیں
پڑی۔
اَلسُّکُّ و اَلسُّکُّ۔ ج۔ سِکَاکٌ و سُکُوکٌ
تنگ کنواں۔ تنگ کڑیوں والی زرہ۔
بند سڑک۔ اَلسُّکُّ کیل۔ سیدھی عمارت
طبیعت کی کمینگی۔ بچھو کا سوراخ۔ مکڑی
ایک قسم کی خوشبو۔ "ضَرَبُوا بُیُوتَھُمْ
سِکَاکًا" انھوں نے اپنے مکانات
ایک قطار میں بنائے۔
اَلسَّکَکُ۔ مص۔ بہراپن۔

اَلسَّکَّاءُ۔ تنگ حلقوں والی زرہ۔
اَلسِّکَّۃُ۔ سیدھا راستہ، ہل کی پھال۔
درختوں کی قطار۔ سکہ ڈھالنے کا سانچہ
یا مشین۔ پوسٹ آفس۔ ج سِکَکٌ
أَصْحَابُ السِّکَکِ۔ اہم امور کے
لیے بھیجے جانے والے وظیفہ خور
پیغام رساں۔
اَلسِّکِّیُّ۔ دینار۔ قاصد۔ اَلسَّکِّیُّ۔ کیل۔
اَلسُّکَاکُ۔ کرہ ہوائی۔ تیر میں پر کی جگہ۔
اَلسُّکُوکُ۔ تنگ منہ کا کنواں۔
اَلسُّکَاکَۃُ۔ کرہ ہوائی۔ خود رائے، آپ
خودا۔ چھوٹے کانوں والا۔
اَلسَّکَّاکُ۔ سکے ڈھالنے والا۔ اَلسَّکَاکَۃُ
مسافر لوگ۔
سَکَبَ (ن) سَکْبًا و تَسْکَابًا۔ اَلمَاءَ و
نَحْوَہٗ۔ پانی وغیرہ گرانا۔ بہانا۔
سَکَبَ (ن) سُکُوبًا و اِنْسَکَبَ۔ اَلمَاءُ
پانی کا گرنا۔ بہنا۔ بٹنا۔
تَسَاکَبَ۔ اَلدَّمْعُ۔ آنسو بہنا۔
اَلسَّکْبُ۔ مص۔ لگاتار بارش۔
مِنَ الخَیْلِ۔ تیز رفتار گھوڑا۔
أَمْرٌ سَکْبٌ۔ لازم ہونے والا کام۔
رَجُلٌ سَکْبٌ۔ چست، چالاک آدمی۔
(۔ و السَّکَبُ) تانبا یا سیسہ۔ ایک
خوشبودار درخت۔ واحد (سَکَبَۃٌ)
سرکی بھوسی۔
اَلسَّاکِبُ و السَّکِیبُ و الأُسْکُوبُ۔
بہنے والا۔
الأُسْکُوبُ۔ لگاتار جھڑی۔ موچی۔ لوہار۔
درخت خرما کی قطار۔ مِنَ البَرْقِ
زمین کی طرف کوندنے والی بجلی۔
الإِسْکَابُ۔ موچی۔
الإِسْکُوبَۃُ و الإِسْکَابَۃُ۔ مشک کے
شگاف میں دینے کی لکڑی۔
المَسْکَبَۃُ۔ نہانے یا بہنے کی جگہ۔

اَلسِّکْبَاجُ۔ گوشت اور سرکہ سے
تیار کردہ سالن۔
سَکَتَ (ن) سَکْتًا و سُکُوتًا و سُکَاتًا و
سَاکُوتَۃً۔ خاموش ہونا۔ مرجانا۔
الغَضَبُ۔ غصہ ٹھنڈا ہونا۔ الحَرُّ
گرمی کا تیز ہونا اور ہوا کا رکنا۔
الحَرَکَۃُ۔ حرکت کا ٹھہرنا۔
سُکِتَ۔ سکتہ لاحق ہونا۔ صفت (مَسْکُوتٌ)
أَسْکَتَ۔ کلام کا بند ہونا۔ عَنِ الشَّیْءِ
اعراض کرنا۔
أَسْکَتَہٗ و سَکَّتَہٗ۔ چپ وخاموش کرنا۔
سَاکَتَہٗ۔ خاموش رہنے میں مقابلہ کرنا۔
السَّکْتَۃُ۔ ایک مشہور بیماری کا نام۔
السُّکْتَۃُ۔ برتن کا بچا ہوا۔ بچہ وغیرہ کو چپ
کرانے کی لوری۔
السُّکَاتُ۔ بولنے سے روکنے والی بیماری۔
بے خبری میں ڈس لینے والا سانپ۔ "ھُوَ
عَلَی سُکَاتِ الأَمْرِ" وہ کام ختم کرنے
کے نزدیک آگیا ہے (و السُّکَاتَۃُ)
مِنَ الجَوَابِ۔ مسکت جواب۔ کہتے
ہیں "رَمَاہُ بِسُکَاتِہٖ وَصُمَاتِہٖ" اس
نے اس کو خاموش کردیا۔
السِّکِّیتُ۔ کم گو۔ السَّکْتُ و السَّکُوتُ
و السَّاکُوتُ و السَّاکُوتَۃُ و
السِّکِّیتُ و السُّکَیْتُ و السُّکَیْتُ۔
گھوڑ دوڑ کا آخری گھوڑا۔
أُسْکَاتٌ۔ القَومِ۔ قوم کے اوباش لوگ۔
۔ الشَّیْءِ۔ چیز کے باقی ماندہ حصے۔
المُسَکِّتُ۔ جوئے کے کھیل کا آخری تیر۔
سَکَرَ (ن) سَکْرًا۔ الإِنَاءَ۔ برتن بھرنا۔
۔ النَّھْرَ۔ دریا کے لیے بند بنانا۔
البَابَ۔ دروازہ بند کرنا۔ سُکُورًا
و سَکَرَانًا۔ الرِّیحُ۔ ہوا کا ٹھہرنا۔
۔ الحَرُّ۔ گرمی کا کم ہونا۔ سُکِرَ
و سُکِّرَ بَصَرُہٗ۔ نگاہ دھندلی ہونا۔

سَکِرَ (س)، سَکَرًا۔ الحوضُ۔ حوض کا بھرنا
— الرجلُ علیہِ۔ کسی کا کسی پر
غضبناک ہونا (سُکْرًا و سَکْرًا و
سُکْرًا و سُکُرًا و سَکَرَانًا) ۔ مِنَ
الشرابِ۔ شراب سے مدہوش ہونا۔
صفت سَکِرٌ و سَکْرَانُ۔ صفت مؤنث
(سَکِرَةٌ و سَکْرَی و سَکْرَانَةٌ) ج
سَکْرَی و سَکَارَی و سُکَارَی۔
سَکَّرَہٗ۔ گلا گھونٹنا — البابَ۔ دروازہ
بند کرنا۔
اَسْکَرَہٗ — الشرابُ۔ مست کرنا۔ مدہوش
کرنا۔
تَسَاکَرَ۔ مستی ظاہر کرنا۔ بناوٹی متوالا ہونا
نشہ آور چیز استعمال کرنا۔
السَّکَرُ۔ شراب اور ہر نشہ آور چیز۔ سرکہ۔
السِّکْرُ۔ دریا کا بند، پشتہ۔ ج۔ سُکُورٌ۔
السُّکْرُ۔ مص۔ مستی، نشہ۔
سَکْرَۃٌ۔ المَوْتِ اَوِ الھَمِّ۔ موت یا غم کی
سختی۔ ج۔ سَکَرَاتٌ۔
السُّکَّرُ۔ شکر (سُکَّرَةٌ) اس سے خاص ہے۔
السَّاکِرُ۔ فا۔ لَیْلٌ سَاکِرٌ۔ وہ رات جس
میں ہوا ٹھہری ہوئی ہو۔ مؤنث۔
السَّکَّارُ۔ نشہ آور چیزوں کا بنانے والا۔
یا بیچنے والا۔
السِّکِّیرُ و السَّکُورُ و المِسْکِیرُ۔ بہت
نشہ والا۔ شراب کا عادی۔ السُّکُرُّجَۃُ
و السُّکُرُّجَۃُ۔ تشتری۔ رکابی۔
تَسَکْسَکَ۔ کمزور ہونا۔ بہادر ہونا۔
تَسَکْسَکَ۔ اِلَیْہِ۔ عاجزی کرنا۔
سَکَعَ و سَکِعَ (ف س)، سَکْعًا و سَکَعًا۔
آوارہ پھرنا "مَا اَدْرِیْ اَیْنَ سَکَعَ"
میں نہیں جانتا وہ کہاں گیا۔
تَسَکَّعَ۔ فِی اَمْرِہٖ اَوْ سَیْرِہٖ۔ بے راہ
چلنا۔ مدت تک باطل میں رہنا۔
الظُّلْمَۃَ۔ اندھیرے میں بھٹکتے پھرنا۔

السَّاکِعُ۔ فا۔ و السُّکَعُ۔ مسافر آدمی۔
اجنبی۔ رجلٌ سُکَعٌ۔ متحیر آدمی۔
السُّکَعُ۔ ایک بوٹی۔
المَسْکَعَۃُ۔ امر جس کی راہ نہ سوجھے۔
ارضٌ مَسْکَعَۃٌ۔ بھٹکانے والی
بے راہ زمین۔
سَکَفَ (س) سَکْفًا۔ البابَ۔ دروازہ
کی چوکھٹ بنانا۔
تَسَکَّفَ۔ البابَ۔ دروازہ کی چوکھٹ
پر قدم رکھنا۔
اَسْکَفَ۔ موچی ہونا۔
السَّاکِفُ۔ فا۔ دروازہ کی چوکھٹ کی
اوپر کی لکڑی۔ جو دہلیز کے مقابل
ہوتی ہے۔
الاُسْکُفُ۔ مِنَ العَیْنِ۔ پلکوں کے اگنے
کی جگہ۔ آنکھ کا نچلا پپوٹا۔
الاُسْکُفَّۃُ و الاُسْکُوْفَۃُ۔ چوکھٹ۔ دہلیز۔
الاُسْکُفُ و الاِسْکَافُ و الاُسْکُوْفُ
والسَّکَّافُ و السَّیْکَفُ۔ موچی۔ و
(السِّیکَافَۃُ، موچی کا پیشہ۔
سَکَمَ (ن)، سَکْمًا۔ کمزوری سے قریب
قریب قدم رکھنا۔ صفت (سَکِیْمٌ)
الاِسْکِیْمُ۔ راہب کا کپڑا یا اس کا سر
پر ڈالنے کا کپڑا۔
سَکَنَ (ن)، سُکُوْنًا۔ ٹھہر جانا۔ سکون
پذیر ہونا — اِلَیْہِ۔ خوش ہونا —
عَنْہُ الوَجَعُ۔ درد دور ہونا۔ جاتا
رہنا — الحَرْفُ۔ حرف کا بلا حرکت
ہونا (سَکَنًا و سُکْنَی) الدَّارَ
و فِی الدَّارِ۔ رہنا۔ اقامت کرنا۔
صفت (سَاکِنٌ) ج۔ سُکَّانٌ و
سَاکِنُوْنَ۔
سَکَنَ (ن)، سُکُوْنًا و سَکُنَ (ک)، سُکُوْنَۃً
مسکین ہونا۔
سَکَّنَ — المُتَحَرِّکَ۔ ساکن کرنا۔ ٹھہرانا
— الحَرْفَ۔ جزم دینا۔
سَاکَنَہٗ۔ فِی دَارٍ وَاحِدَۃٍ۔ ایک گھر میں
سنگ ساتھ رہنا۔ مل کر رہنا۔
اَسْکَنَ۔ الرَّجُلُ۔ مسکین ہونا — ہٗ۔
کسی کو مسکین بنا دینا — ہٗ الدَّارَ
گھر میں کسی کی بود و باش کرانا۔ کسی کو آباد
کرنا — الفَقْرُ فُلَانًا۔ محتاجگی کا
کسی کو بے حرکت بنانا۔
تَسَکَّنَ و تَمَسْکَنَ۔ مسکین و محتاج ہونا۔
تَسَاکَنُوْا۔ فِی الدَّارِ۔ مل کر رہنا۔
اِسْتِکَانَ اِسْتِکَانَۃً و اَسْتَکَنَ۔ ذلیل
و عاجز ہونا۔
السَّکْنُ۔ گھر والے۔ گھر۔
السَّکَنُ۔ آگ، رحمت، برکت۔ ہر وہ چیز
جس سے آرام ملے۔ دل لگی۔ الاَسْکَانُ
کا واحد بمعنی غذا۔ خوراک (و السُّکْنَی)
رہنے والا۔ رہنے کی جگہ۔
السَّکِنَۃُ۔ سر کی جڑ۔ سر کے قیام کی جگہ۔
ج۔ سَکِنَاتٌ کہتے ہیں "تَرَکْتُھُمْ
عَلٰی سَکِنَاتِھِمْ" میں نے ان کو اپنی
حالت پر چھوڑا۔
السَّکِیْنَۃُ۔ وقار۔ ہیبت، اطمینان۔
المُسْکَیْنُ۔ ہلکا پھلکا تیز رو گدھا۔
السُّکَیْنَۃُ۔ گدھی۔
السُّکُوْنُ۔ بے حرکتی، آرام۔ جزم۔
السُّکَّانُ۔ مِنَ السَّفِیْنَۃِ۔ پتوار۔ ج۔
سُکَّانَاتٌ
السِّکِّیْنُ۔ چھری۔ ج۔ سَکَاکِیْنُ۔ و
(السَّکَّانُ) چھری ساز۔
المَسْکِنُ و المَسْکَنُ۔ گھر، مکان، منزل۔
ج۔ مَسَاکِنُ۔
المَسْکَنَۃُ۔ محتاجگی، ذلت۔ کمزوری۔
المِسْکِیْنُ۔ کچھ نہ رکھنے والا۔ عیال کے لیے
بقدر کفایت نہ رکھنے والا۔ ذلیل
مغلوب۔ ج۔ مِسْکِیْنُوْنَ و مَسَاکِیْنُ

مؤنث مِسْكِينٌ و مِسْكِينَةٌ۔
سَلَّ (ن) سَلًّا و اِسْتَلَّ — الشیءَ۔
مِنَ الشیءِ۔ ایک چیز میں سے دوسری
چیز آہستہ آہستہ نکالنا۔ السیفَ
تلوار سونتنا۔ "اِسْتَلَّ فُلَانٌ كَذَا"
وہ شخص اس چیز کو چپکے سے لے گیا۔
سَلَّ (س) سَلَلًا۔ گرے ہوئے دانتوں
والا ہونا۔ صفت مذکر ( اَسَلُّ )
صفت مؤنث ( سَلَّاءُ )
سُلَّ۔ لاغر ہونا۔ سل کی بیماری میں مبتلا
ہو کر لاغر ہونا۔ صفت ( مَسْلُولٌ )
اَسَلَّ اِسْلَالًا — اللّٰہُ فُلَانًا سل کی
بیماری میں مبتلا کرنا۔ الشیءَ [illegible]
سے چرانا۔
تَسَلَّلَ و اِنْسَلَّ — مِنَ الزحام بھیڑ
میں سے چپکے سے کھسک جانا۔
"اِنْسَلَّ قَیْدُ الفَرَسِ مِنْ یَدِہٖ"
اس کے ہاتھ سے گھوڑے کی رسی
نکل گئی۔
السَّلُّ۔ مص۔ عطر فروش کا ڈبہ۔ ج۔
سِلَالٌ۔
السِّلُّ و السُّلُّ و السُّلَالُ۔ لاغری۔
پھیپھڑے کی بیماری۔ سل۔
السَّلَّةُ۔ خفیہ چوری۔ سل کی بیماری۔ حوض
کا نقص۔ ٹوکری۔ عطر فروش کا ڈبہ۔
ج۔ سِلَالٌ۔ فرسٌ سریعُ السَّلَّةِ۔
تیز دوڑنے والا گھوڑا۔
السَّلِیْلُ۔ کھینچا ہوا۔ سونتا ہوا۔ ولد۔
"ھُوَ سَلِیْلُ الاَکَارِمِ" وہ بزرگوں
کی اولاد ہے۔ خالص شراب۔ حرام
مغز۔ کوہان۔ وادی میں پانی بہنے کی جگہ
ج۔ سُلَّانٌ۔
السَّلِیْلَةُ۔ بیٹی۔ پیٹھ کے گوشت کا لمبا
ٹکڑا۔ لمبی مچھلی۔
السُّلَالَةُ۔ کسی شے سے نکالی ہوئی چیز
خلاصہ۔ اولاد۔
السَّالُّ۔ چور۔ وادی میں پانی بہنے کی تنگ
جگہ۔ ج۔ سُلَّانٌ و سَوَالٌّ۔
السَّلَّالُ۔ ٹوکری بنانے والا۔ چور۔
المِسَلَّةُ۔ بڑی سوئی۔ سُوا۔ ج۔ مِسَلَّاتٌ
و مَسَالُّ۔
مِسَلَّةُ فِرْعَوْنَ۔ ایک لمبا مربع ستون
جو مصر کے بادشاہوں کی یادگار ہے۔
سَلَأَ (ف) سَلْأً و اِسْتَلَأَ — السمنَ
گھی صاف کرنا۔ سَلَأَ السِّمْسِمَ
تلوں سے تیل نکالنا۔ "سَلَأَہٗ بِمِائَةِ
سَوْطٍ" اس نے اس کو سو کوڑے
مارے۔ سَلَأَ الجِذْعَ۔ تنہ پر سے
کانٹے چھیلنا۔
السِّلَاءُ۔ سَلَأَ کا اسم۔ تپا کر صاف
کیا ہوا گھی۔ ج۔ اَسْلِئَةٌ۔
السُّلَاءُ۔ کھجور کے درخت کا کانٹا۔ واحد
(سُلَّاءَةٌ) تیر کا پھل جو درخت خرما
کے کانٹے کے مانند ہوتا ہے۔ ایک
پرندہ۔
سَلَبَ (ن) سَلْبًا و سَلَبًا — الشیءَ
چیز کو زبردستی چھیننا۔ القَصَبَةَ
اَوِ الشَّجَرَةَ۔ چھیلنا۔ السیفَ
تلوار ننگی کرنا۔ صفت ( سَالِبٌ )
ج۔ سُلَّابٌ و سَالِبُوْنَ۔ مؤنث
سَالِبَةٌ۔ ج سَالِبَاتٌ و سَوَالِبُ
(ــ واسْتَلَبَہٗ) ثَوْبَہٗ۔ کسی کے
کپڑے چھیننا۔
سَلِبَ (س) سَلَبًا۔ ماتمی لباس پہننا۔
اَسْلَبَتِ — الشَّجَرَةُ۔ درخت کا پھل
یا پتے گرانا۔ (ـ وسَلَّبَتِ) النَّاقَةُ
اَوِ المَرْأَةُ۔ اونٹنی یا عورت کا بچہ
مر جانا یا ادھورا بچہ گرانا۔ صفت
(سَلِیْبٌ و سَلُوْبٌ) ج۔ سُلُبٌ و
سَلَائِبُ و (سَالِبٌ و سُلُبٌ و
مُسْلِبٌ و مُسَلِّبٌ)
اِنْسَلَبَ۔ تیز چلنا (یہ عام طور سے اونٹنی
کے لیے مخصوص ہے)
المَسْلَبُ۔ مص۔ تیز رفتاری۔ فرسٌ سَلْبُ
القَوَائِمِ۔ پتلی ٹانگوں کا گھوڑا۔
السَّلَبُ۔ چھینی ہوئی چیز۔ "اَخَذَ سَلَبَ
القَتِیْلِ" اس نے مقتول کا سامان
لے لیا۔ ج۔ اَسْلَابٌ۔ لمبا درخت
الذبیحۃ۔ ذبح شدہ جانور کا چمڑا
پائے اور پیٹ۔ مِنَ القَصَبِ
نرکل کا چھلکا۔ درخت کا ریشہ یا چھلکا
[illegible] ج۔ [illegible] سے رسیاں بٹی جاتی ہیں۔
السَّلِبُ۔ لمبا۔ ہلکا۔ السُّلْبَةُ۔ بر[illegible]
عریانی۔
السَّلَّابُ۔ بہت [illegible] والا۔ درخت سے
رسیوں کے لیے ریشے نکالنے والا
السَّلَّابَةُ و سَلْبُوْتٌ۔ (مذکر و مؤنث)
لٹیرا۔ چور۔
السِّلَابُ۔ ماتمی سیاہ لباس۔ ج۔ سُلُبٌ۔
السَّلِیْبُ۔ عقل یا مال کھویا ہوا۔ شَجَرَةٌ
سَلِیْبٌ۔ وہ درخت جس کے پتے
جھاڑ دیے گئے ہوں اور شاخیں چھانٹ
دی گئی ہوں۔ ج۔ سُلُبٌ۔
الاُسْلُوْبُ۔ طریقہ۔ راستہ۔ روش۔ ج
اَسَالِیْبُ۔ الاُسْلُوْبُ۔ ناک کی
بلندی۔ چنانچہ کہتے ہیں "اَنْفُہٗ فِی
اُسْلُوْبٍ" اس کی ناک دائیں بائیں
نہیں ہوتی یعنی متکبر و مغرور ہے۔
سَلَتَ (ض ن) سَلْتًا — المِعَی۔ آنتوں
کو ہاتھ سے نکالنا۔ الشَّعْرَ اَوِ
الرَّاسَ۔ بال یا سر مونڈنا۔ المَرْأَةُ
الخِضَابَ عَنْ یَدِھَا۔ عورت کا
اپنے ہاتھ کی مہندی کو چھڑانا [illegible] مل کر
اتار دینا۔ الشیءَ۔ کاٹنا۔ [illegible] مارنا
کوڑے لگانا۔ بِسَلْحِہٖ۔ بیٹ کرنا۔

(ـ۔ واستلت) القصعۃ۔ پیالہ کو
انگلیوں سے پونچھنا۔ صاف کرنا۔
انسلت چپکے سے بے خبری میں کھسک جانا
السلت بے چھلکے والا جو۔ پیغمبری جو۔
السلاتۃ۔ دور کی ہوئی یا نکالی ہوئی چیز
پیالے کے اطراف سے انگلیوں سے
پونچھی ہوئی چیز۔
الاسلت۔ جڑ سے کٹی ہوئی ناک والا۔
مؤنث۔ سلتاء۔ ج۔ سلت۔ امرأۃ
سلتاء۔ حنہدی نہ لگانے والی عورت۔
سلج (س) سلجا و سلجانا۔ اللقمۃ
لقمہ نگلنا۔ (ـ۔ وسلجت (ن)
سلوجا) الابل۔ سلج گھاس کھانے
سے پیٹ چلنا۔ سلج الفصیل
الناقۃ۔ دودھ پینا۔
تسلج۔ الطعام۔ کھانا آسانی سے نگلنا۔
(ـ۔ واستلج) الشراب۔ غٹ
غٹ پی جانا۔
السلج۔ مص۔ بخشش، عطیہ۔ السلجۃ
سمندری سیپی۔ ج سلج۔ السلج
ایک گھاس جس کو اونٹ چرتا ہے۔ ج
سلالیج۔ السلجان۔
السیلج۔ من الاکل۔ لذیذ عمدہ حلق سے
جلد اتر جانے والی غذا۔
السلجلج و المسلجلج۔ من
الطعام۔ خوش مزہ خوراک۔
السلجم۔ شلغم، گھنی داڑھی۔ لمبے جبڑوں
والا سر۔ بہت پانی والا پرانا کنواں۔
(ـ۔ والسلاجم) لمبا گھوڑا یا تیر یا آدمی
بہت بوڑھا اونٹ۔ ج۔ سلاجم۔
سلح (ف) سلحا۔ بیٹ کرنا۔ بید کرنا۔
(پرندوں اور چوپاؤں کے لیے مخصوص ہے
انسان کے لیے مجازاً آتا ہے)
سلحہ۔ ہتھیار پہنانا۔ ہ السیف و
بالسیف۔ کسی کے تلوار باندھنا۔

واسلحہ) مسلح کرنا
تسلح۔ ہتھیار پہننا، ہتھیار لگانا۔
السلح۔ مص۔ پتلا پاخانہ۔ ج۔ سلوح
و سلحان۔
السلح۔ تالابوں میں بارش کا پانی
السلح۔ ج۔ سلحان و (السلحۃ)
چکور کا بچہ۔
السلح و السلحان۔ ہتھیار۔
السالح۔ فا۔ مسلح۔ ہتھیار بند۔
السلاح۔ ہتھیار (مذکر مؤنث) ج۔ اسلحۃ
وسلح و سلحان۔
السلاح۔ پاخانہ، اسہال۔
السلیح۔ قاصد (سریانی کلمہ ہے) پیغمبر
المسلحۃ۔ میگزین، پہرہ کی جگہ۔ ج۔
مسالح۔ مسلح جماعت۔
سلحب۔ اسلحب۔ الطریق۔ راستہ
کا واضح لمبا اور سیدھا ہونا۔ صفت
(مسلحب)۔
السلحفاۃ و السلحفاۃ و السلحفی
و السلحفیۃ۔ کچھوا۔ ج۔ سلاحف
سلخ (ن) سلخا۔ الخروف۔ بکری
کے بچہ کی کھال اتارنا۔ المرأۃ۔ عورت
کا اپنا کرتا اتارنا۔ الحیۃ۔ سانپ
کا اپنی کینچلی اتارنا۔ اللہ النہار
من اللیل۔ اللہ کا دن کو رات سے
علیحدہ کرنا۔ الرجل الشہر۔ مہینہ
کو آخر تک گذارنا۔ الشہر۔ مہینہ
کا گذرنا۔
سلخ۔ الحر جلدہ۔ گرمی کا کسی کی
کھال کو اتار دینا۔
انسلخ۔ من ثیابہ۔ ننگا ہونا۔
الشہر من سنتہ۔ مہینہ گذرنا۔
۔ النہار من اللیل۔ دن کا رات
سے علیحدہ ہونا۔ الحیۃ من
قشرھا۔ سانپ کا کینچلی اتارنا۔

تسلخ۔ جلدہ۔ کھال کا اترنا۔
اسلخ۔ اسلخاخا۔ الرجل۔ لیٹنا۔
سلخ۔ الشہر و (مسلخہ) مہینہ
کا آخر۔ سلخ الحیۃ و سلختھا
و مسلختھا۔ سانپ کی کینچلی۔
السلخ۔ تکلہ پر چڑھا ہوا دھاگا۔ السلیخ
کھال کھینچا ہوا۔ شیء سلیخ ملیخ۔
بے مزہ چیز۔
السلاخۃ۔ فی الشیء۔ بے مزہ ہونا۔
السلیخۃ۔ بچہ۔ بان کا تیل جو ابھی رُب نہ
بنایا گیا ہو۔ من شجر الرمث و
نحوہ۔ وہ درخت جس پر چارہ کے لیے
کچھ نہ ہو۔ صرف خشک لکڑی ہو۔
المسالخ۔ فا۔ اونٹ کی کھجلی، سیاہ سانپ کی
صفت بھی بن کر آتا ہے۔ کیونکہ یہ ہر سال
اپنی کینچلی اتارتا ہے۔ سپنی کو اسودۃ
کہتے ہیں۔ اس کی صفت سالخۃ
نہیں آتی۔ سالخ کا تثنیہ بھی نہیں
آتا، البتہ جمع میں اساود سالخۃ و
سوالخ و سلخ و سلخۃ کہتے ہیں
الاسلخ۔ گنجا۔ سرخ چمڑے والا۔
السلاخ۔ بہت کھال کھینچنے والا۔
المسلخ۔ کھال کھینچنے کی جگہ۔ مذبح۔
بوچڑخانہ۔
المسلاخ۔ سانپ کی کینچلی، کچا چمڑہ۔ النخل
وہ کھجور کا درخت جس کی کچی کھجوریں گر جائیں۔
السلور۔ ایک قسم کی سمندری مچھلی۔
سلس۔ سلسا۔ النخلۃ۔ درخت
خرما کی شاخوں کی جڑوں کا گرجانا۔ صفت
(سلس) اگر ایسا عام طور سے ہوتا
رہتا ہے تو ایسے درخت کو (مسلاس)
کہتے ہیں۔ الخشبۃ۔ لکڑی کا
بوسیدہ ہونا۔
سلس (س) سلسا و سلاسۃ و سلوسا
آسانی سے مطیع ہونا۔ صفت (سلس

و سَلَاسِلُ کہتے ہیں "سَلِسَ بِحَقِّیْ"
اس نے میرا حق آسانی سے دیا۔
سَلِسَ سُلَاسًا و سَلَسًا۔ عقل جاتی رہنا۔
صفت (مَسْلُوْسٌ)
سَلَّسَ۔ الحُلِیَّ۔ زیور کو جواہرات سے
مُرصع کرنا۔
تَسَلَّسَ۔ الشیءُ۔ لٹکنا۔
السَّلْسُ۔ دھاگا جس میں موتی خرمہرہ وغیرہ
پروئے جائیں۔ کان کی بالی۔ ج۔
سُلُوْسٌ۔
السَّلَسُ۔ نرمی، تابعداری، پیشاب نہ رکنا۔
السَّلِسُ۔ آسان، نرم، تابعدار۔ مِسْمَارٌ
سَلِسٌ۔ ہلنے والی میخ۔ شَرَابٌ
سَلِسٌ۔ حلق سے نرمی سے اتر جانے
والی شراب۔ "هُوَ سَلِسُ البَوْلِ"
یعنی اس کو پیشاب ٹپکنے کی بیماری ہے۔
السَّلْسَبِیْلُ۔ نرم۔ ج۔ سَلَاسِبُ و
سَلَاسِیْبُ۔ مؤنث۔ سَلْسَبِیْلَةٌ
ج۔ سَلْسَبِیْلَاتٌ۔ شراب۔ شیریں،
خوشگوار، حلق سے بآسانی اتر جانے والا
پانی بہشت کے ایک چشمہ کا نام۔
سَلْسَلَ سَلْسَلَةً۔ الشیءَ بِالشیءِ
ایک چیز کو دوسری چیز سے جوڑنا۔ ملانا۔
۔ المَاءَ۔ پانی کو پستی کی طرف بہانا۔
"مَا سَلْسَلَ طَعَامًا" اس نے کھانا
نہیں کھایا۔
تَسَلْسَلَ۔ المَاءُ۔ پانی کا نشیبی زمین
میں بہنا۔ الثَّوْبُ۔ کپڑے کا پہننے
سے پتلا پڑ جانا۔ فِرِنْدُ السَّیْفِ
تلوار کے جوہر کا چمکنا۔
السَّلْسَلُ والسَّلْسَالُ والسُّلَاسِلُ۔ شیریں
خوشگوار پانی۔ حلق سے آسانی اتر
جانے والی مزے دار شراب۔
السَّلْسَلَةُ۔ کوہان کا لمبا ٹکڑا۔
السِّلْسِلَةُ۔ لوہے وغیرہ کی زنجیر۔ کوہان
کا لمبا ٹکڑا۔ ج۔ سَلَاسِلُ۔ سَلَاسِلُ
البَرْقِ۔ بادل کی چوڑائی میں، لمبائی
میں چمکنے والی بجلی۔ سَلَاسِلُ
الکِتَابِ۔ کتاب کی سطریں۔
المُسَلْسَلُ۔ مِنَ الثِّیَابِ۔ دھاری دار
کپڑا۔ شَعْرٌ مُسَلْسَلٌ۔ گھنگھریالے
بال۔ سَیْفٌ مُسَلْسَلٌ۔ چمکنے والی
تلوار (۔) والمُتَسَلْسِلُ مِنَ
الثِّیَابِ۔ ردی بناوٹ کا بوسیدہ
کپڑا۔
سَلِطَ (س) و سَلُطَ (ک)، سَلَاطَةً۔
و سُلُوْطَةً۔ زبان دراز ہونا۔
سَلَّطَهُ۔ عَلَیْهِ۔ غلبہ دینا۔ اختیار دینا۔
قابض بنانا۔
تَسَلَّطَ۔ عَلَیْهِ۔ کسی پر غالب آنا۔
قابض ہونا۔ قادر ہونا۔
السَّلَطُ۔ سخت، زبان دراز۔ لمبی زبان۔
السُّلُطُ۔ لمبی ٹانگیں۔ السُّلْطَةُ۔
طاقت، حکومت۔ قدرت۔
السِّلْطَةُ۔ پتلا لمبا تیر۔ وہ کپڑا جس میں
گھاس اور بھوسہ ڈالا جائے۔ ج۔
سِلَطٌ و سِلَاطٌ۔
السَّلِیْطُ۔ سخت، ہر چیز میں تیز، زیتون
کا عمدہ تیل۔ ہر قسم کے دانہ کا تیل۔
لِسَانٌ سَلِیْطٌ۔ لمبی زبان۔ رَجُلٌ
سَلِیْطٌ۔ زبان دراز آدمی۔ السَّلِیْطُ
خوش بیان۔ تیز زبان آدمی۔ یہ جب
مرد کی صفت بن کر آتا ہے مدح کا سبب
بنتا ہے اور جب عورت کی صفت ہو کر
آتا ہے تو اس کی مذمت کا باعث ہوتا
ہے۔ اِمْرَأَةٌ سَلِیْطَةٌ۔ زبان دراز
بد زبان عورت۔ اِمْرَأَةٌ سُلْطَانَةُ
اللِّسَانِ وسِلْطَانَتُهُ۔ تیز زبان دراز
عورت۔
السُّلْطَانُ۔ حجت۔ دلیل۔ "لَهُ سُلْطَانٌ
مُّبِیْنٌ" اس کے لیے صاف اور
کھلی دلیل ہے۔ قدرت۔ اقتدار۔ بادشاہ
ج۔ سَلَاطِیْنُ۔
سَلْطَنَهُ، سَلْطَنَةً۔ بادشاہ بنانا۔
تَسَلْطَنَ۔ بادشاہ بننا۔
المِسْلَاطُ۔ کنگھی کا دندانہ۔ ج۔ مَسَالِیْطُ۔
رَجُلٌ مَسْلُوْطُ اللِّحْیَةِ۔ ہلکی
داڑھی والا آدمی۔
اِسْلَنْطَحَ۔ الوَادِیْ۔ وادی کا وسیع و
فراخ ہونا۔ الرَّجُلُ۔ منہ کے بل
یا پیٹھ کے بل گرنا۔ الشیءُ۔ لمبی اور
چوڑی ہونا۔
السُّلَاطِحُ۔ چوڑا۔ المُسْلَنْطِحُ۔ چکنا
پہاڑ۔
السَّلَنْطَحُ والمُسْلَنْطِحُ۔ کشادہ فضا۔
اِسْلَنْطَعَ۔ الرَّجُلُ۔ چت لیٹنا۔
السُّلْطُوْعُ۔ چکنا پہاڑ۔ السَّلَنْطَعُ۔
پاگل کی طرح گفتگو میں جہالت کرنے والا
یا اٹک کر بولنے والا (۔) والسِّلِنْطَاعُ
لمبا آدمی۔
سَلَعَ (ف)، سَلْعًا۔ الرَّأْسَ۔ سر پھاڑنا
۔ جِلْدَهُ بِالنَّارِ۔ کھال کو آگ سے
جلا کر داغدار کرنا۔
سَلِعَ (س)، سَلَعًا۔ الرَّجُلُ۔ برص کی
بیماری میں مبتلا ہونا۔ قَدَمُهُ۔ پاؤں
کا پھٹنا۔
اَسْلَعَ۔ پھٹے ہوئے سر والا ہونا۔ جسم میں
زخم والا ہونا۔
سَلَّعَهُ۔ پھاڑنا۔ تَسَلَّعَ۔ عَقِبُهُ۔
ایڑی کا پھٹنا۔
اِنْسَلَعَ۔ پھٹنا۔ تڑخنا۔
السَّلْعُ۔ مص۔ پاؤں کی پھٹن یا بوائی۔ ج۔
سُلُوْعٌ۔ واحد (سَلْعَةٌ) (۔)
والسِّلْعُ۔ مثل۔ ہم عصر ہم جولی۔
"غُلَامَانِ سِلْعَانِ" ہم عمر دو لڑکے۔

ہجوئی- فِی الْجَبَلِ- پہاڑ کی دراڑ- ج- اَسْلَاعٌ و سُلُوْعٌ۔

السَّلَعُ- ایک کڑوا درخت- ایک بدذائقہ سبزی- ایک قسم کا ایلوا کھال میں جلنے کا داغ۔

السَّلْعَۃُ والسَّلَعَۃُ- جلد کو پھاڑ دینے والا زخم- ج- سَلْعَاتٌ و سِلَاعٌ۔

السِّلْعَۃُ- سامان- تجارت کا مال- ج- سِلَعٌ (- والسُّلْعَۃُ والسَّلَعَۃُ والسِّلْعَۃُ) پھوڑا- غدود- جونک-

الْاَسْلَعُ- برص کی بیماری والا- کبڑا- پھٹے ہوئے پاؤں والا- جسم پر جلنے کے نشانوں والا- مؤنث- سَلْعَاءُ- ج- سُلْعٌ۔

السَّوْلَعُ- ایلوا۔

السَّلِیْعَۃُ- طبیعت- الْمِسْلَعُ- بیابان کا راہبر و رہنما۔

الْمَسْلُوْعُ- پھٹی جلد والا- جسم پر پھوڑے والا یا غدود رکھنے والا- سَمٌّ مُسَلَّعٌ- بہت تیز زہر۔

الْمِسْلَعَامُ- فراخ حلق والا- بڑے پیٹ والا- لمبی ناک والا- بھیڑیا۔

سَلْعَنَ- فِی عَدْوِہٖ- بہت تیز دوڑنا۔

سَلَغَ (ف) سَلْغًا- رَاْسَہٗ- سر کچلنا۔

سَلَغَتْ (ف) سُلُوْغًا- البَقَرَۃُ اَوِ الشَّاۃُ- گائے یا بکری کا کچلیاں نکالنا- صفت (سَالِغٌ)۔

الْاَسْلَغُ- گہرا سرخ- برص کا مریض- کمینہ لئیم- مِنَ اللَّحْمِ- کچا گوشت۔

سَلْغَفَ- نگلنا۔

سَلَفَ (ن) سَلْفًا- الْاَرْضَ- زمین کو کاشت کے لیے ہینگے سے برابر کرنا- المَزَادَۃَ- مشک پر تیل لگانا۔

سَلَفَ (ن) سَلْفًا و سُلُوْفًا- گذر جانا- آگے بڑھنا- سبقت کرنا- سَلَفَ الْقَوْمَ- قوم سے آگے نکلنا۔

سَلَّفَہٗ- مَالًا- قرض دینا- الشَّیْءَ- پیشگی دینا- الضَّیْفَ- مہمان کے سامنے ناشتہ لانا- الرَّجُلُ- ناشتہ کھانا- اَسْلَفَ الْاَرْضَ- زمین کو کاشت کے لیے ہموار کرنا- ہٗ مَالًا- قرض دینا- فِی الشَّیْءِ- بیع سلم کرنا۔

سَالَفَہٗ- فِی الْاَمْرِ- کسی سے برابری کرنا- ہٗ فِی الْاَرْضِ- کسی کے ساتھ ساتھ چلنا- الْجَمَلَ- اونٹ کا آگے بڑھنا۔

تَسَلَّفَ و اسْتَلَفَ- الْمَالَ- قرض لینا

تَسَلَّفَ- الرَّجُلُ- ناشتہ کرنا۔

تَسَالَفَ- الرَّجُلَانِ- آپس میں ہم زلف ہونا- اور وہ دونوں سِلْفَان ہیں۔

اِسْتَسْلَفَ- المَالَ- قرض لینا۔

السَّلْفُ- مص- توشہ دان- چمڑے کا تھیلا- ج- سُلُوْفٌ و اَسْلُفٌ۔

السِّلْفُ- چمڑا- کھال- سِلْفُ الرَّجُلِ- ہم زلف- ج- اَسْلَافٌ۔

السَّلَفُ- مص- قرض حسنہ- عمل صالح- گذشتہ آباؤ اجداد- ج- اَسْلَافٌ۔

السَّلِفُ- چمڑا- ہم زلف- ج- اَسْلَافٌ

اَرْضٌ سَلِفَۃٌ- کم درختوں والی زمین

السُّلَفُ- چکور کا کوزہ- ج- سِلْفَانٌ و سُلْفَانٌ۔

السُّلْفَۃُ- ناشتہ- گذرا ہوا گروہ- موزوں کا باریک چمڑے کا استر- ج- ہینگے سے برابر کی ہوئی زمین- کہتے ہیں "جَاؤُوْا سُلْفَۃً سُلْفَۃً" وہ ایک دوسرے کے بعد آئے۔

السُّلَافُ و السُّلَافَۃُ- نچوڑنے سے پہلے بھر جانے والا انگور کا رس۔

سُلَافُ الْعَسْکَرِ- فوج کا ہراول دستہ- سُلَافَۃُ کُلِّ شَیْءٍ- ہر نچوڑی چیز کا ابتدائی حصہ- ج- سُلَافَاتٌ۔

الْاُسْلُوْفَۃُ- سسرال کا تعلق- شادی کے ذریعہ رشتہ داری۔

السَّالِفُ- فا- گذرا ہوا- آگے بڑھنے والا "کَانَ ذٰلِکَ فِیْ سَالِفِ الْاَیَّامِ" یہ گذشتہ دنوں میں تھا- ج- سَلَفٌ و سُلَّافٌ۔

السَّالِفَۃُ- گذری ہوئی- گردن کے اگلے حصہ کا پہلو جو کان کی بالی کے برابر ہوتا ہے- ج- سَوَالِفُ۔

السَّلُوْفُ- مِنَ الْاِبِلِ- گھاٹ پر جاتے وقت سب سے آگے رہنے والا اونٹ- مِنَ الْخَیْلِ- تیز گھوڑا- سَہْمٌ سَلُوْفٌ- لمبا تیر- ج- سُلُفٌ۔

السَّلِیْفُ- آگے ہونے والا- آگے چلنے والا- جماعت متقدمین- ج- سُلُوْفٌ۔

الْمُسْلِفُ- پنتالیس سالہ عورت۔

الْمِسْلَفَۃُ- ہینگا- پٹیلا- سراون- کل

سَلَقَ (ن) سَلْقًا- الْبَیْضَ اَوِ الْبَقْلَ- انڈے یا سبزی کو آگ پر پانی میں جوش دینا- ابالنا- سَلَقَہٗ بِالْکَلَامِ- بات سے کسی کو ایذا پہنچانا- سَلَقُوْکُمْ بِاَلْسِنَۃٍ حِدَادٍ- تم کو وہ تیز تیز زبان سے طعنے دیتے ہیں- بِالرُّمْحِ- نیزہ مارنا- بِالسَّوْطِ- کوڑوں سے مار مار کر کھال ادھیڑ دینا- سَلَقَ اللَّحْمَ عَنِ الْعَظْمِ- ہڈی پر سے گوشت چھیلنا- الشَّیْءَ بِالْمَاءِ الْحَارِّ- گرم پانی سے کسی چیز کے بال اتارنا-

الدَّابَّۃَ- الرَّاکِبُ- جانور کا سوار کی ران کو اندر کی جانب سے چھیل دینا-

المَزَادَۃَ- مشک یا توشہ دان پر

تیل لگانا۔ البَردُ النَّبَاتَ۔ پودوں کو پالا کا مارنا۔ الرَّجُلَ۔ کسی کو چت گرا دینا۔ العُودَ فِی العُروَۃِ۔ کسی چیز کے دستہ میں لکڑی لگانا۔ القَدَمَ فِی الطَّرِیقِ۔ راستہ میں قدم کے نشانات اکھڑنا۔ الرَّجُلُ۔ دیوار پر چڑھنا۔

سُلِقَ السَّلِیقَۃَ وعَلَیہَا۔ سلیقہ پر پیدا کیا جانا۔

اَسلَقَ۔ العُودَ فِی العُروَۃِ۔ کسی چیز کے دستہ میں لکڑی لگانا۔ الرَّجُلُ بھیڑیے کی مادہ کا شکار کرنا۔

تَسَلَّقَ۔ چت سونا۔ الجِدَارَ۔ دیوار پر چڑھنا۔ عَلیٰ فِرَاشِہٖ۔ درد یا غم کی وجہ سے بستر پر بے چین وبیقرار ہونا۔

اِنسَلَقَ۔ اللِّسَانُ۔ زبان کا چھل جانا۔

سَلقَیَۃً سِلقَاءً۔ چت لٹانا۔

اِستَلقیٰ اِستِلقَاءً اِسلَنقیٰ اِسلِنقَاءً۔ چت لیٹنا۔

السَّلقُ مص۔ (۔) و السَّلَقُ۔ زخم کا نشان والسَّلَقُ۔ ج۔ اَسلَاقٌ وسُلقَانٌ و سِلقَانٌ۔ ہموار عمدہ زمین، کشادہ راستہ۔

السِّلقُ۔ چقندر۔ پانی کے بہنے کی جگہ۔ بھیڑیا۔ ج۔ سُلقَانٌ وسِلقَانٌ۔

السِّلقَۃُ۔ بھیڑیے کی مادہ۔ ج۔ سِلَقٌ و سِلَقٌ۔ السِّلقَۃُ۔ زبان دراز فاحشہ عورت۔ انڈے دے چکنے والی ٹڈی۔

السَّالِقَۃُ۔ مِنَ النِّسَاءِ۔ مصیبت کے وقت زور زور سے پیٹنے رونے والی عورت۔ ج۔ سَوَالِقُ۔

السُّلَاقُ۔ زبان کی جڑ میں نکلنے والی پھنسیاں یا دانتوں کی جڑوں کی خراش وچھیلن۔ پپوٹوں کی سرخی موٹائی اور زخم۔

السَّلَاقَۃُ۔ بدزبانی۔

السُّلَاقَۃُ۔ دواؤں کا جوشاندہ۔

السَّلَائِقُ۔ راستہ پر قدموں اور ٹاپوں کے نشانات وآثار۔

السَّلُوقِیُّ والسَّلَاقِیُّ۔ مِنَ الکِلَابِ ایک قسم کا شکاری کتا۔ تازی کتا۔

السَّلُوقِیَّۃُ۔ السَّلُوقِی کا مؤنث۔ جہاز کے کپتان کے بیٹھنے کی جگہ۔

السَّلُوقِیَّۃُ۔ مِنَ الدُّرُوعِ۔ سلوق قریہ کی طرف منسوب زرہ۔

السَّلَّاقُ اسم مبالغہ۔ خَطِیبٌ سَلَّاقٌ و مِسلَقٌ ومِسلَاقٌ۔ فصیح بلیغ مقرر۔

السُّلَّاقُ۔ نصرانیوں کی ایک عید۔

السَّلِیقُ۔ چھوٹے چھوٹے گرے درخت۔ چھتے کی لمبائی میں شہد کی ایک مقدار۔ راستہ کا پہلو۔ ج۔ سُلُقٌ۔

السَّلِیقَۃُ۔ طبیعت۔ ج۔ سَلَائِقُ۔ ابلی ہوئی سبزی۔

السَّلِیقِیَّۃُ۔ سلیقہ کی طرف منسوب۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ یَتَکَلَّمُ بِالسَّلِیقِیَّۃِ" یعنی فلاں سیکھنے سے نہیں بلکہ اپنی طبیعت سے بولتا ہے۔

السَّیلَقُ۔ تیز رو اونٹنی۔

سَلَکَ (ن) سَلکًا وسُلُوکًا۔ المَکَانَ داخل ہونا۔ الطَّرِیقَ۔ راستہ کو پکڑے ہوئے چلتے چلے جانا۔ و اَسلَکَ الشَّیءَ فِی الشَّیءِ۔ ایک چیز کو دوسری چیز میں داخل کرنا۔ سَلَکَہُ المَکَانَ واَسلَکَہُ المَکَانَ وفِیہِ وعَلَیہِ۔ کسی چیز کو داخل کرنا۔

سَلَّکَ۔ المَکَانَ وفِیہِ وعَلَیہِ۔ داخل کرنا۔ سَلَّکَ الغَزلَ۔ سوت لپیٹنا۔ (مولا)

اِنسَلَکَ۔ فِی الشَّیءِ۔ داخل ہونا۔

السِّلکُ۔ لڑی۔ ج۔ سُلُوکٌ واَسلَاکٌ۔

السُّلَکُ۔ بھٹ تیتر یا چکور کا چوزہ۔ مؤنث سُلَکَۃٌ۔ ج۔ سِلکَانٌ۔

السِّلکَۃُ۔ سلائی کے کام کا دھاگا۔ ج۔ سِلَکٌ۔ وجج۔ اَسلَاکٌ وسُلُوکٌ۔

السُّلکیٰ۔ نیزہ کی سیدھی ضرب۔ اَمرُہُم سُلکیٰ۔ ان کا کام ایک طریقہ پر ہے۔

المَسلَکُ۔ راستہ۔ ج۔ مَسَالِکُ۔

المُسلُکَۃُ۔ چرخہ۔ المُسَلَّکُ۔ نحیف جسم کا۔ پتلا۔ نازک۔

سَلِمَ (س) سَلَامَۃً وسَلَامًا۔ مِن عَیبٍ اَو اٰفَۃٍ۔ کسی عیب یا آفت سے نجات پانا۔ چھٹکارا پانا۔ بری ہونا۔ لَہُ المَالُ۔ مال کا کسی کے لیے خاص ہونا۔

سَلَمَتہُ (ن) سَلمًا۔ الحَیَّۃُ۔ سانپ کا کسی کو ڈس لینا۔

سَلَمَ (ض) سَلمًا۔ الجِلدَ۔ چمڑے کو سَلَم درخت کے پتوں سے رنگنا۔ ڈول بنانے سے فراغت حاصل کرنا۔ اور مضبوط ڈول بنانا۔

سَلَّمَہٗ وسَلَّمَ عَلَیہِ۔ السَّلَامُ عَلَیکَ کہنا۔ ہٗ مِنَ الاٰفَۃِ۔ کسی کو آفت سے بچانا۔ ہٗ اِلیٰ فُلَانٍ۔ کسی کو کسی کے سپرد کردینا، حوالہ کردینا۔ سَلَّمَ بِالاَمرِ۔ راضی ہونا۔ اِلَیہِ۔ فرماں بردار ہونا۔ الشَّیءَ۔ خالص کرنا۔ سَلَّمَہُ الشَّیءَ فَتَسَلَّمَہٗ۔ کسی کا کسی کو کوئی شے سپرد کرنا اور اس کا اس کو قبول کرلینا۔

سَالَمَہٗ۔ مصالحت کرنا۔

اَسلَمَ۔ مطیع وفرماں بردار ہونا۔ مذہب اسلام قبول کرنا۔ العَدُوَّ۔ دشمن کو چھوڑ دینا۔ اَمرَہٗ اِلَی اللّٰہِ۔ معاملہ کو اللہ کے سپرد کردینا۔

اُسلِمَ۔ سانپ سے ڈسا جانا۔ مسلمان ہونا۔

الشیئَ۔ کسی شے پر قبضہ کرنا۔ مِنْهُ
کسی سے بری ہونا۔ بیزار ہونا۔
تَسَالَمَ۔ القومُ۔ مصالحت کرنا۔ آپس
میں اتحاد و اتفاق کرنا۔ تَسَالَمَتِ
الخَیلُ۔ بغیر لڑائی بھڑائی کے گھوڑوں
کا ساتھ ساتھ چلنا۔
اِسْتَلَمَ۔ الحَجَرَ۔ پتھر کو ہاتھ سے چھونا
یا منہ سے چومنا۔ پتھر کے علاوہ اور چیز
کے لیے بھی آتا ہے۔ مثلاً آپ کہہ سکتے
ہیں "اِسْتَلَمْتُ یَدَهٗ"۔ میں نے اس
کے ہاتھ کو چھو لیا یا چوم لیا۔ الزَّرْعُ
کھیتی کا خوشہ نکالنا۔ بالیاں نکالنا۔
اِسْتَسْلَمَ۔ تابعدار ہونا۔
تَمَسْلَمَ۔ مسلمان کہلانا۔
السَّلْمُ۔ مص۔ ایک کڑے والا ڈول۔
ج۔ اَسْلُمٌ و سِلَامٌ۔
السِّلْمُ۔ صلح کرنے والا۔ کہتے ہیں "انا
سِلْمٌ لِمَنْ سَالَمَنِیْ و حَرْبٌ
لِمَنْ حَارَبَنِیْ"۔ میں صلح کرنیوالے
کے لیے صلح جُو اور لڑنے والے کے لیے
جنگ جُو ہوں۔ قوم سِلْمٌ و سَلْمٌ
صلح کن قوم۔ سلامتی۔ اسلام۔
السَّلَمُ۔ سلامتی، تابعداری۔ قید۔ قیدی
ایک قسم کا درخت جس کے پتے چمڑہ
رنگنے کے کام آتے ہیں۔
السُّلَّمُ۔ سیڑھی (مذکر مؤنث)، ج۔
سَلَالِمُ و سَلَالِیْمُ۔ کسی چیز کی
طرف وسیلہ اور سبب۔
السَّلِمَةُ۔ پتھر۔ ج۔ سِلَامٌ۔ نرم ہاتھ
پیر والی عورت۔
السَّلَامُ۔ مص۔ تسلیم کا اسم۔ ملاقات
کے وقت کی دعا یعنی السلام علیکم
طاعت و فرمانبرداری کے لیے جھکنا۔
اللہ تعالیٰ کا نام نامی، کیونکہ اس کی ذات
تمام عیوب و نقائص سے پاک و بری ہے

دارُ السَّلَامِ۔ جنت۔ مَدِیْنَةُ
السَّلَامِ۔ بغداد۔ نَهْرُ السَّلَامِ۔
دجلہ۔ و السِّلَامُ) ایک تلخ ذائقہ
کا درخت۔ واحد (سَلَامَةٌ و
سِلَامَةٌ)
السَّلَامَةُ۔ عیوب و آفات سے پاکی اور
بریت۔
السُّلَامٰی۔ ہر کھوکھلی چھوٹی ہڈی جس طرح
انگلیوں کی ہڈیاں۔ ج۔ سُلَامِیَاتٌ
السَّلَامِی۔ جنوبی ہوا۔
السُّلَیْمَانِیُّ۔ ایک قسم کا زہر ہے جو پارہ
سے بنایا جاتا ہے۔
السَّالِمُ۔ آنکھ اور ناک کے درمیان
کی کھال۔
السَّلِیْمُ۔ ج۔ سَلْمٰی۔ ڈسا ہوا سخت
زخمی قریب الموت۔ نیک فالی کے لیے
نام رکھا ہے۔ ج۔ سُلَمَاءُ۔ آفتوں
سے محفوظ۔
الاَسْلَمُ۔ آفتوں سے بہت زیادہ محفوظ
مؤنث۔ سُلْمٰی۔
الاِسْلَامُ۔ مص۔ اللہ کے حکم کے سامنے
بلا چون و چرا سر جھکا دینا۔ مذہب
اسلام، کبھی مسلمانوں کے لیے بھی
استعمال کیا جاتا ہے۔
المُسْلِمُ۔ دین اسلام کا پیرو۔ ج۔
مُسْلِمُوْنَ۔ مؤنث۔ مُسْلِمَةٌ۔
ج۔ مُسْلِمَاتٌ۔ اَرْضٌ مَسْلُوْمَاءُ
جس زمین میں سلم درخت زیادہ ہوں۔
اِسْلَهَبَّ۔ الفرسُ۔ گھوڑے کا لمبا ہونا
السَّلْهَبُ۔ لمبا۔ ج۔ سَلَاهِبُ و
سَلَاهِبَةٌ۔ السَّلْهَبَةُ مِنَ النِّسَاءِ۔
بڑے قد و قامت کی عورت۔
سَلَا یَسْلُوْ سَلْوًا و سُلُوًّا و سُلْوَانًا
و سَلِیَ یَسْلٰی سُلِیًّا۔ الشیئَ و
عَنْهُ۔ بھول جانا۔ تسلی پانا۔ بے غم ہونا

اَسْلٰی اِسْلَاءً۔ القومُ۔ درندوں سے
امن میں ہونا۔ اَسْلَاهُ عَنْ هَمِّهٖ۔
کسی کا غم دور کرنا۔
سَلّٰی تَسْلِیَةً۔ فُلَانًا عَنِ الشیئِ۔
تسلی دینا۔
تَسَلّٰی تَسَلِّیًا۔ تکلف سے تسلی کا اظہار
کرنا۔ تسلی پانا۔ وَ انْسَلٰی الهَمُّ
غم دور ہونا۔
اِسْتَسْلَتْ اِسْتِسْلَاءً۔ الشاۃُ۔ بکری کا
فربہ ہونا۔
السَّلْوَةُ و السُّلْوَةُ۔ تسلی۔ "هُوَ فِیْ
سَلْوَةٍ مِنَ العَیْشِ"۔ وہ آسودہ حالی
میں ہے۔
السُّلْوَانُ۔ مص (و السِّلْوَانَةُ و السُّلْوَانَةُ)
ایک قسم کا مہرہ، جس کو نظر بد سے بچنے کے
لیے استعمال کرتے ہیں۔
السَّلْوٰی۔ شہد، ہر تسلی بخش چیز۔ لوا۔
واحد (سَلْوَاةٌ)
المُسَلِّیْ۔ گھڑدوڑ کا تیسرا گھوڑا۔
سَلِیَتْ تَسْلٰی سَلًی۔ الشاۃُ۔ ٹوٹی
ہوئی جھلی والی ہونا۔ صفت (سَلْیَاءُ)
اَسْلَتِ۔ الشاۃَ۔ بکری کا جھلی ڈالنا۔
سَلّٰی۔ الشاۃَ۔ بکری کا جھلی نکالنا۔
السَّلٰی۔ جھلی۔ ج۔ اَسْلَاءٌ۔ کہتے ہیں۔
"اِنْقَطَعَ السَّلٰی فِی البَطْنِ"۔ یعنی اب
حیلہ جاتا رہا اور مصیبت بڑھ گئی۔
"هُوَ اٰکِلُ الاَسْلَاءِ"۔ وہ بہت
خسیس و کمینہ ہے۔
سَمَّ (ن) سَمًّا۔ زہر پلانا۔ الطعامَ
کھانے میں زہر ملانا۔ القَارُوْرَةَ۔
بوتل کو بند کرنا۔ الشیئَ۔ اصلاح کرنا۔
درست کرنا۔ بَیْنَهُمَا۔ صلح کرانا۔
الاَمْرَ۔ معاملہ کی تہہ تک پہنچ کر اس
کی آزمائش کرنا، اس کو جانچنا۔ سَمَّ
النِّعْمَةَ اِلَیْهِ۔ مخصوص کرنا۔ سَمَّ

الشیءُ۔ سب کو عام ہونا۔
سَمَتَ (ن) سُمُوْمًا۔ الرِّیحُ۔ جھلسنا۔
سُمَّ۔ الیومُ۔ گرمی کا تیز ہونا۔ سخت لُو چلنا۔ النَّبَاتُ۔ پودہ کا ہوا سے جھلس جانا۔ صفت (مَسْمُوْمٌ)
سَمَّمَ۔ الطَّعَامَ۔ کھانے میں زہر ڈالنا۔
اَسَمَّ اِسْمَامًا۔ الیومُ۔ دن میں بادِ سموم چلنا۔ لُو چلنا۔
السُّمُّ والسَّمُّ والسِّمُّ۔ سوئی کا ناکا۔ زہر۔ ج۔ سِمَامٌ وسُمُوْمٌ۔ سَمُّ الحِمَارِ۔ کنیر۔ سُمُّ الفَارِ۔ سنکھیا۔ سُمُّ السَّمَكِ۔ ایک دوا کا نام۔
سَمُّ سَاعَةٍ۔ فوراً ہلاک کردینے والا زہر۔ کہتے ہیں "اَصَابَ سَمَّ حَاجَتِهٖ" اس نے اپنا مقصد پایا۔
سَمٌّ ہر اس چیز کو بھی کہتے ہیں جو سمندر سے نکلے، مثلاً سنکھ، گھونگا وغیرہ۔
السُّمَّةُ۔ قرابت۔ کھجور کے پتوں کی چٹائی۔ جو کھجور کے درخت کے نیچے اس مقصد سے بچھائی جائے کہ اوپر سے گری ہوئی کھجوریں اسی پر گریں۔ زینت کی خاطر پروئی ہوئی کوڑیاں۔ ج۔ سُمَمٌ وسِمَامٌ۔
سُمَیَّةُ۔ الشیءِ۔ چیز کا زہریلا اثر۔
السَّمَامُ۔ ہلکا پھلکا تیز۔ ایک چھوٹا پرندہ۔ واحد (سَمَامَةٌ)
السِّمَامُ والسُّمُوْمُ۔ مِنَ الْاِنْسَانِ۔ انسانی جسم کے سوراخ جیسے منہ، ناک، کان۔
السَّمُوْمُ۔ بادِ سموم۔ لُو۔ ج۔ سَمَائِمُ۔
السَّمَامَةُ۔ بدن انسانی۔ بھی السَّمَامَةِ۔ خوبصورت بدن والا۔ کھنڈرات۔ جھنڈا۔ دائرہ جو گھوڑے کی گردن پر ہوتا ہے۔ ابابیل کے مانند ایک پرندہ۔ اس کے انڈے ناقابل حصول ہیں۔ اس لیے عرب کہتے ہیں "کَلَّفْتَنِیْ بَیْضَ السَّمَائِمِ" یعنی تم نے مجھ کو ناقابل وصول و ناقابل عمل چیز کی تکلیف دی۔
السَّامُّ۔ زہریلا۔ مؤنث۔ سَامَّةٌ۔ خاص۔ کہتے ہیں "عَرَفَ ذٰلِكَ السَّامَّةُ والعَامَّةُ" اس کو عام خاص سب جانتے ہیں۔
سَامُّ اَبْرَصَ وسَمُّ اَبْرَصَ۔ چھپکلی۔ ج۔ اَبَارِصُ وسَوَامُّ اَبْرَصَ۔ یَوْمٌ سَامٌّ ومُسِمٌّ ومَسْمُوْمٌ۔ گرم ہوا والا دن۔
الْاَسَمُّ۔ تنگ نتھنے والا۔
المَسَامُّ۔ مِنَ الجِلْدِ۔ جلد کے باریک باریک مسامات و سوراخ۔ اَهْلُ المَسَمَّةِ۔ خاص لوگ رشتہ دار۔
سَمَأَلَ۔ الخَلُّ۔ سرکہ کا مکھیوں والا ہونا
اِسْمَأَلَّ اِسْمِئْلَالًا۔ دبلا و لاغر ہونا۔ الظِّلُّ۔ سایہ کا چھوٹا ہونا۔
السُّمَالُ۔ سایہ۔
السَّمَوْأَلُ۔ سایہ۔ سرکہ کے اوپر کی مکھی ایک مشہور وفادار شخص جو وفا میں ضرب المثل ہے۔
المُسْمَئِلُّ۔ بوسیدہ کپڑا۔
سَمَتَ (ن ض) سَمْتًا۔ راستہ اختیار کرنا راہِ راست پر چلنا۔ گمان سے راستہ پر چلنا۔ سَمَتَ الشَّیْءَ وسَمَتَ نَحْوَهٗ ارادہ کرنا۔ قصد کرنا، اور اسی سے ہے "وَهُنَّ اِلَى البَیْتِ العَتِیْقِ سَوَامِتُ" اور وہ بیت اللہ شریف کی طرف قصد کرنے والی ہیں۔
سَمَّتَ۔ راستہ اختیار کرنا۔ لِلعَاطِسِ چھینکنے والے کے لیے یرحمك اللہ کہہ کر دعا کرنا۔ کسی چیز پر اللہ کا نام لینا۔
سَامَتَهٗ۔ کسی کے مقابل اور آمنے سامنے ہونا۔
تَسَمَّتَهٗ۔ ارادہ کرنا۔ قصد کرنا۔
السَّمْتُ۔ مص۔ راستہ۔ ج۔ سُمُوْتٌ۔ سَمْتُ الرَّاسِ۔ علم ہیئت کی اصطلاح میں آسمان پر وہ نقطہ جو سیدھے کھڑے ہوئے انسان کے سر کے بالکل سیدھ میں متصور ہوتا ہے۔ اس کے مقابل نقطہ "سَمْتُ القَدَمِ" کہلاتا ہے۔
سَمُجَ (ك) سَمَاجَةً وسُمُوْجَةً۔ بدشکل ہونا۔ قبیح ہونا۔ صفت (سَمْجٌ و سَمِجٌ وسَمِیْجٌ) ج سِمَاجٌ و سَمْجُوْنَ و سُمَجَاءُ و سَمَاجَى
سَمَّجَهٗ۔ قبیح بنانا۔
اِسْتَسْمَجَهٗ۔ کسی کو قبیح جاننا۔ سمجھنا۔
السَّمْجُ والسَّمِیْجُ۔ خراب اور بدمزہ دودھ۔
سَمُحَ (ك) سَمَاحًا وسُمُوْحًا وسَمَاحَةً وسُمُوْحَةً وسَمْحًا وسِمَاحًا فیاض وسخی ہونا۔ صفت (سَمْحٌ وسَمِیْحٌ ومِسْمَحٌ ومِسْمَاحٌ) ج سِمَاحٌ وسُمَحَاءُ ومَسَامِیْحُ۔
سَمَحَ (ف) سَمَاحًا وسَمَاحَةً۔ بِكَذَا۔ بخشش کرنا۔ لَهٗ بِالشَّیْءِ دینا۔ العُوْدُ۔ لکڑی کا نرم ہونا۔ النَّاقَةُ۔ اونٹنی کا مطیع اور تیز رفتار ہونا۔
سَمَّحَ۔ نرم ہونا۔ نرمی کا برتاؤ کرنا۔ الرُّمْحَ۔ نیزہ کو نرم کرنا۔ الرَّجُلُ کسی کا نرم چال چلنا۔ تیزی کرنا۔ بھاگنا۔
اَسْمَحَ۔ الرَّجُلُ۔ فیاض و سخی ہونا۔
اَسْمَحَتِ الدَّابَّةُ۔ جانور کا سرکشی کے بعد رام ہو جانا۔
سَامَحَهٗ۔ فِی الْاَمْرِ و بِالْاَمْرِ۔ نرم برتاؤ

کرنا۔ مقصد میں موافقت کرنا۔ ہُ
بِذَنْبِہٖ۔ گناہ معاف کرنا۔ گناہ سے
درگذر کرنا۔
تَسَمَّحَ وتَسَامَحَ۔ فِی کَذَا۔ نرمی برتنا۔
ایک دوسرے سے درگذر کرنا۔
اَلسَّمَاحُ۔ مص۔ بَیْعُ السَّمَاحِ وہ بیع جس
میں قیمت گھٹانے میں نرمی کی جائے۔
"اَلسَّمَاحُ رَبَاحٌ" یعنی معاملات
میں نرمی کے ساتھ نفع اندوزی ہے۔
اَلسِّمَاحُ۔ مص۔ چمڑے کا خیمہ۔
اَلْمَسْمَحُ۔ وُسعت وفراخی۔
اَلسِّمْحَاقُ۔ سر کی ہڈی پر باریک جھلی۔
سَمَاحِیْقُ السَّمَاءِ۔ آسمان پر بادل
کے پتلے پتلے ٹکڑے۔
سَمَخَ (ن) سَمْخًا۔ الزَّرْعُ۔ کھیتی کا
پھوٹنا۔ سَمَخَہٗ (ف) سَمْخًا۔ کان
کے سوراخ پر چوٹ لگا کر زخمی کرنا۔
"زَرْعٌ حَسَنُ السَّمْخَۃِ" اچھی اُگنے
اور بڑھنے والی کھیتی۔
اَلسِّمَاخُ۔ کان کا سوراخ۔
سَمَدَ (ن) سُمُوْدًا۔ حیران کھڑا ہونا۔
مبہوت ہونا۔ گانا۔ تکبر سے سر اونچا کرنا۔
اور سینہ تاننا۔ فِی الْعَمَلِ۔ کام میں
مشغول ہونا۔ الْاِبِلُ۔ اونٹ کا تیز
چلنا۔ سَمَدَ ا؍ الرَّجُلُ قصد کرنا۔
سَمَّدَ۔ الْاَرْضَ۔ زمین میں کھاد ڈالنا۔
الشَّعْرَ۔ بالوں کو جڑ سے مونڈ دینا۔ الرجلَ۔
کسی کو کھیل کود میں لگانا۔ بہلانا۔
اِسْمَدَّ اِسْمِدَادًا و اِسْمَادَّ اِسْمِئْدَادًا
۔ الرجلُ کسی کا غصہ سے پھول جانا
۔ یَدُہٗ۔ ہاتھ کا سوجنا متورم
الشئُ۔ گم ہو جانا۔ "ھُوَ لَکَ سَمَدًا"
وہ ہمیشہ کے لیے تمھارا ہے۔
اَلسَّمَادُ۔ کھاد۔ السَّامِدُ۔ فا۔ "وَطْبٌ
سَامِدٌ" بھری ہوئی کھڑی مشک۔

اَلسَّمَنْدَرُ۔ والسَّمَیْدَرُ۔ ایک کیڑا ہے
جو پانی اور خشکی میں زندگی گذارتا ہے۔
آگ کا کیڑا ہے۔
اَلسَّمَیْدَعُ۔ فیاض سردار۔ شریف۔ بہادر
بھیڑیا۔ تلوار۔ ج۔ سَمَادِعُ۔
اَلسُّمَیْدَعُ والسَّمِیْدَعُ۔ سفید آٹا۔
سَمَرَ (ن) سَمْرًا۔ العَیْنَ۔ گرم سلائی
سے آنکھ پھوڑنا (
رات کو باتوں میں گذارنا اور نہ سونا۔
سَمَرَ (ض) سَمْرًا و سَمَرَ۔ اللَّبَنَ۔
دودھ میں پانی ملا کر اس کو پتلا کرنا۔
الخَمْرَ۔ شراب پینا۔ المَاشِیَۃُ۔
النَّبَاتَ۔ مویشی کا گھاس چرنا۔
البَابَ وغَیْرَہٗ۔ دروازہ وغیرہ کو
میخ سے مضبوط کرنا۔ السَّھْمَ۔ تیر
چھوڑنا۔ تیر چلانا۔
سَمُرَ (س) وسَمُرَ (ک) سُمْرَۃً و اِسْمَرَّ
اِسْمِرَارًا و اِسْمَارَّ اِسْمِیْرَارًا۔
گندم گوں ہونا۔ صفت (اَسْمَرُ) مؤنث
سَمْرَاءُ۔ ج۔ سُمْرٌ۔
سَامَرَہٗ۔ کسی کے ساتھ رات کو بات
چیت کرنا۔
تَسَمَّرَ۔ میخ سے مضبوط ہونا۔
تَسَامَرَ۔ القومُ۔ لوگوں کا آپس میں
رات کو باتیں کرنا۔
اَلسَّمَرُ۔ رات کو باتیں کرنے والا۔ ج۔
اَسْمَارٌ۔ رات، رات کی تاریکی۔
"لَا اٰتِیْہِ سَمَرًا" میں اس کے پاس
رات کو نہیں آؤں گا۔ رات کی بات چیت
چاند کا سایہ یعنی وہ چیز جو چاندنی آنے
سے مانع ہو جیسے دیوار یا چھت وغیرہ
اور کبھی اہل عرب جہاں چاندنی ہو تو اسے
قَمَرٌ اور جہاں نہ ہو تو اسے بطور
مقابلہ سَمَرٌ کہتے ہیں۔ زمانہ۔ بات
کرنے والوں کی مجلس۔ کہتے ہیں "لَا

اُکَلِّمُہٗ السَّمَرَ والقَمَرَ" یعنی جب
تک چاند سایہ فگن ہے، میں کبھی اس سے
بات نہیں کروں گا۔
اَلسَّمُرَۃُ۔ رات کی گفتگو۔ السَّمُرُ ببول
کا درخت۔ ج۔ اَسْمُرٌ۔ واحد
(سَمُرَۃٌ)
اَلسَّامِرُ۔ فا۔ ج۔ سُمَّرٌ و سُمَّارٌ۔ رات
کو باتیں کرنے والوں کی مجلس (۔ والسَّامِرَۃُ)
رات میں باتیں کرنے والوں کی جماعت
(اسم جمع ہے)
اَلسَّامُوْرُ۔ ہیرا۔
اَلسَّمَارُ۔ بہت پانی ملا دودھ۔
اَلْاَسْمَرُ۔ نیزہ۔ ہرنی کا دودھ۔ عَامٌ
اَسْمَرُ۔ بے بارش والا خشک سال۔
اَلْاَسْمَرَانِ۔ پانی اور گیہوں۔ پانی اور نیزہ۔
اَلْمُسْمُوْرُ۔ تیز رفتار اچھی نسل کی اونٹنی۔
اَلسَّمُّوْرُ۔ نیولے کے مشابہ اور اس سے
قدرے بڑا ایک جانور۔ اس کی کھال سے
قیمتی پوستین تیار ہوتے ہیں۔ اس کی
کھال کو بھی سَمُّوْرٌ کہتے ہیں۔ ج۔
سَمَامِیْرُ۔
اَلسَّمِیْرُ۔ رات کو باتیں سنانے والا۔ زمانہ
اِبْنَا سَمِیْرٍ۔ رات ودن۔ "لَا اَفْعَلُہٗ
سَمِیْرَ اللَّیَالِیْ" میں اس کو کبھی نہیں
کروں گا۔ "اِبْنُ سَمِیْرٍ" اس اندھیری
رات کو بھی کہتے ہیں۔ جس میں چاند نہ
نکلا ہو۔
اَلْمِسْمَارُ۔ کیل۔ میخ۔ اونٹوں کا اچھا رکھوالا۔
ج۔ مَسَامِیْرُ۔
اَلْمُسْمُوْرُ۔ کم گوشت سخت پٹھوں والا۔
بدمزہ زندگی۔
اَلْمُسْمُرْمُرُ۔ ٹڈی کا شکار کرنے والا ایک
چھوٹا پرندہ۔ تلیر۔
سَمْسَرَ سَمْسَرَۃً۔ دلالی کرنا۔
اَلسِّمْسَارُ۔ دلالی۔ چیز کا مالک اور اس کا

منتظم -

سِمْسَارُ - الْاَرْضِ - زمین کا ماہر - ج سَمَاسِرَةٌ و سَمَاسِرُ و سَمَاسِیْرُ -

السَّمْسَرَةُ - مص - دلال کا پیشہ - دلال کی اجرت -

السِّمْسَقُ و السِّمْسِیْقُ و السُّمْسُقُ و السُّمْسُقُ - چنبیلی - مرزنجوش -

سَمْسَمَ - الثَّعْلَبُ - لومڑی کا دوڑنا - - الرَّجُلُ - نرم چال چلنا -

السَّمْسَمُ - لومڑی - بھیڑیا - زہر -

السُّمْسُمُ - سرخ چیونٹی - چھوٹی چیونٹی - واحد (سُمْسُمَةٌ) سبک آدمی - ج - سَمَاسِمُ -

السِّمْسِمُ - تل - واحد (سِمْسِمَةٌ)

السَّمَاسِمُ - لومڑی (و السُّمْسُمَانُ و السُّمْسُمَانِیُّ) سبک آدمی - لطیف چیز -

سَمَطَ (ن) سُمُوطًا - الرَّجُلُ - چپ و خاموش ہونا - عَلَی الْیَمِیْنِ - قسم کھانا - اللَّبَنُ - دودھ کی مٹھاس میں فرق آنا - صفت (سَامِطٌ)

سَمَطَ (ن ض) سَمْطًا - الْجَدْیَ - بکری کے بچہ کے بال صاف کر کے اس کو بھوننا - الشَّیْءَ - لٹکانا - السِّکِّیْنَ - چھری تیز کرنا - "سَمَطْتُ الرَّجُلَ یَمِیْنًا عَلَی حَقِّیْ" - میں نے فلاں سے اپنے حق پر قسم کھلائی -

سَمَّطَ - چپ رہنا - الشَّیْءَ - لازم پکڑنا زین کے تسمہ سے لٹکانا - الشَّاعِرُ شاعر کا مُسَمَّط اشعار نظم کرنا - سَمَّطَ قَصِیْدَةَ فُلَانٍ - کسی کے اشعار میں ہر ہر شعر کے مصرعوں میں ایک مصرعہ اپنی جانب سے ختم کرنا -

اَسْمَطَ - چپ رہنا - تَسَمَّطَ الشَّیْءُ بِہٖ - لٹکنا -

السِّمْطُ - موتی یا مہرہ وغیرہ پروئی ہوئی لڑی زین کا تسمہ جس سے کوئی چیز باندھی جائے کہتے ہیں "عَلَّقَہٗ بِسُمُوْطِ سَرْجِہٖ" اسے زین کے تسمے سے لٹکا دیا - - مِنَ الْعَمَامَةِ - پگڑی کا شملہ - گلوبند زیور (- مِنَ الرَّمْلِ) ریت کی لکیر - رَجُلٌ سَمْطٌ - چست و چالاک آدمی - ج - سُمُوْطٌ -

السَّمْطُ - مص - فقیر آدمی -

السُّمْطُ - اونی کپڑا - نَعْلٌ سُمْطٌ و اَسْمَاطٌ - اکہرے چمڑے کا جوتا - نَاقَةٌ سُمُطٌ و اَسْمَاطٌ - بے داغ اونٹنی - سَرَاوِیْلُ اِسْمَاطٌ - اکہرا پائجامہ -

السَّامِطُ - فا - مَاءٌ سَامِطٌ - جوش کھایا ہوا پانی جو کسی چیز کے بال وغیرہ صاف کر دے -

السِّمَاطُ - صف بستہ - نیز دستر خوان - - سِمَاطُ الطَّرِیْقِ - راستہ کے ہر دو پہلو - سِمَاطُ الْقَوْمِ - لوگوں کی قطار - ج - سُمُطٌ - "وَهُمْ عَلٰی سِمَاطٍ وَاحِدٍ" یعنی وہ ایک ہی نظام پر ہیں -

السَّمِیْطُ - بال صاف کیا ہوا بھونا ہوا بکری کا بچہ - سبک حال آدمی - فقیر اینٹوں کا ردّا - نَعْلٌ سَمِیْطٌ - ایک ہی چمڑے کا جوتا -

الْمُسَمَّطُ - مِنَ الشِّعْرِ - شعر جو عروضی اجزاء پر منقسم ہو اور قافیہ کی روی پر نہ ہو - حُکْمُكَ مُسَمَّطًا - تمہارا حکم پورا کیا ہوا ہے - اس کا نصب حالیت کی بنا پر ہے -

الْمُسْمَیْطِشُ - ایک آبی پرندہ جو ہمیشہ چھلے پانی میں ملتا ہے -

سَمِعَ (س) سَمْعًا و سِمْعًا و سَمَاعًا و سَمَاعَةً و سَمَاعِیَةً و مَسْمَعًا - الصَّوْتَ - سننا - صفت (سَامِعٌ) ج - سُمَّاعٌ و سَمَعَةٌ و سَامِعُوْنَ - لَهُ اللّٰهُ - قبول کرنا - مِنْهُ و لَهٗ دینا - اِلَیْهِ - کسی کی طرف کان لگانا -

سَمَّعَهٗ - الصَّوْتَ - سنانا -

سَمَّعَ بِہٖ - کسی کا عیب مشہور کرنا اور رسوا کرنا - بد الفاظ سے خطاب کرنا - گالی دینا -

سَمَّعَ - بِکَذَا - کسی کے متعلق کوئی چیز پھیلانا - بِفُلَانٍ فِی النَّاسِ - شہرت دینا -

اَسْمَعَهٗ - سنانا - گالی دینا -

تَسَمَّعَ و اسْتَمَعَ - الرَّجُلُ و اِلَیْهِ - کان دھرنا -

تَسَامَعَ - بِہِ النَّاسُ - کسی کے متعلق لوگوں کا ایک دوسرے سے سننا -

اِسْتَمَعَ - لَہٗ و اِلَیْهِ - کان لگانا -

اِسْتَسْمَعَ - سننا -

السَّمْعُ - مص - سننے کی قوت - کان - سنی ہوئی بات، سنا ہوا ذکر - ج - اَسْمَاعٌ و اَسْمُعٌ و جج - اَسَامِعُ و اَسَامِیْعُ - کہتے ہیں "هُوَ مَا بَیْنَ سَمْعِ الْاَرْضِ وَبَصَرِهَا" جبکہ کوئی نامعلوم جگہ چلا جائے یا ایسی تنہائی کی جگہ میں ہو جہاں اس کو نہ کوئی سن سکتا ہو، نہ دیکھ سکتا ہو - و سَمْعَكَ اِلَیَّ - میری طرف کان لگاؤ - اُمُّ السَّمْعِ - دماغ -

السِّمْعُ - اچھی شہرت - اچھا ذکر -

سِمْعٌ - اچھی شہرت کا آدمی - "هٰذَا اَمْرٌ ذُوْ سِمْعٍ" یہ امر سننے کے قابل ہے اور جب کسی کو کوئی بات اچھی نہ لگے تو کہتے ہیں - سَمْعًا لَا بَلْغًا - یعنی سن لے بتانا نہیں -

السِّمْعُ - بجو سے بھیڑیے کا بچہ - مؤنث -

(سُمْعَةٌ) اس کی قوت سماع بہت تیز ہوتی ہے یہاں تک کہ ضرب المثل ہے "هُوَ اَسْمَعُ مِنْ سِمْعٍ"۔

اَلسَّمْعَةُ۔ سَمِعَ کا اسم مرة۔ اُذُنٌ سُمُعَةٌ سننے والا کان۔ "فَعَلَهُ رِيَاءً وَّسُمْعَةً" اس نے یہ کام لوگوں کو دکھانے سنانے کے لیے کیا۔

اَلسُّمْعَةُ۔ شہرت۔ ذکر۔

اَلسَّمَاعُ۔ مص۔ شہرت۔ گیت۔ "قَالُوْا ذٰلِكَ سَمَاعُ اُذُنِي" لوگوں نے یہ بات میرے سامنے کہی

سَمَاعِ۔ اسم فعل اِسْمَعْ کے معنی میں یعنی سُن۔

اَلسَّمَّاعُ۔ بہت سننے والا۔ فرماں بردار۔ جاسوس۔

اَلسَّمِيْعُ۔ سننے والا۔ سنانے والا۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ایک اسم سنی ہوئی بات۔ ج۔ سُمَعَاءُ۔

اَلسَّامِعَةُ۔ کان۔ اَلسَّامِعَانِ ہر دو کان ۔ اَلسَّمَّاعَةُ۔ ایک آلہ جو سننے کی طاقت کو بڑھا دیتا ہے۔

اَلتَّسْمِعَةُ۔ کہتے ہیں۔ "فَعَلْتُهُ تَسْمِعَتَكَ اَوْ تَسْمِعَةً لَكَ"۔ میں نے تم کو سنانے کے لیے ایسا کیا ہے۔

اَلْمَسْمَعُ۔ سننے کی جگہ۔ کہتے ہیں "هُوَ مِنِّيْ بِمَرْاٰى وَمَسْمَعٍ" وہ ایسی جگہ ہے کہ میں اس کو دیکھ بھی سکتا ہوں اور اس کی بات سن بھی سکتا ہوں۔

اَلْمِسْمَعُ وَالْمِسْمَعَةُ۔ کان۔ ج۔ مَسَامِعُ۔

اَلْمُسْمِعُ۔ قا۔ قید۔ اَلْمُسْمِعَةُ۔ گانے والی۔

اَلْمُسْمَعُ۔ مقید۔ اَلسَّمَعْمَعُ۔ شیطان خبیث۔

سَمْعَنٌ۔ اَلسَّمْعَنَةُ۔ بہت سننے والی۔

اِسْمَغَدَّ اِسْمِغْدَادًا۔ اَلْجُرْحُ۔ زخم کا سوجنا۔

اَلْمُسْمَغِدُّ۔ پھولا ہوا۔ بہت زور سے پکڑنے والا۔

سَمَقَ (ن) سَمْقًا وَسُمُوْقًا۔ اَلنَّبَاتُ۔ پودہ کا بڑھنا۔ دراز ہونا۔ صفت (سَامِقٌ وَسَمِقٌ)

اَلسُّمَّاقُ۔ خالص۔ محض۔ کہتے ہیں "اُحِبُّكَ حُبًّا سُمَاقًا" یعنی میں تجھ سے خالص محبت کرتا ہوں۔

اَلسُّمَّاقُ وَالسُّمُّوْقُ۔ ایک نہایت ترش پھل والا درخت۔ واحد (سُمَّاقَةٌ وَسُمُّوْقَةٌ)

اَلسَّمِيْقُ۔ بیل جوتنے کا جوا۔ اَلسِّمَقُّ مِنَ الرِّجَالِ۔ لمبا آدمی۔ اِسْمَقَرَّ اِسْمِقْرَارًا۔ اَلْيَوْمُ۔ دن کا سخت گرم ہونا۔

سَمَكَ (ن) سُمْكًا۔ اَلشَّيْءَ۔ بلند کرنا

سَمَكَ (ن) سُمْكًا وَسُمُوْكًا وَسَمُكَ (ک) سَمَاكَةً۔ بلند کرنا۔

سَمَّكَ۔ اَلشَّيْءَ۔ چیز کو موٹا و دبیز کرنا۔

تَسَمَّكَ۔ بلند ہونا۔

اِسْتَسْمَكَ۔ اَلثِّيَابَ۔ کپڑوں میں سے لمبا کپڑا اختیار کرنا۔ مچھلی کھانا۔

اَلسَّمْكُ۔ مص۔ چھت یا چھت کی موٹائی ہر اونچی اور موٹی چیز کا قد و قامت۔

اَلسَّمَكُ۔ مچھلی۔ ج۔ سِمَاكٌ وَسُمُوْكٌ وَاَسْمَاكٌ۔ واحد (سَمَكَةٌ)

اَلسِّمَاكُ۔ چیز کے اٹھانے کا اوزار۔ ج۔ سُمُكٌ۔ مِنَ الزَّوْرِ۔ ہنسلی سے ملی ہوئی پسلی۔

اَلسِّمَاكَانِ۔ دو ستارے ہیں، ایک کو سِمَاكٌ رَامِحٌ کہتے ہیں اور دوسرے کو سِمَاكٌ اَعْزَلُ۔ اَلسُّمَيْكَاءُ ایک مچھلی۔

اَلسَّمَّاكُ۔ مچھیرا۔

اَلسَّمِيْكُ وَالْمَسْمُوْكُ۔ لمبا۔

اَلْمَسْمُوْكُ۔ مِنَ الْخَيْلِ۔ مضبوط گھوڑا۔

اَلْمِسْمَاكُ۔ خیمہ وغیرہ اٹھانے کی لکڑی۔

اَلْمُسْمَكَاتُ وَالْمَسْمُوْكَاتُ۔ اَلسَّبْعُ۔ ساتواں آسمان۔

سَمَلَ (ن) سَمْلًا۔ عَيْنَهُ۔ آنکھ پھوڑنا ۔ اَلْحَوْضَ۔ حوض کو کیچڑ سے صاف کرنا۔ بَيْنَهُمْ صلح کرانا۔ اَلدَّلْوُ ڈول کا تھوڑا پانی دینا۔

سَمَلَ (ن) سُمُوْلًا وَسُمُوْلَةً وَسَمُلَ (ک) سَمَالَةً۔ اَلثَّوْبُ۔ کپڑے کا پرانا اور بوسیدہ ہونا۔ صفت (سَمِلٌ)

سَمَّلَ۔ اَلْحَوْضَ۔ حوض کا تھوڑا پانی دینا۔ ۔ اَلْحَوْضَ۔ حوض کو کیچڑ وغیرہ سے صاف کرنا۔ فُلَانًا۔ بِقَوْلٍ۔ کسی سے نرمی سے بات کرنا۔

اَسْمَلَ۔ اَلثَّوْبُ۔ کپڑے کا پرانا اور بوسیدہ ہونا۔ بَيْنَهُمْ۔ صلح کرنا۔

تَسَمَّلَ۔ پانی تھوڑا پینا۔ ۔ اَلنَّبِيْذَ نبیذ بار بار پینا۔

اِسْتَمَلَ۔ عَيْنَهُ۔ آنکھ پھوڑنا۔

اَلسَّمَّالُ۔ آنکھیں پھوڑنے والا۔ اَلسَّمِلُ پرانا بوسیدہ کپڑا۔ ج۔ اَسْمَالٌ۔ حوض میں بچا ہوا پانی۔ ثَوْبٌ سَمَلَةٌ وَسَمُوْلٌ وَسَمِيْلٌ۔ پھٹا پرانا کپڑا۔

اَلسَّمَالُ۔ پانی کے چشموں کا کیڑا۔

اَلسُّمْلَةُ وَالسَّمَلَةُ۔ تھوڑا پانی۔ ج۔ سَمَلٌ وَاَسْمَالٌ وَسِمَالٌ وَسُمُوْلٌ۔

اَلسُّمْلَانُ۔ مِنَ الْمَاءِ وَالنَّبِيْذِ۔ بقیہ پانی یا نبیذ۔

اَلسَّوْمَلُ۔ پھٹا پرانا کپڑا۔ اَلسَّوْمَلَةُ چھوٹی پیالی۔

اَلسَّمَوَّلُ۔ فراخ زمین۔ نرم مٹی کی زمین۔

سَمْلَجَ۔ اَللَّبَنَ۔ دودھ کو آسانی سے نگلنا۔

السَّمَلَّج د السُّمالَج۔ میٹھا دودھ۔
السَّمَلَّج۔ بھیڑیا۔
السُّمْلُق۔ ہموار بنجر زمین۔
سَمِنَ (س) سِمَنًا د سَمَانَةً۔ موٹا و فربہ ہونا۔ صفت (سَامِنٌ وسَمِینٌ) ج۔ سِمَانٌ۔
سَمَنَ (ن) سَمْنًا د سَمَنَ۔ الطعامَ۔ کھانے میں گھی ڈالنا۔ د سَمَّنَہ۔ موٹا کرنا۔ سَمَنَ القومَ۔ گھی کا توشہ دینا۔ سَمَّنَ لَہُ۔ کسی کو بہت بخشش دینا۔
اَسْمَنَ۔ موٹا ہونا۔ بہت گھی والا ہونا۔ موٹے جانوروں والا ہونا۔ موٹا جانور خریدنا یا اس کا مالک ہونا یا اس کو ہبہ کرنا۔ الفرسَ۔ گھوڑے کو موٹا کرنا۔ الخُبزَ۔ روٹی کو گھی میں تر کرنا۔ الرجلَ۔ کسی کو گھی کھلانا۔
تَسَمَّنَ۔ موٹا ہونا۔ شرافت و بھلائی نہ رکھتے ہوئے شرافت و بھلائی کا دم بھرنا۔
اِسْتَسْمَنَ۔ گھی مانگنا۔ ہ کسی کو موٹا پانا یا سمجھنا۔ مثل ہے "اِسْتَسْمَنْتَ ذَا وَرَمٍ" تم نے سوجے ہوئے کو موٹا جان لیا۔ یعنی ظاہری حالت سے دھوکا کھا گئے۔
السَّمْنُ۔ مص۔ گھی۔ ج۔ اَسْمُنٌ و سُمُونٌ و سُمانٌ۔ السَّمَّانُ۔ گھی بیچنے والا۔
السُّمْنَةُ۔ موٹا کرنے والی دوا۔ ایک گھاس جس کا دانہ فلفل سے مشابہ ہوتا ہے اور عورتیں اس کو موٹاپے کے لیے استعمال کرتی ہیں۔
السَّمِینُ۔ موٹا۔ مِنَ الکلامِ۔ پاکیزہ گفتگو۔
السَّمِینَةُ۔ مؤنث السَّمِینِ۔ ج۔ سِمانٌ۔ ارضٌ سَمِینَةٌ۔ وہ زمین جس میں پتھر نہ ہوں۔
المُسْمِنُ۔ خلقی موٹا۔ طعامٌ مُسْمِنَةٌ۔ وہ کھانا جو موٹا اور فربہ کرے۔
السُّمانی۔ بٹیر۔ واحد۔ (سُمانَاةٌ) ج۔ سُمانَیاتٌ۔
السَّمَنْجُونِیُّ۔ آسمانی رنگ کا۔
السَّمَنْدَرُ۔ آگ کا کیڑا۔
سَمَہَ (ف) سُمُوھًا۔ حیران ہونا۔ الفرسُ۔ گھوڑے کا دوڑنے میں تکان کو نہ جاننا۔
سَمَّہَ۔ الاِبِلَ۔ اونٹوں کو بیکار چھوڑ دینا۔ صفت مفعولی۔ (سُمَّہٌ)۔
السَّامِہُ۔ حیران۔ ج۔ سُمَّہٌ۔
السُّمَّھَی۔ کرہ ہوائی۔ سورج کی کرنیں جو آنکھوں کو دھاگوں کی طرح نظر آتی ہیں ترمرے۔ (والسُّمَّہُ و السُّمَیْھَی و السُّمَیْھِی و السُّمَّیْھَاءُ و السُّمَیْھَاءُ) ڈھکوسلے۔
سَمْھَجَ۔ کلامَہُ۔ جھوٹ بولنا۔ الحبلَ۔ رسی کو مضبوط بٹنا۔ الشیءَ۔ بھیجنا۔ الدراھمَ۔ سکہ کو رواج دینا۔ الیمینَ۔ سخت قسم کھانا۔
السِّمْھاجُ۔ جھوٹ۔
اِسْمَھَدَّ۔ السَّنامُ۔ کوہان کا موٹا ہونا۔ السَّمْھَدُ۔ خشک سخت چیز۔ السَّمْھَدُ و السَّمَھْدَدُ۔ بڑے جسم کا اونٹ۔
اِسْمَھَرَّ۔ سخت و سنگین۔ نیزہ کی طرح سیدھا ہونا۔ الظلامُ۔ بہت اندھیرا ہونا۔
السَّمْھَرِیُّ۔ سخت و مضبوط نیزہ۔
سَمَا یَسْمُو سُمُوًّا۔ بلند ہونا۔ اونچا ہونا۔ البصرُ۔ اٹھنا۔ "سَمَوْتُ اِلَیْہِ بَصَرِی" میں نے اس کی طرف نظر اٹھائی۔ نَفْسُہُ۔ تَسْمُوْا اِلٰی مَعَالِی الاُمُورِ۔ اس کا نفس بلند امور کی طرف مائل ہے۔ بِہٖ۔ بلند کرنا۔ القومُ۔ شکار کے لیے جانا۔
(سَمَا یَسْمُو سُمُوًّا) الرجلَ زیدًا د بِزَیْدٍ۔ کسی کا زید نام رکھنا۔
سَمّٰی۔ الرجلَ زیدًا او بِزَیدٍ۔ کسی کا زید نام رکھنا۔ الشارعُ فی العملِ۔ کسی کا کام کے شروع میں اللہ کا نام لینا۔
اَسْمٰی۔ الشیءَ۔ بلند کرنا۔ الرجلَ زیدًا د بِزَیدٍ۔ کسی کا زید نام رکھنا۔ کا مِنْ بَلَدٍ اِلٰی بَلَدٍ۔ ایک شہر سے دوسرے شہر جانا۔ پہنچانا۔
سَامٰی مُسَامَاۃً۔ الرجلَ۔ کسی سے فخر کرنے میں مقابلہ کرنا۔ فُلانٌ لَا یُسَامٰی۔ فلاں سے فخر میں مقابلہ نہیں کیا جا سکتا۔
تَسَامٰی تَسَامِیًا۔ القومُ۔ ایک دوسرے کے مقابل فخر کرنا۔ ایک دوسرے کو نام لے کر پکارنا۔ عَلَی الخَیْلِ۔ گھوڑوں پر سوار ہونا۔
تَسَمّٰی۔ نام پانا۔ اِلٰی و بالقومِ۔ قوم کی طرف منسوب ہونا۔
اِسْتَمٰی اِسْتِمَاءً۔ الصائدُ۔ شکاری کا شکار کی جرابیں پہننا۔ شکار کرنا۔ ہ کسی کی زیارت کو جانا۔ کسی میں خیر و بھلائی معلوم کرنا۔
اِسْتَسْمٰی اِسْتِسْمَاءً۔ الرجلَ۔ کسی کا نام دریافت کرنا۔
السَّامِی۔ فا۔ ج۔ سَامُونَ و سُمَاۃٌ۔ مؤنث سَامِیَۃٌ۔ ج سَامِیَاتٌ و سَوَامٍ۔ بلند اونچا شان و شوکت والا۔
السَّمَاءُ۔ آسمان۔ زمین کو گھیرنے والی فضائے آسمانی۔ سر کے اوپر کی ہر ایک چیز۔ گھوڑے کی پیٹھ۔ ہر چیز کی چھت، بارش،

بادل۔ گھاس، نیک وپاک ارواح کا
مسکن۔ ج۔ سَمَاوَاتٌ وسَمٰوٰتٌ۔
وسَمِیٌّ وسُمِیٌّ واَسْمِیَۃٌ (۔۔ و
السَّمَاوَۃ) گھر کا چھجہ۔ وسَمَاوَۃُ کُلِّ
شَیْءٍ۔ ہر چیز کا بعد یا ڈھانچہ۔
السُّمَا۔ اچھی شہرت۔
الاِسْمُ والاُسْمُ۔ نام۔ ج۔ اَسْمَاءٌ
واَسَامٍ واَسَامِی واَسْمَاوَاتٌ۔
اسم کا ہمزہ وصلی بسملہ میں کتابت سے
ساقط ہوجاتا ہے اور بسْمَلَۃ۔ بسم
اللہ الرحمن الرحیم۔ اِسْمُ الجلالۃِ
باری تعالیٰ کا نام۔
السِّمُ والسِمُ والسُّمُ۔ اسم کے لغات۔
ھٰذا سُمُہٗ۔ یعنی یہ اس کا نام ہے۔
السَّمِیُّ۔ بلند، ہم نام، نظیر۔
المِسْمَاۃُ۔ شکاری کی اونی جراب۔
المُسَمّٰی۔ مفع۔ نام رکھا ہوا، معلوم ومعین
چیدہ آدمی۔
سَنَّ (ن) سَنًّا۔ السِکِّیْنَ۔ چھری کو
تیز کرنا۔ ھٰذا یَسُنُّکَ عَلَی
الطعام۔ یہ چیز تم میں کھانے کی
اشتہا پیدا کرے گی۔ بھوک لگائے گی۔
۔ الرُّمْحَ۔ نیزہ میں پھل لگانا۔
۔ الاَسْنَانَ۔ دانتوں میں مسواک کرنا۔
۔ العُقْدَۃَ۔ گرہ کھولنا۔ ۔ الاِبِلَ
اونٹ کو تیز ہانکنا۔ ۔ الرجلَ۔ نیزہ مارنا
دانتوں سے کاٹنا۔ دانت توڑنا۔ بہت
تعریف کرنا۔ ۔ الاَمْرَ۔ بیان کرنا۔
آسان کرنا۔ جاری کرنا۔ ۔ الطَّرِیْقَۃَ
طریقہ اختیار کرنا۔ ۔ عَلَیْھِمُ السُّنَّۃَ
طریقہ مقرر کرنا۔ ۔ الطِّیْنَ۔ مٹی کا برتن
بنانا۔ ۔ الشَّیْءَ۔ تصویر بنانا۔ ۔ المَاءَ
او التُّرَابَ۔ آہستہ آہستہ پانی یا مٹی
گرانا۔ ۔ العَیْنُ الدَّمْعَ۔ آنکھ کا آنسو
بہانا۔ ۔ الاَمِیْرُ رَعِیَّتَہٗ۔ رعیت کا
اچھی طرح انتظام کرنا۔ سَنَّ فُلَانٌ
طَرِیْقًا مِنَ الخَیْرِ۔ فلاں نے بھلائی
کی ایک راہ کھولی۔ سُنَّتِ الاَرْضُ۔
زمین کی سبزی کا چر لیا جانا۔
سَنَّنَ۔ السِّکِّیْنَ۔ چھری تیز کرنا ۔
الرُّمْحَ۔ نیزہ میں پھل لگانا۔ الرُّمْحَ
اِلَیْہِ۔ کسی کی طرف نیزہ سیدھا کرنا
۔ القولَ۔ بات کو زینت دینا۔ سجانا۔
۔ الاَسْنَانَ۔ مسواک کرنا۔
اَسَنَّ۔ الرَجُلُ۔ بوڑھا ہونا۔ الصَّبِیُّ
بچہ کا دانت نکالنا۔ اَسَنَّ اللّٰہُ
سِنَّہٗ۔ دانت اگانا۔ المَاءَ۔ پانی
گرانا۔ بہانا۔ الرُّمْحَ۔ نیزہ پر پھل
لگانا۔
اِسْتَنَّ۔ المَاءُ۔ پانی کا گرنا۔ الطریقُ
راستہ کا واضح کرنا۔ ۔ الفَرَسُ۔
گھوڑوں کا آگے پیچھے دوڑنا۔ السَّرَابُ
سراب کا چمکنا۔ اِسْتَنَّ بِہٖ الھَوٰی
حَیْثُ اَرَادَ۔ اس کو اس کی خواہش
ہر طرف لے گئی۔ الرَّجُلُ۔ خلال کر کے
دانتوں کو صاف کرنا۔ و تَسَنَّنَ
بِسُنَّتِہٖ۔ کسی کے طریقہ پر عمل کرنا۔
کسی کی پیروی کرنا۔
اِسْتَسَنَّ۔ عمر رسیدہ ہونا۔ الطَّرِیْقَۃَ
طریقہ اختیار کرنا۔ الطَّرِیْقُ راستہ
کا آمد ورفت والا ہونا۔ العَیْنُ آنکھ
کے آنسو بہنا۔ بِسَیْفِہٖ۔ تلوار کو
حرکت دینا۔ بالشَّیْءِ۔ تابعداری کرنا
السِّنُّ۔ ج۔ اَسْنَانٌ واَسِنَّۃٌ واَسُنٌّ۔
دانت (مؤنث)، درانتی یا کنگھی وغیرہ
کا دندانہ۔ لہسن کے سر پر کا دانہ۔
قلم میں تراشنے کی جگہ۔ پیٹھ کے معکوں
کا کنارہ۔ چرائی۔ ج۔ اَسْنَانٌ
عمر (مؤنث)، ھُوَحَدِیْثُ السِّنِّ
وہ نئی عمر کا ہے۔ ھُوَکَبِیْرُ السِّنِّ
وہ بڑی عمر کا ہے۔ یعنی بوڑھا ہے۔ ھُوَ
سِنُّ فُلَانٍ۔ وہ فلاں کا ہم عمر ہے
السَّنَنُ۔ طریقہ۔ اِسْتَقَامَ فُلَانٌ
عَلٰی سَنَنٍ وَاحِدٍ۔ فلاں ایک ہی
طریقے پر جارہا۔ اَمْضِ عَلٰی سَنَنِکَ۔
تم اپنے طریقہ پر چلتے رہو۔ والسِّنَنُ
والسُّنُنُ والسُّنَنُ) مِنَ الطَّرِیْقِ
کشادہ راستہ۔ بڑا راستہ۔
السَّنَّۃُ۔ سَنَّ کا اسم مرۃ۔ ریچھ کی مادہ
چیتے کی مادہ۔
السُّنَّۃُ۔ خصلت۔ طریقہ، طبیعت، شریعت
چہرہ یا اس کی گولائی۔ ج۔ سُنَنٌ۔
اَھْلُ السُّنَّۃِ۔ وہ لوگ جو خلافت
حضرت ابوبکر، عمر وعثمان کے قائل ہیں۔
السُّنِّیَّۃُ۔ مسلمانوں کا ایک بڑا فرقہ۔
سنت کی جانب منسوب۔ واحد سُنِّیٌّ۔
السِّنَّۃُ۔ دو طرفی کلہاڑی۔ السِّنَانُ
نیزہ کا پھل۔ ج۔ اَسِنَّۃٌ۔
السِّنَانُ۔ سان۔ السَّنُوْنُ۔ منجن۔ دانتوں
کا برش۔
السَّنِیْنُ۔ سان پر تیز کیا ہوا۔ سان پر سے
گرا ہوا برادہ۔ وہ زمین جس کی گھاس چر
لی گئی ہو۔ سَنِیْنُ المَرْءِ۔ ہم عمر۔ ہم جولی
مؤنث سَنِیْنَۃٌ۔ السَّنِیْنَۃُ۔ ایک
ہی رخ میں چلنے والی ہوا۔ لمبا اونچا ٹیلہ
ج۔ سَنَائِنُ۔
المِسَنُّ۔ چاقو چھری تیز کرنے کی سان۔
المُسِنُّ۔ مِنَ الدَّوَابِّ۔ بوڑھا جانور
ج۔ مَسَانٌّ۔
المَسْنُوْنُ۔ مفع۔ حَمَاٌ مَسْنُوْنٌ بدبودار
کیچڑ۔ رجلٌ مَسْنُوْنُ الوَجْہِ۔
کتابی۔ چمکیلے چہرہ والا۔ مُسْتَنُّ
الطَّرِیْقِ۔ راستہ کا واضح حصہ۔
السِّنَابُ۔ شدید برائی۔ السِّنَابُ و
السِّنَابَۃُ۔ لمبی پیٹھ اور پیٹ والا۔

السَنَبُ ۔ بہت دوڑنے والا۔
السَنَبُ و السَنْبَۃُ و السَنْبَتَۃُ ۔ زمانہ کا ایک حصہ۔
السَنُوبُ و السَنْبَابُ و السِنْبَابُ و السَنْبُوبُ ۔ غضبناک۔ بہت شریر چغلخور۔ جھوٹا۔
السُنْبَاذَجُ ۔ سان کا پتھر۔
السُنْبُوسَقُ و السَنْبُوسَكُ ۔ سموسہ۔
السُنْبُوقُ ۔ ڈونگا۔ چھوٹی کشتی۔
السُنْبُكُ ۔ گھر کا کنارہ۔ تلوار کا کنارہ۔ خود کی چوٹی۔ بارش کا شروع۔ ہر چیز کا شروع۔ سخت اور بنجر زمین۔ ج۔ سَنَابِكُ "طَلَبُ الرِزْقِ فِیْ سَنَابِكِ الارض"۔ روزی کی تلاش زمین کے اطراف میں ہے۔
سَنْبَلَ ۔ الزَرْعُ ۔ کھیتی کا بالیاں نکالنا۔ ۔ الرَجُلُ ۔ کپڑا گھسیٹ کر چلنا۔
السُنْبُلُ ۔ مِنَ الزَرْعِ ۔ گیہوں یا جو کی بالی۔ واحد سُنْبُلَۃٌ ج۔ سَنَابِلُ و سُنْبُلَاتٌ ۔ ایک خوشبودار گھاس
السُنْبُلَۃُ ۔ آسمان کے ایک برج کا نام۔
اَسْنَتَ ۔ القومُ ۔ قوم کا قحط زدہ ہونا
سَنَّتَ ۔ القِدْرَ ۔ ہانڈی میں زیرہ ڈالنا۔
سَانَتُوا ۔ الاَرْضَ ۔ نباتات تلاش کرنا۔
عَامٌ (سِنْتٌ و سَنِيتٌ و مُسْنِتٌ) قحط کا سال۔ رَجُلٌ سَنِتٌ ۔ بے خیر آدمی۔
السَنُوتُ و السِنُّوتُ ۔ زیرہ، بعض کے نزدیک شہد۔ پنیر۔
المُسْنَتُ ۔ وہ محتاج و مسکین جس کے پاس کچھ نہ ہو۔
سَنَجَ (ن) سَنْجًا ۔ الثوبَ ۔ کپڑے کو اس کے رنگ کے علاوہ کسی رنگ میں رنگنا۔

السِنَاجُ ۔ چراغ کے دھوئیں کا دیوار وغیرہ پر اثر (۔ والسَنِيجُ) چراغ۔
السَنْجَۃُ ۔ ترازو۔ باٹ۔ ج۔ سَنَجَاتٌ (کلمہ دخیل ہے)
السُنْجَۃُ ۔ سفید و سیاہ رنگ۔
السِنْجَابُ و السُنْجَابُ ۔ چوہے سے بڑا ایک جانور جس کی دم گھنے بالوں والی اور اٹھی ہوئی ہوتی ہے، اس کی کھال سے پوستین تیار کرتے ہیں۔
السِنْجَقُ ۔ جھنڈا۔ ج۔ سَنَاجِقُ ۔
سَنَحَ (ف) سُنْحًا و سُنُحًا و سُنُوحًا ۔ الاَمْرُ اَوِ الرَأْیُ ۔ کوئی کام پیش آنا یا کوئی رائے سوجھنا۔ لِی الشِعْرُ شعر آسان ہونا۔ ۔ بِکَذَا ۔ اشارہ سے سمجھانا۔ الرَجُلَ عَنْ رَأْیِہٖ ۔ کسی کو اس کی رائے سے پھیر دینا۔ بِہٖ و عَلَیْہِ کسی کو تنگی میں ڈالنا۔ تکلیف پہنچانا۔
(۔ سُنُوحًا و سَانَحَ سِنَاحًا و مُسَانَحَۃً) الطَیْرُ او الظَبْیُ ۔ پرندہ یا ہرن کا بائیں جانب سے دائیں جانب گذرنا۔
تَسَنَّحَ ۔ مِنَ الرِیْحِ ۔ ہوا کی طرف پیٹھ پھیرنا۔
تَسَنَّحَہٗ اِسْتَسْنَحَہٗ ۔ عَنْ کَذَا جستجو کرنا۔
السُنْحُ ۔ مص ۔ برکت ۔ مِنَ الطَرِیْقِ درمیانی راہ۔
السَانِحُ ۔ فا ۔ دائیں طرف سے بائیں کو گذرنے والا۔ عرب سانح سے نیک فال اور بارح سے بدشگون لیتے ہیں۔ ج۔ سَوَانِحُ ۔
السَنِيحُ ۔ سَانِحٌ ۔ موتی۔ زیور۔ ج سُنُحٌ ۔
السَخْنَخُ ۔ رات کو نہ سونے والا۔
سَنَخَ (ف) سُنُوخًا ۔ فِی العِلْمِ ۔ علم میں پختہ ہونا۔
سَنِخَ (س) سَنَخًا ۔ بگڑنا۔ متغیر ہونا۔ صفت (سَنِخٌ) مؤنث۔ سَنِخَۃٌ ۔ ۔ مِنَ الطَعَامِ ۔ بہت کھانا۔ ۔ الفَمُ منہ کا دانتوں سے خالی ہونا۔ اَسْنَانُہٗ ، دانتوں کی جڑوں کا تباہ ہونا۔
السِنْخُ ۔ اصل ۔ مِنَ السِنِّ ۔ دانت اگنے کی جگہ۔ ج۔ اَسْنَاخٌ و سُنُوخٌ ۔ سِنْخُ النَصْلِ ۔ پھل کا تیر کے اندر داخل کیا ہوا حصہ۔ سِنْخُ الکَلِمَۃِ کلمہ کا ماخذ۔ سِنْخُ الحُمّٰی ۔ بخار کا جوش۔
السَنَخُ ۔ اونٹ۔ السَنِخَۃُ و السَنَاخَۃُ ۔ بدبودار ہوا۔
سَنَدَ (ن) سُنُودًا و اِسْتَنَدَ و تَسَانَدَ ۔ اِلَیْہِ ۔ اعتماد رکھنا۔ بھروسہ کرنا۔ سہارا لینا۔ سَنَدَ فِی الجَبَلِ ۔ پہاڑ پر چڑھنا۔ سَنَدَ لِلْاَرْبَعِیْنَ ۔ چالیس برس کے قریب پہنچنا۔ سَنَدَ ذَنَبُ النَاقَۃِ ۔ چلنے میں اونٹنی کی دم کا ادھر ادھر چوتڑوں پر لگنا۔
سَنَّدَ ۔ دھاری دار کپڑا پہننا۔ الشیءَ ۔ سہارا دینا۔ مضبوط کرنا۔ سَانَدَ مُسَانَدَۃً و سِنَادًا ۔ شِعْرَہٗ و فِی شِعْرِہٖ ۔ شعر میں مختلف ردیف لانا۔ ۔ الرَجُلَ ۔ مدد کرنا۔ ۔ ہٗ عَلَی العَمَلِ بدلا دینا۔ ۔ ہٗ اِلَی الشیءِ ۔ سہارا دینا
اَسْنَدَ ۔ فِی الجَبَلِ ۔ پہاڑ پر چڑھنا۔ ۔ ہٗ فِی الجَبَلِ ۔ پہاڑ پر چڑھانا۔ ۔ فِی العَدْوِ ۔ دوڑنے میں کوشش کرنا۔ ۔ الحَدِیْثَ اِلٰی فُلَانٍ ۔ کسی کی طرف منسوب کرنا۔ اَسْنَدَہٗ اِلَی الشیءِ ۔ سہارا دینا۔
السِنْدُ ۔ ملک سندھ۔ سِنْدِیٌّ ۔ سندھ کا باشندہ۔

السَّنَدُ ۔ ایک قسم کی دھاری دار چادر۔ سہارا
قرض کا اشٹام۔ دستاویز۔ ج۔ اَسْنَادٌ
السِّنَادُ ۔ قافیہ کا ہر عیب جو ردی سے پہلے
ہو۔ نَاقَۃٌ سِنَادٌ ۔ لمبی ٹانگوں کی
اونٹنی۔ دبلی۔ قوی۔
الْإِسْنَادُ ۔ مص۔ علم مناظرہ میں حوالہ دینا۔
ج۔ اَسَانِیْدُ ۔ علم عربیہ میں دو کلموں
کے درمیان نسبت تامہ واقع کرنا مثلاً
زَیْدٌ قَائِمٌ میں خبر کی نسبت مبتداء
کی طرف کرنا۔
السَّنْدَانُ ۔ آہرن۔ نہائی۔ ج۔ سَنَادِیْنُ
(کلمہ دخیل ہے)
السِّنْدَانُ ۔ بڑا مضبوط آدمی۔
السِّنْدَانَۃُ ۔ گدھی۔
السِّنْدِیَانُ ۔ شاہ بلوط کا درخت۔ واحد
(سِنْدِیَانَۃٌ)
السَّنِیْدُ ۔ متبنیٰ۔ منہ بولا بیٹا۔
الْمُسْنَدُ ۔ مِنَ الْحَدِیْثِ ۔ جس کی سند
اس کے قائل تک پہنچائی جائے۔ ج۔
مَسَانِدُ و مَسَانِیْدُ ۔ بنو حمیر کا طرز تحریر
منہ بولا بیٹا۔ متبنیٰ۔
الْمِسْنَدُ و الْمُسْنَدُ ۔ جس پر ٹیک لگائی
جائے۔ سرہانا۔ پلنگ۔ ج۔ مَسَانِدُ ۔
خَرَجُوْا مُتَسَانِدِیْنَ ۔ لوگ مختلف
جھنڈوں کے نیچے نکلے۔
الْمُسْتَنَدُ ۔ جس پر اعتماد و بھروسہ کیا
جائے۔
السِّنْدَأْوُ السِّنْدَأْوَۃُ ۔ سبک۔ جرأت
والا۔ پست قد۔ موٹے سر اور ستے جسم
والا۔ السِّنْدَأْوَۃُ ۔ رومال جو پگڑی کو
چکنائی سے بچانے کے لیے باندھا جاتا
ہے۔
سَنْدَرَ ۔ جلدی کرنا۔ السَّنْدَرَۃُ
مص۔ سرعت۔ ایک درخت جس سے
تیر و کمان بنائے ہیں۔ ایک قسم کا پیمانہ۔

کہتے ہیں۔" اَکِیْلُکُمْ بِالسَّیْفِ کَیْلَ
السَّنْدَرَۃِ" یعنی میں تم میں وسیع پیمانے
پر قتل و خونریزی پھیلا دوں گا۔
السَّنْدَرِیُّ ۔ لمبے قد کا۔ دلیر مضبوط کمان۔
نیلے رنگ کا نیزہ۔ شیر۔ تلوار وغیرہ کا
پھل۔ بڑی آنکھوں والا۔ عمدہ۔ ردی۔
ایک بڑا پیمانہ (۔ و السَّنْدَرُ و
السِّنْدَرُ ) دلیر۔
السِّنْدَرُوْسُ ۔ ایک قسم کا گوند۔ ایک
معدنی چیز جو کھربا کے مشابہ ہوتی ہے۔
السُّنْدُسُ ۔ نہایت باریک و نفیس کپڑا۔
سَنِرَ (س)، سَنَرًا ۔ بدخلق ہونا۔
السَّنَّوَرُ ۔ لوہے کا ہر ایک ہتھیار۔ زرہ
کے مانند ایک چمڑے کا لباس۔
السِّنَّوْرُ ۔ بلا۔ سردار۔ دم کی جڑ۔ گردن
کا منکا۔ ج۔ سَنَانِیْرُ ۔ السُّنَّارُ ۔
بلا۔
سَنْسَنَتِ ۔ الرِّیْحُ ۔ ٹھنڈی ہوا چلنا۔
السِّنْسِنُ ۔ پیاس۔ سینہ کی ہڈیوں کا سرا
ج۔ سَنَاسِنُ (۔ و السِّنْسِنَۃُ)
پیٹھ کے منکوں کا کنارہ۔
سَنُطَ (ك)، سَنَاطَۃً و سَنِطَ (س)، سَنَطًا۔
بے ریش ہونا یا ہلکی داڑھی والا ہونا
صفت (سِنَاطٌ و سُنَاطٌ و سُنُوْطٌ)
ج۔ سُنُطٌ و اَسْنَاطٌ ۔
السِّنْطُ ۔ ہاتھ کا گٹا۔ پہنچا۔
السِّنْطِیْرُ و السِّنْطُوْرُ ۔ ستار کی قسم کا
ایک باجا جس کے تار تانبے کے
ہوتے ہیں۔
سَنْطَلَ ۔ الرَّجُلُ ۔ سر جھکا کر چلنا۔
السَّنْطَلَۃُ ۔ لمبائی۔ السُّنْطَالَۃُ ۔ سر
جھکائے ہوئے آہستہ چال۔
السِّنْطِیْلُ ۔ لمبا۔ دراز۔
الْمُسَنْطَلُ ۔ مفع۔ بہت سست چال چلنے
والا کہ معلوم ہو، اب گرا۔ بڑے پیٹ

والا۔ بے ڈول۔
سَنَعَ (ف ن) و سَنُعَ (ك)، سَنَاعَۃً و
سُنُوْعًا ۔ خوبصورت نازک بدن ہونا۔
صفت (سَنِیْعٌ) مؤنث سَنِیْعَۃٌ ۔
اَسْنَعَ ۔ الْغُلَامُ ۔ لڑکے کا دراز قامت و
حسین ہونا۔ الرَّجُلُ ۔ خوب صورت
بچوں والا ہونا۔ ہاتھ کے گٹے میں درد
ہونا۔ الشَّیْءَ ۔ زیادہ کرنا۔
السُّنْعُ ۔ گٹے کے مقام کی برید گی۔ گٹے کا جوڑ
ج۔ سِنَعَۃٌ و اَسْنَاعٌ ۔
السَّنْعُ ۔ خوبصورتی۔
الْاَسْنَعُ ۔ لمبا۔ اونچا۔ بلند۔ ھٰذَا اَسْنَعُ
مِنْ ذَاكَ ۔" یہ اس سے افضل ہے
اور اس سے لمبا۔ مؤنث (سَنْعَاءُ)
السَّنِیْعَۃُ ۔ پہاڑی راستہ۔ ج۔
سَنَائِعُ ۔
السُّنْعُبَۃُ ۔ نیولا۔ اوپر کے ہونٹ میں باطن
کی جانب اٹھا ہوا گوشت۔
سَنَفَ (ن ض)، سَنْفًا ۔ الْبَعِیْرَ ۔ اونٹ
پر تنگ کسنا۔ النَّاقَۃُ ۔ اونٹنی کا اونٹوں
سے آگے نکلنا۔
اَسْنَفَ ۔ الْبَعِیْرُ ۔ اونٹ کا چلنے میں اپنی
گردن کو آگے نکالنا۔ النَّاقَۃُ ۔ اونٹنی کا
اونٹوں سے آگے نکلنا۔ الرِّیْحُ ۔ ہوا
کا تیز چلنا۔ الْبَرْقُ ۔ بجلی کا نزدیک
معلوم ہونا۔ الْاَمْرَ ۔ کسی امر کو مضبوط
کرنا۔ الْبَعِیْرَ ۔ اونٹ پر تنگ کسنا۔
السَّنْفُ ۔ وہ شاخ جس پر پتے نہ ہوں۔
دانوں سے خالی پھلی۔ پتا۔ ج۔ سُنُوْفٌ
السِّنْفُ ۔ گیہوں اور جو میں پیدا ہونے والا
تلخ دانہ۔ جماعت۔ صنف۔ پھلی کا
کھوکھ۔ واحد (سِنْفَۃٌ) ج۔
سِنْفٌ ۔ جج۔ سِنْفَۃٌ ۔
السِّنِیْفُ ۔ فرش کی گوٹ۔ اونٹ کے
مونڈھوں پر باندھا جانے والا کپڑا۔ ج

سُنُفٌ و سُنَفٌ و اَسْنِفَةٌ۔
المُسْنِفَةُ۔ مِنَ السِّنِيْنَ۔ خشک سال۔
مِنَ الْاَرْضِ۔ قحط زدہ زمین۔
سِنَافٌ۔۔ البَعِيْرِ۔ اونٹ کا تنگ۔ ج۔
سُنُفٌ۔
السِّنْفَتَانِ۔ دو لکڑیاں جن میں کنویں کی
چرخی باندھی جاتی ہے۔
السِّنَافُ۔ وہ اونٹ جو اپنے زین کو آگے
پیچھے کرتا رہتا ہو، جس کی وجہ سے تنگ
کسنا پڑے۔ ج۔ مَسَانِيْفُ۔
سَنِقَ (س) سَنَقًا۔ بدہضمی ہونا (بعض
اس کو حیوانات کے لیے مخصوص کرتے
ہیں)
اَسْنَقَهُ۔ آسودہ حالی کا کسی کو آرام طلب
بنا دینا۔
السُّنْقُرُ و السُّنْقُورُ۔ شکرے سے بڑا
ایک شکاری پرندہ۔
سَنِمَ (س) سَنَمًا۔ البَعِيْرُ۔ اونٹ کا
بڑے کوہان والا ہونا۔ النَّبْتُ۔
پودہ کا شگوفہ دار یا بالیوں والا ہونا۔
سَنَّمَ۔ الکَلَأُ البَعِيْرَ۔ موٹے کوہان
والا بنانا۔ الْإِنَاءَ۔ برتن بھرنا۔
الشَّيْءَ۔ بلند کرنا۔ اٹھانا۔ القَبْرَ۔
قبر کو کوہان نما کرنا۔ المِكْيَالَ۔ پیمانے
کو بھر کر چوٹی دار کرنا۔
اَسْنَمَ۔ الکَلَأُ البَعِيْرَ۔ بمعنی سَنَّمَ
۔ الدُّخَانُ۔ دھواں اٹھنا۔
اَسْنَمَتِ النَّارُ۔ آگ کا اونچا شعلہ
اٹھنا۔
تَسَنَّمَ۔ النَّاقَةَ۔ اونٹنی کے کوہان پر
سوار ہونا۔ الشَّيْءَ۔ کسی چیز پر چڑھنا
۔ فُلَانًا۔ کسی کو غفلت میں پکڑ لینا۔
۔ هُ الشَّيْبُ۔ کسی پر بڑھاپے کے
آثار بہت ظاہر ہونا۔
السَّنِمُ۔ مِنَ الْإِبِلِ۔ بڑے کوہان
والا۔ مِنَ النَّبَاتِ۔ زمین سے
اٹھا ہوا شگوفہ دار پودہ۔
السَّنَامُ۔ کوہان۔ ج۔ اَسْنِمَةٌ۔ کہتے
ہیں "فُلَانٌ سَنَامُ قَوْمِهِ" فلاں
اپنی قوم کا بڑا آدمی ہے۔
سَنَمَةٌ۔ النَّبَاتِ۔ شگوفہ۔ چوٹی۔
بالی۔ رَجُلٌ سَنِمٌ۔ بلند قد آدمی۔
التَّسْنِيْمُ۔ جنت کے ایک چشمہ کا نام۔
المُسَنَّمُ۔ مِنَ الجِمَالِ۔ وہ اونٹ جس پر
سواری نہ کی جائے۔
السِّنِمَّارُ۔ چاند۔ چور۔ رات کو جاگنے والا۔
السِّنِمُّورَةُ۔ ایک قسم کی چھوٹی مچھلی جو
نمک لگا کر خشک کی جاتی ہے۔
سَنِهَ (س) سَنَهًا۔ بہت سالوں والا ہونا
صفت (سَنِهٌ) د۔ الطَّعَامُ
اَوِ الشَّرَابُ (متغیر ہونا۔ بگڑ جانا۔
سَانَهَ۔ الرَّجُلَ۔ ایک سال کا معاہدہ
کرنا۔ سَانَهَتِ النَّخْلَةُ۔ کھجور کے
درخت کا ایک سال بیچ پھل لانا۔
تَسَنَّهَ۔ بہت برسوں والا ہونا۔ الخُبْزُ
روٹی کا سڑنا۔ بدبودار ہونا۔ عِنْدَهُ
کسی کے پاس سال بھر ٹھہرا رہنا۔
السَّنْهَاءُ۔ مِنَ النَّخْلِ۔ ایک سال بیچ
پھل لانے والا درخت خرما۔ خشک
سالی والا۔ سَنَةٌ سَنْهَاءُ وہ سال
جس میں بارش نہ ہو، نہ پیداوار۔
السُّنَيْهَةُ۔ چھوٹا سال۔
سَنَا يَسْنُو سَنْوًا و سَنَاوَةً و سُنُوًّا و
سِنَايَةً۔ السَّحَابُ الأَرْضَ۔ بادل
کا زمین کو سیراب کرنا۔ البَرْقُ
بجلی کا چمکنا۔ البَابَ۔ دروازہ
کھولنا۔ سَنَتِ النَّارُ۔ آگ کی
روشنی کا بلند ہونا۔ السَّمَاءُ۔ آسمان
کا برسنا۔ سَنَا عَلَى الدَّابَّةِ
جانور پر پانی لانا۔ الدَّلْوَ۔ ڈول
کنویں سے کھینچنا۔
سَانَى سِنَاءً و مُسَانَاةً۔ الرَّجُلَ۔ کسی
سے ایک سال کے لیے معاہدہ کرنا۔
تَسَنَّى تَسَنِّيًا۔ الشَّيْءَ۔ چڑھنا۔ تَسَنَّتِ
العُقْدَةُ۔ گرہ کھلنا۔
السَّنَةُ۔ سال۔ ج۔ سُنُوْنَ و سِنُوْنَ
و سَنَوَاتٌ و سَنَهَاتٌ۔ تصغیر۔
سُنَيَّةٌ و سُنَيْنَةٌ و سُنَيْهَةٌ۔
نسبت کے لیے سَنَوِيٌّ و سَنَهِيٌّ
سَنَةٌ سَنْوَاءُ۔ سخت سال۔
السَّنَا۔ ایک دست آور دوا۔
السَّانِيُ۔ فا۔ پانی لانے والا۔ ج۔ سُنَاةٌ۔
السَّانِيَةُ۔ رہٹ۔ دولاب۔ کنویں سے پانی
لانے والی اونٹنی۔ ج۔ سَوَانٍ۔
المَسْنُوُّ و المَسْنِيُّ۔ مِنَ الْاَرَاضِي۔ وہ
زمین جس کو رہٹ سے پانی پلایا جائے۔
المُسَنَّاةُ۔ سیلاب کو روکنے والا بند۔ ج۔
مُسَنَّوَاتٌ و مُسَنَّيَاتٌ۔
سَنِيَ (س) سَنَاءً۔ بلند مرتبہ ہونا۔
سَنَّى (ض) سَنْيًا۔ الباب۔ دروازہ کھولنا۔
۔ العُقْدَةَ۔ گرہ کھولنا۔
سَنَّى تَسْنِيَةً۔ الْاَمْرَ۔ سہل کرنا۔
آسان کرنا۔
سَانَى مُسَانَاةً و سِنَاءً۔ الرَّجُلَ۔
راضی کرنا۔ مدارات کرنا۔ مطالبہ میں ترقی کرنا۔
اَسْنَى إِسْنَاءً۔ البَرْقُ۔ بجلی کا کوندنا۔
چمکنا۔ النَّارَ۔ آگ روشن کرنا۔
۔ لَهُ الجَائِزَةَ۔ اعلیٰ انعام دینا۔
جَاوَرْتُهُ فَاَسْنَى جِوَارِي۔ میں
اس کا پڑوسی ہوا تو اس نے حق ہمسائیگی
ادا کیا۔ القَوْمُ۔ قوم کا کسی جگہ
اقامت پذیر ہونا۔
تَسَنَّى۔ الْاَمْرُ۔ تیار ہونا۔ الرَّجُلُ
آسانی و نرمی کرنا۔ الشَّيْءُ۔ متغیر ہونا
۔ القُفْلُ۔ قفل کھولنا۔ الرَّجُلَ۔

کسی کو راضی کرنا۔
السَّنِی۔ بجلی۔ ریشم۔ سانکی۔
السَّنَاءُ۔ مع۔ یعنی سَنی۔ بلندی۔ روشنی۔
السَّنَایَا۔ شریف بلند شان والا آدمی۔
السَّنِیُّ۔ بلند مرتبہ۔ مؤنث (سَنِیَّۃٌ)
السَّنَایَۃُ۔ تمام چیز۔ ساری کی ساری۔
السُّنُوْنُوَۃُ۔ ابابیل۔ واحد (سُنُوْنُوَۃٌ و سُنُوْنِیَۃٌ)
سَہَبَ (ف) سَہْبًا۔ الشَّیْءَ۔ لینا۔
اَسْہَبَ۔ الکَلَامَ و فِی الکَلَامِ۔ لمبی گفتگو کرنا۔ صفت (مُسْہِبٌ و مُسْہَبٌ)
۔ الرَّجُلُ۔ بہت داد و دہش کرنا۔ حرص و لالچ کرنا۔ الفَرَسُ۔ گھوڑے کا فراخ فراخ قدم رکھنا۔ اَسْہَبُوا الدَّابَّۃَ۔ جانور کو چرنے کے لیے چھوڑ دینا۔
اُسْہِبَ۔ عقل جاتی رہنا یا بیماری یا محبت و خوف سے رنگ بدل جانا۔
اُسْہِبَتِ البِئْرُ۔ کنویں کا زیادہ گہرا ہونے کی وجہ سے اس کا پانی نہ پا سکنا۔ صفت (مُسْہَبَۃٌ و مُسْہِبَۃٌ)
اِسْتَہَبَ۔ بہت بخشش دینا۔
اَلسَّہْبُ۔ مع۔ بیابان۔ مِنَ الخَیْلِ کشادہ قدموں سے تیز دوڑنے والا گھوڑا۔ "مَضَی سَہْبٌ مِنَ اللَّیْلِ" رات کا کچھ حصہ گذر گیا۔
السُّہْبُ و السُّہُبُ۔ مِنَ الاَرْضِ کشادہ ہموار میدان۔ ج۔ سُہُوْبٌ۔
سَہَجَتْ (ن) سَہْجًا۔ الرِّیْحُ۔ ہوا کا لگاتار تیز چلنا۔ الرِّیْحُ الاَرْضَ ہوا کا زمین کو چھیل ڈالنا۔ الطِّیْبَ خوشبو گھسنا رگڑنا۔ القَوْمُ لَیْلَتَہُمْ۔ قوم کا رات بھر چلتے رہنا۔

السَّاہِجُ۔ ج۔ سُہَّجٌ و (السَّیْہَجُ و السَّیْہُوْجُ و السَّیْہُوْجُ) مِنَ الاَرْیَاحِ۔ سخت ہوا۔ آندھی۔ باد تند۔
المَسْہَجُ۔ تند ہوا کی گذرگاہ۔ وہ جگہ جہاں تیز ہوا چلتی ہو۔
المِسْہَجُ۔ حق و باطل میں گفتگو کرنے والا فصیح و بلیغ۔
سَہِدَ (س) سَہَدًا و تَسَہَّدَ۔ جاگتے رہنا۔ کم نیند والا ہونا۔
سَہَّدَ۔ جگائے رکھنا۔ بیدار رکھنا۔
السُّہْدُ و السُّہَادُ۔ بے خوابی۔
السُّہُدُ۔ جاگنے والا۔ کم نیند والا۔
السُّہْدَۃُ۔ بیداری۔ کہتے ہیں "مَا رَأَیْتُ مِنْہُ سُہْدَۃً" میں نے اس میں بھلائی کی طرف توجہ اور رغبت نہیں پائی۔
السَّہْوَدُ۔ بہت لمبا۔ نوجوان۔ غُلَامٌ سَہْوَدٌ: نازک اندام نوجوان لڑکا "ہُوَ اَسْہَدُ مِنْکَ رَأْیًا" وہ تم سے زیادہ ہوشیار اور بیدار دماغ ہے۔
المُسَہَّدُ۔ مفعو۔ کم خواب آدمی۔
سَہِرَ (س) سَہَرًا۔ رات بھر جاگتے رہنا۔ صفت (سَاہِرٌ و سَہْرَانٌ)
لَیْلَۃٌ سَاہِرَۃٌ۔ رت جگے کی رات۔
سَہَرَ البَرْقُ۔ بجلی کا رات کو چمکنا۔
اَسْہَرَہُ۔ کسی کو جگائے رکھنا۔ سَاہَرَہُ۔ ساتھ ساتھ جاگنا۔
السَّہَارُ۔ بیداری۔ بے خوابی۔
السَّاہُوْرُ۔ بیداری۔ زیادتی۔ چاند کا ہالہ۔ چاند۔ "دَخَلَ القَمَرُ فِی السَّاہُوْرِ" یعنی چاند گہن میں آگیا۔ سَاہُوْرُ عَیْنِ المَاءِ۔ چشمہ کا منبع۔
السُّہَّارُ و السُّہَرَۃُ۔ بہت جاگنے والا۔
السَّاہِرَۃُ۔ مؤنث السَّاہِرِ۔ زمین یا سطح زمین۔ ہمیشہ بہنے والا چشمہ۔ چاند

الاَسْہَرَانِ۔ آنکھ کی دو رگیں۔ ناک کی دو رگیں۔
سَہَفَ (ف) سَہْفًا۔ القَتِیْلُ۔ قتیل کا نزع کی حالت میں بیقرار ہونا۔
سَہِفَ (س) سَہَفًا۔ سخت پیاسا ہونا۔ ہلاک ہونا۔
اِسْتَہْفَ ہُ۔ کسی کو خفیف سمجھنا۔
السَّاہِفُ۔ فا۔ ہلاک ہونے والا۔ نزع کے وقت سخت پیاسا۔ سَاہِفُ الوَجْہِ۔ متغیر چہرے والا۔
السَّہَفُ۔ مچھلی کے چھلکے۔
السُّہَافُ۔ تونس۔ وہ بیماری جس میں سیرابی نہیں ہوتی۔ طَعَامٌ مَسْہَفَۃٌ بہت پانی پلانے والا کھانا۔
السَّہْوَقُ۔ بڑا جھوٹا۔ دراز پنڈلیوں والا۔
السَّہْوَقُ۔ کشادہ قدم والا۔
سَہَکَتْ (ف) سَہْکًا۔ الرِّیْحُ۔ ہوا کا بہت تیز چلنا۔ الرِّیْحُ التُّرَابَ عَنْ وَجْہِ الاَرْضِ۔ ہوا کا زمین کی سطح سے مٹی اڑانا۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کا گھسنا۔ رگڑنا۔
سَہَکَتْ سُہُوْکًا۔ الدَّابَّۃُ۔ جانور کا ہلکی چال چلنا۔
سَہِکَ (س) سَہَکًا۔ بدبودار ہونا۔ صفت (سَہِکٌ) کہتے ہیں "یَدِی سَہِکَۃٌ مِنَ السَّمَکِ" میرا ہاتھ مچھلی سے بدبودار ہے۔
السَّہَکُ و السُّہْکَۃُ و السُّہُوْکَۃُ۔ پسینہ یا سڑے ہوئے گوشت یا مچھلی کی بدبو۔
السَّہَکُ۔ لوہے کا زنگ۔ رِیْحٌ سَہِکَۃٌ۔ سخت تند ہوا۔ ج۔ سَوَاہِکُ و سَاہِکَاتٌ۔ رِیْحٌ سَہُوْکٌ و سَیْہَکٌ و سَیْہُوْکٌ و مِسْہَکَۃٌ۔ بہت تند ہوا۔
السَّیْہَکُ۔ ہوا کا اڑایا ہوا غبار۔

السَّهَّاكُ و المِسْهَكُ - بہت تیز گفتار والا - طرار - والمِسْهَكُ مِنَ الخَيْلِ تیز رو گھوڑا -

المُسْهَكُ و المُسْهَكَةُ - سخت تیز ہوا کی گذرگاہ -

سَهُلَ (ك) سُهُولَةً - المكانُ - نرم ہونا -

سَهُلَ (ك) سُهُولَةً و سَهَالَةً - الأمرُ - آسان ہونا - صفت (سَهْلٌ و سَهِلٌ)

سَهَّلَ - الأمرَ لَهُ و عَلَيْهِ - آسان کرنا - المَوْضِعَ - نرم کرنا -

سَاهَلَهُ مُسَاهَلَةً - نرمی اور سہولت کا برتاؤ کرنا -

أَسْهَلَ - پہاڑ سے میدان کی طرف اترنا - هُ الدَّوَاءُ - دوا کا پیٹ کو نرم کرنا دست لانا - الرَّجُلُ - لوگوں کے ساتھ نرمی کرنا - الأمرَ - آسان پانا

أُسْهِلَ - الرَّجُلُ - اسہال والا ہونا -

تَسَهَّلَ - الأمرُ - آسان ہونا - "مَا تَسَهَّلَ لِي أَنْ أَفْعَلَهُ" میرے لیے یہ کرنا آسان نہیں -

تَسَاهَلَا - ایک دوسرے کے ساتھ نرمی کا برتاؤ کرنا - تَسَاهَلَ الأمرُ عَلَيْهِ - کسی امر کا آسان ہونا -

إِسْتَسْهَلَ - المكانَ - نرم سمجھ کر اقامت کرنا - إِسْتَسْهَلَهُ - آسان سمجھنا -

السَّهْلُ - نرم ہموار زمین - ج - سُهُولٌ و سُهُولَةٌ - نسبت کے لیے سُهْلِيٌّ بعيرٌ سُهْلِيٌّ - نرم زمین میں چرنے والا اونٹ - سَهْلُ الوَجْهِ - رخسار پر کم گوشت والا - سَهْلُ الخُلُقِ - نرم خو اور نرم طبیعت والا - کہتے ہیں "أَهْلًا و سَهْلًا" یعنی تم اپنوں ہی میں آئے نہ غیروں میں - تم نے نرم زمین پر قدم رکھا نہ سخت زمین پر -

السِّهْلَةُ و السِّهْلُ - ریت کی طرح کی مٹی جس کو پانی بہا لاتا ہے -

الإِسْهَالُ - اسہال - دست آنا -

السَّهُولُ - دست آور دوا - سُهَيْلٌ - ایک روشن ستارہ جو گرمی کے آخر میں طلوع کرتا ہے - مشہور ہے کہ اس کی خاصیت سے کیڑے مر جاتے ہیں - اور یمن میں عمدہ چمڑا تیار ہوتا ہے -

سَهَمَ (ف) و سَهُمَ (ك) سُهُومَةً و سُهُومًا - دُبلے پن سے رنگ متغیر ہونا - وَجْهَهُ - تیوری چڑھانا - سَهَمَهُ - قرعہ اندازی میں غالب آنا -

سُهِمَ - لُو لگنا - سَاهَمَهُ - قرعہ اندازی کرنا -

أَسْهَمَ - لَهُ فِي كَذَا - کسی کے لیے حصہ ٹھہرانا - بَيْنَ القومِ - قرعہ ڈالنا - فِي الكلامِ - لمبی گفتگو کرنا - صفت (مُسْهِمٌ و مُسْهَمٌ)

تَسَاهَمَ و اِسْتَهَمَ - القومُ - قوم کا قرعہ اندازی کرنا - تَسَاهَمُوا الشيءَ - کسی شے کو آپس میں بانٹ لینا -

السَّهْمُ - ج - سِهَامٌ - جوئے کا تیر جس سے قرعہ ڈالتے ہیں - تیر - سَهْمُ الرَّامِي - ایک ستارہ - ج - أَسْهُمٌ و سُهْمَةٌ و سُهْمَانٌ - حصہ

السُّهْمَةُ - قرابت - تقسیم حصہ -

السُّهُمُ - سورج کی کرنیں - سخت گرمی - عقلاء حکماء - السَّاهِمَةُ مِنَ النُّوقِ - دُبلی اونٹنی -

السَّهَامُ - لُو کی گرمی - گرمی کی شدت - تر مرے - یعنی مکڑی کے جالے کی طرح موسم گرما میں فضا میں نظر آنے والی چیز - اونٹوں کی بیماری -

السُّهَامُ - لاغری کے ساتھ رنگ کی تبدیلی - اونٹوں کی بیماری -

السَّهِيمُ - حصہ دار - شریک -

المُسْهَمُ - لاغر - متغیر اللون - دوغلا گھوڑا -

المُسَهَّمَةُ - مِنَ الثِّيَابِ - دھاری دار کپڑا -

سَهَا يَسْهُو سَهْوًا و سُهُوًّا - فِي الأمرِ و عَنِ الأمرِ - غافل ہونا - بھولنا دل کا دوسری طرف پھر جانا - صفت (سَاهٍ و سَهْوَانٌ) - إِلَيْهِ - پست نگاہ سے دیکھنا -

سَهُوَ يَسْهُو سَهَاوَةً - الفرسُ - گھوڑے کا جلد رام ہو جانا - صفت (سَهْوٌ)

أَسْهَى - الرجلُ - سَهْوَةً - بنانا -

سَاهَى - الرَّجُلَ فِي المُعَاشَرَةِ - نرمی کرنا خوش خلقی سے برتاؤ کرنا - هُ غافل کرنا - استہزار کرنا -

سَهَّاهُ - فرپیان میں گرم کر کے خشک کرنا -

السَّهْوُ - مص - سکون - نرمی - "إِفْعَلْهُ سَهْوًا رَهْوًا" اس کو بلا تقاضے کے خود بخود آسانی سے کرو - مَاءٌ سَهْوٌ صاف مقطر پانی - جَمَلٌ سَهْوٌ - سدھا ہوا مطیع اونٹ - أَمْرٌ سَهْوٌ - نرم کام - رِيحٌ سَهْوٌ - نرم ہوا - ج - سِهَاءٌ -

السُّهَى و السُّهَا - بَنَاتُ نَعْشٍ - صغری میں ایک چھوٹا ستارہ - جب کسی سے کوئی سوال کریں اور وہ اس کا بے جوڑ اور بے تعلق جواب دے تو کہتے ہیں "أُرِيهَا السُّهَى و تُرِينِي القَمَرَ" -

السِّهْوُ و السِّهْوَاءُ - رات کا ایک حصہ -

السَّهْوَةُ - مؤنث السَّهْو - سَهَا کا اسم مرۃ - ج - سِهَاءٌ - المادی - طاقچہ -

کھڑکی۔ صحن کے سامنے کا پردہ، روشندان
بالی کے سامنے کا خیمہ۔ پتھر کی چٹان۔
پالکی۔ نرم کمان۔
السَّاهِيُ۔ فا۔ کہتے ہیں۔" بَعِيرٌ سَاهٍ
رَاهٍ" ہلکی نرم رفتار کا اونٹ۔ ج۔
جِمَالٌ سَوَاهٍ رَوَاهٍ۔
الاَسَاهِيُّ۔ الوان۔ رنگ (اس کا مفرد نہیں)
سَهْوَكَ۔ پچھاڑنا۔ ہلاک کرنا۔
تَسَهْوَكَ۔ پچھڑنا۔ ہلاک ہونا۔ واپس ہونا
آہستہ چلنا۔
سَاءَ يَسُوءُ سَوَاءً۔ الشَّيْءُ۔ قبیح
ہونا۔ برا ہونا۔
سَاءَ يَسُوءُ سَوَاءً وَسُوءًا وَسَوَاءَةً
وَسَوَائِيَةً وَسَوَايَةً وَمَسَاءً و
مَسَاءَةً وَمَسَائِيَةً وَمَسَايَةً و
مَسَايِيَةً۔ الاَمْرُ فُلَانًا۔ غمگین
کرنا۔ بے جا سلوک کرنا۔ بِهِ ظَنًّا۔
بدگمانی کرنا۔
سَوَّاهُ تَسْوِئَةً وَتَسْوِيئًا۔ خراب کرنا۔
فاسد کرنا۔ سَوَّأَ عَلَيْهِ عَمَلَهُ۔
الزام دینا۔ عیب لگانا۔ ملامت کرنا۔
سرزنش کرنا۔
أَسَاءَ إِسَاءَةً۔ الشَّيْءَ۔ خراب کرنا۔
بگاڑ دینا۔ إِلَيْهِ۔ کسی کے ساتھ
برائی کرنا۔ بِهِ الظَّنَّ۔ بدگمانی کرنا۔
السُّوءُ۔ مص۔ رَجُلُ سُوءٍ۔ بدکار آدمی۔
والسُّوءُ۔ فساد۔ آگ۔ آنکھ کی کمزوری۔
السَّيِّئُ۔ برا۔ قبیح۔
السَّيِّئَةُ۔ مؤنث السَّيِّئُ۔ بدی خطاکاری
ج۔ سَيِّئَاتٌ۔
السَّوْءَةُ۔ بے حیائی، بری خصلت، شرمگاہ
ج۔ سَوْءَاتٌ۔
الاَسْوَأُ۔ مؤنث سُوأَى۔ سب سے
برا۔ بدشکل، قبیح
السُّوأَى۔ دوزخ کی آگ

السَّوْءَاءُ۔ بری عادت۔ بدشکل عورت۔
المَسَاءَةُ۔ برا کام یا بری بات۔ ج۔
مَسَاوِئُ۔ المَسَاوِي۔ عیوب ونقائص
سَاجَ يَسُوجُ سَوْجًا وَسُوَاجًا وَسَوَجَانًا۔
آہستہ آنا جانا۔
سَوَّجَ وَسَيَّجَ۔ الكَرْمَ ونَحْوَهُ أَوْ
عَلَى الكَرْمِ۔ انگور کی بیل پر باڑ لگانا۔
السِّيَاجُ۔ دیوار۔ انگور وغیرہ کی بیل کی باڑ۔
ج۔ سِيَاجَاتٌ وَأَسْوِجَةٌ وَسُوجٌ۔
السَّاجُ۔ ساکھو کا درخت۔ ج۔ سِيجَانٌ
واحد سَاجَةٌ۔ کشادہ۔ گول چادر۔
كِسَاءٌ مُسَوَّجٌ۔ گول چادر۔
السَّاحَةُ۔ گوشہ، کنارہ۔ گھروں کے بیچ کا
چوک۔ ج۔ سَاحٌ وَسُوحٌ و
سَاحَاتٌ۔
سَاخَ يَسُوخُ سَوْخًا وَتَسَوَّخَ۔ فِي
الطِّينِ۔ کیچڑ میں دھنس جانا۔ فِي
المَاءِ۔ پانی میں بیٹھ جانا۔ (سَاخَتْ
بِهِمُ الأَرْضُ۔ سُوخًا وسُؤُوخًا
وَسَوَخَانًا۔ زمین کا کسی کو اپنے اندر
نگل لینا۔
السُّوَاخُ والسُّوَّاخُ والسُّوَاخِيُّ و
السُّوَاخِيَةُ۔ دلدل۔ بہت کیچڑ۔
سَادَ يَسُودُ سِيَادَةً وَسُودَدًا۔ و
سُودُدًا وسَيْدُودَةً و سُودًا۔
شریف ہونا۔ بزرگ ہونا۔ قَوْمَهُ
قوم کا سردار ہونا۔ ہ شان وشرف
میں کسی پر غالب آنا۔ صفت (سَائِدٌ)
ج۔ سَادَةٌ۔ جج۔ سَادَاتٌ۔
الرَّجُلُ۔ کسی سے راز کی بات کہنا۔
سَوِدَ يَسْوَدُ سَوَدًا وَاسْوَدَّ
اِسْوِدَادًا وَاسْوَادَّ اِسْوِيدَادًا۔
سیاہ ہونا۔
سَوَّدَ۔ دلیر ہونا۔ ہُ۔ سردار بنانا۔
الشَّيْءَ۔ کالا کرنا۔ الرَّجُلُ۔ سردار

کو قتل کرنا۔
سَاوَدَهُ۔ کسی کے ساتھ مکر وفریب کرنا۔
رات کی تاریکی میں ملنا۔ سرداری یا سیاہی
میں غالب آنا۔ پوشیدہ کلام کرنا۔
سَاوَدَ الأَسَدَ۔ شیر کو ہٹانا۔
أَسْوَدَتْ إِسْوَادًا وَأَسَادَتْ إِسَادَةً
۔ المَرْأَةُ۔ سیاہ رنگ کا بیٹا جننا۔
سردار جننا۔
تَسَوَّدَ۔ شادی کرنا۔ سردار ہونا۔ کالا ہونا۔
اِسْتَادَ۔ القَوْمَ۔ قوم کے سردار کو قتل کرنا
۔ فِي بَنِي فُلَانٍ۔ قوم کے سردار کی
لڑکی سے نسبت چاہنا۔
السَّوْدُ۔ سیاہ پتھروں والا ہموار میدان۔
ج۔ أَسْوَادٌ۔ ایک قطعہ (سَوْدَةٌ)
السُّودُ۔ مص۔ سرداری۔ ایک قسم کی نبات۔
السَّوَادُ۔ سیاہی۔ وجود۔ ج۔ أَسْوِدَةٌ
جج۔ أَسَاوِدُ۔ بہت مال۔ بڑی تعداد
سَوَادُ البَلْدَةِ۔ شہر کے ارد گرد کی
بستیاں۔ سَوَادُ اللَّيْلِ۔ پوری رات
۔ سَوَادُ النَّاسِ۔ عام لوگ۔ سَوَادُ
العَسْكَرِ۔ فوج کے اسلحہ وسامان وغیرہ
سَوَادُ العَيْنِ۔ آنکھ کا سیاہ حصہ۔
پتلی۔ سَوَادُ القَلْبِ۔ دل کا درمیان
دل کا سیاہ نقطہ۔
السُّوَادُ۔ پوشیدہ گفتگو۔ دانتوں کی بیماری
رنگ کی زردی۔
السَّوَادِيَةُ والسُّودَانِيَّةُ۔ ایک قسم
کی چڑیا۔
السُّودَانُ۔ سوڈان کا باشندہ۔ واحد
(سُودَانِيٌّ) حبشی لوگ۔
السِّيدُ۔ بھیڑیا، شیر۔ ج۔ سِيدَانٌ۔
السِّيدَةُ۔ بھیڑیے کی مادہ۔
السِّيدَانَةُ۔ بھیڑیا۔
السَّيِّدُ۔ سردار۔ ج۔ أَسْيَادٌ وسَادَةٌ
وسَيَائِدُ۔ حضرت فاطمہؓ کی اولاد اور

نسل والے۔ السَّیِّدَانُ ۔ حضرت امام
حسنؑ وحضرت امام حسینؑ
السَّیِّدَۃُ ۔ حضرت مریم علیہا السلام کا
لقب بھی ہے۔
الاَسْوَدُ ۔ ج۔ سُوْدٌ وسُوْدَانٌ ۔ مؤنث
سَوْدَاءُ کالا سیاہ ۔ مِنَ العَیْنِ
آنکھ کی پتلی ۔ مِنَ القَوْمِ ۔ قوم کا
بزرگ۔ تصغیر۔ اُسَیْوِدٌ و
اُسَیِّدٌ ۔ الاَسْوَدَانِ ۔ کھجور اور پانی
یا سانپ اور بچھو۔ و الاَسْوَدُ ۔
مؤنث اَسْوَدَۃٌ ۔ ج۔ اَسَاوِدُ ۔ بڑا
کالا سانپ اس کو منش بھی کہتے ہیں۔
السہم الاَسْوَدُ ۔ مبارک تیر جس سے
برکت حاصل کی جائے۔ فُلَانٌ اَسْوَدُ
الکَبِدِ ۔ فلاں دشمن ہے۔
السَّوْدَاءُ والسُّوَیْدَاءُ ۔ چار اخلاط میں
سے ایک خلط۔ مالیخولیا کی بیماری ۔
الحَبَّۃُ السَّوْدَاءُ ۔ کلونجی۔
السُّوْدَدُ والسُّوْدُدُ ۔ بلند۔ قدر۔ سرداری۔
المَسْؤُوْدُ ۔ مالیخولیا کی بیماری۔
المُسْوَدَّۃُ والسَّوَادُ ۔ غیر صاف شدہ
پہلی۔ تحریر۔ اگر اس پر نظر ثانی کر لی گئی
ہو تو وہ مُبَیَّضَۃٌ ہے والمُسَوَّدَۃُ
والمُسَوِّدَۃُ ۔ مِنَ الاَیَّامِ ۔
مصیبتوں کے دن۔
السَّوْذَقُ والسُّوْذَقُ والسَّوْذَانِقُ و
السَّوْذَنِیْقُ ۔ شکرا۔ شاہین۔
سَارَ یَسُوْرُ سَوْرًا ۔ الحَائِطَ ۔ دیوار
پر چڑھنا یا اس کو پھاندنا۔ سَوْرًا
وسُؤُوْرًا ) اِلَیْہِ ۔ کودنا ۔
الشَّرَابُ فِی رَأْسِہٖ ۔ شراب کا
سر کو چکرانا۔
سَوَّرَ ۔ المَدِیْنَۃَ ۔ شہر کے ارد گرد
شہر پناہ بنانا ۔ المَرْأَۃَ ۔ عورت کو
کنگن پہنانا ۔ الحَائِطَ ۔ دیوار پر چڑھنا

سَاوَرَہٗ سِوَارًا ومُسَاوَرَۃً ۔ ایک
دوسرے پر حملہ آور ہونا۔ حملہ کرنا۔ ہٗ
الشَّرَابُ ۔ شراب کا کسی کے سر کو
چکرا دینا۔
تَسَوَّرَ ۔ کنگن پہننا ۔ الحَائِطَ ۔ دیوار
پر چڑھنا۔ پھاندنا۔
السُّوْرُ ۔ شہر پناہ۔ ج۔ اَسْوَارٌ و
سِیْرَانٌ ۔ السُّوْرُ عمدہ اونٹ۔
عِنْدَہٗ سُوْرٌ مِنَ الاِبِلِ ۔ اس
کے پاس عمدہ اونٹ ہیں۔
سُوْرِیَۃُ وسُوْرِیَّۃُ ۔ ملک شام۔
السَّوْرَۃُ ۔ سادۃ کا اسم مرۃ۔ سَوْرَۃُ
الخَمْرِ ۔ شراب کا جوش ۔ سَوْرَۃُ
السُّلْطَانِ ۔ بادشاہ کا دبدبہ۔
سَوْرَۃُ المَجْدِ ۔ بزرگی کا اثر۔
سَوْرَۃُ البَرْدِ ۔ سردی کی شدت۔
السُّوْرَۃُ ۔ مرتبہ۔ لَہٗ عَلَیْکَ سُوْرَۃٌ
اس کو تم پر فضیلت ہے۔ شرف،
علامت۔ خوبصورت اونچی عمارت ۔
مِنَ الکِتَابِ ۔ کتاب کا مستقل قطعہ
قرآن مجید کی سورت۔ ج۔ سُوَرٌ و
سُوْرٌ وسُوْرَاتٌ وسُوَرَاتٌ ۔
السِّوَارُ والسُّوَارُ والاِسْوَارُ ۔ کنگن
ج۔ سُوْرٌ واَسْوِرَۃٌ واَسَاوِرُ
واَسَاوِرَۃٌ وسُؤُوْرٌ ۔ الاَسَاوِرَۃُ
بصرہ میں آباد ہونے والی ایک پرانی
عجمی قوم۔
السَّوَّارُ ۔ جلد متوالا ہونے والا ۔ کَلْبٌ
سَوَّارٌ ۔ کٹکھنا کتا۔
الاُسْوَارُ ۔ گھوڑے کی پیٹھ پر جم کر بیٹھنے
والا ۔ تیر انداز۔ عِنْدَ الفُرْسِ
فوجی افسر۔ ج۔ اَسَاوِرُ اَسَاوِرَۃٌ
السُّوَارِیُّ ۔ بلندی۔
المِسْوَرُ والمِسْوَرَۃُ ۔ چمڑے کا تکیہ۔
ج۔ مَسَاوِرُ ۔

المُسَوَّرُ ۔ کلائی کا وہ حصہ جس پر کنگن ہو
طاقتور بادشاہ۔
السُّوْرَنْجَانُ والسُّوْرَنْجَانُ ۔ ایک
دوا کا نام۔
سَاسَ یَسُوْسُ ۔ سِیَاسَۃً ۔ الدَّوَابَّ ۔
جانوروں کو سدھانا، ان کی دیکھ بھال
رکھنا ۔ القَوْمَ ۔ قوم کے امور کی تدبیر
کرنا۔ انتظام کرنا ۔ الاَمْرَ ۔ انتظام کرنا
صفت (سَائِسٌ) ج۔ سَاسَۃٌ و
سُوَّاسٌ ۔
سَاسَ یَسَاسُ وسَوِسَ یَسْوَسُ و
سِیْسَ یَسَاسُ ۔ سَوْسًا وتَسَوَّسَ
۔ الطَّعَامُ ۔ گھن لگنا ۔ الشَّاۃُ
بکری کا بہت جوں والی ہونا۔
سَوَّسَ ۔ الطَّعَامُ ۔ گھن لگنا ۔ لَہٗ اَمْرًا
کسی کے لیے کوئی کام مزین کرنا۔
سُوِّسَ فُلَانٌ اَمْرَ القَوْمِ ۔ فلاں قوم
کے امور کا مختار و مالک بنایا گیا۔
اَسَاسَ ۔ الطَّعَامُ ۔ گھن لگنا ۔ اَسَاسَہٗ
النَّاسُ ۔ لوگوں کا کسی کو اپنا سردار
بنا لینا۔ اَسَاسَتِ الشَّاۃُ ۔ بکری کا
بہت جوں والی ہونا ۔ صفت (مُسِیْسٌ)
السَّاسُ ۔ منتظم ۔ کیڑا لگی ہوئی دانت کی جڑ
السُّوْسُ ۔ اون یا لکڑی کا کیڑا۔ گھن۔ واحد
(سُوْسَۃٌ) ہر چیز کا کھانے والا۔
السُّوْسُ ۔ اصل ۔ طبیعت ۔ کہتے ہیں
الفَصَاحَۃُ مِنْ سُوْسِہٖ ۔ فصاحت
اس میں فطری ہے ۔ ملیٹھی کا درخت۔
السَّوَسُ ۔ جانور کے سرین کی بیماری۔
السُّوَاسُ ۔ گھوڑوں کے گردن کی ایک
بیماری جو گردن کو سکھا دیتی ہے۔
السِّیَاسَۃُ ۔ ملکی تدبیر و انتظام ۔
السِّیَاسَۃُ المَدَنِیَّۃُ ۔ شہر کا انتظام
اہل شہر کی معاشی حالت کی اصلاح اور
عدل و انصاف کا پورا پورا لحاظ۔

السُّوسَنُ والسَّوْسَنُ والسُّوسَانُ۔ ایک خوشبودار بوٹی۔ واحد (سُوسَنَةٌ) ج سَوَاسِنُ۔
سَاطَهُ يَسُوطُ۔ سَوْطًا۔ کوڑے مارنا۔ الشیءَ۔ مخلوط کرنا۔ الحَرْبَ۔ جنگ برپا کرنا۔ الأَمْرَ۔ تہ و بالا کرنا۔
سَوَّطَ، نَفْسَهُ۔ جی متلانا۔
سَوَّطَ۔ الأَمْرَ۔ ملانا۔ الحَرْبَ۔ جنگ شروع کرنا۔ برپا کرنا۔
اِسْتَوَطَ۔ الأَمْرُ۔ پیچیدہ ہونا۔ گڈمڈ ہونا۔
السَّوْطُ۔ کوڑا۔ چابک ج۔ أَسْوَاطٌ وسِيَاطٌ نصیب، سختی، پانی جمع ہونے کی جگہ۔
السِّيَاطُ۔ گندنا کی شاخیں۔
السَّوَّاطُ۔ کوڑا رکھنے والا سپاہی۔
المِسْوَاطُ۔ وہ گھوڑا جو بغیر چابک کے نہ چلے۔
(۔ والمِسْوَطُ) وہ لکڑی وغیرہ جس سے ایک چیز کو دوسری چیز میں ملایا جائے۔
المِسْيَاطُ۔ حوض کے پیندے میں بچا ہوا پانی۔
سَوْطَرَ۔ بمعنی سَيْطَرَ۔
سَاعَ يَسُوعُ سَوْعًا۔ ضائع ہونا۔
سَاعَتِ الإِبِلُ۔ اونٹوں کا بغیر چرواہے کے آزادی سے چرنا۔
سَاوَعَهُ مُسَاوَعَةً وسِوَاعًا۔ گھنٹے بھر کے لیے معاملہ کرنا۔ الوَجُلُ۔ ایک وقت سے دوسرے وقت کی طرف منتقل ہونا۔
أَسَاعَ إِسَاعَةً۔ الشیءَ۔ بیکار چھوڑنا۔ ضائع کرنا۔
أَسْوَعَ۔ إِسْوَاعًا۔ ایک گھنٹہ موخر ہونا۔ ایک وقت سے دوسرے وقت کی طرف منتقل ہونا۔
السَّوْعُ۔ والسُّوَاعُ۔ رات کا ایک حصہ۔
السَّائِعُ۔ ہلاک ہونے والا۔ ج۔ سَاعَةٌ۔
السَّاعَةُ۔ گھنٹہ۔ موجودہ وقت۔ کہتے ہیں۔ إِقْضِنِي حَقِّي السَّاعَةَ۔ میرا حق مجھ کو ابھی دو۔ گھڑی۔ السَّاعَةُ الرَّمْلِيَّةُ ریت گھڑی۔ السَّاعَةُ الشَّمْسِيَّةُ دھوپ گھڑی۔ ج۔ سَاعَاتٌ و سَاعٌ۔
سَاعَةٌ سَوْعَاءُ۔ سخت کٹھن وقت۔
رجلٌ مِسْيَاعٌ ومِسْيَعٌ۔ فضول خرچ مال کو ضائع کرنے والا۔
سَاغَ سَوْغًا وسَوَاغًا وسَوَغَانًا۔ الأَمْرُ۔ جائز ہونا۔ صفت (سَائِغٌ) ۔ الشَّرَابُ۔ آسانی سے گلے سے اترنا۔ صفت (سَائِغٌ و سَيِّغٌ و أَسْوَغُ)
سَاغَ يَسُوغُ سَوْغًا وسَاغَ يَسِيغُ و سَيْغًا۔ الشَّرَابَ۔ خوشگوار کرنا۔ (أَسَاغَهُ) زیادہ بہتر ہے۔
سَوَّغَ۔ الأَمْرَ۔ جائز کرنا۔ لَهُ كَذَا دینا۔ کسی کے لیے خاص کرنا۔
أَسَاغَ۔ الطَّعَامَ أَوِ الشَّرَابَ۔ خوشگوار بنانا۔ أَسِغْ لِي غُصَّتِي۔ مجھے مہلت دو۔
أَسْوَغَ إِسْوَاغًا۔ الصَّبِيُّ أَخَاهُ۔ ساتھ ساتھ پیدا ہونا یا ایک کا دوسرے کے بعد پیدا ہونا۔ صفت مذکر و مؤنث (سَوْغٌ وسَوْغَةٌ وسِيغٌ)
اِسْتَاغَ۔ الشَّرَابَ۔ خوشگوار پانا۔
السِّيغُ۔ مِنَ الشَّرَابِ۔ خوشگوار۔
السِّوَاغُ۔ حلق کے پھندے کو دور کرنے والی شے۔
سَافَ يَسُوفُ ويَسَافُ سَوْفًا۔ المالُ۔ ہلاک ہونا۔ جانوروں میں مری پڑنا۔
سَافَ يَسُوفُ سَوْفًا۔ عَلَيْهِ۔ صبر کرنا (۔ واِسْتَافَ إِسْتِيَافًا)۔ الشیءَ۔ سونگھنا۔
سَوَّفَهُ۔ ٹالنا۔ بار بار کہنا کہ عنقریب کروں گا۔ ۂ الأَمْرَ۔ پورا اختیار دینا۔
سَاوَفَهُ مُسَاوَفَةً۔ سونگھنا۔ بھید بتلانا ٹالنا۔
أَسَافَ إِسَافَةً۔ مال ہلاک ہونا۔ اولاد مرنا صفت (مُسِيفٌ) اولاد (مُسَافٌ)
أَسَافَهُ اللهُ۔ ہلاک کرنا۔
سَوْفَ۔ مبنی بر فتح۔ یہ مضارع کو زمانہ استقبال کے لیے خاص کرتا ہے اور حرف "سین" سے اس کا زمانہ لمبا ہوتا ہے کہتے ہیں۔ "هُوَ يَقْتَاتُ السَّوْفَ"۔ وہ امیدوں پر جیتا ہے۔
السَّائِفَةُ۔ باریک ریت۔ ریتلی اور سخت زمین کے درمیان کی زمین۔
السَّوَافُ والسُّوَافُ۔ جانوروں کی بیماری مری۔ "أَسَافَ حَتَّى مَا يَشْتَكِي السُّوَافَ"۔ یہ اس شخص کے حق میں بولتے ہیں۔ جو سختیوں کا خوگر ہو گیا ہو۔
السَّافُ والسَّافَةُ۔ گارے یا اینٹوں کا ردا۔ ج۔ أَسْفٌ وسَافَاتٌ۔
السَّافَةُ والسُّوفَةُ۔ ریتلی اور سخت زمین کے درمیان کی زمین۔ ج۔ سُوَفٌ و سُوفٌ۔
المَسَافَةُ والمَسَافُ۔ ج۔ مَسَاوِفُ و (السِّيفَةُ) دوری۔
المَسَافُ۔ ناک۔
المِسْيَافُ۔ وہ عورت جس کا بچہ مر گیا ہو۔
المُسْتَافُ۔ مسافت طے کرنے والا۔ سونگھنے کی جگہ۔
المُسَوِّفُ۔ صابر، خود مختار۔
سَاقَ يَسُوقُ سَوْقًا وسِيَاقًا وسِيَاقَةً ومَسَاقًا واسْتَاقَ۔ اِسْتِيَاقًا۔ الماشِيَةَ۔ جانور کو پیچھے سے ہانکنا۔ صفت (سَائِقٌ) ج۔ سَاقَةٌ و سُوَّاقٌ وسَائِقُونَ۔ صفت مفعولی (مَسُوقَةٌ) سَاقَهُ مَسَاقَ غَيْرِهِ۔ اس کے ساتھ غیر کا سا معاملہ کیا۔
سَاقَ الحَدِيثَ۔ بیان کرنا۔

سَاقَهٗ يَسُوقُهٗ سَوْقًا وَسِيَاقًا۔ پنڈلی پر مارنا۔ سَاقَ اِلَيْهِ الْمَالَ۔ مال بھیجنا۔ پیش کرنا۔ مِنْ اِمْرَأَتِهٖ۔ عورت کو مہر دینا۔ المَرِيْضُ نَفْسَهٗ عِنْدَ المَوْتِ۔ وسِيقَ عَلَى المَجْهُوْلِ۔ جان کنی شروع ہونا۔

سَوِقَ يَسْوَقُ سَوَقًا۔ خوبصورت اور موٹی پنڈلی والا ہونا۔

سَوَّقَ۔ النَبْتُ۔ پودے کا تنہ دار ہونا۔ هُ الاَمْرَ۔ کسی کو امر کا مختار کرنا۔ کام کسی کے سپرد کر دینا — المَاشِيَةَ مویشی کو پیچھے سے ہانکنا۔

سَاوَقَهٗ۔ ہانکنے میں فخر کرنا۔

اَسَاقَهٗ اِسَاقَةً وَاسْتَاقَهٗ اِسْتِيَاقَةً۔ المَاشِيَةَ۔ ہانکنے کے لیے مویشی دینا۔

تَسَوَّقَ۔ خرید و فروخت کرنا۔

تَسَاوَقَتِ۔ المَاشِيَةُ۔ قطار میں چلنا۔ چلنے میں بھیڑ کرنا۔

اِنْسَاقَ۔ ہانکا جانا — الاِبِلُ۔ اونٹوں کا قطار میں چلنا۔

السَّاقُ۔ پنڈلی (مونث)۔ ج۔ سُوْقٌ وسِيْقَانٌ و اَسْوُقٌ۔ سَاقُ الشَجَرَةِ۔ درخت کا تنہ۔ سَاقُ الحَمَامِ و الغُرَابِ۔ دو پودے ہیں۔ سَاقُ حُرٍّ۔ نر قمری۔ كَشَفَ الاَمْرُ عَنْ سَاقِهٖ۔ یعنی معاملہ سخت و سنگین ہوگیا۔ قَامَتِ الحَرْبُ عَلَى سَاقٍ۔ جنگ تیز ہوگئی۔ وَلَدَتِ المَرْأَةُ ثَلَاثَةَ بَنِيْنَ عَلَى سَاقٍ وَاحِدٍ۔ عورت کے لگاتار تین بیٹے ہوئے۔

السَّاقَةُ۔ جلو۔ فوج کا پچھلا حصہ۔

السُّوْقُ۔ بازار (مونث، کبھی مذکر بھی آتا ہے)۔ ج۔ اَسْوَاقٌ۔ سُوْقُ الحَرْبِ میدان جنگ۔

السَّوَقُ۔ پنڈلی کی لمبائی۔

السُّوْقَةُ۔ رعیت۔ عوام۔ (مونث مذکر واحد جمع)

السَّيِّقُ۔ مِنَ السَّحَابِ۔ وہ بادل جس کو ہوا اڑا لائے۔

السَّيِّقَةُ۔ وہ مویشی جن کو دشمن ہانک لے جائے۔ ج۔ سَيَائِقُ وَسَيِّقَاتٌ۔ المَرْءُ سَيِّقَةُ القَدَرِ۔ آدمی قضا و قدر کا فرمانبردار ہے۔

السَّوِيْقُ۔ ستو۔ ج۔ اَسْوِقَةٌ۔ شراب۔

السِّيَاقُ۔ مص۔ عورت کا مہر۔ سَاقُ الكَلَامِ۔ اسلوب کلام۔ وَقَعَتْ هٰذِهِ العِبَارَةُ فِي سِيَاقِ الكَلَامِ۔ یہ عبارت سلسلہ کلام میں آگئی۔

السَّوَّاقُ۔ ہانکنے والا۔ ستو بیچنے والا۔ یا ستو بنانے والا۔

الاَسْوَقُ۔ لمبی پنڈلیوں کا۔ مونث۔ سَوْقَاءُ۔ ج۔ سُوْقٌ۔

السُّوَّاقُ۔ لمبی پنڈلیوں والا۔ تنے پر قائم پودا۔

المِسْوَقُ۔ وہ اونٹ جس کی اوٹ میں شکار کو دھوکا دیں۔

المُنْسَاقُ۔ تابع۔ قریب۔ لمبی ڈھلوان والا پہاڑ۔

سَاكَ يَسُوْكُ سَوْكًا وَسَوَّكَ۔ الشَيْءَ۔ ملنا۔ رگڑنا۔ اسی سے ہے "سَوَّكَ الاَسْنَانَ بِالعُوْدِ" اس نے دانتوں کو لکڑی سے رگڑا۔ مسواک کی۔ سَاكَ سِوَاكًا وتَسَاوَكَ۔ آہستہ چلنا۔ کمزوری سے لڑکھڑاتے ہوئے چلنا۔

تَسَوَّكَ تَسَوُّكًا واسْتَاكَ اِسْتِيَاكًا۔ مسواک کرنا۔

السِّوَاكُ۔ مص۔ ج۔ سُوْكٌ۔ و (المِسْوَاكُ) ج۔ مَسَاوِيْكُ۔ مسواک۔

سَالَ يَسَالُ سُوَالًا وسَوَالًا۔ مانگنا پوچھنا۔

سَوِلَ يَسْوَلُ سَوَلًا۔ پیٹ کا ناف کے نیچے سے ڈھیلا ہونا۔ صفت (اَسْوَلُ) مونث۔ سَوْلَاءُ۔ ج۔ سُوْلٌ۔

سَوَّلَ۔ لَهُ الشَيْطَانُ۔ گمراہ کرنا۔ بھلانا وسَوَّلَتْ لَهٗ نَفْسُهٗ كَذَا۔ اس کے نفس نے اس کو مزین کیا۔

تَسَوَّلَ۔ البَطْنُ۔ پیٹ کا ڈھیلا ہونا۔

السُّوْلَةُ۔ بہت سوال کرنے والا۔

السَّوْلَاءُ۔ مونث اَسْوَلُ۔ بڑا ڈول۔

السَّوِيْلُ۔ برابر کا۔ کہتے ہیں "اَنَا سَوِيْلُكَ فِي هٰذَا الاَمْرِ" میں اس معاملہ میں تمہارا شریک ہوں۔

سَامَ يَسُوْمُ سَوْمًا وسُوَامًا۔ السِلْعَةَ۔ سامان کو فروخت کرنے کے لیے پیش کرنا اور اس کی قیمت بتانا — المُشْتَرِي السِلْعَةَ۔ بھاؤ کرنا — سَامَتِ المَاشِيَةُ۔ مویشی کا چراگاہ کو جانا — سَامَهُ الاَمْرَ۔ کسی کو کسی کام کی تکلیف دینا۔ سَامَهٗ خَسْفًا۔ ذلیل کرنا۔ خوار کرنا — الطَيْرُ عَلَى الشَيْءِ۔ پرندہ کا کسی پر منڈلانا۔ چکر کاٹنا — الرِيْحُ ہوا کا چلنا — سَامَ نَاقَتَهٗ عَلَى الحَوْضِ۔ اونٹنی کو حوض پر لانا۔

سَوَّمَهٗ۔ الاَمْرَ۔ کسی کام کی تکلیف ڈالنا — هُ فِي مَا يَمْلِكُهٗ۔ پورا اختیار دینا۔ حاکم بنانا — فُلَانًا۔ کسی کو آزادی دے کر اس کی مرضی پر چھوڑنا۔ مثل ہے۔ عَبْدٌ وسُوِّمَ۔ آزاد چھوٹا ہوا غلام جب کسی کمینہ کو پوری آزادی دے دی جائے تو اس کے حق میں یہ مثل بولی جاتی ہے — الخَيْلَ گھوڑوں کو چرنے کے لیے چھوڑنا — عَلَيْهِمْ۔ لوٹ ڈال کر فساد پھیلانا — الفَرَسَ۔ گھوڑے پر

داغ لگانا۔
سَاوَمَ سِوَامًا وَمُسَاوَمَةً۔ بِالسِّلْعَةِ۔ سامان کا بھاؤ تاؤ کرنا۔
تَسَاوَمَا۔ السِّلْعَةَ۔ سودا کرنے میں جھگڑنا۔
۔ فِی السِّلْعَةِ۔ سامان کا بھاؤ تاؤ کرنا۔
اَسَامَ اِسَامَةً۔ المَاشِيَةَ۔ مویشی کو چراگاہ کی طرف لے جانا۔ اِلَيْهِ بِبَصَرِهٖ۔ نظر ڈالنا۔
اِسْتَامَ۔ فُلَانًا السِّلْعَةَ۔ سامان کی قیمت دریافت کرنا۔ بِھَا۔ سامان کو زیادہ قیمت پر فروخت کرنا۔
تَسَوَّمَ۔ نشان لگانا۔
السَّامُ۔ موت۔ بانس۔ نرکل۔ واحد (سَامَةٌ) والسَّامَةُ۔ موت۔ سونے یا چاندی کا ٹکڑا۔ کنویں کے اوپر کا گڑھا ج۔ سِيَمٌ۔
السِّيمَةُ۔ السُّومَةُ والسِّيمَاءُ والسِّيمِيَ نشان۔ علامت۔ شکل وہیئت؛ کہتے ہیں "فِيهِ سُومَةُ الصَّلَاحِ وَسِيمَتُهُ"۔ اس میں صلاحیت کی علامت ہے۔
السِّيمِيَاءُ والسِّيمِيَاءُ۔ نشان۔ خوبصورتی۔
السَّائِمُ۔ فا۔ خودسری سے چلنے والا۔ چرواہا۔
السَّائِمَةُ والسَّوَامُ۔ چرنے والے مویشی اور اونٹ۔ ج۔ سَوَائِمُ۔
السُّوَامُ۔ مص۔ پرندہ۔
المَسَامُ۔ تیزی سے گزرنا۔
المَسَامَةُ۔ دہلیز کی لکڑی۔
المُسَوَّمُ۔ اچھی ساخت کا، نشان زدہ۔ الخَيْلُ المُسَوَّمَةُ۔ چرائے ہوئے یا چھوڑے ہوئے گھوڑے۔
سَوِيَ يَسْوَى سَوًى۔ الرَّجُلُ۔ کسی کا کام درست ہونا۔
سَوَّى۔ الشَّيْءَ۔ ہموار کرنا۔ برابر کرنا۔ سیدھا کرنا۔ محض بنانے کے معنی بھی دیتا ہے (۔ وسَاوَى بَيْنَهُمَا وَسَوَّاهُ وَسَاوَاهُ بِهٖ) برابر کرنا۔ کہتے ہیں "سُوِّيَتْ عَلَيْهِ الْاَرْضُ" وہ ہلاک ہوا۔ اور دفن کر دیا گیا۔ وسَاوَى الشَّيْءَ۔ برابر کرنا۔ سَاوَى الرَّجُلَ قِرْنَهُ۔ ہم مثل ہونا۔ قدر و قیمت میں ایک طرح کا ہونا "هٰذَا لَا يُسَاوِي دِرْهَمًا" یہ درہم کے برابر نہیں۔
اَسْوَى اِسْوَاءً۔ ذلیل وحقیر ہونا۔ کام کا درست ہونا۔ الشَّيْءَ۔ ہموار و برابر کرنا۔ اَسْوَاهُ بِهٖ۔ برابر کرنا۔
تَسَوَّى۔ ہموار و برابر ہونا۔
تَسَاوَيَا۔ فِی كَذَا۔ ہم مثل ہونا۔
اِسْتَوَى۔ الشَّيْءُ۔ معتدل و مستقیم ہونا ۔ الرَّجُلُ۔ کسی کا کام درست ہونا۔ پکی عمر کا ہونا۔ عَلَيْهِ۔ غالب آنا۔ عَلٰى ظَهْرِ الدَّابَّةِ۔ جم کر بیٹھنا۔ اِسْتَوَى عَلٰى سَرِيرِ الْمُلْكِ۔ سے مراد کامل قبضہ و تصرف ہوتا ہے۔ اِلَى الشَّيْءِ۔ قصد و ارادہ کرنا۔ اِسْتَوَتْ بِهِ الْاَرْضُ۔ ہلاک ہوا۔ اور دفن کیا گیا۔ اِسْتَوَى الطَّعَامُ۔ کھانے کا خوب پکنا۔
السَّوَى۔ قصد، ارادہ۔
السَّوَاءُ۔ درمیان، بیچ۔ ضَرَبَ سَوَاءَهُ۔ اس نے اس کے وسط میں مارا۔ "لَقِيتُهُ فِي سَوَاءِ النَّهَارِ" میں اس سے وسط دن میں ملا۔ غیر کے معنی بھی دیتا ہے، جیسے کہ کہتے ہیں۔ "جَاءُوا سَوَاءَ زَيْدٍ" زید کے سوا سب آئے اور مستوی کے معنی کو بھی مفید ہوتا ہے۔ مثلاً کہتے ہیں: مَكَانٌ سَوَاءٌ وَثَوْبٌ سَوَاءٌ، یعنی طول و عرض میں برابر جگہ یا کپڑا۔ سَوَاءُ السَّبِيلِ۔ سیدھا راستہ۔ هٰذَا دِرْهَمٌ سَوَاءٌ۔ یہ پورا درہم ہے۔ سَوَاءُ الْجَبَلِ۔ پہاڑ کی چوٹی۔
السَّوَاءُ۔ مثل، مانند۔ "هُمَا فِي هٰذَا الْاَمْرِ سَوَاءٌ" وہ ہر دو اس میں ایک طرح کے ہیں۔ تم یہ بھی کہہ سکتے ہو هُمَا سَوَاءَانِ۔ اور جمع میں هُمْ سَوَاءٌ۔ یا هُمْ اَسْوَاءٌ۔ اور خلاف قیاس جمع لا کر هُمْ سَوَاسٍ و سَوَاسِيَةٌ وسَوَاسْوَةٌ۔ بھی کہہ سکتے ہیں۔ لَيْلَةُ السَّوَاءِ۔ تیرھویں یا چودھویں رات۔
السِّوَى والسُّوَى۔ درمیان۔ وسط، بمعنی غیر، یہ حروف استثناء میں سے ہے۔ کہتے ہیں "جَاءُوا سِوَى زَيْدٍ" زید کے علاوہ سب آئے۔ "هُمَا عَلٰى حَدِّ سِوًى" ان کے درمیان کوئی فرق نہیں۔
السَّوِيُّ۔ برابر۔ ہموار۔ درست، انصاف مَكَانٌ سَوِيٌّ۔ درمیانی جگہ۔ غُلَامٌ سَوِيٌّ۔ بے عیب اچھی ساخت کا لڑکا۔ ج۔ اَسْوِيَاءُ۔
السَّوِيَّةُ۔ السَّوِيُّ کا مؤنث۔ برابری۔ "قَسَمْتُ الشَّيْءَ بَيْنَهُمَا بِالسَّوِيَّةِ" میں نے ان دونوں نے درمیان چیز برابر برابر بانٹ دی۔ غریب لوگوں کی سواری ج۔ سَوَايَا۔
السِّيُّ۔ بیابان۔ ہموار۔ مانند۔ هُمَا سِيَّانِ۔ وہ ہر دو ایک جیسے ہیں۔ مَكَانٌ سِيٌّ۔ ہموار برابر جگہ (مذکر و مؤنث) ج۔ اَسْوَاءٌ۔
لَا سِيَّمَا ولَا سِيَمَا۔ خاص کر۔ استثناء کے معنی میں آتا ہے، کبھی اس کا لا حذف کر دیتے ہیں۔
الْاَسْوَى۔ اسم تفضیل۔ الْاِسْتِوَاءُ مصدر

اِسْتَوَی۔ راستی، درستی، اعتدال۔
خطِ استواء۔ جغرافیہ کی اصطلاح میں
کرۂ زمین پر وہ دائرہ عظیمہ ہے، جو
مشرق سے مغرب کو قطبین سے برابر
فاصلہ پر کھنچا ہوا فرض کیا گیا ہے اور
جو کرۂ ارضی کو دو برابر کے شمالی اور
جنوبی حصوں پر تقسیم کر دیتا ہے۔ اس
خط پر تمام سال دن و رات برابر
رہتے ہیں۔
سَیَّأَتْ و تَسَیَّأَتْ ۔ النَّاقَةُ۔ اونٹنی
کا بغیر دوہنے کے دودھ بہانا۔
تَسَیَّأَتْ عَلَیَّ الْاُمُوْرُ۔ میرے اوپر
امور مختلف ہو گئے۔ تَسَیَّأَ
فُلَانٌ بِحَقِّیْ۔ فلاں نے انکار کے
بعد میرے حق کا اقرار کیا۔
اِنْسَیَأَ۔ اللَّبَنُ۔ دودھ کا بغیر دوہنے
کے بہنا۔
السَّیْءُ و السِّیءُ۔ دودھ جو خود بخود نکل رہا
ہو۔ ج۔ سُیُوْءٌ۔
سَابَ یَسِیْبُ سَیْبًا۔ الْمَاءُ۔ پانی
کا ادھر ادھر بہنا۔ الرَّجُلُ۔ تیز چلنا
۔ فِیْ کَلَامِهٖ۔ بے سوچے بولنا۔
الدَّابَّةُ۔ جانور کا آزاد چلنا۔
سَیَّبَهٗ۔ چھوڑ دینا۔ العَبْدُ۔ غلام
کو آزاد کرنا۔
اِنْسَابَ اِنْسِیَابًا۔ تیز چلنا۔ اِنْسَابَتِ
الحَیَّةُ۔ سانپ کا رینگنا۔ فُلَانٌ
نَحْوَهَا۔ واپس آنا۔
السَّیْبُ۔ مص۔ بارش، بخشش۔ مال۔
زیادتی۔ گھوڑے کی دُم کے بال۔ ج
سُیُوْبٌ۔
السِّیْبُ۔ پانی بہنے کی جگہ۔ ج۔ سُیُوْبٌ۔
السُّیَابُ و السَّیَابُ و السُّیَّابُ کچی کھجور
واحد سَیَابَةٌ یا سَیَّابَةٌ۔
السَّیَابَةُ۔ شراب۔

السُّبْیَانُ۔ اصل میں الصُّبْیَانُ ہے۔
پسوؤں اور جوؤں کے انڈے۔
السَّائِبَةُ۔ چھوڑی ہوئی، آزاد کردہ غلام۔
وہ اونٹنی جو ایام جاہلیت میں نذر کے
لیے چھوڑی جاتی تھی۔ یا دس بارہ بچے
جننے کے بعد اس کو آزاد چھوڑا جاتا تھا۔
نہ اس پر سواری لیتے نہ اس کا دودھ
دوہتے، اس کا دودھ اس کا بچہ پیتا یا
مہمان کو دودھ پینے کا حق حاصل تھا
اسی طرح پینے اور چرنے میں اس کو
پوری آزادی ہوتی۔ جہاں چاہتی چرتی اور
جہاں سے چاہتی پانی پیتی۔ ج۔ سُیَّبٌ
و سَوَائِبُ۔
سَیَّجَ۔ الکَرْمَ۔ انگور کی بیل کے لیے
باڑ لگانا۔
السِّیَاجُ۔ احاطہ۔ کانٹے دار جھاڑی وغیرہ
کی باڑ جو انگور کی بیلوں یا کھجور کے
درختوں کے ارد گرد قائم کی جائے ج
سِیَاجَاتٌ و اَسْوِجَةٌ و سُوْجٌ۔
السَّیْجَانُ۔ ایک قسم کی مچھلی۔
سَاحَ یَسِیْحُ سَیْحًا و سَیَحَانًا۔ المَاءُ۔
پانی کا سطح زمین پر بہنا۔ صفت مَاءٌ
سَائِحٌ و سَیْحٌ "هٰذِهِ الْاَرْضُ
تُسْقٰی بِالْمَاءِ سَیْحًا" یہ زمین بہتے
ہوئے پانی سے سیراب کی جاتی ہے۔
الظِّلُّ۔ سایہ ڈھلنا۔ ۔ سَیْحًا و
سَیَحَانًا و سِیَاحَةً و سُیُوْحًا)
عبادت کے لیے زمین میں پھرنا۔ سفر
کرنا۔ شہروں میں پھرنا۔ صفت
(سَائِحٌ) ج۔ سُیَّاحٌ و سَائِحُوْنَ۔
سَیَّحَهٗ و اَسَاحَهٗ۔ بہانا۔ "سَیَّحَ
تَسْیِیْحًا کَثِیْرًا" خوش بیانی
سے بولنا۔ اَسَاحَ الفَرَسُ بِذَنَبِهٖ۔
گھوڑے کا دُم کو ڈھیلا کرنا۔
اِنْسَاحَ۔ بَطْنُهٗ۔ پیٹ کا بڑا ہونا اور

لٹک جانا۔ الثَّوْبُ۔ کپڑے کا پھٹنا۔
۔ بَالُهٗ۔ کشادہ و فراخ دل ہونا۔
السَّیْحُ۔ مص۔ بہنے والا پانی۔ دھاری دار
کپڑا۔ ج۔ سُیُوْحٌ و اَسْیَاحٌ۔
السَّائِحُ۔ مسجد میں رہنے والا۔ روزہ دار۔
السَّیَّاحُ۔ ملکوں میں بہت پھرنے والا۔
المِسْیَاحُ۔ شرارت اور چغلی کو پھیلانے والا
ج۔ مَسَایِیْحُ۔
المُسَیَّحُ۔ مِنَ الثِّیَابِ۔ دھاری دار کپڑا۔
سَاخَ یَسِیْخُ سَیْخًا و سَیَخَانًا۔ مضبوط
ہونا۔ سَاخَتْ قَدَمُهٗ فِی الطِّیْنِ۔
کیچڑ میں پاؤں گڑ جانا۔
السِّیْخُ۔ بڑی چھری (فارسی)
السِّیَاخُ۔ مٹی کی عمارت۔ ج۔ سُیُوْخٌ۔
سَارَ (ض) سَیْرًا و تَسْیَارًا و مَسِیْرًا
و مَسِیْرَةً و سَیْرُوْرَةً۔ سفر کرنا
جانا۔ چلنا۔ ۔ بِهٖ۔ چلانا۔ الدَّابَّةَ
جانور پر سوار ہونا۔ السُّنَّةَ۔ سنت
پر عمل پیرا ہونا۔ سِرْ عَنْكَ۔ مت
پروا کرو بے خبر ہو۔ "سَارَ الکَلَامُ
اَوِ المَثَلُ فِی النَّاسِ" کلام یا مثل
کا لوگوں میں مشہور ہونا۔
سَیَّرَ و اَسَارَ۔ الرَّجُلَ۔ چلانا۔ الجُلَّ
عَنْ ظَهْرِ الدَّابَّةِ۔ جانور کی پیٹھ
سے جھول اتارنا۔ سَیَّرَ الثَّوْبَ۔
کپڑے کو دھاری دار بنانا۔ سَیَّرَ
المَثَلَ۔ مثل کو لوگوں میں مشہور کرنا۔
سَیَّرَ و سِیْرَةً۔ اگلوں کی باتیں بیان
کرنا۔ سَیَّرَهٗ مِنْ بَلَدِهٖ۔ شہر سے
نکال دینا۔ جلا وطن کرنا۔
سَایَرَهٗ۔ ساتھ چلنا۔
تَسَیَّرَ۔ الجِلْدُ۔ کھال کا چھل جانا۔
تَسَایَرَا۔ باہم مل کر چلنا۔ تَسَایَرَ
عَنْ وَجْهِهِ الغَضَبُ۔ غصہ کے
آثار کا چہرے سے دور ہونا۔

اِسْتَارَ اِسْتِیَارًا۔ زادِ راہ خریدنا۔ بِسِیْرَۃِ فُلَانٍ۔ کسی کی سیرت وخصلت پر چلنا۔

السَّیْرُ۔ تسمہ۔ ج۔ سُیُوْرٌ و سُیُوْرَۃٌ و اَسْیَارٌ۔

السِّیْرَۃُ۔ سَارَ کا اسم، عادت۔ طریقہ۔ طرزِ زندگی۔ ہیئت۔ سوانح عمری۔ لوگوں کے ساتھ برتاؤ کی کیفیت۔ "مَنْ طَابَتْ سَرِیْرَتُہٗ حُمِدَتْ سِیْرَتُہٗ۔" پاک باطن خوش عادت ہوتا ہے۔ ج۔ سِیَرٌ۔

السِّیَرَاءُ۔ دھاری دار یا ریشم ملی چادریں۔ خالص سونا۔ ایک قسم کی نبات۔ گٹھلی سے چمٹا ہوا چھلکا۔ دل کا پردہ۔ کھجور کی ٹہنی۔

السَّائِرُ فا۔ سَائِرُ الشَّیْءِ۔ باقی ماندہ چیز۔ المثل السَّائِرُ۔ مثل مشہور۔

السَّیَّارُ و السَّیِّرَۃُ و السَّیُوْرُ۔ بہت چلنے والا۔

السَّیَّارَۃُ۔ مؤنث السَّیَّارُ۔ قافلہ۔ آفتاب کے ارد گرد پھرنے والا ستارہ۔ جیسے زحل، مشتری، مریخ، زمین، زہرہ، عطارد وغیرہ۔ ج۔ سَیَّارَاتٌ۔ السَّیَّارَۃُ۔ موٹر کار۔

السُّوْرُ۔ مفع۔ طَرِیْقٌ مَسُوْرٌ۔ چلنے والا راستہ۔ آمد ورفت کی سڑک۔

المَسِیْرَۃُ۔ مص۔ مسافت۔ بَیْنَھُمَا مَسِیْرَۃُ یَوْمٍ۔ ان دونوں کے درمیان ایک دن کی مسافت ہے۔

المُسَیَّرُ۔ مِنَ الثِّیَابِ۔ دھاری دار کپڑا۔

السِّیْرَجُ۔ تل کا تیل۔

سَاسَ یَسِیْسُ سَیْسًا۔ الطَّعَامُ۔ گھن لگنا۔

سَاسَاہُ۔ شرم دلانا۔ عار دلانا۔

السِّیْسُ۔ چنبیلی کا پودہ۔

السِّیْسَاءُ۔ ریڑھ کی ہڈی کے جوڑ کا مقام۔ "سِیْسَاءُ الظَّھْرِ مِنَ الدَّوَابِّ"۔ جانوروں کی پیٹھ کا وہ مقام جہاں سوار ہوتے ہیں۔

سَیْطَرَ سَیْطَرَۃً و تَسَیْطَرَ۔ عَلَیْھِمْ۔ نگہبان ہونا۔ نگہبانی کرنا۔

المُسَیْطِرُ و المُتَسَیْطِرُ۔ داروغہ۔

سَاعَ یَسِیْعُ سَیْعًا و سُیُوْعًا۔ الشَّیْءُ۔ ضائع ہونا۔ د۔ وانْسَاعَ و تَسَیَّعَ) المَاءُ۔ پانی کا سطح زمین پر ادھر اُدھر بہنا۔ اِنْسَاعَ الجَامِدُ۔ جمی ہوئی چیز کا پگھل جانا۔

سَیَّعَ۔ الحَائِطَ بِالطِّیْنِ۔ دیوار کو مٹی سے لیپنا۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز پر پتلا پتلا تیل وغیرہ ملنا۔

اَسَاعَ۔ الشَّیْءَ۔ ضائع کرنا۔

السَّیْعُ۔ مص۔ سطح زمین پر بہنے والا پانی۔

السِّیَاعُ۔ گارا جو لپائی کے لیے بھوسہ وغیرہ سے تیار کیا جائے۔

السَّیْعَاءُ و السَّیَعَاءُ۔ رات کا حصہ۔

المِسْیَعَۃُ۔ لپائی کرنے کی کرنی۔ نَاقَۃٌ مِسْیَاعٌ۔ بچہ کو چھوڑ کر چراگاہ میں جانے والی اونٹنی۔

سَاغَ یَسِیْغُ سَیْغًا۔ الشَّرَابُ۔ خوشگوار بنانا۔

السَّیْغُ۔ مِنَ الشَّرَابِ۔ خوشگوار شراب۔

سَافَتْ تَسِیْفُ سَیْفًا۔ الیَدُ۔ ناخن کے ارد گرد کا پھٹنا۔

سَافَہٗ یَسِیْفُہٗ سَیْفًا۔ تلوار سے مارنا۔ تَسَیَّفَہٗ۔ تلوار سے مارنا۔

سَایَفُوْا و تَسَایَفُوْا و اسْتَافُوْا اِسْتِیَافًا۔ آپس میں تلوار سے لڑنا۔

اُسْتِیْفَ۔ تلوار سے مارا جانا۔

السَّیْفُ۔ تلوار۔ ج۔ اَسْیَافٌ و سُیُوْفٌ و اَسْیُفٌ و مَسِیْفَۃٌ و السَّائِفُ۔ تلوار سے مسلح۔ سَیْفُ الجَبَّارِ۔ تین ستارے ہیں۔ سَیْفُ الرِّیَاحِ۔ ایک قسم کی نبات۔

السَّیْفُ و السِّیْفُ۔ ایک قسم کی سمندری مچھلی جس کی تلوار نما چونچ ہوتی ہے۔ سمندر کا کنارہ۔ ج۔ اَسْیَافٌ۔

السَّیْفَانُ۔ مِنَ الرِّجَالِ۔ لمبا اور پتلا آدمی۔ مؤنث (سَیْفَانَۃٌ) بعض کے نزدیک یہ عورتوں کے لیے مخصوص ہے۔

السَّیَّافُ۔ شمشیر زن۔ جلاد۔ ج۔ سَیَّافَۃٌ۔ رَجُلٌ سَیَّافٌ۔ خون بہانے والا آدمی۔

الاَسْیَافُ۔ آدمیوں کے مسلح گروہ۔

المَسَایِفُ۔ خشک سال۔ قحط۔

المُسِیْفُ۔ تلوار باندھنے والا۔ تلوار سے مسلح بہادر۔ فقیر۔

المُسَیَّفُ۔ مِنَ الدَّرَاھِمِ۔ وہ درہم جس کے کناروں پر نقش نہ ہو۔ مِنَ البُرُوْدِ۔ وہ چادریں جن پر تلوار کا نقش ہو یا تلوار کی طرح چوڑی دھاریاں ہوں۔

سَالَ (ض) سَیْلًا و سَیَلَانًا و مَسِیْلًا و مَسَالًا۔ المَاءُ۔ پانی کا بہنا۔ سَالَتْ غُرَّۃُ الفَرَسِ۔ گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی کا لمبا چوڑا ہونا۔

اَسَالَ اِسَالَۃً و سَیَّلَ تَسْیِیْلًا۔ المَاءَ۔ پانی بہانا۔ و اَسَالَ الجَامِدَ۔ جمی ہوئی چیز کو پگھلانا۔ اَسَالَ غِرَارَ النَّصْلِ۔ لمبا کرنا۔

تَسَایَلَ۔ القَوْمُ۔ قوم کا ہر طرف سے آنا۔

السَّائِلَۃُ۔ مِنْ غُرَرِ الخَیْلِ۔ گھوڑے کی ناک تک اس کی پیشانی کی سفیدی۔ ج۔ سَوَائِلُ۔

السَّیْلُ۔ مص۔ بہنے والا۔ مَاءٌ سَیْلٌ۔ بہنے والا پانی۔ السَّیْلُ۔ سیلاب۔ ج۔ سُیُوْلٌ۔

السَّیْلَۃُ۔ پانی بہنے کی جگہ۔ سَالَ کا اسم مرۃ

السِیلَۃُ - پانی کا بہاؤ۔
السیلانُ - ایک قیمتی پتھر۔ میان میں رہنے والا تلوار کا حصہ۔ ج۔ سَیالِینُ۔
السوائِلُ - مِنَ المَعَادِنِ وَ غَیْرِھَا۔ بہنے والی دھاتیں جیسے پارہ۔
السیالُ - ایک سفید لمبے کانٹوں والا پودہ

واحد (سَیالَۃٌ)
السَّیالُ - زور سے بہنے والا۔ مؤنث۔ سَیَّالَۃٌ۔
مَسِیلُ - المَاءِ - پانی بہنے کی جگہ۔ ج۔ مَسَائِلُ۔ و مُسُلٌ و اَمْسِلَۃٌ و مُسُلَانٌ۔

المَسَالُ - مِنَ الوَجْہِ - داڑھی کا پہلو۔
السِیمُونِیَۃُ - سیمون جادوگر کی طرف منسوب۔ مال کے ذریعے روحانی باتوں کے حاصل کرنے کا ارادہ۔
سِیَۃُ القَوسِ - کمان کا سرا۔ ج۔ سِیَاتٌ۔

# ش ۳۰۰

الشُؤبُوبُ - بارش کی بوچھاڑ۔ دھوپ کی تیزی و شدت، ہر چیز کی حد۔ حُسن کا آغاز۔
شَئِزَ (س) شَأزًا و شُؤُزَۃً و شُؤَازًا - المکانُ۔ جگہ کا سخت و ناہموار ہونا۔ صفت (شَأزٌ و شَئِزٌ) (- و شُؤُزًا) بے آرام ہونا۔ ڈرنا۔
اَشأزَہٗ - بے آرام کرنا۔ ڈرانا۔ اَشأزَ الرجلُ عَنْ کَذَا۔ بلند ہونا۔
اِشْتَأزَ - بدکنا۔ ڈر کر بھاگنا۔
الشَأزَۃُ - فربہ گھوڑا۔
المَشْؤُزُ و المَشْؤُوزُ - بیقرار۔ خوفزدہ۔
شَئِسَ (س) شَأْسًا - الشیءُ سخت ہونا۔ - الرجلُ۔ غم یا بیماری سے بے کل ہونا - المکانُ۔ کسی جگہ کا سخت و پتھریلی ہونا۔ مکانٌ (شَأسٌ و شَئِسٌ) سخت و پتھریلی جگہ۔ ج۔ شَئِیسٌ و شُؤُوسٌ۔
شَأشَأَ شَأشَأۃً و شَأشَاءً - الداعِیُ الغَنَمَ اَوِ الحَمِیرَ بِھَا - چرواہے کا بکریوں یا گدھوں کو شَأشَا یا شُؤ شُؤ کہہ کر ہانکنا۔ النَخْلَۃُ۔ کھجور کے درخت کا بار آور نہ ہونا، اس میں گابھا نہ لگنا۔
تَشَأشَأَ - القومُ۔ قوم کا متفرق ہونا۔ بچھڑنا۔ اَمْرُھُمْ۔ واضح ہونا۔

الشَأشَأُ مص۔ بڑی قسم کی کھجور۔ کھجور کے لمبے درخت۔
شَئِفَتْ (س) شَأَفًا - الرجلُ۔ آبلہ پڑنا صفت (مَشْؤُفَۃٌ -) شَئِفَتْ اَصَابِعُہٗ۔ ناخنوں کے ارد گرد پھٹنا۔ (- شَأْفًا و شَأَفًا) فُلَانًا و لِفُلَانٍ بغض رکھنا۔
شُئِفَ - خوفزدہ ہونا۔ ڈرایا جانا۔ صفت (مَشْؤُوفٌ)۔ شَئِفَتِ الرجلُ۔ آبلہ پڑنا۔
اِسْتَشْأَفَتِ - القَرْحَۃُ۔ ناسور کا خراب ہو کر جڑ پکڑنا۔
شَأْفُ - الجُرحِ۔ زخم کی خرابی۔
الشَأفَۃُ - جڑ۔ تلوے کا زخم۔ کہتے ہیں "اِسْتَأصَلَ شَأْفَتَہٗ" اس نے اسے جڑ سے کھو دیا۔ ~~وبَیْنَھُمْ شَأفَۃٌ~~ ان کے درمیان دشمنی ہے۔ واستأصلَ اللّٰہُ شَأفَتَھُمْ۔ اللہ تعالیٰ ان کی عداوت و اذیت کو جڑ سے مٹا ڈالے
شَأفَۃُ الرَجُلِ۔ آدمی کے اہل و عیال اور مال۔ رَجُلٌ شَأفَۃٌ۔ معزز و بلند مرتبہ شخص
شَأَمَ - (ف) شَأْمًا - القومَ عَلَیْھِمْ۔ نحوست ڈالنا۔ صفت (شَائِمٌ)
شُؤُمَ (ک) شَآمَۃً و شُئْمًا - عَلَیْھِمْ

نامبارک و منحوس ہونا۔
شَأْمَھُمْ۔ ملک شام کی طرف روانہ کرنا۔
شَاءَمَ مُشَاءَمَۃً - بِہٖ - بائیں طرف لینا۔ الرجلُ۔ ملک شام میں آنا۔
آشأمَ - ملک شام میں آنا یا اس کا ارادہ کرنا اکڑ اکڑ کر چلنا۔
تَشَاءَمَ و تَشَأمَ - ملک شام کی طرف منسوب ہونا۔ بائیں طرف ہونا۔
تَشَاءَمَ و اسْتَشْأمَ - بِہٖ - بدشگونی لینا۔
الشُؤْمُ - بدشگونی۔ سیاہ اونٹ۔
الشَامُ و الشَأمُ - ملک شام۔
الشَامِیُّ و شَامِیٌّ و شَآمِیٌّ - ملک شام کا رہنے والا۔
الشَأمَۃُ و المَشْأمَۃُ - نحوست۔ بے برکتی بایاں پہلو۔
الشِیمَۃُ و الشِیمَۃُ - خلق۔ فطرت، عادت۔ ج۔ شِیَمٌ۔
الاَشْأمُ - اسم تفضیل۔ بدبختی لانے والا۔ ج۔ اَشَائِمُ۔ مؤنث شُؤمَی۔
المَشْؤُمُ و المَشْؤُومُ - نامبارک، نحوست والا۔ ج۔ مَشَائِیمُ۔
شَأنَ (ف) شَأنًا - قدر و منزلت والا ہونا۔
شَأنَ شَأنَکَ - اس نے تمہارے قصد جیسا قصد کیا۔ مَا شَأنَ شَأنَکَ؟ اس نے تمہارے معاملہ کی کچھ پروا نہیں

کی جائے (- والشِّرْعُ والشَّرْعُ ) مثل برابر. کہتے ہیں" النَّاسُ فِی هٰذَا شَرْعٌ وَاحِدٌ: لوگ اس میں سب برابر ہیں.
الشِّسْرُعُ. جوتے کا تسمہ.

الشَّرْعَةُ و الشِّرْعَةُ. کمان کی زہ - کمان کی تانت - الشِّرْعَةُ: بہت تیز شکار کرنے کا جال. شریعت. مثل. پانی کی جانب راستہ. عادت. ج. شِرْعٌ و شُرْعٌ و شِرَاعٌ.

الشَّرْعَةُ. کشتی. ج. اَشْرَاعٌ.

الشَّرِیْعُ. بہادر. عمدہ کتان. مِنَ اللِّیْفِ. درخت خرما کے سخت چھبنے والے کانٹے.

الشَّرِیْعَةُ. اسلامی قانون. خدائی احکام. ضابطہ. دہلیز. چوکھٹ. کنارۂ دریا پر بسنے والوں کا گھاٹ. ج. شَرَائِعُ. نَهْرُ الشَّرِیْعَةِ. دریائے اردن.

الشَّارِعُ. فا. مؤنث شَارِعَةٌ. ج. شُرَّعٌ و شُرُوْعٌ و شَوَارِعُ. بَیْتٌ شَارِعٌ. وہ گھر جس کا دروازہ سڑک پر ہو - و الشَّارِعُ. ج. شَوَارِعُ. عام راستہ بہت چلتی ہوئی سڑک - رِمَاحٌ شَارِعَةٌ و شَوَارِعُ. سیدھے کیے ہوئے نیزے - الشَّوَارِعُ مِنَ النُّجُوْمِ. ڈوبنے کے قریب ستارے
اَنْفٌ اَشْرَعُ. لمبے بانسے کی ناک.

الشِّرَاعُ. ہر نصب کی ہوئی اور اٹھائی ہوئی چیز. مثلاً کشتی کا بادبان. کمان کی تانت. اونٹ کی گردن. ج. اَشْرِعَةٌ و شُرُعٌ.

الشِّرَاعَةُ. دلیری - الشَّرَّاعُ. عمدہ کتان کا بیچنے والا.

الشَّرْعِیُّ. موافق شرع - الشِّرَاعِیُّ. لمبی گردن کا اونٹ.

الشِّرَاعِیُّ. لمبے نیزے. ایک نیزے بنانے والے کی طرف منسوب

المَشْرَعُ و المَشْرَعَةُ و المَشْرُعَةُ. پانی کا گھاٹ. ج. مَشَارِعُ.

المُشَرَّعُ. مِنَ الْبُیُوْتِ. اونچا مکان.
المَشْرُوْعُ. سیدھا کیا ہوا. جس کو شریعت نے جائز قرار دیا ہو - و الاَمْرُ المَشْرُوْعُ. شروع کیا ہوا کام.

شَرْعَبَ - الاَدِیْمَ. چمڑے کو لمبائی میں کاٹنا.

الشَّرْعَبُ. لمبا - الشَّرْعَبِیُّ. ایک قسم کی چادر. خوبصورت جسم کا لمبا آدمی.

شَرَفَهٗ (ن) شَرْفًا. شرف میں غالب آنا. صفت مفعولی. (مَشْرُوْفٌ) - الحَائِطَ. دیوار پر کنگرہ بنانا.

شَرُفَ (ك) شَرَافَةً و شَرَفًا. دین یا دنیا میں بلند رتبہ والا ہونا. شریف ہونا.
شَرُفَتِ النَّاقَةُ شُرُوْفًا. بوڑھی ہونا.

شَرِفَ (س) شَرَفًا. بلند ہونا.
شَارَفَهٗ. شرافت و بزرگی میں مقابلہ کرنا.
شَارَفَ المَکَانَ. چڑھنا - الشَّیْءَ. اوپر سے جھانکنا. قریب ہونا.

شَرَّفَهٗ. بزرگی دینا. عزت کرنا. شَرَّفَ البَیْتَ. گھر کے کنگرے بنانا - المَکَانَ. چڑھنا.

اَشْرَفَ - الشَّیْءُ. بلند ہونا. کھڑا ہونا. - المَکَانَ. چڑھنا - عَلَیْهِ اوپر جھانکنا - لَکَ الشَّیْءُ. ممکن ہونا قدرت و طاقت میں ہونا. عَلَی المَوْتِ قریب المرگ ہونا - عَلَیْهِ. ڈرنا یا مہربان و شفیق ہونا - اَشْرَفَتِ الخَیْلُ. گھوڑوں کا تیز دوڑنا - نَفْسُهٗ عَلَی الشَّیْءِ. حریص ہونا. ہلاک ہونا.

تَشَرَّفَ - البَیْتُ. گھر کا کنگرے والا ہونا - الرَّجُلُ. شرف پانا - بِکَذَا اپنے لیے باعثِ شرف جاننا - المَکَانَ. چڑھنا - الشَّیْءَ. پیشانی پر ہاتھ رکھ کر کسی چیز کی نظر اٹھا کر دیکھنا - الشَّیْءُ. جھانکنا - عَلَی الشَّیْءِ. اوپر سے جھانکنا.

تُشُرِّفَ - القَوْمَ. قوم کے عزت دار لوگوں کا قتل ہونا.

اِشْتَرَفَ. سیدھا کھڑا ہونا.

اِسْتَشْرَفَ. سیدھا کھڑا ہونا - الشَّیْءَ. ابرو پر ہاتھ رکھ کر کسی چیز کی طرف نظر اٹھا کر دیکھنا - اِسْتَشْرَفَهٗ حَقَّهٗ. کسی کا حق مار لینا - الشَّاةَ. بے عیب بکری کو تلاش کرنا.

الشَّرَفُ. مص. بلندی و بزرگی. خاندانی شرافت. ج. اَشْرَافٌ. بلند مکان ناک - شَرَفَ البَعِیْرِ. اونٹ کا کوہان

الشَّرَفُ. شریف.
الشَّرْفَةُ. خاندانی شرافت.
الشُّرْفَةُ - مِنَ القَصْرِ. محل کا کنگرہ. ج. شُرَفٌ - الشُّرْفَةُ مِنَ المَالِ. مال کا عمدہ حصہ.

الشَّرَفَةُ. شَرَفَاتٌ. کا واحد. مثلث یا مربع برجیاں جو شہر پناہ یا محل کے اوپری حصہ میں بنائی جاتی ہیں.

الشَّارِفُ. فا. عنقریب صاحبِ شرف ہونے والا. سَهْمٌ شَارِفٌ. پرانا تیر. دَنٌّ شَارِفٌ. پرانی شراب کا مٹکا - مِنَ النُّوْقِ. بوڑھی اونٹنی ج. شُرَّفٌ و شُرُفٌ و شُرُوْفٌ و شُرْفٌ.

الشَّارِفَةُ. بوڑھی اونٹنی. ج. شَارِفَاتٌ و شَوَارِفُ.

الشَّوَارِفُ. شراب کے برتن. الشَّرِیْفُ. شرف عزت والا. ج. شُرَفَاءُ و

اَشْرَافٌ۔ مؤنث۔ شَرِيْفَةٌ۔ ج شَرَائِفُ وشَرِيْفَاتٌ۔ اَشْرَافُ الْاِنْسَانِ۔ انسان کے کان ۔ناک ۔

الْاَشْرَافُ۔ اسم تفضیل۔ چمگادڑ۔ قَصْرٌ اَشْرَفُ۔ مؤنث۔ شَرْفَاءُ۔ ج شُرُفٌ۔ کنگرہ دار یا برجی والا محل ۔ رَجُلٌ اَشْرَفُ۔ بلند کاندھے والا آدمی ۔ مَنْكِبٌ اَشْرَفُ۔ بلند مونڈھا۔

الشَّرْفَاءُ۔ اَشْرَفُ کا مونث ۔ مِنَ الْاٰذَانِ۔ لمبا کان۔

الْمُشْرِفُ۔ مِنَ الْاَمَاكِنِ۔ بلند جگہ۔

الْمُشْرَفُ۔ جھانکنے کی جگہ۔ ج۔ مَشَارِفُ مَشَارِفُ الْاَرْضِ۔ زمین کے بلند مقامات

الْمَشْرَفِيُّ۔ عرب کے ان دیہات کی طرف منسوب جو شام کے علاقہ کے قریب ہیں اور جن کو مَشَارِفُ الشَّامِ۔ کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ سَيْفٌ مَشْرَفِيٌّ۔ مشرقی علاقوں کی بنی ہوئی تلوار۔

الْمُسْتَشْرَفُ۔ بلند۔

شَرَقَ (ن) شَرْقًا۔ الشَّاةَ۔ بکری کا کان لمبائی میں چیرنا۔ صفت مفعولی (شَرْقَاءُ) ۔ الثَّمَرَ۔ پھل چننا۔ توڑنا۔

شَرَقَتْ (ن) شَرْقًا وشُرُوْقًا۔ الشَّمْسُ سورج کا نکلنا۔ النَّخْلُ۔ درخت خرما پر کھجور کا گدر ہونا۔

شَرِقَ (س) شَرَقًا۔ بِرِيْقِهٖ۔ تھوک سے گلا گھٹ جانا۔ شَرِقَتْ عَيْنُهٗ۔ آنکھ کا سرخ ہونا۔ لَوْنُهٗ شرم سے سرخ ہونا۔ الجرحُ بِالدَّمِ۔ زخم کا خون سے بھرنا۔ الدَّمُ فِي عَيْنِهٖ۔ آنکھ میں خون ظاہر ہونا۔ الْمَوْضِعُ بِاَهْلِهٖ۔ کسی جگہ کا لوگوں سے بھر کر تنگ ہونا۔ الشَّمْسُ۔ سورج کا ڈوبنے کے قریب ہونا۔ الشَّيْءُ۔ مخلوط ہونا۔ الْاَرْضُ۔ زمین کا پانی جاری ہونے کے قابل نہ ہونا۔ الشَّاةَ۔ بکری کے کان کا لمبائی میں چرا ہوا ہونا۔

شَرَّقَ۔ مشرق کو روانہ ہونا۔ چمک دار جمیل چہرہ والا ہونا۔ اللَّحْمَ۔ گوشت کے پارچے بنا کر دھوپ میں خشک کرنا۔ الْبِنَاءَ۔ عمارت کو چونے وغیرہ سے لیپنا۔ الشَّيْءَ بِالزَّعْفَرَانِ۔ زعفران میں رنگنا۔

اَشْرَقَتِ۔ الشَّمْسُ۔ سورج کا طلوع کرنا اور چمکنا۔ اَشْرَقَ وَجْهُهٗ۔ چہرہ کا چمکدار ہونا۔ المکانُ۔ سورج کی چمک سے روشن ہونا۔ الرجلُ۔ طلوع آفتاب کے وقت داخل ہونا۔ اَشْرَقَتِ الشَّمْسُ المکانَ۔ روشن کرنا۔ الثَّوْبَ فِي الصِّبْغِ۔ کپڑے کو گہرا رنگنا۔

اَشْرَقَهٗ۔ بِرِيْقِهٖ۔ اچھو لگانا۔ النَّخْلُ۔ درخت خرما پر کا گدر ہونا۔

تَشَرَّقَ۔ دھوپ میں بیٹھنا۔

اَشْرَقَتْ۔ القوسُ۔ کمان کا پھٹنا۔

اِشْرَوْرَقَتْ اِشْرِيْرَاقًا۔ الْعَيْنُ بِالدَّمْعِ۔ آنکھ کا آنسوؤں سے ڈبڈبانا۔ سرخ ہونا۔

الشَّرْقُ۔ مص۔ سورج۔ سورج کے نکلنے کی جگہ۔ پچھم۔ ج۔ اَشْرَاقٌ۔

الشِّرْقُ۔ دروازے کی دراڑ سے آنے والی روشنی۔

الشَّرْقِيُّ۔ مص۔ آفتاب۔

الشَّرْقَةُ۔ شَرِقَ کا اسم مرۃ۔ سردی کے موسم میں دھوپ کی بیٹھنے کی جگہ۔ (ب والشَّرْقَةُ) چڑھنے کے وقت کا سورج۔

الشَّرِيْقُ۔ طلوع ہونے والا آفتاب۔ خوبصورت لڑکا۔ ج۔ شُرُقٌ۔

التَّشْرِيْقُ۔ مص۔ اَيَّامُ التَّشْرِيْقِ۔ عید الضحی کے بعد کے تین دن جن میں گوشت خشک کیا جاتا ہے۔ نماز عید۔

الشَّارِقُ۔ نکلتا ہوا سورج۔ سورج کے سوا ستاروں پر بھی اس لفظ کا اطلاق ہوتا ہے۔ پہاڑ وغیرہ کا مشرقی پہلو۔ ج۔ شُرُقٌ۔

الشَّارُوْقُ۔ چونے کا پلسٹر۔ راکھ ملا ہوا چونا۔

الْمَشْرِقُ والْمَشْرَقُ والْمَشْرُقُ۔ سورج کے طلوع ہونے کی جگہ یا سمت۔ ج۔ مَشَارِقُ۔

الْمَشْرِقَةُ والْمَشْرَقَةُ والْمَشْرُقَةُ و الْمِشْرَاقُ والْمِشْرِيْقُ۔ موسم سرما میں دھوپ میں بیٹھنے کی جگہ۔ مِشْرِيْقُ الْبَابِ۔ دروازہ کی دراڑ جس میں سے طلوع آفتاب کے وقت دھوپ اندر آئے۔

الْمُشَرَّقُ۔ مفع۔ چونے سے پلسٹر کیا ہوا۔

الشَّرَقْرَقُ والشَّرَقْرَاقُ والشِّرِقْرَاقُ والشِّقِرَّاقُ۔ ایک چھوٹا پرندہ۔ عوام اس کو شُقَرُّقٌ کہتے ہیں۔

شَرِكَتْ (س) شَرَكًا۔ النَّعْلُ۔ جوتے کا تسمہ ٹوٹنا۔

شَرِكَهٗ (س) شَرِكًا وشِرْكًا وشِرْكَةً و شَرِكَةً۔ شریک ہونا۔

شَرَّكَ۔ النَّعْلَ۔ جوتے میں تسمہ لگانا۔

اَشْرَكَهٗ۔ فِي اَمْرِهٖ۔ کسی کو اپنے کام میں شریک کرنا۔ اَشْرَكَ بِاللّٰهِ۔ اللہ کے لیے شریک ٹھہرانا۔ صفت (مُشْرِكٌ و مُشْرِكِيٌّ) اسم شرک۔ النَّعْلَ۔

جوتے میں تسمہ لگاتا۔

شَارَکَہٗ وَتَشَارَکَا۔ باہم شریک ہونا۔ ایک دوسرے کا حصہ دار بننا۔

اِشْتَرَکَ۔ الْاَمْرُ۔ کسی امر کا مشتبہ ہونا۔ اِشْتَرَکَ الْقَوْمُ فِی کَذَا۔ باہم شریک ہونا۔

اَلشِّرْکُ۔ شِرْکٌ وَاَشْرَاکٌ کا اسم۔ شریک حصہ۔ ج۔ اَشْرَاکٌ۔

اَلشِّرْکَۃُ۔ مص۔ شریک کا حصہ۔ دو یا زائد حصوں کا اس طرح مل جانا کہ آپس میں تمیز نہ ہو سکے۔ عقد پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے۔

اَلشَّرَکُ۔ شکار کرنے کا پھندا۔ جال۔ ج شُرُکٌ وَاَشْرَاکٌ۔ سڑک پر جانوروں کے پاؤں کے نشانات۔ واحد (شَرَکَۃٌ)

اَلشِّرَاکُ۔ پشتِ قدم پر رہنے والا جوتے کا تسمہ۔ گھاس کی ایک پٹی ج اَشْرُکٌ وَشُرُکٌ۔

اَلشُّرَکِیُّ (اَلشُّرَکِیُّ) تیز چال و رفتار۔ لَطَمَہٗ لَطْمًا شُرَکِیًّا۔ اس نے لگاتار تیزی سے تھپڑ مارے۔

اَلشَّرِیْکُ۔ شریک۔ ساجھی ج۔ شُرَکَاءُ وَاَشْرَاکٌ۔ مؤنث۔ شَرِیْکَۃٌ۔ ج شَرَائِکُ۔

اَلْمُشْتَرَکُ۔ مفع۔ وہ چیز جس میں دو یا کئی کی شرکت ہو۔ لَفْظٌ مُشْتَرَکٌ۔ وہ لفظ جس کے معانی کئی ہوں۔ جیسے عین رَجُلٌ مُشْتَرَکٌ۔ اپنے جی میں باتیں کرنے والا۔

شَرَمَ (ض) شَرْمًا۔ اَلشَّیْءَ۔ پھاڑنا۔ الْاَنْفَ۔ ناک کا بانسہ کاٹنا۔ اَلثَّرِیْدَۃَ۔ ثرید کو اطراف سے کھانا۔ لِفُلَانٍ مِنْ مَالِہٖ۔ کسی کو اپنے مال میں سے کچھ دینا۔

شَرِمَ (س) شَرَمًا۔ کٹی ہوئی ناک والا ہونا۔ صفت (اَشْرَمُ) مؤنث شَرْمَاءُ ج۔ شُرْمٌ۔

شَرَّمَہٗ۔ پھاڑنا۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

تَشَرَّمَ وَانْشَرَمَ۔ پھٹنا۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ شَرَّمَ الصَّیْدُ۔ شکار کا زخمی ہو کر بھاگ جانا۔

اَلشَّارِمُ۔ فا۔ نشانہ کے پہلو کو چھیدنے والا تیر۔

اَلشَّرْمُ۔ مص۔ کھاڑی۔ سمندر کا گہرا حصہ۔ ایک قسم کا درخت۔ ج۔ شُرُوْمٌ۔

شَرِنَ (ن) شَرْنًا۔ اَلصَّخْرُ۔ چٹان کا پھٹنا۔

اَلشَّرْنُ۔ شگاف۔

اَلشَّرَنْبَثُ وَالشَّرَنْبَذُ۔ سخت موٹے ہاتھوں والا۔

شَرْنَفَ۔ الزَّرْعَ کھیت کے بڑھے ہوئے پتوں کو چھانٹنا۔

شَرْنَقَ۔ الشَّیْءَ۔ کاٹنا۔ الشَّرَانِقُ۔ سانپ کی اتاری ہوئی کینچلی۔ ریشم کے کیڑے کا کویا۔ واحد (شَرْنَقَۃٌ)۔ ان کو فیالج بھی کہتے ہیں۔ واحد (فَیْلَجَۃٌ)

شَرِہَ (س) شَرَھًا وَشَرَاھَۃً۔ اِلَی الطَّعَامِ وَعَلَیْہِ۔ بہت حریص ہونا۔ صفت (شَرِہٌ وَشَرْھَانُ)

اَلشَّرْھَاءُ۔ مِنَ السِّنِیْنَ۔ خشک سال۔

اَلشَّرْوُ وَالشِّرْوُ۔ شہد۔

شَرَی یَشْرِیْ شِرَاءً وَشِرًی۔ الشَّیْءَ۔ خریدنا۔ بیچنا۔ اللَّحْمَ اَوِ الثَّوْبَ ونحوھما۔ گوشت یا کپڑے کو سکھانے کے لیے دھوپ میں رکھنا۔ بِنَفْسِہٖ عَنْ قَوْمِہٖ۔ پیش قدمی کر کے قوم کی طرف سے لڑنا۔ بادشاہ کے پاس قوم کی نمائندگی کرنا۔ ہٗ۔ ٹھٹھا کرنا۔ رنجیدہ کرنا۔ اَللّٰہُ فُلَانًا۔ پتی اچھلنے کی بیماری میں مبتلا کرنا۔

شَرِیَ یَشْرٰی شَرًی۔ البَرْقُ۔ بجلی کا چمکنا۔ زِمَامُ الدَّابَّۃِ۔ لگام کا بہت ہلنا۔ الرَّجُلُ۔ غضب ناک ہونا۔ اصرار کرنا۔ الجِلْدُ۔ جلد پر پتی اچھلنا صفت (شَرٍ)۔ الشَّرُّ بَیْنَھُمْ۔ برائی پھیلنا۔ الفَرَسُ فِی سَیْرِہٖ۔ گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ الفَرَسُ فِی لِجَامِہٖ وَالبَعِیْرُ فِی زِمَامِہٖ۔ کھینچنا۔

اَشْرَی۔ الزِّمَامَ۔ ہلانا۔ الشَّیْءَ۔ جھکانا۔ الحَوْضَ۔ حوض بھرنا۔ البَرْقُ۔ بجلی کا چمکنا اور تیز کوندنا۔ بَیْنَھُمْ لوگوں کے درمیان اختلاف ڈالنا۔ ان کو ورغلانا۔ القَوْمُ۔ اطاعت سے باہر ہو کر خارجی جیسا ہونا۔

شَرَّی۔ اللَّحْمَ اَوِ الثَّوْبَ ونحوھما۔ گوشت یا کپڑے وغیرہ کو سکھانے کے لیے دھوپ میں رکھنا۔

شَارٰی مُشَارَاۃً وَشِرَاءً۔ الرَّجُلَ۔ خرید و فروخت کرنا۔ جھگڑا کرنا

اِشْتَرٰی۔ الشَّیْءَ۔ خریدنا۔ بیچنا۔

تَشَارٰی۔ تَشَارِیًا۔ الرَّجُلَانِ۔ ایک دوسرے پر غضب ناک ہونا۔ ایک دوسرے سے بغض رکھنا۔

تَشَرّٰی۔ تَشَرِّیًا۔ متفرق ہونا۔ خوارج میں سے ہونا۔

اِسْتَشْرٰی اِسْتِشْرَاءً۔ الفَرَسُ فِی سَیْرِہٖ گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ الرَّجُلُ فِی الاَمْرِ۔ کسی امر میں اصرار کرنا۔

اِسْتَشْرَتِ الاُمُوْرُ۔ کاموں میں کمزوری اور مشکل ہونا۔ الرَّجُلُ۔ غضبناک ہونا۔

اِشْرَوْرٰی اِشْرِیْرَاءً۔ گھبرانا۔ مضطرب ہونا۔

الشَّرْوٰی۔ اندرائن۔ لِفُلَانٍ اَرْیٌ وَشَرْیٌ۔ فلاں میٹھا بھی ہے، اور

کڑوا بھی ہے۔ درخت خرما جو بیج سے
اُگا ہو۔ واحد (شَرِیَّۃٌ)
الشِّرَاءُ۔ ج۔ اَشْرِیَۃٌ۔ و (الشِّرَیٰ)
خرید وفروخت۔
الشَّرَاءُ۔ جانب۔ طرف۔
الشَّرَیٰ۔ پتی اچھلنے کی بیماری۔ پہاڑ
راستہ۔ طرف۔ جانب۔ ج۔ اَشْرَاءٌ
دَخَلُوْا اَشْرَاءَ الْحَرَمِ۔ وہ اطراف
حرم میں آئے (۔ والشَّرَاۃُ) مال کا
عمدہ یا ردی حصہ۔
الشَّرِیُّ۔ مِنَ الْخَیْلِ۔ اچھا بہت تیز
رفتار گھوڑا۔
الشَّرِیَّۃُ۔ مؤنث الشَّرِیُّ۔ طریقہ، طبیعت
الشَّرْوَیٰ۔ مثل۔ ایک جیسا۔ مشابہ۔
(واحد تثنیہ جمع مذکر مؤنث سب کے
لیے یکساں مستعمل ہے)، کہتے ہیں۔
"اِنَّہٗ لَا یَمْلِکُ شَرْوَیٰ نَقِیْرٍ"
یعنی وہ نقیر کے برابر بھی کسی چیز کا مالک
نہیں۔ یہ کم مائیگی کے لیے ضرب المثل
ہے۔ نقیر وہ گڑھا جو کھجور کی گٹھلی
میں ہوتا ہے۔
الشِّرْیَانُ۔ وہ درخت جس سے کمانیں
بناتے ہیں۔ وہ اچھلنے والی رگ جس میں
سرخ خون دوران کرتا ہے۔
الشِّرْیَانَاتُ۔ بدن کی باریک باریک رگیں۔
الشَّارِیْ۔ فا۔ ج۔ شُرَاۃٌ۔ خریدنے والا
گاہک۔ خارجی۔
الْمُشْتَرِیْ۔ ایک سیارہ کا نام۔ خریدنے
والا۔ ایک قسم کا پرندہ۔
شَرْیَفَ۔ الزَّرْعَ۔ کھیتی کے بڑھے ہوئے
ضرر رساں پتے چھانٹنا۔
شَزَّ (ض) شَزَازَۃً۔ بہت خشک ہونا۔
صفت (شَزٌّ و شَزِیْزٌ)
شَزَبَ (ن)، وشَزُبَ (ک) شَزْبًا و
شُزُوْبًا۔ کھردرا ہونا۔ یا لاغر اور
خشک ہونا۔ صفت (شَازِبٌ)
کہتے ہیں "رَجُلٌ شَاحِبٌ شَازِبٌ"
رنگ بدلا ہوا خشک دبلا آدمی۔ ج۔
شُزَّبٌ و شَوَازِبُ۔
شَزَّبَ۔ الْفَرَسَ۔ گھوڑے کو لاغر کرنا۔
تَشَازَبَ۔ الْقَوْمُ عَلَی الْمَاءِ وَغَیْرِہٖ۔ ہر
ایک کا اپنے حصے کے لیے انتظار کرنا۔
الشَّزْبَۃُ۔ اسم مرۃ۔ کمان جو نہ نئی ہو، نہ
پرانی۔ دبلی گدھی۔
الشُّزْبَۃُ۔ فرصت۔
الشَّزِیْبُ۔ ان گھڑ لکڑی۔ وہ کمان جو نہ
نئی ہو نہ پرانی۔ ج۔ شُزُوْبٌ۔
الشَّوْزَبُ۔ علامت۔ نشان۔
شَزَرَ (ض) شَزْرًا۔ الرَّجُلَ وَاِلَیْہِ۔
غصہ میں ترچھی نظر سے دیکھنا۔
فُلَانًا۔ دائیں بائیں سے نیزہ مارنا
نظر بد لگانا۔
شَزَرَ (ن ض) شَزْرًا و اِسْتَشْزَرَ۔
الْحَبْلَ۔ رسی بٹنا۔ اِسْتَشْزَرَ
الْحَبْلُ۔ رسی کا بٹ جانا۔
اَشْزَرَ الشَّیْئَ۔ بلند کرنا یا ہونا۔
اَشْزَرَہُ۔ اللّٰہُ۔ ایسی مصیبت میں ڈالنا
کہ اس سے خلاصی کی راہ نہ مل سکے۔
تَشَزَّرَ۔ غضب ناک ہونا۔ لِلْقِتَالِ۔
آمادۂ پیکار ہونا۔
شَازَرَہٗ مُشَازَرَۃً۔ دشمنی کرنا۔
تَشَازَرَ۔ الْقَوْمُ۔ ایک دوسرے کی
طرف غصہ سے دیکھنا۔
الشَّزْرُ۔ مص سختی۔ دشواری۔ دھاگا
جو ایک جیسا نہ ہو۔
الشَّزَرُ و الشَّزَرَۃُ۔ آنکھ کی سرخی۔
الْاَشْزَرُ۔ سرخ ۔ عَیْنٌ
شَزْرَاءُ۔ غصہ کی وجہ سے سرخ
آنکھ۔
شَزِنَ (س)، شَزَنًا۔ الرَّجُلُ۔ چست ہونا۔
تَشَزَّنَ۔ الشَّیْئُ۔ سخت ہونا۔ دشوار ہونا۔
لَہٗ فِی الْخُصُوْمَۃِ۔ جھگڑے میں
درشتی سے پیش آنا۔ لِلسَّفَرِ۔
سفر کے لیے تیاری کرنا۔ (۔ تَشْزُنًا
وتَشْزِیْنًا) الرَّجُلَ۔ پچھاڑنا۔
الشَّاۃَ۔ بکری کو ذبح کرنے کے لیے
لٹانا۔
الشَّزْنُ۔ چوسر کھیلنے کا مہرہ۔
الشَّزْنُ والشُّزُنُ۔ سختی۔ طرف۔ جانب
دوری۔ زمین کی سختی۔ مِنَ الْعَیْشِ۔
زندگی کی تنگی وسختی۔ الشُّزُنُ۔ چوسر
کا مہرہ۔
الشُّزُوْنَۃُ۔ سختی۔
شَزَا یَشْزُوْ شَزْوًا۔ بلند ہونا۔
شَسَّ (ض) شُسُوْسًا۔ خشک ہونا۔
الشَّاسُّ۔ لاغر، کمزور۔
الشَّسُّ۔ پتھر کے مانند سخت زمین۔ ج۔
شِسَاسٌ و شُسُوْسٌ و شَسِیْسٌ۔
شَسِبَ (س)، وشَسُبَ (ک)، شَسَبًا و
شُسُوْبًا۔ خشک اور دبلا ہونا۔ صفت
شَاسِبٌ۔ ج۔ شُسُبٌ۔
الشَّسِبُ والشَّسِیْبُ۔ مِنَ الْقِسِیِّ۔
پتلی لکڑی والی کمان۔
الشُّسُوْبُ۔ مِنَ النُّوْقِ۔ وہ اونٹنی
جس کا بچہ جاڑے میں مرگیا ہو اور پھر
وہ دودھ نہ دے۔
شَسَعَ (ف)، شَسْعًا و شُسُوْعًا۔
الْمَنْزِلُ۔ دور ہونا۔ صفت (شُسُوْعٌ)
ج۔ شُسُعٌ و (شَاسِعٌ) (شَسْعًا
وشَسَّعَ و اَشْسَعَ)۔ النَّعْلَ۔
جوتے کے لیے تسمہ بنانا۔ وَاَشْسَعَ
الشَّیْئَ۔ دور کرنا۔
شَسِعَ (س)، شَسَعًا۔ النَّعْلُ۔ جوتے کا
تسمہ ٹوٹنا۔ بِہٖ۔ دور کرنا۔
الشِّسْعُ۔ جوتی کا تسمہ۔ کہتے ہیں "اَدْنیٰ

مِنَ الشِسْعِ" وہ جوتی کے تسمہ سے بھی
زیادہ قریب ہے. تنگ زمین. کسی جگہ
کا کنارہ. تھوڑا یا بہت مال (ضد)
"هُوَ شِسْعُ مَالٍ" وہ مال کا اچھا
منتظم ہے. ج. الشِسَاعُ
شَسَفَ (ن) و شَسُفَ (ک) شُسُوفًا و
شَسَافَةً و شَسَافَةً۔ دبلا سوکھا
ہونا. صفت (شَاسِفٌ و شَسِيفٌ)
الشسُفُ. خشک روٹی. الشَسفُ. کچی
کھجور جو پک کر خشک کی ہوئی
الشَسِيفُ. وہ شخص جس کا گوشت لاغری سے
خشک ہونے لگا ہو.
شَصَّتْ (س ض) شُصُوصًا و شِصَاصًا.
النَاقَةُ. اونٹنی کا بہت کم دودھ
والی ہونا. المَعِيشَةُ. تنگ گذران
ہونا. الرجلُ. دور ہونا." مَا
أَدْرِي أَيْنَ شَصَّ" مجھے معلوم نہیں
وہ کہاں گیا.
شَصَّهُ (ن) شَصًّا و الشَصَّا. عَنْ
كَذَا. منع کرنا. دور کرنا. أَشَصَّ
الرجل. دور چلا جانا. أَشَصَّتِ
النَاقَةُ. اونٹنی کا تھوڑے دودھ
والی ہونا.
الشِصُّ. مشاق چور. ج. شُصُوصٌ
د. والشَصُّ. مچھلی پکڑنے کا کانٹا.
ج. شُصُوصٌ.
الشَصُوصُ. مِنَ النُوقِ أَوِ الشِيَاهِ. تھوڑے
دودھ والی اونٹنی یا بکری. ج.
شُصُصٌ و شَصَائِصُ و شِصَاصٌ.
سَنَةٌ شَصُوصٌ. خشک سال." لَقَّى
اللّٰهُ عَنْكَ الشَصَائِصَ" اللہ تعالیٰ
سختیوں کو تم پر سے ٹالے
شَصَبَ (ن) شُصُوبًا و شَصِبَ (س)
شَصَبًا. العَيْشُ. گذران کا تکلیف دہ
ہونا. صفت (شَاصِبٌ). الأَمْرُ.
معاملہ کا سخت ہونا. المکانُ. کسی
جگہ کا قحط زدہ ہونا.
شَصَبَ (ن) شَصْبًا. الشَاةَ. بکری کا
چمڑا اتارنا. أَشْصَبَ اللّٰهُ عَيْشَهُ.
زندگی کو تکلیف دہ بنانا.
الشَصْبُ و الشِصْبُ. خشکی.
الشِصْبُ. سختی. خشک سالی. حصہ. ج.
أَشْصَابٌ. الشَصِيبُ. کھال کھینچی
ہوئی بکری. عَيْشٌ شَصِبٌ. پر
تکالیف زندگی.
الشَصِيبُ. حصہ. مسافر.
الشَصِيبَةُ. سختی. خشک سالی. کنویں کی
گہرائی. ج. شَصَائِبُ. الشَصَائِبُ.
پالان کی لکڑیاں.
الشَصَّابُ. قصاب. قصائی.
شَصَرَ (ن) شَصْرًا. الثَوْبَ. سلائی میں
دور دور ٹانکے لگانا. فُلَانًا بِالرُمْحِ
نیزہ مارنا. ہُ الثَوْرُ. بیل کا کسی
کے سینگ مارنا.
الشَصْرُ. مضبوط اور قابل حرکت ہرنی کا
بچہ. ایک چھوٹا پرندہ. ج. أَشْصَارٌ.
الشَاصِرُ. فا. الشَاصِرُ مِنَ الظِبَاءِ. مضبوط
اور حرکت کرنے کے قابل ہرن کا
چھوٹا بچہ. مؤنث. شَاصِرَةٌ. ج
شَوَاصِرُ.
شَصَا يَشْصُو شُصُوًّا و شَصِيَ يَشْصَى
شُصِيًّا. البَصَرُ. نگاہ کا پتھرانا.
- السَحَابُ. بادل کا بلند ہونا.
- القِرْبَةُ. مشک کا پانی سے خوب
بھر کر تن جانا. المَيِّتُ. میت کے
ہاتھ پیروں کا اٹھ جانا
أَشْصَى. بِبَصَرِهِ. ٹکٹکی باندھنا. الشَصْوُ.
شدت. سختی. مسواک.
شَطَّ (ض ن) شَطًّا و شُطُوطًا. دور
ہونا. فُلَانًا. دور کرنا. ظلم کرنا.
شَطَّ (ض) شَطَطًا. زیادتی کرنا. حق سے
دور ہونا. عَلَيْهِ فِي قَوْلِهِ و حُكْمِهِ.
ظلم کرنا. فِي سِلْعَتِهِ. مقررہ انداز
سے آگے بڑھنا اور بیش قیمت کرنا.
أَشَطَّ إِشْطَاطًا و اشْتَطَّ إِشْتِطَاطًا.
زیادتی کرنا اور حد سے آگے قدم رکھنا
حق سے دور ہونا. عَلَيْهِ. ظلم کرنا.
شَطَّطَ. زیادتی میں مبالغہ کرنا.
شَاطَّهُ. حد سے تجاوز کرنے میں مقابلہ کرنا.
الشَطُّ. مص. دریا کا کنارہ یا سمندر کا ساحل
ج. شُطُوطٌ و شُطَّانٌ. کوہان کا پہلو
ج. شُطُوطٌ.
الشِطَّةُ والشَطَاطَةُ والشَطَاطُ و
الشِطَاطُ. دوری. الشَطَاطُ و
الشِطَاطُ. خوش قامتی اور اعضاء
کا تناسب.
الشَطَّةُ. اسم مرة. جَارِيَةٌ شَطَّةٌ
خوش قامت متناسب الاعضاء لونڈی.
الشَاطُّ. فا. رَجُلٌ شَاطٌّ. سڈول بدن
کا آدمی. مؤنث. شَاطَّةٌ.
شَطَأَ (ف) شَطْأً و شُطُوءًا. کنارہ یا
ساحل پر چلنا. الدَابَّةَ بِالحِمْلِ
جانور پر بوجھ لادنا. فُلَانًا. مغلوب
کرنا. الأُمُّ بِالوَلَدِ. بچہ گرانا.
- و أَشْطَأَ. الزَرْعُ. کھیتی میں بالی
آنا. خوشہ نکلنا.
أَشْطَأَ الشَجَرُ بِغُصُونِهِ. درخت کا ٹہنی
نکالنا.
أَشْطَأَ الرَجُلُ. کسی کا زکام والا ہونا.
أَشْطَأَ الوَادِي. وادی کا دونوں
کناروں پر بہنا. شَطَّأَ تَشْطِيئًا.
النَهْرُ. دریا کا دونوں کناروں پر بہنا.
شَاطَأَهُ. ایک دوسرے کے ساتھ دریا
کے کنارہ پر چلنا.
الشَطْءُ. کنارہ. ج. شُطُوءٌ و شُطْءٌ

کھیتی کے پتے۔ درخت خرما کے پودے
۔ مِنَ الشَّجَرِ۔ درخت کے گرداگرد
سے نکلنے والی شاخیں۔ ج۔ اَشْطَاءٌ
الشَّاطِئُ۔ فا۔ مِنَ النَّهْرِ۔ دریا کا کنارہ
سمندر کا ساحل۔ ج۔ شَوَاطِئُ و
شُطْآنٌ۔
شَطَبَ (ن) شَطْبًا۔ الشَّيْءَ۔ کاٹنا یا
لمبائی میں پھاڑنا۔ ہٗ و شَطَبَ
فَوْقَهٗ۔ لکیر کھینچنا۔ الرَّجُلُ۔
دور ہونا۔ عَنْهُ۔ اعراض کرنا۔ ہٹنا
۔ الرُّمْحُ عَنْ مَقْتَلِهٖ۔ نیزہ کا
خطا کرنا۔
شَطَّبَهٗ۔ جسم میں عمل تشریح کرنا۔
تَشَطَّبَ۔ کٹنا یا چرنا۔ (وانْشَطَبَ)
۔ الماءُ و نحوُهٗ۔ پانی وغیرہ کا بہنا۔
الشَّطْبُ۔ مص۔ لمبا۔ خوب صورت قد و
قامت کا آدمی۔ درخت خرما کی نازک
اور سبز شاخ۔ ج۔ شُطُوبٌ۔
الشَّطْبَةُ۔ مِنَ النَّخْلِ۔ کھجور کی سبز
شاخ۔ تلوار۔ ج۔ شُطَبٌ۔ غلط
عبارت پر کھینچی ہوئی لکیر۔ (۔ و
الشِّطْبَةُ۔) لمبی خوبصورت لڑکی
اچھے گوشت والا گھوڑا۔
الشُّطْبَةُ و الشُّطْبَةُ و الشِّطْبَةُ۔ وہ
خط جو تلوار کی دھار پر ہو۔ ج۔ شُطَبٌ۔
الشَّطِيبَةُ۔ اونٹ کی کوہان کا لمبائی میں
کٹا ہوا ٹکڑا۔ ج۔ شَطَائِبُ۔
الشَّطَائِبُ۔ مختلف گروہ۔ شدائد مصائب
رَجُلٌ مُشَطَّبٌ۔ وہ شخص جس
کے چہرہ پر تلوار وغیرہ کے زخم کا
نشان ہو۔
شَطَرَ (ن) شَطْرًا۔ الشَّيْءَ۔ چیز کو دو
برابر حصوں میں کرنا۔ بَيْتَ الشِّعْرِ۔
شعر کا نصف حذف کرنا۔ النَّاقَةَ
اَوِ الشَّاةَ۔ اونٹنی یا بکری کا نصف
تھن دوہنا۔ شَطَرَ شَطْرَ فُلَانٍ۔
اس نے اس کی جانب قصد کیا۔
شَطَرَتْ (ن) شُطُورًا۔ النَّاقَةُ۔ اونٹنی
کے تھن کے ایک حصہ کا لمبا ہونا۔
شَطَرَ بَصَرُهٗ۔ ترچھا یا بھینگا دیکھنا۔
۔ الدَّارُ۔ دور ہونا (۔ شَطَارَةً)
چالاک اور خبیث ہونا (۔ شُطُورًا و
شُطُورَةً و شَطَارَةً) عَنْهُمْ۔
جدا ہونا۔ دور ہونا۔ عَلٰى اَهْلِهٖ۔
شرارت سے برخلاف چلنا۔ اِلَيْهِمْ
متوجہ ہونا۔
شَطُرَ (ک) شَطَارَةً۔ شوخ و بیباک
ہونا۔ چالاک و خبیث ہونا (۔
شُطُورَةً) النَّاقَةُ۔ اونٹنی کے
ایک پستان کا دوسرے سے لمبا ہونا یا
ایک تھن کا سوکھ جانا۔
شَطَّرَ۔ الشَّيْءَ۔ چیز کے دو حصے کرنا۔
دو حصوں میں تقسیم کرنا۔ الشِّعْرَ۔
شعر کے ہر مصرعہ پر دوسرا مصرعہ بڑھانا۔
۔ النَّاقَةَ بِالنَّاقَةِ۔ اونٹنی کے نصف
تھن کو دوہنا اور دوسرے کو چھوڑ دینا۔
شَاطَرَهٗ۔ مَالَهٗ۔ مال کو آدھا آدھا
تقسیم کر لینا۔ فُلَانًا۔ کسی کے گھر
کے پاس گھر رکھنا۔
الشَّطْرُ۔ جز۔ نصف۔ دوری۔ کنارہ۔
طرف۔ "وَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ
الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ" اپنا چہرہ مسجد
حرام کی طرف پھیرو۔ ج۔ اَشْطُرٌ و
شُطُورٌ۔ کہتے ہیں "حَلَبَ
اَشْطُرَ الدَّهْرِ" یعنی اس نے
زمانہ کو خوب آزمایا اور اس کی اچھائی
برائی سے واقف ہوا۔ "هٰذَا اَجْلَبُ
لَكَ شَطْرَهٗ" یہ ایسا کام ہے
جس میں فریقین کے لیے نفع ہے۔
الشِّطْرَةُ۔ نوع۔ اَوْلَادُ فُلَانٍ شِطْرَةٌ۔
فلاں کی اولاد میں آدھے لڑکے ہیں اور
آدھی لڑکیاں۔
الشَّطْرَانُ۔ آدھا بھرا ہوا۔ مؤنث۔
شَطْرٰى۔
الشَّاطِرُ۔ فا۔ ہوشیار۔ چالاک۔ فریبی۔
مکار۔ شریر۔ ج۔ شُطَّارٌ۔
الشَّطُورُ۔ مِنَ النِّعَاجِ اَوِ النُّوقِ۔ ایک
تھن دوسرے سے لمبا یا ایک تھن
خشک رکھنے والی بھیڑ یا اونٹنی۔ ثَوْبٌ
شَطُورٌ۔ وہ کپڑا جس کی ایک جانب
دوسری سے لمبی ہو۔ دَارٌ شَطُورٌ۔
وہ مکان جو دوسرے مکانوں سے
جدا ہو۔
الشَّطِيرُ۔ دور۔ اکیلا۔ مسافر۔ اجنبی۔ ج۔
شُطَرَاءُ و شُطُرٌ۔ نصف۔ کہتے ہیں
"هٰذَا شَطْرُهٗ و شَطِيرُهٗ" یہ اس کا
آدھا ہے۔ جیسے کہ "هٰذَا نِصْفُهٗ
و نَصِيفُهٗ"۔
الشِّطْرَنْجُ۔ ایک مشہور کھیل ہے (فارسی سے
معرب ہے) ج۔ شِطْرَنْجَاتٌ۔
شَطَسَ (ن) شُطُوسًا۔ فِي الْاَرْضِ۔ سفر کرنا
الشَّطْسُ۔ مص۔ چالاکی۔ دانائی۔ عقلمندی۔
الشُّطُسُ و الشُّطُسَةُ۔ مخالفت۔ عناد۔
دشمنی۔
الشَّطُوسُ۔ ہر طرف جانے والا۔ حکم کے
مخالف چلنے والا۔
شَطِعَ (س) شَطَعًا۔ الرَّجُلُ۔ بیماری وغیرہ
کی وجہ سے گھبرانا۔
شَطَفَ (ن) شُطُوفًا۔ الرَّجُلُ۔ چلے جانا
دور ہونا۔ عَنِ الشَّيْءِ۔ ہٹنا۔ ایک
طرف ہونا۔ الثَّوْبَ وغیرہ۔ کپڑا
وغیرہ دھونا۔ سَهْمٌ شَاطِفٌ۔
نشانہ کو خطا کرنے والا تیر۔ نِيَّةٌ
شَطُوفٌ۔ ارادہ دور و بے پایاں۔
الشُّطْفَةُ۔ مِنَ الشَّيْءِ۔ ٹکڑا۔ ج۔ شُطَفٌ۔

شَطَنَهٗ (ن) شَطْنًا ۔ مخالفت کرنا ۔ دور کرنا ۔ رسی سے باندھنا ۔

شَطَنَ ۔ فِی الْاَرْضِ ۔ ملک میں داخل ہونا ۔ (ـ شُطُوْنًا) الدَّارُ ۔ گھر کا دور ہونا ۔ ـ الوَجُلُ ۔ حق وغیرہ سے دور ہونا ۔

اَشْطَنَهٗ ۔ دور کرنا ۔

شَيْطَنَ ۔ شَيْطَنَةً و تَشَيْطَنَ ۔ شیطانی کام کرنا ۔

الشَّاطِنُ ۔ فا ۔ شریر خبیث ۔ حق سے منحرف ۔

الشَّطَنُ ۔ رسی ۔ ج ۔ اَشْطَانٌ ۔ بِئْرٌ شَطُوْنٌ ۔ گہرا کنواں ۔ حَرْبٌ شَطُوْنٌ بہت سخت جنگ ۔

الشَّطِيْنُ ۔ دُور ۔

الشَّيْطَانُ ۔ ج ۔ شَيَاطِيْنُ ۔ بری روح ۔ ہر سرکش نافرمان، خواہ انسان ہو یا جن یا جانور شَيَاطِيْنُ الْعَرَبِ ۔ عرب کے نافرمان و سرکش لوگ ۔ سانپ ۔ شَيْطَانُ الْفَلَاةِ ۔ پیاس ۔ مُخَاطُ الشَّيْطَانِ ترمرے ۔ سراب ۔ رَكِبَهٗ شَيْطَانُهٗ شیطان اس پر سوار ہوا یعنی وہ غضبناک ہوا ۔ شَيَاطِيْنُ الرَّاسِ ۔ غصے کا جوش ۔

شَطِيَ (س) شَطْيًا ۔ بمعنی شَصِيَ ۔

شَطَّى ۔ تَشْطِيَةً ۔ الشَّاةَ ۔ بکری کی کھال اتار کر اس کے گوشت کو جدا کرنا ۔

اِنْشَطَى ۔ الشَّيْءُ ۔ شاخدار ہونا ۔ متفرق ہونا جدا جدا ہونا ۔

شَظَّهٗ (ن) شَظًّا ۔ الامرُ ۔ کسی معاملہ کا شاق ہونا ۔ (ـ و شَظَّظَ و اَشَظَّ) القومَ ۔ منتشر کر دینا ۔ دھتکار دینا ۔ شَظَّ و اَشَظَّ ۔ الجَوَالِقَ ۔ بورے کے کڑے میں لکڑی باندھنا ۔

الشِّظُّ ۔ مص ۔ باقی ماندہ دن ۔ ج ۔ اَشْظَاظٌ

الشِّظَاظُ ۔ ٹیڑھے سرے کی لکڑی جو بورے کے گوشوں میں لگائی جاتی ہے ۔ ج ۔ اَشِظَّةٌ ۔

الشَّظِيْظُ ۔ بندھا ہوا بورا ۔ چری ہوئی لکڑی ۔ ج ۔ اَشِظَّاظٌ ۔ طَارُوْا اَشْظَاظًا اَوْ شَظَاظًا ۔ وہ ہر طرف بکھر گئے ۔

شَظِفَ (س) شَظَفًا ۔ العَيْشُ ۔ تنگ گزران ہونا ۔ الرَّجُلُ ۔ کسی کی زندگی کا تنگ ہونا ۔ سختی کی زندگی گزارنا ۔ صفت (شَظِفٌ) ۔ العَيْشُ ۔

شَظِفَتِ الْيَدُ ۔ ہاتھ کا کھردرا ہونا ۔ السَّهْمُ ۔ تیر کا کھال اور گوشت کے درمیان گھسنا ۔ و شَظُفَ (ك) شَظَافَةً ۔ الشَّجَرُ ۔ درخت کا خشک ہونا ۔ مرجھانا ۔ صفت (شَظِيْفٌ)

شَظَفَهٗ (ن) شَظْفًا عَنْ كَذَا ۔ منع کرنا ۔ روکنا ۔

الشَّظْفُ ۔ مص ۔ ج ۔ شِظَافٌ ۔ و (ـ الشَّظَافُ) تنگی ۔ سختی ۔

الشِّظَافُ ۔ دوری ۔ الشُّظُفُ ۔ مص لاٹھی کی پھٹن ۔

الشِّظْفُ ۔ خشک روٹی ۔ لکڑی کی کھونٹی ۔ ج ۔ شِظْفَةٌ ۔

الشَّظِفُ ۔ بدخلق ۔ سخت جنگجو ۔ عودٌ شَظِيْفٌ ۔ ٹوٹی ہوئی لکڑی ۔ اَرْضٌ شَظِفَةٌ ۔ سخت اور خشک زمین ۔

المُشْظَفُ ۔ بے ارادہ بولنے والا ۔

شَظِيَ يَشْظَى شَظًى ۔ پھٹنا ۔ القومُ ۔ متفرق ہونا ۔

شَظَى يَشْظِي شَظْيًا ۔ السِّقَاءُ ۔ پانی بھر کر تن جانا ۔ المَيِّتُ ۔ میت کے ہاتھ پیروں کا اٹھنا ۔

شَظَّى تَشْظِيَةً ۔ القومَ ۔ قوم کو پراگندہ کرنا ۔ متفرق کرنا ۔ الفوسَ ۔ گھٹنے کی باریک ہڈی کو پھاڑنا ۔

اَشْظَى ۔ گھٹنے کی باریک ہڈی پر مارنا ۔

تَشَظَّى ۔ پھٹنا ۔ متفرق ہونا ۔ العُوْدُ ۔ لکڑی کے ٹکڑے اڑنا ۔

اِنْشَظٰی ۔ مص ۔ گھٹنے یا کلائی کی پتلی اور چھوٹی ہڈی یا ان کے چھوٹے پٹھے ۔ قوم کے پیرو ۔ قوم میں اجنبی لوگ ۔

الشَّظِيَّةُ ۔ کمان ۔ پنڈلی کی ہڈی ۔ لکڑی یا ہڈی وغیرہ کا ٹکڑا ۔ ج ۔ شَظَايَا و شَظِيٌّ ۔

شَعَّ ۔ (ض) شَعًّا و شَعَاعًا ۔ الماءُ ۔ پانی کا پھیلنا ۔ (ـ شَعًّا و شَعِيْعًا) تیزی کرنا ۔ جلدی کرنا ۔

شَعَّ (ن) شَعًّا و شَعَاعًا ۔ الماءَ ۔ پانی بکھیرنا ۔ شَعَّ الغَارَةَ عَلَيْهِمْ ۔ لوٹ ڈالنا ۔

اَشَعَّ ۔ اِشْعَاعًا ۔ الماءَ و نحوَهٗ ۔ پانی وغیرہ بکھیرنا ۔ الشَّمْسُ ۔ سورج کا اپنی کرنیں پھیلانا ۔ الزَّرْعُ ۔ کھیتی کا خوشہ نکالنا ۔ السُّنْبُلُ ۔ بالی کا دانوں سے پر ہونا ۔

اِنْشَعَّ ۔ الذِّئْبُ فِي الْغَنَمِ ۔ بھیڑیے کا بکریوں میں تباہی مچانا ۔

الشُّعُّ ۔ مکڑی کا جالا ۔ شُعُّ الشَّمْسِ ۔ سورج کی کرن ۔

الشُّعَاعُ ۔ سورج کی کرن ۔ ج ۔ اَشِعَّةٌ و شُعُعٌ و شِعَاعٌ ۔

الشَّعَاعُ ۔ مص ۔ خون وغیرہ کا بکھرنا ۔ ہلکا سایہ ۔ ـ مِنَ اللَّبَنِ ۔ زیادہ پانی ملا ہوا دودھ ۔ ہر بکھری ہوئی چیز ۔ کہتے ہیں ۔ ذَهَبُوْا شَعَاعًا ۔ وہ بکھر گئے ۔ طَارَ قَلْبُهٗ شَعَاعًا ۔ اس کا دل غموں سے پراگندہ ہو گیا ۔

شُعَاعُ ۔ السُّنْبُلِ و شَعَاعُهٗ و شِعَاعُهٗ و شَعَّهٗ ۔ خوشہ کا خار ۔

الشَّعُّ و الشَّعِيْعُ ۔ جلدی ۔ و الشَّعُّ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ ۔ متفرق ۔

شَعَبَ (ف) شَعْبًا ۔ الشيءَ ۔ جمع کرنا ۔ متفرق کرنا ۔ درست کرنا ۔ بگاڑنا (ضد)

پھاڑنا۔ الشیءُ۔ ظاہر ہونا۔ القومُ۔
متفرق ہونا۔ الرجلُ۔ مرنا۔
شَعَبَتْهُ المَنِيَّةُ۔ موت کا اچانک
آن لینا۔ فُلَانًا۔ مشغول کرنا۔
اللِّجَامُ الفَرَسَ۔ لگام کا گھوڑے
کو روکنا۔ اور پھیرنا۔ "اَشْعِبْ لِيْ
شُعْبَةً مِنَ المَالِ"۔ مجھے اپنے مال
میں سے ایک حصہ دو۔ ساتھیوں کو
چھوڑ کر قوم کی طرف رخ کرنا۔ الاَمِيْرُ
رَسُوْلًا اِلیٰ مَوْضِعِ کَذَا۔ ایلچی بنا کر
بھیجنا۔

شَعِبَ (س) شَعَبًا۔ الرجلُ اَوِ الثَّوْرُ۔
آدمی کے دونوں شانوں اور بیل کے
دونوں سینگوں کے مابین فاصلہ ہونا۔

شَعَبَ واَشْعَبَ۔ عَنْهُ۔ ہمیشہ کے
لیے جدا ہونا۔ اَشْعَبَ الرجلُ۔ مرنا
شَاعَبَ وشَاعَبَتْ۔ نَفْسُهٗ۔ مرنا۔
شَاعَبَ الحَيٰوةَ۔ ہلاک کرنا۔
صَاحِبَهٗ۔ جدا ہونا۔ دور ہونا۔

تَشَعَّبُوْا۔ متفرق ہونا۔ بکھرنا۔ تَشَعَّبَ
الزَّرْعُ۔ شاخدار ہونا۔ النَّهْرُ۔
نہر کی کئی شاخیں نکلنا۔ عَنْهُ۔ دور
ہونا۔ تَشَعَّبَتْهُمُ الفِتْنَةُ۔ فتنہ وفساد
نے ایک دوسرے سے جدا کر دیا۔ یا
متفرق کر دیا۔ تَشَعَّبَتْ اَغْصَانُ
الشَّجَرَةِ۔ درخت کی شاخوں کا ادھر
ادھر پھیل جانا۔ الشیءُ۔ درست ہونا

اِنْشَعَبَ۔ عَنْهُ۔ دور ہونا۔ اَغْصَانُ
الشَّجَرَةِ۔ درخت کی جڑ سے شاخیں
پھوٹنا۔ الطَّرِيْقُ اَوِ النَّهْرُ۔ راستہ یا
نہر کا پھٹنا۔ اِنْشَعَبَ بِهِ القَوْلُ۔
بات میں بات نکلنا۔

الشَّعْبُ۔ مص۔ بڑا قبیلہ۔ لوگوں کی جماعت
مثل۔ دوری۔ دور۔ سر کے ٹکڑوں کے
جوڑ کی جگہ۔ دراڑ۔ شگاف۔ جمہ
شُعُوْبٌ

الشُّعُوْبِيَّةُ۔ ایک فرقہ ہے۔ جو عرب کو عجم پر
ترجیح نہیں دیتا۔ واحد (شُعُوْبِيٌّ)

الشِّعْبُ۔ پہاڑی راستہ۔ درّہ۔ پانی کا
راستہ۔ بڑا قبیلہ۔ کونہ۔ کنارہ۔ ج۔
شِعَابٌ۔ شُغِلَتْ شِعَابِيْ جَلْدَوَائِيْ
بال بچوں پر خرچ کرتے مجھ کو دوسروں
پر فضل وکرم کرنے سے باز رکھا۔

الشَّعَبُ۔ مص۔ دونوں شانوں یا دونوں
کندھوں یا سینگوں کے درمیان کا فاصلہ۔

الشُّعْبَةُ۔ فرقہ۔ گروہ۔ درخت کی شاخ۔
دونوں کندھوں یا سینگوں کے درمیان
کا فاصلہ۔ پانی بہنے کی جگہ۔ بڑی وادی
جو کھیتی کو سیراب کرے۔ کسی چیز کا حصہ۔
پہاڑ کی دراڑ۔ ج۔ شُعَبٌ وشِعَابٌ
شُعَبُ الدَّهْرِ۔ حالاتِ زمانہ۔
شُعَبُ السَّفُّوْدِ۔ سیخ کے دندانے
جن میں گوشت بھوننے کے لیے لگاتے
ہیں۔ شُعَبُ اليَدِ۔ انگلیاں۔ شُعَبُ الجِسْمِ
ہاتھ پاؤں۔ شُعْبَتَا الرَّحْلِ۔ کجاوہ کے آگے
پیچھے کا حصہ۔ هٰذِهٖ مَسْئَلَةٌ كَثِيْرَةُ
الشُّعَبِ۔ اس مسئلہ سے بہت سی
تصریحات نکلتی ہیں۔

شَعْبَانُ۔ قمری سال کا آٹھواں مہینہ۔ ج
شَعْبَانَاتٌ وشَعَابِيْنُ۔

شَعُوْبُ۔ موت (غیر منصرف ہے)

الاَشْعَبُ۔ کندھوں یا سینگوں کے درمیان
بہت فاصلہ رکھنے والا۔ ٹوٹے سینگ
والا۔ مؤنث شَعْبَاءُ۔ ج۔ شُعْبٌ۔

الشَّعَّابُ۔ دراڑ کو جوڑنے والا پیشہ کا نام
(الشِّعَابَةُ)

المِشْعَبُ۔ پالان۔ پرانی مشک۔ توشہ دان
ج۔ شُعُبٌ۔

الشَّاعِبَانِ۔ دونوں کندھے

المَشْعَبُ۔ راستہ۔ هٰذَا مَشْعَبُ الحَقِّ۔
یہ حق کا راستہ ہے۔ ج۔ مَشَاعِبُ۔

المِشْعَبُ۔ سوراخ کرنے کا اوزار۔ برما۔

المُشَعَّبُ۔ درست کیا ہوا۔ شَعْبَذَ۔
شعبدہ بازی کرنا۔

شَعِثَ (س) شَعَثًا۔ الاَمْرُ۔ پراگندہ ہونا
(۔ شُعْثًا و شُعُوْثَةً)۔ الشَّعْرُ۔
بالوں کا غبار آلود اور بکھرے ہوئے ہونا
پراگندہ بالوں والا۔ اَشْعَثُ۔ مؤنث
شَعْثَاءُ۔ ج۔ شُعْثٌ۔

شَعَّثَ۔ الشیءَ۔ بکھیرنا۔ پراگندہ کرنا۔
هٗ بِخَيْرٍ۔ بھلائی پہنچانا۔ مِنْ
فُلَانٍ۔ چشم پوشی کرنا۔ مِنْهُ
شَيْئًا۔ لے لینا۔ نکال لینا۔ عَنْهُ
مدافعت کرنا۔ حفاظت کرنا۔ مِنَ
الطَّعَامِ۔ تھوڑا سا کھانا۔ الشَّاعِر۔
شعر میں تشعیث جاری کرنا۔ تشعیث علم
عروض کی اصطلاح میں فاعلاتن کے
وتد میں سے ایک متحرک حذف کر دینے
کو کہتے ہیں۔

تَشَعَّثَ۔ بکھرنا۔ پراگندہ ہونا۔ مِنَ
الطَّعَامِ۔ تھوڑا کھانا کھانا۔ الشَّعْرُ۔
بالوں کا غبار آلود اور بکھرا ہوا ہونا۔
الشِّعْرُ۔ شعر میں تشعیث جاری ہونا۔

الشَّعْثُ۔ کام کی پراگندگی۔

الشَّعْثُ۔ مص۔ لَمَّ اللّٰهُ شَعْثَهُمْ۔ اللہ
تعالیٰ نے ان کے امر کو جمع کر دیا۔

الشَّعِثُ و الشَّعْثَانُ۔ بکھرے ہوئے غبار
آلود بالوں والا۔

شَعَرَ (ن) شِعْرًا و شَعْرًا۔ الثَّوْبَ۔ کپڑے
کے اندر بال لگانا یا بھرنا۔ الرجلُ۔
شعر کہنا۔ لِفُلَانٍ۔ کسی کے لیے
شعر کہنا۔

شَعَرَ (ن) و شَعُرَ (ک) شِعْرًا و شَعْرًا و
شِعْرَی و شُعْرَی و شِعْرَی و شِعْرَةً
و شُعُوْرًا و شُعُوْرَةً و مَشْعُوْرًا و

مَشْعُورَةً ومَشْعُورَاءَ بِهٖ۔ جاننا محسوس کرنا۔ لَهٗ۔ سمجھنا۔

شَعِرَ (س) شَعَرًا۔ لمبے اور زیادہ بالوں والا ہونا۔

شَعَّرَ۔ الجَنِينُ۔ ماں کے پیٹ میں بچہ کے بال نکلنا۔ الثوبَ ونحوَهٗ۔ کپڑے وغیرہ میں بال بھرنا۔

اَشْعَرَ۔ الجَنِينُ۔ ماں کے پیٹ میں بچہ کا بال دار ہونا۔ الثوبَ کپڑے وغیرہ میں بال بھرنا۔ ہٗ الاَمْرَ و بِالاَمْرِ۔ خبر دینا۔ آگاہ کرنا۔ ہٗ الشِّعَارَ۔ شعار پہنانا۔ بدن سے لگنے والا کپڑا پہنانا۔ کہتے ہیں "اَشْعَرَ الهَمُّ قَلْبِيْ" فکر نے میرے دل کو پکڑ لیا۔ اَشْعَرَهٗ لِكَذَا۔ چپکانا۔ القومُ۔ قوم کا اپنے لیے کوئی خاص علامت رکھنا۔ ایک دوسرے کو خاص علامت سے پکارنا۔ اَمْرُ فُلَانٍ۔ مشہور کرنا۔ الرَّجُلَ۔ کسی کو برُے نام سے مشہور کرنا۔ ہٗ شَرًّا۔ شر سے ڈھانپ لینا۔

شَاعَرَ۔ شعروں میں مقابلہ کرنا۔

اُشْعِرَ۔ المَلِكُ۔ بادشاہ کا قتل ہونا۔

تَشَعَّرَ الجَنِينُ۔ شکمِ مادر میں بچہ کے بال نکل آنا۔

تَشَاعَرَ۔ بناوٹی شاعر بننا۔

اِسْتَشْعَرَ۔ الجَنِينُ۔ ماں کے پیٹ میں بچہ کے بال نکلنا۔ الشِّعَارُ شعار پہننا۔ القومُ۔ قوم کا لڑائی میں ایک دوسرے کو خاص علامت سے پکارنا۔ بِالثَّوْبِ کپڑے کو اور کپڑوں کے نیچے پہننا۔ "اِسْتَشْعِرْ خَوْفَ اللّٰهِ" اللہ کے خوف کو اپنے دل کے لیے شعار بنالو۔

الشَّعْرُ والشَّعَرُ۔ بال۔ ج۔ اَشْعَارٌ و شِعَارٌ و شُعُورٌ۔ واحد (شَعْرَةٌ) ج۔ شَعَرَاتٌ۔ شَعْرُ الغُولِ۔ ایک قسم کی نبات۔

الشِّعْرُ۔ مص۔ منظوم کلام۔ موزوں کلام۔ ج۔ اَشْعَارٌ۔ "لَيْتَ شِعْرِيْ فُلَانًا اَوْ عَنْ فُلَانٍ اَوْ بِفُلَانٍ مَا صَنَعَ۔" کاش میں جانتا ہوتا کہ فلاں نے کیا کیا۔

الشِّعْرَةُ۔ بادل کا ایک ٹکڑا۔ (والشِّعْرَاءُ) زیر ناف بال اگنے کی جگہ۔

الشَّعِرُ والشَّعْرَانِيُّ۔ لمبے اور بہت بال رکھنے والا۔

الشَّعَارُ۔ درختوں والی جگہ۔ گھنے اور گنجان درخت جہاں لوگ سردی کے موسم میں گرمی حاصل کریں اور گرمی کے موسم میں سایہ لیں۔ درخت۔ وہ لباس جو جسم کے ساتھ لگا ہوا ہو۔ شَعَارَ الحَجِّ۔ حج کے احکام و رسوم۔ واحد (شَعَارَةٌ)

الشِّعَارُ۔ خاص لفظ جو فوج میں مقرر ہوتا ہے اور جس سے اپنے آدمیوں کو پہچانا جاتا ہے اور لڑائی کے وقت اس لفظ سے ایک دوسرے کو پکارتے ہیں۔ اس کو سِرُّ اللَّيْلِ۔ بھی کہتے ہیں۔ لڑائی یا سفر میں مقررہ علامت۔ جسم سے لگنے والا کپڑا۔ گھوڑے کی جھول۔ کرٹک۔ گنجان درخت۔ ج۔ اَشْعِرَةٌ وشُعُورٌ۔ شِعَارُ الحَجِّ۔ حج کے مناسب رسوم۔ شِعَارُ المَمْلَكَةِ حکومت کی علامات۔ واحد (شِعَارَةٌ)

الشَّعِيرُ۔ جو۔ واحد (شَعِيرَةٌ) ج۔ شَعِيرَاتٌ۔ نیز آنکھ کی پلک میں جو نما نکلنے والی گرانی کو بھی شَعِيرَةٌ بولتے ہیں۔

الشَّعِيرَةُ۔ علامت۔ ج۔ شَعَائِرُ

الشَّعِيرِيُّ۔ شعیر کی طرف منسوب۔ جو فروش۔

الاَشْعَرُ۔ بہت اور لمبے بال رکھنے والا۔ مؤنث۔ شَعْرَاءُ۔ ج۔ شُعْرٌ۔ فُلَانٌ اَشْعَرُ الرَّقَبَةِ۔ فلاں مضبوط گردن والا ہے گویا کہ شیر ہے۔ الاَشْعَرُ۔ ج۔ اَشَاعِرُ۔ جانور کے کھر کے آس پاس کی کھال۔ ناخن کے نیچے نکلنے والا گوشت "هٰذَا البَيْتُ اَشْعَرُ مِنْ هٰذَا" یہ شعر اس سے اچھا ہے۔

الشَّعْرَاءُ۔ مؤنث الاَشْعَرُ۔ پوستین۔ جانوروں پر بیٹھنے والی مکھی۔ لوگوں کی کثرت اور بھیڑ۔ ایک قسم کا آڑو۔ اَرْضٌ شَعْرَاءُ۔ بہت درختوں والی زمین۔ دَاهِيَةٌ شَعْرَاءُ۔ سخت مصیبت۔ ج۔ شُعْرٌ۔

الشَّاعِرُ۔ فا۔ شعر کہنے والا۔ ج۔ شُعَرَاءُ مؤنث۔ شَاعِرَةٌ۔ ج۔ شَوَاعِرُ و شَاعِرَاتٌ۔ شِعْرٌ شَاعِرٌ۔ عمدہ شعر۔

الشِّعْرَى۔ سخت گرمی میں طلوع کرنے والا ایک ستارہ۔

الشُّعْرُورُ۔ بہت کمزور شاعر۔ چھوٹی ککڑی۔ واحد (شُعْرُورَةٌ) ج۔ شَعَارِيرُ۔

المَشْعَرُ۔ علامت۔ سایہ دار درخت۔ حج کے رسوم ادا کرنے کی جگہ۔ ج۔ مَشَاعِرُ۔ المَشَاعِرُ۔ حواس۔

شَعْشَعَ۔ الشَّرَابَ۔ شراب میں پانی ملانا۔ الشَّيْءَ۔ بعض کو بعض کے ساتھ ملانا۔

شَعْشَعَتِ الشَّمْسُ۔ سورج کی روشنی کا پھیل جانا۔ الضَّوْءُ۔ روشنی کا پھیلنا۔ شَعْشَعَ عَلَيْهِمُ الخَيْلَ۔ سواروں سے حملہ آور ہونا۔

تَشَعْشَعَ۔ الشَّهْرُ۔ مہینہ کا اکثر حصہ گزر جانا۔

الشَّعْشَعُ والشُّعْشُعُ والشَّعْشَاعُ۔

والشَّعْشَعَانُ والشَّعْشَعَانِیُّ۔ لمبا خوبصورت۔ دانا۔ زیرک۔ سبک۔ (ر۔ والمُشَعْشَعُ) مِنَ الظِّلِّ۔ ہلکا سایہ۔

شَعَفَہٗ (ف) شَعْفًا۔ الحُبُّ۔ محبت کا دل پر غلبہ پانا۔ ہٗ بِالقَطِرَانِ۔ قطران ملنا۔ الشیئَ الشیئَ۔ ایک چیز کا دوسری پر چڑھنا۔

شَعِفَ (س) شَعَفًا۔ بِفُلَانٍ و یُحِبُّ فُلَانٍ۔ فریفتہ ہونا۔ النَّاقَۃُ۔ اونٹنی کو شعف کی شکایت ہونا۔ صفت۔ (شَعْفَاءُ)

شُعِفَ۔ بِفُلَانٍ۔ کسی کی محبت کا دل میں بیٹھ جانا۔ محبت میں بے خود ہونا۔

الشَّعَفُ۔ مص۔ کوہان کی چوٹی۔ اونٹنی کی ایک بیماری کا نام جس کے اثر سے اس کی آنکھوں کے بال جھڑ جاتے ہیں۔

الشَّعْفَۃُ۔ اسم مرۃ۔ بارش کا قطرہ۔ ہلکی بارش جو زمین کی سطح کو تر کر دے۔

الشَّعَفَۃُ۔ پہاڑ کی چوٹی۔ بالوں کی زلف۔ لٹ۔ چوٹی۔ بلندی۔ ج۔ شَعَفٌ و شُعُوفٌ و شِعَافٌ و شَعَفَاتٌ۔

اَشْعَافُ۔ دیوانگی۔ محبت کی شیفتگی۔ فریفتگی۔

الشَّعَافُ۔ دیوانگی۔ محبت کی فریفتگی۔

المَشْعُوفُ۔ محبت میں شیفتہ۔ محبت کا دیوانہ۔

شَعَلَ۔ شَعْلًا۔ النَّارَ۔ آگ بھڑکانا۔ الاَمْرَ۔ معاملہ کو غور سے دیکھنا۔

شَعِلَ (س) شَعَلًا و اَشْعَلَّ الفَرَسُ۔ گھوڑے کا دُم اور پیشانی پر سفید داغ رکھنا۔ صفت (شَاعِلٌ و شَعِلٌ و اَشْعَلُ۔)

شَعَّلَ النَّارَ۔ آگ بھڑکانا۔ اَشْعَلَ النَّارَ۔ آگ بھڑکانا۔ ہٗ۔ غضب ناک کرنا۔ الجَمْعَ۔ جمعیت کو منتشر کرنا۔ الخَیْلَ فِی الغَارَۃِ۔ سواروں کو چاروں طرف پھیلانا۔ السِّقَآءَ۔ خوب پانی پلانا۔ اَشْعَلَتِ القِرْبَۃُ۔ مشک کے پانی کا ادھر ادھر سے ٹپکنا۔ الطَّعْنَۃُ۔ جگہ جگہ سے خون رسنا۔ العَیْنُ۔ زیادہ آنسوؤں والی ہونا۔

اِشْعَلَّ۔ اِشْعِلَالًا و اِشْعَالَّ۔ اِشْعِیلَالًا۔ رَاْسُ الرَّجُلِ۔ سر کے بالوں کا کھڑا ہونا۔ الفَرَسُ۔ دُم یا پیشانی پر سفید داغ ہونا۔

تَشَعَّلَتْ و اشْتَعَلَتْ۔ النَّارُ۔ آگ کا بھڑکنا۔ اِشْتَعَلَ الرَّاْسُ شَیْبًا۔ سر کے بالوں میں بڑھاپے کی سفیدی کا پھیل جانا۔ اِشْتَعَلَ فُلَانٌ۔ کسی کا غصہ سے بھڑک جانا۔

الشَّعْلُ۔ مص۔ غُلَامٌ شَعْلٌ۔ جوشیلا نوجوان۔

الشَّعَلُ۔ مص۔ گھوڑے کی دم اور پیشانی کا سفید داغ۔

الشُّعْلَۃُ۔ آگ کا شعلہ۔ آگ کی بھڑک۔ جلتی لکڑی جس سے آگ بھڑکائی جائے۔ ج۔ شُعَلٌ۔

الشَّعِیلُ۔ ہانڈی وغیرہ کے نیچے ستاروں کے مانند چمکنے والی چیز۔

الشَّعِیلَۃُ۔ بھڑکتی ہوئی آگ۔ جلتی ہوئی بتی۔ ج۔ شُعُلٌ۔

الاَشْعَلُ۔ مِنَ النَّاسِ۔ وہ جس کی آنکھوں میں پیدائشی سرخی ہو۔

المِشْعَلُ و المِشْعَالُ۔ صافی۔ چھلنی۔ ج۔ مَشَاعِلُ و مَشَاعِیلُ۔

المَشْعَلُ و المَشْعَلَۃُ۔ لیمپ۔ قندیل۔ ج۔ مَشَاعِلُ۔ المَشْعَلَۃُ۔ چولہا۔

الشُّعْلُولُ۔ آگ کا شعلہ۔ لوگوں کا گروہ۔ ج۔ شَعَالِیلُ۔ "ذَھَبُوْا شَعَالِیلَ"۔ وہ علیحدہ علیحدہ چلے گئے۔

شَعَمَ (ف) شَعْمًا۔ الرَّجُلَ۔ لوگوں کے درمیان صلح کرانا۔

اَشْعَنَ۔ عَدُوَّہٗ۔ دشمن کو پیشانی سے پکڑ لینا۔

اِشْعَانَّ و اِشْعَنَّ۔ شَعْرُہٗ۔ بالوں کا پراگندہ ہونا۔

الشَّعْنُ۔ سوکھنے کے بعد جھڑے ہوئے پتے یا گھاس۔ شَعْرٌ مُشْعَوِنٌّ۔ پراگندہ بال۔ رجلٌ مُشْعَانٌّ۔ الرَّاسِ۔ پراگندہ بالوں والا۔

شَعْنَبَ۔ الکَبْشُ۔ کان کی طرف مڑے ہوئے سینگوں والا ہونا۔ صفت۔ (مُشَعْنَبٌ و مُشَعْنِبٌ)

شَعَا یَشْعُوا شَعْوًا۔ الشَّعْرُ۔ بالوں کا کھڑا ہونا۔

شَعِیَتْ کَیَعْنِی شَعًا۔ الغَارَۃُ۔ لوٹ اور غارت کا پھیلنا۔ صفت (شَعْوَاءُ)

اَشْعٰی۔ بِہٖ۔ اہتمام کرنا۔ القومُ الغَارَۃَ۔ ہر سمت لوٹ ڈالنا۔ غَارَۃٌ شَعْوَاءُ۔ دور تک پھیلی ہوئی غارت۔ شَجَرَۃٌ شَعْوَاءُ۔ پھیلی ہوئی شاخوں والا درخت۔

الشَّاعِی۔ فا۔ دور۔ متفرق۔ مشترک حصہ۔ مؤنث۔ شَاعِیَۃٌ۔ ج۔ شُوَاعٍ۔ کہتے ہیں "جَاءَتِ الخَیْلُ شَوَاعِیَ" یعنی متفرق آئے۔

الشُّعٰی۔ پراگندہ بالوں کا گچھا۔ واحد (شُعْوَۃٌ۔)

شَعْوَذَ شَعْوَذَۃً۔ مداری کا تماشا کرنا۔ شعبدہ بازی کرنا۔ صفت (مُشَعْوِذٌ و مُشَعْوَذٌ)

شَغَبَ (ف) وشَغِبَ (س) شَغْبًا و شَغَبًا و شَغْبَ۔ القَومَ و بِھِم و عَلَیْھِم۔ فتنہ و فساد برپا کرنا۔ تباہی ڈالنا۔ صفت (شَغِبٌ و شِغِبٌ و شَغَّابٌ و مِشْغَبٌ و مَشَاغِبُ و ذُوْ مَشَاغِبَ)

شَغَبَ (ف) شَغْبًا ـ عَنِ الطَّرِيْقِ ـ راستہ سے ہٹنا ـ پھر جانا ـ

شَاغَبَہٗ ـ جھگڑا کرنا ـ

تَشَاغَبَ ـ الوَجُلُ ـ نافرمانی کرنا ـ

الشَّغْبُ و الشَّغَبُ ـ مص ـ شور و غوغا ـ

الشَّغُوْبُ ـ شرانگیز ـ جھگڑالو ـ

تَشَغْبَوَتِ ـ الرِّیْحُ ـ ہوا کا پیچ کھا کر چلنا ـ

شَغَرَتْ (ن) شُغُوْرًا ـ الارضُ ـ ملک کا بغیر محافظ کے ہونا ـ صفت (شَاغِرَۃٌ) الرَّجُلُ ـ دور ہونا ـ البَلَدُ ـ بھاؤ کا گھٹنا ـ النَّاسُ ـ لوگوں کا متفرق ہونا ـ

شَغَرَہٗ (ن) شَغْرًا و شِغَارًا ـ عَنْ بَلَدِہٖ ـ شہر بدر کرنا ـ جلاوطن کرنا ـ

شَغَرَ (ف) شَغْرًا ـ الکَلْبُ ـ کتے کا ایک ٹانگ اٹھا کر پیشاب کرنا ـ

النَّاقَۃَ ـ اونٹنی کا ایک ٹانگ اٹھا کر بچہ کو مارنا ـ

شَاغَرَہٗ مُشَاغَرَۃً و شِغَارًا ـ اپنی بہن یا بیٹی کو کسی کے نکاح میں اس شرط پر دینا کہ وہ بھی اپنی بہن یا بیٹی کو بغیر مہر کے اس کے نکاح میں دے دے ـ

الرَّجُلَانِ عَلَیْہِ ـ حملہ کرنا ـ غلبہ کرنا ـ

اَشْغَرَ ـ المَنْھَلُ ـ چشمہ کا راستہ سے ایک طرف ہونا ـ دور ہونا ـ الرُّفْقَۃُ ـ ساتھیوں کا راستہ سے جدا ہونا ـ الحِسَابُ عَلَیْہِ ـ حساب کا انتشار اور پھیلاؤ کے سبب قابو میں نہ آنا ـ

اِشْتَغَرَ ـ الحِسَابُ عَلَیْہِ ـ حساب کا خلط ملط اور پیچیدہ ہونے کی وجہ سے قابو میں نہ آنا ـ ضبط میں نہ آسکنا ـ الاَمْرُ ـ بڑا اور وسیع ہونا ـ خلط ملط ہونا ـ عَلَیْہِ ـ دست درازی کرنا ـ فخر کرنا ـ الحَرْبُ بَیْنَ القَوْمَیْنِ ـ دونوں قوموں کے درمیان لڑائی کا وسیع پیمانہ پر چھڑنا اور سخت و سنگین ہونا ـ فِی

الفَلَاۃِ ـ بیابان میں دور تک جانا ـ

تَشَغَّرَ ـ البَعِیْرُ ـ اونٹ کا تیز دوڑنا ـ فِی اَمْرٍ قَبِیْحٍ ـ دیر تک رہنا ـ انتہا کو پہنچنا کہتے ہیں " تَفَرَّقُوْا شَغَرَ بَغَرَ و شِغَرَ بِغَرَ ـ وہ ہر طرف بکھر گئے ـ اِنَاءٌ شِغَاسٌ ـ خالی برتن ـ

الشِّغَارُ ـ مص ـ دھتکار ـ جلاوطنی ـ بِئْرٌ شِغَارٌ ما آبَارٌ شُغَارٌ ـ بہت پانی والا کنواں یا کنویں ـ

الشَّغَّارَۃُ ـ چقماق ـ الشَّغِیْرُ ـ بدخلق ـ

المِشْغَرُ ـ چھوٹی برچھی جس سے وحشی جانوروں کو بھگایا جاتا ہے ـ

الشَّغْرَبِیَّۃُ ـ پہلوان کا اپنے مقابل کی ٹانگ میں ٹانگ ڈال کر گرانا ـ پچھاڑنا ـ ٹنگڑی مارنا ـ

شَغَزَ (ف) شَغْزًا ـ عَلَیْھِمْ ـ زیادتی کرنا ـ دست درازی کرنا ـ بَیْنَھُمْ ـ بھڑکانا ـ فساد ڈالنا ـ الشَّغِیْزَۃُ ـ سُوا ـ

شَغْزَبَہٗ ـ کسی کو ٹنگڑی مار کر گرانا ـ پچھاڑنا

تَشَغْزَبَتِ ـ الرِّیْحُ ـ ہوا کا پیچ کھا کر چلنا ـ

شَغْشَغَ ـ الشَّیْءَ ـ اندر کرنا ـ باہر لانا ـ

شَغْشَغَ الطَّاعِنُ ـ نیزہ باز کا زخم خوردہ کے جسم میں نیزہ کو پھیرنا ـ ہلانا ـ

اللِّجَامُ ـ سوار کا لگام کو جھٹکارنا اور جانور کو ادب دینا ـ فِی الاَمْرِ ـ جلدی کرنا ـ فِی الشُّرْبِ ـ کم کرنا ـ فِی الاِنَاءِ مَاءً اَوْ غَیْرَہٗ ـ برتن میں پانی وغیرہ بغیر بھرنے کے ڈالنا ـ البِئْرَ ـ کنویں کو گدلا کرنا ـ

شَغَفَہٗ (ف) شَغْفًا ـ دل کی جھلی کو صدمہ پہنچانا ـ فُؤَادَہٗ ـ دل پر چھا جانا ـ غالب آنا ـ الیَبِیْسُ ـ خشک گھاس کا سبز گھاس والا ہونا ـ

شَغِفَ (س) شَغْفًا و شُغُفًا ـ بِہٖ ـ کسی کی محبت میں فریفتہ ہونا ـ شَغَفَ حُبُّہٗ ـ محبت کا دل کی جھلی تک پہنچنا ـ

تَشَغَّفَ ـ النَّاسَ ـ وسوسہ ڈال کر پراگندہ کرنا ـ

الشَّغْفُ ـ مص ـ دل کا غلاف ـ دل کا پردہ ـ

الشَّغَفُ ـ مص ـ انتہائی محبت ـ

الشَّغَافُ ـ دل کا پردہ ـ سویدا و قلب ـ ج شُغُفٌ و اَشْغِفَۃٌ ـ

الشُّغَافُ ـ دائیں طرف کی پسلیوں کے نیچے کا درد ـ

شَغَلَہٗ (ف) شَغْلًا و شُغْلًا و اَشْغَلَہٗ ـ بِکَذَا ـ مشغول کرنا ـ کام میں لگانا ـ عَنْہُ ـ غافل کرنا ـ شُغِلَ عَنْہُ بِکَذَا ـ مشغول رہنا ـ کسی کام میں لگا رہنا ـ

شَغَّلَہٗ ـ بہت کام دینا ـ بہت مشغول رکھنا ـ

تَشَغَّلَ و تَشَاغَلَ و اِشْتَغَلَ ـ بِکَذَا ـ مشغول ہونا ـ اِشْتَغَلَ قَلْبُہٗ ـ دل کا فکرمند ہونا ـ پریشان ہونا ـ اِشْتَغَلَ فِیْہِ السُّمُّ ـ زہر کا اثر کر جانا ـ الدَّوَاءُ فِیْہِ ـ دوا کا فائدہ مند ہونا ـ تَشَاغَلَ عَنْہُ ـ غافل ہونا ـ

الشُّغْلُ و الشُّغُلُ و الشَّغْلُ ـ مشغولیت مصروفیت ـ کام ـ ج ـ اَشْغَالٌ و شُغُوْلٌ ـ الشُّغْلُ ـ بھراؤ ـ

الشَّغْلَۃُ ـ اسم مرۃ ـ کھلیان ـ غلہ کا ڈھیر ـ ج ـ شَغْلٌ ـ

الشَّغِلُ ـ مشغول ـ کام والا ـ

الاُشْغُوْلَۃُ و المَشْغَلَۃُ ـ کام ـ المَشْغُوْلُ ـ مفع ـ بھرا ہوا ـ دَارٌ مَشْغُوْلَۃٌ ـ آباد گھر ـ جَارِیَۃٌ مَشْغُوْلَۃٌ ـ شوہر والی لڑکی ـ مَالٌ مَشْغُوْلٌ ـ تجارت میں لگایا ہوا مال ـ

الشَّغِمُ ـ حریص ـ الشُّغْمُوْمُ و الشِّغْمِیْمُ ـ لمبا ـ خوبصورت ـ

الشُغْنَةُ۔ تر شاخ۔ ج۔ شُغَنٌ۔
الشُغْنُبُ و الشُغْنُوبُ۔ نازک و تر شاخ۔
شَغَتْ تَشْغُوْ شُغُوًّا و شَغِيَتْ۔ تَشْغٰی شَغًا۔ السِنُّ۔ دانت کا دوسرے دانتوں سے بڑھنا۔ دانت کا ناہموار ہونا۔ دانت کی صفت۔ (شَاغِيَةٌ) ج۔ شَوَاغٍ۔ رکھنے والا۔ (اَشْغٰی) مونث۔ شَغْوَاءُ وشَغْيَاءُ۔ ج۔ شُغْوٌ۔
اَشْغٰی اِشْغَاءً۔ القَوْمُ بِهٖ۔ مخالفت کرنا۔ فُلَانٌ دَابَّةً۔ پریشان کرنا۔ پراگندہ کرنا۔
الشَغْوَاءُ۔ عقاب۔
شَفَّ (ض) شُفُوفًا و شَفِيفًا و شَفَفًا۔ الشیُٔ۔ چیز کا اس قدر پتلی اور شفاف ہونا کہ دوسری طرف کی چیز دکھائی دے صفت (شَفِيفٌ وشَفَّافٌ)۔ عَنْهُ الثَوْبُ۔ کپڑے کا چھوٹا ہونا۔ (ـ شُفُوفًا)، الجِسْمُ۔ جسم کا لاغری سے پتلا ہونا۔ شَفًّا، الشیُٔ۔ زیادہ ہونا۔ کم ہونا۔ گھٹنا۔ هٰذَا دِرْهَمٌ يَشِفُّ قَلِيلًا۔ یہ درہم تھوڑا سا کم ہے۔ حرکت کرنا۔ لَهُ الاَمْرُ۔ دائم رہنا۔ ہمیشہ رہنا۔ قائم رہنا۔ شَفِيفًا، فَمُ فُلَانٍ۔ سردی کی وجہ سے دانتوں اور مسوڑھوں میں درد ہونا۔
شَفَّهُ (ن) شَفًّا وشُفُوفًا و شَفَّهَهُ۔ المَرَضُ اَوِ الهَمُّ۔ بیماری یا غم کا کسی کو دبلا کرنا۔ کمزور کرنا۔ شَفَّ المَاءَ۔ سب پانی پی جانا۔
اَشَفَّهُ۔ عَلٰی فُلَانٍ۔ کسی کو کسی پر فضیلت دینا۔ اَشَفَّ الفَمُ منہ کا بدبودار ہونا۔ اَشَفَّ عَلٰی فُلَانٍ۔ کسی پر برتری اور فوقیت لے جانا۔ الدِّرْهَمَ۔ درہم کو زیادہ کرنا یا کم کرنا۔
اِشْتَفَّ وتَشَافَّ۔ مَا فِي الاِنَاءِ۔ برتن کی تمام چیز پی جانا۔
اِسْتَشَفَّ۔ لَهُ السِتْرُ۔ پردے کے پار کی چیز نظر آجانا۔ الثَوْبَ۔ کپڑے کا عیب دیکھنے کے لیے اس کو روشنی میں پھیلانا۔ الشیَٔ۔ غور سے دیکھنا۔ الکِتَابَ۔ کتاب میں غور وخوض کرنا۔ ـ هُ۔ پار کی چیز دیکھنا۔ مَا فِي الاِنَاءِ۔ برتن کی سب چیز پی جانا۔ اِلَيْهِ۔ پوری پوری رغبت کرنا۔ فِي تِجَارَتِهٖ۔ تجارت میں فائدہ حاصل کرنا۔
الشَفُّ و الشِفُّ۔ پتلا کپڑا یا باریک پردہ ہوا۔ زیادتی۔ نقصان۔ ایک قسم کی بدبودار پھنسی۔ ج۔ شُفُوفٌ۔
شَفٌّ۔ تھوڑی اور کم چیز کو بھی کہتے ہیں۔
الشَفِيفُ۔ مص۔ سورج کی گرمی کی تیزی۔ ٹھنڈک کی تیزی۔ سرد ہوا۔ ج۔ شِفَافٌ۔ ـ ثَوْبٌ شَفِيفٌ۔
الشَفَفُ۔ مص۔ کم۔ تھوڑا۔ ہلکا پن۔ تنگ حالی۔
الشَفَّانُ۔ بارش والی ٹھنڈی ہوا۔
الشُفَافَةُ۔ برتن میں بچا ہوا پانی۔ شُفَافَةُ النَهَارِ۔ دن کا بقیہ حصہ۔
فُلَانٌ اَشَفُّ مِنْ فُلَانٍ۔ فلاں فلاں سے تھوڑا سا بڑا ہے۔
المَشْفُوفُ۔ بدبودار پھنسیوں والا۔
شَفْتَرَ و اِشْتَفَرَّ۔ القَوْمُ۔ متفرق ہونا۔ اِشْتَفَرَّ العُوْدُ۔ لکڑی کا ٹوٹنا۔ السِرَاجُ۔ چراغ کا چوڑی بتی والا ہونا۔
شَفِرَ (س) شَفَارَةً۔ گھٹنا۔ کم ہونا۔
شَفَرَ۔ المَالُ۔ مال کا کم ہونا۔ الشَمْسُ سورج کا ڈوبنے کے قریب ہونا۔ عَلَی الاَمْرِ۔ کسی امر کی طرف متوجہ ہونا۔ الشیَٔ۔ جڑ سے اکھیڑنا۔
الشُفْرُ۔ ج۔ اَشْفَارٌ۔ و (الشَفِيرُ) پلک کی جڑ۔ ہر چیز کا کنارہ۔ مِنَ الوَادِي۔ وادی کا اوپری کنارہ۔ کہتے ہیں "مَا فِي الدَّارِ شُفْرٌ وشَفْرٌ و شَفُرَةٌ" گھر میں کوئی نہیں۔
الشَفْرَةُ۔ بڑی اور چوڑی چھری۔ تلوار کی دھار۔ نیزے کے پھل کا پہلو۔ موچی کی رانپی۔ ج۔ شَفْرٌ وشِفَارٌ و شَفَرَاتٌ۔ عَيْشٌ مُشَفَّرٌ۔ تنگ زندگی۔
المِشْفَرُ۔ شدت۔ روک۔ زمین کا ریت کا ایک قطعہ۔ ہونٹ۔ اونٹ کا ہونٹ۔ ج۔ مَشَافِرُ۔
شَفَزَهُ (ض) شَفْزًا۔ لات مارنا۔
شَفْشَفَ۔ الرجلُ۔ کانپنا۔ بدخلق ہونا۔ صفت (مُشَفْشِفٌ ومُشَفْشَفٌ) بِهٖ۔ مل جانا۔ الدَوَاءَ عَلَی الجُرْحِ۔ دوا کو زخم پر چھڑکنا۔ بُرکنا۔ الهَمُّ فُلَانًا۔ غم کا کسی کو لاغر کرنا۔ دبلا کرنا۔ ـ الصَقِيعُ النَبَاتَ۔ پودے کو پالا مارنا۔ الحَرُّ اَوِ البَرْدُ۔ الشیَٔ۔ خشک کرنا۔ عَلَيْهِ۔ ڈرنا۔
تَشَفْشَفَ۔ النَبَاتُ۔ سوکھنے لگنا۔
الشَفْشَافُ۔ اولوں والی بارش۔ سرد ہوا۔ ثَوْبٌ شَفْشَافٌ۔ جھنا کپڑا۔ چھدری بناوٹ کا کپڑا۔
شَفَعَ (ف) شَفْعًا۔ الشیَٔ۔ جفت کرنا دوہرا کرنا۔ جَارَهُ۔ پڑوسی کو حق شفع دینا۔ النَاقَةُ۔ اونٹنی کا بچہ رکھتے ہوئے حاملہ ہونا۔ کہتے ہیں "شَفَعَ لِيَ الاَشْخَاصُ" کمزوری نظر کی وجہ سے

ایک چیز کا دو دکھائی دینا۔ ایسی آنکھ (شَافِعَۃٌ) کہلاتی ہے۔

شَفَعَ (ف) شَفَاعَۃً۔ لِفُلَانٍ اَوْبِہٖ اِلیٰ زَیْدٍ۔ سفارش کرنا۔ شَفَعَ عَلَیْہِ بِالْعَدَاوَۃِ۔ کسی کے برخلاف مدد دینا۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ یُعَادِیْنِیْ وَلَہٗ شَافِعٌ" فلاں شخص مجھ سے عداوت رکھتا ہے اور اس کا ایک مددگار ہے جو میری دشمنی پر اس کی مدد کرتا ہے۔ لِفُلَانٍ فِی الْمَطْلَبِ۔ کسی کے مطلب میں کوشش کرنا۔

شَفَّعَ ۔ الشَّیْءَ۔ جفت بنانا۔ شَفَّعَنِیْ فِیْ فُلَانٍ۔ سفارش ماننا۔

تَشَفَّعَ ۔ لِیْ اِلیٰ بِفُلَانٍ اَوْ فِیْ فُلَانٍ۔ سفارش کرنے کے لیے کہنا۔

اِسْتَشْفَعَ ۔ زَیْدًا اِلیٰ عَمْرٍو۔ سفارش کرنے کی درخواست کرنا۔ بِفُلَانٍ عَلیٰ فُلَانٍ۔ کسی سے کسی پر مدد چاہنا۔

اَلشَّفْعُ ۔ مص۔ جفت۔ وہ عدد جو دو پر برابر تقسیم ہو "اَشَفْعٌ ھُوَ اَمْ وَتْرٌ" کیا وہ جفت ہے یا طاق؟ ج۔ اَشْفَاعٌ ۔ وشِفَاعٌ۔

اَلشُّفْعَۃُ ۔ زمین یا مکان کی ہمسائیگی کی وجہ سے حق خرید۔ حق شفعہ۔ دیوانگی آنکھ۔ مِنَ الضُّحیٰ۔ چاشت کی دو رکعتیں۔ ج۔ شُفَعٌ۔

اَلشَّافِعُ ۔ فا۔ نَاقَۃٌ شَافِعٌ۔ بچہ والی حاملہ اونٹنی۔ عَیْنٌ شَافِعَۃٌ۔ بوجہ کمزوری کے ایک کو دو دیکھنے والی آنکھ نَاقَۃٌ شَفُوْعٌ۔ ایک ہی مرتبہ دوہنے میں دو برتن بھرنے والی اونٹنی۔

اَلشَّفِیْعُ ۔ سفارشی۔ حق شفعہ والا۔ ج۔ شُفَعَاءُ۔ اَلشَّفِیْعُ مِنَ الْعَدَدِ۔ جفت۔

اَلْاَشْفَعُ ۔ لمبا۔

اَلْمُشَفَّعُ ۔ کامیاب سفارشی۔ مقبول الشفاعۃ۔

اَلْمَشْفُوْعُ ۔ مجنون۔ اِمْرَاَۃٌ مَشْفُوْعَۃٌ۔ وہ عورت جس کو نظر بد لگی ہو۔

شَفِقَ (س) شَفَقًا۔ عَلَیْہِ۔ اصلاح و بھلائی کی فکر میں ہونا۔ رحم کرنا۔ مہربان ہونا۔ صفت (شَفِیْقٌ و شَفُوْقٌ و شَفِیْقٌ) شَفِقَ مِنَ الْاَمْرِ۔ خوف کرنا۔ حرص کرنا۔ عَلَی الشَّیْءِ۔ بخل کرنا۔

شَفَّقَ ۔ رحم دلانا۔ شَفَّقَ الشَّیْءَ۔ کم کرنا۔ تھوڑا کرنا۔ الثَّوبَ۔ روئی بننا

اَشْفَقَ ۔ الشَّیْءَ۔ کم کرنا۔ عَلَیْہِ وَمِنْہُ ڈرنا۔ لالچ کرنا۔ عَلَی الصَّغِیْرِ۔ چھوٹے پر رحم کھانا۔ دل دکھانا۔ الرَّجلُ شفق کا وقت پانا۔ الرِّیحُ۔ ہوا کا تیز ہونا۔

اَلشَّفَقُ ۔ مص۔ غروب آفتاب کے بعد آسمان کے افق پر سرخی۔ مہربانی۔ ردی چیز دن۔ خوف۔ کنارہ۔ کمزور کپڑا۔ ج۔ اَشْفَاقٌ۔

اَلشَّفَقَۃُ ۔ مہربانی۔ رحم۔ خوف کے ساتھ مہربانی "اَخَذَتْنِیْ مِنْہُ شَفَقَۃٌ" مجھ کو اس پر رحم آیا۔

شَفَنَ (ف) و شَفِنَ (س) شُفُوْنًا ۔ الرَّجُلَ وَاِلَی الرَّجُلِ۔ ترچھی نگاہ سے دیکھنا۔ صفت (شَافِنٌ وَشَفُوْنٌ)

اَلشَّفْنُ وَالشَّفِنُ۔ عقلمند۔ دانا۔ الشَّفْنُ انتظار۔ میراث کا منتظر۔

اَلشَّفُوْنُ ۔ بہت غیرت مند۔ ج۔ شُفُنٌ۔

اَلشَّفْتَرِیُّ وَالشَّفْتَرَی۔ متفرق۔

شَفَہَ (ف) شَفْھًا ۔ فُلَانًا ۔ ہونٹ پر مارنا۔ سوال کرکے سب کچھ خرچ کرا دینا۔ الْاِنَاءَ۔ سب پی کر برتن کو خالی کردینا۔ "کَادَتِ الْعِیَالُ تَشْفَہُ مَالِیْ" یعنی قریب ہے کہ میرے عیال میرے مال کو ختم کردیں۔ ہٗ عَنِ الْاَمْرِ۔ کام سے توجہ ہٹا دینا۔ غافل ہو جانا۔

شُفِہَ ۔ زَیْدٌ ۔ بہت سائلین رکھنا۔ الشَّیْءُ۔ چیز کے طلب گاروں کا زیادہ ہونا ۔ الطَّعَامُ۔ کھانا کھانے کے لیے بہت آدمیوں کا ہونا۔ صفت (مَشْفُوْہٌ)

شَافَہَہٗ ۔ شِفَاھًا و مُشَافَھَۃً۔ منہ در منہ بات کرنا۔ الشَّیْءَ۔ قریب کرنا۔

اَلشَّفَۃُ وَالشِّفَۃُ مِنَ الْاِنْسَانِ۔ ہونٹ۔ ج۔ شِفَاہٌ و شَفَھَاتٌ۔ نسبت کے لیے (شَفِیٌّ و شَفَہِیٌّ و شَفَوِیٌّ) تصغیر (شُفَیْھَۃٌ) کہتے ہیں۔ "ھُوَ خَفِیْفُ الشَّفَۃِ" سوال کرنے میں بہت اصرار کرنے والا۔ یا کم سوال کرنے والا "لَہٗ فِی النَّاسِ شَفَۃٌ حَسَنَۃٌ" لوگوں میں وہ اچھائی کے ساتھ مشہور ہے۔ شَفَۃُ الشَّیْءِ۔ جانب کنارہ۔

اَلشَّافِہُ ۔ پیاسا۔ الشُّفَاھِیُّ وَالْاَشْفَہُ۔ بڑے ہونٹوں والا۔ الحروف الشَّفَھِیَّۃُ۔ لبوں سے نکلنے والے حروف۔ جیسے ب۔ ف۔ م۔

اَلْمَشْفُوْہُ ۔ مفع۔ مَاءٌ مَشْفُوْہٌ۔ بہت آمد و رفت والا پانی "فُلَانٌ مَشْفُوْہٌ عَنَّا" فلاں ہم سے غافل ہے۔ اس کے پاس لوگوں کی بکثرت آمد و رفت ہے۔ "ھُوَ مَشْفُوْہُ الْمَوَارِدِ" وہ بڑا مہمان نواز اور بخشش والا ہے۔

شَفَا یَشْفُوْ شَفْوًا ۔ الْھِلَالُ۔ چاند نکلنا ۔ الشَّخْصُ۔ ظاہر ہونا۔ الشَّمْسُ۔ سورج ڈوبنے کے قریب ہونا۔

اَلشَّفَا ۔ غروب ہونے والے چاند کی کور۔ ہر چیز کا کنارہ یا حد۔ تثنیہ۔ شَفَوَانِ۔ ج۔ اَشْفَاءٌ۔

الاَشْفٰی۔ جس کے ہونٹ آپس میں نہ ملیں۔ کھلے ہونٹوں والا۔

شَفٰی یَشْفِیْ شِفَاءً۔ اللّٰہُ فُلَانًا مِنْ مَرَضِہٖ۔ اللہ تعالیٰ کا کسی کے مرض کو کھو دینا۔ زائل کر دینا۔ صحت یاب کرنا۔ ـ فُلَانٌ فُلَانًا۔ شفا مانگنا۔ ـ الشَّمْسُ۔ غروب کے قریب ہونا۔ (ـ وشَفِیَ شَفًی) الھِلَالُ۔ غروب ہونا۔

شَفِیَ۔ المَرِیْضُ۔ بیمار کا تندرست ہونا۔ صحت پانا۔

اَشْفٰی۔ اِشْفَاءً۔ فُلَانًا۔ شفا طلب کرنا۔ ـ عَلَیْہِ قریب ہونا۔ اسی سے ہے "اَشْفَی المَرِیْضُ عَلَی المَوْتِ" بیمار کا موت کے قریب آپہنچنا۔ العَلِیْلُ۔ بیمار کا صحت پانے سے رُکنا۔ نہ پانا۔ ـ المُسَافِرُ مسافر کا آخری رات کی چاندنی میں چلنا۔ المَرِیْضَ۔ بیمار کو دوا بتانا۔ کہتے ہیں "اَشْفِنِیْ" یعنی مجھے ایسی چیز بتاؤ جو شفا نصیب کرے۔ اَشْفَاهُ الشَّیْءَ۔ صحت بخش چیز دینا۔

تَشَفّٰی۔ مِنْ غَیْظِہٖ۔ غصہ سے ٹھنڈا ہونا۔ ـ تَشَفّٰی مِنْ فُلَانٍ دشمن کو ایذا دے کر دل ٹھنڈا کرنا (اشْتَفٰی) بِکَذَا۔ شفا حاصل کرنا۔

اِسْتَشْفٰی۔ بِہٖ۔ شفا طلب کرنا۔ فُلَانٌ یَسْتَشْفِیْ بِرَاْیِہٖ۔ فلاں کی رائے سے شفا حاصل کی جاتی ہے۔ المَرِیْضُ مِنْ عِلَّتِہٖ۔ بیمار کا تندرست ہونا۔

الشِّفَاءُ۔ مص۔ دوا۔ ج۔ اَشْفِیَۃٌ۔ و جج۔ اَشَافٍ۔

الشَّافِیْ۔ فا۔ مِنَ الاَدْوِیَۃِ وَنَحْوِھَا فائدہ مند دوا۔ الجَوَابُ الشَّافِیْ تسلی بخش جواب۔

الاَشْفٰی ستالی۔ ج۔ اَشَافٍ۔

شَقَّ (ن) شَقًّا۔ الشَّیْءَ۔ پھاڑنا۔ متفرق کرنا۔ اور اسی سے ہے "شَقَّ عَصَا القَوْمِ۔ اس نے قوم کی جمعیت کو منتشر کر دیا۔ شَقَّ فُلَانٌ العَصَا۔ فلاں جماعت سے الگ پھٹ گیا۔

شَقَّ (ن) شَقًّا و مَشَقَّۃً۔ الاَمْرُ۔ کام کا دشوار ہونا۔ عَلٰی فُلَانٍ۔ کسی کو مشقت میں ڈالنا۔ البَرْقُ بجلی کا آسمان میں سیدھی پھیلنا۔ الفَرَسُ گھوڑے کا رفتار میں ایک طرف جھکنا (ـ شُقُوْقًا) النَّبْتُ۔ نبات کا اگنا۔ پھوٹنا۔ نَابُ البَعِیْرِ۔ دانت نکلنا۔ (ـ شَقًّا) الصُّبْحُ۔ صبح کا طلوع کرنا۔

شَقَّقَ۔ الحَطَبَ۔ لکڑی پھاڑنا۔ چیرنا۔ ـ الکَلَامَ۔ کلام برمحل کہنا۔

شَاقَّہٗ شِقَاقًا و مُشَاقَّۃً۔ مخالفت کرنا عداوت رکھنا۔

تَشَقَّقَ۔ الحَطَبُ۔ لکڑی کا پھٹنا۔ چرنا۔ ـ الفَرَسُ۔ گھوڑے کا لاغر ہونا۔ کہتے ہیں "تَشَقَّقَتْ عَصَاھُمْ بِالبَیْنِ۔ ان کی جمعیت پراگندہ ہوگئی۔

تَشَاقَّ۔ القَوْمُ۔ باہم مخالفت کرنا۔ آپس میں عداوت رکھنا۔ الرَّجُلَانِ۔ آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ گتھنا۔ خوب جھگڑنا۔

تَشَاقُّوْا۔ ثِیَابَھُمْ۔ ایک دوسرے کے کپڑے پھاڑ دینا۔

اِنْشَقَّ۔ چیز کا شگاف دار ہونا۔ پھٹنا۔ چرنا۔ الاَمْرُ۔ پراگندہ ہونا۔ الفَجْرُ۔ صبح کا طلوع کرنا۔

اِشْتَقَّ۔ الشَّیْءَ۔ آدھا لینا۔ الکَلِمَۃَ مِنَ الکَلِمَۃِ۔ ایک کلمہ کو دوسرے سے مشتق کرنا۔ الفَرَسُ فِیْ عَدْوِہٖ۔ گھوڑے کا دوڑنے میں دائیں بائیں جانا۔ ـ فِی الکَلَامِ اَوِ الخُصُوْمَۃِ۔ کلام یا خصومت میں اپنے نکتہ سے ہٹ جانا۔ الطَّرِیْقَ فِی الفَلَاۃِ۔ بیابان میں راستہ طے کرنا۔

الشَّقُّ۔ مص۔ درز۔ پھٹن۔ تڑخن۔ صبح۔ پھٹی ہوئی جگہ۔ مشقت۔ چیز کا آدھا حصہ۔ ج۔ شُقُوْقٌ۔

الشِّقُّ۔ جانب۔ کنارہ۔ انسان کی ایک طرف۔ جس کی طرف انسان کی نظر ہو۔ مشقت۔ آدھا "المَالُ بَیْنِیْ وَ بَیْنَکَ شِقَّ الشَّعْرَۃِ اَوْ شَقَّ الشَّعْرَۃِ" مال میرے اور تمہارے درمیان برابر برابر ہے۔

الشِّقَّۃُ۔ کپڑے وغیرہ کا لمبا ٹکڑا۔ دھجی۔ پھاڑا ہوا ٹکڑا۔ پھٹا ہوا نصف حصہ۔ ج شِقَقٌ و شِقَاقٌ۔

الشِّقَّۃُ و الشُّقَّۃُ۔ مسافت۔ دور کا سفر وہ راستہ جس کا طے کرنا راہرو کے لیے دشوار ہو۔ وہ رخ جہاں کا مسافر قصد کرے۔ مشقت۔ ج۔ شُقَقٌ۔

الشَّقِیْقُ۔ دو حصوں میں پھٹی ہوئی چیز کا ایک حصہ۔ سگا بھائی۔ نظیر۔

الشَّقِیْقَۃُ۔ سگی بہن۔ باغات کے درمیان سخت زمین۔ بہت بارش۔ مِنَ البَرْقِ۔ افق میں پھیلنے والی بجلی آدھے سر کا درد۔ ج۔ شَقَائِقُ۔ شَقَائِقُ النُّعْمَانِ۔ گل لالہ۔ واحد شَقِیْقَۃُ النُّعْمَانِ۔

الاَشَقُّ۔ مِنَ الخَیْلِ۔ دائیں بائیں دوڑنے والا گھوڑا۔ فَرَسٌ اَشَقُّ المَنْخِرَیْنِ۔ کشادہ نتھنوں والا گھوڑا۔

المَشَقَّۃُ و المُشَقَّۃُ۔ صعوبت۔ تکلیف۔ محنت۔ ج۔ مَشَاقٌّ و مَشَقَّاتٌ۔

شَقَأَ (ف) شَقْأً و شُقُوْءًا۔ النَّابُ۔ کچلی اگنا۔ ـ شَعْرُ الرَّاْسِ۔ سر کے بالوں

شوی واشتوی۔ القومَ۔ قوم کو بھنا ہوا گوشت کھلانا۔ الرجلَ۔ ایسے حصہ پر زخم لگانا کہ اس سے موت واقع نہ ہو۔ اشوی السہمُ۔ تیر کا نشانہ خطا کرنا۔ اشوی الزرعُ۔ بھوننے کے لائق ہونا۔ الرجلُ۔ رات کے کھانے سے کچھ چھوڑ دینا۔ اشوی السعف۔ درخت خرما کی شاخ کا زرد ہو کر سوکھ جانا۔ اسی سے ہے "ما اعیاہ وما اشواہ" وہ کس قدر کمزور ہے۔

اِنْشَوَی اِنْشِوَاءً واَشْتَوَی۔ اِشْتِوَاءً۔ بھن جانا۔ اشتوی الرجلُ۔ بھوننا۔

الشَّوَی۔ ادنیٰ قسم کا مال۔ آسان معاملہ۔ ہاتھ پاؤں اور جسم کے اطراف۔ وہ اعضائے جسمانی جن پر زخم لگنے سے قتل واقع نہ ہو۔ (۔ والشَّوَاۃ) کھوپری کا چمڑا۔

الشِّوَاءُ والشُّوَاءُ۔ بھنا ہوا گوشت وغیرہ۔ والشِّوَاۃُ والشُّوَاۃُ والشَّوَاۃُ بھنے ہوئے گوشت کا ٹکڑا۔

الشَّوَّاءُ۔ گوشت بھوننے والا۔

الشُّوَایَۃُ والشَّوَایَۃُ والشِّوَایَۃُ و الکَشْوِیَۃُ۔ مِنَ المَالِ۔ ردی مال ہلاک شدہ قوم یا مال کا بقیہ۔ ج۔ شَوَایَا۔ سَعفۃٌ شَاوِیَۃٌ۔ درخت خرما کی سوکھی ہوئی شاخ۔

الشَّوِیُّ۔ بھنا ہوا گوشت۔

المِشْوَاۃُ۔ گوشت بھوننے کا آلہ۔ گوشت بھوننے کی کڑاہی یا سیخ۔ ج۔ مَشَاوٍ۔

شَاءَہٗ یَشَاءُہٗ۔ شَیْئًا ومَشِیْئَۃً و مَشَاءَۃً ومَشَائِیَۃً۔ ارادہ کرنا۔ چاہنا صفت فاعلی (شاءٍ) صفت مفعول (مَشِیّ) اللّٰہُ الشیئَ۔ اللہ کا مقدر کرنا۔ تعجب کے موقع پر کہتے ہیں "ماشاء اللّٰہ"

شَیَّاءَہٗ۔ عَلَی الامرِ۔ کسی کو کسی امر پر اکسانا۔ ابھارنا۔ شَیَّأَ اللّٰہُ وجھہ بدشکل بنانا۔

اَشَاءَہٗ الیہِ اِشَاءَۃً۔ مجبور کرنا۔

تَشَیَّأَ تَشَیُّؤًا۔ غصہ ٹھنڈا ہونا۔

الشَّیئُ۔ مص۔ چیز۔ جو چیز جانی پہچانی جائے۔ اور اس کی خبر دی جا سکے۔ ج۔ اَشْیَاءُ وجج اَشَاوِی واَشْیَاوَات و اَشَاوَات واَشَایَا۔ تصغیر شُیَیْئٌ و شِیَیْئٌ۔

الشِّیئَۃُ۔ شَاءَ کا اسم۔ (۔ والمَشِیْئَۃُ) ارادہ۔

المُشَیَّأُ۔ بدشکل۔ ناہموار صورت والا۔

شَابَ یَشِیْبُ شَیْبًا وشَیْبَۃً و مَشِیْبًا۔ سفید بالوں والا ہونا۔ بوڑھا ہونا صفت مذکر۔ (اَشْیَبُ وشَائِبٌ) صفت مؤنث۔ (شَائِبَۃٌ) کہتے ہیں۔ "شابت رؤوسُ الاکام" ٹیلوں کی چوٹیاں برف سے سفید ہو گئیں۔

اَشَابَ۔ الرجلُ۔ بوڑھی اولاد والا ہونا۔

اَشَابَ وشَیَّبَ۔ الحزنُ فُلانًا و بِفُلانٍ۔ غم کا کسی کو بوڑھا کر دینا۔

الاَشْیَبُ۔ سفید سر والا۔ مِنَ الاَیّامِ۔ بادل اور برف والا دن۔ ج۔ شِیْبٌ وشُیُبٌ۔ الشِّیْبُ۔ برف سے ڈھکے ہوئے پہاڑ۔

الشَّائِبُ۔ فا۔ سفید سر والا۔ مؤنث۔ شَائِبَۃٌ۔ ج۔ شُیَّبٌ۔ یومٌ شَیْبَانٌ بادل اور سردی والا دن (۔ وشِیْبَانٌ) ماہ دسمبر۔

الشَّیْبَۃُ۔ اسم مرۃ۔ شاب کا اسم۔ افسنتین۔

شَاحَ یَشِیْحُ شَیْحًا۔ علی حَاجَتِہٖ۔ چوکنا رہنا۔ چوکس ہونا۔ کوشش کرنا۔ ڈرنا۔

شَیَّحَہٗ۔ ڈرانا۔ شَیَّحَ خصمہٗ۔ خصم کو تنگ نگاہوں سے دیکھنا۔

اَشَاحَ اِشَاحَۃً۔ فی امرِہٖ۔ کوشش کرنا۔ ڈرنا۔ وجھَہٗ وبوجھہٖ واشاح عنہ وجھَہٗ۔ کراہیت سے منہ پھیر لینا۔ المکانُ۔ کسی جگہ کا شیح نامی گھاس پیدا کرنا۔ الفرسُ بذنبہٖ۔ گھوڑے کا اپنی دم کو ڈھیلا چھوڑنا۔

شَایَحَ مُشَایَحَۃً وشِیَاحًا۔ لڑنا۔ جنگ کرنا۔ فی الامرِ۔ کوشش کرنا۔

الشِّیحُ۔ ایک قسم کی گھاس۔ واحد (شیحۃ) من الرجالِ۔ کاموں میں کوشش کرنے والا۔ محتاط۔ چوکس۔ چوکنا۔

الشِّیَاحُ۔ مص۔ کوشش۔ ڈر۔ قحط۔

الشَّیْحَانُ والشِّیْحَانُ والشَّیِّحُ۔ لمبا۔ غیرت مند۔ ہوشیار۔

شَاخَ یَشِیْخُ شَیْخًا وشُیُوْخَۃً و شِیُوْخَۃً وشِیُوْخِیَّۃً وشُیُوْخِیَّۃً وشَیْخُوْخَۃً وشَیْخُوْخِیَّۃً۔ بوڑھا ہونا۔

شَیَّخَہٗ۔ بوڑھا ہونا۔ کسی کی تعظیم کے لیے شیخ کہہ کر بلانا۔ یا شیخ کہنا۔ علیہِ عیب لگانا۔ طعن وتشنیع کرنا۔ بہٖ۔ رسوا کرنا۔

تَشَیَّخَ۔ بوڑھا ہونا۔

الشَّیْخُ۔ بوڑھا۔ بڑی عمر کا۔ ج۔ شُیُوخٌ وشِیُوخٌ واَشْیَاخٌ وشِیْخَۃٌ و شِیْخَۃٌ وشِیْخَانٌ ومَشْیَخَۃٌ و مَشِیْخَۃٌ۔ وجج۔ مَشَایِخُ و اَشَایِخُ۔ مؤنث (شَیْخَۃٌ) شیخ کی تصغیر شُیَیْخٌ وشِیَیْخٌ ہے۔

شَیْخُ المَرْأَۃِ۔ عورت کا شوہر اور شیخ استاد، عالم، قوم کے سردار اور بڑے اور ہر اس شخص کو کہتے ہیں جو لوگوں کی نظر میں علم، فضیلت اور مرتبہ و درجہ وغیرہ

کے لحاظ سے بڑا ہو۔ شیخُ النارِ۔ شیطان۔
الشَیخُونَ۔ بوڑھا۔
شَادَ یَشِیدُ شَیدًا وشَیَّدَ۔ البِناءَ۔ عمارت کو بلند کرنا۔ الحَائِطَ۔ دیوار پر چونے کا پلستر کرنا۔ جلدہ بالطیب۔ جسم پر خوشبو ملنا۔ شاد الرجل۔ ہلاک ہونا۔ شاد الابلَ۔ شِیادًا۔ اونٹوں کو بلانا۔
اَشَادَ اِشَادَۃً۔ ہلاک کرنا۔ اَشَادَ بذکرہ۔ تعریف کر کے شہرت دینا۔ اشاد علیہ قَبِیحًا دیقبیحہ۔ کسی کو برائی سے مشہور کرنا۔ اشاد علیہ کسی کے بارے میں برائی کو شہرت دینا۔ ۔ المُغَنِّی۔ گانے والے کا بلند آوازی سے گانا۔ اَشَادَ الضَّالَّۃَ۔ گمی ہوئی چیز کی تعریف کرنا۔ البیان۔ لمبا کرنا۔
الشِیدُ۔ گچ وغیرہ کا پلستر۔
المَشِیدُ۔ مفع۔ پلستر کی ہوئی (۔ والمُشَیَّد) بلند کیا ہوا۔ اونچا۔
شَیَّزَ۔ البُرُودُ۔ چادر پر دھاری ڈالنا۔
الشِیز والشِیزَی۔ سیاہ اور بہت سخت لکڑی یا آبنوس کی لکڑی۔
اَشَاشَتِ۔ النخلۃُ۔ نرم گٹھلی کی کھجور نکالنا۔
الشیش۔ نرم گٹھلی کی کھجور۔ عام لوگ "شیش" گوشت بھوننے کی لوہے کی سیخ کو کہتے ہیں۔
شَیَّصَ۔ القومَ۔ قوم کو ایذا پہنچا کر عذاب دینا۔ شیصت النخلۃ۔ درخت خرما کا ردی کھجور لانا۔
الشِیصُ۔ ردی ناکارہ کھجور۔ ایک قسم کی مچھلی۔ واحد (شَیصَۃٌ)
الشَیَاصُ۔ بدمزاجی۔
الشِیصَاءُ۔ نرم گٹھلی کی کھجور۔ واحد (شِیصَاءَۃ)
المُشَایَصَۃُ۔ دشمنی۔ منافرت۔

شَاطَ یَشِیطُ شَیطًا وشِیَاطَۃً وشَیطُوطَۃً ۔ الشیءُ۔ جلنا۔ شَاطَتَ القِدرُ۔ ہانڈی کی تہہ میں پکی ہوئی چیز کا جل کر لگ جانا۔ شاط الزیتُ۔ تیل کا گاڑھا ہو کر جلنے کے قریب ہونا۔ شَاطَتِ الذَبِیحَۃُ۔ ذبیحہ کا گوشت سب بانٹ لینا۔ فُلانٌ۔ ہلاک ہونا۔ فِی الاَمرِ۔ جلدی کرنا۔ دمُہٗ۔ رائیگاں جانا۔ فلان الدماء۔ خون ملانا۔ یعنی قاتل کو مقتول کے خون پر قتل کرنا۔
شَیَّطَ واَشَاطَ۔ الصقیعُ النبتَ او الدَّوَاءُ الجرحَ۔ پالے کا نبات کو یا دوا کا زخم کو جلا دینا۔ الراسَ او الکراعَ سری یا پایوں کے بالوں کو آگ پر جھلسنا۔ القدرَ۔ ہانڈی کو جوش دینا۔ اَشَاطَ فُلانًا۔ کسی کو ہلاک کرنا۔ اَشَاطَ اللحمَ عَلَی القومِ۔ گوشت کو قوم پر تقسیم کرنا۔ اَشَاطَ السُلطَانُ دمَہٗ وبِدَمِہٖ۔ کسی کو قتل کے لیے سامنے لانا۔
تَشَیَّطَ۔ جلنا۔
اِشتَاطَ اِشتِیَاطًا۔ علیہِ۔ غصہ سے بھڑکنا۔
اِستَشَاطَ۔ علیہِ۔ غصہ سے بھڑکنا۔ الحمامَ۔ کبوتر کا خوش ہو کر اڑنا۔ من الامرِ۔ ہلکا ہونا۔ فِی الحَربِ لڑائی میں اپنی جان جھونکنا۔
الشِیَاطُ۔ روئی وغیرہ جلنے کی بو۔
التَشیِیطُ والمُشَیَّطُ۔ قوم کے لیے بھونا ہوا گوشت۔
الشَیطِیُّ۔ فضا میں بلند ہونے والا غبار۔
المُستَشِیطُ۔ ـا۔ بہت ہنہنانے والا۔ موٹا اونٹ۔
شَاعَ یَشِیعُ شَیعًا۔ بالخَبَرِ۔ خبر مشہور کرنا۔ پھیلانا۔ الاِنَاءَ۔ برتن بھرنا۔
شَاعَ یَشِیعُ شَیعًا وشُیُوعًا ومَشَاعًا وشَیَعَانًا وشَیعُوعَۃً۔ الخبرُ۔ خبر کا پھیلنا۔ فیہِ الشَیبُ۔ بڑھاپا کسی میں ظاہر ہونا۔
شَاعَہٗ شَیَاعًا۔ تابع ہونا۔ ساتھ دینا۔ ہمراہ جانا اور اسی سے ہے۔ "شاعکم السلام" سلامتی تمھارے ساتھ رہے۔
اَشَاعَ اِشَاعَۃً۔ الخَبَرَ وبالخَبَرِ۔ خبر پھیلانا۔ "اشاعکم اللّٰہُ بالسَّلامِ" خدا تمھارے ساتھ سلامتی رکھے۔ خدا حافظ۔
شَیَّعَہٗ۔ رخصت کرنے کے لیے کسی کے ساتھ جانا کسی کو اس کی منزل تک پہنچانا۔
شَیَّعَ۔ شَہرَ رَمَضَانَ۔ رمضان کے متصل ہی چھ روزے رکھنا۔ الرجلُ۔ کسی کو جرأت دلانا۔ قوی کرنا۔ النارُ۔ آگ تیز کرنے کے لیے اس میں لکڑیاں ڈالنا۔ الشیءَ بالنارِ۔ آگ سے جلانا۔ ۔ الرجلُ۔ شیعہ ہونے کا دعوے کرنا۔ ۔ الشیءَ۔ بھیجنا اور پیچھے جانا۔
شَایَعَہٗ۔ کسی کام کے لیے ہمراہ جانا۔ شایع بھم الدلیل۔ رہنما کا لوگوں کو بلانا، پکارنا۔ بالابل۔ اونٹوں کو پکار کر بلانا۔
تَشَیَّعَ۔ شیعہ ہونے کا دعویٰ کرنا۔ اللبنُ فی الماءِ۔ بکھرنا۔ ہٗ الغَضَبُ۔ کسی کے دل میں غصہ کا بھڑکنا۔ فلانٌ فے الشیءِ۔ کسی کی محبت میں جان ہلاک کرنا۔ ہٗ الشَیبُ۔ کسی میں بڑھاپے کے آثار ظاہر ہونا۔
تَشَایَعَ تَشَایُعًا۔ القومُ۔ مختلف گروہ ہونا۔ تَشَایَعُوا عَلَی الاَمرِ۔ کسی پر موافقت کرنا۔ اتفاق کرنا۔ تَشَایَعُوا فی دارٍ۔ گھر میں شریک ہونا۔ تَشَایَعَتِ الابلُ اونٹوں کا متفرق ہونا۔
اِشتَاعَ اِشتِیَاعًا۔ فی دار۔ شریک ہونا۔
الشَیعُ۔ مص۔ مقدار۔ مثل۔ ج۔ اَشیَاعٌ اسی سے ہے۔ "کما فعل بِاَشیَاعِہِم" یعنی جس طرح کہ ان کے مثل لوگوں کے ساتھ کیا گیا۔ اقمتُ عندھم شہرًا

اَوْ شَيْعَ شَهْرٍ: میں اس کے پاس ایک ماہ یا اس کی مقدار رہا۔ "اٰتِیْکَ غَدًا اَوْ شَیْعَہٗ": میں تیرے پاس کل یا اس کے بعد آؤں گا۔

الشَّاعَۃُ: بدی۔ پھیلی ہوئی خبریں۔ یہ شائعۃ کی جمع ہے۔

شِیْعَۃُ ــ الرجلُ۔ آدمی کے پیرو اور مددگار ج۔ شِیَعٌ و اَشْیَاعٌ ۔ و الشِّیْعَۃُ ۔ فرقہ واحد تثنیہ جمع مذکر مؤنث سب کے لیے یکساں ہے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے طرفدار۔ واحد (شِیْعِیٌّ)

الشَّیِّعُ۔ حصہ دار۔ شریک۔ ج۔ شُیَعَاءُ۔ مؤنث شَیِّعَۃٌ "الدارُ شَیِّعَۃٌ بَیْنَہُمَا" گھر ان کے درمیان مشترک ہے۔

الشِّیَاعُ۔ وہ چیز جس سے آگ سلگائی جائے۔

الشَّائِعُ ۔ ذا۔ پھیلی ہوئی۔ افشا شدہ "سَہْمٌ شَائِعٌ و شَاعٌ": وہ حصہ جو تقسیم نہ ہوا ہو۔ ساجھا۔

المُشَاعُ و المَشَاعُ ۔ پھیلا ہوا۔ مشترک۔ غیر تقسیم شدہ۔ اسی سے ہے "مَشَاعُ القُرٰی": وہ اراضی یا جنگلات جن میں سب باشندے شریک ہوں۔

المِشْیَعُ۔ بھرا ہوا برتن۔ کینہ ور کمینہ۔

المِشْیَعَۃُ۔ وہ ٹوکری جس میں عورتیں روئی وغیرہ رکھتی ہیں۔

المُشَیَّعُ۔ مفع۔ بہادر۔ جلدباز۔ المِشْیَاعُ۔ تنور کی آگ جلانے کی سیخ۔ المُتَشَایِعُ و المُشَایِعُ۔ شریک۔ ساجھی۔

شَاقَہٗ یَشِیْقُہٗ شَیْقًا۔ اِلَیْہِ۔ کس کر باندھنا کہتے ہیں "شَاقَ الطُّنُبَ اِلَی الوَتِدِ" یعنی رسی کو کھونٹی سے مضبوط باندھا۔

الشِّیْقُ۔ پہاڑ کی چوٹی یا اس کی دشوار جگہ۔ جانب۔ پہاڑ کی تنگ درز۔ جانور کی دم کے بال۔ ایک سمندری مچھلی۔ واحد (شِیْقَۃٌ)

الشَّیَّالُ۔ بوجھ اٹھانے والا۔ بیلی۔ و الشِّیَالَۃُ۔ بیلی کا پیشہ۔

شَامَ یَشِیْمُ شَیْمًا۔ بدن پر تل ہونا۔ صفت (اَشْیَمُ)، مؤنث شَیْمَاءُ ج شِیْمٌ و شُوْمٌ۔ السَّیْفَ۔ تلوار کو میان میں کرنا۔ تلوار کو میان سے باہر کرنا۔ سو تمناد ضد)۔ البرقَ۔ بجلی کے چمکنے اور برسنے کی سمت کو دیکھنا (شَیْمًا و شُیُوْمًا)، الرجلُ۔ لڑائی میں جم کر حملہ کرنا۔ فی الشیءِ۔ داخل ہونا۔ — الشیءَ فِی الشیءِ۔ چھپانا۔ الشیءَ۔ تخمینہ لگانا۔ اندازہ کرنا۔ کہتے ہیں "شِمْ مَا بَیْنَہُمَا" یعنی ان دونوں کے درمیان اندازہ کرو۔

شَیَّمَ و اَشَامَ و اِنْشَامَ و اِشْتَامَ۔ فِی الشَّیْءِ اَوِ الْاَمْرِ۔ داخل ہونا۔

اِنْشَامَ الرجلُ۔ منظور نظر ہونا۔

تَشَیَّمَ۔ اَبَاہُ۔ خصلت میں باپ کے مشابہ ہونا الشیءُ فِی الشیءِ۔ داخل ہونا۔ الشَّیْبُ فُلَانًا۔ کسی پر بڑھاپا آجانا۔

الشَّامَۃُ۔ تل۔ زمین میں سیاہ نشان۔ چاند کے بیچ کی سیاہی۔ سیاہ اونٹنی۔ ج۔ شَامٌ و شَامَاتٌ۔ "صَارُوا شَامًا فِی البِلَادِ" وہ شہروں میں بکھر گئے۔ "مَالَہٗ شَامَۃٌ و لَا زَہْرَاءُ": اس کے پاس کچھ نہیں۔

الشِّیْمَۃُ و الشِّیْمَۃُ۔ خلق، عادت، طبیعت۔ ج۔ شِیَمٌ۔

الشَّیْمُ۔ وہ زمین جو نہ کھودی گئی ہو اور اپنی سختی پر برقرار ہو۔

الشَّیَامُ۔ نرم زمین۔ مٹی۔

الشِّیَامُ۔ مٹی۔ چوہا۔ ج۔ شِیَمٌ۔

المَشِیْمُ و المَشُوْمُ و المَشْیُوْمُ۔ تل والا۔

المَشِیْمَۃُ۔ وہ جھلی جس میں بچہ ماں کے پیٹ میں لپٹا ہوا ہوتا ہے اور ولادت کے وقت وہ بچہ کے ساتھ نکلتی ہے۔ ج۔ مَشِیْمٌ و مَشَایِمُ۔

شَانَہٗ یَشِیْنُہٗ۔ شَیْنًا۔ عیب لگانا۔

شَیَّنَ۔ الشِّیْنَ۔ حرف شین لکھنا۔

المَشَایِنُ۔ عیوب۔ مصائب۔

شَاہَہٗ یَشِیْہُہٗ۔ شَیْہًا۔ نظر بد لگانا۔

الشَّیُوْہُ۔ وہ آدمی جس کی نظر لگتی ہو۔ کہتے ہیں "ہُوَ شَیُوْہٌ مِنْ اَشْیَہِ النَّاسِ" یعنی اسے سب سے زیادہ نظر لگتی ہے۔

الشَّائِیُ۔ چائے۔

۹۰

# ص

صَئِبَ (س) صَأَبًا۔ مِنَ الشَّرَابِ۔ شراب سے سیراب ہونا۔ بھرنا۔

صَئِبَ و اَصْأَبَ۔ الرأسُ۔ سر کا لیکھوں سے پر ہونا۔

الصُّؤَابَۃُ۔ لیکھ۔ جوں کا انڈا۔ ج۔ صُؤَابٌ و صِئْبَانٌ۔

الصِّئْبَانُ۔ چھوٹے چھوٹے اولے۔

المِصْأَبُ۔ شراب سے بھرا ہوا یا سیر شدہ۔

صَأْصَأَ۔ الجَرْوُ۔ پلے کا آنکھ کھولنے کے قریب ہونا۔ — الرجلُ۔ بزدل ہونا۔ — و تَصَأْصَأَ۔ مِنْہُ۔ ڈرنا۔ مطیع ہونا۔

الصِّئْصَاءُ۔ ردی کھجوریں۔

الصِّئْصِئَۃُ۔ مرغ۔ مرغ کی ٹانگ کا خار۔

صَئِکَ (س) صَأَکًا۔ بدبودار پسینہ آنا۔

- الدمُ - خون کا جمنا - بہ - چمٹنا -

صَاءَکَہٗ مُصَاءَکَۃً - سختی سے پیش آنا تنگی ڈالنا ۔

الصَّئِکُ - من الرجالِ - مضبوط آدمی ۔

صَئُلَ یَصُوْلُ صَالَۃً - البعیرُ - اونٹوں کا لوگوں پر حملہ آور ہونے لگنا اور ان کو مار ڈالنا۔ صفت (صَئُوْلٌ)

صَأَلَ یَصْئِلُ صَئِیْلاً - الفرسُ - گھوڑے کا ہنہنانا ۔

صَأَمَ یَصْأَمُ صَأْمًا - الجَیْشُ علیٰ القومِ - قوم پر فوج کشی کرنا ۔

صَئِمَ یَصْأَمُ صَأْمًا - بہت پانی پینا -

الصَّائِمُ - پیاسا ۔

صَأَیَ یَصْئِیُ (ض- ف) ویَصَأیُ د صُئِیًّا وصَئِیًّا وصِئِیًّا وتَصَاءِی - الفرخُ - چوزہ کا چوں چوں کرنا. بچھو کا آواز کرنا۔ اور اسی سے مثل مشہور ہے "یَلْدَغُ وَیَصْئِیُ" کہ بچھو ڈستا بھی ہے اور آواز بھی نکالتا ہے یعنی وہ نقصان بھی دیتا ہے ۔ اور شکایت بھی کرتا ہے ۔ اور کہتے ہیں۔ "جَاءَ بِمَا صَأَیَ وَصَمَتَ" وہ مال ناطق اور صامت لایا یعنی جانور بھی لایا اور اسباب بھی۔

أَصْأَیَ - الفرخُ - چوں چوں کرانا ۔

صَبَّ (ن) صَبًّا - الماءَ - پانی گرانا. بہانا - فی الوادی - وادی میں اترنا - الدِرعَ - زرہ پہننا - صَبَبْتُ الدِرعَ علیٰ فلانٍ - میں نے فلاں کو زرہ پہنائی - کہتے ہیں "صَبَّ علیہ البلاءَ مِن صَبَبٍ" - اس نے اس پر اوپر سے مصیبت ڈالی -

صَبَّ رجلَہٗ فی القیدِ - پاؤں میں بیڑی پہنائی ۔

صَبَّ (ض) صَبًّا - الماءُ - پانی کا بہنا. گرنا ۔

صُبَّ - الشیءُ - مٹایا جانا -

صَبَّ (س) صَبَابَۃً - الیہِ - عاشق ہونا فریفتہ ہونا ۔

أَصَبَّ إصْبَابًا - القومُ - قوم کا نیچے اترنا ۔

اِنْصَبَّ - الماءُ - پانی گرنا - علیہِ - اترنا. کہتے ہیں "اِنْصَبَّتْ قَدَمَاہُ فی الوادی" یعنی ٹھہر گئے

اِصْطَبَّ - الماءُ - پانی گرنا ۔

اِصْطَبَّ وتَصَابَّ - الماءَ - بقیہ پانی پینا - اِصْطَبَّ وتَصَابَّ العَیْشَ باقی ماندہ زندگی گذارنا ۔

تَصَبَّبَ - الماءُ ونحوُہٗ - بہنا ۔

الصَّبُّ - مص - عاشق - ج - صَبُّوْنَ - مؤنث - صَبَّۃٌ - ج - صَبَّاتٌ - مَاءٌ صَبٌّ - بہا ہوا پانی ۔

الصُّبُّ والصُّبَّۃُ - گرایا ہوا کھانا وغیرہ ۔

الصُّبَّۃُ - لوگوں کی جماعت - گھوڑے یا اونٹوں یا بکریوں کا گلہ - تھوڑا مال - برتن میں بچا ہوا پانی - یا دودھ یا شوربا

الصَّبَبُ - نہر یا راستہ وغیرہ کا ڈھلوان - زمین یا راستہ کا نشیب ۔ ج - أَصْبَابٌ -

الصُّبَابَۃُ - برتن میں پانی وغیرہ کا بقیہ - ج صُبَابَاتٌ - کہتے ہیں "لَمْ أُدْرِکْ مِنَ العَیْشِ إلّا صُبَابَۃً" یعنی مجھے بچی کچھی زندگی ملی ہے ۔

الصَّبَابَۃُ - سوزش عشق - سخت محبت ۔

الصَّبِیْبُ - زرد رنگ - اولہ - عمدہ شہد - پسینہ - خون - غلام کا نچوڑ - سرخ رنگ - اوپر سے گرائی ہوئی چیز - تلوار کی دھار

المَصَبُّ - گرنے کی جگہ - دریا کا دہانہ ۔ ج - مَصَابٌّ -

المِصَبُّ - سانچہ - جس میں حروف وغیرہ ڈھالے جاتے ہیں ۔

المَصْبُوْبُ - مفع - گرایا ہوا - برانگیختہ کیا ہوا ۔

صَبَأَ (ف) وصَبُؤَ (ک) صَبْأً وصُبُوْءًا - مذہب تبدیل کرنا - صابی ہونا - صفت (صَابِئٌ) - علیہِمْ - اچانک پہنچ جانا - العدوُّ علیہم - دشمن کی رہنمائی کرنا - (د - وأَصْبَأَ إِصْبَاءً) النابُ او النَبَاتُ - دانت یا نبات کا نکلنا - پھوٹنا - وأَصْبَأَ القومَ - قوم پر اچانک پہنچ جانا ۔

الصَابِئُوْنَ والصَابِئَۃُ - ستاروں کی پرستش کرنے والی ایک قوم - بعض کے نزدیک وہ قوم جو خود کو دین نوح علیہ السلام کا پیرو جانتی ہے ۔

الصَبَأوَتُ والصَبَاؤُوْتُ - شان شوکت، جمال، طاقت (عبرانی) - رَبُّ الصَبَأوت - شان والا ۔

صَبَحَ (ف) صَبْحًا - القومَ - قوم کے پاس بوقت صبح آنا - عَنِ الحَقِّ - حق ظاہر کرنا ۔

صَبِحَ (س) صَبَحًا وصُبْحَۃً - روشن و چمکدار ہونا - الشَعْرُ - بال کا چمکدار ہونا - الحَدِیْدُ - لوہے کا چمکدار ہونا ۔

صَبُحَ (ک) صَبَاحَۃً - الوجہُ - چہرہ کا چمکدار اور روشن ہونا - الغلامُ لڑکے کا صاحب جمال ہونا - صفت - صُبَاحٌ وصَبِیْحٌ)

صَبَّحَہٗ - صبح کے وقت آنا - صبح کی شراب پلانا - صَبَّحَ القومَ الماءَ - قوم کو چلا کر صبح کو پانی میں اتارنا - الرجلَ صبح کو سلام کرنا ۔

أَصْبَحَ - صبح میں داخل ہونا - نصف رات کو

جاگنا - اِلْمِصْبَاحُ - چراغ جلانا -
الحقُّ - حق ظاہر ہونا - اَصْبَحَ زَیْدٌ
عَالِمًا - زید عالم ہوگیا - اَصْبِحْ یا
رجلُ - خبردار اے شخص کسی سے بدفال
لیتے وقت عرب کہا کرتے "صَبَاحَ
اللّٰہ لا صَبَاحُكَ"
تَصَبَّحَ - صبح کو سونا صبح کا ناشتہ کرنا - تَصَبَّحَ
بِہٖ - صبح کو ملنا -
تَصَابَحَ - بتکلف خوبصورت بننا -
اِصْبَحَ - چراغ روشن کرنا - الرجلُ - صبح
کی شراب پینا -
اِسْتَصْبَحَ - چراغ جلانا - روشن کرنا -
الصُّبْحُ - دن کا اول حصہ - ج - اَصْبَاحُ -
الصُّبْحَۃُ - مص - ناشتہ - سرخی مائل سیاہ
رنگ - (- والصَّبْحَۃُ - صبح کی نیند -
الصَّبَاحُ والصَّبِیْحَۃُ والاُصْبُوحَۃُ
دن کا ابتدائی حصہ - عِمْ صَبَاحًا -
تمہاری صبح اچھی ہو - یومُ الصَّبَاحِ -
لوٹ کا دن -
الصُّبَاحُ - شعلہ قندیل - غلامٌ صُبَاحٌ -
حسین لڑکا - مونث - صُبَاحَۃٌ - ج -
صُبَاحٌ - الصُّبَاحِیَۃُ - چوڑا نیزہ -
الصُّبَاحِیُّ - بہت سرخ خون -
الاَصْبَحُ - شیر - وہ بال جس میں خلقی سرخی
مائل سفیدی ہو - مونث - صَبْحَاءُ
ج - صُبْحٌ -
الصَّبُوحُ - ہر چیز صبح کے وقت کھائی یا
پی جانے والی - صبح کے وقت دوہا ہوا
دودھ - اَتَیْتُہٗ ذَا صَبُوحٍ - میں
اس کے پاس صبح کے وقت آیا -
الصَّبِیْحُ - خوبصورت - ج - صِبَاحٌ -
مونث صَبِیْحَۃٌ - ج - صِبَاحٌ -
الصَّبْحَانُ - خوبصورت موز - صَبْحیٰ -
ج - صَبَاحیٰ - صبح کی شراب پینے والا
الصَّبَاحِیَۃُ - خوبصورتی -

المُصْبَحُ - صبح کرنا - صبح کا وقت - صبح کرنے
کا مقام - ج - المَصْبَحُ - بڑا پیالہ
چراغ -
المِصْبَاحُ - چراغ - چوڑا نیزہ - صبح کی
شراب پینے کا بڑا پیالہ - ج - مَصَابِیْحُ
مَصَابِیْحُ النُّجُوْمِ - اعلام کواکب -
صَبَرَ (ض) صَبْرًا - عَلَی الاَمْرِ - بہادری
سے برداشت کرنا - صفت (ہ) صَابِرٌ
وَصَبِیْرٌ وَصَبُوْرٌ (عَنِ الشَّیْءِ)
رُکنا - الدَّابَّۃَ - جانور کو بلا چارہ
کے باندھے رکھنا - ہٗ - مجبور کرنا -
لازم ٹھہرانا - ہٗ عَنِ الاَمْرِ - روکنا -
قُتِلَ صَبْرًا - وہ قتل کرنے کے لیے
بند کیا گیا - حُلِفَ صَبْرًا - اس کو
قسم کھانے کے لیے بند کیا گیا -
صَبَرَ (ن) صَبْرًا وَصَبَارَۃً - بِہٖ
ضامن بننا - ہٗ - ضامن دینا -
اُصْبُرْنِیْ - مجھ کو ضامن دو -
صَبَّرَہٗ - صبر دلانا - صبر کرنے کے لیے کہنا -
- المَیِّتَ - مردہ کے پیٹ میں ایلوا رکھنا
تاکہ وہ سڑ نہ جائے - صَبَّرَ الکَاسَ
پیالہ کو کناروں تک بھرنا -
اَصْبَرَ - اللَّبَنُ - دودھ کی کھٹاس کا تیز ہوکر
کڑواہٹ تک پہنچنا - الشَّیْءُ - ایلوے
کی طرح کڑوا ہونا - ہٗ - صبر دلانا -
- الرجلُ - مصیبت میں پڑنا - بوتل
کو کارک سے بند کرنا - القَاضِیْ
فُلَانًا - قاضی کا خصم سے بدلہ دلانا -
صَابَرَہٗ - صِبَارًا وَمُصَابَرَۃً - صبر میں
غالب آنا -
تَصَبَّرَ - بناوٹی صبر کرنا - علیہ - صبر
کرنا -
اِصْطَبَرَ واصَّبَرَ - علیہ - صبر کرنا -
مِنْہُ - بدلہ لینا -
اِصْبَارَّ (اِصْبِیْرَارًا) - علیہ - صبر کرنا -

اِسْتَصْبَرَ - الشَّیْءُ - موٹا ہونا - سخت ہونا -
الصَّبْرُ - بہادری مصیبت کی خاموشی سے
برداشت - شَهْرُ الصَّبْرِ - ماہِ
رمضان - یَمِیْنُ الصَّبْرِ - قید کر
کے لی ہوئی قسم -
الصُّبْرُ والصُّبُرُ - چیز کا کنارہ - طرف
سفید بال - ج - اَصْبَارٌ - اَخَذَ
الشَّیْءَ بِاَصْبَارِہٖ - تمام کی تمام لے
لی - وَمَلَأَ الکَاسَ اِلٰی اَصْبَارِهَا
یعنی پیالے کو کنارے تک بھر دیا -
الصُّبْرُ والصُّبُرُ - کنکریلی زمین جو سخت
نہ ہو -
الصَّبْرُ - برف - ج - اَصْبَارٌ -
الصَّبِرُ - ایلوا - ج - صُبُوْرٌ - واحد
(صَبِرَۃٌ) اس کی با پرسکون نادر
طریقے پر آتا ہے -
الصُّبْرَۃُ - غلہ کا انبار - اَخَذَہٗ صُبْرَۃً
اس نے اس کو بے ناپے تولے سب کا
سب لے لیا - سخت پتھروں کا ڈھیر - ج -
صِبَارٌ -
الصَّابِرُ - فا - اَبُوْصَابِرٍ - نمک -
الصَّابُوْرَۃُ - سواری یا کشتی یا جہاز وغیرہ
میں رکھا ہوا بوجھ جس کی وجہ سے وہ
ادھر ادھر نہ جھک سکے -
الصَّبْرَۃُ والصَّبَارَۃُ - سردی کی شدت
صَبْرَۃُ الشِّتَاءِ - سردی کا درمیانی
زمانہ -
الصِّبَارُ - مص - کارک - ڈاٹ -
الصَّبَارَۃُ - ضمانت - سردی کی تیزی - (-
والصُّبَارَۃُ - چکنے پتھر -
الصُّبَارُ والصُّبَّارُ - الٰی - ناگ - پھنی -
واحد (صُبَارَۃٌ و صُبَّارَۃٌ)
الصَّبَارَۃُ - بنجر سخت زمین -
الصَّبُوْرُ - ج - صُبُرٌ - حلیم - بردبار - اللّٰہ
تعالیٰ کا اسم مقدس - (- والصَّبَّارُ)

بہت صبر کرنے والا۔
الصَّبُوْرُ۔ مِنَ الرجالِ۔ قتل کے لیے قید کیا ہوا۔
الصَّبِیْرُ۔ صبر کرنے والا۔ ضامن۔ قوم کا مکھیا اور چودھری۔ پہاڑ۔ ج۔ صُبَرَاءُ
الصَّبِیْرُ و الصَّبِیْرَةُ۔ چوڑی روٹی۔
أُمُّ صَبَّارٍ و أُمُّ صَبُّوْرٍ۔ مصیبت۔
المَصْبُوْرُ۔ قتل کے لیے قید کیا ہوا۔ ڈھیر لگایا ہوا۔ مؤنث (مَصْبُوْرَةٌ)
صَبْصَبَه، متفرق کرنا۔ تَصَبْصَبَ اللَّیْلُ۔ رات کا اکثر حصہ گذرنا۔ الحَرُّ۔ گرمی کا سخت ہونا۔ علینا فلانٌ۔ بہت جری ہونا۔
تَصَبْصَبَ۔ متفرق ہونا۔
الصَّبْصَابُ و الصَّبْصَبُ و الصُّبَاصِبُ سخت، مضبوط۔
صَبَعَ (ف) صَبْعًا۔ بہ و علیہ۔ انگلی سے اشارہ کرکے بتانا۔ صَبَعَهٗ (ف) صَبْعًا و مَصْبَعَةً۔ متکبر بنانا اور اسی سے ہے یہ قول "مَنْ وَلَّاهُ السُّلْطَانُ صَبَعَهُ الشَّیْطَانُ۔" بادشاہ جس کو حاکم بناتا ہے، شیطان اس کو متکبر بناتا ہے۔ انگلی پر مارنا۔
صَبَعَ الشیءَ۔ کسی چیز میں انگلی ڈالنا۔ ۔ بَیْنَ القومِ۔ غیر کو قوم کا پتہ دینا۔ ۔ فی الطعامِ۔ کھانے میں انگلی ڈالنا۔
الأَصْبَعُ و الإِصْبَعُ و الأُصْبُعُ و الإِصْبُعُ و الأَصْبَعُ و الأُصْبَعُ و الأَصْبِعُ و الإِصْبِعُ و الأُصْبِعُ۔ انگلی۔ مونث ہے، کبھی مذکر بھی مستعمل ہوتا ہے۔ ج۔ اَصَابِعُ۔ آصَابِعُ۔
آصَابِعُ۔ الفتیاتِ۔ ایک قسم کا پھول۔ اَصَابِعُ العَذَارٰی یا اَصَابِعُ العَرُوْسِ۔ ایک لمبے دانہ کا انگور۔
الأُصْبُوْعُ۔ انگلی۔ ج۔ اَصَابِیْعُ۔
المَصْبَعَةُ۔ غرور، تکبر۔
المَصْبُوْعُ۔ متکبر
صَبَغَ (ن ض ف) صَبْغًا و صِبْغًا۔ الثوبَ۔ کپڑے کو رنگنا۔ یَدَهٗ فی الماءِ۔ پانی میں ہاتھ ڈبونا۔ یَدَهٗ بالعَمَلِ۔ کام میں مشغول ہونا۔ فُلَانًا فِی النِّعَمِ۔ کسی کو نعمتوں سے چھپانا۔ صَبَغَ بالماءِ۔ پانی سے بپتسمہ دینا۔
صَبُغَ (ن) صَبْغَ۔ ضَرْعُ النَاقَةِ۔ اونٹنی کے تھن کا بھرنا اور خوش رنگ ہونا۔
صَبَّغَ۔ صَبَغَ کا مبالغہ (۔ اَصْبَغَ) النخلُ۔ کھجور کا پکنے لگنا۔ اَصْبَغَ علیہِ النِّعْمَةَ۔ کامل نعمت سے نوازنا۔
تَصَبَّغَ۔ فِی دِیْنِہٖ۔ کسی پر دین کا رنگ اچھی طرح چڑھنا اور مذہب میں پختہ ہونا۔
اَصْطَبَغَ۔ سالن لگانا۔ بکذا۔ رنگین ہونا۔
الصِّبْغُ و الصِّبَغُ۔ ج۔ اَصْبَاغٌ۔ و (الصِّبَاغُ) ج۔ اَصْبِغَةٌ۔ و (الصِّبْغَةُ)، رنگ۔ الصِّبْغُ سالن جیسے سرکہ وغیرہ۔
الصِّبْغَةُ۔ نوع۔ ملت، دین، بپتسمہ کا رنگ۔
الصُّبْغَةُ۔ کچی پکی کھجور۔
الصِّبَاغَةُ۔ رنگریزی۔
الصَّابِغُ۔ فا۔ رنگنے والا۔
الصَّبِیْغُ۔ رنگا ہوا۔ الصَّبَّاغُ۔ رنگنے والا۔ جھوٹا۔
الأَصْبَغُ۔ بڑا سیلاب۔ مِنَ الطیورِ و الشاءِ۔ سفید دم کا پرندہ یا بکری۔ مِنَ الخیلِ۔ وہ گھوڑا جس کی پیشانی یا اطراف کان سفید ہوں۔ مؤنث۔ صَبْغَاءُ ج۔ صُبْغٌ۔
المَصْبَغَةُ۔ رنگائی کا کارخانہ۔
صَبَنَ (ض) صَبْنًا۔ الشیءَ عنہُ۔ روکنا باز رکھنا۔ دوسری طرف پھیر دینا۔ المقامِرُ الکَعْبَیْنِ۔ جواری کا پانسہ کو ہاتھ میں لے کر پھینکنے کے لیے درست کرنا۔
اِنْصَبَنَ و اصْطَبَنَ۔ عنہُ۔ پھر جانا۔
الصَّابُوْنُ۔ صابن۔ کلمہ فارسی ہے۔ اس کے لیے عربی "غَاسُوْلٌ" ہے (صَابُوْنَةٌ) ایک ٹکڑا۔ صابن بنانے یا بیچنے والا۔ الصَّبَّانُ اور الصَّابُوْنِیُّ۔
الصَّابُوْنِیَّةُ۔ ایک قسم کا پودا جس کو صابن کی طرح استعمال کرتے ہیں۔
المَصْبَنَةُ۔ صابن سازی کا کارخانہ۔
صَبَا یَصْبُوْ صَبْوَةً و صُبُوَّةً و صُبُوًّا ۔ اِلَیْہِ و لَہٗ۔ مشتاق ہونا۔
صَبَا یَصْبُوْ صَبْوًا و صُبُوًّا و صِبًا و صَبَاءً۔ بچپن کی طرف مائل ہونا۔ بچوں کی خصلت والا ہونا۔ صفت مذکر (صَابٍ)، صفت مؤنث (صَابِیَةٌ)
صَبَتْ صَبَاءً و صُبُوًّا۔ الرِیحُ۔ پروائی ہوا چلنا۔
صُبِیَ و اَصْبَیَ۔ القومُ۔ پروائی ہوا کا لگنا۔ اَصْبَیَ الرجلُ۔ بچہ والا ہونا۔ اَصْبَیَ الشیءُ فُلَانًا۔ کسی شے کا کسی کو شوق میں ڈالنا۔
صَبِیَ یَصْبٰی صَبَاءً و اسْتَصْبٰی۔ بچوں کی طرح کام کرنا۔ صَبِیَ الیہِ۔ مشتاق ہونا۔ اسْتَصْبَاهُ۔ بچوں جیسا سلوک کرنا۔ بچہ سمجھنا۔
صَابَیٰ مُصَابَاةً۔ نیزہ مارنا۔ نیزہ کو مارنے کے لیے جھکانا۔ السیفَ۔ تلوار کو میان میں الٹی طرف کرنا۔ الکلامَ۔ بے قاعدہ بولنا۔

تَصَبّیٰ تَصَبِّیًا وتَصَابیٰ تَصَابِیًا۔ کھیل
کود کی طرف مائل ہونا — المرأۃُ
عورت کو فریب دینا یا فریفتہ کر لینا۔
تَصَبَّا۔ الشیءُ۔ شوق میں ڈالنا۔
الصَّبَا۔ مص۔ پُروائی ہوا۔ اس کے مخالف
سمت چلنے والی ہوا دَبُور ہے۔
تثنیہ۔ صَبَوَانِ و صَبَیَانِ۔ ج۔
صَبَوَاتٌ و اَصْبَاءٌ۔
الصِّبَا۔ شوق۔ الصِّبَاءُ و الصَّبَاءُ۔
بچپن۔
الصَّبْوَۃُ۔ مص۔ بچپن۔
الصَّبِیُّ۔ بچہ۔ ج صُبْیَانٌ و صِبْیَانٌ و
صُبْوَانٌ و صِبْوَانٌ و اَصْبِیَۃٌ و
صِبْیَۃٌ و صَبْیَۃٌ و صُبْیَۃٌ و
صِبْوَۃٌ و اَصْبٍ۔ مؤنث صَبِیَّۃٌ
ج۔ صَبَایَا۔ الصَّبِیَّۃُ۔ لڑکی۔
الصَّبِیُّ۔ تلوار کی دھار۔ پاؤں کا پنجہ۔
الصَّبِیَّانِ۔ ٹھوڑی کے قریب داڑھی
کے کنارے۔
الصُّبَیْبَۃُ و الاُصَیْبِیَۃُ۔ چھوٹے لڑکے۔
الصَّابِیَۃُ۔ شمال مشرقی ہوا۔
صَتَّہٗ (ن) صَتًّا۔ زور سے دھکیلنا۔ ہاتھ
سے مارنا — ہٗ بکلام او بدَاھِیَۃٍ۔
کسی پر تہمت لگانا یا کسی پر مصیبت
ڈالنا۔
صَاتَّہٗ مُصَاتَّۃً و صِتَاتًا۔ کسی سے
جھگڑنا۔
تَصَاتَّ۔ القومُ۔ آپس میں جھگڑنا۔ لڑنا۔
الصَّتُّ و الصِّتُّ و الصُّتَّۃُ۔ جماعت۔
الصِّتُّ و الصُّتَّۃُ۔ ضد۔ ہٹ۔
الصَّتِیْتُ۔ درپے۔ کہتے ہیں "ھُوَ بِصَتِیْتِہٖ"
یعنی وہ اس کا درپے ہے — الصَّتِیْتُ
جماعت۔ آواز۔ شور۔
المِصْتِیْتُ۔ کاموں میں مستعد و چست۔
صَتَعَہٗ (ف) صَتْعًا۔ پچھاڑنا — ہٗ۔
کسی کا قصد کرنا — تَصَتَّعَ۔ کسی
کام میں تردد کرنا۔
الصَّتَعُ۔ قوی نوجوان۔ گورخر۔
صَتَّمَ۔ الشیءَ۔ چیز کو مکمل کرنا۔
تَصَتَّمَ۔ تیز دوڑنا۔
الصَّتْمُ و الصَّتَمُ۔ سخت مضبوط۔
خوب مضبوط۔
الصَّتْمَۃُ و الصَّتِیْمَۃُ۔ سخت چٹان۔
المُصَتَّمُ۔ مفع۔ غیر نافذہ گلی یا وادی۔
صَحَجَ (ن) صَحْجًا۔ لوہے کو لوہے پر مارنے
سے ان میں سے آواز کا نکلنا۔
الصُّحْجُجُ و الصَّحِیْجُ۔ لوہے پر لوہے
کے پڑنے کی جھنکار۔
صَحَّ (ض) صُحًّا و صِحَّۃً و صَحَاحًا۔
تندرست ہونا — الشیءُ۔ چیز کا ہر
عیب سے بری اور سالم ہونا۔ الخبرُ
خبر کا مطابق واقعہ کے ثابت ہونا۔ صفت
(صَحِیْحٌ و صَحَاحٌ)
صَحَّحَ۔ المریضَ۔ بیمار کی بیماری کو دور کرنا۔
— الکتابَ۔ کتاب کی غلطی کو ٹھیک
کرنا۔
اَصَحَّہٗ اِصْحَاحًا۔ کسی کو تندرست کرنا یا
پانا۔ مرض کو زائل کرنا۔ اَصَحَّ الرجلُ
آدمی کے بال بچوں یا اس کے مویشی کا
تندرست ہونا۔
تَصَحَّحَ۔ بکذا۔ کسی چیز سے علاج کرنا۔
اِسْتَصَحَّ۔ مِنْ مَرَضِہٖ۔ بیماری سے
تندرست ہونا — الکلامَ۔ کلام کو
صحیح پانا۔
الصِّحَّۃُ۔ تندرستی — الصَّحَاحُ۔ مِنَ
الطریقِ۔ دشوار راستہ۔
الصَّحِیْحُ۔ تندرست۔ عیب سے پاک۔ قابل
اعتماد۔ اَصِحَّاءُ و صِحَاحٌ و اَصِحَّۃٌ
و صَحَائِحُ۔
المَصَحُّ۔ صحت کی جگہ۔
المَصَحَّۃُ و المَصِحَّۃُ۔ صحت بخشنے
والی۔ صحت قائم رکھنے والی۔ کہتے ہیں۔
الصَّوْمُ مَصَحَّۃٌ۔ روزہ تندرستی کا
باعث ہے — اَرْضٌ مُصَحَّۃٌ۔
وبائی امراض سے پاک زمین یا وہ مقام جہاں
بیماریاں کم پیدا ہوتی ہیں۔
صَحِبَہٗ صُحْبَۃً و صَحَابَۃً و صِحَابَۃً و
صَاحَبَہٗ مُصَاحَبَۃً۔ ساتھی ہونا۔ دوستی
کرنا۔ ساتھ زندگی گذارنا۔
صَحَبَ (ف) صَحْبًا — المَذْبُوْحُ۔ کھال
کھینچنا۔
اَصْحَبَ۔ الرجلُ۔ ساتھی والا ہونا۔ بیٹے
کا بالغ ہو کر اپنے مثل ہونا۔ بدقت تمام
مطیع و فرمانبردار ہونا — الماءُ۔ پانی کا
کائی والا ہونا — فلانًا۔ محفوظ رکھنا
— ہٗ عَنْ کَذَا۔ منع کرنا۔ روکنا۔
— ہٗ الشیءَ۔ ساتھ کر دینا۔ اَصْحَبَ
الزِّقُّ۔ مشک پر بال چھوڑ دینا۔
تَصَحَّبَ۔ منہٗ۔ شرم کرنا۔ فلانٌ مَا
یَتَصَحَّبُ مِنْ شَیْءٍ۔ فلاں شخص کسی
چیز سے نہیں بچتا، نہ شرماتا۔
اِصْطَحَبَ — فُلانًا۔ حفاظت کرنا۔
اِصْطَحَبُوْا۔ ایک دوسرے کے ہمراہ
ہونا۔ ایک دوسرے کا ساتھی ہونا۔
اِسْتَصْحَبَہٗ۔ ساتھی بننا۔ ساتھی بننے کے
لیے کہنا۔ ساتھی بنانا۔ اِسْتَصْحَبَہُ الشیءَ
کسی چیز کو اپنے ساتھ رکھنے کے لیے
کہنا — الشیءَ۔ کسی چیز کو ساتھ کر دینا۔
الصَّاحِبُ۔ فا۔ ساتھی۔ ساتھ زندگی گذارنے
والا۔ مالک۔ گورنر۔ وزیر۔ صاحب حماۃ
حاکم حماۃ — صَاحِ۔ ترخیم صاحب کی۔
ج۔ صَحْبٌ و اَصْحَابٌ و صُحْبَۃٌ و
صِحَابٌ و صُحْبَانٌ و صِحَابَۃٌ و
صَحَابَۃٌ۔ اور اَصْحَابٌ کی جمع
اَصَاحِیْبُ۔

الصَّاحِبَةُ۔ مؤنث الصَّاحِبُ۔ بیوی۔ ج۔ صَاحِبَاتٌ وصَوَاحِبُ۔

الصَّحَابَةُ۔ وہ بزرگ حضرات جن کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دیدار اور آپ کی صحبت نصیب ہوئی ہو۔ اور ایمان لائے ہوں، پھر ایمان ہی پر ان کا خاتمہ بھی ہوا ہو۔

الصَّحَابِيُّ۔ صحابہ کی طرف منسوب۔ ایک صحابی۔

المُصَاحِبُ۔ فا۔ ساتھ رہنے والا۔ دشواری سے مطیع و فرمانبردار ہونے والا۔

المُصْحَبُ۔ مفع۔ وہ پاگل جو اپنے دل سے باتیں کرے۔ عُودٌ مُصْحَبٌ۔ وہ لکڑی جس کا چھلکا چھیلا نہ گیا ہو۔ أَدِيمٌ مُصْحَبٌ۔ وہ چمڑا جس پر سے بال دور نہ کیے جائیں۔

المُصْحِبُ والمِصْحَابُ۔ تابع۔ ذلیل۔ أَدِيمٌ مُصْحِبٌ۔ جس چمڑے پر بال ہوں۔

المَصْحُوبُ۔ مفع۔ أَدِيمٌ مَصْحُوبٌ۔ وہ چمڑا جس پر سے بال نہ اکھیڑے گئے ہوں۔ عُودٌ مَصْحُوبٌ۔ وہ لکڑی جس کا چھلکا نہ اتارا گیا ہو۔ "اِذْهَبْ مَصْحُوبًا و مُصَاحَبًا"۔ صحیح سالم جاؤ۔

(صَحَرَ (ف) صَحْرًا۔ اللبنَ۔ دودھ ابالنا۔ صَحَرَتْهُ الشمسُ۔ دھوپ کا کسی کے دماغ کو تکلیف پہنچانا۔

صَحَرَ (ف) صَحِيْرًا و صُحَارًا۔ الحمارُ۔ گدھے کا زور سے رینگنا۔

صَحِرَ (س) صَحَرًا۔ سرخی مائل مٹیالہ رنگ ہونا۔ صفت۔ (أَصْحَرُ) مؤنث صَحْرَاءُ۔ ج۔ صُحْرٌ۔ رنگ (الصُّحْرَةُ)

أَصْحَرَ۔ صحرا کی طرف نکلنا۔ المکانُ۔ جگہ کا وسیع و کشادہ ہونا۔ الأمرَ و بِالأمرِ۔ ظاہر ہونا۔ الرجلُ۔ کانا ہونا۔

اِصْحَارَّ اِصْحِيْرَارًا۔ سرخی مائل مٹیالے رنگ والا ہونا۔

الصَّحْرَاءُ۔ بیابان جس میں نبات نہ ہو۔ ج۔ صَحَارَى و صَحَارٍ و صَحَارِيٌّ و صَحْرَاوَاتٌ۔

الصَّحِيْرَةُ۔ ابلا ہوا دودھ جس میں گھی اور آٹا ملایا جائے۔

المُصَاحِرُ۔ اپنے مقابل سے بیابان میں لڑنے والا اور دھوکا نہ دینے والا۔

المُصْحَرُ۔ شیر۔

صَحْصَحَ۔ الأمرُ۔ ظاہر ہونا۔

الصَّحْصَحُ و الصَّحْصَاحُ و الصَّحْصَحَانُ نباتات سے خالی ہموار زمین۔ ج صَحَاصِحُ۔ التُّرَّهَاتُ الصَّحَاصِحُ وتُرَّهَاتُ الصَّحَاصِحِ۔ خرافات زٹلیات۔

الصُّحْصُحُ و الصُّحْصُوحُ ۔ مِنَ الرجالِ۔ باریک بین آدمی۔

المُصَحْصِحُ۔ سچی محبت رکھنے والا۔ بے ہودہ گو۔

صَحَّفَ۔ الکلمةَ۔ کلمہ کے پڑھنے یا لکھنے میں غلطی کرنا۔

أَصْحَفَ۔ الکتابَ۔ کتاب میں صحیفوں کو جمع کرنا۔

تَصَحَّفَ۔ القارِئ۔ قاری کا پڑھنے میں غلطی کرنا۔

الصَّحْفَةُ۔ بڑا پھیلا ہوا پیالہ جو پانچ آدمیوں کو سیر کرنے کے لیے کافی ہو۔ ج۔ صِحَافٌ۔ الصِّحَافُ۔ پانی کے چھوٹے چھوٹے چشمے۔

الصِّحَافَةُ۔ اخبار نویسی۔ عَالَمُ الصِّحَافَةِ اخبار نویس لوگ۔

الصَّحِيْفَةُ۔ لکھا ہوا کاغذ۔ ورق۔ صَحِيْفَةُ الوَجْهِ۔ چہرے کی کھال۔ کہتے ہیں: "صُنْ صَحِيْفَةَ وَجْهِكَ"۔ یعنی اپنے چہرے کی آبرو کو محفوظ رکھو۔ ج۔ صَحَائِفُ و صُحُفٌ۔

الصَّحِيْفُ۔ سطح زمین۔

الصَّحَّافُ۔ پڑھنے میں غلطی کرنے والا۔ کتب فروش۔

الصَّحَفِيُّ۔ کتابوں کے مطالعہ سے نہ کسی استاد سے علم حاصل کرنے والا۔ د۔ والمُصَحِّفُ)، پڑھنے میں خطا کرنیوالا۔

المَصْحَفُ و المِصْحَفُ و المُصْحَفُ۔ کتاب۔ مجلّد کتاب۔ قرآن مجید۔ ج مَصَاحِفُ۔

المُصَحَّفُ۔ مفع۔ بدلا ہوا۔

صَحِلَ (س)، صَحَلًا۔ صَوْتُهُ۔ بیٹھی ہوئی اور سخت آواز والا ہونا۔ صفت (صَحِلٌ و أَصْحَلُ)

اِصْطَحَمَ۔ الرجلُ۔ سیدھا کھڑا ہونا۔

اِصْحَامَّ۔ اِصْحِيْمَامًا۔ النباتُ۔ پودہ کا بہت ہرا ہونا۔ سبزی کا زردی سے ملنا صفت (أَصْحَمُ) مؤنث صَحْمَاءُ رنگ (الصُّحْمَةُ)۔ الأرضُ۔ زمین کا متغیر نباتات والی ہونا۔ الزرعُ۔ کھیتی پر سردی کا اثر ہو کر خشک ہونا شروع ہونا۔

صَحَنَهُ (ف) صَحْنًا۔ مارنا۔ صَحَنَهُ بِرِجْلِهِ۔ پاؤں سے مارنا۔ الرجلَ۔ کسی کو پیالہ میں کچھ دینا۔ ہ دِيْنَارًا۔ کسی کو دینار دینا۔ بَيْنَهُمْ۔ اصلاح کرنا۔

الصَّحْنُ۔ چھوٹا پیالہ۔ بڑا پیالہ۔ گھر کا اندرونی حصہ، اور اسی سے ہے "فرشٌ وَاسِعُ الصَّحْنِ"۔ صَحْنُ الدارِ۔ گھر کا صحن۔ الصَّحْنُ مِنَ الأرضِ ہموار زمین۔ ج۔ صُحُوْنٌ۔

الصَّحْنَانِ۔ جھانجھ۔ ایک قسم کا باجا۔

صَخَّنَا - الأُذُنَيْنِ - کانوں کے اندرونی حصے۔
فرسٌ صَخُونٌ - لات مارنے والا گھوڑا۔
الصَّخْنَى و الصَّخْنَاةُ و الصَّخْنَاءَةُ - نمک لگی ہوئی چھوٹی مچھلی۔
المِصْحَحَةُ - بڑے پیالہ کے مانند ایک برتن۔
صَحَا يَصْحُو صَحْوًا (ن) و صُحُوًّا و صَحِيَ يَصْحِي (س) صَحًا و أَصْحَى إِصْحَاءً - اليومُ - دن کا بے بادل والا ہونا۔ صفت (صَحْوٌ و صَاحٍ و مُصْحٍ) - السکرانُ - نشہ اتر جانا - الرجلُ - بچپن کی جہالت کو چھوڑنا۔ باطل کو چھوڑنا۔ افاقہ پانا۔ صفت (صَاحٍ) ج - صَاحُونَ و صُحَاةٌ مؤنث - صَاحِيَةٌ ج - صَاحِيَاتٌ و صَوَاحٍ۔
أَصْحَاهُ - ہوش میں لانا۔ افاقہ دینا۔
المَصْحُو - بے ابر صاف دن۔
المَصْحَاةُ - افاقہ کا سبب - المِصْحَاةُ - پانی پینے کا پیالہ۔
صَخَّ (ن) صَخًّا - الحديدَ بالحديدِ - لوہے پر لوہے کو مارنا - الصوتُ الأذنَ - آواز کا کان کو بہرا کر دینا۔ (صَخًّا و صَخِيخًا) الحديدُ - لوہے پر سخت چیز مارنے سے لوہے کا بجنا - لحديثه - بات کے لیے کان لگانا۔
الصَّخَّةُ - اسم مرة۔ باری۔ ر - و الصَّخُّ و الصَّخِيخُ - پتھر یا لوہے کی آواز۔
الصَّخِيخُ - ڈرے ہوئے کوے کی آواز۔
الصَّاخَّةُ - بہرا کر دینے والی سخت چیخ۔ مصیبت۔ قیامت۔
صَخِبَ (س) صَخَبًا - چیخنا۔ شور مچانا۔
صَاخَبَهُ مُصَاخَبَةً - ایک دوسرے پر شور مچانا۔
تَصَاخَبَ - القومُ - باہم شور کرنا۔ اور ایک دوسرے کو مارنا۔
اِصْطَخَبَتِ - الطيرُ او الضفادعُ - پرندوں یا مینڈکوں کا مخلوط آوازیں کرنا۔
الصَّخَبُ - مص - شور۔
الصَّاخِبُ و الصَّخِبُ و الصَّخَّابُ و الصَّخُوبُ و الصَّخْبَانُ (اخیر کی جمع صُخْبَانٌ) چلانے والا - شور مچانے والا۔ مؤنث (صَخِبَةٌ و صَخُبَّةٌ و صَخَّابَةٌ و صَخُوبٌ و صَخْبَى)
صَخِدَ (س) صَخَدًا و صَخَدَانًا - اليومُ - دن کا سخت گرم ہونا۔
صَخَدَتْهُ (ف) صَخْدًا - الشمسُ - جلانا - الصُّرَدُ - لٹورے کا آواز کرنا۔
صَخَدَ (ف) صُخُودًا - اليه - کان لگانا۔
أَصْخَدَ - الحرُّ - گرمی کا سخت و تیز ہونا۔ - الوجلُ - گرمی میں داخل ہونا - الحرباءُ - گرگٹ کا دھوپ کھانا۔
الصَّاخِدَةُ - دوپہر۔
الصَّخْدَانُ و الصَّخَدَانُ - سخت گرم دن - صَيْخَدُ - الشمس - چشمۂ آفتاب۔ هَاجِرَةٌ صَيْخُودٌ - سخت گرم دوپہر۔ صَيَاخِيدُ - صَيَاخِيدُ الحَرِّ - گرمی کی تیزی۔ کہتے ہیں " أَقْبَلَتْ صَيَاخِيدُ الحَرِّ - گرمی کی تیزی و سختی آگئی۔
المَصْخَدَةُ - دوپہر۔ ج۔ مَصَاخِدُ
المُصْطَخِدُ - سیدھا کھڑا ہونے والا۔
صَخَّرَهُ - مطیع کرنا۔
أَصْخَرَ - المكانُ - کسی جگہ کا بہت چٹانوں والا ہونا - صفت (مُصْخِرٌ) الصَّخْرَةُ و الصَّخَرَةُ - چٹان۔ ج۔ صَخْرٌ و صَخَرٌ و صُخُورٌ و صُخُورَةٌ و صَخَرَاتٌ - کہتے ہیں۔ " فلانٌ صَخْرَةُ الوادي " یعنی فلاں بہت مستقل ہے۔
الصَّخِرُ - مِنَ الأمكنةِ - چٹانی جگہ۔ " هُوَ صَخِرُ الوجهِ او صَخْرُ الوجهِ " وہ بے حیا ہے۔
الصَّاخِرُ - لوہے سے لوہا ٹکرانے کی آواز۔
الصَّاخِرَةُ - پانی پینے کے لیے مٹی کا برتن۔
صَخَفَ (ف) صَخْفًا - الأرضَ - زمین کھودنا۔
المِصْخَفَةُ - کھودنے کا آلہ - کدال۔ پھاوڑہ۔ ج۔ مَصَاخِفُ۔
صَخَمَتْهُ (ن) صَخْمًا - الشمسُ - دھوپ کا کسی کو جھلس دینا۔
اِصْطَخَمَ - الوجلُ - سیدھا کھڑا ہونا
صَخِيَ يَصْخَى - الثوبُ - کپڑے کا میلا کچیلا ہونا۔ صفت (صَخٍ)
الصَّخَاةُ - میل کچیل، ایک قسم کی سبزی۔
صَدَّهُ (ن) صَدًّا - عن كذا - ہٹانا۔ منع کرنا۔
صَدَّ (ن ض) صَدًّا و صُدُودًا - عَنْهُ - اعراض کرنا۔ مائل ہونا۔ صفت (صَادٌّ) ج۔ صُدَّادٌ - مؤنث - صَادَّةٌ ج صَوَادُّ و صُدَّادٌ۔
صَدَّ (ن ض) صَدِيدًا - مِنَ الشيءِ - چیخنا۔ چلانا۔
صَادَّهُ - مدافعت کرنا۔
صَدَّدَ - تالی بجانا - الجرحُ - زخم کا پیپ دینا۔
أَصَدَّهُ - عن كذا - منع کرنا۔ روکنا۔ - الجرحُ - زخم کا پیپ دینا یا اس کی پیپ کا بہنا۔
تَصَدَّدَ - لَهُ - درپے ہونا۔
اِصْطَدَّتِ - المرأةُ - عورت کا پردہ کرنا۔
الصَّدُّ - ھ ر - و الصُّدُّ، پہاڑ، بلند بادل

وادی کا کنارہ ۔ ج ۔ اَصْدَادٌ و صُدُوْدٌ ۔

اَلصَّدَدُ ۔ قصد، کہتے ہیں "هُوَ صَدَدُكَ" وہ تمہارا مقصود ہے ۔ ارادہ ۔ درپے، میلان سکتے ہیں "لَاُقِيْمَنَّ صَدَدَكَ" یعنی میں تیری کجی درست کردوں گا کنارہ قریب، سامنے، کہتے ہیں "دَارِیْ صَدَدَ دَارِهٖ ۔ میرا گھر اس کے گھر کے سامنے یا قریب ہے ۔

اَلصِّدَادُ ۔ پردہ ۔ ج ۔ اَصِدَّةٌ ۔

اَلصَّدُوْدُ ۔ روکنے والا ۔ چھوٹی کرتی ۔

اَلصَّدِيْدُ ۔ ہ ۔ کچلہو ۔ خون ملی پیپ ۔

صَدِيْدُ الْفِضَّةِ ۔ پگھلی ہوئی چاندی

اَلصُّدَّادُ ۔ سانپ، چھپکلی ۔ پانی کی طرف جانے والا راستہ ۔ ج ۔ صَدَائِدُ ۔

صَدِئَ (س) صَدَأً و صُدُوْءًا (ک) صَدَاءَةً

ـ الْحَدِيْدُ ۔ لوہے کا زنگ آلود ہونا صفت (صَدِئٌ) مؤنث صَدِئَةٌ

ـ الشَّيْءُ ۔ کسی چیز کا رنگ میں زنگ کے مشابہ ہونا ۔ زنگاری رنگ کا ہونا ۔ صفت (اَصْدَأُ) مؤنث صَدْاءُ ۔

ـ الرَّجُلُ ۔ سیدھا کھڑا ہو کر دیکھنا ۔

صَدَأَ (ف) صَدْأً و صَدَّأَ و تَصْدِئَةً

ـ الشَّيْءَ ۔ زنگ دور کرنا ۔ الْمِرْآةَ ۔ آئینہ کو صاف کرنا

اَصْدَأَهٗ ۔ مورچہ والا جیسا بنانا ۔

تَصَدَّأَ لَهٗ ۔ درپے ہونا ۔

اَلصَّدَأُ ۔ زنگ ۔ مورچہ ۔ رجلٌ صَدَأٌ ۔ نازک جسم آدمی ۔

اَلصَّدِئُ ۔ زنگ لگی ہوئی چیز ۔ الصُّدْأَةُ زنگاری رنگ ۔

صَدَحَ (ف) صَدْحًا و صُدَاحًا ۔

الرجلُ او الطائرُ ۔ آدمی یا پرندہ کا بلند آوازی سے سُر نکالنا ۔ صفت (صَادِحٌ و صَدَّاحٌ و صَيْدَحٌ و صَيْدَاحٌ و صُدُوْحٌ و مِصْدَحٌ و مِصْدَاحٌ)

اَلصَّدَحُ ۔ علم، نشان، خالی مکان پتھریلی پہاڑی ۔ شيءٌ صَدَحٌ ۔ کالی چیز ۔ ج ۔ صِدْحَانٌ ۔

اَلصَّدْحَةُ و الصُّدْحَةُ و الصَّدَحَةُ تعویذ کے طور پر استعمال کیا جانے والا منکا یا مُہرہ ۔

صَدَرَ (ن ض) صَدْرًا و مَصْدَرًا ۔

عَنِ الْمَكَانِ وعَنِ الْمَاءِ ۔ واپس پھرنا

ـ اِلَى الْمَكَانِ ۔ جانا ۔ الرجلُ عَنْ كَذَا ۔ واپس کرنا ۔ (ن) صُدُوْرًا

الْاَمْرُ ۔ پیدا ہونا ۔ واقع ہونا ۔ مِنْهُ ظاہر ہونا ۔ عنهُ ۔ پیدا ہونا نتیجہ نکلنا ۔ صَدَرَهٗ صَدْرًا ۔ سینہ پر مارنا ۔

صُدِرَ ۔ سینہ میں درد ہونا ۔ صفت (مَصْدُوْرٌ)

صَدَّرَهٗ ۔ واپس کرنا آگے بڑھا کر صدر مجلس بنانا ۔ صَدَّرَ الْكِتَابَ بِكَذَا ۔ کتاب میں دیباچہ لگانا ۔ الفرسُ ۔ گھوڑے کا آگے بڑھنا ۔

اَصْدَرَهٗ ۔ عن كذا ۔ واپس کرنا ۔

اَصْدَرَ الْاَمْرَ ۔ ظاہر کرنا ۔ الرجلَ لے جانا ۔ فلانٌ يُوْرِدُ وَلَا يُصْدِرُ ۔ فلاں کام شروع کرتا ہے مگر پورا کر کے نہیں چھوڑتا ۔

صَادَرَهٗ ۔ علی الشيء وبه ۔ اصرار کے ساتھ مطالبہ کرنا ۔

تَصَدَّرَ ۔ صدر مجلس میں بیٹھنا ۔ تَصَدَّرَ الْمَجْلِسَ ۔ مجلس میں سینہ نکال کر بیٹھنا ۔

ـ الفرسُ ۔ گھوڑے کا آگے سینہ نکالنا ۔

اَلصَّدْرُ ۔ ہ ۔ ہر چیز کا سامنے سے اوپر کا حصہ ۔ سینہ ۔ ہر چیز کا شروع ۔ ہر چیز کا ٹکڑا ۔ صَدْرُ الْقَوْمِ ۔ قوم کا رئیس ۔

اَلصَّدْرُ الْاَعْظَمُ ۔ وزیر اعظم ۔

ج ۔ صُدُوْرٌ ۔ نَبَاتُ الصَّدْرِ افکار ۔ ذَاتُ الصَّدْرِ ۔ سینہ کی ایک بیماری ۔ صُدُوْرُ الْوَادِیْ ۔ وادی کی اونچی اور سامنے کی جگہیں ۔

بَعِيْدُ الصَّدْرِ ۔ غیر مہربان ۔

اَلصَّدَرُ ۔ پانی سے واپسی ۔ مسافر کی واپسی ۔

اَلصَّادِرُ ۔ فا ۔ واپس ہونے والا ۔ اس کا زیادہ تر اطلاق پانی سے واپس ہونے پر ہے ۔ اس کا مقابل وَارِدٌ ہے ۔ یعنی پانی پر آنے والا ۔ "مَالَهٗ صَادِرٌ وَلَا وَارِدٌ" اس کے پاس کچھ نہیں ۔

اَلصُّدْرَةُ ۔ مِنَ الْاِنْسَانِ ۔ سینہ یا سینہ کا بالائی حصہ ۔

اَلصُّدْرَةُ ۔ سینہ کو ڈھانکنے والا کپڑا ۔ مثلاً واسکٹ ۔ صُدْرِيَّةٌ ۔ واسکٹ ۔

اَلتَّصْدِيْرُ ۔ اونٹ کا تنگ ۔

اَلصِّدَارُ ۔ صدری ۔ اونٹ کے سینہ کا نشان ۔

اَلصَّدَارَةُ ۔ تقدم ۔ وزیر اعظم کا عہدہ (والصَّدِيْرَةُ) ج ۔ صَدَائِرُ ۔ سینہ کا اوپر کا حصہ ۔

الْاَصْدَرُ ۔ مضبوط بڑے سینہ والا ۔

الْاَصْدَرَانِ ۔ کنپٹیوں کی دو رگیں ۔

الْمَصْدَرُ ۔ جائے صدور ۔ ج ۔ مَصَادِرُ ۔

الْمُصْدِرُ ۔ فا ۔ کاموں کا پورا کرنے والا ۔

الْمُصَدَّرُ ۔ چوڑے سینہ والا ۔ مضبوط سینہ والا آگے بڑھنے والا گھوڑا ۔ شیر ۔ بھیڑیا ۔

صَدَعَ (ف) صُدُوْعًا ۔ الی کذا ۔ مائل ہونا ۔

صَدَعَ (ف) صَدْعًا ۔ الشيءَ ۔ پھاڑنا ۔ مگر جدا نہ کرنا ۔ القومَ ۔ متفرق کرنا ۔ الامرَ ۔ ظاہر کرنا ۔ بِالْحَقِّ ۔ حق کا کھلے طور سے اظہار کرنا ۔ فِی الْاَمْرِ ۔ کام کر گذرنا ۔ الْاَمْرُ

بالحقِّ - حق کا فیصلہ کرنا - فلانًا -
قصد کرنا - صَدَعَهٗ عَنْ کذا -
روکنا - النهرَ - عبور کرنا - فی
المکانِ - گذرنا - اللیلَ - رات
میں چلنا -
صُدِعَ و صُدِّعَ - درد سر لاحق ہونا - صفت
مَصْدُوْعٌ -
صَدَّعَ - الشیءَ - پھاڑنا - الفلاۃَ
او النھرَ - بیابان یا نہر کو عبور کرنا -
تَصَدَّعَ - القومُ - قوم کا متفرق ہونا -
تَصَدَّعَتِ الارضُ بفلانٍ - وہ
شخص زمین میں کہیں غائب ہوگیا یعنی بھاگ
گیا - تَصَدَّعَ و انصَدَعَ - الشیءُ
پھٹنا - انْصَدَعَ الصَّباحُ - صبح
کا روشن ہونا -
الصَّادِعُ - ف - قاضی - جبلٌ صَادِعٌ
لمبائی میں پھیلا ہوا پہاڑ - صُبْحٌ
صَادِعٌ - روشن صبح -
الصَّدْعُ - (ھ) سخت چیز کی دراڑ - پھٹن -
ج - صُدُوْعٌ - د - و الصَّدَعُ
چھریرے بدن کا آدمی - مضبوط جوان -
صَدَعَ الحدیدِ - لوہے کا زنگ -
الناسُ علیهم صَدْعٌ و احِدٌ -
لوگ ان کی عداوت پر متفق ہیں -
الصِّدْعُ - لوگوں کی جماعت - دو حصوں
میں چری ہوئی چیز کا ایک حصہ "رَأَیْتُ
بینهم صَدَعَاتٍ" میں نے ان میں
خواہشات و آراء میں اختلاف دیکھا -
"و اَصْلِحُوْا مَا فِیْکُمْ مِنَ الصَّدَعَاتِ"
اپنے آپس کے اختلافات کو دور کرو،
اور متحد و متفق ہو جاؤ -
الصِّدْعَۃُ - ج - صِدَعٌ و الصَّدِیْعُ
ج - صُدُعٌ - بکریوں کا ریوڑ - دو برابر
میں پھٹی ہوئی چیز کا نصف - الصَّدِیْعُ
درد سر والا - صبح - پھٹا ہوا کپڑا - زرہ کے
نیچے پہننے کا کپڑا -
الصُّدَاعُ - درد سر - التَّصْدَاعُ - تفریق -
المَصْدَعُ - سخت زمین میں نرم راستہ - ج -
مَصَادِعُ -
المِصْدَعُ - چوڑا پھل - خطیبٌ مِصْدَعٌ
بلیغ خطیب -
صَدَغَهٗ (ف) صَدْغًا - عن الامرِ -
واپس کرنا - ہٹانا - سیدھا کرنا -
صَدَغَهٗ (ف) صَدْغًا - کندھے سے
کندھا ملا کر چلنا -
صَدَغَ (ن) صَدْغًا و صُدُوْغًا - الی
الشیءِ - مائل ہونا -
صَدُغَ (ك) صَدَاغَۃً - الرجلُ -
کمزور ہونا -
صُدِغَ - کنپٹی کے درد والا ہونا -
صَادَغَهٗ - شانے سے شانہ ملا کر چلنے
میں مقابلہ کرنا -
الصُّدْغُ - کنپٹی - کنپٹی پر لٹکنے والے بال -
ج - اَصْدَاغٌ -
الصَّدَغُ - ٹیڑھاپن - کجی -
الصِّدَاغُ - کنپٹی پر نشان
الصَّدِیْغُ - کمزور، ناتوان، تین دن کا بچہ -
الاَصْدَغَانِ - کنپٹی کی دو رگیں -
المِصْدَغَۃُ - تکیہ -
صَدَفَ (ن ض) صَدْفًا و صُدُوْفًا -
پھر جانا -
صَدَفَ (ض) صَدْفًا - عنهُ - اعراض
کرنا - فلانًا - پھیر دینا - ہٹانا -
اَصْدَفَهٗ - عنهُ - پھیر دینا - ہٹا دینا
صَادَفَهٗ - ارادہ سے یا اتفاقیہ ملاقات کرنا -
تَصَادَفَا - باہم ملاقات کرنا -
تَصَدَّفَ - عنْ - اعراض کرنا -
الصَّدَفُ - سیپی - واحد صَدَفَۃٌ
ج - اَصْدَافٌ - صَدَفَۃُ الاُذُنِ -
کان کا جوف - الصَّدَفُ فی
الخَیْلِ - گھوڑوں کی رانوں کے درمیان
کی نزدیکی اور سموں کا بُعد - الصَّدَفُ
و الصَّدَفَۃُ - جانب - کنارہ -
الصَّدَفُ و الصُّدُفُ و الصُّدْفُ
و الصَّدْفُ - پہاڑ کا کنارہ -
الاَصْدَافُ - سمندر کی موجیں - الصِّدْفَۃُ
اتفاقی ملاقات -
الصَّدُوْفُ - گندہ ذہن - بہت اعراض
کرنے والا -
المَصْدُوْفُ - مفع - چھپا ہوا -
صَدَقَ (ن) صَدْقًا و صِدْقًا و
مَصْدُوْقَۃً و تَصْدَاقًا - سچ بولنا -
- فی وَعْدِهٖ و وَعِیْدِهٖ - پورا کرنا -
- فی الحَمْلَۃِ - حملہ میں بہادری
دکھانا - ہٗ النَّصِیْحَۃَ او المَحَبَّۃَ
بے لوث نصیحت یا محبت کرنا - ہٗ
الحدیثَ - سچی خبر دینا -
صَدَّقَهٗ - سچا ٹھہرانا - سچا سمجھنا -
صَادَقَهٗ صِدَاقًا و مُصَادَقَۃً - دوست
بننا - صَادَقَهٗ المَوَدَّۃَ - خالص
دوستی کرنا -
اَصْدَقَ - الابنۃَ - بیٹی کا مہر مقرر کرنا -
تَصَدَّقَ - خیرات دینا - علی الفقیرِ
بکذا - خیرات کے طور پر دینا -
تَصَادَقَا - ایک دوسرے سے دوستی
کرنا - تَصَادَقَا الحدیثَ اَوِ
المَوَدَّۃَ و فیها - ایک دوسرے سے
سچی بات کرنا اور سچی دوستی رکھنا -
الصَّدَقُ (ھ) سیدھا ٹھوس نیزہ - کامل
شے - ج - صُدُقٌ و صُدْقٌ و
صَدْقُوْنَ - مؤنث صَدْقَۃٌ - ج -
صَدْقَاتٌ -
الصِّدْقُ - سچ - فضیلت - صلاح - سختی
مضبوطی - رجلٌ صِدْقٌ - بڑا سچا
آدمی -

الصَّدَقَةُ۔ خیرات۔ ج۔ صَدَقَاتٌ۔
الصَّدُقَةُ والصُّدْقَةُ والصَّدْقَةُ
والصُّدُقَةُ۔ مہر۔ ج۔ اَصْدِقَةٌ
وصُدُقٌ۔
الصَّدَاقَةُ۔ سچی دوستی۔
الصَّادِقُ۔ فا۔ تَمْرٌ صَادِقُ الحَلاوَةِ۔
بہت شیریں کھجور۔ نِیَّةٌ صَادِقَةٌ
خالص نیت۔ حَمْلَةٌ صَادِقَةٌ
سخت حملہ۔
الصَّدُوقُ۔ ہمیشہ سچ بولنے والا۔ ج۔
صُدُقٌ وصُدْقٌ۔
الصَّدِیْقُ۔ پیارا دوست۔ ج۔ اَصْدِقَاءُ
وصُدَقَاءُ وصُدْقَانٌ۔ وجمع
اَصَادِقُ۔ مؤنث۔ صَدِیْقَةٌ۔
الصِّدِّیْقُ۔ ج۔ صِدِّیْقُوْنَ۔ بہت سچ
بولنے والا۔ سچائی میں کامل۔ عمل سے
اپنی بات کو سچا کر دکھلانے والا۔ بڑا
نیک۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کے پہلے خلیفہ حضرت ابوبکرؓ کا لقب۔
المِصْدَاقُ۔ کسی کی سچائی کا گواہ۔ ذُوْ
مِصْدَقٍ۔ بہادر جنگ جو۔ تیز دوڑنے
والا۔
المَصْدُوْقَةُ۔ (د) سچائی۔
صَدَمَهُ (ض) صَدْمًا۔ دفع کرنا۔ ہٹانا
آ پڑنا۔
صَادَمَهُ مُصَادَمَةً۔ مارنا۔
اِصْطَدَمَ وتَصَادَمَ۔ الفَارِسَانِ۔
ایک دوسرے کو مارنا۔ ایک دوسرے
کے مزاحم ہونا۔
الصِّدَامُ۔ جانوروں کے سر کی ایک بیماری
کا نام۔
الصَّدْمَةُ۔ اسم مرۃ۔ ایک دفعہ۔ صَرَعَهُ
بِصَدْمَةٍ۔ ایک ہی دفعہ میں
پچھاڑ دیا۔ اَعْطَاهُ دِنْقَ شَهْرَیْنِ
صَدْمَةً۔ وہ مہینہ کی روزی ایک

ہاتھ مار تھپڑ دے دی۔
الصُّدْمَتَانِ والصِّدْمَتَانِ۔ پیشانی کے
دونوں جانب۔
الاَصْدَمُ۔ وہ شخص جس کی پیشانی کے
دونوں جانب سے بال اڑ گئے ہوں۔
رَجُلٌ مِصْدَمٌ۔ جنگجو بہادر آدمی۔
صَدَّ الصِّدُّ وصَدًّا وصَدَّى —
بِیَدِهِ۔ دونوں ہاتھوں سے تالی بجانا۔
صَدِیَ یَصْدَی صَدًی۔ سخت پیاسا
ہونا۔ صفت۔ صَدٍ وصَادٍ و
صَدْیَانٌ۔ مؤنث۔ صَدْیَا و
صَادِیَةٌ۔ ج۔ صَوَادٍ۔ صَدِیَ۔
الشَّیْءُ۔ لمبا ہونا۔
صَادَهُ مُصَادَاةً۔ مقابلہ کرنا۔ مدارات
کرنا۔
صَدَّی تَصْدِیَةً۔ بِیَدِهِ۔ دونوں
ہاتھوں سے تالی بجانا۔
اَصْدَی۔ اِصْدَاءً۔ مرنا۔ الجَبَلُ۔
پہاڑ کا گونجنا۔ پہاڑ سے آواز
بازگشت آنا۔
تَصَدَّی۔ لَهُ۔ درپے ہونا۔ سامنے آنا۔
لِلاَمْرِ۔ کسی معاملہ کے لیے متوجہ ہونا۔
الصَّدَی۔ سخت پیاس۔ آواز بازگشت۔
دماغ۔ انسانی لاش، تعرض۔ ج۔
اَصْدَاءٌ۔ صَمَّ صَدَاهُ۔ اس کی
گونج خاموش ہوگئی ہے یعنی وہ مر گیا۔
اَصَمَّ اللّٰهُ صَدَاهُ۔ اللہ اس
کو مار دے۔
الصَّدَی۔ ایک بڑے سر کا الو جو تاریک
ویرانوں میں رہتا ہے۔ اس کو ہامہ
بھی کہتے ہیں۔ عربوں کا خیال تھا کہ جس
مقتول کا بدلہ نہ لیا جائے، اس کے
سر سے ایک الو پیدا ہوتا ہے جو اس
کے سر پر یہ کہتا رہتا ہے "مجھے پلاؤ
مجھے پلاؤ" تا آنکہ اس کے قاتل کو قتل

کیا جائے۔
صَرَّ (ن) صَرًّا۔ الصُّرَّةَ۔ تھیلی باندھنا۔
الدَّرَاهِمَ فِی الصُّرَّةِ۔ دراہم کو
تھیلی میں رکھنا۔ الفرسُ اُذُنَهُ و
بِاُذُنِهِ۔ گھوڑے کا کان کھڑے کرنا۔
النَّاقَةَ وبالنَّاقَةِ۔ اونٹنی کے تھن
باندھنا تاکہ اس کا بچہ دودھ نہ پی سکے۔
صَرَّ (ض) صَرًّا وصَرِیْرًا۔ الشَّیْءُ۔
چوں چوں کرنا۔ الرَّجُلُ۔ زور سے
چلانا۔ پیاسا ہونا۔ الاُذُنُ۔ کان بجنا۔
صُرَّ۔ النَّبَاتُ۔ پودہ کو ٹھنڈی ہوا کا مار
جانا۔ صَرَّتِ النَّاقَةُ۔ آگے بڑھنا۔
صَرَّرَ۔ اُذُنَهُ۔ سننے کے لیے کان
کھڑے کرنا۔
صَارَّهُ مُصَارَّةً۔ علی کذا۔ مجبور کرنا۔
اَصَرَّ۔ علی الاَمْرِ۔ اپنے ارادہ پر جما رہنا۔
برائی اور گناہوں میں اس کا استعمال
زیادہ تر ہے۔ السُّنْبُلُ۔ خوشوں
کا خار نکالنا۔ الفرسُ۔ گھوڑے کا
سننے کے لیے کان کھڑے کرنا۔
الصِّرُّ والصِّرَّةُ۔ ٹھنڈ۔ رِیْحٌ صِرٌّ۔
سخت ٹھنڈی ہوا یا تیز آواز والی ہوا۔
الصِّرَّةُ۔ زور کی چیخ۔
الصَّرَّةُ۔ شور غل چیخ پکار۔ لڑائی کی سختی یا
گرمی وغیرہ کی تیزی۔ ترش روئی۔ جماعت
تعویذ کے مہرے۔
الصُّرَّةُ۔ تھیلی۔ بٹوہ۔ ج۔ صُرَرٌ۔
یَمِیْنٌ صِرّی۔ سخت قسم۔
الصَّرَرُ۔ بالیاں جو اپنے خار نکال رہی
ہوں۔ واحد صَرَرَةٌ۔
الصَّارُّ۔ فا۔ گنجان درخت۔
الصَّارَّةُ۔ حاجت۔ پیاس۔ ج۔ صَوَارُّ۔
الصَّرُوْرُ والصَّارُوْرُ والصَّرُوْرِیُّ۔
الصَّارُوْرِیُّ۔ کنوارہ۔ جس نے
حج نہ کیا ہو۔

الصَّرَارِیُّ - ملّاح - ج - صَرَارِیُّونَ -
الصِّرَارُ - اونٹنی کے تھن باندھنے کی ڈوری -
وہ بلند جگہ جہاں پانی نہ چڑھ سکے -
ج - اِصَرَّةٌ -
الصَّرَّارُ - صَارٌ کا اسم مبالغہ - صَرَّارُ
اللیل - جھینگر - الصَّرَّارَةُ -
سانپ کھا جانے والا ایک قسم کا عقاب -
الصَّرِیْرَةُ - تھیلی میں رکھے ہوئے دراہم -
ج - صَرَائِرُ -
المَصَارُ - آنتیں -
المَصْرُوْرُ - مفع - بندھا ہوا - قیدی -
صَرَبَ (ض) صَرْبًا - کاٹنا، کمانا - دودھ کو
ترش بنانا - پیشاب یا دودھ کو روکنا -
بچہ کا کئی دن پاخانہ نہ کرنا -
صَرِبَ (س) صَرَبًا - اللَّبَنُ - دودھ کا
تھن میں جمع ہو جانا -
اَصْرَبَ - اِلَیْهِ مالًا - دینا -
ترش دودھ کا کھانا یا پینا -
اِصْطَرَبَ - اللَّبَنَ فِی الوَطْبِ - دودھ
کو ترش کرنے کے لیے برتن میں تھوڑا
تھوڑا جمع کرنا -
اِصْرَأَبَّ - الشیئُ - صاف اور چکنا ہونا -
الصَّرْبُ و الصَّرَبُ - بہت ترش دودھ -
سرخ گوند - ببول کا گوند - واحد (صَرْبَةٌ
وصَرَبَةٌ)
الصِّرْبُ - غریب عربوں کے تھوڑے گھر -
الصَّرِیْبُ - ترش دودھ - ج - صُرُبٌ -
المَصْرُوْبُ - مفع - جمع کیا ہوا کھٹا دودھ -
المِصْرَبُ - وہ برتن جس میں دودھ جمع کیا
جائے - ج - مَصَارِبُ -
صَرَّجَ - الحوضَ - حوض کو چونا مٹی ملا کر
بنانا - الحوض بالنُّوْرَةِ - حوض پر
چونے کی قلعی کرنا -
الصَّارُوْجُ - چونا مٹی ملا ہوا -
صَرُحَ (ك) صَرَاحَةً وصُرُوْحَةً -

صاف ہونا - خالص ہونا - واضح ہونا -
صفت (صَرِیْحٌ) ج - صُرَحَاءُ
مؤنث (صَرِیْحَةٌ)
صَرَحَ (ف) صَرْحًا - الامرَ - ظاہر کرنا
واضح کرنا -
صَرَّحَ - المُتَكَلِّمُ - متکلم کا صاف صاف
کہنا - بِمَا فِی نفسِهِ - ظاہر کرنا -
- الامرَ - واضح کرنا - الاَمْرُ -
واضح ہونا - ظاہر ہونا (متعدی و لازم) -
النَّهَارُ - دن میں بادل ہٹ کر صاف
دھوپ نکل آنا - الخَمْرُ - شراب
کے جھاگ دور ہونا - صَرَّحَتِ
السَّنَةُ - یعنی کال پڑ گیا اور سختی و تنگی
کے علاوہ کچھ نہ رہا - صَرَّحَ الرَّامِی -
تیرانداز کا نشانہ خطا کرنا - ایک مثل ہے کہ
صَرَّحَ الحَقُّ عَنْ مَحْضِهِ - یعنی حق
پوشیدگی کے بعد واضح ہو گیا -
اَصْرَحَ - الامرَ - بیان کرنا - صُرَاحًا
واضح کرنا -
صَارَحَهُ صُرَاحًا و مُصَارَحَةً - صاف
صاف بیان کرنا - شَتَمَهُ مُصَارَحَةً
او صُرَاحًا - یعنی اس نے رُو در رُو
گالی دی - صَارَحَ و صَرَّحَ بِمَا فِی
نَفْسِهِ - دل کی بات کو ظاہر کر دینا -
اِنْصَرَحَ - الحَقُّ - ظاہر ہونا - منکشف
ہونا -
تَصَرَّحَ - الزَّبَدُ عَنِ الخَمْرِ - شراب
پر سے جھاگ دور ہونا -
الصَّرْحُ - مص - محل - ہر بلند عمارت - ج -
صُرُوْحٌ -
الصَّرْحَةُ - سخت زمین - صَرْحَةُ
الدَّارِ - گھر کا صحن - ج صَرَحَاتٌ -
الصَّرْحُ و الصَّرَاحُ و الصِّرَاحُ و
الصُّرَاحُ - ہر خالص شے، کہتے ہیں -
کَاسٌ صُرَاحٌ - یعنی اس جنس یا مسالہ

میں کوئی ملاوٹ نہیں -
الصَّرَاحَةُ و الصُّرُوْحَةُ - خلوص، وضاحت
الصُّرَاحِیَّةُ - مِنَ الخَمْرِ - خالص شراب -
كِذْبٌ صُرَاحِیَةٌ - کھلا جھوٹ جس کو
لوگ جانتے ہوں - الصُّرَاحِیُّ - ظاہر
واضح - یَوْمٌ مُصَرِّحٌ و مُصَرَّحٌ - وہ
دن جس میں ابر نہ ہو -
صَرَخَ (ن) صُرَاخًا و صَرِیْخًا - زور سے
چیخنا - فریاد کرنا - القومَ - فریاد رسی
کرنا - مدد کرنا -
اَصْرَخَهُ - فریاد رسی کرنا - مدد کرنا -
تَصَرَّخَ - بتکلف چیخنا -
تَصَارَخَ و اِصْطَرَخَ - القومُ - ایک
دوسرے کو چلّا کر پکارنا، ایکدوسرے
سے مدد چاہنا -
اِسْتَصْرَخَ - مدد طلب کرنا -
الصَّارِخُ - فا - مرغ -
الصَّارِخَةُ - الصَّارِخُ کا مونث - فریاد
رسی - داد خواہی - داد خواہ کی آواز - تم
کہتے ہو - سَمِعْتُ صَارِخَةَ القَوْمِ -
میں نے قوم کی داد خواہی کی آواز سنی -
الصَّرَّاخُ - بہت چیخنے والا - مور -
الصَّرِیْخُ (ه) فریاد رس - داد خواہ - ج
صُرَخَاءُ -
صَرِدَ (س) صَرَدًا - السَّهْمُ - تیر کا
نشانہ خطا کر جانا - تیر کا نشانہ پر بیٹھنا (ضد)
- الرجلُ - آدمی کا سردی برداشت
کرنے میں مضبوط ہونا - سردی برداشت
کرنے میں کمزور ہونا (ضد) - السِّقَاءُ
جھاگ کا ٹکڑے ٹکڑے ہو کر نکلنا -
صَرِدَ قَلْبِی عَنْهُ - میرا دل اس سے
کھنچ گیا -
صَرَدَ (ن) صَرْدًا و اَصْرَدَ - الرَّامِی
السَّهْمَ - تیرانداز کا تیر کو ٹھیک
نشانہ پر بٹھانا - اَصْرَدَ السَّهْمُ - تیر

کا نشانہ خطا کرنا۔
صَرَّدَ۔ الشیءَ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
العَطاءَ۔ بخشش کم دینا۔ الرجلَ
تھوڑا پانی دینا۔
الصَّرْدُ (ہ) ہر خالص شے، پہاڑ کی
سب سے اونچی جگہ۔ بڑا لشکر، سردی
مَاتَ صَرْدًا۔ سخت ٹھنڈ سے
مر گیا۔ ج۔ صُرُوْدٌ۔
الصَّرَدُ۔ بڑا لشکر، بھالے کی کیل جس میں
نیزہ لگایا جاتا ہے۔
الصَّارِدُ فا۔ سَھْمٌ صَارِدٌ۔ نشانہ پر
لگنے والا تیر۔
الصَّوَارِدُ۔ سرد ہوائیں۔
الصُّرَدُ۔ موٹے سر سفید پیٹ اور سبز
پیٹھ کا ایک پرندہ جو چھوٹے پرندوں
کو شکار کرتا ہے۔ لٹورا۔ ج۔
صِرْدَانٌ۔
الصُّرَدَانِ۔ زبان کے نیچے کی دو رگیں۔
الصَّرِدُ۔ مِنَ الخَیْلِ۔ وہ گھوڑا جس کی
پیٹھ زین سے لگ گئی ہو۔ مِنَ
الرجالِ۔ سردی برداشت کرنے والا
یا نہ کرنے والا۔
الصُّرَّادُ و الصُّرَیْدُ۔ پانی سے خالی
پتلا بادل۔ نَعْجَۃٌ صَرِیْدَۃٌ۔
سردی کھائی ہوئی بھیڑ۔ ج۔ صَرَائِدُ۔
المِصْرَادُ۔ درخت سے خالی زمین، سردی
برداشت کرنے والا یا نہ کرنے والا۔
سَھْمٌ مِصْرَادٌ۔ نشانہ پر لگنے
والا تیر۔
المُصْطَرِدُ۔ سخت غصہ والا۔
صَرْصَرَ۔ الصُّرَدُ أو الصَّقْرُ۔ لٹورے یا
شکرے کا آواز نکالنا۔ الرجلُ
زور سے چلانا۔ الشیءَ۔ چیز کے منتشر
اطراف کو جمع کرنا۔
الصَّرْصَرُ۔ مِنَ الرِّیَاحِ۔ تیز چلنے والی
یا سخت ٹھنڈی ہوا۔ مرع۔ (۔۔۔ و
الصُّرْصُرُ) ج۔ صَرَاصِرُ۔
والصُّرْصُوْرُ۔ ج۔ صَرَاصِیْرُ۔ جھینگر
مجیرا۔ الصُّرْصُوْرِیُّ۔ کشتی۔
الصِّرَاطُ۔ راستہ۔ ج۔ صُرُطٌ۔
الصُّرَاطُ۔ لمبے کاٹنے والی تلوار۔
صَرَعَہٗ (ف) صَرْعًا وصِرْعًا ومَصْرَعًا۔
زمین پر گرا دینا۔ الشِعْرَ او البابَ
شعر کو دو مصرعوں اور دروازہ کو دو
کواڑوں والا بنانا۔
صُرِعَ۔ مرگی کی بیماری والا ہونا۔
صُرِعَ الشَّجَرُ۔ کاٹ کر ڈالا ہوا
درخت۔
صَرَّعَہٗ۔ زور سے گرانا۔ زور سے
پچھاڑنا۔
صَارَعَہٗ صِرَاعًا ومُصَارَعَۃً۔ کشتی لڑنا۔
تَصَارَعَ واصْطَرَعَ۔ الرجلانِ۔ باہم
کشتی لڑنا۔
اِنْصَرَعَ۔ پچھڑنا۔ گرنا۔
تَصَرَّعَ۔ لِصَاحِبِہٖ۔ کسی کے آگے
عاجزی کرنا۔ کہتے ہیں "مَا زِلْتُ
أتَصَرَّعُ لَہٗ حَتّٰی أجَابَنِیْ" یعنی
میں برابر اس سے عاجزی کرتا رہا، حتی
کہ اس نے منظور کر لیا۔
الصَّرْعُ۔ مص۔ مرگی۔ مثل، مقابل، قسم۔
ج۔ أصْرُعٌ وصُرُوْعٌ۔ و
الصَّرْعَانِ۔ رات و دن، صبح و شام۔
أتَیْتُہٗ صَرْعَیِ النَّھَارِ۔ میں اس
کے پاس صبح و شام آیا۔ ھُوَ ذُوْ
صَرْعَیْنِ۔ وہ دو قسم کا ہے، یعنی
دو رنگ کا ہے۔ تَرَکْتُھُمْ
صَرْعَیْنِ۔ میں نے انھیں مختلف حال
میں چھوڑا۔
الصِّرْعُ۔ مص۔ مثل، قسم، رسی کی لڑی۔
ج۔ أصْرُعٌ وصُرُوْعٌ۔ کشتی
لڑنے والا۔
الصَّرْعَۃُ۔ اسم مرۃ۔ حالت۔ ھُوَ یَفْعَلُ
عَلٰی کُلِّ صَرْعَۃٍ۔ وہ ہر حال میں
اس کو کرتا ہے۔
الصُّرْعَۃُ۔ جس کو لوگ اکثر پچھاڑ دیں۔
اکثر پچھاڑنے والا۔
الصُّرَعَۃُ والصَّرَّاعُ والصُّرَّاعَۃُ
والصِّرِّیْعُ۔ والصَّرُوْعُ۔ وہ شخص
جو لوگوں کو اکثر پچھاڑ دے۔ الصُّرَعَۃُ
بردبار، حلیم۔ الصُّرُعُ۔ جمع
صَرُوْعٍ کی ہے۔
الصِّرَاعَۃُ۔ کشتی کا فن۔
الصَّرِیْعُ۔ ج۔ صَرْعیٰ۔ پچھاڑا ہوا۔
مجنون۔ بَاتَ صَرِیْعَ الکَأْسِ
مجنون ہو کر رات گذاری۔ ج۔ صُرُعٌ۔
درخت کی جھکی ہوئی شاخ۔
المَصْرَعُ۔ (ظ) پچھاڑنے کی جگہ۔ اکھاڑا
المِصْرَاعُ۔ مِنَ البابِ۔ دروازہ کا
ایک پٹ۔ عوام اس کو دَرْفَۃٌ کہتے ہیں
مِنَ الشِّعْرِ۔ شعر کا ایک مصرعہ۔
ج۔ مَصَارِیْعُ۔
صَرَفَہٗ (ض) صَرْفًا۔ واپس کرنا۔ ہٹانا۔
صَرَفَ اللّٰہُ قُلُوْبَھُمْ۔ اللہ ان
کے دلوں کو گمراہ کر دے۔ صَرَفَ
الشَّرَابَ۔ خالص شراب پینا۔
الدَّنَانِیْرَ۔ دنانیر کو دراہم سے یا
دوسرے دنانیر سے بدلنا۔ المَالَ۔
خرچ کرنا۔ الکَلِمَۃَ۔ کلمہ پر جر و
تنوین لانا۔ منصرف بنانا۔
صَرَفَ (ن) صَرِیْفًا۔ بِنَابِہٖ۔ دانت
پیسنا۔ البَابُ۔ دروازہ کا کھولتے
یا بند کرتے وقت چوں چوں کرنا۔
صَرَّفَہٗ۔ صرفہ کا مبالغہ۔ صَرَّفَ
الشیءَ۔ بیچنا۔ الدَّرَاھِمَ۔ دراہم
کو بدلنا۔ الخَمْرَ۔ خالص شراب

ہونا۔ الجَرْحُ۔ زخم کا پھولنا۔

الصَّمَكُوكُ و الصَّمَكِيكُ۔ جاہل، شر کی طرف جلدی کرنے والا۔ قوی، مضبوط۔ سخت دل ظالم۔ لیس دار چیز۔

صَمَلَ (ن) صَمْلاً و صُمُولاً۔ الشيءُ۔ سخت ہونا، خشک ہونا۔ الرجلُ عَنِ الطَّعَامِ۔ کسی کا کھانے سے رکنا۔ صَمَلَهُ بالعَصَا۔ لاٹھی سے مارنا۔

أَصْمَلَهُ۔ الصِيَامُ۔ روزوں کا کسی کو لاغر کر دینا۔

اِصْمَأَلَّ۔ سخت ہونا۔ النَبَاتُ۔ نباتات کا گھنا ہونا۔

الصُّمُلُّ۔ مضبوط جسم کا۔

الصَّامِلُ و الصَّمِيلُ۔ خشک، سوکھا ہوا۔

المُصْمَئِلُّ۔ غصہ سے پھولنے والا۔

المُصْمَئِلَّةُ۔ مصیبت۔

صَمَى يَصْمِي صَمَيَاناً۔ الرجُلُ۔ پلٹنا۔ جلدی سے کودنا۔

صَمَى يَصْمِي صَمْياً۔ الأمرُ فلاناً۔ کام کسی پر آپڑنا۔ الصَّيدُ۔ شکار کا سامنے مر جانا۔

أَصْمَى إِصْمَاءً۔ الرجلُ۔ جلدی کرنا۔ الصَّيدَ۔ شکار کو تیر مارنا اور اس کا وہیں ٹھنڈا ہو جانا۔ الفرسُ عَلَى لِجَامِهِ۔ گھوڑے کا لگام کو چبانا اور چلنا۔

اِنْصَمَى اِنْصِمَاءً۔ عليهِ۔ گرنا۔ الطَائِرُ۔ پرندہ کا ٹوٹ پڑنا۔

الصَّمَيَانُ۔ سچا اور جچا ہوا حملہ کرنے والا۔ بہادر۔ ج۔ صِمْيَانٌ۔

أَصَنَّ۔ گندہ بغل ہونا، تکبر سے ناک چڑھانا۔ المَاءُ۔ پانی کا خراب ہونا۔ اللَّحْمُ گوشت کا بدبودار ہونا۔ عَلَى الأمرِ اصرار کرنا۔ الرجلُ۔ خاموش رہنا غصہ سے بھر جانا۔

الصَّنُّ۔ روٹیاں رکھنے کی ڈھکنے دار ٹوکری۔ ج۔ صِنَانٌ۔

الصِنُّ۔ پشم پر لگا ہوا پیشاب جو بہت سڑتا ہے۔ سردی کے آخری سات دنوں کی ابتدا۔

الصُّنَانُ۔ ج۔ أَصِنَّةٌ و الصِنَّةُ۔ گندہ بغلی، بدبو۔

الصَّنَّانُ۔ بہادر، شجاع۔ الأَصَنُّ۔ بے پرواہ۔ غافل۔

الصِنَابُ و الصِنَابَةُ۔ لمبی پیٹھ اور پیٹ والا۔

الصِنَّابُ۔ چٹنی جو رائی اور کشمش یا زیتون اور رائی سے بنائی جاتی ہے۔

الصِنَابِيُّ۔ سفیدی مائل بھورے رنگ والا۔

صَنْبَرَتْ صَنْبَرَةً۔ النَخْلَةُ۔ درخت خرما کا کم پھل اور پتلے تنے والا ہونا۔

الصَّنْبَرُ۔ پتلی کمزور چیز۔

الصُّنْبُورُ و الصُّنْبُورَةُ۔ کم پھل، پتلے تنے والا درخت خرما۔ درخت خرما کی جڑ سے دوسرے درخت خرما کا بغیر بوئے ہوئے پھوٹنا۔ الصُّنْبُورُ۔ کمزور۔ ذلیل، لاوارثی آدمی۔ کمینہ، چھوٹا بچہ۔ مصیبت، سرد ہوا، گرم ہوا (ضد) حوض میں پانی نکلنے کی نالی۔ ج۔ صَنَابِيرُ۔

الصِّنَّبْرُ۔ سرد و گرم ہوا۔ (ضد) سردی کے آخر سات دنوں میں دوسرا دن۔ ج۔ صَنَابِرُ۔ صَنَابِرُ الشِتَاءِ۔ جاڑے کی شدت۔

الصَّنَوْبَرُ۔ چیڑھ کا درخت۔ الصَّنَوْبَرِيُّ صنوبر کے پھل کے مشابہ گول لمبا مخروطی۔

صَنْبَعَ۔ البَخِيلُ۔ سوال کے وقت بخیل کا منقبض ہونا۔

أَصْنَتَ۔ الشيءَ۔ محکم و مضبوط کرنا۔

الصَّنُّوتُ۔ شیشی کا غلاف۔ ج۔ صَنَانِيتُ۔

صَنَجَهُ (ن) صُنُوجاً۔ بِالعَصَا۔ لاٹھی سے مارنا۔

صَنَّجَ تَصْنِيجاً۔ بِهِ۔ پچھاڑنا۔

الصَّنْجُ۔ ج۔ صُنُوجٌ۔ جانجھ، مجیرا، چنگ۔ "مَا أَدْرِي أَيَّ صَنْجٍ هُوَ"۔ میں نہیں جانتا وہ کس قسم کا آدمی ہے۔

الصَّنَّاجُ و الصَّنَّاجَةُ۔ جھانجھ بجانے والا۔ صَنَّاجَةُ العَرَبِ۔ جاہلیت کا شاعر، اعشی قیس کا لقب۔ صَنَّاجَةُ الجَيْشِ۔ فوجی طبل۔

الصِنْدِيدُ۔ مِنَ الرِيحِ أوِ البَرْدِ۔ تیز ہوا یا ٹھنڈ۔ مِنَ الغَيْثِ۔ موٹی موٹی بوندوں کی بارش۔ د۔ و الصِنْدِدُ بہادر سردار۔ ج۔ صَنَادِيدُ۔

الصَنَادِيدُ۔ مصیبتیں، لشکر کی جماعت۔

الصُّنْدُوقُ۔ صندوق۔ ج۔ صَنَادِيقُ۔

الصَّنْدَلُ۔ ایک خوشبودار لکڑی کا درخت۔

الصَّنَادِلُ۔ بڑے سر والا۔

الصَّنْدَلَانِيُّ۔ عطار۔ ج۔ صَنَادِلَةٌ۔

الصِنَارُ و الصِنَّارُ۔ چنار کا درخت (کلمہ دخیل ہے)

الصِنَّارَةُ۔ تکلے کے سرے پر مڑا ہوا لوہا۔ مچھلی پکڑنے کا کانٹا۔ بنسی۔ ج۔ صَنَانِيرُ۔ رجلٌ صِنَّارَةٌ و صَنَّارَةٌ۔ بد خلق آدمی۔ ج۔ صَنَانِيرُ۔

الصِنَّوْرُ۔ بخیل۔ بدخلق۔

صَنَعَ (ف) صَنْعاً و صُنْعاً۔ الشيءَ۔ بنانا۔ إِلَيْهِ مَعْرُوفاً۔ کسی کے ساتھ بھلائی و احسان کرنا۔ بِهِ صَنِيعاً قَبِيحاً۔ کسی کے ساتھ برائی کرنا۔ صَنْعاً و صَنْعَةً۔ الفرسَ۔ گھوڑے کو اچھی تربیت کرنا۔

صَنَّعَ۔ الشيءَ۔ اچھی کاریگری سے خوبصورت بنانا۔ زینت دینا۔

أَصْنَعَ۔ سیکھنا۔ مضبوطی سے کام کرنا۔ دوسرے

کی مدد کرنا۔

صَانَعَہٗ مُصَانَعَۃً۔ نرمی کرنا۔ مداہنت کرنا۔ رشوت دینا۔ ہٗ عَنِ الشَّیْءِ۔ دھوکا دینا۔ الوَجلَ۔ رفیق بنانا۔

تَصَنَّعَ۔ بناوٹ کرنا۔ بناوٹی مزین ہونا۔

اِصْطَنَعَ۔ شَیْئًا۔ کسی چیز کے تیار کرنے یا بنانے کا حکم دینا۔ عِنْدَہٗ صَنِیْعَۃً۔ نیکی کرنا۔ ہٗ ادب دینا۔ ہٗ لِنَفْسِہٖ۔ اپنے لیے چن لینا۔ فُلَانٌ۔ خیراتی کھانا پکانا۔ الرِّزْقَ پیش کرنا۔

اِسْتَصْنَعَہٗ۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کے بنانے کے لیے کہنا۔

الصَّنَعُ۔ مص۔ ایک چھوٹا جانور۔ صَنَعُ الیَدَیْنِ۔ کاریگر، اچھا دستکار۔

الصُّنْعُ۔ مص۔ عمل، احسان، رزق۔ الصِّنْعُ بنا ہوا کپڑا۔ پگڑی، حوض، قلعہ، گوشت بھوننے کی سیخ۔ درزی۔ ج۔ اَصْنَاعٌ۔

الصَّنْعَۃُ۔ مص۔ کام، پیشہ۔ کاریگری۔ صَنْعَۃُ الفَرَسِ۔ گھوڑے کو سدھانے کا ہنر۔

الصَّنَاعُ۔ پانی کو وقتی طور سے روکنے کے لیے نالی میں لگائی ہوئی لکڑی۔ رَجُلٌ صَنَاعُ الیَدَیْنِ وصَنَعُ الیَدَیْنِ۔ کاریگری میں ماہر۔ شاعر بلیغ کے لیے کہتے ہیں "ہُوَ صَنَعُ اللِّسَانِ ولَہٗ لِسَانٌ صُنُعٌ"۔

الصِّنَاعَۃُ والصَّنَاعَۃُ۔ ہنر، پیشہ۔ محنت کاریگری۔ کیفیت عمل سے تعلق رکھنے والا علم۔ بعض کے نزدیک صَنَاعَۃٌ محسوسات کے لیے ہے اور صِنَاعَۃ معانی کے لیے۔ ج۔ صِنَاعَاتٌ و صَنَائِعُ۔

الصِّنَاعِیُّ۔ مصنوعی۔ ضد طبعی۔

الصَّنِیْعُ۔ مص۔ بنائی ہوئی چیز۔ صیقل شدہ تلوار۔ تیز، عمدہ صاف کپڑا۔ سدھا ہوا گھوڑا۔ کھانا۔ احسان۔ فُلَانٌ صَنِیْعِیْ۔ فلاں میرا تربیت یافتہ ہے۔ ج۔ صُنُعٌ۔ قَوْمٌ صِنْعِیٌّ و صَنَعِیٌّ و صُنْعَی الاَیْدِیْ۔ کام کے ماہر لوگ۔

الصَّنِیْعَۃُ۔ احسان۔ ج۔ صَنَائِعُ۔

الصَّانِعُ۔ فا۔ ہاتھ سے کام کرنے والا۔ ج۔ صُنَّاعٌ۔

الصَّنَّاعَۃُ۔ پانی کو روکنے کے لیے نالی میں لگانے کی لکڑی۔

المَصْنَعَۃُ والمَصْنُعَۃُ والمَصْنَعُ۔ بارش کا پانی جمع کرنے کا حوض۔ ج۔ مَصَانِعُ۔ المَصَانِعُ۔ گاؤں، قلعے محلات۔

المَصْنَعَۃُ۔ کھانے کی دعوت۔

صَنَّفَ۔ الشَّیْءَ۔ صنفیں بنانا۔ ایک دوسرے سے میز کرنا۔ الکِتَابَ۔ کتاب تصنیف کرنا۔ الشَّجَرُ۔ درخت کا پتے نکالنا۔ الثَّمَرُ۔ کھجور کا کچھ کچھ پکنا۔

تَصَنَّفَ۔ الشَّجَرُ والنَّبَاتُ۔ درخت یا نباتات کا پتے نکالنا۔ مختلف قسمیں ہونا۔ تَصَنَّفَتِ الشَّفَۃُ۔ ہونٹ پھٹنا۔

الصِّنْفُ۔ صفت۔ صِنْفُ الثَّوْبِ۔ کپڑے کا کنارہ۔ (ر۔ والصَّنْفُ) نوع، قسم۔ ج۔ اَصْنَافٌ وصُنُوْفٌ۔

الصِّنْفَۃُ والصَّنِفَۃُ۔ مِنَ الثَّوْبِ۔ کپڑے کا حاشیہ۔

الاَصْنَفُ۔ وہ شتر مرغ جس کی ٹانگیں پھیلی ہوئی ہوں۔ ج۔ صُنُفٌ۔

الصُّنَافِرُ۔ ہر چیز کا اصل۔

صَنِقَ (س) صَنَقًا۔ جَسَدُہٗ اوابطُہٗ۔ جسم یا بغل کا بہت بد بودار ہونا۔ صفت (صَنِقٌ)

اَصْنَقَ۔ عَلَیْہِ۔ اصرار کرنا۔ فِی مَالِہٖ۔ اچھی طرح سے عمل کرنا۔

الصَّنَقُ۔ مص۔ بغل کی تیز بدبو۔

الصَّنِقُ۔ بدبودار۔

الصَّانِقُ۔ سخت بدبودار۔ ج۔ صَنَقَۃٌ

المُصْنِقُ اوالمِصْنَاقُ۔ اونٹوں کا اچھا خادم۔

صَنَمَ (ض) صَنْمًا۔ العَبْدُ۔ غلام کا مضبوط وقوی ہونا۔ صفت (صَنِمٌ) مؤنث صَنِمَۃٌ۔ ج۔ صَنِمَاتٌ۔ الرَّائِحَۃُ۔ بو کا خراب ہونا۔

صَنَّمَ چلانا۔ بُت بنانا۔

الصَّنَمُ۔ بت۔ ج۔ اَصْنَامٌ۔

الصَّنَمَۃُ۔ جانور کے پر کا قلم۔ مصیبت۔

اَصْنَی اِصْنَاءً وتَصَنَّی تَصَنِّیًا۔ حرص کی وجہ سے ہانڈی کے پاس بیٹھ کر کباب بنانا۔ گوشت بھوننا، یہاں تک کہ راکھ لگ جائے۔ اَصْنَی النَّخلُ۔ درخت خرما کا جڑ سے دو شاخیں نکالنا۔

الصِّنَاءُ والصِّنَی۔ راکھ۔

الصِّنْوُ۔ دو پہاڑوں کے درمیان گہرائی جس میں تھوڑا پانی بہتا ہو۔ ج۔ صُنُوٌّ۔

الصِّنْوُ والصُّنْوُ۔ سگا بھائی۔ بیٹا۔ چچا۔ مؤنث صِنْوَۃٌ وصُنْوَۃٌ۔ ج۔ اَصْنَاءٌ وصِنْوَانٌ۔ ایک جڑ سے دو یا دو سے زائد کھجور کے درخت پھوٹیں تو ہر ایک کو صِنْو یا صُنْو کہتے ہیں۔ تثنیہ۔ صِنْوَان وصِنْیَان۔ بتثلیث صاد ج۔ صِنْوَانٌ۔

الصَّنْوَۃُ والصِّنْوَۃُ۔ پودہ۔ درخت کا قلم۔

الصَّانِی۔ خدمت کے لیے غلام۔ الصِّنَایَۃُ تمام۔ کل۔

صَہْ۔ اسم فعل بمعنی چپ رہ۔ خاموش ہو۔ مذکر مؤنث وجمع کے لیے یکساں ہے۔

صَهَبَ (س) صَهَبًا و صُهْبَةً و
صُهُوبَةً واصهبّ و اصْهَابّ ۔
الشعرُ ۔ بالوں کا سرخ یا سرخ سفید
ہونا ۔ صفت (اَصْهَبُ)
الصُّهَابُ ۔ ایک جگہ جس کی طرف اونٹ
منسوب ہوتے ہیں ۔
الصُّهَابِيُّ ۔ موضع صُہاب کی طرف
منسوب اونٹ جو بہت سفید نہ ہو ۔
سخت ۔ الموتُ الصُّهَابِي
سخت قسم کی موت ۔
الصَّيْهَبُ ۔ گرمی کی تیزی ۔ گرم دن ، لمبا
آدمی ۔ سخت پتھر ، ہموار زمین ۔ دھوپ
کی وجہ سے ایسی گرم زمین جس پر گوشت
بھن جائے ۔ ج ۔ صَيَاهِبُ ۔
الاَصْهَبُ ۔ سرخی ملی سفیدی ۔ ٹھنڈا دن
شیر ۔ اَصْهَبُ السيال ۔ دشمن
مؤنث صَهْبَاءُ ۔ ج ۔ صُهْبٌ ۔
الصَّهْبَاءُ ۔ الاَصْهَبُ ۔ کا مؤنث ، شراب
المُصَهَّبُ ۔ چربی ملا گوشت ۔ نیم بریاں
گوشت ۔
صَهَدَتْهُ (ف) صَهْدًا ۔ الشمسُ
آفتاب کا کسی کو جھلسنا ۔
الصَّهَدَان ۔ گرمی کی تیزی ۔
الصَّيْهَدُ و الصَّيْهُودُ ۔ گرمی کی تیزی
بے آب وگیاہ بیابان ۔ متحرک سراب ۔
الصَّهُودُ ۔ جسیم ۔
صَهَرَ (ف) صَهْرًا پگھلانا
صَهَرَتْهُ الشمسُ ۔ سورج کا
گرمی پہنچانا ۔ صَهَرَ الشيءَ ۔ پگھلی
ہوئی چربی ملنا ۔ الخُبْزَ ۔ پگھلی ہوئی
چربی کا سالن بنانا ۔ صفت مفعول ۔
صَهِيرٌ و مَصْهُورٌ ۔ فُلَانًا بالیَمِينِ
سخت قسم کھلانا ۔ الشيءَ ۔ قریب
ونزدیک کرنا ۔
صَاهَرَ مُصَاهَرَةً ۔ القومَ و فی
القومِ و اَصْهَرَ بِهِمْ و اِلَيْهِمْ
و فِيهِمْ ۔ سسر بننا ۔ اَصْهَرَ
الجَيْشُ لِلجَيْشِ ۔ ایک لشکر کا
دوسرے لشکر سے قریب ونزدیک ہونا
اَصْهَرَهُ ۔ قریب ونزدیک کرنا ۔
اِنْصَهَرَ ۔ الشيءُ ۔ پگھلنا
اِصْطَهَرَ ۔ الشيءَ ۔ پگھلانا ۔ الصَّهْرُ ۔ گرم
الصِّهْرُ ۔ قرابت ، قبر ، داماد یا بہنوئی ۔ ج ۔
اَصْهَارٌ ۔ مؤنث صِهْرَةٌ ۔
الصُّهَارَةُ ۔ پگھلائی ہوئی چیز ۔ چربی کا ٹکڑا ۔
ہڈی کا گودا ۔
المَصْهُورُ ۔ پگھلانے والا ۔ گوشت بھوننے
والا ۔ ج ۔ صُهُرٌ ۔
الصَّهِيرُ ۔ پگھلنے والا ۔
صَهْرَجَ ۔ الغُرْفَةَ ۔ کمرے کو چونے
سے لیپنا ۔
الصِّهْرِيجُ و الصُّهَارِجُ ۔ پانی کا حوض ۔
ج ۔ صَهَارِيجُ ۔
الصَّهْصَلِقُ و الصَّهْصَلِيقُ ۔ مِنَ
الاَصْوَاتِ ۔ سخت آواز ۔
صَهْصَهَ ۔ بالقومِ ۔ صہ صہ کہہ کر لوگوں
کو خاموش کرنا ۔
صَهَلَ (ف ض) صَهِيلًا و صَاهِلَةً و
صُهَالًا ۔ الفرسُ گھوڑے کا ہنہنانا ۔
تَصَاهَلَتِ الخَيْلُ ۔ گھوڑوں کا ایک
دوسرے کی طرف ہنہنانا ۔
الصَّهَلُ ۔ آواز کی تیزی مع گلا پڑنے کے
الصَّاهِلُ ۔ فا ۔ ہنہنانے والا ۔ ج ۔
صَوَاهِلُ ۔ الصَّوَاهِلُ ۔ گھاس وغیرہ
میں مکھیوں کی بھنبھناہٹ ۔
الصُّهَالُ و الصَّهِيلُ ۔ گھوڑے کی آواز ۔
الصَّهَّالُ ۔ من الخیل ۔ بہت ہنہنانے
والا گھوڑا ۔
صَهَا يَصْهُو صَهْوًا و صَهِيَ يَصْهَى
صَهًى ۔ نمناک زخم والا ہونا ۔ ناسور
والا ہونا ۔ صَهَا الرجلُ ۔ مالدار ہونا ۔
صَهِيَ يَصْهَى صَهْيًا ۔ عمر رسیدہ ہونا ۔
صَاهَى الدَّابَّةَ ۔ پیٹھ پر سوار ہونا ۔
اَصْهَى اِصْهَاءً ۔ الفرسُ ۔ گھوڑے کی
پیٹھ کا دردمند ہونا ۔
الصَّهْوَةُ ۔ ج ۔ صِهَاءٌ و صَهَوَاتٌ ۔
گھوڑے کی پیٹھ ، کوہان کا پچھلا حصہ ۔
ج ۔ صُهًى ۔ پہاڑ کی چوٹی کا برج ۔
ج ۔ صِهَاءٌ ۔ وہ پست زمین جس میں پانی
جمع ہو ۔ پانی کا چشمہ ۔
صَابَ يَصُوبُ صَوْبًا و مَصَابًا ۔
المطرُ ۔ بارش برسنا ۔ الشيءُ ۔
اوپر سے اترنا ۔ (صَوْبًا) الماءَ ۔
پانی بہانا ۔ السماءُ الارضَ ۔
آسمان کا زمین پر پانی برسانا ۔
المطرُ ۔ بارش کا پہنچنا ۔ (صَوْبًا و
صَيْبُوبَةً) السهمُ نحو الرمية
تیر کا سیدھا جا کر نشانہ پر لگنا ۔
صَابَ يَصِيبُ صَيْبًا ۔ السهمُ القِرْطَاسَ ۔
تیر کا نشانہ پر لگنا ۔
صَوَّبَ ۔ رَأْيَهُ ۔ تصدیق کرنا ۔ فُلَانًا
کسی کی تصدیق کرنا ۔ السهمَ ۔ تیر
کو سیدھا کرنا ۔ الفرسَ ۔ گھوڑے
کو دوڑنے کے لیے چھوڑنا ۔ الاناءَ ۔
برتن کو جھکانا ۔ الماءَ ۔ پانی گرانا ۔
رَأْسَهُ ۔ سر نیچے کرنا ۔ المکانُ
وغیرَهُ ۔ کسی جگہ کا ڈھلوان ہونا ۔
اَصَابَ ۔ السهمُ ۔ تیر کا ٹھیک نشانہ
پر لگنا ۔ الرجلُ ۔ درست کرنا ۔
الشيءَ ۔ درست پانا ۔ مِنَ الشيءِ ۔
لینا ۔ الشيءَ ۔ پانا ۔ جڑ سے اکھیڑنا ۔
نیچے لانا ۔ (اِصَابَةً و مُصَابَةً)
الدهرُ القومَ بِاَمْوَالِهِمْ اَوْ
نُفُوسِهِمْ ۔ تکلیف دینا ، مصیبت
ڈالنا ۔ اَصَابَتِ المُصِيبَةُ فُلَانًا ۔

کسی پر مصیبت نازل ہونا۔ اَصَابَہٗ بِعَیْنِہٖ۔ نظر لگانا۔

تَصَوَّبَ۔ نیچے اترنا۔

اِنْصَابَ اِنْصِیَابًا۔ المَاءُ۔

اِسْتَصَابَ اِسْتِصَابَۃً اَوْ اَسْتَصْوَبَ اِسْتِصْوَابًا۔ الرَّایَ اَوِ الْفِعْلَ کسی رائے یا فعل کو درست پانا۔ ٹھیک خیال کرنا۔

الصَّابُ۔ ایک کڑوا پودا۔ واحد صَابَۃٌ اس درخت کے عصارہ کو بھی صاب ہی کہتے ہیں۔

الصَّوْبَ۔ مص۔ جانب، چھت، بخشش، درستگی۔ (د الصَّیِّبُ) بارش والا بادل۔

الصَّابَۃُ۔ مصیبت، عقل کی کمزوری۔ کہتے ہیں "فِی عَقْلِہٖ صَابَۃٌ" یعنی اس کی عقل میں کچھ جنون ہے۔

الصُّوْبَۃُ۔ غلہ کا ڈھیر۔

الصَّوَابُ۔ درست، ٹھیک، لائق حق۔

الصَّائِبُ۔ فا۔ ٹھیک کرنے والا۔ ج۔ صِیَابٌ۔ جیسے نائم کی جمع نیام۔

الصَّوِیْبُ والمُصِیْبُ۔ ٹھیک رائے والا۔ درست کار۔

الصُّیُوْبُ۔ ٹھیک کرنے والا۔ صُوَّابَۃُ القَوْمِ وصُیَّابُھُمْ وصُیَّابَتُھُمْ قوم کے چیدہ لوگ۔

الاَصْوَبُ۔ سخت مصیبت والا۔

المُصِیْبَۃُ۔ ج۔ مَصَائِبُ ومَصَاوِبُ ومُصِیْبَاتٌ والمُصَابُ والمُصَابَۃُ والمَصُوْبَۃُ۔ مصیبت۔ بلا۔ صدمہ ناگہانی آفت۔

المُصَابُ۔ تھوڑا پاگل۔

المِصْوَبُ۔ چمچہ۔ ڈوئی۔

الصَّوْبَجُ والصُّوْبَجُ۔ بیلن۔

صَاتَ یَصُوْتُ و یَصَاتُ صَوْتًا۔ آواز نکالنا۔ آواز دینا۔ پکارنا۔ صَوَّتَ تَصْوِیْتًا و اَصَاتَ اِصَاتَۃً۔ آواز دینا۔ اَصَاتَ بِفُلَانٍ۔ کسی کو ایسی بات سے مشہور کرنا جس کو وہ پسند نہ کرے۔

اَصَاتَ الطَّسْتَ وَصَوَّتَہٗ۔ طشت بجانا۔

اِنْصَاتَ۔ الرَّجُلُ۔ چپکے سے چلا جانا۔ کبڑا ہونے کے بعد قد کا سیدھا ہونا۔

اِنْصَاتَ بِہِ الزَّمَانُ۔ اس کو زمانہ نے مشہور کر دیا۔

الصَّوْتُ۔ آواز۔ ہر قسم کا راگ۔ ج۔ اَصْوَاتٌ۔ نحویوں کے نزدیک اسماء اصوات وہ الفاظ ہیں جن سے آواز کی حکایت کی جائے۔ جیسے طق، پتھر کے پتھر پر گرنے کی حکایت یا حیوانات سے کام لینے کے لیے جو آواز نکالی جائے۔ جیسے ھَلَا گھوڑے کو اور عَدَس خچر کو ڈانٹنے کے لیے یا تعجب کی حکایت کی جائے، جیسے وَیْ، یا درد کی حکایت ہو جیسے اُخ، یا حسرت وافسوس کے لیے ہو، جیسے آہ۔

الصَّوْتُ والصَّاتُ والصِّیْتُ و الصِّیْتَۃُ۔ اچھی شہرت۔

الصَّاتُ والصَّیِّتُ۔ بلند آواز والا۔

المِصْوَاتُ۔ بہت آواز دینے والا۔ مَا بِالدَّارِ مِصْوَاتٌ۔ گھر میں کوئی نہیں۔

الصَّوْجَانُ۔ مؤنث صَوْجَانَۃٌ۔ نَخْلَۃٌ صَوْجَانَۃٌ۔ خشک درخت خرما۔ کہتے ہیں: "اَیُّ صَوْجَانٍ ھُوَ" وہ کون آدمی ہے۔

صَاحَہٗ یَصُوْحُہٗ۔ صَوْحًا۔ چیرنا۔ پھاڑنا۔ صَوَّحَتْہُ الشَّمْسُ اَوِ الرِّیْحُ۔ سورج یا ہوا کا کسی کو خشک کر دینا۔ صَوَّحَ البَقْلُ۔ خشک ہونا۔ تَصَوَّحَ۔ پھٹنا، خشک ہونا۔

اِنْصَاحَ اِنْصِیَاحًا۔ پھٹنا۔ الفَجْرُ۔ پھٹنا۔ صبح کا روشن ہونا۔

الصَّوْحُ والصُّوْحُ۔ دریا کا کنارہ۔ دامن کوہ۔ الصَّاحَۃُ۔ بنجر زمین۔

الصُّوَاحُ۔ گھوڑے کا پسینہ، کھجور کا خشک شگوفہ۔ الصُّوْحَانُ۔ خشک۔

صَاخَ یَصُوْخُ صَوْخًا۔ فی الارض۔ زمین میں دھنسنا۔

اَصَاخَ اِصَاخَۃً۔ لَہٗ والیہ۔ کان لگانا۔ سننا۔ اَصَاخَ عَنْ کَذَا۔ واپس ہونا۔

الصَّاخَۃُ۔ مصیبت، ہڈی میں چوٹ کا اثر۔ ج۔ صَاخٌ وصَاخَاتٌ۔

صَارَ یَصُوْرُ صَوْرًا۔ آواز دینا۔ الشَّیْءَ۔ جھکانا۔ الشَّیْءَ۔ کاٹنا۔ جدا کرنا۔

صَوِرَ یَصْوَرُ صَوَرًا۔ جھکنا۔ صفت اَصْوَرُ۔ د۔ صَوَّرَہٗ۔ تصویر کھینچنا شکل بنانا۔

صُوِّرَ لِیْ۔ میرے خیال میں آیا۔ اَصَارَہٗ۔ جھکا دینا۔ توڑنا۔

تَصَوَّرَ۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کی شکل کو خیال میں لانا۔ الرَّجُلُ۔ کسی کا گرنا یا گرنے کی طرف مائل ہونا۔ تَصَوَّرَ لَہُ الشَّیْءُ۔ چیز کی شکل کا سامنے آجانا۔

اِنْصَارَ اِنْصِیَارًا۔ جھکنا۔ ٹوٹنا۔ الصَّوْرُ۔ چھوٹا درخت خرما۔ ج۔ صِیْرَانٌ و اَصْوَارٌ۔ گردن کا پہلو۔ دریا کا کنارہ۔ ج۔ صِیْرَانٌ۔

الصُّوْرُ۔ نرسنگھا۔ بگل۔

الصَّوَرُ۔ مص۔ میلان و کجی۔

الصَّارَۃُ مِنَ الجَبَلِ۔ پہاڑ کی چوٹی۔

صَارَۃُ المِسْكِ۔ مشک کا ڈبہ۔

الصَّوْرَۃُ۔ اسم مرۃ۔ جھکاؤ۔ سر کی کھجلی۔

الصُّوْرَۃُ۔ شکل، حلیہ، تصویر، خیالی تصور۔ ج۔ صُوَرٌ وصِوَرٌ وصُوْرٌ۔

الصُّورَةُ ۔ صفت، نوع، چہرہ۔
الصِّوَارُ والصُّوَارُ ۔ گایوں کا گلہ، خوشبو۔
تھوڑا مشک، مشک کا ڈبہ۔ ج۔
صِیْرَانٌ ۔ الصُّوَارُ ۔ گایوں کا گلہ۔
الصِّیَارُ ۔ گایوں کا گلہ۔ ج۔ صِیرَانٌ ۔
الصَّیِّرُ ۔ اچھی صورت والا۔
رَجُلٌ صَیِّرٌ شَیِّرٌ ۔ اچھی ہیئت و
شکل کا آدمی۔
التَّصْوِیرَةُ ۔ اسٹیچو۔ بت، مجسمہ۔ ج۔
تَصَاوِیرُ ۔
المُصَوِّرُ ۔ فا۔ تصویر بنانے والا۔
مُصَوِّرُ الکائناتِ ۔ اللہ تعالیٰ
الصُّوصُ ۔ لئیم، بخیل، عوام "صُوص"
مرغی کے اس چوزے کو کہتے ہیں جو ابھی
انڈے سے نکلا ہو۔ مگر اس کے لیے فصیح
لفظ قُوبٌ ہے۔
صَاعَ یَصُوعُ صَوْعًا ۔ الحَبَّ ۔ صاع
سے ناپنا۔ القومُ ۔ لوگوں کا ایک
دوسرے پر حملہ کرنا۔ الشیءَ ۔ موڑنا۔
بکھیرنا۔ القومَ ۔ قوم پر اطراف سے
آنا۔ النحلُ ۔ مکھیوں کا ایک دوسرے
کے پیچھے جانا۔ الرجلَ ۔ خوف دلانا۔
گھبرانا۔
صَوَّعَ ۔ الشیءَ ۔ چیز کو گول اور تیز نوک
والی بنانا۔ مَوْضِعًا لِلْقُطْنِ ۔
روئی کے دھننے کے لیے جگہ تیار کرنا۔
الریحُ النباتَ ۔ ہوا کا پودوں کو
ہلانا۔ الطائرُ براسِہِ ۔ پرندہ کا سر
ہلانا۔ الفرسُ ۔ گھوڑے کا سرکشی
کرنا۔
تَصَوَّعَ ۔ متفرق ہونا۔ دور ہونا۔ پھیلنا۔
النباتُ ۔ پودہ کا ہلنا۔ الشعرُ ۔
بالوں کا چھرنا۔ سکڑنا۔
اِنْصَاعَ اِنْصِیَاعًا ۔ جلدی واپس ہونا۔
گذرنا۔

الصَّاعُ والصَّوْعُ والصُّوعُ ۔ ایک پیمانہ
ہے جو دو سیر چودہ چھٹانک ۶ تولہ کے
مساوی ہوتا ہے۔ ج۔ اَصْوَاعٌ و
اَصْوُعٌ واَصْؤُعٌ و صُوْعٌ و
صِیْعَانٌ ۔
الصَّاعُ ۔ پست زمین، کھیلنے کا ڈنڈا، سینہ کا
وسط، وہ صاف زمین جس میں کھیلا
جائے۔
الصَّاعَةُ ۔ پست زمین۔ روئی یا اون دھننے
کے لیے تیار کی ہوئی جگہ۔
الصُّوَاعُ والصِّوَاعُ ۔ پانی پینے کا پیالہ۔
ج۔ صِیْعَانٌ ۔
صَاغَ یَصُوغُ صَوْغًا ۔ الماءُ ۔ پانی
کا زمین میں بیٹھ جانا۔ الشیءَ ۔ چیز کو
درست نمونے پر تیار کرنا۔ الکلمۃَ
ایک کلمہ سے خاص وزن پر دوسرا کلمہ
بنانا۔ کہتے ہیں "صَاغَ الکلامَ" ۔ اس
نے کلام گھڑ لیا۔ صَاغَ اللہُ فُلانًا
صِیْغَةً حَسَنَةً ۔ فلاں کو اللہ تعالیٰ
نے اچھے طریقے سے پیدا کیا۔
صَاغَ یَصُوغُ صِیْغَةً وصِیَاغَةً و
صَیْغُوغَةً ۔ الشیءَ ۔ پگھلانا۔
ڈھالنا۔
اِنْصَاغَ اِنْصِیَاغًا ۔ پگھلنا۔ ڈھلنا۔
"ھُوَ صَوْغُ اَوْ صَوْغَةُ اَخِیْہِ" ۔ وہ
بھائی کے ساتھ پیدا ہوا ہے یا اس کے
بعد، اور ان کے درمیان کوئی بچہ نہیں۔
ھُمَا صَوْغَانِ ۔ وہ پیدائش وغیرہ
میں ایک ہی طرح کے ہیں۔
الصِّیْغَةُ ۔ نوع، اصل۔ ج۔ صِیَغٌ ۔
سِھَامٌ صِیْغَةٌ ۔ ایک ہی بناوٹ
کے تیر۔
الصَّائِغُ ۔ فا۔ زرگر، سنار۔ ج۔ صَاغَةٌ
وصُیَّاغٌ وصُوَّاغٌ ۔ الصِّیَاغَةُ ۔
زرگری، سنار کا پیشہ۔

الصَّوَّاغُ والصَّیَّاغُ والصَّیِّغُ ۔ جھوٹا۔
المَصَاغُ ۔ ڈھالے ہوئے زیورات۔
صَافَ یَصُوفُ صَوْفًا ۔ عَنْ کذا ۔
مائل ہونا۔ اعراض کرنا۔ السھمُ عَنِ
الھدفِ ۔ تیر کا نشانہ سے ہٹ جانا۔
د۔ صَوْفًا وصُوُوْفًا وصَوِفَ ۔
یَصْوَفُ صَوَفًا ، الکبشُ ۔ مینڈھے
کا بہت اون والا ہونا۔ بصفت (اَصْوَفُ)
صَوَّفَہُ ۔ صوفی بنانا۔
اَصَافَہُ ۔ جھکانا۔ مائل کرنا۔
تَصَوَّفَ ۔ صوفی ہونا۔ صوفیوں جیسے
اخلاق اختیار کرنا۔
الصُّوفُ ۔ اون۔ ج۔ اَصْوَافٌ ۔
صُوفَةٌ ۔ اون کا ٹکڑا۔ "اَخَذَہُ
بِصُوفِ رَقَبَتِہِ" ۔ اس نے اس کو
زبردستی پکڑ لیا۔ "اَعْطَاہُ اِیَّاہُ بِصُوفِ
رَقَبَتِہِ" ۔ اس نے اس کو مفت یا
سارا دیا۔
الصَّوَّافُ ۔ اون کا بیچنے والا۔
الصُّوفِیَّةُ ۔ عبادت گذاروں کی جماعت۔
واحد الصُّوفِیُّ ۔ مسلمانوں کے نزدیک
صوفی وہ ہے جو خود کو فنا کر کے اللہ سے
متعلق رہے۔ جس میں اعلیٰ درجہ کا خلوص
اور حقائق کے ادراک کی استعداد ہو۔
الصَّافُ والصَّافِی والاَصْوَفُ و
الصَّائِفُ ۔ اون والا۔
الصُّوفَانُ ۔ ایک نرم خشک چیز، جو لکڑی
کے اندر ہوتی ہے اور جلد آگ پکڑتی ہے۔
الصُّوفَانُ ۔ بہت اون والا۔ مؤنث ۔
صُوفَانَةٌ ۔
الصُّوفُ والصُّوفَانِیُّ ۔ بہت اون والا۔
صَاكَ یَصُوكُ صَوْكًا ۔ بِہِ الزعفرانُ
او المسكُ او نحوُھما ۔ مشک وغیرہ
کا چپکنا۔
تَصَوَّكَ فِی رَجِیعِہِ ورَجِیعِہِ ۔ وہ اپنے

گوبر سے لتھڑ گیا۔
صَالَ يَصُولُ صَوْلاً وصَوْلَةً - عليه۔
کود پڑنا۔ ر- صَوْلاً وصِيالاً و
صَالاً وصُؤُولاً وصَيَلاناً ومَصَالَةً،
عليه۔ حملہ کر کے مغلوب کرنا۔
صَوَّلَ - البَيْدَرَ- کھلیان کے اطراف میں
جھاڑو دینا۔ الشيءَ- پانی سے نکالنا
پانی میں ڈال کر صاف کرنا۔
صَاوَلَهُ مُصَاوَلَةً وصِيالاً وصِيالَةً۔
ایک کا دوسرے پر کودنا۔ ایک دوسرے
پر حملہ آور ہونا — تَصَاوَلَا۔ ایک
دوسرے پر حملہ آور ہونا۔ کود پڑنا۔
الصَّوْلَةُ - سطوت، غلبہ، حملہ۔
صُوْلَةُ الحِنْطَةِ - پانی میں صاف کیا
ہوا گیہوں۔
الصُّوَالَةُ - کوڑا کرکٹ جو غلہ کے دھونے سے
نکلتا ہے، کھلیان کے اطراف کا کوڑا کرکٹ۔
الصَّؤُولُ - مِنَ الرجالِ- لوگوں کو مار پیٹ
کرنے والا۔ ظالم۔
المِصْوَلُ - بھگونے کا برتن۔ ج۔ مَصَاوِلُ
- المِصْوَلَةُ - خرمن صاف کرنے کی
جھاڑو۔
صَامَ يَصُومُ صَوْماً واصطام۔ روزہ
رکھنا۔ بات کرنے چلنے پھرنے وغیرہ سے
باز رہنا، رکنا۔ صفت (صائمٌ) ج
صَائِمُونَ وصُوَّامٌ وصُيَّامٌ و
صُوَّمٌ وصُيَّمٌ - صَامَ الشَّهْرَ-
مہینہ میں روزے رکھنا — منيتهُ
موت چکھنا — النعامُ۔ شترمرغ کا
بیٹ کرنا۔ صَامَ النَّهَارُ- دوپہر کا
وقت ہونا۔ صَامَتِ الشَّمْسُ۔
سورج کا نصف النہار پر ہونا۔
صَامَتِ الرِّيحُ- ہوا کا ٹھہرنا۔
صَوَّمَهُ- روزہ رکھوانا۔
الصَّوْمُ- مص۔ روزہ۔ کام سے رکنا، مفرد و
جمع کے لیے یکساں ہے۔ شَهْرُ
الصَّوْمِ- ماہِ رمضان۔ صَوْمُ
النَّعامِ- شترمرغ کی بیٹ۔
الصَّوَامُ- مِنَ الارضِ- خشک بے آب
زمین۔
الصَّوْمَانُ- روزہ دار۔ ج۔ صَيَامَى۔
الصَّائِمُ- روزہ دار۔ يومٌ صائمٌ
روزہ والا دن۔ مَاءٌ صَائِمٌ
ٹھہرا ہوا، رکا ہوا پانی۔ الصَّائِمَةُ
مِنَ السَّكاكِينِ- کند چھری۔
مِنَ الخيلِ- بغیر چارہ کے کھڑا ہونے
والا گھوڑا۔ والصَّائِمَةُ مِنَ
البَكَرَاتِ- نہ پھرنے والی چرخی۔
الصَّوَّامُ- بہت روزہ رکھنے والا۔
صَوْمَعَ- الشيءَ- جمع کرنا۔ البِناءَ
عمارت بلند کرنا۔
الصَّوْمَعَةُ والصَّوْمَعُ- راہب کی جھونپڑی
یا پہاڑ جس پر راہب رہتا ہو۔ گرجا۔
الصَّوْمَعَةُ- عقاب۔ ایک قسم کی
ٹوپی۔ پہاڑ کی چوٹی۔ ج۔ صَوَامِعُ۔
صَوْمَلَ- الرجلُ- بھوک سے کسی کی
کھال کا خشک ہونا۔
صَانَهُ يَصُونُهُ صَوْناً وصِياناً و
صِيَانَةً واصْطَانَهُ اصْطِيَاناً۔
حفاظت کرنا۔ صفت مفعولی (مَصُونٌ
ومَصْؤُونٌ)
صَانَ - الثوبَ أوِ العِرْضَ- کپڑے یا
سامان کو عیب لگانے والی چیزوں سے
بچانا۔
تَصَوَّنَ وتَصَاوَنَ- مِنَ العَيْبِ۔
خود کو عیب سے بچانا۔
الصَّوَانُ والصِّوَانُ والصُّوَانُ والصِّيَانُ
والصُّيَانُ والصِّيَانُ- کپڑوں، کتابوں
کے محفوظ رکھنے کا برتن۔ ج۔ أَصْوِنَةٌ
الصَّوَّانَةُ- چقماق بنانے کے کام کا پتھر۔
ڈبر۔ ج۔ صَوَّانٌ۔ المِصَانُ والمِصْوَانُ
کان وغیرہ کا غلاف
الصَّوُّ- خالی۔ الصُّوَّةُ- آواز بازگشت۔
ٹیلہ، پہاڑی۔ پتھر جو راہ دکھانے کے لیے
کھڑے کیے جاتے ہیں۔ ج۔ صُوًى۔
وجج۔ أَصْوَاءٌ- الصُّوَى والأَصْوَاءُ
قبریں۔
صَوَى يَصْوِي صُوِيّاً وصَوِيَ يَصْوَى
صَوًى وصَوَّى تَصْوِيَةً وأَصْوَى
إِصْوَاءً- النخلُ- خشک ہو جانا۔
صفت (صَوِيٌّ وصَاوٍ) الضَّرعُ۔
تھن کا خشک ہو جانا۔ صفت (صَاوٍ)
صَوِيَ (س) صَوًى- الرجلُ- قوی ہونا۔
صَابَ يَصِيبُ صَيْباً- درست ہونا۔
صفت (صَائِبٌ)- صَابَهُ السَّهْمُ
تیر کا نشانہ پر لگنا۔
الصُّيَّابُ والصُّيَّابَةُ والصُّيَابُ و
الصُّيَابَةُ- خالص۔ ہر عمدہ شے۔
الصُّيَّابَةُ- سردار۔ صُيَّابَةُ القومِ۔
جماعت۔
صَاحَ يَصِيحُ صَيْحاً وصَيْحَةً وصِيَاحاً و
صَيَحَاناً- زور سے چلانا، سخت آواز
نکالنا۔ بہ- پکارنا۔ آواز دینا۔
عليهِ- ڈانٹنا۔ العُنْقُودُ- تر خوشے
کا بڑھنا۔ صِيحَ بهِمْ- وہ ڈر گئے۔
بھاگ گئے۔ فيهم- ہلاک ہونا۔
صَيَّحَ- بہت چیخنا — الشيءَ- توڑنا۔
پھاڑنا۔ صَيَّحَتِ الرِّيحُ او الشَّمْسُ
البقلَ- ہوا یا سورج کا سبزی کو
سکھا دینا۔
صَايَحَ وتَصَايَحَ- القومُ- ایک دوسرے
کو پکارنا۔ صَايَحَ بهِ- آواز دینا۔
پکارنا۔
تَصَيَّحَ وانْصَاحَ- چٹخنا۔ پھٹنا۔
اِنْصَاحَ الفجرُ والبرقُ- ظاہر ہونا۔

لِانْصَاحَتِ الْاَرْضُ - زمین کا بعض
حصہ روئیدگی سے ڈھک جانا۔
الصَّیْحَۃُ - ایک چیخ۔ عذاب۔ اچانک
غارت۔ الصَّیَّاحُ - بہت چیخنے والا۔
صَادَ یَصِیْدُ وَیَصَادُ صَیْدًا وَتَصَیَّدَ
وَاصْطَادَ - الطَّیْرَ - پرندہ کو
شکار کرنا۔ صفت (صَائِدٌ) صَادَ
فُلَانًا - کسی کے لیے شکار کرنا۔
صَادَ وَاصْطَادَ - المَکَانَ - کسی جگہ
شکار کرنا۔
صَیِدَ یَصْیَدُ - صَیَدًا - ٹیڑھی گردن کا ہونا
اَصَادَہٗ - شکار پر اکسانا - اَصَادَ
البَعِیْرَ - اونٹ کو اذیت دینا۔ اس
کی گردن کی کجی کا علاج کرنا (ضد)
الاَصْیَدُ - تکبر سے سر کو بلند کرنے والا۔
ٹیڑھی گردن والا اونٹ۔ بادشاہ۔ شیر
مؤنث۔ صَیْدَاءُ - ج۔ صِیْدٌ۔
الصَّادُ - حروف تہجی کا ایک حرف۔ تانبا۔
پیتل۔ ج۔ صِیْدَانٌ۔ اونٹ کی
ایک بیماری جس کی وجہ سے اس کی
ناک سے ریزش بہتی رہتی ہے اور وہ
اپنا سر اونچا رکھتا ہے۔
الصَّیْدُ - مص - شکار۔
الصَّیْدَاءُ - کنکری - پتھری، سخت زمین۔
الصَّیَّادُ - شکاری، شیر۔
الصَّیُوْدُ - شکاری - ج۔ صِیْدٌ وصُیُوْدٌ
- الصَّیُوْدُ مِنَ النِّسَاءِ - بد خلق
عورت۔
الصَّیْدَانُ - سونا۔ تانبا - صِیْدَانُ
الحَصٰی - چھوٹے کنکر۔
الصَّیْدَانَۃُ - بھوت - مِنَ النِّسَاءِ - بد
خلق عورت - بہت باتونی۔
المِصْیَدُ وَالمِصْیَدَۃُ وَالمَصْیَدَۃُ
وَالمَصِیْدَۃُ - شکار کرنے کا گڑھا۔
ج - مَصَایِدُ - المَصِیْدُ - پکڑا ہوا
شکار۔
الصَّیْدَلَۃُ - دوا فروشی۔
الصَّیْدَلِیُّ وَالصَّیْدَلَانِیُّ - دوا فروش
ج۔ صَیَادِلَۃٌ - (کلمہ دخیل ہے)
اس کے لیے لفظ اَجْزَائِیٌّ - بھی
آتا ہے۔
الصَّیْدَنُ - مضبوط عمارت، چاندی کی اینٹ
تنگ چادر۔ بجو۔ لومڑی۔ بادشاہ۔
عطر فروش۔ زمین میں چھپنے والا ایک
جانور۔
صَارَ یَصِیْرُ صَیْرًا وَصَیْرُوْرَۃً وَمَصِیْرًا
واپس ہونا۔ ایک حالت سے دوسری
حالت میں منتقل ہو جانا۔ منتقل ہونا۔
اِلٰی کَذَا اَوْ اِلٰی فُلَانٍ - کسی
تک پہنچنا
صَارَہٗ یَصُوْرُہٗ وَیَصِیْرُہٗ صَیْرًا -
کاٹنا - الشَّیْءَ صَیْرًا - روک دینا۔
صَیَّرَہٗ وَاَصَارَہٗ اِصَارَۃً - ایک حالت
یا شکل سے دوسری حالت یا شکل میں
بدل دینا۔ تَصَیَّرَہٗ - مشابہ ہونا۔
الصَّیْرُ - مص - کام کا انجام و نتیجہ۔
الصِّیْرُ - چیز کا طرف یا کنارہ۔ جب
کوئی شخص کام ختم کرنے کے قریب ہوتا
ہے تو کہتے ہیں "فُلَانٌ عَلٰی صِیْرِ
الاَمْرِ" دروازہ کی دراڑ۔ چھوٹی
نمکین مچھلیاں۔ یہودیوں کا پادری۔ کام
کا انجام۔
الصِّیَارُ - گایوں کا گلہ۔ چنگ کی آواز۔
الصِّیَارَۃُ وَالصِّیْرَۃُ - گائے یا بکریوں
کا باڑہ۔ ج۔ صِیَرٌ وَصِیَرٌ۔
الصَّائِرَۃُ - خشک گھاس
الصَّیِّرُ - جماعت - قبر۔ الصَّیُّوْرُ -
عقل ورائے - (د)- وَالصَّیُّوْرَۃُ کام
کا انجام و نتیجہ۔
المَصِیْرُ - مص۔ کام کا انجام و نتیجہ۔ پانی کا
منتہی - ج۔ مَصَایِرُ۔
الصِّیْصَۃُ وَالصِّیْصِیَۃُ - جولاہے کا کوچ
جس سے وہ تانا بانا درست کرتا ہے۔
مرغ کا خار - ہرن اور گائے کا سینگ۔
کھجور توڑنے کا دستہ۔ قلعہ۔ ج۔
صَیَاصِیْ۔
صَاعَ یَصِیْعُ صَیْعًا وَاَصَاعَ - الغَنَمَ۔
بکریوں کو متفرق کرنا۔ - القَوْمَ
ایک دوسرے کے خلاف اکسانا۔
تَصَیَّعَ - المَاءُ - پانی کا اضطراب کرنا۔
جوش مارنا۔
اِنْصَاعَ - الرجلُ - تیزی سے واپس
لوٹنا - الطَّیْرُ - پرندہ کا فضا میں
چڑھنا۔
صَافَ یَصِیْفُ صَیْفًا وَصَیَّفَ و
تَصَیَّفَ وَاصْطَافَ اِصْطِیَافًا
- بالمَکَانِ - کسی جگہ موسم گرما میں
اقامت کرنا۔
صَافَ وَصَیَّفَ وَتَصَیَّفَ وَاصَّیَّفَ
- المَکَانَ - کسی جگہ موسم گرما گذارنا۔
کہتے ہیں "ھٰذَا طَعَامٌ یُصَیِّفُنِیْ" یعنی
یہ کھانا مجھے موسم گرما کے لیے کافی ہے۔
صَافَ (ض) صَیْفًا وَصَیْفُوْفَۃً -
السَّھْمُ عَنِ الھَدَفِ - تیر کا
نشانہ پر لگنا - عَنِّیْ وَجْھُہٗ - مائل
ہونا۔
صِیْفَ وَصُیِّفَ - المَکَانُ اَوِ الرَّجُلُ
کسی جگہ یا آدمی پر موسم گرما کی بارش پڑنا۔
صفت مفعولی (مَصِیْفٌ وَمَصْیُوْفٌ
وَمُصَیَّفٌ)
صَایَفَہٗ مُصَایَفَۃً وَصِیَافًا - موسم گرما
کے لیے معاملہ کرنا۔
اَصَافَ اِصَافَۃً - بڑھاپے میں شادی کرنا۔
یا بڑھاپے میں اولاد ہونا - القَوْمُ -
موسم گرما میں داخل ہونا - اللّٰہُ عَنْہُ

الشئ۔ اللہ کا کسی سے شر کو دور کرنا۔
اَصَافَتِ الدَّابَّۃُ۔ جانور کا گرمی کے موسم میں بچے دینا۔
الصَّیفُ۔ ج۔ اَصیَافٌ۔ موسم گرما۔
الصَّیفَۃُ۔ موسم گرما۔ یہ صیف سے اخص ہے۔ ج۔ صِیَفٌ۔
الصَّیِّفُ والصَّیِّفَۃُ۔ موسم گرما کی بارش۔
الصَّیِّفُ والصَّیفِیُّ۔ موسم گرما میں اگنے والی گھاس۔
الصَّائِفُ والصَّافُ۔ گرم۔ الصَّائِفَۃُ الصَّائِفُ کا مؤنث۔ موسم گرما کا وقت گرمی کے موسم کی جنگ۔ صَائِفَۃُ القَومِ۔ موسم گرما کی خوراک۔ ج۔ صَوَائِفُ۔
المَصِیفُ والمُتَصَیَّفُ والمُصطَافُ موسم گرما گذارنے کی جگہ۔ المَصِیفُ ندی کا موڑ۔ اَرضٌ مِصیَافٌ۔ وہ زمین جس پر موسم گرما کی بہت بارش پڑے اور اس کی سبزی دیر سے نکلے۔ ج۔ مَصَایِیفُ۔
الصِّیقُ۔ چڑیا۔ ج۔ صِیقَانٌ۔ پسینہ۔ بدبو آواز۔ والصِّیقَۃُ۔ ہوا میں چکر لگانے والا غبار۔ ج۔ صِیَقٌ۔
صَاكَ بِہٖ یَصِیكُ صَیكًا۔ بِہِ الطِّیبُ اَوِ الدَّمُ۔ خوشبو یا خون کا چمٹنا۔
صِیلَ۔ لَہُ کذا۔ مقدر کیا جانا۔
الصَّیِّمُ۔ بہت سخت۔
الصِّینُ۔ ملک چین۔ الصَّوَانِیُّ۔ چینی برتن مفرد (صِینِیَّۃٌ)
الصِّینِیَّۃُ۔ کسی چیز کے پیش کرنے کے لیے دھات وغیرہ کا طبق۔

## ۸۰۰
# ض

الضِّئبُ۔ ایک سمندری جانور، موتی۔
ضَأَدَہٗ (ف) ضَأدًا۔ خصومت میں غالب آنا۔
ضُئِدَ ضُؤَادًا۔ زکام کی شکایت کرنا۔
اَضأَدَہٗ اِضآدًا۔ زکام میں مبتلا کرنا۔
الضُّؤدُ والضُّؤَدَۃُ والضُّؤدَۃُ۔ زکام۔
المَضؤُودُ۔ زکام زدہ۔
ضَأَزَہٗ (ف) ضَأزًا وضَأَزًا۔ ظلم و زیادتی کرنا۔ ضَأَزَہٗ حَقَّہٗ۔ حق کم کرنا۔ قِسمَۃٌ ضُؤزیٰ وضَأزیٰ و ضِئزیٰ۔ ناقص تقسیم۔
الضَّیأَزُ۔ کاموں میں کود پڑنے والا۔
الضُّؤزَۃُ۔ حقیر آدمی۔
ضَأضَأَ ضَأضَأَۃً وضَوضَأَ ضَوضَأَۃً۔ القَومُ فِی الحَربِ۔ لڑائی میں شور کرنا۔
الضَّأضَاءُ والضَّوضَاءُ وضَوضیٰ لڑائی کا شور۔
الضُّؤضُؤُ والضِّئضِئُ۔ جڑ، معدن، کان۔ الضُّؤضُؤُ۔ ایک قسم کا پرندہ جس کے پروں پر رنگا رنگ کے نقطے ہوتے ہیں۔
ضَئِطَ (س) ضَأَطًا۔ الرَّجُلُ۔ چلنے میں جسم اور شانے ہلانے والا۔
ضُئِكَ۔ زکام لگنا۔
ضَؤُلَ (ک) ضَآلَۃً وضُؤُولَۃً۔ دبلا ہونا۔ حقیر ہونا۔
ضَاءَلَ۔ شَخصَہٗ۔ خود کو حقیر کرنا۔
تَضَاءَلَ۔ حقیر ہونا۔ کمزور ہونا۔ چھوٹا ہونا۔ الشَّیءُ۔ سکڑنا۔
اِضئَالَّ۔ چھوٹا ہونا۔ کمزور ہونا (مُضئَئِلٌّ)
الضَّئِیلُ۔ چھوٹا۔ پتلا، حقیر، کمزور، لاغر۔ ج۔ ضُؤَلاءُ وضِئَالٌ و ضَئِیلُونَ۔
الضُّؤَلَۃُ۔ کمزور و لاغر۔ الضَّئِیلَۃُ۔ مؤنث۔ الضَّئِیلُ۔ پتلا سانپ۔ حلق کا کوا۔
ضَأَنَ (ف) ضَأنًا۔ الضَّأنَ۔ دنبوں کو بکریوں سے جدا کرنا۔
اَضأَنَ اِضآنًا۔ بہت بھیڑوں یا دنبوں والا ہونا۔
الضَّأنُ۔ بھیڑ، دنبہ۔
الضَّائِنُ۔ فا۔ کمزور۔ رجل ضَائِنٌ کمزور آدمی۔ ریت کا سفید اور چوڑا قطعہ اون والا۔ بھیڑ، دنبہ۔ ج۔ ضَأنٌ و ضَئِینٌ وضِئِینٌ۔
الضَّائِنَۃُ۔ مؤنث الضَّائِنُ۔ ج۔ ضَوَائِنُ۔
الضِّئنِیُّ۔ دودھ بلونے کی بڑی مشک۔
ضَأَیٰ یَضأیٰ۔ ضَأیًا۔ الرَّجُلُ پتلے جسم والا ہونا۔
ضَبَّ (ض) ضَبًّا۔ چپ ہونا۔ النَّاقَۃَ۔ اونٹنی کا دودھ مٹھی سے دوہنا۔ عَلَی الشَّیءِ۔ حاوی ہونا۔ الشَّیءُ۔ زمین سے چمٹنا۔ عَلَیہِ۔ مضبوطی سے پکڑنا۔
(ن) ضَبًّا وضَبِیبًا۔ الرِّیقُ اوِ الدَّمُ۔ تھوک یا خون کا بہنا۔
ضَبَّت (ض) ضَبًّا وضُبُوبًا۔ الشَّفَۃُ۔ ہونٹ میں خون بہنے کی بیماری پیدا ہونا۔
ضَبِبَ یَضبَبُ وضَبِبَ یَضَبُّ۔ ضَبَابَۃً۔ المَکانُ۔ کسی جگہ میں زیادہ گوہ ہونا۔ صفت (ضَبِبٌ) مؤنث ضَبِبَۃٌ۔
ضَبَّبَ۔ عَلَی الشَّیءِ۔ مضبوطی سے پکڑنا۔

سخت قبضہ کرنا۔

ضَبَّبَ۔ عَلَی الضَّبِّ۔ گوہ کو بھڑکانا۔

ضَبَّبَ الْبَابَ۔ دروازہ میں پتی لگانا۔

اَضَبَّ۔ خاموش ہونا۔ چلّانا۔ بات کرنا (ضد)۔ الْمَاءُ اَوِ الرِّیقُ۔ پانی یا تھوک کا بہنا۔ الیومُ۔ دن کا کہر والا ہونا۔ ۔ المکانُ۔ کسی جگہ کا بہت گوہ والی ہونا۔

اَضْبَنَتِ الْاَرْضُ۔ زمین کا زیادہ سبزی والی ہونا۔ الشَّعْرُ۔ بالوں کا زیادہ ہونا۔ القومُ۔ کام کے لیے اکٹھا کھڑے ہونا۔ القومُ فِی بُغْیَتِہِمْ۔ اپنے مقصد طلبی میں متفرق ہونا۔ اَضَبُّوْا لِفُلَانٍ۔ کسی کے طلب کے لیے بکھر جانا۔ الْمَاءَ اَوِ الدَّمَ۔ بہانا۔ عَلَی الْاَمْرِ۔ کام پر حاوی ہونا۔ عَلَی الشَّیْءِ۔ چھپانا۔ عَلَی الْمَطْلُوْبِ کامیابی کے قریب ہونا۔ اَضَبَّ عَلٰی مَا فِی نَفْسِہٖ۔ اس نے اپنا بھید چھپایا۔ عَلٰی غِلٍّ فِی قَلْبِہٖ۔ کینہ دل میں چھپانا۔

تَضَبَّبَ۔ الصَّبِیُّ۔ بچہ کا موٹا ہونے لگنا۔

الضَّبُّ۔ مص۔ گوہ۔ سوسمار۔ ج۔ اَضُبٌّ وضُبَّانٌ و ضِبَابٌ و مَضَبَّۃٌ۔ عرب کہتے ہیں "لَا اَفْعَلُہٗ حَتّٰی یَرِدَ الضَّبُّ" یعنی میں اس کام کو نہیں کروں گا یہاں تک کہ گوہ پانی پر آئے۔ ان کا تخیل تھا کہ گوہ پانی پر کبھی نہیں آتی۔ بَقْلَۃُ الضَّبِّ۔ ایک قسم کا خوشبودار پودہ۔

الضَّبُّ۔ اونٹ کے سینہ یا قدم کا ورم اونٹ کے اگلے پاؤں کی بیماری۔ ہونٹ کی بیماری جس سے خون بہتا ہے۔

الضَّبُّ والضِّبُّ۔ پوشیدہ کینہ۔ ج۔ ضِبَابٌ۔

الضَّبَّۃُ۔ مادہ گوہ۔ شگوفہ جو ابھی کھلا نہ ہو۔ خوب نچوڑ کر دوہنا۔ لوہے یا لکڑی کا دستہ جو دروازہ میں لگاتے ہیں۔ ج۔ ضِبَابٌ۔

الْاَضَبُّ۔ مِنَ الْجِمَالِ۔ ضبیت کی بیماری والا اونٹ۔ مؤنث۔ ضَبَّاءُ ج۔ ضُبٌّ۔

الضَّبِیْبُ۔ مص۔ ضَبِیْبُ السَّیْفِ۔ تلوار کی دھار۔

الضَّبَابَۃُ۔ کہر۔ ج۔ ضَبَابٌ۔

الضَّبِیْبَۃُ۔ گھی کھجور سے تیار کردہ۔ بچوں کے لیے ایک کھانا۔

الْمِضْبَابُ۔ بخیل۔

ضَبَأَ (ف) ضَبْأً وضُبُوْءًا۔ الرجلُ۔ زمین یا درخت سے چمٹ جانا۔ صفت ضَبِیءٌ۔ الصَّائِدُ۔ شکاری کا شکار سے چھپنا اور اس کے لیے داؤں کرنا۔ ہٗ بِالْاَرْضِ۔ زمین سے چمٹانا۔ اِلَیْہِ۔ پناہ لینا۔ مِنْہُ۔ شرمانا۔ ۔ عَلَی الْقَوْمِ۔ اچانک آپہنچنا۔

اَضْبَأَ۔ الشَّیْءَ۔ چھپانا۔ عَلَیْہِ۔ کسی چیز پر خاموش ہونا۔ چھپانا۔ مَا فِی یَدِہٖ وعَلَیْہِ۔ ہاتھ کی چیز کو پکڑے رہنا۔

اِضْطَبَأَ اِضْطِبَاءً۔ مِنْہُ۔ چھپنا۔

الْمَضْبَأُ۔ چھپنے کی جگہ۔ ج۔ مَضَابِئُ۔

ضَبَثَ (ض) ضَبْثًا و اِضْطَبَثَ۔ بِالشَّیْءِ وعَلَیْہِ۔ سختی سے قبضہ کرنا۔ زور سے قابو کرنا۔ ضَبَثَ بِہٖ۔ سختی سے پکڑنا۔ ضُبِثَ بِہٖ۔ مارا جانا۔

الضَّبْثَۃُ۔ قبضہ۔ سخت گرفت۔ ج۔ ضَبَثَاتٌ و اَضْبَاثٌ۔

الضُّبَاثُ۔ شیر کے پنجے۔ الضَّبَّاثُ۔ والضَّبِیْثُ والضَّبُوْثُ۔ شیر۔

الْمَضَابِثُ۔ شیر کے پنجے۔ مفرد (مِضْبَثٌ)

ضَبَحَتْ (ف) ضَبْحًا و ضُبَاحًا۔ الخیلُ فِی عَدْوِہَا۔ دوڑنے میں گھوڑے کا اپنے جوف سے آواز نکالنا۔ (ضُبَاحًا) الْاَرْنَبُ والثَّعْلَبُ والقَوْسُ۔ آواز کرنا۔ (۔ ضَبْحًا) النَّارُ الْعُوْدَ آگ کا لکڑی کو متغیر کر دینا۔

ضَابَحَہٗ۔ منہ در منہ مقابلہ کرنا۔ گالی دینا۔ برا بھلا کہنا۔

اِنْضَبَحَ۔ لَوْنُہٗ۔ متغیر ہو کر راکھ جیسے رنگ کا ہونا۔ الضِّبْحُ۔ راکھ۔

الضَّبْحَاءُ۔ آگ سے جھلسی ہوئی کمان۔

ضَبَرَ (ن) ضَبْرًا۔ الحِجَارَۃَ۔ پتھر تہ بتہ رکھنا۔ الکُتُبَ۔ جمع کرنا یا بنڈل باندھنا۔ (۔ ضَبْرًا و ضَبَرَانًا) الفرسُ اَوِ الْمُقَیَّدُ۔ پاؤں جوڑ کر کودنا۔

ضَبَّرَ۔ الشَّیْءَ۔ جمع کرنا۔

الضَّبْرُ۔ مص۔ محاصرہ میں قلعہ کے نزدیک پہنچنے کا آلہ۔ ج۔ ضُبُوْرٌ۔ الضَّبْرُ۔ تقر۔ (۔ والضَّبِیْرُ) جنگلی اخروٹ کا درخت

الضِّبْرُ۔ بغل۔ الضِّبَارُ والضُّبَارُ۔ کتابیں۔ الضُّبَارَۃُ۔ بناوٹ کی مضبوطی۔

الضِّبَارَۃُ والضُّبَارَۃُ۔ ج۔ ضَبَائِرُ۔ و (۔ الْاِضْبَارَۃُ) ج۔ اَضَابِیْرُ۔ کتابوں یا تیروں کا بنڈل۔ الضِّبَارَۃُ لوگوں کی جماعت۔ مجمع۔

الضِّبْرُ۔ بہت کودنے والا۔ الضَّبِیْرُ و الضَّبُوْرُ۔ سخت شیر۔

الضُّبْرُ۔ بلوط کے مانند ایک درخت۔ واحد ضُبَارَۃٌ۔

الْمِضْبَرَۃُ۔ بہت کودنے والا شیر۔

ضَبَزَہٗ (ض)، ضَبْزًا۔ انکھیوں سے تیز دیکھنا۔

ضَبَسَ (ن) ضَبْسًا۔ عَلَی الغَرِیْمِ۔ قرضدار

سے سختی سے تقاضا کرنا۔

ضَبِسَتْ (س) ضَبَسًا۔ نَفْسُهٗ۔ خراب ہونا۔ الضَّبِسُ۔ بخیل۔

الضِّبِسُ۔ شریر، برائی کی طرف جھکنے والا۔

الضِّبْسُ۔ سخت مزاج۔ فریبی۔

الضِّبِّيْسُ۔ سخت مزاج۔ بھاری جسم وروح بزدل، احمق۔

ضَبَطَهٗ (ن ض) ضَبْطًا وضَبَاطَةً۔ چمٹنا، غلبہ پانا۔ قوی ہونا۔ پوری پوری حفاظت کرنا۔ العَمَلَ۔ مضبوط کرنا۔ الكِتَابَ۔ صحیح کرنا۔ کتاب پر حرکات لگانا۔ عَلَيْهِ۔ گرفتار کرنا

ضَبِطَ (س) ضَبَطًا۔ دونوں ہاتھوں سے کام کرنا۔ صفت (اَضْبَطُ، مؤنث ضَبْطَاءُ۔ ج۔ ضُبْطٌ۔

ضُبِطَتْ۔ الأرضُ۔ زمین پر عام بارش ہونا۔ ہمہ گیر بارش برسنا۔

تَضَبَّطَهٗ۔ روک، گرفتاری۔ تَضَبَّطَ الضَّأنُ۔ دنبے کا موٹا ہونا۔ تھوڑی گھاس کھانا۔

الضَّبْطُ۔ روک گرفتاری۔

الضَّابِطُ۔ فا۔ قوی، ہوشیار۔ حاکم، فوج کا جنرل۔ ج۔ ضُبَّاطٌ۔ والضَّابِطَةُ کلی قانون

الضَّابِطُ والأَضْبَطُ۔ شیر۔

ضَبَعَ (ف) ضَبْعًا وضُبُوعًا وضَبَعَانًا۔ البَعِيرُ۔ اونٹ کا تیز دوڑنا۔ القومُ لِلصُّلحِ۔ صلح کا ارادہ کرنا اور اس کی طرف مائل ہونا۔

ضَبَعَهٗ ضَبْعًا۔ مارنے کے لیے کسی کی طرف ہاتھ بڑھانا۔ الرجلُ۔ ظلم کرنا۔ علی فُلانٍ۔ بددعا کے لیے ہاتھ اٹھانا۔

ضَبَّعَ۔ الرجلُ۔ بزدل ہونا۔ ضَبَّعَتِ الخَيْلُ أوِ الإبلُ۔ چال میں پہلوؤں کو پھیلانا۔

ضَابَعَهٗ مُضَابَعَةً۔ ہر ایک کا دوسرے کی طرف تلوار کا ہاتھ بڑھانا۔ الرجلَ۔ مصافحہ کرنا۔ اِضْطَبَعَ بازو ننگا کرکے چادر کو دائیں بغل کے نیچے سے لاکر بائیں کاندھے پر ڈالنا۔ الشیءَ۔ بغل میں لینا۔

الضَّبُعُ والضَّبْعُ۔ بجو۔ لفظ مونث ہے مذکر و مونث ہر دو کے لیے مستعمل ہے۔ ج۔ ضِبَاعٌ وأَضْبُعٌ وضُبُعٌ و ضُبُوعَةٌ وضَبُعَاتٌ ومَضْبَعَةٌ۔ ضبع کی تصغیر اُضَيْبِعٌ ہے۔ یہ خلاف قیاس ہے۔

الضَّبْعُ۔ مم۔ بازو، بازو کا درمیان۔ بغل۔

الضَّبُعُ والضِّبَعُ والضُّبُعُ۔ پناہ۔ طرف۔ ج۔ اَضْبَاعٌ۔ الضَّبُعُ قحط کا سال۔

الضَّبُعُ والضِّبَاعُ۔ دعا کے لیے ہاتھ اٹھانا۔ الضِّبْعَانُ۔ نر بجو۔ تثنیہ ضِبْعَانِ۔ ضَبْعَانَانِ نہیں ہے۔

ج۔ ضَبَاعِيْنُ۔ مؤنث۔ ضِبْعَانَةٌ۔ ج۔ ضَبَاعِيْنُ وضِبْعَانَاتٌ۔

الضَّابِعُ۔ فا۔ مِنَ الخَيْلِ أوِ الإبلِ۔ تیز رفتار گھوڑے یا اونٹ۔ ج۔ ضُبَّعٌ

ضَبِنَ (ن) ضَبْنًا۔ المكانُ۔ جگہ کا تنگ ہونا۔ صفت (ضَبِيْنٌ)۔ عَنْهُ الهَدِيَّةَ۔ ہدیہ کو روکنا، منع کرنا۔ اَضْبَنَ واضْطَبَنَ۔ بغل اور پہلو کے درمیان اٹھانا۔

الضِّبْنُ۔ مم۔ بغل، پناہ۔ الضِّبْنُ بغل اور پہلو کے درمیان۔ الضِّبْنَةُ والضِّبْنَةُ والضُّبْنَةُ۔ الضِّبْنَةُ عیال۔ بال بچے۔ الضَّبْنَةُ و الضَّبِنَةُ۔ بیوی۔

ضَبَا يَضْبُوْ ضَبْوًا۔ إليهِ۔ پناہ لینا۔

ضَبَتْهُ النارُ۔ آگ کا جلانا۔

اَضْبَى۔ الشیءَ۔ اونچا کرنا۔ روکنا۔ عَلَيْهِ جا پکڑنا۔

الضَّابِي (ف) راکھ۔

الضَّبُوَةُ۔ تمباکو کے لیے چمڑے کا بٹوہ۔

المَضْبَاةُ۔ بھوبھل کی سکی ہوئی روٹی

ضَجَّ (ض) ضَجًّا وضَجِيجًا وضَجَاجًا و ضُجَاجًا۔ چیخ پکار کرنا۔ شور مچانا۔

اَضَجَّ۔ إضْجَاجًا۔ القومُ چیخنا، شور مچانا۔

ضَجَّجَ۔ الرجلُ۔ جانا اور مائل ہونا۔ الطائرَ ونحوهُ۔ زہر دینا۔

ضَاجَّهٗ ضِجَاجًا ومُضَاجَّةً۔ جھگڑنا شور مچانا۔

الضَّجَّةُ۔ چیخ پکار۔ الضَّجَاجُ۔ مم ہاتھی دانت۔ ایک قسم کا مہرہ۔

الضِّجَاجُ۔ کھانے کا گوند، ہر زہریلا پودہ جو پرندوں یا درندوں کے لیے زہر کا کام دے۔

الضَّجُوْجُ۔ مِنَ النُّوقِ۔ دودھ دیتے وقت چلانے والی اونٹنی۔

الضَّجَّاجُ۔ بہت چلانے والا۔

ضَجِرَ (س) ضَجَرًا وتَضَجَّرَ۔ مِنْهُ و بِهِ۔ بے قرار و بے چین ہونا۔ تنگ دل غمگین ہونا۔ صفت۔ ضَجِرٌ

اَضْجَرَهٗ۔ ستانا۔ تنگ کرنا۔ بے قرار کرنا تنگ دل کرنا۔

الضَّجَرُ۔ مم۔ غم و اندوہ کی بے کلی۔ تنگ دل کرنا۔

الضَّجِرُ۔ تنگ جگہ۔ الضُّجْرَةُ۔ بے قراری۔ کبیدگی۔

الضَّجُوْرُ والضَّجَرَةُ۔ بہت بے قرار۔ بہت تنگ دل۔

المُضْجِرُ۔ کبیدہ خاطر کرنے والا۔ بے قرار و بے چین کرنے والا۔ ج۔ مَضَاجِرُ ومَضَاجِيْرُ۔

ضَجَعَ (ف) ضَجْعًا وضُجُوْعًا وانْضَجَعَ و

اَضْجَعَ و اِضْطَجَعَ۔ پہلو کے بل لیٹنا۔ ضَجَعَ النَّجْمُ۔ غروب کے لیے جھکنا۔

اَضْجَعَہٗ۔ پہلو کے بل لٹانا۔ الشیءَ۔ پست کرنا۔ الحرفَ۔ حرف کو کسرہ کی طرف امالہ کرنا۔ جَوَالِقَہٗ بھری ہوئی گون کو خالی کرنا۔

ضَجَّعَتِ۔ الشَّمْسُ۔ سورج کا ڈوبنے کے لیے مائل ہونا۔ و تَضَجَّعَ فِی الامرِ۔ کام میں کوتاہی کرنا۔

ضَاجَعَہٗ۔ ساتھ لیٹنا۔ صفت (مُضَاجِعٌ) ضَاجَعَہُ الھَمُّ۔ غم لگنا۔

تَضَاجَعَ عَنِ الامرِ۔ غافل ہونا۔

الضَّجْعُ۔ مص۔ صابون، ہر وہ چیز جس سے کپڑا صاف کیا جائے۔

الضَّجْعَۃُ۔ صابون کا ایک ٹکڑا، رائے کی کمزوری ایک بار کا سونا، آرام و راحت۔

الضِّجْعُ۔ میلان۔ جھکاؤ۔ الضِّجْعَۃُ۔ لیٹنے کی ہیئت، سستی۔

الضُّجَعَۃُ۔ رائے کی کمزوری (۔ و الضُّجَعَۃُ) و الضُّجَعِیُّ و الضَّجِیعُ و الضُّجَیْعَۃُ بہت لیٹنے والا سست

الضَّاجِعُ۔ فا۔ وادی کا موڑ اور اس کا ڈھلوان احمق۔ مِنَ الدَّوَابِ۔ نامبارک جانور۔ مِنَ النُّجُومِ۔ ڈوبنے کے لیے مائل ستارہ۔ ج۔ ضَوَاجِعُ۔

رجلٌ ضَاجِعٌ۔ بہت لیٹنے والا۔ کاہل۔

الضَّاجِعَۃُ۔ مؤنث ضَاجِعٌ۔ دریا کا دہانہ ٹیلہ۔ ج۔ ضَوَاجِعُ (۔ و الضَّجْعَاءُ) زیادہ بکریاں۔

الضُّجُوعُ و المَضْجُوعُ۔ کمزور رائے والا۔ الضُّجُوعُ بھاری مشک جو اٹھانے والے کو جھکا دے۔ بڑا ڈول۔ پانی کی زیادتی سے آہستہ رفتار بادل۔

الضَّجِیعُ۔ ساتھ لیٹنے والا۔ مؤنث۔ ضَجِیعَۃٌ

المَضْجَعُ۔ ج۔ مَضَاجِعُ۔

المُضْطَجَعُ۔ خواب گاہ۔ مَضَاجِعُ الغَیْثِ۔ بارش کی کثرت کی جگہیں۔

ضَجِمَ (س) ضَجَمًا۔ الفَمُ اَوِ العُنُقُ۔ منہ یا گردن کا ٹیڑھا ہونا۔ ٹیڑھی گردن یا ٹیڑھے منہ والا۔ (اَضْجَمُ) مؤنث ضَجْمَاءُ۔

تَضَاجَمَ۔ الفَمُ۔ منہ کا ٹیڑھا ہونا۔ الامرُ بَیْنَہُمْ۔ کسی امر کا متنازع فیہ ہونا۔

الضِّحُّ۔ سورج۔ سورج کی روشنی، ہر چیز جس پر دھوپ پڑ رہی ہو۔

ضَحْضَحَ و تَضَحْضَحَ۔ السَّرَابُ۔ سراب کا متحرک ہونا۔ ضَحْضَحَ الامرُ۔ کام کا واضح ہونا۔ الضَّحْضَحُ تھوڑا پانی۔ الضَّحْضَاحُ۔ تھوڑا پانی یا پایاب پانی۔ بہت اونٹ۔

ضَحِكَ (س) ضَحْكًا و ضِحْكًا و ضَحِكًا و ضِحِكًا۔ ہنسنا۔ ضَحِكَ مِنْہُ بِہٖ و عَلَیْہِ۔ اس نے کشادہ روئی کی اس طرح پر کہ دانت ظاہر ہو گئے۔

السَّحَابُ۔ بادل کا چمکنا۔ الطَّرِیقُ راستہ کا ظاہر ہونا۔

ضَحِکَتِ الارضُ عَنِ النَّبَاتِ۔ زمین کا نباتات اگانا۔ الشَّیْبُ بِرَاْسِہٖ۔ سر میں بڑھاپا ظاہر ہونا۔ طَلْعُ النَّخْلَۃِ۔ درخت خرما کا شگوفہ پھوٹنا۔

(۔ ضَحِكًا) الرجلُ۔ تعجب کرنا۔

ضَاحَکَہٗ۔ ایک دوسرے کے ساتھ ہنسنا۔ ہنسی میں غالب آنا۔

اَضْحَکَہٗ۔ ہنسانا۔ اَضْحَکَ الحَوْضَ حوض کو پانی سے لبریز کرنا۔

تَضَحَّكَ و تَضَاحَكَ و اسْتَضْحَكَ ہنسنا۔ تَضَاحَكَ الرَّجُلُ۔ بتکلف ہنسنا۔ تَضَاحَکَ القَوْمُ۔ ایک دوسرے کو ہنسانا۔

الضِّحْكُ۔ مص۔ سفید دانت۔ پھول۔ جھاگ، برف۔ راستہ کا وسط۔ تعجب، شہد، کھجور کا شگوفہ۔

الضَّاحِكُ۔ فا۔ ہنسنے والا۔ بہت سفید پہاڑی پتھر۔

الضَّاحِکَۃُ۔ مؤنث الضَّاحِكُ۔ ہر وہ دانت جو ہنسی میں ظاہر ہو۔ ج۔ ضَوَاحِكُ۔

الضُّحَکَۃُ و الضُّحْکَۃُ و الضَّحَّاكُ و الضَّحُوكُ و المِضْحَاكُ۔ بہت ہنسنے والا۔ الضَّحُوكُ۔ ج۔ ضُحُكٌ و الضُّحَاكُ۔ راستہ کا وسط، واضح راستہ۔

الضُّحْکَۃُ۔ وہ آدمی جس پر لوگ ہنسیں۔

الضُّحَکَۃُ۔ وہ جو لوگوں پر ہنسے۔

الاُضْحُوكَۃُ۔ ہنسانے والی چیز۔

الضَّحَلَ (ف) ضَحْلًا۔ الغَدِیرُ۔ تالاب میں پانی کم ہونا۔ الماءُ۔ پانی کا پایاب ہونا۔

الضَّحْلُ۔ پایاب پانی۔ ج۔ ضِحَالٌ و اَضْحَالٌ و ضُحُولٌ۔

المَضْحَلُ۔ وہ جگہ جہاں پانی کم ہو۔

ضَحَا یَضْحُو ضَحْوًا و ضُحُوًّا و ضُحِیًّا۔ الرجلُ۔ دھوپ کھانا۔ الشیءُ۔ دھوپ لگنا۔ الطَّرِیقُ۔ ظاہر ہونا۔ ضَحَا ظِلُّہٗ۔ وہ مر گیا۔

ضَحِیَ یَضْحٰی ضَحًا و ضَحَاءً۔ دھوپ لگنا۔ سورج سے تکلیف اٹھانا۔ دھوپ کھانا۔ کھل جانا۔ ضَحِیَتِ اللَّیْلَۃُ۔ وہ رات جس میں بادل نہ ہو۔

ضَحّٰی تَضْحِیَۃً۔ فلانًا۔ کسی کو چاشت کے وقت کھانا کھلانا۔ بِالشَّاۃِ۔ بکری کو چاشت کے وقت ذبح کرنا۔ الغَنَمَ۔ بوقت چاشت چرانا۔ الرجلُ۔ فدیہ ہو جانا۔ عَنِ الامرِ

دیر لگانا۔ آہستگی کرنا۔ بیان کرنا۔ ظاہر کرنا۔

ضَاحَی مُضَاحَاۃً۔ الرجلَ۔ کسی کے پاس بوقت چاشت آنا۔

اَضْحَی۔ چاشت کے وقت میں داخل ہونا۔ اَضْحَی یَفْعَلُ کَذَا۔ وہ ایسا کرنے لگا۔ چاشت کے وقت وہ ایسا کرتا تھا یا مطلقاً ایسا کرتا تھا۔ الشیءَ ظاہر کرنا۔ عَنِ الامرِ۔ دور ہونا۔ اَضْحَی اللّٰہُ ظِلَّکَ۔ اللہ تجھ کو ہلاک کرے۔

تَضَحَّی تَضَحِّیًا۔ چاشت کے وقت کھانا۔ چاشت کے وقت تک سونا۔ دھوپ کھانا۔

اِسْتَضْحَی اِسْتِضْحَاءً۔ لِلشَّمْسِ۔ سردی کے موسم میں دھوپ کھانا۔ الضَّحَاءُ چاشت کا وقت۔

الضَّحْوُ۔ مذ۔ ر۔ والضَّحْوَۃُ، چاشت کا وقت۔

الضُّحَی۔ چاشت کا وقت جبکہ سورج خوب چڑھ آیا ہو۔ سورج۔ بیان۔

الضَّحْیَانُ۔ چاشت کے وقت کھانے والا۔ مؤنث ضَحْیَانَۃٌ۔

الضَّحِیَّۃُ۔ دن کا چڑھنا۔ قربانی کی بکری ذبیحہ۔ ج۔ ضَحَایَا۔

الاَضْحَاۃُ۔ ج۔ اَضْحَی والاُضْحِیَّۃُ و والاِضْحِیَّۃُ۔ ج۔ اَضَاحِی۔ بمعنی ضَحِیَّۃ۔ یومُ الاَضْحَی۔ قربانی کا دن۔ الاَضْحَی مِنَ الخَیلِ۔ سفید سیاہی مائل گھوڑا۔ مؤنث۔ ضَحْیَاءُ

الضَّاحِی۔ فا۔ دھوپ کھانے والا سورج کے سامنے رہنے والی چیز۔ ظاہر بیرونی الضَّاحِیَۃُ۔ مؤنث الضَّاحِی۔ ہر چیز کا سامنے کا پہلو، کھلا ہوا رخ۔ ج۔ ضَوَاحٍ۔ ضَوَاحِی البَلْدَۃِ۔ شہر کا گرد و نواح۔ ضَوَاحِی الحَوْضِ۔ حوض کے اطراف۔ شَجَرَۃٌ ضَاحِیَۃُ الظِّلِّ۔ بے سایہ درخت۔ یومٌ اِضْحِیَانٌ۔ بے ابر کا دن۔ ارضٌ مَضْحَاۃٌ۔ سورج کے سامنے کی زمین دھوپ والی زمین۔

ضَخَّ (ن)، ضَخًّا۔ الماءَ۔ پانی گرانا۔ آنکھ کا آنسو بہانا۔

اِنْضَخَّ۔ الماءُ۔ پانی گرنا۔ الضَّخَّۃُ پچکاری۔ فوارہ۔

ضَخَرَ (ف)، ضَخْرًا۔ عَیْنَہٗ، آنکھ نکالنا۔

ضَخُمَ (ک)، ضَخَامَۃً و ضِخَمًا۔ موٹا ہونا۔

ضَخْم۔ ج۔ ضِخَام۔ مؤنث ضَخْمَۃٌ ج۔ ضَخْمَاتٌ۔ موٹا، مضبوط۔ بڑے جسم والا۔ ضَخَّمَہٗ۔ موٹا بنانا۔

الضُّخَامُ۔ ہر بڑے جسم کی چیز۔ الاَضْخَمُ موٹا جسیم۔

المِضْخَمُ۔ بہت مارنے والا۔ بڑی قدر و منزلت والا سردار۔

ضَدَّ (ن)، ضَدًّا۔ فُلَانًا فِی الخُصُومَۃِ جھگڑے میں غالب آنا۔ ضَدَّہٗ عَنْ کَذَا، نرمی سے ہٹانا۔ القِرْبَۃَ مشک بھرنا۔

ضَادَّہٗ مُضَادَّۃً۔ مخالفت کرنا۔ اَضَدَّ ناراض ہونا۔ غضبناک ہونا۔ ضد کرنا مخالفت کرنا۔ تَضَادَّ تَضَادًّا ایک دوسرے کی مخالفت کرنا۔

الضِّدُّ۔ مخالف، دشمن، مثل، نظیر۔ ج۔ اَضْدَادٌ و ضِدٌّ۔

الاَضْدَادُ۔ وہ کلمات جن کے متضاد معنی ہوں۔ الضَّدِیْدُ۔ ضد، نظیر۔

ضَدِیَ یَضْدَی ضَدًی۔ عَلَیْہِ۔ غضبناک ہونا۔ صفت ضَادٍ۔ مؤنث۔ ضَادِیَۃٌ۔ ج۔ ضَوَادٍ ضَادِیَاتٌ۔

ضَادَاہٗ مُضَادَاۃً۔ مخالفت کرنا۔

اَضْدَی اِضْدَاءً۔ الاناءَ۔ برتن بھرنا۔

ضَرَّ (ن)، ضَرًّا و ضُرًّا۔ فُلَانًا و بِفُلَانٍ نقصان پہنچانا، تکلیف دینا۔ ہٗ اِلَی کَذَا۔ مجبور کرنا۔

ضُرَّ بَصَرُہٗ۔ اندھا ہونا۔ ضَارَّہٗ ضِرَارًا و مُضَارَّۃً۔ نقصان دینا، مخالفت کرنا تکلیف پہنچانا۔ ضَارَّ امْرَاَتَہٗ۔ اپنی عورت پر سوتن لانا۔

اَضَرَّہٗ۔ تکلیف پہنچانا۔ ہٗ عَلَی الاَمْرِ مجبور کرنا۔ اَضَرَّ بِہٖ۔ بہت قریب ہونا۔ اِلَیْہِ و عَلَیْہِ۔ جلدی کرنا۔ عَلَی السَّیْرِ الشَّدِیْدِ۔ تیز چلنے پر صبر کرنا۔ الرجلُ۔ سوت لانا۔ اندھا ہونا۔

تَضَرَّرَ۔ نقصان پانا۔ اِضْطَرَّہٗ اِلَی کَذَا۔ مجبور کرنا۔ حاجت مند بنانا۔

اُضْطُرَّ۔ مجبور کیا جانا۔

اِسْتَضَرَّ۔ بہٖ۔ نقصان پہنچنا۔

الضَّرُّ والضُّرُّ والضَّرَرُ۔ نقصان، سختی تنگی، بد حالی۔ ج۔ اَضْرَارٌ۔

الضِّرُّ والضِّرُ۔ سوت کر کے لانا۔

الضَّرَّاءُ۔ سختی، تنگ حالی، قحط۔

الضُّرَّۃُ۔ جانی و مالی نقصان۔

الضَّرَّۃُ۔ حاجت، تنگ حالی، تکلیف، پستان کی جڑ، پستان یا تھن۔ بہت مال۔

ضَرَّۃُ المَرْاَۃِ۔ عورت کی سوت، سوتن ج۔ ضَرَائِرُ۔ دَاءُ الضَّرَائِرِ۔ حسد

ضَرَّتَانِ۔ چکی کے دونوں پاٹ۔

الضَّارُّ۔ فا۔ نقصان پہنچانے والا۔ اللہ تعالی کے اسمائے حسنی میں سے ہے۔

الضَّرُوْرَۃُ والضَّارُوْرَۃُ والضَّارُوْرُ والضَّارُوْرَاءُ۔ حاجت۔

الضَّارُوْرَۃُ۔ ضرر

الضَّرَارَةُ۔ اندھاپن۔ جانی و مالی خسارہ و نقصان۔

الضَّرِيْرُ۔ اندھا۔ دبلا، بیمار، نقصان زدہ۔ ج۔ اَضِرَّاءُ و اَضْرَارٌ۔ مؤنث ضَرِيْرَةٌ۔ ج۔ ضَرَائِرُ۔ الضَّرِيْرُ۔ غیرت، مخالفت، صبر۔ وادی کا کنارہ۔ نفس، بقیہ جسم۔ ساہر۔

الضَّرُوْرِيُّ۔ جس پر انسان کو مجبور کیا جائے ضروری۔

التَّضِرَّةُ و التَّضُرَّةُ۔ بدحالی۔

المَضَرَّةُ۔ نقصان۔ ج۔ مَضَارُّ۔

ضَرَأَ (ف) ضَرْأً۔ الشيءُ۔ چھپنا۔

اِنْضَرَأَتِ اِنْضِرَاءً۔ الابلُ۔ اونٹوں میں موت کا واقع ہونا۔ الشَّجَرَةُ درخت کا خشک ہونا۔

ضَرَبَ (ض) ضَرَبًا۔ الشيءُ۔ متحرک ہونا۔ ۔ العِرْقُ۔ رگ کا پھڑکنا۔ الجُرْحُ اَوِالضِّرْسُ۔ زخم یا داڑھ کا درد شدید ہونا۔ العَقْرَبُ۔ بچھو کا ڈسنا۔ اللَّيْلُ۔ رات کا دراز ہونا۔ الزَّمَانُ گذرنا۔ الطَّيْرُ۔ پرندہ کا خوراک کی تلاش میں نکلنا۔ هُ۔ کسی کے تلوار یا لاٹھی وغیرہ کی ضرب لگانا۔ هُ البَرْدُ ٹھنڈ لگنا۔ ضَرَبَ الخَيْمَةَ۔ خیمہ نصب کرنا۔

ضَرَبَتِ العَنْكَبُوْتُ۔ مکڑی کا جالا تننا۔ ضَرَبَ الاَجَلَ۔ مدت مقرر کرنا۔ المَثَلَ۔ مثال بیان کرنا۔ الدِّرْهَمَ درہم ڈھالنا۔ الخَاتَمَ۔ انگوٹھی ڈھالنا۔ الصَّلَاةَ۔ نماز قائم کرنا۔ ۔ الشيءَ بالشيءِ۔ ملانا۔ الحَاسِبُ كَذَا فِي كَذَا۔ ضرب دینا۔ الجِزْيَةَ عَلَيْهِمْ۔ جزیہ لگانا۔ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةَ۔ ذلیل کرنا۔ لَهُ سَهْمًا مِنْ مَالِهِ۔ اپنے مال سے حصہ مقرر کرنا۔

۔ عَلٰى يَدِهِ۔ روک دینا۔ القَاضِي عَلٰى يَدِهِ۔ قاضی کا کسی کو تصرف سے باز رکھنا۔

ضَرَبَ۔ بِنَفْسِهِ الاَرْضَ۔ اقامت کرنا۔ سفر کرنا (ضد)۔ فِي المَاءِ۔ تیرنا۔ ۔ بَيْنَهُمْ۔ فساد کرا دینا۔ فُلَانًا مِنْ فُلَانٍ۔ روک دینا۔ منع کرنا۔ بِيَدِهِ۔ اشارہ کرنا۔ عَنْ فُلَانٍ كَذَا۔ روک لینا۔ الدَّهْرُ بَيْنَنَا۔ جدا کر دینا۔ بِالقِدَاحِ۔ تیروں کو گھمانا۔ عَلٰى اُذُنِهِ۔ سننے سے منع کرنا۔ عَلَى المَكْتُوْبِ۔ مہر لگانا۔ ۔ فِي البُوْقِ۔ بگل بجانا۔ اِلَيْهِ۔ مائل ہونا۔ ضَرَبْتُ عَنْهُ صَفْحًا۔ منہ پھیر لینا اور اس کو چھوڑ دینا۔

ضَرَبَ بِذَقْنِهِ الاَرْضَ۔ بزدلی کرنا خوف کھانا۔ ضَرَبَ فِي الاَرْضِ ضَرْبًا و ضَرَبَانًا۔ تجارت یا غزوہ کے لیے سفر کرنا۔

ضَرِبَ (س) ضَرَبًا۔ النَّبَاتُ۔ پودوں کا ہوا یا ٹھنڈ سے مرجھانا۔

ضَرُبَ (ك) ضَرَابَةً۔ سخت مار والا ہونا۔

ضُرِبَتِ الاَرْضُ۔ زمین پر کہر گرنا۔

ضَرَّبَهُ۔ بہت مارنا۔ الشيءَ بالشيءِ۔ ملانا۔ المِظَلَّةَ بِالخُيُوْطِ۔ دھاگوں سے چھتری کو مضبوط کرنا۔ النَّجَّادُ المُضَرَّبَةَ۔ پنبہ کار رضائی کو سینا۔ ضَرَّبَتْ عَيْنُهُ۔ آنکھ کا گڑھے میں بیٹھنا۔ ضَرَّبَ بَيْنَهُمْ۔ بھڑکا دینا۔ ۔ هُ فِي الحَرْبِ۔ جنگ میں دلیر بنانا ترغیب دینا۔

ضَارَبَهُ مُضَارَبَةً و ضِرَابًا۔ ایک دوسرے پر تلوار مارنا۔ ماریں دوسرے سے بڑھ جانا۔ ایک دوسرے کو مارنا۔ ضَارَبَ لَهُ فِي المَالِ وبِالمَالِ۔ حصہ پر تجارت کرنا۔

اَضْرَبَ۔ فِي المَكَانِ۔ اقامت کرنا۔ سر جھکانا۔ عَنْهُ۔ اعراض کرنا۔ القَوْمُ پالے سے ڈھک جانا۔ الخُبْزُ۔ روٹی کا پکنا۔

تَضَرَّبَ۔ الشيءُ۔ متحرک ہونا۔

تَضَارَبَ۔ القَوْمُ۔ ایک دوسرے کو مارنا۔

اِضْطَرَبَ۔ متحرک ہونا موج مارنا۔ ایک دوسرے کو مارنا۔ الاَمْرُ۔ کسی امر کا خلل پذیر ہونا۔ القَوْمُ۔ ایک دوسرے کو مارنا۔ فِي اُمُوْرِهِ۔ متردد و مشکوک ہونا۔ مِنْ كَذَا۔ بے آرام ہونا۔ فُلَانٌ۔ حصہ مقرر کرنے کا مطالبہ کرنا۔

اِسْتَضْرَبَ۔ العَسَلُ۔ شہد کا سفید اور گاڑھا ہونا۔

الضَّرْبُ۔ مص۔ مثل، شکل، قسم۔ ج۔ اَضْرَابٌ۔ ہلکی بارش، دوسرے مصرعہ کا آخری جزء۔ ج۔ ضُرُوْبٌ و اَضْرَابٌ و اَضْرُبٌ۔

دَارُ الضَّرْبِ۔ ٹکسال۔

الضَّرْبُ و الضَّرَبُ۔ سفید گاڑھا شہد۔

الضَّرْبَةُ۔ اسم مرۃ۔ دفعہ واحد۔ آفت، فساد

الضَّرَبَانُ۔ مص۔ ضَرَبَانُ الدَّهْرِ۔ حوادث زمانہ۔

الضَّرُوْبُ و الضَّرِبُ۔ مارنے والا۔

الضَّرَّابُ۔ بہت مارنے والا۔

الضَّارِبُ۔ فا۔ مارنے والا۔ پست زمین جس میں درخت ہوں۔ وادی۔ تاریک رات۔ ج۔ ضَوَارِبُ۔ الطَّيْرُ الضَّوَارِبُ۔ خوراک کے متلاشی پرندے۔

الضَّرِيْبُ۔ ج۔ ضُرَبَاءُ۔ مارنے والا۔ ج۔ ضَرْبٰى۔ پیٹا ہوا۔ ج۔ ضَرَائِبُ قسم، مثل، شکل، حصہ، آدمی کی ہیئت برف۔ پالا۔

الضَّرِيبَةُ- طبیعت، عادت، تلوار سے مارا ہوا۔ چوٹ کھایا ہوا بدن کا حصہ۔ جزیہ۔ مِنَ السَّيفِ۔ تلوار کی دھار۔ مِنَ الصُّوفِ ونحوہٖ۔ اون یا روئی کی پونی۔ ج۔ ضَرَائِبُ۔

المَضرِبُ۔ مار کی جگہ یا وقت، اصل د۔ والمَضرُبُ، تلوار یا اس کی دھار۔ گودے والی ہڈی۔ ج۔ مَضَارِبُ۔

المِضرَبُ والمِضرَابُ۔ مارنے کا اوزار موگری۔ بہت مارنے والا۔ المِضرَابُ بڑا خیمہ۔ ج۔ مَضَارِبُ۔

المُضرِبُ والمُضرِبَةُ۔ مِنَ الحَيَّاتِ۔ بے حرکت سانپ۔ مَضرِبَةُ السَّيفِ۔ تلوار کی دھار۔ بِسَاطٌ مُضَرَّبٌ۔ سلا ہوا بچھونا۔

المُضَرَّبَةُ۔ اوڑھنے کی رضائی۔

ضَرَجَ (ن) ضَرْجًا۔ الشَّیءَ۔ پھاڑنا۔ الثَّوبَ بِالدَّمِ۔ کپڑے کو خون سے لتھیڑنا۔ الشَّیءَ اِلَی الأَرضِ۔ زمین پر ڈالنا۔

ضَرَّجَہٗ۔ لتھیڑنا۔ سرخی سے رنگنا۔ کلام کو آراستہ کرنا۔ گھوڑے کو لوٹ میں دوڑانا۔

ضَرَّجَ واَضرَجَ۔ الجَیبَ۔ لٹکانا۔

تَضَرَّجَ۔ پھٹنا۔ پھول کھلنا۔ لتھڑنا۔ الخَدُّ۔ سرخ ہونا۔ عورت کا آراستہ ہونا۔

اِنضَرَجَ۔ پھٹنا۔ چرنا۔ راستہ کا چوڑا ہونا۔ مَا بَینَ القَومِ۔ ایک دوسرے سے علیحدہ ہونا یا نفرت کرنا۔ اِنضَرَجَتِ العقاب۔ عقاب کا اپنے شکار پر جھپٹنا۔

الضَّرِيجُ۔ ہلکا سرخ رنگا ہوا۔ تیز دوڑ۔

الإِضرِيجُ۔ زرد رنگ کی چادر، سرخ ریشم، سرخ رنگ، تیز دوڑنے والا گھوڑا۔

المِضرَجُ۔ پھٹا پرانا مستعمل کپڑا۔ ج۔ مَضَارِجُ۔ المَضَارِجُ۔ مشقتیں۔

الضَّرجَعُ۔ چیتا۔ ج۔ ضَرَاجِعُ۔

ضَرَحَ (ف) ضَرْحًا۔ الشَّیءَ۔ پھاڑنا ایک طرف کرنا۔ ہٹانا۔ قبر کھودنا۔

ضَرَحَتْ (ن) ضُرُوحًا وضَرَحًا۔ السُّوقُ۔ کساد بازاری ہونا۔ ضَرْحًا وضِرَاحًا، الدَّابَّةُ بِرِجلَيهَا۔ دولتی مارنا

ضَارَحَہٗ۔ ایک دوسرے کو گالی دینا۔ تیر مارنا۔ قریب ہونا اور مقابل ہونا۔

اَضرَحَہٗ۔ خراب کرنا۔ دور کرنا۔ کساد بازاری کرنا۔

اِنضَرَحَ۔ الشَّیءُ۔ پھٹنا۔ مَا بَینَ القَومِ۔ قوم کا باہمی تعلق ٹوٹنا۔

اِضطَرَحَ۔ الشَّیءَ۔ ڈالنا۔ پھینکنا۔

الضَّرحُ۔ مص۔ چمڑا۔ دوری۔ وحشت۔

المَضرَحُ۔ خراب آدمی۔ دور۔

الضَّرُوحُ۔ مِنَ الدَّوَابِّ۔ دولتی مارنے والا جانور تیز زور سے پھینکنے والی کمان

الضَّرِيحُ۔ دور۔ قبر۔ ج۔ ضَرَائِحُ۔

المَضرَحُ والمَضرَحِيُّ۔ شکرا لمبے بازوؤں والا گدھ۔

المَضرَحِيُّ۔ فیاض سردار۔ سفید چیز۔

ضَرَسَ (ض) ضَرْسًا۔ الشَّیءَ۔ داڑھ سے زور سے کاٹنا۔

ضَرَسَهُ الدَّهرُ۔ زمانہ نے اس پر مصیبت ڈالی۔ ضَرَسَ البِئرَ۔ کنوئیں کے گرد پتھروں کی دیوار بنانا۔ الرجلُ۔ کسی کا شام تک خاموش رہنا۔

ضَرِسَتْ (س) ضَرَسًا۔ الأَسنَانُ۔ دانتوں کا آم جانا۔ ترشی سے کھٹا ہونا۔

اَضرَسَ۔ الحَامِضُ الأَسنَانَ۔ ترشی کا دانتوں کو کھٹا کر دینا۔ ہٗ۔ رنجیدہ کرنا۔ ہٗ بِالكَلَامِ۔ خاموش کر دینا۔

ضَارَسَہٗ۔ لڑنا۔ دشمنی کرنا۔ ضَارَسَ الأُمُورَ۔ تجربہ کرنا۔ پہچاننا۔

تَضَارَسَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے سے دشمنی کرنا۔ باہم لڑنا۔ عمارت کا ناہموار ہونا۔

الضِّرسُ۔ داڑھ، دانت۔ ج۔ اَضرَاسٌ وضُرُوسٌ۔ وہ ٹیلہ جس پر چڑھائی دشوار ہو، کنوئیں کی مینڈھ کا پتھر، ہلکی بارش۔ ج۔ ضُرُوسٌ۔

الضَّرِسُ۔ مسافر، جنگ جو، بھوک کے سبب غضب ناک، تجربہ کار، سخت مزاج۔

الضَّرُوسُ۔ مِنَ النُّوقِ۔ وہ اونٹنی جو دوہنے والے کو کاٹے۔ حَربٌ ضَرُوسٌ۔ سخت تباہ کن لڑائی۔

الضَّرِيسُ۔ مینڈھ والا کنواں۔ پیٹ کے مکے۔ بھوکا۔ ج۔ ضَرَاسَی۔

المُضَرَّسُ۔ مفع۔ مصیبت زدہ۔ مِنَ الوَشیِ۔ وہ کپڑا جس پر دانت کی طرح نقش و نگار ہوں۔ تَضَارِيسُ الأرضِ۔ دانتوں کی طرح زمین کی نکلی ہوئی بلندیاں۔

الضُّرضُمُ۔ شیر، زرد رندے۔

ضَرَطَ (ض) ضَرْطًا وضَرِطًا وضُرَاطًا وضَرِيطًا۔ گوز کرنا۔

ضَرِطَ (س) ضَرَطًا۔ ہلکی داڑھی اور باریک ابرو والا ہونا۔ صفت (اَضرَطُ)

ضَرَّطَ۔ الحِمَارُ۔ گدھے کا بہت گوز کرنا۔

ضَرَّطَ واَضرَطَ۔ الحِمَارَ۔ گدھے سے ایسا کام لینا کہ اس کا گوز خارج ہو جائے۔ ضَرَّطَ واَضرَطَ۔ بِفُلَانٍ۔ ٹھٹھے کے طور پر گوز کی سی آواز منہ سے نکالنا۔

الضَّرَّاطُ والضَّرُوطُ والضِّرْطُوطُ۔ گوز کرنے والا۔ بہت گوز مارنے والا۔

ضَرَعَ (ن) ضُرُوعًا۔ مِنَ الشَّیءِ۔ قریب

ہونا۔ آفتاب کا غروب ہونا۔ یا غروب
ہونے کے قریب ہونا۔
ضَوَّعَ دن، ضَوْعًا - فَرَسَہٗ، گھوڑے کو
سدھانا۔
ضَرَعَ دف، ضَرَاعَۃً وضَرِعَ رس، ضَرْعًا
وضَرُعَ رك، ضَرَاعَۃً۔ کمزور ہونا۔
اِلَیْہِ ۔ فروتنی کرنا، انکساری کرنا۔ صفت
(ضَارِعٌ وضَرِعٌ، ج۔ ضَارِعُوْنَ
وضُرُوْعٌ وضَرْعَۃٌ۔
ضَرَّعَ ۔ مِنْ فُلَانٍ، چپکے چپکے قریب آنا۔
ضَرَّعَتِ الشَّمْسُ ۔ سورج کا ڈوبنا یا
ڈوبنے کے قریب ہونا۔ القِدْرُ، ہانڈی
کا پکنے کے قریب ہونا۔ ضَرَّعَ
الرُّبَّ ۔ شیرہ کا اچھی طرح نہ پکنا۔
ضَارَعَہٗ ۔ مشابہ ہونا۔ سورج کا ڈوبنے کے
قریب ہونا۔
اَضْرَعَتِ - الشَّاۃُ ۔ بکری کے تھنوں کا
نمودار ہونا یا بڑا ہونا۔ صفت ( ضَرْعَاءُ
وضَرُوْعٌ وضَرِیْعٌ وضَرِیْعَۃٌ)
بچہ پیدا ہونے سے پہلے دودھ اُتر آنا۔
اَضْرَعَ الرَّجُلَ ۔ ذلیل کرنا۔
بِفُلَانٍ مَالًا ۔ کسی کے لیے مال خرچ
کرنا ۔ الحُمّٰی فُلَانًا ۔ بخار کا کسی کو
کمزور وضعیف کردینا۔ اور اسی سے یہ
مثل ہے کہ" الحُمّٰی اَضْرَعَتْنِیْ
لِلنَّوْمِ ۔ حاجت کے وقت ذلیل ہونے
کے موقع پر بولی جاتی ہے۔
تَضَرَّعَ ۔ ذلیل ہونا۔ چپکے چپکے قریب آنا ۔
اِلَی اللہِ ۔ خدا تعالیٰ سے عاجزی سے
دعا کرنا ۔ الظِّلُّ ۔ سایہ کا سکڑنا۔
تَضَارَعَا ۔ ایک دوسرے کے مشابہ ہونا۔
اِسْتَضْرَعَ ۔ لَہٗ ۔ انکساری کرنا۔ ذلیل ہونا۔
الضَّرْعُ ۔ تھن۔ ج۔ ضُرُوْعٌ۔
الضِّرْعُ ۔ مثل، رسی کی لڑی۔ ج۔ ضُرُوْعٌ
الضَّرَعُ ۔ مص۔ ضعیف، بزدل ۔ الضَّارِعُ
کمزور، نحیف، ہر چھوٹی چیز۔
الضَّرْعَاءُ والضَّرِیْعَۃُ مِنَ الشَّاءِ والبَقَرِ،
بڑے تھن والی بکری یا گائے۔
الاَضْرَعُ ۔ لاغر، کمزور، چھوٹا
المُضَارِعُ ۔ مشابہ، وہ فعل جو زمانہ حال و
مستقبل دونوں کے معنی دے اور ماضی پر
اَتَیْنَ میں سے ایک حرف زائد کرنے
سے بنے۔ علم عروض کی ایک بحر کا نام ہے
ضَرْغَمَ وتَضَرْغَمَ ۔ شیر کا سا کام کرنا۔
شیر کے مشابہ ہونا۔
الضَّرْغَمُ ۔ شیر ج۔ ضَرَاغِمُ ۔ الضِّرْغَامُ
والضِّرْغَامَۃُ ۔ شیر، بہادر، قوی۔
الضَّرْفُ ۔ دودھ یا گھی وغیرہ کے رکھنے
کی مشک، اصل میں یہ ظرف ہے۔
الضَّرْفَۃُ ۔ کثرت۔
ضَرُكَ رك، ضَرَاكَۃً ۔ بے وقوف ہونا۔
الضَّرِیْكُ ۔ احمق، اندھا، لنجا، بدحال، فقیر
نرگدھ، ج۔ ضَرَائِكُ وضُرَكَاءُ۔
الضِّرَاكُ ۔ موٹا آدمی، مضبوط توانا آدمی، شیر۔
ضَرِمَ دس، ضَرَمًا ۔ سخت بھوکا یا غضبناک
ہونا ۔ ضَرِمَتِ النَّارُ ۔ آگ کا
بھڑکنا ۔ علیہِ ۔ غصہ سے بھڑکنا ۔
فِي الطَّعَامِ ۔ حرص سے کھانا۔
اَضْرَمَ وضَرَّمَ واسْتَضْرَمَ ۔ النَّارَ
آگ جلانا۔ روشن کرنا۔
اِضْطَرَمَتْ وتَضَرَّمَتْ ۔ النَّارُ ۔
آگ کا بھڑکنا ۔ تَضَرَّمَ الرجلُ علیہِ
غصہ سے بھڑکنا ۔ اِضْطَرَمَ المَشِیْبُ ۔
بڑھاپا نمودار ہونا۔
الضَّرَمُ ۔ مص ۔ بھوک کا غصہ، ایندھن۔
" نَفَخْتُ فِي غَیْرِ ضَرَمٍ " جب
کوئی بے نتیجہ اور بے فائدہ کام کیا جائے
اس وقت یہ مثال بولی جاتی ہے۔
الضَّرِمُ ۔ بھوکا، عقاب کا چوزہ ۔ الضَّرَمَۃُ
چنگاری، آگ ج۔ ضَرَمٌ۔
الضِّرَامُ ۔ بھڑک، جلن چھپٹی، وسیع میدان۔
الضِّرَامَۃُ ۔ جلتی ہوئی لکڑی۔ درخت بطم۔
الضَّرِیْمُ ۔ جلا ہوا ۔ الضِّرِیْمُ ۔ ایک
قسم کا گوند۔
ضَرَا یَضْرُو ضُرُوًّا ۔ العِرْقُ ۔ رگ
سے خون ایسا بہنا جو بند نہ ہوتا ہو۔
الرجلُ ۔ چھپنا۔
ضَرِیَ یَضْرَی ضَرَاوَۃً وضَرًی وضَرْیًا
وضَرَاءَۃً ۔ بِالشَّیْءِ ۔ کسی چیز کا
بہت شوق رکھنا (ضَرًی وضِرَاءً
وضَرَاءً) الکلبُ بِالصَّیْدِ ۔ کتے
کا شکار پر خوگر ہونا۔ گوشت وخون سب
کھا جانا۔ صفت (ضَرِیٌّ وضَارٍ)
مؤنث ۔ ضَارِیَۃٌ ج ۔ ضَوَارٍ ۔
ضَرَّی واَضْرَی ۔ الکلبَ بِالصَّیْدِ
کتے کو شکار کا عادی بنانا۔ سدھانا۔
شکار کے لیے اکسانا۔ اَضْرَی الرجلُ
جھاگ والی نبیذ پینا۔
اِسْتَضْرَی ۔ لِلصَّیْدِ ۔ شکار کو بے خبری
میں پکڑنا۔
الضَّرَاءُ ۔ مص ۔ گنجان درخت، وسیع کھلا
میدان ۔ پوشیدگی۔
الضَّرَی ۔ مص ۔ لڑائی کی تیزی۔
الضِّرْوُ ۔ شکاری کتا ۔ مؤنث ۔ ضِرْوَۃٌ ج
ضِرَاءٌ واَضْرٍ ۔ ایک قسم کا درخت۔
الضَّرِیُّ ۔ ایک قسم کی نبیذ۔
الضَّوَارِی ۔ الضَّارِی کی جمع ۔ مِنَ
الحَیَوَانَاتِ ۔ درندے۔
ضَرَی یَضْرِی ضَرْیًا ۔ العِرْقُ بِالدَّمِ ۔
رگ سے خون بہنا۔ صفت (ضَرِیٌّ)
ضَزَّ دس، ضَزَزًا ۔ بدخلق ہونا ۔ اَضَزَّ ۔
- علیہِ ۔ بخل کرنا ۔ اَضَزَّ ۃً ۔
پیسنا۔
الاَضَزُّ ۔ بدخلق، تنگ باچھوں والا ہونا۔ داڑھوں
کے ملنے کی وجہ سے صاف بات نہ کرسکنا

ج۔ ضُنُزٌ۔
الضُّنُزُ۔ بدخلق، غصہ ناک۔
ضَنَزَهٗ (ن) ضَنْزًا۔ ہاتھ سے چھین لینا۔
تَضَانَزَ۔ القومُ۔ قبضہ کے لیے جھگڑنا۔
الضَّيْزَنُ۔ قابل وثوق محافظ، انسان کے بال بچے، شرکاء، پانی بھرتے ہوئے جھگڑنے والا۔
ضَعْضَعَهٗ۔ گرا کر زمین کے برابر کر دینا۔
تَضَعْضَعَ۔ عاجزی کرنا۔ ذلیل ہونا۔ کمزور ہونا۔ بیماری یا غم کی وجہ سے نحیف ہونا۔ مال کا تھوڑا ہونا۔ کہتے ہیں۔ "تَضَعْضَعَ بِهِ الدَّهْرُ" یعنی زمانہ نے اسے ذلیل و عاجز کر دیا۔
الضَّعْضَعُ والضَّعْضَاعُ۔ ہر کمزور چیز۔ بے رائے و تدبیر کا آدمی۔
الضَّعْضَعَةُ۔ مص۔ شدت، انکساری۔
ضَعَطَهٗ (ف) ضَعْطًا۔ ذبح کرنا۔
ضَعَفَ (ن) ضَعْفًا و ضُعْفًا۔ و ضَعُفَ (ك) ضَعَافَةً و ضَعَافِيَةً۔ کمزور ہونا۔
ضَعَفَ (ف) ضَعْفًا۔ القومُ۔ زیادہ کرنا۔ ۔ الشئَ۔ دو چند کرنا۔
ضَعَّفَهٗ۔ دو چند کرنا۔ کمزور کرنا۔ ضَعَّفَ الحَدِيْثَ۔ ضعف کی طرف منسوب کرنا۔ ر۔ و تَضَعَّفَهٗ و اسْتَضْعَفَهٗ۔ کسی کو ضعیف پانا۔ یا خیال کرنا۔
اَضْعَفَهٗ۔ دو چند کرنا۔ کمزور کرنا۔ صفت مفعولی۔ (مَضْعُوْفٌ) نہ مُضْعَفٌ۔ جیسے کہتے ہیں۔ "اَسْعَدَهُ اللّٰهُ تعالیٰ فهو مَسْعُوْدٌ۔ مُسْعَدٌ۔
ضَاعَفَهٗ۔ دو چند کرنا۔ تَضَاعَفَ الشئُ۔ دو چند ہونا۔
الضَّعْفُ والضُّعْفُ۔ کمزوری۔ ضِعْفُ ۔ الشئِ۔ دوگنا۔ دو چند۔ ج۔ اَضْعَافٌ۔ اَضْعَافُ الكِتَابِ

کتاب کی سطور کا درمیانی فاصلہ۔
الاَضْعَافُ مِنَ الجَسَدِ۔ جسم کے اعضا یا ہڈیاں۔
الضَّعَفُ۔ کمزوری، عقل و رائے کی کمزوری۔
الضَّعْفَانُ۔ ج۔ ضَعَافَى و الضَّعُوْفُ۔ کمزور۔
الضَّعِيْفُ۔ کمزور۔ ج۔ ضِعَافٌ، ضُعَفَاءُ۔ و ضَعَفَةٌ و ضَعْفَى۔ مؤنث۔ ضَعِيْفَةٌ۔ الضَّعِيْفُ مِنَ الكلامِ۔ درجۂ فصاحت سے گرا ہوا کلام۔
المُضَاعَفَةُ۔ مِنَ الدُّرُوْعِ۔ ایسی زرہ جس کے حلقے دہرے دہرے ہوں۔
ارضٌ مُضَعَّفَةٌ۔ وہ زمین جس پر ہلکی بارش پڑی ہو۔
ضَعِلَ (س) ضَعَلًا۔ ماں باپ کے آپس میں قریب النسب ہونے سے بچہ کا پتلے جسم والا ہونا۔
ضَغَا يَضْغُوْ ضَغْوًا۔ چھپنا۔ پوشیدہ ہونا۔
اَضْغَعَ۔ القومُ۔ سرسبز باغ میں ہونا۔ فراخ دستی کی زندگی بسر کرنا۔ اَضْغَعَتْ و اضْطَغَعَتِ۔ الارضُ۔ زمین کا سرسبز و شاداب ہونا۔
الضَّغِيْغُ۔ سرسبزی، شادابی، تروتازگی۔
الضَّغِيْغَةُ۔ سرسبز و شاداب باغ۔ آسودہ و خوش حال زندگی، پتلا گوندھا ہوا آٹا، لوگوں کی مختلط جماعت۔ مختلف آدمیوں کی پارٹی۔
ضَغَبَ (ف) ضَغْبًا۔ بھیڑیے یا خرگوش کی طرح آواز کرنا۔
الضَّغِيْبُ و الضُّغَابُ۔ خرگوش اور بھیڑیے کی آواز۔
الضُّغْبُوْسُ۔ لومڑی کا بچہ، کمزور آدمی، ایک قسم کی گھاس۔ ج۔ ضَغَابِيْسُ۔
ضَغَثَ (ف) ضَغْثًا۔ الحَدِيْثَ۔

گفتگو کو ملانا۔ خلط ملط کرنا۔ الثوبَ کپڑے کو دھونا اور صاف نہ کرنا۔ الشئَ۔ جمع کرنا۔
اَضْغَثَ۔ الحَالِمُ الرُّؤيَا۔ خواب کو شک سے بیان کرنا۔ ضَغَّثَ۔ النَّبَاتَ۔ سبزی کا مٹھا بنانا۔
اضْطَغَثَ۔ الحَطَبَ۔ لکڑی کو اکٹھا کرنا۔ جمع کرنا۔
الضِّغْثُ۔ سبز و خشک گھاس کا مٹھا۔ مِنَ الخَبَرِ و الامرِ۔ مخلوط خبر و امر جس کی کوئی حقیقت و بنیاد نہ ہو۔ ج۔ اَضْغَاثٌ۔
اَضْغَاثُ۔ اَحْلَامٍ۔ ڈراؤنے خواب، مخلوط خوابیں جن کی حقیقت بیان نہ ہو سکے۔ کلامٌ ضَغْثٌ۔ نامبارک کلام۔
التَّضْغِيْثُ۔ مص۔ بارش سے تر زمین یا نباتات۔
ضَغْضَغَ۔ الشَّيْخُ اللُّقْمَةَ۔ بوڑھے کا بے دانتوں کے لقمہ چبانا۔ مسوڑھوں سے لقمہ چبانا۔ الرجلُ۔ غیر واضح کلام کرنا۔ الكلامَ۔ زیادہ کرنا۔
ضَغَطَهٗ (ف) ضَغْطًا و اَضْغَطَهٗ۔ نچوڑنا بھینچنا، بھیڑ کرنا۔ تنگی کرنا۔
ضَاغَطَهٗ ضِغَاطًا و مُضَاغَطَةً۔ ایک دوسرے کو بھینچنا۔ تنگ کرنا۔
تَضَاغَطُوْا۔ ایک دوسرے کو بھینچنا۔ تنگ کرنا۔ اِنْضَغَطَ۔ مغلوب ہونا۔
الضُّغْطَةُ۔ تنگی، بے آرامی، مجبوری، سختی۔
الضَّغْطَةُ۔ قبر، تنگی، اضطرار۔ ایک دفعہ کا نچوڑنا۔ ایک دفعہ کا بھینچنا۔
الضَّاغِطُ۔ فا۔ محافظ، نگہبان۔
الضَّاغُوْطُ۔ کابوس کی بیماری۔
الضَّغِيْطُ۔ کمزور رائے والا۔ ج۔ ضَغْطَى۔ مؤنث۔ ضَغِيْطَةٌ۔

المَضْغَطُ۔ پست زمین۔ ج۔ مَضَاغِطُ۔
ضَغَمَ (ف) ضَغْمًا۔ الشیَٔ و بہٖ۔
دانتوں سے کاٹنا۔
الضُغَامَۃُ۔ دانتوں سے کاٹ کر پھینکی
ہوئی چیز۔
الضَیْغَمُ۔ ج۔ ضَیَاغِمُ۔ و الضَیْغَمِیُّ
شیر۔ الضَیْغَمُ۔ کاٹنے والا۔
ضَغِنَ (س) ضَغَنًا۔ علیہِ۔ کینہ رکھنا۔
اِلَیہِ۔ مائل ہونا۔ جھکنا۔ اِضْطَغَنَہٗ
بغل کے نیچے لینا۔ اِضْطَغَنَ و
تَضَاغَنَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے
سے کینہ رکھنا۔
الضِغْنُ۔ کینہ، شوق، کجی، جھکاؤ، بغل، جانب
گود، پہاڑ کا پہلو۔
الضَّاغِنُ و الضَغِنُ۔ کینہ ور۔ فَرَسٌ
ضَاغِنٌ۔ سٹھا گھوڑا جو بغیر مارے نہ چلے۔
عُوْدٌ ضَغِنٌ۔ ٹیڑھی لکڑی۔
الضَغِیْنَۃُ۔ کینہ۔ ج۔ ضَغَائِنُ۔
ضَغَا یَضْغُوْ ضَغْوًا۔ المُقَامِرُ۔ جواری
کا خیانت کرنا۔ الیہِ۔ عاجزی کرنا۔
ضَغْوًا و ضُغَاءً۔ السِنَّوْرُ۔ بلی کا
میاؤں میاؤں کرنا۔
تَضَاغَی۔ بھوک یا مار سے اینٹھنا اور چلانا۔
الضُغَاءُ۔ ذلیل آدمی کی آواز۔
ضَفَّ (ن) ضَفًّا و ضَفَفًا۔ القومُ عَلَی
المَاءِ اَوِ الطَعَامِ۔ پانی یا کھانے پر
بھیڑ کرنا۔ (ر۔ ضَفًّا) الشیَٔ۔
تَضَافَّ۔ القومُ۔ بھیڑ کرنا۔ کم مال والا ہونا۔
ضَفَّ۔ الحَالِ۔ تنگ حال، بدحال۔
الضَفَّۃُ۔ جماعت (و الضِفَّۃُ) نہر کا
کنارہ۔ مِنَ البَحْرِ۔ سمندر کا
ساحل۔ ج۔ ضِفَافٌ۔
الضَفَفُ۔ مص۔ مال کی قلت، عیال کی کثرت
حاجت، کمزوری، جلدی۔
الضَفَافَۃُ۔ بے عقل۔ عَیْنٌ ضَفُوْفٌ
بہت پانی والا چشمہ۔ مَاءٌ مَضْفُوْفٌ
وہ پانی جس پر بھیڑ بہت لگے۔
ضَفَدَہٗ (ض) ضَفْدًا۔ تھپڑ مارنا۔
ضَفْدَعَ۔ المَاءُ۔ پانی کا مینڈکوں والا ہونا۔
۔ الرجلُ۔ سکڑنا۔ گوز کرنا۔
الضِفْدِعُ۔ مینڈک۔ ج۔ ضَفَادِعُ
و ضَفَادِیُ۔ واحد (ضِفْدِعَۃٌ)
ضَفَرَ (ض) ضَفْرًا و ضَفَّرَ۔ الحَبْلَ
رسی بٹنا۔ الشَعْرَ۔ بال گوندنا۔
ضَفَرَ البِنَاءَ۔ عمارت کو بغیر چونے
اور گارے کے پتھروں سے بنانا۔
الرجلُ۔ دوڑنے میں کودنا۔ الدَابَّۃَ۔
جانور کے لگام لگانا۔
ضَافَرَہٗ۔ عَلَی الاَمرِ۔ مدد کرنا۔
اِنْضَفَرَ۔ گندھا ہوا ہونا۔ بٹا ہوا ہونا۔
الضَفْرُ۔ مص۔ کجاوہ کا تنگ۔ گندھے
ہوئے بالوں کی ایک لٹ یا زلف۔
ریت کا ایک بڑا تودہ۔ ج۔ ضُفُوْرٌ
و اَضْفَارٌ۔
الضَفَارُ۔ اونٹ کے پالان کا تنگ۔ ج۔
ضُفُرٌ۔
الضَفِرَۃُ۔ ریت کا ڈھیر۔ الضَفِیْرُ
گندھے بالوں کی رسی، سمندر کا کنارہ،
کجاوہ کا تنگ۔
الضَفِیْرَۃُ۔ زلف۔ ج۔ ضَفَائِرُ۔
کِنَانَۃٌ ضَفِیْرَۃٌ۔ بھرا ہوا ترکش۔
ضَفَزَ (ن) ضَفْزًا۔ کودنا۔ پھاندنا۔
فُلَانًا۔ دفع کرنا۔ ہاتھ یا پاؤں سے مارنا۔
۔ الفرسَ۔ گھوڑے کے لگام لگانا۔
۔ البَعِیْرَ۔ اونٹ کے منہ میں زبردستی
لقمہ ڈالنا۔
اِضْطَفَزَہٗ۔ باوجود کراہت کے لقمہ ڈالنا۔
الضَفَّازُ۔ چغل خور۔
الضَفِیْزَۃُ۔ بڑا لقمہ۔ ج۔ ضَفَائِزُ۔
ضَفْضَفَۃٌ۔ القومِ۔ لوگوں کی جماعت،
پارٹی۔
ضَفَطَہٗ (ن) ضَفْطًا۔ بِالحَبْلِ۔ رسی
سے مضبوط باندھنا۔ الرجلُ۔
اپنی حاجت پوری کرنا۔ بِسَلْحِہٖ۔
پاخانہ کرنا۔
ضَفُطَ (ک) ضَفَاطَۃً۔ ڈھیلے اور بڑے
پیٹ والا ہونا۔ جاہل اور کمزور رائے
والا ہونا۔
تَضَافَطَ۔ اللَحْمُ۔ گوشت کا گٹھا ہوا ہونا۔
الضَفَاطَۃُ۔ جہالت، رائے کی کمزوری۔
الضَافِطُ۔ فا۔ قریب کا مسافر۔
الضَافِطَۃُ۔ لادو اونٹ، رذیل لوگ، شتربان
الضَفَّاطُ و الضِفِطُ و الضَفِیْطُ۔ موٹا۔
ڈھیلا۔ بڑے پیٹ والا۔ بے وقوف
بوجھل، ساربان۔ الضُفَّاطُ۔ رذیل لوگ۔
ضَفَنَ (ض) ضَفْنًا۔ الیہِ۔ کسی کے پاس
جا کر بیٹھنا۔ بِحَاجَتِہٖ۔ حاجت
پوری کرنا۔ بِرِجْلِہٖ۔ لات مارنا۔
مَعَ الضَعِیْفِ۔ ساتھ آنا۔ بہٖ الارضَ۔
زمین پر گرانا۔ فلانًا۔ کسی کے
سرین پر لات مارنا۔ علیہِ۔ ظلم کرنا۔
تَضَافَنَ۔ القومُ علیہِ۔ مل کر مدد کرنا۔
الضِفَنُ و الضِفَنُّ۔ بیوقوف، چھوٹے
قد والا۔ موٹا۔
ضَفَا یَضْفُوْ ضَفْوًا۔ الرأسُ۔ سر کا
بہت بالوں والا ہونا۔ حوض کا کناروں پر
سے بہنا۔ کپڑے کا پورا ہونا۔
الضَفَا۔ جانب۔ تثنیہ۔ ضَفَوَانِ۔
ضَفْوَۃُ العَیْشِ۔ مرفع الحالی۔
ضَقَّ (ض) ضَقًّا۔ آواز کرنا۔
ضَکَّہٗ (ن) ضَکًّا۔ دبانا۔ الامرُ فلانًا۔
تنگ ہونا۔ ہٗ بِالحُجَّۃِ۔ دلیل سے
مغلوب کرنا۔
ضَکَزَہٗ (ن) ضَکْزًا۔ زور سے چھونا۔
الضَکَلُ۔ تھوڑا پانی۔

الضِّيَكَلُ ۔ بڑے ہاڑ کا آدمی، ننگا فقیر۔ ج۔ ضَيَاكِلُ ۔ وضَيَاكِلَةٌ ۔ الأَضْكَلُ ننگا۔

ضَلَّ (س ض) ضَلَالًا وضَلَالَةً۔ کج راہ ہونا۔ دین سے پھرنا۔ حق راستہ سے ہٹنا، بھٹکنا، صفت (ضَالٌّ)، ج۔ ضُلَّالٌ وضَالُّونَ ۔ الطَّرِيقَ أوْ عَنْهُ۔ راستہ بھٹکنا۔ الشَّيْءُ عَنْهُ۔ چیز کا ضائع ہونا۔ ضَلَّ سَعْيُهُ کوشش میں ناکام ہونا۔ الشيءُ۔ چیز کا تلف ہونا۔ الرجلُ۔ مر کر مٹی اور ہڈیاں ہو جانا۔ الرجلَ۔ کسی کو بھول جانا۔

ضَلَّلَهُ تَضْلِيلًا وتَضْلَالًا۔ گمراہ کرنا۔ گمراہ کہنا۔

أَضَلَّ ۔ الشيءَ۔ ضائع کرنا، تباہ کرنا، ہلاک کرنا۔ دفن کرنا۔ غائب کرنا۔ ہ اللّٰهُ۔ اللہ کا کسی کو گمراہ کرنا۔ فلانٌ فَرَسَهُ۔ کسی کے گھوڑے کا ایسا بھاگ جانا کہ پتہ نہ لگے کہاں گیا۔ الشيءَ او الرجلَ۔ گمراہ پانا۔

تَضَالَّ۔ گمراہی کا دعویٰ کرنا۔ اِسْتَضَلَّ گمراہ ہونے کو کہنا۔

الضَّلُّ والضُّلُّ والضَّلَالُ والضَّلَالَةُ۔ گمراہ، باطل، ہلاکت، کہتے ہیں: "هُوَ ضُلُّ بْنُ ضُلٍّ او ضِلُّ بْنُ ضِلٍّ او ضُلُّ أَضْلَالٍ او ضِلُّ أَضْلَالٍ" وہ گمراہی میں منہمک ہے۔ اس میں کوئی بھلائی نہیں۔ اس کے باپ کا پتہ نہیں کہ کون ہے۔

الضَّلَلُ۔ گمراہی، پتھروں کے نیچے بہنے والا پانی یا وہ پانی جو درختوں کے نیچے ہو اور اس کو دھوپ نہ لگی ہو۔

الضَّلَّةُ۔ ایک گمراہی، حیرانی، نیکی یا بھلائی کی طلب میں غیر حاضری۔

الضِّلَّةُ۔ گمراہی۔ ذَهَبَ دَمُهُ ضِلَّةً۔ اس کا خون رائیگاں گیا۔ ذَهَبَ ضِلَّةً۔ معلوم نہیں وہ کہاں گیا۔

الضُّلَّةُ۔ کامل رہنمائی۔ الضَّالَّةُ۔ مونث الضَّالِّ۔ گم شدہ چیز جس کی تلاش کی جائے۔ ج۔ ضَوَالُّ۔ الضُّلُولُ گمراہ۔ الضِّلِّيلُ۔ بہت زیادہ گمراہ۔

الأُضْلُولَةُ۔ غلطی۔ گمراہی، باطل۔ ج۔ أَضَالِيلُ۔

المَضَلُّ۔ جس میں لوگ گمراہ ہوں۔

المُضِلُّ۔ فا۔ سراب

المَضَلَّةُ والمَضِلَّةُ۔ گمراہی۔ ارضٌ مَضَلَّةٌ ومَضِلَّةٌ۔ وہ زمین جس میں راستہ بھول جائیں۔ جمع میں أرَضُونَ مَضَلَّاتٌ کہتے ہیں۔

المُضَلَّلُ۔ بہت گمراہ، گمراہی کا بہت پیچھا کرنے والا، جس کو نیکی کی توفیق نہ ہو۔

ضَلُعَ (ک) ضَلَاعَةً۔ قوی مضبوط پسلیوں والا ہونا۔ صفت (ضَلِيعٌ)

ضَلَعَ (ف) ضَلْعًا۔ الشيءُ۔ ٹیڑھا ہو جانا۔ صفت (ضَالِعٌ)۔ الرجلَ۔ کسی پر پسلی پر مارنا۔ عليهِ۔ ظلم کرنا۔

ضَلِعَ (س) ضَلَعًا وضِلَعًا۔ پیدائشی ٹیڑھا ہونا۔ صفت (ضَلِعٌ)، ضَلِعَ مَعَ فلانٍ۔ جھکنا۔ الرجلُ۔ شکم سیر یا سیراب ہونا۔

ضَلَّعَهُ۔ جھکانا۔ بوجھل کرنا۔ تَضَلَّعَ خوب سیر یا سیراب ہونا۔ تَضَلَّعَ مِنَ العُلُومِ۔ علوم سے وافر حصہ پانا۔

اِضْطَلَعَ۔ قوی ہونا۔ بِحِمْلِهِ۔ بوجھ لے کر کھڑا ہونا اور اس کی قوت رکھنا۔

الضَّلَعُ۔ مص۔ میلان، کجی۔

الضِّلَعُ۔ مص۔ پیدائشی ٹیڑھا پن۔ قوت اخلاق کی وسعت۔

الضِّلْعُ والضِّلَعُ۔ پسلی۔ ج۔ أَضْلُعٌ وضُلُوعٌ وأَضْلَاعٌ۔ ضِلْعُ البِطِّيخِ خربوزے کی قاش۔ ضِلْعُ السِّلْقِ۔ چقندر کے پتے کی موٹی رگ۔

الضِّلَعُ۔ اکیلا پتلا پہاڑ، ابرو، جال، پھندا۔

الضِّلَعَةُ۔ پہلو۔ الضِّلَعَةُ۔ ایک قسم کی مچھلی۔

الأَضْلَعُ۔ مضبوط موٹا آدمی۔ ج۔ ضُلْعٌ۔

الضُّلُوعُ۔ زمین کا ڈھلوان۔ الضَّلِيعُ مضبوط پسلیوں والا۔ مضبوط۔ ج ضُلُعٌ۔ مونث ضَلِيعَةٌ۔ قَوْسٌ ضَلِيعٌ وضَلِيعَةٌ و مَضْلُوعَةٌ جس کمان کی لکڑی میں میلان اور جھکاؤ ہو۔

المُضْلِعُ۔ مِنَ الأَحْمَالِ۔ بوجھل، عاجز کرنے والا بوجھ۔

المُضَلَّعُ۔ مفع۔ پہلوؤں والا۔ دھاری دار کپڑا۔

ضَمَّ (ن) ضَمًّا۔ الشيءَ۔ جمع کرنا۔ الشيءَ اليهِ۔ اپنی طرف کھینچنا۔ عَلَى الشيءِ۔ قبضہ کرنا۔ فلانًا اليهِ۔ ساتھ رکھنا۔ ضَمَّهُ إِلَى صَدْرِهِ۔ معانقہ کرنا گلے ملنا۔ الحرفَ۔ حرف کو ضمہ کی حرکت دینا۔

ضَامَّهُ۔ اليهِ۔ ملانا۔ کھینچنا۔

أَضَمَّهُ۔ الشيءَ إِلَى فُلَانٍ۔ فلاں کی طرف بھیجنا۔

اِنْضَمَّ۔ ملنا۔ عَلَى كَذَا۔ مشتمل کرنا۔

تَضَامَّ۔ القومُ۔ باہم جمع ہونا۔

تَضَمَّمَ۔ الشيءَ۔ پوری طرح شامل ہونا۔

اِضْطَمَّ۔ اپنی طرف کھینچنا۔ عليهِ۔ لپٹنا حاوی ہونا۔

الضَّمُّ۔ مص۔ (والضَّمَّةُ) پیش۔

الضِّمَامُ۔ ملانے کا ذریعہ۔ الضُّمُومُ۔ دو لمبی پہاڑیوں کے درمیان کی وادی۔

الضَمِيمَةُ۔ ساقی۔ مؤنث۔ ضَمِيمَةٌ؟
الضَمَامَةُ۔ جماعت، گروہ۔ ج۔ اَضَامِيمُ۔ مِنَ الكُتُبِ۔ کتابوں کا بنڈل۔
المُنضَمُّ۔ عَلٰی كَذَا۔ مشتمل۔ ملا ہوا۔
ضَمَجَ (ن) ضَمْجًا وضَمَجَ۔ جَسَدَهُ۔ جسم پر خوشبو لگانا۔ ضَمَّجَ و اَضْمَجَ بِالاَرضِ۔ زمین سے پیوست ہونا۔
الضَمجَةُ۔ کٹھل۔ ج۔ ضَمجٌ
الضَمَجُ۔ آفت۔
اِضْمَحَلَّ۔ گھٹنا، نیست ہونا، بادل کا اڑنا۔
ضَمَخَ (ن) ضَمْخًا وضَمَخَ۔ جَسَدَهُ بِالطِّيبِ۔ بدن پر خوشبو لگانا۔
تَضَمَّخَ و انْضَمَخَ واِضْطَمَخَ۔ بِالطِّيبِ۔ خوشبو سے لتھڑنا۔
الضِمْخَةُ۔ موٹی عورت یا اونٹنی۔
ضَمَدَ (ن ض) ضَمْدًا وضَمَّدَ۔ الجُرحَ۔ زخم پر پٹی باندھنا۔ ضَمَدَهُ بِالعَصَا۔ لاٹھی سر پر مارنا۔
ضَمِدَ (س) ضَمَدًا۔ خشک ہونا۔ سخت غضبناک ہونا۔ عليه۔ کسی سے کینہ رکھنا، نفرت کرنا۔ اَضْمَدَ۔ القَومَ۔ قوم کو جمع کرنا۔ تَضَمَّدَ۔ الجُرحُ۔ زخم پر پٹی کا بندھ جانا۔ ڈریس ہونا۔
الضَمَدُ۔ مص۔ تر، خشک، نہایت خراب اور اچھی بکریاں (ضد) کینہ وری۔
الضِمدُ۔ دوست، پیارا۔ الضَمَدُ۔ ظلم
الضَامِدُ۔ فا۔ پیارا۔
الضِمَادُ و الضِمَادَةُ۔ وہ پٹی جس سے زخم کو باندھا جائے۔ اَنَا عَلٰی ضِمَادٍ مِنَ الاَمرِ۔ میں کام کرنے کے نزدیک پہنچ گیا ہوں۔
ضَمَرَ (ن) وضَمُرَ (ك) ضُمُورًا۔ لاغر نحیف اور کم گوشت ہونا۔ صفت۔ ضَامِرٌ مؤنث ضَامِرٌ وضَامِرَةٌ ج۔ ضُمَّرٌ وضَوَامِرُ۔
اَضْمَرَ۔ الاَمرَ۔ چھپانا۔ فِي نَفسِهِ شَيئًا۔ اپنے دل میں کسی چیز کا عزم کرنا۔ الخَبَرُ۔ خبر کی تہہ تک پہنچنا۔ اَضْمَرَتِ الاَرضُ فُلَانًا۔ زمین نے فلاں کو موت یا سفر کی وجہ سے غائب کر دیا۔ الشَاعِرُ۔ شاعر کا اضمار برتنا۔ د۔ وضَمَّرَ الفَرَسَ گھوڑے کو دبلا کرنا۔
تَضَمَّرَ۔ وَجهُهُ۔ لاغری سے چہرہ کا سکڑنا۔
اِنْضَمَرَ۔ الغُصنُ۔ شاخ کا خشک ہونا۔
اِضْطَمَرَ۔ دبلا ہونا، سکڑنا۔ المُضْطَمِرُ۔ لاغر دبلے پیٹ والا، نازک بدن۔ مؤنث۔ ضَمرَةٌ۔ تنگ، ضمیر۔
د۔ والمُنضَمِرُ پوشیدہ۔ الضُمْرُ والضُمُرُ۔ لاغری، دبلاپن۔
الضَمِيرُ۔ راز، پوشیدہ خیال، مرجھایا ہوا انگور، نحویوں کے نزدیک وہ کلمہ جو متکلم مخاطب اور غائب پر دلالت کرے، جیسے اَنتَ، اَنَا، هُوَ۔ ج ضَمَائِرُ۔
الضِمَارُ۔ پوشیدہ، ٹالا ہوا وعدہ، شک، جس مال کی واپسی کی امید نہ ہو۔ مِنَ الدَّينِ۔ جس کی مدت معین نہ ہو۔
الاِضْمَارُ۔ مص۔ علم عروض میں دوسرے حرف کے اسکان کو کہتے ہیں۔
الضَومَرَانُ والضَيمُرَانُ۔ نازبو کی قسم کا ایک پودہ، تلسی۔
المِضْمَارُ۔ گھوڑ دوڑ کے میدان کی انتہا۔ گھوڑوں کو سدھانے کا میدان۔ گھوڑوں کو سدھانے کا عرصہ۔ گھوڑ دوڑ کا میدان۔
ضَمَزَ (ن ض) ضَمْزًا۔ چپ رہنا۔ اللُقمَةَ۔ بڑا لقمہ نگلنا۔ عَلٰی مَالِهِ بخل کرنا۔ صفت (ضَامِزٌ وضَمُوزٌ ج۔ ضُمُوزٌ
الضِمْزُ والضَمُوزُ۔ تنہا پہاڑ، پست ٹیلہ۔ ج۔ ضُمُوزٌ۔
ضَمَسَهُ (ض) ضَمْسًا۔ آہستہ آہستہ چبانا۔
ضَمْضَمَ ضَمْضَمَةً۔ دل کو قوی اور بہادر بنانا۔ الاَسَدُ۔ شیر کا دھاڑنا۔ فُلَانٌ عَلَى المَالِ۔ سب مال لے لینا۔
الضَمْضَمُ والضُمَاضِمُ۔ جرأت والا، جسیم، شیر، غصے والا۔
ضَمِنَ (س) ضَمْنًا وضَمَانًا۔ الشيءَ وبِهِ۔ ضامن ہونا، کفیل بننا۔ هُ۔ جمع کرنا۔
ضَمِنَ (س) ضَمْنًا وضَمَانَةً۔ الرجلُ۔ پرانی بیماری والا ہونا۔ صفت۔ ضَمِنٌ
ضَمَّنَ۔ الشيءَ الوِعَاءَ۔ چیز کو برتن میں رکھنا۔ هُ الشيءَ۔ ذمہ دار بنا دینا۔ الشَاعِرُ۔ شاعر کا تضمین کرنا، یعنی دوسرے کے شعر کو اپنے کلام میں شامل کرنا۔
تَضَمَّنَ۔ الشيءَ۔ شامل ہونا۔ الشيءَ عَنِّي۔ اس نے میری طرف سے چیز کا ذمہ لے لیا۔
الضَمَنُ والضُمْنَةُ والضَمَانُ و الضَمَانَةُ۔ پرانا مرض، زمانہ۔
الضِمْنُ۔ چیز کا اندرون۔ ضِمْنُ الكِتَابِ۔ کتاب کا لپیٹ۔
الضَمِنُ۔ عاشق، پرانی بیماری والا۔ هُوَ ضَمِنٌ عَلٰى اَهلِهِ۔ وہ اپنے گھر والوں پر بوجھ ہے۔
الضَامِنُ۔ فا۔ کفیل، ذمہ دار۔ الضَمِينُ کفیل، مرض کہنہ میں مبتلا۔ ج۔ ضُمَنَاءُ
الضَمَانُ۔ مص۔ تاوان، ڈنڈ، کفالت
المَضْمُونُ۔ مفع۔ مضمون۔ متولا۔ ج

مَضَامِينُ ۔ المُضْمَنُ مِنَ
الأَصْوَاتِ ۔ غیر مکمل آواز ۔
ضَنَّ (س ض) ضَنًّا وضِنًّا وضِنَّةً و
ضَنَانَةً ومَضَنَّةً وا ضْطَنَّ ۔
بالشیءِ ۔ بخل کرنا ۔ ضَنَّ بالمکانِ ۔
مکان نہ چھوڑنا ۔
الضِّنُّ والضِّنَّةُ ۔ مص ۔ وہ چیز جس میں بخل
کیا جائے ۔ خاص ۔
الضَّنِينُ ۔ بہادر ۔ الضَّنِينُ ۔ بخیل ۔
إنَّما يَضُنُّ بالضَّنِينِ ۔ اس سے
بھائی چارہ رکھنا چاہیے جو تجھ سے
بھائی چارہ رکھے (یہ فقرہ مثال کے طور
پر بولا جاتا ہے)
الضَّنَائِنُ ۔ وہ چیزیں جن کی نفاست کی
وجہ سے بخل کیا جائے ۔ ضَنَائِنُ
اللهِ ۔ خداتعالیٰ کی مخلوق میں خواص لوگ ۔
الضَّنَانَةُ ۔ مص ۔ بخل کرنا ۔ المَضَنَّةُ و
المَضِنَّةُ ۔ وہ چیز جس پر بخل کیا
جائے ۔ ج ۔ مَضَانُّ
ضَنَأَ (ف) ضَنْأً وضُنُوءًا ۔ چھپنا ۔ فِي
الأَرضِ ۔ جانا ۔ المَالُ ۔ مال
زیادہ ہونا ۔
ضَنَأَتْ (ف) ضَنْأً وضُنُوءًا وضَنِئَتْ
(س) ضَنَأً وأَضْنَأَتِ المَرْأَةُ ۔
عورت کا بہت اولاد والی ہونا ۔ صفت
(ضَانِئٌ وضَانِئَةٌ) ج ۔ ضَوَانِئُ
إضْطَنَأَ ۔ لَهُ ومِنْهُ ۔ شرمانا ۔
الضَّنْءُ ۔ اصل، کان، نسل کی کثرت ۔
ج ۔ ضُنُوءٌ ۔
الضِّنْءُ والضَّنْءُ ۔ اولاد (اس کا
واحد نہیں)
الضُّنَاءَةُ والضَّنَاءَةُ ۔ ضرورت ۔
ضَنَبَ (ن) ضَنْبًا ۔ بِهِ الأَرضَ ۔ زمین
پر ٹپک دینا ۔ بِهِ ۔ قبضہ کرنا ۔
ضَنِطَ (س) ضَنَطًا ۔ اللَّحْمُ ۔ چربی
کا موٹا اور ٹھوس ہونا ۔
إضْنَبَطَ ۔ القومُ ۔ بھیڑ کرنا ۔ الضَّنَطُ
تنگی، مصیبت ۔
الضَّنْطُ ۔ مص ۔ چربی، نشاط، شیخی ۔
إنْضِنَاطٌ ۔ کنویں وغیرہ پر بڑی بھیڑ ۔
ضَنُكَ (ک) ضَنَاكَةً ۔ کمزور رائے یا جسم
یا عقل والا ہونا ۔ صفت ۔ ضَنِيكٌ
ج ۔ ضُنُكٌ (ا ۔ ضَنَاكَةً وضَنْكًا و
ضُنُوكَةً) تنگ ہونا ۔
ضُنِكَ ضَنْكًا ۔ زکام والا ہونا ۔
الضَّنْكُ ۔ مص ۔ ہر تنگ شے (مذکر و مؤنث)
الضِّنَاكُ ۔ (مذکر مؤنث) مضبوط جسم
والا ۔ درخت ۔
الضُّنَاكُ والضُّنْكَةُ ۔ زکام ۔
الضَّنَاكَةُ ۔ مص ۔
الضَّنِيكُ ۔ تنگ زندگی، تنگ گذران، محض
خوراک پر خدمت کرنے والا ۔ کٹی ہوئی چیز ۔
ضَنِيَ (س) ضَنًى ۔ بیماری سے کمزور و نحیف
ہونا ۔ صفت (ضَنًى وضَنٍ) الف
مقصورہ کے ساتھ صفت ہو تو اس میں
مذکر مؤنث، واحد و جمع برابر ہیں اور
اگر کسرۂ نون کے ساتھ ہو تو پھر تذکیر و
تانیث وحدت و جمع میں مطابقت
رہے گی ۔
ضَانَى مُضَانَاةً ۔ الشیءَ أو الأمرَ ۔
تکلیف برداشت کرنا ۔
أضْنَى إضْنَاءً ۔ المرضُ فلانًا ۔ بیماری
کا کسی کو سست و ناکارہ بنانا ۔
الرجلُ ۔ بیماری کی کمزوری سے
صاحب فراش ہونا ۔
تَضَنَّى ۔ بیمار بننا ۔ إنْضَنَى ۔ کمزور ہونا
سست ہونا ۔
الضَّنَى ۔ بیماری، لاغری، بدحالی ۔
الضِّنْوُ والضَّنْوُ والضُّنَى ۔ اولاد ۔
الضِّنَى ۔ خوفناک درد ۔
ضَنَتْ تَضْنِي وضَنِيَتْ تَضْنَى ضَنًى
وضَنَاءً ۔ المَرْأَةُ ۔ عورت کا کثیر
الاولاد ہونا ۔
ضَهَبَهُ (ف) ضَهْبًا ۔ بالنارِ ۔ آگ
سے متغیر کرنا ۔
ضَهَبَ (ف) ضُهُوبًا ۔ کمزور ہونا ۔
ضَهَّبَ ۔ اللَّحْمَ ۔ نیم بریان کرنا ۔
القوسَ ۔ کمانوں کو نرم کرنے کے لیے
آگ پر تپانا ۔ صفت (ضُهَّابٌ) ضَهَّبَ
القومُ ۔ زیادہ ہونا ۔ تیز چلنا ۔
ضَاهَبَهُ مُضَاهَبَةً ۔ برا برتاؤ کرنا ۔ گالی
گلوچ کرنا ۔ ضَهَّبَ القومُ ۔ مخلوط لوگ
الضَّيْهَبُ ۔ پہاڑ کا وہ حصہ گرم، جس پر سخت
گرمی پڑتی ہو ۔
ضَهَتَهُ (ن) ضَهْتًا ۔ سخت روندنا ۔
ضَهَدَهُ (ف) ضَهْدًا ۔ غلبہ کرنا ۔
أضْهَدَهُ وأضْهَدَ بِهِ واضْطَهَدَهُ ۔
دباؤ ڈالنا، ظلم کرنا، ستانا ۔ مجبور کرنا ۔
بوجھ، مذہب، نقصان دینا ۔
الضُّهْدَةُ ۔ ظلم، قہر ۔ المُضْهَدُ ۔
بہت سخت ۔
الضَّهْرُ والضَّاهِرُ ۔ پہاڑ کی چوٹی ۔ وادی ۔
الضُّهْرُ ۔ کچھوا ۔
ضَهَزَهُ وضَهَسَهُ (ف) ضَهْزًا وضَهْسًا
سخت روندنا ۔ الدابةُ ۔ جانور کا آگے
کے دانتوں سے کاٹنا ۔
ضَهَلَ (ف) ضَهْلًا وضُهُولًا ۔ اللبنُ ۔
دودھ کا تھوڑا تھوڑا جمع ہونا ۔ الناقةُ
ونحوها ۔ اونٹنی وغیرہ کا دودھ کم ہونا ۔
صفت (ضَهُولٌ) ج ۔ ضُهُلٌ ۔
ضَهَلَهُ ۔ حَقَّهُ ۔ حق کم کرنا ۔ (ن و
تَضَهَّلَ) إلى فلانٍ ۔ بغیر لڑنے کی
نیت کے کسی کی طرف لوٹنا ۔
أضْهَلَ ۔ النخلُ ۔ درخت خرما پر کھجوروں
کا پکنے لگنا ۔ إلى فلانٍ مالًا ۔ مال

کو فلاں کی طرف کر دیا۔
اِسْتَضْهَلَ۔ الخَبَرَ حسبِ امکان خبر طلب
کرنا۔ الضَهْلُ۔ جمع شدہ دودھ۔
تھوڑا پانی۔ الضَاهِلَةُ۔ مِنَ
العُيُونِ۔ کم پانی کا چشمہ۔
ضَهِيَتْ تَضْهَى ضَهًى۔ المَرْأَةُ۔
عورت کا بے پستان والی اور بے دودھ
والی ہونا۔ صفت (ضَهْيَاءُ)
ج۔ ضُهًى۔ ضَهِيَتِ الأَرْضُ۔ زمین
کا بنجر ہونا۔
ضَاهَى مُضَاهَاةً۔ الرَجُلَ۔ مشابہ ہونا
الضَهِيُّ۔ مشابہ۔
ضَاءَ يَضُوءُ ضَوْءًا وضُوءًا وضِيَاءً۔
القَمَرُ وغَيْرُهُ۔ چاند وغیرہ کا چمکنا
روشن ہونا۔
ضَوَّأَ تَضْوِئَةً۔ البَيْتَ۔ روشن کرنا۔
چمکانا۔ عَنِ الأَمْرِ۔ پھرنا۔
أَضَاءَ إِضَاءَةً۔ البَيْتُ۔ روشن ہونا۔
البَيْتَ۔ روشن کرنا۔
تَضَوَّأَ۔ اندھیرے میں اس لیے کھڑا ہونا
کہ جو لوگ آگ کی روشنی میں ہیں، یہ ان
کو دیکھ سکے۔
اِسْتَضَاءَ۔ بِهِ۔ روشن ہونا۔ مِنْ
فُلَانٍ۔ مشورہ کرنا۔
الضَوْءُ والضُوءُ۔ ج۔ أَضْوَاءٌ والضِيَاءُ
والضِوَاءُ۔ روشنی۔
الضَوِيُّ والمُضِيُّ۔ روشن، روشن کرنے والا۔
ضَاجَ يَضُوجُ ضَوْجًا۔ عَنْ كَذَا۔ مائل
ہونا پھر جانا۔ اعراض کرنا۔ وانْضَجَ
الوَادِي۔ وادی کا وسیع ہونا۔
تَضَوَّجَ۔ الوَادِي۔ وادی کا بہت پیچدار
ہونا۔ الضَوْجُ۔ وادی کا موڑ۔ ج
أَضْوَاجٌ۔ الضوجان خشک، سخت
ضَوَّجَ۔ اللَبَنَ۔ دودھ میں پانی
ملانا۔

ضَارَ يَضُورُ ضَوْرًا۔ سخت بھوک کا ہونا۔
نقصان دینا۔
تَضَوَّرَ۔ بھوک یا درد سے پیچ و تاب کھانا۔
الذِّئْبُ ونحوهُ۔ بھیڑیے وغیرہ کا
بھوک سے چلانا۔
الضَوْرُ۔ سخت بھوک۔ الضُوَرُ۔ سیاہ
بادل۔ الضُوَرَةُ۔ حقیر، ذلیل۔ بد
نصیب۔
ضَازَ يَضُوزُ ضَوْزًا۔ الثَمْرَةَ۔ پھل
کو منہ میں چبانا۔ هُ حَقَّهُ۔ حق کم
دینا۔ ضَوْضَى ضَوْضَاةً وضِيضَاءً
شور و غوغا کرنا۔
الضَوْضَى والضَوْضَاءُ والضِيضَاءُ۔
شور و غوغا۔
ضَوَّطَ۔ الأَشْيَاءَ۔ بہت جمع کرنا۔
تَضَوَّطَ۔ جمع کرنا۔
الأَضْوَطُ۔ ٹیڑھے جبڑے والا۔ بیوقوف۔
الضَوِيطَةُ۔ احمق، حوض کے پیندے
کی مٹی۔ ڈھیلا۔ خمیر۔
ضَاعَهُ يَضُوعُهُ ضَوْعًا۔ حرکت دینا۔ بے چینی
میں ڈالنا۔ گھبرا دینا۔ ضَاعَ المِسْكُ۔
مشک کی خوشبو کا پھیلنا۔ الدَابَّةَ
جانور کو دبلا کرنا۔ الصَبِيُّ۔ بچہ کا
رونے میں پیچ و تاب کھانا۔
تَضَوَّعَ۔ خوشبو کا مہکنا۔ بچہ کا رونے میں
پیچ و تاب کھانا۔ د۔ وانْضَاعَ)
الفَرْخُ۔ پرندہ کے بچہ کا چوگے کے لیے
اپنی ماں کی طرف بازوؤں کو پھیلانا۔
الضُوَعُ والضُوَعُ۔ رات کا ایک پرندہ،
نر، اُلو۔
الضُوَاعُ۔ رات کے پرندہ کی آواز۔
المَضُوعُ۔ خوف زدہ۔
ضَافَ يَضُوفُ ضَوْفًا۔ عَنِ الشَيْءِ۔
الگ ہونا۔
ضَانَ يَضُونُ ضَوْنًا۔ زیادہ اولاد ہونا۔

الضَوِيَنَةُ۔ چھوٹی بچی۔
الضَيْوَنُ۔ بلا۔ ج۔ ضَيَاوِنُ۔
الضَوَّةُ۔ شور، لڑائی کا شور۔
ضَوِيَ يَضْوَى (س) ضَوًى۔ خِلْقَتُهُ۔
دبلے پن سے پتلی ہڈی والا ہونا۔
ضَوَى (ض) ضَيًّا وضُوِيًّا۔ إِلَيْهِ۔ ملنا
پناہ لینا۔ رات کو آنا۔
أَضْوَى۔ نحیف و دبلا ہونا۔ الرجلَ۔ کمزور
کرنا۔ هُ حَقَّهُ۔ کسی کا حق کم کرنا۔
الأَمْرَ۔ کچا کام کرنا۔ أَضْوَتِ المَرْأَةُ
عورت کا کمزور بچہ جننا۔
اِنْضَوَى اِنْضِوَاءً۔ إِلَيْهِ۔ ملنا۔
الضَاوِي۔ فا۔ رات کو آنے والا۔ الضَاوِيُّ
کمزور دبلا، اکہری ہڈی والا۔ مؤنث۔
ضَاوِيَةٌ۔
ضَاجَ يَضِيجُ ضَيْجًا وضُيُوجًا وضَيَجَانًا۔
عَنْهُ وإِلَيْهِ۔ جھکنا۔ مائل ہونا۔
ضَاجَتْ عِظَامُهُ۔ لاغری کی وجہ سے
ہڈیوں کا ہل جانا۔
ضَاحَتْ تَضِيحُ ضَيْحًا۔ البِلَادُ۔
ملک کا خالی ہونا۔ ویران ہونا۔ ضَاحَ
وضَيَّحَ۔ اللَبَنَ۔ دودھ میں پانی
ملانا۔ تَضَيَّحَ۔ اللَبَنُ۔ دودھ کا
پانی سے ملنا۔ الرجلُ۔ پانی ملا
دودھ پینا۔
الضَيْحُ۔ مص۔ شہد۔ (والضَيَاحُ) پانی
ملا دودھ، شوربا۔
ضَارَهُ يَضِيرُهُ ضَيْرًا۔ الأَمْرُ۔
نقصان دینا۔ ایذا دینا۔
ضَازَ يَضِيزُهُ ضَيْزًا۔ ظلم کرنا۔ حق کم دینا۔
الضَيْزُ۔ مص۔ کجی۔ قِسْمَةٌ ضِيزَى۔
ظالمانہ تقسیم۔
ضَاطَ يَضِيطُ ضَيْطًا وضَيَطَانًا۔ فِي
مَشْيِهِ۔ موٹاپے کی وجہ سے چلنے میں
جسم اور کاندھوں کو ہلانا۔ صفت۔

ضَيُطَانٌ وضَيَاطٌ۔
ضَاعَ يَضِيعُ ضَيْعًا وضِيْعًا وضَيْعَةً و
ضِيَاعًا۔ ضائع ہونا۔ ہلاک ہونا۔ تلف
ہونا۔ بیکار ہونا۔ صفت (ضَائِعٌ)
ج۔ ضُيَّعٌ وضِيَاعٌ۔
ضَيَّعَ۔ الشيءَ۔ کھونا۔ گم کرنا۔ ہلاک کرنا۔
أَضَاعَهُ۔ ضائع کرنا۔ گم کرنا۔ کھونا۔
أَضَاعَ الرجلُ۔ بہت جائیداد
والا ہونا۔
تَضَيَّعَ۔ المِسْكُ۔ مشک کا بھڑکنا۔
مشک کی خوشبو کا پھیلنا۔
الضَيَاعُ۔ مص۔ ایک قسم کی خوشبو۔ بے فائدہ
الضَيْعَةُ۔ جائیداد۔ زمین، سیر حاصل، تصغیر
ضُيَيْعَةٌ۔ جمع ضِيَعٌ وضِيَاعٌ و
ضَيْعَاتٌ۔
الضَيْعَةُ۔ پیشہ۔
المِضْيَاعُ۔ بہت ضائع کرنے والا۔
المَضْيَعَةُ والمَضِيعَةُ۔ جہاں ضائع ہونے
کے اسباب زائد ہوں۔
ضَافَ يَضِيفُ ضَيْفًا۔ اليهِ۔ مائل ہونا
ہٹنا۔ ضَافَتِ الشمسُ۔ سورج کا
ڈوبنے کے لیے جھکنا۔ السهمُ عَنِ
الهَدَفِ۔ تیر کا نشانہ سے ہٹ جانا۔
الرجلُ۔ خوف کرنا۔ مِنْهُ۔ ڈرنا۔
ضَافَهُ يَضِيفُهُ ضَيْفًا وضِيَافَةً۔ کسی
کا مہمان ہونا، مہمانی طلب کرنا۔
ضَيَّفَهُ۔ مہمان بنانا۔ ضیافت کا کھانا پیش کرنا
ضَيَّفَهُ۔ اليهِ۔ جھکانا۔ ضَيَّفَ۔
الرجلَ۔ مائل ہونا۔ ہٹنا۔ الشمسُ۔
سورج کا غروب ہونے کے لیے مائل ہونا۔
أَضَافَ۔ الرجلُ۔ دوڑنا۔ جلدی چلنا۔ خوف
کھانا۔ الشيءَ الى الشيءِ۔ جھکانا۔
سہارا دینا۔ ملا لینا۔ الرجلَ۔ پناہ
دینا۔ مجبور کرنا۔ منهُ۔ ڈرنا۔ عليهِ۔
جھانکنا۔ فلانًا على فلانٍ۔ مہمان
اتارنا۔ الكَلِمَةَ إلى الكلمةِ۔ ایک
کلمہ کی دوسرے کلمہ کی طرف ایک خاص
طریقہ سے نسبت کرنا
تَضَيَّفَهُ۔ مہمان ہونا۔ ضیافت طلب کرنا۔
تَضَيَّفَ الرجلُ۔ مائل ہونا۔ الشمسُ
غروب کے لیے جھکنا۔
إِنْضَافَ۔ اليهِ۔ ملنا۔ تَضَايَفَ الوَادِي
وادی کا تنگ ہونا۔
إِسْتَضَافَهُ۔ ضیافت طلب کرنا۔ إِسْتَضَافَ
بهِ۔ فریاد کرنا۔ مِنْ فلانٍ الى
فلانٍ۔ پناہ لینا۔
الضَيْفُ مہمان (واحد جمع، مؤنث۔ ضَيْفٌ
وضَيْفَةٌ۔ ج۔ أَضْيَافٌ وضُيُوفٌ و
ضِيَافٌ وضِيفَانٌ وأَضَايِفُ۔
الضَيْفَنُ۔ طفیلی، مہمان کے ساتھ آنے والا۔
الضَيْفُ۔ پہلو۔
الضِيَافَةُ۔ مہمانی۔ المُضَافُ فِي الحَرْبِ
جنگ میں گھرا ہوا۔
المُضِيفُ والمَضِيفَةُ۔ مہمانوں کا کمرہ
مہمان خانہ
المِضْيَافُ۔ بڑا مہمان نواز۔ میزبان۔ المَضِيفَةُ
والمُضِيفَةُ۔ غم فکر۔
ضَائِفُ۔ الوَادِي۔ وادی کے پہلو۔
ضَاقَ يَضِيقُ ضِيْقًا وضَيْقًا۔ تنگ ہونا۔
صفت (ضَيْقٌ وضَائِقٌ وضَيِّقٌ)
الرجلُ۔ بخل کرنا۔
ضَيَّقَهُ تَضْيِيقًا۔ تنگ کرنا۔
أَضَاقَهُ إِضَاقَةً۔ تنگ کرنا۔ أَضَاقَ
الرجلُ۔ محتاج ہونا۔
تَضَيَّقَ وتَضَايَقَ۔ تنگ کرنا۔ تَضَايَقَ
الأمرُ بهِ او عليهِ۔ اس پر کام
مشکل ہو گیا۔
ضَايَقَهُ مُضَايَقَةً۔ سختی کا برتاؤ کرنا۔
الضَيْقُ والضِيْقُ۔ سختی، شدت، رنج، افسوس۔
الضَيْقُ والضَيَقُ۔ تنگ۔
الضِيقَةُ والضَيْقَةُ۔ بدحالی۔ محتاجی۔
ج۔ ضِيَقٌ وضَيْقٌ۔
الضَائِقُ۔ تنگ۔ ج۔ ضَائِقَةٌ۔
الأَضْيَقُ۔ بہت تنگ۔ مؤنث ضَيْقَى و
ضُوقَى۔
المَضِيقُ۔ تنگ جگہ، مشکل کام، درّہ، گھاٹی۔
ج۔ مَضَايِقُ۔
ضَامَهُ يَضِيمُهُ ضَيْمًا۔ ظلم کرنا۔ دباؤ ڈالنا۔
ضَامَهُ واسْتَضَامَهُ۔ حَقَّهُ۔ کسی کا
حق کم کر لینا۔
الضَيْمُ۔ ظلم۔ ج۔ ضُيُومٌ۔ ضِيمُ
الجبلِ۔ پہاڑ کا کنارہ۔
الضَامَةُ۔ حاجت، ضرورت۔

. . . . . . .

# طأ

طَأْطَأَ۔ الرأسَ وغَيْرَهُ۔ سر جھکانا۔
پست کرنا۔ نیچا کرنا۔ فرسَهُ۔ گھوڑے
کو دوڑانے کے لیے اس کی دونوں
کوکھوں میں ایڑ لگانا۔ طَأْطَأَتِ
المرأةُ سِتْرَهَا۔ عورت کا پردہ
ڈالنا۔ طَأْطَأَ يَدَهُ بِالعِنَانِ۔
دوڑانے کے لیے باگ کو ڈھیلی چھوڑنا۔
الحُفْرَةَ۔ گڑھے کو گہرا کھودنا۔
فُلانٌ مِنْ فُلانٍ۔ کسی کو مرتبہ سے

گرا دینا۔

طَأْطَأَ۔ نیچے ہونا۔ پست ہونا۔

الطَّأْطَاۃُ۔ پست زمین۔ چھوٹا اونٹ۔

طَبَّہٗ (ن ض) طَبًّا۔ علاج کرنا۔ طَبَّ الرجلُ۔ نرمی کرنا۔ تیزی سے کام نہ لینا۔ "مَنْ اَحَبَّ طَبَّ"۔ جو دوست رکھتا ہے نرمی کرتا ہے۔ خُرْزَۃَ القِرْبَۃِ۔ مشک میں پیوند لگانا۔

طُبَّ۔ الرجلُ۔ جادو کیا جانا۔ طَبَّبَہٗ۔ علاج کرنا۔ طَبَّبَ الخیاطُ الثوبَ۔ درزی کا کپڑے میں پیوند لگا کر اس کو بڑھانا۔ ۔ القربۃَ۔ مشک میں پیوند لگانا۔

طَابَّ مُطَابَّۃً۔ الامرُ۔ مزاولت کرنا۔

تَطَبَّبَ ۔ الرجلُ۔ طبیب بننا۔ طب پڑھنا۔ علاج کرانا۔

اِسْتَطَبَّہٗ۔ دوائی دریافت کرنا۔ طبیب سے مشورہ لینا۔

الطَّبُّ۔ صف۔ ماہر طبیب، دانا۔ کہتے ہیں "ھُوَ طَبٌّ بِھٰذَا الامرِ" وہ اس کا عالم ہے۔

الطِّبُّ۔ خواہش، ارادہ، حالت، عادت۔ فُلَانٌ طِبُّہٗ المُجُوْنُ۔ فلاں کی عادت مذاق کی ہے۔

الطَّبُّ و الطِّبُّ و الطُّبُّ۔ جسمانی اور روحانی علاج، نرمی۔ جادو۔

الطِّبَابُ۔ وہ چیز جس سے علاج کیا جائے کہتے ہیں۔ "ھٰذَا اِطِّبَابُ مَرَضِکَ"۔

الطَّبَّۃُ۔ مؤنث الطَّبِّ۔ کنارہ۔

الطِّبَّۃُ۔ ج۔ طِبَبٌ و الطِّبَابَۃُ۔ ج۔ طِبَابٌ۔ زمین یا بادل یا کپڑے وغیرہ کا لمبا ٹکڑا۔

الطَّبِیْبُ۔ علم طب کا جاننے والا۔ فن طب میں ماہر و حاذق۔ ج۔ اَطِبَّۃٌ و اَطِبَّاءُ مؤنث طَبِیْبَۃٌ۔

طَبَجَ طَبْجًا۔ الرجلُ۔ بیوقوف ہونا۔ صفت (اَطْبَجُ)، عَلٰی راسہٖ و عَلٰی کُلِّ اَجْوَفَ۔ سر یا ہر کھوکھلی چیز پر مارنا۔

تَطَبْجَخَ۔ فی الکلامِ۔ مختلف رنگوں میں کلام کرنا۔

طَبَخَ (ف ن)، طَبْخًا و طَبِیْخًا۔ اللحمَ۔ گوشت پکانا۔ الصبیُّ۔ بچہ کا حرکت کرنا اور بڑھنا۔ اِنْطَبَخَ۔ پکنا۔

اِطَّبَخَ۔ الرجلُ۔ پکی ہوئی چیز لینا۔ یا اپنے لیے پکانا۔ اللحمَ۔ گوشت پکانا۔

الطَّبْخُ۔ مص (۔ و الطِّبْخُ) پکی ہوئی خوراک۔

الطُّبَاخَۃُ۔ ہانڈی کا جھاگ، پکی ہوئی خوراک۔

الطِّبَاخَۃُ۔ پکانے کا ہنر، باورچی گری۔

الطَّبَّاخُ۔ پکانے والا۔ اس کو "طاھی" بھی بولتے ہیں۔ عوام "طباخ" انگیٹھی کو کہتے ہیں مگر مناسب یہ ہے کہ اسے "منصب" کہا جائے۔

الطَّبِیْخُ۔ پکا ہوا کھانا۔ چونہ، پختہ اینٹ۔ ج۔ اَطْبِخَۃٌ۔

الطَّابِخُ۔ فا۔ شدید بخار۔

الطَّابِخَۃُ۔ مؤنث الطَّابِخِ۔ دوپہر۔

الطَّبَاخُ و الطُّبَاخُ۔ مضبوطی، قوت، موٹاپا۔ مَا فِی کَلَامِہٖ طَبَاخٌ۔ اس کے کلام میں کوئی فائدہ نہیں۔

الاَطْبَخُ۔ احمق بہت زیادہ بیوقوف۔

المَطْبَخُ۔ باورچی خانہ۔ ج۔ مَطَابِخُ۔

المِطْبَخُ۔ پکانے کا آلہ۔ ج۔ مَطَابِخُ

المُطَّبَخُ و المَطْبَخُ۔ باورچی خانہ

طَبَرَ (ن)، طَبْرًا۔ کودنا۔ چھپنا۔

الطَّبَرُ و الطَّبَرْزِیْنُ۔ کلہاڑا۔ طبر (دونوں کلمے دخیل ہیں)

الطُّبَّارُ۔ انجیر کے مشابہ ایک درخت۔ واحد طُبَّارَۃٌ، الطَّبَرِیُّ۔ طبرستان کی طرف منسوب

طَبَزَہٗ (ن)، طَبْزًا۔ بھرنا۔

الطِّبْزُ۔ پہاڑ کا رکن، دو کوہان والا اونٹ۔

طَبَّسَہٗ۔ گارے سے لیپنا۔

الطَّلْبَسُ۔ ہر ایک کالی چیز۔

الطِّبْسُ۔ بھیڑیا۔

الطَّبَنُ۔ لوگ۔ الطُّبْنَۃُ۔ ایک لمبی چھڑی جس سے لوگ بچوں کو مارتے ہیں، عامہ اور فصیح المخففہ ہے۔

طَبْطَبَ۔ طَبْطَبَۃً۔ الماءُ او السیلُ۔ پانی یا سیلاب کا آواز دینا۔ وادی کا بہنا۔ پانی کو حرکت دینا۔

الطَّبْطَابَۃُ۔ گیند کا بلّا۔ الطَّبْطَبِیَّۃُ۔ مارنے کا کوڑا۔

طَبَعَ طَبْعًا۔ الشیءَ۔ تصویر بنانا۔ علیہ مہر لگانا۔ الدراھمَ۔ سکہ ڈھالنا۔ السیفَ۔ تلوار بنانا۔ ڈھالنا۔ اللّٰہُ الخلقَ۔ پیدا کرنا۔ الدلوَ۔ ڈول بھرنا۔ طَبَعَ اللّٰہُ عَلٰی قَلْبِہٖ۔ اللہ تعالیٰ نے اس کے دل پر مہر لگا دی یعنی وہ نیکی کی توفیق سے محروم ہو گیا۔

طَبِعَ (س) طَبَعًا۔ گندا ہونا۔ میلا کچیلا ہونا۔ گندے اخلاق والا ہونا۔ السیفُ۔ تلوار پر زنگ چڑھ جانا۔ صفت (طَبِعٌ و اَطْبَعُ)

طُبِعَ ۔ عَلَی الجھلِ۔ جہالت پر پیدا کیا جانا۔

طَبَّعَ۔ الاناءَ۔ برتن بھرنا۔ گندا کرنا۔

تَطَبَّعَ۔ بھرنا۔ ڈھلنا۔

تَطَبَّعَ۔ بطباعِ اَبِیْہِ۔ اپنے باپ کے سے اخلاق اختیار کرنا۔ النھرُ بالماءِ۔ دریا کے پانی کا کناروں سے ابل پڑنا۔ بھر پڑنا۔

اِنْطَبَعَ۔ بھر جانا۔ ڈھلنا۔

الطَّبْعُ۔ مص۔ مزاج، فطرتی خصلت، مثال

نمونہ ۔ ج ۔ طبائع ۔

الطِبعُ ۔ پانی جذب ہونے کی جگہ ۔ پیمانہ بھر ۔ مشکیزہ، دریا ۔ ج ۔ طُبُوعٌ و طِباعٌ ۔ (و الطَبَعُ) زنگ، میل، عیب ۔ ج اَطْبَاعٌ ۔

الطَبِعُ ۔ بد خلق، کمینہ عادت کا ۔

الطَابِعُ ۔ فا ۔ د ۔ و الطِبَاعُ) مزاج، فطری خصلت ۔

الطَابِعُ و الطَابَعُ ۔ مُہر، انگوٹھی ۔ ج طَوَابِعُ ۔

الطَبَّاعُ ۔ طابع اسم فاعل کا مبالغہ ۔

الطِبَاعَةُ ۔ تلوار سازی ۔ چھاپنے کا پیشہ

دَارُ الطِبَاعَةِ ۔ تلوار بنانے کا کارخانہ ۔

الطَبِيْعَةُ ۔ فطرت، مزاج، فطری عادت ۔ ج ۔ طَبَائِعُ ۔

الطَبَائِعُ الاَرْبَعَةُ ۔ سردی، گرمی ۔ خشکی، تری ۔

الطَبِيْعِيُّ ۔ جو طبیعت کے ساتھ مختص ہو ۔ جو ہر چیز کو طبیعت کی طرف منسوب کرے علم طبیعات کا ماہر ۔ علم طبیعیات، علم خواص اشیاء ۔

الطُبْعَانُ ۔ مہر لگانے کی چیز ۔

المَطْبَعَةُ و المَطْبَعُ ۔ چھاپنے کا پریس ۔ ج ۔ مَطَابِعُ ۔

المَطْبُوْعُ ۔ مفع ۔ چھپا ہوا ۔ پسندیدہ ۔ مِنَ الشُعَرَاءِ ۔ بلا تکلف شعر کہنے والا ۔

طَبِقَتْ (س) طَبْقًا و طَبَقًا ۔ يَدُهٗ ۔ ہاتھ کا بند ہونا ۔ پہلو سے لگنا ۔ طَبِقَ يَفْعَلُ الشَيْءَ ۔ شروع کرنا ۔ کرنے لگنا ۔

طَبَّقَ ۔ الشَيْءُ ۔ چیز کا عام ہونا ۔ السَحَابُ الجَوَّ ۔ بادل کا فضا کو ڈھک لینا ۔ السَيْفُ المِفْصَلَ ۔ تلوار کا جوڑ پر لگ کر عضو کو جدا کرنا ۔ طَبَّقَ الحَاكِمُ فِي حُكْمِهٖ ۔ حاکم کا درست فیصلہ کرنا ۔ الفَرَسُ ۔ گھوڑے کا دوڑنے میں کودنا ۔

طَابَقَهٗ طِبَاقًا و مُطَابَقَةً ۔ موافق ہونا ۔

طَابَقَ ۔ بَيْنَ الشَيْئَيْنِ ۔ دونوں کو ایک طریقہ پر کرنا ۔ بَيْنَ قَمِيْصَيْنِ ۔ قمیصوں کو اوپر نیچے پہننا ۔ عَلَى الاَمْرِ ۔ برابر کرنا ۔ الرَجُلُ عَلَى الاَمْرِ ۔ عادی ہونا ۔ بِالحَقِّ ۔ یقین کرنا، اقرار کرنا ۔ المُقَيَّدُ ۔ قیدی کا قریب قریب قدم رکھنا ۔ الفَرَسُ فِي جَرْيِهٖ ۔ گھوڑے کا پچھلے پاؤں کو چلنے میں اگلے پاؤں کے نشانوں پر رکھنا ۔

اَطْبَقَ ۔ الشَيْءَ ۔ ڈھانپنا ۔ اللَيْلُ ۔ رات کا تاریک ہونا ۔ النُجُوْمُ ۔ ستاروں کا کثرت سے ظاہر ہونا ۔ اَطْبَقَ الرُحٰى ۔ چکی کے اوپر کے پاٹ کو نیچے کے پاٹ پر رکھنا ۔ اَطْبِقْ ۔ شَفَتَيْكَ ۔ چپ رہو ۔ اَطْبَقَ الرَاكِعُ ۔ رکوع کی حالت میں اپنے دونوں ہاتھوں کو دونوں رانوں کے درمیان رکھنا ۔ اَطْبَقُوْا عَلَى الاَمْرِ ۔ کام پر متفق ہونا ۔ اَطْبَقَتِ الحُمّٰى عَلَيْهِ ۔ بخار کا رات و دن چڑھا رہنا ۔

تَطَابَقَ ۔ القَوْمُ ۔ قوم کا اتفاق کرنا ۔

تَطَبَّقَ و انْطَبَقَ ۔ الشَيْءُ ۔ بند ہونا ۔

الطِبْقُ ۔ مطابق، دن کی ایک گھڑی، پرندوں کو شکار کرنے کا لاسہ ۔ الطِبْقُ مِنَ النَاسِ ۔ لوگوں کی جماعت ۔

الطَبَقُ ۔ مع ۔ مطابق، پردہ، بڑی پلیٹ ۔ بڑی طشتری ۔ ج ۔ اَطْبَاقٌ ۔ زمین کی سطح، پیٹھ کے منکے، دن رات کا بڑا حصہ، ہمہ گیر بارش کہتے ہیں "اَقَمْتُ عِنْدَهٗ طَبَقًا مِنَ النَهَارِ" دن کے اکثر حصہ میں میں اس کے پاس رہا ۔ حال ۔ الدَهْرُ اَطْبَاقٌ ۔ زمانہ کے مختلف حالات ہیں جماعت ۔ اَطْبَاقُ الرَاسِ ۔ سر کی ہڈیاں ۔ بَنَاتُ طَبَقٍ ۔ مصیبتیں کچھوے، سانپ ۔ اُمُّ طَبَقٍ ۔ مصیبت ۔

الطِبْقَةُ ۔ جال ۔ پھندا ۔ دن کا ایک حصہ ۔ ج طِبَقٌ و طِبْقٌ ۔

الطَبَقَةُ ۔ مرتبہ، حال ۔ اِنَّ كُتُبَهٗ اِلَيَّ طَبَقَةٌ ۔ اس کے خطوط میرے پاس پے در پے آئے ۔ ج ۔ طَبَقَاتٌ ۔

الطَبَقُ ۔ بند ۔

الطَبِيْقُ ۔ رات کی ایک گھڑی ۔ ج ۔ طُبُقٌ ۔ (۔ و الطِبَاقُ) مطابق ۔ هٰذَا طِبْقُهٗ وَطَبَقُهٗ وَطِبَاقُهٗ وَطَبِيْقُهٗ ۔ وہ اس کے مطابق ہے، وہ اس کے مشابہ ہے

طِبَاقُ الاَرْضِ ۔ زمین کی سطح ۔

الطَابِقُ و الطَابَقُ ۔ کڑاہی ۔ آدھی بکری ۔ ج ۔ طَوَابِقُ ۔ و طَوَابِيْقُ ۔

الطَابِقُ و الطَابَقُ و الطَابَاقُ ۔ بڑی اور پختہ اینٹ ۔

المُطْبِقُ ۔ زمین کے نیچے کا قید خانہ ۔ الجُنُوْنُ المُطْبِقُ ۔ لگاتار جنون ۔ سَنَةٌ مُطْبِقَةٌ ۔ سخت سال ۔

المُطْبِقَاتُ ۔ مصیبتیں ۔ حُرُوْفٌ مُطْبِقَةٌ ۔ حروف ص ض ط ظ ۔

المُطَبِّقُ ۔ صائب الرائے ۔ سَحَابَةٌ مُطَبِّقَةٌ ۔ ہمہ گیر بارش برسانے والا بادل ۔

طَبَلَ (ن) طَبْلًا و طَبَلَ ۔ ڈھول بجانا ۔ طَبَلَ فِي المَشْيِ ۔ چلنے میں تھکنا ۔

الطَبْلُ ۔ ڈھول ۔ ج ۔ طُبُوْلٌ و اَطْبَالٌ ۔ الطَبَّالُ ۔ ڈھول بجانے والا ۔ ڈھول والا ۔ الطِبَالَةُ ۔ ڈھول بجانے کا پیشہ ۔

الطَبْلَةُ ۔ ڈھولکی ۔ الطَبْلِيَّةُ ۔ ٹیکس کے روپے، خراج ۔ ج ۔ طَبْلِيَّاتٌ ۔

طَبَنَ (ن) طَبْنًا ۔ النَارَ ۔ آگ کو دبا دینا تاکہ بجھ نہ جائے ۔

طَبِنَ (ض) طَبْنًا و طَبِنَ (س)، طَبَانَةً و

طَبَانِيَةً وطُبُونَةً - الشَّئَ و
لِلشَّئِ - سمجھ دار ہونا صفت (طَبِنٌ
وطَابِنٌ)
طَابَنَهٗ - موافق ہونا۔ گڑھا گہرا کرنا۔
اِطْبَأَنَّ اِطْبِأْنَانًا - بالمکانِ - مکان
میں اطمینان پانا۔
الطَّبْنُ والطِّبْنُ - بڑی جماعت۔ اَیُّ
الطَّبْنِ ھُوَ - وہ کون آدمی ہے؟
الطُّبْنُ - بانسری۔ ستار۔ سارنگی۔
الطِّبْنُ - گھر، ہوا کا لایا ہوا کوڑا کرکٹ۔
الطَّبْنُ والطِّبْنُ والطُّبْنُ والطُّبَنُ -
مُردار جو درندوں یا گدھوں کے شکار
کرنے کے کام میں لایا جائے۔ ج۔
طُبَنٌ۔
الطِّبْنَةُ - زیرکی، ہوشیاری۔ کاریگری۔
ج۔ طِبَنٌ۔
الطُّبْنَةُ - طنبور کی آواز، ایک کھیل۔ ج
طُبَنٌ۔ الطَّابُونُ - گڑھا جس میں
آگ محفوظ رکھی جاتی ہے۔
الطَّبَنْجَةُ - طمنچہ۔ ج۔ طَبَنْجَاتٌ۔
طَبَاهُ - يَطْبُوهُ - طَبْوًا (و) اَطْبَاهُ واطَّبَاهُ
پکارنا۔ بلانا۔
طَبَاهُ يَطْبِيْهِ طَبْيًا - کھینچنا۔ عَنْهُ -
باز رکھنا۔ اِلَيْهِ - بلانا۔
طَبِيَتْ تَطْبٰى طَبًى - النَّاقَةُ - ڈھیلے
تھنوں والی ہونا۔
اَطْبَاهُ اِطْبَاءً - بلانا۔
الطِّبْيُ والطُّبْيُ - ج۔ اَطْبَاءٌ - درندے یا
سُم دار یا کھر دار جانور کا سرپستان۔
الطَّبْوَاءُ الطَّبِيَّةُ - ڈھیلے تھنوں والی
اونٹنی۔
طَثَّ (ن) طَثًّا - الشَّئَ - پاؤں یا ہاتھ سے
مار کر جگہ سے ہٹانا۔
الطَّثُّ - مص - بچوں کا ایک کھیل جس میں گول
لکڑی کو پھینکتے ہیں۔

طَثَرَ (ن) طَثْرًا وطُثُورًا وطَثَرَ -
اللَّبَنُ - دودھ کا بالائی والا ہونا۔
صفت (طَاثِرٌ)
الطَّثْرَةُ - کیچڑ۔ کائی۔ بالائی۔ غلیظ پانی۔
وسعت، عیش۔ بھیڑ کی اون۔
اَطْثَرَ - الشَّئَ - زیادہ کرنا۔
طَجَنَ (ن) طَجْنًا وطَجَّنَ - الشَّئَ -
بھوننا۔
الطَّاجِنُ والطَّيْجَنُ - کڑاہی۔ ج۔
طَيَاجِنُ وطَوَاجِنُ - دخیل کلمہ ہے۔
المُطَجَّنُ - مغز - بھنا ہوا۔
طَحَّهٗ (ن) طَحًّا - پھیلانا۔ اَطَحَّهٗ - گرانا۔
پھینکنا۔ اِنْطَحَّ - پھیلنا۔
الطَّحَّانُ - پھیلی ہوئی زمین۔
طَحَرَتْ (ف) طَحْرًا - العينُ قَذَاهَا
خس وخاک کو پھینکنا۔ نکال دینا۔ صفت
(طُحُوْرَةٌ) الرِّيْحُ السَّحَابَ - ہوا کا
بادل کو اڑا لے جانا۔
طَحَرَ (ض) طَحْرًا وطَحِيْرًا وطُحَارًا -
ٹھنڈا سانس بھرنا۔ آہ نکالنا۔
الطَّحْرُ والطَّحَرُ - پتلے، متفرق۔ بادل
کے ٹکڑے۔
الطَّحْرَةُ والطَّحْرِيَةُ - بادل کا ٹکڑا۔
الطُّحُورُ - جلد باز۔ (و) المِطْحَرُ مِنَ
القِسِيِّ - تیر دور پھینکنے والی کمان۔
الطَّحْرُورُ - بادل کا ٹکڑا۔ ج۔
طَحَارِيْرُ۔
طَحْرَبَ - دوڑ کے بھاگ نکلنا۔ القِرْبَةَ
مشک بھرنا۔
الطِّحْرِبُ - کوڑا کرکٹ۔ الطِّحْرِبَةُ -
بادل یا کپڑے کا ٹکڑا۔
طَحْطَحَهٗ - توڑنا۔ طَحْطَحَ القومَ و
بالقومِ - قوم کو متفرق کرنا۔ ہلاک کرنا۔
- مَالَهٗ - بکھرنا۔ الرجلُ - ہلکی
ہنسی ہنسنا۔

طَحْلَحَهٗ (ف) طَحْلًا - تلی پر مارنا۔
- الاِنَاءَ - برتن بھرنا۔
طَحِلَ (س) طَحْلًا وطَحَلًا - تلی کا بڑھ جانا۔
- المَاءُ - خراب ہونا۔
طُحِلَ طَحْلًا - تلی کی شکایت ہونا۔ صفت
(مَطْحُوْلٌ)
الطِّحَالُ - تلی۔ ج۔ اَطْحِلَةٌ وطُحُلٌ و
طِحَالَاتٌ۔
الطُّحَالُ - تلی کی بیماری۔ الطُّحْلَةُ -
خاکستری رنگ۔
الاَطْحَلُ - خاکستری رنگ کا۔ راکھ جیسے رنگ
کا۔ مؤنث (طَحْلَاءُ) ج۔ طُحْلٌ
الطَّحِلُ - بڑی تلی والا۔ غضبناک۔ بھرا ہوا
کیچڑ والا پانی۔
الطُّحْلُ - باریک مٹکے۔
طَحْلَبَ - الماءُ - پانی کا کائی والا ہونا۔
صفت (مُطَحْلَبٌ ومُطَحْلِبٌ)
الارضُ - زمین کا سرسبز ہونا۔ الرجلُ
قتل کرنا۔ الطِّحْلِبُ والطُّحْلُبُ -
کائی۔
طَحَمَ (ف) طَحْمَةً - عليهِ - کودنا۔ حملہ
کرنا (کلام عامہ میں سے ہے)
الطَّحْمَةُ والطِّحْمَةُ والطُّحْمَةُ - مِنَ
النَّاسِ - لوگوں کی جماعت - مِنَ
السَّيْلِ - سیلاب کا زور - مِنَ
اللَّيْلِ - رات کی بہت تاریکی۔
الطَّحْمَةُ - بڑا جنگجو آدمی، بہت اونٹ۔
الطُّحُوْمُ - تیز بہنے والا دریا۔
المُطَحْطَمُ - بھرا ہوا۔
طَحَنَ (ف) طَحْنًا وطَحَّنَ - البُرَّ - گیہوں
پیسنا - المَنِيَّةُ القومَ - ہلاک کرنا۔
طَحَنَتِ الاَفْعَى - سانپ کا کنڈلی مارنا
صفت (مِطْحَانٌ)، تَطَحَّنَ - پِسنا۔
الطِّحْنُ والطَّحِيْنُ - آٹا۔ الطَّاحِنَةُ
مؤنث الطَّاحِنُ - داڑھ۔ ج۔

طَواحِنُ۔
الطَحَّانُ۔ پیسنے والا۔ آٹا بیچنے والا۔
الطِحَانَۃُ۔ آٹا پیسنے کا پیشہ۔
الطَاحُونُ و الطَاحُونَۃُ۔ چکی، پیسنے کا مکان۔ ج۔ طَواحِینُ۔
الطَحُونُ و الطَحَّانَۃُ۔ جنگ۔ بڑا لشکر، بہت اونٹ۔
المِطْحَنَۃُ۔ چکی۔ ج۔ مَطَاحِنُ۔
المَطْحَنَۃُ۔ پیسنے کا مکان۔ ج۔ مَطَاحِنُ
طَحَا یَطْحُو طَحْوًا۔ دور ہونا۔ ہلاک ہونا۔ الشیءَ۔ دفع کرنا۔ بِالکُرَۃِ پھینکنا ۔ القومَ۔ ایک دوسرے کو ہٹانا۔
طَحَا یَطْحُو طَحْوًا۔ الشیءَ۔ پھیلانا۔ لمبا کرنا۔ الشیءُ پھیلنا۔ دراز ہونا۔ ۔ القمرُ۔ چاند کا روشن ہونا۔ الرجلُ۔ ملک میں سفر کرنا۔
الطَحَا۔ چوڑی زمین۔
الطَاحِی۔ فا۔ بلند، پھیلنے والا۔ بڑا گروہ۔
مَظَلَّۃٌ طَاحِیَۃٌ و مَطْحُوَّۃٌ و مَطْحِیَّۃٌ۔ بڑی چھتری۔ شامیانہ۔
طَحَی یَطْحِی طَحْیًا۔ الشیءَ۔ پھیلانا۔
طَحَی یَطْحَی طَحْیًا۔ لینا۔
الطَحْیَۃُ۔ بادل کا ٹکڑا۔
طَخَّ (ن) طَخًّا۔ پھینکنا۔ دور کرنا۔ طُخُوخًا۔ ترش رو اور بد خلق ہونا۔
المِطَخَّۃُ۔ بچوں کے کھیلنے کی لکڑی۔
طَخِشَتْ (س) طَخَشًا و طَخْشًا۔ العینُ آنکھ کا بے نور ہونا۔
طَخْطَخَ۔ الشیءَ۔ برابر کرنا۔ ایک دوسرے سے ملانا۔ اللیلُ۔ رات کو تاریک کرنا۔
تَطَخْطَخَ۔ رات کا تاریک ہونا۔ بادل کا باہم مل کر برابر ہونا۔
الطَخْطَاخُ۔ باہم ملا ہوا بادل۔ بد خلق۔
الطَخَاطِخُ۔ تاریکی۔

طَخَمَ (ف) طَخْمًا و طَخِمَ (ک) طَخَامَۃً۔ تکبر کرنا۔
اِطْخَمَّ۔ اللحمُ۔ گوشت کا سوکھ کر سیاہی مائل ہو جانا۔
الطَخْمَۃُ۔ بکریوں کا گلہ۔
الطُخْمَۃُ۔ ناک کی چوٹی کی سیاہی۔
الاَطْخَمُ۔ جانور یا آدمی کے ناک کا اگلا حصہ۔
(س) الطَخِیمُ، سوکھا گوشت۔
طَخَا یَطْخُو طَخْوًا و طُخُوًّا۔ اللیلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔
الطَخَاءُ۔ بلند بادل۔ دل کی گھبراہٹ۔
الطَخْیَۃُ و الطِخْیَۃُ۔ تاریکی، بادل کا ٹکڑا۔
الطَخْیَۃُ۔ بیوقوف۔ ج۔ طَخْیُونَ۔ ۔ الطَخْوَاءُ و الطَخْیَاءُ۔ اندھیری رات۔
الطَاخِیَۃُ۔ سخت اندھیرا۔
طَرَّ (ن) طَرًّا۔ الماشیۃَ۔ جانوروں کو زور سے ہانکنا۔ الابلَ۔ اونٹوں کو اطراف سے جمع کرنا۔ الشیءَ۔ کاٹنا۔ ۔ الثوبَ۔ کپڑا پھاڑنا۔ الابلُ الجبالَ۔ اونٹوں کا پہاڑ کو طے کرنا۔ طَرَّ القومَ۔ قوم کے پاس سے گذرنا۔ السکینَ۔ چھری تیز کرنا۔ ۔ البنیانَ۔ عمارت کی مرمت کرنا۔ الحوضَ۔ حوض کو لیپنا۔ المالَ مال چھیننا۔
طَرَّ (ن ض) طَرًّا و طُرُورًا۔ الشاربُ او النباتُ۔ مونچھ یا نباتات کا اگنا۔
طَرَّتِ النجومُ۔ ستاروں کا روشن ہونا۔ یدُہٗ۔ زخم کی وجہ سے گر جانا۔ ۔ الرجلُ من السطحِ۔ کسی کا چھت سے گر جانا۔
اَطَرَّہٗ۔ گرانا۔ کاٹنا۔ دھتکارنا۔ اَطَرَّہٗ علی الامرِ۔ کسی کو اکسانا۔ ابھارنا۔
طَرَّتِ الجاریۃُ۔ لڑکی کا اپنی پیشانی کے بال سنوارنا۔
الطُرُّ۔ طرف، کنارہ۔ ج۔ اَطْرَارٌ۔ جاؤُا طُرًّا۔ وہ سب کے سب آئے۔
الطَرَّۃُ۔ پہلو۔
الطُرَّۃُ۔ پیشانی، پیشانی کے بال۔ کپڑے کا نقش و نگار۔ ہر شئے کا کنارہ اور طرف۔ کتاب کا حاشیہ، نہر یا وادی کا کنارہ۔ بادل کا لمبا ٹکڑا۔ ج۔ طُرَّاتٌ و طُرَرٌ و طِرَارٌ و اَطْرَارٌ۔ طغرا کے معنی میں عام لوگ استعمال کرتے ہیں، لیکن صحیح لفظ طغراء ہے۔ غُلَامٌ طَارٌّ او طُرُورِیٌّ۔ لڑکے کی مونچھیں نکل آنا۔ سِنَانٌ طَرِیرٌ۔ تیز نیزہ۔
المُطِرُّ۔ فا۔ غَضَبٌ مُطِرٌّ۔ بے موقعہ کا غصہ۔
الطِرِّیَانُ۔ طباق۔ صینی۔
المُطَرَّۃُ۔ عادت۔
طَرَأَ (ف) طَرْأً و طُرُوءًا۔ علیہم۔ دور سے اچانک آجانا۔ طَرَأَ عَلَیَّ ھَمٌّ لَا اُطِیقُہٗ۔ مجھ پر ایسا غم آیا جس کے برداشت کی میں طاقت نہیں رکھتا۔
طَرُؤَ (ک) طَرَاءَۃً و طَرَاءً۔ النباتُ و نحوہٗ۔ ترو تازہ ہونا۔ صفت (طَرِیٌّ)
۔ اَطْرَأَہٗ۔ بہت تعریف کرنا۔
الطَارِئُ۔ فا۔ اجنبی، مسافر، نقلی۔ ج۔ طُرَّاءُ و طُرَاءُ۔
الطَارِئَۃُ۔ مؤنث الطارئ۔ مصیبت۔ ج۔ طَوَارِئُ و طَارِئَاتٌ۔ عام طور پر طارئۃ ان لوگوں کو بھی کہتے ہیں، جو کسی شہر کے باشندے نہ ہوں، لیکن وہاں سکونت کریں۔
الطُرْآنُ۔ راستہ، ناپسندیدہ بات۔ غیر معلوم بات۔ حَمَامٌ طُرْآنِیٌّ۔ وہ کبوتر جو کسی نامعلوم جگہ سے آیا ہو۔ کَلَامٌ طُرْآنِیٌّ۔ تہذیب سے گرا ہوا کلام۔

طُرْأَةُ. السَّیْلِ ۔ سیلاب کا زور۔
طَرِبَ (س)، طَرَبًا۔ خوشی یا غم سے جھومنا۔
صفت (طَرِبٌ)۔
طَرَّبَ۔ گانا۔ فِی صَوْتِهٖ۔ خوش الحانی سے آواز بلند کرنا۔ سُر نکالنا۔ عَنِ الطَّرِیْقِ راستہ سے ہٹنا۔
طَرَّبَهٗ و أَطْرَبَهٗ و تَطَرَّبَهٗ۔ خوش کرنا خوشی پر برانگیختہ کرنا۔
اِسْتَطْرَبَ۔ بہت خوش ہونا۔ فُلَانًا۔ خوش ہونے کو کہنا۔ الإِبِلَ۔ حدی سے اونٹ کو اکسانا۔
الطُّرُوْبُ و المِطْرَابُ و المِطْرَبَةُ۔ بہت خوش و خرم۔
المَطْرَبُ و المَطْرَبَةُ۔ تنگ راستہ۔ ج۔ مَطَارِبُ۔ المَطَارِبُ۔ متفرق راستے۔
الطِّرْبَالُ۔ ہر بلند عمارت۔ دور سے نظر آنے والا جھنڈا۔ پہاڑ کی بڑی چٹان۔ ج طَرَابِیْلُ۔ طَرَابِیْلُ الشَّامِ۔ شام کے گرجے۔
الطِّرْبِیْلُ۔ گاہنے کی مشین۔ ج۔ طَرَابِیْلُ
طَرَحَ (ف)، طَرْحًا۔ الشَّیْءَ و بِالشَّیْءِ۔ پھینکنا۔ عَنْهُ۔ ڈالنا۔ دور کرنا۔
طَرَحَتِ الأُنْثٰی۔ عورت کا حمل گرانا۔
طَرَحَ الحَاسِبُ۔ حساب کرنے والے کا کسی عدد کو تفریق کرنا۔ منفی کرنا۔ عَلَیْهِ مَسْأَلَةً۔ مسئلہ پیش کرنا۔
طَرِحَ (س)، طَرَحًا۔ بدخلق ہونا۔ خوش عیش ہونا۔ فراغ زندگی گذارنا۔
طَرَّحَ۔ طَرَحَ کا مبالغہ۔ طَرَّحَ الأُنْثٰی۔ عورت کا حمل گروانا۔ البِنَاءَ۔ عمارت کو بہت بلند کرنا۔
طَارَحَهٗ مُطَارَحَةً۔ الكَلَامَ او الشِّعْرَ او الغِنَاءَ۔ کلام یا شعر یا گانے میں مقابلہ کرنا۔

اِطَّرَحَهٗ۔ پھینک دینا۔ دور کر دینا۔
تَطَارَحَ۔ القَوْمُ الكَلَامَ او الغِنَاءَ۔ کلام یا گانے میں باہم مقابلہ کرنا۔
الطِّرْحُ۔ ڈالا ہوا پھینکا ہوا۔ ادھورا گرا ہوا بچہ۔
الطَّرَحُ۔ مص۔ ر۔ و الطَّرُوْحُ و الطَّرَاحُ) دور کا مکان۔ الطَّرُوْحُ۔ لمبی شاخوں کا درخت خرما۔ ج۔ طُرُوْحٌ۔
الطُّرْحَةُ۔ ایک بار پھینکنا۔ ایک سبز رنگ کی چادر۔ عوام کے نزدیک اوڑھنی۔
الطَّرِیْحُ۔ پھینکا ہوا۔ ج۔ طَرْحٰی
المُطَّرَحُ۔ ڈالا ہوا۔ پھینکا ہوا۔
الأُطْرُوْحَةُ۔ پیش کیا ہوا مسئلہ۔ المَطْرَحُ پھینکنے کی جگہ۔ بچھانے کی جگہ۔ ج۔ مَطَارِحُ۔ طَرْفٌ مِطْرَحٌ۔ تیز نظر رُمْحٌ مِطْرَحٌ۔ لمبا نیزہ۔
الطَّرْخَانُ و الطُّرْخَانُ۔ رئیس۔ ج طَرَاخِنَةٌ۔
الطَّرْخُوْنُ۔ عاقرقرحہ۔ (دخیل)
الطَّرِیْخُ۔ ایک قسم کی چھوٹی مچھلی۔
اِطْرَخَمَّ۔ اللَّیْلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔ الرَّجُلُ۔ کمزور نظر ہونا۔
طَرَدَهٗ (ن)، طَرْدًا و طَرَدًا۔ دور کرنا۔ ایک طرف کرنا۔ دھتکارنا۔ هُ مِنْ بَلَدِهٖ جلاوطن کرنا۔ طَرَدَ الإِبِلَ۔ اونٹوں کو اطراف سے جمع کرکے ہانکنا۔
طَرِدَ (س)، طَرَدًا۔ کھوج لگانا۔ شکار کا پیچھا کرنا۔
طَرَّدَ۔ السَّوْطَ۔ چابک اٹھانا۔ طَرَّدَهٗ عَنِ البَلَدِ۔ جلاوطن کرنا۔
طَارَدَ طِرَادًا و مُطَارَدَةً۔ الأَقْرَانُ۔ ہم عصروں کا ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔
أَطْرَدَهٗ۔ جلاوطن کرنے کا حکم دینا۔ جلاوطن کرنا۔
تَطَارَدَ۔ القَوْمُ۔ ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔ اِنْطَرَدَ۔ جلاوطن ہونا۔
اِطَّرَدَ۔ دور ہونا۔ الأَمْرُ۔ کام کا درست طرز پر چلنا۔ احکام کا باہم مماثل ہونا۔ الأَنْهَارُ۔ نہروں کا جاری ہونا۔ اِطَّرَدَ القَوْمُ إِلَى السَّیْرِ۔ قوم نے سفر میں ایک دوسرے کی پیروی کی۔
اِسْتَطْرَدَ۔ لَهٗ۔ بھاگنے کا بہانہ کرکے حملہ کرنا۔ کلام میں خارج از بحث مضمون کی طرف جانا۔ اِسْتَطْرَدَ إِلَیْهِ الأَمْرُ۔ پہنچنا۔
الطَّرْدُ۔ کھجور کے پودے۔ ج۔ طُرُوْدٌ۔
الطَّرِدُ۔ وہ پانی جس میں جانور گھستے ہوں۔
الطَّرَّادُ۔ طَارِدٌ کا مبالغہ۔ جنگی کشتی۔ کشادہ مکان۔ لمبا دن۔
الطَّرِیْدُ۔ دھتکارا ہوا۔ بھاگنے والا۔ کسی کے بعد پیدا ہونے والا۔ کسی سے پہلے پیدا ہونے والا۔ مِنَ الأَیَّامِ۔ لمبا دن۔
الطَّرِیْدَانِ۔ رات و دن۔
الطَّرِیْدَةُ۔ کھوج لگایا ہوا۔ بھگایا ہوا شکار۔ کپڑے کا مستطیل ٹکڑا۔ چرائے ہوئے اونٹ۔ تنور وغیرہ صاف کرنے کا بھیگا ہوا چیتھڑا۔ ج۔ طَرَائِدُ
المِطْرَادُ۔ مص۔ چھوٹا نیزہ۔ فُلَانٌ یَمْشِیْ مَشْیًا اِطِّرَادًا۔ فلاں سیدھی چال چلتا ہے۔
المِطْرَدُ چھوٹا نیزہ۔ ج۔ مَطَارِدُ۔ یَوْمٌ مُطَّرِدٌ۔ لمبا دن۔ حُكْمٌ مُطَّرِدٌ۔ عام حکم۔ القَاعِدَةُ المُطَّرِدَةُ عام قاعدہ۔
المَطْرَدَةُ و المِطْرَدَةُ۔ درمیان سڑک شاہراہ۔
طَرِزَ (س)، طَرَزًا۔ بدخلق ہونے کے بعد خوش خلق ہونا۔ فِی المَجْلِسِ۔ خوشنما لباس پہننا۔
طَرَزَهٗ (ن)، طَرْزًا۔ گھونسہ مار کے ہٹانا۔
طَرَّزَ الثَّوْبَ۔ کپڑے پر نقش و نگار کرنا بیل بوٹے ڈالنا۔
تَطَرَّزَ۔ الثَّوْبُ۔ کپڑے کا بیل بوٹے والا

ہونا۔ فِی لُبْسِہٖ۔ فاخرہ لباس پہننا۔
اَلطَّرْزُ۔ ہیئت، طریقہ، ترتیب۔
اَلطِّرَازُ۔ کپڑے کا نقش و نگار۔ وہ جگہ جہاں اچھے کپڑے بُنے جائیں۔ طریقہ۔ ھٰذَا عَلٰی طِرَازِ ذٰلِکَ۔ یہ اسی کے طریقہ پر ہے۔
اَلطِّرَازَۃُ۔ کپڑے پر نقش و نگار کرنے کا پیشہ۔
طَرَسَ (ض) طَرْسًا۔ الشَّیْءَ۔ چیز کو مٹانا۔ ۔ الکِتَابَ۔ اچھی طرح مٹانا۔
طَرَّسَ۔ الکتابَ۔ اچھی طرح مٹانا۔ البَابَ۔ دروازہ کالا کرنا۔ الکَاتِبُ کاتب کا لکھے ہوئے پر لکھنا۔ طَرْسَلَۃً بگاڑنا۔ فاسد کرنا۔
تَطَرَّسَ۔ فِی المَآکِلِ۔ عمدہ عمدہ کھانے کھانا۔ عَنِ الشَّیْءِ۔ پرہیز کرنا حقیر جاننا۔
اَلطِّرْسُ۔ مطلق صحیفہ جس کو مٹا کر پھر لکھا جائے۔ ج۔ اَطْرَاسٌ و طُرُوْسٌ۔
طَرِشَ (س) طَرَشًا۔ بہرا ہونا۔ صفت۔ (اَطْرَشُ) مؤنث (طَرْشَاءُ) ج طُرْشٌ۔
تَطَارَشَ۔ بتکلف بہرا بننا۔ الطُّرْشَۃُ بہراپن۔
الاَطْرَشُ والاُطْرُوْشُ۔ بہرا۔
طَرْشَمَ۔ اللَّیْلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔
طَرِطَ (س) طَرَطًا۔ بے وقوف ہونا۔ صفت (طَرِطٌ) ابرو اور پلکوں پر تھوڑے بال والا ہونا۔ صفت۔ (طَارِطٌ) الحَاجِبَیْنِ و طَرُوْطُهُمَا و اَطْرَطُهُمَا و اَطْرَطُ۔ مؤنث طَرْطَاءُ۔ اِمْرَاَۃٌ طَرْطَاءُ العَیْنَیْنِ۔ وہ عورت جس کی پلکوں پر بال کم ہوں۔
طَرْطَرَ۔ فخر کرنا۔ ڈینگ مارنا۔ شیخی بگھارنا۔

الطُّرْطُوْرُ۔ پتلا لمبا آدمی۔ لمبی نوکدار ٹوپی۔ شام کی عورتوں کا ایک زیور۔ اور کبھی طُنْطُوْرٌ بھی کہتے ہیں۔
طَرَفَہٗ (ض) طَرْفًا۔ تھپڑ مارنا۔ طَرَفَہٗ عَنْہُ۔ واپس کرنا۔ ہٹانا۔ طَرَفَ بَصَرَہٗ۔ او طَرَفَ بِعَیْنِہٖ۔ آنکھ جھپکانا۔ عَیْنَہٗ۔ آنکھ میں کوئی چیز لگانا جس سے آنسو بہیں اور آنکھ بند ہو جائے۔ صفت (مَطْرُوْفَۃٌ) طَرَفَتْ عَیْنُہٗ۔ نظر پھرانا۔ فُلَانًا۔ دیکھنا۔ "مَا بَقِیَتْ مِنْهُمْ عَیْنٌ تَطْرِفُ" ان میں سے کوئی باقی نہیں رہا۔
طَرُفَ (ک) طَرَافَۃً۔ نیا مال ہونا۔
طَرَّفَہٗ۔ کنارہ پر کر دینا، آنکھ میں کچھ گرنا۔ طَرَّفَ الخَیْلَ۔ سب سے اگلے گھوڑوں کو پیچھے ہٹا دینا۔ بَنَانَہٗ مہندی سے پوروں کو رنگنا۔ الشَّیْءَ۔ پسند کرنا۔
اَطْرَفَ۔ نئی عمدہ چیز لانا۔ پلکوں کو بند کرنا۔ کَذَا بِکَذَا۔ لاحق کرنا۔ ہٗ الشَّیْءَ تحفہ دینا۔
تَطَرَّفَ۔ کنارہ پر آنا۔ الشَّیْءُ۔ کنارہ پر ہونا۔ اعتدال سے گذر جانا۔ الشَّمْسُ سورج کا ڈوبنے کے قریب ہونا۔ الشَّیْءَ۔ اطراف سے لینا۔ کناروں سے پسند کرنا۔ عَلَیْهِمْ۔ غارت ڈالنا۔
اِطَّرَفَ۔ الشَّیْءَ۔ نئی خریدنا۔
اِسْتَطْرَفَہٗ۔ نیا شمار کرنا۔ نیا پانا۔ فائدہ لینا۔ پسند کرنا۔
اَلطَّرْفُ۔ مص۔ آنکھ۔ ہر چیز کا کنارہ۔ ہر شے کی آخری حد۔ ج۔ اَطْرَافٌ۔
اَلطَّرْفُ۔ شریف آدمی۔ نَظَرَ بِطَرْفٍ خَفِیٍّ۔ خوف یا حیا کی وجہ سے نیم باز آنکھوں سے دیکھنا۔

الطِّرْفُ۔ نجیب الطرفین۔ ج۔ اَطْرَافٌ۔ اصیل گھوڑا وغیرہ۔ ج۔ طُرُوْفٌ۔ و اَطْرَافٌ۔ مؤنث (طِرْفَۃٌ) نیا مال۔ ۔ مِنَ النَّبَاتِ۔ جو ابھی اپنے غلاف شگوفہ میں ہی ہو۔ مِنَ النَّاسِ۔ وہ شخص جو ملالِ طبع کے باعث کسی کی صحبت پر برقرار نہ رہے، ایسا ندیدہ کہ جس چیز کو دیکھے خواہش کرے، کہ اس کے پاس ہو۔ رَجُلٌ طِرْفٌ فِی نَسَبِہٖ۔ نئے شرف والا۔
اَلطَّرَفُ۔ ہر شے کی حد۔ گوشہ، چیز کا ٹکڑا۔ شریف آدمی۔ ج۔ اَطْرَافٌ۔ وجج اَطَارِیْفُ۔ اَطْرَافُ البَدَنِ۔ جسم کے اطراف۔ دونوں ہاتھ، دونوں پاؤں اور سر۔ اَطْرَافُ النَّاسِ۔ ادنی لوگ۔ ۔ اَشْرَافٌ۔ خاندانِ شرفاء۔ اَطْرَافُ الرَّجُلِ۔ انسان کے قریبی رشتہ دار۔
اَلطَّرِفُ۔ غیر مستقل، کسی ایک کی صحبت پر قائم نہ رہنے والا۔ نئی شرافت والا۔
اَلطَّرْفَۃُ۔ خون کا نقطہ جو آنکھ میں پیدا ہو جاتا ہے۔
اَلطُّرْفَۃُ۔ لطیفہ، عمدہ نئی چیز۔ ج۔ طُرَفٌ
اَلطَّرْفَاءُ۔ ایک قسم کا درخت۔
اَلطَّارِفُ۔ فا۔ نیا حاصل کردہ مال۔
اَلطَّارِفَۃُ۔ مؤنث الطَّارِفُ۔ جَاءَ بِطَارِفِ عَیْنٍ۔ مال کثیر لایا۔ ج۔ طَوَارِفُ۔ الطَّوَارِفُ۔ آنکھیں، خیمہ کے پہلو۔
اَلطَّرِیْفُ۔ نادر میوہ وغیرہ۔ مِنَ المَالِ نیا حاصل کیا ہوا مال۔ نئے شرف والا۔ ج۔ طُرُفٌ و طِرَافٌ۔
اَلطَّرِیْفَۃُ۔ مؤنث الطَّرِیْفُ۔ ج۔ طَرَائِفُ نئی عمدہ چیز۔ لطیفہ۔
اَلاُطْرُوْفَۃُ۔ لطیفہ

طَیَّفَ تَطْیِیْفًا و اَطَافَ اِطَافَةً و تَطَیَّفَ تَطَیُّفًا ۔ بہت چکر لگانا ۔
الطَّیْفُ ۔ مص ۔ خواب میں آنے والا خیال ۔ جنون ۔
الطِّیَافُ ۔ رات کی تاریکی ۔
طَامَ یَطِیْمُ طَیْمًا ۔ اچھے عمل والا ہونا ۔ طَامَهُ اللّٰهُ فُلَانًا عَلَی الْخَیْرِ ۔ خدا تعالیٰ نے اس کو نیک پیدا کیا ہے ۔

طَانَ یَطِیْنُ طَیْنًا و طِیْنَ ۔ الْحَائِطَ ۔ دیوار کو گارے سے لیپنا ۔
طَانَ ۔ الْکِتَابَ ۔ تحریر پر مہر لگا دینا ۔
طَانَهُ اللّٰهُ عَلَی الْخَیْرِ ۔ خدا نے اس کو نیک پیدا کیا ۔
تَطَیَّنَ ۔ گارے سے لیپا جانا ۔ گارے سے لتھڑنا
الطِّیْنُ و الطِّیْنَةُ ۔ گارا ۔ ریت و پانی سے ملا ہوا چونہ ۔ گیلی مٹی ۔

الطِّیْنَةُ ۔ گارے کی مٹی ۔ نیچر ۔ فطرت ۔ یَابِسُ الطِّیْنَةِ ۔ سخت مزاج ہے ۔ لَهُ طِیْنَةٌ طَیِّبَةٌ ۔ اس کی طبیعت نرم ہے ۔ مَکَانٌ طَانٌ ۔ بہت گارے والی جگہ ۔
الطِّیَانَةُ ۔ گارا بنانے کا پیشہ ۔
الطَّیَّانُ ۔ گارا بنانے والا ۔

# ظ

ظَأَبَ (ف) ظَأْبًا ۔ نکاح کرنا ۔ ظلم کرنا ۔ شور کرنا ۔ بکری کا میں میں کرنا ۔
ظَاءَبَهٗ مُظَاءَبَةً ۔ سالی سے شادی کرنا ۔
تَظَاءَبَا ۔ ہم زلف ہونا ۔
الظَّأْبُ ۔ مص ۔ ہم زلف ۔ ساڑھو ۔ ج ظُؤُوْبٌ و اَظْؤُبٌ ۔
ظَأَرَ (ف) ظَأْرًا و ظِئَارًا و اَظْأَرَ اِظْآرًا و اِظَّأَرَ و ظَاءَرَ ۔ مُظَاءَرَةً ۔ النَّاقَةَ او الْمَرْأَةَ عَلٰی وَلَدِ غَیْرِهَا ۔ مہربان کرانا ۔
تَظَاءَرَتْ و اِظَّأَرَتْ ۔ مہربان ہونا ۔ صفت (ظَؤُوْرٌ و ظَؤُوْرَةٌ) ج ۔ اَظْآرٌ و ظُؤَارٌ ۔ ظَأَرَهٗ اِلٰی کَذَا ۔ مہربان کرانا ۔ ظَأَرَ عَلٰی عَدُوِّهٖ ۔ اپنے دشمن پر حملہ کرنا ۔
ظَأَرَهٗ و ظَاءَرَهٗ و اَظْأَرَهٗ ۔ عَلٰی کَذَا ۔ مہربان کرنا ۔ ظَأَرَهٗ عَلَی الْاَمْرِ ۔ طلب کرنا یا مجبور کرنا ۔ ظَاءَرَ الرَّجُلُ ۔ دایہ بنانا ۔ ظَاءَرَتِ الْمَرْأَةُ ۔ عورت کا دایہ بننا ۔ دوسرے کے بچہ کی پرورش کرنا ۔
اِظَّأَرَ ۔ لِوَلَدِهٖ ظِئْرًا ۔ اپنے بچے کے لیے دایہ رکھنا ۔
الظِّئْرُ ۔ دایہ ۔ انّا ۔ ج ۔ اَظْؤُرٌ ۔ و اَظْآرٌ و ظُؤُوْرٌ و ظُؤُوْرَةٌ و ظُؤَارٌ ۔ ظِئْرُ الْقَصْرِ ۔ محل کا ستون ۔
الظِّئْرَةُ ۔ تھونی ۔ کھمبا ۔
الظُّؤْرَةُ ۔ دایہ ۔ دودھ پلانے والی ۔
ظَاءَمَهٗ مُظَاءَمَةً و تَظَاءَمَا و تَظَاءَمَا ۔ ہم زلف ہونا ۔
الظَّأْمُ ۔ ہم زلف ۔ ساڑھو ۔
الظُّبَةُ ۔ تلوار کی دھار ۔ ج ۔ ظُبَاتٌ ۔ و ظُبِیٌّ و ظُبُوْنَ و ظِبُوْنَ و اَظْبٌ ۔
اَظْبَیَ ۔ الْمَکَانُ ۔ ہرن زیادہ ہونا ۔
الظَّبْیُ ۔ ہرن ۔ ہرنی ۔ ج ۔ ظِبَاءٌ ۔ و اَظْبٍ و ظُبِیٌّ و مَظْبَیَاتٌ ۔ عرب کہتے ہیں " بِهٖ دَاءُ الظَّبْیِ " یعنی اسے کوئی بیماری نہیں ۔ کہتے ہیں " اِذَا اَتَیْتَهُمْ فَارْبِضْ فِیْ دَارِهِمْ ظَبْیًا " یعنی ان کے ہاں ہرن کی طرح نہ ٹھہرنا کہ وہ شک کے مواضع میں نہیں رُکتا ۔
الظَّبْیَةُ ۔ ہرنی ۔ گائے ۔ بکری ۔ ج ۔ ظَبَیَاءٌ و ظَبْیَاتٌ ۔ الظَّبْیَةُ ۔ وادی کا موڑ ۔ ہرن کے بال دار چمڑے کا چھوٹا تھیلا ۔ اَرْضٌ مَظْبَاتٌ ۔ بہت ہرنوں والی زمین ۔
ظَرَّ (ن) مَظَرَّةً ۔ دھار دار پتھر توڑنا ۔ النَّاقَةُ ۔ اونٹنی کو دھار دار پتھر سے ذبح کرنا ۔
اَظَرَّ ۔ دھار دار پتھروں والی زمین میں آنا ۔ جگہ کا دھار دار پتھروں والی ہونا ۔
الظِّرُّ و الظُّرُّ و الظُّرَرَةُ ۔ پتھر ۔ دھار دار پتھر ۔ ج ۔ ظُرَّانٌ و ظِرَّانٌ و ظِرَارٌ و اَظِرَّةٌ ۔ الظِّرَّانُ ۔ چقماق کے ٹکڑے جو زمانہ قدیم میں دیاسلائی کی جگہ استعمال ہوتے تھے ۔
اَرْضٌ ظَرِیْرٌ و مَظَرَّةٌ ۔ بہت چقماق والی زمین ۔ الظَّرِیْرُ ۔ راستہ دکھانے کے لیے نشان ۔ ج ۔ ظِرَارٌ و اَظِرَّةٌ و ظُرَّانٌ ۔
الْمِظَرَّةُ ۔ چقماق ۔ ج ۔ مَظَارٌّ ۔
ظَرِبَ (س) ظَرَبًا ۔ بکذا ۔ چمٹنا ۔
الظَّرِبُ ۔ ابھرا ہوا تیز پتھر ۔ چھوٹا ٹیلہ ۔ ج ظِرَابٌ و اَظْرُبٌ ۔
الظُّرُبُ ۔ پست قد موٹا آدمی ۔
الظَّرِبَانُ و الظَّرِبَاءُ ۔ بلی کی طرح کا

ایک بدبودار جانور۔ اُود بلاؤ۔ ج۔ ظَرَابِیُّ وظَرَابِیْنُ کہتے ہیں "فَسَا بَیْنَهُمُ الظِّرِبَانُ" ان میں نااتفاقی پڑ گئی۔

الاَظْرَبُ۔ نواجذ کے پیچھے چار دانت۔

اَظْرَابُ اللِّجَامِ۔ لگام کی گرہیں۔

ظَرُفَ (ک) ظَرْفًا وظَرَافَةً۔ دانا اور خوش شکل ہونا۔ ذہین ہونا۔ ماہر ہونا صفت (ظَرِیْفٌ) ج۔ ظُرَفَاءُ و ظَرَائِفُ وظُرُوْفٌ وظُرُوْفٌ و ظَرِیْفُوْنَ۔ مؤنث ظَرِیْفَةٌ۔ ج ظَرِیْفَاتٌ وظَرَائِفُ۔

اَظْرَفَ۔ خوب صورت ذہین بچوں والا ہونا۔ برتن بنانا۔

تَظَرَّفَ وتَظَارَفَ۔ بتکلف دانا و زیرک ہونا۔ بناوٹ سے خوبصورت بننا۔

اِسْتَظْرَفَ۔ ظریف طلب کرنا۔ ظریف سمجھنا۔ ظریف پانا۔

الظَّرْفُ۔ مص۔ دانائی، مہارت۔ فوقیت، برتن، ہر چیز کا مکان۔ عوام شکریہ کے معنی میں بھی استعمال کرتے ہیں "هُوَ نَقِیُّ الظَّرْفِ" وہ امین و وفادار ہے "رَأَیْتُهُ بِظَرْفِهِ" میں نے اسی کو دیکھا ہے۔

الظُّرَّافُ والظُّرَّافُ۔ ظریف۔ ج۔ ظُرَّافَاءُ وظُرَّافُوْنَ۔

المَظْرُوْفُ۔ مفع۔ برتن میں سمائی ہوئی چیز۔

ظَرِیَ (ض) ظَرْیًا۔ المَاءُ۔ پانی کا جاری ہونا۔

ظَرِیَ (س) ظَرًی۔ الغُلَامُ۔ لڑکے کا زیرک ہونا

اِظْرَوْرَی اِظْرِیْرَاءً۔ پیٹ پھولنا۔

الظَّارِیُ۔ فا۔ کاٹ کھانے والا۔

الظَّرَوْرِیُ۔ زیرک، عقلمند، ظریف۔

ظَعَنَ (ف) ظَعْنًا وظُعُوْنًا ومَظْعَنًا۔ کوچ کرنا۔ روانہ ہونا۔

اَظْعَنَهُ۔ روانہ کرنا۔ اِظَّعَنَ الهَوْدَجَ۔ پالکی میں سوار ہونا۔

الظِّعَانُ والظِّعُوْنُ۔ ہودہ باندھنے کی رسی۔

الظَّعُوْنُ والظَّعُوْنَةُ۔ پالکی اٹھانے والا اونٹ۔ لدو اونٹ۔ ج۔ ظُعُنٌ۔

الظَّعِیْنَةُ۔ ہودہ، پالکی۔ ج۔ ظَعَائِنُ و ظُعْنٌ وظُعُنٌ وجج اَظْعَانٌ و ظُعُنَاتٌ۔ ہودہ میں بیٹھی ہوئی عورت۔ عورت۔

المِظْعَانُ۔ مِنَ الخَیْلِ والنُّوْقِ۔ نرم رفتار گھوڑا یا اونٹنی۔

ظَفَرَ (ض) ظَفْرًا۔ چہرہ پر ناخن مارنا۔ ناخن گوڑنا۔

ظَفِرَ (س) ظَفَرًا واَظْفَرَ۔ المَطْلُوْبَ و بِهِ علیہ۔ مقصد میں کامیاب ہونا۔ غالب ہونا۔ ظَفِرَتْ عَیْنُهُ۔ آنکھ کا ناخنہ والی ہونا۔ آنکھ کی صفت (ظَفِرَةٌ)

ظُفِرَ۔ کسی کی آنکھ میں ناخنہ ہونا۔ ایسا شخص (مَظْفُوْرٌ) ہے۔

ظَفَّرَهُ۔ کسی کے لیے کامیابی کی دعا کرنا۔

ظَفَّرَ الشَّیءَ۔ کسی چیز میں ناخن چبھونا۔ — الثَّوْبَ۔ کپڑے پر خوشبو لگانا۔ — الجِلْدَ۔ چمڑے کو ملنا۔ ظَفَّرَهُ و اَظْفَرَهُ بِعَدُوِّهِ۔ دشمن پر کامیاب کرانا۔

اَظْفَرَ فُلَانًا۔ کسی کے چہرہ پر ناخن مارنا۔

تَظَافَرَ۔ القَوْمُ۔ ایک دوسرے کی مدد کرنا۔

الظُّفْرُ والظُّفُرُ والظُّفْرُ: ناخن۔ ج اَظْفَارٌ۔ جج۔ اَظَافِیْرُ۔ کہتے ہیں "مَا بَقِیَ فِی الدَّارِ ظُفْرٌ" گھر میں کوئی نہیں رہا۔ رَجُلٌ مُقَلَّمُ الظُّفْرِ۔ کمزور آدمی "کَسَرَ اَظْفَارَهُ فِیْ فُلَانٍ" یعنی غیبت کی۔

الظُّفْرُ والظَّفَرَةُ۔ ناخنہ، آنکھ کی ایک بیماری۔

الظِّفْرُ والظَّفِیْرُ والظِّفِّیْرُ۔

الاَظْفَرُ۔ لمبے چوڑے ناخن والا۔

الاَظْفَارُ۔ ناخن کے مشابہ ایک خوشبودار چیز۔ (اس کا واحد نہیں)۔ اَظْفَارُ الثَّوْبِ۔ کپڑے کی سلوٹیں۔

الاَظْفَارُ۔ چھوٹے ستارے۔

المُظَفَّرُ والمِظْفَارُ۔ ہر کام میں کامیاب اور فتح مند۔

ظَلَّ (س) ظَلًّا وظُلُوْلًا۔ یَفْعَلُ کَذَا۔ ہمیشہ رہنا۔ ظَلَّ ظَلَالَةً۔ الیَوْمُ۔ دن کا سایہ دار ہونا۔ — الشَّیءُ۔ چیز کا لمبا ہونا۔

ظَلَّلَهُ۔ سایہ ڈالنا۔ ظَلَّلَ بِالسَّوْطِ۔ ڈرانے کے لیے کوڑے کو ہلانا۔

ظَلَّلَ۔ الیَوْمُ۔ دن کا سایہ دار ہونا۔ — هُ، سایہ ڈالنا۔ اپنی پناہ میں لینا۔ نزدیک آنا

تَظَلَّلَ۔ بِالشَّجَرَةِ۔ درخت کے سایہ میں بیٹھنا۔ مِنَ الشَّیءِ۔ سایہ لینا۔ — الکُرُوْمُ۔ انگور کی شاخوں کا گنجان و گھنا ہونا۔ — العُیُوْنُ۔ چشمہ کے پانی کا نیچے بیٹھ جانا۔ — الشَّمْسُ۔ سورج کا بادلوں میں چھپ جانا۔

الظِّلُّ۔ سایہ۔ ج۔ ظِلَالٌ واَظْلَالٌ و ظُلُوْلٌ، عزت، آرام، آسودگی۔

الظِّلُّ مِنَ اللَّیْلِ۔ رات کی سیاہی یا رات کا حصہ۔ مِنَ القَیْظِ۔ گرمی کی شدت۔ مِنَ الثَّوْبِ۔ کپڑے کا رُواں۔ ظِلُّ الشَّبَابِ اَوِ الشِّتَاءِ۔ جوانی یا جاڑے کا شروع۔ آغاز "بَقِیَ عِنْدِیْ ظِلَّ النَّهَارِ" وہ میرے پاس

سارے دن رہا۔ "هُوَ فِي ظِلِّهِ" : وہ اس کی پناہ میں ہے۔ "فُلَانٌ يُبَارِي ظِلَّ رَأْسِهِ" : فلاں تکبر کرتا ہے۔

مُلَاعِبُ ظِلِّهِ اور خَاطِفُ ظِلِّهِ : ایک پرندے کا نام ہے۔

الظُّلَلُ ۔ پانی جو ہمیشہ درختوں کے سایہ میں رہے۔

الظُّلَّةُ ۔ اسم مرۃ۔ اقامت۔

الظُّلَّةُ ۔ تنگ سائبان، ہر وہ شے جس کے ذریعہ سردی یا گرمی سے پناہ لیں۔ ہر سایہ دار۔ ج۔ ظُلَلٌ و ظِلَالٌ۔

الظَّلَالُ و الظِّلَالُ و الظِّلَّةُ ۔ و الظِّلَالَةُ ۔ ہر سایہ دار چیز جیسے بادل وغیرہ۔

الظَّلِيلُ ۔ سایہ دار۔ ہمیشہ سایہ والا۔

الظَّلِيلَةُ ۔ مؤنث الظَّلِيلُ۔ بہت درختوں والا باغ۔ وادی کے نشیب میں پانی کا چشمہ۔

المِظَلَّةُ و المَظَلَّةُ ۔ جس سے سایہ لیا جائے، بڑا خیمہ، چھتری۔ ج۔ مَظَالُّ ۔ یہودیوں کی عید جس میں وہ پتے کے خیمے نصب کر کے چند یوم مصر کو غلامی سے نکلنے کی عید مناتے ہیں۔

ظَلَعَ (ف) ظَلْعًا ۔ البعيرُ ۔ اونٹ کا چلنے میں لنگڑانا۔ صفت (ظَالِعٌ)

ظَلَعَتْ بِهِمُ الأرضُ ۔ زمین ان پر تنگ ہو گئی۔

الظَّلْعُ ۔ مص ۔ عیب "ارْبَعْ عَلَى ظَلْعِكَ" جو بات تم نہیں کر سکتے اس سے باز رہو "ارْقَ عَلَى ظَلْعِكَ" : اپنے معاملے کی اصلاح کرو۔ "قِ عَلَى ظَلْعِكَ" : اپنے عیب چھپاؤ۔

الظُّلَاعُ ۔ لنگڑاپن۔

الظَّالِعُ ۔ فا، مذکر و مؤنث، مشکوک۔ متہم جھکا ہوا۔ مائل۔ مؤنث کے لیے ظَالِعَةٌ بھی آتا ہے۔

ظَلَفَ (ض) ظَلْفًا ۔ کھر پھاڑنا۔ ظَلَفَ نَفْسَهُ عَنِ الشَّيءِ ۔ اپنے نفس کو کسی چیز سے باز رکھنا۔ روکنا۔

ظَلَفَ (ن ض) ظَلْفًا ۔ القومَ ۔ قوم کے نشانات قدم پر چلنا۔

ظَلَفَ و ظَالَفَ مُظَالَفَةً ۔ اثرَهُ ۔ اپنے پاؤں کے نشانات کو چھپا دینا۔

ظَلِفَتْ (س) ظَلَفًا ۔ الأرضُ ۔ زمین کا سخت ہونا۔ مَعِيشَةُ فُلَانٍ ۔ زندگی کا تکلیف دہ ہونا۔ نَفْسُهُ عن كذا رُکنا۔

ظَلِفَ ۔ الرجلُ ۔ سخت زمین میں روکا جانا تاکہ نشاناتِ قدم کا پتہ نہ لگ سکے۔

ظَلَّفَهُ ۔ عن كذا ۔ دور کرنا ۔ ظَلَّفَ على كذا ۔ زیادہ کرنا۔

أَظْلَفَهُ ۔ دور کرنا

اِظَّلَفَ و تَظَلَّفَ ۔ سخت زمین میں پڑنا۔

الظِّلْفُ ۔ کھر۔ نشانِ قدم۔ حاجت۔ گذران کی تنگی۔ ج۔ ظُلُوفٌ و أَظْلَافٌ۔

الظَّلْفُ ۔ مص ۔ باطل، مباح، جائز۔ بے فائدہ۔

الظَّلَفُ و الظَّلِفُ ۔ پانی اور کیچڑ سے اونچی جگہ۔ "رَجُلٌ ظَلِفُ النَّفْسِ" : بری صفات سے پاک و بری آدمی۔ أرضٌ ظَلِفَةٌ و ظَلَفَةٌ و ظَلْفَةٌ : سخت و پتھریلی زمین۔

الظَّلِيفُ ۔ بدحال۔ ذلیل۔ سخت مشکل کام ج۔ ظُلُفٌ و ظُلَفٌ ۔ کہتے ہیں "أَخَذَهُ بِظَلِفِهِ و بِظَلَفَتِهِ و بِظَلِيفَتِهِ" : اس نے سب لے لیا۔ کچھ نہیں چھوڑا۔

الظَّلْفَاءُ ۔ ہموار لمبی چٹان۔

ظَلَمَ (ض) ظُلْمًا و ظَلْمًا و مَظْلِمَةً ۔ چیز کو بے موقع رکھنا۔ ہ۔ ظلم کرنا۔ ہ حَقَّهُ ۔ کسی کے حق کو کم کرنا۔ الأرضَ ۔ زمین کو بے موقع کھودنا۔ الطريقَ ۔ راستہ سے ہٹ جانا۔ "مَا ظَلَمَكَ أَنْ تَفْعَلَ كَذَا" : تجھے ایسا کرنے سے کس نے منع کیا۔ ظَلَمَ البعيرَ ۔ اونٹ کو بغیر کسی بیماری کے ذبح کرنا۔

ظَلِمَ (س) ظَلَمًا و أَظْلَمَ ۔ الليلُ ۔ رات کا تاریک ہونا۔ اندھیرے میں داخل ہونا۔ مظلوم ہونا۔

ظَلَّمَهُ ۔ ظلم کی شکایت کرنا۔ ظالم کہنا۔ ظلم دور کرنا۔

تَظَلَّمَ ۔ منهُ ۔ کسی سے ظلم کی شکایت کرنا ظلم کی فریاد کرنا۔ هُ حَقَّهُ ۔ کسی کے حق کو گھٹانا۔ الرجلُ ۔ ظلم پر صبر کرنا۔

تَظَالَمَ ۔ القومُ ۔ ایک دوسرے پر ظلم کرنا۔

اِظَّلَمَ و اِنْظَلَمَ ۔ ظلم برداشت کرنا۔

الظَّلْمُ ۔ مص ۔ برف۔ دانتوں کی چمک۔ ج۔ ظُلُومٌ۔

الظُّلْمُ ۔ مص ۔ کسی چیز کا غلط استعمال۔ کسی چیز کو غیر محل رکھنا۔ شرارت۔ ظلم۔ حق کی کمی۔

الظَّلَمُ ۔ وجود، بدن، پہاڑ۔ ج۔ ظُلُومٌ

لَيْلٌ ظَلِمٌ ۔ سخت تاریک رات۔

الظُّلْمَةُ و الظُّلُمَةُ ۔ رات کی تاریکی۔ اندھیرا۔ ج۔ ظُلَمٌ و ظُلْمَاتٌ و ظُلُمَاتٌ ۔ الظُّلَمُ ۔ قمری ماہ کی آخری تین راتیں۔

الظُّلَامَةُ و المَظْلِمَةُ : بے انصافی۔ ظلم۔ ظلم سے لی ہوئی چیز۔ ج۔ مَظَالِمُ۔

الظَّالِمُ ۔ فا ۔ ج۔ ظَالِمُونَ و ظَلَمَةٌ و ظُلَّامٌ

الظَّلَامُ و الظَّلْمَاءُ ۔ تاریکی، رات کا

پہلا حصہ۔

الظُلاَمُ۔ ظلم، غصہ کی نظر، ترچھی نظر۔

الظَلاَّمُ و الظَالِيمُ و الظَلُومُ۔ بڑا ظالم۔ بڑا بے انصاف۔

اَلظَلِيمُ۔ مظلوم، نرشتر مرغ۔ ج۔ ظِلْمَانٌ و ظُلْمَانٌ و اَظْلِمَۃٌ۔

الظَلِيمَۃُ۔ ظلم سے لی ہوئی چیز۔ اَمْرٌ مُظْلَامٌ۔ بہت ہی کٹھن کام۔

ظَمِیَٔ (س)، ظَمَأً و ظَمْأً و ظَمَاءَۃً و ظَمَاءَۃً۔ سخت پیاسا ہونا۔ الیہ۔ مشتاق ہونا۔ صفت مذکر (ظَمِیٌٔ و ظَامِیٌٔ و ظَمْآنٌ)، صفت مؤنث (ظَمِئَۃٌ و ظَامِئَۃٌ و ظَمْاٰی و ظَمْاٰنَۃٌ)۔ ج۔ ظِمَاءٌ (مذکر مؤنث دونوں کے لیے)

ظَمَّاَہٗ و اَظْمَاَہٗ۔ پیاسا کرنا۔ ظَمَّاَ الفَرَسَ۔ گھوڑے کو لاغر کرنا۔

تَظَمَّاَ۔ پیاس پر صبر کرنا۔ الظِمْءُ۔ ج۔ اَظْمَاءٌ۔ و الظَمَأُ و الظَمَاءُ۔ پیاس۔

المُظْمِئُ۔ سخت پیاس والا۔ المَظْمَاءُ۔ پیاس کی جگہ۔

ظَمِیَ یَظْمِی ظَمًی۔ گندم گوں ہونا۔

الظَمْیَاءُ۔ مؤنث الاَظْمٰی۔ ج۔ ظُمْیٌ۔ شَفَۃٌ ظَمْیَاءُ۔ پژمردہ گندمی ہونٹ۔ عَیْنٌ ظَمْیَاءُ۔ باریک پلکوں والی آنکھ۔ لِثَۃٌ ظَمْیَاءُ۔ کم خون والا مسوڑھ۔ سَاقٌ ظَمْیَاءُ۔ کم گوشت والی پنڈلی۔

ظَنَّ (ن)، ظَنًّا۔ الشیءَ۔ جاننا۔ یقین کرنا۔ "ظَنُّوا اَنْ لَا مَلْجَاَ مِنَ اللّٰہِ اِلَّا اِلَیْہِ": انھوں نے یقین سے جان لیا کہ اللہ کے عذاب سے کہیں پناہ نہیں، مگر اسی کے پاس۔ اور گمان کے معنی بھی دیتا ہے۔ جیسے "ظَنَنْتُ زَیْدًا صَاحِبَکَ"۔

ظَنَّنَہٗ و اَظَنَّہٗ و اِظَّنَّہٗ و اِظْطَنَّہٗ بکذا۔ متہم کرنا۔ اَظَنَّہُ الشیءَ۔ وہم میں ڈالنا۔

تَظَنَّنَ و تَظَنّٰی۔ گمان کرنا۔

الظَنُّ۔ گمان۔ شک و یقین کے معنی میں بھی مستعمل ہے۔ ج۔ ظُنُوْنٌ۔ جج اَظَانِیْنُ۔

الظِنَّۃُ۔ تہمت۔

الظَنَّانُ و الظَنُوْنُ۔ بدگمان۔ بدظن۔

رَجُلٌ ظَنُوْنٌ۔ کم حیلہ۔ کمزور۔ غیر معتبر۔ بِئْرٌ ظَنُوْنٌ۔ وہ کنواں جس میں پانی ہونے یا نہ ہونے کا پتہ نہ ہو۔ دَیْنٌ ظَنُوْنٌ۔ وہ قرض جس کے وصول ہونے یا نہ ہونے کا پتہ نہ ہو۔ رَجُلٌ ظَنُوْنٌ۔ وہ شخص جس کی خبر پر بھروسہ نہ کیا جا سکے۔

الظَنِیْنُ۔ متہم، مشکوک۔ بدظنی کی وجہ سے ناپسندیدہ۔ بے خبر آدمی۔ ج۔ اَظِنَّاءُ۔

الاَظَنُّ۔ خیال رکھے جانے کے قابل۔

مَظِنَّۃُ۔ الشیءِ۔ وہ جگہ جہاں چیز کے وجود کا گمان اور خیال ہو۔ ج۔ مَظَانٌّ۔

الظُنْبُوْبُ۔ قدم کی جانب سے پنڈلی کی ہڈی کا کنارہ: "قَرَعَ ظُنْبُوبَ الاَمْرِ": اس نے کام کو آسان کر دیا۔ قَرَعَ لِھٰذَا الاَمْرِ سَاقَہٗ و ظُنْبُوبَہٗ": اس نے اس کام میں خوب کوشش کی۔

ظَهَرَ (ف)، ظُهُوْرًا۔ ظاہر ہونا۔ باہر آنا۔ ظَهَرَہٗ ظَهْرًا۔ پیٹھ پر مارنا۔ ظَهَرَ بِعِلْمِہٖ۔ اپنے علم پر فخر کرنا۔ ناز کرنا۔ الشیءَ و بِہٖ۔ چیز کو پیٹھ پیچھے پھینکنا۔ یعنی غفلت برتنا۔ الثوبَ۔ کپڑے کا ابرہ بنانا۔ د۔ ظَهْرًا و ظُهُوْرًا) البیتَ۔ گھر پر چڑھنا۔ علیہ۔ مدد کرنا۔ بِفُلَانٍ و عَلَیْہِ۔ غالب ہونا۔ عَلَی السِرِّ۔ راز جان لینا۔ فُلَانٌ بِحَاجَتِیْ۔ حاجت کو ہلکا جاننا۔ اس کو پیٹھ پیچھے ڈالنا۔ غفلت برتنا۔

ظَهُرَ (ن)، ظَهَارَۃً۔ مضبوط پیٹھ والا ہونا۔

ظَهِرَ (س)، ظَهَرًا۔ پیٹھ میں شکایت ہونا۔ صفت (ظَهِرٌ)

اَظْهَرَ۔ الشیءَ۔ ظاہر کرنا۔ پیٹھ پیچھے ڈالنا۔ الکتابَ۔ کتاب کو ازبر پڑھنا۔ اَظْهَرَہٗ عَلٰی عَدُوِّہٖ۔ کسی کو دشمن پر غالب بنانا۔ اَظْهَرَہٗ عَلَی السِرِّ۔ بھید پر کسی کو مطلع کرنا۔ کسی کو راز بتلانا۔ بِہٖ۔ مرتبہ بڑھانا (۔ و ظَهَرَ) دوپہر میں چلنا یا داخل ہونا۔ ظَهَّرَ و اَظْهَرَ۔ حاجتی۔ حاجت کو پیٹھ پیچھے ڈالنا۔ یعنی اس سے غافل ہونا۔

ظَاهَرَہٗ مُظَاهَرَۃً و ظِهَارًا۔ مدد کرنا معاونت کرنا۔ بین الثوبین: دو کپڑے اوپر نیچے پہننا۔

تَظَاهَرَ۔ ظاہر ہونا۔ بالشیءِ۔ ظاہر کرنا۔ القومُ۔ ایک دوسرے سے دور ہونا۔ ایک دوسرے کی مدد کرنا۔

اِسْتَظْهَرَ۔ احتیاط کرنا۔ الشیءَ۔ بچانے کے لیے کسی شے کو پیٹھ کے پیچھے کرنا۔ بِہٖ۔ مدد مانگنا۔ لَہٗ۔ تیار ہونا۔ کرنے کے لیے مائل ہونا۔ علیہ۔ چڑھنا۔ غالب آنا۔ الدَرْسَ۔ سبق کو ازبر پڑھنا۔

الظَهْرُ۔ پیٹھ۔ اوپر کا بیرونی حصہ۔ ج۔ اَظْهُرٌ و ظُهُوْرٌ و ظُهْرَانٌ۔ لدو اونٹ۔ بہت مال۔ تیر کا چھوٹا پہلو۔ خشکی کا راستہ: "سَارُوْا فِیْ طَرِیْقِ الظَهْرِ": وہ خشکی کے راستے چلے۔ سخت زمین۔

قِدْرٌ ظَهْرٌ۔ پرانی ہانڈی "قَرَأَ عَلٰی ظَهْرِ قَلْبِهٖ او عَلٰی ظَهْرِ لِسَانِهٖ"۔ یعنی اس نے حفظ وازبر پڑھا۔ "اَعْطَاهُ عَنْ ظَهْرِ يَدٍ" اس نے از خود بغیر بدلے کے دیا۔ "هُوَ نَازِلٌ بَيْنَ ظَهْرَيْهِمْ وَظَهْرَانَيْهِمْ وَبَيْنَ اَظْهُرِهِمْ" وہ ان کے درمیان اترا۔ "رَاَيْتُهٗ بَيْنَ ظَهْرَانَيِ اللَّيْلِ" میں نے اس کو عشا اور فجر کے درمیان دیکھا۔ "قَلَبَ لَهٗ ظَهْرَ الْمِجَنِّ" وہ اس کے لیے بدل گیا اور دشمنی کی۔ "وَقَلَّبَ الْاَمْرَ ظَهْرًا لِبَطْنٍ" اس نے معاملہ میں خوب غور کیا۔ "قَتَلَهٗ ظَهْرًا" اس نے اس کو اچانک مار دیا۔ "هُوَ يَاْكُلُ عَلٰی ظَهْرِ يَدِيْ" وہ میرے ہاتھ سے کھاتا ہے۔ یعنی میں اس پر خرچ کرتا ہوں "لَا تَجْعَلْ حَاجَتِيْ بِظَهْرٍ" یعنی میری حاجت کو نہ بھولنا۔

الظِّهْرِيُّ۔ ضرورت کے لیے تیار رکھا ہوا اونٹ، پیٹھ کے پیچھے ڈالا ہوا۔ فراموش کیا ہوا۔ ج۔ ظَهَارِيُّ۔

الظُّهْرُ۔ سورج کے زوال کے بعد کا وقت ظہر، ج۔ اَظْهَارٌ۔

الظِّهْرَةُ۔ مدد۔ الظِّهْوَةُ والظُّهْرَةُ۔ مددگار و معین۔

الظَّهَرَةُ۔ گھر کا سامان۔ قوم، کنبہ۔

الظَّهِيْرُ۔ معین، محافظ، مضبوط پیٹھ والا۔ پیٹھ میں شکایت رکھنے والا۔

الظَّهِيْرَةُ۔ مؤنث الظَّهِيْرُ۔ دوپہر۔ ج ظَهَائِرُ۔

الظُّهَارُ۔ تیر کے پر کا چھوٹا پہلو۔

الظِّهَارَةُ۔ مِنَ الثَّوْبِ۔ ابرہ۔ یعنی دوہرے کپڑے کی اوپر کی تہہ۔

الظَّاهِرُ۔ فا۔ بیرونی، واضح۔ ظَاهِرُ الْبَلَدِ۔ بیرون شہر۔

الظَّاهِرَةُ۔ مِنَ الْعُيُوْنِ۔ ابھری ہوئی آنکھ۔ ج۔ ظَاهِرَاتٌ وَظَوَاهِرُ۔

ظَاهِرَةُ الرَّجُلِ۔ آدمی کا کنبہ۔ قبیلہ۔ ظَاهِرَةُ الْجَبَلِ۔ پہاڑ کی چوٹی

الظَّوَاهِرُ۔ بلند زمینیں۔ الْمَظْهَرُ۔ ظہور کی جگہ۔

الْمُظْهِرُ۔ فا۔ سواری والا۔ الْمُظَهَّرُ۔ مضبوط پیٹھ والا۔

الظَّوْءَةُ۔ بے وقوف آدمی۔

ظَافَهٗ يَظُوْفُهٗ وَيَظَافُهٗ ظَوْفًا۔ دھتکارنا۔ دفع کرنا۔ ظُوْفُ الرَّقَبَةِ وَظَافُهَا۔ گردن کا چمڑا۔ گردن کی کھال۔ تَرَكْتُهٗ بِظُوْفِ رَقَبَتِهٖ او بِظَافِهَا۔ یعنی میں نے اس کو اکیلا چھوڑ دیا۔

اَظْوٰی۔ بیوقوف ہونا۔ نادان ہونا۔

الظَّيَّةُ۔ سڑنے والی لاش۔

الظَّبْيُ والظَّيَّانُ شہد۔ الظَّيَّانُ جنگلی چمیلی۔ ایک پودا جس کے پتے رنگائی کے کام میں آتے ہیں۔

الْمَظْيَاةُ والْمَظْوَاةُ۔ مِنَ الْاَرَاضِيْ۔ جنگلی چمیلی والی زمین۔

ظَيَّاهُ تَظْيِيْئًا۔ غمگین کرنا۔

الظَّيْئًا۔ بے وقوف آدمی۔

# ع

عَبَّ (ن) عَبًّا۔ چہرے کا تغیر کے بعد خوبصورت ہونا۔ الْمَاءَ۔ پانی کو منہ لگا کر پینا جیسے جانور پیتے ہیں۔ عَبَّتِ الدَّلْوُ۔ بھرتے وقت ڈول کا آواز کرنا۔ عُبَابًا۔ الْبَحْرُ۔ موجوں کا بلند ہونا اور زیادہ ہونا۔

تَعَبَّبَ۔ النَّبِيْذَ۔ شراب کو گڈگڈ کر پینا۔

الْاَعَبُّ۔ فقیر۔ سخت ناک والا۔

الْعَبُّ۔ مص۔ اولا۔ عَبُّ الشَّمْسِ۔ آفتاب کی روشنی۔

الْعُبُّ۔ آستین کا کنارہ۔ ج۔ عُبَابٌ۔

الْعُبُبُ۔ اچھلتا ہوا پانی۔

الْعَبَابُ۔ پانی منہ لگا کر پینا۔

الْعُبَابُ۔ طوفان کا چڑھاؤ۔ عُبَابُ الْبَحْرِ۔ موج۔ کہتے ہیں "جَاؤُوْا بِعُبَابِهِمْ" وہ سب کے سب آئے

الْعُبِّيَّةُ والْعِبِّيَّةُ۔ فخر، غرور، تکبر۔

الْيَعْبُوْبُ۔ تیز رو دریا۔ لمبا تیز رو گھوڑا۔ بادل ج۔ يَعَابِيْبُ۔

عَبَأَ (ف)، عَبْأً، عَبَّأَ تَعْبِئَةً وَتَعْبِيْئًا۔ المَتَاعَ۔ سامان تیار کرنا۔ الْجَيْشَ لِلْحَرْبِ۔ لڑائی کے لیے لشکر تیار کرنا۔

عَبَأَ اِلٰی فُلَانٍ وَلَهٗ۔ ارادہ کرنا کہتے ہیں "لَا اَعْبَأُ بِهٖ" اس کی میں پرواہ نہیں کرتا۔

اِعْتَبَأَ۔ مَا عِنْدَهٗ۔ جو کچھ اس کے پاس تھا، لے لیا۔

الْعِبْءُ۔ بوجھ، گٹھری، بوری۔ ج۔ اَعْبَاءٌ۔ والْعَبْءُ۔ نظیر و مثیل۔

الْعَبَاءُ۔ چوغہ۔

الْمَعْبَأُ۔ راہ۔

الْمِعْبَأُ۔ ماہواری کا چیتھڑا۔

عَبَثَ (ض) عَبْثًا ـ الشَّیْءَ بِالشَّیْءِ ـ ایک چیز کو دوسری چیز سے ملا دینا ۔

عَبِثَ (س) ، مذاق کرنا ۔ کھیل کود کرنا ـ بِالدِّیْنِ ۔ دین کی توہین کرنا ۔ صفت عَابِثٌ و عَبِیْثٌ ۔

عَبِیْثَةٌ ـ النَّاسِ ۔ مختلف قسم کے لوگ ۔

اَلْعَبَثُ ۔ لغو ، بیہودہ ۔ کہتے ہیں کہ " فَعَلَ ذٰلِكَ عَبَثًا " اس نے یہ کام لغو کیا ۔

اَلْعَبِیْثُ ۔ ایک قسم کا پھول ۔ اَلْعَبُوْثُرَانُ وَالْعَبَیْثَرَانُ ۔ ایک خوشبودار پودہ ۔ بفتح تاء بھی آتا ہے ۔

عَبَدَ (ن) ، عِبَادَةً وَ عُبُوْدَةً وَ عُبُوْدِيَّةً وَ مَعْبَدًا او مَعْبَدَةً ـ اللّٰهَ ـ اللہ کو ایک جاننا ۔ عبادت کرنا خدمت کرنا ۔ ذلیل ہونا ۔ خشوع و خضوع کرنا کہتے ہیں " مَا عَبَدَكَ عَنِّیْ " : تجھے کس چیز نے مجھ سے روکا ۔

عَبُدَ (ک) ، عُبُوْدَةً وَ عُبُوْدِيَّةً ۔ آباؤ اجداد سے غلامی میں چلے آنا ۔

عَبِدَ (س) ، عَبَدًا او عَبَدَةً ـ عَلٰی فُلَانٍ ـ غضبناک ہونا ۔ منہ ناک بھنویں چڑھانا ـ مَا قَالَهُ ۔ انکار کیا ـ عَلٰی نَفْسِهٖ ۔ اپنے اوپر ملامت کرنا ـ الرَّجُلُ ۔ پشیمان ہونا ـ ۃ ۔ لگا رہا جدا نہ ہوا ـ عَلَی الشَّیْءِ ۔ حریص ہونا ۔ صفت (عَابِدٌ و عَبِیْدٌ)

عَبَّدَهٗ ۔ فرمانبردار بنانا ۔ غلام بنا لینا ـ الطَّرِیْقَ ۔ راستہ کو چالو بنانا ۔ پامال کرنا ـ الرَّجُلُ ۔ جلدی کرنا ۔ بھاگنا ـ البَعِیْرَ ۔ اونٹ کے قطران ملنا ـ عَبَّدَ یَعْدُوْا ۔ کچھ تیز دوڑنا ۔ مَا عَبَّدَ اَنْ فَعَلَ کَذَا ۔ اس نے دیر نہیں کی کہ ایسا کر دیا ۔

اَعْبَدَهُ الْغُلَامَ ۔ غلام کا مالک بنا دیا ۔

اَعْبَدَ الْغُلَامَ ۔ غلام بنا لیا ـ القَوْمُ جمع ہونا ۔

تَعَبَّدَ ۔ عبادت کے لیے علیحدہ ہونا ـ ۃ ۔ فرمانبرداری کے لیے بلانا ۔ غلام بنانا ۔ غلاموں جیسا سلوک کرنا ۔

تَعَبَّدَ ـ القَوْمُ ۔ قوم کا متفرق ہونا ۔

اِسْتَعْبَدَهٗ و اِعْتَبَدَهٗ ۔ غلام بنا لینا ۔

اَلْعَبْدُ ۔ انسان ۔ غلام ۔ ج ۔ عَبِیْدٌ و عِبَادٌ و عَبَدَةٌ و عَبْدُوْنَ و اَعْبُدٌ و عُبْدَانٌ و عِبْدَانٌ و عِبِدَّانٌ و اَعْبَادٌ و مَعْبَدَةٌ و عِبِدَّاءُ و عِبِدَّی و عُبُدٌ ۔ و عَبْدٌ و مَعْبُوْدَاءُ ۔ ج ۔ اَعَابِدُ و مَعَابِدُ و اَعْبِدَةٌ ۔ عَبْدٌ قِنٌّ و عَبْدُ قِنٍّ ۔ خالص غلام ۔ خاندانی غلام ۔

اَلْعَبْدِيَّةُ ۔ اَلْعُبُوْدَةُ و الْعُبُوْدِيَّةُ و التَّعْبِیْدَةُ ۔ اطاعت و غلامی ۔ دَرَاهِمُ عَبْدِيَّةٌ ۔ پرانے درہم ۔

اَلْعِبَادُ ۔ عَبْدٌ کی جمع ۔ حیرہ کے چند نصرانی عربی قبیلے ۔ نسبت کے لیے عِبَادِیٌّ آتا ہے ۔

اَلْعَبَادِیْدُ و الْعَبَابِیْدُ ۔ لوگوں کے فرقے ۔ گھوڑوں کے گلے ۔ دور دراز راستے ۔

اَلْعَابِدُ (ف) ، خادم ۔ ج ۔ عَبَدَةٌ و عُبَّادٌ و عَابِدُوْنَ ۔ مؤنث عَابِدَةٌ ج ۔ عَابِدَاتٌ و عَوَابِدُ ۔

اَلْعَبَدَةُ ۔ طاقت ۔ بقا ۔ موٹاپن ۔ زندگی ۔ خوشبو پیسنے کا پتھر ۔ خودداری ۔

اَلْمَعْبَدُ ۔ عبادت گاہ ۔ ج ۔ مَعَابِدُ ۔

اَلْمُتَعَبَّدُ ۔ عبادت کی جگہ ۔

اَلْمِعْبَدُ ۔ کسی ۔ پھاوڑا ۔ ج ۔ مَعَابِدُ ۔

اَلْمُعَبَّدُ ۔ چالو راستہ ۔ معظم ۔ میخ ۔ کھونٹی ۔ قطران ملا ہوا اونٹ ۔ بَعِیْرٌ مُعَبَّدٌ ۔ وہ اونٹ جس کی سواری چھوڑ دی گئی ہو ۔ مؤنث مُعَبَّدَةٌ ۔ اَلْمُعَبَّدَةُ قار ملی ہوئی کشتی ۔

عَبَرَ (ن) ، عَبْرًا ۔ غم زدہ ہونا ۔ آنسو بہانا ـ الْعَیْنُ ۔ آنکھ کا آنسوؤں سے ڈبڈبانا ـ الْکِتَابَ ۔ خاموش مطالعہ کرنا ـ الدَّرَاهِمَ ۔ درہموں کو پرکھنا ۔ گننا ۔ عَبْرًا و عُبُوْرًا ـ السَّبِیْلَ ۔ راستہ طے کرنا ۔ گذرنا ۔ مرنا ـ النَّهْرَ او الْوَادِیَ ۔ نہر یا وادی کو پار کرنا ۔ عَبَرَ بِهِ الْمَاءَ ۔ پار کرا دیا ۔ عَبْرًا و عِبَارَةً ـ الرُّؤْیَا ۔ خواب کی تعبیر دینا ۔

عَبِرَ (س) ، عَبَرًا ۔ آنسو بہانا ۔ صفت مذکر و مؤنث (عَابِرٌ) عبرت حاصل کرنا ۔ اہل عرب کہتے ہیں " اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا مِمَّنْ یَعْبَرُ الدُّنْیَا وَلَا یَعْبُرُهَا " : اے خدا ہمیں ان لوگوں سے کر ، جو دنیا سے عبرت حاصل کرتے ہیں اور بغیر تیری رضامندی حاصل کیے جلدی سے نہیں مر جاتے ۔

عَبَّرَ ـ الرُّؤْیَا ۔ خواب کی تعبیر بیان کرنا ـ عَمَّا فِیْ نَفْسِهٖ ۔ دل کی بات ظاہر کرنا ـ عَنْ کَذَا ۔ اس کے بارے میں کہنا ۔ عَبَّرَهٗ بِالْمَاءِ ۔ پار کرانا ـ الدَّرَاهِمَ ۔ درہموں کو پرکھنا اور گننا ـ بِهٖ ۔ ہلاک کرنا ـ بِهِ الْاَمْرُ ۔ دشوار ہونا ۔

اِعْتَبَرَ ـ الشَّیْءَ ۔ آزمانا ۔ غور کرنا ـ مِنْهُ ۔ تعجب کرنا ـ بِهٖ ۔ نصیحت حاصل کرنا ـ الرَّجُلُ ۔ اعتبار کیا ۔

اِسْتَعْبَرَ ۔ آنسو بہائے ۔ غمگین ہونا ـ الدَّرَاهِمَ ۔ گننا اور پرکھنا ۔ اِسْتَعْبَرَ الرُّؤْیَا او الدَّرَاهِمَ ۔ تعبیر بیان کرنا دراہم کو شمار کرنا اور پرکھنا ـ الْعَیْنُ آنکھ کا ڈبڈبا آنا ۔

اَلْعَابِرُ (ف) ، گذرنے والا ۔ غور کرنے والا ۔ ج ۔ عَابِرُوْنَ ۔ عُبَّارٌ ۔ عَبَرَةٌ ۔

مؤنث (عَابِرَةٌ) دَخَلَ عَابِرَ سَبِيلٍ۔ داخل ہوا بغیر ٹھہرے گذرتے ہوئے۔

العَبَّارُ۔ عَابِر کا مبالغہ۔ تعبیر خواب دینے والا۔ جَمَلٌ عَبَّارٌ۔ چلنے میں قوی اونٹ۔

العَبْرُ والعِبْرُ۔ مِنَ الوَادِي۔ کنارہ۔ مجلس۔ عَبْرٌ وعِبْرٌ۔ بہت سے آدمیوں کی مجلس۔ بَنَاتُ عِبْرٍ۔ جھوٹ۔ باطل۔ اَبُو بَنَاتِ عِبْرٍ۔ جھوٹا۔

العُبْرُ۔ ہر چیز کی زیادتی۔ انسانوں کی کثرت۔ تیز چلنے والا بادل۔ وہ عورت جس کا بچہ گم ہوگیا ہو۔ عقاب وا العَبْرُ۔ آنکھ کی گرمی جو آنسوؤں کو بہاتی ہے۔

العَبْرُ والعِبْرُ والعُبْرُ۔ مضبوط۔ قوی (واحد، جمع۔ مذکر و مؤنث) کہتے ہیں۔ "فلانٌ عِبْرٌ لِكُلِّ عَمَلٍ" فلاں ہر کام کے لائق ہے۔ جِمَالٌ عِبْرُ اَسْفَارٍ۔ چلنے میں قوی اونٹ۔

العَبْرَةُ۔ عبر کا اسم مرۃ۔ آنسو۔ ج۔ عِبَرٌ وا عَبَرَاتٌ۔ غم۔

العِبْرَةُ۔ نصیحت۔ کہتے ہیں "لَكَ بِفُلانٍ عِبْرَةٌ" احوال میں غور و فکر، تعجب۔ وہ اصل جو نظائر کا مرجع ہو۔

العِبَارَةُ۔ عَبَّرَ کا اسم ہے معنی پر دلالت کرنے والے الفاظ۔ کہتے ہیں "فلانٌ حَسَنُ العِبَارَةِ" فلاں آدمی اچھا بیان کرتا ہے "هٰذا عِبَارَةٌ عَنْ كَذَا" یہ چیز اس کے ہم معنی ہے۔

العَبِرُ۔ مؤنث عَبِرَةٌ۔

العَبْرَانُ۔ مؤنث عَبْرَى۔ ج۔ عَبَارَى آنسو بہانے والا۔ غمزدہ۔

العِبْرِيُّ والعِبْرَانِيُّ۔ یہودی۔ یہودیوں کی زبان۔

العِبْرَانِيَّةُ۔ یہودیوں کی زبان۔ یہودیت۔

العَبِيرُ۔ کلاں۔ سَهْمٌ عَبِيرٌ۔ بہت سے پروں والا تیر۔ قومٌ عَبِيرٌ۔ بہت سے لوگ۔

المَعْبَرُ۔ گذرگاہ۔ گھاٹ۔

المِعْبَرُ والمِعْبَرَةُ۔ دریا پار کرنے کا ذریعہ۔

المُعْبَرُ۔ بہت سارے بالوں یا پروں والا۔ غُلامٌ مُعْبَرٌ۔ وہ لڑکا جس کو احتلام ہونے لگے۔ مگر اس کی ختنہ نہ ہوئی ہو۔

العَبُورُ۔ بکری کا بچہ۔ ج۔ عَبَائِرُ۔ غیر ختنہ شدہ۔ ج۔ عُبْرٌ۔

العَوْبَرُ۔ چیتے کا بچہ۔ تیندوے کا بچہ۔

عَبَسَ (ض) عَبْسًا وعُبُوسًا۔ ترشروئی کرنا۔ تیوری چڑھانا۔ چیں بہ جبیں ہونا۔ (عَبَّسَ) الوَجْهُ۔ ترشرو ہونا عَبَّسَ وَجْهَهُ۔ ترشروئی کرنا۔

عَبِسَ (س)، عَبَسًا۔ البعيرُ۔ اونٹ کی دم۔ مینگنی کا خشک ہوجانا۔ الوَسَخُ فِي يَدِهِ وعَلَيْهَا۔ میل خشک ہونا۔

اَعْبَسَ۔ الرجلُ۔ میلا ہونا۔ الابلُ۔ دم پر خشک مینگنی والا ہونا۔

تَعَبَّسَ۔ ترشرو ہونا۔

العَبَسُ۔ اونٹ کی دم پر خشک مینگنی۔

العَبُوسُ والعَبَّاسُ۔ بہت ترشرو۔ شیر۔ يومٌ عَبُوسٌ۔ سخت دن۔

عَبَشَ (ن)، عَبْشًا۔ الشيءَ۔ اصلاح کرنا درست کرنا۔

العَبْشُ۔ درستی، اصلاح۔ و العَبْشُ و العَبْشَةُ۔ عبادت۔ کند ذہن ہونا۔

العَبْشَةُ والعَبَشَةُ۔ غفلت۔

عَبَطَ (ض)، عَبْطًا۔ الذَّبِيحَةَ۔ موٹے تازے جانور کو ذبح کرنا۔ الضَّرْعَ۔ تھن کو خون آلود کرنا۔ التُّرَابَ۔ مٹی اڑانا۔ الرجلُ۔ غیبت کرنا۔ الدَّوَاهِي فُلانًا۔ بلا سبب مصیبت پڑنا۔ الكَذِبَ۔ بلاوجہ جھوٹ بولنا۔ عِرْضَهُ۔ گالی دینا۔ بے آبرو کرنا۔ عَبَطَتِ الرِّيحُ وَجْهَ الاَرْضِ۔ ہوا کا سطح زمین کو صاف کر دینا۔ الشيءُ۔ چیز کا پھٹ جانا۔

اَعْبَطَهُ۔ الموتُ۔ بحالت تندرستی و جوانی مر جانا۔

اِعْتَبَطَ۔ الذَّبِيحَةَ۔ موٹا جانور ذبح کرنا۔ الموتُ۔ بحالت صحت و جوانی موت آنا۔ الرجلَ۔ ظلماً قتل کرنا۔ العِرْضَ گالی دینا۔ بے آبرو کرنا۔ الدجُلُ۔ بخار آنا۔ زخمی کرنا۔

العَبْطُ۔ سفید جھوٹ۔ خالص بہتان۔ کہتے ہیں "مَاتَ عَبْطَةً" تندرست جوان مر گیا۔

العَبِيطُ۔ وہ ذبح کردہ جانور جو موٹا تازہ تندرست ہو۔ ج۔ عُبُطٌ وعِبَاطٌ۔ اَدِيمٌ عَبِيطٌ۔ پھٹا ہوا چمڑا۔ دَمٌ عَبِيطٌ۔ تازہ خون۔

الاِعْتِبَاطُ۔ اِعْتَبَطَ کا مصدر۔ الحَذْفُ الاِعْتِبَاطِيُّ عِنْدَ النُّحَاةِ۔ بلا سبب کے حذف کرنا۔

العَوْبَطُ۔ مصیبت۔ وہ حصہ جہاں پانی زیادہ ہو۔ ج۔ عَوَابِطُ۔

عَبْعَبَ الجَيْشُ۔ لشکر کا شکست کھانا۔

تَعَبْعَبَ۔ الشيءَ۔ چیز کو بالکل برباد کر دینا۔

العَبْعَبُ۔ چوڑا کپڑا۔ نرم کمبل جو اونٹ کے بالوں سے بنا ہو۔

العَبْعَابُ۔ بلند قامت، کشادہ حلق والا۔ تامُّ الخِلْقَةِ۔

عَبِقَ (س)، عَبَقًا و عَبَاقَةً و عَبَاقِيَةً۔ الطِّيبُ بِهِ۔ خوشبو لگنا۔ المَكَانُ بِالطِّيبِ۔ جگہ کا خوشبو سے مہک جانا

فُلانٌ بالشیءِ۔ حریص ہونا۔ بالمکانِ اقامت کرنا۔

عَبِقَ۔ رَائِحَۃُ الطِّیبِ۔ خوشبو پھیلانا۔

العَبِقَۃُ۔ گھی وغیرہ کا بقیہ۔

العَبِقُ۔ خوشبودار۔ وہ چیز جس سے خوشبو نکلے۔ کہتے ہیں "رجلٌ عَبِقٌ لَبِقٌ" ظریف، خوش مزاج آدمی۔

العَبَاقِیَۃُ۔ مکار، مصیبت، چہرہ کا نشانِ زخم۔ شاطر۔ چور۔

عَبْقَرَ۔ عَبْقَرَۃً۔ السَّرابُ۔ سراب چمکنا۔

عَبْقَرُ۔ ایک مقام جہاں بقولِ عرب جنات بہت رہتے ہیں۔

العَبْقَرِیُّ۔ منسوب عبقر کی طرف۔ سردار۔ ہر چیز سے برتر۔ تعجب انگیز۔ مؤنث عَبْقَرِیَّۃٌ۔ العَبَاقِرِیُّ۔ ایک قسم کا عمدہ فرش۔

عَبَکَ (ن)، عَبْکًا۔ الشیءَ بالشیءِ۔ ملانا۔

العَبَکَۃُ۔ ٹکڑا۔ مشک کا میل۔ رسی کی گرہ۔ کہا جاتا ہے "یَبْلَی الحَبْلُ و تَبْقَی العَبَکَۃُ" یعنی رسی جل گئی، مگر بل نہ گیا۔

عَبَلَ (ض)، عَبْلًا۔ الشَّجَرَۃَ۔ درخت سے پتے جھاڑنا۔ الحَبْلَ۔ رسی بٹنا۔ الشیءَ۔ کاٹنا۔ روکنا۔ بہ۔ لے گیا۔ ۔ الشجرُ۔ پتے نکلنا۔

عَبِلَ (س)، عَبَلًا و عَبُلَ (ک)، عُبُولًا و عَبَالَۃً۔ موٹا ہونا۔ صفت عَبْلٌ و عَبِلٌ۔ ج۔ عِبَالٌ و عَبَائِلُ۔ ج۔ عُبُلٌ مؤنث عَبْلَۃٌ۔ ج۔ عَبَلَاتٌ و عِبَالٌ۔

اَعْبَلَ۔ موٹا ہونا۔ سفید ہونا۔ الشجرُ۔ درخت کا لپٹی ہوئی پتیوں والا ہونا۔

العَبَلُ۔ لپٹی ہوئی پتیاں۔ گری ہوئی پتیاں ج۔ اَعْبَالٌ۔

العَبِیلُ۔ موٹا۔ مؤنث عَبِیلَۃٌ۔

الاَعْبَلُ۔ ایک سخت پتھر جو سفید، سرخ اور کالا ہوتا ہے۔ ج۔ اَعْبُلٌ۔

العَبَالُ۔ جنگلی گلاب۔

العَبْلَاءُ۔ چٹان۔ سفید چٹان۔ ج۔ عِبَالٌ۔

المِعْبَلَۃُ۔ تیر کا لمبا چوڑا پھل۔ ج۔ مَعَابِلُ۔

العَبُولُ۔ موت۔

عَبُمَ (ک)، عَبَامَۃً و عَبَامًا۔ بیوقوف ہونا۔ ماءٌ عُبَامٌ۔ بہت پانی۔

العَبَامُ۔ سست۔ تھکاماندہ۔ موٹا۔ بیوقوف بے عقل، بے ادب۔ بزدل۔ ج۔ عُبُمٌ۔

العَبَامَاءُ۔ بیوقوف۔

عَبِنَ (ن)، عَبْنًا۔ کھردرا اور موٹا ہونا۔ صفت عَبِنٌ و عَبَنِّیٌ۔ مؤنث۔ عَبَنَّاۃٌ۔ ج۔ عَبَنِّیَاتٌ۔

العَبْهَرُ۔ نرگس کا پھول، چنبیلی۔ و العَبَاهِرُ۔ بھرے جسم والا۔ لمبا۔

عَبْهَلَہُ۔ عتاب کیا۔ عَبْهَلَ الابلَ۔ اونٹ کو آزاد چھوڑ دیا۔

العَبَاهِلُ۔ مِنَ الابلِ۔ آزاد اونٹ۔

العَبَاهِلَۃُ۔ وہ یمنی بادشاہ جو اسلامی دور سلطنت میں اپنی سلطنت پر چھوڑ دیئے گئے تھے۔ واحد عَبْهَلٌ۔

عَبَا یَعْبُو عَبْوًا۔ چہرے کا دمکنا۔ ۔ المتاعَ۔ تیار کرنا۔ جاریۃٌ عَابِیَۃٌ۔ حسین لڑکی۔

عَبَّی تَعْبِیَۃً۔ الجَیْشَ۔ لشکر کو ترتیب دینا۔

تَعَبَّی۔ تیار رہنا۔

العَبِیُّ۔ حصہ۔ کہتے ہیں "هٰذا عَبِیُّکَ بَیْتَ الحَزُوَرِ" ذبح کردہ جانور سے یہ تمہارا حصہ ہے۔ "رجلٌ عَبَاءٌ و عَبِیٌّ۔ بھاری جسم والا احمق۔ اکھڑ۔

العَبَایَۃُ۔ چوغہ۔ ج۔ عَبَایَاتٌ و عَبِیٌّ۔

عَتَّہُ (ن)، عَتًّا۔ بالمسألۃِ۔ سوال کرنے میں اصرار کرنا۔ ۔ ہ بالکلام۔ جھڑکی دینا۔

عَاتَّہُ۔ جھگڑا کرنا۔ بار بار بات کو دہرانا۔

العَتَتُ۔ درشتی کلام۔

عَتَبَ (ن ض)، عَتْبًا و عُتْبَانًا و مَعْتَبًا و مَعْتَبَۃً۔ مَعْتِبَۃً عَلَیْہِ۔ سرزنش کرنا۔ خفگی کرنا۔ عَتْبًا و عِتَابًا و عِتِّیبَی۔ فُلانًا۔ ملامت کرنا (عَتْبًا و عَتَبَانًا و تَعْتَابًا۔ ایک پاؤں پر کودنا۔ البعیرُ۔ تین ٹانگوں پر چلنا۔

عَتَبَانًا۔ البَرقُ۔ بجلی بار بار چمکی۔ مِنْ مکانٍ اِلٰی مکانٍ و مِنْ قولٍ اِلٰی قولٍ" ایک جگہ سے دوسری جگہ یا ایک بات سے دوسری بات کی طرف منتقل ہونا۔

عَتَّبَ۔ الرجلُ۔ دیر کرنا۔ البابَ۔ دہلیز بنانا۔ عَاتَبَہُ عِتَابًا و مُعَاتَبَۃً۔ علیٰ کذا۔ ملامت کرنا۔ غصہ کرنا۔ ناز سے خطاب کرنا۔

اَعْتَبَہُ۔ سبب ناراضگی کو دور کرنا۔ راضی کرنا۔ اَعْتَبَ۔ عَنْہُ۔ پھر جانا۔

تَعَتَّبَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے پر اظہار ناراضی کرنا۔ کہتے ہیں "فلانٌ لایَتَعَتَّبُ بشیءٍ و لا یُتَعَتَّبُ علیہ فی شیءٍ۔ اس پر عیب نہیں لگایا جاتا۔ تَعَتَّبَ بَابَ فلانٍ۔ چوکھٹ کو پھلانگ جانا۔ چوکھٹ پر پڑا رہنا۔

تَعَاتَبَ۔ الرجلانِ۔ ایک دوسرے پر عتاب کرنا۔ ایک دوسرے کے ساتھ ناز سے گفتگو کرنا۔

اِعْتَتَبَ۔ میانہ روی اختیار کرنا۔ الطریقَ آسان راہ کو چھوڑ کر دشوار راہ اختیار کرنا ۔ منہ و عنہ۔ پھر جانا۔

اِسْتَعْتَبَہُ۔ رضامند کرنا۔ رضامندی طلب کرنا۔ کہتے ہیں "اِسْتَعْتَبْتُہُ فَاَعْتَبَنِی"۔

میں نے اس سے رضامندی طلب کی تو
اس نے مجھے رضامند کر دیا۔ اسی سے
ہے "مَا بَعْدَ المَوتِ مُسْتَعْتَبٌ":
موت کے بعد طلب رضا کا موقعہ نہیں۔
العَتَبُ۔ لنگڑا پن۔ کہتے ہیں "بِرِجْلِہٖ
عَتَبٌ": اس کے پاؤں میں لنگ ہے۔
العِتْبُ۔ بہت عتاب کرنے والا۔
العَتَبُ۔ سبابہ اور بیچ کی انگلی یا بیچ والی
اور چھنگلیا کے پاس والی انگلی کا درمیانی
حصہ۔ فساد۔
العَتَبُ والعَتَبَۃُ۔ امر مکروہ۔ سختی۔ سخت
زمین۔
العَتَبَۃُ۔ چوکھٹ۔ سیڑھی کا زینہ۔ ج۔
عَتَبٌ وعَتَبَاتٌ۔ عَتَبَاتُ المَوتِ
موت کی سختیاں۔
العُتْبَۃُ۔ وادی کا موڑ۔
العُتْبٰی۔ رضا۔
الاُعْتُوبَۃُ۔ سبب عتاب۔ ج۔ اَعَاتِیبُ۔
العَتُوبُ۔ وہ شخص جس پر عتاب کا اثر نہ
ہو۔ راہ۔
المَعْتَبَۃُ والمَعْتِبَۃُ۔ مص۔ عتاب۔
غضب۔
المَعْتُوبُ۔ مفع جس پر عتاب کیا جائے۔
اُمُّ عِتْبَانَ۔ اُمُّ عَتَّابٍ۔ بجّو۔
عَتُدَ ک، عَتَادًا و عَتَادَۃً۔ الشیءُ۔
تیار ہونا۔ آمادہ ہونا۔
عَتَّدَ و اَعْتَدَ۔ الشیءَ۔ تیار کرنا۔
تَعَتَّدَ۔ فِی صَنْعَتِہٖ۔ کام کو غور سے
کرنا۔
العَتَادُ۔ وہ سامان جو کسی مقصد کے لیے تیار
کیا جائے۔ سامان جنگ۔ بڑا پیالہ۔ ج
اَعْتُدٌ و عُتُدٌ، اَعْتِدَۃٌ۔
العَتَدُ والعَتِدُ۔ مِنَ الخَیلِ۔ دوڑ کے
لیے تیار گھوڑا۔ مضبوط، کامل الخلقت
(مذکر و مؤنث)

العُتُدَۃُ۔ سامان۔ کہتے ہیں "خُذْ لِلاَمْرِ
عُتُدَتَہٗ": کام کے لیے اس کا سامان
لے لو۔ ج۔ عُتُدٌ۔
العَتُودُ۔ برہ یک سالہ۔ ج۔ اَعْتِدَۃٌ و
عِدَّانٌ۔
العَتِیدُ۔ تیار۔ آمادہ۔ بھاری جسم کا۔
العَتِیدَۃُ۔ مؤنث عَتِید۔ سنگھاردان
عَتَرَ (ض) عَتْرًا۔ الشیءُ۔ مضبوط ہونا
(۔ تَعْتَارًا)، العَتِیرَۃَ۔ ذبح کرنا
۔ عَتْرًا و عَتَرَانًا۔ الرُمحُ۔ ہلانا۔
العِتْرُ۔ اصل۔ اسی سے ضرب المثل ہے۔
"عَادَتْ اِلٰی عِتْرِھَا لَمِیسُ":
لمیس اپنی اصل کی طرف لوٹ گئی۔ یہ
ضرب المثل ایسے شخص کے لیے بولی
جاتی ہے جو اپنی پرانی عادت کی طرف
پھر لوٹے۔ العِتْرُ۔ ہر وہ جانور جو
ذبح کیا جائے۔ بکواس۔ و العَتِیرَۃُ
وہ بکری جس کو زمانہ جاہلیت میں ماہ
رجب میں بتوں کے نام پر ذبح کیا جاتا
تھا۔ ج۔ عَتَائِرُ۔
العِتْرَۃُ۔ کنبہ، اولاد، خالص مشک کا
ٹکڑا۔ خوشگوار تھوک۔ مرزنجوش۔
دانتوں کی تیزی اور صفائی۔
العَتَارُ۔ عضو تناسل۔
العَتَّارُ۔ بہادر۔ مضبوط گھوڑا۔ سخت خالی
مقام۔ المُعْتَوِمُ مِنَ الرِجَالِ۔
موٹا آدمی۔ لغتِ عوام میں شریر آدمی
کو کہتے ہیں۔
عَتْرَسَہٗ۔ سخت بھینچا۔ سختی سے پکڑا۔
عَتْرَسَہٗ مَالَہٗ۔ مال غصب کر لیا۔
العِتْرِسُ و العَتَوْرِسُ۔ سختی سے بھینچنے
والا۔ بڑے ڈیل کا موٹے جوڑوں والا۔
شیر۔ مرغ۔
العِتْرِیسُ۔ سخت سرکش، غضبناک، بلا
مصیبت۔

العَنْتَرِیسُ۔ موٹی مضبوط اونٹنی
العُتْرُسَانُ۔ مرغ۔
عَتْرَفَ۔ لَہٗ۔ سخت ہونا۔
تَعَتْرَفَ۔ اظہار بزرگی کرنا۔
العِتْرِیفُ و العُتْرُوفُ۔ خبیث، بدکار
مضبوط اونٹ۔ ج۔ عَتَارِیفُ۔
العُتْرُفَانُ۔ مرغ۔
عَتَفَ (ض) عَتْفًا۔ الشَعْرَ۔ بال اکھیڑنا۔
العِتْفُ۔ مِنَ اللَیلِ۔ رات کا ایک حصہ۔
عَتَقَ (ض) عَتْقًا و عِتْقًا۔ عَتَاقًا و
عَتَاقَۃً۔ العَبْدُ۔ آزاد ہونا۔ صفت
(عَتِیقٌ و عَاتِقٌ)
عَتُقَ (ن)، عَتْقًا و عِتْقًا و عَتُقَ (ک)
عَتَاقَۃً۔ پرانا ہونا۔ الشیءُ۔ درست
ہونا۔ الخَمْرُ۔ شراب کا پرانی اور عمدہ
ہونا۔ صفت عَاتِقٌ و عَتِیقٌ۔ عُتَاقٌ۔
الیَمِینُ علیہِ۔ قسم واجب ہوئی۔
اَعْتَقَ۔ العَبْدَ۔ غلام کو آزاد کرنا۔ الفرسَ
تیز دوڑنا۔ مَالَہٗ۔ درست کرنا۔
عَتَّقَ۔ الخَمْرَ۔ پرانی کرنا۔ عَتَّقَ الثَوبَ
پرانا کرنا۔ فُلَانًا بِفِیہِ۔ منہ سے
کاٹ کھانا۔
العِتْقُ۔ مص۔ خالص الاصل ہونا۔ جمال،
شرافت، نجابت، آزادی۔ کھنگی۔
العُتُقُ۔ کھنگی، آزادی۔ عاتق بمعنی
کاندھا کی جمع۔
العَاتِقُ (ف)، کاندھا۔ ج۔ عَوَاتِقُ، عُتُقٌ
کشادہ مشک، عمدہ شراب۔ کنواری۔
ج۔ عُتُقٌ۔ عَاتِقُ الثُرَیَّا۔ نام ستارہ
و العَاتِقَۃُ۔ پرانی سرخ کمان۔
العُتَاقُ۔ پرانی، عمدہ شراب۔
العَتِیقُ۔ پرانا۔ آزاد کردہ غلام۔ کریم،
عمدہ۔ ج۔ عُتَقَاءُ، عُتُقٌ۔ فرسٌ
عَتِیقٌ۔ خوش منظر گھوڑا۔ ج۔ عِتَاقٌ۔
البَیتُ العَتِیقُ۔ خانہ کعبہ۔ اَمَۃٌ

عَتِیْقٌ ۔ آزاد کردہ لونڈی۔
المُعْتَّقَۃُ ۔ پرانی عمدہ شراب ۔ ایک قسم کا عطر۔
عَتَكَ (ض) عَتْكًا و عُتُوكًا ۔ لڑائی میں حملہ کرنا ۔ الفَرَسُ ۔ گھوڑے کا کاٹنے کے لیے حملہ کرنا ۔ عَتَكَ البَلَدَ ۔ شہر پر ظلم کرنا ۔ عَلَى الأَمْرِ ۔ کسی کام پر اقدام کرنا ۔ إِلَى المَكَانِ ۔ مائل ہونا ۔ عَلَيْهِ بِخَيْرٍ او شَرٍّ ۔ بھلائی یا برائی سے پیش آنا ۔ اللَّبَنُ ۔ دودھ کھٹا ہونا ۔ القَوْسُ ۔ کمان کا پرانی ہونے کی وجہ سے سرخ ہونا ۔ صفت عَاتِكَةٌ ۔ ج ۔ عَوَاتِكُ ۔
العَاتِكُ ۔ فا ۔ شراب ، خالص ۔ النَبِيْذُ العَاتِكُ ۔ صاف شراب ، احمر عَاتِكٌ ۔ تیز سرخ ۔
العَتْكُ ۔ مص ۔ زمانہ ۔ کہتے ہیں " مَضٰى عَلَيْهِ عَتْكٌ " ۔ ایک زمانہ گذر گیا ۔
العَتِيكُ ۔ کہنگی کی وجہ سے سُرخ ۔ مِنَ الأَيَّامِ ۔ سخت گرمی والے دن ۔
عَتَلَهُ (ن ض) عَتْلًا ۔ سختی سے کھینچنا ۔ الشَّيْءَ ۔ اٹھانا ۔
عَتِلَ (س) عَتَلًا ۔ برائی کی طرف جلدی کرنا ۔ صفت (عَتِيْلٌ)
اِنْعَتَلَ ۔ کھنچ جانا ۔ و تَعَتَّلَ ۔ جگہ سے نہ ہٹنا ۔
العَتَلَۃُ ۔ بہت ڈھیلا ۔ گدالا ۔ بڑی لاٹھی ۔ ج ۔ عَتَلٌ ۔
العُتُلُّ ۔ بہت کھانے والا ۔ سرکش ۔ سخت مزاج ۔ سخت ۔
العَتَّالُ ۔ باربردار ۔ قلی ۔ پیشے کا نام العِتَالَۃُ ۔
العَتِيلُ ۔ مزدور ، خادم ۔ ج ۔ عُتُلٌ ۔
عُتْلَاءُ ۔ دَاءٌ عَتِيلٌ ۔ سخت مرض ۔
المِعْتَلُ ۔ کھینچنے میں قوی اور مضبوط ۔

عَتَمَ (ض) عَتْمًا ۔ اللیلُ ۔ رات کا ایک حصہ گذر جانا ۔ عَنِ الأَمْرِ ۔ کام کرتے کرتے رک جانا ۔ قِرَى الضَّيْفِ ۔ مہمانی کے کھانے میں دیر کرنا ۔
عَتَّمَ ۔ عَنِ الأَمْرِ ۔ کام کرتے کرتے رک جانا ۔ قِرَاهُ ۔ مہمانی کے کھانے میں دیر کرنا ۔ کہتے ہیں " مَا عَتَّمَ أَنْ وَقَفَ بِنَا " دیر نہیں کی ۔ " حَمَلَ عَلَيْهِمْ فَمَا عَتَّمَ " حملہ کیا ، تو منہ نہیں پھیرا ۔ الوَجُلُ ۔ تاریکی میں چلنا ۔ ۔ الطَّائِرُ ۔ پرندہ کا انسان کے سر پر پھڑپھڑانا ۔
أَعْتَمَ ۔ قِرَى الضَّيْفِ ۔ مہمانی کے کھانے میں دیر کرنا ۔ دیر ہونا (لازم و متعدی) ، حَاجَتَهُ ۔ مؤخر کرنا ۔ حَاجَتُهُ ۔ مؤخر ہونا ۔ اللَّيْلُ ۔ رات کا ایک حصہ گذر گیا ۔ الوَجُلُ ۔ تاریکی میں چلنا یا داخل ہونا ۔ عَنِ الأَمْرِ ۔ کام کرتے کرتے رک جانا ۔
عَتَمَتْ (ن ض) عَتْمًا ۔ أَعْتَمَتْ و تَعَتَّمَتْ و اسْتَعْتَمَتْ ۔ النَّاقَةُ ۔ عشاء کے وقت دودھ جانا ۔ صفت عَاتِمَةٌ ۔ ج ۔ عَاتِمَاتٌ و عَوَاتِمُ ۔
اِسْتَعْتَمَ الرَّجُلُ ۔ دیر کرانا ۔ النَّعَمَ ۔ دوہنے میں دیر کرنا ۔
العُتْمُ و العُتُمُ ۔ جنگلی زیتون کا پیڑ ۔ واحد عُتْمَةٌ و عُتُمَةٌ ۔
العَتَمَۃُ ۔ رات کی پہلی تہائی کی اندھیری ۔ دیر کرنا ۔
العَاتِمُ (فا) ، کہتے ہیں " جَاءَنَا ضَيْفٌ عَاتِمٌ " ہمارے پاس دیر میں مہمان آیا ۔ مؤنث عَاتِمَةٌ ۔ النُّجُومُ العَاتِمَاتُ ۔ وہ ستارے جو غبار وغیرہ کی وجہ سے تاریک ہو جائیں ۔
العَتُومُ ۔ اونٹنی ، عشاء کے وقت دودھ دینے والی ۔
العَتُومَۃُ ۔ بہت دودھ دینے والی اونٹنی ۔
المِعْتَامُ ۔ دیر کرنے والا ۔ رَجُلٌ مِعْتَامُ القِرَى ۔ دیر میں مہمانی کا کھانا پیش کرنے والا ۔
عَتَنَهُ (ض ن) عَتْنًا ۔ إِلَى السِّجْنِ ۔ قید خانے کی جانب زور سے دھکیلنا ۔
أَعْتَنَ ۔ عَلَى غَرِيْمِهِ ۔ قرضدار پر سختی کرنا ۔ تکلیف پہنچانا ۔
العَاتِنُ و العَتُونُ ۔ قوی ۔ ج ۔ عُتُنٌ ۔
العَتُونُ ۔ مِنَ الرِّجَالِ ۔ سخت حملہ کرنے والا ۔
عَتِهَ (س) عَتَهًا ، عَتْهًا عُتْهًا و عَتَاهًا و عُتَاهًا و عَتَاهَةً و عَتَاهِيَةً ۔ کم عقل ہونا ۔ مدہوش ہونا ۔ صفت مَعْتُوهٌ و مُعَتَّهٌ و عَتَاهِيَةٌ ۔ فِي العِلْمِ ۔ حریص ہونا ۔ عَتِهَ فُلَانٌ فِي فُلَانٍ ۔ تکلیف پہنچانے کا خواہش مند ہونا ۔ صفت عَتِيْهٌ ۔ ج ۔ عُتَهَاءُ ۔
تَعَتَّهَ ۔ جاہل بننا ۔ پاگل بننا ۔ عَنْهُ ۔ تغافل برتنا ۔
العُتَاهِيَۃُ و العُتَاهَۃُ ۔ مص ۔ جنون اور دہشت سے پاگل لوگ ۔
العَتَاهَۃُ ۔ گمراہی ۔ بیوقوفی ۔
عَتَا يَعْتُو عُتُوًّا عُتِيًّا و عِتِيًّا ۔ تکبر کرنا ۔ حد سے گذرنا ۔ صفت عَاتٍ ۔ ج ۔ عُتَاةٌ و عُتِيٌّ ۔ عَنِ الأَدَبِ ۔ ادب کو قبول نہ کرنا ۔
العَاتِي ۔ فا ۔ سرکش ۔ لَيْلٌ عَاتٍ ۔ بہت اندھیری رات ۔
العَتِيُّ ۔ سرکش ۔ ج ۔ أَعْتَاءٌ ۔
عَتِيَ يَعْتَى بمعنی عَتَا يَعْتُو ۔
تَعَتَّى تَعَتِّيًا ۔ نافرمانی کرنا ۔ اطاعت نہ کرنا ۔
عَتَّهُ (ن) عَتًّا ۔ اصرار کرنا ۔ عَتَّتِ العُثَّةُ الصُّوفَ ۔ کپڑے کا اون کو چاٹ لینا ۔ عَتَّتِ الحَيَّةُ فُلَانًا ۔ سانپ کا

ڈس لینا۔ سانپ کے پھونکنے سے بال گر جانا۔
عَثَّتَ تَعْثِيثًا۔ عَاثَ عِثَاثًا و مُعَاثَّةً۔ فِي غِنَائِهٖ۔ سُر نکالنا۔
اِعْتَثَّهٗ۔ عِرْقُ سُوْءٍ۔ بد اصلی کو نیکی سے روک دینا۔
العِثُّ۔ ایک قسم کے سانپ جو خشک سالی میں ایک دوسرے کو کھا جاتے ہیں۔ ج۔ عِثَاثٌ۔
العَثَّاءُ۔ سانپ۔
العُثَّةُ۔ مِنَ النِّسَاءِ۔ دبلی پتلی عورت گمنام حقیر عورت۔ ج۔ عِثَاثٌ۔
العُثَّةُ۔ اون چاٹنے والا کیڑا۔ ج۔ عُثٌّ۔
عُثَّتٌ۔ بڑھیا۔ بیوقوف عورت۔ بدزبان گمنام عورت۔
عَثَجَ (ض) عَثْجًا۔ آہستہ آہستہ پینا۔
العَثْجُ۔ رات کا حصہ (۔ العَثَجُ و العُثْجَةُ) لوگوں کی جماعت۔
عَثَرَ (ن ض) عَثِرَ (س) عَثُرَ (ک) عَثْرًا و عِثِيْرًا و عِثَارًا۔ گرنا ۔ الفرسُ۔ گھوڑا پھسلا اور اوندھا ہوا۔ ۔العِرْقُ۔ رگ نے حرکت کی۔ کہتے ہیں "عَثَرَ بِهِمُ الزَّمَانُ" زمانے نے تباہی ڈال دی۔ عَثَرَ جَدُّهٗ۔ ہلاک ہو گیا۔
عَثَرَ (ن) عَثْرًا و عُثُوْرًا۔ عَلَى السِّرِّ وَغَيْرِهٖ۔ بھید پر مطلع ہوا۔
عَثَّرَهٗ و اَعْثَرَهٗ۔ پھسلایا۔ اَعْثَرَهٗ عَلَى السِّرِّ وَغَيْرِهٖ۔ بھید بتا دیا۔
اَعْثَرَ بِهٖ عِنْدَ الاَمِيْرِ۔ عیب لگایا۔ طعنہ دیا۔
تَعَثَّرَ الرَّجُلُ و الفرسُ و الجلدُ۔ بمعنی عَثَرَ۔ لِسَانُهٗ۔ زبان رکی۔
العُثْرُ۔ عقاب۔ و العَثْرُ۔ جھوٹ۔
العَثْرَةُ۔ لغزش۔ جہاد۔ لڑائی۔ گرنا ج۔ عَثَرَاتٌ۔
العَثُوْرُ۔ بہت گرنے والا۔ بہت پھسلنے والا۔
العَاثِرُ۔ جھوٹا۔
العَاثُوْرُ۔ شیر کے شکار کرنے کے لیے گڑھا کنواں۔ ج۔ عَوَاثِرُ و عَوَاثِيْرُ۔ (۔ العِثَارُ) پھسلن۔ بدی، مکروہ۔ ہلاکت کی جگہ۔ جب کوئی تکلیف میں پڑ جائے تو کہتے ہیں "وَقَعَ فُلَانٌ فِي عَاثُوْرِ شَرٍّ" فلاں سختی میں مبتلا ہو گیا۔
العِثْيَرُ۔ مٹی، غبار۔ و العَثْيَرُ و العَيْثَرُ۔ مخفی نشان۔
عَثْكَلَ۔ الهَوْدَجَ۔ ہودہ کو جھالر سے مزین کیا۔ الرجلُ۔ سست رفتار سے دوڑا۔ العِذْقُ۔ بہت گچھہ دار ہوا۔
العُثْكُوْلُ و العُثْكُوْلُ و العِثْكَالُ۔ کھجوروں کا گچھا۔ ج۔ عَثَاكِيْلُ۔
العُثْكُوْلَةُ۔ وہ جھالر جو ہودج میں لٹکائے جائیں۔
عَثِلَ (س) عَثَلًا۔ الشيءُ۔ بکثرت ہونا۔ موٹا ہونا۔ صفت (عَثِلٌ و عَثْلٌ)
عَثَلَتْ (ن) عَثْلًا۔ يَدُهٗ۔ ٹوٹنے کے بعد ٹیڑھا جڑا۔
العَثَلُ۔ بکری کے اوجھ کے اوپر کی چربی کی چادر۔
العَثْوَلُ۔ بیوقوف۔ ج۔ عُثْلٌ۔
العَثَيْلُ۔ بجو۔ نر۔
العِثْوَلُ۔ جس کے سر اور جسم پر بہت سے بال ہوں۔ مِنَ الرِّجَالِ۔ اجڈ۔ اکھڑ۔
عَثَمَ (ن) عَثْمًا۔ العَظْمُ المَكْسُوْرُ ٹوٹی ہوئی ہڈی کا ناہموار جڑنا۔ العَظْمَ۔ ہڈی کو ناہموار جوڑنا۔
اِعْتَثَمَ۔ بِهٖ۔ مدد طلب کی، نفع اٹھایا۔ بِيَدِهٖ۔ جھکایا۔
العَيْثُوْمُ۔ بجو۔ ہاتھی۔
العَيْثَمِيُّ۔ گورخر۔
العُثْمَانُ۔ حباری کا بچہ۔ سانپ، سنپولیا۔ اژدھے کا بچہ۔ ابُوْ عُثْمَانَ۔ سانپ۔
عَثَنَ (ن) عَثْنًا و عِثَانًا و عُثُوْنًا۔ فِي الجَبَلِ۔ پہاڑ پر چڑھنا۔ (۔ و عَثَّنَ) الثوبَ۔ کپڑے کو دھونی دی۔ و عَثَنَتْ و عَثَّنَتِ۔ النارُ۔ آگ سے دھواں نکلا۔ کہتے ہیں "عَثَّنَ عَلَى القَوْمِ" فساد پیدا کر دیا۔
عَثِنَ (س) عَثَنًا۔ الثوبُ۔ کپڑا خوشبودار ہوا۔
تَعَثَّنَ۔ دھونی لگائی۔
العُثَانُ۔ مص۔ غبار۔ دھواں۔ ج۔ عَوَاثِنُ۔
العَثَنُ۔ دھواں، غبار۔ چھوٹا بت۔
العَثِنُ و المَعْثُوْنُ۔ وہ کھانا جو دھواں لگنے سے بگڑ گیا ہو۔
العِثْنُ۔ ناظم مالیات۔ روئی رنگی ہوئی۔
المُعَثَّنُ۔ مفع۔ بڑی داڑھی والا۔
العُثْنُوْنُ۔ داڑھی۔ مِنَ المَطَرِ و الرِّيْحِ بارش یا ہوا کی ابتداء۔ ج۔ عَثَانِيْنُ۔
عَثَا يَعْثُوْ عُثُوًّا۔ عَثِيَ يَعْثَى و عَثِيَ يَعْثِيْ عُثِيًّا و عَثَيَانًا۔ فساد، کفر یا غرور میں مبالغہ کرنا۔ صفت عَاثٍ۔ ج۔ عُثَاةٌ و عُثِيٌّ و عِثِيٌّ۔
العَثْوَةُ۔ دراز زلف۔ ج۔ عُثًّى۔
الاَعْثَى۔ سیاہی مائل رنگ والا۔ احمق۔ کثیر بالوں والا۔
العَثْوَاءُ۔ بجو۔
العِثْيَانُ۔ مذکر بجو۔
عَجَّ (ن ض) عَجًّا و عَجِيْجًا۔ چلانا۔ آواز کرنا ۔ الناقةَ۔ اونٹنی کو عاج عاج کہہ کر ہانکنا (۔ و اَعَجَّتْ) الرِّيْحُ۔ ہوا کا غبار اڑا دینا۔ کہتے ہیں۔ "لَهٗ رَائِحَةٌ تَعُجُّ فِي المَسْجِدِ"۔ اس کی بو ہے جو مسجد میں بھڑک اٹھتی ہے۔

عَجَّجَہ۔ الغُبَارَ۔ غبار اڑانا ۔ البَیتَ مِنَ الدُّخَانِ۔ مکان کو دھوئیں سے بھر دینا۔
تَعَجَّجَ۔ دھوئیں سے بھر جانا۔
العُجَّۃُ۔ ایک قسم کا کھانا۔ جو انڈا آٹے گھی یا تیل میں ملا کر پکایا جاتا ہے، خاگینہ۔
العَجَاجُ۔ غبار۔ دھواں۔ بیوقوف۔ ادنیٰ لوگ۔ واحد العَجَاجَۃُ۔
العَجَاجَۃُ۔ غبار۔ بہت سارے اونٹ۔ کہتے ہیں "لَبَدَ عَجَاجَتَہٗ" جس کام میں تھا اس سے رک گیا۔ لَفَّ عَجَاجَتَہٗ عَلَیْھِمْ۔ غارت ڈالی۔
العَجَّاجُ۔ چیخنے والا۔ چلانے والا۔ غبار اڑانے والا۔ یَومٌ عَجَّاجٌ۔ گرد و غبار والا دن۔
رِیحٌ مِعْجَاجٌ۔ غبار اڑانے والی ہوا۔
عَجِبَ (س) عَجَبًا۔ مِنَ الاَمْرِ وَلَہٗ تعجب کرنا۔ الیہ۔ پسند کرنا۔
اَعْجَبَہٗ وَعَجَّبَہٗ۔ تعجب میں ڈال دینا۔
اُعْجِبَ بِالشَّیْءِ۔ خوش ہونا۔ تعجب کرنا۔ اُعْجِبَ بِنَفْسِہٖ۔ غرور کرنا، تکبر کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا اَعْجَبَہٗ بِرَأیِہٖ" وہ اپنی رائے پر مغرور ہے۔ (یہ شاذ ہے اس لیے کہ فعل تعجب مجہول سے بنایا گیا ہے)
تَعَجَّبَ وَاسْتَعْجَبَ۔ مِنْہُ۔ تعجب کرنا۔ کہتے ہیں "تَعَجَّبَنِیْ فُلَانٌ" فلاں نے مجھے فریفتہ کر دیا اور فتنے میں ڈال دیا۔
العَجْبُ۔ ہر چیز کا پچھلا حصہ۔ دم کی جڑ۔ ج۔ عُجُوبٌ۔
العُجْبُ۔ فخر، تکبر، خود بینی، پیش آنے والی چیز سے انکار۔
العَجَبُ۔ حیرانی۔ تعجب۔ مِنَ اللّٰہِ۔ رضا۔ ج۔ اَعْجَابٌ۔
العُجَابُ والعُجَّابُ والعَجِیْبُ۔ وہ چیز جس پر تعجب کیا جائے۔ العُجَابُ تعجب کی حد سے بڑھ جانا۔ مبالغہ کے واسطے عَجَبٌ عُجَابٌ اور عَجَبٌ عَجِیْبٌ۔ کہتے ہیں۔
العَجِیْبَۃُ۔ جس چیز پر تعجب کیا جائے۔ ج۔ عَجَائِبُ۔
الاُعْجُوبَۃُ۔ جس چیز پر تعجب کیا جائے۔ مِنَ النِّیَاقِ۔ موٹی اونٹنی۔
رَجُلٌ تِعْجَابَۃٌ۔ عجیب باتوں والا۔
التَّعَاجِیْبُ۔ عجائبات، اس کا واحد نہیں ہے۔
العَجْدَۃُ۔ کوا۔ ج۔ عَجْدٌ۔
العَجْدُ والعُجْدُ۔ انگور کا دانہ، خشک انگور کا دانہ۔
عَجَرَ (ن)، عَجْرًا عُنُقَہٗ۔ گردن موڑ دینا۔ بِالسَّیْفِ۔ تلوار سے حملہ کرنا۔ القَاضِیْ عَلَیْہِ۔ قاضی کا تصرف سے روک دینا۔ بالعَصَا۔ لاٹھی مار کر بڈھی ڈال دینا۔ الشَّیْءَ۔ پھاڑ دینا۔ (۔ عَجَرًا وَعَجَرَانًا وَعَاجِرٌ) خوف سے جلدی گذرنا۔
عَجِرَ (س)، عَجَرًا۔ موٹا ہونا۔ بڑے پیٹ کا ہونا۔ صفت اَعْجَرُ۔ الفَرَسُ موٹا ہونا۔ سخت ہونا۔
تَعَجَّرَ۔ بَطْنُہٗ۔ موٹا ہونے کی وجہ سے پیٹ کا سلوٹ دار ہو جانا۔
اِعْتَجَرَ۔ عمامہ لپیٹنا۔ اِعْتَجَرَتِ المَرْأۃُ اوڑھنی ڈال لینا۔
العَجْرُ۔ ابھار، جسم کی مقدار۔
العُجْرَۃُ۔ گرہ دھاگے، لاٹھی یا رگوں کی۔ کہتے ہیں "ذَکَرَ عُجَرَہٗ وَبُجَرَہٗ" اس کے عیوب بیان کر دیے، سب ظاہر و پوشیدہ باتیں کہہ دیں۔
العُجُورُ۔ ایک قسم کا خربوزہ۔
الاَعْجَرُ۔ بڑے پیٹ والا۔ بہت بھرا ہوا۔ گٹھا ہوا، مؤنث عَجْرَاءُ۔ ج۔ عُجْرٌ۔
العَجْرَاءُ۔ گرہ دار عصا۔
العَجَّارُ۔ گوندھے ہوئے آٹے کا پیڑہ کھانے والا۔
العَجَاجِیْرُ۔ گندھے ہوئے آٹے کے پیڑے۔
العُجْرُوْرُ۔ ہوا کی وجہ سے ریت کی دھاری۔ ج۔ عَجَارِیْرُ۔
المِعْجَرُ۔ عورت کے سر پر باندھنے کا کپڑا۔
المُعْتَجَرُ۔ بندھا ہوا عمامہ۔
عَجْرَدَہٗ۔ ننگا کیا۔
تَعَجْرَدَ۔ ننگا ہونا۔ صفت مُعَجْرِدٌ۔
العَجْرَدُ۔ ہلکا پھلکا، تیز، سخت، عضو تناسل۔
العَجَارِدُ۔ عضو تناسل۔
العَجْرَدُ۔ بہادر۔ ننگا۔
العَنْجَرَدُ۔ بدگو عورت۔
تَعَجْرَفَ۔ تکبر کرنا۔ سرکشی کرنا۔
العَجْرَفَۃُ۔ غرور۔ کلام میں اکھڑپن ہونا۔ کہتے ہیں "فِی الجَمَلِ عَجْرَفَۃٌ" دیے عَجْرَفِیَّۃٌ۔ اونٹ چلنے میں بے پروا۔
عَجَارِفُ الدَّھْرِ وَعَجَارِیْفُہٗ۔ مصائب۔ سختیاں۔ عَجَارِفُ المَطَرِ وَعَجَارِیْفُہٗ۔ بارش کی شدت۔
عَجْرَمَ الرَّجُلُ۔ تیز دوڑنا۔
العَجْرَمُ۔ العُجْرُمُ۔ سخت آدمی۔
العَجْرَمَۃُ۔ اونٹوں کا ریوڑ، سو کا دو سو کا یا پچاس سے دو سو تک کا۔
عَجَزَتْ (ن)، وعَجُزَتْ (ک) عُجُوزًا۔ المَرْأۃُ۔ عورت بوڑھی ہو گئی۔
عَجَزَ (ض)، عَجِزَ (س)، عَجْزًا وعُجُوزًا وعَجَزَانًا ومَعْجَزًا ومَعْجِزًا ومَعْجَزَۃً ومَعْجِزَۃً۔ عَنْ کَذَا۔ قادر نہ ہونا۔ طاقت نہ رکھنا۔ عاجز ہونا کہتے ہیں "عَجَزَ فُلَانٌ عَنِ العَمَلِ" بوڑھا ہو گیا۔ قدرت نہیں رکھتا۔ صفت عَاجِزٌ۔ ج۔ عَوَاجِزُ وعَجَزٌ۔
عَجَّزَہٗ۔ عاجز کر دینا۔ عجز کی طرف منسوب کرنا۔

روک دینا۔ المرأۃُ۔ بوڑھی ہونا۔
عَاجَزَہٗ۔ عاجز کر دینا۔ عاجز پانا۔ اَعْجَزَہٗ الشیئُ۔ چیز قبضہ سے نکل جانا۔
اَعْجَزَ فِی الکلام۔ مقصود کو اچھے طور پر ادا کیا۔
عَاجَزَہٗ مُعَاجَزَۃً۔ مسابقت کرنا۔
عَاجَزَ الرجلُ۔ عاجز ہونا۔
تَعَجَّزَ۔ عجز کا دعویٰ کرنا۔ البعیرُ۔ اونٹ کے چوتڑ پر سوار ہونا۔
اِسْتَعْجَزَہٗ۔ عاجز پانا۔
العَجْزُ۔ تلوار۔ ر۔ والعُجْزُ والعِجْزُ والعَجُزُ والعَجِزُ پچھلا حصہ۔ سُرین
عُجْزُ بَیْتِ الشِعْرِ۔ مصرعہ ثانی۔
ج۔ اَعْجَازٌ۔ نَبَاتُ العَجْزِ۔ تیر۔
اَعْجَازُ النَخْلِ۔ کھجور کے درخت کی جڑیں۔ کہتے ہیں "رَکِبَ اَعْجَازَ الاِبِلِ۔ ذلت و مصیبت میں مبتلا ہوا۔
رَجُلٌ عَجُزٌ وعَجِزٌ۔ عاجز مرد۔ کہتے ہیں "هُوَ عُجْزَۃُ اَبِیْهِ وعِجْزَتُهٗ" وہ اپنے باپ کا آخری لڑکا ہے (مذکر و مؤنث واحد، جمع)، وُلِدَ بِعَجْزَۃٍ۔ والدین کے بوڑھا ہونے پر پیدا ہوا۔
العِجَازُ والعِجَازَۃُ۔ وہ پٹھا جس سے تلوار کے دستہ کو باندھتے ہیں۔
العِجَازَۃُ والاِعْجَازَۃُ۔ وہ گدی جس کو عورتیں سُرین پر موٹا معلوم ہونے کے لیے باندھتی ہیں۔
العُجُوْزُ۔ بڑھیا۔ ج۔ عُجُزٌ و عَجَائِزُ۔
العَجُوْزُ۔ شراب، مصیبت، کشتی۔ راستہ۔ باندی، کمان۔ آگ۔ موت، کھجور کا درخت، اونٹنی۔ سوئی، زمین، خرگوش شیر، ہر چیز کا ہزار۔ کنواں۔ دریا۔ بچاؤ گائے، سوداگر، ڈھال۔ توبہ، بیل۔ بھوکا تیروان۔ بڑا پیالہ۔ بھوک۔ دوزخ۔

۔لڑائی، نیزہ۔ بخار، خیمہ۔ آفتاب کا ہالہ، عورت کی قمیص، دنیا۔ بھیڑیا۔ جھنڈا۔ گدھ، رعشہ، گھوڑی، فلک، گھی، گرم ہوا برس۔ آفتاب، خط، باڑ، حجرہ۔ بجو گور خر مادہ۔ بجو۔ بچھو۔ چاندی، قبیلہ، مشک، دیگ کا پایہ۔ پادشاہ، داہنا ہاتھ۔ تلوار کی دھار۔ عافیت، پرہیزگاری قبضہ، تلوار کی میخ۔ اَیّامُ العجوزِ۔ جاڑے کے آخری سات دن سخت سردی والے، جس کے چار دن آخر فروری میں اور تین دن مارچ میں ہوتے ہیں۔ عوام ان کو مُسْتَقْرِضَات کہتے ہیں۔ ان دنوں کے نام یہ ہیں:۔ صِنٌّ۔ صِنَّبْرٌ، وَبْرٌ۔ اٰمِرٌ۔ مُؤْتَمِرٌ، مُعَلِّلٌ، مُطْفِیُ الجَمْرِ یا مُکْفِیُ الظُعْنِ۔
الاَعْجَزُ۔ بڑے سرین والا۔ کِیْسٌ اَعْجَزُ۔ بھری تھیلی۔
العَاجِزُ۔ مذ۔ ج۔ عَوَاجِزُ۔ ثَوْبٌ عَاجِزٌ تنگ جامہ۔ اِمْرَأۃٌ عَاجِزٌ و عَاجِزَۃٌ۔ عاجز عورت
العَجْزَاءُ۔ مؤنث اَعْجَزُ۔ ریت کا اونچا ٹیلہ۔
المِعْجَزُ۔ پیالہ۔
المِعْجَازُ۔ راہ۔ ہمیشہ عاجز رہنے والا۔
المُعْجِزَۃُ۔ وہ خارق عادت بات جس کو اللہ تعالیٰ کسی نبی کے ہاتھ پر ظاہر کرے اور دوسرے وہ کام نہ کر سکیں۔ ج۔ مُعْجِزَاتٌ۔
المَعْجُوْزُ۔ مص۔ جس سے سوال کرنے میں اصرار کیا جائے۔
العَجِیْزَۃُ۔ عورت کا سرین۔ مرد کے لیے بھی آتا ہے۔ ج۔ عَجِیْزَاتٌ۔
عَجَسَ (ض)، عَجْسًا۔ عَنْ حَاجَتِهٖ۔ باز رکھنا۔ عَجَسَ علی الشیئِ۔ مضبوطی سے پکڑنا۔
تَعَجَّسَ۔ پیچھے ہٹنا۔ الامرَ۔ کسی کام کے درپے ہونا۔ پیچھا کرنا۔ بالقوم۔ دیر کرانا۔ تَعَجَّسَهٗ۔ راوی کو کمزور سمجھنا۔ تَعَجَّسَهٗ عَنْ حَاجَتِهٖ۔ ضرورت سے روکنا۔
العُجُسَۃُ۔ رات کی اندھیری۔ رات کی ایک گھڑی۔
العَجُوْسُ۔ بوجھل بادل، مسلسل بارش۔
العَجَاسَاءُ۔ اونٹوں کا بڑا ریوڑ۔
المَعْجِسُ۔ کمان کا قبضہ۔
عَجْعَجَ عَجْعَجَۃً۔ بہت چیخنا۔
العَجْعَاجُ۔ بہت چیخنے والا۔ مِنَ الخَیْلِ۔ اصیل گھوڑا۔ کہنہ سال گھوڑا۔
العَجْعَجَۃُ۔ چیخ۔ ج۔ عَجَاجٌ۔
عَجَفَ (ن)، عُجُوْفًا۔ کھانا چھوڑ دینا۔
عَجَفَ (ض)، عَجْفًا وعُجُوْفًا و عَجَّفَ۔ نَفْسَهٗ عَنِ الطَعَامِ۔ بھوک کے باوجود دوسروں کو کھلانے کی خاطر بھوکا رہنا۔ نَفْسَهٗ عَلَی المریضِ۔ صبر کے ساتھ تیمارداری کرنا۔ نَفْسَهٗ عَلٰی فُلَانٍ۔ گراہی کو برداشت کرنا۔ اور مواخذہ نہ کرنا۔
عَجَفَ (ن ض)، واَعْجَفَ الدَابَّۃَ۔ جانور کو لاغر کر دینا۔ اَعْجَفَ القومُ۔ دُبلے جانوروں کا مالک ہونا۔ عَجَفَ عَنْ فُلَانٍ۔ دور کرنا۔ اَعْجَفَ بِنَفْسِهٖ عَلَی المَرِیْضِ۔ صبر کے ساتھ تیمارداری کرنا۔
عَجِفَ (س)، عَجُفَ (ك)، عَجَفًا۔ کمزور ہونا دُبلا ہونا۔ صفت مذکر عَجِفٌ واَعْجَفُ۔ مؤنث عَجِفٌ عَجْفَاءُ۔ ج۔ عِجَافٌ
۔ البلادُ۔ بارش نہ ہونا۔ کہتے ہیں۔ "نَزَلُوْا فِی بِلَادٍ عِجَافٍ" غیر بارش شدہ شہروں میں اُترے۔

عَجَفَ - الوجلُ۔ آسودگی کے ساتھ کم کھانا
نَفْسَهُ عَنِ الطَّعَامِ۔ کھانا چھوڑ دینا۔
اَلعِجَافُ - انداشن، زمانہ۔ عَجْفَاءُ کی جمع
خلاف قیاس۔
اَلتَّعَجُّفُ۔ تنگ حالت۔
اَلعَجِيفُ۔ لاغر، دُبلا۔ ج۔ عَجْفَى۔
عَجِلَ (س) عَجَلًا و عَجَلَةً۔ جلدی کرنا۔
کہتے ہیں "عَجِلَ بِهِ إِلَيْهِ"۔ ایک کام
سے دوسرے کی طرف جلدی کی۔ الامرَ
دیر سمجھ کر دوسرا کام کرنا۔
عَجَّلَ - جلدی کرنا۔ ہٗ۔ سبقت کرنا۔ برانگیختہ
کرنا۔ لَهُ مِنَ الشَّمسِ کذا۔ پیش کرنا۔
- اللحمَ۔ گوشت کو جلدی پکانا۔
اَعْجَلَهُ۔ سبقت کرنا۔ برانگیختہ کرنا۔ اَعْجَلَ
الشیءَ۔ جلدی کرنا۔ اَعْجَلَتِ
الناقةُ۔ قبل از وقت بچہ جننا۔
عَاجَلَهُ مُعَاجَلَةً۔ بِذَنْبِهِ۔ جلدی
مواخذہ کرنا اور سزا دے دینا۔ بِضَرْبَةٍ
مارنے میں سبقت کرنا۔ اور آگے
بڑھ جانا۔
تَعَجَّلَ - فِي الامرِ۔ جلدی کرنا۔ الامرَ۔
جلدی کام کرنا۔
اِسْتَعْجَلَهُ۔ برانگیختہ کرنا۔ جلدی کرنے کا حکم
دینا۔ سبقت کرکے آگے بڑھ جانا۔
اَلعِجْلُ۔ بچھڑا۔ ج۔ عُجُولٌ۔ عِجْلَةٌ۔ عِجَالٌ۔
اَلعِجْلَةُ۔ بچھیا۔ رہٹ۔ ج۔ عَجَلٌ و
عِجَالٌ۔
اَلعَجَلُ و العُجْلَةُ و العُجَالَةُ۔ جو کام
جلدی کیا جائے۔ جو کھانا موجود ہو۔ مہمان
کے لیے جو کچھ جلدی تیار کیا جائے۔
اَلعَجَلَةُ۔ جلدی، ہلکا پن۔ گارا، کیچڑ۔
سامان لادنے کی گاڑی۔ رہٹ۔ ج۔
عَجَلٌ و عِجَالٌ و اَعْجَالٌ۔
اَلعَاجِلُ۔ العَجِلُ۔ العَجُلُ۔ جلد باز۔
اَلعَاجِلَةُ۔ مونث عاجل۔ دنیا۔

اَلعِجَّوْلُ۔ بچھڑا۔ ج۔ عَجَاجِيلُ۔
اَلعَجْلَانُ۔ مونث عَجْلَى۔ ج۔ عَجَالَى و
عُجَالَى و عِجَالٌ۔ العَجُولُ۔ ج۔
عُجُلٌ۔ و العَجِيلُ۔ ج۔ عِجَالٌ۔
جلد بازی کرنے والا۔
اَلعَجُولُ و العَجَّالُ۔ بہت جلد باز۔
اَلعَجُولُ۔ موت بچے کو کھو دینے والی
الھڑ عورت۔
اَلعَجِيلُ۔ ناشتہ، پانی، جو مہمان کے لیے
فوراً لایا جائے۔
اَلعُجَيْلَةُ - العُجَيْلَى العُجَّيْلُ۔ تیز چال
کہتے ہیں "سَارَ العُجَّيْلَى"۔ تیز چال چلا
اس کا ضد هُوَيْنَا ہے۔
اَلمِعْجَالُ۔ برانگیختہ کرنے والا۔ سبقت لے
جانے والا۔ ج۔ مَعَاجِيلُ۔ مَعَاجِيلُ
الطریق۔ مختصر راہیں۔ اِمْرَأَةٌ
مِعْجَالٌ۔ قبل از وقت بچہ جننے والی
عورت۔ طریقٌ مُسْتَعْجِلَةٌ۔ مختصر
راستہ، قریب کا راستہ۔
عَجَمَ (ن) عَجْمًا و عُجُومًا۔ العُودَ۔ دانت
سے کاٹ کر لکڑی کی سختی یا نرمی معلوم کرنا
- السیفَ۔ تجربہ کے لیے تلوار کو حرکت
دینا۔ - الشیءَ۔ امتحان کرنا۔ آزمایش
کرنا۔ صفت عَاجِمٌ۔ ج۔ عُجَّمٌ۔
(ــ عَجْمًا) الکتابَ او الحروفَ۔
نقطہ لگانا۔ الکتابَ۔ حروف پر اچھی
طرح وقف نہ کرنا۔
عَجَمَتْهُ الامورُ۔ عادی بنانا۔ کہتے ہیں۔
"مَا عَجَمَتْهُ عَيْنِي مُنْذُ كَذَا"۔ فلاں
وقت سے نہیں دیکھا۔ "رَأَيْتُ
فُلَانًا فَجَعَلَتْ عَيْنِي تَعْجُمُهُ
كَأَنَّهَا تَعْرِفُهُ و عَجَمَ عُودَ
فُلَانٍ"۔ اس کی آزمایش کی، اور
حال کی تحقیقات کی۔
اَعْجَمَ و عَجَّمَ۔ الکتابَ۔ اعراب نہ

لگانا۔ نقطہ اور حرکات لگا کر یا تفسیر کر
کے ابہام کو دور کرنا۔ اَعْجَمَ البابَ۔
دروازے میں تالا لگانا۔ الکلامَ۔ عجمی
زبان میں بات کرنا۔
عَجُمَ (ک) عُجْمَةً۔ لکنت کا ہونا۔ صفت
اَعْجَمُ۔ مونث عَجْمَاءُ۔ ج۔ عُجْمٌ۔
عَاجَمَهُ۔ تجربہ کرنا۔ کہتے ہیں "عَاجَمْتُ
الامورَ و عَاجَمَتْنِي"۔ میں نے معاملات
کی آزمایش کی اور معاملات نے میری۔
تَعَاجَمَ۔ القومُ۔ کنایہ کرنا۔ توریہ کرنا۔
الرجلُ۔ اجنبی ہونا۔ عجمی ظاہر کرنا۔
اَنْعَجَمَ علیهِ الکلامُ۔ دشوار ہونا۔
مبہم ہونا۔
اِسْتَعْجَمَ۔ عاجزی کی بنا پر خاموش ہونا۔
القراءةَ۔ پڑھنے پر قادر نہ ہونا۔
علیه الکلامُ۔ کلام دشوار ہونا۔ مبہم ہونا
اَلعَجْمُ و العُجْمُ۔ دُم کی جڑ۔
اَلعَجَمُ۔ فارس۔ فارسی لوگ (ــ و العُجْمُ)
غیر عرب۔
اَلعَجَمُ و العُجَامُ۔ چھوارے کی گٹھلی گٹھلی
کہتے ہیں "لَيْسَ لِهٰذَا البُقَّانِ"۔
عَجَمٌ۔ واحد عَجَمَةٌ و عُجَامَةٌ۔
اَلعَجَمَةُ۔ خرما کا درخت۔
اَلعَجْمَةُ۔ اسم مرۃ۔ سخت چٹان۔ ج۔
عَجَمَاتٌ۔
اَلعُجْمَةُ و العِجْمَةُ۔ ابہام کھول کر بیان
نہ کرنا۔ ریت کا ڈھیر۔
اَلاَعْجَمُ۔ غیر عربی، اگرچہ فصیح عربی بولتا ہو۔
جو صاف کھول کر بیان نہ کرے، اگرچہ
عربی ہو۔ گونگا۔ ج۔ اَعْجَمُونَ۔
اَعَاجِمُ۔
اَلعَجْمَاءُ۔ مونث اَعْجَمُ۔ چوپایہ۔ ج
عَجْمَاوَاتٌ۔ ریت کا ٹیلہ جس میں
درخت نہ ہو۔
اَلاَعْجَامُ۔ غیر عرب۔

العَجَّامُ۔ بڑی چمگادڑ۔

الاَعْجَمِیُّ و العَجَمِیُّ۔ غیر عرب۔ جو عجم کی جانب منسوب ہو۔

العَوَاجِمُ۔ دانت۔ مفرد۔ عَاجِمَۃٌ۔

رَجُلٌ صُلْبُ المَعْجَمِ۔ جو شخص آزمائش کے وقت سخت ہو۔

المُعْجَمُ۔ مفع۔ مصدر میمی۔ حروف تہجی۔

بَابٌ مُعْجَمٌ۔ بند دروازہ۔ صفت کی کتاب کو معجم کہتے ہیں کہ وہ ابہام کو دور کرتی ہے۔

عَجَنَ (ن ض) عَجْنًا۔ الدَّقِیْقَ۔ آٹا گوندھنا۔

- علَی العَصَا۔ لاٹھی پر ٹیک لگانا۔

- الرجلُ۔ ہاتھوں پر ٹیک لگا کر اٹھنا۔ صفت عَاجِنٌ۔ ج۔ عُجُنٌ۔ کہتے ہیں "فلانٌ عَجَنَ وَخَبَزَ" یعنی بوڑھا ہو گیا۔

اَعْجَنَ۔ الرجلُ۔ کہنہ سال ہو جانا۔

اِعْتَجَنَ الدَّقِیْقَ۔ آٹا گوندھنا۔ فُلانٌ۔ خمیر بنایا۔

تَعَجَّنَ الشیئُ۔ گندھ جانا۔ خمیر ہو جانا۔

العَجِنُ۔ مِنَ الجمالِ۔ موٹا اونٹ۔

العَجْنَاءُ۔ کم دودھ والی اونٹنی۔ بہت موٹی اونٹنی۔

العَجِیْنُ۔ گندھا ہوا آٹا۔ ہیجڑا۔ ج۔ عُجُنٌ۔

العُجُنُ۔ ڈھیلے بدن والا (مذکر و مؤنث)

العَجِیْنَۃُ۔ گندھے آٹے کا پیڑا۔ ہیجڑا۔ بیوقوف۔ جماعت۔ اُمُّ عُجَیْنَۃٍ۔ گدھ۔

العِجَانُ۔ گردن۔ ترین۔ ٹھوڑی کے نیچے کا حصہ۔ خصیتین اور مقعد کا درمیانی حصہ۔ ج۔ عُجُنٌ و اَعْجِنَۃٌ۔

العَجَّانُ۔ بہت آٹا گوندھنے والا۔ بیوقوف۔

عَاجِنَۃُ المَکَانِ۔ مکان کا درمیانی حصہ۔

المِعْجَنُ و المِعْجَنَۃُ۔ آٹا گوندھنے کا برتن۔

عَجَّہٗ بَیْنَہُمَا۔ جدائی کرا دینا۔

تَعَجْعَجَ۔ جاہل بننا۔ الامرُ۔ ملتبس ہونا۔

العُجَاہِنُ۔ سیہ۔ غیر خالص النسب خادم باورچی۔ ج۔ عُجَاہِنَۃٌ۔

عَجَا یَعْجُوْا عَجْوًا۔ البعیرُ۔ اونٹ کا بلبلانا اور سرکش ہونا۔ عَجَتِ الاُمُّ الوَلَدَ۔ بچہ کو مدت رضاعت کے بعد دودھ پلایا۔ فُلانٌ فَاہُ۔ منہ کھولنا۔

عَجَاۃُ اللَّبَنِ۔ دودھ کا غذا ہونا۔ کہتے ہیں "لَقِیَ فُلانٌ مَا عَجَاہُ" سختی میں مبتلا ہونا۔ وعَاجَی الوَلَدَ۔ علاوہ ماں کے کسی دوسری عورت کا دودھ پلانا یا دودھ روک کر غذا دینا۔

عَجَا و عَجِیَ۔ وَجْہَہٗ۔ منہ ٹیڑھا کرنا۔

عَجِیَ (س) عَجًی۔ الصَّبِیُّ۔ دودھ کے علاوہ کسی اور چیز سے پرورش پانا۔

العَجِیُّ۔ ماں کو کھو دینے والا۔ اور دوسری کے دودھ سے پرورش پانے والا۔ مؤنث عَجِیَّۃٌ۔ ج۔ عَجَایَا۔

العُجِیُّ۔ وہ بچہ جس کی ماں نے مدت رضاعت کے بعد دودھ پلایا ہو۔ وہ بچہ جس نے دوسری عورت کے دودھ سے پرورش پائی ہو۔ مؤنث عُجِیَّۃٌ۔ ج۔ عُجَایَا و عَجَایَا۔

العَجْوَۃُ و العَجَاوَۃُ۔ عمدہ قسم کی کھجور۔

العُجَاوَۃُ و العِجَادَۃُ و العُجْوَۃُ۔ وہ دودھ جو یتیم کو پلائیں۔

عَجَتْ تَعْجِیْ۔ عَجْیًا۔ المرأۃُ صَبِیَّہَا۔ عورت نے بچہ کو دودھ پلایا۔

العَجَایَۃُ و العُجَایَۃُ۔ عمدہ قسم کی کھجور۔ جانور کے بند و بست کا پٹھا۔ ج۔ عُجِیٌّ و عُجِیٌّ و عَجَایَا۔

عَدَّ (ن) عَدًّا و تَعْدَادًا۔ الشیئَ۔ شمار کرنا۔ گننا۔ گمان کرنا۔ کہتے ہیں۔ "عَدَدْتُ زَیْدًا صَادِقًا" میں نے زید کو سچا گمان کیا۔

عَدَّدَ۔ المَیِّتَ۔ مردے کی خوبیاں بیان کرنا۔ شمار کرنا۔ الشیئَ۔ شمار کیا۔ عدد والا کردینا۔ المالَ۔ زمانے کے لیے ساز و سامان بنانا۔

اَعَدَّہٗ لِلاَمْرِ۔ تیار کرنا۔ حاضر کرنا۔

عَادَّہٗ عِدَادًا و مُعَادَّۃً۔ لڑائی میں مقابلہ کرنا۔ الشیئَ القومَ۔ چیز کو قوم پر برابر برابر تقسیم کرنا۔

تَعَدَّدَ و تَعَادَّ۔ عدد میں زیادہ ہونا۔ کہتے ہیں "ہُمْ یَتَعَدَّدُوْنَ و یَتَعَادُّوْنَ عَلَی الاَلْفِ" وہ ہزار سے زائد ہیں۔

اِعْتَدَّ۔ شمار ہونا۔ "ہٰذَا شَیئٌ لَا یُعْتَدُّ بِہٖ" یہ ایسی چیز ہے جس کا اعتبار نہیں کیا جاتا اور التفات نہیں کیا جاتا۔ اِعْتَدَّ الامرَ تجارۃً۔ معاملہ کو تجارت سمجھنا۔ عام لوگ کہتے ہیں "اِعْتَدَّ بِنَفْسِہٖ" اپنے نفس پر اعتماد کیا۔

اِسْتَعَدَّ۔ لِلاَمْرِ۔ تیار رہنا۔

العَدَدُ۔ شمار۔ گنتی۔ گنا ہوا۔ مِنَ الاِنْسَانِ۔ آدمی کی عمر کے سال۔ ج۔ اَعْدَادٌ۔

العِدَادُ۔ عطا۔ دیوانگی کا اثر۔ ہمسر۔ حریف۔ موت کا وقت۔ پیشی کا دن۔ کمان کی آواز۔ شمار۔ کہتے ہیں "ہُوَ فِی عِدَادِہِمْ" وہ بھی ان میں ہے۔

(ر۔ العِدادُ) مِنَ الوَجَعِ۔ وقت مقررہ پر درد کا بڑھنا۔ کہتے ہیں "بِہٖ مَرَضٌ عِدَادٌ" اس کا مرض وقت مقررہ پر لوٹتا ہے۔

العِدُّ۔ وہ جاری پانی جو منقطع نہ ہو۔ کثرت۔ کہتے ہیں "ہٰذَا بَرْضٌ مِنْ عِدٍّ" یہ بہت سارے میں سے تھوڑا سا ہے۔ پرانا کنواں۔ ہمسر کہتے ہیں "ہُوَ عِدُّکَ" وہ تمہارا ہمسر ہے۔ ج۔ اَعْدَادٌ۔

العِدَّۃُ۔ جماعت۔ چند۔ تعداد۔ کہتے ہیں۔ "عِنْدِیْ عِدَّۃُ کُتُبٍ" میرے پاس چند کتابیں ہیں۔ عِدَّۃُ المَرْأَۃِ۔ عورت کی طلاق یا شوہر کی وفات پر سوگ کا

زمانہ۔ ج۔ عِدَدٌ۔

اَلْعُدَّۃُ۔ تیاری۔ کہتے ہیں "کُوْنُوْا عَلٰی عُدَّۃٍ" تیار ہو۔ سامان جنگ وغیرہ۔ کہتے ہیں "اَخَذَ لِلْاَمْرِ عُدَّتَہٗ" معاملے کے لیے سامان لے لیا۔ ج۔ عُدَدٌ۔

(۔ والعُدُّ) مہاسے۔ وہ پھنسیاں جو چہرے پر نکلتی ہیں۔

العِدَّانُ والعَدَّانُ۔ کسی چیز کا زمانہ یا موسم، یا زمانے کا اول اور بہتر حصہ کہتے ہیں "کَانَ ذٰلِکَ فِیْ عِدَّانِ الشَّبَابِ وَعَلٰی عِدَّانِ مُلْکِہٖ"۔ ج۔ عَدَادِیْنُ۔

العَدَدِیُّ۔ منسوب عدد کی طرف۔ جو چیز گنتی سے بیچی جائے۔

العَدِیْدُ۔ شمار۔ عدد۔ کہتے ہیں "مَا اَکْثَرَ عَدِیْدَھُمْ" ان کا شمار کس قدر زیادہ ہے۔ شمار کیا ہوا۔ ہمسر۔ ہم مثل۔ حصہ۔ کہتے ہیں "ھٰذِہِ الدَّرَاھِمُ عَدِیْدُ ھٰذِہٖ" یہ درہم اس کی مقدار میں ہیں۔ العَدِیْدُ مِنَ القَوْمِ۔ جو شخص قوم میں شمار کیا جائے۔ اَیَّامٌ عَدِیْدَۃٌ۔ چند دن۔ ج۔ عَدَائِدُ۔

العَدَائِدُ۔ بہت سے ہم مثل۔ تقسیم کردہ مال، میراث۔

العَدِیْدَۃُ۔ حصہ۔

المُعِدُّ۔ فا۔ پورے سامان والا۔

عَدَرَ (ن) عَدْرًا وعُدَارَۃً۔ جرأت کرنا دلیری کرنا۔

عَدِرَ (س) عَدَرًا واِعْتَدَرَ۔ المکانُ پانی زیادہ ہونا۔ اِعْتَدَرَ المَطَرُ۔ بکثرت برسنا۔

العَادِرُ۔ فا۔ جھوٹا۔ پھسلنے والا۔

العَدَّارُ۔ ملاح۔

العَدْرُ والعُدَرُ۔ کثیر موسلادھار بارش۔

عَدَسَہٗ (ض) عَدْسًا۔ خدمت کرنا۔

عَدَسَ المَوَاشِیَ۔ جانوروں کو چرانا۔ الشَّیْءَ۔ سخت روند ڈالنا۔ عَدْسًا وعَدَسَانًا، عِدَاسًا، عُدُوْسًا)۔ فِی الاَرْضِ۔ جانا۔ کہتے ہیں "عَدَسَتْ بِہِ المَنِیَّۃُ" اسے موت لے گئی۔

عُدِسَ۔ پھنسیوں والا ہونا۔ صفت مَعْدُوْسٌ۔

عَادَسَ الرَّجُلُ۔ ہمیشہ سفر میں رہنا۔

العَدَسُ۔ مسور۔ واحد۔ عَدَسَۃٌ۔

العَدَسَۃُ۔ پھنسی۔ العَدَسَۃُ۔ والعَدَسِیَّۃُ۔ عِنْدَ علماءِ الطَّبِیْعَۃِ شیشے کے ٹکڑے جو بطور آلات نظر استعمال کیے جاتے ہیں۔

عَدَسْ۔ اسم صوت۔ خچر ہانکنے کے واسطے نام، خچر۔

عَدَفَ (ض) عَدْفًا، تَعَدَّفَ۔ تھوڑا کھانا۔ کہتے ہیں "مَا عَدَفْتُ اَوْمَا تَعَدَّفْتُ الیَوْمَ" میں نے آج تھوڑا سا بھی نہیں کھایا۔ چہ جائیکہ بہت سا۔

اِعْتَدَفَ الثَّوْبَ۔ کپڑے کا ٹکڑا لینا۔

العَدْفُ۔ تھوڑا سا عطیہ۔ تھوڑا چارہ۔ کہتے ہیں "مَا ذُقْنَا عَدْفًا، عَدَفًا، عُدَافًا، عَدُوْفًا، عَدُوْفَۃً" کھانے پینے کی کوئی چیز نہیں چکھی۔

العُدْفُ۔ تھوڑا چارہ۔ ج۔ عُدُفٌ۔

العِدْفُ۔ لوگوں کی جماعت، رات کا ایک حصہ۔

العِدْفَۃُ۔ لوگوں کی جماعت، ہر چیز کا ٹکڑا۔ دس سے پچاس تک (۔ والعَدَفَۃُ) زمین کے اندر پیڑ کی جڑ۔ ج۔ عَدَفٌ۔

العَیْدَافُ۔ ہر چیز کا ٹکڑا۔

عَدَقَ (ض) عَدْقًا وعَدِقَ (س) عَدَقًا وعَدَّقَ واَعْدَقَ۔ یَدَہٗ۔ حوض یا کنوئیں کے کنارے میں ہاتھ ڈالنا کسی چیز کی تلاش کے لیے۔ بِظَنِّہٖ۔ کسی کام کو اپنی غالب رائے سے کرنا کہ جس پر یقین نہ ہو۔

العَدَقَۃُ۔ ڈول نکالنے کا کانٹا جو تین شاخوں والا ہو۔ ج۔ عَدَقٌ۔

العُوْدَقُ والعُوْدَقَۃُ۔ ڈول نکالنے کا تین شاخوں والا کانٹا۔ ج۔ عُدُقٌ۔

عَدَکَ (ن) عَدْکًا۔ الصُّوْفَ۔ اون کو دھننے کے واسطے ڈنڈے سے مارنا۔

المِعْدَکَۃُ۔ ڈنڈا۔ اون دھننے کا۔

عَدَلَ (ض) عَدْلًا۔ السَّھْمَ۔ تیر کو سیدھا کرنا۔ فُلَانًا بِفُلَانٍ۔ برابری کرنا۔ بِرَبِّہٖ۔ شرک کرنا۔ الطَّرِیْقُ ٹیڑھا ہونا۔ عَدْلًا وعُدُوْلًا اِلَیْہِ رجوع کرنا۔ واپس ہونا۔ فُلَانًا۔ موازنہ کرنا۔ ہٗ فِی المَحْمَلِ۔ ساتھ سوار ہونا۔ کہا جاتا ہے "مَا یَعْدِلُکَ عِنْدِیْ شَیْءٌ" تمہارے مشابہ کوئی چیز نہیں۔

(۔ عَدْلًا وعَدَالَۃً وعُدُوْلَۃً ومَعْدِلَۃً ومَعْدَلَۃً) انصاف کیا۔ صفت عَادِلٌ۔ ج۔ عُدُوْلٌ۔

عَدُلَ (ک) عَدَالَۃً۔ عادل ہونا۔ گواہی کے قابل ہونا۔

عَدِلَ (س) عَدَلًا۔ ظلم کرنا۔

عَدَّلَ الشَّاھِدَ۔ معتبر جاننا۔ الشِّعْرَ۔ شعر کو درست وزن پر کرنا۔ المَتَاعَ۔ سامان کو دو برابر حصوں میں کرنا۔ دو گٹھریاں بنانا۔ کہتے ہیں "شَرِبَ حَتّٰی عَدَّلَ" اس قدر پیا کہ پیٹ گٹھری کی طرح ہو گیا۔ (۔ واَعْدَلَ) الشَّیْءَ۔ سیدھا کرنا۔ ہموار کرنا۔

عَادَلَہٗ عِدَالًا ومُعَادَلَۃً۔ موازنہ کرنا۔ ۔ ہٗ فِی المَحْمِلِ۔ ساتھ سوار ہونا۔ الشَّیْءُ۔ ٹیڑھی ہونا۔ فی الامر۔ متردد ہونا۔ بَیْنَ الشَّیْئَیْنِ۔ برابری کرنا۔ کہتے ہیں "عَادَلَ بَیْنَ الْاَمْرَیْنِ" جبکہ دو باتیں پیش آئیں اور سمجھ میں نہ آئے

کہ کس کو اختیار کریں۔ قَطَعَ العَدَالَ فِی اَمْرِہٖ۔ پختہ ارادہ کرنا۔

اِنْعَدَلَ۔ عَنِ الطَّرِیْقِ۔ ہٹ جانا۔

اِعْتَدَلَ۔ سیدھا ہوا۔ دو حالتوں میں متوسط حال اختیار کرنا۔

العَادِلُ۔ فا۔ منصف۔ ج۔ عُدُوْلٌ۔

العَدْلُ۔ انصاف۔ عادل۔ کہتے ہیں۔ رَجُلٌ عَدْلٌ۔ اِمْرَأَۃٌ عَدْلٌ و عَدْلَۃٌ و رِجَالٌ عَدْلٌ۔ نظیر، مثیل، ج۔ اَعْدَالٌ۔ العَدْلُ۔ پیمانہ، بدلہ معاملات میں اعتدال، برابری۔ اَمْرٌ مُعْتَدِلٌ۔ سیدھا معاملہ۔

العِدْلُ۔ نظیر۔ مثیل۔ قیمت۔ کہتے ہیں۔ خُذْ عِدْلَہٗ کَذَا وَکَذَا۔ اس کی اتنی قیمت لے لو۔ گون جانور کی پیٹھ پر ایک طرح کا بوجھ۔ ج۔ عُدُوْلٌ و اَعْدَالٌ۔

العَدَلُ۔ دو گونوں کی برابری۔

العَدَالَۃُ و العُدُوْلَۃُ۔ معتبر گواہ۔ بعض کے نزدیک عُدُوْلَۃٌ واحد ہے اور عَدَلَۃٌ جمع ہے۔

العَدِیْلُ۔ عادل۔

العَدِیْلُ۔ نظیر، مثل، ردیف۔ ج۔ عُدَلَاءُ۔

الاِعْتِدَالُ۔ برابری، تناسب۔ الاِعْتِدَالُ الرَّبِیْعِیُّ۔ رات دن کا برابر ہونا۔ موسم ربیع میں۔ الاِعْتِدَالُ الخَرِیْفِیُّ۔ موسم خریف میں رات دن کا مساوی ہونا۔

المَعْدِلُ و المَعْدُوْلُ۔ پھرنے کی جگہ۔ کہتے ہیں "مَا لَہٗ مَعْدِلٌ اَوْ مَعْدُوْلٌ عَنْ کَذَا"۔ اس کے لیے فلاں بات سے پھرنے کی کوئی جگہ نہیں۔ اَخَذَ مَعْدِلَ البَاطِلِ۔ باطل راہ اختیار کرنا۔

مُعَدَّلَاتُ البَیْتِ۔ گھر کے کونے۔

عَدِمَ (س)، عُدْمًا و عَدَمًا۔ المَالَ۔ گم کرنا، نیست کرنا، کم کرنا۔ کہتے ہیں۔ "مَا یَعْدَمُنِیْ هٰذَا الاَمْرُ" یہ معاملہ مجھ سے تجاوز نہیں کرتا۔

عَدُمَ (ک)، عَدَامَۃً۔ بیوقوف ہونا۔

اَعْدَمَ اِعْدَامًا۔ الرَّجُلُ۔ محتاج ہونا۔ صفت مُعْدِمٌ و عَدِیْمٌ۔ ہٗ الشَّیْئَ محروم کر دینا۔ اَعْوَزَ مِنِّیْ الشَّیْئُ چیز نہ پائی۔ اَعْدَمَ فُلَانًا۔ منع کرنا۔

العَدَمُ و العُدْمُ و العُدُمُ۔ فقدان۔

العَدَمُ۔ نیستی۔

العَدِمُ۔ فقیر، محتاج۔

العَدِیْمُ۔ بیوقوف۔ دیوانہ۔ فقیر۔ غیر موجود۔ کہتے ہیں "هُوَ عَدِیْمُ النَّظِیْرِ" اس جیسا کوئی نہیں۔ ج۔ عُدَمَاءُ۔

اَرْضٌ عَدْمَاءُ۔ ویران زمین۔

المَعْدُوْمُ۔ مفع۔ ضد۔ موجود۔

عَدَنَ (ض)، عَدْنًا۔ الاَرْضَ۔ زمین میں کھاد ڈالنا۔ الحَجَرَ۔ اکھاڑنا۔

عَدَنَ (ن ض)، عَدْنًا و عُدُوْنًا۔ بالمکانِ۔ اقامت کی۔ البلادَ۔ وطن بنایا۔ اسی سے جَنَّاتُ عَدْنٍ ہے۔

عَدَّنَ۔ الاَرْضَ۔ کھاد ڈالنا۔ الاَرْضَ۔ زمین کھودی۔ الشَّارِبُ۔ پینے والا سیر ہوا۔

عَدَنُ۔ یمن کے ایک شہر کا نام ہے۔

العَدَنِیُّ۔ منسوب عدن کی طرف۔ عمدہ اخلاق والا۔

جَنَّۃُ عَدْنٍ۔ بہشت کا نام۔

العَدَّانُ۔ سمندر کا کنارہ۔ کنارۂ دریا۔

العَدَانَۃُ۔ گروہ۔ ج۔ عَدَانَاتٌ۔ کہتے ہیں "اَتَانَا عَدَانَاتٌ" ہمارے پاس مختلف گروہ آئے۔

العَدِیْنَۃُ۔ ڈول کا پیوند۔

العَیْدَانَۃُ۔ کھجور کا لمبا درخت۔ ج۔ عَیْدَانٌ۔

المَعْدِنُ۔ سونے وغیرہ کی کان۔ ہر چیز کا منبع۔ گرمی سردی کا رہائشی مکان۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ مَعْدِنُ الخَیْرِ" فلاں بھلائی کا منبع ہے۔ ج۔ مَعَادِنُ۔

المِعْدَانُ۔ ہتھوڑا۔ وہ اوزار جس سے پتھر نکالے اور توڑے جاتے ہیں۔

المُعَدِّنُ۔ کان کھودنے والا۔ سونا چاندی نکالنے والا۔

عَدَا یَعْدُوْ عَدْوًا و عَدَوَانًا، عُدُوًّا تَعْدَاءً و عَدًا۔ دوڑنا۔ (عَدْوًا و عُدْوَانًا) فلانًا عَنِ الاَمْرِ۔ معاملہ سے باز رکھنا۔ علیہِ۔ حملہ کرنا۔ الاَمْرَ و عَنِ الاَمْرِ۔ چھوڑ دینا۔ کہتے ہیں۔ "عَدَا طَوْرَہٗ اَوْ قَدْرَہٗ" اس نے مرتبہ سے تجاوز کیا۔ (۔ عَدْوًا و عُدُوًّا و عَدَاءً و عُدْوَانًا و عِدْوَانًا و عَدْوٰی) علیہِ۔ ظلم کرنا۔ کہتے ہیں۔ "مَا عَدَا مِمَّا بَدَا"۔

عَدَا مَا۔ مصدریہ کے ساتھ یا اس کے بغیر کلمہ استثناء ہے اور تمام احکام میں خلا کی مانند ہے۔ کہتے ہیں "جَاءَ القَوْمُ عَدَا زَیْدًا و عَدَا زَیْدٍ" نصب و جر کے ساتھ۔ اور مَا عَدَا زَیْدًا۔ صرف نصب کے ساتھ آتا ہے۔

عَدِیَ یَعْدٰی عَدًا۔ لِفُلَانٍ۔ بغض رکھنا۔ عُدِیَ عَلٰی فُلَانٍ۔ ظلم کیا گیا۔ مال چوری کیا گیا۔

عَدَّی۔ عَنِ الاَمْرِ۔ چھوڑ دیا۔ کہتے ہیں۔ "عَدِّ عَمَّا تَرٰی" اپنی نگاہ پھیر لے۔ فلانًا عن الامرِ۔ کسی کو کسی معاملے سے باز رکھا۔ الشَّیْئَ۔ نافذ کیا۔ الفِعْلَ۔ فعل لازم کو متعدی بنایا۔

عَادَی عِدَاءً و مُعَادَاۃً۔ فلانًا۔ جھگڑا

کیا۔ دشمن ہوا۔ بَیْنَ الصَّیْدَیْنِ۔ ایک دوڑ میں دو شکار مارے۔ الشیٔ۔ دور کیا۔

اَعْدَی۔ الرجُلَ۔ دوڑ کے لیے اُکسایا۔ فلانًا علیٰ فُلانٍ۔ مدد کی۔ قوت پہنچائی۔ الامرَ۔ معاملہ کی جانب دوسرے کو بڑھایا۔ اَعْدَاہُ شَرًّا۔ شر پہنچایا۔ ہُ مِنْ عِلَّةٍ او خُلُقٍ۔ بیماری لگادی یا عادی بنایا۔ کہتے ہیں۔ "قَرِیْنُ السُّوْءِ یُعْدِی قَرِیْنَهٗ"۔ برا ساتھی ہم نشین کو برا بنا دیتا ہے۔

اَعْدَی علیہِ۔ ظلم کیا۔ فِی کَلَامِہٖ زیادتی کی۔

تَعَدَّی۔ الشیٔ۔ تجاوز کیا۔ علیہِ۔ ظلم کیا۔ الفعلُ۔ متعدی ہوا۔ الشیٔ اِلیٰ اٰخَرَ۔ تجاوز کرایا۔

تَعَادَی القومُ۔ ایک دوسرے سے دشمنی کی۔ دوڑ میں مقابلہ کیا۔ الرجُلُ۔ دور ہوا۔ مَا بَیْنَهُمْ۔ اختلاف ہوا فساد ہوا۔ المکانُ۔ ناہموار ہوا۔ تَعَادَتِ النَّوَائِبُ۔ مصیبتیں پے در پے ہو[illegible] کہتے ہیں۔ "تَعَادَی القومُ"۔ [illegible] [illegible] چھوت لگ گئی۔

اِعْتَدَ[illegible] [illegible]حقَّ وعَنِ الحقِّ و فَوْقَ ا[illegible]حقِّ۔ تجاوز کرنا۔ علیٰ فُلانٍ ظلم کرنا۔

اِسْتَعْدَ[illegible]ی۔ الرجُلَ۔ مدد طلب کرنا۔ الفرسَ۔ گھوڑے کو دوڑانا۔

العَدَاءُ۔ مشغولیت۔ دوری (۔ والعِدَاءُ) ایک دفعہ کی دوڑ۔ کہتے ہیں۔ "عَدَا الفرسُ عِدَاءً و عَدَاءً وَاحِدًا۔ ایک دوڑ لگائی۔ عَدَاءُ الوادِی۔ وادی کا درمیان۔

العِدْ[illegible]ُ والعِدَاءُ۔ العِدٰی۔ وہ چھوٹا پتھر جس سے کچھ چھپایا جائے۔

العِدَی والعُدَی۔ جانب۔ ج۔ اَعْدَاءٌ

العِدَای۔ ج۔ اعداءٌ۔ عدو بمعنی دشمن۔ دور ہونے والا مسافرین۔ وادی کا کنارہ۔

العُدَی۔ عدو کا اسم جمع۔ بلند مقامات۔

العُدَوَاءُ۔ فساد، متعدی امراض۔

العَدَاوَةُ۔ دشمنی، دوری۔

العُدَاوَةُ۔ دور مقام (۔ والعُدْوَةُ و العِدْوَةُ) بلند جگہ۔ وادی کا کنارہ۔ وادی کی ایک جانب۔ ج۔ عِدَاءٌ و عِدَوَاتٌ۔

العَدْوَةُ۔ ایک مرتبہ کی دوڑ۔ وادی کا کنارہ۔

العُدَوَاءُ۔ سخت اور خشک زمین۔ دوری، مشغولیت۔ عُدَوَاءُ الشَّوْقِ۔ شدائد وتکالیف شوق۔ عُدَوَاءُ الشُّغُلِ۔ شغل کے موانع۔ کہتے ہیں۔ "طَالَتْ عُدَوَاءُهُمْ"۔ ان کا افتراق اور دوری بڑھ گئی۔

العُدْوَانُ۔ خالص ظلم، کہتے ہیں۔ "لَا عُدْوَانَ عَلَیَّ"۔ میرے اوپر کوئی مجال نہیں۔

العَدَوَانُ۔ تیز دوڑ۔ ذِئْبٌ ذُو عَدَوَانٍ۔ لاگو بھیڑیا۔

العَدَّاءُ۔ تیز دوڑنے والا۔

عَدِیٌّ۔ ایک قبیلہ کا نام۔ وہ جماعت جو قتل و قتال کے لیے تیار ہو۔

العَدُوُّ۔ دشمن۔ ج۔ اَعْدَاءٌ۔ جج اَعَادٍ۔

العَادِی۔ فا۔ دشمن، ظالم، حد سے بڑھنے والا۔ اُچکنے والا۔ چور۔ شیر۔ عَادِی العَوَادِی۔ ایسے ضروری کام جو دوسرے کاموں سے باز رکھیں۔ ج۔ عُدَاةٌ۔ عَادِیَا اللَّوْحِ۔ تختی کی دونوں جانبین۔

العَادِیَةُ۔ عادی کا مؤنث۔ وہ جماعت جو قتل وقتال کے لیے تیار ہو۔ لوٹنے والے گھوڑے سوار، دوری، مشغولیت، غصہ کی تیزی۔ عَادِیَةُ السَّمِّ۔ زہر کا ضرر، کہتے ہیں۔ "دَفَعْتُ عَنْكَ عَادِیَةَ فُلَانٍ"۔ میں نے تجھ سے فلاں کا ضرر

دور کر دیا۔ ج۔ عَوَادٍ۔ عَوَادِی الدَّهْرِ۔ گردشیں، موانع۔ کہتے ہیں۔ "صَرَفَتْهُ عَنْ کَذَا عَوَادٍ"۔ اس کو موانع نے روک دیا۔

المَعْدَی۔ گذرگاہ۔ کہتے ہیں۔ "مَا لِیْ عَنْ فُلَانٍ مَعْدًی"۔ میرے لیے فلاں شخص سے گذر جانے کی جگہ نہیں ہے۔

عَذَبَ (ض) عَذْبًا۔ سخت پیاس کی وجہ سے کھانا کھانا چھوڑ دینا۔ صفت عَذُوْبٌ وعَاذِبٌ۔ عنہُ۔ باز رہنا۔ ہٗ۔ منع کرنا۔ عَذَبَ السَّوْطَ۔ کوڑے میں پھندا لگانا۔

عَذِبَ (س) عَذَبًا۔ الماءُ۔ کائی دار پانی ہونا۔ صفت عَذِبٌ۔

عَذُبَ (ك) عُذُوْبَةً وعُذُوْبًا۔ الشرابُ۔ میٹھا اور خوشگوار ہونا۔

اَعْذَبَ۔ میٹھے پانی پر پہنچنا۔ کائی کوڑا کرکٹ دور کرنا۔ القومُ۔ میٹھے پانی والی ہونا۔ اللہُ الماءَ۔ میٹھا پانی کر دینا۔ عنہُ۔ باز رہنا۔ ہٗ عَنِ الامرِ۔ منع کرنا۔ کہتے ہیں۔ "اَعْذِبْ نَفْسَكَ عَنْ کَذَا"۔ اپنے آپ کو اس سے روکو۔

عَذَّبَهٗ۔ عذاب دیا۔ عَذَّبَهٗ عَنِ الشیٔ۔ منع کرنا۔ عَذَّبَ السَّوْطَ۔ کوڑے میں پھندا لگانا۔ الشیٔ۔ روکنا۔

اِعْتَذَبَ۔ عمامے کے دو شملے لٹکانا۔

اِسْتَعْذَبَ الشیٔ۔ میٹھا اور خوشگوار پانا۔ میٹھا اور خوشگوار پانی طلب کرنا۔ کہتے ہیں۔ "خَرَجَ یَسْتَعْذِبُ الماءَ"۔ میٹھا پانی لانے کے لیے جانا۔ عَنْ کَذَا۔ باز رہنا۔

العَذْبُ۔ مص۔ خوشگوار کھانا پانی۔ مَاءٌ عَذْبٌ۔ میٹھا پانی۔ العَذْبُ۔ ایک قسم کا درخت۔

العَذَبُ۔ مص۔ کوڑا کرکٹ۔ تنکا۔ ترازو کی

زبان۔ درخت کی شاخیں۔ ہر شئے کے اطراف، عمامہ کا شملہ۔ واحد عَذَبَۃٌ۔
العَذَبَۃُ۔ تنکا۔ والعُذَبَۃُ و العَذِبَۃُ کائی۔ ج۔ عَذَبَاتٌ۔
العَاذِبُ۔ فا۔ وہ شخص جس کے اور آسمان کے درمیان کوئی چیز حائل نہ ہو۔ مِنَ الدَّوَابِّ۔ وہ جانور جو کھڑا ہو اور کھاتا پیتا نہ ہو۔ ج۔ عُذُوبٌ۔
العَذُوبُ۔ بمعنی عاذب۔ مِنَ الدَّوَابِّ۔ شدت پیاس کے سبب چارے کو نہ کھانے والا۔
العَذَابُ۔ ہر وہ شے جو انسان کے لیے باعث مشقت ہو۔ تکلیف، سزا۔ ج۔ اَعْذِبَۃٌ۔
عَذَجَ (ض)، عَذْجًا۔ الماءَ۔ پانی پینا۔ فلانًا۔ گالی دینا۔
المِعْذَجُ۔ غیرت مند، بداخلاق۔ بہت ملامت کرنے والا۔
عَذَرَہٗ (ض)، عُذْرًا و عُذُرًا و عُذْرٰی۔ مَعْذُرَۃً و مَعْذِرَۃً۔ علٰی او فِی مَا صَنَعَ۔ الزام سے بری کرنا۔ عذر قبول کرنا۔
عَذَرَ (ض)، عَذْرًا و عُذْرًا۔ گناہوں کا زیادہ ہونا۔ عَذْرًا، الغلامَ۔ لڑکے کی ختنہ کرنا۔
عَذَرَ (ض ن)، عَذْرًا و عُذْرًا۔ الفرسَ بالعِذَارِ۔ گھوڑے کے پوری لگانا۔ الصَّبِیَّ العَاذُوْرُ۔ بچے کو درد حلق ہونا اور تکلیف پہنچانا۔
عُذِرَ۔ الصَّبِیُّ۔ درد حلق ہونا۔
عَذَّرَ۔ عذر کا ثابت نہ ہونا۔ ۂ عذر کرنے میں مبالغہ کرنا۔ عَذَّرَ الغلامُ۔ لڑکے کے رخسارہ پر سبزہ اگنا، مسیں بھیگنا۔ المکانَ۔ نشانات مٹانا۔ فِی الاَمْرِ۔ کوشش کے بعد کوتاہی کرنا۔

اَعْذَرَہٗ۔ فِی او عَلٰی مَا صَنَعَ۔ الزام سے بری کرنا۔ الرجلُ۔ عذر ظاہر کرنا۔ مِنْ نَفْسِہٖ۔ بکثرت گناہ کرنا، انصاف کرنا۔ فِی الاَمْرِ۔ کوتاہی کرنا اور کوشش نہ کرنے کے باوجود کوشش والا سمجھنا۔ الفرسَ۔ پوری باندھنا۔ الغُلامَ لڑکے کی ختنہ کرنا۔ ۂ فِی ظَھْرِہٖ۔ مار کر بدھی ڈال دینا۔ کہتے ہیں "ضَرَبَہٗ حَتّٰی اَعْذَرَ مَتْنَہٗ" اتنا مارا کہ پیٹھ پر زخم کے نشان ڈال دیے۔ بِفُلَانٍ۔ زخم کا نشان چھوڑنا کہتے ہیں "ضُرِبَ فُلَانٌ فَاَعْذَرَ" مارتے مارتے ہلاکت کے قریب پہنچا دیا گیا۔ اَعْذَرَتِ الدَّارُ۔ بہت پلید ہونا۔
عَاذَرَہٗ مُعَاذَرَۃً۔ عذر ثابت نہ ہونا۔
تَعَذَّرَ عَلَیْہِ الاَمْرُ۔ دشوار ہونا، باز رہنا۔ عَنِ الاَمْرِ پیچھے ہٹنا۔ الرَّسْمُ۔ مٹ جانا۔ الرجلُ۔ اپنے لیے حجت کرنا، بھاگنا۔ الشَّیْءُ۔ پلیدی سے لتھڑ جانا۔ فُلَانٌ مِنَ الذَّنْبِ۔ گناہ سے بری ہونا۔
اِعْتَذَرَ۔ عَنْ و مِنْ فِعْلِہٖ۔ عذر بیان کرنا۔ عَنْ فُلَانٍ۔ کسی کے عذر قبول کرنے کو کہنا۔ الرَّجُلُ۔ صاحب عذر ہونا۔ الیہِ۔ عذر پیش کرنا۔ الرَّسْمُ نشان کا مٹنا۔
اِسْتَعْذَرَ۔ الیہِ۔ عذر پیش کرنا۔
العُذْرُ۔ حجت جس کی بنا پر عذر کیا جائے۔ ج۔ اَعْذَارٌ۔ غلبہ، کامیابی۔ اسی سے ہے جو جنگ کے موقعہ پر کہا جاتا ہے۔ "لِمَنِ العُذْرُ" کس کے لیے غلبہ ہے کہتے ہیں "ھُوَ اَبُو عُذْرِ ھٰذَا الکَلَامِ" وہ اس کلام کا پہلا بولنے والا ہے۔ الھَوَی العُذْرِیُّ۔ پاکیزہ محبت۔
العِذَارُ۔ پوری۔ ج۔ عُذُرٌ۔ رخسار، رخسارے پر کان کے مقابل بال۔ حیا، کہتے ہیں "خَلَعَ عِذَارَہٗ ھُوَ خَلِیْعُ العِذَارِ" وہ پابند ہوا ہے۔ گمراہیوں میں مبتلا ہے۔ بے پرواہ ہے۔ جیسے بلا رسی کا جانور آزاد ہوتا ہے۔ لَوٰی عِذَارَہٗ عَنْہُ۔ نافرمانی کی۔ العِذَارُ مِنَ النَّصْلِ۔ تیر کے پھل کے دونوں طرف کی دھار۔
العِذَارُ۔ ختنہ یا تعمیر مکان کا کھانا۔
العِذْرَۃُ۔ عذر۔ ج۔ عِذَرٌ۔
العُذْرَۃُ۔ بکارت۔ تیز رفتار گھوڑے کو نظر بد سے بچانے کا نشان جو پیشانی پر لٹکایا جائے۔ بالوں کا گچھا۔ گھوڑے کی گردن کے بال۔ العُذْرَۃُ۔ پیشانی، ختنہ کی کھال۔ ایک ستارہ کا نام جس کے نکلنے سے گرمی بڑھتی ہے۔ درد حلق۔ ج۔ عُذَرٌ۔
العَذِرَۃُ۔ پاخانہ۔ گیہوں کا ردی حصہ۔ مکان کے سامنے کا صحن۔ ج۔ عَذِرَاتٌ۔
العَاذِرُ۔ فا۔ نشان زخم۔ (العَاذِرَۃُ) پاخانہ۔ العَاذِرُ۔ رگ استحاضہ۔
العَذِیْرُ۔ عاذر۔ مددگار۔ ج۔ عُذُرٌ۔ مؤنث عَذِیْرَۃٌ۔ العَذِیْرُ والعزیرُ۔ نئی خوشی کا کھانا۔ العَذِیْرَۃُ۔ نشانِ زخم۔
العَاذُوْرُ۔ درد گلو۔ علامت۔ ج۔ عَوَاذِیْرُ۔
الاِعْذَارُ۔ نئی خوشی کا کھانا۔
العَذْرَاءُ۔ باکرہ۔ دُرِّ ناسفتہ۔ ج۔ عَذَارٰی و عَذَارِیُّ۔ عَذْرَاوَاتٌ۔ حضرت مریم کا لقب ہے۔
العُذْرٰی والمَعْذُرَۃُ والمَعْذَرَۃُ و المَعْذِرَۃُ۔ عذر، بہانہ۔ ج۔ مَعَاذِرُ۔
المِعْذَارُ۔ عذر، بہانہ۔ ج۔ مَعَاذِیْرُ۔
عَذَفَ (ض)، عَذْفًا۔ مِنَ الطَّعَامِ۔ چکھنا
تَعَذَّفَ۔ الطَّعَامَ۔ کھانا۔ کہتے ہیں کہ مَا ذُقْتُ عَذْفًا ولا عَذُوْفًا ولا عُذَافًا۔

میں نے کچھ نہیں چکھا۔
سَمٌّ عُذَافٌ۔ زہر قاتل۔
العُذَافِرُ۔ شیر۔ مضبوط اونٹ۔ ج۔
عَذَافِرَۃٌ و عُذَافِرُ۔ مضبوط اونٹ۔
عَذَقَ دض، عَذْقًا و عَذَّقَ۔ النَّخْلَۃَ کھجور کے درخت کی شاخ کاٹنا۔
عَذَقَ فلانًا بِشَرٍّ۔ تہمت لگانا۔
عَذَقَہٗ الیٰ کذا۔ منسوب کرنا۔
عَذَقَ و اَعْذَقَ الشَّاۃَ۔ بکری کے رنگ کے خلاف کسی اور رنگ کی اون سے نشان لگانا۔
اِعْتَذَقَ۔ دو شملے لٹکانا۔ اِعْتَذَقَہٗ بکذا۔ کسی چیز کے ساتھ خاص کرنا۔
العَاذِقُ۔ فا۔ کھجور کے درخت کی حفاظت و خدمت کرنے والا۔ ج۔ عَاذِقُوْنَ و عُذَّاقٌ۔
العَذْقُ۔ کھجور کا پھل وار درخت۔ ج۔ اَعْذُقٌ و عِذَاقٌ۔
العِذْقُ۔ انگور کا گچھا۔ مِنَ النَّخْلِ۔ کھجور کا خوشہ۔ ج۔ عُذُوْقٌ و اَعْذَاقٌ
العِذْقُ۔ شاخوں والی ٹہنی۔ عزت۔ کہتے ہیں۔ "فِیْ بَنِیْ فُلَانٍ عِذْقٌ کُہَلٌ"۔ بنی فلاں میں انتہائی عزت ہے۔
العَذِقُ۔ ہوشیار۔ چرب زبان۔
طِیْبٌ عَذِقٌ۔ تیز خوشبو۔
العَذْقَۃُ و العِذْقَۃُ۔ بکری کے رنگ کے خلاف اون کا نشان۔
عَذَلَہٗ دن ض، عَذْلًا و عَذَلًا۔ ملامت کرنا۔ صفت عَاذِلٌ۔ ج۔ عُذَّلٌ و عُذَّالٌ، عَذَلَۃٌ و عَاذِلُوْنَ۔ مؤنث عَاذِلَۃٌ۔ ج۔ عَوَاذِلُ، عَاذِلَاتٌ۔
تَعَاذَلَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے کو ملامت کرنا۔
تَعَذَّلَ و اَعْتَذَلَ۔ اپنے آپ کو ملامت کرنا۔ ملامت سے متاثر ہونا۔ اِعْتَذَلَ
الیَوْمُ۔ دن کا سخت گرم ہونا۔
اِعْتَذَلَ الرجلُ عَلَی الشَّیْءِ۔ پختہ ارادہ کرنا۔
العَذْلُ و العَذَلُ و التَّعْذَالُ۔ ملامت۔
اَیَّامٌ عُذَّلٌ او مُعْتَذِلَاتٌ۔ سخت گرم دن۔
العُذَلَۃُ و العُذُلُ و العَذَّالُ و العَذَّالَۃُ۔ بہت ملامت کرنے والا۔
العَذَّالَۃُ۔ مؤنث عَذَّال۔ سُرین۔
العَاذِلُ۔ فا۔ رگِ استحاضہ۔
المُعَذَّلُ۔ مفع۔ فیاضی کی بنا پر ملامت کیا گیا۔
عَذْلَجَ۔ السِّقَاءَ۔ مشکیزہ بھرنا۔ الوَلَدَ وغیرہ۔ لڑکے کو اچھی غذا دینا۔
عَیْشٌ عِذْلَاجٌ۔ خوشگوار زندگی۔
العُذْلُوْجُ۔ اچھی غذا سے پرورش شدہ بچہ۔
المُعَذْلَجُ۔ پرگوشت، خوبصورت جسم والا۔ مؤنث مُعَذْلَجَۃٌ۔
عَذَمَ دض، عَذْمًا۔ الفرسُ۔ گھوڑے کا کاٹ کھانا۔ الرجلُ۔ اپنے آپ سے مدافعت کرنا۔ ہٗ۔ ملامت کرنا۔
عَذِمَ دس، عَذَمًا۔ گالی دینا۔
اَعْذَمَہٗ۔ عَنْ نَفْسِہٖ۔ روک دینا۔ منع کرنا۔
العَذُوْمُ۔ بہت کاٹ کھانے والا۔ بہت ملامت کرنے والا۔ ج۔ عُذُمٌ۔
العَذَّامُ۔ بہت کاٹ کھانے والا۔ بہت ملامت کرنے والا۔
العَذِیْمَۃُ۔ ملامت، اس کھجور کا درخت جس میں گٹھلی نہ ہو۔ ج۔ عَذَائِمُ۔
عَذَا یَعْذُوْ عَذْوًا و عَذِیَ یَعْذَی، عَذًی و عَذُوَ یَعْذُوْ عَذَاوَۃً۔ المکانُ۔ اچھی ہوا والا ہونا۔ پانی اور وبائی امراض سے دور ہونا۔
اِسْتَعْذَی المکانَ۔ اچھی ہوا والا سمجھنا۔
ارضٌ عَاذِیَۃٌ، عَذِیَۃٌ، عَذِیَّۃٌ، عَذَاۃٌ عمدہ آب و ہوا والی زمین۔
العِذْیُ۔ کھیت جس کی سیرابی صرف بارش کے پانی سے ہو۔ ج۔ اَعْذَاءٌ۔
عَرَّ دن ض، عَرًّا و عُرًّا الجَمَلُ۔ خارش زدہ ہونا۔ صفت عَرٌّ و اَعَرُّ و عَارٌّ و مَعْرُوْرٌ۔
عَرَّہٗ دن، عَرًّا۔ غمگین کرنا۔ سائل بن کر آنا۔
عَرَّہٗ بِشَرٍّ۔ برائی سے ملوث کرنا۔
(۔ و عَرَّرَ) الارضَ۔ زمین میں کھاد ڈالنا۔
عَرَّ دض، عِرَارًا، عَارَّ مُعَارَّۃً عِرَارًا۔ الظَّلِیْمُ۔ شتر مرغ کا چیخنا۔ اَعَرَّتِ الدَّارُ۔ گھر کا گندہ ہونا۔
تَعَارَّ۔ نیند میں بولتے ہوئے بیدار ہونا۔
اِعْتَرَّہٗ و اعْتَرَّ بِہٖ اِعْتِرَارًا۔ بغیر سوال کے بخشش کے لیے آنا۔
اِسْتَعَرَّھُمُ الجَرَبُ۔ کھجلی پھیل جانا۔
العَارُوْرُ و العَارُوْرَۃُ۔ منحوس آدمی۔ قوم پر بے حرمتی لانے والا۔ بے کوہان کا اونٹ۔
العَرَرُ و العُرُوْرُ۔ خارش۔
العَرُّ۔ کھجلی والا۔ کھجلی، عیب، برائی، وہ بچہ جس کا دودھ جلد چھڑا دیا گیا ہو۔
العَرَّۃُ۔ اسم مرۃ۔ مؤنث العَرّ۔ جنگ کی سختی۔ بری عادت، عیب۔
العُرُّ۔ کھجلی، پرندہ کی بیٹ۔ لڑکا، مینگنی، گوبر کوہان کی چربی۔ ناگوار بات کا پیش آنا۔ گناہ جنون جو انسان کو لگے۔ کہتے ہیں "بِہٖ عَرَّۃٌ" اس کو جنون ہے۔
الاَعَرُّ۔ خارش زدہ مرد یا اونٹ۔ مؤنث عَرَّاءُ۔ ج۔ عُرٌّ۔ العَرَّاءُ۔ لڑکی۔
العَرَارُ۔ ایک پھول کا نام جس کو گاؤ چشم کہتے ہیں۔ جنگلی نرگس۔ واحد عَرَارَۃٌ۔
العَرَارُ۔ قصاص، خون کا بدلہ۔

العُوَارُ۔ گناہ۔ قصور

العَوَادَۃُ۔ ٹیڑھی، سختی، بلندی، بدخلقی۔

العَوِیْرُ۔ اجنبی۔

المَعَرَّۃُ۔ گناہ، تکلیف، بدی، ڈانٹ، قصور، عیب، بری بات، سختی۔ گالی۔ غصہ سے چہرے کا رنگ بدل جانا۔ ستارہ کہکشاں کے علاوہ۔ ایک شہر کا نام۔

مَعَرَّۃُ الجَیْشِ۔ وہ لشکر جو نادانی سے قوم کی کھیتی کھالے۔

المُعْتَرُّ۔ فقیر بغیر سوال کیے بخشش کے درپے ہونے والا۔

عَرُبَ (ک) عُرُوْبَۃً وعُرُوْبِیَّۃً وعَرَابَۃً وعَرْبًا وعُرُوْبًا۔ فصیح عربی بولنا۔ فصیح عربی زبان ہونا۔

عَرِبَ (س) عَرَبًا۔ بگڑے ہوئے معدہ والا ہونا۔ المِعْدَۃُ۔ فاسد ہونا۔ الجرحُ۔ ورم ہونا اور پیپ پڑجانا۔ البئرُ۔ کنویں میں بہت پانی ہونا۔ الرجلُ۔ لکنت کے بعد فصیح ہونا۔

عَرَبَ (ض) عَرْبًا۔ الطعامَ۔ کھانا۔

عَرَّبَ المَنْطِقَ۔ اعرابی غلطی سے پاک کرنا۔ الکتابَ ونحوَہٗ۔ عربی میں ترجمہ کرنا۔ علیہ فِعْلَہٗ۔ قبیح بتانا۔ قولَہٗ۔ ادا کر دینا۔ عنہ لِسانُہٗ۔ فصیح ہونا۔ مراد کو ظاہر کرنا۔ عَنْ صَاحِبِہٖ۔ اپنے ساتھی کی طرف سے بولنا اور دلیل بیان کرنا۔ الرجلُ۔ عربی گھوڑا لینا۔ المُشْتَرِیَ۔ بیعانہ دینا۔ الرجلُ۔ قبیح بات کہنا۔ بِحُجَّتِہٖ۔ دلیل کو اچھی طرح بیان کرنا۔ الاِسْمَ الاَعْجَمِیَّ۔ عربی بنا دینا۔

اَعْرَبَ۔ الشیءَ۔ ظاہر کرنا۔ عَنْ حَاجَتِہٖ۔ صاف بیان کرنا۔ کلامَہٗ۔ فصاحت سے بولنا اور غلطی نہ کرنا۔ بالکلامِ۔ بیان کرنا۔ بِحُجَّتِہٖ۔ عمدہ دلیل بیان کرنا۔ الاِسْمُ الاَعْجَمِیَّ۔ عربی بنا دینا۔ الکَلِمَۃَ۔ اعراب لگانا۔ الفرسَ۔ دوڑانا۔ الفرسَ العَرَبِیَّ۔ ہنہنانے سے عربی گھوڑے کو غیر عربی گھوڑے سے ممتاز کیا۔ اَعْرَبَ الرجلُ۔ اونٹ اور عربی گھوڑوں کا مالک ہونا۔ المُشْتَرِیَ۔ بیعانہ دینا۔ الرجلُ۔ کلام میں غلطی نہ کرنا۔ فحش بات کہنا۔

تَعَرَّبَ۔ عربی اخلاق اختیار کرنا۔ اہل عرب کی مشابہت کرنا۔ دیہات میں قیام کرنا۔ اعرابی بننا۔

اِسْتَعْرَبَ۔ عربوں میں داخل ہونا۔ قبیح بات کہنا۔

العُرْبُ والعَرَبُ۔ عرب کے باشندے۔ ج۔ اَعْرُبٌ وعُرُوْبٌ۔

العَرَبُ والعَرْبَاءُ والعَارِبَۃُ والعَرِبَۃُ والعَرَبِیَّۃُ۔ خالص عربی لوگ۔ لفظ عرب اس مقام پر بتاویل طائفہ مؤنث ہے۔

العَرَبُ والمُسْتَعْرِبَۃُ والمُسْتَعْرَبَۃُ۔ وہ غیر ملکی جو عرب میں آباد ہو گئے۔

العَرَابَۃُ والعِرَابَۃُ۔ فحش، بدگوئی۔

العَرَبُ والعِرْبُ۔ مِنَ الماءِ۔ کثیر صاف پانی۔ رجلٌ عَرِبٌ۔ تیز زبان مرد۔ بئرٌ عَرِبَۃٌ۔ بہت پانی والا کنواں۔ مِعْدَۃٌ عَرِبَۃٌ۔ فاسد معدہ۔ رجلٌ عَرْبَانٌ۔ فصیح مرد۔ رجلٌ عَرْبَانِیُّ اللِّسَانِ۔ فصیح مرد۔

العَرَبِیُّ۔ خالص عرب کا باشندہ، اگرچہ کسی دوسرے ملک میں رہتا ہو۔

العَرَبِیَّۃُ۔ مؤنث۔ العَرَبِیُّ اللُّغَۃُ۔ العَرَبِیَّۃُ۔ عربی زبان۔

الاَعْرَابِیُّ۔ عرب کا دیہاتی۔

الاَعْرَابُ۔ عرب دیہات کے رہنے والے۔ واحد اَعْرَابِیٌّ۔

العَرَبَۃُ۔ نہر جو تیز بہتی ہو۔ نفس۔ ج۔ عَرَبٌ وعَرَبَاتٌ۔

العَرَبَاتُ۔ وہ کشتیاں جو دور عباسیہ میں دجلے میں بندھی رہتی تھی، جن سے پُل کا کام لیا جاتا ہے، آج کل بگھی پر اس کا اطلاق ہوتا ہے۔

العَرَّابُ۔ عند النصاریٰ۔ وہ مقدس مرد جو بپتسمہ دیے ہوئے شخص کا باپ بنایا جاتا ہے۔ عَرَّابَۃٌ۔ وہ عورت جو ماں بنتی ہے۔

الاَعْرَابِیَّۃُ۔ عربی دیہاتیت۔ کہتے ہیں "ھُوَ اَعْرَبُھُمْ اَحْسَابًا"۔ وہ حسب کے اعتبار سے خالص ہے۔ واَعْرَبُھُمْ اَلْسِنَۃً۔ اور زبان کے لحاظ سے فصیح ہے۔ خَیْلٌ او ابلٌ عِرَابٌ واَعْرُبٌ۔ خالص عربی گھوڑے یا اونٹ۔

العُرْبَانُ۔ عرب۔

العَرُوْبُ والعَرُوْبَۃُ۔ مِنَ النِّسَاءِ۔ بہت ہنسنے والی عورت۔ شوہر کی نافرمان عُرُوْبَۃٌ اور یومُ العُرُوْبَۃِ۔ روز جمعہ کہتے ہیں "مَا بِالدَّارِ مُعْرِبٌ او عَرِیْبٌ"۔ گھر میں کوئی نہیں۔

الاِسْمُ المُعَرَّبُ۔ عربی بنایا ہوا اسم، جیسے ریشم سے ابریشم۔

عَرْبَدَ عَرْبَدَۃً۔ بدخلق ہونا۔ صفت۔ عِرْبِیْدٌ ومُعَرْبِدٌ۔

العِرْبِدُ والعِرْبَدُّ۔ سخت چیز۔ کہتے ہیں "غَضِبَ غَضَبًا عِرْبِدًا"۔ سخت غضب ناک ہوا۔ مذکر سانپ۔

عَرْبَنَ۔ بیعانہ دینا۔

العُرْبُوْنُ والعَرَبُوْنُ والعُرْبَانُ۔ بیعانہ۔ ج۔ عَرَابِیْنُ۔ عام لوگ دُعْبُوْن کہتے ہیں۔

عَرَتَ (ض ن ف)، الرُّمْحُ۔ نیزہ سخت ہونا۔ البرقُ ونحوُہٗ۔ بجلی وغیرہ چمکنا۔ برقٌ اور رُمْحٌ عَرَّاتٌ۔ بہت حرکت کرنے والا نیزہ یا بجلی۔

العَرْتَبَةُ۔ ناک یا ناک کا نرم حصہ۔ اوپر والے ہونٹ کا بیچ کا گڑھا۔
العَرْتَمَةُ۔ ناک کا اگلا حصہ۔ کہتے ہیں۔ "فَعَلَهُ عَلٰى عَرْتَمَتِهٖ"۔ اس کے مزاج کے برخلاف کیا۔
عَرَجَ (ن) عُرُوْجًا و مَعْرَجًا۔ فِي السُّلَّمِ۔ سیڑھی پر چڑھنا۔ عَلَى الشَّيْءِ وفيهِ۔ چڑھنا۔ عُرِجَ بِهٖ۔ چڑھایا جانا۔
عَرَجَ و عَرِجَ (ف س) عَرَجًا۔ لنگڑانا۔ صفت أَعْرَجُ۔ ج۔ عُرْجٌ، عُرْجَانٌ مؤنث عَرْجَاءُ۔
عَرَجَتْ (س) وعَرُجَتْ (ک) عَرَجًا۔ الشمسُ۔ آفتاب کا مائل بغروب ہونا۔
عَرَّجَ۔ پھیرنا۔ ایک طرف سے دوسری طرف جھکنا۔ عَنِ الشَّيْءِ۔ چھوڑنا۔ تجاوز کرنا۔ ۔ الثوبَ۔ پیچیدہ دھاری دار بنانا۔ البِنَاءَ او النهرَ۔ جھکاؤ کے ساتھ بنانا۔ الرجلُ۔ آفتاب کے غروب ہونے کے وقت داخل ہونا۔ کہتے ہیں "فُلَانٌ لَا يُعَرِّجُ عَلٰى قَوْلِهٖ" اس کی بات پر اعتماد نہیں کیا جاتا۔ د۔ و تَعَرَّجَ جھکنا۔ عَلَى المَكَانِ۔ سواری کے جانور کو باندھنا اور اقامت کرنا۔
أَعْرَجَ۔ آفتاب کے غائب ہونے کے وقت داخل ہونا۔ أَعْرَجَهُ اللّٰهُ۔ لنگڑا کر دینا۔
تَعَارَجَ۔ بتکلف لنگڑا بننا۔
اِنْعَرَجَ الشَّيْءُ۔ مڑنا۔ ٹیڑھی ہونا۔ الطريقُ جھکنا۔ عَنِ الشَّيْءِ۔ تجاوز کرنا۔ چھوڑ دینا۔ القومُ عَنِ الطَّرِيْقِ۔ بھٹک جانا۔
العَرَجُ والعَرَجَانُ۔ لنگڑا پن۔ لنگڑے کی چال۔
العَرْجَاءُ۔ مؤنث أَعْرَجُ۔ لنگڑی عورت، بجو۔

العَرْجَةُ والعُرْجَةُ۔ جس پر توقف کیا جائے۔
امرٌ عَرِيْجٌ۔ غیر مستحکم کام۔
العُرَيْجَاءُ۔ دوپہر، دن میں ایک مرتبہ کھانا۔
المِعْرَجُ والمَعْرَجُ والمِعْرَاجُ۔ سیڑھی۔ چڑھنے کی جگہ۔ ج۔ مَعَارِجُ و مَعَارِيْجُ۔
المُنْعَرَجُ مِنَ الوَادِي۔ وادی کا موڑ۔
عَرْجَنَ۔ الثوبَ۔ کپڑے پر شاخوں کی شکل بنانا۔
العُرْجُوْنُ۔ کھجور کے گچھے کی جڑ جو ٹیڑھی ہوتی ہے اور گچھے کے کاٹنے کے بعد درخت پر خشک ہو کر باقی رہتی ہے۔ ج۔ عَرَاجِيْنُ۔
العُرْجُدُ والعُرْجُدُّ۔ بمعنی عُرْجُوْنُ۔
عَرَدَ (ن) عَرْدًا۔ الحَجَرَ۔ پتھر کو دور پھینکنا۔ (ب۔ عُرُوْدًا و أَعْرَدَ)۔ النَّبَاتُ او النَّابُ۔ پودے یا دانت کا پورا نکل آنا اور سخت ہونا۔ الشجرُ درخت کا موٹا اور بڑا ہونا۔
عَرِدَ (س) عَرَدًا و عَرَّدَ۔ بھاگنا۔ بیماری کے بعد بدن کا قوی ہونا۔ عَرَّدَ السَّهْمُ فِي الرَّمِيَّةِ۔ تیر پار ہونا۔ عَرَّدَ النَّجْمُ۔ ستارہ کا بلند ہونا۔ نیچ آسمان میں پہنچنے کے بعد مائل بغروب ہونا۔ عَرَّدَ الرجلُ۔ راہ کو چھوڑ کر مڑ جانا۔
العَرْدُ والعَرِدُ والعُرُدُ۔ بہت سخت۔
العَرَادَةُ۔ مادہ ٹڈی۔ حالت، اسی سے ہے "هُوَ فِي عَرَادَةِ خَيْرٍ" وہ اچھی حالت میں ہے۔
العَرَّادَةُ۔ پتھر پھینکنے کا آلہ۔ ج۔ عَرَّادَاتٌ۔
العَرِيْدُ۔ طور طریقہ۔ عادت۔ کہتے ہیں۔ "هٰذَا عَرِيْدُهُ" یہ اس کی عادت ہے۔
عَرْدَسَهُ۔ پچھاڑنا۔
العَرَنْدَسُ۔ بڑا سیلاب۔ بڑا شیر۔

عِزٌّ عَرَنْدَسٌ۔ ثابت رہنے والی عزت۔
عَرَزَ (ض) عَرْزًا۔ الشَّيْءَ۔ سختی سے کھینچنا۔ الرجلَ۔ ملامت کرنا۔ و عَرِزَ (س) عَرَزًا۔ الشَّيْءُ۔ سخت ہونا۔ سکڑ جانا۔
عَرَّزَ۔ سکڑنا۔ الشَّيْءَ۔ پوشیدہ کرنا۔
عَارَزَهُ۔ دشمنی کرنا۔ مخالفت کرنا۔
عَارَزَ و تَعَارَزَ۔ الشَّيْءُ۔ سکڑ جانا۔
أَعْرَزَ۔ الشَّيْءَ۔ فاسد کرنا۔ بگاڑ دینا۔
تَعَرَّزَ۔ عليهِ۔ دشوار ہونا۔
اِسْتَعْرَزَ الشَّيْءُ۔ سکڑ جانا۔ الرجلُ۔ سخت ہونا۔
العِرْزَالُ۔ شیر کا مسکن، مچان پالیز والے کا چھوٹا سا مکان جو جنگ کے موقعہ پر بادشاہ کے لیے بنایا جاتا ہے۔ سانپ کی لمبی۔ ٹٹی۔ دکان۔ لوگوں کا گروہ۔ مشکیزے کا منہ۔ قومٌ عَرَازِيْلُ۔ چوروں کی جماعت۔
العِرْزِمُ۔ پرانا سانپ۔
العِرْزَمُ والعَرَازِمُ والعِرْزَامُ۔ شیر۔
عَرَسَ (ن) عَرْسًا۔ خوشی میں رہنا۔ عنهُ پھر جانا۔ عُرُسًا عُرُسًا۔ جماع کرنا۔
عَرَسَ (ن ض) عَرْسًا۔ البعيرَ۔ اونٹ کی گردن کو اگلے پاؤں سے باندھنا۔ در آنحالیکہ وہ بیٹھا ہوا ہو۔
عَرِسَ (س) عَرَسًا۔ الرجلُ۔ اترانا۔ بهٖ چمٹ جانا۔ محبت کرنا۔ منهُ۔ بے خود ہونا۔ صفت عَرِسٌ۔ الشَّيْءُ۔ سخت ہونا۔ الشَّرُّ بينهم۔ ہمیشہ رہنا۔ عنهُ بزدل ہونا۔ پیچھے ہٹنا۔ عَلٰى مَا عِنْدَهُ۔ باز رہنا۔ بخل کرنا۔
أَعْرَسَ۔ دلہن لانا۔ پکڑنا۔ محبت کرنا۔ الرجلُ۔ چکی کے ایک پاٹ کو دوسرے پر پیسنے کے لیے رکھنا۔ بِأَهْلِهٖ۔ جماع کرنا۔ و عَرَّسَ۔ القومُ۔ آخر

شب میں آرام کے لیے اترنا۔
تَعَرَّسَ۔ لِامْرَأَتِہٖ۔ فریفتہ ہونا۔
اِعْتَرَسَ۔ القومُ عنہُ۔ متفرق ہونا۔ جدا ہونا۔
العَرْسُ۔ مص۔ رسی۔ خیمے کے بیچ کا کھمبا۔
(۔ والعُرُسُ) اونٹ کا چھوٹا بچہ۔
ج۔ اَعْرَاسٌ۔
العِرْسُ۔ دلہن۔ عِرْسُ المَرْأَۃِ۔ دولہا۔
ج۔ اَعْرَاسٌ۔ اِبْنُ عِرْسٍ۔ نیولا۔
ج بَنَاتُ عِرْسٍ۔ (مذکر و مؤنث)
العُرْسُ والعُرُسُ۔ زفاف۔ طعامِ ولیمہ۔
ج۔ اَعْرَاسٌ و عُرُسَاتٌ۔
العِرَاسُ۔ وہ رسی جس سے اونٹ کو باندھا جائے۔
العَرُوسُ۔ دولہا دلہن۔ جمع کے لیے کہتے ہیں۔
"هُمْ عُرُسٌ وهُنَّ عَرَائِسُ۔" اور دفع التباس کے لیے عورت پر عَرُوْسَۃٌ کا اطلاق کرتے ہیں۔ ج۔ عَرَائِسُ۔
العَرِيسُ۔ عند المولّدین۔ دلہن۔
العِرِّيسُ والعِرِّيسَۃُ۔ بیشۂ شیر۔
العَرَّاسُ والمُعْرِسُ والمُعَرِّسُ۔ اونٹ کے چھوٹے بچوں کو بیچنے والا۔
المُعْرَسُ والمُعَرَّسُ۔ آخر رات میں اترنے کی جگہ۔
عَرَشَ (ن ض) عَرْشًا۔ لکڑی کا مکان بنانا۔ ۔ البیتَ۔ گھر بنانا۔ العَرْشَ۔ چھت بنانا۔ تخت بنانا۔ البئرَ۔ کنویں کے نچلے حصہ کو قد آدم پتھر سے بنا کر لکڑی سے بنانا (عَرْشًا و عُرُوشًا) الکرمَ۔ انگور کی بیل کو ٹٹی پر چڑھانا۔
عَرَشَ (ض) عُرُوشًا۔ بالمکانِ۔ اقامت کرنا۔
عَرِشَ (س) عَرَشًا و عَرْشًا۔ متحیر ہونا۔ بِغَرِيمِہٖ۔ سخت پکڑنا۔ عَنْہُ۔ پھر جانا چھوڑ دینا۔

عَرَّشَ الکرمَ۔ انگور کی بیل ٹٹی پر چڑھنا۔ الکرمَ۔ انگور کی بیل کو ٹٹی پر چڑھانا۔ البیتَ۔ چھت بلند کرنا۔ الطائرُ۔ بلند ہو کر بازوؤں سے سایہ کرنا۔ (۔ و اَعْرَشَ) ٹٹی بنانا۔ سایہ کے لیے چھولداری بنانا۔
تَعَرَّشَ و تَعَرْوَشَ۔ بالامرِ۔ چمٹا رہنا۔ بالمکانِ۔ ثابت رہنا۔ تَعَرْوَشَ الدّابّۃَ سوار ہونا۔
اِعْتَرَشَ۔ ٹٹی بنانا۔ سایہ کے لیے چھولداری بنانا۔ اِعْتَرَشَتِ الدَّوَالِي عَلَى الخَشَبِ۔ انگور کی بیل چڑھانا، اور لٹکانا (۔ و اَعْرَوَّشَ) الدّابّۃَ۔ سوار ہونا۔
العَرْشُ۔ تخت شاہی۔ کسی چیز کا ستون، کسی چیز کا قوام۔ کہتے ہیں "ثُلَّ عَرْشُہٗ" اس کی عزت جاتی رہی اور معاملہ کمزور پڑ گیا۔ العَرْشُ مِنَ البیتِ۔ چھت ۔ مِنَ القومِ۔ رئیس، سردار، وہ لکڑی جس سے کنویں کے اوپر کا حصہ بنایا جائے۔ شامیانہ، خیمہ، مکان جس میں سایہ لیا جائے۔ محل۔ قدم کی پشت کا بلند حصہ۔ کنویں کی من۔ عَرْشُ الطائرِ۔ گھونسلا۔ عَرْشُ الکرمِ۔ انگور کی ٹٹی۔ ج۔ عُرُوشٌ والعَرِيشَۃُ۔ پالکی۔
عَرَصَ (ض)، عَرْصًا و عَرِصَ (س)، عَرَصًا ۔ البرقُ۔ بجلی کا پراگندہ ہو کر چمکنا۔ صفت عَرِصٌ و عَرْصٌ۔ الرجلُ۔ خوش ہونا۔
عَرَّصَ۔ البعیرَ۔ اونٹ کو سدھانا۔ اللحمَ۔ گوشت کو خشک کرنے کے واسطے میدان میں ڈالنا۔
اَعْرَصَ۔ الشیءُ۔ مضطرب ہونا۔
تَعَرَّصَ۔ بالمکانِ۔ اقامت کرنا۔
اِعْتَرَصَ۔ الغلامُ۔ کھیل کود کرنا۔ خوش ہونا۔ الجلدُ۔ کھال پھڑکنا۔ البرقُ۔ بجلی کا پراگندہ چمکنا۔ الرجلُ۔ اچھلنا کودنا۔
العَرْصَۃُ۔ گھر کا صحن۔ وہ جگہ جس میں کوئی عمارت نہ ہو۔ ج۔ عِرَاصٌ، اَعْرَاصٌ، عَرَصَاتٌ۔
العَرَّاصُ۔ بہت پراگندہ چمکنے والی بجلی، گرج اور بجلی والا بادل۔ نرم نیزہ۔
المِعْرَاصُ۔ نیا چاند۔
عَرْصَفَہٗ عَرْصَفَۃً۔ کھینچ کر لمبائی میں پھاڑ دیا۔
العُرْصُوفُ والعِرْصَافُ۔ پالان کی میخ۔ ج۔ عَرَاصِيفُ۔ العِرْصَافُ۔ پٹھے کا کوڑا۔ سونڈ کی نرم ہڈی۔
العَرْصَمُ۔ بہت کھانے والا۔ خوش
العِرَصَمُّ۔ دبلا۔ مضبوط۔ قوی۔ شیر۔
العِرْصَامُ والعُرَاصِمُ۔ شیر
العُرْصُومُ۔ بخیل۔
عَرَضَ (ض)، عَرْضًا الشیءَ بِفُلانٍ۔ پیش کرنا۔ الشیءَ علیہِ۔ دکھلانا۔ المتاعَ لِلبیعِ۔ سامان کو فروخت کے لیے خریداروں کے سامنے پیش کرنا۔ الجُنْدَ فوج کا جائزہ لینا۔ لَہٗ مِنْ حَقِّہٖ ثَوْبًا۔ حق کے بدلہ میں دینا۔ عَرَضَ لَہٗ عارِضٌ مِنَ الحُمّٰی۔ بخار آنا۔ القومَ علی السیفِ۔ قوم کو تلوار سے مارنا۔ الحَصِیرَ۔ چٹائی بچھانا۔ کہتے ہیں: عَرَضَ عَرْضَ او عُرُوضَ فلانٍ۔ فلاں شخص کی سی چال چلا۔ "لَا تَعْرِضْ عَرْضَ فُلانٍ"۔ برائی سے یاد نہ کرو۔ عَرَضَ الرجلُ۔ بغیر کسی بیماری یا سبب کے مرجانا۔ الفرسُ۔ گھوڑا دوڑنے لگا۔ عَرَضَ لِی عارِضٌ۔ کسی مانع کا پیش آنا۔
عَرَضَ (ض) و عَرِضَ (س)، عَرَضًا۔ ظاہر ہونا

اور ہمیشہ سر رہنا۔
عَوَضَ (ض ن) عَوْضًا۔ العُودَ عَلَی الإِنَاءِ۔ برتن پر لکڑی کو چوڑائی میں رکھنا۔
عُرِضَ۔ مجنون ہونا۔
عَرَضَ (ن) عَرْضًا۔ مکہ و مدینہ یا ان کے اطراف میں جانا۔ الکتابَ۔ زبانی پڑھنا۔
عَرُضَ (ك) عِرَضًا و عَرَاضَةً۔ چوڑا ہونا۔ صفت عَرِیْضٌ و عُرَاضٌ۔
عَرَّضَ لَهٗ بِهٖ۔ تعریض کرنا۔ کسی پر ڈھال کر بات کہنا۔ الشيءَ۔ چوڑا کرنا۔ المَتَاعَ۔ سامان کو سامان کے بدلے فروخت کرنا۔ الکاتبُ۔ مبہم کرنا۔ الشيءَ لِلشيءِ۔ مقابل کرنا۔ کہتے ہیں۔ "عَرَّضْتَ مَالَكَ لِلْهَلَاكِ" تو نے اپنے مال کو بربادی کے لیے پیش کر دیا۔ ہٗ مِنْ مَالِهٖ بِکَذَا۔ بدلہ دینا۔ فُلَانٌ عمدہ رائے والا ہونا۔
أَعْرَضَ۔ عنهُ۔ منہ موڑنا۔ الشيءَ۔ چوڑا کرنا۔ ۔ المَسْأَلَةَ۔ طویل سوال کرنا۔ فِي المَکَارِمِ۔ بہت فیاض ہونا۔ الأَمْرُ ظاہر ہونا۔ کہتے ہیں "عَرَضْتُهٗ فَأَعْرَضَ" میں نے اسے ظاہر کیا تو وہ ظاہر ہو گیا۔ الثوبُ۔ چوڑا ہونا۔ کہتے ہیں "أَعْرَضَ لَكَ الخَيْرُ" تمھیں بھلائی کی قدرت ہے۔ أَعْرَضَ لَكَ الظَّبْيُ فَارْمِهٖ۔ ہرن سامنے ہے، تیر مارو۔
عَارَضَهٗ مُعَارَضَةً و عِرَاضًا۔ پھر جانا۔ یکسو ہونا۔ عَارَضَ الکتابَ بالکتابِ کتاب کا کتاب سے مقابلہ کرنا۔ الرجلُ کلام پر نقص وارد کرنا۔ مقاومت کرنا۔ دوسرے کی طرح کام کرنا۔ ہٗ فِي المَسِيْرِ۔ چلنے میں برابری کرنا۔ عَارَضَ الرجلُ۔ راہ میں ایک جانب ہوا۔ کہتے ہیں "عَارَضَهٗ فَعَرَضَهٗ" اس نے معارضہ میں مقابلہ کیا اور غالب رہا۔

تَعَرَّضَ۔ الأَمْرُ، لِلأَمْرِ، إِلَى الأَمْرِ۔ درپے ہونا۔ طلب کرنا۔ الشيءُ۔ ٹیڑھی ہونا۔ ایک جانب کو ظاہر کرنا۔ فاسد ہونا۔
تَعَارَضَ۔ الرَجُلَانِ۔ ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔
اِعْتَرَضَ۔ چوڑائی میں ہونا۔ لَهٗ۔ منع کرنا۔ البَعِيْرَ۔ سرکش اونٹ پر سوار ہونا۔ لَهٗ بِسَهْمٍ۔ سامنے آ کر تیر مارنا۔ عِرْضَهٗ۔ عیب نکالنا۔ آبرو گھٹانا۔ دُوْنَ الشيءِ۔ حائل ہونا۔ روک لینا۔ القَائِدُ الجُنْدَ۔ ایک ایک کر کے پیش کرنا۔ عليهِ مِنْ قولٍ أو فعلٍ۔ اعتراض کرنا۔ خطا کی طرف منسوب کرنا۔ الشيءُ۔ تکیف کرنا۔ کہتے ہیں "عَرَضَهٗ فَاعْتَرَضَ" اس نے پیش کیا، تو وہ پیش ہوا۔
اِسْتَعْرَضَ۔ چوڑی چیز طلب کرنا۔ الشيءَ۔ پیش کرنے کو کہنا۔ ہٗ۔ کسی سے کہا کہ جو کچھ ہے دکھاؤ۔ القَوْمَ۔ بغیر دریافتِ حال قتل کرنا۔ کہتے ہیں "اِسْتَعْرَضَ يُعْطِيْ مَنْ أَقْبَلَ أو أَدْبَرَ" بغیر سوال کے ہر آنے جانے والے کو دیتا ہے۔
اِسْتَعْرِضِ العَرَبَ۔ جس عرب سے چاہو، دریافت کرلو۔
العَرْضُ۔ اسباب، سامان۔ ج۔ عُرُوْضٌ پہاڑ یا پہاڑ کا پہلو۔ بڑا لشکر، چوڑائی، وسعت، جنون، وادی، بہت ٹڈیاں۔ بادل۔ مِنَ اللَّيْلِ۔ رات کا ایک حصہ۔ ج۔ عُرُوْضٌ، عِرَاضٌ، أَعْرَاضٌ جزا سزا کا دن۔
العَرْضُ۔ التجا۔ گذارش۔ کہتے ہیں "الشيءُ عَرْضَ عَيْنِيْ" چیز میری نگاہ کے سامنے ہے۔ اِشْتَرَيْتُ المَتَاعَ

بِعَرْضٍ: سامان کو سامان کے بدلے خریدا۔ وعَرْضُ الحَالِ عند الکُتَّابِ حاکم کو درخواست دینا۔ جمع کے لیے عُرُوْضُ الأَحْوَالِ بولتے ہیں۔ أَعْرَاضُ الشَّجَرِ۔ درخت کی پھنگیاں۔
العِرْضُ۔ اچھی خصلت۔ عزت، باعثِ عزت و فخر۔ ج۔ أَعْرَاضٌ۔ کہتے ہیں "هُوَ نَقِيُّ العِرْضِ" وہ عیب اور گالی گلوچ سے پاک ہے۔ وذَوُو العِرْضِ مِنَ القَوْمِ اشرافِ قوم سے ہے۔ " هُوَ عَرِبُ العِرْضِ" وہ خاندان کا کمینہ ہے۔
العِرْضُ۔ نفس، کہتے ہیں "أَكْرَمْتُ عنهُ عِرْضِيْ" میں نے اس سے اپنے نفس کو بچایا۔ جسم، جسم کی بو۔ مسامات، وادی۔ شہر کا کنارہ۔ وہ وادی جس میں درخت پانی اور آبادی ہو۔ ج۔ عُرْضَانٌ۔ بہت ٹڈیاں، بڑا لشکر۔ بڑا بادل۔ العِرْضُ مِنَ النَاسِ۔ بیہودگی سے پیش آنے والا۔
العُرْضُ۔ جانب، کنارہ، دامنِ کوہ۔ مِنَ البَحْرِ أو النَهْرِ۔ سمندر یا دریا کا بیچ۔ ۔ مِنَ الحَدِيْثِ۔ بہتر اور بڑی بات ۔ مِنَ السَيْفِ أو العُنُقِ۔ تلوار یا گلے کی ایک جانب۔ کہتے ہیں "نَظَرَ إِلَيْهِ عَنْ عُرْضٍ وكَلَّمَهٗ عَنْ عُرْضٍ" گوشہ چشم سے دیکھا اور ایک جانب ہو کر بات کی۔ خَرَجُوْا يَضْرِبُوْنَ النَاسَ عَنْ عُرْضٍ۔ نکل کر مارنا شروع کر دیا اور پرواہ نہ کی کہ کس کو مار رہے ہیں، اور کیوں مار رہے ہیں۔ اِضْرِبْ بِهٖ عُرْضَ الحَائِطِ۔ دیوار کے ایک گوشہ میں پھینک دو اور اعراض کرو۔ هُوَ مِنْ عُرْضِ النَاسِ۔ وہ معمولی لوگوں میں سے ہے۔
العَرَضُ۔ متاع۔ سامان، عارضہ، غیر دائمی۔

کہتے ہیں "هٰذَا الْأَمْرُ عَرَضٌ" یہ
امر زائل ہونے والا ہے۔ بخشش۔
غنیمت۔ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ۔ جو قائم
بالذات نہ ہو۔ کسی جوہر کے ساتھ قائم
ہو۔ ج۔ أَعْرَاضٌ۔ کہتے ہیں "فَعَلَهُ
عَرَضًا" بغیر سوچے سمجھے کیا۔
الْعِرْضَةُ۔ پیش کرنے کی نوعیت۔ الْعِرْضُ کا
مؤنث ہے۔ بیہودگی سے پیش آنے والی
عورت۔
الْعُرْضَةُ۔ ہمت، کشتی لڑنے کا داؤ پیچ۔
ارادہ، نشانہ، قوت۔ کہتے ہیں "هُوَ
عُرْضَةٌ لِكَذَا" وہ اس کی طاقت رکھتا
ہے۔ هُوَ عُرْضَةٌ لِلنَّاسِ۔ وہ
لوگوں کے طعن وتشنیع کا نشانہ ہے۔
هُوَ عُرْضَةٌ لِلْكَلَامِ۔ وہ اعتراضات
کا نشانہ ہے۔ جَعَلْتُهُ عُرْضَةً۔
میں نے اسے نشانہ بنایا۔
الْعُرْضِيُّ۔ جو زین پر قائم نہ رہ سکے۔
مِنَ الْإِبِلِ۔ سرکش اونٹ جو ابھی اچھی
طرح نہ سدھایا گیا ہو۔
الْعِرَاضُ۔ جانب، گوشہ، کنارہ۔ حصہ۔
اونٹ کے ران کی چوڑائی میں علامت
کے لیے نشان۔ عِرَاضُ الْحَدِيثِ۔
بڑی اور بہتر بات۔ ج۔ عُرُضٌ۔
الْعُرَاضُ والْعُرُضُ۔ چوڑا۔
الْعُرَاضَةُ۔ عُرَاضٌ کا مؤنث، وہ ہدیہ جو
مسافر پیش کرے۔
الْعِرِّيضُ۔ جو شر کے ساتھ پیش آئے۔
الْعَرُوضُ۔ اشعار کا وزن، مصرعہ اولیٰ کا
جزو آخر۔ سرکش اونٹنی جو ابھی سدھائی
نہ گئی ہو۔ ج۔ أَعَارِيضُ۔ مکہ ومدینہ
ومضافات کے گوشہ۔ دامن کوہ کا راستہ
بادل، بہت چیز۔ چلنے میں سامنے کی جگہ
۔ مِنَ الْكَلَامِ۔ مضمون، کہتے ہیں۔
"هٰذِهِ الْمَسْأَلَةُ عَرُوضُ هٰذِهِ"
یہ مسئلہ اس کی نظیر ہے۔
الْعَرُوضِيُّ۔ علم عروض کا عالم۔
الْعَارِضُ۔ خد۔ رخسارہ، بادل، پہاڑ، عارضی
چیز۔ کہتے ہیں "عَرَضَ عَارِضٌ" مانع
نے روک دیا۔
الْعَارِضَةُ۔ مؤنث الْعَارِضُ۔ وہ دانت
جو منہ کے عرض میں ہیں۔ وہ دانت جو
ہنستے وقت ظاہر ہوتے ہیں۔ پیش آنے
والی بات۔ دروازے کے اوپر کی لکڑی۔
جس میں دروازہ گھومتا ہے۔ رخسارہ۔
گوشہ۔ حاجت۔ ج۔ عَوَارِضُ۔
الْعَوَارِضُ۔ مکان کی چھت کی لکڑیاں جو
عرض میں رکھی ہوئی ہوں۔
الْعَارِضَةُ۔ عمدہ رائے، کلام کی تنقیح۔
کہتے ہیں "فُلَانٌ ذُو عَارِضَةٍ" فلاں
شخص صاحب بیان، فی البدیہہ کہنے
والا اور فصیح ہے۔
الْعَرِيضُ۔ چوڑا۔ ج۔ عِرَاضٌ۔ دُعَاءٌ
عَرِيضٌ۔ لمبی چوڑی دعا۔ هُوَ
عَرِيضُ الْبِطَانِ۔ وہ مالدار ہے۔
الْعَرِيضُ۔ خصی بکرا۔
الْعَرِيضَةُ۔ مؤنث الْعَرِيضُ۔ کیفیت کا
پیش کرنا۔
التَّعْرِيضُ۔ فِي الْكَلَامِ۔ دوسرے پر ڈھال
کر بات کرنا۔
الْمِعْرَاضُ۔ توریہ کرنا۔ مِنَ الْكَلَامِ۔ مضمون،
بغیر پر کا تیر جس کا درمیانی حصہ موٹا ہو۔
ج۔ مَعَارِيضُ۔
الْمَعْرِضُ۔ پیش کرنے کی جگہ۔ مصنوعات کے
پیش کرنے کی جگہ۔ کہتے ہیں "ذَكَرْتُهُ
فِي مَعْرِضِ كَذَا"
الْمِعْرَضُ۔ دلہن کی شب عروسی کے کپڑے۔
الْكَلَامُ الْمُعَرَّضُ۔ مبہم کلام۔ ج۔ مَعَارِيضُ
و مَعَارِضُ۔ کہتے ہیں "إِنَّ فِي
الْمَعَارِيضِ لَمَنْدُوحَةً عَنِ الْكَذِبِ"
تعریض میں جھوٹ سے بچنے کی گنجائش ہے۔
الْمَعْرُوضُ۔ عرضی جو حکام کے سامنے پیش
کی جائے۔
عَرَطَ (ن)، عَرْطًا، إِعْتَرَطَ عِرْضَ فُلَانٍ۔
غیبت کرنا۔ إِعْتَرَطَ الرَّجُلُ۔ دور
چلا جانا۔
عُرَيْطٌ وأُمُّ عُرَيْطٍ وأُمُّ الْعُرَيْطِ۔ بچھو۔
الْعَرْطَنِيثَا۔ بخور مریم کی جڑ۔
عَرْعَرَ۔ الْقَارُورَةَ۔ شیشی بند کرنا۔
کارک لگانا۔ کارک علیحدہ کرنا۔ الْعَيْنَ
آنکھ پھوڑ دینا۔
الْعَرْعَرُ۔ ایک درخت سرو کی مانند۔ واحد
عَرْعَرَةٌ۔
الْعُرَاعِرُ۔ بدخلقی، کہتے ہیں "رَكِبَ عُرْعُرَهُ"
بدخلق ہوا۔ نتھنوں کے بیچ کا حصہ۔ پیڑو۔
الْعُرْعُرَةُ والْعَرْعَرَةُ۔ بوتل کا کارک۔
عُرْعُرَةُ الْجَبَلِ۔ پہاڑ کی چوٹی۔ ج۔
عَرَاعِرُ۔
الْعُرَاعِرُ۔ شریف سردار۔ مِنَ الْإِبِلِ۔
موٹا اونٹ۔ ج۔ عَرَاعِرُ۔ الْعَرَاعِمُ
کوہان کے کنارے۔
الْعَارُورَةُ۔ منحوس مرد۔ گندا مرد۔ بے کوہان
والا اونٹ۔
عَرَفَ (ض)، عِرْفَةً، عِرْفَانًا، عِرِفَّانًا،
مَعْرِفَةً۔ الشَّيْءَ۔ پہچاننا۔ جاننا۔
بِذَنْبِهِ۔ اقرار کرنا۔ هُ۔ بدلہ دینا۔
لِلْأَمْرِ۔ صبر کرنا۔
عَرَفَ (ن)، عِرَافَةً۔ عَلَى الْقَوْمِ۔
چودھری ہونا۔ قوم کا انتظام کرنا۔ قوم
کی سیاست کرنا۔ عَرْفًا الْفَرَسَ۔
گھوڑے کے ایال کاٹنا۔
عَرُفَ (ك)، عَرَافَةً۔ چودھری ہونا۔
عَرْفًا وعَرَافَةً۔ بہت خوشبو لگانا
خوشبو عمدہ ہونا۔
عَرِفَ (س)، عَرْفًا۔ خوشبو چھوڑ دینا۔

عُرِفَ ۔ الرجلُ ۔ ہتھیلی میں پھوڑا ہونا۔ صفت مَعْرُوْفٌ ۔

عَرَّفَ الشیءَ ۔ خوشبودار کرنا۔

عَرَّفَهُ الامرَ ۔ واقف کرانا۔

عَرَّفَهُ ۔ بِفُلانٍ ۔ تعارف کرانا۔ عَرَّفَ لِلضَّالَّةِ ۔ گم شدہ چیز کو ڈھونڈنا۔

الطعامَ ۔ سالن زیادہ کرنا۔ الاسمَ نکرہ کو معرفہ بنانا۔ الحُجّاجَ ۔ حاجیوں کا عرفہ میں ٹھہرنا۔ وأعْرَفَ ۔

فلانًا ۔ خطا پر مطلع کرنا اور معاف کرنا۔

أعْرَفَ الفرسُ ۔ گھوڑے کا لمبے ایال والا ہونا۔

تَعَرَّفَ ۔ الاسمُ ۔ نکرہ کا معرفہ بننا۔

الشیءَ ۔ طلب کرنے کے بعد پہچان لینا۔

الضالّةَ ۔ گمشدہ کو تلاش کرنا۔ بِفُلانٍ آشنا ہونا۔ الیہ ۔ واقف کرنا۔

تَعارَفَ القومُ ۔ ایک دوسرے کو پہچاننا۔

اِعْتَرَفَ ۔ بالشیءِ ۔ اقرار کرنا۔ ذلیل ہونا تابعدار ہونا۔ الشیءَ پہچاننا ۔ بہ ۔ رہنمائی کرنا۔ الرجلُ ۔ دریافت کرنا۔

الیہ ۔ نام اور حال کی اطلاع کرنا۔

لِلامرِ ۔ صبر کرنا۔ الضالّةَ ۔ ملکیت ظاہر کرنے کے لیے اس کے اوصاف بتانا۔

اِسْتَعْرَفَ ۔ الشیءَ ۔ پہچاننا۔ اِلی فُلانٍ واقفیت کے لیے نسبت بیان کرنا۔

اِعْرَوْرَفَ ۔ لِلشَّرِّ ۔ برائی کے لیے آمادہ ہونا۔ الفرسُ ۔ گھوڑے کا ایال والا ہونا ۔ البحرُ ۔ سمندر کی موجیں بلند ہونا۔

النخلُ ۔ درخت خرما کا گنجان ہونا۔

الدمُ ۔ خون جھاگ والا ہونا۔ الراکبُ الفرسَ ۔ گھوڑے کی ایال پر سوار ہونا۔

الرجلُ ۔ درخت خرما پر چڑھنا۔

العَرْفُ ۔ بو۔ اکثر اس کا استعمال خوشبو کے لیے ہوتا ہے۔ کہتے ہیں "مَا أطْيَبَ عَرْفَهُ" اس کی خوشبو کتنی اچھی ہے۔

العُرْفُ ۔ بخشش ۔ بھلائی ، عطیہ ، اقرار ۔ کہتے ہیں "لَهُ عَلَيَّ أَلْفٌ عُرْفًا" میرے اوپر اس کے ہزار احسان ہیں ۔ مجھے اس کا اقرار ہے۔ ایال ، مرغ کی کلغی ۔ نیکی ۔

العُرْفُ ۔ موج ، اونچی جگہ ، آگے پیچھے ۔ کہتے ہیں "جاءَ القومُ عُرْفًا" قوم آگے پیچھے آئی ۔ ج ۔ عُرَفٌ و أعْرافٌ ۔

العُرْفُ ۔ اصطلاح ، تسلیم شدہ باتیں ۔

عُرْفُ اللِّسانِ ۔ اصطلاح لغوی ۔

عُرْفُ الشَّرْعِ ۔ اصطلاحِ شرعی ۔

العُرْفُ والعِرْفُ ۔ صبر ۔

العُرُفُ ۔ ایال ، ریت کی اونچی جگہ ۔

العُرْفَةُ ۔ ہوا ۔ ہتھیلی کا زخم د ۔ والعِرْفَةُ ، دریافتِ سوال ۔

العُرْفَةُ ۔ دو چیزوں کی درمیانی حد ۔ ریت کی اونچی جگہ ۔ ج ۔ عُرَفٌ ۔

عَرَفَةُ ۔ مکہ کے قریب ایک پہاڑ کا نام ۔ نویں ذی الحجہ ۔

عَرَفاتٌ ۔ مکہ سے بارہ میل کے فاصلہ پر ایک پہاڑی جو حاجیوں کے لیے نویں تاریخ ذی الحجہ میں وقوف کرنے کی جگہ ہے نسبت کے لیے عَرَفِيٌّ آتا ہے ۔

العِرَافَةُ ۔ پیشۂ نجوم ۔

العَرّافُ ۔ نجومی ، طبیب ۔

العِرْفانُ ۔ مص ۔ معروف ۔

العِرِفّانُ والعُرُفّانُ ۔ اقرار کرنے والا ۔ بتانے والا ۔

الاِعْتِرافُ ۔ مص ۔ پادری کے سامنے اقرار گناہ کرنا ۔

العارِفُ ۔ فا ۔ صبر کرنے والا ۔ کہتے ہیں ۔ "هٰذا أمْرٌ عارِفٌ" یعنی معروف ہے

العارِفَةُ ۔ مؤنث عارف ۔ معروف ، عطیہ ۔ ج ۔ عَوارِفُ ۔

العَرُوفُ ۔ عارف ۔ صبر کرنے والا ۔ ج ۔ عُرُفٌ ۔

العَرُوفَةُ ۔ جاننے والا ۔ عالم ۔

العَرِيفُ ۔ جاننے والا ۔ عالم ۔ اپنے ساتھیوں کا تعارف کرانے والا ۔ قوم کے معاملات کی دیکھ بھال کرنے والا ۔ نقیب ، اور یہ رئیس سے چھوٹا ہوتا ہے ، اسی سے ہے ۔ عَرِيفُ المَكاتِبِ ۔ مانیٹر ۔ ج ۔ عُرَفاءُ

أمْرٌ عَرِيفٌ ۔ امر معروف ۔

الأعْرَفُ ۔ اسم تفضیل ، کلغی والا ۔ ایال والا ۔

حَزْنٌ أعْرَفُ ۔ بلند جگہ ۔

العَرْفاءُ ۔ مؤنث أعْرَف ۔ بجو ۔ قُلَّةٌ عَرْفاءُ ۔ بلند چوٹی ۔ ج ۔ عُرْفٌ ۔

الأعْرافُ ۔ بہشت و جہنم کے درمیان ایک مقام ہے ، ایک قسم کی کھجور کا پیڑ ۔

أعْرافُ الرِّياحِ والسَّحابِ ۔ ابتدائی ہوائیں ، بلند بادل ۔ أعْرافُ الحِجابِ والرَّمْلِ ۔ حجاب اور ریت کی بلندیاں ۔ الأعْرافُ ۔ کلامِ پاک کی ایک سورۃ کا نام ہے ۔

المَعْرِفَةُ ۔ حقیقت کو پالینا ۔

المَعْرَفُ والمَعْرِفُ ۔ چہرہ ۔ چہرے کے محاسن ۔ ج ۔ مَعارِفُ ۔ کہتے ہیں "هُمْ غُرُّ المَعارِفِ شُمُّ المَراعِفِ" وہ روشن چہرے اور اونچی ناک والے ہیں ۔

المَعارِفُ ۔ علوم ۔

مَعارِفُ الرجلِ ۔ شناسا لوگ ۔ کہتے ہیں "هُوَ مِنَ المَعارِفِ" وہ مشہور لوگوں سے ہے ۔

المَعْرَفَةُ ۔ ایال کے اگنے کی جگہ ۔ ج ۔ مَعارِفُ ۔

المَعْرُوفُ ۔ مفع ۔ مشہور ، خیر ، رزق ، احسان

أرضٌ مَعْرُوفَةٌ ۔ اچھی بو والی زمین ۔

العَرْفَجُ ۔ ایک درخت جو نرم زمین میں اگتا ہے ۔ ج ۔ عَرافِجُ ۔

العَرافِجُ ۔ وہ ریت جس میں راہ نہ ہو ۔

عَرِقَ (ن) ، عَرَقًا ومَعْرَقًا ۔ العَظْمَ ۔

ہڈی کے اوپر سے سارا گوشت کھا جانا کہتے ہیں " عَرَقَتْهُ الْخُطُوبُ " مصائب نے اس کو چاروں طرف سے گھیر لیا۔ الطریقَ۔ مسافت طے کرنا (۔ عَرْقًا و عُرُوقًا) فی الارضِ۔ سفر کرنا۔

عَرِقَ عَرَقًا۔ دُبلا ہونا، کم گوشت ہونا۔

عَرِقَ (س) عَرَقًا۔ پسینہ آنا۔ صفت۔ عَرِقٌ ۔ الحائطُ۔ دیوار تر ہونا۔ الرجلُ کاہل ہونا۔

عَرَّقَ۔ پسینہ لانا۔ عَرَّقَ و اَعْرَقَ۔ الشجرُ۔ لمبی جڑ والا ہونا۔ عَرَّقَ و اَعْرَقَ الخمرَ۔ شراب میں تھوڑا سا پانی ملانا۔ عَرَّقَ و اَعْرَقَ الاِناءَ۔ برتن میں تھوڑا پانی ڈالنا۔ اَعْرَقَ الرجلُ۔ عراق کی طرف ہونا۔ خاندانی شریف ہونا۔

اِعْتَرَقَ الشجرُ۔ لمبی جڑ والا ہونا۔ العظمَ۔ ہڈی کا گوشت سب کھا لینا۔

۔ القومُ۔ عراق کی طرف جانا۔ کہتے ہیں تَعَرَّقَتْهُ الخُطُوبُ۔ مصائب نے اس کو چاروں طرف سے گھیر لیا۔

اِسْتَعْرَقَ۔ پسینہ لینے کے لیے گرمی کے درپے ہونا۔ الشجرُ۔ لمبی جڑ والا ہونا۔

العَرْقُ۔ ہڈی جس سے گوشت اتار لیا گیا ہو۔ ج۔ عِرَاقٌ و عُرَاقٌ۔

العِرْقُ۔ اصل۔ مِنَ البدنِ۔ رگ۔ دشوار گذار پہاڑ۔ چھوٹا پہاڑ، تھوڑا پانی۔ شور زمین۔ دودھ، اولاد کثیر، ریت کی باریک اور لمبی دھاری۔ ج۔ عُرُوقٌ و اَعْرَاقٌ و عِرَاقٌ۔ داءُ عِرْقِ النَّسَاءِ۔ درد کی ایک قسم جو ران سے شروع ہو کر گھٹنے یا قدم تک پہنچتا ہے۔

العَرَقُ۔ پسینہ۔ دیوار کی تری، دودھ چونکہ رگوں سے کھنچ کر تھن میں پہنچتا ہے

دیوار میں کچی اینٹوں یا پتھروں کی قطار۔ عوام اسے مِدْمَاکْ کہتے ہیں۔ پہاڑ کے راستے ایک قطار میں اونٹوں کے چلنے کے نشان۔ دوڑ۔ کہتے ہیں۔ "جَرَی الفرسُ عَرَقًا و عَرَقَیْنِ"۔ گھوڑا ایک یا دو مرتبہ دوڑا۔ مِنَ التمرِ۔ کھجور کا رس۔ عَرَقُ الخلالِ۔ دوست کا عطیہ۔ عرق کا استعمال شراب کے لیے بھی ہوتا ہے۔ کہتے ہیں "لَقِیْتُ مِنْهُ عَرَقَ القِرْبَةِ و تَجَشَّمْتُ اِلَیْکَ عَرَقَ القِرْبَةِ"۔ شدت اور مشقت سے کنایہ کرتے ہیں۔ مطلب یہ کہ میں نے ایسی مشقت اٹھائی، جیسے مشک کا اٹھانے والا اٹھاتا ہے کہ اس کو بوجھ کی وجہ سے پسینہ آجاتا ہے۔

العَرَقِیَّةُ۔ عمامہ اور ٹوپی کے نیچے کا کپڑا۔

العَرِقُ و العُرَقَةُ۔ بہت پسینہ والا۔

العَرْقَةُ۔ اسم مرة۔ گوشت کا ٹکڑا۔ پہاڑی راستہ۔

العِرْقَةُ۔ اصل۔ درخت کی جڑ کا ریشہ۔ ج۔ عِرَقٌ و عِرَقَاتٌ۔

العَرْقَاةُ و العِرْقَاةُ۔ اصل۔ درخت کی جڑ کا ریشہ۔

العَرْقَاةُ و العَرْقُوَةُ۔ ڈول کے منہ کی لکڑی۔ ج۔ العَرَاقِیُّ۔

العَرَقَةُ۔ دیوار میں کچی اینٹوں یا پتھر کی قطار گھوڑوں یا پرندوں کی قطار۔ شہتیر۔ دھنی، خیمہ کے ارد گرد کا پھندا۔ ج۔ عَرَقٌ و عَرَقَاتٌ۔

العَرِیْقُ و المُعْرِقُ۔ شرافت خاندان۔ کمینہ پن۔ غلامٌ عَرِیْقٌ۔ دبلا لڑکا۔ و الاَعْرَاقُ (صاحب اصل)۔ کہتے ہیں۔ "هُوَ اَعْرَقُ مِنْکَ فِی کَذَا"۔ وہ تم سے زیادہ فلاں چیز میں صاحب اصل ہے۔

العِرَاقُ۔ طول میں سمندر کا کنارہ۔ ترکا جوف

۔ مِنَ الدارِ۔ گھر کا صحن۔ مِنَ الظُّفُرِ ناخن کے آس پاس کا گوشت۔ مِنَ الاُذُنِ۔ کان کا گھیرا۔ مِنَ النهرِ۔ ندی کا کنارہ۔ ج۔ اَعْرِقَةٌ، عُرُقٌ، عُرُوقٌ۔ والعِرَاقُ۔ ملک عراق جو عبادان سے موصل تک طولاً اور قادسیہ سے حلوان تک عرضاً ہے۔ العِرَاقَانِ۔ کوفہ، بصرہ۔

العُرَاقُ۔ وہ ہڈی جس کا گوشت کھا لیا گیا ہو، کثیر باران۔ عُرَاقُ الثَّرَی۔ روئیدگی بارش کے بعد کی۔

العُرَاقَةُ۔ کثیر بارش۔

العَوَارِقُ۔ داڑھیں۔

المِعْرَقُ۔ وہ چیز جس سے ہڈی کا گوشت اتاریں، چھری وغیرہ۔

رجلٌ مُعَرَّقٌ و مَعْرُوقُ العظامِ۔ دُبلا۔

عَرْقَبَ۔ الرجلُ۔ حیلہ کرنا۔ الدابۃَ۔ کونچیں کاٹنا۔ کھڑا کرنے کے لیے کونچیں اٹھانا۔

تَعَرْقَبَ۔ حیلہ کرنا، عرقوب کے مانند ہونا۔ عَنِ الاَمرِ۔ باز رہنا۔ پہاڑی کی تنگ راہوں میں چلنا۔ لِخَصْمِهِ۔ دشمن کے لیے مخفی طریقہ اختیار کرنا۔

العُرْقُوبُ۔ کونچ، ایڑی کے اوپر کا پٹھا۔ وادی کا موڑ، پہاڑی راہ۔ حیلہ۔ ج۔ عَرَاقِیبُ۔ عَرَاقِیبُ الاُمُورِ۔ مشکل کام۔ عُرْقُوب ایک شخص کا نام ہے جو جھوٹ اور وعدہ خلافی میں مشہور تھا۔

عَرْقَصَ الغلامُ۔ لڑکے کا ناچنا۔ عَرْقَصَتِ الحَیَّةُ۔ سانپ کا رینگنا۔

عَرْقَلَ۔ توسط سے ہٹ جانا۔ الاَمرَ۔ دشوار کر دینا۔ علیہ الکلامَ۔ ٹیڑھا کرنا۔

تَعَرْقَلَ۔ الاَمرُ۔ پیچیدہ ہونا۔ الکلامُ۔ ٹیڑھا ہونا۔

العِرْقَالُ۔ گمراہ، کج رو۔

الْعَطَّارُ۔ بہت خوشبو والا۔ عطر بیچنے والا۔ اس پیشہ کو الْعِطَارَةُ کہتے ہیں۔
الْمِعْطَارُ و الْمِعْطِيرُ۔ بہت خوشبو والا۔ (مذکر و مؤنث کے لیے)
عُطَارِدُ۔ بدھ ستارہ، فارسی میں اسے دبیر فلک کہتے ہیں۔ (منصرف اور غیر منصرف دونوں طرح آتا ہے)
عَطَسَ (ن ض)، عَطْسًا و عُطَاسًا چھینکنا ۔ الصُّبْحُ ۔ پو پھٹنا۔ روشن ہونا۔ کہتے ہیں "عَطَسَ فُلَانٌ و عَطَسَتْ بِهِ اللُّجُمُ" یعنی مر گیا۔
عَطَّسَ۔ چھینکوانا۔
الْعَاطِسُ۔ فا۔ سامنے سے آنے والا، ہرن صبح۔
الْعَاطُوسُ۔ ناس۔ عوام عُطُوسٌ کہتے ہیں ایک منحوس چوپایہ۔
الْمَعْطَسُ والْمَعْطِسُ۔ ناک۔ ج۔ مَعَاطِسُ۔ کہتے ہیں "اُرْغِمَتِ الْمَعَاطِسُ" دشمن مغلوب ہوگئے۔
عَطِشَ (س)، عَطَشًا۔ پیاسا ہونا۔ إِلَيْهِ۔ مشتاق ہونا۔ صفت عَطْشَانُ۔ ج۔ عِطَاشٌ، عَطْشَى و عُطَاشَى۔ مؤنث عَطْشَى و عَطْشَانَةٌ۔ ج۔ عِطَاشٌ۔
أَعْطَشَهُ و عَطَّشَهُ۔ پیاسا کرنا۔ أَعْطَشَ الرَّجُلُ۔ پیاسے جانور والا ہونا۔
عَاطَشَهُ، فَعَطَشَهُ، پیاس لگنے میں غلبہ کرنا اور غالب ہونا۔ صفت مفعول مَعْطُوشٌ۔
تَعَطَّشَ۔ پیاسا بننا۔
الْعَطِشُ و الْعَطْشُ۔ پیاسا۔ مؤنث۔ عَطِشَةٌ و عَطْشَةٌ۔
الْعُطَاشُ۔ ایک بیماری جس میں پیاس نہیں بجھتی۔
الْمَعْطَشُ۔ پیاس کا وقت۔ ج۔ مَعَاطِشُ۔
الْمَعْطَشَةُ۔ زمین جہاں پانی نہ ہو۔ ج۔ مَعَاطِشُ۔
الْمِعْطَاشُ۔ بہت پیاسا (مذکر و مؤنث)
عَطْعَطَ الْقَوْمُ عَطْعَطَةً۔ لڑائی وغیرہ میں چیخ پکار کرنا۔ عَطْعَطَ الْكَلَامَ۔ گفتگو کو خلط ملط کر دیا۔
عَطَفَ (ض)، عَطْفًا و عُطُوفًا ۔ إِلَيْهِ۔ مائل ہونا۔ عَلَيْهِ ۔ مہربانی کرنا۔ عَنْهُ۔ پھرنا۔ هُ عَنِ الْأَمْرِ۔ ہٹا دینا۔ عَطَفَ الْعِنَانَ۔ لگام پھیرنا۔ كَلِمَةً عَلَى أُخْرَى۔ حروف عطف سے ایک کلمہ کو دوسرے کے ساتھ جوڑ دینا۔ الْوِسَادَةَ۔ تکیہ کو دوہرا کرنا۔ الشَّيْءَ۔ جھکانا، موڑنا۔ عَطَفَتِ النَّاقَةُ عَلَى وَلَدِهَا۔ اونٹنی کا اپنے بچہ پر مہربان ہونا۔ اور اس کا دودھ بہنا۔ عَطَفَ اللهُ قَلْبَهُ و بِقَلْبِهِ۔ دل کو مہربان کر دینا۔
عَطِفَ (س)، عَطَفًا۔ لمبی پلکوں والا ہونا۔
عَطَّفَ۔ الْوِسَادَةَ۔ تکیہ کو دوہرا کرنا۔ النَّاقَةَ عَلَى وَلَدِهَا۔ مہربان کرانا۔ الشَّيْءَ۔ جھکانا۔
تَعَطَّفَ۔ جھکنا اور مائل ہونا۔ عَلَيْهِ۔ رحمدل ہونا اور احسان کرنا۔ الثَّوْبَ و بِالثَّوْبِ۔ اوڑھنا۔
إِعْتَطَفَ۔ الثَّوْبَ۔ اوڑھ لینا۔
إِنْعَطَفَ۔ مڑنا۔
تَعَاطَفَ۔ الْقَوْمُ۔ بعض کا بعض پر مہربانی کرنا۔ فِي مِشْيَتِهِ۔ ناز کے ساتھ سر ہلاتے چلنا۔
إِسْتَعْطَفَهُ۔ مہربانی طلب کرنا۔ رحم چاہنا۔
الْعَطْفُ۔ کجی، جھکاؤ۔
الْعِطْفُ۔ بغل۔ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ۔ ہر چیز کا کنارہ۔ عِطْفُ الْقَوْسِ۔ کمان کا کنارہ۔
عِطْفَا الرَّجُلِ۔ مرد کے دونوں پہلو۔ ج۔ أَعْطَافٌ و عِطَافٌ و عُطُوفٌ۔
کہتے ہیں "ثَنَى عَلَيَّ عِطْفَهُ" مجھ سے اعراض کیا اور زیادتی کی۔ هُوَ يَنْظُرُ فِي عِطْفَيْهِ۔ متکبر ہے۔ مَرَّ ثَانِيَ عِطْفِهِ۔ تکبر کے ساتھ چلا۔
الْعِطْفَةُ۔ انگور کی بیل کے لٹکے ہوئے حصے۔
الْعَطَفُ۔ پلکوں کی درازی۔ درخت پر لپٹنے والی بیل۔ عشق پیچاں۔ واحد۔ عَطَفَةٌ۔
الْعِطَافُ۔ چادر، ازار، تلوار۔ ج۔ عُطُفٌ و أَعْطِفَةٌ۔
الْعَاطِفُ۔ فا۔ ازار۔ گھوڑ دوڑ کا چھٹا گھوڑا۔ ج۔ عُطُفٌ، و عَطَفَةٌ۔ و الْعَاطِفُ عِنْدَ النُّحَاةِ۔ حروف عطف، جیسے واؤ، فا، ء، حتّٰی وغیرہ۔
الْعَاطِفَةُ۔ مؤنث عَاطِف۔ شفقت۔ ج۔ عَاطِفَاتٌ و عَوَاطِفُ۔
الْعَطِيفُ ۔ مِنَ النِّسَاءِ۔ نازک فرمانبردار عورت۔
الْعَطِيفَةُ۔ کمان۔ ج۔ عَطَائِفُ۔
الْعَطُوفُ۔ مہربان، محسن۔ اِمْرَأَةٌ عَطُوفٌ خاوند اور بچوں سے محبت کرنے والی۔ ج۔ عُطُفٌ۔ (ر۔ الْعَاطُوفُ)، پھندا جس میں ٹیڑھے سرے کی لکڑی لگی ہو۔ ج۔ عَوَاطِيفُ۔
قَوْسٌ عَطِفَةٌ۔ ٹیڑھی کمان۔
الْمِعْطَفُ۔ چادر، تلوار۔ ج۔ مَعَاطِفُ۔
مُنْعَطَفُ الْوَادِي و مُنْعَطَفُهُ۔ وادی کا موڑ۔
الْمَعْطِفُ۔ گلا۔ ج۔ مَعَاطِفُ۔
عَطِلَ (س)، عَطَلًا۔ الرَّجُلُ مِنَ الْمَالِ وَالْأَدَبِ وكَذَا الْقَوْسُ مِنَ الْوَتَرِ وَالْفَرَسُ مِنَ الرَّسَنِ۔ خالی ہونا۔ صفت۔ عَاطِلٌ، عُطُلٌ، عُطْلٌ۔ ج۔ أَعْطَالٌ۔
عَطِلَتْ (س)، و عَطَلَتْ (ن)، عَطَلًا و عُطُولًا۔ الْمَرْأَةُ۔ عورت کا بے زیور

ہونا۔ صفت عَاطِلٌ و عَاطِلَۃٌ و
عُطُلٌ۔ ج۔ عَاطِلَاتٌ و عَوَاطِلُ و
عُطَّلٌ و اَعْطَالٌ۔
عَطَلَ (ن) عَطَالَۃً۔ الاَجِیْرُ۔ مزدور کا
بیکار ہونا۔
عَطَّلَ۔ الشَّیءَ۔ بیکار چھوڑ دینا۔ المَرْأَۃَ۔
زیور اتار لینا۔ القَوْسَ۔ کمان سے
تانت نکال لینا۔ عَطِلَتِ الاِبِلُ۔
بغیر چرواہے کے ہونا۔ عَطَّلَ الاِبِلَ۔
بن چرواہے کے چھوڑ دینا۔ البِئْرَ۔
کنویں پر جانا چھوڑ دینا، ہر وہ چیز جس کو
رائج کر کے چھوڑ دیا ہو۔ اس پر تعطیل کا
اطلاق ہوتا ہے۔ کہتے ہیں: "عُطِّلَتِ
الحُدُوْدُ والثُّغُوْرُ" سرحدیں بلا
محافظ چھوڑ دی گئیں۔ عُطِّلَتِ
المَزَارِعُ۔ کھیتیاں جوتی بوئی نہیں
گئیں۔ عُطِّلَتِ الرَّعِیَّۃُ۔ رعیت
بغیر والی کے رہی، ایسی قوم کو مُعَطَّلُوْنَ
کہتے ہیں۔
تَعَطَّلَ۔ بیکار رہنا۔ تَعَطَّلَتْ واسْتَعْطَلَتْ۔
المَرْأَۃُ۔ عورت بے زیور ہونا۔
العَطَلُ۔ گلا، شخص کہتے ہیں "مَا اَحْسَنَ
عَطَلَہٗ"۔ اس کا قد کیسا موزوں ہے۔
العُطْلَۃُ۔ بیکاری۔
العَیْطَلُ و العَیْطَلُ۔ مذکر کھجور کے خوشے
کا تنہ۔ العَیْطَلُ۔ خوبصورت لمبی
گردن والا۔
العَطْلَاءُ۔ مِنَ النِّسَاءِ۔ بے زیور عورت۔
المِعْطَالُ۔ مِنَ النِّسَاءِ۔ بے زیور
رہنے والی عورت۔
التَّعْطِیْلُ۔ بے کار رہنا۔ مَذْهَبُ
التَّعْطِیْلِ۔ صفات الٰہی کے نہ ماننے
والوں کا مذہب۔
المُعَطِّلَۃُ۔ مذہب تعطیل کے ماننے والے۔
اِعْتَطَمَ۔ الرَّجُلُ۔ ہلاک ہونا۔ صفت

عَاطِمٌ و عَطِیْمٌ۔ ج۔ عُطُمٌ۔
العُطُمُ۔ دھنی ہوئی روئی۔
عَطَنَ (ن ض) عَطْنًا۔ الجِلْدَ۔ کھال کو
گوبر یا نمک میں ڈالنا۔ صفت مفعولی۔
عَطِیْنٌ و مَعْطُوْنٌ۔ (ـ عُطُوْنًا)
اونٹ سیراب ہو کر بیٹھنا۔ صفت۔
عَاطِنٌ۔ ج۔ عُطَّانٌ و عُطُوْنٌ و
عَطَنَۃٌ۔ مؤنث عَاطِنَۃٌ۔ ج۔
عَاطِنَاتٌ و عَوَاطِنُ و عُطُوْنٌ۔
عَطِنَ (س) عَطَنًا۔ الجِلْدُ۔ کھال کا نمک
یا گوبر میں سڑنا۔ صفت عَطِنٌ۔
عَطَّنَ۔ الجِلْدَ۔ کھال کو نمک یا گوبر میں
ڈالنا۔ و اَعْطَنَ۔ الاِبِلَ۔ دوبارہ
پانی پلانے کے لیے آرام دینا۔ عَطَّنَ
لِلاِبِلِ۔ اونٹ کے بیٹھنے کو جگہ بنانا۔
عَطَّنَتِ الاِبِلُ۔ اونٹ کا سیراب ہو
کر بیٹھنا۔
اِنْعَطَنَ۔ الجِلْدُ۔ کھال کا نمک یا گوبر
میں سڑنا۔
العَطَنُ و المَعْطِنُ و المَعْطَنُ۔ اونٹ
کے بیٹھنے کی جگہ، حوض کے آس پاس
بکریوں کے بیٹھنے کی جگہ۔ ج۔ مَعَاطِنُ۔
العِطَانُ۔ وہ گوبر یا نمک جس میں کھال کو
ڈالا جائے تاکہ بال الگ ہو جائیں۔
رَجُلٌ عَطِیْنٌ و عَطِیْنَۃٌ۔ بدبودار مرد۔
عَطَا یَعْطُوْ عَطْوًا۔ الشَّیءَ و اِلَیْہِ۔ لیا۔
- الیہ یَدَہٗ۔ بلند کیا۔
عَطّٰی تَعْطِیَۃً۔ الرَّجُلُ۔ جلدی کرائی۔
خدمت کی۔
اَعْطٰی اِعْطَاءً۔ ہ الشَّیءَ۔ دی۔ اَعْطَی
البَعِیْرُ۔ او اَعْطَی البَعِیْرُ بِیَدِہٖ۔
مطیع ہوا۔
عَاطٰی مُعَاطَاۃً و عِطَاءً۔ الرَّجُلَ
الشَّیءَ۔ دی۔ ۔۔ ہٗ۔ خدمت کی۔
تَعَاطٰی تَعَاطِیًا۔ الشَّیءَ۔ لینا۔ الاَمْرَ۔

مشغول ہونا۔ الرَّجُلُ۔ کسی چیز کو پکڑنے
کے لیے پاؤں کی انگلیوں پر کھڑا ہونا۔ کہتے
ہیں "تَعَاطَیْنَا فَعَطَوْتُہٗ"۔ ہم نے
سخاوت میں مقابلہ کیا، تو میں غالب آگیا۔
تَعَطّٰی تَعَطِّیًا۔ جلدی کرنا۔ الاَمْرَ۔
مشغول ہونا۔
تَعَطّٰی واسْتَعْطٰی اِسْتِعْطَاءً۔ عطیہ مانگنا۔
العَطَا و العَطَاءُ۔ عطیہ۔ ج۔ اَعْطِیَۃٌ۔
جج۔ اَعْطِیَاتٌ۔
العَطِیَّۃُ۔ عطا۔ ج۔ عَطَایَا و عَطِیَّاتٌ۔
العَطَاوَۃُ و العَطَاوَۃُ۔ عطا۔
المِعْطَاءُ۔ بہت دینے والا، مذکر و مؤنث،
ج۔ مَعَاطٍ و مَعَاطِیُّ۔
عَظَّہٗ (ن) عَظًّا۔ بالاَرْضِ۔ چپکا دینا۔
عَظَّتْہُ الحَرْبُ۔ تکلیف پہنچانا۔
عَاظَّہٗ مُعَاظَّۃً و عِظَاظًا۔ سختی کرنا۔
تکلیف پہنچانا۔ عَاظَّ القَوْمُ۔ جنگ
میں ایک دوسرے پر سختی کرنا۔
العِظَاظَۃُ۔ جنگ میں سختی۔
عَظَبَ (ن ض) عَظْبًا و عُظُوْبًا۔ جِلْدُہٗ۔
کھال کا خشک ہونا۔ یَدُہٗ۔ کام کرنے
سے ہاتھ کا موٹا ہونا۔
عَظِبَ (س) عَظَبًا۔ عَلَی العَمَلِ۔ صبر سے
برداشت کرنا۔ موٹا ہونا۔ صفت
عَظِبٌ۔
عَظَّبَہٗ۔ عَنْ حَاجَتِہٖ۔ ٹالنا، تاخیر کرنا۔
ہٗ عَلَی الشَّیءِ۔ عادی بنانا اور صابر
بنانا۔
العَاظِبُ و العَظِبُ۔ جنگل اور خشک مقامات
میں اترنے والا۔
عَظِیْبُ الخُلُقِ۔ بدخو۔
عَظِرَ (س) عَظَرًا۔ الاِنَاءَ۔ برتن کو بھرنا۔
اَعْظَرَہُ الشَّرَابُ۔ معدہ میں ثقیل ہونا۔
اس سے العِظَارَۃُ اسم آتا ہے۔
العَظُوْرُ۔ شراب سے سیر شکم۔ ج۔ عُظُرٌ۔

العِظَادُ۔ شراب کی وجہ سے امتلاء۔
عَظْعَظَ۔ السَّهْمُ۔ تیر کا کانپتے ہوئے ٹیڑھا ہو جانا۔ الجَبانُ۔ بزدل کا لڑائی میں پیٹھ پھیرنا۔ فِی الجَبَلِ۔ پہاڑ پر چڑھنا۔
عَظَلَ (ن)، وعَظِلَ (س)، عَظْلاً۔ تَعَاظَلَ، عَظَّلَ و اَعْتَظَلَ۔ الکَلْبُ اَوِ الجَرادُ۔ کتے یا ٹڈی کا ایک دوسرے پر سوار ہونا۔
عَاظَلَ الشَّيءَ۔ سوار ہونا۔ الکَلامَ۔ کلام کو معقد لانا اور تکرار کرنا۔ الشَّاعِرُ فِی القَافِیَةِ۔ تضمین کرنا۔ بالکَلامِ۔ اپنے پر لوٹ کر آنے والی بات کہنا۔
عَظَّلَ و تَعَظَّلَ۔ القَومُ عَلَیهِ۔ مارنے کے لیے ہجوم کرنا۔ تَعَظَّلَ فِی اِثْرِہٖ۔ تلاش کرنا۔
العَاظِلُ و العَاظِلَةُ و العُظْلی۔ مِنَ الجَرادِ۔ ایک دوسرے پر چڑھی ہوئی ٹڈی۔
تَعَظْلَمَ۔ اللَّیلُ۔ سخت تاریک ہونا۔
العَظْلَمَةُ۔ تاریکی۔
عَظُمَ (ک)، عِظَمًا و عَظَامَةً۔ بڑا ہونا صفت عَظِیمٌ۔ ج۔ عُظَمَاءُ۔ عِظَامٌ و عُظُومٌ۔ الاَمرُ عَلَیهِ۔ دشوار ہونا اور باعث مشقت۔
عَظَمَ (ن)، عَظْمًا۔ الکَلبَ۔ کتے کو ہڈی دینا۔ عَظْمَهٗ، الرَّجُلَ۔ ہڈی پر مارنا۔
اَعْظَمَ الاَمرُ۔ بڑا ہونا۔ الشَّيءَ۔ بڑا کرنا۔ بڑا سمجھنا۔ اَعْظَمَ الکَلبَ عَظْمًا۔ کتے کو ہڈی کھلانا۔ کہتے ہیں۔ "مَا یُعْظِمُنِی اَنْ اَفْعَلَ کَذَا" مجھے ایسا کرنے سے کوئی چیز ہول میں مبتلا نہیں کر سکتی۔
عَظَّمَهٗ۔ تعظیم و توقیر کرنا۔ عَظَّمَ الشَّاةَ۔ بڑی بڑی کاٹ دینا۔
تَعَظَّمَ۔ تکبر کرنا۔
تَعَاظَمَ۔ تکبر کرنا۔ تَعَاظَمَهُ الاَمرُ۔ بڑا ہونا کہتے ہیں "هُوَ اَمْرٌ لَا یَتَعَاظَمُهٗ الاَمرُ"۔ یہ معاملہ سب سے بڑا ہے۔
اِسْتَعْظَمَ۔ تکبر کرنا۔ الاَمرَ۔ بڑا سمجھنا۔ انکار کرنا۔ الشَّيءَ۔ بڑا حصہ لینا۔
العَظْمُ۔ ہڈی۔ ج۔ اَعْظُمٌ و عِظَامٌ و عِظَامَةٌ۔
عَظْمُ الشَّيءِ و عُظْمُهٗ۔ چیز کا بڑا حصہ۔ ج۔ اَعْظَامٌ۔
العِظَمُ و العِظَمُ و العُظْمُ۔ بڑائی۔
عُظْمُ الطَّرِیقِ۔ راستہ کا درمیان
العُظَامُ و العُظَّامُ۔ بڑا۔ مؤنث۔ عُظَامَةٌ و عُظَّامَةٌ۔
العَظْمَةُ۔ ہڈی کا ٹکڑا۔
العَظَمَةُ۔ مِنَ السَّاعِدِ اَوِ اللِّسَانِ کلائی یا زبان کا موٹا حصہ۔ ج۔ عَظَمَاتٌ۔ عَظَمَاتُ القَومِ۔ سرداران قوم (ت)۔ والعُظْمُوتُ و العُظَامَةُ۔ غرور، نخوت، فخر۔
العِظَامَةُ و العُظَّامَةُ و العُظْمَةُ و الاِعْظَامَةُ۔ وہ گدی جس کو عورتیں بڑے سرین معلوم ہونے کے لیے باندھتی ہیں۔
العَظِیمَةُ۔ مؤنث عظیم۔ سخت مصیبت۔ ج۔ عَظَائِمُ۔ عَظَائِمُ اللّٰهِ۔ اللہ کے بڑے بڑے امور۔
العُظْلُومُ۔ سفیدی مائل کبوتر۔
مُعْظَمُ۔ الشَّيءِ۔ چیز کا بڑا حصہ۔ ج۔ مَعَاظِمُ۔ کہتے ہیں "اِنَّ لِفُلَانٍ مَعَاظِمَ وَاجِبَةَ المُرَاعَاةِ"۔ فلاں کے لیے بڑے بڑے حقوق ہیں جن کی رعایت ضروری ہے۔
المُعْظَمَةُ۔ سخت مصیبت۔
عَظَا یَعْظُو عَظْوًا۔ فلانًا۔ غمگین کرنا۔ غیبت کرنا۔ بھلائی سے روکنا۔ زہر پلانا۔
عَظِیَ یَعْظَی عَظًی۔ فلانًا۔ غمگین کرنا
العَظَایَةُ و العِظَایَةُ و العِظَاءَةُ و العَظَاءَةُ۔ ایک جانور چھپکلی کے مشابہ۔ ج۔ عَظَاءٌ و عِظَاءٌ۔ و عَظَایَاتٌ و عَظَایَا۔
عَفَّ (ض)، عَفًّا و عِفَّةً و عَفَافًا و عَفَافَةً و تَعَفُّفًا۔ حرام یا غیر مستحسن کام سے رکنا۔ پاک دامن ہونا۔ صفت مذکر عَفِیفٌ و عِفٌّ۔ ج۔ اَعِفَّةٌ اَعِفَّاءُ و عِفُّونَ۔ صفت مؤنث۔ عَفِیفَةٌ و عِفَّةٌ۔ ج۔ عَفِیفَاتٌ و عَفَائِفُ و عِفَّاتٌ۔ عَفَّ عَنْ کَذَا۔ باز رہنا۔
تَعَفَّفَ۔ بتکلف پاکدامن بننا۔ تھن کے بقیہ دودھ کو پینا۔
اَعَفَّ۔ اللّٰهُ فُلَانًا۔ پاکدامن کرنا
تَعَافَّ۔ النَّاقَةُ۔ اونٹنی کو دوسری بار دوہنا ۔ المَرِیضُ۔ علاج کرنا۔
اِعْتَفَّ و اسْتَعَفَّ۔ عَنِ الخَبِیثِ۔ رکنا۔ البَعِیرُ الیَبِیسَ۔ اونٹ کا مٹی کے اوپر اوپر کی خشک گھاس چرنا۔
العِفَّةُ۔ مص۔ پارسائی۔ پاک دامنی۔ طہارت بدن۔
العُفَّةُ و العُفَافَةُ۔ تھن کا بقیہ دودھ۔ اسی سے ہے "سَأَلَهٗ فَمَا اَعْطَاهُ اِلَّا عُفَافًا"۔ مانگا تو تھوڑا دیا۔
العِفَافُ۔ وہ۔ کہتے ہیں "جَاءَ عَلٰی عِفَافِ کَذَا"۔ وہ فلاں وقت آیا۔
عَفَتَ عَفْتًا (ض)، الشَّيءَ۔ موڑنا۔ توڑنا۔ ۔ کَلَامَهٗ وَفِی کَلَامِهٖ۔ بوجہ لکنت کے بولنے میں منہ ٹیڑھا کرنا۔ صفت:

عَفَاتٌ ۔
العَفَتُ ۔ لکنت ۔
الاَعْفَتُ ۔ بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا بیوقوف ۔
عَفَجَهُ (ض) عَفْجًا بالعَصَا ۔ لاٹھی مارنا ۔
العَفْجُ و العِفْجُ و العَفَجُ و العَفِجُ آنت ۔ ج ۔ اَعْفَاجٌ و عِفْجَۃٌ ۔
المِعْفَجُ ۔ بیوقوف ۔
المِعْفَجَۃُ و المِعْفَاجُ ۔ لاٹھی، کپڑے دھونے کی موگری ۔ عوام مِخْبَاط کہتے ہیں ۔
عَفَدَ (ض) عَفْدًا و عَفَدَانًا ۔ دونوں پیر ملا کر کودنا ۔
اِعْتَفَدَ ۔ بھوک کے سبب مرنے کے لیے دروازہ بند کرنا اور سوال نہ کرنا ۔
عَفَرَهُ (ض) عَفْرًا ۔ فِی التُّرَابِ ۔ مٹی سے لتھڑنا ۔ زمین میں دھنسا دینا ۔ الشیءَ ۔ زمین پر ٹپک دینا ۔
عَفِرَ (س) عَفَرًا و اسْتَعْفَرَ ۔ خاکستری رنگ ہونا ۔ خاک آلود ہونا ۔ صفت اَعْفَرُ ۔
عَفَّرَهُ ۔ فِی التُّرَابِ ۔ مٹی میں لتھڑنا ۔ زمین میں دھنسا دینا ۔ کہتے ہیں ۔ قَدْ عُفِّرَ و اُرْغِمَ ۔ جب کوئی شخص ذلیل کیا جائے ۔ عَفَّرَ اللَّحْمَ ۔ گوشت کو ریت پر دھوپ میں خشک کرنا ۔ الشیءَ ۔ سفید کرنا ۔ عَفَّرَتِ المَرْأَةُ فِی الفِطَامِ ۔ دودھ چھڑانے کے لیے پستان پر مٹی لگانا ۔
اِعْتَفَرَ الشیءُ ۔ خاک آلود ہونا ۔ الثوبَ فِی التُّرَابِ ۔ کپڑے کو مٹی میں لتھیڑنا ۔ فلانٌ ۔ قادر ہونا ۔ قوی ہونا ۔ الرجلَ ۔ زمین پر پٹک دینا ۔ کودنا ۔ ۔ الاَسَدُ ۔ کسی کو شیر کا پچھاڑ دینا ۔
تَعَافَرَ ۔ الثَّرِيدُ ۔ ثرید کا سفید ہونا ۔
تَعَفَّرَ و انْعَفَرَ ۔ فِی التُّرَابِ ۔ مٹی میں لوٹنا ۔ الشیءُ ۔ خاک آلود ہونا ۔ تَعَفَّرَ الوَحْشُ ۔ وحشی جانور کا موٹا ہونا ۔
العَفْرُ و العَفَرُ ۔ مٹی، خاک ۔ ج ۔ اَعْفَارٌ ۔
العِفْرُ و العُفْرُ ۔ نر سور یا مطلقاً سور ۔ بہادر، سخت موٹا ۔ العُفْرُ ۔ دوری ۔ بے رونق بازار مہینے کی ساتویں آٹھویں نویں رات ۔ دلیر مرد اور چالاک و موٹا ج ۔ اَعْفَارٌ و عِفَارٌ ۔
رَجُلٌ عِفْرٌ و عِفِرٌّ و عِفْرِيٌّ و عِفَارِيَۃٌ ۔ خبیث مرد ۔
الاَعْفَرُ ۔ ہرن کی ایک قسم جو کم دوڑتا ہے ۔
العُفْرَةُ ۔ خاکی رنگ ۔
العُفْرَةُ و العِفْرَةُ ۔ مِنَ الدِّيكِ ۔ مرغ کی گردن کے بال ۔ مِنَ الاِنْسَانِ ۔ درمیانی سر کے بال ۔ مِنَ الاَسَدِ ۔ شیر کا ایال ۔ عُفْرَةُ الحَرِّ ۔ گرمی کی تیزی ۔
العُفُرُ ۔ زمانہ، وقت، مہینہ ۔
العُفُرَّةُ ۔ مخلوط لوگ ۔ عُفُرَّةُ و عِفِرَّةُ الحَرِّ اَوِ البَرْدِ ۔ گرمی یا سردی کی تیزی ۔
العَفَارُ ۔ بغیر شکر کا ستو ۔ وہ درخت جس سے آگ نکالنے کا کام لیا جائے ۔ واحد عَفَارَةٌ ۔
العَفَارَةُ ۔ خباثت، برائی ۔
العِفْرِيَۃُ ۔ بڑا سخت مکار، خبیث ۔
العِفْرِيَۃُ و العِفْرَاةُ مِنَ الدِّيكِ والاِنْسَانِ ۔ بمعنی عُفْرَةٌ ۔ جب کوئی غصہ میں آئے تو کہتے ہیں جَاءَ نَافِشًا عِفْرِيَتَہٗ ۔ جب غصہ میں آئے تو کہتے ہیں ۔
العَفِيرُ ۔ وہ گوشت جو دھوپ میں ریت پر خشک کیا جائے ۔ خُبْزٌ عَفِيرٌ ۔ بے سالن کی روٹی (د ۔ و المَعْفُورُ) مٹی میں لتھڑا ہوا ۔ العَفِيرُ ۔ وہ عورت جو اپنی پڑوسن کو ہدیہ نہ دیتی ہو ۔
العَفِيرَةُ ۔ گھریلا کی گولی ۔
العَفَّارُ ۔ جو مؤنث کھجور میں مذکر کھجور کا پھول ڈالتا ہے ۔
العَفْرَاءُ ۔ الاَعْفَرُ کا مؤنث ۔ ج ۔ عُفْرٌ ۔ سفید زمین ۔ مِنَ اللَّيَالِی القَمَرِ ۔ تیرھویں رات ۔
العِفْرِينُ ۔ قوی مرد کامل ۔ چالاک اور کام کو کر ڈالنے والا ۔ لَيْثُ عِفْرِينٍ ۔ عِفْرِينُ کا شیر ۔ شیر کی جھاڑی کا نام ہے ۔
المُعَافِرُ ۔ ساتھیوں کے ہمراہ چلنے والا تاکہ ان کے بچے ہوئے سے کچھ حاصل کرے
تَعَفْرَتَ ۔ دیو ہوا، شریر ہوا ۔
العِفْرِيتُ ۔ سخت خبیث، چالاک اور کام کو کر ڈالنے والا ۔ (انسان، جنات و شیاطین سے) ج ۔ عَفَارِيتُ ۔ مؤنث عِفْرِيتَۃٌ ۔
عَفْرَسَہٗ ۔ پچھاڑنا اور غالب ہونا ۔
العِفْرِسُ و العِفْرِيسُ ۔ و العِفْرَاسُ و العُفْرُوسُ و العَفَرْنَسُ ۔ شیر ۔
العَفَارِيسُ ۔ شتر مرغ ۔
عَفَزَ (ض) عَفْزًا ۔ اَہْلَہٗ ۔ اپنی بیوی کے ساتھ کھیلنا ۔ الجَمَّالُ الجَمَلَ ۔ اونٹ والے کا اونٹ کو بٹھانا ۔
العَفَزُ ۔ مع ۔ و العَفَازُ ۔ کھایا ہوا اخروٹ ۔
العَفَازَةُ ۔ ٹیلہ ۔
عَفَسَہٗ (ض) عَفْسًا ۔ پچھاڑنا اور روندنا ۔ قید کرنا ۔ عَنْ حَاجَتِہٖ ۔ ضرورت سے باز رکھنا، روکنا ۔ المَاشِیَۃَ ۔ جانور کو بغیر چارے کے رکھنا ۔ ۔ ۔ زمین پر چپٹا دینا ۔ سختی کے ساتھ زمین

پر کھینچنا۔ قُرِبَ حِلبِهٖ۔ سرین پر
لات مارنا۔
عَافَسَهٗ۔ کشتی لڑنا۔ مزاولت کرنا۔ کہتے
ہیں ہُوَ یُعَافِسُ الْاُمُوْرَ۔ وہ
کاموں کے پیچھے پڑا رہتا ہے۔
تَعَافَسَ وَاعْتَفَسَ۔ القومُ۔ آپس میں
کشتی لڑنا۔
اِنْعَفَسَ۔ فِی التُّرَابِ۔ خاک آلود ہونا۔
فِی الْمَاءِ۔ پانی میں غوطہ لگانا۔
الْعِفَاسُ۔ فساد۔
الْمَعْفُوْسُ۔ قیدی۔
عَفَشَ (ض) عَفْشًا۔ الشیءَ۔ جمع کرنا۔
الْعُفَاشَةُ۔ بے خیر و برکت آدمی۔
الْاَعْفَشُ۔ کمزور بصارت والا۔
عَفَصَهٗ (ض) عَفْصًا۔ اکھیڑنا۔ موڑنا۔
الرجلَ۔ کشتی میں غالب آنا۔
عَفَصَ حَقَّهٗ مِنْهُ۔ اس سے حق
لے لینا۔
عَفَصَ وَاَعْفَصَ۔ القارورةَ۔ شیشی
میں کارک لگانا۔ اَعْفَصَ الحبرَ۔
روشنائی میں مازو ڈالنا۔
عَفَّصَ۔ الثوبَ۔ کپڑے کو مازو سے
رنگنا۔
عَافَصَهٗ مُعَافَصَةً۔ کشتی لڑنا۔
الْعَفْصُ۔ مازو، مازو کا پیڑ۔ درخت بلوط۔
الْعَفَصُ۔ ناک کا ٹیڑھا ہونا۔
الْعَفِصُ۔ کسیلا۔
الْعُفُوْصَةُ۔ کسیلاپن۔
الْعِفَاصُ۔ کارک۔ ڈاٹ، شیشی کا سربند۔
عَفَطَ (ض) عَفْطًا وَعَفِيْطًا وَعُفَاطًا۔
العَنْزُ۔ بکری کا ریح خارج کرنا۔
الضَّانُ۔ بھیڑ کا چھینکنا۔ عَفْطًا،
النَّاعِجُ۔ ہونٹوں سے بکری کے گوز کی
طرح آواز نکالنا۔ بِغَنَمِهٖ۔ بھیڑ کو
ڈانٹنا یا بلانا۔ بھیڑ کی چھینک کی مانند
آواز نکالنا۔ فُلَانٌ فِی كَلَامِهٖ۔
لکنت کرنا۔
العَافِطُ۔ فا۔ (ر۔ و) العَفِيطُ۔ بہت گوز
مارنے والا۔
العَافِطَةُ۔ مؤنث عافط۔ بھیڑ۔ کہتے ہیں
"مَالَهٗ عَافِطَةٌ وَلَا نَافِطَةٌ" اس کے
پاس نہ بھیڑ ہے، نہ بکری یعنی کچھ بھی
نہیں ہے۔
الْاَعْفَطُ۔ بیوقوف۔
العَفَّاطُ وَالعِفَاطِيُّ وَالعِفْطِيُّ۔ ہکلا
لکنت والا۔
عَفَقَ (ض) عَفْقًا۔ الرجلُ۔ غائب ہونا
بلا ضرورت آنا جانا۔ تیز جانا۔ تھوڑا
سونا۔ پھر جاگنا پھر سونا۔ عَفَقَهٗ۔
بِالسَّوْطِ۔ کوڑے سے بہت مارنا۔
هٗ عَنِ الْاَمْرِ۔ روکنا۔ العَمَلَ
کام کو ادھورا کرنا۔ الشیءَ۔ جمع کرنا۔
عَلَيْهِ الصَّيْدَ۔ شکار کو ہنکانا۔
الرِّيْحُ الشیءَ۔ پراگندہ کرنا۔ عَفَقَ
الحِمَارُ۔ گدھے کا گوز مارنا۔
عَفَّقَ۔ الغَنَمَ بَعْضَهَا عَلٰی بَعْضٍ۔
بکریوں کو جمع کرنا۔
عَافَقَهٗ مُعَافَقَةً وَعِفَاقًا۔ فریب دینا
عَافَقَ الذِّئْبُ الغَنَمَ۔ بکریوں کو
آتے جاتے بھیڑیے کا نقصان پہنچانا۔
اَعْفَقَ۔ بلا ضرورت کثرت سے آنا جانا۔
تَعَفَّقَ۔ بِهٖ۔ پناہ لینا۔
اِعْتَفَقَ۔ القومُ بِالسُّيُوْفِ۔ تلوار بازی
کرنا۔ الْاَسَدُ فَرِيْسَتَهٗ۔ شیر کا
شکار کی طرف مائل ہونا۔
اِنْعَفَقَ۔ فِی حَاجَتِهٖ۔ جلدی کرنا۔
العَفَاقَةُ۔ دُبُر۔
رَجُلٌ مِعْفَاقُ الزِّيَارَةِ۔ بہت ملاقات
کرنے والا۔
المُنْعَفِقُ۔ پانی پہ سے واپس ہونے والا۔
عَفَكَ (ض) عَفْكًا۔ الکلامَ۔ سیدھی طرح
بات نہ کرنا۔ بیہودہ کلام کرنا۔
عَفِكَ (س) عَفَكًا وَعَفْكًا۔ بہت
بیوقوف ہونا۔ صفت اَعْفَكُ و
عَفِكٌ وَعَفِيْكٌ۔ مؤنث عَفْكَاءُ
ج۔ عُفْكٌ الْاَعْفَكُ۔ بائیں ہاتھ سے
کام کرنے والا۔
عَفَنَ (ض) عَفْنًا وَعَفَّنَ۔ اللَّحْمَ۔
گوشت کو بدبودار کرنا۔ عَفَنَ فِی
الجَبَلِ۔ پہاڑ پر چڑھنا۔
عَفِنَ (س) عَفَنًا وَعُفُوْنَةً وَتَعَفَّنَ
۔ الشیءُ۔ تری کی وجہ سے خراب ہونا۔
۔ اللَّحْمُ۔ گوشت کا بدبودار ہونا۔
صفت عَفِنٌ وَمَعْفُوْنٌ وَمُعَفَّنٌ
وَمُتَعَفِّنٌ۔
اَعْفَنَ۔ الشیءَ۔ بدبودار پانا۔
عَفَا يَعْفُوْا عَفْوًا۔ عنهُ، لَهٗ ذَنْبَهٗ
وَعَفَا عَنْ ذَنْبِهٖ۔ معاف کرنا۔
سزا نہ دینا۔ اللّٰهُ عنهُ۔ گناہوں کو
معاف کرنا۔ عَنِ الشیءِ۔ رکنا۔
عَنِ الحَقِّ۔ ساقط کرنا۔ الشیءُ۔
زیادہ کرنا۔ عَلَيْهِ فِی العِلْمِ۔ بڑھ
جانا۔ الصُّوْفَ۔ اون کاٹنا۔
فُلَانًا۔ کسی کے پاس طلب معروف
کے لیے جانا۔ عَفَتِ الارضُ۔ زمین
کا سبزی سے ڈھک جانا۔ الشیءُ۔
زیادہ اور لمبی ہونا۔ عَفَتِ الرِّيْحُ
الْاَثَرَ اَوِ الْمَنْزِلَ۔ مٹا دینا۔ (ر۔
عَفَا عَفْوًا وَعَفَاءً وَعُفُوًّا)۔
الْاَثَرُ اَوِ الْمَنْزِلُ۔ مٹنا۔ فُلَانٌ۔
ہلاک ہونا۔ مرنا۔
عَفَا يَعْفُوْ عَفْوًا وَعَفِيَ يَعْفٰی عَفْيًا۔
الشَّعْرُ۔ بال کو چھوڑ دینا تاکہ وہ
لمبے اور گھنے ہو جائیں۔ الشَّعْرُ۔ بال
لمبے اور زیادہ ہونا۔

عَفّیٰ تَعْفِیَۃً۔ مٹانا۔ عَفَّتِ الرِّیْحُ المَنْزِلَ۔ مٹا دینا۔ عَلیٰ مَا کَانَ مِنْہُ۔ بگاڑنے کے بعد درست کرنا۔ عَفَّتِ العِلَّۃُ صَاحِبَہَا۔ ہلاک کرنا۔

عَافیٰ مُعَافَاۃً وعِفَاءً وعَافِیَۃً۔ اللّٰہُ فُلَانًا۔ صحت دینا۔ بلا اور برائی سے بچانا۔

اَعْفیٰ اِعْفَاءً۔ اللّٰہُ فُلَانًا۔ عافیت دینا۔ الشَّعْرَ۔ بالوں کو بڑھنے کے لیے چھوڑ دینا۔ الرَّجُلُ۔ بہت مالدار ہونا۔ زائد مال کو خرچ کر دینا۔ ہٗ مِنَ الاَمْرِ بری کر دینا۔ ذَنْبًا بِحَقِّہٖ۔ حق کو پورے طور پر ادا کر دینا۔ الرجلُ دینا۔ المَرِیضُ۔ بیمار کا تندرست ہونا۔

تَعَفّیٰ تَعَفِّیًا۔ مٹنا اور مضمحل ہونا۔

تَعَافیٰ تَعَافِیًا۔ عافیت پانا۔ الشیءَ۔ چھوڑ دینا۔

اِعْتَفیٰ اِعْتِفَاءً۔ فُلَانًا۔ کسی کے پاس طلب معروف کے لیے جانا۔ اِعْتَفَتْ وَاسْتَعْفَتِ الاِبِلُ الیَبِیْسَ۔ اوپر اوپر سے خشک گھاس کا چرنا۔

اِسْتَعْفیٰ الرجلُ مُکَلِّفَہٗ۔ استعفیٰ دینا۔ معافی طلب کرنا۔ کہتے ہیں۔ اِسْتَعْفیٰ مِنَ الخُرُوْجِ فَاَعْفَاہُ۔ نکلنے سے معافی مانگنا اور معاف کر دینا۔

العَفَاءُ۔ مٹی، بارش، گھروں کی بربادی۔ ہلاکت، آنکھ کا پھولا۔

العِفَاءُ۔ زیادہ لمبے بال بشتر مرغ کے پر۔ اونٹ کے بال۔

العَفْوُ۔ عمدہ چیز۔ فضل و معروف۔ مِنَ المَالِ۔ خرچ سے زیادہ مال جس کا دینا دشوار نہ ہو۔ زمین جس میں کوئی نشان نہ ہو۔

العَفَا والعَفْوُ والعِفْوُ والعُفْوُ۔ گدھے کا بچہ۔ ج۔ عِفَا وعَفْوٌ۔

العَفْوَۃُ۔ دیت گدھے کا مادہ بچہ۔ ج۔ عَفْوٌ۔

العَفْوَۃُ والعِفْوَۃُ والعُفْوَۃُ۔ ہانڈی کا جھاگ۔ عَفْوَۃُ الشیءِ۔ چیز کا خالص عَفْوَۃُ الطَعَامِ والشَّرَابِ۔ عمدہ کھانا پانی۔ العِفْوَۃُ والعُفْوَۃُ۔ مرد کے سر کے بال۔

العِفَاوَۃُ۔ شوربے کا اچھا حصہ، جو کسی معزز کو دیا جائے۔

العُفَاوَۃُ۔ دیگ کا نچلا شوربہ۔

العِفَاوَۃُ والعَفَاوَۃُ والعُفَاوَۃُ۔ ہانڈی کا جھاگ۔

العَفُوُّ۔ معاف کرنے والا۔ بہت معاف کرنے والا۔

العَافِیُ۔ فا۔ بخشنے والا۔ درگذر کرنے والا۔ لمبے بال والا۔ مٹنے والا۔ ج۔ عُفِیٌّ۔ دیگ کا نچلا شوربہ۔ گھاس پانی طلب کرنے والا۔ گھاٹ پر اترنے والا۔ مہمان۔ ہر طالب بخشش و رزق۔ ج۔ عُفَاۃٌ وعُفِیٌّ وعَافِیَۃٌ۔ کہتے ہیں "کَثُرَتْ عَلَی الکَرِیْمِ عَافِیَتُہٗ"۔ کریم پر بخشش کے طلب کرنے والے بہت ہوگئے۔

العَافِیَۃُ۔ عافی کا مصدر یا اسم، کامل صحت ہر طالب رزق۔ ج۔ عَافِیَاتٌ و عَوَافٍ۔

المُعْفِیُ۔ فا۔ ساتھی جو سلوک کا طالب نہ ہو۔

عَقَّ (ن)، عَقًّا۔ الثَّوْبَ۔ کپڑا پھاڑنا۔ عَقَّتِ الرِّیْحُ المُزْنَ۔ بارش برسانا۔ الدَّلْوَ۔ کنویں سے بھرا ہوا ڈول نکالنا۔ د۔ عُقُوْقًا ومَعَقَّۃً، الوَلَدُ وَالِدَہٗ۔ والد کی نافرمانی کرنا۔ اور شفقت نہ کرنا اور استخفاف کرنا۔ صفت عَقٌّ وعَاقٌّ۔ ج۔ عَقَقَۃٌ واَعِقَّۃٌ واَعَقٌّ وعُقُقٌ وعُقَّقٌ۔

عَقَّ (س)، عَقَقًا۔ پھٹنا۔

عَقَّتْ (ض)، عَقَقًا وعَقَاقًا وعِقَاقًا۔ الفَرَسُ۔ گھوڑی کا حاملہ ہونا۔ صفت عَقُوْقٌ۔

عَاقَّ مُعَاقَّۃً۔ اَبَاہُ۔ مخالفت کرنا۔

اَعَقَّ۔ الکَرْمُ۔ انگور کی بیل کی جڑوں سے شاخ نکلنا۔ فلانٌ۔ نافرمانی کرنا۔ اَعَقَّتِ الفَرَسُ۔ گھوڑی کا حاملہ ہونا۔ صفت۔ عَقُوْقٌ۔

اِنْعَقَّ۔ الوَادِیْ۔ وادی کا گہرا ہوا ہونا۔ ۔ الغُبَارُ۔ غبار بلند ہونا۔ العُقْدَۃُ۔ گرہ کا مضبوط ہونا۔ البَرْقُ۔ بجلی کا بادل میں چھپ جانا۔ (د۔ واَعْتَقَّ) پھٹنا۔ اِعْتَقَّ السَّیْفَ۔ تلوار سونتنا۔ ۔ المُعْتَذِرُ۔ عذر کے بیان میں مبالغہ کرنا۔

العَاقُّ۔ اسم فاعل۔ ج۔ عَاقُّوْنَ و عَقَقَۃٌ، اَعِقَّۃٌ۔ مونث عَاقَّۃٌ۔ ج۔ عَوَاقُّ وعَاقَّاتٌ۔

العَقُّ والعَقَّۃُ۔ گہرا گڑھا۔

العُقُّ والعُقَاقُ۔ مِنَ المَاءِ۔ کڑوا پانی۔

العِقَّۃُ۔ نوزائیدہ بچے کے بال۔ ج۔ عِقَقٌ۔

العَقُوْقُ۔ مِنَ الخَیْلِ۔ حاملہ گھوڑی، غیر حاملہ گھوڑی۔ ج۔ عُقُقٌ۔ جج۔ عِقَاقٌ۔

العَقِیْقُ۔ سرخ مہرے، واحد عَقِیْقَۃٌ۔ وادی اور ہر پانی بہنے کی جگہ، جس کو سیلاب نے وسیع کر دیا ہو۔ ج۔ اَعِقَّۃٌ۔ نوزائیدہ بچے کے بال۔ ملک عرب میں

چند مقامات کے نام ۔
العَقِیْقَۃُ ۔ نوزائیدہ بچے کے بال، توشدان
مہر، وہ بکرا یا بکری جو پیدائش کے
ساتویں دن بعد بال مونڈتے وقت
ذبح کی جائے، تیر جس کو جاہلی زمانے
میں سَھْمُ الاعتذار کہتے تھے اور
خون کے بدلے کا فیصلہ کرنے کے لیے
آسمان کی طرف پھینکتے تھے، اگر خون میں
لت پت واپس آتا تو قصاص لیتے،
اور اگر صاف آتا تو دیت پر مصالحت
کر لیتے تھے ۔
عِقَّانُ الکَرْمِ اَوِالنَّخِیْلِ ۔ وہ شاخیں
جو انگور کی بیل یا کھجور کی جڑ سے
نکلیں ۔
عَقَبَ (ض ن) عَقْبًا ۔ ایڑ مارنا ۔ عَقَبَ
الْقَوْسَ اَوِالسَّھْمَ ۔ پٹھا لپیٹنا ۔
(ن) عَقْبًا وعُقُوْبًا وعَاقِبَۃً ۔ الرجُلَ
ومکانَ الرجُلِ ۔ پیچھے آنا ۔ جانشین
ہونا ۔ کہتے ہیں "عَقَبَ الشَّیْبُ" سیاہی
کے بعد سپیدی آنا ۔
عُقِبَ عَقْبًا ۔ ایڑی میں درد ہونا ۔
عَقَّبَہٗ ۔ پیچھے آنا، پیچھے لانا ۔ عَقَّبَ
الصَّلٰوۃَ ۔ نماز پوری کر لینے کے بعد
دعا وغیرہ کے لیے بیٹھنا ۔ کہتے ہیں ۔
عَقَّبَ الشَّیْبُ ۔ سیاہی کے بعد
سپیدی آئی ۔ فِی الْاَمْرِ ۔ کسی چیز کے
طلب کے لیے کوشش کرنا ۔ اور آمدو
رفت کرنا ۔ الحَاکِمُ عَلٰی حُکْمِ
سَلَفِہٖ ۔ حاکم کا اپنے سلف کے
خلاف فیصلہ کرنا ۔ علیہ ۔ بدنام کرنا
اور غلطیوں کو بیان کرنا ۔
عَاقَبَہٗ مُعَاقَبَۃً ۔ پیچھے آنا ۔ عَاقَبَہٗ فِی
الرَّاحِلَۃِ ۔ نوبت بہ نوبت سوار
ہونا ۔
عَاقَبَہٗ عِقَابًا ومُعَاقَبَۃً ۔ بِذَنْبِہٖ و
علٰی ذَنْبِہٖ ۔ مواخذہ کرنا ۔ سزا دینا ۔
اسم العُقُوْبَۃ ۔
اَعْقَبَہٗ ۔ جانشین ہونا ۔ اچھا بدلہ دینا ۔ کہتے
ہیں "عَاقَبْتُ الرجُلَ" ۔ بہترین بدلہ
دینا ۔ عَاقَبْتُہٗ ۔ برابر بدلہ دینا ۔
عَاقِبَۃً ۔ اچھا بدلہ ۔ عُقُوْبَۃً ۔ برا
بدلہ ۔ اَعْقَبَہٗ فِی الرَّاحِلَۃِ ۔ نوبت
بہ نوبت سوار کرنا ۔ اَعْقَبَ فُلَانٌ
مرنا اور اولاد چھوڑ جانا ۔ الْاَمْرُ ۔
اچھا انجام ہونا ۔ الرجُلُ ۔ برائی سے
بھلائی کی طرف لوٹنا ۔ اَعْقَبَتِ
الْاَرْضُ ۔ زمین کا چرے جانے کے
بعد پھر سرسبز ہونا ۔ کہتے ہیں "اُعْقِبَ
عِزُّہٗ ذُلًّا" اس کی عزت ذلت
سے بدل گئی ۔
تَعَقَّبَہٗ ۔ تلاش کرنا ۔ عیوب تلاش کرنا ۔
پیروی کرنا ۔ جرم پر گرفت کرنا ۔ تَعَقَّبَ
عَنِ الْخَبَرِ ۔ شک کی وجہ سے خبر
کو دوسری مرتبہ پوچھنا ۔ تَعَقَّبَ مِنْ
اَمْرِہٖ ۔ نادم ہونا ۔
تَعَاقَبَ ۔ الرَّجُلَانِ اَوِاللَّیْلُ وَالنَّھَارُ
ایک دوسرے کے پیچھے ہونا ۔ تَعَاقَبَا
عَلَی الرَّاحِلَۃِ ۔ نوبت بہ نوبت سوار
ہونا ۔ القَوْمُ فِی الشَّیْءِ اَوِالْاَمْرِ ۔
باری باری کرنا ۔ تَعَاقَبُوْا عَلٰی فُلَانٍ
بِالضَّرْبِ ۔ مارنے میں ایک دوسرے
کی مدد کرنا ۔
اِعْتَقَبَ ۔ البَائِعُ السِّلْعَۃَ ۔ قیمت پر
قبضہ کرنے کے لیے سامان کو روک لینا
۔ الرَّجُلَ ۔ قید کرنا ۔ مِنْ کَذَا
کَذَا اَمۃً ۔ انجام میں ندامت اٹھانا ۔
القَوْمُ علیہ ۔ مدد کرنا ۔
اِسْتَعْقَبَہٗ ۔ عیوب و نقائص کو تلاش
کرنا ۔
العَقْبُ ۔ ہر پیچھے آنے والی چیز ۔
العَقِبُ والعَقْبُ ۔ ایڑی، بیٹا، پوتا ۔ ج ۔
اَعْقَابٌ ۔ اَعْقَابُ الْاُمُوْرِ ۔ انجام
کار ۔ کہتے ہیں "جَاءَ عَقِبَہٗ وبِعَقِبِہٖ"
جانشین ہوا ۔ رَجَعَ عَلٰی عَقِبِہٖ ۔
جلدی سے اسی راہ سے واپس گیا ،
جس سے آیا تھا ۔ وَطِئَ عَقِبَہٗ و
بِعَقِبِہٖ ۔ قدم پر چلا ۔ سَافَرَ عَلٰی
عَقِبِ الشَّھْرِ ۔ مہینے کے آخر میں سفر
کیا ۔
العُقْبُ والعُقُبُ ۔ انجام ، نتیجہ ۔ ج ۔
اَعْقَابٌ ۔
العَقَبُ ۔ وہ پٹھا جس سے تانت بنائی
جاتی ہے ۔ ج ۔ اَعْقَابٌ
العُقْبَۃُ ۔ نوبت ۔ بدل ۔ کہتے ہیں "تَمَّتْ
عُقْبَتُکَ" تیری باری پوری ہو گئی ۔
اَخَذْتُ مِنْ اَسِیْرِیْ عُقْبَۃً ۔
میں نے قیدی سے بدلہ لے لیا ۔ العُقْبَۃُ
مِنَ الْجَمَالِ اَثَرُ حُسْنٍ ۔ العُقْبَۃُ
شیرینی جو کھانے کے بعد کھائی جائے ۔
شوربے کا باقی حصہ جو ہانڈی والے کو
چھوڑا جائے ۔ رات دن ، کیونکہ یہ
باری باری آتے ہیں ۔ کہتے ہیں "ھُوَ
عُقْبَۃُ بَنِیْ فُلَانٍ" وہ فلاں کا
آخری ہے ۔ ج ۔ عُقَبٌ ۔ اَبُوْعُقْبَۃَ
سُور ۔
العِقْبَۃُ ۔ اثر حسن
العَقَبَۃُ ۔ دشوار گزار گھاٹی ۔ پہاڑ کا
دشوار راستہ ۔ ج ۔ عِقَابٌ و
عَقَبَاتٌ ۔
العُقْبٰی ۔ کام کا بدلہ ، ہر چیز کا آخر ، آخرت ۔
العُقُوْبَۃُ ۔ العِقَابُ والمُعَاقَبَۃُ ۔ بدی
کا بدلہ ، سزا ۔
العُقَابُ ۔ ایک شکاری پرندہ ۔ ج ۔ عِقْبَانٌ
واَعْقُبٌ ۔ ججج ۔ عَقَابِیْنُ ۔
العُقَابُ ۔ ایک ستارہ ۔ حوض کی

جانب پانی کی نالی۔ ٹیلہ، وہ پتھر جس پر ساقی کھڑا ہوتا ہے۔

**العَقِیْبُ**۔ پیرو، پیچھے آنے والا۔ کہتے ہیں "ھُوَ عَقِیْبُہٗ" وہ اس کے پیچھے پیچھے آتا ہے۔

**العَقُوْبُ**۔ بھلے کاموں کی پیروی کرنے والا۔ اچھا جانشین۔

**العَاقِبُ**۔ فا۔ نائب۔ اچھا جانشین۔

**العَاقِبَۃُ**۔ مؤنث عاقب۔ نسل، ہر چیز کا آخر۔ اچھا بدلہ۔ ج۔ عَوَاقِبُ۔

**العُقْبَانُ**۔ عاقبت۔

**العُقَیْبُ**۔ ایک شکاری پرند جو خرگوش اور چوہے کا شکار کرتا ہے۔ اس کو صُرَزَۃٌ بھی کہتے ہیں۔

**المِعْقَبُ**۔ ہانکنے میں ماہر۔ اونٹنی۔ بال۔

**المِعْقَابُ**۔ جو عورت ایک بار لڑکا، اور دوسری بار لڑکی جنے۔ وہ جگہ جہاں خشک انگور رکھا جائے۔

**المُعَاقِبُ**۔ فا۔ بدلہ لینے والا۔

**المُعَقِّبَاتُ**۔ دن رات کے فرشتے، وہ تسبیحات جو نوبت بہ نوبت پڑھی جائیں۔

**الیَعْقُوْبُ**۔ نر چکور۔ ج۔ یَعَاقِیْبُ۔ یاء زائد ہے۔

**العُقْبُوْلُ و العُقْبُوْلَۃُ**۔ سختی، بیماری یا عداوت کا بقیہ حصہ۔ بخار کے بعد ہونٹوں کی پھنسیاں۔ ج۔ عَقَابِیْلُ۔

**عَقَدَ (ض) عَقْدًا**۔ الحَبْلَ۔ گرہ لگانا۔ ۔ البَیْعَ و الیَمِیْنَ۔ بیع یا قسم کو پکا کرنا۔ الحَاسِبُ۔ حساب لگانا۔ ۔ ۂ علی الشیءِ۔ معاہدہ کرنا۔ ۔ لَہٗ الشیءَ۔ ضامن ہونا۔ الخَیْطَ۔ دھاگے میں گرہ لگانا۔ البَنَّاءُ۔ معمار کا محراب بنانا۔ البِنَاءَ بالجِصِّ۔ عمارت کو چونے سے مضبوط کرنا۔ الزَّھْرُ۔ پھول کے اجزاء کا پھل بن جانا۔ العَسَلُ و نَحْوُہٗ۔ شہد کا گاڑھا ہونا کہتے ہیں "عَقَدَ نَاصِیَتَہٗ" غصہ ہوا اور برائی کے لیے تیار رہا۔

**عَقَدَ عُنُقَہٗ اِلَیْہِ**۔ پناہ لینا۔

**عَقَدَ لَہٗ الرِّیَاسَۃَ فِی قَوْمِہٖ**۔ قوم کا رئیس بنا دینا۔ عَقَدَ لَہٗ عَلَی الجَیْشِ۔ لشکر کا سردار بنا دینا۔

**عَقَدَ (س) عَقَدًا**۔ گرہ دار زبان والا ہونا۔ اللِّسَانُ۔ زبان کا رکنا۔ صفت اَعْقَدُ و عَقِدٌ۔

**عَقَّدَ**۔ البَیْتَ۔ محراب بنانا۔ الیَمِیْنَ۔ قسم کو پختہ کرنا۔ الحَبْلَ۔ رسی میں خوب گرہ لگانا۔ الکَلَامَ۔ بات کو مبہم کرنا۔ و اَعْقَدَ، الدِّبْسُ و نَحْوُہٗ۔ شیرہ کو جوش دے کر گاڑھا کرنا۔

**عَاقَدَہٗ مُعَاقَدَۃً**۔ معاہدہ کرنا۔

**تَعَقَّدَ**۔ الدِّبْسُ۔ شیرہ کا گاڑھا ہونا۔ ۔ الرَّمْلُ۔ ریت کا تہ بہ تہ ہونا۔ السَّحَابُ۔ بادل کا محراب کی مانند ہونا۔ الاَمْرُ۔ دشوار ہونا۔ الاِخَاءُ۔ مضبوط ہونا۔

**اِنْعَقَدَ**۔ گرہ کا لگنا۔ الاَمْرُ لِفُلَانٍ۔ خالص ہونا۔ الدِّبْسُ۔ شیرہ کا گاڑھا ہونا۔ الزَّھْرُ۔ پھول کے اجزاء کا سمٹ کر پھل بن جانا۔

**تَعَاقَدَ**۔ القَوْمُ۔ ایک دوسرے کے ساتھ معاہدہ کرنا۔

**اِعْتَقَدَ**۔ المَالَ۔ جمع کرنا۔ الاَمْرَ۔ تصدیق کرنا، نہایت پختہ یقین رکھنا۔ دین بنانا۔ الشیءُ۔ سخت ہونا۔ اسی سے ہے "اِعْتَقَدَ النَّوٰی" گٹھلی سخت پڑ گئی۔ اِعْتَقَدَ الاِخَاءُ بَیْنَھُمَا۔ سچی محبت اور مضبوط محبت ہونا۔ باندھنا۔ ۔ الدُّرَّ و نَحْوَہٗ۔ موتی وغیرہ کے ہار بنانا۔

**العَقْدُ**۔ محراب۔ ج۔ اَعْقَادٌ و عُقُوْدٌ۔ اعداد کے عقود دہائیاں کہلاتی ہیں۔ جیسے دس، بیس، تیس، نوے تک۔

**العِقْدُ**۔ ہار۔ ج۔ عُقُوْدٌ۔

**العِقْدُ و العَقَدُ**۔ ریت کا تودہ۔ واحد العِقْدَۃُ و العَقَدَۃُ۔

**العُقْدَۃُ**۔ گرہ۔ جائداد، شہر کی حکومت۔ حاکموں کی بیعت۔ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ۔ ہر شے کی مضبوطی، اتنی مقدار جو آدمی کو کافی ہو۔ بہت سارے درختوں والا مقام جو کسی چیز کو روک لے اور باندھ لے۔ کہتے ہیں "تَحَلَّلَتْ عُقْدَتُہٗ" اس کا غصہ ٹھنڈا پڑ گیا۔

**العَاقِدُ**۔ فا۔ ج۔ عُقَّدٌ۔ کہتے ہیں۔ "جَاءَ عَاقِدًا عُنُقَہٗ" غرور سے گردن موڑتا ہوا آیا۔

**العَاقِدَۃُ**۔ مؤنث عاقد۔ ج۔ عَوَاقِدُ و عَاقِدَاتٌ۔ العَاقِدَاتُ۔ جادوگرنیاں۔

**العُقْدَۃُ**۔ زبان کی جڑ۔

**العَقَّادُ**۔ بہت عقد کرنے والا۔ دھاگہ اور گنڈی کا بنانے والا۔ اون بیچنے والا۔

**العِقَادَۃُ**۔ دھاگہ، گنڈی بنانے کا پیشہ۔

**العَقِیْدُ**۔ معاہدہ کرنے والا۔ و من الدِّبْسِ۔ گاڑھا شیرہ۔ کہتے ہیں۔ "فلانٌ عَقِیْدُ الکَرَمِ او اللُّؤْمِ" فلاں شخص طبعاً کریم یا لئیم ہے۔

**العَقِیْدَۃُ**۔ جس پر پختہ یقین کیا جائے۔ جس کو انسان دین بنائے اور اس پر اعتقاد رکھے۔ ج۔ عَقَائِدُ۔

**الاَعْقَدُ**۔ وہ شخص جس کی زبان میں گرہ ہو۔ جس میں گرہیں ہوں۔ کتا یا بھیڑیا جس کی دُم مڑی ہوئی ہو۔ مؤنث عَقْدَاءُ۔

ج۔ عُقَدٌ۔

العُنْقُودُ والعِنْقَادُ۔ مِنَ العِنَبِ و نَحْوِہٖ۔ گچھا۔ ج۔ عَنَاقِيدُ۔

المَعْقِدُ۔ گرہ بندھنے کی جگہ۔ جوڑ، کہتے ہیں "ھُوَ مِنِّیْ مِقْعَدَ الإزَارِ" وہ مرتبہ کے لحاظ سے مجھ سے قریب ہے۔ ج۔ مَعَاقِدُ۔ المَعَاقِدُ۔ وہ منزل جہاں بار بار لوٹ کر آئیں۔

المِعْقَادُ۔ بچوں کے گلے میں ڈالنے کا تعویذ وغیرہ کی لڑی۔

المُعَقِّدُ۔ فا۔ جادوگر۔

المُعْتَقَدُ۔ اعتقاد۔

عَقَرَہٗ (ض)، عَقْرًا۔ زخمی کرنا۔ ذبح کرنا۔ عَقَرَ الإبِلَ۔ کونچیں کاٹ دینا۔ عَقَرَ بِہٖ۔ چلنے سے روک دینا۔ بِالصَّيْدِ۔ شکار کے پیچھے لگنا۔

عَقَرَتْ (ض)، عَقْرًا و عُقْرًا و عِقَارًا و عَقُرَتْ (ك)، عُقْرًا و عَقَارَةً و عِقَارَةً و عُقِرَتِ المَرْأَةُ أوِ النَّاقَةُ۔ بانجھ ہونا۔ صفت العَاقِرُ۔

عَقُرَ (ك)، عُقْرًا۔ الأمرُ۔ بے نتیجہ ہونا۔

عَقِرَ (س)، عَقَرًا۔ دہشت زدہ ہونا۔ حیران ہونا۔ کانپنا۔

عَقَّرَ۔ الإبِلَ۔ اونٹ کو بہت زخمی کرنا۔

عَاقَرَ مُعَاقَرَةً۔ الشَّيْءَ۔ لازم پکڑنا۔ ہمیشگی کرنا۔ الخَمْرَ۔ شراب پینے میں مداومت کرنا۔ ہٗ۔ گالی دینا۔ برا بھلا کہنا، ہجو کرنا۔ اونٹ ذبح کرنے میں فخر کرنا۔

أعْقَرَہٗ۔ دہشت زدہ کرنا۔ أعْقَرَ اللّٰہُ المَرْأَةَ۔ عورت کو بانجھ کر دینا۔

تَعَقَّرَ۔ النَّبَاتُ۔ نباتات کا لمبی ہونا۔ ۔ شَحْمُ النَّاقَةِ۔ چربی کا گٹھا ہوا ہونا۔ الرَّجُلُ۔ جائداد کا زیادہ ہونا۔

۔ الغَيْثُ۔ لگاتار بارش برسنا۔

وَاعْتَقَرَ و انْعَقَرَ ظَهْرُ الدَّابَّةِ مِنَ الرَّحْلِ أوِ السَّرْجِ۔ جانور کی پیٹھ کا کجاوے یا زین سے زخمی ہونا۔ اِنْعَقَرَتْ قَوَائِمُ البَعِيْرِ۔ کونچوں کا کٹ جانا۔

تَعَاقَرَ۔ الرَّاعِيَانِ۔ اونٹ کے ذبح میں مقابلہ کرنا۔

العَقْرُ۔ گھر کا درمیانی حصہ۔ محلہ، قوم، بلند عمارت، اترنے کی جگہ۔ دو چیزوں کے درمیان کی کشادگی۔

العُقْرُ۔ مہر۔ قوم کے اترنے کی جگہ۔ حوض کا پچھلا حصہ۔ گھر کا درمیانی حصہ۔ گھر میں عمدہ جگہ۔ بہترین گھاس۔ قصیدے کا بہترین شعر۔ محل۔ ج۔ أعْقَارٌ۔ بَيْضَةُ العُقْرِ۔ مرغی کا پہلا انڈا۔

العُقْرُ۔ بانجھ (د)۔ والعُقُرُ بڑی آگ۔

العَقْرَةُ والعُقْرَةُ و العَقَارَةُ۔ بانجھ پن

العَقْرَاءُ۔ مونث أعْقَرُ۔ اونچا ٹیلہ۔

العَقَارُ۔ سامان خانہ، عمدہ مال، عمدہ گھاس، شراب۔

اِمْرَأَةٌ عُقَرَةٌ۔ رحم کی بیماری والی عورت

العَقَّارُ۔ بہت زخمی کرنے والا۔ درخت، جڑی بوٹیوں سے علاج کرنے والا۔ دوا۔ ج۔ عَقَاقِيرُ۔

العِقِّيْرُ۔ مبالغہ کا صیغہ، درخت۔

العَقُوْرُ۔ کاٹنے والا جانور۔ ج۔ عُقُرٌ۔

العُقَرَةُ و العَاقُوْرُ و المِعْقَرُ و المِعْقَارُ و المُعَقِّرُ۔ مِنَ السُّرُوْجِ۔ پیٹھ کو زخمی کر دینے والی زین۔

العَقِيْرُ۔ زخمی، دہشت زدہ۔ ج۔ عَقْرٰی رَجُلٌ عَقِيْرٌ۔ بے اولاد۔

العَقِيْرَةُ۔ زخمی شکار۔ کٹی ہوئی پنڈلی۔ گانے، رونے یا پڑھنے والے کی آواز۔ کہتے ہیں۔ رَفَعَ عَقِيْرَتَہٗ۔ آواز بلند کی۔ نَخْلَةٌ عَقِيْرَةٌ۔ کٹے ہوئے سرے کا کھجور کا درخت۔

العَاقِرُ۔ بانجھ عورت۔ ج۔ عُقَّرٌ و عَوَاقِرُ۔ رَجُلٌ عَاقِرٌ۔ بے اولاد مرد ج۔ عُقَّرٌ۔

الأعْقَرُ۔ وہ اونٹ جس کے دانت ٹوٹ گئے ہوں۔ مونث عَقْرَاءُ۔ ج۔ عُقْرٌ۔

العَقْرٰی۔ جائداد۔

المُعْقِرُ۔ بہت جائداد والا۔

أرْضٌ مُعْقَرَةٌ۔ بہت بچھوؤں والی سر زمین۔

العَقْرَبُ۔ بچھو (نر و مادہ)، اکثر مونث آتا ہے۔ أُمُّ عَرِيْطٍ، أُمُّ سَاهِرَةٍ کنیت ہے۔ کہتے ہیں کہ نر کو عُقْرُبَانٌ کہتے ہیں اور مادہ کو عَقْرَبَةٌ۔ ج۔ عَقَارِبُ۔ العَقْرَبُ۔ آسمان کا ایک برج۔ العَقَارِبُ۔ سختیاں، چغلیاں۔ کہتے ہیں دَبَّتْ عَقَارِبُہٗ، دَبَّتْ مِنْہُ عَقَارِبُ السِّعَايَةِ و إنَّہٗ لَتَدِبُّ عَقَارِبُہٗ۔ وہ لوگوں کی بے آبروئی کرتا ہے۔ عَيْشٌ ذُوْ عَقَارِبَ۔ سختی اور تنگی کی زندگی۔ عَقَارِبُ الشِّتَاءِ۔ ٹھنڈ کی شدت۔ عَقْرَبُ السَّاعَةِ۔ گھڑی کی سوئی۔

العَقْرَبَاءُ۔ مادہ بچھو۔

أرْضٌ مُعَقْرِبَةٌ۔ بہت بچھوؤں والی زمین۔

المُعَقْرَبُ۔ مڑا ہوا۔ ٹیڑھا۔ گٹھا ہوا۔ مضبوط جسم، کامل مددگار۔

العَقَرْطَلُ و العِقِرْطَلُ۔ مادہ ہاتھی

عَقَشَ (ن)، عَقْشًا۔ العُوْدَ۔ لکڑی کو موڑنا۔ المَالَ۔ جمع کرنا۔

عَقَصَ (ض)، عَقْصًا۔ الشَّعْرَ۔ بالوں کی چوٹی بنانا یا گوندھنا۔ المَرْأَةُ

شَعْرَهَا - بالوں کا جوڑا باندھنا۔

عَقِصَ (س) عَقَصًا - التَّيْسُ - بینڈے کا پیچھے کو مڑے سینگوں والا ہونا۔ الرَّجُلُ - بخیل ہونا - بدخلق ہونا - مڑی ہوئی انگلی والا ہونا۔

العَقِصُ بخیل - بدخو - وہ جمع شدہ ریت جس میں راستہ نہ ہو۔

العُقْصَةُ - مِنَ القَرْنِ وَغَيْرِهِ - سینگ وغیرہ کی گرہ - ج - عُقَصٌ -

العِقْصَةُ - چوٹی - ج - عَقَائِصُ وعِقَاصٌ

العَقِيصَةُ - چوٹی - ج - عَقَائِصُ و عِقَاصٌ۔

العِقَاصُ - موباف - ج - عُقُصٌ -

الاَعْقَصُ - مڑی ہوئی انگلیوں والا - جس کے دو دانت اندر کو ہوں - بخیل - مِنَ التُّيُوسِ - بینڈھا، جس کے سینگ پیچھے کو مڑے ہوئے ہوں۔ مؤنث عَقْصَاءُ - ج - عُقْصٌ -

المِعْقَصُ - ٹیڑھا تیر - ج - مَعَاقِصُ -

المِعْقَاصُ - مڑے سینگ کی بھیڑ، بکری -

عَقْعَقَ، عَقْعَقَةً - الطَّائِرُ بِصَوْتِهِ - گٹکری کی۔

العَقْعَقُ - کوّے کی صورت کا ایک پرندہ کوّا - عام لوگ اسے "قَعْق" کہتے ہیں اہل عرب اس سے بدفالی لیتے ہیں۔

عَقَفَ (ض) عَقْفًا وعَقَّفَ - العُودَ ونَحْوَهُ فَتَعَقَّفَ و انْعَقَفَ - کنارے سے موڑنا اور ٹیڑھا کرنا۔ اور اس کا مڑجانا اور ٹیڑھا ہوجانا۔ صفت اَعْقَفُ ومَعْقُوفٌ -

العَقْفَاءُ - مؤنث اَعْقَفُ - وہ لکڑی یا لوہا جس کا کنارہ کج ہو - مڑے سینگ کی بکری - ج - عُقْفٌ - د - والعُقَيْفَاءُ ایک گھاس جس سے بکریاں مر جاتی ہیں۔

العَقُوفُ - مِنْ ضُرُوعِ البَقَرَةِ - گائے کا تھن جس سے دوہتے وقت دودھ کی دھار سیدھی نہ نکلے۔

العُقَافُ - ایک بیماری جس سے بکریوں کی ٹانگیں ٹیڑھی ہوجاتی ہیں - ایسی بکری کو عَاقِف کہتے ہیں - ج - عَوَاقِفُ -

العُقَّافَةُ - وہ لکڑی جس کی ایک جانب کج ہو - شَوْكَةٌ عَقِيفَةٌ - مڑا ہوا کانٹا۔

المَعْقُوفُ - مڑا ہوا - وہ جانور جس کو عقاف کی بیماری ہو - شَيْخٌ مَعْقُوفٌ - ٹیڑھی کمر والا بوڑھا۔

عَقَلَ (ض ن) عَقْلًا - الدَّوَاءُ بَطْنَهُ - دوا کا قبض کر دینا - البَعِيرَ - ٹانگ اور ران ملا کر رسی سے باندھنا - المَرْأَةُ شَعْرَهَا - کنگھا کرنا - القَتِيلَ - مقتول کی دیت دینا - عَنْ فُلَانٍ - کسی کی طرف سے تاوان یا دیت دینا - لَهُ دَمَ فُلَانٍ - دیت پر راضی ہونا - اور قصاص چھوڑ دینا۔

عَقَلَ (ض) عَقْلًا ومَعْقُولًا - الغُلَامُ - لڑکا سمجھ دار ہونا - دانا ہونا - فُلَانٌ بَعْدَ الصِّبَا - غلطی کو سمجھ لینا - د - عَقْلًا الشَّيْءَ - سمجھنا، تدبر کرنا - صفت عَاقِلٌ - ج - عَاقِلُونَ و عُقَلَاءُ و عُقَّالٌ - صفت مؤنث عَاقِلَةٌ - ج - عَاقِلَاتٌ وعَوَاقِلُ

عَقَلَ (ض) عَقْلًا وعُقُولًا - المُصَارِعُ خَصْمَهُ - ٹانگ میں ٹانگ ڈال کر گرا دینا - الوَعْلُ - بلند پہاڑ پر چڑھنا اور محفوظ ہوجانا - اِلَيْهِ پناہ لینا۔

عَقِلَ (س) عَقَلًا - البَعِيرُ - اونٹ کا ٹیڑھی ٹانگوں والا ہونا - صفت اَعْقَلُ - مؤنث عَقْلَاءُ - ج - عُقْلٌ۔

عَقَّلَ - الغُلَامُ - لڑکا عقل مند ہونا - الغُلَامَ - لڑکے کو عقل مند بنانا - البَعِيرَ - اونٹ کی ٹانگ ران ملا کر باندھنا - الرَّجُلَ عَنْ حَاجَتِهِ - روک دینا۔

عَاقَلَهُ مُعَاقَلَةً - سمجھ بوجھ میں مقابلہ کرنا۔

اَعْقَلَهُ عقلمند پانا - اَعْقَلَ الرَّجُلُ - سال کی زکوٰۃ واجب ہوجانا۔

تَعَقَّلَ - الغُلَامُ - لڑکے کا سمجھ دار ہونا - بتکلف عقلمند بننا۔

تَعَقَّلَهُ - روکنا - تَعَقَّلَ الرَّجُلُ - پاؤں موڑ کر سرین پر رکھنا - الرَّحْلَ اَوِ السَّرْجَ - کجاوہ یا زین پر پاؤں موڑ کر رکھنا۔

تَعَاقَلَ - بتکلف عقلمند بننا - تَعَاقَلُوا دَمَ القَتِيلِ - ادائے دیت میں شرکت کرنا۔

اِعْتَقَلَ - الرُّمْحَ - نیزہ کو روکنا، اور پنڈلی کے درمیان رکھنا - البَعِيرَ - اونٹ کی ٹانگ ران ملا کر باندھنا - الرَّحْلَ اَوِ السَّرْجَ - کجاوہ یا زین پر پاؤں موڑ کر رکھنا - مِنْ دَمِ فُلَانٍ - دیت لینا - الدَّوَاءُ بَطْنَهُ - دوا کا قبض کرنا - الرَّجُلُ - پاؤں موڑ کر سرین پر رکھنا - اِعْتَقَلَهُ - روکنا - ٹانگ میں ٹانگ لگا کر پچھاڑنا - الشَّاةَ - بکری کی ٹانگ کو اپنی ساق اور ران کے درمیان دبا کر دوہنا۔

اُعْتُقِلَ - لِسَانُهُ - زبان کا بند ہوجانا۔

العَقْلُ - روحانی نور جس سے غیر محسوسات کا ادراک ہوتا ہے - دل، دیت - ج - عُقُولٌ -

العَقْلِيُّ۔ منسوب بہ عقل، جس میں حسِ باطنی کو دخل نہ ہو۔
العَقْلَةُ۔ زبان کی روک۔
العُقْلَةُ۔ جس سے باندھا جائے۔ ج۔ عُقَلٌ۔
العِقَالُ۔ وہ رسی جس سے اونٹ کے زانوؤں کو باندھا جائے، سر پہ باندھنے کی رسی۔ العِقَالُ۔ اونٹ یا بکری کی ایک سال کی زکوٰۃ۔ کہتے ہیں۔ اَدَّيْتُ عِقَالَ سَنَةٍ۔ ایک سال کی زکوٰۃ ادا کر دی۔ عِقَالُ المِئِيْنَ۔ وہ شریف جو قید کیا جائے تو دو سو اونٹوں کا فدیہ دے۔
العَاقِلُ۔ فا۔ سمجھ دار۔ ج۔ عُقَلَاءُ و عَاقِلُوْنَ و عُقَّالٌ۔ عورت کو بھی عاقل کہتے ہیں۔ العَاقِلُ۔ پہاڑی بکرا۔ دیت دینے والا۔ ج۔ عَاقِلَةٌ۔
العَاقِلَةُ۔ مؤنث عاقل۔ قوتِ فہم۔ عَاقِلَةَ الرجُلِ۔ پدری رشتہ دار۔
العَقُوْلُ۔ سمجھ دار۔ قابض دوا۔
العَقِيْلُ۔ معقول۔
العَاقُوْلُ۔ دریا کا بڑا حصہ۔ موج۔ وادی کا نہر کا موڑ۔ بے نشان زمین۔ مبہم معاملات۔ ج۔ عَوَاقِيْلُ۔
العُقَّالُ۔ جانور کے پاؤں کی بیماری۔
العَقِيْلَةُ۔ مِنَ النِّسَاءِ۔ شریف پردہ دار عورت۔ مِنَ الإِبِلِ۔ عمدہ اونٹ۔ مِنَ القومِ۔ سردار۔ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ۔ ہر چیز کا عمدہ ٹکڑا۔ عَقِيْلَةُ البَحْرِ۔ موتی۔ ج۔ عَقَائِلُ۔
المَعْقِلُ۔ پناہ گاہ۔ اونٹوں کے باندھنے کی جگہ۔ بلند پہاڑ۔ ج۔ مَعَاقِلُ۔
المَعْقُلَةُ۔ خون بہا تاوان۔ کہتے ہیں۔ "صَارَ دَمُهُ مَعْقُلَةً عَلٰى قَوْمِهٖ"۔ قوم پر اس کا خون تاوان ہو گیا جس کا وہ ہر سال ادا کرتی ہے۔ ج۔ مَعَاقِلُ۔
المَعْقُوْلُ۔ سمجھا ہوا۔ عقل، ج۔ مَعْقُوْلَاتٌ۔ عِلْمُ المَعْقُوْلَاتِ، وہ علم جس میں عقلی چیزوں سے بحث کی جائے۔
عَقَمَتْ (ن)، عَقْمًا و عُقْمًا و عَقُمَتْ (ك)، عَقْمًا و عَقِمَتْ (س)، عَقَمًا و عُقِمَتْ عَقْمًا و عُقْمًا۔ المَرْأَةُ او الرَّحِمُ۔ بانجھ ہونا۔ صفت۔ عَقِيْمٌ، عُقِمَتْ مَفَاصِلُهٗ۔ جوڑوں کا خشک ہونا۔
عَقِمَ (س)، عَقَمًا۔ خاموش ہونا۔
عَقَمَ (ض)، عَقْمًا و اَعْقَمَ و عَقَّمَ۔ اللّٰهُ المَرْأَةَ۔ بانجھ کرنا۔ عَقَّمَهٗ۔ خاموش کرنا۔ عَقَّمَ الشَّيْءَ۔ جراثیم کو مارنا۔
عَاقَمَهٗ مُعَاقَمَةً۔ جھگڑا کرنا۔ خصومت کرنا۔ گالی دینا۔
اِعْتَقَمَ۔ الیہِ۔ آنا جانا۔ فِي الأَمْرِ۔ دخل دینا۔
العَقْمُ والعَقْمَةُ والعِقْمَةُ۔ سرخ کپڑا۔ نقش و نگار کی ایک قسم۔
المَرْأَةُ العَقِيْمُ۔ بے اولاد عورت۔ ج۔ عَقَائِمُ و عُقُمٌ۔
الرجُلُ العَقِيْمُ۔ بے اولاد مرد۔ ج۔ عُقَمَاءُ و عِقَامٌ و عَقْمٰى۔ عَقْلٌ عَقِيْمٌ۔ جس میں کوئی بھلائی نہ ہو۔ حَرْبٌ عَقِيْمٌ۔ سخت لڑائی، کہتے ہیں اَلدُّنْيَا عَقِيْمٌ۔ دنیا بے برکت ہے۔ حَرْبٌ عَقَامٌ و عُقَامٌ۔ سخت لڑائی۔ دَاءٌ عَقَامٌ۔ لا علاج بیماری۔ يَوْمٌ عُقَامٌ۔ سخت دن۔ العَقَامُ۔ بے اولاد۔ بدخو۔
العَقِيْمَةُ۔ مِنَ الأَرْحَامِ۔ بانجھ۔ ج۔ عَقَائِمُ۔

العُقْمِيُّ والعِقْمِيُّ۔ مِنَ الكلامِ۔ پوشیدہ کلام۔ العُقْمِيُّ۔ خاندانی شرافت والا۔
المَعْقِمُ۔ ہڈیوں کا جوڑ۔ ریڑھ کی ہڈیوں کے مہرے۔ ج۔ مَعَاقِمُ۔ مَعَاقِمُ الخَيْلِ۔ گھوڑے کے جوڑ۔
المَعْقُوْمُ۔ مِنَ الرِّجَالِ۔ بے اولاد۔
عَقَا يَعْقُو عَقْوًا، اِعْتَقٰى، اِعْتِقَاءً۔ کنواں کھودنا اور ایک طرف سے سوت نکالنا۔ عَقَا العَلَمُ۔ جھنڈے کا بلند ہونا۔ عَقَا الامرَ۔ مکروہ جاننا۔ فلانًا۔ روکنا۔ اِعْتَقَى الرَّجُلُ۔ رکنا۔ عَقَاهُ و عَاقَاهُ۔ روکنا۔
العَقْوَةُ۔ گھر کے آس پاس، میدان، محلہ۔ ج۔ عِقَاءٌ۔
عَقِيَ يَعْقٰى عَقْيًا۔ الامرَ۔ مکروہ جاننا۔ (ض) وعَقَّى، الوَلَدَ۔ بچے کو گھٹی پلانا۔ عَقَّى الطَّائِرُ۔ اڑنے میں بلند ہونا۔
اَعْقَى اِعْقَاءً۔ اکڑوں بیٹھنا۔ الشَّيْءَ۔ مکروہ جاننا۔
العِقْيُ۔ نومولود کا پاخانہ۔ گوا۔ ج۔ اَعْقَاءٌ۔
العِقْيَانُ۔ خالص سونا۔
عَكَّ (ن ض) عَكًّا۔ اليومُ۔ سخت گرمی اور گھٹن والا دن ہونا۔ صفت عَكٌّ و عَكِيْكٌ۔ عَكَّتْهُ الحُمّٰى۔ لگاتار بخار ہونا۔ الرجُلَ۔ حق میں ٹال مٹول کرنا۔ عَكَّهٗ عَنْ حَاجَتِهٖ۔ باز رکھنا۔ ۔ ہٗ بالحُجَّةِ۔ مغلوب کرنا ۔ ہٗ بالأمرِ او بالقَوْلِ۔ بار بار کہہ کر تھکا دینا۔ ہٗ بالسَّوْطِ۔ کوڑے سے مارنا ۔ ہٗ بِشَرٍّ۔ بار بار کرنا۔ الكلامَ۔ وضاحت کرنا۔
عُكَّ۔ گرمی سے جوش مارنا۔ الرَّجُلُ۔ سخت بخار چڑھنا۔
عَاكَّهٗ۔ علیہِ۔ مائل کرانا۔

العَکَّۃُ والعِکَّۃُ والعُکَّۃُ والعِکَاکُ و العَکِیْکُ۔ سخت گرمی گھٹن کے ساتھ
العَکَّۃُ العُکَّۃُ۔ تیز بخار۔ گرم ریت
العُکَّۃُ۔ گھی کا ڈبہ۔ ج۔ عُکَکٌ و عِکَاکٌ۔ اسی سے ہے۔ سَمِنَ الصَّبِیُّ حَتّٰی صَارَ کَالعُکَّۃِ۔ بچہ ڈبے کی مانند موٹا ہوگیا۔ لَیْلَۃٌ عَکَّۃٌ۔ سخت گرمی والی رات۔ یَوْمٌ عَکِیْکٌ۔ سخت گرم دن۔ ج۔ عِکَاکٌ۔
عَکَبَتْ عُکُوْبًا (ن) اونٹوں کا ہجوم کرنا۔
۔ القِدْرُ۔ ہانڈی کا جوش مارنا۔
عَکَبَ الرَّجُلُ۔ گھیرنا۔
عَکِبَ (س)، عَکَبًا۔ موٹے ہونٹ، اور موٹے جبڑے والا ہونا۔ پاؤں کی انگلیوں کا قریب قریب ہونا۔ صفت أَعْکَبُ، مؤنث عَکْبَاءُ۔ ج۔ عُکْبٌ۔
عَکَّبَتِ۔ النَّارُ۔ آگ کا دھوئیں والی ہونا۔
تَعَکَّبَتْہُ الهُمُوْمُ۔ غموں کا ہجوم کرنا۔ گھیرنا۔
إِعْتَکَبَ۔ اِغْبَارُ۔ غبار اٹھنا۔ الغُبَارَ غبار اڑانا۔ المکانُ۔ غبار والا ہونا۔ الإِبِلُ۔ کسی جگہ میں جمع ہونا۔ اور غبار اُڑانا۔
العَکْبُ والعَکُوْبُ والعَاکُوْبُ والعُکَابُ غبار۔ العُکَابُ۔ دھواں، ہانڈی کی بھاپ۔
العَاکِبُ۔ فا۔ بھیڑ، انبوہ۔ ج۔ عُکُوْبٌ
الأَعْکَبُ والعِکَابُ والعُکْبُ۔ عنکبوت (مکڑی) کا اسم جمع۔
العَکُوْبُ۔ غبار۔ ایک خاردار سبزی جو کچی اور پکی کھائی جاتی ہے۔
العِکْبِرُ۔ ایک چیز جس کو شہد کی مکھی پروں پر لگا کر لاتی ہے اور شہد کی جگہ میں اس کو رکھتی ہے۔
عَکْبَشَہٗ۔ مضبوط باندھنا۔

تَعَکْبَشَ۔ فِیْہِ الغُصْنُ۔ ٹہنی کے کانٹے چبھنا۔
عَکَدَ (ض)، عَکْدًا وأَعْکَدَ۔ الیہ۔ پناہ لینا۔ عَکَدَ الأَمْرُ فلانًا۔ ممکن ہونا۔
عَکِدَ (س)، عَکَدًا۔ الضَّبُّ۔ گوہ کا موٹا ہونا۔ صفت عَکِدٌ۔
عَکِدَ بِہٖ، إِعْتَکَدَہٗ۔ لازم ہونا۔
إِسْتَعْکَدَ۔ الضَّبُّ۔ گوہ کا موٹا ہونا۔ المَاءُ۔ پانی جمع ہونا۔
عُکْدُ۔ الشَّیءِ۔ چیز کا درمیان۔ کہتے ہیں عُکْدُکَ هٰذَا الأَمْرُ۔ فلاں معاملہ تمہارے لیے غایت ہے۔
العُکْدَۃُ۔ دُم کی ہڈی، قوت۔ گوہ کا سوراخ۔
عُکْدَۃُ اللِّسَانِ۔ زبان کی جڑ۔
عَکَرَ (ن ض)، عَکْرًا وعُکُوْرًا۔ علیہ۔ حملہ کرنا۔ پھرنا۔ مڑنا۔ مائل ہونا۔ کہتے ہیں۔ عَکَرَ علیہِ الزَّمَانُ بِخَیْرٍ زمانہ اس پر خیر و برکت کے ساتھ مائل ہوا۔
عَکِرَ (س)، عَکَرًا۔ المَاءُ ونحوہ۔ پانی گدلا ہونا۔ صفت عَکِرٌ۔
عَکَّرَ وأَعْکَرَ۔ المَاءَ۔ پانی کو گدلا کرنا۔ أَعْکَرَ اللَّیْلُ۔ رات کا سخت تاریک ہونا۔ أَعْکَرَ الرَّجُلُ۔ مرد کا دوبارہ حملہ کرنا۔
إِعْتَکَرَ۔ علیہِ۔ حملہ کرنا۔ اللَّیْلُ۔ رات کا سخت اندھیری ہونا۔ المَطَرُ سخت بارش برسنا۔ إِعْتَکَرَتِ الرِّیْحُ۔ ہوا کا غبار اڑانا۔ (د۔ و تَعَاکَرَ)، القومُ فِی الحَرْبِ۔ گھمسان کی جنگ کرنا۔
العَکَرُ۔ تلوار کا مورچہ۔ مِنْ کُلِّ شَیءٍ تلچھٹ۔

العِکْرُ۔ اصل، جڑ۔ کہتے ہیں۔ رَجَعَ فُلَانٌ إِلٰی عِکْرِہٖ۔ فلاں اپنی اصل کی طرف لوٹ گیا۔ عادت۔
العَکْرَۃُ والمَعْکُوْرُ۔ دوبارہ حملہ کرنا بھاگنے کے بعد۔
العَکَرَۃُ۔ اونٹوں کا گلہ۔ زبان کی جڑ۔ ج عَکَرٌ۔ اختلاط والتباس۔ کہتے ہیں وَقَعُوْا فِی عَکَرَۃٍ۔ وہ گڑبڑ میں پڑ گئے۔
العَکَّارُ۔ بہت حملہ کرنے والا۔
غُلَامٌ عَکَرْدٌ۔ موٹا تازہ لڑکا۔
العِکْرِشَۃُ۔ مادہ خرگوش۔
عِکْرِمُ اللَّیْلِ۔ رات کا اندھیرا۔ عِکْرِمَۃُ معرفہ ہے بحالت علمیت۔ العِکْرِمَۃُ کبوتری یا قمری مادہ۔
عَکَزَ (ن)، عَکْزًا۔ الرُّمْحَ۔ نیزہ گاڑنا۔ بالشیءِ۔ راہ پانا۔ (وتَعَکَّزَ) عَلٰی عُکَّازَتِہٖ۔ ڈنڈے پر سہارا لینا۔
تَعَکَّزَ قَوْسَہٗ۔ کمان کو سہارا بنانا۔
عَکِزَ (س)، عَکَزًا۔ سکڑنا۔
عَکَّزَ۔ الرُّمْحَ۔ نیزے میں پھل لگانا۔
العِکْزُ۔ بخیل۔ بدخو۔
العُکَّازُ والعُکَّازَۃُ۔ ڈنڈا جس کے نیچے پھل لگا ہو۔ ج۔ عَکَاکِیْزُ و عُکَّازَاتٌ۔
العَکَازِیْلُ۔ بچہ شیر۔
عَکَسَ (ض)، عَکْسًا۔ الکلامَ ونحوَہٗ۔ بات کو الٹ دینا۔ الشیءَ۔ آخر کو اول کر دینا۔ زمین کی طرف جھٹکا دے کر کھینچنا اور پٹک دینا۔ البعیرَ۔ اونٹ کو نکیل لگا کر رسی کو ٹانگ سے باندھ دینا۔ رَأْسَ البعیرِ۔ اونٹ کے سر کو موڑنا۔ ہٗ عَنِ الأمرِ۔ پھیر دینا۔ ہٹا دینا۔ عَلٰی فلانٍ أَمْرَہٗ۔ معاملہ کو اسی پر لوٹا دینا۔ الطَّعَامَ۔

کھانے میں دودھ ملا ہوا شوربہ ڈالنا۔
عَکِسَ (س) عَکَسًا۔ تنگ عادت ہونا۔
عَاکَسَ مُعَاکَسَۃً و عِکَاسًا۔ الکلامَ۔ کلام کو پلٹ دینا۔ ۂ۔ ایک دوسرے کی پیشانی کو پکڑنا۔ عام لوگ مخالفت کرنے کے لیے استعمال کرتے ہیں۔
تَعَکَّسَ۔ فِی مَشْیَتِہٖ۔ رینگ کر چلنا۔
تَعَاکَسَ و اِعْتَکَسَ و اَنْعَکَسَ۔ پلٹ جانا۔ اِعْتَکَسَ۔ دودھ ملا ہوا شوربہ بنانا۔
عِکَاسُ البعیرِ۔ نکیل کی رسی جو اونٹ کے گھٹنے پر باندھ دیتے ہیں۔
العُکَاسُ۔ مکڑی نر۔
العَکِیْسُ۔ وہ دودھ جو شوربے میں ملایا جائے۔ رسی جس سے اونٹ کو روکتے ہیں۔ درخت کی شاخ جس کو زمین کے نیچے دبا دیتے ہیں کہ اس سے درخت نکلے (قلم)
العَکِیْسَۃُ۔ بہت سارے اونٹ، اندھیری رات۔
عَکِشَ (س) عَکَشًا۔ الشَّعْرُ۔ بالوں کا پیچیدہ اور تہ بہ تہ ہونا۔ النَّبَتُ۔ نباتات کا بہت اور گنجان ہونا۔
عَکَشَ (ض) عَکْشًا۔ الشیءَ۔ جمع کرنا۔ صفت فاعلی عَکِشٌ۔ صفت مفعولی۔ مَعْکُوْشٌ۔ الرَّجُلَ مضبوط باندھنا۔ علیہِ۔ حملہ کرنا۔
تَعَکَّشَ۔ الامرُ۔ دشوار ہونا۔ الشیءُ۔ سکڑنا۔ الشَّعْرُ۔ بالوں کا پیچیدہ اور تہ بہ تہ ہونا۔
العَکِشُ۔ مِنَ الشَّعْرِ۔ پیچیدہ اور تہ بر تہ بال۔ بیکار اور فضول انسان
شَجَرَۃٌ عَکِشَۃٌ۔ بہت زیادہ شاخ والا گنجان درخت۔
العُکَاشُ و العُکَّاشُ و العُکَاشَۃُ۔ و العُکَّاشَۃُ۔ مکڑی اور اس کا جالا۔
عَکَصَہٗ (ض) عَکْصًا۔ عَنْ حَاجَتِہٖ۔ ہٹانا۔ پھیر دینا۔
عَکِصَ (س) عَکَصًا۔ بدخو ہونا۔ صفت عَکِصٌ۔ عَکِصَتِ الدَّابَّۃُ۔ سرکشی کرنا۔
تَعَکَّصَ۔ بکذا علیہ۔ بخل کرنا۔
رَمْلَۃٌ عَکِیْصَۃٌ۔ دشوار گزار ریت کا ٹیلہ۔
عَکَظَہٗ (ض) عَکْظًا۔ مغلوب کرنا۔ فخر کو رد کرنا۔ روکنا۔ الشیءَ۔ رگڑنا۔ الأَدِیْمَ۔ چمڑے کو دباغت کے لیے رگڑنا۔ عَکَظَ بالشیءِ۔ فخر کرنا۔
عَکَظَہٗ و عَکَّظَہٗ عَنْ حَاجَتِہٖ۔ ہٹانا۔ پھیر دینا۔
عَاکَظَہٗ مُعَاکَظَۃً۔ ٹال دینا۔
تَعَکَّظَ۔ علیہِ الأَمْرُ۔ دشوار ہونا۔ القومُ۔ جمع ہونا۔ بھیڑ کرنا۔
تَعَاکَظَ۔ القومُ۔ مقابلہ کرنا۔ آپس میں فخر کرنا۔ جھگڑا کرنا۔
العَکِظُ و العَکِیْظُ۔ چھوٹے قد والا۔
عُکَاظُ۔ عرب کے ایک بازار کا نام جہاں عربی قبائل جمع ہوتے اور خرید و فروخت کرتے اور مفاخرت کے شعر پڑھا کرتے تھے (مذکر و مؤنث)
عَکَفَہٗ (ن ض) عَکْفًا۔ عَنِ الأمرِ۔ منع کرنا۔ ۂ۔ عَلَی الأمرِ۔ کسی چیز پر روکے رکھنا (۔ عَکْفًا و عُکُوْفًا) القومُ حَوْلَہٗ و بہٖ۔ گرداگرد چکر لگانا۔ عَکَفَ عَلَی الأَمْرِ۔ ہمیشہ لازم رہنا (۔ اِعْتَکَفَ و تَعَکَّفَ) فِی المکانِ۔ بند رہنا۔
عَکَّفَ۔ الجَوْہَرَ۔ تہ بر تہ رکھنا۔ الشَّعْرَ۔ بالوں کو گھنگریالے کرنا۔ ۂ عَنْ کذا۔ روکنا۔ منع کرنا۔
عَاکَفَہٗ مُعَاکَفَۃً۔ لازم رہنا۔
العَکِفُ مِنَ الشَّعْرِ۔ گھنگریالے بال۔
العَاکِفُ۔ فا۔ مقیم۔ ج۔ عَاکِفُوْنَ و عُکَّفٌ و عُکُوْفٌ۔
شَعْرٌ مَعْکُوْفٌ۔ کنگھی چوٹی کیے ہوئے بال۔
المُعَکَّفُ۔ مفع۔ مڑا ہوا۔ ٹیڑھا۔
عَکَلَ (ن ض) عَکْلًا۔ الشیءَ۔ بکھرنے کے بعد اکٹھا کرنا۔ المَتَاعَ۔ سامان تہ بر تہ رکھنا۔ الرَّجُلَ۔ پچھاڑنا۔ البعیرَ۔ اونٹ کو رسی سے بازو اور پاؤں ملا کر باندھنا۔ عَکَلَ فِی الأَمْرِ۔ کوشش کرنا۔ فلانٌ۔ مر جانا۔ (۔ و أَعْکَلَ و اعْتَکَلَ، علیہِ۔ مشکل اور مشتبہ ہونا۔ اِعْتَکَلَ الرَّجُلُ۔ جدا ہونا۔ الثَّوْرَانِ۔ سینگوں سے لڑنا۔
العُکْلُ و العِکْلُ۔ لئیم، کمینہ۔ ج۔ أَعْکَالٌ۔
العَاکِلُ۔ فا۔ بخیل، چھوٹے قد والا۔ ج عُکُلٌ۔
العِکَالُ۔ اونٹ کے گھٹنے باندھنے کی رسی۔
المِعْکَلُ۔ چرواہے کی سوٹی جس کو وہ درخت سے بنا لیتا ہے۔ ج۔ مَعَاکِلُ۔
عَکَمَ (ض) عَکْمًا۔ المَتَاعَ۔ سامان کی گٹھری باندھنا۔ علیہِ۔ حملہ کرنا۔ الرَّجُلُ۔ انتظار کرنا۔ عَنِ الأَمْرِ۔ پیچھے ہٹنا۔ ۂ عَنْ زِیَارَتِہٖ۔ پیچھے ہٹانا۔ البعیرَ۔ اونٹ پر باندھنا۔ لِأَرْضِ کذا۔ ارادہ کرنا۔
عُکِمَ عنہُ۔ ہٹایا جانا۔
عُکِّمَتِ الإِبِلُ۔ اونٹوں کا موٹا ہونا۔
أَعْکَمَہٗ۔ باندھنے میں مدد دینا۔ بندھوانا۔
عَاکَمَہٗ مُعَاکَمَۃً۔ عَلَی فُلانٍ۔ مدد کرنا۔
اِعْتَکَمَ۔ الشیءُ۔ ڈھیر لگانا۔

العِکْمُ - ج - اَعْکَامٌ و عُکُومٌ - العِکَامُ -

ج - مُعْکَمٌ - گٹھڑی.

العِکْمُ - بوری، بنڈل، گٹھڑ، کنوئیں کی چرخی، عورتوں کے سامان کا بیگ - کہتے ہیں "مَالَهُ عَکُومٌ عَنْ کَذَا" اس کے لیے فلاں چیز سے پھرنے کی کوئی جگہ نہیں.

المِعْکَمُ - پُر گوشت.

تَعَکَّنَ - البَطْنُ - موٹاپے کی وجہ سے سلوٹیں پڑنا.

العُکْنَةُ - پیٹ کی سلوٹ - ج - عُکَنٌ و اَعْکَانٌ - دِرْعٌ ذَاتُ عُکَنٍ - وسیع و کشادہ زرہ.

العِکَانُ - گلا.

العَکْنَاءُ - مِنَ النُّوقِ اَوِ الشَّاءِ موٹے تھن والی اونٹنی یا بکری.

العُکْنَانُ - بہت اونٹ، بہت شترمرغ.

عَکَا یَعْکُوْا عَکْوًا - ذَنَبَ الدَّابَّةِ - جانور کی دم کو اس کی جڑ کی طرف سے موڑنا - کہتے ہیں "فَرَسٌ مَعْکُوٌّ" دُم مڑا گھوڑا - ہٗ فِی الحَدِیْدِ - قید کرنا اور باندھنا - عَکَتِ الاِبِلُ - موٹا ہونا - عَکَا الضَّبُّ بِذَنَبِہٖ - گوہ کا دم موڑنا - الدُّخَانُ - دھواں اوپر چڑھنا - عَلٰی قَوْمِہٖ - مائل ہونا - بِاِزَارِہٖ - ازار باندھنے کی جگہ کو سخت کرنا.

العَکْوَةُ و العُکْوَةُ - جانور کی دُم کی جڑ - زبان کی جڑ - ازار بندی، موٹی گرہ - ہر چیز کا بڑا حصہ، ہر شے کی موٹائی

العُکْوَةُ - گلا - ج - عُکًا و عِکًا.

العَکِیُّ - مِنَ اَلْبَانِ الضَّاْنِ - ایک دوسرے پر دودھ دوہا ہوا، اور جما ہوا.

الاَعْکٰی - سخت دم کی جڑ والا - پیشانی والا.

مؤنث عَکْوَاءُ.

عَکٰی یَعْکِیْ عَکْیًا و عَکَّی و اَعْکٰی - مرنا.

عَکّٰی بِاِزَارِہٖ - ازار بند باندھنے کی جگہ کو سخت کرنا - بِالمَکَانِ - اقامت کرنا - صفت عَاكٍ - ج - عُکَاةٌ، اِعْکَاءٌ - مضبوط باندھنا - عَکَّی الدُّخَانَ - دھوئیں کا اوپر کو چڑھنا.

عَلَّ (ن ض)، عَلًّا و عَلَلًا و تَعِلَّةً - دوسری بار پینا - ہٗ - دوسری بار پلانا - ہٗ ضَرْبًا - لگاتار مارنا.

عُلَّ عِلَّةً - مریض ہونا.

عَلَّلَهُ - بار بار پلانا - ہٗ بِکَذَا - مشغول کرنا - کھیل کود میں ڈالنا - عَلَّلَ الشَّیْءَ - علت بیان کرنا - دلیل سے ثابت کرنا - الکَلِمَةَ - کلمہ کی تعلیل کی وجہ بیان کرنا، تعلیل کرنا - الثَّمَرَةَ - بار بار پھل توڑنا - المَالَ - بہترین انتظام کرنا - ہٗ علاج کرنا.

اَعَلَّ - الرَّجُلَ - گھونٹ گھونٹ پلانا - ہٗ اللّٰہُ - بیمار کرنا - الکَلِمَةَ - تعلیل کرنا.

تَعَلَّلَ - محبت ظاہر کرنا - بِکَذَا - مشغول ہونا.

تَعَلَّلَتْ و تَعَالَّتْ - المَرْاَةُ مِنْ نِفَاسِہَا - نفاس سے پاک ہونا - تَعَالَّ الصَّبِیُّ ثَدْیَ اُمِّہٖ - بچے کا پستان سے تمام دودھ چوس لینا.

اِعْتَلَّ - مریض ہونا - بِالاَمْرِ - مشغول ہونا، عذر بیان کرنا - اِعْتَلَّتِ - الرِّیْحُ - نرم ہونا - ہٗ - بہتان لگانا - اِعْتَلَّتِ الکَلِمَةُ - حرف علت والا ہونا - الرَّجُلُ - دوسری بار پینا - عنہ - بیمار پڑنا.

العَلُّ - موٹا بکرا - بڑی عمر کا - لاغر، بیماری سے سکڑے ہوئے چمڑے والا - بے خیر و بے برکت - ج - اَعْلَالٌ.

العَلَّةُ - بھلاوہ - سوکن - ج - عَلَّاتٌ - کہتے ہیں "بَنُوْ عَلَّاتٍ" ایک مرد سے چند ماوروں کے بیٹے، اس کے برعکس کو اخیاف کہتے ہیں.

عَلَّ - لَعَلَّ میں ایک لغت ہے.

العِلَّةُ - بیماری - مشغول کرنے والا واقعہ، اسی سے ہے "لَا یَعْدَمُ مَانِعٌ عِلَّةً" اس شخص کے بارے میں کہتے ہیں جو عذر کرتا ہے اور اپنے مقبوضہ مال کے بچانے کے لیے منع کر دیتا ہے.

عِلَّةُ الشَّیْءِ - سبب - ج - عِلَّاتٌ و عِلَلٌ - جج - اَعْلَالٌ - العِلَّاتُ حالات - مختلف احوال - کہتے ہیں جَرْیٌ عَلٰی عِلَّاتِہٖ - بہر حال یا باوجود مختلف احوال کے قبول کیا - و العِلَّةُ فِی العُرُوْضِ - وہ تغیر جو ابیات کے عروض و ضرب میں لازمی پر لاحق ہو - سوائے نادر صورتوں کے.

حروف العلۃ - الف، واؤ، یاء

العَلَلُ - دوسری بار پینا - کہتے ہیں "عَلَلٌ بَعْدَ نَهَلٍ" پہلی بار پینے کے بعد دوسری بار پیا.

العُلَالَةُ و التَّعِلَّةُ - بھلاوہ - العُلَالَةُ پہلی بار دودھ دوہنے کی مہلت کے بعد دوہا ہوا دودھ - بقیہ دودھ - نیزہ بازی کے بعد نیزہ بازی - دوڑ کے بعد دوڑ.

العَلِیْلُ - مریض - ج - اَعِلَّاءُ -

المُعَلُّ و المَعْلُوْلُ - بیمار

العَلِیْلَةُ - مؤنث عَلِیْلٌ - وہ عورت جو بار بار خوشبو لگائے - ج - عَلِیْلَاتٌ و

عَاقَ يَعُوقُ عَوْقًا وَعَوَّقَ - فُلَانًا
عَنْ كَذَا - ہٹا دینا، یہاں تک کہ متحیر
ہو جائے۔ عَوَّقَهُ - دیر کرانا۔
تَعَوَّقَ - متحیر ہونا۔
اَلْمَعَاقُ - مذہب۔ مسلک، گنجائش۔
کہتے ہیں: "اِنَّ لِیْ عَنْ هٰذَا الْاَمْرِ
لَمُعَاقًا": میرے لیے اس میں گنجائش
ہے۔ اس لیے کہ اس کا چھوڑنا ممکن
نہیں ہے۔

عَاجَ يَعُوجُ عَوْجًا وَمَعَاجًا - بِالْمَكَانِ
اقامت کرنا۔ فُلَانًا بِالْمَكَانِ - مقیم
کرانا۔ السَّائِرُ - ٹھیرا۔ اِلٰی اَوْ عَلٰی
الْمَكَانِ - مائل و متوجہ ہونا۔ فُلَانٌ
عَمَّا عَزَمَ عَلَيْهِ - پختہ ارادے سے
ہٹ جانا۔ الْبَعِيرَ - اونٹ کو لگام
سے پھیرنا۔ کہتے ہیں: "مَا اَعُوجُ
بِكَلَامِهِ": اس کی بات کی میں پرواہ
نہیں کرتا۔ عِيَاجًا وَعُوجًا، اِلَيْهِ
مائل ہونا۔

عَوِجَ يَعْوَجُ عَوَجًا - الْعُوْدُ وَنَحْوُهُ
لکڑی کا ٹیڑھا ہونا۔ الْاِنْسَانُ - بد خلق
ہونا۔ صفت اَعْوَجُ۔

عَوَّجَ تَعْوِيجًا - الْعُوْدَ وَنَحْوَهُ - لکڑی
کو ٹیڑھا کرنا۔ الْعَصَا وَنَحْوَهُ -
ہاتھی دانت جڑنا۔ صفت مفعول
(مُعَوَّجَةٌ) (بسکون عین)۔ النَّاقَةَ
اونٹنی کو پھیرنا۔ عَوَّجَهُ عَنِ الشَّيْءِ
باز رکھنا۔

تَعَوَّجَ تَعَوُّجًا وَاِعْوَجَّ اِعْوِجَاجًا -
الْعُوْدُ - لکڑی ٹیڑھی ہونا۔
اِنْعَاجَ اِنْعِيَاجًا - عَلَيْهِ - مڑنا۔
الْعَاجُ - ہاتھی دانت، الْعَاجَةُ - ہاتھی
دانت کا ٹکڑا۔
الْعَوَّاجُ - ہاتھی دانت کا بیچنے والا۔
الْعَوَجُ - ٹیڑھا پن - پیچیدگی۔

الْعَوْجَاءُ - مؤنث اَعْوَجُ - کمان۔ دُبلی
اونٹنی۔ ج۔ عُوْجٌ۔
الْمَعَاجُ - مص۔ ٹھیرنے کی جگہ۔

عَادَ يَعُوْدُ عَوْدًا - ہٹانا۔ عَادَ
السَّائِلَ - واپس کرنا۔ عَادَ فُلَانًا
بِالْمَعْرُوْفِ - احسان اور بھلائی کرنا۔
عَادَ يَعُوْدُ عَوْدًا، عَوْدَةً وَمَعَادًا
- لِكَذَا وَاِلٰی كَذَا - کسی کی طرف
مائل ہونا - اعراض کے بعد واپس ہونا۔
کہتے ہیں: "عَادَ عَلَيَّ مِنْ فُلَانٍ
مَكْرُوْهٌ": فلاں کی جانب سے مجھے
تکلیف پہنچی۔

عَادَ يَعُوْدُ عَوْدًا وَعِيَادًا - الشَّيْءَ -
دوبارہ کرنا۔ اسی سے ضرب المثل
ہے: "الْعَوْدُ اَحْمَدُ، عَادَ الْاَمْرُ
كَذَا": بمعنی صَارَ۔ یہ افعال ناقصہ
سے ہے، کبھی ایک حالت سے دوسری
حالت کی طرف انتقال کے لیے آتا
ہے جیسے عَادَ فُلَانٌ شَيْخًا۔
فلاں جوان سے بوڑھا ہو گیا۔
عَادَهُ عَوْدًا - عادت بنا لینا۔

عَادَ يَعُوْدُ عَوْدًا وَعِيَادًا، عِيَادَةً
وَعُوَادَةً - الْمَرِيْضَ - بیمار پرسی
کرنا۔ صفت مذکر عَائِدٌ۔ ج۔
عُوَّادٌ، عُوْدٌ، عُوَّدٌ۔ صفت مؤنث
عَائِدَةٌ۔ ج۔ عُوَّادٌ۔ صفت
مفعول۔ مَعُوْدٌ وَمَعْوُوْدٌ۔

عَوَّدَ - فُلَانًا كَذَا - عادی بنا دینا۔
الْبَعِيْرُ - اونٹ کا بوڑھا ہونا۔
الرَّجُلُ - عمر رسیدہ ہونا۔
عَيَّدَ تَعْيِيْدًا - عید میں حاضر ہونا۔
عَاوَدَهُ مُعَاوَدَةً وَعِوَادًا - الرَّجُلُ
پہلے معاملہ کی طرف واپس ہونا۔
الشَّيْءَ - عادت بنا لینا - کہتے ہیں۔
عَاوَدَتْهُ الْحُمّٰى - بار بار بخار آیا۔
عَاوَدَهُ بِالْمَسْاَلَةِ - بار بار
سوال کرنا۔

اَعَادَ اِعَادَةً - الْاَمْرَ اَوِ الْكَلَامَ -
لوٹانا، دوہرانا۔ الشَّيْءَ - عادت بنا
لینا۔ طاقت رکھنا۔ الشَّيْءَ اِلٰی
مَكَانِهِ - اس کی جگہ کی طرف لوٹانا۔
کہتے ہیں: "فُلَانٌ مَا يُعِيْدُ وَمَا
يُبْدِئُ": کوئی حیلہ نہیں کر سکتا۔
رَاَيْتُ فُلَانًا مَا يُبْدِئُ وَمَا يُعِيْدُ۔
کچھ بات نہیں کرتا۔ نہ ابتداءً، نہ
انتہاءً۔

تَعَوَّدَ تَعَوُّدًا - الْمَرِيْضَ - بیمار پرسی کرنا
- الشَّيْءَ - عادی ہونا۔
اِعْتَادَ اِعْتِيَادًا - الشَّيْءَ - عادی ہونا۔
تَعَاوَدَ - الْقَوْمُ فِی الْحَرْبِ - ہر گروہ
کا اپنے ساتھیوں کے پاس واپس لوٹنا۔
اِسْتَعَادَ اِسْتِعَادَةً - لوٹنے کی درخواست
کرنا۔ الشَّيْءَ فُلَانًا وَمِنْ فُلَانٍ۔
لوٹانے کو کہنا۔ الشَّيْءَ - عادی ہونا۔
خوگر ہونا۔

عَادٌ - عرب بائدہ کا ایک شخص، ایک پرانا
قبیلہ جو اسی کے نام سے مشہور ہے
کہتے ہیں: "مَا اَدْرِیْ اَیُّ عَادٍ هُوَ":
مجھے نہیں معلوم، وہ کون ہے۔
الْعَادِيُّ - جس کام کی عادت ہو۔ پرانی
چیز۔ قدیم اقوام کے کھنڈرات۔ ج۔
عَادِيَّاتٌ۔

الْعَوْدُ - مص۔ بوڑھا اونٹ، بوڑھی بکری
ج۔ عِوَدَةٌ۔ پرانا رستہ۔ کہتے ہیں
رَجَعَ عَوْدًا عَلٰی بَدْءٍ اَوْ رَجَعَ
عَوْدَهُ عَلٰی بَدْئِهِ - اس کا سفر ختم
نہیں ہوا اور واپس آ گیا۔
الْعُوْدُ - لکڑی۔ کٹی ہوئی شاخ۔ ایک قسم
کی خوشبو جس کو بطور بخور استعمال
کرتے ہیں۔ زبان کی جڑ کی ہڈی، سارنگی۔

ج۔ عِیْدَانٌ، اَعْوَادٌ، اَعْوُدٌ۔
عُوْدُ الصَّلِیْبِ، عُوْدُ الفَرَجِ۔ عُوْدُ
الِانْجِبَارِ۔ دواؤں کے نام۔
العِیْدُ۔ عید۔ ہر وہ دن جس میں کسی بڑے
آدمی یا کسی بڑے واقعہ کی یاد منائی
جائے۔ کہتے ہیں کہ عید کو اس لیے عید
کہتے ہیں کہ وہ ہر سال لوٹ کر آتی ہے
دراصل عِوْدٌ تھا، اس کی جمع حسب
قاعدہ اَعْوَادٌ ہونی چاہیے تھی، مگر
عود بمعنی لکڑی کی جمع سے فرق کرنے
کے لیے اَعْیَادٌ آتی ہے۔ العِیْدُ۔
بار بار آنے والا امر مثلاً یا غم وغیرہ۔
العَادَۃُ۔ عادت۔ ج۔ عَادَاتٌ، عِیْدٌ،
عَادٌ، عَوَائِدُ (گویا عَوَائِدُ
عَائِدَۃٌ کی جمع ہے)
العَوَّادُ۔ سارنگی بجانے والا۔
الاَعْوَدُ۔ زیادہ مفید والنفع، کہتے ہیں
"ھٰذَا اَعْوَدُ عَلَیْکَ": یہ تمھارے
لیے نافع ترین ہے۔
العَائِدَۃُ۔ مؤنث عَائِدٌ۔ ج۔ عُوَّدٌ و
عَوَائِدُ و عَائِدَاتٌ۔ بھلائی، صلہ
مہربانی، منفعت۔ ج۔ عَوَائِدُ۔
العَوَائِدُ۔ محصول۔
العَوَادُ۔ مہربانی، بھلائی کا کام۔ کہتے ہیں
"اِنَّ لَکَ عِنْدَنَا عَوَادًا حَسَنًا":
ہمارے پاس تمھارے لیے وہ ہے جو
تم پسند کرو (عواد تثلیث عین کے
ساتھ آتا ہے)
العُوَادَۃُ۔ مص۔ جو ایک مرتبہ لانے کے
بعد دوبارہ مہمان کے لیے لایا جائے۔
کہتے ہیں: لَکَ العَوَادَۃُ، لَکَ العَوْدُ
والعَوْدَۃُ۔ تمھارے لیے واپسی کا
حق ہے۔
المَعَادُ۔ مص۔ لوٹنے کی جگہ۔ آخرت جنت
حج (۔ والمَعَادَۃُ) رونے، نوحہ کرنے

کی جگہ۔ ج۔ مَعَاوِدُ۔
المُعِیْدُ۔ فا۔ حاذق، تجربہ کار، عالم بامور۔
بار بار جہاد کرنے والا۔ کہتے ہیں فَرَسٌ
مُبْدِئٌ مُعِیْدٌ: سدھایا ہوا گھوڑا۔
المُعَاوِدُ۔ فا۔ ہمیشگی کرنے والا۔ اپنے
کام میں ماہر۔ جوانمرد۔
المُتَعَیِّدُ۔ غضب ناک، سخت ظالم۔
عَاذَ یَعُوْذُ عَوْذًا و مَعَاذًا، عِیَاذًا
مَعَاذَۃً، تَعَوَّذَ۔
اِسْتَعَاذَ۔ بِفُلَانٍ مِنْ کَذَا۔ پناہ مانگنا
عَاذَ بِالشَّیءِ۔ لازم ہونا۔
عَوَّذَ تَعْوِیْذًا، اَعَاذَ اِعَاذَۃً،
اَعْوَذَ اِعْوَاذًا۔ الرَّجُلَ۔ حفاظت
کرنا۔ دعا کرنا۔ اُعِیْذُکَ بِاللّٰہِ
کہنا۔ جادو کرنا۔ عَوَّذَ الرَّجُلَ۔ کسی
کو تعویذ پہنانا۔
تَعَاوَذَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے کی پناہ
لینا۔ ایک دوسرے پر بھروسہ کرنا۔
العَوْذُ۔ پناہ، کہتے ہیں۔ "عَوْذٌ بِاللّٰہِ
مِنْکَ": میں تم سے خدا کی پناہ
مانگتا ہوں۔
العِیَاذُ۔ مص۔ پناہ کی جگہ۔ کہتے ہیں۔
العِیَاذُ بِاللّٰہِ مِنْکَ۔ میں تم سے
اللہ کی پناہ لیتا ہوں۔
العَوَذُ۔ جائے پناہ۔ کاہت۔ درختوں
سے گرے ہوئے پتے۔ ناکس و
فرومایہ لوگ۔
العُوْذَۃُ۔ ج۔ عُوَذٌ۔ والتَّعْوِیْذُ۔ ج
تَعَاوِیْذُ والمَعَاذَۃُ۔ ج۔ مَعَاذَاتٌ
تعویذ، وہ اسماء و آیات، جو دفع
مرض کے لیے گلے وغیرہ میں باندھے
جاتے ہیں۔
العَوَاذُ۔ کراہت، کہتے ہیں: مَاتَرَکْتُ
فُلَانًا اِلَّا عَوَاذًا مِنْہُ: فلاں کو
میں نے صرف کراہیت کی بنا پر

چھوڑا۔
العَائِذُ۔ فا۔ ج۔ عُوَّذٌ۔ نئی جننے والی
ہرنی، اونٹ یا گھوڑا۔ ج۔ عُوْذٌ و
عُوْذَانٌ۔ جج۔ عُوْذَاتٌ۔
العَائِذَۃُ۔ مؤنث عَائِذٌ۔ ج۔ عَوَائِذُ
وعَائِذَاتٌ۔ العَوَائِذُ۔ چار
ستارے جن کے درمیان میں ایک
ستارہ اُبع نام کا ہے۔
المَعَاذُ۔ مص۔ پناہ گاہ۔ جادو۔ کہتے ہیں
"مَعَاذَ اللّٰہِ ومَعَاذَ وَجْہِ اللّٰہِ و
مَعَاذَۃَ اللّٰہِ ومَعَاذَۃَ وَجْہِ اللّٰہِ
اللہ کی پناہ لیتا ہوں۔
المُعَوَّذُ۔ پٹکا ڈالنے کا مقام۔ تعویذ
لٹکانے کا مقام۔ گھروں کے آس پاس
اونٹوں کی چراگاہ۔
المُعَوِّذُ والمُعَوَّذُ والعَوَّذُ۔ کانٹوں یا
درختوں کی جڑیں۔ پتھر کے نیچے کی
نباتات۔
عَارَہٗ یَعُوْرُہٗ عَوْرًا۔ کانا کر دینا۔ عَارَ
الشَّیءَ۔ لے جانا اور تلف کر دینا۔
واَعَارَ عَیْنَ المَاءِ اَوِ الرَّکِیَّۃِ۔
پانی کے چشمے یا کنوئیں کو بند کر دینا۔
عَارَتْ عَیْنُ المَاءِ اَوِ الرَّکِیَّۃِ۔
پانی کے چشمے کا کنوئیں کا بند ہونا۔
عَوِرَ یَعْوَرُ عَوَرًا و اِعْوَرَّ۔ کانا ہونا۔
صفت مذکر اَعْوَرُ۔ صفت مؤنث
عَوْرَاءُ۔ ج۔ عُوْرٌ و عُوْرَانٌ۔
عَوَّرَہٗ۔ کانا کرنا۔ ہٗ عَنِ الاَمْرِ۔ باز
رکھنا۔ عَوَّرَ علیہ اَمْرَہٗ۔ قباحت
ظاہر کرنا۔ عَوَّرَ المَکَایِیْلَ۔ پیمانوں
کا اندازہ لگانا۔ عَیْنَ البِئْرِ۔ کنوئیں
کو مٹی سے بھر دینا۔ عَنْ فُلَانٍ۔
دوسرے کی طرف سے جھوٹ بولنا۔
۔ فلانًا۔ لوٹا دینا اور ضرورت پوری
نہ کرنا۔

أَعْوَرَهٗ إِعْوَارًا۔ کانا کر دینا۔ أَعْوَرَ الشَّيْءُ۔ ظاہر ہونا، چھپے ہوئے اعضاء کا ظاہر ہو جانا۔

أَعْوَرَ۔ الفَارِسُ۔ سوار میں نیزہ لگنے کی جگہ کا واضح ہونا۔ الرَّجُلُ۔ شک کرنا۔

أَعَارَهٗ إِعَارَةً۔ الشَّيْءَ و مِنَ الشَّيْءِ۔ مانگی ہوئی چیز دینا۔ عَاوَرَ الشَّيْءَ۔ انتظار کرنا

عَاوَرَهٗ۔ الشَّيْءَ مُعَاوَرَةً۔ مانگی ہوئی چیز دینا۔ عَاوَرَ الشَّيْءَ۔ انتظار کرنا۔ عَاوَرَ الشَّمْسَ۔ انتظار کرنا۔ عَاوَرَهٗ الشَّيْءَ۔ جیسا کوئی کرے ویسا ہی اس کے ساتھ معاملہ کرنا۔

عَاوَرَ و عَايَرَ۔ المَكَايِيْلَ۔ پیمانوں کا اندازہ کرنا۔

إِعْوَرَّ۔ کانا ہونا۔ إِعْوَرَّتْ و إِعْوَارَّتِ العَيْنُ۔ آنکھ کا کانی ہونا۔

تَعَوَّرَ۔ العَارِيَةَ۔ کوئی چیز مانگنا۔ (ـ و تَعَاوَرَ و إِعْتَوَرَ) القَوْمُ الشَّيْءَ۔ باری باری لینا۔ دست بدست لینا۔ کہتے ہیں "تَعَاوَرَتِ الرِّيَاحُ رَسْمَ الدَّارِ" مکان کے نشانات و آثار پر مختلف قسم کی ہواؤں (کبھی جنوبی، کبھی شمالی، کبھی غربی اور کبھی شرقی) کا چلنا۔

إِسْتَعْوَرَ۔ الرَّجُلُ۔ تنہا ہونا۔

إِسْتَعَارَ۔ الشَّيْءَ مِنْ فُلَانٍ وَ اسْتَعَارَ فُلَانًا الشَّيْءَ۔ کسی سے کوئی چیز عاریۃً مانگنا، اسی سے ہے۔ أَرَى الدَّهْرَ يَسْتَعِيْرُنِي ثِيَابِي۔ میں دیکھتا ہوں کہ زمانہ میرے کپڑے عاریت دیتے کو کہتا ہے، یہ اس وقت بولتے ہیں جبکہ آدمی بوڑھا ہو جائے اور اسے موت کا خوف ہو۔

العَوْرَةُ۔ وہ خلل جو سرحدات پر ہو، اور جس سے ڈر ہو۔ العَوْرَةُ مِنَ الرِّجَالِ۔ شگاف۔ مِنَ الشَّمْسِ جائے طلوع و غروب، ہر وہ امر جس سے شرم کی جائے، انسان کے وہ عضو جن کو شرم کی وجہ سے چھپایا جاتا ہے۔ ج۔ عَوْرَاتٌ و عَوَرَاتٌ۔

العَائِرُ۔ فا۔ جس کی آنکھ میں تنکا ہو۔ آنکھ کا دکھنا۔ تنکا، ہر وہ چیز جو آنکھ کو تکلیف دے۔ العَائِرُ مِنَ السِّهَامِ أَوِ الحِجَارَةِ۔ وہ تیر یا پتھر جس کا پھینکنے والا معلوم نہ ہو۔ کہتے ہیں:۔ أَصَابَهٗ سَهْمٌ أَوْ حَجَرٌ عَائِرٌ۔ اس کو ایسا تیر یا پتھر لگا جس کا پھینکنے والا معلوم نہیں۔

العَائِرَةُ۔ مؤنث عَائِرٌ۔ کثرت، کہتے ہیں لَهٗ مِنَ المَالِ عَائِرَةُ عَيْنَيْنِ۔ اس کے پاس اتنا مال ہے جو آنکھوں کو بھر دیتا ہے۔ عَيْنٌ عَائِرَةٌ۔ تنکے والی آنکھ۔ ج۔ عَوَائِرُ۔

العَوَائِرُ مِنَ الجَرَادِ۔ ٹڈیوں کی مختلف ڈاریں۔

العَارَةُ العَارِيَةُ العَارِيَّةُ۔ مانگی ہوئی چیز۔ وہ چیز جس کا آپس میں لین دین کریں۔ ج۔ عَوَارٍ و عَوَارِيُّ۔

العَوَارُ۔ بتثلیث العین۔ عیب، کپڑے کا پھٹن۔

الأَعْوَرُ۔ کانا۔ مؤنث عَوْرَاءُ۔ ج۔ عُوْرٌ، عُوْرَانٌ، عِيْرَانٌ، المَعَانِي العُوْرُ۔ مشکل معانی۔ فَلَاةٌ عَوْرَاءُ۔ بے آب جنگل۔ كَلِمَةٌ عَوْرَاءُ۔ بری بات۔ الأَعْوَرُ۔ کوا۔ ردی ضعیف، بزدل۔ بری ہدایت دینے والا۔ کتاب پھٹی ہوئی۔ وہ شخص جس کا سگا بھائی نہ ہو۔ وہ راہ جس میں کوئی نشان نہ ہو۔

ج۔ أَعَاوِرُ۔

العَوِرُ۔ ردی بات، عادت۔ شَيْءٌ عَوِرٌ وہ شے جس کا کوئی نگہبان نہ ہو۔ مؤنث عَوِرَةٌ۔

العُوَيْرُ۔ کوا۔

العِيْرَانُ۔ ٹڈیوں کی مختلف ڈاریں۔

العُوَّارُ۔ تنکا، ابابیل، راہ سے ناواقف کمزور، بزدل۔ ج۔ عَوَاوِيْرُ۔

المُعَارُ۔ گھوڑا جو دبلا کیا گیا ہو۔ بعض کے نزدیک دم نچے ہوئے گھوڑے کو کہتے ہیں۔

المُعْوِرُ۔ مِنَ الأَمْكِنَةِ۔ خوفناک، رَجُلٌ مُعْوِرٌ۔ بری سیرت والا۔ شَيْءٌ مُعْوِرٌ۔ جس کا کوئی نگہبان نہ ہو۔

عَازَ يَعُوْزُ عَوْزًا۔ الشَّيْءُ۔ مشکل ہونا۔ باوجود ضرورت کے چیز کا کمیاب ہونا۔ الأَمْرُ۔ سخت ہونا۔ الرَّجُلُ محتاج ہونا۔ صفت عَوِزٌ و عَائِزٌ و أَعْوَزُ۔

أَعْوَزَ إِعْوَازًا۔ الرَّجُلُ۔ محتاج اور بدحال ہونا۔ صفت مُعْوِزٌ و مُعْوَزٌ۔ أَعْوَزَهُ المَطْلُوْبُ۔ مقصود کا عاجز کر دینا۔ اور حصول کو مشکل بنا دینا۔ أَعْوَزَ فِي الشَّيْءِ۔ محتاج ہونا اور قادر نہ ہونا۔ أَعْوَزَ الشَّيْءُ۔ دشوار ہونا۔ الدَّهْرُ فُلَانًا۔ زمانے کا کسی کو محتاج کر دینا۔

إِعْوَزَّ إِعْوِزَازًا۔ حیلہ کرنا۔ بدحال ہونا۔

العَوْزُ۔ مص۔ دانہ انگور۔ واحد عَوْزَةٌ

العَوَزُ۔ ضرورت، تنگی۔

المِعْوَزُ و المِعْوَزَةُ۔ پرانا بوسیدہ کپڑا۔ وہ کپڑا جس سے دوسرے کپڑے کی حفاظت ہو۔ ج۔ مَعَاوِزُ و مَعَاوِزَةٌ۔

عَاسَ يَعُوْسُ عَوْسًا و عَوَسَانًا۔ شب کے وقت چکر لگانا۔ عَلٰى عِيَالِهٖ۔ اولاد

کے لیے محنت سے کمانا۔ عِيَالَهٗ۔
خوراک دینا (ن)۔ عَوْسًا و
عِيَاسَةً۔ الذِّئْبُ۔ بھیڑیے کا رات
میں خوراک تلاش کرنا (ن)۔ عَوْسًا
الشیئَ۔ تعریف کرنا۔ مَعِيْشَتَهٗ۔
درست کرنا۔
عَوِسَ يَعْوَسُ عَوَسًا۔ ہنستے وقت
رخسارے میں گڑھا پڑنا۔ صفت
اَعْوَسُ۔
العُوْسُ۔ سفید مینڈھے۔ نسبت کے لیے
عُوْسِيٌّ کہتے ہیں۔ کَبْشٌ عُوْسِيٌّ۔
العَوَّاسُ۔ مبالغہ کا صیغہ ہے۔
عَاصَ يَعَاصُ و عَوِصَ يَعْوَصُ عِيَاصًا
وعَوَصًا۔ الشیئُ۔ سخت ہونا۔
مشکل ہونا۔ الکلامُ۔ کلام کا سمجھنے
میں دشوار ہونا۔
اِعْتَاصَ اِعْتِيَاصًا۔ الاَمْرُ عَلَيْهِ۔
سخت ہونا، دشوار ہونا۔ پیچیدہ ہونا جس
کی بنا پر صواب کو نہ پایا جا سکے۔
عَوَّصَ۔ عمل و قوت میں راہ راست پر نہ
ہونا۔ الشَّاعِرُ اَوِ الخَطِيْبُ۔ ایسا
شعر یا کلام کہنا جس کا سمجھنا دشوار ہو۔
اَعْوَصَ عَوَصًا عِيَاصًا۔ وَالقِيَاسُ
اِعْوَاصًا بِخَصْمِهٖ وعَلٰى خَصْمِهٖ۔
دلیلوں سے حیران کر دینا۔ فِي الكلامِ
باریک بات کہنا۔
عَاوَصَهٗ مُعَاوَصَةً۔ کشتی لڑنا۔
پچھاڑ دینا۔
الاَعْوَصُ۔ باریک بات۔ مؤنث۔
عَوْصَاءُ۔
العَوْصَاءُ۔ مؤنث اَعْوَصُ۔ سختی، ضرورت
کَلِمَةٌ عَوْصَاءُ۔ نادر بات۔
العَوَصُ۔
العَائِصُ والعَوْصُ و العَيْصَاءُ۔ دشتی
ضرورت۔ العَوْصُ۔ نفس، قوت،

حرکت۔
العَوِيْصُ۔ مِنَ الاُمُوْرِ۔ دشوار۔ مِنَ
الکلامِ۔ جس کا سمجھنا دشوار ہو۔
مِنَ الدَّوَاهِيْ۔ سخت مصائب۔
مؤنث عَوِيْصَةٌ۔ العَوِيْصَةُ۔
سختی، نفس، قوت، حرکت۔
عَاضَ يَعُوْضُ عَوْضًا، عِوَضًا، عِيَاضًا
وعَوَّضَ، عَاوَضَ، اَعَاضَ
اِعَاضَةً۔ فُلَانًا مِنْ كَذَا۔ بدلہ
دینا۔
تَعَوَّضَ وَاعْتَاضَ۔ مِنْهُ۔ بدلہ لینا۔
اِعْتَاضَ اِسْتَعَاضَ۔ فُلَانًا۔ بدلہ مانگنا
عَوْضُ۔ یہ کلمہ مبنی ہے، تینوں حرکتوں کے
ساتھ استعمال ہوتا ہے، اسم ظرف
ہے مستقبل کے استغراق کا کام دیتا
ہے۔ جیسے لَا اُفَارِقُكَ عَوْضُ۔ میں
کبھی تجھ سے جدا نہ ہوں گا۔ استغراق
ماضی کے لیے بھی آتا ہے جیسے مَا
رَأَيْتُ مِثْلَهٗ عَوْضُ۔ میں نے
اس جیسا کبھی نہیں دیکھا۔ یہ نفی کے
ساتھ خاص ہے، بحالت اضافت
معرب ہوتا ہے۔ جیسے لَا اَفْعَلُهٗ
عَوْضَ العَائِضِيْنَ۔ میں ایسا کبھی
نہیں کروں گا۔
العِوَضُ۔ ج۔ اَعْوَاضٌ۔ العَائِضُ و
المَعُوْضَةُ۔ بدلہ۔
عَاطَتْ (ن)، عَوْطًا و تَعَوَّطَتْ۔
تَعَوُّطًا۔ المَرْأَةُ او النَّاقَةُ۔ عورت
یا اونٹنی کا کئی سال تک حاملہ نہ ہونا،
بغیر بانجھ ہوئے۔ العُنُقُ۔ گردن
لمبی ہونا۔
العَائِطُ۔ جو بغیر بانجھ پن کے کئی سال حاملہ
نہ ہو۔ ج۔ عُوْطٌ و عَوَائِطُ، عِيْطٌ
عُيَّطٌ، عِيْطَاتٌ۔
عَافَ يَعُوْفُ عَوْفًا۔ الطَّائِرُ۔ پرند

کا منڈلانا۔
تَعَوَّفَ۔ الاَسَدُ۔ شیر کا رات میں شکار
ڈھونڈنا اور اس کو پھاڑنا۔
العَافُ۔ درم۔
العَوْفُ۔ مم۔ حال، حصہ، مہمان، مرغ،
شیر، بھیڑیا، آل اولاد کے لیے محنت
برداشت کرنے والا، پرندہ، ایک
خوشبودار نباتات۔ اَبُوْ عَوْفٍ۔
نر ٹڈی۔ اُمُّ عَوْفٍ۔ مادہ ٹڈی۔
العُوَافُ والعُوَافَةُ۔ وہ شکار جس کو
رات کے وقت شیر پھاڑے۔ غنیمت
عَاقَهٗ يَعُوْقُهٗ عَوْقًا، عَوَّقَهٗ، اَعَاقَهٗ
اِعَاقَةً، اِعْتَاقَهٗ اِعْتِيَاقًا۔
عَنْ كَذَا۔ روکنا۔ باز رکھنا۔ ہٹا دینا۔
کہتے ہیں: اَعْوَقَنِي الزَّادُ اَوِ
الدَّابَّةُ اِعْوَاقًا۔ مجھے سفر سے توشہ
یا سواری نے باز رکھا۔
تَعَوَّقَ۔ پیچھے ہٹنا۔ تَعَوَّقَ فُلَانًا۔ باز
رکھنا۔ روک دینا۔
العَوْقُ والعُوْقُ۔ روکنے والا۔ بے فیض
انسان، لوگوں کو اچھے کاموں سے روکنے
والا۔ وادی کا موڑ۔ ج۔ اَعْوَاقٌ۔
العُوَقُ، العَوِقُ، العِوَقُ، العَيِّقُ،
العُوَّقُ، العُوَقَةُ۔ بزدل۔ روکنے
والا۔ رَجُلٌ عُوَقَةٌ، عُوَقَةٌ،
عُوَّقٌ، عَيِّقٌ، عَيِّقٌ۔ لوگوں کو
بھلے کاموں سے روکنے والا۔
العَوْقُ۔ بھوک۔
العَائِقُ۔ فا۔ ہر روکنے والی چیز۔ ج۔
عَوَائِقُ وعُوَّقٌ۔ عَوَائِقُ الدَّهْرِ۔
مشاغل زمانہ۔
العَائِقَةُ۔ مؤنث عَائِقٍ۔ عمل سے رکاوٹ
ج۔ عَوَائِقُ۔
العَيُّوْقُ۔ ایک ستارہ جو ثریا کے پیچھے
ہوتا ہے۔

الْعُوَاقُ وَالْعَوِيْقُ۔ جانور کے پیٹ کی آواز جو چلنے میں نکلتی ہے۔
عَاكَ يَعُوْكُ عَوْكًا وَعَكَاكًا۔ عليه حملہ کیا۔ متوجہ ہوا۔ بہ۔ پناہ لی۔ مَعَاكَةً۔ کمائی کی۔ صفت عَائِكٌ۔
تَعَاوَكَ۔ الْقَوْمُ۔ باہم لڑنا۔
اِعْتَوَكَ۔ الْقَوْمُ۔ ہجوم کرنا۔
الْعَوْكَ۔ مم۔ کہتے ہیں: "مَا بِهِ عَوْكٌ"۔ اس میں کوئی حرکت نہیں۔
الْعَوِيْكَةُ وَالْمَعُوْكَةُ۔ لڑائی۔
الْمَعَاكُ۔ پناہ گاہ۔ راستہ۔ برداشت۔
عَالَ يَعُوْلُ عَوْلًا۔ فِي حُكْمِهِ۔ ظلم کرنا۔ سیدھی راہ سے ہٹنا (۔ يَعُوْلُ عَوْلًا۔ عَالَ يَعِيْلُ عَيْلًا) فِي الْمِيْزَانِ۔ خیانت کرنا۔ الْمِيْزَانُ گھٹنا۔ أَمْرُ الْقَوْمِ۔ مضطرب ہونا۔ الشَّيْءُ فُلَانًا۔ بھاری ہونا۔ عَالَتِ النَّاقَةُ ذَنَبَهَا۔ اونٹنی کا دم اٹھانا۔
عَالَ يَعُوْلُ عَوْلًا وَعِيَالَةً۔ کثیر اولاد ہونا۔
عَالَ يَعُوْلُ عَوْلًا، عِيَالَةً، عُؤُوْلًا۔ الرَّجُلُ عِيَالَهُ۔ آل اولاد کے معاش کی کفایت کرنا۔ اليمين کفالت کرنا۔ کہتے ہیں: "عَالَ عَوْلَهُ عِيْلَ عَوْلُهُ"۔ اس کی ماں نے اسے گم کر دیا۔
عَالَ وَعِيْلَ۔ صَبْرُهُ۔ بے صبرا ہونا۔ ۔ الرَّجُلُ۔ محتاج ہونا۔ صفت مَعُوْلٌ۔
أَعَالَ إِعَالَةً، أَعْوَلَ إِعْوَالًا، أَعْيَلَ إِعْيَالًا۔ الرَّجُلُ۔ بہت اولاد والا ہونا۔ أَعَالَ الرَّجُلُ۔ محتاج ہونا۔ أَعَالَ وَأَعْيَلَ۔ حریص ہونا۔ صفت مُعْوِلٌ، مُعِيْلٌ۔ أَعَالَ عِيَالَهُ۔ اہل وعیال کی روزی کے لیے کافی ہونا۔
أَعْوَلَ۔ چلا کر رونا۔ عَلَى فُلَانٍ وَبِهِ۔ مدد طلب کرنا۔ بھروسہ کرنا۔ کہتے ہیں۔ "عَوِّلْ عَلَيَّ بِمَا شِئْتَ"۔ جو چاہو مدد لو۔ عَوَّلَ عليه مُعَوَّلًا۔ کہتے ہیں مگر تعویلًا نہیں کہتے اور اسم العِوَلُ ہے۔ اور کہتے ہیں: "عَوَّلْنَا إِلَى فُلَانٍ فِي حَاجَتِنَا فَوَجَدْنَاهُ نِعْمَ الْمُعَوَّلُ"۔ ہم نے فلاں شخص سے اپنی ضرورت میں پناہ مانگی تو وہ بہترین پناہ گاہ ثابت ہوا۔
عَيَّلَ تَعْيِيْلًا۔ عِيَالَهُ۔ اہل وعیال کی معاش کے لیے کافی ہونا۔
اِعْتَوَلَ اِعْتِوَالًا۔ چلا کر رونا۔ کہتے ہیں مَالَهُ عَالٌ وَلَا مَالٌ۔ اس کے پاس کچھ نہیں ہے۔
الْعَوْلُ وَالْعَوْلَةُ وَالْعَوِيْلُ۔ چیختے ہوئے گریہ وزاری کرنا۔ الْعَوْلُ۔ ہر ایک تکلیف دہ کام۔ آل واولاد کی خوراک۔ مدد طلب کیا ہوا۔
الْعِوَلُ۔ مدد طلب کرنا، بھروسہ، عمدہ، کہتے ہیں: "فُلَانٌ عِوَلِي مِنَ النَّاسِ"۔ فلاں شخص میرے لیے قابل اعتماد ہے۔
الْعَالَةُ۔ شترمرغ۔ بارش سے بچنے کے واسطے جھونپڑی جو لکڑی وغیرہ کی ہو۔
عِيَالُ۔ الرَّجُلِ۔ گھر کے وہ آدمی جن کا نان نفقہ واجب ہو، مذکر ومؤنث دونوں کو شامل ہے۔ ج۔ عِيَالٌ، عَيَائِلُ، عَالَةٌ۔
الْمِعْوَلُ۔ کدال، پھاوڑا۔ ج۔ مَعَاوِلُ۔
الْمُعَوَّلُ۔ جس سے فریاد کی جائے، جس پر بھروسہ کیا جائے۔
عَامَ يَعُوْمُ عَوْمًا۔ فِي الْمَاءِ۔ تیرنا۔ صفت عَائِمٌ۔ عَامَتِ السَّفِيْنَةُ فِي الْمَاءِ کشتی چلنا۔ عَامَ الزِّمَامُ۔ لگام ہلنا۔ عَامَتِ النُّجُوْمُ۔ ستاروں کا چلنا۔
عَوَّمَ۔ کٹی کھیتی کو دستہ دستہ رکھنا۔ عَوَّمَ السَّفِيْنَةَ۔ کشتی چلانا۔ الْكَرْمُ۔ ایک سال چھوڑ کر انگور کے درخت کا پھل لانا۔ عَاوَمَ فُلَانٌ فُلَانًا۔ سال بھر کے لیے کرایہ پر معاملہ کرنا۔
أَعْوَمَ إِعْوَامًا۔ ایک سالہ ہونا۔ اوّل سال میں ہونا۔
الْعَامُ۔ عَامَةٌ کی جمع ہے، دن، سال۔ ج۔ أَعْوَامٌ۔ تصغیر عُوَيْمٌ۔ نسبت کے لیے عَامِيٌّ آتا ہے۔
الْعَامَةُ۔ عمامہ کا پیچ، سوار کا سر جو میدان میں دور سے نظر آئے۔ گھنٹی۔ الْعَامَةُ کٹی ہوئی کھیتی کے جمع شدہ گٹھے۔ ج عَامٌ۔
الْعُوْمَةُ۔ ایک کیڑا جو پانی میں تیرتا ہے۔ ایک قسم کا سانپ۔ ج۔ عُوَمٌ۔
الْعَوَّامُ۔ مبالغہ عائم۔ تیز چال والا گھوڑا۔
الْعَوَّامَةُ۔ بنسی کی ڈوری کی وہ لکڑی وغیرہ جو پانی پر تیرتی ہے جس کی حرکت سے اندازہ ہوتا ہے کہ مچھلی پھنس گئی ہے۔
الْعُوَّامُ۔ سوار کا سر جو دور سے میدان میں نظر آئے۔ کہتے ہیں کہ "لَقِيْتُهُ فَاتَ الْعُوَيْمِ"۔ یعنی میں سالوں میں کسی سال ملا۔
الْمُسْتَعَامُ۔ جہاز، کشتی۔
عَانَتْ تَعُوْنُ عَوْنًا۔ الْمَرْأَةُ۔ عورت کا ادھیڑ عمر والی ہونا۔
عَوَّنَهُ، تَعْوِيْنًا، عَاوَنَهُ، مُعَاوَنَةً عِوَانًا، أَعَانَهُ إِعَانَةً عَلَى الشَّيْءِ مدد کرنا۔ عَوَّنَتِ الْمَرْأَةُ۔ ادھیڑ عمر والی ہونا۔

اَعَانَهُ مِنْهُ- کسی کو رہائی دینا۔
تَعَاوَنَ واِعْتَوَنَ- القومُ- ایک دوسرے کی مدد کرنا۔
اِسْتَعَانَ فلانًا وبِفُلانٍ- مدد مانگنا۔
العَوْنُ- مص- مدد گار، مدد کرنا۔ خادم۔ دو احد، جمع، مذکر، مؤنث۔ ج- اَعْوَانٌ۔
العَانَةُ- گدھی۔ گورخر کا ریوڑ۔ پیڑو۔ ج عُوْنٌ، عَانَاتٌ۔
العَوَانُ- بارش شدہ زمین، وہ جنگ جو بار بار ہو۔ الحَرْبُ العَوَانُ- سخت لڑائی۔ العَوَانُ- ادھیڑ عمر۔ ج۔ عُوْنٌ۔
العَوَانَةُ- کھجور کا لمبا درخت، ایک کیڑا جو ریت میں ہوتا ہے۔ ایک جانور جو سہہ سے مشابہ ہوتا ہے۔
المَعَانَةُ، المَعُوْنَةُ، المَعُوْنُ- مدد۔
المِعْوَانُ- بہتر مدد گار۔ بہت مدد گار۔ ج- مَعَاوِيْنُ
المُتَعَاوِنَةُ- بوڑھی عورت۔
عَاهَ يَعُوْهُ عُوُوْهًا وعِيْهَةً- الزَّرْعُ- کھیتی کا آفت زدہ ہونا۔ الرَّجُلُ- آفت رسیدہ کھیت یا جانوروں کا مالک ہونا۔ صفت عَائِهٌ، عَاهٍ، عَاهٌ، اَعْوَهُ۔
عَوَّهَ- الرجلَ- آفت پہنچانا۔ د- اَعَاهَ، اَعْوَهَ اَعَاهَةً، اِعْوَاهًا
تَعَوَّهَ تَعَوُّهًا- آفت رسیدہ کھیت یا جانوروں کا مالک ہونا۔ عَوَّهَ القومُ- کچھ دیر سونے کے لیے سفر میں ٹھیرنا۔ عَوَّهَ عَلَيْهِمْ- ٹھیرنا، اقامت کرنا۔
العَاهَةُ- آفت۔ اَهْلُ العَاهَاتِ آفت رسیدہ لوگ۔
المَعْيُوْهُ والمَعُوْهُ والمَعِيْهُ - مِنَ المَوَاشِي وغيرها۔ آفت رسیدہ

عَوَى يَعْوِيْ عُوَاءً، عَيًّا، عَوَّةً- عَوِيَّةً- الكَلْبُ اَوِ الذِّئْبُ و ابْنُ آوى- بھونکنا، کتے ہیں۔ فلانٌ مايَعْوِيْ ومَا يَنْبَحُ- کمزور ہے۔ - القومُ اِلَى الفِتْنَةِ- بلانا۔ د- عَوَاهُ يَعْوِيْهِ عَيًّا، عَنِ الشئِ- باز رکھنا۔ عَوَّى القوسَ ونَحْوَهُ- کمان کو جھکانا۔ الحَبْلَ اَوِ الشَّعْرَ- رسی یا بال کو موڑنا۔ عَنِ الرَّجُلِ- جواب دینا اور غیبت کرنے والے کو جھٹلانا۔
اِعْتَوَى اِعْتِوَاءً- الشئَ- موڑنا۔ الكَلْبُ- کتے کا بھونکنا۔ عَاوَى الكلبُ مُعَاوَاةً- بھونک کر کتے کو بھونکنے پر اکسانا۔
تَعَاوَى تَعَاوِيًا- القومُ عَلى فُلانٍ- کسی پر ہجوم کرنا۔
اِنْعَوَى اِنْعِوَاءً۔
اِسْتَعْوَى اِسْتِعْوَاءً- القومُ- فریاد کرنا فتنہ پر ابھارنا۔ ۂ- بھونکوانا۔
العَوَّاءُ- کتا جو خوب بھونکتا ہو۔
العَوَّةُ- مص- آواز، شور۔ (د- العُوَّةُ) چوتڑ۔
المُعَاوِيَةُ- کتیا۔ لومڑی کا بچہ۔
عَابَ يَعِيْبُ عَيْبًا- الشئَ- عیب دار بنانا۔ صفت فاعلی- عَائِبٌ۔ صفت مفعولی- مَعِيْبٌ، مَعْيُوْبٌ۔ فلانًا- عیب کی طرف منسوب کرنا۔ عَابَ الشئُ- عیب دار ہونا۔ صفت عَائِبٌ۔
عَيَّبَ، تَعَيَّبَ- الرجلَ- عیب کی طرف منسوب کرنا۔ عیب دار بنانا۔
تَعَايَبَ- القومُ- ایک دوسرے کا عیب بیان کرنا۔

العَيْبُ- مص- برائی۔ ج- عُيُوْبٌ۔
العَيْبَةُ- ایک بار عیب جوئی کرنا، چمڑے کی زنبیل۔ کپڑوں کے محفوظ رکھنے کا صندوق۔ ج- عِيَبٌ، عِيَابٌ، عِيَبَاتٌ- العَيْبَةُ مِنَ الرَّجُلِ- بھید کی جگہ۔
العَابُ- عیب، برائی۔
العَيَّابُ، العَيَّابَةُ، العُيَبَةُ- بڑا عیب جو۔
المَعَابُ المَعَابَةُ- عیب، برائی۔ ج مَعَايِبُ۔
المَعِيْبُ والمَعْيُوْبُ- عیب دار۔
المُعَيِّبُ- زنبیل ساز۔
عَاثَ يَعِيْثُ عَيْثًا، عُيُوْثًا، عَيَثَانًا- الشئَ- فاسد کرنا- فِي مَالِهِ- فضول خرچی کرنا اور خرچ کرنے میں جلدی کرنا۔ صفت مذکر عَيْثَانُ- صفت مؤنث عَيْثَى۔
عَيَّثَ- اندھیرے میں ہاتھوں سے ٹٹولنا۔ کہتے ہیں۔ عَيَّثَ يَفْعَلُ كَذَا- وہ ایسا کرنے لگا۔
تَعَيَّثَتِ الابلُ- سیرابی سے کم پینا۔
العَيُوْثُ والعَيَّاثُ- بہت فساد مچانے والا۔ (د- والعَائِثُ) شیر۔
العَيْثَةُ- ایک بار کی فساد انگیزی، زم سرزمین۔
عَاجَ يَعِيْجُ عَيْجًا- بالشئِ- پرواہ کرنا۔ کہتے ہیں "لَا اَعِيْجُ بِكَلامِهِ"- میں اس کی بات کی پرواہ نہیں کرتا۔ مَا عِجْتُ بالشئِ- میں اس پر راضی نہیں۔ شَرِبْتُ الدَّوَاءَ فما عِجْتُ بِهِ- میں نے دوا پی تو کچھ فائدہ نہ ہوا۔
(یہ ہمیشہ منفی استعمال ہوتا ہے)
عَارَ يَعِيْرُ عَيْرًا- حیرانی کے ساتھ آنا جانا- الفرسُ- گھوڑے کا ناک کی سیدھ میں

بھاگنا کہ کوئی چیز اسے نہ پھیر سکے۔

اسم العیارَ فلانًا۔ عیب لگانا۔ عَارَتِ القَصِیْدَۃُ۔ قصیدہ کا مشہور ہونا۔

عَیَّرَ۔ فُلانًا۔ عار کی طرف نسبت کرنا، کسی کام کی برائی بیان کرنا۔ کہتے ہیں:۔ عَیَّرَہٗ کذا، عَیَّرَہٗ بِکذا۔ عار دلانا۔ عَیَّرَ المَاءُ۔ کائی والا ہونا۔

عَایَرَ مُعَایَرَۃً، عِیَارًا۔ المِکْیَالُ اَوِ المِیْزَانُ۔ اندازہ کرنا۔ جانچنا۔ عَایَرَ فُلانًا۔ ایک دوسرے پر فخر کرنا۔

اَعَارَ اِعَارَۃً۔ الفرسَ۔ چرنے کے لیے چھوڑ دینا۔ موٹا کرنا۔

تَعَایَرَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے کا عیب بیان کرنا۔ ایک دوسرے کو شرم دلانا۔

العَارُ۔ عیب، ہر وہ قول وفعل جس سے آدمی کو شرم آئے۔ ج۔ اَعْیَارٌ۔

العَیْرُ۔ مص۔ گدھا۔ گورخر۔ گورخر کے معنوں میں زیادہ استعمال ہوتا ہے۔ ج۔ اَعْیَارٌ، عِیَارٌ، عُیُوْرٌ، عُیُوْرَۃٌ، عَیَارَاتٌ۔ مؤنث عَیْرَۃٌ۔

العَیْرُ۔ ہری بھری چیز، آنکھ کی پُتلی۔ پلک، کھونٹی، لکڑی جو ہودج کے آگے لگی ہوتی ہے، پہاڑ، سردار، بادشاہ، ڈھول۔ عَیْرُ القدم۔ قدم کے بیچ کا ابھرا ہوا حصہ۔ عَیْرُ الوَرَقَۃِ۔ پتے کا درمیانی خط۔

العِیْرُ۔ قبیلہ حمیر کا قافلہ، پھر تمام قافلوں پر اس کا اطلاق ہونے لگا۔ ج۔ عِیَرَاتٌ۔

العَائِرُ۔ فا۔ حیران، مزدور، چکر لگانے والا۔ سَھْمٌ عَائِرٌ۔ جس تیر کا پھینکنے والا نہ معلوم ہو۔ شَاۃٌ عَائِرَۃٌ۔ بکری جو دو گلوں کے درمیان پریشان پھرے کہ کدھر جائے۔

العِیَارُ۔ ج۔ عُیُرٌ۔ عِیَارُ الشیءِ۔ ہر چیز کا اندازہ۔ ج۔ عِیَارَاتٌ۔ عِیَارُ الدَّرَاھِمِ اَوِ الدَّنَانِیْرِ۔ دراہم و دنانیر کا ٹھپہ۔

العَیَّارُ۔ بہت پھرنے والا۔ آوارہ گرد۔ فرسٌ عَیَّارٌ۔ تیز رفتار گھوڑا۔

المِعْیَارُ۔ کسوٹی۔ ج۔ مَعَایِیْرُ۔

المُعَارُ۔ مِنَ الخَیْلِ۔ گھوڑا جو مع سوار کے راستے سے ایک طرف ہو جائے۔

المَعَایِرُ۔ عیوب۔

المُسْتَعِیْرُ۔ جو گدھے کے مشابہ ہو۔ موٹا گھوڑا۔

اَعْبَسَ اِعْبَاسًا۔ الزَّرْعُ۔ کھیتی کا مرجھانا خشک ہونا۔

تَعَبَّسَتِ الابلُ۔ بھورے رنگ والا ہونا۔

العَبَسُ والعِبْسَۃُ۔ بھورا رنگ۔

العِبْسُ۔ بھورے رنگ کا اونٹ۔ واحد مذکر اَعْبَسُ۔ واحد مؤنث عَبْسَاءُ۔

العَبْسُ۔ عمدہ قسم کے اونٹ۔

العَبْسَاءُ۔ ٹڈی مادہ۔

عِیْسٰی۔ عبرانی کلمہ ہے۔ مسیح علیہ السلام کا نام ہے۔ نسبت کے لیے عِیْسَوِیٌّ، اور عِیْسِیٌّ آتا ہے۔

عَاشَ یَعِیْشُ عَیْشًا، عِیْشَۃً، مَعَاشًا، مَعِیْشًا، مَعِیْشَۃً، عَیْشُوْشَۃً۔ زندہ رہنا۔

عَیَّشَہٗ، اَعَاشَہٗ اِعَاشَۃً۔ زندہ رکھنا۔

عَایَشَہٗ۔ ساتھ زندگی گذارنا۔

تَعَیَّشَ۔ اسباب زندگی کے لیے کوشش کرنا۔

تَعَایَشُوْا۔ بِالاُلْفَۃِ والمَوَدَّۃِ۔ محبت و پیار سے ایک ساتھ زندگی گذارنا۔

العَائِشُ۔ فا۔ کہتے ہیں: "ھُوَ رَجُلٌ عَائِشٌ" اس کی اچھی حالت ہے۔

العَیْشُ۔ مص۔ زندگی، کھانا، روٹی ر۔ و

العِیْشَۃُ، زندگی کی حالت۔

العَیَّاشُ۔ روٹی فروخت کرنے والا۔ کھانا فروخت کرنے والا۔ عائش کا مبالغہ۔

المَعَاشُ والمَعِیْشَۃُ۔ کھانے پینے کی جس چیز سے گذران ہو سکے، ذریعۂ زندگی۔ المعاش۔ زندگی کے گذران کو ڈھونڈنا، وقت، زمانہ۔ ج۔ مَعَایِشُ۔

المُتَعَیِّشُ۔ فا۔ جس کے پاس گذربسر کے لیے کچھ ہو۔

العِیْصُ۔ گنجان جھاڑی، اچھے درختوں کے اگنے کا مقام۔ اصل۔ کہتے ہیں "ھُوَ مِنْ عِیْصٍ کَرِیْمٍ" وہ شریف اصل ہے۔ ج۔ اَعْیَاصٌ، عِیْصَانٌ۔

المَعِیْصُ۔ درختوں کے اگنے کا مقام۔

عَاطَتْ تَعِیْطُ عَیْطًا۔ العُنُقُ۔ گردن کا لمبی ہونا۔ صفت مذکر۔ اَعْیَطُ۔ مؤنث عَیْطَاءُ۔ ج۔ عِیْطٌ۔

عَیَّطَ تَعْیِیْطًا۔ چیخنا۔ چلانا۔

تَعَیَّطَ۔ غضب ناک ہونا۔ القومُ۔ چیخنا، شور مچانا۔ تَعَیَّطَتِ العُنُقُ۔ گردن لمبی ہونا۔ تَعَیَّطَ العُوْدُ۔ لکڑی سے پانی جیسا بہہ کر گوند بننا۔

العِیَاطُ۔ چیخ، پکار۔

العَائِطُ۔ فا۔ چیخنے والا۔ ج۔ عُوْطٌ، عِیْطٌ، عُیَّطٌ، عَوْطَطٌ، عِیْطَاتٌ۔ مبالغہ کے لیے کہتے ہیں عَائِطٌ، عِیْطٌ عُوْطٌ، عُوْطَطٌ۔

ھَضْبَۃٌ عَیْطَاءُ۔ اونچا ٹیلہ۔

عَافَ یَعِیْفُ یَعَافُ، عَیْفًا، عِیَافًا، عَیَفَانًا۔ الطَّعَامَ وغیرہٗ۔ کراہت کی بنا پر چھوڑ دینا۔

عَافَ یَعِیْفُ عِیَافَۃً۔ الطَّیْرَ۔ پرند اڑا کر فال لینا۔

عَافَتْ تَعِیْفُ عَیْفًا۔ الطَّیْرُ۔ منڈلانا۔ اسم عیفہ ہے۔

أَعَافَ إِعَافَةً ۔ القومُ ۔ ہاں ناپسند کرنے والے جانوروں کا مالک ہونا۔
إِعْتَافَ إِعْتِيَافًا ۔ سفر کے لیے توشہ لینا۔ ۔ الطَّعَامَ وغیرہٗ ۔ ناپسندیدگی کی بنا پر چھوڑ دینا۔
العَائِفُ ۔ فا ۔ شگون لینے والا۔
العَيْفَةُ ۔ ایک بار مکروہ جاننا۔ عَيْفَةُ الطَّائِرِ ۔ منڈلانا۔ پرند کا چکر۔
العِيْفَةُ ۔ کراہت کی نوعیت، عمدہ مال۔
العَيُوفَانُ، العَيُوفُ ۔ شگون لینے والا۔
نُسُوْرٌ عَوَائِفُ ۔ مقتولوں پر منڈلانے والے گدھ۔
العَيَّفَانُ ۔ نفرت کرنے کا عادی۔
المَعِيْفُ ۔ مکروہ۔
المُتَعَيِّفُ ۔ شگون لینے والا۔ فال نکالنے والا۔
عَاقَ يَعِيْقُ عَيْقًا بمعنی عَاقَ يَعُوْقُ عَوْقًا۔
عَاكَ يَعِيْكُ عَيْكَانًا ۔ مونڈھے کو ہلاتے ہوئے چلنا۔
عَالَهُ يَعِيْلُهُ عَيْلًا، عَيُوْلًا، عُيُوْلًا ۔ فی الأرضِ ۔ چلنا پھرنا۔
عَالَ يَعِيْلُ عَيْلًا، عَيْلَةً، عُيُوْلًا، مَعِيْلًا ۔ محتاج ہونا۔ صفت عَائِلٌ مونث عَائِلَةٌ۔ اسم عَيْلَةٌ ۔ عَالَ الرَّجُلُ ۔ بہت اولاد والا ہونا۔
عَيَّلَ ۔ کثیر اولاد ہونا ۔ عِيَالَهُ ۔ معاش کی طرف سے کافی ہونا ۔ القومَ ۔ عیال بنا لینا، بیکار چھوڑ دینا ۔ فَرَسَهُ ۔ مہمل کر دینا ۔ بیکار چھوڑ دینا۔
أَعْيَلَ إِعْيَالًا ۔ کثیر العیال ہونا ۔ صفت مذکر مُعْيِلٌ۔ صفت مونث مُعْيِلَةٌ۔
تَعَيَّلَ ۔ فِي المَشْيِ ۔ ناز و انداز سے چلنا۔
العَائِلُ ۔ فا ۔ محتاج ۔ ج ۔ عَالَةٌ، عُيَّلٌ، عِيْلٌ، عِيْلَى۔

العَيْلَانُ ۔ نر بجو۔
عَيِّلَ ۔ الرجلِ ۔ گھر کے افراد ۔ ج عَيَائِلُ۔
عَيْلَةُ الرَّجُلِ وعَائِلَتُهُ ۔ گھر کے لوگ جن کا نان نفقہ واجب ہو۔ کہتے ہیں أَمْسَيْتُ أَخَا عَيْلَةٍ ۔ میں فقیر ہوگیا۔
العَالَةُ ۔ فاقہ۔
العَيَّالُ ۔ ناز سے چلنے والا۔
العِيَالَةُ و المَعَالَةُ ۔ لِلبُرْذُوْنِ وغیرہ ۔ چارہ۔
رَجُلٌ مُعَيَّلٌ ۔ صاحب عیال، اہل و عیال والا۔
عَامَ يَعَامُ يَعِيْمُ عَيْمًا، عَيْمَةً ۔ دودھ کا خواہش مند ہونا۔
أَعَامَهُ إِعَامَةً ۔ اللهُ ۔ بغیر دودھ کے چھوڑنا ۔ أَعَامَ الرجلُ ۔ بغیر دودھ کے رہنا ۔ القومُ ۔ دودھ کم ہونا۔
إِعْتَامَ إِعْتِيَامًا ۔ عمدہ مال چھانٹ لینا۔
العَيْمَةُ ۔ دودھ کی بہت خواہش۔
العِيْمَةُ ۔ عمدہ مال۔
العَامُ ۔ دن ۔ کہتے ہیں ”سِرْنَا العِيَامَ كُلَّهُ“ سارے دن چلتا رہا۔
العَيْمَانُ ۔ دودھ کا خواہش مند ۔ مونث عَيْمَى ۔ ج ۔ عَيَامَى۔
عَانَ يَعِيْنُ عَيْنًا ۔ الرجلَ ۔ نظر لگانا ۔ صفت عَائِنٌ ۔ صفت مفعول مَعِيْنٌ، مَعْيُوْنٌ۔ د ۔ عَيْنًا، عَيَانًا، عَيْنَانًا، الماءُ أو الدمعُ ۔ پانی یا آنسو کا جاری ہونا۔
عَانَتِ البِئْرُ ۔ کنویں کا بہت پانی والا ہونا۔ کہتے ہیں ”حَفَرْتُ حَتَّى عِنْتُ“ میں نے کھودا حتیٰ کہ پانی کے چشمے تک پہنچ گیا د ۔ عِيَانَةً، القومَ ۔ خبر لانا ۔ عَلَى القومِ ۔ جاسوس بنانا۔
عَيِنَ يَعْيَنُ عَيَنًا، عِيْنَةً ۔ آنکھ کی خوب چوڑی پتلی والا ہونا۔
عَيَّنَ تَعْيِيْنًا ۔ الشَّجَرُ ۔ سرسبز ہونا، شگوفہ دار ہونا ۔ التَّاجِرُ ۔ سامان کو ایک مدت کے وعدے پر فروخت کرنا، اور پھر پہلی قیمت سے کم میں دوبارہ خرید لینا ۔ العَيْنَ ۔ حرف عین لکھنا ۔ اللُّؤْلُؤَ ۔ پرونا ۔ القِرْبَةَ ۔ مشک میں پانی ڈالنا تاکہ سلائی کے سوراخ بند ہو جائیں ۔ الحَرْبَ بَيْنَنَا ۔ لڑائی کرانا ۔ الشَّيْءَ ۔ خاص کرنا ۔ علیحدہ کرنا ۔ فُلَانًا ۔ برائیوں کو منہ در منہ کہنا ۔ عَلَى فُلَانٍ ۔ جاسوسی کرنا ۔ عَلَى السَّارِقِ ۔ تہمت والوں میں سے چور کو متعین کرنا۔ ۔ الشَّيْءَ لِفُلَانٍ ۔ کسی کے لیے مخصوص کرنا، کہتے ہیں ”مَا عَيَّنَ لِي بِشَيْءٍ و مَا عَيَّنَنِي بِشَيْءٍ“ مجھے کچھ نہیں دیا۔
أَعَانَ إِعَانَةً ۔ عون کا مادہ دیکھو ۔ کہتے ہیں ”حَفَرْتُ حَتَّى أَعْيَنْتُ“ میں نے کھودا حتیٰ کہ پانی کے چشمے تک پہنچ گیا ۔ مَا أَعْيَنَهُ ۔ وہ کس قدر بد نظر ہے۔
عَايَنَهُ عِيَانًا مُعَايَنَةً ۔ خود دیکھنا ۔ معائنہ کرنا۔
تَعَيَّنَهُ ۔ نظر بد لگانا ۔ تَعَيَّنَ الرَّجُلَ ۔ یقینی طور پر دیکھنا ۔ تَعَيَّنَ الشَّيْءَ ۔ دیکھنا ۔ الجِلْدُ ۔ کھال کا آبلہ دار ہونا ۔ الرَّجُلُ ۔ کسی چیز کے حصول کے لیے توقف کرنا ۔ تَعَيَّنَ عَلَيْهِ الشَّيْءُ ۔ مقررشے کا لازم ہونا ۔ السِّقَاءُ ۔ کہنگی کی وجہ سے چھوٹے چھوٹے دانوں کا پڑنا۔
إِعْتَانَ ۔ الشَّيْءَ ۔ عمدہ لے لینا ۔ اُدھار خریدنا ۔ القومُ ۔ خبر لانا ۔ لِفُلَانٍ مَنْزِلًا ۔ تلاش کرنا۔
العَائِنُ ۔ فا ۔ کہتے ہیں ”مَا بِالدَّارِ عَائِنٌ“

كوئى نہيں ہے ۔ شَرِبَ مِنْ عَائِنٍ ۔ بہتے پانی سے پیا ۔
العَائِنَةُ ۔ مؤنث عَائِنٌ ۔ کہتے ہیں " لَقِيْتُهُ أَوَّلَ عَائِنَةٍ او أَدْنَى عَائِنَةٍ " ہر شے سے پہلے ملا ۔ عَائِنَةُ بَنِي فُلَانٍ مال اور مال فلین مال ۔
العَيْنُ ۔ مع ۔ آنکھ ۔ آنکھ کا ڈھیلا ۔ پلک وغیرہ سمیت سب پر اطلاق ہوتا ہے ۔ مؤنث ہے ۔ ج ۔ أَعْيُنٌ ، عُيُونٌ ، عِيُونٌ ، أَعْيَانٌ ۔ جج أَعْيُنَاتٌ ۔ تصغیر عُيَيْنَةٌ ۔
العَيْنُ ۔ اہل شہر ، اہل خانہ ، بدنظری ، کہتے ہیں بِهِ عَيْنٌ ۔ وہ بدنظر ہے ۔ انسان ، اسی سے ہے مَا بِالدَّارِ عَيْنٌ " کوئی نہیں ہے ۔ خاص ، واضح ، کہتے ہیں ۔ ذَكَرَ الحَقَّ بِعَيْنِهِ ۔ خاص طریقہ پر حق کو بیان کیا ۔ نفیس ۔ عزت ۔ جھنڈا عَيْنُ الإِبْرَةِ ۔ سوئی کا ناکہ ۔ دیدبان جاسوس ، جماعت ، ہر موجود چیز ۔ کہتے ہیں ۔ بِعْتُهُ عَيْنًا بِعَيْنٍ ۔ موجود کو موجود کے ساتھ بیچا ۔ عمدہ شے ، کھال کے چھوٹے چھوٹے حلقے ، دینار ، نقد موجودات ۔ ذات شے کہتے ہیں ۔ هُوَ هُوَ عَيْنًا او بِعَيْنِهِ ۔ سود ، سردار ، شریف قوم ، کمانڈ ۔ ہراول دستہ ، آفتاب ، شعاع آفتاب ۔ مال تیار مال ، پانی کے پانی کے گرنے کا مقام ، کنوئیں کے پانی پھوٹنے کی جگہ ، پانی کا چشمہ ۔ ج أَعْيُنٌ ، عُيُونٌ ۔ ترازو کا جھکاؤ ، گوشہ نظر ، دیکھنے کی جگہ ۔ کہتے ہیں " فلانٌ عَيْنٌ عَلَى عَيْنِ فُلَانٍ " فلاں کا نگہبان ہے ۔ هُوَ عَبْدُ عَيْنٍ أَوْ صَدِيقُ عَيْنٍ ۔ وہ دکھاوے کا خادم یا دوست ہے ۔ لَقِيْتُهُ عَيْنَ عَنَّةٍ ۔ میں اس سے ملا کہ اس نے مجھے نہیں دیکھا لَقِيْتُهُ أَوَّلَ عَيْنٍ ۔ میں نے سب سے پہلے ملاقات کی ۔ لَا تَطْلُبْ أَثَرًا بَعْدَ عَيْنٍ ۔ معائنہ کے بعد اثر کو طلب مت کرو ۔ یہ ایسے موقع کے لیے ضرب المثل ہے کہ کوئی شخص کسی چیز کو دیکھے اور چھوڑ دے اور گم ہو جانے پر اس کے اثر کے درپے ہو جائے ۔ صَارَ خَبَرًا بَعْدَ عَيْنٍ ۔ وَأَنْتَ عَلَى عَيْنِي ۔ تم میری حفاظت میں ہو ، میری نگاہ میں تمہاری عزت ہے ۔ مَا هُوَ عُرْضَ عَيْنٍ ۔ وہ قریب ہے ۔ فَعَلَهُ عَلَى عَيْنٍ وَعَلَى عَيْنَيْنِ وَعَمْدَ عَيْنٍ وَعَمْدَ عَيْنَيْنِ وَعَمْدًا عَلَى عَيْنٍ ۔ یقین کے ساتھ کوشش کی ۔ لَفَقًا عَيْنَيْهِ ۔ طمانچہ مارنا اور برا بھلا کہنا ۔ نَعِمَ اللّٰهُ بِكَ عَيْنًا ۔ اللہ آنکھ ٹھنڈی رکھے ۔
العِيْنُ ۔ نیل گائے ۔
العَيْنُ ۔ مع ۔ اہل شہر ، جماعت ۔
العِيَانُ ۔ مع ۔ شخص ، کہتے ہیں لَقِيَهُ أَوْرَاعَ أَعْيَانًا ۔ اس نے ملاقات کی یا دیکھا ، اور اس کے دیکھنے میں کوئی شک نہیں ۔
العِيَانُ ۔ ہل کا پھل ۔ ج ۔ عُيُنٌ ، أَعْيِنَةٌ ۔
العَيْنَةُ ۔ عمدہ مال ۔ عَيْنَةُ الخَيْلِ ۔ عمدہ گھوڑے ۔ العَيْنَةُ مِنَ النَّعْجَةِ ۔ بکری کی آنکھ کا حلقہ ۔ عَيْنَةُ الحَرْبِ مادۂ جنگ ۔ ثَوْبٌ عَيْنَةٌ ۔ عمدہ کپڑا ۔ بَيْعُ العِيْنَةِ ۔ کسی چیز کو اصلی قیمت سے زیادہ ادھار بیچنا ۔
العِيَانِيُّ ۔ مِنَ الشُّهُودِ ۔ عینی گواہ ۔
العَيْنِيُّ ۔ عین کی طرف منسوب ۔
العَيُوْنُ ۔ بدنظر ۔ ج ۔ عِيْنٌ وَعُيُنٌ ۔
الأَعْيَنُ ۔ جس کی پتلی بڑی اور چوڑی ہو ۔ مؤنث عَيْنَاءُ ۔ ج ۔ عِيْنٌ ۔ الأَعْيَنُ جنگلی بیل ۔ العَيْنَاءُ ۔ خوبصورت آنکھوں والی عورت ۔ بہترین کلمہ ۔ کہتے ہیں أَرْضٌ عَيْنَاءُ ۔ سرسبز زمین ۔
المُعَايَنَةُ ۔ مص ۔ برادری ۔
المَعَانُ ۔ منزل ، کہتے ہیں " هُمْ مِنْكَ بِمَعَانٍ ۔ وہ لوگ ایسے مقام پر ہیں کہ تم انھیں دیکھ سکتے ہو ۔
العَيَّانُ والمِعْيَانُ ۔ بہت نظر لگانے والا ۔
الماءُ المَعِيْنُ والمَعْيُوْنُ ۔ جاری پانی ۔ عَيْنٌ مَعْيُوْنَةٌ ۔ وہ چشمہ جس میں پانی بہتا ہو ۔
المُعَيِّنُ ۔ اسم فاعل از تعیین ، علم ہندسہ کی اصطلاح میں ایسی شکل مسطح کا نام جس کے چاروں ضلعے مستقیم و متساوی ہوں ۔ لیکن زاویے قائمہ نہ ہوں ۔
المُعَيَّنُ ۔ اسم مفعول از تعیین ۔ سانڈ ۔ نرگاؤ ۔ آنکھیں بڑی ہونے کی وجہ سے یہ نام پڑا ۔
ثَوْبٌ مُعَيَّنٌ ۔ وہ کپڑا جس کے نقش و نگار میں وحشی جانوروں کی آنکھوں کے مثل خانے ہوں ۔ نیز بولتے ہیں ۔ نِيَّةٌ مُعَيَّنَةٌ و مُعَيِّنَةٌ ۔ یعنی واضح اور کھلا ہوا ارادہ ۔
المُعْتَانُ ۔ پیشوائے قوم ۔ سبزہ اور پانی کی تلاش کرنے والا ۔
عَاهَ (ض) عَيْهًا ۔ آفت نازل ہونا ۔
العَايِهَةُ ۔ چیخ ، پکار ۔
العَاهَةُ ۔ آفت ۔
أَرْضٌ مَعْيُوْهَةٌ ۔ آفت زدہ سرزمین ۔
عَيَّ يَعِيُّ وعَيِيَ يَعْيَى (س) ، عِيًّا وعَيَاءً ۔ بِأَمْرِهِ او عَنْ أَمْرِهِ ۔ کام سے عاجز ہو جانا ، درست نہ کر سکنا ۔ صحت مراد کا جلوہ گر نہ ہونا ۔ عَيَّ الأَمْرُ ۔ کام سے ناواقف ہونا ۔ عَيِيَ (س) عِيًّا فِي المَنْطِقِ ۔ کلام کرتے کرتے ایک

دم رُک جانا - عَیَّ و عَیِیَ - وہ شخص جو
بولنے سے عاجز ہوگیا ہو۔
عَیَا لَغْبِیَۃً و عَایَا مُعَایَاۃً - الرجلَ ایسا
کلام کرنا جس کا مطلب سمجھ میں نہ آئے۔
عَایَا صَاحِبَہٗ - ساتھی سے ایسی بات کرنا جس
کا مطلب اس کی سمجھ میں نہ آئے۔
اَعْیَا اِعْیَاءً - الماشیُ - پیدل چلنے والے کا
تھک جانا - اِعْیَا - عجز سے کمتر ہے۔
اَعْیَاہُ - کسی کو تھکا دینا۔

اَعْیَا الدَّاءُ الطَّبِیْبَ - بیماری کا لا علاج
ہوجانا کہ طبیب عاجز ہو جائے۔
اَمْرُ علیہ - کام کا کسی پر دشوار ہو جانا
کہ عاجز ہو جائے
تَعَایَا الاَمْرُ علیہ و تَعَیَّا علیہ و تَعَایَاہُ۔
کسی پر کام کا دشوار ہو جانا۔
تَعَایَا و تَعَیَّا و استَعْیَا - بالامرِ - کام کو
درست نہ کرسکنا۔
العَیَاءُ مص - عاجز ہو جانا - دَاءٌ عَیَاءٌ ۔

وہ بیماری جس سے صحت نہ ہو۔
العَیُّ - عاجز، تھکا ہوا - ج - اَعْیَاءٌ -
العَیِیُّ - عاجز از کلام - تھکا ہوا - ج -
اَعْیِیَاءُ و اَعْیِیَۃٌ -
العَیَانُ - تھکا ہوا - عاجز -
الاُعْیِیَّۃُ - وہ کلام جس کے بیان کرنے سے
عجز واقع ہو جائے۔
المُعْیِی - تھکا ہوا - عاجز -

٭ ٭ ٭

## غ
۱۰۰۰

غَبَّ (ن) غَبًّا و غِبًّا - کئی روز کے بعد
ملاقات کے لیے آنا - غَبَّ عَنْہُ -
ایک دن آنا اور ایک دن نہ آنا -
غَبَّتْ عَلَیہِ الحُمّٰی - تیسرے دن
کا بخار آنا - غَبَّ عندَہٗ - کسی کے پاس
رات گذارنا - غَبَّ الرَّأیَ - سوچ سمجھ
کر رائے قائم کرنا۔
غَبَّ (ن) غَبًّا و غِبًّا و غُبُوبًا و غُبُوبَۃً -
الطَّعامَ - کھانے کا باسی ہو جانا - سڑ جانا۔
غَبَّتِ الاُمُورُ - کاموں کا انجام کو
پہنچ جانا۔
غَبَّتْ (ض) غَبًّا و غِبًّا و غُبُوبًا - الماشیۃُ
چوپائے کا ایک دن پانی پینا اور ایک
دن نہ پینا -
غَابَّۃٌ - ایسا چوپایہ جو ایک دن پیے اور
ایک دن نہ پیے - ج - غَوَابُّ و
غَابَّاتٌ ۔
اَغَبَّ - الماشیۃَ - چوپائے کو ایک دن پینے
اور ایک دن نہ پینے کا عادی بنانا -
اَغَبَّ - القومَ - لوگوں سے ایک دن ناغہ
کر کے ملنا - اَغَبَّتْہُ الحُمّٰی و اَغَبَّتْ
علیہ - تیسرے دن کا بخار چڑھنا -

اَغَبَّ الطَّعَامُ - کھانے کا متعفن ہو جانا
سڑ جانا - اَغَبَّ عِندَہٗ - کسی کے پاس
رات بسر کرنا۔
غَبَّبَ - الشیءُ - چیز کا بگڑ جانا - فِی
الاَمرِ - کام میں مبالغہ اور کوشش نہ کرنا
غَبَّبَ عَنْہُمْ - لوگوں کی جانب سے
مدافعت کرنا - غَبَّبَ الذِّئبُ - بھیڑیے
کا بکری کو حلق سے پکڑنا۔
الغَابُّ - اسم فاعل - باسی گوشت، نَجْمٌ
غَابٌّ - ستارہ ثابت -
الغِبُّ - مصدر - انجام - بمعنی بعد - حُمّٰی
الغِبِّ - تیسرے دن کی باری کا بخار -
حُمّٰی غِبٌّ - بترکیب توصیفی بھی
بولتے ہیں - مَاءٌ غِبٌّ - پانی جو دور ہو
ج - اَغْبَابٌ -
الغُبُّ - سمندر کا ایسا پانی جو خشکی کی تہوں
میں گھس گیا ہو - نرم زمین - ج -
اَغْبَابٌ و غُبُوبٌ و غُبَّانٌ -
الغُبَّۃُ - زندگی بسر کرنے کا ضروری سامان -
الغَبَبُ - مرغ اور گائے وغیرہ کے جبڑے
کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت - ج -
اَغْبَابٌ -

الغَبِیْبُ - باسی گوشت، پہاڑ یا زمین پر پانی
بہنے کا تنگ اور چھوٹا نالہ -
الغَبِیْبَۃُ - صبح کا دودھ جو رات سے ہی
دوہ لیا جائے، پھر صبح کو بلو کر مکھن
نکال لیا جائے۔
التَّغْبِبَۃُ - جھوٹی گواہی۔
المَغَبَّۃُ - انجام شے، بولتے ہیں - لِلاَمْرِ
مَغَبَّۃٌ و غِبٌّ - یعنی اس کام کا آخری
نتیجہ اور انجام ہے۔
غَبَثَ (ن) غَبْثًا - الجُبْنَ بالسَّمْنِ -
پنیر کو گھی میں ملانا۔
اِغْبَثَّ اِغْبِثَاثًا - رنگ کا خاکی ہو جانا -
اِغْبَثُّ - خاکی رنگ والی چیز -
الغُبْثَۃُ - میلا پن -
غَبَجَ - (ض) غَبْجًا - الماءَ - لگاتار گھونٹ
بھر کر پینا - غٹ غٹ پینا -
الغُبْجَۃُ - گھونٹ -
غَبَرَ (ن) غُبُورًا - گذر جانا - ٹھہر جانا - گرد
آلود ہونا -
غَبِرَ (س) غَبَرًا - الجُرحُ - زخم کا فساد
کے باوجود بھر جانا اور پھر پھوٹ پڑنا -
ناسور بن جانا - ایسے زخم والے شخص کو

غَبَرٌ کہتے ہیں اور اس کے معنی گرد آلود کے بھی ہیں۔

غَبَّرَ تَغْبِیْرًا۔ غبار اٹھانا۔ غَبَّرَ الشَّیْئَ۔ کسی چیز کو غبار آلود کر دینا۔ غَبَّرَ الرَّجُلُ تہلیل پڑھنا۔ پڑھتے ہوئے یا گاتے ہوئے آواز لہرا دار نکالنا۔ گٹکری بھرنا۔ محاورہ میں بولتے ہیں۔ غَبَّرَ فِیْ وَجْہِ فُلَانٍ۔ دوڑ میں فلاں سے آگے نکل جانا گویا اس کے چہرے کو غبار آلود بنا دینا۔

اَغْبَرَ۔ غبار اٹھانا۔ گرد آلود ہو جانا۔ اَغْبَرَ فِی الْاَمْرِ۔ کام پر توجہ کرنا، اور کوشش کرنا۔

اَغْبَرَتِ السَّمَاءُ۔ آسمان سے شدید بارش برسنا۔

اِغْبَرَّ۔ غبار آلود ہونا۔ اِغْبَرَّ الْیَوْمُ۔ دن بھر شدید غبار رہنا۔

الْغِبْرُ۔ کینہ، دلی کدورت۔

الْغُبْرُ۔ ج۔ اَغْبَارٌ و الْغُبَّرُ۔ ج۔ غُبَّرَاتٌ باقی ماندہ شے، بچی کھچی شے، باقی ماندہ اثرات، بیماری کو غُبَّرُ الْمَرَضِ کہتے ہیں۔

الْغُبْرَۃُ۔ غباری رنگ۔ الْغَبَرَۃُ و الْغُبَارُ خاک یا خاک کے باریک ذرات۔

الْغَبَرُ۔ بقا و ثبات۔ دَاهِیَۃُ الْغَبَرِ۔ نہ ٹلنے والی سخت مصیبت۔ الْغَبَرُ۔ خاک

الْغُبْرَۃُ۔ غبار آلود ہونا۔ مصدر بروزن فُعْلَۃٌ۔

الْغَبَرُ۔ مص۔ ناسور۔ جُرْحٌ غُبْرٌ۔ وہ زخم جو برابر پھوٹتا رہے۔

الْاَغْبَرُ۔ وہ چیز جس کا رنگ خاکی ہو۔ بھیڑیا۔ فانی بولتے ہیں۔ "لَا یَغُرَّنَّكَ عِزُّ الدُّنْیَا فَاِنَّهٗ اَغْبَرُ"۔ یعنی دنیا کی عزت سے دھوکے میں مبتلا نہ ہونا، کیونکہ وہ فانی ہے۔ ج۔ غُبْرٌ۔ جُوْعٌ شَدِیْدٌ (سخت بھوک) کی صفت بھی اغبر لاتے ہیں۔ محاورہ میں کہتے ہیں الْجُوْعُ الْاَغْبَرُ و الْمَوْتُ الْاَحْمَرُ۔ یعنی سخت بھوک اور قاتل موت۔

الْغَبْرَاءُ۔ مؤنث اَغْبَرُ۔ مادہ حجل۔ سرخ چونچ کا بٹیر کے ہم شکل کبوتر کے برابر پرندہ جو اونچے محلات میں آشیانہ بناتا ہے۔ زمین، چنانچہ بے مثل شخصیت کے لیے بولتے ہیں۔ "مَا اَظَلَّتِ الْخَضْرَاءُ وَلَا اَقَلَّتِ الْغَبْرَاءُ مِثْلَ فُلَانٍ"۔ یعنی آسمان کے نیچے اور زمین کے اوپر فلاں کی مثال نہیں۔

بَنُو الْغَبْرَاءِ و بَنُوْ غَبْرَاءَ۔ فقراء مفلسین

سَنَۃٌ غَبْرَاءُ۔ قحط کا سال جس میں بارش نہ برسے۔

الْغُبَیْرَاءُ۔ باجرہ جوار کی شراب۔ ایک قسم کا پودا۔

الْغَابِرُ۔ اسم فاعل۔ گزشتہ، باقی ماندہ اخلاف میں سے ہے۔ بولتے ہیں "هُوَ غَابِرُ بَنِیْ فُلَانٍ"۔ یعنی وہ فلاں خاندان کا باقی شخص ہے۔ ج۔ غُبَّرٌ و غَابِرُوْنَ۔

غُبَّرُ الشَّیْئِ۔ کسی چیز کے بقایا حصے۔

غُبَّرُ اللَّیْلِ۔ رات کے پچھلے گھنٹے۔

غُبَّرُ النَّاسِ۔ مرتبہ میں گھٹے ہوئے لوگ۔

الْمِغْبَارُ۔ مِنَ النَّخْلِ و غیرہا۔ وہ کھجور یا کوئی چیز جس پر غبار جا ہو۔

الْمُغْبَرَۃُ۔ وہ لوگ جو خدا کا نام بات بات پر پکارتے ہیں۔

غَبَسَ (ن) غَبْسًا و اَغْبَسَ وَ اَغْبَسَ و اغْبَاسَّ۔ اللَّیْلُ۔ رات کا تاریک ہو جانا۔ اَغْبَسُ۔ تاریک رات۔ ج۔ غُبْسٌ۔ اَغْبَسَ الشَّیْئُ۔ کسی چیز کا خاکستری رنگ ہو جانا۔

الْغُبْسَۃُ و الْغَبَسُ۔ خاکستری رنگ۔ یعنی کدورت مائل سفیدی، اول شب کی تاریکی۔

غَبِشَ (س) غَبَشًا و اَغْبَشَ۔ اللَّیْلُ۔ آخر شب میں روشنی کا تاریکی سے مخلوط ہو کر پایا جانا۔

تَغَبَّشَہٗ۔ کسی کو دھوکا دینا، ظلم کرنا۔ جھوٹا دعویٰ دائر کر دینا۔

الْغَابِشُ۔ ملاوٹ کرنے والا۔ دھوکے باز۔ ظالم۔

الْغَبَشُ۔ رات کا باقی حصہ۔ آخر شب کی تاریکی۔ ج۔ اَغْبَاشٌ۔

الْغُبْشَۃُ۔ رات کا باقی حصہ۔ لَیْلٌ غَبِشٌ و اَغْبَشُ و لَیْلَۃٌ غَبْشَاءُ۔ اندھیری رات۔ ج۔ غُبْشٌ۔

غَبِصَتْ (س) غَبَصًا۔ الْعَیْنُ۔ بہت رونے کے سبب آنکھ سے ڈھیڈ یعنی کثافت زیادہ نکلنا۔

الْغَبَصُ۔ مص۔ بہنے والی ڈھیڈ، آنکھ سے بہنے والا کثیف پانی، چنانچہ اسی معنی میں بولتے ہیں۔ فِیْ عَیْنِہٖ غَبَصٌ۔

غَبَطَ (ض) غَبْطًا۔ الْكَبْشَ۔ ہاتھ سے مینڈھے یا بکری کی کمر ٹٹولنا جس سے اس کا موٹا یا دبلا ہونا معلوم ہو۔

غَبَطَہٗ (ض) و غَبِطَہٗ۔ غَبْطًا و غِبْطَۃً کسی چیز کا نظروں میں چڑھ جانا۔ دوسرے کی نعمت وغیرہ کے مثل اپنے لیے بھی چاہنا۔ مگر اس سے زوال کی خواہش نہ ہو۔ یعنی کسی کے حال پر رشک کرنا۔

الْغَابِطُ۔ رشک کرنے والا۔ ج۔ غُبَّطٌ۔ اسم فاعل۔

الْمَغْبُوْطُ۔ جس پر رشک کیا جائے۔ اسم مفعول۔

غَبَّطَہٗ۔ کسی کو رشک کرنے پر آمادہ کرنا۔ کسی کے فعل کو قابل رشک قرار دینا۔

اَغْبَطَ۔ السَّحَابُ۔ بارش مسلسل برسنا۔

محاورہ میں اسی معنی میں بولتے ہیں أَغْبَطَ عَلَيْنَا المَطَرُ - أَغْبَطَ النَّبَاتُ - پودے پاس پاس اگا اور زمین کا ان سے ڈھک جانا - أَغْبَطَ الحُمّى عليه - بخار کا لگاتار رہنا -

اِغْتَبَطَ واُغْتُبِطَ - خوشحال اور شادمان ہونا

الغَبْطُ مص - الغَبْطُ والغِبْطُ - کھیت کاٹتے وقت جتنی مقدار ایک مٹھی میں آئی ج - غُبُوطٌ -

الغِبْطَةُ - خوشحالی، شادمانی، رشک - عیسائی پوپ کا لقب -

الغَبِيطُ - کجاوہ جس پر ہودہ لگایا جائے - نرم زمین جس کی جانبیں بلند ہوں - پانی کا نالہ جو ٹیلوں کو کاٹ کر اپنا راستہ بنا لے - ج - غُبُطٌ - سَمَاءٌ غَبِطِيٌّ - مسلسل برسنے والا بادل - اَرْضٌ مُغْبَطَةٌ - گھنے پودوں والی زمین جو ان میں چھپ گئی ہو -

الغَبْغَبُ - مرغ اور گائے وغیرہ کے جبڑے کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت - ج - غَبَاغِبُ

غَبَقَهُ (ن ض) غَبْقًا وغُبُوقًا - شام کی شراب پلانا - غَبَقَ الغَنَمَ - بکری کو شام کے وقت پانی پلانا - یا اس کا دودھ نکالنا -

اِغْتَبَقَ غبوق - یعنی شام کی شراب پینا - اِغْتَبَقَ الخَمْرَ - شام کی شراب پینا - اِغْتَبَقَ -

الغَبُوقُ - شام کی شراب مقابل صَبُوح - وہ دودھ جو شام کو نکالا گیا ہو - الغَبُوقُ و الغَبُوقَةُ - وہ اونٹنی جس کو شام کو دوہا جائے - ج - غَبَائِقُ - محاورۃً کہتے ہیں: لَقِيتُهُ ذَا صَبُوحٍ وذَا غَبُوقٍ - یعنی میں نے اس سے صبح و شام ملاقات کی -

الغَبَّاقُ - غبوق پینے والا - بولتے ہیں "رَجُلٌ غَبْقَانُ وامرأةٌ غَبْقَى - ج - غَبَاقَى -

غَبَنَ (ض) غَبْنًا - الثوبَ - کپڑے کو موڑ کر سینا تاکہ تنگ یا چھوٹا ہو جائے - چنٹیں بھرنا -

غَبَنَ الرجلَ - کسی شخص کے سامنے ہوتے ہوئے اس کے پاس سے بے التفاتی سے گذرنا کہ موجودگی کا علم بھی نہ ہو سکے -

غَبَنَ الطعامَ - سختی وقحط کے زمانہ کے لیے غلہ چھپا کر رکھنا -

غَبَنَهُ (ن) غَبْنًا وغَبَنًا - فی البیعِ او الشِّرَاءِ - خرید و فروخت میں دھوکا دینا - اپنا پلہ بھاری کر لینا - غَبَنَ فلانًا - دام بھاؤ میں کسی کو نقصان پہنچانا - غَابِنٌ - نقصان پہنچانے والا - مَغْبُونٌ - جس کو نقصان پہنچایا گیا ہو -

غَبِنَ (س) غَبْنًا وغَبَنًا - الشيءَ وفیه - کسی چیز کو بھول جانا اور اس میں غلطی کر بیٹھنا -

غَبِنَ غَبْنًا وغَبَانَةً - رأيُهُ - ذہانت کا کم ہو جانا - ضعیف الرائے ہو جانا -

تَغَابَنَ - القومُ - معاملات میں بعض کا بعض کو نقصان پہنچانا -

اِغْتَبَنَ - الشيءَ - کوئی چیز بغل میں چھپا لینا -

الغَبْنُ والغَبَنُ - مص - خرید و فروخت میں دھوکہ بازی - الغَبْنُ والغَبَنُ و الغَبَانَةُ - رائے کی کمزوری اور بھول جانا - الغَبْنُ - کپڑے کے ان زائد کناروں کو بھی کہتے ہیں جو کاٹ کر پھینک دیئے جاتے ہیں -

الغَابِنُ - اسم فاعل - کام چور، عمل میں سستی کرنے والا -

الغَبِينُ والمَغْبُونُ - ضعیف الرائے شخص

الغَبِينَةُ - دھوکہ - المَغَابَنَةُ - خرید و فروخت میں دھوکہ بازی -

المَغْبِنُ - بغل - وادی کا بدترین ریتلا حصہ - ج - مَغَابِنُ -

غَبِيَ (س) غَبًا وغَبَاوَةً - الشيءَ وعَنْهُ - کسی کی بات کو نہ سمجھنا - ناواقف رہنا -

غَبِيَ الشيءُ عليهِ - کسی امر کا مخفی رہنا - غَبِيَ عنهُ الخَبَرُ - خبر نہ ہونا - غَبِيَ عنهُ الشيءُ - مخفی رہنا -

تَغَابَى عنهُ تَغَابِيًا وتَغَابَاءً - کسی چیز سے دانستہ غفلت برتنا -

تَغَبَّاهُ واسْتَغْبَاهُ - کسی کو غبی سمجھنا یا پانا -

الغَبَاءُ - زمین کی پوشیدگی - الغَبَاءُ مِنَ التُّرَابِ - غبار بلند -

الغَبْوَةُ والغَبْوَةُ - غفلت -

الغَبَاوَةُ والغَبِيُّ - جہالت کم سمجھی، غفلت

الغَبِيُّ - کم سمجھ، جاہل - ج - أَغْبِيَاءُ و أَغْبَاءٌ -

غَبَّى تَغْبِيَةً - الشيءَ - کسی چیز کو چھپا دینا - الشعرَ - بالوں کو کاٹنا یا مونڈنا -

أَغْبَى - السحابُ - ہلکی بارش برسنا -

الغَبْيَةُ - ہلکی بارش یا بارش کا ایک تیز چھینٹا - مِنَ التُّرَابِ - غبار بلند - بولتے ہیں جاءَ على غَبْيَةٍ مِنَ الشَّمْسِ - یعنی وہ سورج ڈوبنے کے وقت آیا -

الأَغْبَى - مِنَ الأَغْصَانِ - باہم گتھی ہوئی شاخیں - مؤنث غَبْيَاءُ - ج - غُبْيٌ - شَجَرَةٌ غَبْيَاءُ - گھنی شاخوں والا درخت -

المَغْبَاةُ - گڑھا جو درندوں کو شکار کرنے کے لیے کھودا جائے - ج - مَغَابٍ -

غَتَّ (ن) غَتًّا - الطعامَ والكلامَ - کھانے یا بات کا بگڑ جانا - الشيءَ في الماءِ - کسی چیز کو پانی میں ڈبو دینا - فلانًا - کسی کو صدمہ پہنچانا اور اس کا گلا گھونٹنا - فلانًا بالأمرِ - کسی کو معاملہ

میں دقت اور غم میں ڈالنا
غَثَّہ بالکلامِ۔ لاجواب کر دینا۔ غَثَّ الضحکَ۔ منہ پر ہاتھ یا کپڑا رکھ کر ہنسی کو چھپانا۔ غَثَّ الماءَ۔ برتن کو منہ سے ہٹائے بغیر گھونٹ گھونٹ پانی پینا۔
غَثَّتَ و أَغَثَّتَ۔ الطعامَ۔ کھانے کو بگاڑ دینا۔
غَثِلَ (س) غَثَلاً۔ المکانُ۔ کسی جگہ بہت سے درختوں کا اُگنا، ایسی جگہ کو غَثِلٌ کہتے ہیں۔
أَغْثَمَ۔ الزیارۃَ، اتنی کثرت سے کسی سے ملنا کہ وہ تنگ آ جائے۔
الغُثْمُ۔ دم گھونٹنے والی سخت گرمی۔
الغُثْمَۃُ۔ بات صاف کر نہ سکنا۔
الأَغْثَمُ و الغُثْمِیُّ۔ فصیح بات نہ کر سکنے والا۔ ج۔ غُثْمٌ و أَغْثَامٌ۔ مؤنث غَثْمَاءُ۔
غَثَّتْ (س ض) غَثَاثَۃً و غُثُوثَۃً۔ الشاۃُ۔ بکری کا دبلا ہو جانا۔ غَثَّۃٌ دبلی بکری۔ غَثَّ اللحمُ۔ گوشت دبلا ہو جانا۔
غَثَّ۔ حدیثُ القومِ۔ کلام کا فاسد و باطل ہو جانا۔
غَثَّ (ض) غَثًّا و غَثِیثًا۔ علیہ المکانُ۔ کسی کے لیے جگہ کا ناموافق ہونا۔ غَثَّ الجرحُ۔ زخم سے پیپ بہنا۔ محاورہ۔ فلانٌ لا یَغِثُّ علیہ شیءٌ۔ یعنی فلاں کے نزدیک کوئی چیز ردی قابل ترک نہیں۔
أَغَثَّ۔ لاغر ہونا۔ فاسد ہونا۔ أَغَثَّ فی الکلامِ۔ بیکار کلام کرنا۔ أَغَثَّ اللحمَ دبلا گوشت خرید لینا۔
اِغْتَثَّ۔ الخیلُ۔ گھوڑوں کو موسم بہار میں کم چرنے کا موقع دینا۔

تَغَثَّثَ۔ الشیءَ۔ کسی چیز کو قلیل و کم مقدار سمجھنا۔
اِسْتَغَثَّ۔ الجرحَ۔ زخم کا علاج کرنا۔ اس میں سے پیپ نکالنا۔
الغَثُّ۔ لاغر، غَثِیثُ الجرحِ و غَثِیثَتُہٗ زخم کی پیپ اور فاسد مادہ۔
الغَثِیثَۃُ۔ بیکار چیز کو بھی کہتے ہیں۔ اور عقل کی خرابی کو بھی۔
غَثَرَ (ن) غَثْرًا۔ المکانُ بالنباتِ۔ کھیتی کا لہلہانا۔
أَغْثَرَ۔ الشجرُ۔ درخت سے گوند کی قسم کا سیال مادہ بہنا۔
اِغْثَارَّ۔ الثوبُ۔ پرانا ہونے کی وجہ سے کپڑے کا جگہ جگہ سے پھٹ جانا۔ گھس کر چھیدرا ہو جانا۔
الغَثْرُ۔ کپڑے کے چھید۔
الغُثْرُ و الغَثَرَۃُ و الغَثْرَاءُ م الغَیْثَرَۃُ پست طبقہ کے لوگ۔
الغَثْرَۃُ۔ فراخی پیداوار، قحط کی ضد۔
الغُثْرَۃُ۔ سبزی مائل سرخ رنگ۔
الأَغْثَرُ۔ وہ چیز جس کا رنگ سرخی مائل ہو۔ مؤنث غَثْرَاءُ۔ ج۔ غُثْرٌ۔ وہ کمبل جس میں اون کے ریشے زیادہ ہوں۔ شیر، بھیڑیا۔ پانی کی کائی، جاہل۔
المُغْثُرُ و المِغْثَارُ و المُغْثُورُ۔ گوند جو درخت سے بہنے لگتا ہے، مثل شہد کے ہوتا ہے مگر بدبودار۔ ج۔ مَغَاثِیرُ۔
ارضٌ مُغْثِرَیَۃٌ۔ وہ زمین جس میں کھیت لہلہا رہے ہوں۔
غَثَمَ (ن) غَثْمًا۔ لَہٗ۔ کسی کو مال کی اچھی خاصی قسط دینا۔
الغُثْمَۃُ۔ سیاہی مائل سفیدی۔
الأَغْثَمُ۔ سیاہی مائل سفید چیز۔ مؤنث غَثْمَاءُ۔ ج۔ غُثْمٌ۔
المَغْثُومُ۔ وہ چیز جس میں دوسری چیز کی ملاوٹ ہو۔

غَثَا یَغْثُو غَثْوًا و غُثُوًّا و أَغْثَی اِغْثَاءً۔ الوادِیُ۔ نالے میں غثاء یعنی کوڑے کرکٹ کا زیادہ ہونا۔
غَثَا و أَغْثَیَ۔ السیلُ المَرْتَعَ۔ سیلاب کا چراگاہ اور سبزہ زار کی تر و تازگی کو ختم کر دینا اور ادھر ادھر سے مٹی جمع کر دینا۔
الغُثَاءُ و الغُثَّاءُ۔ سیلاب کے پانی کا جھاگ میں کوڑا کرکٹ، درختوں کے گلے سڑے پتے جو سیلاب کے جھاگ میں رلے ملے ہوں۔
غَثَی یَغْثِی غَثْیًا۔ الوادِی۔ بمعنی غَثَا الوادی۔
غَثَّی۔ الکلامَ۔ بات میں جھوٹ سچ ملانا۔
غَثَتْ تَغْثِی غَثْیًا و غَثَیَانًا و تَغَثَّتْ، تَغَثِّیًا۔ النفسُ۔ جی متلانا۔ غَثَتِ السماءُ بالسحابِ۔ گھٹا چھا جانا۔ یا بادلوں کا شروع آنا ہونا۔
غَثِیَ یَغْثَی غَثًا۔ الکلامَ۔ ملاوٹ کی بات کرنا۔ غَثِیَتْ غَثًی، الأرضُ بالنباتِ۔ زمین میں سبزہ کا بہت ہو جانا۔
غَدَّ (س)، و غُدَّ غُدَّۃً۔ البعیرُ۔ اونٹ کا طاعون شُتری میں مبتلا ہو جانا۔
غَدَّ و غُدَّ و غَدِدَ و أُغِدَّ۔ غدود کی بیماری میں مبتلا ہو جانا۔ مُغِدٌّ و مَغْدُودٌ۔ وہ شخص جسے غدود کی بیماری ہو۔
غَدَّدَ۔ نَصِیبَہٗ۔ اپنا حصہ لے لینا۔
أَغَدَّ۔ غدود (گلٹی) والا ہو جانا۔ أَغَدَّ علیہ۔ کسی پر غصہ میں بھر جانا۔
الغُدَّۃُ۔ اونٹوں کا طاعون۔ گلٹی۔ ج غُدَدٌ۔
الغُدَّۃُ۔ ج۔ غُدَدٌ۔ مال کا حصہ، سوط
الغُدَدَۃُ و الغُدَدَۃُ۔ اونٹوں کا طاعون گلٹی۔ یعنی سخت گوشت کا ٹکڑا، ج

کھال اور نرم گوشت کے درمیان اُبھر آتا ہے۔ ج۔ غُدَدٌ و غَدَائِدُ۔ عرف عرب میں غُدَّۃٌ سینگی کو بھی کہتے ہیں جس سے خون کا تنقیہ یا اصلاح کی جاتی ہے۔

المِغْدَادُ۔ غصیارا۔ بہت غصہ ہونے والا۔ مذکر و مؤنث دونوں کے لیے۔

غَدَرَ (ن ض س)، غَدْرًا و غَدَرَانًا۔ الرجلَ وبہٖ۔ کسی کے ساتھ بدعہدی کرنا۔ خیانت کرنا۔

غَدِرَ (س)، غَدَرًا۔ المکانُ۔ کسی جگہ کیچڑ زیادہ ہوجانا یا پتھروں کا مع درختوں کے زیادہ ہونا۔ غَدِرَ عَنْ اَصْحَابِہٖ۔ ساتھیوں سے بچھڑ جانا۔ غَدِرَ الرجُلُ۔ تالاب کا پانی پینا۔ غَدِرَ اللّیلُ۔ رات کا تاریک ہوجانا۔

اَغْدَرَہٗ۔ کسی کو پیچھے چھوڑ کر آگے نکل جانا۔ باقی رہنے دینا۔ کسی کو تالاب میں گرا دینا۔ اَغْدَرَ اللّیلُ۔ رات کا تاریک ہوجانا۔

غَادَرَہٗ غِدَارًا و مُغَادَرَۃً۔ کسی چیز کو چھوڑ دینا۔ باقی رہنے دینا۔

تَغَدَّرَ۔ ساتھ چھوڑ دینا۔

اِغْتَدَرَ۔ الرجُلُ۔ تالاب بنانا۔

اِسْتَغْدَرَ۔ المکانُ۔ کسی جگہ کئی تالاب بنانا۔

الغَدَرُ۔ مص۔ ہر وہ جگہ جو پتھریلی اور سخت ہو۔ پتھروں میں اُگے ہوئے درخت۔ وہ کیچڑ جو نہر کا پانی خشک ہوجانے پر رہ جاتی ہے۔

الغَدَرُ والغَدَرَۃُ والغُدْرَۃُ والغُدَارَۃُ کسی چیز کا باقی ماندہ حصہ۔

الغَدِیرُ۔ نہر۔ وہ پانی جو سیلاب کے گذرتے کے بعد گڑھوں میں رہ جاتا ہے۔ گھاس اور پودوں کا قطعہ۔ ج۔ غُدُرٌ، و غُدُرٌ و غُدْرَانٌ و اَغْدِرَۃٌ۔

الغَدِیرَۃُ۔ ج۔ غَدَائِرُ۔ عورتوں کی گندھی ہوئی چوٹی۔ نباتات کا قطعہ۔ ج۔ غُدْرَانٌ۔

الغَادِرُ۔ اسم فاعل، خیانت کرنے والا۔ ج غَادِرُوْنَ و غَدَرَۃٌ و غُدَّارٌ۔ مؤنث غَادِرَۃٌ۔ ج۔ غَادِرَاتٌ و غَوَادِرُ۔

الغَدْرَاءُ۔ تاریکی۔ لَیْلَۃٌ غَدْرَاءُ و غَدِرَۃٌ و مُغْدِرَۃٌ۔ اندھیری رات۔

الغُدَرُ و الغُدَرَۃُ و الغِدِّیْرُ و الغَدَّارُ و الغُدُرُ۔ بڑا دھوکے باز۔ غدر۔ مرد و عورت دونوں کے لیے مستعمل ہے۔ ج۔ غُدُرٌ۔ گالی کے طور پر بھی کسی کو یا غُدَرُ کہتے ہیں اور جمع کے موقع پر یا اٰلَ غُدَرَ کہتے ہیں۔

یا غَدَارِ۔ یہ عورت کے لیے گالی ہے۔

غَدَفَ (ن)، غَدْفًا و غَدَّفَ تَغْدِیْفًا۔ لَہٗ فِی العَطَاءِ۔ کسی پر بہت عطا کرنا۔

اَغْدَفَ۔ اللیلُ۔ رات کی تاریکی چھانا۔

اَغْدَفَ الشبکۃَ عَلَی الصَّیْدِ۔ شکار کے لیے جال پھنسانا۔ اَغْدَفَ البحرُ۔ سمندر کا مواج ہونا۔

اَغْدَفَ۔ المرأۃُ قِنَاعَہَا عَلٰی وَجْہِہَا۔ عورت کا منہ پر نقاب ڈال لینا۔

اِغْتَدَفَ۔ منہُ۔ کسی سے کوئی چیز بڑی مقدار میں چھین لینا۔

اِغْتَدَفَ۔ الثوبَ۔ کپڑا تراشنا۔

اِغْدَوْدَفَ۔ اللیلُ۔ رات کا آجانا اور تاریکی چھاجانا۔

الغَادِفُ۔ ملاح۔

الغُدَافُ۔ لمبے اور سیاہ بال۔ پرندہ کا سیاہ بازو۔ پہاڑی کوا۔ گدھ کی طرح کا ایک پرندہ۔ ج۔ غِدْفَانٌ۔

الغَدَفُ۔ نعمت، فراخی مال۔ ضد قحط ایسے موقعہ پر بولتے ہیں۔ ھُمْ وَ مَغْدَفٌ یعنی وہ خوشحال ہیں۔

المِغْدَافُ و الغَادُوْفُ۔ چپو۔ کشتی چلانے کی لکڑیاں۔

الغِدْفَلُ۔ لمبا تڑنگا شخص۔ بڑے ڈیل ڈول کا اونٹ۔ بوسیدہ کپڑا۔ ج۔ غَدَافِلُ۔

غَدِقَ (س)، غَدَقًا و اَغْدَقَ و اغْدَوْدَقَ۔ المطرُ۔ خوب بارش برسنا۔ عَیْنُ المَاءِ۔ پانی کے چشمے کا گہرا اور شیریں ہونا۔

غَدِقَۃٌ۔ شیریں چشمہ۔

اَغْدَقَ۔ العَیْشُ۔ معیشت کا فراخ ہونا۔

اَغْدَقَتِ الاَرْضُ۔ زمین کا سرسبز ہونا۔

غَدَقَ (ض)، غَدْقًا۔ المکانُ۔ جگہ کا بارش سے تر ہوجانا۔ سرسبز ہوجانا۔

غَدِقٌ۔ سرسبز جگہ۔

تَغَدَّنَ۔ الغُصْنُ۔ ٹہنیوں کا جھومنا۔

اِغْدَوْدَنَ۔ النبتُ۔ نباتات کا ہرا بھرا ہونا کہ سبزی سیاہی مائل ہو۔ الرجلُ پاؤں کا ڈھیلا پڑنا۔ گر پڑنا۔ الشَّعْرُ۔ بالوں کا طویل اور گنجان ہونا۔

غَدَوْدَنٌ۔ وہ شخص جس کے بال طویل اور گنجان ہوں۔

الغَدَنُ۔ نیند، اونگھ، ڈھیلا پن۔ ضعف والغُدْنَۃُ۔ نرمی، نعمت۔

الغِدْلَانُ۔ وہ شاخ جس پر کپڑے لٹکائے جاتے ہیں۔

الغُدَانِیُّ۔ تر و تازہ جوان۔

غَدَا (ن)، غُدُوًّا۔ صبح کو جانا مطلقاً جانا۔ بمعنی صار بھی مستعمل ہے، اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتا ہے۔ غَدَا غُدُوًّا وغُدْوَۃً و اغْتَدٰی علیہ۔ صبح سویرے پہنچنا۔

غَدِیَ (س)، غَدًا و تَغَدّٰی۔ صبح کا کھانا۔ ضرب المثل ہے "ھَلْ لَکَ اَنْ

مہنگی قیمت پر خریدنا۔ غَالَی الرجُلَ۔ خوبی میں کسی آدمی کا مقابلہ کرنا۔
اَغْلَی۔ الشیَٔ۔ مہنگا پانا۔ مہنگا خریدنا۔ السعْرَ۔ بھاؤ کو گراں کرنا۔ الکَرْمَ انگور کی بیل کے پتے اتارنا۔
اَغْلَی وَتَغالَی و اِغْلَوْلَی۔ الشَجَرُ۔ درخت کا گنجان اور بڑا ہونا۔
اِغْتَلَی۔ البعیرُ۔ اونٹ کا جلدی چلنا۔
اِسْتَغْلَی۔ الشیَٔ۔ مہنگا پانا۔
الغَالِی۔ فا۔ ج۔ غُلَاۃٌ۔ مؤنث غالِیَۃٌ۔ ج۔ غَالِیَاتٌ وغَوَالٍ۔ الغَالِیُ چربی دار گوشت۔ بِعْتُہٗ بِالغَالِی وبِالغَلِیِّ۔ میں نے اس کو مہنگا فروخت کیا۔
الغَلَاءُ۔ مص۔ مہنگائی۔ ایک قسم کی چھوٹی مچھلی۔ ج۔ اَغْلِیَۃٌ۔
الغُلَوَاءُ۔ والغُلْوَاءُ۔ حد سے گذرنا۔ و الغُلْوَانُ، جوانی کا آغاز اور نشاط۔
الغَلْوَۃُ۔ تیر مارنے کا انتہائی فاصلہ۔ ج غَلَوَاتٌ و غِلَاءٌ۔
المِغْلَی والمِغْلَاۃ۔ تیر جو بہت دور فاصلے پر مارا جائے۔ ج۔ مَغَالٍ۔
غَلَی یَغْلِی غَلْیًا وغَلَیَانًا۔ جوش مارنا۔
غَلَّی تَغْلِیَۃً واَغْلَی اِغْلَاءً۔ القِدْرَ۔ ہانڈی کو ابالنا اور جوش دینا۔ الرجُلُ۔ دور سے اشارہ سے سلام کرنا۔
تَغَلَّی۔ خوشبو لگانا۔ الغَالِیَۃ۔ ایک مرکب خوشبو ہے جو مشک عنبر اور کافور سے بنتی ہے۔ ج۔ غَوَالٍ۔
غَمَّہٗ (ن)، غَمًّا۔ ڈھانکنا۔ غمگین کرنا۔ غَمَّ الیومُ۔ دن کا بہت گرم ہونا۔ القَمَرُ النُجُومَ۔ چاند کا ستاروں کی روشنی کو ماند کر دینا۔ الشیءُ الشیَٔ۔ غالب ہونا۔

غُمَّ۔ علیہِ الامرُ۔ معاملہ کا مخفی ہونا۔ پوشیدہ ومبہم ہونا۔
غَمَّ (س)، غَمَمًا۔ لمبے بالوں والا ہونا۔ صفت (اَغَمُّ)، مؤنث غَمَّاءُ۔ ج۔ غُمٌّ۔
اَغَمَّہٗ۔ غمگین کرنا۔ اَغَمَّ الیومُ۔ دن کا سخت گرمی والا ہونا۔ اَغَمَّتِ السَّمَاءُ۔ آسمان کا بادل والا ہونا۔
مَا اَغَمَّکَ لِیَ وعَلَیَّ واِلَیَّ۔ کس چیز نے تم کو میرے لیے غمگین بنایا۔
غَامَّہٗ مُغَامَّۃً۔ ایک دوسرے کو غمگین کرنا۔
تَغَامَّ۔ غم کا اظہار کرنا۔
اِنْغَمَّ۔ ڈھک جانا۔ و(اِغْتَمَّ) غمگین ہونا۔ اِغْتَمَّ النَّبَاتُ۔ نباتات کا لمبا ہونا اور بہت ہونا۔ اَغْتَمَّ الرجلُ۔ پوشیدہ ہونا۔
الغَامُّ۔ گرم دن۔ غم کا دن۔
الغَمُّ۔ ج۔ غُمُوم۔ والغُمَّۃ۔ ج۔ غُمَمٌ۔ غم۔ بے چینی۔ ج۔ غُمُومٌ۔
یَوْمٌ غَمٌّ۔ گرم دن۔ ھُوَ فِی غُمَّۃٍ وہ حیرت میں ہے۔ لَیْلَۃٌ غَمٌّ وغَمَّۃٌ۔ گرم یا غم کی رات۔
الاَغَمُّ۔ مِنَ السَحَابِ۔ گہرا ہوا بادل گھٹا ٹوپ بادل۔
الغُمّٰی۔ شدت، تاریکی۔ غبار۔
الغَمَامُ۔ بادل۔ غَمَامَۃٌ۔ بادل کا ٹکڑا ج۔ غَمَائِمُ۔
الغُمَامُ۔ زکام۔ الغِمَامَۃُ۔ منہ پر کا چھینکا۔ کبھی اس بندھن کو بھی غمامہ کہتے ہیں جو گھوڑے کی دو آنکھوں پر اس غرض سے باندھا جاتا ہے کہ وہ صرف سامنے دیکھ سکے، نہ دائیں بائیں
الغَمَّاءُ۔ الغُمّٰی۔ غم۔ اندوہ۔ بے چینی۔ گھبراہٹ۔ مصیبت۔

الغَمِیْمُ۔ گرم کر کے گاڑھا کیا ہوا دودھ۔
الغُمُومُ۔ ج۔ غَمٌّ۔ چھوٹے مخفی ستارے ارضٌ مُغْتَمَّۃٌ۔ بہت نباتات والی زمین۔
غَمَتَ (ض)، غَمْتًا۔ الطَعَامُ۔ کھانے کا دل پر ثقیل ہونا اور انسان کو مدہوش کر دینا۔ ہٗ فِی المَاءِ۔ پانی میں غوطہ دینا۔ الشیَٔ۔ ڈھانکنا۔
غَمِتَ (س)، غَمَتًا۔ کھانے کا دل پر ثقیل ہو کر انسان کو مدہوش کر دینا۔
غَمَجَ (ض)، غَمْجًا و غَمِجَ (س)، غَمَجًا۔ الماءَ۔ گھونٹ گھونٹ کر کے برابر پانی پینا۔
الغَمْجَۃُ والغُمْجَۃُ۔ گھونٹ۔ ج۔ غُمَجٌ
غَمَدَ (ن ض)، غَمْدًا۔ السیفَ۔ تلوار کو میان میں کرنا۔ الشیَٔ۔ چھپانا۔ الامرَ۔ اصلاح کرنا۔
غَمِدَتْ (س)، غَمَدًا۔ کنویں کے پانی کا زیادہ یا کم ہونا (ضد) غَمِدَ اللَیْلُ۔ رات کا تاریک ہونا۔
اَغْمَدَ۔ السیفَ۔ تلوار کو میان میں کرنا۔ الاشیاءَ۔ ایک دوسرے میں داخل کرنا۔
غَمَّدَہٗ وتَغَمَّدَہٗ۔ قصور چھپانا۔
تَغَمَّدَہٗ اللّٰہُ بِرَحْمَتِہٖ۔ اپنی رحمت میں چھپا لینا۔ رحمت کے سایہ میں رکھنا تَغَمَّدَ الاِنَاءَ۔ برتن بھرنا۔
اِغْتَمَدَ۔ اللیلَ۔ رات میں داخل ہونا۔
الغِمْدُ۔ تلوار کا میان۔ کیس۔ غلاف۔ ج۔ غُمُودٌ واَغْمَادٌ۔ سَفِیْنَۃٌ غَامِدٌ وغَامِدَۃٌ۔ بھری ہوئی کشتی ج۔ غَوَامِدُ۔ بِئْرٌ غَامِدٌ و غَامِدَۃٌ۔ کنویں کے پانی کا مٹی سے ڈھکا ہوا ہونا۔
غَمَرَہٗ (ن)، غَمْرًا۔ الماءُ۔ پانی کا ڈھانکنا۔

غَمَرَ (س)، غَمْرًا و غُمُرًا - صَدْرُهٗ
عَلَیَّ - کینہ سے بھر جانا - غَمِرَتْ یَدُهٗ
ہاتھ میں گوشت کی چربی کا لگ جانا۔
غَمُرَ (ن)، غَمَارَةً و غُمُورَةً - الماءُ -
پانی زیادہ ہونا - الرجلُ - آدمی کا
جاہل ہونا۔
غَمَّرَ - علیہِ - بے ہوشی طاری ہونا۔ غَمَّرَ
وَجْهَهٗ - چہرے پر زعفران ملنا -
بالشیءِ - چیز کو پھینک دینا۔
اَغْمَرَهٗ - الحرُّ - گرمی کا کم ہو کر سفر پر
جرأت دلانا۔
غَامَرَهٗ مُغَامَرَةً - سخت لڑائی لڑنا اور
موت کی پروا نہ کرنا۔
اِغْتَمَرَ و تَغَمَّرَ - چہرہ پر زعفران ملنا۔
اِغْتَمَرَ و اِنْغَمَرَ - پانی میں ڈوبنا - اِغْتَمَرَ
الماءُ الشیءَ - پانی کا کسی شے کو
ڈبو دینا۔
الغَمْرُ - مص - بہت پانی، سمندر کا بڑا حصہ
پورا کپڑا - شریف، وسیع الاخلاق۔
ج - غِمَارٌ و غُمُورٌ - لیلٌ غَمْرٌ
بہت تاریک رات - غَمْرُ النّاسِ
لوگوں کی جماعت - غَمْرُ الرِّداءِ
فیاض وسخی اور صاحب الخیر۔
الغُمْرُ و الغِمْرُ و الغُمُرُ - ناتجربہ کار،
جاہل - ج - اَغْمَارٌ -
الغِمْرُ - کینہ - پیاس - الغُمْرُ - زعفران۔
ورس سے بنائی ہوئی ایک چیز جو منہ پر
لگاتے ہیں۔
الغَمَرُ - مص - ناتجربہ کار - جاہل - کینہ -
گوشت کی چکناہٹ - غَمَرُ النّاسِ
لوگوں کی جماعت -
الغُمَرُ - چھوٹا پیالہ - ج - غِمَارٌ و اَغْمَارٌ -
الغَمِرُ - بہت چربی دار - غَمْرَةُ الشیءِ -
سختی - ج - غَمَرَاتٌ و غِمَارٌ و
غُمَرٌ - غَمَرَاتُ الموتِ - موت کی
تکالیف وسختیاں۔
الغُمْرَةُ - زعفران - الغَمَارَةُ - جہالت و
ناواقفیت (ر) - والغُمَارُ و الغِمَارُ
و الغُمَارَةُ ، لوگوں کی جماعت۔
انبوہ۔
الغامِرُ - فا - اجاڑ زمین - الماءُ الغامِرُ -
بہت پانی۔
الغَمِیْرُ - بہت پانی۔
المُغْتَمِرُ - مدہوش۔
المَغْمُورُ - مفع - گمنام - غیر مشہور، مقہور۔
غَمَزَ (ض)، غَمْزًا - ہاتھ سے ٹٹولنا -
القَنَاةَ - نیزہ کو آزمانے کے لیے
دانتوں سے چبانا - هٗ بالعَیْنِ اَوِ
الجَفْنِ اَوِ الحاجِبِ - آنکھ یا ابرو
وغیرہ سے اشارہ کرنا - غَمَزَ بالرجلِ
و علیہِ - طعنہ دینا اور برائی کی کوشش
کرنا - غَمَزَ عَیْبُهٗ و دَاؤُهٗ - ظاہر
ہونا - غَمَزَتِ الدّابَّةُ - جانور کا لنگڑا
ہونا - غَامَزَهٗ مُغَامَزَةً - عیب
لگانا۔
اَغْمَزَ - فیہِ - عیب لگانا - شان گھٹانا -
گھٹیا مال جمع کرنا۔
تَغَامَزَ - القومُ - ایک دوسرے کی طرف
آنکھوں سے اشارہ کرنا۔
اِغْتَمَزَهٗ - طعنہ دینا - الکلمةَ - کلمہ کو
کمزور سمجھنا۔
الغَمْزُ - نکمے مویشی - کمزور آدمی - ج -
غُمُوزٌ و اَغْمَازٌ -
الغَامِزُ - فا - نیزے کی آزمائش کرنے
والا۔
الغَمَّازُ - اسم مبالغہ - مؤنث غَمَّازَةٌ -
الغَمِیْزُ - نمایاں عیب۔
المَغْمَزُ - عیب، طعن یا طمع کی جگہ - ج -
مَغَامِزُ -
الغَمِیْزَةُ - کمزوری عقل یا عمل - برائی
نقص، المَغْمُوزُ - متہم۔
غَمَسَ (ض)، غَمْسًا - الشیءَ فی الماءِ -
پانی میں ڈبونا - غوطہ دینا - السِّنَانَ
فِی صَدْرِہٖ - بھالے کو سینہ میں داخل
کرنا (ر) - غُمُوسًا، النَّجْمُ - ستارہ
کا ڈوبنا۔
غَمَّسَهٗ - زور سے ڈبونا - غَمَّسَ الشُّرْبَ
کم پینا - الاِبلَ - اونٹ کو پانی پلا کر
واپس لے جانا۔
غَامَسَ مُغَامَسَةً - اپنی جان کو لڑائی یا
خطرہ میں ڈالنا - فلانًا - ایک دوسرے
کو پانی میں غوطہ دینا - فِی الامرِ -
جلدی کرنا۔
اِنْغَمَسَ و اِغْتَمَسَ - فِی الماءِ - پانی
میں غوطہ لگانا - فِی الشیءِ - داخل ہونا۔
الغَمُوسُ - مصیبت میں ڈالنے والا معاملہ
- مِنَ الرِّجالِ - سخت، بہادر -
طَعْنَةٌ غَمُوسٌ - پار ہو جانے والی
نیزہ کی ضرب - الیَمِیْنُ الغَمُوسُ
جھوٹی قسم جو ارادۃً کھائی جائے - ج
غُمُسٌ -
الغَمِیْسُ - تاریکی - لَیْلٌ غَمِیْسٌ - تاریک
رات (ر) - والغَمِیْسَةُ ، جھاڑی -
درختوں کا جھنڈ -
الغَمَّاسَةُ - مرغابی - پنڈبکی - ج - غَمَّاسٌ
غَمِشَ (س)، غَمَشًا - اشک بہنے کے
ساتھ چندھا ہونا - صفت (اَغْمَشُ)
غَمَصَهٗ (ض)، غَمِصَهٗ (س)، غَمْصًا -
حقیر جاننا - غَمَصَ النِّعمةَ - نعمت
کی ناشکری کرنا - علیہِ - جھوٹ بولنا -
علیہِ کلامَهٗ - عیب لگانا - غَمِصَ
(س)، غَمَصًا - آنکھ کا کیچڑ والی ہونا۔
غَمِصَتْ عَیْنُهٗ - آنکھ کا کیچڑ بہانا -
صفت (اَغْمَصُ) آنکھ - غَمْصَاءُ
ج - غُمْصٌ -

اِغْتَمَصَہٗ۔ حقیر جاننا۔ گھٹیا سمجھنا۔
الغَمَصُ۔ مص۔ آنکھ کا کیچڑ۔
الغَمُوصُ۔ جھوٹا۔ یَمِینٌ غَمُوصٌ۔ جھوٹی قسم۔ رجلٌ مَغْمُوصٌ علیہِ۔ دین یا حسب میں عیب لگایا ہوا آدمی۔
غَمَضَ (ن)، وغَمُضَ (ك)، غُمُوضًا۔ الکلامُ۔ کلام کا دقیق وپیچیدہ ہونا۔
غَمَضَ (ن ض)، غَمْضًا۔ السَیْفُ فِی اللَحْمِ۔ تلوار کا گوشت میں گھسنا۔ چھپنا۔ الرجلُ فِی الارضِ۔ ملک میں پھرنا۔ عنہُ فی البَیْعِ۔ خرید وفروخت میں نرمی ورعایت برتنا۔
غَمِضَ (س)، غُمُوضَۃً وغَمَاضَۃً۔ المکانُ۔ جگہ کا پست ہونا۔
غَمَّضَ واَغْمَضَ۔ عَیْنَہٗ۔ آنکھ بند کرنا۔ عنہُ فِی البَیْعِ۔ خرید وفروخت میں رعایت ونرمی برتنا۔ غَمَّضَ الکلامَ۔ کلام کو مبہم کرنا۔ غَمَّضَ عَنِ الاِسَاءَۃِ۔ چشم پوشی کرنا۔ اَغْمَضَتِ العَیْنُ فُلَانًا۔ آنکھ کا کسی کو حقارت سے دیکھنا۔ اَغْمَضَ عَنِ الشیءِ۔ تجاوز کرنا۔ چشم پوشی کرنا۔ اَغْمَضَ علی کَذَا۔ برداشت کرنا۔ اَغْمَضَ فِی السِلْعَۃِ۔ سامان کے گھٹیا ہونے کی وجہ سے اس کی قیمت گھٹانا۔ حَدَّ السَیْفِ۔ تلوار کی دھار کو باریک کرنا۔ فُلَانًا۔ دوڑ میں کسی سے آگے نکل جانا۔
اِنْغَمَضَ۔ طَرْفُہٗ۔ آنکھ بند ہونا۔
اِغْتَمَضَ۔ البرقُ۔ بجلی کا چمکنا بند ہونا۔ الرجلُ عَنِ الاِسَاءَۃِ۔ چشم پوشی کرنا۔ مَا اغْتَمَضَتْ عَیْنَایَ۔ میری آنکھ نہیں لگی۔
الغَمَضُ۔ مص۔ پست زمین۔ ج۔ غُمُوضٌ واَغْمَاضٌ۔ فلانٌ ذُو غَمَضٍ۔ فلاں گمنام وذلیل ہے۔
الغُمْضُ والغِمَاضُ والغَمَاضُ والتَغْمَاضُ۔ آنکھ کی جھپکی نیند۔ مَا اکْتَحَلَتْ عَیْنِی غُمْضًا اَوْ غِمَاضًا اَوْ اِغْمَاضًا اَوْ تَغْمَاضًا اَوْ تَغْمِیْضًا۔ میری آنکھ نہیں لگی۔
الغَامِضُ۔ فا۔ پست زمین۔ ج۔ غَوَامِضُ گمنام۔ ذلیل۔ امرٌ غامِضٌ۔ مبہم معاملہ۔ الخَلْخَالُ الغَامِضُ۔ پازیب جو پنڈلی کو بھر دے۔ الغَامِضُ مِنَ الکُعُوبِ والسُوْقِ۔ موٹا ٹخنہ یا موٹی پنڈلی۔ غَوَامِضُ الابلِ۔ چھوٹے اونٹ۔
الغَامِضَۃُ۔ مؤنث الغَامِضُ۔ ج۔ غَامِضَاتٌ وغَوَامِضُ۔ الدَّارُ الغَامِضَۃُ۔ گھر جو راستوں سے کنارہ پر ہو۔
الغَمِیْضَۃُ۔ عیب۔ الغَمُوضَۃُ۔ عیب
المَغْمَضُ۔ پست زمین۔ ج۔ مَغَامِضُ۔
المُغْمِضَاتُ۔ گناہ جو جان بوجھ کر کیے جائیں۔ مُغْمِضَاتُ اللیلِ۔ رات کی تاریکیاں۔
غَمَطَہٗ (ض) وغَمِطَہٗ (س)، غَمْطًا۔ حقیر جاننا۔ حقارت کرنا۔ غَمَطَ النِعْمَۃَ۔ نعمت کی ناشکری کرنا۔ الحَقَّ۔ حق کا انکار کرنا۔ الماءَ۔ زور سے پانی کا گھونٹ بھرنا۔ الذَبِیْحَۃَ۔ ذبح کرنا۔
اَغْمَطَ۔ علیہ الشیءُ۔ ہمیشہ ہونا۔ دائمی ہونا۔
غَامَطَ مُغَامَطَۃً۔ فِی الشُرْبِ۔ لگاتار گھونٹ لینا۔
تَغَمَّطَ۔ علیہِ التُرَابُ۔ مٹی سے ڈھانکنا یہاں تک کہ مار ڈالنا۔
اِغْتَمَطَہٗ۔ دوڑ میں ہارنے کے بعد آگے بڑھ جانا۔ ہٗ بالکلامِ۔ غالب ہونا۔
اِغْتَمَطَ الشیءَ۔ نکل جانا اور پھر کوئی نشان نہ ملنا۔
الغَمْطُ۔ مص۔ پست زمین۔
غَمْغَمَ غَمْغَمَۃً۔ الثورُ۔ بیل کا خوف کے وقت ڈکارنا۔ الاَبْطَالُ۔ بہادروں کا لڑائی میں آوازیں نکالنا۔ الکلامَ۔ غیر واضح کلام کہنا۔ الصَبِیُّ۔ بچہ کا دودھ کے لیے پستانوں پر رونا۔
تَغَمْغَمَ۔ الرجلُ۔ واضح کلام نہ کہنا۔ ڈوبے ہوئے کا پانی کے نیچے گڑگڑانا۔
الغَمْغَمَۃُ۔ مص۔ خوف کے وقت بیلوں کی، یا لڑائی کے وقت بہادروں کا شور۔ غیر واضح کلام۔ ج۔ غَمَاغِمُ۔
غَمَقَ (ن)، وغَمِقَ (س)، وغَمُقَ (ك)، غَمَقًا۔ المکانُ۔ تر ونمناک ہونا۔ النَبَاتُ۔ نباتات کا نمناکی سے خراب ہونا۔ صفت (غَمِقٌ) مؤنث غَمِقَۃٌ۔
غُمِقَ۔ البعیرُ۔ اونٹ کا غمقہ کی بیماری میں مبتلا ہونا۔
الغُمْقَۃُ۔ پیٹھ میں لگنے والی بیماری۔
المَغْمُوقُ۔ غمقہ کی بیماری میں مبتلا۔
غَمَلَ (ن)، غَمْلًا۔ الشیءَ۔ چھپانا۔ فلانًا۔ پسینہ لینے کے لیے ڈھانکنا۔ البُسْرَ۔ گدر کھجور کی پال دبانا۔ العِنَبَ فِی الزَنْبِیْلِ۔ انگور کو زنبیل میں تہ بہ تہ رکھنا۔ الشیءَ۔ درست کرنا
(— و تَغَمَّلَ)، النَبَاتُ۔ ایک دوسرے پر چڑھنا۔ الشیءُ۔ وسیع ہونا۔
غَمِلَ (س)، غَمَلًا۔ تہ بہ تہ ہونے کی وجہ سے بدبودار ہونا۔ الجرحُ۔ پٹی کی وجہ سے زخم کا خراب ہونا۔ صفت (غَمِلٌ)
اَغْمَلَ۔ الاِھَابَ۔ کچے چمڑے کا چھوڑ

دینے سے خراب ہونا

اِنْغَمَلَ ۔ الْاَدِیْمُ ۔ چمڑے کا خراب ہونا صفت غَمِیْلٌ ۔

الْغَمِیْلُ ۔ پیچیدہ اگی ہوئی نصی گھاس ۔ پست زمین ۔ ج ۔ غُمْلٌ ۔

الْمَغْمُوْلُ ۔ مفع ۔ گمنام ۔

الْغَمْلَجُ و الْغَمَلَّجُ و الْغِمْلَاجُ و الْغُمْلُوْجُ و الْغِمْلِیْجُ ۔ غیر مستقل مزاج آدمی ۔ مؤنث غَمْلَجَۃٌ و غَمَلَّجَۃٌ و غُمْلُوْجَۃٌ و غِمْلِیْجَۃٌ ۔

الْغُمْلُجُ و الْغِمْلِیْجُ ۔ موٹا ۔ لمبا ۔

الْغُمْلُوْجُ ۔ سایہ میں اگی ہوئی شاخ ۔ ج ۔ غَمَالِیْجُ ۔

غَمَنَ (ن)، غَمْنًا ۔ الشَّیْءَ ۔ چھپانا ۔ الْبُسْرَ ۔ گدر کھجور کی پال دبانا ۔ فلانًا کسی پر کپڑے ڈال کر پسینہ لانا ۔

غُمِنَ وَ اُغْمِنَ ۔ فِی الْاَرْضِ ۔ دفن کیا جانا یا ہونا ۔ زمین میں غائب ہونا ۔

غَمَا یَغْمُوْا غَمْوًا ۔ الْبیت ۔ گھر کو مٹی سے اور لکڑی سے پاٹنا ۔

الْغَمَا ۔ مکان کی چھت یا چھت کی مٹی وغیرہ تثنیہ غَمَوَانِ ۔ ج ۔ اَغْمِیَۃٌ و اَغْمَاءٌ ۔

غَمٰی (ض)، غَمْیًا و غَمَّی ۔ الْبیت بمعنی غَمَا یَغْمُوْا ۔

غُمِیَ و اُغْمِیَ ۔ الیومُ ۔ دن بھر ابر چھایا رہنا ۔

غُمِیَ و اُغْمِیَ ۔ عَلَی الْمَرِیْضِ ۔ بیمار پر بے ہوشی طاری ہونا ۔ صفت مُغْمًی و مُغْمًی علیہ ۔

الْغَمْیُ ۔ وہ چیز جس سے پسینہ لانے کے لیے گھوڑے کو ڈھانپا جاتے ۔ رَجُلٌ غَمًی، غشی والا آدمی ۔ رِجَالٌ غَمًی و اَغْمَاءٌ ۔ غشی والے آدمی (۔۔ و الغِطَاءُ) گھر کی چھت ۔ ج ۔ اَغْمَاءٌ و اَغْمِیَۃٌ ۔

غَنَّ (ف)، غَنًّا ۔ النَّخْلُ ۔ کھجور کا پکنا ۔ درخت خرما کا پکی کھجور لانا ۔ الْوَادِیْ وادی میں درخت زیادہ اگنا ۔ (۔ غَنًّا و غُنَّۃً) گنگنانا ۔

غَنَّنَ ۔ الرَّوْضَ ۔ باغ کو سرسبز اور ہرا بھرا کرنا ۔

اَغَنَّ ۔ الشَّجَرُ ۔ درخت کا پکنا ۔ الْوَادِیْ ۔ وادی کا زیادہ درخت والی ہونا ۔ الرَّوْضَ ۔ باغ کو سرسبز اور ہرا بھرا کرنا ۔ الذُّبَابُ ۔ مکھی کا بھنبھنانا ۔ الرَّجُلُ ۔ نرم آواز نکالنا ۔

الْغَنَانُ ۔ مکھی کی بھنبھناہٹ ۔ الْغُنَّۃُ گنگناہٹ ۔

الْاَغَنُّ ۔ گنگنانے والا ۔ بہت درختوں اور گھاس والی وادی ۔ مؤنث غَنَّاءُ ۔

الْقَرْیَۃُ الْغَنَّاءُ ۔ آباد گاؤں ۔

غَنِثَ (س)، غَنَثًا ۔ الرجلُ ۔ سانس لے کر پینا ۔ غَنِثَتْ نَفْسُہٗ ۔ جی متلانا ۔

تَغَنَّثَہٗ ۔ الشَّیْءُ ۔ بوجھل ہونا ۔ بھاری ہونا چمٹنا ۔

غَنِجَ (س)، غَنَجًا و تَغَنَّجَ ۔ ناز و نخرہ کرنا ۔ صفت (غَنِجٌ و مِغْنَاجٌ) مؤنث غَنِجَۃٌ و مِغْنَاجٌ ۔

الْغُنْجُ و الْغُنُجُ و الْغُنَاجُ ۔ ناز و نخرہ ۔

الْغِنَاجُ ۔ کاجل جس کو عورتیں خال گوندنے کے لیے استعمال کرتی ہیں ۔

الْاُغْنُوْجَۃُ ۔ ناز و نخرہ کرنے کی چیز ۔ ج ۔ اَغَانِیْجُ ۔

الْغُنْدَرُ و الْغُنْدُرُ ۔ مِنَ الْغِلْمَانِ ۔ موٹا تازہ لڑکا ۔

غَنِصَ (س)، غَنَصًا ۔ تنگ سینہ والا ہونا ۔

غَنَظَ (ض)، غَنْظًا ۔ قریب بہ ہلاکت ہونا ۔ ۔ الامرُ فلانًا ۔ مشکل ہونا ۔ غَنَّظَہٗ و اَغْنَظَہٗ ۔ غصہ سے بھر دینا ۔

غَانَظَہٗ ۔ سختی کرنا ۔ ایک دوسرے کو مشقت میں ڈالنا ۔

الْغَنْظُ و الْغَنَظُ و الْغَنَاظُ و الْغِنَاظُ ۔ لازمی رنج و غم ۔

الْمَغْنُوْظُ ۔ مفع ۔ غمگین ۔

غَنِمَ (س)، غُنْمًا ۔ الشَّیْءَ ۔ مفت پانا ۔ (۔ غُنْمًا و غُنُمًا و غَنَمًا و غَنِیْمَۃً و غُنْمَانًا) غنیمت حاصل کرنا ۔

غَنَّمَہٗ ۔ حصہ سے زائد دینا ۔

اَغْنَمَہٗ ۔ الشَّیْءَ ۔ غنیمت بنانا ۔

تَغَنَّمَ و اِغْتَنَمَ و اِسْتَغْنَمَ ۔ الشَّیْءَ ۔ غنیمت سمجھنا ۔ تَغَنَّمَ فلانٌ ۔ بکریاں حاصل کرنا ۔

الْغَنِیْمَۃُ ۔ ج ۔ غَنَائِمُ ۔ و الْغُنْمُ ۔ ج ۔ غُنُوْمٌ و الْغَنِیْمُ ۔ غنیمت جو جنگ میں حاصل کی جائے ۔ کمائی ۔ غَنِیْمَۃٌ بَارِدَۃٌ ۔ غنیمت جو بغیر مشقت کے ملے ۔

الْغَنَمُ ۔ مع ۔ بکریاں ۔ واحد (شَاۃٌ) ج ۔ اَغْنَامٌ و غُنُوْمٌ و اَغَانِمُ ۔ غَنَمٌ مُغَنَّمَۃٌ و مُغْنَمَۃٌ ۔ بہت تعداد والا ۔ بکریوں کا ریوڑ ۔

الْغَنَّامُ ۔ چرواہا ۔ بہت بکریوں والا ۔ بہت مال غنیمت حاصل کرنے والا ۔

الْمَغْنَمُ ۔ غنیمت ۔ ج ۔ مَغَانِمُ ۔

غَنَامَاكَ اَنْ تَفْعَلَ كَذَا ۔ تمہاری کوشش کی انتہا یہ ہے کہ تم ایسا کرو ۔

الْغُنْوَۃُ ۔ غِنًی ۔ بے نیازی ۔

غَنِیَ (س)، غِنًی ۔ الرجلُ ۔ نکاح کرنا ۔ غَنِیَتِ الْمَرْاَۃُ ۔ عورت کا خوبصورت ہونے کی وجہ سے بناؤ سے بے نیاز ہونا ۔ (غِنًی مَغْنًی) بالمکانِ ۔ کسی جگہ ٹھہرنا ۔ صفت (غَانٍ) ۔ فلانٌ ۔ زندہ رہنا ۔ (۔ غِنًی غَنَاءً

وغُنْیَانًا) مالدار ہونا۔ بِالشَّیءِ عَنْ غَیرِہٖ۔ کفایت کرنا۔ بس کرنا۔
غَنّٰی تَغْنِیَۃً۔ آواز کرنا۔ الشِّعْرَ وَ بِالشِّعْرِ۔ گانا و شعر پڑھنا۔ بِالمَرْاَۃِ عورت کے حسن و جمال کی تعریف کرنا۔ ۔ الشَّاعِرُ بِفُلَانٍ۔ مدح کرنا۔ ہجو کرنا۔
غَنّٰی و اَغْنٰی۔ مالدار بنانا۔
اَغْنٰی اِغْنَاءً۔ الرَّجُلَ۔ مالدار کرنا۔ عَنْہُ۔ کافی ہونا۔ اَغْنٰی عَنْہُ غَنَاءَ فُلَانٍ وَمَغْنَاہُ وَمُغْنَاہُ وَمَغْنَاۃَ وَمُغْنَاۃَ۔ قائم مقام ہونا۔ اَغْنٰی عَنْہُ۔ دور کرنا۔ هٰذَا مَا یُغْنِیْ عَنْکَ شَیْئًا۔ یہ تجھے کوئی فائدہ نہیں دے گا۔
تَغَنّٰی تَغَنِّیًا۔ مالدار ہونا۔ تَغَنَّتِ الْمَرْاَۃُ۔ عورت کا نکاح نہ کرنا۔
تَغَانٰی۔ ایک دوسرے سے غنی ہونا۔
اِسْتَغْنٰی بے نیاز ہونا۔ عَنْہُ بِہٖ۔ اکتفا کرنا۔ اللّٰہَ۔ خدا تعالیٰ سے دعا کرنا کہ وہ غنی کر دے۔
الغِنٰی والغُنْیَۃُ والغُنْیَۃُ والغُنْیَانُ کفایت۔ دولت مندی۔ مَالَہٗ عَنْہُ غِنًی وغُنْیَۃٌ وغُنْیَانٌ۔ اس کے بغیر اس کو چارہ نہیں۔
الغِنٰی والغَنَاءُ۔ کفایت، دولت۔ کہتے ہیں لَا غِنٰی عَنْہُ۔ ضروری ہے، اس سے چارہ نہیں۔
الغِنَاءُ۔ مِنَ الصَّوتِ۔ گیت، سُر، راگ۔
الاُغْنِیَۃُ والاِغْنِیَّۃُ والاُغْنِیَّۃُ و الاِغْنِیَۃُ۔ گیت، سُر، راگ۔ ج۔ اَغَانِیُّ و اَغَانٍ۔
الغَنِیُّ۔ دولت مند، مالدار۔ مکتفی۔ ج۔ اَغْنِیَاءُ۔

الغَانِی۔ فا۔ غنی۔
الغَانِیَۃُ۔ مؤنث غانی۔ حسن و جمال کی وجہ سے زینت و آرائش سے بے نیاز۔ عورت، شادی شدہ عورت۔ ج۔ غَانِیَاتٌ و غَوَانٍ۔
المَغْنٰی۔ منزل۔ رہنے کی جگہ۔ ج۔ مَغَانٍ مَالَہٗ عَنْہُ مَغْنًی۔ وہ اس سے بے پرواہ نہیں ہو سکتا۔
غَہِبَ (س) غَہَبًا و اَغْہَبَ ۔ عَنْہُ غافل ہونا۔ بھولنا۔
اِغْتَہَبَ۔ اندھیرے میں چلنا۔ غَہَبًا۔ بلا ارادہ و بلا قصد کوئی کام کرنا۔
الغَیْہَبُ۔ تاریکی، بہت سیاہ گھوڑا۔ بہت تاریک رات۔ کند ذہن۔ غافل۔ کمزور۔ ج۔ غَیَاہِبُ۔
الغَیْہَبَانُ۔ تاریک پیٹ۔
الغَیْہَبَۃُ۔ مؤنث غَیْہَبُ۔ لڑائی کا شور۔
غَاثَہٗ یَغُوثُہٗ غَوْثًا و اَغَاثَہٗ اِغَاثَۃً ومَغُوثَۃً۔ مدد کرنا۔
غَوَّثَ۔ الرَّجُلُ۔ مدد کے لیے چلّانا
اِسْتَغَاثَ۔ الرَّجُلَ وبِہٖ۔ مدد چاہنا۔
الغَوْثُ والغُوَاثُ والغَوَاثُ۔ مدد۔
الغَوْثُ والغِیَاثُ والغَوِیْثُ۔ خوراک وغیرہ کی مدد۔
المَغَاوِثُ۔ پانی۔
غَاجَ یَغُوجُ غَوْجًا و تَغَوَّجَ ۔ الغُصْنُ۔ شاخ کا بڑھنا۔ دوہرا ہونا۔ تَغَوَّجَ۔ الرَّجُلُ فِیْ مَشْیِہٖ۔ چال میں لچکنا۔
غَارَ یَغُورُ غَوْرًا۔ پستی کی طرف آنا۔ الماءُ۔ پانی کا زمین میں جذب ہونا صفت (غَائِرٌ) النَّہَارُ۔ دن کا سخت گرم ہونا۔ الرَّجُلُ۔ دوپہر میں سونا۔ الشَّیءَ اَوِ القَومَ۔ طلب کرنا۔ تلاش کرنا۔
اَغَارَتْ تَغُورُ غَوْرًا وغُؤُورًا۔ عَیْنُہٗ آنکھ کا دھنس جانا۔ (ـ غَوْرًا و غُؤُورًا وغِیَارًا)، فِی الاَمْرِ۔ کسی معاملہ میں گہری نظر سے دیکھنا۔ فِی الشَّیءِ۔ داخل ہونا۔
غَارَتْ غِیَارًا و غُؤُورًا۔ الشَّمْسُ۔ سورج کا ڈوبنا۔
غَوَّرَ۔ پستی کی طرف آنا۔ الماءُ۔ پانی کا زمین میں جذب ہونا۔ الرَّجُلُ۔ دوپہر میں چلنا، اترنا یا سونا۔ القَومَ۔ شکست دینا۔
غَوَّرَتِ الشَّمْسُ اَوِ النُّجُومُ۔ ڈوبنا۔ غروب ہونا۔
غَوَّرَ۔ النَّہَارُ۔ سورج کا ڈھل جانا۔
اَغَارَ اِغَارَۃً۔ چلنے میں تیزی کرنا۔ پستی کی طرف آنا۔ ملک میں سفر کرنا۔ الحَبْلَ۔ رسی مضبوط بٹنا۔
اَغَارَ اِغَارَۃً وغَارَۃً ومُغَارًا ۔ عَلَیْہِمْ۔ لوٹ ڈالنا۔ الفَرَسُ۔ گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ بِہِمْ و اِلَیْہِمْ مدد دینے کے لیے آپہنچنا۔
غَاوَرَ مُغَاوَرَۃً۔ العَدُوَّ۔ دشمن پر لوٹ ڈالنا۔ القَومُ۔ ایک دوسرے پر لوٹ ڈالنا۔
تَغَوَّرَ۔ پستی کی طرف آنا۔ ظَاہِرُ العَیْنِ۔ دھنسنا۔
تَغَاوَرَ۔ القَومُ۔ بعض کا بعض پر لوٹ ڈالنا۔
اِغْتَارَ اِغْتِیَارًا۔ نفع اندوز ہونا۔ غلہ حاصل کرنا۔
اِسْتَغَارَ۔ عَلَیْہِمْ۔ لوٹ ڈالنا۔ الرَّجُلُ پست زمین میں اترنے کا ارادہ کرنا۔ موٹا ہونا۔ الجُرْحُ۔ زخم کا سوجنا
اِسْتَغْوَرَ اِسْتِغْوَارًا۔ غلہ مانگنا۔

الغارُ۔ کھوہ۔ غار۔ ج۔ اَغْوارٌ و غِیْرانٌ
ایک قسم کا درخت۔ واحد (غَارَۃٌ)،
غبار۔ بڑا لشکر۔ انگور کے پتے۔
غیرت۔ چارہ۔ زنخدان۔ خانۂ چشم
کی ہڈیاں۔ اوپر نیچے کے تالو۔
الغَارَۃُ۔ مص۔ غارت گری۔ لوٹ۔ ج۔
غَارَاتٌ۔ تیز غارت ڈالنے کے لیے
گھوڑے۔ حَبْلٌ شَدِیْدُ الغَارَۃِ۔
مضبوط بٹی ہوئی رسی۔ شَنَّ الغَارَۃَ
عَلَیْھِم۔ غارت گری کے لیے گھوڑوں
کو ہر طرف سے چڑھا لانا۔
الغَوْرُ۔ مص۔ پست زمین، زمین میں جذب
ہونے والا پانی۔ گڑھا۔ غار۔ کہتے ہیں
"فلانٌ بَعِیْدُ الغَوْرِ" فلاں گہری
نظر کا آدمی ہے۔ عَرَفْتُ غَوْرَ
المَسْأَلَۃِ۔ مسئلہ کی حقیقت کو میں
پہچان گیا۔
الغَائِرَۃُ۔ مؤنث غَائِرٌ۔ دوپہر۔ دوپہر
کا سونا۔
الغَوْرَۃُ۔ سورج۔ قیلولہ۔
الغِوَرُ۔ خون بہا۔
الغَوْرِیْ۔ گہرائی۔
المَغَارُ والمُغَارُ والمَغَارَۃُ والمُغَارَۃُ
غار۔ لوٹ۔ ج۔ مَغَاوِرُ و مَغَارَاتٌ
۔المُغَارُ۔ لوٹ کی جگہ۔
المِغْوَارُ والمُغَاوِرُ۔ مِنَ الرِّجَالِ۔
بہت لوٹ ڈالنے والے۔ فَرَسٌ
مِغْوَارٌ۔ تیز گھوڑا۔
غَازَہٗ یَغُوْزُہٗ غَوْزًا۔ قصد کرنا۔
الغَازُ۔ پٹرول، گیس (دخیل)، ج۔
غَازَاتٌ۔
غَاصَ یَغُوْصُ غَوْصًا و غِیَاصًا و
غِیَاصَۃً و مَغَاصًا۔ فِی الماءِ۔
پانی میں غوطہ لگانا۔ صفت (غَائِصٌ)
ج۔ غُوَّاصٌ و غَاصَۃٌ۔ غَاصَ
عَلَی الشَّیءِ۔ اچانک آجانا۔ عَلَی
المَعَانِی۔ معانی کی تہ کو پہنچنا۔
غَوَّصَہٗ۔ فِی الماءِ۔ پانی میں غوطہ دینا۔
الغَوَّاصُ۔ بہت غوطہ لگانے والا۔ موتی
وغیرہ نکالنے کے لیے سمندر میں غوطہ
لگانے والا۔
الغِیَاصَۃُ۔ غوطہ زنی کا پیشہ۔
الغَوَّاصُ۔ ایک قسم کا پرندہ
الغَوَّاصَۃُ۔ آبدوز کشتی۔ سب میرین کشتی۔
المَغَاصُ۔ مص۔ غوطہ لگانے کی جگہ۔ پنڈلی
کا اوپر کا حصہ۔ ج۔ مَغَاوِصُ۔
غَاطَ یَغُوْطُ غَوْطًا۔ الحُفْرَۃَ۔ گڑھا
کھودنا۔ فیہ۔ داخل ہونا۔ ریت میں
پاؤں گھس جانا۔ فی الماءِ۔ پانی میں
غوطہ لگانا۔
غَوَّطَ۔ البِئْرَ۔ کنویں کو گہرا کھودنا۔
الطَّعَامَ۔ کھانے کے بڑے بڑے
لقمے نگلنا۔
تَغَوَّطَ۔ پاخانہ کرنا۔ تَغَاوَطَا فِی الماءِ۔
ایک دوسرے کو غوطہ دینا۔
اِنْغَاطَ۔ العُوْدُ۔ لکڑی کا مڑنا۔
الغَائِطُ۔ فا۔ پاخانہ۔ قضائے حاجت کی
جگہ۔ پست زمین۔
الغَوْطُ والغَاطُ والغَوْطَۃُ۔ پست
زمین۔ ج۔ غُوْطٌ و اَغْوَاطٌ و
غِیَاطٌ و غِیْطَانٌ۔ الغَاطُ۔
جماعت۔
الغُوْطَۃُ۔ شام میں ایک جگہ کا نام۔ جہاں
پانی اور درختوں کی بڑی کثرت ہے۔
اس کو غُوْطَۃُ دِمَشْق بھی کہتے ہیں۔
بِئْرٌ غَوِیْطَۃٌ۔ گہرا کنواں۔
الغَاغُ۔ پودینہ۔ واحد (غَاغَۃٌ)
الغَاغَۃُ۔ بہت سے مختلط لوگ۔
الغَوْغَاءُ۔ وہ ٹڈی جس کے پر نکل آئے
ہوں۔ یا اڑنے کے لیے تیار ہو۔ بہت
سے مختلف لوگ۔ کمینے لوگ، شری
لوگ
غَالَہٗ یَغُوْلُہٗ غَوْلًا و اغْتَالَہٗ۔ ہلاک
کرنا۔ اچانک پکڑ لینا۔ شراب میں کسی
کا مدہوش ہونا۔
غَاوَلَ مُغَاوَلَۃً۔ جلدی چلنا۔ تَغَاوَلَا
ایک دوسرے سے سبقت کرنا۔
تَغَوَّلَ۔ معاملہ کا ابتر ہونا۔ مختلف رنگ یا
شکل اختیار کرنا۔ گوناگوں ہونا۔ دگرگوں
ہونا۔ ریگستان میں بے راہ ہونا۔
چھلاوہ کا کسی کو بے راہ کر دینا۔
الغَوْلُ۔ مص۔ دردسر۔ مدہوشی۔ ریگستان
کی دوری۔ مشقت۔ پست زمین۔
بہت مٹی۔
الغُوْلُ۔ مصیبت، ہلاکت۔ ج۔ اَغْوَالٌ
و غِیْلَانٌ۔ چھلاوہ۔ غول بیابانی۔ ج۔
اَغْوَالٌ۔ سانپ۔ ہر وہ چیز جس سے
عقل زائل ہو۔ گوناگوں شکلیں اختیار
کرنے والا جن اور جادوگر۔ موت۔
الغِیْلَۃُ۔ پوشیدہ قتل۔
الغَائِلَۃُ۔ مصیبت۔ ہلاکت۔ فساد، شر
ج۔ غَوَائِلُ۔
لَاغَوْلَ۔ مِنَ العَیْشِ۔ آسودہ زندگی
المِغْوَلُ۔ ہلاک کرنے کا آلہ۔ لمبی پیکان۔
لاٹھی جس کے اندر پتلی سی تلوار ہوتی
ہے۔ گپتی۔
المَغَالَۃُ۔ ہلاکت، نقصان۔
غَوَی یَغْوِی غَیًّا و غَوِیَ یَغْوَی۔
غَوَایَۃً۔ گمراہ ہونا۔ ناکام و محروم
ہونا۔ ہلاک ہونا۔ وغَوَّی و اَغْوَی
الرجلَ۔ گمراہ کرنا۔
غَوِیَ یَغْوَی و غَوَی یَغْوِی غَوًی۔
الفَصِیْلُ۔ اونٹ کے بچہ کو بدہضمی
ہونا اور لاغری سے قریب بہ ہلاکت ہونا
صفت (غَوٍ)

تَغَاوَی ۔ بتکلف گمراہ و جاہل بننا ۔
اِسْتَغْوَی ۔ الرجلَ ۔ گمراہ کرنا ۔ کہتے ہیں "بِتُّ غَوًی و غَوِیًّا و مُغَوِّیًا و مَغْوِیًّا" میں نے رات اکیلے گذاری ۔
الغَیَّۃُ و الغِیَّۃُ ۔ گمراہی ۔ اِنَّہٗ وَلَدُ غَیَّۃٍ ۔ وہ حرام زادہ ہے ۔ ولدُ الزنا ہے ۔
الغَاوِی ۔ فا ۔ ج ۔ غَاوُوْنَ و غُوَاۃٌ رَأْسٌ غَاوٍ ۔ چھوٹا سر ۔ و الغَوِیُّ و الغُوِیُّ و الغَیَّانُ ۔ گمراہ ، خواہش پرست ۔
الغَاوِیَۃُ ۔ مؤنث غَاوٍ ۔ پانی سے بھری مشک ۔
الاُغْوِیَّۃُ ۔ مصیبت ، ہلاکت ۔ درندوں کے شکار کے لیے گڑھا ۔ ج ۔ اَغَاوِیُّ ۔
المَغْوَاۃُ ۔ ج ۔ مَغَاوٍ و المَغْوَاۃُ ۔ ج ۔ مَغْوَیَاتٌ ۔ گمراہی کی جگہ ۔
غَابَ یَغِیْبُ غَیْبًا و غَیْبَۃً و غِیَابًا و غُیُوْبًا و مَغِیْبًا ۔ عنہُ ۔ دور ہونا جدا ہونا ۔ غَابَتِ الشَّمْسُ غِیَابًا و غُیُوْبَۃً ۔ سورج کا ڈوبنا ۔ چھپنا ۔ الشیءُ عَنْ فُلَانٍ ۔ پوشیدہ ہونا ۔ غیر حاضر ہونا ۔ عَنْ بِلَادِہٖ ۔ سفر کرنا ۔
غَابَ یَغِیْبُ غِیَابًا و غِیَابًا و غِیْبَۃً و غِیَابَۃً و غُیُوْبَۃً ۔ الشیءُ فِی الشیءِ ۔ چھپنا ۔
غَابَہٗ غَیْبَۃً و اغْتَابَہٗ اِغْتِیَابًا ۔ عیب گیری کرنا ۔ غیبت کرنا ۔
غَیَّبَہٗ ۔ دور کرنا ۔ غَیَّبَہٗ غَیَابُہٗ ۔ اس کو اس کی قبر نے چھپا لیا ، یعنی وہ اپنی قبر میں دفن ہوا ۔
اَغَابَتِ ۔ المَرْأَۃُ ۔ عورت کے خاوند کا غائب و غیر حاضر ہونا ۔ صفت (مُغِیْبٌ و مُغِیْبَۃٌ و مُغِیْبٌ)
غَایَبَہٗ مُغَایَبَۃً ۔ غائبانہ کہنا ۔ تَغَیَّبَ عنہُ ۔ غائب ہونا ۔
تَغَایَبَ ۔ القومُ ۔ غائب ہونا ۔
الغَیْبُ ۔ مص ۔ شک ، غائب و پوشیدہ چیز ۔ راز ۔ بھید ۔ پست زمین ۔ ج ۔ غِیَابٌ و غُیُوْبٌ ۔
الغَیْبَۃُ و الغَیَابَۃُ ۔ پست زمین ۔ قبر الغَیَابَۃُ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ ۔ پردہ ۔ مِنَ الوَادِی او الجُبِّ ۔ وادی یا کنویں کی گہرائی ۔
الغِیْبَۃُ ۔ بدگوئی ، غیبت ۔
الغَائِبُ ۔ فا ۔ ج ۔ غَیَبٌ و غُیَّبٌ و غُیَّابٌ و غَائِبُوْنَ ۔ غیر حاضر ۔
الغَابَۃُ ۔ بانس کی جھاڑی ۔ پست زمین لوگوں کی جماعت ۔ لمبا نیزہ ۔ ج ۔ غَابٌ و غَابَاتٌ ۔ غَابَۃُ البَحْرِ سمندری کیڑوں کا متحجر درخت ۔
الغَیَابُ ۔ مص ۔ قبر ۔ غَیَابُ الشَّجَرِ و غَیَابَتُہٗ ۔ درخت کی جڑیں ۔
الغُیُوْبُ و الغَیَّابُ ۔ غائب کا اسم مبالغہ الغَیْبُوْبَۃُ ۔ غروب ۔
غَاثَ یَغِیْثُ غَیْثًا ۔ اللّٰہُ البِلَادَ ۔ ملک پر بارش برسانا ۔ غَاثَ الغَیْثُ الارضَ ۔ بارش کا زمین پر برسنا ۔ صفت (مَغِیْثَۃٌ و مَغْیُوْثَۃٌ)
غَاثَ النُّوْرُ ۔ نور کا روشن ہونا ۔
تَغَیَّثَ ۔ البعیرُ ۔ اونٹ کا موٹا ہونا ۔
الغَیْثُ ۔ بارش ، بارش سے اُگی ہوئی گھاس ۔ کبھی بادل کو بھی غیث بولتے ہیں ۔ ج ۔ غُیُوْثٌ و اَغْیَاثٌ و ۔ غَیْثٌ مُغِیْثٌ ۔ عام بارش ۔ سَحَابٌ غَیِّثٌ ۔ بہت بارش برسانے والا بادل ۔
غَیِدَ یَغْیَدُ غَیَدًا ۔ الغلامُ ۔ جھکی ہوئی گردن والا ہونا ۔ نرم کندھوں والا ہونا ۔ صفت مذکر (اَغْیَدُ)
صفت مؤنث غَیْدَاءُ ۔ ج ۔ غِیْدٌ ۔
تَغَایَدَ ۔ فِی مَشْیَتِہٖ ۔ نزاکت کی وجہ سے چلنے میں جھکنا ۔
الغَیَدُ ۔ مص ۔ نزاکت ۔ الاَغْیَدُ ۔ نرم و نازک پودہ ۔ مکانٌ اَغْیَدُ ۔ بہت نباتات والی زمین ۔
الغَادَۃُ ۔ نازک و نرم اندام عورت ۔ ترو تازہ درخت ۔ ج ۔ غَادَاتٌ ۔ غَیْدَانُ الشَّبَابِ ۔ آغاز جوانی ۔ غَیْدِ غَیْدِ جلدی کرو ۔ جلدی کرو ۔
غَیْدَقَ ۔ المَطَرُ ۔ بارش زیادہ برسنا ۔
الغَدَقُ ۔ مص ۔ بہت پانی ۔
الغَیْدَاقُ ۔ سرسبز ۔ فیاض (ر ۔ و الغَیْدَقُ و الغَیْدَقَانِ) نرم و نازک ، ملائم ۔
غَارَ یَغَارُ غَیْرَۃً و غَیْرًا و غَارًا ۔ الرجلُ عَلَی امْرَأَتِہٖ مِنْ فُلَانٍ و ھِیَ عَلَیْہِ مِنْ فُلَانَۃٍ ۔ غیرت کرنا ۔ صفت (غَیْرَانُ و غَیُوْرٌ و مِغْیَارٌ) مؤنث غَیُوْرٌ و غَیْرَی ۔ ج ۔ غَیَارَی و غُیَارَی و غُیُرٌ و مَغَامِیْرُ ۔ اسم (الغَیْرَۃُ)
غَارَہٗ یَغِیْرُہٗ غِیَارًا ۔ نفع دینا ۔ غَارَہٗ بِخَیْرٍ ۔ خیر کا فائدہ پہنچانا ۔
غَارَہٗ یَغِیْرُہٗ غَیْرًا و غِیَرَۃً ۔ دیت دینا ۔ خون بہا دینا ۔ غَیَّرَ الشیءَ ۔ بدلنا تبدیل کرنا ۔
غَایَرَہٗ غِیَارًا و مُغَایَرَۃً ۔ تبادلہ کرنا ۔ مخالفت کرنا ۔ بیع میں مقابلہ کرنا ۔ غیر ہونا ۔
اَغَارَہٗ اِغَارَۃً ۔ غیرت پر ابھارنا ۔ الرجلُ امْرَأَتَہٗ ۔ مرد کا دوسری شادی کر کے پہلی بیوی کو غیرت دلانا ۔
تَغَیَّرَ ۔ بدل جانا ۔ عَلَی امْرَأَتِہٖ ۔ عورت پر غیرت کرنا ۔
تَغَایَرَ ۔ ایک دوسرے پر غیرت کرنا ۔

اشیاء کا مختلف ہونا۔

اِغْتَارَ اِغْتِيَارًا – الرجلُ ۔ رسد مہیا کرنا ۔

الغَيْرُ ۔ مص ۔ تبدیلی، اختلاف ۔ بَنَاتُ غَيْرٍ ۔ جھوٹ و باطل ۔ غَيْرُ ۔ سوائے بمعنی لا ۔ فَعَلَهُ غَيْرَ مَرَّةٍ ۔ اس نے اس کو کئی بار کیا عِنْدِي رَجُلٌ لَا غَيْرُ ۔ میرے پاس صرف ایک آدمی ہے، اور نہیں ۔ قَبَضْتُ عَشَرَةً لَا غَيْرَهَا اَوْ لَا غَيْرُ ۔ میں نے دس سے زیادہ نہیں لیے ۔ جَاءَ الْقَوْمُ غَيْرَ فُلَانٍ فلاں کے سوا سب قوم آئی ۔

غَيْرَانُ ۔ تاہم ۔ غِيَرُ الدَّهْرِ ۔ زمانہ کے حادثات ۔

الغِيَرَةُ ۔ خون بہا، دیت، نخوت، غیرت ۔ گندم کا ذخیرہ ۔ ج ۔ غِيَرٌ ۔

الغَيْرِيَّةُ ۔ غیرت کے خلاف ۔ دو چیزوں میں سے ہر ایک کا ایک دوسرے کے خلاف ہونا ۔

المَغْيَرُ وَالمَغْيُورُ ۔ بارش سے سیراب شدہ جگہ ۔

غَاضَ يَغِيضُ غَيْضًا وَمَغَاضًا ۔ و تَغَيَّضَ وَانْغَاضَ ۔ المَاءُ ۔ پانی کا کم ہونا ۔ نیچے اتر جانا ۔ الثَّمَنُ ۔ قیمت کا گھٹنا ۔

غَاضَ وَغَيَّضَ وَاَغَاضَ ۔ المَاءَ اَوِ الثَّمَنَ ۔ پانی یا قیمت کو کم کرنا ۔ دَمْعَهُ ۔ آنسو روکنا ۔

الغَيْضُ ۔ مص ۔ تھوڑی مقدار ۔ کمی ۔ غیر مکمل اسقاط شدہ بچہ ۔

الغَيْضَةُ ۔ جنگل ۔ بن ۔ بہت درختوں والی دلدلی جگہ ۔ ج ۔ غِيَاضٌ و اَغْيَاضٌ وَغَيْضَاتٌ ۔

المَغِيضُ ۔ پانی کے جمع ہونے کی جگہ ۔ ج مَغَايِضُ ۔

غَاطَ يَغِيطُ غَيْطًا ۔ فِيهِ ۔ داخل ہونا ۔

المُغَايَطَةُ ۔ خصومت

الغَيْطُ ۔ باغ ۔

غَاظَهُ يَغِيظُهُ غَيْظًا وَغَيَّظَهُ وَ اَغَاظَهُ وَغَايَظَهُ ۔ غصہ دلانا ۔ غصہ پہ آمادہ کرنا ۔

تَغَيَّظَ ۔ الحَرُّ ۔ گرمی کا تیز ہونا ۔ و (اِغْتَاظَ) غصہ ہونا ۔ ناراض ہونا ۔

الغَيْظُ ۔ مص ۔ غصہ یا سخت غضب ۔

الغَيَاظُ ۔ غم، مشقت ۔ المُغِيظُ ۔ ناراض، رنجیدہ ۔

غَافَتْ تَغِيفُ غَيْفَانًا وَاَغْيَفَتْ وَ تَغَيَّفَتْ ۔ الشَّجَرَةُ ۔ درخت کا دائیں بائیں لٹکی ہوئی شاخوں والا ہونا صفت (غَيْفَاءُ)

غَيَّفَ ۔ بھاگنا ۔ بزدل ہونا ۔ (و تَغَيَّفَ) عَنِ الاَمْرِ ۔ کام سے ہٹنا ۔

اَغَافَ ۔ الغُصْنَ ۔ شاخ کو جھکانا ۔

الغَافُ ۔ ایک بہت میٹھے پھل کا درخت ۔ واحد (غَافَةٌ)

الغَيْفُ ۔ پرندوں کا جھنڈ یا غول ۔

الاَغْيَفُ ۔ نازک بدن ۔ عَيْشٌ اَغْيَفُ ۔ آسودہ زندگی ۔ شَجَرَةٌ غَيْفَاءُ ۔ جھکی ہوئی شاخوں والا درخت ۔

الغَيَّافُ ۔ بہت لمبی داڑھی والا ۔

الغَيْقَانُ وَالغَيَّقَانُ ۔ متکبرانہ چال ۔

غَيَّقَ ۔ المَالَ ۔ بگاڑنا ۔ فاسد کرنا ۔ فِي رَايِهِ ۔ غیر مستقل مزاج ہونا ۔ الطَّائِرُ پرندہ کا اپنی جگہ پر پھڑپھڑانا ۔ بَصَرَهُ ۔ نگاہ کو پھیرنا ۔

تَغَيَّقَتْ ۔ العَيْنُ ۔ آنکھ کا تاریک ہونا ۔

غَاقِ ۔ مبنی علی الکسر ۔ کوے کی آواز کی حکایت کائیں کائیں ۔

الغَاقُ ۔ کوا ۔ (د ۔ و الغَاقَةُ) مرغابی ۔

غَالَتْ تَغِيلُ غَيْلاً وَاَغَالَتْ اِغَالَةً ۔ المَرْاَةُ وَلَدَهَا ۔ بچہ کو حاملہ ہونے کی حالت میں دودھ پلانا ۔ صفت (غَائِلَةٌ وَمُغِيلٌ وَمُغْيِلٌ)

غَالَهُ يَغِيلُهُ غِيَالاً وَغِيَالَةً وَغُؤُولاً چرانا ۔

اَغْيَلَتْ اِغْيَالاً ۔ المَرْاَةُ وَلَدَهَا حاملہ ہونے کی حالت میں بچہ کو دودھ پلانا ۔ الشَّجَرَةُ ۔ درخت کا بڑا اور گنجان ہونا ۔ الغَنَمُ ۔ بکری کا سال میں دو دفعہ بچہ دینا ۔

تَغَيَّلَ ۔ القَومُ ۔ قوم کے مویشیوں کا زیادہ ہونا ۔

تَغَيَّلَتْ وَاسْتَغْيَلَتْ ۔ الشَّجَرَةُ ۔ درخت کا گنجان شاخوں والا ہونا ۔ صفت (مِغْيَال)

اِغْتَالَ اِغْتِيَالاً ۔ الغلامُ ۔ لڑکے کا موٹا تازہ ہونا ۔

الغَيْلُ ۔ مص ۔ حاملہ عورت کا دودھ ۔ بہت موٹا لڑکا ۔ مؤنث غَيْلَةٌ ۔ زمین پر بہنے والا پانی ۔ وہ وادی جس میں چشمے جاری ہوں ۔ دور کی چیز جو نزدیک نظر آئے ۔ ج ۔ اَغْيَالٌ ۔

الغِيلُ ۔ بن ۔ جنگل ۔ بہت شاخوں والا گنجان درخت ۔ پانی والی وادی ۔ شیر کی جگہ ۔ ج ۔ اَغْيَالٌ وَغُيُولٌ ۔

الغِيلَةُ ۔ دھوکا ۔ غفلت سے مار ڈالنا ۔ حمل کے وقت دودھ پلانا ۔

الغَائِلَةُ ۔ شر، پوشیدہ کینہ ۔ حوض کا شگاف ج ۔ غَوَائِلُ ۔ الغَوَائِلُ ۔ مصیبتیں ۔

المَغَالَةُ ۔ شر ۔ برائی ۔

الاَغْيَلُ ۔ پرگوشت ۔ موٹا ۔

الغَيَّالُ ۔ شیر ۔ المِغْيَالُ ۔ گھنا سایہ دار درخت ۔

غَامَتْ تَغِيمُ غَيْمًا وَغَيَّمَتْ وَاَغَامَتْ

إِغَامَةً وَ أَغْيَمَتْ إِغْيَامًا وَ تَغَيَّمَتْ - السَّمَاءُ - آسمان کا بادل والا ہونا - غَامَ البَعِيرُ - اونٹ کا پیاسا ہونا - صفت غَيْمَانُ - مؤنث غَيْمَى - أُغِيمَ القَوْمُ - پیاسا ہونا - أُغِيمُوا فِي المَكَانِ - اقامت کرنا - غِيمَ - البَعِيرُ - اونٹ کا پیاسا ہونا - صفت مَغْيُومٌ -

الغَيْمُ - مص - بادل - ج - غُيُومٌ - واحد (غَيْمَةٌ) پیاس - اونٹ کی ایک پیاس لگانے والی بیماری - يَوْمٌ غَيُومٌ - بدلی کا دن -

غَانَ يَغِينُ غَيْنًا - پیاسا ہونا - غَانَتْ نَفْسُهُ - جی متلانا -

غَانَتْ وَ غِينَتِ السَّمَاءُ - آسمان پر بادل چھا جانا -

غِينَ وَ أُغِينَ - عَلَى قَلْبِهِ - خواہشات کا غالب ہونا -

أَغَانَ - السَّحَابُ السَّمَاءَ - بادل کا آسمان پر چھا جانا -

غَيَّنَ - غَيْنًا - حرف غین لکھنا -

الغَيْنُ - مص - حروف تہجی میں سے ایک حرف بادل -

الغَيْنَةُ - گھنے درخت - الغِينَةُ - پیپ مُردار سے بہنے والا مادہ - درختوں کا جھنڈ -

الأَغْيَنُ - مِنَ الشَّجَرِ وَالنَّبَاتِ - سرسبز لمبا درخت - مؤنث غَيْنَاءُ - ج - غِينٌ -

الغَيْهَمُ - تاریکی -

غَيَّا تَغْيِيَةً وَ أَغْيَا إِغْيَاءً - الغَايَةَ اَي الرَّايَةَ - جھنڈا گاڑنا - غَيَّا لِلْقَوْمِ - جھنڈا گاڑنا - الطَّيْرُ عَلَى الشَّيْءِ - پرندہ کا پھڑپھڑانا - أَغْيَا السَّحَابُ - بادل کا ایک جگہ پر ٹھہر جانا - أَغْيَا الرَّجُلُ - شرافت اور معاملہ میں انتہا تک پہنچنا - الفَرَسُ فِي مُسَابَقَتِهِ - گھوڑے کا گھوڑ دوڑ میں حد مقررہ پر پہنچنا -

غَايَا مُغَايَاةً - القَوْمُ فَوْقَ رَأْسِهِ بِالسُّيُوفِ - سر پر تلواروں کا بلند کرنا -

تَغَايَتْ - الطَّيْرُ عَلَى الشَّيْءِ - پرندہ کا گھومنا - منڈلانا - تَغَايَوْا عَلَيْهِ حَتَّى قَتَلُوهُ - انھوں نے ایک دوسرے کو اس کے خلاف مدد دی اور قتل کر دیا -

الغَايَةُ - انتہا - مدت - جھنڈا - مقصود و فائدہ - نتیجہ - ج - غَايَاتٌ وَ غَايٌ - نسبت کے لیے غَائِيٌّ - غَايَتُكَ أَنْ تَفْعَلَ كَذَا - تمھاری انتہائی طاقت یہ ہے کہ تم ایسا کرو -

الغَايَةُ - پھڑپھڑانے والا پرندہ - چڑیوں کے شکار کی نَے - أَنْتَ بَعِيدُ الغَايَةِ - تمھاری رائے درست ہے -

الغَايَةُ - سورج کی شعاع کی روشنی - کنویں کی گہرائی - ہر چیز جو سایہ کرے جیسے بادل و غبار - ج - غَيَايَاتٌ -

المُغَيَّا - ایسا مقصد جس کی کوئی غایت ہو - کہتے ہیں - الغَايَةُ لَا تَدْخُلُ فِي المُغَيَّا - حدِ محدود میں داخل نہیں -

⁂

# ف

الفاء - یہ حرف عطف ہے جو کہ کئی معنوں میں مستعمل ہے -

۱ - ترتیب - جیسے قَامَ زَيْدٌ فَعَمْرٌو

۲ - تعقیب - جیسے جَلَسَ زَيْدٌ فَقَتَلَهُ -

۳ - سببیت - جیسے ضُرِبَ زَيْدٌ فَمَاتَ -

۴ - یہ فاء حرف رابطہ ہے اس لیے و جواب شرط میں آتی ہے - جیسے - إِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّونِي فَاحْفَظُوا وَ صَايَايَ - نیز شبہ جواب شرط میں بھی آتی ہے - جیسے اَلَّذِي يَأْتِينِي فَلَهُ دِرْهَمٌ -

۵ - حرف فاء ناصبہ ہے جو کہ مضارع پر بتقدیر أَنْ داخل ہوا کرتی ہے - جیسے زُرْنِي فَأُكْرِمَكَ -

۶ - ف استیناف کے لیے بھی آتی ہے جیسے يَقُولُ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ - اس میں يَكُونُ کو رفع ہے اس لیے کہ اصل عبارت فَهُوَ يَكُونُ ہے -

۷ - ف زائدہ ہوتی ہے جیسے - زَيْدٌ فَلَا تَضْرِبْهُ وَ خَرَجْتُ فَإِذَا الأَسَدُ فِي الدَّارِ - وَ لَمَّا قُمْتُ فَقُمْنَا -

أَفْتَأَتَ - بِرَأْيِهِ - رائے میں متفرد ہونا - عَلَى البَاطِلِ - امر باطل کو گھڑ لینا -

أُفْتِئِتَ - اچانک مرگیا -

فَأَدَهُ (ف) فَأْدًا - دل پر مارنا - دل پر لگنا - الخَوْفُ فُلَانًا - بزدل بنانا - اللَّحْمُ فِي النَّارِ - گوشت بھوننا -

الخُبزُ۔ روٹی کو بھوبل میں ڈالنا۔

فُئِدَ فَأدًا و فَئِدَ (س)، فَأدًا۔ دل کی بیماری والا ہونا۔

اِفْتَأَدَ۔ الرجلُ۔ بھوننے کے لیے آگ جلانا۔ اللحمَ فی النارِ۔ گوشت بھوننا۔

تَفَأَدَتِ۔ النارُ۔ آگ کا جلنا۔

الفُؤادُ۔ دل۔ بسا اوقات عقل پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے۔ ج۔ اَفْئِدَۃٌ۔

الفَئِیدُ۔ آگ میں بھُنا ہوا۔ ایسا بزدل جس میں دلاوری کا نام نہ ہو۔

الاُفْؤُودُ۔ بھوبل میں پکی ہوئی روٹی۔ بھوبل میں روٹی رکھنے کی جگہ۔ ج۔ اَفَائِیدُ۔

المُفْتَأدُ۔ آگ جلنے کی جگہ۔

المِفْأدُ والمِفْادُ والمِفْأدَۃُ۔ آگ کریلنے کا لوہا۔ لکڑی۔ سیخ۔ ج۔ مَفَائِدُ و مَفَائِیدُ۔

المَفْؤُودُ۔ دل کی بیماری والا۔ بزدل۔ بھوبل کی پکی ہوئی روٹی۔ بھُنا ہوا گوشت۔

فَأَدَ (ف)، فَأدًا۔ الترابَ۔ مٹی کھودنا۔ الشیءَ۔ دفن کرنا۔ چھپانا۔

فَئِرَ (س)، فَأرًا۔ المکانُ۔ بہت چوہے والا مکان ہونا۔

الفَأرُ۔ چوہا۔ ج۔ فِئرانٌ و فِئَرَۃٌ۔ اس کا واحد فَأرَۃٌ۔ مذکر اور مؤنث دونوں کے لیے مستعمل ہے۔

الفَأرَۃُ۔ مشک کا نافہ۔

مکانٌ فَئِرٌ وارضٌ فَئِرَۃٌ و مَفْأرَۃٌ۔ بہت چوہوں والا مکان۔ بہت چوہوں والی زمین۔

فَأَسَ (ف)، فَأسًا۔ الخشبۃَ۔ لکڑی کو کلہاڑے سے پھاڑنا۔ الرجلَ۔ کلہاڑی سے مارنا۔ سر کے پچھلے حصہ پر لگنا۔

الفَأسُ۔ کلہاڑی۔ کبھی بغیر ہمزہ کے بھی بولا جاتا ہے (فاس)، اور یہ مؤنث سماعی ہے۔ ج۔ اَفْؤُسٌ و فُؤُوسٌ۔

فَأسُ الرأسِ۔ سر کے پچھلے حصہ کی ابھری ہوئی ہڈی۔ فَأسُ الفمِ۔ منہ کا وہ کنارہ جس میں دانت ہیں۔ فَأسُ اللجامِ۔ لگام کا وہ لوہا جو گھوڑے کے منہ میں ہوتا ہے۔

فَأفَأَ فَأفَأۃً۔ الرجلُ۔ حرف فاء کا کثرت سے بولنا۔ صفت (فَأفَأٌ و فَأفَاءٌ)

فَأقَ (ن)، فُؤَاقًا۔ ہچکی آنا۔

الفُؤَاقُ۔ وہ ہوا جو معدہ سے نکلتی ہے۔ یعنی ڈکار۔

فَأَّلَہٗ تَفْئِیلاً۔ بالشیءِ۔ فال لینا۔

تَفَأَّلَ و تَفَاءَلَ و اِفْتَأَلَ۔ بہٖ۔ اچھی فال لینا۔

الفَألُ۔ نیک شگون، جیسے مریض کسی کو "یاسالم" کہتے ہوئے سنے تو اس سے یہ سمجھے کہ صحت ہو جائے گا۔ کہا جاتا ہے "لا فَألَ علیکَ" یعنی تیرے اوپر کوئی ضرر نہیں۔ ج۔ فُؤُولٌ و اَفْؤُلٌ۔

فَأَمَ (ف)، فَأمًا۔ مِنَ الماءِ۔ پانی سے سیراب ہونا۔

فَأَمَ و فَئِمَ فَأمًا و تَفَأَّمَ۔ البعیرُ۔ گھاس سے منہ بھرنا۔

فَأَّمَ و اَفْأَمَ۔ القتبَ۔ پالان کو وسیع کرنا۔ اَفْأَمَ الدلوَ۔ ڈول بھرنا۔

الفِئَامُ۔ لوگوں کی جماعت۔ اس لفظ کا واحد نہیں آتا ہے۔ ج۔ فُؤُمٌ کہا جاتا ہے۔ قَطَّعُوہُ (فُؤُومًا) یعنی ٹکڑے ٹکڑے کر دیے۔

فَأَى یَفْأَى فَأوًا و فَأیًا۔ رَأسَ فلانٍ۔ کسی کے سر کو تلوار سے پھاڑ دینا۔

اَفْأَى۔ تنگ وادی میں پڑنا۔

تَفَأَّى۔ القدحُ۔ پیالہ کا پھٹنا۔

اِنْفَأَى۔ کھلنا۔ الشیءُ۔ پھٹنا۔

الفَأوُ۔ دو پہاڑوں کے درمیان شگاف پڑنا۔ وادی میں تنگ جگہ کا ہونا۔ چکنی جگہ، ریت کا تودہ۔ رات۔ آفتاب غروب ہونے کی جگہ۔ پہاڑوں کے درمیان عمدہ زمین۔

الفِئَۃُ۔ جماعت، گروہ۔ ج۔ فِئَاتٌ و فِئُونَ۔

فَتَّ (ن)، فَتًّا و فَتَّتَ۔ الشیءَ۔ انگلیوں سے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا۔ کہا جاتا ہے "فَتَّ فی ساعدِہٖ" یعنی اس نے اس کو کمزور کر دیا۔ فَتَّ فی عضُدِہٖ یعنی اس کی قوت توڑ دی۔ اور اس کے اعوان و انصار کو متفرق کر دیا۔

اِنْفَتَّ و تَفَتَّتَ۔ ٹوٹنا۔

الفَتُّ۔ مص۔ پتھر میں پھٹن۔ کہا جاتا ہے "ھُمْ اَھلُ بَیتٍ فَتٍّ و فِتٍّ و فُتٍّ" وہ لوگ منتشر ہیں۔

الفَتَّۃُ و الفُتَّۃُ۔ خشک مینگنیاں جو توڑی جائیں اور چقماق کے نیچے رکھ کر آگ روشن کی جائے۔ کہا جاتا ہے "ھٰذا لا یُسَاوِی فَتَّۃً" یہ مینگنی کے برابر نہیں ہے۔ کھجوروں کا ڈھیر۔

الفُتَاتُ۔ چورا۔ المَفْتُوتُ۔ چورا۔

الفَتِیتَۃُ۔ ریزہ ریزہ شدہ چیز کا ایک ٹکڑا ج۔ فَتَائِتُ۔

الفَتِیتُ و الفَتُوتُ و المَفْتُوتُ۔ چورا کیا ہوا۔

فَتَأَ (ف)، فَتْأً۔ النارَ۔ آگ بجھانا۔ ۂ عن الامرِ۔ کسی کام سے روک دینا۔

فَتِئَ (س)، فَتْأً۔ عنہُ۔ رُکنا۔ بھولنا۔ کہا جاتا ہے "مَا فَتَأَ و مَا فَتِئَ یفعلُ ذٰلکَ" ہمیشہ یہ کرتا رہا۔

اور یہ افعال ناقصہ میں سے ہے اور

سوائے ماضی و مضارع کے دوسرے
افعال کا اس سے استعمال نہیں ہوتا۔
فَتَحَ (ف) فَتْحًا - البابَ - دروازہ
کھولنا - القَنَاۃَ - پانی لینے کے لیے
نالی نکالنا - البِلادَ - ملک پر غلبہ
حاصل ہونا - مالک ہونا - فتح کرنا -
الحاکِمُ بَیْنَ النّاسِ - حاکم کا
فیصلہ کرنا -
فَتَحَ - اللّٰہُ علیہِ - سکھلا دینا - معرفۃ
بخشنا - سِرَّہٗ عَلیٰ فلانٍ - کسی پر
بھید ظاہر کرنا -
فَتَحَ فَتْحًا و فُتَاحَۃً - اللّٰہُ علیٰ فلانٍ
مدد کرنا -
فَتَّحَ - بمعنی فَتَحَ - تشدید کے ساتھ مبالغہ
کے لیے آتا ہے -
تَفَتَّحَ - کھلنا مطاوع فَتَّحَ ہے - فی
الکلامِ و بِالمالِ عَلیٰ فلانٍ - اظہار
کرنا اور فخر کرنا - تَفَتَّحَتِ الاَکْمَۃُ
عَنِ النَّوْرِ - کلی کا کھلنا -
اِنْفَتَحَ - فتح کا مطاوع آتا ہے - اِنْفَتَحَ
عَنِ الشَّیْئِ - کسی شے کو کھول دینا -
فَاتَحَہٗ - فیصلہ کے لیے لے جانا -
بالامرِ - پہلے مخاطب کرنا - فلانٌ
بھاؤ کیا اور کچھ نہ دیا - البَیْعَ - بیع
میں آسانی کرنا -
تَفَاتَحَ - القومُ کلامًا بینَھُم - آپس
میں چپکے چپکے باتیں کرنا -
اِفْتَتَحَ - البلادَ - ملک فتح کرنا -
اِسْتَفْتَحَ - الابوابَ - دروازہ کھلوانا
کھولنا - الامرَ بکذا - شروع کرنا
- الرجلُ - مدد طلب کرنا -
الفاتِحُ - فا - ج - فَتَحَۃٌ و فاتِحُوْنَ -
الفَتْحُ - مص - مدد - وہ روزی جو حق تعالی
عنایت فرمائے - دریاؤں کا جاری پانی
موسم بہار کی پہلی بارش - ج - فُتُوحٌ -

یَوْمُ الفَتْحِ - قیامت کا دن -
الفَتْحُ - ایک قسم کی حرکت جس سے
منہ کھل جاتا ہے -
الفُتُوحَاتُ - لڑائی سے جو ممالک فتح
ہوں -
الفَتْحَۃُ - ایک مرتبہ کھولنا - حرکت زبر کو
بھی کہتے ہیں -
الفَتَاحَۃُ - مص - مدد -
الفِتَاحَۃُ و الفُتَاحَۃُ - دو دشمنوں کے
درمیان فیصلہ - کہا جاتا ہے "بَیْنَھُمَا
فُتَاحَاتٌ" یعنی ان دونوں کے درمیان
خصومتیں ہیں -
الفُتُحُ - کھلا ہوا وسیع دروازہ - کھلی ہوئی
وسیع شیشی -
الفُتْحَۃُ - کشادگی، اپنے علم و ادب یا
مال پر فخر کرنا - ج - فُتَحٌ -
الفَاتِحَۃُ - مِنَ الشَّیْئِ - ابتداء - اور
اسی سے ہے فَاتِحَۃُ الکِتَابِ - ج
فَوَاتِحُ -
الفَتُوحُ - موسم بہار کی پہلی بارش - ج -
فُتُحٌ -
الفُتَاحُ و الفِتَاحُ و الفُتُوحَۃُ - حکومت
الفَتَّاحُ - صیغہ مبالغہ - حاکم - قاضی -
الاِسْتِفْتَاحُ - مص - اور حرف اِسْتِفْتَاح
نحویوں کے نزدیک "اَلَا" ہے -
المَفْتَحُ - خزانہ - دفینہ - ج - مَفَاتِحُ -
المِفْتَحُ - پانی کی نالی - کنجی - ج - مَفَاتِحُ -
المِفْتَاحُ - کنجی - ج - مَفَاتِیحُ -
فَتِخَ (س) فَتَخًا - ڈھیلے، نرم اور کمزور
جوڑوں والا ہونا - صفت (اَفْتَخُ)
فَتَخَ (ف) فَتْخًا و فَتَّخَ - اَصَابِعَہٗ -
انگلیوں کو مروڑنا - نرم کرنا -
اَفْتَخَ - الرجلُ - سانس پھولنا - تھکنا -
تَفَتَّخَ - چھلا پہننا -
الفَتْخَۃُ و الفِتْخَۃُ - چھلا - بغیر نگینہ کی

انگوٹھی - نگینہ والی انگوٹھی کو خَاتَمٌ
کہتے ہیں - ج - فَتَخٌ و فَتَخَاتٌ و
فُتُوخٌ و فِتَاخٌ - فُتُوخُ الاَسَدِ
شیر کے پنجے -
الاَفْتَخُ - نرم کمزور اور ڈھیلے جوڑوں والا -
مؤنث فَتْخَاءُ - ج - فُتْخٌ - اَسَدٌ
اَفْتَخُ - چوڑے ہاتھ پاؤں والا شیر
رجلٌ اَفْتَخُ الطَّرْفِ - کمزور نگاہ
والا مرد -
الفَتَخُ و الفَتَخَۃُ - گٹے سے بازو تک
کا اندرونی حصہ -
فَتَرَ (ن ض) فُتُورًا و فُتَارًا و تَفْتَارًا
تیزی کے بعد ساکن ہونا - سختی کے بعد
نرم پڑنا - الماءُ - حرارت کم ہونا -
عَنِ العَمَلِ - کوتاہی کرنا -
فَتَرَ فُتُورًا و فُتْرًا - جِسْمُہٗ - نرم اور
کمزور جوڑوں والا ہونا -
فَتَرَ فَتْرَۃً و فُتُورًا - الحَرُّ - کم ہونا
فَتَرَہٗ فَتْرًا -
فَتَّرَ - تیزی کے بعد ساکن ہونا اور سختی کے
بعد نرم پڑنا - السَّحَابُ - بادل کا
ٹھہرنا - آمادہ بارش ہونا - ۂ - سکون
و نرمی پر آمادہ کرنا - الماءَ - گرم پانی
کی حرارت کو کم کرنا -
اَفْتَرَ - کمزور پلکوں والا ہونا - الشَّرابُ
شراب کا مست کر دینا - الدّاءُ اَوِ
السُّکْرُ - بیماری یا نشہ کا کسی کو کمزور و
ضعیف کر دینا -
اِسْتَفْتَرَ - الفرسُ - گھوڑے کو مشقت
سے آزاد کر دینا -
الفَتْرُ - کمزوری - ج - فُتُورٌ -
الفِتْرُ - (ن ض) انگشت شہادت اور
انگوٹھے کے سروں کے درمیان کا حصہ -
کھلی ہوئی حالت میں -
الفَتْرُ - کھجور کی چٹائی جس پر آٹا چھانا

جاتا ہے۔

الفَتْرَۃُ۔ سُستی۔ کمزوری۔ صلح۔ بخار کی دو باریوں کے درمیان کا زمانہ۔ دو نبیوں کے درمیان کا زمانہ۔ ج۔ فَتَرَاتٌ۔

الفِتْرُ۔ ایک قسم کی مچھلی جس کے پکڑنے سے کپکپی پیدا ہو جاتی ہے۔

الفُتَارُ۔ مص۔ ابتدائی غشی۔ مَاءٌ فَاتُوْرٌ۔ نیم گرم پانی۔

فَتْرَصَہٗ فَتْرَصَۃً۔ کاٹنا۔

فَتَشَ (ض) فَتْشًا وفَتَّشَ۔ الشَّیْءَ۔ ڈھونڈنا۔ تلاش کرنا۔ فَتَشَ وفَتَّشَ عنہُ۔ سوال کرنا اور بحث کرنا۔

الفَتَّاشُ۔ صیغہ مبالغہ۔ بہت جستجو کرنے والا بہت تلاش کرنے والا۔

فَتَغَ (ف)، فَتْغًا۔ الشَّیْءَ۔ روند کر ریزہ ریزہ کرنا۔

تَفَتَّغَ۔ ریزہ ریزہ ہونا۔

فَتْفَتَ إِلَیْہِ۔ فَتْفَتَۃً۔ چپکے چپکے بات کہنا۔ کہا جاتا ہے "مَا ھٰذِہِ الفَتْفَتَۃُ والدَّنْدَنَۃُ"۔

الفَتَافِتُ۔ پوشیدہ باتیں۔

فَتَقَ (ن ض)، فَتْقًا وفَتَّقَ۔ الشَّیْءَ۔ پھاڑنا۔ الثوبَ۔ کپڑے کی سیون توڑنا اُدھیڑنا۔ المسکَ۔ مشک کی خوشبو نکالنا۔ العَجِیْنَ۔ گندھے ہوئے آٹے میں خمیر ڈالنا۔ بَیْنَ القومِ۔ قوم میں اختلاف پیدا کرنا۔ الکلامَ۔ واضح کرنا۔

فَتِقَ (س)، فَتَقًا۔ المکانُ۔ سرسبز ہونا۔

أَفْتَقَ۔ القومُ۔ قوم کا خوشحال ہونا۔

تَفَتَّقَ۔ قَرْنُ الشَّمْسِ۔ آفتاب کا بادلوں میں سے ظاہر ہونا۔ السَّحَابُ۔ بادل کا کھل جانا۔ الرجلُ۔ مختلف مصائب و آفات میں مبتلا ہونا۔

تَفَتَّقَ وانْفَتَقَ۔ پھٹنا۔ وانْفَتَقَتِ المَاشِیَۃُ۔ مویشی کا موٹا ہونا۔ تَفَتَّقَ فلانٌ بالکلامِ۔ زبان کا رواں ہونا۔

الفَتْقُ۔ مص۔ کشادہ جگہ۔ کہا جاتا ہے۔ "خَرَجَ فلانٌ إلی فَتْقٍ"۔ فلاں آدمی ایسے مقام کی طرف گیا جہاں بارش نہیں اور اس کے ارد گرد بارش ہے۔ ج۔ فُتُوْقٌ۔ کہا جاتا ہے۔ "عَامٌ ذُوْ فُتُوْقٍ"۔ کم بارش کا سال۔ سرسبزی، قحط سالی۔ زندگی میں خلل۔ ایک بیماری کا نام جو نیچے کی کھال میں ہوتی ہے۔

الفَتْقُ والفَتَقُ۔ صبح۔

الفِتَاقُ۔ بڑا بوریا۔ آفتاب۔ آفتاب کی شعاع۔ درخت خرما کی سفید جڑ۔ مختلف دواؤں کا مرکب۔ دوائیوں کے ایک خاص مرکب کا نام۔

الفُتُوقُ۔ آفات، جیسے مرض۔ بھوک۔ فقیری۔ تھوڑی بارش۔

الفَتِیْقُ۔ موٹائی سے پھٹ جانا۔ الصُّبْحُ الفَتِیْقُ۔ چمکنے والی صبح۔ رجلٌ فَتِیْقُ اللِّسَانِ۔ تیز زبان مرد۔

إمرأۃٌ فُتُقٌ ومُتَفَتِّقَۃٌ۔ تیز زبان۔ جلد جواب دینے والی عورت۔

المَفْتُوْقُ۔ مفعو۔ فتق کی بیماری والا۔

الفَیْتَقُ۔ دربان۔ بڑھئی۔ لوہار۔ بادشاہ۔

مَفْتَقٌ۔ القمیصِ۔ قمیص کا گریبان۔

فَتَکَ (ن ض)، فَتْکًا وفِتْکًا وفُتْکًا وفُتُوْکًا۔ الرجلُ۔ دلیر ہونا۔ بہادر ہونا۔ نڈر ہونا۔ بِفلانٍ۔ غفلت میں پکڑنا یا قتل کرنا۔ فِی الأمرِ۔ کسی کام میں اصرار کرنا۔ مبالغہ کرنا۔

فَتَکَ (ن ض)، فُتُوْکًا۔ فِی صِنَاعَتِہٖ۔ اپنے پیشہ میں ماہر ہونا۔ فِی الخُبْثِ۔ خباثت میں مبالغہ کرنا۔ القُطْنَ۔ روئی دُھننا۔

أَفْتَکَ۔ الرجلُ۔ فتک کے ہم معنی ہے۔

فَاتَکَہٗ مُفَاتَکَۃً۔ کھلم کھلا قتال کرنا۔

فَاتَکَ الشَّیْءَ والأمرَ۔ کسی کام کو سختی سے کرنا۔ ہٗ۔ ہنرمندی میں مقابلہ کرنا۔ مانگی ہوئی قیمت دینا۔

تَفَتَّکَ۔ بِأَمْرِہٖ۔ خودرائی سے کام کرنا اور کسی سے مشورہ نہ کرنا۔

الفَاتِکُ۔ فا۔ دلیر، بہادر۔ ج۔ فُتَّاکٌ۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ فَاتِکُ القَلْبِ"۔ وہ کام کر گذرنے والا ہے۔ کہا جاتا ہے۔ "مَا أَفْتَکَہٗ" یعنی وہ بہت جھگڑالو ہے۔

فَتَلَ (ض)، فَتْلًا وفَتَّلَ۔ الحَبْلَ۔ رسی بُننا۔ وَجْھَہٗ عَنْھُمْ۔ ان سے اپنے چہرہ کو چھپا لیا۔ ذُؤَابَتَہٗ فلانٌ۔ یعنی اس کو رائے سے ہٹا دیا۔ البُلْبُلُ۔ چہچہانا۔ مثل ہے "مَا زَالَ الفَتِیْلُ مِنْ فلانٍ فِی الذِّرْوَۃِ والغَارِبِ" یعنی وہ فلاں کی فریب دہی کے لیے چکر لگاتا ہے۔

فَتِلَ (س)، فَتَلًا۔ بعید پہلوؤں والا ہونا۔ صفت (أَفْتَلُ) مؤنث فَتْلَاءُ۔

تَفَتَّلَ وانْفَتَلَ۔ رسی وغیرہ بٹ جانا۔ مطاوع فَتَلَ کا ہے۔

الفَتْلَۃُ۔ فَتَلَ کا اسم جو مرتبہ کے لیے آتا ہے۔ ہاتھ کے پٹھے کی سختی۔ بیری اور ببول کے دانے رکھنے کا برتن۔ ج۔ فَتْلٌ۔

الفَتَلَۃُ۔ درخت عُرفُط اور عضاۃ کا دانہ ج۔ فَتَلٌ۔ کہا جاتا ہے۔ "مَا أُغْنِیَ عَنْکَ فَتْلَۃً أَوْ فَتَلَۃً" یعنی میں تم کو کچھ بھی فائدہ نہ دوں گا۔

الفَتِیْلُ۔ بٹی ہوئی۔ بتی۔ مؤنث۔ فَتِیْلَۃٌ۔ کھجور کی گٹھلی کے شگاف میں باریک بتی د۔ الفَتِیْلَۃُ۔ وہ بتی جس سے چراغ

روشن کیا جاتا ہے۔ ج۔ فَتَائِلُ و فُتَیلَاتٌ۔

الفَتَّالُ۔ بہت بٹنے والا۔ بلبل۔

المِفْتَلَۃُ۔ بٹنے کا آلہ۔

المَفْتُولُ۔ مفع۔ مَفْتُولُ الخَلْقِ۔ مضبوط اور گٹھے ہوئے جسم والا۔

فَتَنَہٗ (ض) فَتْنًا و فُتُونًا و اَفْتَنَہٗ و فَتَّنَہٗ۔ تعجب میں ڈالنا۔ مائل کرنا۔ فریفتہ کرنا۔ فتنہ میں ڈالنا۔

فَتَنَ۔ الرجلُ۔ فتنہ میں پڑنا (لازم و متعدی)، صفت فَاتِنٌ۔ ج۔ فُتَّانٌ۔

فَتَنَ (ض)، فُتُونًا و فُتِنَ۔ اِلَی النِّسَاءِ۔ عورتوں سے بدکاری کا ارادہ کرنا۔

فَتَنَ (ض)، فِتْنَۃً و مَفْتُونًا۔ فلانًا۔ گمراہ کرنا۔ آزمائش کرنا۔

فَتَنَ۔ فَتْنًا۔ الشیئَ۔ جلانا۔ فَتَنَ فلانًا عن رَأیِہٖ۔ روک دینا۔ پھیر دینا۔

فَتَنَ۔ فِتْنَۃً۔ الصائغُ الذہبَ۔ سنار کا سونے کو پگھلا کر کھوٹا کھرا معلوم کرنا۔

فُتِنَ و اُفْتُتِنَ۔ مصیبت زدہ ہو کر مال یا عقل کا جاتا رہنا۔ فِی دِینِہٖ۔ اعراض کرنا۔

اِفْتَتَنَ۔ فتنہ میں پڑنا۔ اِفْتَتَنَہٗ۔ فتنہ میں ڈالنا۔

تَفَتَّنَہٗ۔ فتنہ میں ڈالنے کے لیے تکلف کرنا۔

الفَاتِنُ۔ فا۔ چور۔ شیطان۔ حق سے گمراہ۔

الفَتْنُ۔ مص۔ حال، فن، قسم، اور اسی سے ہے "العُمْرُ فَتْنَانِ" یعنی عمر کی دو قسمیں ہیں۔ اچھی اور بری۔

الفِتْنَۃُ۔ مص۔ آزمائش۔ گمراہی۔ کفر۔ رسوائی۔ سخ، دیوانگی، عبرت، عذاب، مرض، مال و اولاد، اختلاف ۲ راء، جنگ وجدل کا واقع ہونا۔ ج۔ فِتَنٌ۔

الفَتَّانُ۔ فتنہ انگیز۔ چور۔ شیطان۔

الفَتَّانَانِ۔ چاندی و سونا۔

الفَتَّانَۃُ۔ کسوٹی۔ مؤنث فَتَّانٌ۔

الفَتِینُ۔ پتھریلی زمین کہ جس کے پتھر ملے جلے ہوئے ہوں۔ ج۔ فُتُنٌ۔

ذَہَبٌ فَتِینٌ۔ جلا ہوا سونا۔

الفَیْتَنُ۔ بڑھئی۔

المَفْتُونُ۔ مص۔ مفع۔ دیوانہ۔ پاگل۔

فَتَا یَفْتُو (ن)، فَتْوًا۔ الرجلُ۔ سخاوت اور جوانمردی میں غالب ہونا۔

فَتِیَ (س)، فَتًی و تَفَتَّی تَفَتِّیًا۔ جوان ہونا۔

فَتَّی تَفْتِیَۃً و تَفَتَّی تَفَتِّیًا۔ فُتِّیَتِ البِنْتُ و تَفَتَّتْ۔ پردہ نشین کرنا۔ لڑکوں کے ساتھ کھیلنے سے روکنا۔

تَفَتَّی الرجلُ۔ سخی ہونا۔ بتکلف جوان بننا۔ کہا جاتا ہے "اَبْرَدُ مِنْ شَیْخٍ یَتَفَتّٰی"۔

اَفْتٰی اِفْتَاءً۔ فلانًا۔ فتویٰ دینا۔

فَاتٰی۔ الرجلُ۔ جوانمردی میں غالب ہونا فتویٰ پوچھنا۔

تَفَاتٰی۔ صاحب سخاوت ہونا۔ جوانمردی ظاہر کرنا۔ تَفَاتَوْا اِلَی العَالِمِ۔ فتویٰ دریافت کرنے کے لیے عالم کے پاس جانا۔

اِسْتَفْتٰی اِسْتِفْتَاءً۔ العَالِمَ فِی المَسْئَلَۃِ۔ عالم سے فتویٰ طلب کرنا۔

الفَتَاءُ و الفُتُوَّۃُ۔ جوانی۔ الفُتُوَّۃُ سخاوت۔ مروت۔ کرم۔

الفُتْوٰی و الفَتْوٰی و الفُتْیَا۔ شرعی مسائل میں ماہر شریعت کا فیصلہ۔ ج۔ الفَتَاوِی و الفَتَاوٰی۔

الفَتٰی۔ نوجوان۔ سخی۔ غلام۔ اس کا تثنیہ فَتَوَانِ و فَتَیَانِ۔ ج۔ فِتْیَانٌ و فِتْیَۃٌ و فِتْوَۃٌ و فُتُوٌّ و فُتِیٌّ و فِتِیٌّ۔

الفَتَیَانُ۔ دن اور رات۔

الفَتَاۃُ۔ نوجوان عورت۔ باندی۔ ج۔ فَتَیَاتٌ و فَتَوَاتٌ۔

الفَتِیُّ۔ ہر طاقتور جوان۔ ج۔ فِتَاءٌ و اَفْتَاءٌ مؤنث فَتِیَّۃٌ۔

المُفْتِی۔ فا۔ ماہر علم فقہ۔ جو مسائل کا جواب دے سکے۔ وہ آدمی جو فتویٰ دینے کے لیے مقرر کیا جائے۔

فَثَّ (ن)، فَثًّا۔ القِفَّۃَ۔ ٹوکری سے بکھیرنا۔ الحَارَّ بالبَارِدِ۔ ٹھنڈا کر دینا۔ جوش کم کر دینا۔

اِنْفَثَّ۔ العُودُ۔ لکڑی کا ٹوٹنا۔ الرجلُ۔ غم سے شکستہ دل ہونا۔ تَمْرٌ فَثٌّ۔ متفرق کھجوریں۔

المَفَثَّۃُ۔ زیادتی۔ کثرت۔

فَثَأَ (ف)، فَثْأً و فُثُوءًا۔ القِدْرَ۔ ہانڈی کا جوش ٹھنڈا کرنا۔ الغَضَبَ۔ غصہ کی تیزی کم کرنا۔ الشیئَ عنہ۔ روکنا۔

اَفْثَأَ۔ تھکنا۔ سست ہونا۔ بالمکانِ۔ اقامت کرنا۔

اِنْفَثَأَ۔ الحَرُّ۔ گرمی کا کم ہونا۔

فَثَجَ و اَفْثَجَ۔ الشیئَ۔ کم کرنا۔ الماءَ الحَارَّ بالبَارِدِ۔ ٹھنڈے پانی سے پانی کی گرمی کا کم کرنا۔

فَثِجَ و اَفْثَجَ و اُفْثِجَ۔ بوجھل ہونا۔ کہا جاتا ہے "فلانٌ بَحْرٌ لَا یُفْثَجُ" فلاں سمندر ناپید اکنار ہے۔

الفَاثِجُ۔ فا۔ حاملہ اونٹنی۔ ج۔ فَوَاثِجُ۔

الفَاثُورُ۔ سنگ رخام کی میز۔ آفتاب کی ٹکیہ۔ فرش۔ بڑا پیالہ۔ شراب کا برتن۔ جاسوس۔

فَثَغَ (ف)، فَثْغًا۔ رَاْسَہٗ۔ پھوڑنا۔

فَجَّ (ن) فَجًّا ۔ القوسَ ۔ کمان کھینچنا ۔ فَجَّ مَا بَیْنَ رِجْلَیْہِ ۔ دونوں پیروں کو کشادہ دبعید کرنا ۔ فَجَّتِ النَّاقَۃُ لِلْحَلَبِ ۔ اونٹنی کا دوہنے میں ٹانگیں پھیلانا ۔

فَجَّ (س) فَجَجًا ۔ چلنے میں ٹانگوں کے درمیان کشادہ ہونا ۔ صفت اَفَجُّ ۔ مؤنث فَجَّاءُ ۔ ج ۔ فُجٌّ ۔

اَفَجَّ ۔ مَا بَیْنَ رِجْلَیْہِ ۔ کشادہ وبعید کرنا ۔ صفت مُفِجٌّ ۔ اَفَجَّ فِی المَشْیِ ۔ جلدی چلنا ۔ اَفَجَّ الاَرْضَ بالمحراث ۔ ہل چلانا ۔

تَفَاجَّ ۔ ٹانگیں پھیلا کر چلنا ۔

اِنْفَجَّتِ ۔ القوسُ ۔ کمان کا کھنچ جانا ۔

اِفْتَجَّ ۔ الرجلُ ۔ درہ کوہ میں چلنا ۔

الفَجُّ ۔ درہ ۔ دو پہاڑوں کے درمیان کشادہ راستہ ۔ ج ۔ فِجَاج ۔

الفُجَاجُ ۔ درہ ۔ دو پہاڑوں کے درمیان کشادہ راستہ ۔

الفِجُّ والفَجَاجَۃُ ۔ مِنَ الفَوَاکِہِ و غَیْرِھَا ۔ کچا میوہ وغیرہ ۔

الفُجْلَۃُ ۔ دو پہاڑوں کے درمیان کشادگی ۔ کہا جاتا ہے ۔ "فلانٌ یَمْشِی مُفَاجًّا" یعنی فلاں ٹانگیں پھیلا کر چلتا ہے ۔

الاِفْجِیْجُ ۔ وسیع وادی ۔ تنگ اور گہری وادی ۔

الفُجُجُ ۔ ایسے کاہل وسست لوگ کہ جن کی صحبت کو ناپسند کیا جائے ۔

فَجَأَ (ف) و فَجِیَ (س) فَجْأً و فَجْأَۃً و فُجَاءَۃً و فَاجَأَ مُفَاجَأَۃً و اِفْتَجَأَ اِفْتِجَاءً ۔ الرجلَ ۔ اچانک آ جانا ۔ جلدی کرنا ۔

الفُجَاءَۃُ ۔ مص ۔ اچانک ۔ حرف (المفاجاۃ) لفظ اِذا ہے ۔ جیسے خَرَجْتُ فَاِذَا الاَسَدُ بالباب ۔ اور اس کو اذا "الفجائیۃ" بھی کہا جاتا ہے ۔

فَجَرَ (ن) فَجْرًا ۔ الماءَ ۔ پانی بہانا ۔ جاری کرنا ۔ الفتاۃَ ۔ نالی نکالنا ۔ اللّٰہُ الفَجْرَ ۔ اللہ کا صبح کر دینا ۔ فلانًا جھٹلانا ۔ نافرمانی کرنا ۔ مخالفت کرنا ۔

فَجَرَ (ن) فُجُوْرًا ۔ عَنِ الحَقِّ ۔ تجاوز کرنا ۔ عَنْ سَرْجِہٖ ۔ زین سے ایک طرف کو جھک جانا ۔

فَجَرَ (ن) فَجْرًا و فُجُوْرًا ۔ جھوٹ بولنا ۔ زنا کرنا ۔ گناہ کرنا ۔ کمزور نگاہ والا ہونا ۔ اَمْرُھُمْ ۔ بگڑنا ۔ خراب ہونا ۔ مِنْ مَرَضِہٖ ۔ صحیح وتندرست ہونا ۔

فَجَرَ (س) فَجْرًا ۔ فیاضی وسخاوت کرنا ۔

فَجَّرَ ۔ الماءَ ۔ پانی بہانا ۔ جاری کرنا ۔ تشدید مبالغہ کے لیے ہے ۔ فَجَّرَ الرجلَ ۔ بدکاری کی طرف نسبت کرنا ۔

فَاجَرَ ۔ فِجَارًا و مُفَاجَرَۃً ۔ المَرْأَۃَ ۔ زنا کرنا ۔

اَفْجَرَ ۔ جھوٹ بولنا ۔ زنا کرنا ۔ کفر کرنا ۔ حق سے تجاوز کرنا ۔ فجر میں داخل ہونا ۔ مال کثیر لانا ۔ الیَنْبُوْعَ ۔ چشمہ جاری کرنا ۔ فلانًا ۔ فاجر پانا ۔

اِنْفَجَرَ ۔ عَلَیْھِمُ العَدُوُّ ۔ دشمنوں کی طرف سے بکثرت آ جانا ۔ و تَفَجَّرَ الماءُ ۔ پانی کا جاری ہونا ۔ الصُّبْحُ ۔ صبح کا روشن ہونا ۔ بالعَطَاءِ ۔ فیاضی کرنا ۔ اِنْفَجَرَ عَنْہُ اللیلُ ۔ رات کا ختم ہونا ۔

اِفْتَجَرَ ۔ فِی الکلامِ ۔ گھڑنا ۔ بناوٹی بات کہنا ۔

تَفَاجَرَ ۔ القومُ ۔ گناہوں میں منہمک ہونا ۔

الفَجَرُ ۔ بخشش ، عطیہ ، بھلائی ۔ مال ۔ کثرتِ مال ۔

الفَجْرُ ۔ مص ۔ صبح کی روشنی ۔ کہا جاتا ہے ۔ "طَرِیْقٌ فَجْرٌ" یعنی کھلا ہوا صاف راستہ ۔

الفَجْرَۃُ ۔ فجر کا اسم بمعنی ایک بار ۔ کہا جاتا ہے "رَکِبَ فَجْرَۃً" وہ جھوٹ پر سوار ہوا ۔ یعنی جھوٹی بات بنائی ۔ ایک بار ۔ اور یہ کلمہ تانیث اور علمیت کی وجہ سے غیر منصرف ہے ۔

الفَجْرَۃُ ۔ مِنَ الوَادِی ۔ وادی کا وہ وسیع حصہ جس میں پانی بہہ رہا ہو ۔ ج فُجَرٌ ۔

الفُجْرَۃُ والمَفْجَرَۃُ والمُنْفَجَرُ ۔ پانی بہنے کی جگہ ۔ مُنْفَجَرُ الرَّمْلِ ۔ ریگستان میں جو راستہ ہو ۔

فَجَارِ ۔ الفجور کا اسم ہے اور معرفہ ہے ۔ جیسے حَمَلْتُ بَرَّۃَ و احْتَمَلْتُ فَجَارِ اور عورت کے لیے بھی فَجَارِ بمعنی فَاجِرَۃ آتا ہے ۔ اور صرف نداء ہی کی صورت میں استعمال ہوتا ہے ۔

الفِجَارُ ۔ وہ کشادہ راستے جو دو پہاڑوں کے درمیان ہوں ۔

الفَاجِرُ ۔ فا ۔ زانی ۔ گناہوں کا تابعدار ۔ جادوگر ۔ ج ۔ فَاجِرُوْنَ و فَجَرَۃٌ و فُجَّارٌ ۔

الفَاجِرَۃُ ۔ مؤنث فَاجِرٌ کا ۔ کہا جاتا ہے ۔ یَمِیْنٌ فَاجِرَۃٌ ۔ جھوٹی قسم ۔

الفَجُوْرُ ۔ زانیہ ۔ زانی ، گناہوں میں منہمک ج ۔ فُجُرٌ ۔

الفَاجُوْرُ ۔ زناکار ۔ گناہوں میں منہمک ۔

فَجَسَ (ن) فَجْسًا ۔ تکبر کرنا ۔ شرارت گھڑنا ۔ فلانًا ۔ غالب آنا ۔

اَفْجَسَ ۔ باطل پر فخر کرنا ۔

تَفَجَّسَ ۔ علیہِ ۔ تکبر کرنا ۔ بڑائی ظاہر کرنا ۔

فَجَعَہٗ (ف) فَجْعًا و فَجِیْعَۃً ۔ دردمند کرنا ۔ مصیبت زدہ بنانا ۔ کہا جاتا ہے ۔ "فُجِعَ فِی مَالِہٖ و بِمَالِہٖ" اس کو مال کی وجہ سے مصیبت لاحق ہوئی ۔

إفْتَرٰی - الفَرْوَ - پوستین پہننا۔
الفَرْوَةُ - مع بالوں کے سر کی کھال ۔ عورت کا سر بند - اوڑھنی ۔ تاج - تونگری - مالداری ۔ کہا جاتا ہے "ضَرَبَهٗ عَلٰی اُمِّ فَرْوَتِهٖ" : اس کی کھوپری پر مارا۔
الفَرْوَةُ - فقیر کی جھولی ۔ تھیلا جس میں صدقہ کا مال رکھتا ہو۔ اونٹ کے بالوں سے تیار کردہ چادر ۔ کمبل ۔ (- والفَرْوُ) وہ پوستین جس کا اندرونی حصہ (لومڑی، بلی وغیرہ، جانوروں کی کھال سے تیار کیا جاتا ہے ۔ ج - فِرَاءٌ ۔
الفَرَّاءُ - پوستین کا بنانے والا۔
فَرَوْزَ فَرْوَزَةً - مرنا۔
فَرٰی یَفْرِیْ فَرْیًا - علیہِ الکَذِبَ ۔ کسی کے ذمہ بہتان اور جھوٹی بات لگا دینا - الارضَ - زمین میں چلنا - المَزَادَةَ - توشہ دان بنانا - البَرْقُ بجلی کا آسمان میں چمکنا۔
فَرٰی وفَرّٰی - الشیءَ - کاٹنا - پھاڑنا - چیرنا
فَرِیَ یَفْرٰی فَرًی - دہشت زدہ ، اور متحیر ہونا -
اَفْرٰی - الشیءَ - کاٹنا ۔ پھاڑنا - درست کرنا - فلانًا - ملامت کرنا -
تَفَرّٰی تَفَرِّیًا وانْفَرٰی اِنْفِرَاءً - پھٹنا - کہا جاتا ہے "تَفَرَّتِ الارضُ بِالعُیُوْنِ" - زمین میں چشمے پھوٹ پڑے -
اِفْتَرٰی اِفْتِرَاءً - علیہِ الکَذِبَ - کسی پر تہمت لگانا - جھوٹ باندھنا -
الفَرْیَةُ - فَرٰی کا اسم مرۃ -
الفِرْیَةُ - جھوٹ ، تہمت -
الفَرِیُّ - پھٹا ہوا - بنائی ہوئی اور گھڑی ہوئی بات ، عجیب شے - کہا جاتا ہے "فُلانٌ یَفْرِیْ الفَرِیَّ" : فلاں شخص تعجب خیز اور حیرت انگیز کام کرتا ہے اور اسی سے قرآن مجید میں ہے یہ آیۂ کریمہ "لَقَدْ جِئْتِ شَیْئًا فَرِیًّا" یعنی تم نے ایسا کام کیا ، حیرت و تعجب ہے ۔ مؤنث - فَرِیَّةٌ - اور کہتے ہیں "الفَرِیَّةَ الفَرِیَّةَ" جلدی جلدی (الفَرِیُّ والفَرِیَّةُ) بڑا ڈول ۔
الفَرَا - تعجب ، بزدل ، کہا جاتا ہے "هٰذَا اَفْرَی الفَرٰی" یعنی تمام جھوٹوں سے بڑا جھوٹ ۔
فَزَّ (ن) فَزًّا - اکیلا ہونا - عنہُ - جدا ہونا - عدول کرنا - الظَّبْیُ - ہرن کا گھبرانا - ہٗ - دھوکا دے کر غالب آنا ہوش اڑا دینا ۔ گھبرا کر نکال لینا - فَزَّهٗ عَنْ مَکَانِهٖ - اس کے مکان سے نکالنا اور باہر لے آنا ۔
فَزَّ (ض) فَزِیْزًا - الجُرْحُ - زخم سے خون پیپ وغیرہ کا بہنا (- فَزَازَةً و فُزُوْزَةً) مضطرب ہونا - بھڑک اٹھنا ۔
اَفَزَّهٗ - گھبرا دینا -
اِفْتَزَّ - علیہِ - غالب ہونا -
تَفَازَّ - الرَّجُلَانِ - ایک دوسرے کے مقابلہ کے لیے میدان میں نکل آنا ۔
اِسْتَفَزَّهٗ - ہلکا جاننا - ذلیل سمجھنا ۔ مضطرب کر دینا ۔ گھر سے باہر نکال لانا - قتل کرنا -
اِسْتَفَزَّهٗ مِنَ الشیءِ - نکالنا ۔
الفَزُّ - مص - ہلکا پھلکا آدمی ۔ نیل گائے کا بچہ ج - اَفْزَازٌ -
الفَزَّةُ - اضطرابی حالت میں کودنا - کہا جاتا ہے "قَعَدَ مُسْتَفِزًّا" یعنی غیر مطمئن ہو کر بیٹھنا ۔
فَزَرَهٗ (ن) فَزْرًا - پھاڑنا - فسخ کرنا ۔ توڑنا - بالعَصَا - لاٹھی سے پیٹھ پر مارنا - الشیءَ مِنَ الشیءِ - ایک چیز کو دوسری چیز سے جدا کرنا ۔
فَزَرَ (ن) فُزُوْرًا - پھٹنا ۔
فَزِرَ (س) فَزَرًا - پیٹھ یا سینہ میں گانٹھ پڑ جانا ۔ صفت اَفْزَرُ ۔
فَزَّرَ و اَفْزَرَ - الشیءَ - کسی چیز کو ریزہ ریزہ کرنا ۔
تَفَزَّرَ وانْفَزَرَ - پھٹنا ۔ ٹکڑے ہونا - الثوبُ - کپڑے کا بوسیدہ ہونا ۔
الفِزْرُ - بکریوں کا چھوٹا سا ریوڑ ۔ اور کہا گیا ہے کہ دس اور چالیس بکریوں کے درمیان ۔ بکری کا بچہ ۔ شیر ببر کا بچہ ۔ جرٌ - غدود جو ران کے اوپر کے حصہ میں نکلے ۔
الفُزُرُ - پھٹن - شگاف - (گویا کہ یہ فزرۃ کی جمع ہے)
الفُزُوْرُ - پھٹن ۔ شگاف ۔
الفُزْرَةُ - پیٹھ یا سینہ میں گانٹھ ۔ کشادہ راستہ ۔ ج - فُزَرٌ ۔
الفَازِرُ - فا - وہ کالی چیونٹی جس میں سُرخی ہو ۔ کشادہ طویل راستہ ۔
الفَازِرَةُ - فَازِرُ کا مؤنث ۔ ریگستان کا راستہ ۔
الفَزْرَاءُ - اَفْزَرُ کا مؤنث ، پُر گوشت عورت قریب البلوغ لڑکی ۔ ج - فُزْرٌ ۔
الفَزَارَةُ - چیتے کی مادہ - یہ مؤنث من غیر لفظہ ہے ۔
المَفْزُوْرُ - مفعـ - کبڑا ۔
فَزَعَ (ف) فَزْعًا و فِزْعًا - منہُ - خوف کرنا ۔
فَزِعَ (س) فَزَعًا - دہشت زدہ ہونا ۔ خائف ہونا - الیہِ - فریاد چاہنا - پناہ لینا - الرَّجُلُ - فریادرسی کرنا - مدد کرنا - مِنْ نَوْمِهٖ - بیدار ہونا (- فَزْعًا) لِمَجِیْءِ فلانٍ - یعنی کسی کے آنے کی وجہ سے تیاری کرنا ۔
اَفْزَعَهٗ - خوف دلانا - گھبراہٹ دور کرنا ۔
اَفْزَعَ القومَ - فریادرسی کرنا - اَفْزَعَهٗ

مِنَ النوم۔ بیدار کرنا۔ اَفْزَعَ عَنْہُ۔ گھبراہٹ زائل کر دینا۔

فَزَّعَہٗ۔ خوف دلانا۔ فَزَّعَ عَنْہُ۔ گھبراہٹ دور کرنا۔

اَلفَزَعُ۔ مص۔ گھبراہٹ۔ فریادرسی۔

اَلفَزَعَۃُ۔ وہ شخص جس سے لوگ گھبرائیں۔

اَلفُزَعَۃُ۔ جو شخص لوگوں سے بہت گھبراتا ہو۔

اَلفَازِعُ۔ خائف، فریادی۔ ج۔ فَزَعَۃٌ۔

اَلفَزِعُ و الفَازِعُ۔ خائف، فریادی۔

اَلفَزَّاعَۃُ۔ بہت گھبرانے والا۔ وہ شخص جو لوگوں کو بہت گھبرا دے۔ کھیت کا اُچکا۔ یعنی وہ شے جو کھیت میں وحشی جانوروں کے ڈرانے کے لیے کھڑی کر دی جائے۔

اَلمَفْزَعُ و المَفْزَعَۃُ۔ جائے پناہ۔ کہا جاتا ہے "فلانٌ مَفْزَعٌ او مَفْزَعَۃٌ لِلنَّاسِ" فلاں شخص لوگوں کے لیے جائے پناہ ہے، یعنی جب ان کو کوئی مہم درپیش ہو تو اس کے پاس گھبرائے ہوئے جاتے ہیں اور پناہ لیتے ہیں۔ دونوں صیغے واحد و جمع اور مذکر و مؤنث کے لیے یکساں مستعمل ہوتے ہیں۔

اَلمُفَزَّعُ۔ بہادر، بزدل۔

فَسَأَہٗ (ف)، فَسْأً۔ لاٹھی سے مارنا۔ عَنْ کذا۔ روکنا۔

فَسَأَ و فَسَّاءَ تَفْسِیْئَۃً و تَفْسِیْئًا۔ الثوبَ۔ کپڑا پھاڑنا۔

فَسِئَ (س)، فَسَأً۔ پیٹھ کا اندر گھس جانا اور سینہ کا باہر نکل آنا۔ صفت اَفْسَأُ مؤنث فَسْآءُ۔

تَفَسَّأَہٗ۔ لاٹھی سے مارنا۔ تَفَسَّأَ الثوبُ کپڑے کا پھٹنا۔ بوسیدہ ہونا۔ المرضُ فیہم۔ بیماری پھیلنا۔

تَفَاسَأَ تَفَاسُؤًا۔ الرجلُ۔ پیٹھ اور سرین کو نکالنا۔

اَلفُسْتُقُ و الفُسْتَقُ۔ پستہ کا درخت۔

الفُسْتُقِیُّ۔ پستی رنگ والا۔

الفُسْتَانُ۔ عورتوں کا ایک لباس بمنزلہ قبا کے۔ ج۔ فَسَاتِیْنُ۔

فَسْبَجَ۔ پیشاب کرنے کے لیے ٹانگیں پھیلانا۔

اَفْسَجَ۔ عنہ۔ چھوڑنا۔

فَسَحَ (ف)، فَسْحًا۔ کشادہ قدم رکھنا۔ لَہٗ فِی السَّفَرِ۔ پروانہ راہداری دینا۔

فَسَحَ فُسُوْحًا و فَسْحًا۔ لَہٗ فِی المَجْلِسِ مجلس میں جگہ دینا۔

فَسُحَ (ک)، فَسَاحَۃً۔ المکانُ۔ وسیع ہونا۔ صفت فَسِیْحٌ و فُسَاحٌ و فُسُحٌ۔ و فُسْحُمٌ۔ مبالغہ کے لیے میم کی زیادتی کے ساتھ۔

اَفْسَحَ۔ المکانُ۔ وسیع ہونا۔

فَسَّحَ۔ المکانَ۔ وسیع کرنا۔ لَہٗ فِی المَجْلِسِ۔ اس کے لیے مجلس میں جگہ کر دی۔

تَفَسَّحَ۔ کشادہ ہونا۔ لَہٗ۔ کشادگی کرنا۔ کہا جاتا ہے "تَفَسَّحُوا فِی المَجَالِسِ و تَفَاسَحُوْا" یعنی مجلس میں کشادگی کرو۔ دوسروں کے لیے جگہ نکالو۔

اِنْفَسَحَ۔ المکانُ۔ کشادہ ہونا۔ صَدْرُہٗ۔ کشادہ دل ہونا۔ اِنْفَسَحَ طَرْفُہٗ۔ (ضد ہے ضاق کی بمعنی تنگ دل ہونا)، وسیع النظر ہونا۔ دور تک دیکھنا۔

الفَسْحُ۔ مص۔ سفر کے لیے اجازت نامہ۔ (پاسپورٹ، ویزا وغیرہ)

الفُسْحَۃُ۔ گنجایش۔ مکانوں وغیرہ کے درمیان کی کشادگی۔ ج۔ فُسَحٌ۔

الفَیْسَحِیُّ۔ دونوں قدموں کے درمیانی فاصلہ کا بعید ہونا۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ یَمْشِی الفَیْسَحِیَّ۔" یعنی وہ کشادہ قدم رکھ کر چلتا ہے۔

فَسِخَ (ف)، فَسْخًا۔ جاہل ہونا۔ ضعیف العقل ہونا۔ رَأْیَ فُلانٍ۔ فاسد کر دینا۔ الاَمْرَ و العَقْدَ۔ توڑ دینا۔ معاملہ کو فسخ کر دینا۔ الشئَ۔ جدا جدا کرنا۔ العُوْدَ او المَفْصَلَ۔ لکڑی یا جوڑ کو اس کی جگہ سے ہٹا دینا۔ الثوبَ عنہ۔ کپڑے کو اتار کر ڈالنا۔

فَسَخَ (ف)، فَسْخًا و فَسِخَ (س)، فَسَخًا۔ الرَّأْیُ۔ رائے کا فاسد ہونا۔

فَسَّخَہٗ۔ فسخ کرنے میں مبالغہ کرنا۔

فَاسَخَہٗ۔ العَقْدَ او البَیْعَ۔ و تَفَاسَخَا۔ العَقْدَ او البَیْعَ۔ عقد یا بیع کے توڑنے پر متفق ہونا۔ اور کہا جاتا ہے۔ تَفَاسَخَتِ الاَقَاوِیْلُ۔ یعنی اقوال متناقض ہو گئے۔

اَفْسَخَ۔ الکتابَ۔ بھولنا۔

تَفَسَّخَ۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ تَفَسَّخَ الشَّعْرُ عَنِ الجِلْدِ۔ بال کا کھال سے جھڑ جانا۔ (اور یہ میت کے لیے خاص ہے)

اِنْفَسَخَ۔ العَزْمُ او العَقْدُ۔ ارادہ یا معاملہ کا ٹوٹ جانا۔ ختم ہو جانا۔

الفَسْخَۃُ۔ فسخ کا اسم مرۃ۔ بمعنی فسخ شدہ کا ایک ٹکڑا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ فُسْخَۃٌ" یعنی کمزور بدن یا ضعیف العقل مرد۔

الفُسْخُ و الفَسِیْخُ۔ وہ شخص جو اپنی حاجات میں کامیاب نہ ہو۔ اور اپنے امور کا صحیح انتظام نہ کر سکے۔ کمزور بدن یا کمزور عقل والا۔ وہ کمزور جس کا ارادہ شدت کے وقت ٹوٹ جائے۔

فَسَدَ (ن ض)، و فَسُدَ (ک)، فَسَادًا و فُسُوْدًا۔ خراب ہونا۔ بگڑ جانا۔ یہ صَلُحَ کی ضد ہے۔ صفت فَسِیْدٌ۔ ج فُسْدٰی و اَفَاسِدُ۔

اَفْسَدَہٗ و فَسَّدَہٗ۔ خراب کرنا۔ بگاڑنا۔

فَاسَدَ۔ القومَ۔ قوم کے ساتھ بدسلوکی کرنا کہ جس سے وہ فساد پر آمادہ ہو جائے۔

تَفَاسَدَ۔ القومُ۔ قطع رحمی کرنا اور آپس میں مخالفت و دشمنی ہو جانا۔

اِسْتَفْسَدَ۔ فساد چاہنا۔ یہ اِسْتَصْلَحَ کی ضد ہے۔ اِسْتَفْسَدَ القومَ۔ یعنی قوم سے بدمعاملگی کرکے اپنا مخالف و دشمن بنالینا۔

الفَسَادُ۔ مص۔ کھیل کود۔ ظلماً مال لینا۔

المَفْسَدَۃُ۔ مص۔ بمعنی فساد یا سبب فساد۔ ج۔ مَفَاسِدُ۔

فَسَوَ (ن ض)، فَسْوًا۔ الامرَ۔ واضح کرنا۔ مراد بتانا۔ المُغَطّٰی۔ ڈھکی ہوئی چیز کو کھول دینا۔

فَسَوَ (ن ض)، فَسْرًا و تَفْسِرَۃً۔ الطَّبِیْبُ۔ طبیب کا مریض کے قارورہ کو دیکھ کر اس کا حال معلوم کرنا۔

فَسَّرَہٗ۔ واضح کرنا۔ ظاہر کرنا۔

تَفَسَّرَ و اِسْتَفْسَرَ۔ فلانًا عَنِ الامرِ۔ واسْتَفْسَرَہٗ الامرَ۔ واضح کرنے کو کہنا۔

التَّفْسِیْرُ۔ مص۔ تاویل۔ پردہ ہٹانا۔ وضاحت کرنا۔ بیان واضح۔ ج۔ تَفَاسِیْرُ۔ دحروف التفسیر۔ اَیْ۔ و۔ اَنْ۔ یعنی تفسیر کے لیے دو حرف مستعمل ہیں۔ اَیْ اور اَنْ۔ اَیْ سے مبہم کی تفسیر کی جاتی ہے جیسے "ھٰذَا عَسْجَدٌ اَیْ ذَھَبٌ"۔ اور اَنْ سے قول کے معنی اور مراد کی تفسیر کی جاتی ہے۔ جیسے "نَادَیْتُکَ اَنِ افْعَلْ کَذَا"۔ اس میں اَنِ افْعَلْ نَادَیْتُکَ کی تفسیر ہے یعنی میری ندا اور پکارنے کا مقصد تجھے اس کام کا حکم دینا تھا۔

التَّفْسِرَۃُ۔ مص۔ مریض کا قارورہ۔ ہر وہ چیز جس سے دوسری چیز پر استدلال کریں۔

الفُسَّاطُ و الفُسْطَاطُ و الفِسْطَاطُ۔ خیمہ، اون کا خیمہ۔ ج۔ فَسَاطِیْطُ۔ والفُسْطَاطُ۔ بضم الفاء، ایک پرانے شہر کا نام ہے۔

الفَسِیْطُ۔ ناخن کا تراشہ۔ واحد فَسِیْطَۃٌ۔

الفُسْفُسُ والفُسْفَاسُ۔ بیوقوف۔ ایک بدبودار گھاس۔ ج۔ فَسَافِسُ و فَسَافِیْسُ۔

الفُسَافِسُ۔ مچھر۔

الفُسَیْفِسَاءُ۔ رنگ برنگ کے چھوٹے چھوٹے پتھروں کے ٹکڑے جن کو جوڑ کر مختلف شکلیں اور قسم قسم کی صورتیں بنالیتے ہیں۔

فَسَقَ (ن ض)، و فَسُقَ (ک)، فِسْقًا و فُسُوْقًا۔ حق و صلاح کے راستہ سے ہٹ جانا۔ بدکار ہونا صفت فَاسِقٌ۔ ج۔ فَسَقَۃٌ و فُسَّاقٌ و فَاسِقُوْنَ۔ مؤنث فَاسِقَۃٌ۔ ج۔ فَاسِقَاتٌ و فَوَاسِقُ۔

اِنْفَسَقَ۔ الرُّطَبُ عَنْ قِشْرِہٖ۔ چھلکے سے نکل آنا۔

فَسَّقَہٗ۔ فسق کی طرف نسبت کرنا۔

الفِسْقِیَّۃُ۔ حوض۔ وضو کرنے کی جگہ۔ ج۔ فَسَاقِیُّ۔

الفُسَقُ والفُسَّاقُ والفِسِّیْقُ۔ بہت بڑا بدکار۔ یا ہمیشہ بدکاری کرنے والا۔ کہا جاتا ہے "یا فُسَقُ" یعنی ایہا الفاسق۔ اور یہ ندا ہی کے لیے مخصوص ہے جیسے یا خُبَثُ۔

الفَاسِقِیَّۃُ۔ پگڑی باندھنے کا ایک مخصوص طریقہ۔ کہا جاتا ہے "تَعَمَّمَ فُلَانٌ الفاسقیۃَ" یعنی اس طرز پر عمامہ باندھا۔

فَسَاقِ۔ بروزن قَطَامِ۔ عورت کے لیے گالی ہے اور ندا ہی کی صورت میں مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے "یا فَسَاقِ" بمعنی یا فَاسِقَۃُ۔

الفُوَیْسِقَۃُ۔ فاسقہ کی تصغیر۔ چوہیا۔

فَسِلَ (س)، و فَسُلَ (ک)، فَسَالَۃً و فُسُوْلَۃً۔ و فُسِلَ۔ فرومایہ ہونا۔ کمینہ ہونا۔ بے مروت ہونا۔

فَسَلَ (ن)، فَسْلًا۔ الصَّبِیَّ۔ بچہ کا دودھ چھڑانا۔

اَفْسَلَ۔ الفَسِیْلَۃَ۔ کھجور کے پودے کو اکھیڑ کر دوسری جگہ لگانا۔ قلم لگانا۔

اَفْسَلَ و فَسَّلَ۔ دَرَاھِمَہٗ و مَتَاعَہٗ۔ دراہم اور سامان کو کھوٹا اور بے وقعت کرنا۔

اِفْتَسَلَ۔ الفَسِیْلَۃَ۔ کھجور کے پودے کو اکھیڑ کر دوسری جگہ لگانا۔ قلم لگانا۔

الفُسَالَۃُ۔ مِنَ الحَدِیْدِ ونَحْوِہٖ۔ لوہے کے وہ ریزے جو کوٹتے وقت زمین پر گریں۔

الفَسْلُ۔ مص۔ انگور کا قلم۔ وہ کمزور جس میں مروت و جرأت نہ ہو۔ ہر ردی چیز۔ ج۔ اَفْسُلٌ و فُسُوْلٌ و فِسَالٌ و فُسْلٌ و فُسُوْلَۃٌ و فُسَلَاءُ و اَفْسَالٌ۔ کہا جاتا ہے "دِرْھَمٌ فُسْلٌ و دَرَاھِمُ فُسُوْلٌ"۔ خراب کھوٹے درہم۔

الفِسْلُ۔ بیوقوف۔

الفَسِیْلَۃُ۔ کھجور کا پودہ جو کہ ایک جگہ سے اکھیڑ کر دوسری جگہ لگایا جائے۔ ہر درخت کا قلم۔ ج۔ فَسِیْلٌ و فَسَائِلُ۔ اور جج۔ فُسْلَانٌ۔

الفُسُوْلَۃُ۔ مص۔ فتور۔ سستی۔

المُتَفَسِّلُ۔ رذیل۔ وہ کمزور جس میں مروت و جلادت نہ ہو۔

فَسَا يَفْسُو فَسْوًا و فُسَاءً ۔ بلا آواز کے گوز کرنا۔
تَفَاسَى ۔ اخراج ریاح کے لیے سرین اٹھانا۔
الفُسَاءُ ۔ مص ۔ بلا آواز کا گوز۔ پھسکی۔
الفَسْوَةُ ۔ ایک مرتبہ کی پھسکی ۔ ج ۔ فَسَوَاتٌ
فَسَوَاتُ الضِبَاعِ ۔ کماۃ کی ایک قسم (کماۃ ایک گھاس ہے جس کو لوگ سانپ کی چھتری اور بعض بلاد میں کھمبی بولتے ہیں)
الفَاسِيَةُ و الفَاسِيَاءُ ۔ گبریلا ۔ ج ۔ فَوَاسٍ
الفَسُوُّ و الفَسَّاءُ ۔ بہت گوز کرنے والا۔
المَفْسَى ۔ دُبر ۔ گوز نکلنے کی جگہ۔
فَشَّ (ن)، فَشًّا ۔ ڈکار لینا ۔ آہستہ آہستہ پھونکنا ۔ الوَطْبَ ۔ دودھ کی مشکیزہ کا سربند کھول کر بھری ہوئی ہوا کا نکالنا۔ مکھن نکالنا ۔ الناقةَ ۔ اونٹنی کو جلدی سے دوہنا ۔ الباب ۔ دروازہ کو کسی تدبیر اور چالاکی سے بغیر کنجی کے کھولنا ۔ بَيْنَ القومِ ۔ چغل خوری کرنا ۔ السِقَاءَ ۔ پانی کی مشکیزہ کا منہ کھول کر ہوا کا نکالنا۔
اِنْفَشَّ ۔ الجرحُ ۔ زخم کی سوجن میں سکون اور کمی ہونا ۔ اللَبَنُ ۔ دودھ جاری ہونا ۔ الرجُلُ عَنِ الأمرِ ۔ سستی اور کاہلی کرنا ۔ اِنْفَشَّتِ الرِيحُ ۔ مشک وغیرہ کا منہ اور تسمہ کھلنے سے ہوا کا نکلنا ۔ عِلَّةُ فلانٍ ۔ بیماری کا زائل ہونا۔
الفَشُّ ۔ مص ۔ و الفُشُوشُ ۔ بے وقوف کمزور رائے والا ۔ باطل پر فخر کرنے والا ۔ موٹا کمبل ۔ خرّوب جس کو خرنوب بھی کہتے ہیں ۔ وہ جگہ جہاں پانی جمع ہو جائے اور ٹھہرا رہے ۔ و الفَشُوشُ ۔ پانی ٹپکنے والی مشک۔
الفَشَّاشُ ۔ صیغہ مبالغہ ۔ بہت ٹپکنے والی۔

الفَشِيشُ ۔ آواز ۔ اور اسی سے ہے ۔ فَشِيشُ الأفعَى ۔ سانپ کی کھال کی آواز جو خشک زمین پر چلتے وقت نکلتی ہے۔
الفَاشُوشُ ۔ ارادہ اور رائے کا کمزور ۔ رَجُلٌ مُنْفَشٌ ۔ المنخرَين ۔ چھوٹے بانسہ اور پھولے ہوئے نتھنوں والا۔
فَشَجَ (ض)، فَشْجًا و فَشَّجَ و تَفَشَّجَ و انْفَشَجَ ۔ الرجُلُ او البعيرُ ۔ مرد یا اونٹ کا پیشاب کرنے کے لیے ٹانگیں پھیلانا۔
فَشَخَ (ف)، فَشْخًا ۔ ظلم کرنا ۔ بچوں کا کھیل میں طمانچہ مارنا ۔ فَشَخَ في اللَعِبِ ۔ کھیل میں جھوٹ بولنا ۔ اور ظلم کرنا۔
فَشَّخَ ۔ الرجُلُ ۔ اپنے جوڑوں کو ڈھیلا کرنا۔
اِنْفَشَطَ ۔ العُودُ ۔ تر لکڑی کا ٹوٹ جانا۔
فَشَعَتْ (ف)، فَشْعًا ۔ الذُرَةُ ۔ چینا کے اطراف کا سوکھنا۔
فَشَغَهُ (ف)، فَشْغًا ۔ بلند ہو کر ڈھانپ لینا ۔ بالسَوطِ ۔ کوڑا لے کر چڑھ جانا اور مارنا ۔ صفت فَاشِغٌ ۔ مؤنث فَاشِغَةٌ ۔ الشئُ ۔ وسیع ہونا ۔ منتشر ہونا۔
اَفْشَغَهُ ۔ بالسوطِ ۔ کوڑے سے مارنا۔
فَشَّغَ ۔ بمعنی فَشَغَ ۔ فَشَّغَهُ النومُ ۔ نیند کا غلبہ کرنا۔
تَفَشَّغَ ۔ الشَيبُ فيهِ و تَفَشَّغَهُ ۔ بڑھاپے کا ظاہر ہونا اور تمام قویٰ اور اعضاء بدن میں پھیل جانا ۔ البُيُوتَ ۔ گھروں میں داخل ہو کر غائب ہو جانا ۔ الرجُلُ ۔ موٹے کھردرے کپڑے پہننے کی وجہ سے کسل مند ہونا ۔ تَفَشَّغَتِ الغُرَّةُ ۔ پیشانی کے سفید بالوں کا پھیل کر آنکھ کو گھیر لینا۔

اِنْفَشَغَ ۔ الشئُ ۔ کشادہ ہونا ۔ بہت ہونا ۔ ظاہر ہونا۔
الفَشْغَةُ ۔ اسم مرۃ ۔ نرکل کا گودا۔
نَاصِيَةٌ فَاشِغَةٌ و فَشْغَاءُ ۔ پیشانی جس کے منتشر بال آنکھوں کو ڈھانپ لیں۔
الفُشَاغُ و الفَشَّاغُ ۔ اکاس بیل (وہ گھاس جو بغیر پتوں کے ہوتی ہے اور درختوں پر چڑھ کر ان کو خراب کر دیتی ہے)
الفِشَاغُ ۔ کاہلی۔
الأفْشَغُ ۔ مینڈھا جس کے سینگ دائیں بائیں نکلے ہوئے ہوں ۔ رَجُلٌ اَفْشَغُ الأسنانِ ۔ جس کے دانت آگے پیچھے نکلے ہوئے ہوں ۔ برابر نہ ہوں ۔ مؤنث فَشْغَاءُ ۔ ج ۔ فُشْغٌ۔
المِفْشَغُ ۔ جو اپنے ساتھی اور دوست سے برا سلوک کرے۔
المُفْشِغُ ۔ بے فیض احسان جتانے والا۔
فَشْفَشَ ۔ رائے کا کمزور ہونا ۔ بہت زیادہ جھوٹ بولنا ۔ غیر کی چیز کو اپنی طرف منسوب کرنا ۔ صفت فَشْفَاشٌ ۔ فَشْفَشَ ببَولِهِ ۔ پیشاب کی چھینٹے دینا۔
الفَشْفَاشُ ۔ مِنَ النُوقِ ۔ وہ اونٹنی کہ جس کا دودھ نکالتے وقت دودھ کی دھاریں ادھر ادھر پڑیں۔
الفَشْفَاشَةُ ۔ وہ چیز جس میں صلابت (سختی) نہ ہو ۔ کہا جاتا ہے "تَخْرُجُ الزُبْدَةُ فَشْفَاشَةً" یعنی مکھن نرم نکلتا ہے۔
فَشِقَ (س)، فَشَقًا ۔ بہت حرص کرنا ۔ حرص کی ایسی زیادتی جس کی وجہ سے کبھی کسی چیز کو اٹھائے اور کبھی اس کو چھوڑ کر دوسری اٹھائے ۔ جس کا انجام بعض اوقات دونوں کا ہاتھ سے نکل جانا ہوتا ہے ۔ ۵ ۔ اچانک آجانا ۔ الظَبْيُ ۔ ہرن کے

سینگوں کے درمیان فاصلہ ہونا۔ صفت اَفْشَقُ۔ مؤنث۔ فَشْقَاءُ۔
فَشَقَ (ض) فَشْقًا۔ الشئَ۔ توڑنا۔
فَاشَقَهٗ۔ اچانک آجانا۔
تَفَشَّقَ۔ بشوب۔ کپڑے کو بدھی جیسا بنا کر پہننا۔
اَلْفَشْقُ۔ مص۔ دوڑنا۔ بھاگ جانا۔ نشاۃ۔
اَلْفَشَكُ۔ کارتوس۔ واحد۔ فَشَكَةٌ (یہ کلمہ دخیل ہے)
فَشِلَ (س) فَشَلًا۔ لڑائی اور شدت کے وقت بزدلی کرنا۔ دیر لگانا۔ باہر نہ نکلنا صفت فَشِيلٌ و فَشِلٌ و فَشِيلٌ۔ ج۔ فُشُلٌ و اَفْشَالٌ۔
فَشَلَ (ن ض) فَشْلًا۔ لِحْيَتَهٗ۔ ڈاڑھی کو پھٹکارنا۔
فَشَّلَتْ و تَفَشَّلَتْ و اُفْتَشَلَتْ۔ المرأةُ عورت کے لیے پالکی کا پردہ بنانا۔
تَفَشَّلَ۔ المَاءُ۔ پانی بہنا۔ تَفَشَّلَ الرجلُ مِنْهُمْ اِمْرَأَةً۔ نکاح کرنا۔
الفِشْلُ۔ ج۔ فُشُولٌ۔ و المِفْشَلُ ج۔ مَفَاشِلُ۔ پالکی کا پردہ۔ ہودج کا پردہ۔ ہودج کے اندر بچھانے کی چیز۔
المِفْشَلُ۔ وہ شخص جو غیر قوم میں شادی کرے تاکہ اولاد لاغر نہو۔
التَّفْشِيلُ۔ مص۔ تھن میں بقیہ دودھ۔ ج تَفَاشِيلُ۔
فَشَا يَفْشُو (ن) فَشْوًا و فُشُوًّا و فُشِيًّا۔ خَبَرُهٗ او فَضْلُهٗ او سِرُّهٗ۔ خبر یا فضیلت یا بھید کا پھیل جانا اور شہرت پانا۔ فَشَتِ المَاشِيَةُ۔ چراگاہ میں جانا۔ اُمُورُهُمْ۔ امور کا متفرق ہونا۔ اور کہا جاتا ہے "فَشَتْ عَلَيْهِ ضَيْعَتُهٗ": اس کی جائداد کا انتظام بکھر گیا۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ کس کو سنبھالے۔

اَفْشَى اِفْشَاءً۔ الشئَ۔ پھیلانا۔ شہرت دینا۔ سِرَّهٗ لِفُلَانٍ۔ بھید ظاہر کرنا۔ الرجلُ۔ بہت جانوروں والا ہونا۔
تَفَشَّى تَفَشِّيًا۔ المرضُ القومَ و بِهِمْ۔ قوم میں بیماری پھیلنا۔ تَفَشَّتِ القُرْحَةُ۔ زخم کا چوڑا ہونا۔
الفَشَاءُ۔ مویشیوں کی پیداوار اور زیادتی۔
الفَشَيَانُ۔ بے ہوشی۔
الفَشْوَةُ۔ عورت کی خوشبوؤں کے رکھنے کا ڈبہ۔ عطردان۔
الفَاشِي۔ فا۔ مؤنث فَاشِيَةٌ۔ ج۔ فَوَاشٍ (۔ والفَوَاشِي) پھیلے ہوئے مویشی۔
التَّفَشِّي۔ مص۔ بولتے وقت حرف کو منضم کرنا۔
فَصَّ (ض) فَصًّا و اِفْتَصَّ۔ كَذَا مِنْ كَذَا۔ جلا کرنا۔ اکھاڑنا۔
فَصَّ (ض) فَصِيصًا۔ الجرحُ۔ زخم سے خون پیپ کا بہنا۔ العرقُ۔ پسینہ ٹپکنا۔ الوَلَدُ۔ بچہ کا آہستہ آہستہ رونا۔ فَصَّ الجُنْدُبُ۔ ٹڈی کا آواز نکالنا۔
فَصَّصَ۔ الخَاتَمَ۔ انگوٹھی پر نگینہ لگانا۔ بِعَيْنِهٖ۔ گھورنا۔
اَفَصَّ۔ اِلَيْهِ شَيْئًا مِنْ حَقِّهٖ۔ کسی کو اپنے حق کا کچھ حصہ نکال کر دینا۔
اِنْفَصَّ۔ مِنْهُ۔ جدا ہونا۔
اِسْتَفَصَّ۔ مِنْهُ شَيْئًا۔ کسی سے کسی چیز کو علیحدہ کر دینا۔
الفَصُّ و الفِصُّ و الفُصُّ۔ وہ قیمتی پتھر جو انگوٹھی میں لگاتے ہیں۔ اس میں اگرچہ فاء میں تینوں حرکتیں فتحہ، کسرہ، ضمہ مستعمل ہیں، لیکن فتحہ اعلیٰ اور افضل ہے۔ الفَصُّ تینوں حرکتوں کے ساتھ۔ آنکھ کی سیاہی۔ لہسن کا جوا۔ اصلِ امر۔ حقیقۃ الامر۔ ہرد و ہڈیوں کے ملنے کی جگہ

فَصُّ الماءِ۔ بلبلہ۔ ج۔ فُصُوصٌ و فِصَاصٌ و اَفُصٌّ۔
الفَصَّاصُ۔ نگینہ لگانے والا۔
الفَصِيصُ۔ صاف چکنی گٹھلی گویا کہ روغن ملی ہوئی ہے۔
فَصَحَ (ف) فَصْحًا۔ الصُّبْحُ فلانًا۔ صبح ظاہر ہونا۔
فَصُحَ (ك) فَصَاحَةً۔ فصیح ہونا۔ خوش بیان ہونا۔ صفت فَصِيحٌ۔ الأَعْجَمِيُّ۔ عربی زبان میں گفتگو کرنا۔ اللَّبَنُ۔ دودھ سے جھاگ کا اتار لینا۔ صفت فَصْحٌ و فَصِيحٌ۔
فَصَّحَ۔ اللَّبَنُ۔ دودھ کا بے جھاگ ہونا۔
اَفْصَحَ۔ فصاحت سے بولنا۔ فصیح ہونا۔ مراد کو ظاہر کرنا۔ عَنْ كَذَا۔ خلاصہ کرنا۔ عَنِ الشئِ۔ ظاہر کرنا۔ بیان کرنا۔ مِنْ كَذَا۔ نکل جانا۔ رہائی پانا۔ الامرُ۔ واضح ہونا۔ اللبنُ۔ دودھ کا بے جھاگ ہونا۔ الصُّبْحُ۔ صبح کی روشنی پھیلنا۔ الفَرَسُ۔ گھوڑے کا صاف طور پر ہنہنانا۔ البَوْلُ۔ پیشاب صاف رنگ کا ہونا۔ النَّصَارٰى او اليَهُودُ۔ نصاریٰ یا یہود کا عید منانا۔ یا ان کی عید کا زمانہ آنا۔
تَفَصَّحَ۔ زبان آور ہونا۔ عمدہ خوش بیان ہونا (۔ و تَفَاصَحَ) بتکلف فصیح ہونا۔ یا فصیحوں کی مشابہت اختیار کرنا۔
الفَصَاحَةُ۔ مص۔ بیان۔ کلام کا تعقید سے خالی ہونا۔ اور یہ متکلم۔ کلام۔ کلمہ تینوں کی صفت میں واقع ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ فَصِيحٌ، كَلَامٌ فَصِيحٌ۔ كَلِمَةٌ فَصِيحَةٌ"۔
الفَصِيحُ۔ فصاحت والا۔ ج۔ فُصُحٌ و فُصَحَاءُ و فِصَاحٌ۔ مؤنث فَصِيحَةٌ۔ ج۔ فَصَائِحُ و فَصِيحَاتٌ۔

الفِصْحُ۔ عیسائیوں کی عید کا دن۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے سولی چڑھنے کی یادگار ہیں۔ فِصْحُ الیَهُودِ۔ یہودیوں کی عید کا دن مصر سے نکلنے کی یادگار ہیں۔ کہا جاتا ہے۔ "یومٌ فِصْحٌ" بے بادل کا دن۔

المُفْصِحُ۔ واضح۔ یومٌ مُفْصِحٌ۔ بے بادل کا دن۔

فَصَحَ (ف، فَصْحًا۔ عَنِ الاَمْرِ۔ کسی معاملہ میں جان بوجھ کر غفلت کرنا۔ العُودَ او المفصلَ۔ لکڑی یا جوڑ کو اکھیڑنا۔

فُصِحَ۔ فلانٌ۔ خرید و فروخت میں نقصان اٹھانا۔

الفَصِيحُ والفَصِيحَةُ والفاصِحَةُ۔ کمزور عقل، اس میں ۃ مبالغہ کے لیے ہے۔

فَصَدَ (ض، فَصْدًا او فِصَادًا۔ المَرِيضَ۔ رگ کھولنا۔ لَهٗ عَطَاءً۔ کسی کو جاگیر دینا۔ وافتَصَدَ۔ العِرْقَ۔ رگ کھولنا۔

فَصَّدَ۔ الشیءَ۔ تھوڑے سے پانی میں بھگونا۔

اَفْصَدَتِ۔ الشَّجَرَةُ۔ درخت کے کونپلیں نکلنا۔

تَفَصَّدَ۔ الدَّمُ۔ خون بہنا۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ يَتَفَصَّدُ عَرَقًا" پسینہ بہتے ہوئے آنا۔

اِنْفَصَدَتْ۔ الشَّجَرَةُ۔ درخت کے کونپل نکلنا۔

اِنْفَصَدَ۔ الدَّمُ۔ خون بہنا۔

الفَصْدَةُ والفَصِيدَةُ۔ کھجور خون کے ساتھ مخلوط کیا ہوا۔

الفَصِيدُ۔ بمعنی مفصود یعنی وہ شخص کہ جس کے فصد کی گئی ہو۔ وہ خون جس کو آنتوں میں بھر کر پھونکا اور بھونا گیا ہو۔

مِفْصَدٌ۔ نشتر۔ فصد کرنے کا آلہ۔

فَصَعَ (ف، فَصْعًا۔ التَّمْرَةَ۔ دو انگلیوں سے دبا کر کھجور کا چھلکا علیحدہ کرنا۔ عِمَامَتَهٗ عَنْ رَأْسِهٖ۔ سر سے عمامہ اتارنا۔ الشیءَ۔ کسی چیز کو انگلیوں سے دبانا تاکہ نرم ہو جائے اور اندرونی حصہ کھل جائے (۔ وفَصَّعَ) لَهٗ بِكَذَا۔ عطا کرنا۔ الشیءَ مِنْ كَذَا۔ ایک چیز کو دوسری سے نکالنا۔ الرُّطَبَةَ۔ تر کھجور کو دو انگلیوں سے دبانا کہ چھلکا علیحدہ ہو جائے۔

اِنْفَصَعَ۔ الشیءُ مِنْ كَذَا۔ نکلنا۔

اِفْتَصَعَ۔ حَقَّهٗ مِنْهُ۔ اپنا پورا حق زبردستی لینا۔

الفُصْعَانُ۔ ہمیشہ ننگے سر رہنے والا۔

الفُصْعُوعُ۔ چوہیا۔

فَصْفَصَ فَصْفَصَةً۔ الکلامَ۔ جلدی بولنا۔ الدَّابَّةَ۔ فِصفِصہ گھاس جانوروں کو کھلانا۔

تَفَصْفَصَ۔ القومُ عَنْ فُلَانٍ۔ جدا ہونا۔

الفِصْفِصَةُ۔ جانوروں کے کھانے کی ایک گھاس۔ یہ لفظ اسی وقت تک بولا جاتا ہے جب تک وہ گھاس ہری ہو۔ ج۔ فَصَافِصُ۔ عوام اس کو فِصَّةٌ بولتے ہیں۔

الفُصَافِصُ۔ پختہ ارادہ والا۔

فَصَلَ (ض، فَصْلًا۔ الشیءَ۔ قطع کرنا۔ جدا کرنا۔ ممتاز اور علیحدہ کرنا۔ مقرر، ثابت کرنا۔ اور اسی سے ہے فَصْلُ الخُصُومَاتِ یعنی جھگڑوں کو فیصلہ کر کے قطع کر دینا۔

فَصَلَ بَيْنَهُمَا۔ دو چیزوں کے درمیان رکاوٹ اور حائل ہونا۔ فَصَلَ الوَلَدَ عَنِ الرَّضَاعِ۔ بچہ کا دودھ چھڑانا۔

فَصَلَ (ن، فُصُولًا۔ الکرمُ۔ انگور کی بیل میں دانہ بیٹھنا۔ الرجلُ عَنِ البَلَدِ۔ شہر سے نکل جانا۔

فَصَّلَ۔ الکلامَ۔ وضاحت اور تفصیل کرنا۔ (یہ اَجْمَلَ کی ضد ہے)۔ الشیءَ۔ چند متغایر ٹکڑے کر دینا۔ یا ایک باب کو چند فصلوں پر منقسم کرنا۔ الثوبَ۔ کپڑے کو سینے کے لیے قطع کرنا۔ القَصَّابُ الشَّاةَ۔ بکری کاٹ کر علیحدہ علیحدہ ٹکڑے رکھنا۔ العِقْدَ۔ ہار کے دو ہم رنگ موتیوں یا پتھروں کے درمیان میں ایک دوسرے رنگ کا موتی یا پوتھ ڈالنا۔

فَاصَلَ۔ شَرِيكَهٗ۔ شرکت کے معاملہ سے علیحدگی اختیار کرنا۔

اَفْصَلَ۔ المَوْلُودُ۔ بچہ کا دودھ چھڑانے کا وقت آنا۔

اِنْفَصَلَ۔ جدا ہونا۔ (یہ اِتَّصَلَ کی ضد ہے)۔ عنہ۔ علیحدگی اختیار کرنا۔

تَفَصَّلَ۔ ہر ہر عضو کے ٹکڑے ہو جانا اور کٹنا۔

تَفَاصَلَتِ الاَشْيَاءُ۔ بعض کا بعض سے جدا ہونا۔

اِفْتَصَلَ۔ الوَلَدَ عَنِ الرَّضَاعِ۔ بچہ کا دودھ چھڑانا۔ النَّخْلَةَ عَنْ مَوْضِعِهَا۔ کھجور کے پودے کو اکھیڑ کر دوسری جگہ لگانا۔

اِسْتَفْصَلَ۔ تفصیل طلب کرنا۔

الفَصْلُ۔ مص۔ دو چیزوں کے درمیان کی روک۔ دو زمینوں کے درمیان کی حد۔ یعنی ڈول اور برہ۔ مِنَ الجَسَدِ۔ ہر دو ہڈیوں کے ملنے کی جگہ، جس کو جوڑ کہتے ہیں اور موضع الفصل کہنا خلاف اصل ہے۔ کہا جاتا ہے "لِلنَّسَبِ اُصُولٌ وَفُصُولٌ" یہاں فصول سے مراد فروع ہے۔ الفَصْلُ مِنَ الکِتَابِ۔ کتاب کا ایک مستقل ٹکڑا۔ الفَصْلُ۔

سال کے چار موسموں اور حصوں میں سے ایک حصہ۔ اور وہ چار حصے یہ ہیں موسم بہار۔ گرمی۔ خریف۔ سردی۔ ج فُصُولٌ۔ اَلْفَصْلُ۔ حق و باطل کے درمیان فیصلہ۔ قَوْلٌ فَصْلٌ۔ قول حق جس میں باطل کا شائبہ نہ ہو۔ یَوْمُ الفَصْلِ۔ قیامت کا دن، جس میں جنتی اور دوزخی ہونے کا فیصلہ ہوگا۔ اور فَصْلُ الخِطَابِ سے مراد وہ خطاب ہے جو حق و باطل کے درمیان فیصلہ کرنے والا ہو۔ نیز فصل الخطاب، خطیب کے قول اما بعدُ کو بھی کہتے ہیں۔

الفَصْلَةُ۔ فصل کا اسم مرۃ۔ کھجور کا پودہ جو ایک جگہ سے دوسری جگہ پر لگایا گیا ہو۔

الفَصِيلُ۔ شہر پناہ کے سامنے چھوٹی دیوار۔ اونٹنی یا گائے کا بچہ جو ماں سے علیحدہ کیا گیا ہو۔ ج۔ فِصَالٌ و فُصْلَانٌ و فِصْلَانٌ۔

الفَصِيلَةُ۔ فَصِيلٌ کا مؤنث۔ ران کے گوشت کا پارچہ یا کسی اور حصہ بدن کا ٹکڑا۔ قبیلہ اور خاندان کے وہ قریبی رشتہ دار جن کو کنبہ اور گھرانہ کے لوگ کہا جاتا ہے۔ ج۔ فَصَائِلُ۔ کہا جاتا ہے "جَاءُوا بِفَصِيلَتِهِمْ" یعنی وہ سب آئے۔

الفَصَّالُ۔ انعام حاصل کرنے کے لیے لوگوں کی تعریفیں کرنے والا۔ سَيْفٌ فَصَّالٌ تلوار قاطع۔

الفِصَالُ۔ دودھ چھڑانا۔

الفَاصِلُ۔ فا۔ حُكْمٌ فَاصِلٌ۔ نافذ ہونے والا حکم۔

الفَاصِلَةُ۔ فَاصِلٌ کا مؤنث۔ ہار کے دو مہروں کے درمیان ایک دوسرے رنگ کا مہرہ۔ الفَاصِلَةُ الصُّغْرٰی۔ فی علم العروض۔ علم عروض کی اصطلاح میں اس صورت کو کہتے ہیں کہ کسی کلمہ میں تین حرف متحرک کے بعد چوتھا حرف ساکن ہو۔ جیسے ضَرَبَتْ۔ اور الفَاصِلَةُ الکُبْرٰی یہ ہے کہ چار حرف متحرک ہوں۔ اور پانچواں ساکن جیسے ضَرَبَكُمْ اور سجع میں فاصلہ کا درجہ وہی ہے جو شعر میں قافیہ کا ہے۔ ج۔ فَوَاصِلُ۔

الفَيْصَلُ۔ حاکم۔ قاضی۔ وہ حکم اور فیصلہ جو حق و باطل میں امتیاز کر دے۔ جو چیز چند امور میں فیصلہ کر دے۔ تلوار قاطع۔ ج فَيَاصِلُ۔ فَيْصَلٌ۔ عراق کے بادشاہوں کا لقب ہے۔ حُكْمٌ فَيْصَلٌ۔ نافذ شدہ حکم۔ حُكُومَةٌ فَيْصَلٌ۔ نافذ ہونے والی حکومت۔ ضَرْبَةٌ فَيْصَلٌ۔ وہ مار جو دو ہمسروں میں فیصلہ کن ہو۔

الفَيْصَلِيُّ۔ حاکم۔ جج۔

المَفْصَلُ۔ بدن کے اعضاء کا جوڑ۔ ج۔ مَفَاصِلُ۔

المَفَاصِلُ۔ ایک دوسرے سے ملے ہوئے پتھر۔ دو پہاڑوں کے درمیان کی ریگستانی یا پتھریلی زمین جس کا پانی نہایت ہلکا اور صاف ہوتا ہے۔ دَاءُ المَفَاصِلِ۔ وہ بیماری کہ جس میں بدن کے جوڑوں میں اور ان کے اطراف میں درد ہوتا ہے۔

المِفْصَلُ۔ زبان۔

المِفْصَالُ۔ جس کی عادت فیصلہ کی ہو۔

المُفَصَّلَةُ۔ بڑھیوں کی اصطلاح میں اس قبضہ کو کہتے ہیں کہ جو کواڑوں میں اور دروں میں کسے جاتے ہیں۔ اور ان کے ذریعہ کواڑ دروازہ کی بازو سے علیحدہ رہتا ہے۔

فَصَمَ (ض) فَصْمًا۔ الدُّمْلُجَ وَنَحْوَهُ۔ بازو بند وغیرہ کو بغیر جدا کیے ہوئے توڑنا ۔ الشَّيءَ۔ کاٹنا۔

فَصَمَ۔ البَيْتُ۔ مکان کا گرنا۔

اَفْصَمَ۔ مِنْهُ المَطَرُ او الحُمّٰی۔ بارش یا بخار کا منقطع ہونا۔

تَفَصَّمَ و اِنْفَصَمَ۔ منقطع ہونا۔ بغیر جدائی کے ٹوٹنا۔ پھٹنا۔

الفَصِيمُ و الاَفْصَمُ و المُنْفَصِمُ۔ ٹوٹا ہوا۔ کٹا ہوا۔ پھٹا ہوا۔

فَصٰی يَفْصِی فَصْيًا۔ الشَّيءَ مِنَ الشَّيءِ وعَنْهُ۔ جدا ہونا۔ زائل کرنا۔

فَصّٰی تَفْصِيَةً۔ اللَّحْمَ مِنَ العَظْمِ او عَنِ العَظْمِ۔ گوشت کو ہڈی سے علیحدہ کرنا۔ جدا کرنا۔ چھڑانا۔

فَاصَاهُ مُفَاصَاةً۔ جدا ہونا۔

اَفْصٰی اِفْصَاءً۔ خیر یا شر سے نکل جانا۔ عَنَّا المَطَرُ۔ بارش کا منقطع ہونا۔ الصَّائِدُ۔ شکاری کے جال میں شکار کا نہ پھنسنا۔

تَفَصّٰی تَفَصِّيًا و انْفَصٰی اِنْفِصَاءً۔ مِنْ او عَنِ الشِّدَّةِ او غَيْرِهَا۔ رہائی پانا۔ کہا جاتا ہے۔ تَفَصّٰی مِنَ الدُّيُونِ قرض سے نجات پائی۔ تَفَصّٰی الرَّجُلُ مِنَ الرَّجُلِ اَوْ عَنْهُ۔ جدا ہونا۔ الشَّيءَ۔ پورا لینا۔

الفَصٰی۔ خشک انگور کا دانہ۔ واحد فَصَاةٌ۔

الفُصَيَّةُ و الفَصِيَّةُ۔ خیر سے محرومی شر سے رہائی۔ مَا بَيْنَ الحَرِّ و البَرْدِ۔ موسم کا اعتدال۔ کہا جاتا ہے "يَوْمٌ فُصَيَّةٌ ولَيْلَةٌ فُصَيَّةٌ و يَوْمٌ مُفَصٍّ ولَيْلَةٌ فَصِيَّةٌ و فُصَيَّةٌ ولَيْلَةٌ فُصَيَّةٌ" معتدل دن رات۔ نہ گرم ہو نہ سرد۔

فَصَّ (ن) فَصًّا۔ الشَّيءَ۔ توڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ فَصَّ خَتْمَ الكِتَابِ و الخَتْمَ عَنِ الكِتَابِ۔ مہر توڑنا۔ اللُّؤْلُؤَةَ۔ موتی پرونا۔ القَوْمَ۔ قوم کو متفرق کرنا۔ جیسے کہتے ہیں "فَعَق"

. اللہ جمعَهم ۔ اللہ تعالیٰ ان کی
جمعیت کو متفرق کر دے۔ وَفَضَضْتُ
حَلْقَۃَ الْقَوْمِ ۔ میں نے قوم کے حلقہ کو
توڑ دیا۔ فَضَّ الدُّمُوْعَ ۔ آنسو بہانا۔
۔ الشَّیْءَ عَلَی الْقَوْمِ ۔ تقسیم کرنا ۔
۔ مَا بَیْنَهُمَا ۔ کاٹ دینا ۔ اللّٰہُ فَاہُ ۔
دانتوں کا گرا دینا۔ اور اسی سے ہے
"لَا فُضَّ فُوْکَ" ۔ اس شخص کے لیے
جو بہترین گفتگو کرے دعا ہے کہ تمہارے
دانت نہ گرائے جائیں۔

فَضَّضَ ۔ الشَّیْءَ ۔ کسی چیز پر چاندی کا ملمع کرنا
چاندی کی جڑائی کرنا۔

اَفَضَّ ۔ العَطَاءَ ۔ بہت دینا۔

اِنْفَضَّ ۔ ٹوٹنا۔ اِنْفَضَّتِ الدُّمُوْعُ ۔ آنسو
بہنا۔ وتَفَضَّضَ ۔ متفرق ہونا۔

اِفْتَضَّ ۔ الماءَ ۔ پانی آہستہ آہستہ گرانا۔

الفَضُّ ۔ مص ۔ بکھرے ہوئے لوگ۔ کہا جاتا
ہے "فِی الْمَدِیْنَۃِ فَضٌّ" یعنی شہر
میں متفرق لوگ ہیں۔ "وتَمْرٌ فَضٌّ"
متفرق کھجوریں۔

الفُضَاضُ والفَضِیْضُ والفُضَاضَۃُ
ریزے، ٹکڑے۔ کہا جاتا ہے "طَارُوْا
فُضَاضًا" یعنی متفرق ہو کر اڑ گئے۔

الفَضِیْضُ والفَضَضُ ۔ وہ پانی جو نہاتے
وقت ادھر ادھر بکھر جائے۔ ہر متفرق و
منتشر چیز۔ کہا جاتا ہے "خَرَجَ
فَضَضٌ مِنَ النَّاسِ" یعنی متفرق فرقے
نکلے۔ الفَضِیْضُ ۔ ٹوٹا ہوا۔ خوشگوار
پانی یا بہتا ہوا پانی۔

الفِضَّۃُ ۔ چاندی ( ۔ والفَضَّۃُ ۔ وہ زمین
جہاں پتھر ایک دوسرے کے اوپر
بکھرے ہوئے ہوں۔

الفَاضَّۃُ ۔ فَاضٌّ کا مؤنث۔ مصیبت۔ ج
فَوَاضٌّ۔

المِفْضَاضُ و المِفَضُّ و المِفَضَّۃُ ۔ بینگا
مونگری ۔

الفَضْفَضَۃُ ۔ کشادگی ۔

الفَضْفَاضُ ۔ کشادہ ۔

تَفَضَّجَ ۔ الرَّجُلُ عَرَقًا وبِالعَرَقِ ۔
بال کی جڑوں میں پسینہ آنا اور تر ہونا
۔ وسیع ہونا ۔ جَسَدُہٗ بِالشَّحْمِ ۔
جسم کا موٹاپے سے پھٹ جانا۔

اِنْفَضَجَ ۔ الرَّجُلُ عَرَقًا وبِالعَرَقِ ۔
بمعنی تَفَضَّجَ ۔ اِنْفَضَجَ الاَمْرُ ۔
ڈھیلا اور کمزور ہونا۔ اِنْفَضَجَ البَدَنُ
بدن کا بہت موٹا ہونا ۔ القَرْحَۃُ ۔
زخم کا کشادہ ہونا۔ الاُفُقُ ۔ ظاہر
ہونا۔

الفَضِیْجُ ۔ پسینہ۔

فَضَحَہٗ (ف) فَضْحًا ۔ برائیاں ظاہر کرنا ۔
رسوا کرنا۔ فَضَحَ المعمّٰی ۔ معمہ حل
کرنا۔ القَمَرُ النُّجُوْمَ ۔ چاند کا ستاروں
پر غالب آنا۔ الصُّبْحُ ۔ صبح طلوع
ہونا۔ الصُّبْحُ فلانًا ۔ روشنی کا
غالب ہونا۔

فَضِحَ (س) فَضَحًا ۔ تھوڑا سفید ہونا۔ صفت
اَفْضَحُ ۔ مؤنث فَضْحَاءُ ۔ ج ۔ فُضْحٌ ۔

فَضَّحَ و اَفْضَحَ ۔ الصُّبْحُ ۔ صبح طلوع
ہونا۔ النَّخْلُ ۔ درخت خرما کا سرخ یا
زرد پھل والا ہونا ۔

فَاضَحَہٗ و تَفَاضَحَا ۔ ایک دوسرے کو
رسوا کرنا ۔ ایک دوسرے کی برائیوں کو
ظاہر کرنا۔

اِفْتَضَحَ ۔ الاَمْرُ ۔ مشہور ہونا ۔ الرَّجُلُ ۔
رسوا ہونا۔ برائیاں ظاہر ہونا۔

الفَاضِحُ ۔ فا ۔ صبح

الفَضَّاحُ ۔ صیغہ مبالغہ۔

الفُضُوْحُ والفَضَاحَۃُ والفُضُوْحَۃُ ۔
والفُضَاحُ ۔ رسوائی ۔ برائیوں کا
ظاہر ہونا ۔

الفَضُوْحُ ۔ رسوا کرنے والا ۔ رسوا شدہ ۔

الفَضِیْحُ ۔ مال یا مویشی میں بدانتظامی ۔

الفَضِیْحَۃُ ۔ فَضِیْحٌ کا مؤنث ۔ عیب ۔
رسوائی ۔ ج ۔ فَضَائِحُ ۔

المَفْضَحَۃُ ۔ سبب رسوائی ۔ ج ۔ مَفَاضِحُ ۔

فَضَخَ (ف) فَضْخًا ۔ الشَّیْءَ ۔ کھوکھلی چیز کو
توڑنا ۔ الرَّأْسَ ۔ سر کچلنا ۔ العَیْنَ ۔
آنکھ پھوڑنا ۔

اَفْضَخَ ۔ العُنْقُوْدُ ۔ انگور کے گچھے کا
نچوڑے جانے کے قابل ہونا۔

اِنْفَضَخَ ۔ ٹوٹنا ۔ کشادہ ہونا ۔ اِنْفَضَخَتِ
القَرْحَۃُ ۔ زخم کا کشادہ ہونا ۔ اِنْفَضَخَ
زَیْدٌ ۔ بہت رونا ۔ الدَّلْوُ ۔ ڈول کا
چھلکنا ۔

اِفْتَضَخَ ۔ البُسْرَ ۔ کچی کھجور کی نبیذ بنانا ۔

فَضْخُ ۔ الماءِ ۔ پانی کی چھلک ۔

الفَضُوْخُ ۔ وہ شراب جو پینے والے کو مست
بنا دے ۔

الفَضِیْخُ ۔ شیرۂ انگور ۔ کھجور کی شراب ۔ بہت
پانی ملا ہوا دودھ ۔

فَضْفَضَ فَضْفَضَۃً ۔ الثَّوْبُ والعَیْشُ
کشادہ ہونا ۔ ۂ ۔ کشادہ کرنا ۔

الفَضْفَاضُ ۔ کشادہ کپڑا ۔ خوش عیش ۔ فیاض
اَرْضٌ فَضْفَاضٌ ۔ وہ زمین جس میں
بارش کا پانی بہت جمع ہو ۔ درع
فَضْفَاضَۃٌ و فُضَافِضَۃٌ ۔ کشادہ
سَحَابَۃٌ فَضْفَاضَۃٌ و فُضَافِضَۃٌ
بہت پانی والی بدلی ۔ جَارِیَۃٌ فَضْفَاضَۃٌ
پر گوشت اور لمبے جسم والی لڑکی ۔

فَضَلَ (ن) و فَضِلَ (س) فَضْلًا ۔ باقی
رہنا ۔ زائد ہونا ۔ فَضَلَ فَضْلَہٗ ۔
فضل میں غالب ہونا ۔ کہا جاتا ہے "فَضَلَ
فُلَانٌ عَلٰی غَیْرِہٖ" ۔ جبکہ کوئی شخص فضل
میں دوسرے پر غالب ہو جائے ۔

فَضِلَ (س) و فَضُلَ (ن) فَضْلًا ۔ صاحبِ

فضل ہونا۔ صاحبِ فضیلت ہونا۔
**فَضَّلَہٗ۔ عَلٰی غَیْرِہٖ۔** کسی پر فضل کا حکم لگانا۔ ترجیح دینا۔
**فَاضَلَہٗ فِضَالًا و مُفَاضَلَۃً۔** فضل میں فخر کرنا۔ **فَاضَلَ بَیْنَ الشَّیْئَیْنِ۔** دو چیزوں کے درمیان فضل کا مقابلہ کرنا۔
**اَفْضَلَ۔ عَلَیْہِ۔** بڑھنا۔ بھلائی کرنا۔ مہربانی کرنا۔ **عَلَیْہِ فِی الْحَسَبِ۔** حسب میں بڑھ جانا۔ **اَفْضَلَ عَلَیْہِ۔** زیادہ ہونا۔ کہا جاتا ہے "رَاَیْتُ صَفَّھُمْ فَلَا اَفْضَلَ عَلٰی صَفِّنَا" میں نے ان کی صف کو دیکھا کہ ہماری صف سے بڑھ گئی ہے۔
**اَفْضَلَ وَ اسْتَفْضَلَ۔ مِنَ الشَّیْءِ۔** بقیہ چھوڑ دینا۔
**تَفَضَّلَ۔ عَلَیْہِ۔** مہربانی کرنا۔ فضل کا دعویٰ کرنا۔ **الرجلُ۔** شب خوابی کا لباس پہننا۔ یا کام کاج کے لیے لباس پہننا۔
**تَفَاضَلَ۔ الرِّجَالُ۔** ایک کا دوسرے پر فضل کا دعویٰ کرنا۔
**الفَضْلُ۔** احسان۔ زیادتی۔ بقیہ۔ کہا جاتا ہے "فلانٌ لا یملك درهمًا فضلًا عن دینارٍ" فلاں آدمی درہم کا مالک نہیں۔ چہ جائیکہ دینار کا مالک ہو۔ گویا کہ یوں کہا گیا لایملك درهمًا فكيف يملك دينارًا۔ یعنی درہم کا مالک نہیں تو دینار کا کیسے ہو سکتا ہے اور کہا جاتا ہے "فِی یَدِہٖ فَضْلُ الزِّمَامِ" اس کے ہاتھ میں لگام کا کنارہ ہے۔ ج۔ فُضُوْلٌ۔
**الفُضُوْلُ۔** حاجت سے زائد مال۔ **فُضُوْلُ البَدَنِ۔** جو طبعی طور پر بدن کے منافذ سے نکلے۔ جیسے پسینہ۔ تھوک وغیرہ۔
**الفَضْلَۃُ۔** فضل کا اسم مرۃ۔ بقیہ شراب۔ ج۔ فَضَلَاتٌ و فِضَالٌ۔ (۔ والفِضْلُ والفِضَالُ) وہ کپڑا جو نیند کے وقت یا کام کرتے وقت پہنا جائے یا جس کو گھر میں استعمال کیا جائے۔ کہا جاتا ہے۔ **رَجُلٌ فُضُلٌ۔** کام کاج کے کپڑے پہنے والا مرد۔ اور اسی طرح **اِمْرَأَۃٌ فُضُلٌ۔** کام کاج کے کپڑے پہننے والی عورت۔
**الفُضَالَۃُ۔** بقیہ شے۔ ج۔ فُضَالَاتٌ۔
**الفَضَّالُ۔** صیغہ مبالغہ۔ بہت فضل والا۔
**الفَضِیْلَۃُ۔** خوبی۔ زیادتی۔ فضل میں بلند مرتبہ۔ ج۔ فَضَائِلُ۔
**الفَاضِلُ۔** فا۔ صاحب فضل۔ صاحب فضیلت ج تصحیح۔ فَاضِلُوْنَ۔ ج تکسیر۔ فُضَلَاءُ۔ مؤنث فَاضِلَۃٌ۔ ج۔ فَاضِلَاتٌ و فَوَاضِلُ۔
**الفَاضِلَۃُ۔** فضل میں بلند مرتبہ۔ ہبہ۔ نعمت۔ **فَوَاضِلُ۔ المَالِ۔** مال کے منافع۔
**الفَضُوْلُ۔** صیغہ مبالغہ۔ بہت فضل کرنے والا۔
**الفُضُوْلُ۔** مال غنیمت میں سے تقسیم کے بعد جو بچ رہے۔
**الفُضُوْلِیُّ۔** بے فائدہ چیزوں میں مشغول ہونے والا۔ دو شخصوں کے معاملہ میں خود بخود دخل دینے والا۔
**الفَضِیْلُ۔** صاحب فضیلت۔ صاحب فضل ج۔ فُضَلَاءُ۔
**الاَفْضَلُ۔** فضل میں بڑھا ہوا۔ ج تصحیح اَفْضَلُوْنَ۔ ج تکسیر۔ اَفَاضِلُ۔ مؤنث فُضْلٰی۔ ج۔ فُضْلَیَاتٌ و فُضَلٌ۔
**المِفْضَلُ والمُفَضَّلُ۔** بہت فضل والا۔
**مُفَضَّلٌ۔** وہ شخص جس کے متعلق فضل کا حکم لگایا گیا ہو۔
**المِفْضَلُ و المِفْضَلَۃُ۔** وہ کپڑا جو کام کرتے وقت یا سوتے وقت پہنا جائے۔ یا گھر میں پہننے کا کپڑا۔ ج۔ مَفَاضِلُ۔
**المِفْضَالُ۔** بہت فضل والا۔ مؤنث۔ مِفْضَالَۃٌ۔
**فَضَا (ن)، یَفْضُوْا فُضُوًّا و فَضَاءً۔ المکانُ۔** جگہ کشادہ ہونا۔ خالی ہونا۔ صفت (فَاضٍ)۔ (۔ فَضْوًا) **الشَّجَرُ بالمکانِ۔** درخت بہت ہونا۔
**اَفْضٰی اِفْضَاءً۔ المکانُ۔** جگہ وسیع ہونا۔ **۔ المکانَ۔** جگہ وسیع کرنا۔ **اِلَیْہِ بِسِرِّہٖ۔** بھید کو ظاہر کر دینا۔ **بہٖ اِلٰی کَذَا۔** پہنچانا۔ **بفلانٍ۔** کشادہ میدان کی طرف لے جانا۔ **الرجلُ۔** محتاج ہونا۔
**الفَاضِی۔** فا۔ کشادہ۔ کہا جاتا ہے "مَقَامٌ فَاضٍ" کشادہ مقام کھلی ہوا۔ خالی۔
**الفَضَاءُ۔** وسیع زمین۔ میدان۔ ج۔ اَفْضِیَۃٌ۔ کہا جاتا ہے "مَکَانٌ فَضَاءٌ" کشادہ مکان۔
**الفِضَاءُ۔** زمین پر جاری پانی۔ بسا اوقات پاخانہ کے لیے کنایہ کرتے ہیں۔
**الفَضَا۔** خشک انگور کا دانہ۔ **سَہْمٌ فَضًا۔** اکیلا تیر۔ **طَعَامٌ فَضًا۔** ملا جلا کھانا۔ کہا جاتا ہے "اِنَّ اَمْرَھُمْ فَضًا عَلَیْھِمْ" یعنی ان کا کوئی امیر نہیں۔
**فَطَأَ (ف) فَطْأً۔** توڑنا۔ **بہٖ الارضَ۔** زمین پر پٹک دینا۔ **بہٖ عَنْ رَأْیِہٖ۔** رائے سے ہٹا دینا۔ **القومَ۔** ایسی چیز لانا جو قوم کو پسند نہ ہو۔
**فَطِئَ (س)، فَطَأً۔** دھنسی ہوئی پیٹھ اور ابھرے ہوئے سینہ والا ہونا۔ صفت اَفْطَأُ۔ مؤنث فَطْآءُ۔ ج۔ فُطْءٌ۔
**فَاطَأَ مُفَاطَأَۃً۔ بہٖ الارضَ۔** زمین پر پٹک دینا۔
**اَفْطَأَ اِفْطَاءً۔** فراخ حال ہونا۔ بد خلق ہونا **۔ فلانًا۔** کھلانا۔
**تَفَاطَأَ۔** سینہ ابھارنا اور پیٹھ دھنسانا۔

عَنۡهُ۔ پیچھے ہٹنا۔ عَنِ القَومِ۔ شکست کھانا اور حملہ آور ہونے کے بعد لوٹنا۔

اَلفُطَاۃُ۔ سینہ کا ابھرنا اور پیٹھ کا دھنسنا۔

فَطَحَ (ف) فَطۡحًا وفَطَّحَ۔ الشیءَ۔ چوڑا کرنا۔ العُودَ۔ لکڑی کو چھیلنا، اور چوڑا کرنا۔ ہٗ بالعَصَاءِ۔ لاٹھی سے مارنا۔

فَطِحَ (س) فَطَحًا۔ رَاسُہٗ اَوۡ اَنفُہٗ۔ سر یا ناک کا چوڑا ہونا۔ صفت اَفۡطَحُ۔

رَاسٌ مُفَطَّحٌ۔ چوڑا سر۔

اِلفِطَحۡلُ۔ بڑا اسیلاب۔ جَمَلٌ فِطَحۡلٌ۔ موٹا اونٹ۔ ج۔ فَطَاحِلُ۔ فَطَاحِلُ العُلَمَاءِ۔ بڑے علماء۔ زَمَنُ الفِطَحۡلِ بہت پرانا زمانہ۔ اور لوگوں نے کہا ہے۔ وہ زمانہ کہ جس میں آدمی پیدا نہ ہوئے تھے۔

فَطَرَ (ض ن) فَطۡرًا۔ الشیءَ۔ پھاڑنا۔ الاَمرَ۔ پیدا کرنا، شروع کرنا۔ العَجِینَ خمیر ہونے سے پہلے روٹی پکانا۔ نَابُ البَعِیرِ۔ اونٹ کے دانت ظاہر ہونا۔ الرجلُ الشاۃَ۔ انگلیوں کے اطراف سے بکری کو دوہنا۔

فَطَرَ فَطۡرًا وفِطۡرًا وفُطُورًا۔ الصائمُ۔ روزہ دار کا افطار کرنا۔

اَفۡطَرَ الصائمُ۔ کھانا اور پینا۔ افطار کا وقت قریب ہونا۔ صفت مُفۡطِرٌ۔ ج مَفَاطِیرُ۔ کہا جاتا ہے۔ "قومٌ مَفَاطِیرُ"۔

اَفۡطَرَ وفَطَّرَ۔ روزہ افطار کرانا۔ ناشتہ دینا فَطَّرَ الشیءَ۔ پھاڑنا۔

تَفَطَّرَ وانفَطَرَ۔ پھٹنا۔ تَفَطَّرَتۡ و انفَطَرَتۡ۔ الاَرضُ بالنَّبَاتِ۔ زمین کا پھٹنا۔ اور نباتات کا نکلنا۔ اِنفَطَرَ القَضِیبُ۔ شاخ کے پتوں کا نکلنا شروع ہونا۔

اِفۡتَطَرَ الاَمرَ۔ ایجاد کرنا۔

الفَطۡرُ۔ پھٹن۔ ج۔ فُطُورٌ۔

الفُطۡرُ۔ انگور جبکہ اس کا سرا ظاہر ہو۔

الفِطۡرُ وعِیدُ الفِطۡرِ۔ ماہ رمضان المبارک کے بعد عید۔

الفُطۡرُ۔ نباتات جو زمین سے اُگے۔ سانپ کی چھتری کی ایک قسم۔ واحد فُطۡرَۃٌ۔

الفِطۡرَۃُ۔ وہ صفت کہ ہر موجود اپنی ابتدائے پیدائش میں اس کے ساتھ متصف ہو طبعی حالت، دین، سنت، طریقہ پیدائش۔ ج۔ فِطَرٌ۔

الفَطُورُ والفَطُورِیُّ۔ افطاری، ناشتہ۔

الفَطِیرُ۔ ہر وہ چیز جو وقت سے پہلے جلدی میں کی جائے۔ کہا جاتا ہے "ھٰذَا رَایٌ فَطِیرٌ"۔ یعنی بدیہی رائے جو بغیر سوچے دل میں آئے۔ عَجِینٌ فَطِیرٌ۔ بے خمیر کا گندھا ہوا آٹا۔ خُبۡزٌ فَطِیرٌ۔ تازہ روٹی۔ الفَطِیرُ۔ تازہ دودھ۔ عِیدُ الفَطِیرِ۔ یہودیوں کی ایک عید۔

سَیۡفٌ فُطَارٌ۔ کند تلوار۔

الفِطَارِیُّ۔ بے نفع مرد۔

الاُفۡطُورُ۔ ناک اور چہرہ میں پھٹن۔ ج۔ اَفَاطِیرُ۔

الفَاطِرُ۔ جس کے دانت نکل آئے ہوں۔

فَطِسَ (س) فَطَسًا۔ چپٹی ناک والا ہونا۔ صفت اَفۡطَسُ۔ اور چپٹی ناک کو بھی اَفۡطَسُ کہتے ہیں۔ مؤنث فَطۡسَاءُ۔ ج۔ فُطۡسٌ۔

فَطَسَ (ض) فُطُوسًا۔ مرنا۔ صفت فَاطِسٌ (ر۔ فَطۡسًا) الحَدِیدَ۔ لوہے کو چوڑا کرنا۔ ہٗ بالکلمۃِ۔ روبرو کہنا۔

الفِطۡسُ۔ مص۔ حَبُّ الآسِ۔ واحد فِطۡسَۃٌ۔

الفَطۡسَۃُ۔ مہرہ جس کا تعویذ بنایا جائے۔

الفَطۡسَۃُ۔ ناک کا چپٹا پن۔

الفِطِّیسُ۔ بڑا ہتھوڑا۔ ج۔ فَطَاطِیسُ۔

الفِنۡطِیسَۃُ۔ سور کی تھوتھنی۔ انسان کا ہونٹ۔ ہر درندہ کا ہونٹ۔

فَطَمَ (ض) فَطۡمًا۔ الحَبۡلَ۔ رسی کاٹنا۔ فَطَمَ الوَلَدَ۔ بچہ کا دودھ چھڑانا۔ فَطَمَہٗ عَنِ العَادَۃِ۔ روکنا۔ منع کرنا۔ چھڑانا۔ کہا جاتا ہے "لَاَفۡطِمَنَّکَ عَمَّا اَنۡتَ عَلَیۡہِ"۔ یعنی میں تمہارے لالچ کو منقطع کر دوں گا۔

اَفۡطَمَ۔ الرَّضِیعُ۔ دودھ پیتے بچہ کا دودھ چھڑانے کے وقت پر پہنچنا۔ بچہ کا دودھ چھڑانے کے قریب ہونا۔

اِنۡفَطَمَ۔ دودھ چھٹنا۔ عنہٗ۔ رکنا۔ باز رہنا۔

تَفَاطَمَ۔ القومُ۔ ایسے جانوروں کے بچوں والا ہونا جو دودھ چھڑانے کے بعد اپنی ماں سے لپٹے رہیں۔

الفِطَامُ۔ دودھ چھڑانا۔ دودھ چھڑانے کا زمانہ۔

الفَطِیمُ۔ دودھ چھڑایا ہوا۔ ج۔ فُطُمٌ۔

نَاقَۃٌ فَاطِمٌ وفَاطِمَۃٌ۔ وہ اونٹنی جس کا بچہ دودھ سے چھڑا دیا گیا ہو۔ فَاطِمَۃُ الزَّھۡرَاءُ رض۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی کا اسم شریف۔

الفُطَیۡمَۃُ۔ وہ بکری جس کا بچہ دودھ سے چھڑا دیا گیا ہو۔

فَطَنَ (ن)، وفَطُنَ (ك)، و فَطِنَ (س)، فَطۡنًا وفِطۡنًا وفُطُنًا وفَطَنًا و فُطُنًا وفِطۡنَۃً وفَطَانَۃً وفِطَانَۃً وفُطُونَۃً وفَطَانِیَۃً وفَطَانِیَۃً۔ لِلاَمۡرِ وبِہٖ والیہِ۔ ادراک کرنا۔ سمجھنا۔ ماہر ہونا۔

فَطَّنَہٗ۔ بالاَمرِ ولَہٗ والیہِ۔ سمجھانا۔ فَطَّن

التلمیذَ۔ شاگرد کو سمجھ دار بنانا۔

فَاطَنَہٗ مُفَاطَنَۃً۔ بالکلام۔ سمجھانے کے لیے کلام کو لوٹانا۔

تَفَطَّنَ۔ لِلکَلَامِ۔ سمجھنا۔ کہا جاتا ہے۔ "تَفَطَّنْ لِمَا اَقُوْلُ لَکَ" یعنی جو کچھ میں تم سے کہہ رہا ہوں اس کو سمجھو۔

الفِطْنَۃُ۔ مہارت۔ سمجھ۔ ج۔ فِطَنٌ۔

الفَاطِنُ و الفَطِنُ و الفَطِیْنُ و الفَطُوْنُ و الفَطُنُ و الفَطِنُ۔ زیرک، سمجھ دار۔ ج۔ فُطُنٌ و فُطْنٌ۔

الفَطُوْنَۃُ۔ زیرک، سمجھ دار۔ ہوشیار۔

فَطَا (ن)، یَفْطُوْا فَطْوًا۔ الدَّابَّۃَ۔ جانور کو تیز ہانکنا۔

فَظَّ (س)، فَظَاظَۃً و فِظَاظًا و فَظَظًا۔ سخت کلام اور بدخلق ہونا۔

فَظَّ (ن)، فَظًّا و اِفْتَظَّ۔ جنگلوں میں اوجھ کا پانی نچوڑنا۔ اور پینا۔ اور یہ اس طریقہ پر ہوتا ہے کہ اونٹوں کو سیراب کر لیتے ہیں۔ اور پھر ان کے منہ کو باندھ دیتے ہیں تاکہ جگالی نہ کرنے پائیں اور پھر جب پیاس لگتی ہے تو اونٹ کا پیٹ چاک کر کے اوجھ کو نچوڑتے ہیں اور پیتے ہیں۔

الفِظُّ۔ مص۔ بہت بدخلق اور سخت کلام۔ ج۔ اَفْظَاظٌ۔ اوجھ کا پانی جو جنگلوں میں اونٹ کی اوجھ سے نچوڑ کر پیا جاتا ہے۔ ج۔ فِظَاظٌ و فُظُوْظٌ۔

الفَظُّ۔ بری شکل و صورت کا ایک آبی درندہ اور اس کے نر کے اوپر کے جبڑے میں دو لمبے لمبے دانت ہوتے ہیں۔

الفَظَاظَۃُ۔ تکرار۔

فَظُعَ (ک)، فَظَاعَۃً۔ الامرُ۔ قباحت بڑھ جانا۔ قباحت میں حد سے گذر جانا۔ صفت فَظِعٌ و فَظِیْعٌ۔

فَظِعَ (س)، فَظَعًا۔ الاِنَاءُ۔ برتن کا بھر جانا۔ فلانٌ بالامرِ و مِنَ الامرِ۔ کام کو بڑا سمجھنا اور اس کے انجام دینے کے لیے اعتماد نہ کرنا۔

اَفْظَعَ الامرُ۔ قباحت بڑھنا۔ اَفْظَعَہٗ۔ امر قبیح میں ڈالنا۔ اَفْظَعَ الامرَ۔ قبیح پانا۔ اُفْظِعَ۔ اَمْرٌ قَبِیْحٌ۔ مصیبت کا نازل ہونا۔

فَظَّعَ۔ الامرَ۔ قبیح بنانا۔ مبالغہ کرنا۔

تَفَظَّعَ و اِسْتَفْظَعَ الامرَ۔ قبیح پانا۔

الفَظِیْعُ۔ خوشگوار پانی یا آبِ زلال۔

اَفْظَی اِفْظَاءً۔ الرجلُ۔ بدخلق ہونا۔

فَعْفَعَ فَعْفَعَۃً۔ بالغَنَمِ۔ بکریوں کو فعفع کہہ کر ہانکنا۔ اور اس آواز کو فعفع یا فعفاع کہتے ہیں۔

تَفَعْفَعَ۔ الرجلُ فی امرِہٖ۔ جلدی کرنا۔

فَعَلَ (ف)، فِعْلًا۔ کرنا۔ بنانا اور اسم اس سے الفِعْلُ ہے۔

فَعَّلَ۔ البیتَ الشِعْرِیَّ۔ تقطیع کرنا اور وزن تقطیع کا ایسے اجزا سے ہو۔ جس کا مادہ ف ع ل ہے۔

اِنْفَعَلَ۔ ہو جانا۔ متاثر ہونا۔

اِفْتَعَلَ۔ الشیءَ۔ ایجاد کرنا۔ الخَطَّ جعلسازی کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ "اِفْتَعَلَ عَلَیْہِ زُوْرًا و کَذِبًا" اس نے اس پر جھوٹ و بہتان باندھا۔

الفِعْلُ۔ کام۔ ج۔ فِعَالٌ و اَفْعَالٌ۔ جج۔ اَفَاعِیْلُ۔

الاَفَاعِیْلُ و التفاعِیْلُ۔ علم عروض کی اصطلاح میں اشعار کے اوزان۔ اور وہ چار ہیں۔ فَعُوْلُنْ مَفَاعِیْلُنْ مُفَاعَلَتُنْ و فَاعِلَاتُنْ۔ اور بقیہ اوزان ان ہی چار سے ماخوذ ہیں۔

الفَعْلَۃُ۔ فعل کا اسم مرۃ۔

الفِعْلَۃُ۔ عادت۔

الفَعَالُ۔ اچھا فعل، کرم۔ اور کبھی شر میں بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

الفِعَالُ۔ بکسر الفاء۔ فعل کی جمع، جس کو بہت سے آدمی کریں۔ فِعَالُ الفَاسِ کلہاڑے کا دستہ۔ ج۔ فُعُلٌ۔

الفَاعِلُ۔ فا۔ ج۔ فَاعِلُوْنَ و فَعَلَۃٌ۔ مؤنث فَاعِلَۃٌ۔ ج۔ فَاعِلَاتٌ و فَوَاعِلُ۔

المُفْتَعَلُ۔ مفع۔ ہر وہ چیز جو بغیر مثال سابق کے بنائی جائے۔ کہا جاتا ہے "جَاءَ فلانٌ بالمُفْتَعَلِ" یعنی فلاں نے بڑا کام کیا۔ شِعْرٌ مُفْتَعَلٌ۔ عجیب و غریب شعر۔

فَعَمَ (ف)، فَعْمًا و فَعَّمَ و اَفْعَمَ۔ الاِنَاءَ۔ برتن بھرنا۔ اَفْعَمَ المِسْکُ البَیْتَ۔ مہکانا۔ خوشبو سے گھر کو بھر دینا۔ الرجلَ۔ خوشی سے بھر دینا۔ خوش کرنا۔

فَعَمَ (ف)، و فَعِمَ (س)، فَعْمًا و اَفْعَمَ۔ الرجلُ۔ غضبناک کرنا۔

فَعُمَ (ک)، فَعَامَۃً و فُعُوْمَۃً۔ الاِنَاءُ او السَاعِدُ۔ بھر جانا۔ صفت فَعْمٌ و فَعْمَلٌ (لام کی زیادتی کے ساتھ)، کہا جاتا ہے "ھُوَ فَعْمُ الاَعْضَاءِ" وہ تنومند ہے۔

اِفْعَوْعَمَ۔ بھر جانا۔ بہہ پڑنا۔

سَیْلٌ مُفْعَمٌ۔ بھر دینے والا سیلاب۔

الاَفْعَمُ۔ بھرنے کی وجہ سے چھلکنے والا۔

فَعَّی تَفْعِیَۃً۔ الجَمَلَ۔ اونٹ پر سانپ کی شکل کا نشان بنانا۔

تَفَعَّی۔ بدخلقی میں سانپ کی طرح ہونا۔

الفَاعِی۔ غصہ میں جھاگ نکالنے والا۔

الفَاعِیَۃُ۔ فاعی کا مؤنث۔ چغلخور عورت۔ حنا کے پھول۔

الاَفْعَی۔ بڑا سانپ۔ خبیث قسم کا سانپ۔ اس کی بہت سی قسمیں ہیں اور ہر ایک

زہریلا ہوتا ہے ۔ ج ۔ اَفَاعٍ ۔

الاَفَاعِی ۔ رگیں ۔ جو بن ران کی رگ سے پھیلتی ہیں ۔

الاُفْعُوَانُ ۔ نر سانپ ۔

اَرْضٌ مَفْعَاةٌ ۔ سانپوں والی سرزمین ۔

الاَفْعَاءُ ۔ خوشبوئیں ۔

المَفْعَاةُ ۔ سانپ کی شکل کا نشان ۔

فَغَّ (ن) ، فَغَّةً ۔ الطِّيبُ ۔ خوشبو مہکنا ۔ بھڑکنا ۔ کہا جاتا ہے " فَغَّتْنِي الرَّائِحَةُ فَغًّا " یعنی مجھ پر بہترین خوشبو مہکی ۔

فَغَرَ (ن ف) ، فَغْرًا ۔ فَاهُ ۔ منہ کھولنا ۔

فَغَرَ و اِنْفَغَرَ ۔ فُوهُ ۔ منہ کھلنا ۔ انْفَغَرَ النَّوْرُ ۔ کلی کھلنا ۔

الفَغْرُ ۔ صم ۔ گلاب کا پھول ۔ جبکہ وہ کھل جائے ۔

الفَغْرَةُ ۔ فغر کا اسم مرۃ ۔ کہا جاتا ہے " وُلِدَ بالفَغْرَةِ " یعنی ثریا کے طلوع ہونے کی ابتدا میں پیدا ہوا ۔ اور یہ جاڑے کے زمانہ میں ہوتا ہے ۔

الفُغْرَةُ ۔ وادی کا دہانہ ۔ ج ۔ فُغَرٌ ۔

الفَاغِرُ ۔ ایک چھوٹے سے جانور کا نام ۔

الفَاغِرَةُ ۔ ایک قسم کی خوشبو ۔ کباب ۔ بیخ نیلوفر ۔

المَفْغَرَةُ ۔ وسیع زمین ۔ پہاڑ کا شگاف ۔ غار سے چھوٹا ۔

فَغَمَ (ف) ، فَغْمًا و فُغُومًا ۔ الطِّيبُ فلانًا ۔ ناک کو خوشبو سے بسا دینا ۔

(۔ و فَاغَمَ مُفَاغَمَةً) فلانًا ۔ بوسہ لینا ۔

فَغَمَ (ف) ، فُغُومًا و تَفَغَّمَ ۔ الوَرْدُ ۔ پھول کھلنا ۔

فَغِمَ (س) ، فَغَمًا ۔ بالشیءِ ۔ مشتاق ہونا حریص ہونا ۔ بالمكانِ ۔ اقامت کرنا ۔

اَفْغَمَ ۔ المكانَ ۔ گھر کو خوشبو سے بسا دینا ۔ الاِنَاءَ ۔ برتن کو بھر دینا ۔ الرجلَ ۔ خوشی سے بھر دینا ۔

تَفَاغَمَا ۔ ایک دوسرے کو بوسہ دینا ۔

اِنْفَغَمَ ۔ المكانُ ۔ خوشبو سے بھر جانا ۔ و اِفْتَغَمَ ۔ الزُّكَامُ ۔ زکام اچھا ہونا ۔

الفَغْمُ ۔ صم ۔ کھانے کا وہ حصہ جو دانتوں کے درمیان سے نکالا جائے ۔

فَغْمَةُ ۔ الطِّيبِ ۔ خوشبو کی بھڑک ۔

الفُغْمُ و الفُغُمُ ۔ مِنْهُ ۔ ٹھوڑی مع جبڑوں کے ۔

الفَغِمُ ۔ مشتاق ۔ حریص ۔ کہا جاتا ہے " كَلْبٌ فَغِمٌ عَلَى الصَّيْدِ " کتا شکار کا حریص ہے ۔

المُفْغَمُ ۔ مفعم ۔

المَفْغُومُ ۔ زکام زدہ ۔ شَیْءٌ مَفْغُومٌ ۔ خوشبو سے بسایا ہوا ۔

فَغَا يَفْغُو فَغْوًا ۔ الاَمْرُ ۔ پھیلنا ۔ الزَّرْعُ ۔ کھیتی کا خشک ہونا ۔

اَفْغَى ۔ الرَّيْحَانُ ۔ شگوفہ دار ہونا ۔ فلانٌ غنا کے بعد محتاج ہونا ، حسن کے بعد بدصورت ہونا ۔ طاعت کے بعد نافرمان ہونا ۔ اَفْغَاهُ ۔ غضبناک کرنا ۔ اَفْغَى الشَّجَرُ ۔ درخت میں کلی کھلنا ۔

الفَغْوُ ۔ حنا کا پھول ۔

الفَاغِيَةُ ۔ حنا کی کلی ۔ اور کہا گیا ہے کہ فاغیہ اس پھول کو کہتے ہیں جو حنا کی شاخ کو الٹا لگانے سے نکلتا ہے اور وہ حنا کے پھول سے زیادہ اچھا ہوتا ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ فاغیہ ہر خوشبودار کلی کو بھی کہتے ہیں ۔

الفَغْوَةُ ۔ خوشبو ۔ کہا جاتا ہے " فَغْوَةُ الطِّيبِ " خوشبو کی بھڑک ۔

فَقَأَ (ف) ، فَقْأً و فَقَّأَ تَفْقِئَةً ۔ الدُّمَّلَ ۔ پھوڑے کو چیرنا ۔ شگاف کرنا ۔ العَيْنَ ۔ آنکھ پھوڑنا ۔

تَفَقَّأَ و انْفَقَأَ ۔ شگاف ہونا ۔ پھوٹنا ۔

الفَقْءُ ۔ وہ باریک سی جھلی جو جنین کے سر کے ارد گرد ہوتی ہے اور ولادت کے وقت پھٹ جاتی ہے ۔ ج ۔ فُقُوءٌ ۔

الفَقْأَةُ و الفَاقِئَاءُ ۔ بمعنی الفَقْءُ ۔

الفَقْءُ و الفَقِيءُ ۔ پتھر کا گڑھا ۔ سخت زمین کا گڑھا جس میں پانی جمع ہو جائے ۔

فَقَحَ (ف) ، فَقْحًا و فَقَّحَ ۔ الجَرْوُ ۔ کتے کے بچے کی آنکھیں کھلنا ۔ النَّبَاتُ ۔ نباتات کا کلی دار ہونا ۔ شگوفہ کھلنا ۔

تَفَقَّحَ ۔ کھلنا ۔ شر کے لیے آمادہ ہونا ۔

تَفَاقَحَ ۔ القومُ ۔ ایک دوسرے کی طرف پیٹھ کرنا ۔

الفَقْحَةُ ۔ مِنَ النَّبَتِ ۔ کلی ۔ دُبر کا حلقہ ۔ ج ۔ فِقَاحٌ ۔

الفَقَاحَةُ ۔ ہتھیلی ۔

الفُقَّاحُ ۔ مِنْ كُلِّ نَبْتٍ ۔ کلی ۔ کہا جاتا ہے " فلانٌ مُتَفَقِّحٌ لِلشَّرِّ " یعنی فلاں شر کے لیے آمادہ ہے ۔

فَقَدَهُ (ض) ، فَقْدًا و فِقْدَانًا و فُقْدَانًا و فُقُودًا و اِفْتَقَدَهُ ۔ گم ہونا ۔ معدوم ہونا ۔ کہا جاتا ہے " مَا اِفْتَقَدْتُهُ مُذْ اِفْتَقَدْتُهُ " یعنی جب سے میں نے اس کو گم کیا ہے ، تلاش نہیں کیا ۔

اَفْقَدَهُ ۔ الشیءَ ۔ گم کرانا ۔

تَفَقَّدَهُ و افْتَقَدَهُ ۔ گمشدہ کی تلاش کرنا ۔

تَفَاقَدَ ۔ القومُ ۔ بعض کا بعض کو کھونا ۔

الفَاقِدُ ۔ فا ۔ وہ عورت جس کا شوہر یا لڑکا مر گیا ہو ۔

الفَقِيدُ ۔ گمشدہ ۔ کہا جاتا ہے " مَاتَ غَيْرَ فَقِيدٍ و غَيْرَ مَفْقُودٍ " یعنی وہ مر گیا اور اس کے مرنے کی کوئی پروا نہیں ۔

فَقَرَ (ن ض) ، فَقْرًا و فَقَرَ ۔ کھودنا ۔ الخَرَزَ ۔ موتی پرونے کے لیے بیندھنا ۔ الشیءَ ۔ کاٹنا ۔ اثر کرنا ۔ کہا جاتا ہے ۔ " فَقَرَتْهُ و فَقَّرَتْهُ الدَّاهِيَةُ " اس پر ایسی مصیبت نازل ہوئی جس نے اس کی

ریڑھ کی ہڈی کو توڑ دیا۔ الفَصِیلَۃُ زمین کو پودا لگانے کے لیے کھودنا۔

فَقِرَ (س) فَقَرًا۔ ریڑھ کی ہڈی میں مرض یا شکستگی کی وجہ سے درد ہونا۔ صفت فَقِیرٌ و فَقِرٌ و مَفْقُورٌ۔

فَقُرَ (ک) فَقَارَۃً و افتَقَرَ۔ مفلس ہونا۔ اِفتَقَرَ اِلَیہِ۔ محتاج ہونا۔ صفت فَقِیرٌ۔ ج۔ فُقَرَاءُ۔ مؤنث فَقِیرَۃٌ۔ ج۔ فَقِیرَاتٌ و فَقَائِرُ و فُقَرَاءُ۔

اَفْقَرَہٗ۔ مفلس بنانا۔ ہٗ الصَّیدُ۔ شکار کا اپنی جانب سے موقع دینا۔ ہٗ الارضَ زمین کو کھیتی کرنے کے لیے مستعار دینا۔ ہٗ ظَہرَ مُہرِہٖ۔ سواری کے لیے بچھیرا مستعار دینا۔ اَفقَرَ ظَہرُ المُہرِ۔ بچھیرے کا سواری کے قابل ہونا۔

تَفَاقَرَ۔ فقیری ظاہر کرنا۔

الفَقرُ۔ مفلسی۔ غم۔ ج۔ فُقُورٌ و مَفَاقِرُ۔ پھٹن۔ کاٹ۔ ج۔ اَفقُرٌ۔

الفُقرُ۔ مفلسی۔ جانب۔ ج۔ فُقَرٌ۔

الفَقرَۃُ۔ ریڑھ کی ہڈی۔ ج۔ فَقرٌ۔

الفِقرَۃُ۔ ریڑھ کی ہڈی۔ ج۔ فِقَرٌ و فِقْرَاتٌ و فِقَرَاتٌ۔

الفَقَارَۃُ۔ ریڑھ کی ہڈی۔ ج۔ فَقَارٌ۔ ذُو الفَقَارِ۔ سیدنا علی کرم اللہ وجہہ کی تلوار کا لقب ہے۔ فَقَارُ الجَوزَاءِ۔ برج جوزاء کے ستارے۔

الفِقرَۃُ۔ فقر کا اسم نوع۔ نشان۔ پہاڑ یا کسی اور چیز کا۔ کلام یا جملہ کا لطیف نکتہ قصیدہ کا عمدہ شعر۔ ج۔ فِقَرٌ۔

الفُقرَۃُ۔ قرب۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ مِنکَ فُقرَۃٌ" یعنی وہ تم سے قریب ہے۔

الفُقرَۃُ۔ گڑھا۔ گریبان۔ امر عظیم۔ ج۔ فُقَرٌ و فُقَرَاءُ۔

الفَقَارِی۔ فقار ظہر کی طرف منسوب۔

الفَاقِرَۃُ۔ سخت مصیبت جو گویا کہ ریڑھ کی ہڈی کو توڑ دے۔ ج۔ فَوَاقِرُ۔

الفَقِیرُ۔ مفلس۔ محتاج۔ مؤنث۔ فَقِیرَۃٌ۔ ج۔ فَقِیرَاتٌ و فَقَائِرُ و فُقَرَاءُ۔ حوض کی نالی۔ گڑھا جس میں کھجور کا پودا لگایا جائے۔ عوام اسے بیش کہتے ہیں۔ ترتیب وار۔ کنویں جن کا پانی ایک دوسرے میں جاتا ہو۔ رَکِیَّۃٌ فَقِیرَۃٌ کھدا ہوا کنواں۔

الفَیقَرُ۔ مصیبت۔

المُفقَرُ۔ قوی مرد۔ سواری کے قابل بچھیرا۔

المَفَاقِرُ۔ اسباب فقر۔ اس کے لیے کوئی واحد نہیں ہے اور کہا گیا ہے کہ یہ فقر کی جمع ہے۔ خلاف قیاس جیسے حَسَنٌ کی جمع مَحَاسِنُ۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ مَفقَرَۃٌ بمعنی فَقرٌ کی جمع ہے۔

المُفَقَّرُ۔ مضبوط ریڑھ کی ہڈی والا مرد۔ کہا جاتا ہے "سَیفٌ مُفَقَّرٌ" وہ تلوار جس کی پشت پر ہموار خراشے ہوں۔ رجُلٌ مُفَقَّرٌ۔ فرمانبردار مرد۔

فَقَسَ (ض) فَقسًا۔ البَیضَۃَ۔ انڈے کو ہاتھ سے توڑنا۔ پھاڑنا۔ الطَّائِرُ بَیضَتَہٗ۔ پرندہ کا انڈے کو توڑنا اور بچہ نکالنا۔ الحَیوَانَ۔ قتل کرنا۔ الرَّجُلَ بالوں کو پکڑ کر پیچھے گھسیٹنا۔ ہٗ عَنِ الاَمرِ۔ زبردستی ہنسانا۔ فَقَسَ الشَّیءَ۔ چھین لینا۔

فَقَسَ فُقُوسًا۔ اچانک مرنا۔ کودنا۔

تَفَقَّسَ و انفَقَسَ۔ الشَّیءُ۔ الٹ جانا۔

تَفَاقَسَ۔ الرَّجُلَانِ۔ ایک دوسرے کے بالوں کو پکڑ کر نیچے گھسیٹنا۔

الفُقَاسُ۔ جوڑوں کا مرض۔

الفَقُّوسُ۔ خربوزہ کی ایک قسم۔ واحد فَقُّوسَۃٌ۔

المِفقَاسُ۔ جال کی لکڑی جو پرندے پر الٹ جاتی ہے۔

فَقَشَ (ن) فَقشًا۔ البَیضَۃَ۔ انڈے کو ہاتھ سے توڑنا۔

فَقَصَ (ض) فَقصًا و فَقَّصَ۔ البَیضَۃَ و نَحوَھَا۔ انڈے وغیرہ کو ہاتھ سے توڑنا پھاڑنا۔ صفت مفعولی۔ فَقِیصَۃٌ و مَفقُوصَۃٌ۔

تَفَقَّصَت و انفَقَصَت۔ البَیضَۃُ عَنِ الفَرخِ۔ انڈہ ٹوٹ کر بچہ کا ظاہر ہونا۔

فقط۔ یہ مرکب کلمہ ہے جو فاء اور قط سے مرکب ہے اور اس کے معنی لا غیر کے ہیں یعنی صرف، بس۔

فَقَّطَ۔ الحِسَابَ۔ تعیین مقدار کے بعد فقط لکھنا تاکہ کوئی کچھ بڑھا نہ سکے۔

فَقَعَ (ف ن) فَقعًا و فُقُوعًا۔ لَونُہٗ رنگ کا صاف اور خالص ہونا یا گہرا زرد ہونا۔ الرجلُ۔ سخت گرمی سے مرجانا۔ الغُلَامُ۔ لڑکے کا بڑھنا۔ (ف۔ فَقعًا) الشَّیءَ۔ چرانا۔ کہا جاتا ہے فَقَعَتہُ الفَوَاقِعُ۔ یعنی اس کو مصائب نے ہلاک کر دیا۔

فَقِعَ (س) فَقَعًا۔ سرخ رنگ ہونا۔ گہرا رنگ ہونا۔ اور اس کا استعمال اکثر زرد رنگ کے لیے ہوتا ہے۔

فَقَّعَ۔ بے معنی گفتگو کرنا۔ اَصَابِعَہٗ۔ انگلیاں چٹخانا۔ الوَردَۃَ۔ گلاب کی پتی کو ایک ہاتھ پر رکھ کر دوسرے ہاتھ سے مار کر پھاڑنا اور آواز نکالنا۔ الاَدِیمَ۔ چمڑے کو سرخ رنگنا۔

اَفقَعَ۔ محتاج ہونا۔ برا حال ہونا۔

تَفَاقَعَت۔ عَینَاہُ۔ آنکھوں کا سفید ہونا۔

انفَقَعَ۔ پھٹنا۔

الفَقعُ و الفِقعُ۔ سانپ کی چھتری جو نرم اور سفید ہوتی ہے۔ ج۔ اَفقُعٌ و فُقُوعٌ و فِقَعَۃٌ۔ الفَقعُ۔ محتاجی۔

الفَاقِعُ۔ ف۔ خالص صاف رنگ اور مشہور۔

یہ ہے کہ یہ صفت کے طور پر زرد رنگ کے لیے مستعمل ہے۔

الفَاقِعَۃُ۔ فاقع کا مؤنث۔ مصیبت۔ ج۔ فَوَاقِعُ۔

الأَفْقَعُ۔ بہت زیادہ سفید مؤنث فَقْعَاءُ ج۔ فُقْعٌ۔

الفَقِیعُ۔ مرد سرخ فام۔ کبوتر کی ایک قسم۔ واحد۔ فَقِیعَۃٌ۔

الفُقْعُ۔ سخت سپیدی۔

لَوْنٌ فُقَاعِیٌّ۔ گہرا رنگ۔ کہا جاتا ہے" أَبْیَضُ فُقَاعِیٌّ"۔ بہت سپید۔

الفُقَاعُ۔ بڑا سخت خبیث۔

الفُقَّاعُ۔ جو کی شراب۔

الفُقَّاعِیُّ۔ جو کی شراب بیچنے والا۔

الفُقَّاعَۃُ۔ بلبلہ۔ ج۔ فَقَاقِیعُ۔

المُفَقَّعُ۔ لوکدار موزہ۔

المُفَقِّعَۃُ۔ ایک کالے رنگ کا پرندہ جس کی دُم کی جڑ سفید ہوتی ہے۔

فَقْفَقَ فَقْفَقَۃً۔ سخت محتاج ہونا۔ الکلبُ۔ کتے کا ڈر کی وجہ سے بھونکنا۔

ا۔ وتَفَقْفَقَ۔ الرجلُ فِی کَلَامِہِ۔ حلق سے نکالنا۔

الفَقْفَاقُ والفَقْفَاقَۃُ۔ بے وقوف۔ بکواس کرنے والا۔

فَقَلَ (ن) فَقْلًا۔ البَیْدَرَ۔ کھلیان میں غلہ بکھیرنا۔

أَفْقَلَ۔ المکانُ۔ سرسبز ہونا۔

الفَقْلُ۔ مص۔ سرسبزی۔

المِفْقَلَۃُ۔ غلہ بکھیرنے کا آلہ۔ ج۔ مَفَاقِلُ۔

فَقَمَ (ن) فَقْمًا وتَفَقَّمَ۔ الرجلَ او الکلبَ۔ ناک پکڑنا۔

فَقِمَ (س) فَقَمًا۔ الإناءُ۔ پُر ہونا۔ کہا جاتا ہے" أَکَلَ الرجلُ حَتّٰی فَقِمَ"۔ مرد نے کھایا یہاں تک کہ تخم ہو گیا۔ ا۔ فَقَمًا وفُقُومًا۔ الرجلُ۔ سامنے کے دانتوں کا باہر نکلنا۔ صفت أَفْقَمُ۔ مؤنث فَقْمَاءُ۔ ج۔ فُقْمٌ۔ الرجلُ اکڑنا۔

فَقُمَ (ک) فَقَمًا وفَقُمًا وفُقُومًا وفَقَامَۃً وتَفَاقَمَ۔ الأمرُ۔ عظیم ہونا اور ناہموار ہونا۔ صفت أَفْقَمُ۔ فَقُمَ الشیءُ۔ وسیع ہونا۔

الفَقْمُ والفُقْمُ۔ کتے کی تھوتھنی کا کنارہ۔ ایک جبڑا یا دونوں جبڑے۔

الفُقَمُ۔ سمجھدار آدمی جو اپنے مقابل پر غالب آئے۔

الفُقُمُ۔ منہ۔

الفُقْمَۃُ والفُقَمَۃُ۔ ایک قسم کی مچھلی جو کہ سمندروں میں ہوتی ہے اور یہ دودھ دینے والے جانوروں میں شمار ہوتی ہے۔

فَقِہَ (س) فِقْہًا وفَقَہًا۔ الشیءَ او الکلامَ۔ سمجھنا۔ کہا جاتا ہے: فَقِہَ عنہُ الکلامَ۔ اس نے اس کی گفتگو کو سمجھ لیا۔ وتَفَقَّہَ۔ الرجلُ۔ علم فقہ سیکھنا اور حاصل کرنا۔

فَقُہَ (ک) فَقَاہَۃً۔ الرجلُ۔ علم میں غالب ہونا۔

فَقَّہَ وأَفْقَہَ۔ فلانًا۔ سکھلانا۔ سمجھانا۔

فَاقَہُ۔ فلانًا۔ فقہ میں غالب ہونا۔

الفِقْہُ۔ کسی شے کا جاننا اور سمجھنا۔ احکام شرعیہ کا علم۔ ادلہ تفصیلیہ کے ساتھ حذاقت۔ زیرکی۔

الفَقِہُ والفَقُہُ والفَقِیہُ۔ بہت سمجھدار۔ ذکی۔ عالم۔ علم فقہ کا جاننے والا۔ ج۔ فُقَہَاءُ۔ مؤنث فَقِہَۃٌ وفَقِیہَۃٌ ج۔ فُقَہَاءُ وفَقَائِہُ۔

المُسْتَفْقِہَۃُ۔ نوحہ کرنے والی کا ساتھ دینے والی عورت۔

فَقَا یَفْقُو فَقْوًا۔ أَثَرَہُ۔ کسی کے نشانِ قدم پر جانا۔ پیچھے جانا۔

فَقْوَۃُ۔ السہمِ۔ سوفار تیر۔ ج۔ فُقًی۔

فَکَّ (ن) فَکًّا وفُکُوکًا۔ الرجلُ۔ بہت بوڑھا ہونا۔

فَکَّ (ن) فَکًّا۔ الشیءَ۔ جدا جدا کرنا۔ العُقْدَۃَ۔ گرہ کھولنا۔ العَظْمَ۔ ہڈی کو اس کی جگہ سے ہٹا دینا۔ الخَتْمَ۔ مہر کو توڑ دینا۔

فَکَّ (ن) فَکًّا وفَکَاکًا وفِکَاکًا۔ الأَسِیرَ۔ قیدی کو چھڑانا۔ یَدَہُ۔ ہاتھ کھولنا۔

فَکَّ الإِدْغَامَ۔ ادغام کو اٹھا دینا۔ جیسے لَا تَمُدُّ کو لَا تَمْدُدْ میں۔

فَکَّ (س) فَکًّا وفُکُوکًا وافْتَکَّ۔ الرَّہْنَ۔ رہن چھڑانا۔

فَکَّ (س) فَکًّا۔ و انْفَکَّ۔ العَظْمُ۔ ہڈی کا اپنی جگہ سے ہٹ جانا۔

فَکَّ (ن س) فَکًّا وفَکَّۃً۔ سست اور بیوقوف ہونا۔

أَفَکَّ۔ الظَّبْیُ مِنَ الحِبَالَۃِ۔ ہرن کا جال میں سے نکل بھاگنا۔

فَکْفَکَہُ۔ علیحدہ علیحدہ کرنا۔ چھڑانا۔

تَفَکَّکَ۔ الگ الگ ہونا۔ چھٹنا۔ تَفَکَّکَ المُتَحَنِّکُ۔ خفیف الحرکات کی چال چلنا۔

انْفَکَّ۔ جدا ہونا۔ کھلنا۔ الحَبْلُ۔ غلام کا آزاد ہونا۔ کہا جاتا ہے" مَا انْفَکَّ یَفْعَلُ کَذَا"۔ وہ ہمیشہ ایسا کرتا رہا۔ یہ افعال ناقصہ میں سے ہے اور ما حرف نفی اس کے لیے لازم ہے۔

اِسْتَفَکَّہُ۔ رہائی طلب کرنا۔

الفَکُّ۔ مص۔ جبڑا۔ ج۔ فُکُوکٌ۔

الفِکَاکُ والفَکَاکُ۔ وہ شے جس سے رہن وغیرہ کو چھڑایا جائے۔

الفَاکُّ۔ فا۔ بہت بوڑھا۔ بہت بیوقوف۔ ج۔ فِکَکَۃٌ وفُکَّاکٌ۔

الفَکَّاکُ۔ صیغہ مبالغہ۔

الأَفَکُّ۔ وہ شخص جس کی ہڈی جوڑ سے ہٹ

القَذَانُ۔ بڑھاپے کے سبب سے دونوں کنپٹیوں کی سفیدی۔ پرندوں کے دونوں بازوؤں کی سفیدی۔

المَقَذُّ۔ ہر دو کان کے پیچھے کا حصہ۔ گدی۔ سر کے آگے یا پیچھے کا وہ حصہ جہاں سے سر کے بال اگنے شروع ہوتے ہیں۔ مقدم یا مؤخر سر میں بالوں کے کاٹنے کی جگہ۔

المِقَذُّ والمِقَذَّةُ۔ پر کاٹنے کی چھری۔

المُقَذَّذُ والمَقْذُوذُ۔ جس کے بال تراشے ہوئے ہوں۔ ہر چیز جو درست کی ہوئی اور سنواری ہوئی ہو۔ مزین۔

المُقَذَّذَةُ والمَقْذُوذَةُ۔ گول کان جو تراشے ہوئے معلوم ہوں۔

قَاذَحَهُ مُقَاذَحَةً۔ کسی کو گالی دینا۔

تَقَذَّحَ لِفُلَانٍ بِالشَّرِّ۔ کسی کے ساتھ شرارت کرنا۔

قَذَرَ و قَذُرَ و قَذِرَ (ن ک س) قَذَرًا و قَذَارَةً۔ گندہ ہونا۔ میلا ہونا۔ صفت قَذْرٌ و قَذِرٌ و قَذُرٌ و قَذَرٌ۔

قَذَرَ (ن)، قَذْرًا و قَذِرَ (س)، قَذَرًا و قَذَّرَ الشَّيْءَ۔ کسی چیز کو گندہ کرنا۔

قَذِرَ الشَّيْءَ۔ کسی چیز سے گھن کرنا۔ پرہیز کرنا۔ گندہ محسوس کرنا۔

اَقْذَرَهُ۔ گندہ پانا۔ اَقْذَرَ فُلَانًا۔ کسی کو تنگ کرنا۔

تَقَذَّرَ الشَّيْءَ وَمِنْهُ۔ کسی چیز سے گندہ پن کے سبب گھن کرنا۔

اِسْتَقْذَرَ الشَّيْءَ۔ گندہ سمجھنا۔ میل کچیل کی وجہ سے برا سمجھنا۔

القَذَرُ۔ میل۔ کبھی پاخانہ کو بھی کہتے ہیں۔ ج اَقْذَارٌ۔ اور خلاف قیاس مَقَاذِرُ بھی آتی ہے۔

القَاذُورَةُ۔ فحش چیز جیسے زنا وغیرہ۔ ج قَاذُورَاتٌ۔

القَاذُورَةُ والقَذُورُ والقَاذُورُ و ذُو قَاذُورَةٍ۔ وہ شخص جو اپنی بدخلقی کی وجہ سے لوگوں سے نہ ملے۔ وہ شخص جو کسی چیز کو گھن کرنے کی وجہ سے نہ کھائے۔ القَذُورُ مِنَ النِّسَاءِ۔ وہ عورت جو مردوں سے یا عیب سے دور ہو۔ رَجُلٌ قَذَارَةٌ۔ وہ شخص جو قابل ملامت اشیاء سے دور ہو۔ رَجُلٌ مَقْذَرٌ۔ وہ شخص جس سے لوگ بچیں اور پرہیز کریں۔

المَقَاذِرُ۔ گندگیاں۔

المُقَذِّرُ۔ فواحش کا مرتکب۔ ج۔ مُقَذِّرُوْنَ۔

القُذْرُوفُ۔ عیب۔ ج۔ قَذَارِيفُ۔

قَذَعَ (ف)، قَذْعًا۔ گالی دینا۔ فحش تہمت لگانا۔

اَقْذَعَ فُلَانًا۔ کسی کو گالی دینا۔ فحش بہتان لگانا۔ ـ لِفُلَانٍ۔ کسی کے بارے میں بری بات کہنا۔ ـ القَوْلَ۔ بری بات کہنا۔ الرَّجُلُ۔ فحش چیز کا ارتکاب کرنا۔

قَاذَعَهُ۔ کسی سے گالی گلوچ کرنا۔

قَذَّعَ ثَوْبَهُ۔ کپڑے کو گندا اور میلا کرنا۔

تَقَذَّعَ لَهُ بِالشَّرِّ۔ کسی کے برخلاف شرارت پر آمادہ ہونا۔ الرَّجُلُ۔ ناگوار سمجھنا۔

القَذْعُ۔ گندگی۔ بے شرمی۔ فحش۔

القَذِعُ۔ گندا۔ میلا کچیلا۔

القَذِيعَةُ۔ فحش گالی۔

القَذِيعُ والاَقْذَعُ والقَذَعُ۔ فحش۔ گندہ۔ بولا جاتا ہے کہ رَمَاهُ بِالمُقْذِعَاتِ والمُقْذَعَاتِ۔ اس پر فواحش اور گندگی کی تہمت لگائی۔

القُذَعْمِلُ۔ موٹا اونٹ۔

القُذَعْمِلَةُ۔ ٹھگنی اور خسیس عورت۔ محاورہ ہے کہ مَا عِنْدَهُ قُذَعْمِلَةٌ۔ اس کے پاس کوئی چیز نہیں۔ مَا فِي السَّمَاءِ قُذَعْمِلَةٌ۔ آسمان پر کوئی ابر کا ٹکڑا نہیں ہے۔

قَذَفَ (ض)، قَذْفًا۔ قے کرنا۔ المَلَّاحُ۔ کشتی کو چپو سے چلانا۔ قَذَفَ بِقَوْلِهِ بلا تامل و تدبر بول اٹھنا۔ الحَجَرَ و بِالحَجَرِ۔ پتھر پھینکنا۔ قَذَفَهُ بِكَذَا۔ کسی چیز کی تہمت لگانا۔ بولا جاتا ہے کہ هُمْ بَيْنَ حَاذِفٍ وَقَاذِفٍ وہ عصا سے مارنے والوں اور پتھر پھینکنے والوں کے درمیان ہیں۔ و اِسْتَقْذَفَ فُلَانًا بِالحَجَرِ۔ کسی کو پتھر سے مارنا۔ المُحْصَنَ۔ کسی شخص پر بہتان لگانا۔

قَاذَفَهُ۔ ایک دوسرے پر تہمت لگانا اور باہم گالی گلوچ کرنا۔

تَقَاذَفَ۔ الماءُ والفرسُ۔ تیز چلنا۔ القومُ۔ ایک دوسرے کو گالی دینا۔ بِالحِجَارَةِ۔ ایک دوسرے کو پتھر مارنا۔ تَقَاذَفَتْ بِهِ الاَمْوَاجُ۔ موجوں کا ادھر ادھر دھکیلنا۔ محاورہ ہے کہ تَقَاذَفَتْ بِهِ الاَبْوَابُ۔ اس کو دروازوں نے ایک دوسرے کی طرف پھینک دیا یعنی ایک دروازہ میں داخل ہونا چاہا تو وہ بند کر دیا گیا، اسی طرح ہر دروازے میں داخل ہونے سے محروم رہا۔

اِنْقَذَفَ۔ پھینکا جانا۔

القُذُفُ والقَذَفُ والقُذْفُ۔ جانب۔ طرف۔

القُذُفُ والقَذَفُ۔ وہ جگہ جہاں سے کوئی گر پڑے یا پھسل جائے۔

القَذَفُ والقُذُفُ والقَذُوفُ والقَذِيفُ دور۔ کہا جاتا ہے فَلَاةٌ قَذِيفَةٌ قَذَفٌ و قُذُفٌ۔ وہ جنگل و بیابان

جو چلنے والے کو دور پھینک دے۔
بَلْدَةٌ قَذُوفٌ۔ بہت دور کا شہر۔
قَوْسٌ قَذُوفٌ۔ دور تک تیر پھینکنے والی کمان۔ نَاقَةٌ قَاذِفٌ وَقِذَافٌ وَقُذُفٌ وَقَذُوفٌ۔ تیز رفتار اونٹنی جو چلنے میں اونٹ سے آگے رہے۔

اَلْقُذْفَةُ۔ جانب۔ طرف۔ کنگرہ۔ پہاڑ کی چوٹیوں کا اٹھا ہوا حصہ۔ ج۔ قِذَافٌ وَقُذَفٌ وَقُذُوفٌ وَقُذْفَاتٌ۔

اَقْذَافُ الْقَصْرِ۔ محل کے کنگرے۔

اَلْقَذِيفَةُ وَالْقِذَافُ۔ پھینک کر مارنے کا آلہ۔ ج۔ قَذَائِفُ۔ قَذَائِفُ الْمَدَافِعِ۔ توپ کے گولے، کارتوس۔

اَلْقِذَافُ۔ تیز رفتاری۔

اَلْقَذَافُ۔ تھوڑا پانی۔

اَلْقَذَّافُ۔ اسم مبالغہ ہے۔ سواری، میزان (ترازو)، گوپھیا۔ پتھر پھینکنے کا جنگی آلہ۔ ہر وہ چیز جس سے کوئی چیز دور پھینکی جائے۔

اَلْمُقَذَّفُ۔ بہت زیادہ گوشت والا۔ فَارِسٌ مُقَذَّفٌ۔ وہ سوار جو لوٹ اور جنگ میں زیادہ شریک ہوتا ہو۔

اَلْمِقْذَفُ۔ ج۔ مَقَاذِفُ وَالْمِقْذَافُ ج۔ مَقَاذِيفُ۔ چپو۔ اَلْمَقَاذِفُ۔ ہلاکتیں۔ فَرَسٌ مُتَقَاذِفٌ۔ تیز رفتار۔ سَيْرٌ مُتَقَاذِفٌ۔ تیز چال۔

قَذَلَ (ن) قَذْلاً۔ گدی پر مارنا۔ عیب لگانا۔ پیچھے چلنا۔ قَذَلَ فُلَانٌ۔ تجاوز کرنا۔ ظلم کرنا۔ فِي الْأَمْرِ۔ کوشش کرنا۔

اَلْقَذَلُ۔ عیب۔

اَلْقَذَالُ۔ گدی ج۔ قُذُلٌ وَاَقْذِلَةٌ۔

قَذَمَ (ن)، قَذْمًا۔ لَهُ مِنَ الْمَالِ۔ ایک دم دے دینا۔

قَذِمَ (س)، قَذَمًا۔ اَلْمَاءَ۔ پانی کا گھونٹ لینا۔

اِنْقَذَمَ۔ تیز چلنا۔

اَلْقُذْمَةُ۔ پانی کا گھونٹ۔

اَلْقُذَمُ وَالْقِذَمُّ۔ بہت بخشنے والا سردار

اَلْقِذَمُّ وَالْقُذَامُ۔ مِنَ الْآبَارِ۔ بہت پانی والا کنواں۔ بِئْرٌ قَذُومٌ۔ بہت پانی والا کنواں۔ ج۔ قُذُمٌ۔

اَلْقَذِيمَةُ۔ مال کا وہ حصہ جو کوئی آدمی دے ج۔ قَذَائِمُ۔

قَذِيَ يَقْذَى قَذًى وَقَذَيَانًا وَقَذْيًا (س)، قَذِيَتْ عَيْنُهُ۔ کسی کی آنکھ میں تنکا گر جانا۔ قَذِيَةٌ وَقَذِيَّةٌ وَمَقْذِيَّةٌ۔ وہ آنکھ جس میں تنکا گر پڑا ہو۔ الشَّرَابُ۔ پینے کی شے میں تنکا گر جانا۔

قَذَى (ض) يَقْذِي قَذْيًا وَقَذَيًا وَقُذِيًّا وَقَذَيَانًا۔ قَذَتْ عَيْنُهُ۔ آنکھ میں میل و کیچڑ آنا۔ قَذَتْ قَاذِيَةٌ۔ لوگوں کی جماعت آئی۔

اَقْذَى۔ عَيْنَهُ۔ کسی کی آنکھ میں تنکا ڈالنا۔

قَذَّى۔ عَيْنَهُ۔ کسی کی آنکھ سے تنکا نکالنا۔

قَاذَى مُقَاذَاةً۔ الرَّجُلَ۔ کسی آدمی کو بدلہ دینا۔

اِقْتَذَى۔ الطَّائِرُ۔ پرندہ کا آنکھ سے تنکا نکالنا جبکہ سر کھجلاتا ہو۔

اَلْقَذَى۔ ج۔ قُذِيٌّ وَاَقْذَاءٌ۔ و اَلْقَذَاةُ۔ آنکھ یا پینے کی چیز میں گرنے والا تنکا یا کوڑا کرکٹ۔ بولا جاتا ہے۔ فُلَانٌ يُغْضِي عَلَى الْقَذَى۔ فلاں شخص ظلم سہتا ہے اور شکوہ نہیں کرتا ہے۔ صَارَ الْأَمْرُ قَذًى فِي عَيْنِهِ۔ فلاں معاملے نے اس کو پریشان کیا اور اس نے اس کے ازالہ کی کوشش کی۔ ضرب المثل ہے۔ يُبْصِرُ اَحَدُكُمُ الْقَذَى فِي عَيْنِ اَخِيهِ وَيَعْمَى عَنِ الْجِذْعِ فِي عَيْنِهِ۔ تم دوسرے کی آنکھ میں تنکا دیکھ لیتے ہو اور اپنی آنکھ میں شہتیر بھی نظر نہیں آتا۔

اَلْقَوَاذِي۔ ج قَاذِيَةٌ۔ وہ پہلی جماعت جو کسی کے پاس آئے۔

اَلْقِذَى۔ باریک مٹی۔ ج۔ قُذِيٌّ وَاَقْذَاءٌ رَجُلٌ قَذِيُّ الْعَيْنِ۔ وہ شخص جس کی آنکھ میں تنکا پڑ گیا ہو۔

اَلْاَقْذَاءُ۔ کم درجہ کے لوگ۔

قَرَّ (ن۔ ض۔ س)، قَرًّا۔ اَلْيَوْمُ۔ دن کا ٹھنڈا ہونا۔ قَرَّ (ن ض) قَرًّا۔ اَلْقِدْرَ۔ ہانڈی میں ٹھنڈا پانی ڈالنا۔ عَلَيْهِ الْمَاءَ۔ کسی پر پانی ڈالنا۔ قَرَّ الْكَلَامَ فِي اُذُنِهِ۔ کسی کے کان میں منہ لگا کر بات کہنا۔

قَرَّتْ (ن)، قَرِيرًا۔ الْحَيَّةُ۔ سانپ کا آواز نکالنا۔ قَرًّا وَقَرِيرًا — الدُّجَاجَةُ۔ مرغی کا اپنی آواز کو منقطع کرنا۔

قَرَّتْ (ض س)، قُرَّةً وَقَرَّةً وَقُرُورًا۔ عَيْنُهُ۔ کسی کی آنکھ ٹھنڈی ہونا۔ مطلوبہ چیز کا حاصل ہو جانا۔ قَرِيرُ الْعَيْنِ یا عَيْنُهُ قَرِيرَةٌ۔ ٹھنڈی آنکھ والا۔ مراد حاصل کرنے والا

قَرَّ (ض س)، قَرَارًا وَقُرُورًا وَقَرًّا وَتَقْرَارًا وَتَقِرَّةً۔ فِي الْمَكَانِ اَوْ عَلَى الْاَمْرِ۔ کسی جگہ یا کسی معاملہ پر قرار و سکون اختیار کرنا۔

قُرَّ قَرًّا وَقُرًّا۔ سردی لگ جانا۔

قَرَّرَهُ۔ بِالْاَمْرِ۔ کسی معاملہ کا اقرار کرنا۔ هُ عَلَى الْحَقِّ۔ کسی پر حق ثابت کرنا۔ حق کا اعتراف کرانا۔ هُ فِي الْمَكَانِ اَوْ عَلَى الْعَمَلِ۔ کسی جگہ یا کام پر مقرر کرنا۔ بولا جاتا ہے۔ قَرَّرْتُ

عِنْدَہُ الْخَبَرَ حَتَّی اسْتَقَرَّ۔ میں نے اس کو خبر کا یقین کرا دیا۔

قَارَّ مُقَارَّۃً۔ الرَّجُلَ۔ کسی آدمی کے ساتھ قرار پکڑنا۔ موافقت کرنا۔ قَارَّ فِی الصَّلٰوۃِ۔ نماز میں سکون اختیار کرنا اور حرکت نہ کرنا۔

اَقَرَّ اِقْرَارًا۔ فلانًا فِی المکانِ۔ کسی کو قائم و ساکن کرنا۔ العَامِلَ عَلَی العَمَلِ۔ کارندہ کو کام پر باقی رکھنا۔ بالحَقِّ۔ حق کا یقین و اقرار کر لینا۔ الکلامَ لَہٗ۔ کسی کو کلام سمجھانا۔ الطَّائِرَ فِی عُشِّہٖ۔ پرندہ کو اس کے گھونسلے میں مطمئن رہنے دینا۔ اللّٰہُ عَیْنَہٗ و بِعَیْنِہٖ۔ خدا کا کسی کو اس کا مقصد عطا کرنا۔ الرَّجُلُ۔ سکون و قرار پکڑنا۔ تابعدار ہونا۔ سردی لگنا۔ اللّٰہُ الرَّجُلَ۔ خدا کا کسی کو سردی پہنچانا۔ مفعول خلافِ قیاس بجائے مُقَرٌّ کے مَقْرُوْرٌ آتا ہے۔ القِدْرَ۔ ہانڈی میں لگی ہوئی کوئی چیز صاف کرنا۔ اَقَرَّتِ النَّاقَۃُ۔ اونٹنی کا حمل قرار پانا۔ اس کی صفت مُقِرٌّ آتی ہے۔

تَقَرَّرَ۔ ثابت ہونا۔ تَقَرَّرَ القُرَّۃَ۔ کھرچن لینا اور اس سے سالن کا کام نکالنا۔

تَقَارَّ۔ فِی المکانِ۔ کسی جگہ سکون و قرار پکڑنا۔

اِقْتَرَّ۔ فلانًا فِی العَمَلِ و علیہِ۔ کسی کو کام پر لگانا۔ الرَّجُلُ۔ کھرچن کا سالن بنانا۔ سرد پانی سے نہانا۔ اِقْتَرَّتْ و تَقَرَّرَتِ الاِبِلُ۔ اونٹ کا سیر ہونا بہت فربہ ہونا۔

اِسْتَقَرَّ۔ بالمکانِ۔ ساکن ہونا۔

المَقَرُّ۔ مردوں کے سوار ہونے کی جگہ کجاوہ اوسنین کے درمیان۔ بعض نے ہودج کہا ہے۔ قَرُّ الثَّوبِ۔ کپڑے کی لپیٹ یا تہہ۔ یومُ القَرِّ۔ وہ دن جو یوم النحر سے متصل ہے اور جس میں حجاج منیٰ میں ٹھہرتے ہیں۔ یَوْمٌ قَرٌّ۔ ٹھنڈا دن۔ لَیْلَۃٌ قَرٌّ و قَرَّۃٌ۔ ٹھنڈی رات۔ القَرَّتَانِ۔ صبح و شام۔

القُرُّ۔ ٹھنڈک۔ کسی جگہ قرار پکڑنا۔ قرارگاہ۔ محاورہ ہے کہ وَقَعْتَ بِقُرِّکَ۔ تو اپنی مراد کو پہنچ گیا۔ مثلاً طالب انتقام کے لیے بولا جاتا ہے جب وہ انتقام لے لے۔ ایک لمبا کیڑا پانی کی سطح پر گھومنے والا۔ جس سے قُرْ قُرْ کی آواز سنائی دیتی ہے۔

القَوَارِیُّ۔ درزی۔ قصاب۔ وہ شہری جو طالب احسان نہ ہو۔

القَرَارُ والقَرَارَۃُ۔ جائے قیام۔ ساکن اور اونچی زمین۔ قرار و سکون کا مقام۔ محاورہ ہے کہ صَارَ الاَمْرُ اِلٰی قَرَارِہٖ۔ معاملہ اپنی حد پر ساکن ہو گیا۔ القَرَارُ۔ کسی مسئلہ کا وہ پہلو جس پر رائے طے پا جائے۔ اَھْلُ القَرَارِ شہر میں سکونت پذیر لوگ۔ اس کے مقابلہ میں اَھْلُ البَدْوِ۔ خانہ بدوش ہیں۔ دَارُ القَرَارِ۔ آخرت۔ القَرَارَۃُ ٹھگنا۔ وہ گول گڑھا جس میں بارش کا پانی جمع ہو جائے۔

القِرَّۃُ۔ اسم نوع ہے۔ سردی عرب کی ضرب المثل ہے۔ حِرَّۃٌ عَلٰی قِرَّۃٍ۔ اس شخص کے لیے بولا جاتا ہے، جو دل میں کچھ رکھتا ہو اور ظاہر کچھ اور کرتا ہو۔

القُرَّۃُ او قُرَّۃُ العَیْنِ۔ ایک بوٹی ہے جو پانی کی نالیوں میں ہوتی ہے۔ یہ بوٹی جرجیر کے علاوہ ہے۔ کیونکہ یہ شیریں ہوتی ہے اور جرجیر میں تیز ذائقہ ہوتا ہے۔ قُرَّۃُ عَیْنٍ۔ آنکھ کی ٹھنڈک۔ وہ چیز جو باعث راحت ہو۔ اَبُوْ قُرَّۃَ گرگٹ کی کنیت ہے۔ کیونکہ سردی اس پر ہمیشہ غالب رہتی ہے۔ اسی لیے یہ ہمیشہ اپنے سر کو سورج کے سامنے رکھتا ہے۔

القَرَّۃُ والقِرَّۃُ والقُرَّۃُ۔ مینڈک۔

القُرَّۃُ والقَرُوْرَۃُ والقَرُوْرَۃُ والقُرَارَۃُ ہانڈی کے نیچے والے حصہ میں لگی ہوئی چیز۔ کھرچن۔

القُرّٰی۔ وہ سختی جو اس سے بچنے کے بعد بھی لاحق ہو جائے۔

القَرَرَۃُ والقِرَارَۃُ والقَرَارَۃُ والقُرَارَۃُ والقُرُوْرَۃُ۔ وہ پانی جو ہانڈی پکانے کے بعد اس میں ڈال دیتے ہیں تاکہ جل جائے۔

القَرُوْرُ۔ ٹھنڈا پانی۔

القَارُوْرَۃُ۔ آنکھ کا حلقہ۔ آنکھ کی پتلی۔ کھجور یا چھوہارے کا برتن۔ پینے کی چیز رکھنے کا برتن۔ ج۔ قَوَارِیْرُ۔

التَّقْرَارُ والتَّقِرَّۃُ۔ قرار و سکون۔

القَارُّ۔ فا۔ یومٌ قَارٌّ۔ ٹھنڈا دن۔

القَارَّۃُ۔ قَارٌّ کی مؤنث۔ عَیْنٌ قَارَّۃٌ۔ ٹھنڈی آنکھ۔ خوش۔

الاَقَرُّ۔ اسم تفضیل۔ بولا جاتا ہے۔ اَیُّ الاَیَّامِ اَقَرُّ۔ کونسا دن زیادہ ٹھنڈا ہے۔

المَقَرُّ۔ ج۔ مَقَارُّ والمُسْتَقَرُّ۔ جائے قرار سکون کی جگہ۔ مَقَرَّۃُ البِئْرِ۔ کنویں کی تہہ میں وہ گڑھا جس میں پانی کم ہونے کے وقت جمع ہو جائے۔

المَقَرَّۃُ۔ پانی کا حوض۔ بڑا مٹکا۔

المَقْرُوْرُ۔ ٹھنڈا۔ جس کو سردی لگ گئی ہو۔

قَرَأَ قَرْأً و قِرَاءَۃً و قُرْاٰنًا (ن ف)، و اقْتَرَأَ الکِتَابَ۔ کتاب کو پڑھنا یا مطالعہ کرنا۔ قَرَأَ قِرَاءَۃً (ن ف)

عليهِ السلامَ ۔ کسی کو سلام پہنچانا ۔
جب اس سے صیغہ امر بنایا جائے گا تو
کہا جائے گا اِقْرَأْ عَلَيْهِ السَّلَامَ ۔
بلا حرف جر (علی) کے متعدی نہیں ہوتا
لہذا اِقْرَأْهُ السلام ۔ نہیں کہا جا سکتا
۔ قَرْأً وقُرْآنًا ۔ الشیءَ ۔ ملانا ۔ جمع
کرنا ۔ الناقةُ ۔ اونٹنی کا حاملہ ہونا ۔
۔ الحامِلُ ۔ بچہ دینا ۔
قَارَأَهُ قِرَاءً و مُقَارَأَةً ۔ پڑھنے یا
درس میں ایک دوسرے کے ساتھ
شریک ہونا ۔
اَقْرَأَهُ اِقْرَاءً ۔ الرجلَ ۔ کسی کو پڑھانا ۔
۔ ہٗ السلامَ ۔ کسی کو سلام پہنچانا ۔
اَقْرَأَ مِنَ السَّفَرِ ۔ سفر سے لوٹنا ۔
الامرُ ۔ قریب ہونا ۔ عنہ ۔ پھر جانا ۔
۔ النجمُ ۔ غائب ہو جانا ۔ الرجلُ
عبادت گذار ہونا ۔ الحاجةَ ۔ ضرورت
کو مؤخر کرنا ۔ اَقْرَأَتِ الرِّيَاحُ ۔ ہوا اس
کا اپنے وقت پر چلنا ۔ ذَنبًا ۔ پیچھے
لوٹنا ۔ الحاجةُ ۔ ضرورت کا مؤخر
ہونا ۔
تَقَرَّأَ ۔ عبادت کرنا ۔ علم حاصل کرنا ۔
اِسْتَقْرَأَ اِسْتِقْرَاءً ۔ فلانًا ۔ کسی سے
پڑھنے کی خواہش کرنا ۔ الاُمُورَ ۔
حالات معلوم کرنے کے لیے تجسس و
تحقیق کرنا ۔
القِرَاءَةُ ۔ پڑھنے کی کیفیت ج ۔ قِرَاءَاتٌ ۔
القَرْءُ ۔ وقت ۔ قافیہ ۔ ج ۔ اَقْرَاءٌ و قُرُوءٌ
و اَقْرُؤٌ ۔ اَقْرَاءُ الشِّعْرِ ۔ شعر کے
مقاصد انواع و بحریں ۔
القِرْأَةُ ۔ وبا ۔
القُرْآنُ ۔ قرآن کریم
القَارِئُ ۔ عابد ۔ ج ۔ قُرَّاءٌ و قَارِئُونَ
و قَرَأَةٌ ۔
الاَقْرَأُ ۔ فصیح پڑھنے والا ۔ زیادہ پڑھنے والا ۔

القُرَّاءُ ۔ عمدہ طرز سے پڑھنے والا ۔ ج ۔
قُرَّاءُونَ ۔
القُرَّاءُ ۔ عابد ۔ ج ۔ قُرَّاءُونَ و
قَرَائِيُّ ۔
المَقْرُوءُ والمَقْرِيُّ والمَقْرُوْرُ ۔ وہ شے
جو پڑھی جائے ۔
المَقْرَأُ ۔ وہ چیز جس پر کتاب رکھ کر پڑھی
جائے جیسے تپائی ڈیسک وغیرہ ۔
المُتَقَرِّئُ ۔ عابد ۔
قَرُبَ وقَرِبَ قُرْبًا و قُرْبَانًا و قِرْبَانًا
(س ۔ ك) قریب ہونا ۔ قَرِبَهُ و
قَرُبَ مِنْهُ و اِلَيْهِ ۔ کسی چیز کے
قریب ہونا ۔
قَرِبَ قَرَبًا ۔ کوکھ کے درد کی شکایت ہونا ۔
قَرَبَ قَرْبًا (ن) السَّيْفَ ۔ تلوار کو میان
میں کرنا ۔ تلوار کے لیے میان بنانا ۔
بنانے والا قَارِبٌ اور تلوار مَقْرُوبٌ
ہے ۔
اَقْرَبَ ۔ الاِنَاءَ ۔ برتن کو بھرنے کے قریب
کرنا ۔ اَقْرَبَتِ الحَامِلُ ۔ حاملہ کا
قریب الولادت ہونا ۔ قِرَابًا ۔ میان
بنانا ۔ الرَّاعِي الاِبِلَ ۔ چرواہے کا
رات کے وقت اونٹ کو لے جانا تاکہ
اگلی صبح کو سیراب کرے ۔ فاعل قَارِبٌ
ہے اور مُقْرِبٌ نہیں ۔ اور اونٹوں کو
قَوَارِبُ کہتے ہیں نہ کہ مُقْرِبَةٌ ۔
قَرَّبَهُ ۔ کسی کو قریب کرنا ۔ قَرَّبَهُ الاَمِيرُ ۔
امیر کا کسی کو اپنے خواص میں شامل کرنا ۔
قَرَّبَ القُرْبَانَ لِلّٰهِ ۔ خدا کے سامنے
قربانی پیش کرنا ۔ الكَاهِنُ فلانًا ۔
(عیسائیوں کے نزدیک) کسی کو قربانی
کی چیز دینا ۔ قَرَّبَ فلانًا ۔ کسی کو
حَيَّاكَ اللهُ وقَرَّبَ دَارَكَ کہنا ۔
الفرسُ ۔ گھوڑے کا دولکنا ۔ تَقْرِيبًا ۔
گھوڑے کا دُلکی چلنا ۔ الرَّجُلُ ۔ کسی

شخص کا درد کوکھ میں مبتلا ہونا ۔
قَارَبَهُ مُقَارَبَةً ۔ باہم قریب ہونا ۔ اچھے
کلام کے ساتھ بات کرنا ۔ قَارَبَ فِي
الامرِ ۔ کسی کام میں درمیانہ طرز اختیار
کرنا ۔ کسی کام میں مبالغہ ترک کرنا ۔
تَقَرَّبَ تَقَرُّبًا و تِقِرَّابًا ۔ نذرانہ لینا ۔
اِلَى اللهِ بِالقُرْبَانِ ۔ خدا کے سامنے
نذرانہ یا قربانی پیش کرنا اور اس کی
قربت طلب کرنا ۔ الوجلُ ۔ پہلو پر
ہاتھ رکھنا ۔ محاورہ ہے کہ تَقَرَّبْ يَا
رَجُلُ ۔ (جلدی کر) بعض نے کہا ہے
کہ یہ معنی صرف امر میں پائے جاتے ہیں ۔
تَقَارَبَا ۔ دونوں کا قریب ہونا ۔ تَقَارَبَ
الزَّرْعُ ۔ کھیتی کا پکنے کے قریب ہونا ۔
۔ اِقْتَرَبَ الوَعْدُ ۔ وعدہ کا قریب
آجانا ۔ الشَّيْئَانِ ۔ دو چیزوں کا
قریب ہونا ۔
اِسْتَقْرَبَ ۔ الشیءَ ۔ کسی چیز کو قریب
جاننا ۔
القُرْبُ و القِرَابُ ۔ نزدیکی ۔
القُرْبُ و القُرُبُ ۔ پہلو ۔ کوکھ ۔ ج ۔
اَقْرَابٌ ۔
القَرَبُ ۔ وہ کنواں جس کا پانی قریب ہو ۔ ج
اَقْرَابٌ ۔ و القِرَابَةُ ۔ رات کو چلنا
تاکہ صبح کو سیراب ہو سکے ۔
القُرْبَةُ و القُرُبَةُ ۔ نیک و پسندیدہ اعمال
جن سے خدا کی قربت حاصل ہو ۔ ج ۔
قُرَبٌ و قُرُبَاتٌ ۔ القُرْبَةُ ۔ مرتبہ
یا جگہ کی قربت ۔ القِرْبَةُ ۔ مشکیزہ
ج ۔ قِرَبٌ و قِرْبَاتٌ و قِرِبَاتٌ و
قِرَبَاتٌ ۔ عرب میں ضرب المثل ہے
لَقِيتُ مِنْهُ عَرَقَ القِرْبَةِ ۔ مجھے
اس سے تکلیف پہنچی ۔
القِرَابُ ۔ میان ۔ تلوار و چھرے کا غلاف ۔ ج
قُرُبٌ و اَقْرِبَةٌ ۔

قِرَابُ الشَّیْءِ وَقِرَابُهٗ۔ کسی چیز کے اندازہ کے مطابق۔ اَلْقُرَابُ وَالْقُرَابَةُ۔ قریب۔ کہا جاتا ہے۔ "مَا هُوَ بِشَبِیْهِكَ وَلَا بِقُرَابَةٍ مِنْكَ"۔ وہ نہ تیرے مشابہ ہے نہ قریب۔

اَلْقُرْبٰی وَالْقُرْبَةُ وَالْقَرَابَةُ۔ رشتہ داری۔ قرابت داری۔ فِی الْاِنَاءِ قُرْبَةٌ۔ برتن بھرنے کے قریب ہوا۔

اَلْقُرْبَانُ۔ وہ چیز جس کے ذریعہ تقرب الی اللہ حاصل کیا جائے۔ ذبیحہ ہو یا کچھ اور۔ بادشاہ کا ندیم۔ ج۔ قَرَابِیْنُ۔

اَلْقَرْبَانُ۔ مِنَ الْاٰنِیَةِ۔ وہ برتن جو پُر ہونے کے قریب ہو۔ مؤنث قَرْبٰی۔ ج۔ قِرَابٌ۔ اَلْقُرْبَانُ۔ بادشاہ کا خاص ندیم۔

اَلْقَارِبُ۔ چھوٹی کشتی۔ ج۔ قَوَارِبُ۔

اَلْقَارِبُ۔ رات کو پانی تلاش کرنے والا۔

اَلْقَرِیْبُ۔ نزدیک۔ رشتہ دار۔ ج۔ اَقْرِبَاءُ وَقُرَابٰی۔ مؤنث قَرِیْبَةٌ۔ ج۔ قَرَائِبُ۔ اَلْقَرِیْبُ۔ فارسی بحروں میں سے ایک بحر کا نام۔ جَاءُوْا قُرَابٰی۔ وہ سب باہم قریب ہو کر آئے یہ قَرِیْبٌ کی جمع خلاف قیاس ہے۔

اَلْاَقْرَبُ۔ اسم تفضیل ہے۔

اَقْرِبَاءُ الرَّجُلِ وَاَقَارِبُهٗ وَاَقْرَبُوْهُ۔ کسی کے قریبی رشتہ دار۔

قُرْنُبٰی۔ ایک لمبی ٹانگوں والا گبریلا کے مشابہ کیڑا۔

اَلتَّقْرِیْبُ۔ ڈبکی چال۔

اَلْمُقْرَبُ۔ مِنَ الْخَیْلِ۔ وہ گھوڑا جس کی شرافت کی وجہ سے اس کے باندھنے اور گھاس ڈالنے کی جگہ قریب بنائی جائے۔ ج۔ مُقْرَبَةٌ۔

اَلْمَقْرَبُ وَالْمَقْرَبَةُ۔ مختصر راستہ۔

اَلْمَقْرُوْبُ۔ رات کو چلنا۔ اَلْمُتَقَرِّبُ مِنَ الْحَوَامِلِ۔ وہ حاملہ جس کے بچہ پیدا ہونے کے دن قریب ہوں۔ ج۔ مَقَارِبُ وَمَقَارِیْبُ۔

اَلْمَقْرِبَةُ وَالْمَقْرَبَةُ وَالْمَقْرُبَةُ۔ رشتہ داری۔ قرابت داری۔

اَلْمُقَارِبُ۔ عمدہ اور ردی کے درمیان۔ متوسط۔ متوسط الحال۔

اَلْمُقَارَبُ۔ مِنَ الْمَتَاعِ۔ سستا سامان۔

اَلْمُتَقَارِبُ۔ اشعار کی ایک بحر کا نام۔ جس کا وزن آٹھ بار فَعُوْلُنْ ہے۔ کوتاہ قد آدمی۔ ٹھگنا۔

اَلْقَرَبُوْسُ۔ زین کے بیٹھنے کے حصہ کا اگلا اور پچھلا کوہان نما حصہ۔ ہر دو حصوں کو قَرَبُوْسَانِ کہتے ہیں۔ ج۔ قَرَابِیْسُ۔

قَرَتَ قَرْتًا وَقُرُوْتًا (ن ض)، قَرِتَ قَرَتًا (س)، الدَّمُ۔ خون کے بعض حصہ کا بعض پر خشک ہو جانا۔ خون کا زخم میں مر جانا۔ خون کا چوٹ کی وجہ سے کھال کے نیچے جم جانا۔ مار کے سبب سے جلد پر نیل پڑ جانا۔ قَرِتَ الظُّفْرُ۔ ناخن کے نیچے خون کا مر جانا۔ الرَّجُلُ۔ غم یا غصہ سے آدمی کے چہرے کا متغیر ہونا۔

قَرَتَ قُرُوْتًا (ن)، الرَّجُلُ۔ آدمی کا خاموش ہو جانا۔

اَلْقَارِتُ وَالْمُقْرِتُ۔ وہ شخص جو ہر چیز کو کھا جائے۔ دَمٌ قَارِتٌ۔ وہ خون جو گوشت اور کھال کے درمیان جم جائے۔

اَلْقَارِتُ وَالْقَرَاتُ۔ بہترین مشک۔

اَلْقَرَتُ۔ پالا۔ برف۔

قَرِتَ قَرَتًا (س)، الرَّجُلُ۔ مشقت کرنا اور کپاتا۔

قَرَتَهٗ قَرْتًا (ن)، الْاَمْرُ۔ کسی کام کا سخت ہونا۔

اَلْقِرِّیْتُ۔ ایک قسم کی مچھلی۔

قَرَحَهٗ قَرْحًا (ف) وَقَرَّحَهٗ۔ زخمی کرنا۔

قَرَحَ وَقَرَّحَ الْبِئْرَ۔ ایسی جگہ کنواں کھودنا جہاں پہلے نہ کھودا گیا ہو۔ قَرَحَهٗ بِالْحَقِّ۔ حق کے ساتھ استقبال کرنا۔

قَرَّحَ النَّبَاتُ۔ گھاس پھوٹنا۔ الْاَرْضُ۔ زمین میں گھاس اگنا شروع ہونا۔

قَرَحَ قُرُوْحًا وَقِرَاحًا (ف)، قَرِحَ قَرَحًا (س)، الْفَرَسُ۔ گھوڑے کے چاروں دانت نکلنا۔

قَرِحَتْ قُرُوْحًا وَقِرَاحًا (س)، پھوڑے نکلنا۔ قَرِحَ الْقَلْبُ مِنَ الْحُزْنِ۔ غم سے دل زخمی ہونا۔ قَرِحَتْ سِنُّ الصَّبِیِّ۔ لڑکے کے دانت نکلنے کے قریب ہونا۔

قَارَحَهٗ مُقَارَحَةً۔ مقابل ہونا۔

اَقْرَحَ الْفَرَسُ۔ گھوڑے کا دانت نکالنا۔ پنج سالہ ہونا۔ اَقْرَحَهُ اللّٰهُ۔ خدا کا کسی کے جسم پر پھوڑے نکالنا۔

تَقَرَّحَ لِلْاَمْرِ۔ کسی معاملہ کے لیے تیار ہونا۔ الْجَسَدُ۔ جسم پر پھوڑے نکلنا۔

اِقْتَرَحَ۔ الْخُطْبَةَ۔ فی البدیہہ خطبہ دینا۔ الْاَمْرَ۔ بلا کسی سابق مثال کے کوئی چیز ایجاد کرنا۔ الشَّیْءَ۔ بغیر سنے کے اپنی طرف سے کوئی چیز استنباط کرنا۔ کوئی چیز منتخب و اختیار کرنا۔ الْبَعِیْرَ۔ اس اونٹ پر سوار ہونا جس پر اب تک کوئی سوار نہ ہوا ہو۔ عَلَیْهِ كَذَا اَوْ بِكَذَا۔ کسی کام کے لیے زبردستی کرنا۔ جبراً اور بلا تامل سوال کرنا۔ عَلَیْهِ كَذَا۔ کسی چیز کے بنانے کی خواہش کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ اِقْتَرَحَ عَلَیْهِ صَوْتَ كَذَا۔ اس نے فلاں سے ایسی آواز کی خواہش کی۔ الْبِئْرَ۔ ایسی جگہ کنواں کھودنا

جہاں یا تو پہلے کنواں نہ کھودا گیا ہو یا وہاں پانی نہ ہو۔

القُرُوحُ۔ زخم۔ پھوڑا۔ شدید خارش جو اونٹ کے بچوں کے لیے مہلک ہے ج۔ قُرُوحٌ۔

القُرْحُ۔ ہر چیز کا اول حصہ۔ کنواں کھودتے وقت پہلی مرتبہ جو پانی نکالا جائے۔ ہر مہینہ کی ابتدا کی تین راتیں۔

القَرَحُ۔ اونٹ کو خارش نہ ہونے کی حالت۔

القُرْحَةُ والقُرْحَةُ۔ وہ پرانا پھوڑا جس میں پیپ جمع ہو۔ قُرْحَةُ الشِّتَاءِ اوالصَّيْفِ۔ سردی یا گرمی کا ابتدائی حصہ۔ القُرْحَةُ فِي وَجْهِ الفَرَسِ گھوڑے کے ماتھے کی سفیدی یا چھوٹا سفید نشان۔ هُوَ قُرْحَةُ أَصْحَابِهِ وہ اپنے ساتھیوں میں افضل ہے۔

القَرِحُ۔ پھوڑے یا زخم والا۔

القَرَاحُ۔ خالص پانی۔ وہ زمین جس میں نہ پانی ہو نہ درخت۔ ج۔ أَقْرِحَةٌ۔

القُرْحَانُ۔ مِنَ الإِبِلِ۔ وہ اونٹ جس کو کبھی خارش نہ ہوئی ہو۔ مِنَ النَّاسِ وہ شخص جو کبھی پھنسی پھوڑے میں مبتلا نہ ہوا ہو (واحد اور جمع سب کے لیے)

القُرْحَانُ والقُرَاحِيُّ۔ جو کبھی جنگ میں شریک نہ ہوا ہو۔ کہا جاتا ہے۔ أَنْتَ قُرْحَانٌ وقُرَاحِيٌّ مِنَ الأَمْرِ تو اس معاملہ سے خارج ہے۔ مؤنث قُرَاحِيَّةٌ ہے۔ القُرَاحِيُّ۔ وہ شخص جو ہمیشہ آبادی میں رہے اور کبھی جنگل میں نہ نکلے۔

القُرَاحِيَّتَانِ۔ ہر دو پہلو۔ دونوں کوکھ

القَارِحُ۔ (فاعل)۔ مِنْ ذِي الحَافِرِ وہ کھروالا جانور جس کے دانت نکل آئے ہوں۔ ج۔ قَوَارِحُ وقُرَّحٌ ومَقَارِيحُ مؤنث قَارِحٌ وقَارِحَةٌ۔ ج۔ قَارِحَاتٌ وقَوَارِحُ۔ القَارِحُ۔ شیر۔ وہ کمان جو تانت سے جدا ہو۔ قَارِحُ الفَرَسِ۔ گھوڑے کی وہ عمر جس میں اس کے دانت نکل آئیں۔

القَرِيحُ۔ زخمی۔ ج۔ قَرْحَى وقَرَاحَى۔ پانی وغیرہ جو خالص ہو۔ سب سے پہلے ظاہر ہونے والا ابر۔ قَرِيحُ السَّحَابَةِ۔ ابر سے برستا ہوا پانی۔

القَرِيحَةُ۔ ہر چیز کا پہلا حصہ۔ کنویں کا سب سے پہلا نکالا ہوا پانی۔ القَرِيحَةُ مِنَ الإِنْسَانِ۔ انسان کی طبیعت۔ قَرِيحَةُ الشَّاعِرِ اوالکَاتِبِ۔ وہ ملکہ جس سے بہترین نظم یا کتابت کا ظہور ہو۔ ج۔ قَرَائِحُ۔

الأَقْرَحُ۔ اسم تفضیل۔ صبح۔ فَرَسٌ أَقْرَحُ۔ وہ گھوڑا جس کی پیشانی پر سفید نشان ہو۔ مؤنث قَرْحَاءُ۔ ج۔ قُرْحٌ۔ رَوْضَةٌ قَرْحَاءُ۔ وہ باغ جس کا سبزہ اگنا شروع ہوا ہو۔ یا جس کے درمیان میں سفید پھول ہوں۔

المَقْرُوحُ۔ مِنَ الطُّرُقِ۔ وہ راستہ جو نشاناتِ قدم کی وجہ سے واضح و ظاہر ہو۔ والمُقَرَّحُ۔ زخمی پھوڑوں والا۔ لَقِيتُهُ مُقَارَحَةً۔ آمنے سامنے ملاقات کی۔

قَرِدَ قَرَدًا (س)، الأَدِيمُ۔ ادھوڑی میں کیڑا لگ کر اس کو سوراخ دار کر دینا۔ — الكُحْلُ فِي العَيْنِ۔ سرمہ کا منتشر ہوجانا۔ — أَسْنَانُهُ۔ دانتوں کا چھوٹا ہونا اور مسوڑھوں سے متصل ہونا — العِلْكُ۔ گوند کا ذائقہ خراب ہوجانا۔ — وتَقَرَّدَ الشَّعْرُ۔ بالوں کا گھونگھریالے ہونا۔ بالوں کا چکٹ ہونا۔

قَرِدَ وتَحَرَّدَ وأَقْرَدَ۔ عاجز ہو کر خاموش ہوجانا۔ زمین سے چمٹنا۔ قَرَّدَهُ۔ دھوکا دینا۔ قَرَّدَ البَعِيرَ۔ اونٹ کی چچڑی دور کرنا۔ أَقْرَدَ وقَرَّدَ إِلَيْهِ۔ کسی کی اطاعت کرنا۔ أَقْرَدَ المُتَحَرِّكُ۔ ساکن ہونا۔ أَقْرَدَ البَعِيرُ۔ اونٹ کا چچڑی والا ہونا۔ ایسی نرم چال چلنا کہ سوار کو حرکت نہ ہو۔

قَرَدَ قَرْدًا (ض)۔ المَالَ۔ مال کمانا۔ — فِي السِّقَاءِ۔ مشکیزہ میں گھی یا دودھ جمع کرنا۔

القَرْدُ۔ کوتاہ قد۔ گردن (معرب)

القُرْدُ والقُرَادُ۔ چچڑی۔ واحد۔ قُرْدَةٌ و قُرَادَةٌ ہے۔ ج۔ قِرْدَانٌ —

القُرَادُ۔ سرپستان۔ بھٹنی۔ نَزَعْتُ قُرَادَ فُلَانٍ۔ فلاں کو دھوکا دیا۔

القِرْدُ۔ بندر۔ عام لوگ اس کو صعدان کہتے ہیں۔ ج۔ أَقْرَادٌ وأَقْرُدٌ و قُرُودٌ وقِرَدٌ وقِرْدَةٌ وقِرَدَةٌ مؤنث قِرْدَةٌ۔ ج۔ قِرَدٌ۔

القَرَدُ۔ اون وکتان کا ردی و ناکارہ حصہ کھجور کی وہ شاخ جس کی پتیاں جدا کر دی گئی ہوں۔ واحد قَرَدَةٌ ہے۔

القَرَدُ۔ زبان کی رکاوٹ۔ ہکلاپن۔ ابر کے چھوٹے ٹکڑے جو ابھی مل کر بادل نہ بنے ہوں۔ القَرِدُ مِنَ الإِبِلِ۔ بہت چچڑی والا اونٹ۔ وہ ابر جو خوب چھا جائے۔ رَجُلٌ قَرِدُ الفَمِ۔ وہ شخص جس کے دانت پیدائشی طور پر چھوٹے ہوں۔ رَجُلٌ قَرُودٌ۔ ساکن شخص۔

القَرَّادُ۔ بندر کو سدھانے والا۔

قَرْدَحَ قَرْدَحَةً۔ اس چیز کا اقرار کرلینا جو اس سے طلب کی جائے۔ تابعدار ہونا۔ عوام ہتھیار بنانے اور اس کی مرمت کرنے کے معنی میں استعمال

کرتے ہیں اور اس کام کرنے والے کو قَرْدَاحِیٌّ اور قُرْدُحْجِیٌّ کہتے ہیں۔

اِقْرَنْدَحَ لَہٗ ۔ کسی پر ناجائز زیادتی کرنا۔

الْقُرْدُحُ و الْقُرْدُوْحُ ۔ بڑا بندر۔

الْقُرْدُحَۃُ و الْقُرْدُوْحَۃُ ۔ بالغ لڑکے کے گلے میں ایک گلٹی جیسا نرم ہڈیوں کا ابھار۔

الْمُقْرَنْدِحُ ۔ لِلشَّرِّ ۔ شرارت پر آمادہ شر پر تیار۔

الْقَرْدَدُ ۔ ج قَرَادِدُ ۔ الْقُرْدُوْدُ ۔ ج ۔ قَرَادِیْدُ ۔ و الْقُرْدُوْدَۃُ ۔ سخت اور اونچی زمین۔ الْقُرْدُوْدُ ۔ انسان کی پیٹھ کا درمیان۔ قُرْدُوْدَۃُ الشِّتَاءِ ۔ جاڑے کی سختی اور تیزی۔ قُرْدُوْدَۃُ الظَّہْرِ ۔ پیٹھ کا بلند حصہ۔ محاورہ میں بولا جاتا ہے کہ جَاءَ بِالْحَدِیْثِ عَلٰی قَرْدَدِہٖ ۔ اس نے بات برمحل کی۔

الْقَرْدِیْدَۃُ ۔ کلام کی سختی۔ وہ خط جو کمر کی وسط میں ہے ۔ مرد کا سر۔ پہاڑ کا سرا۔ ج ۔ قَرَادِیْدُ ۔

قَرْدَسَہٗ قَرْدَسَۃً ۔ مضبوط کرنا۔ قَرْدَسَ جِرْوَ الْکَلْبِ کتے کے بچے کو پکارنا۔

الْقَرْدَسَۃُ ۔ سختی و شدت۔

الْقَرْدَعَۃُ ۔ ذلت۔

الْقِرْدَعَۃُ ۔ گردن۔ اَخَذَ بِقِرْدِعَتِہٖ ۔ اس نے اس کو گردن سے پکڑا۔

قَرَزَ قَرْزًا (ن) کھرچ کر صاف کرنا۔ قَرَزَ التُّرَابَ و نَحْوَہٗ ۔ مٹی وغیرہ کی مٹھی بھرنا۔

الْقَرْزُ ۔ ٹیلہ ۔ سخت زمین۔

الْقُرْزَۃُ ۔ مٹھی بھر۔

قَرْزَمَ ۔ الشَّاعِرُ شِعْرَہٗ ۔ شاعر کا ردّی اشعار کہنا۔

الْقِرْزَامُ ۔ گھٹیا شاعر۔

الْمُقَرْزَمُ ۔ حقیر و کمینہ ۔ پست نسب والا۔ رَجُلٌ مُقَرْزَمٌ ۔ وہ کوتاہ قد شخص جس کا جسم گٹھا ہوا اور ٹھوس ہو۔

قَرَسَ قَرْسًا (ض) الْمَاءُ ۔ ٹھنڈا ہونا۔ جمنا ۔ الْبَرْدُ ۔ سخت سردی پڑنا۔

الْمَقْرُوْسُ ۔ سردی زدہ کا کام نہ کر سکنا۔

قَرِسَ قَرَسًا (س) ، الْبَرْدُ ۔ سردی کا شدید ہونا۔ الرَّجُلُ ۔ سرما زدہ ہونا۔

اَقْرَسَ الْعُوْدُ ۔ لکڑی کا پانی اس میں جم جانا۔ اَقْرَسَ الْبَرْدُ اَصَابِعَہٗ ۔ سردی سے انگلیوں کا ٹھٹھر جانا اور کام کے قابل نہ رہنا۔

اَقْرَسَ و قَرَّسَ ۔ الْبَرْدُ فُلَانًا ۔ سردی کا کسی کو اکڑا دینا۔ ٹھٹھرا دینا۔

اَقْرَسَ و قَرَّسَ ۔ الْمَاءَ ۔ پانی بوجہ شدت سردی جما دینا۔

الْقَرْسُ و الْقَرَسُ و الْقَرِیْسُ ۔ سخت جاڑا۔ الْقَرِیْسُ و الْقَرِسُ منجمد، جما ہوا۔ اَصْبَحَ الْمَاءُ قَرِیْسًا ۔ پانی منجمد ہو گیا۔

الْقِرْسُ ۔ چھوٹے مچھر۔

الْقَارِسُ ۔ شدید سردی ۔ شَیْءٌ قَارِسٌ و قَرِیْسٌ ۔ پرانی چیز۔

الْقُرَاسُ و الْقُرَاسِیَۃُ ۔ مِنَ الْاِبِلِ و غَیْرِھَا ۔ بڑا اونٹ۔ مُلْکٌ قُرَاسِیَۃٌ زبردست ملک۔ عِزٌّ قُرَاسِیَۃٌ بلند عزت۔

الْقَرَاسِیَا ۔ ایک درخت جس میں سیاہ انگور کے مشابہ پھل لگتے ہیں۔ یہ کلمہ غیر عربی ہے اس کو قَرَاصِیَا صاد سے بھی املا کیا جاتا ہے۔

قَرَشَہٗ قَرْشًا (ض ن) ، کاٹنا۔ قَرَشَ الْجَیْشُ بِالرِّمَاحِ ۔ لشکر کا نیزے مارنا۔ الشَّیْءَ ۔ کسی چیز کو ادھر ادھر سے جمع کرنا اور ملانا۔ مِنَ الطَّعَامِ بِقُوْتِہٖ سا کھانا حاصل کرنا۔ قَرَّشَ و تَقَرَّشَ لِعِیَالِہٖ ۔ اہل و عیال کے لیے کمانا۔

قَرَّشَ بَیْنَھُمْ ۔ ایک دوسرے پر برانگیختہ کرنا اور چغل خوری کرنا۔

قَرَّشَہٗ ۔ قریش میں سے قرار دینا۔

اَقْرَشَ بِہٖ ۔ چغل خوری کرنا ۔ کسی کے عیب کی خبر دینا۔ اَقْرَشَتِ الشَّجَّۃُ ۔ ہڈی کا ٹوٹنا اور ریزہ ریزہ نہ ہونا۔

تَقَرَّشَ ۔ الْمَالَ ۔ مال کو جمع کرنا ۔ عَنِ السَّیِّئَاتِ ۔ برائیوں سے دور ہونا۔ پاک ہونا۔ الشَّیْءَ ۔ کسی چیز کو اول اول لے لینا۔ الشَّیْءَ ۔ کسی چیز سے چمٹ جانا۔

تَقَرَّشَ الْقَوْمُ ۔ قوم کا جمع ہونا۔

تَقَرَّشَتْ و تَقَارَشَتِ الرِّمَاحُ ۔ نیزوں کا لڑائی میں باہم ٹکرانا۔ تَقَارَشَ الْقَوْمُ ۔ ایک دوسرے کا باہم نیزہ مارنا اور ٹکرانے سے آواز کا پیدا ہونا۔

اِقْتَرَشَ لِعِیَالِہٖ ۔ کمانا۔ اِقْتَرَشَتِ الرِّمَاحُ ۔ بعض کا بعض سے ٹکرانا۔ بِہٖ ۔ کسی کی چغلی کرنا اور اس کے نقصان پہنچانے کا کام کرنا۔

الْقَرِیْشُ ۔ جو ادھر ادھر سے جمع کیا جائے۔ ج ۔ قُرُوْشٌ ۔ قَرِیْشُ الشَّیْءِ ۔ کسی چیز کی آواز۔

الْقِرْشُ ۔ ایک ترکی سکہ ۔ ج ۔ قُرُوْشٌ ۔ دخیل ہے، الْقِرْشُ و الْقُرَیْشُ ۔ ایک قسم کی مچھلی جس کو کَلْبُ الْبَحْرِ کہتے ہیں۔ یہ حیوانات کو پانی میں تلوار کی طرح دانت سے کاٹ دیتی ہے۔

قُرَیْشٌ ۔ عرب کا ایک مشہور قبیلہ۔ اس کی طرف نسبت کے لیے قُرَشِیٌّ اور قُرَیْشِیٌّ کہتے ہیں۔ رِمَاحٌ قَوَارِشُ لڑائی میں ایک دوسرے سے ٹکرانے اور داخل ہونے والے نیزے۔ جُبْنٌ قَرِیْشٌ ۔ بہت خشک پنیر۔

المُقَرِّشَةُ - مِنَ السِّنِيْنَ - شدید قحط کا سال۔

قَرَصَ قَرْصًا (ن)، لَحْمَهُ - کسی کے گوشت میں چٹکی لینا۔ قَرَصَهُ بِلِسَانِهٖ - کسی کو تکلیف دہ بات کہنا۔ الثَّوْبَ بِالْمَاءِ - چٹکی سے مل کر پانی سے دھونا۔ البُرْغُوْثُ - پسّو یا مچھر کا کاٹنا۔ قَرَصَتْهُ الحَيَّةُ - سانپ کا ڈسنا۔ قَرَصَ وَ قَرَّصَ الشَّيْءَ - کاٹنا - العَجِيْنَ - آٹے کو پھیلانے کے لیے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے بنانا۔

قَارَصَهُ وَتَقَارَصَا - ہر ایک کا دوسرے کے چٹکی لینا۔ قَرِصَ قَرَصًا (س)، ہمیشہ نفرت، غیبت اور تکلیف دہ کلمات جاری رکھنا۔

القُرْصُ - ج - قِرَصَةٌ وَ أَقْرَاصٌ وقِرَاصٌ و القُرْصَةُ - ج - قُرَصٌ - روٹی کی ٹکیہ قُرْصُ الشَّمْسِ - سورج کا گولہ بولا جاتا ہے۔ غَابَ قُرْصُ الشَّمْسِ۔

القُرَيْصُ - کشتی کا لنگر۔

القُرَّاصُ - ایک روئیں دار گھاس جس کے چھونے سے سخت خارش ہوتی ہے۔ واحد قُرَّاصَةٌ ہے۔ القُرَّاصُ - بابونہ أَحْمَرُ قُرَّاصِيٌّ - گہرا سرخ۔ لِجَامٌ قُرَّاصٌ و قَرُوْصٌ - وہ لگام جو چوپایہ کو تکلیف دہ ہو۔

القَارِصُ - مچھر کی طرح ایک جانور۔

القَارِصَةُ - مؤنث قارص۔ كَلِمَةٌ قَارِصَةٌ - وہ کلمہ جو رنجیدہ اور مکدّر کرے۔

القُرْصُوْصَةُ - کسی چیز کا ذائقہ، زبان کو کاٹنے والا ہونا۔

المِقْرَاصُ - خمار، سرکی چھری۔

المُقَرَّصُ مِنَ الحُلِيِّ وغيرها - وہ زیور جو ٹکیہ کی طرح گول ہو۔

القُرْصَانُ - سمندری ڈاکو (یہ کلمہ دخیل ہے)۔

القُرَاصِيَا - سیاہ انگور کی طرح پھل دینے والا ایک پودہ (کلمہ دخیل ہے)،

قَرْصَبَهُ قَرْصَبَةً - کسی چیز کو کاٹنا۔

قَرْصَعَ قَرْصَعَةً - سکڑ جانا۔ مخفی ہوجانا۔ کنجوسی کی وجہ سے تنہا کھانا۔ الكِتَابَ - کتاب میں سطروں کو قریب قریب اور باریک لکھنا - فِي بَيْتِهٖ - اپنے گھر میں سمٹ کر بیٹھنا - ذَيْلًا اِلٰى ثِيَابِهٖ - کپڑے میں لپیٹنا۔

تَقَرْصَعَتِ المَرْأَةُ - عورت کا بُری طرح چلنا۔

اِقْرَنْصَعَ الرَّجُلُ - اپنے کپڑوں میں لپٹنا سکڑنا۔ چھپنا۔

القُرْصَعْنَةُ - ایک بوٹی ہے، جس کو شوکۃ ابراہیم کہتے ہیں۔ یہ کئی اقسام کی ہوتی ہے۔ ایک قسم وہ ہے جو سفید رنگ، لمبی اور گھنے پتوں والی اور تیز کانٹے والی ہوتی ہے۔

القُرْصَعْنَةُ - ایک ساگ ہے جو تیل اور سرکے کے ہمراہ کھایا جاتا ہے (لغت عامیانہ)

تَقَرْصَفَ وَاقْرَنْصَفَ - جلدی کرنا۔

قَرْصَمَهُ - کوئی چیز کاٹنا یا توڑنا۔

قَرَضَهُ قَرْضًا (ض)، کسی کو بدلہ دینا۔ قَرَضَ الشِّعْرَ - شعر کہنا۔ الوَادِيَ - وادی سے گذرنا۔ قَرَضَهُ - کسی کے بالمقابل ہونا۔ قَرَضَ فِي سَيْرِهٖ - چلتے ہوئے اِدھر اُدھر جھکنا۔ المَكَانَ - جگہ سے تجاوز کرنا۔ ایک طرف ہونا۔ قَرَضَ رِبَاطَهُ - کسی کا مرجانا۔ و قَرَّضَ الشَّيْءَ - کسی چیز کو کاٹنا۔ قَرَضَ الفَارُ الثَّوْبَ - چوہے کا کپڑے کو کاٹ دینا - قَرَّضَ فُلَانًا - کسی کی تعریف یا مذمت کرنا (اضداد میں سے ہے)۔

قَرِضَ قَرَضًا (س)، مرجانا۔

قَارَضَهُ قِرَاضًا و مُقَارَضَةً - بدلہ دینا۔ بدی کا بدلہ بدی سے دینا - قَارَضَهُ فِي المَالِ - مال پر مضاربت کرنا۔

أَقْرَضَهُ - کسی کو قرض دینا۔ اِقْتَرَضَ مِنْهُ - کسی سے قرض لینا۔

تَقَارَضَ الرَّجُلَانِ - دو آدمیوں کا ایک دوسرے کو بدلہ دینا۔ تَقَارَضَا الشِّعْرَ - دو آدمیوں کا باہم شعر کہنا - تَقَارَضَا الثَّنَاءَ - ایک دوسرے کا باہم تعریف کرنا۔ تَقَارَضَ الفِتْيَانُ النَّظَرَ - دونوں ساتھیوں نے ایک دوسرے کو گھور کر دیکھا۔

اِنْقَرَضَ - ختم ہوجانا۔ کٹ جانا - القَوْمُ - ساری قوم ہلاک ہوگئی اور کوئی نہ بچا۔

اِقْتَرَضَ - مِنْهُ - کسی سے قرض لینا - عِرْضَهُ - چغلی کرنا۔

اِسْتَقْرَضَ مِنْهُ - کسی سے قرض مانگنا۔

القَرْضُ والقِرْضُ - وہ احسان یا بُرائی جو پہلے کی جائے، وہ مال جو ایک مقررہ میعاد کے بعد واپسی کی شرط سے دیا جائے۔ ج - قُرُوْضٌ - القُرَاضَةُ - وہ ریزے جو کاٹنے کے وقت گریں۔ جیسے سونے یا کپڑے کے ریزے - قُرَاضَةُ المَالِ - مال کا ردّی حصہ۔

التَّقْرِيْضُ - فن شاعری۔ القَرِيْضُ - کاٹا ہوا۔ شعر۔ وہ لقمہ جو اونٹ جگالی کرتے وقت پیٹ سے نکالتا ہے۔

القَرَّاضَةُ - لوگوں کی غیبت کرنے والا۔ ایک کیڑا جو اون کے کپڑے کاٹ دیتا ہے۔ اِبْنُ مِقْرَضٍ - ایک نیولے سے بڑا جانور جس کا رنگ سفید زردی مائل ہوتا ہے۔ اور جنگلی چوہے اور خرگوش وچڑیوں کا شکار کرتا ہے۔

المِقْرَاضُ - قینچی کا ایک پھل اگر دونوں پھل ہوں تو ان کو مِقْرَاضٌ نہیں کہتے، بلکہ

مِقْوَاضَيْنِ کہتے ہیں۔ واحد کو مِقْوَاضٌ کہتے ہیں۔ ج۔ مَقَارِيْضُ۔

المَقَارِضُ۔ مختصر کھیتی۔ بڑے مٹکے، شراب کے برتن۔

قَرْضَبَ۔ الشَّيْءَ۔ کسی چیز کو متفرق کرنا۔ الرَّجُلُ۔ کوئی خشک چیز کھانا۔ اللَّحْمَ فِي البُرْمَةِ۔ گوشت کو ہانڈی میں جمع کرنا۔ فلانٌ۔ دوڑنا۔ اللَّحْمَ تمام گوشت کو کھا جانا۔ محاورہ ہے کہ قَرْضَبَ الذِّئْبُ الشَّاةَ۔ بھیڑیا ساری بکری کو کھا گیا۔

القِرْضِبُ۔ چھلنی میں باقی ماندہ فضلہ جو پھینک دیا جائے۔ بھوسی۔

القِرْضَابُ والقُرْضُوبُ۔ بہت تیز تلوار۔ چور۔ خشک چیز کھانے والا۔ فقیر۔ ج قَرَاضِبَةٌ۔

القُرَاضِبُ۔ ہر چیز کو ہڑپ کر جانے والا۔ ج۔ قَرَاضِبُ۔

قَرْضَمَ۔ الشَّيْءَ کسی چیز کو کاٹنا۔ کوئی چیز لینا اور اس کو لے جانا۔ هُوَ يُقَرْضِمُ كُلَّ شَيْءٍ۔ وہ ہر چیز لے جاتا ہے۔

قَرَطَ قَرْطًا (ن) الكُرَّاثَ وَنَحْوَهُ۔ گندنا وغیرہ کے ٹکڑے کرنا۔

قَرِطَ قَرَطًا (س) التَّيْسُ۔ بکرے کے کان اس طرح سے کٹے ہوئے ہونا کہ وہ لٹکتے رہیں۔ صفت أَقْرَطُ ہے۔

قَرَّطَ۔ الشَّيْءَ۔ کسی چیز کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ الجَارِيَةَ۔ لڑکی کو بالی پہنانا۔ الفَرَسَ گھوڑے کو لگام دینا۔ السِّرَاجَ چراغ کا گل جھاڑنا۔ عَلَى الرَّجُلِ۔ کسی شخص کو تھوڑا تھوڑا دینا۔ الیه رَسُوْلًا۔ کسی کے پاس جلدی قاصد بھیجنا۔

تَقَرَّطَتِ المَرْأَةُ۔ بالیاں پہننا۔

القِرْطُ۔ ایک قسم کا گندنا ہے۔

القُرْطُ۔ بالی۔ کان میں پہننے کا زیور۔ ج أَقْرَاطٌ وقِرَاطٌ وقُرُوْطٌ وقِرَطَةٌ۔ القُرْطُ۔ آگ کا شعلہ۔ ٹفن۔ ایک گھاس جو اسپست کے مانند ہوتی ہے پروین (بوجہ مشابہت) القُرْطُ مِنَ المَوْزِ وغیرِہٖ۔ کیلے وغیرہ کا خوشہ۔

القِرْطَةُ والقَرَطَةُ۔ بکرے کے کٹے ہوئے کان کا لٹکتا ہوا حصہ۔

القِرَاطُ۔ چراغ۔ چراغ کی لو۔ والقُرَاطَةُ بتی کا گل۔ بتی کا کاٹا ہوا حصہ۔

القِرَّاطُ والقِيْرَاطُ۔ دانق کا نصف وزن بعض نے دینار کے چھٹے حصہ کی چوتھائی مقدار بتلائی ہے اور بعض نے دسویں حصہ کا نصف کہا ہے۔ ہر چیز کا چوبیسواں حصہ۔ فِي المِسَاحَةِ۔ ایک انگلی کے عرض کے برابر چوڑائی (یہ کلمہ دخیل ہے)

القِيْرَاطُ عِنْدَ اليُوْنَانِ۔ ایک خرنوب کے دانہ کے برابر۔ آدھا دانق درہم۔ اہل یونان کے نزدیک بارہ دانوں کے برابر ہے۔ ج۔ قَرَارِيْطُ۔ القَرَارِيْطُ املی کا بیج۔

القَيْرُوطِيُّ۔ پلشس۔ مرہم جس کا لیپ کیا جاتا ہے (یہ کلمہ دخیل ہے)

قَرْطَبَهُ قَرْطَبَةً۔ چت پچھاڑنا۔ قَرْطَبَ الجَزُوْرَ۔ اونٹ کی ہڈیوں کا کاٹنا۔ الرَّجُلُ۔ آدمی کا شدید غضبناک ہونا۔ تیز بھاگنا۔ بھاگ جانا۔

تَقَرْطَبَ عَلَى قَفَاهُ۔ چت پچھاڑا جانا۔

القُرَاطِبُ۔ بہت کاٹنے والا۔

القُرْطُبِيُّ۔ تلوار۔

قُرْطُبَةُ۔ اندلس کے ایک شہر کا نام۔

قَرْطَسَ۔ نشانہ پر پہنچنا۔

تَقَرْطَسَ الرَّجُلُ۔ ہلاک ہونا۔ القِرْطَسُ والقَرْطَسُ والقِرْطَاسُ والقَرْطَاسُ والقُرْطَاسُ۔ کاغذ۔ القِرْطَاسُ۔ نشانہ۔ مصری چادر۔ کسی قسم کی کوئی تحریری چٹھی۔ لمبے قد والی گوری لڑکی۔ جوان اونٹنی۔ ج۔ قَرَاطِيْسُ۔

القِرْطِيْطُ والقِرْطِيْطَةُ۔ تھوڑی سی چیز۔

القَرْطَفُ والقَرْطَفَةُ۔ چادر۔

قَرْطَلَهُ فِي المَاءِ۔ کسی کو پانی میں ڈبونا۔

القَرْطَلُ۔ شاخوں یا بانس سے بنی ہوئی ڈلیا۔ ٹوکری۔ لغت عامیانہ میں ہر ٹوکری کو بولتے ہیں۔ ج۔ قَرَاطِلُ۔

القِرْطَلَةُ۔ گدھے پر لادنے کا بورا، گون۔

القَرْطَالَةُ۔ پالان کے نیچے ڈالنے کا کمبل یا خوگیر۔ ج۔ قِرْطَالٌ۔

قَرْطَمَ قَرْطَمَةً۔ الشَّيْءَ۔ کسی چیز کو کاٹنا۔ الطَّائِرَ۔ پرندہ کو کرڑ کے بیج ڈالنا۔

القِرْطِمُ والقُرْطُمُ والقِرْطِمُّ والقُرْطُمُّ تخم معصفر۔ حب القرطم۔ کرڑ کے بیج۔

القُرْطُمَانُ۔ ماش کے مشابہ ایک غلہ کا نام

خِفَافٌ مُقَرْطَمَةٌ۔ وہ موزہ جس کے کناروں پر دوہری پٹی سلی ہوئی ہو۔

قَرَظَ قَرْظًا (ض) القَرَظَ۔ درخت قرظ کے پتے جمع کرنا۔ الأَدِيْمَ۔ کھال کو قرظ کے پتوں سے دباغت دینا۔

قَرُظَ قَرَاظًا (ک) ذلت کے بعد معزز ہو جانا۔

قَرَّظَهُ تَقْرِيْظًا۔ کسی زندہ شخص کی تعریف یا مذمت کرنا۔

تَقَارَظَا۔ ایک دوسرے کی تعریف کرنا۔

القَرَظُ۔ ایک درخت جس کے پتوں سے کھال رنگی جاتی ہے۔ درخت سلم۔ (جمع ہے اس کا واحد قَرَظَةٌ ہے)

القَرَّاظُ۔ برگ سلم کا تاجر۔

قَرَعَ قَرْعًا (ف)۔ البَابَ۔ دروازہ کھٹکھٹانا۔ ضرب المثل ہے۔ مَنْ قَرَعَ بَابًا وَلَجَّ وَلَجَ۔ جو دروازہ

کھٹکھٹائے اور اَڑ جائے وہ داخل ہو ہی جاتا ہے۔ الرجُلَ۔ مارنا۔ قَرَعَ رَأْسَهُ بِالعَصَا۔ سر پر لاٹھی مارنا۔ هَقَاتَلَهُ۔ کسی کے نقص و عیب ظاہر کرنا۔ سَاقَهُ لِلْاَمْرِ۔ کسی کام کے لیے خالی ہونا۔ الشیَٔ۔ اختیار کرنا۔ هٗ بِالحَقِّ۔ پھینکنا۔ السَّهْمُ الغَايَةَ تیر کا نشانہ پر لگنا۔ هٗ اَمْرٌ۔ کوئی معاملہ اچانک اوپر آپڑنا۔ سِنَّهُ۔ ندامت سے دانت پیسنا۔

قَرَعَ قَرْعًا (ن) فلانًا۔ کسی پر قرعہ میں غالب آنا۔ قُرِعَ علیہ۔ تیر اندازی میں کسی شخص کا ہار جانا۔

قَرِعَ قَرْعًا و قَرَعًا (س) المكانُ۔ کسی جگہ کا خالی ہونا۔ مَاءُ البِئْرِ۔ کنوئیں کے پانی کا ختم ہو جانا۔ الرجلُ۔ تیر اندازی میں ہارنا۔ مشورہ قبول کر لینا۔ قَرَعًا الرَّجُلُ۔ سر کے بالوں کا گر جانا۔

قَرَّعَ فلانًا۔ کسی کو ڈانٹنا۔ القومَ۔ قوم کو پریشان کرنا۔ الفَصِيلَ۔ اونٹ کے بچہ کی خارش کا علاج کرنا۔ الشَّعْرَ۔ بالوں کو کاٹنا۔

قَارَعَهُ قِرَاعًا و مُقَارَعَةً۔ ایک دوسرے کے ساتھ قرعہ اندازی کرنا۔ قَارَعَهُ فَقَرَعَهُ اس نے قرعہ اندازی کی اور جیت گیا۔

قَارَعَ القومُ و تَقَارَعُوا۔ قوم نے قرعہ اندازی کی۔ باہم جنگ کرنا۔ بالرِّمَاحِ باہم نیزہ بازی کرنا۔

اَقْرَعَ۔ باز رہنا۔ مشورہ قبول نہ کرنا۔ عَنْهُ باز رہنا۔ المُسَافِرُ۔ منزل کے قریب پہنچنا۔ الغَائِصُ و المَائِحُ۔ غوطہ خور کا زمین کی تہہ تک پہنچنا۔ الشَّرُّ۔ شر کا جاری رہنا۔ نَعْلَهُ۔ جوتے پر بھدا پیوند لگانا۔ الحَمِيرُ۔ گدھوں کا ایک دوسرے کو لاتیں مارنا۔ الشیَٔ۔ کسی چیز کی طاقت رکھنا۔ دَارَهُ آجُرًّا۔ فرش مکان پر اینٹیں بچھانا۔ فلانًا روکنا۔ اِلَى الحَقِّ۔ حق کی طرف رجوع کرنا اور اطاعت کرنا۔ الرجُلَ۔ کسی کو عمدہ مال دینا۔ الدَّابَّةَ بِلِجَامِهَا چوپایہ کو لگام سے روکنا۔ بَيْنَ القومِ۔ قرعہ ڈالنا۔

تَقَرَّعَ و اُقْرِعَ۔ لوٹنا پلٹنا۔ اِنْقَرَعَ عَنِ الاَمْرِ۔ کسی کام سے باز رہنا۔ عَنِ الحَقِّ۔ حق سے باز رہنا۔ تَقَرَّعَ الجِلْدُ۔ کھال کا گنجے پن کی وجہ سے چھل جانا۔

اِقْتَرَعَ۔ الشیَٔ۔ کسی چیز کو پسند کرنا۔ النارَ۔ آگ روشن کرنا۔ القومُ علىٰ كذا۔ کسی معاملہ پر قرعہ اندازی کرنا۔

اِسْتَقْرَعَ الحَافِرُ۔ کھر کا سخت ہونا۔ الكَرِشُ۔ اوجھڑی کا رُواں اڑ جانا۔

القَرْعُ۔ کدو۔ لوکی۔ گھیا۔ واحد قَرْعَةٌ ہے۔ القَرْعَةُ۔ اسم مرۃ ہے۔

القَرَعُ۔ سفید خارشی پھنسیاں جو اونٹ کے بچوں کو نکلتی ہیں۔ گنج کی بیماری، جس سے سر کے بال گر جاتے ہیں۔ وہ مقام جو مقابلہ کرنے والوں کی حد کے طور پر مقرر کیا جائے۔ مسابقت۔ اونٹوں کا خالی باڑہ۔ وہ زمین جس میں گھاس کے علاوہ کوئی جھاڑی وغیرہ نہ ہو۔ خارش۔

القَرَعَةُ۔ ڈھال۔ سپر۔ سر میں گنجے پن کی بیماری کی جگہ۔ فراخ پیندے والا توشہ دان۔ اونٹ سے خالی باڑہ۔

القُرْعَةُ۔ حصہ۔ قسمت۔ اِلْقَاءُ القُرْعَةِ قرعہ اندازی کرنا۔ توشہ دان۔ و القَرِيعَةُ۔ بہترین مال۔ القَرِيعَةُ گھر میں سب سے اچھی جگہ۔

القَرِعُ۔ وہ شخص جس کو نیند نہ آئے۔ مشورہ ماننے والا۔ ظِلْفٌ قَرِعٌ۔ خراب شدہ ناخن۔ اَرْضٌ قَرِعَةٌ۔ بنجر زمین۔

القَارِعَةُ (مؤنث قارع) قیامت۔ قَارِعَةُ الطَّرِيقِ۔ راستہ کا بڑا اور بلند حصہ۔ حادثہ۔ ہلاک کرنے والی آفت۔ ج قَوَارِعُ۔ قَرَعَتْ قَوَارِعُ الدَّهْرِ۔ زمانہ کے سخت مصائب کا نازل ہونا۔ نَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنْ قَوَارِعِ فُلَانٍ ہم فلاں کی زبان درازیوں سے پناہ مانگتے ہیں۔

القَرَّاعُ۔ اسم مبالغہ۔ ڈھال۔ سخت سنگین۔ مؤنث قَرَّاعَةٌ ہے۔

القَرِيعُ۔ قرعہ انداز۔ قرعہ اندازی میں کامیاب ہونے والا۔ نیز ناکام ہونے والا۔ سردار۔ نر اونٹ۔ فلانٌ قَرِيعُ دَهْرِهِ۔ فلاں اپنے زمانہ کا ممتاز ہے۔ هُوَ قَرِيعُ الكَتِيبَةِ۔ وہ لشکر کا سردار ہے۔ فَصِيلٌ قَرِيعٌ۔ خارش میں مبتلا اونٹ کا بچہ۔ ج۔ قَرْعَىٰ۔

القَرُوعُ۔ تھوڑے پانی والا کنواں۔ وہ بکری جس پر قرعہ اندازی کی جائے۔

القِرِّيعُ۔ اسم مبالغہ۔ سردار۔

الاَقْرَعُ۔ گنجا۔ جَبَلٌ اَقْرَعُ۔ بغیر سبزہ والا پہاڑ۔ عُودٌ اَقْرَعُ۔ وہ لکڑی جس کی چھال اتار دی گئی ہو۔ تُرْسٌ اَقْرَعُ۔ سخت ڈھال۔ قِدْحٌ اَقْرَعُ۔ وہ تیر جس کو ٹھیکری سے رگڑا جائے تاکہ اس کے خطوط و نقوش ظاہر ہو جائیں۔ الاَقْرَعُ۔ عمدہ فولاد کی تلوار۔ مِنَ الحَيَّاتِ۔ وہ سانپ جس کے سر کے بال زیادہ زہریلا ہونے کی وجہ سے گر جائیں۔ مؤنث قَرْعَاءُ۔ ج۔ قُرْعٌ و قُرْعَانٌ۔

القَرْعَاءُ۔ اَقْرَعُ کی مؤنث۔ حادثہ۔ آفت گھر کا صحن۔ راستہ کا بلند حصہ۔ اَرْضٌ قَرْعَاءُ۔ وہ زمین جس کی گھاس چرا

دی گئی ہو۔

القُرَيْعَاءُ۔ وہ زمین جس کے بیچ میں پیداوار نہ ہو اور اطراف و کناروں پر ہو۔

المِقْرَعُ۔ وہ برتن جس میں گھی یا کھجوریں رکھی جائیں۔

المِقْرَعَةُ۔ کوڑا۔ چابک۔ کھٹکھٹانے کا آلہ۔ ج۔ مَقَارِعُ۔

المُقْرَعُ۔ مِنَ الخَيْلِ۔ وہ گھوڑا جس کو لگام سے روکا جائے تو وہ سر اٹھائے۔

المِقْرَاعُ۔ وہ تیشہ جس سے پتھر توڑا جائے۔

المَقْرُوْعُ۔ سردار۔

القَرَاغُوْلُ۔ راستہ کا محافظ (تاتاری لفظ ہے) اس کی عربی خَفِيْرٌ ہے۔

قَرَفَ قَرْفًا (ض)، لِعِيَالِهِ۔ اہل و عیال کے لیے کمانا۔ عَلَى القَوْمِ۔ قوم کے خلاف بغاوت کرنا۔ اور جھٹلانا۔ الرَّجُلُ جھوٹ بولنا اور گڑبڑ کرنا۔ الشَّيْءَ کسی چیز کو چھیلنا۔ مخلوط کرنا۔ وقَرَفَ فُلَانًا بِكَذَا۔ کسی پر اتہام یا عیب لگانا۔ القُرْحَةَ۔ زخم کو چھیلنا۔

قَرِفَ قَرَفًا (س)، فُلَانٌ المَرَضَ۔ مرض کے قریب ہونا۔

قَارَفَهُ مُقَارَفَةً وقِرَافًا۔ قریب ہونا۔ قَارَفَ الذَّنْبَ۔ گناہ میں آلودہ ہونا۔ أَقْرَفَ لَهُ۔ کسی کے قریب ہونا۔ مخلوط ہونا۔ أَقْرَفَهُ۔ کسی کو برائی سے یاد کرنا۔ أَقْرَفَ بِهِ۔ کسی کے لیے تہمت کے اسباب پیدا کرنا۔ الجَرِبُ الصِّحَاحَ۔ خارش کے مریض کا تندرستوں کو مبتلا کرنا۔

تَقَرَّفَتِ الجُرْحُ۔ زخم کا چھل جانا۔

اِقْتَرَفَ۔ کسب کرنا۔ حاصل کرنا۔ الذَّنْبَ گناہ کا ارتکاب کرنا۔ المَالَ۔ مال حاصل کرنا۔ عرب کا محاورہ ہے کہ قَرَفْتُهُ بِالأَمْرِ فَاقْتَرَفَ بِهِ۔ میں نے اس کو عیب لگایا اور وہ عیب دار ہو گیا۔

القَرُوْفُ۔ انار کے چھلکوں سے دباغت دیا ہوا چمڑے کا برتن۔ گہرا سرخ۔ ج۔ قِرَافٌ وقُرُوْفٌ۔

القِرْفُ۔ درخت کی چھال۔ ہر چھال قِرْفٌ کہلاتی ہے۔ قِرْفُ الرُّمَّانِ۔ انار کا چھلکا۔ روٹی کا وہ چھلکا جو تنور میں لگ کر رہ جائے۔ زمین سے اکھاڑی ہوئی چیز۔ ناک پر لگی ہوئی خشک ناک کی رطوبت۔ ج۔ قُرُوْفٌ۔ واحد قِرْفَةٌ۔

القِرْفُ۔ خلیق۔ لائق۔ هُوَ قِرْفٌ بِكَذَا۔ وہ اس کے لائق ہے۔

القَرَفُ۔ مرض کا لوٹ آنا۔ ملنساری۔ تہمت بیماری کی چھوت پھیلنا۔ والقَرِفُ۔ خلیق۔ لائق۔ هُوَ قَرَفٌ او قَرِفٌ بِكَذَا۔ وہ اس کا مستحق ہے۔ القَرِفُ۔ نہایت سرخ۔ بولا جاتا ہے۔ أَرَاكَ أَحْمَرَ قَرِفًا۔ مجھے تو نہایت سرخ دکھائی دیتا ہے۔

القِرْفَةُ۔ کمائی۔ چھلکا۔ انار کے چھلکے۔ دارچینی کی ایک قسم جس کو تج قلمی کہتے ہیں۔ تہمت۔ وہ شخص جس پر تہمت لگائی جائے۔ جیسے هُوَ قِرْفَتِي۔ یہ وہ شخص ہے جس پر میں تہمت لگاتا ہوں۔ بَنُو فُلَانٍ قِرْفَتِي۔ فلاں لوگ وہ ہیں جن کے پاس میرا مطالبہ ہے۔

القَرُوْفُ۔ بہت ظلم و بغاوت کرنے والا۔ توشہ دان۔ ج۔ قُرُفٌ وقُرُوْفٌ۔

القَرْفِيُّ والمُقْرِفُ۔ وہ شخص جس کا رنگ سرخ ہو۔ مُقْرِفٌ۔ حقیر۔ کمینہ۔ وَجْهٌ مُقْرِفٌ۔ بدصورت چہرہ۔

الأَقْرَفُ۔ نہایت سرخ۔

القُرَافَةُ۔ درخت کی چھال۔

المَقْرُوْفُ۔ چھلے ہوئے درخت کی وہ جگہ جہاں سے چھال اتاری گئی ہے۔

المِقْرَافُ۔ بہت گناہوں کا ارتکاب کرنے والا۔ رَجُلٌ مَقْرُوْفٌ۔ دبلا پتلا نازک آدمی۔

قَرْفَصَهُ قَرْفَصَةً۔ کسی کو جمع کرنا اور اس کے ہاتھ اس کے پاؤں کے نیچے باندھنا۔

تَقَرْفَصَتِ العَجُوْزُ۔ بڑھیا کا کپڑوں میں لپٹنا۔

القَرْفَصَى والقُرْفُصَاءُ والقُرُفْصَاءُ اکڑوں بیٹھ کر اپنے ہاتھوں سے پاؤں کے گرد حلقہ باندھنا اور پیٹ کو رانوں سے ملا لینا۔ قَعَدَ القَرْفَصَى او القُرْفُصَاءَ۔ اکڑوں بیٹھنا۔

القُرَافِصُ۔ بڑا طاقتور۔

القَرَافِصَةُ۔ لٹیرے۔

قَرْفَطَ۔ الرَّجُلُ۔ چھوٹے چھوٹے قدم رکھ کر چلنا۔

اِقْرَنْفَطَ۔ سکڑنا۔ سمٹنا۔

المُقَرْفَلُ مِنَ الأَطْعِمَةِ۔ وہ کھانا جس میں لونگیں ڈالی گئی ہوں۔

قَرَقَ قَرْقًا (ن)، بِفُلَانٍ۔ کسی کو دھوکا دینا۔ قَرَقَتِ الدَّجَاجَةُ۔ مرغی کا کڑکڑانا اور اپنے چوزوں یا انڈوں کو پروں میں جمع کرنا۔

قَرِقَ قَرَقًا (س)، ہموار زمین پر چلنا۔

القِرْقُ۔ ردی جڑ۔ عادت۔ کمترین لوگ۔ جماعت۔ قِرْقٌ مِنَ النَّاسِ۔ لوگوں کی ایک جماعت۔ ج۔ أَقْرَاقٌ۔ والقَرَقُ والقَرِقُ۔ ہموار جگہ۔ ہموار زمین۔

القَرْقَذَانُ والقَرْقَنْدُوْنُ۔ سنجاب۔ ایک نرم اون والا جانور جس کی پوستین نہایت اعلیٰ ہوتی ہے۔

قَرْقَرَ قَرْقَرَةً۔ البَعِيْرُ۔ اونٹ کا بلبلانا۔ قَرْقَرَتِ الحَمَامَةُ او الدَّجَاجَةُ

کبوتر یا مرغی کا آواز نکالنا۔ البطنُ
پیٹ کا گڑگڑ کرنا۔ الرَّجُلُ فِی
ضَحْکِہٖ۔ قہقہہ لگانا۔ الشَّرابُ
فِی حَلْقِہٖ۔ پانی وغیرہ کا حلق میں
آواز دینا۔
القَرْقَرَۃُ۔ زور کا قہقہہ۔ کبوتر کا آواز۔
چہرے اور چہرے کے متعلقات کی
جلد۔ والقَرْقَرُ۔ نرم اور نشیبی
سرزمین۔ ج۔ قَرَاقِرُ۔
القَرْقَارُ۔ اونٹ کا بلبلانا۔
القُرَاقِرُ والقُرَاقِرِیُّ۔ خوش نوا حُدی
خوان۔
القُرَاقِرَۃُ۔ بہت بولنے والی عورت۔
والقَرْقَارَۃُ۔ بلبلانے کے وقت
اونٹ کے جھاگ۔ القَرْقَارَۃُ۔
لمبی گردن کا کانچ کا پیالہ۔
القُرْقُورُ۔ لمبی کشتی۔ ج۔ قَرَاقِیرُ۔
قَرْقَسَ الکَلْبَ وبِہٖ۔ کتے کو قُرْقُوسْ
کی آواز سے بلانا۔
القِرْقِسُ۔ پسّو کے مانند ایک جانور۔
القَرْقُوسُ۔ سخت میدان۔
قَرْقَصَ بِالجَرْوِ۔ کتے کے پلّے کو بلانا۔
القُرْقُوصُ۔ کتے کا پلّہ۔ ج۔ قَرَاقِیصُ۔
قَرْقَعَ قَرْقَعَۃً۔ دھماکہ پیدا کرنا۔ دو
سخت چیزوں کو باہم ٹکرا کر گونج یا سخت
آواز پیدا کرنا (یہ عامیانہ لغت ہے)
قَرْقَفَ قَرْقَفَۃً۔ مِنَ البَرْدِ۔ سردی
سے لرزنا۔ قَرْقَفَۃُ البَرْدِ۔ جاڑے
کا لرزہ پیدا کرنا۔ الرَّجُلُ فِی الضِّحْکِ
والحَمَامُ فِی الھَدِیرِ۔ آدمی کا
شدت سے ہنسنا اور کبوتر کا زور
سے غٹرغوں کرنا۔
القَرْقَفُ۔ شراب۔ ٹھنڈا پانی۔ والقُرْقُفُ
ایک چھوٹا پرندہ ہے۔
القُرْقُوفُ۔ درہم، شراب۔ دِیکٌ قُرَاقِفُ

بلند آواز والا مُرغا۔
القَرْقَلُ والقَرْقَلُ۔ وہ قمیص یا کپڑا جس
میں آستین نہ ہوں۔ ج۔ قَرَاقِلُ۔
قَرْقَمَ الصَّبِیَّ۔ بچے کو بُری غذا دینا۔
المُقَرْقَمُ۔ وہ جو اپنی نشوونما کو نہ پہنچے۔
القِرِلّیُ۔ ایک بھکنے والا پانی کا پرندہ۔
قَرَمَ قَرْمًا وقُرُوْمًا ومَقْرَمًا وقَرَمَانًا
(ض)، وتَقَرَّمَ۔ الصَّبِیُّ والبَھْمُ۔
بچے یا جانور کا تھوڑا تھوڑا کھانا سیکھنا۔
قَرَمَ قَرْمًا (ض)۔ الشَّیْءَ۔ چھیلنا۔
الطَّعَامَ۔ کھانا۔ الرَّجُلَ۔ گالی دینا
مقید کرنا۔
قَرِمَ قَرَمًا (س) اِلَی اللَّحْمِ۔ گوشت
کی خواہش شدید ہونا۔ قَرِمَ اِلٰی
لِقَائِہٖ۔ اس کی ملاقات کا شدید
مشتاق ہوا۔
قَدَّمَہٗ۔ کھانا سکھلانا۔ قَدَّمَ ما قَرَمَ۔
الفَحْلَ۔ نرکو سواری اور کام میں نہ
لینا تاکہ وہ سانڈ ہوجائے۔
اِسْتَقْرَمَ البَکْرُ قَبْلَ آوَانِہٖ۔ نر کا
قبل از وقت سانڈ ہوجانا۔
القَرْمُ۔ اونٹ کی ناک پر علامت۔ جوئے
کے تیر پر نشان۔ سانڈ۔ بڑا سردار۔
ج۔ قُرُوْمٌ۔
القَرْمَۃُ والقُرْمَۃُ۔ اونٹ کی ناک
سے کاٹا ہوا چمڑے کا ٹکڑا۔ القُرْمَۃُ و
القِرَامُ۔ وہ جگہ جہاں سے اونٹ کی
ناک کی کھال کاٹی جائے۔ القِرَامُ۔
سرخ پردہ یا باریک کپڑا۔
القُرَامَۃُ۔ اونٹ کی ناک سے کاٹی ہوئی
کھال کا ٹکڑا۔ روٹی کا وہ ٹکڑا جو تنور میں
لگا ہوا رہ جائے۔ عیب۔ اونٹ کی
چھاتی۔
الاَقْرَمُ مِنَ الجِمَالِ۔ وہ اونٹ جس کو
ابھی تک رسی سے نہ باندھا ہو۔ ناک

پر داغ رکھنے والا اونٹ۔ مؤنث۔
قَرْمَاءُ۔ ج۔ قُرْمٌ۔
القُرْمُ۔ ایک بوٹی ہے جو سفید اور موٹی
ہوتی ہے۔
قَرْمَدَ قَرْمَدَۃً۔ الکِتَابَ۔ کتاب کو
باریک اور قریب قریب سطور میں لکھنا۔
(قَرْمَطَ میں یہ بھی ایک لغت ہے)۔
الشَّیْءَ۔ قرمد سے مزین و ملمع کرنا۔
القَرْمَدُ۔ وہ چیز جس سے زینت کے لیے
ملمع کیا جائے۔ جیسے زعفران اور گچ
وغیرہ۔ ٹھیکری۔ پکی اینٹ (کلمہ دخیل ہے)
القُرْمُوْدُ۔ نر پہاڑی بکرا۔ پہاڑی بکرے کا
بچہ۔ ج۔ قَرَامِیدُ۔
القِرْمِیدُ۔ پکی اینٹ۔ گچ یا اس طرح کی
زینت کے لیے کوئی مرکب۔ واحد
قِرْمِیدَۃٌ (یہ کلمہ بھی دخیل ہے)
القِرْمِیدَۃُ۔ پہاڑی بکری۔ ج۔ قَرَامِیدُ۔
القِرْمِزُ۔ سرخ رنگ۔ عِنْدَ الاَسَاکِفَۃِ
وہ چمڑا جو سرخ رنگا ہوا ہو۔
القِرْمِزِیُّ۔ جو قرمزی رنگ کا ہو۔
قَرْمَشَہٗ۔ فاسد کرنا۔ الشَّیْءَ۔ جمع کرنا۔
القَرْمَشُ والقِرْمِشُ والقِرْمِیشُ۔
مِنَ النَّاسِ۔ ملے جلے لوگ۔ عام و خاص۔
قَرْمَصَ تَقَرْمَصَ۔ قرماص میں داخل ہونا
القَرَامِیصَ۔ قرماص بنانا۔
القِرْمَاصُ والقُرْمُوْصُ۔ وہ گڑھا جس کا
پیندا فراخ اور منہ تنگ ہو۔ جس میں
سرمازدہ کو گرمی پہنچائی جائے۔ بھوبھل
جس پر روٹی سینکی جائے۔ کبوتر کا
گھونسلہ جس میں وہ انڈے دے۔ ج
قَرَامِیصُ۔ القُرْمُوْصُ۔ وہ گڑھا
جس میں شکاری چھپ کر شکار کھیلتا
ہے۔ زمین میں بنایا ہوا پرندہ کا گھونسلہ۔
قَرْمَطَ قَرْمَطَۃً۔ الکِتَابَ۔ کتاب کی
سطریں قریب قریب اور باریک لکھنا۔

فِیْ خَطْوِہٖ - چھوٹے چھوٹے قدموں
سے چلنا۔
اَلْقُرْمُوْطُ - ایک قسم کی مچھلی - وہ مٹی یا گوبر
کا گولہ جو گبریلا بناتا ہے۔ ج۔ قَرَامِیْطُ
اَلْقَرَامِطَۃُ - شیعوں کا ایک غالی فرقہ ہے
اس کا واحد قُرْمُطِیٌّ ہے۔
قَرْمَلَہٗ - پچھاڑنا۔
اَلْقَرْمَلُ - ایک بے کانٹے کا کمزور درخت
واحد قَرْمَلَۃٌ۔
اَلْقِرْمِلُ - دو کوہان والا اونٹ - ج۔
قَرَامِلُ۔
اَلْقَرَامِلُ وَالْقَرَامِیْلُ - مِنَ الشَّعْرِ وَ
الصُّوْفِ - بال یا اون کا وہ موباف جو
عورتیں اپنے بالوں سے ملا کر باندھتی ہیں۔
قَرَنَ قَرْنًا (ض ن) الشَّیْءَ بِالشَّیْءِ - ایک
چیز کو دوسری چیز کے ساتھ باندھنا۔
ملانا۔ الثَّوْرَیْنِ - جوئے میں بیل
جوتنا - البَعِیْرَیْنِ - ایک رسی میں دو
اونٹوں کو باندھنا۔
قَرَنَ قِرَانًا (ن) الفَرَسُ - گھوڑے کے
پچھلے قدموں کا اگلے قدموں کے نشانات
قدم پر پڑنا۔ بَیْنَ الشَّیْءِ وَالشَّیْءِ -
دو چیزوں کو جمع کرنا۔
قَرِنَ قَرَنًا (س) دونوں ابروؤں کا ملا ہوا
ہونا - صفت اَقْرَنُ ہے - قَرِنَ
ذُو الْقَرْنِ - بڑے سینگ والا ہونا۔
قَرَّنَہٗ - جمع کرنا - باندھنا - قُرِّنَتِ
الْاُسَارٰی فِی الْحِبَالِ - قیدی رسیوں
میں باندھے گئے۔
قَارَنَہٗ قِرَانًا وَمُقَارَنَۃً - کسی کے ساتھ
اور متصل رہنا۔
اَقْرَنَ بَیْنَ الْاَمْرَیْنِ - دو چیزوں کو جمع
کرنا قَرَنَ زیادہ فصیح ہے، الرَّجُلُ
دو تیر پھینکنا - ایک رسی میں دو قیدیوں
کو ملانا - سینگ والے مینڈھے کی

قربانی کرنا - ہر رات کو ایک سلائی
سرمہ لگانا - الدَّمُ فِی الْعِرْقِ خون
کا رگ میں زیادہ اور پرجوش ہونا -
اَقْطِیْرُ وَجْہِ الْغُلَامِ - ڈاڑھی نکلنے
کے وقت لڑکے کے چہرے پر باریک
پھنسیاں نکلنا - السَّمَاءُ - بارش
جاری رہنا - ہٗ - کسی کے برابر کا ہونا
کسی کو ایک مہار میں دو اونٹ دینا۔
- عَنِ الطَّرِیْقِ - راستہ سے ہٹنا
- عَلٰی غَرِیْمِہٖ - قرضدار پر تنگی کرنا -
اَقْرَنَتِ الثُّرَیَّا - بلندی میں ثریا سے
متصل ہونا - الدُّمَّلُ - پھوڑے کا
پکنا اور پھوٹنے کے نزدیک پہنچنا -
لِلْاَمْرِ - کسی چیز کی طاقت رکھنا اور
اس پر قادر ہونا - عَنْہٗ - کسی چیز سے
عاجز ہونا۔
تَقَارَنَ الرَّجُلَانِ - ایک دوسرے کے
ساتھ رہنا۔
اِقْتَرَنَ - الشَّیْءُ بِغَیْرِہٖ - کسی چیز کے ساتھ
متصل ہونا۔
اِسْتَقْرَنَ - الدُّمَّلُ - پکنا اور پھوٹنے کے
قریب ہونا - الدَّمُ فِی الْعِرْقِ -
خون کا رگ میں زیادہ ہونا - الرَّجُلُ
لِلْاَمْرِ - کسی کام کی قدرت رکھنا -
لِفُلَانٍ - کسی کے برابر مرتبہ والا ہونا۔
اَلْقَرْنُ - سینگ - اَلْقَرْنُ فِی الْاِنْسَانِ
انسان کے سر کی وہ جگہ جہاں جانور
کے سینگ اگتے ہیں - قَرْنُ الشَّمْسِ
آفتاب نکلتے وقت جو کرنیں ظاہر ہوں
اَلْقَرْنُ مِنَ الْمَطَرِ - بارش کا
زور سے پڑھنا - هُوَ عَلٰی قَرْنِیْ -
وہ میرا ہم عمر ہے - اَلْقَرْنُ - ایک
سو سال کا عرصہ - ایک زمانہ کے لوگ
ایک امت کے بعد دوسری امت -
زمانہ کا وقت - ج - قُرُوْنٌ - اَلْقَرْنُ

چھوٹا پہاڑ - پہاڑ کی چوٹی - قلعہ - عورت
کی زلف - اَلْقَرْنُ مِنَ الْجَرَادِ -
ٹڈی کے سر میں جو دو بال ہوتے ہیں۔
درخت کی چھال سے بٹی ہوئی رسی -
بال یا اون کا مجموعہ - ج - قِرَانٌ و
قُرُوْنٌ - اَلْقَرْنُ مِنَ الْقَوْمِ - قوم
کا سردار - مِنَ السَّیْفِ وَ نَحْوِہٖ -
تلوار وغیرہ کی دھار - قَرْنُ الشَّیْطَانِ
وَ قَرْنَاہُ - شیطان کے تابع لوگ۔
- وَحِیْدُ الْقَرْنِ - گینڈا - ذُو
الْقَرْنَیْنِ - اسکندر شاہ مقدونیہ
کا لقب - منذر ابن ماء السماء کا لقب۔
اَلْقِرْنُ - ہمسر - مقابل - شجاعت یا علم میں نظیر
ج - قُرُوْنٌ وَ اَقْرَانٌ -
اَلْقَرَنُ - ج - اَقْرَانٌ - کسی کے ساتھ ملا
ہوا - وہ رسی جس سے دو اونٹ باندھے
جائیں - ترکش - ج - قِرَانٌ - تلوار -
تیر -
اَلْقِرَانُ - وہ رسی جس سے قیدی کو باندھا
جائے - رسی جو بیل کی گردن میں باندھی
جاتی ہے - اونٹ کو کھینچنے کی رسی -
ج - قُرُنٌ -
اَلْقُرْنَۃُ - ہر چیز کا بلند کنارہ - تلوار یا
نیزہ کی دھار - ج - قُرَنٌ -
اَلْقَارِنُ - فاعل - رَجُلٌ قَارِنٌ - وہ
شخص جس کے پاس تلوار اور تیر دونوں
ہوں۔
اَلْقَرِیْنُ - متصل - ملا ہوا - مصاحب - قبیلہ
خاوند - نفس - ج - قُرَنَاءُ - الْقَرِیْنُ
الْعَیْنِ - سرمہ والی آنکھ -
اَلْقِرَانِیُّ - متصل - تانت جو اونٹ کی کھال
سے بنائی گئی ہو - جَاءُوْا قِرَانٰی
وہ جمع ہو کر آئے -
اَلْقَرِیْنَۃُ - قرین کی مؤنث - زوجہ - نفس -
قَرِیْنَۃُ الْکَلَامِ - وہ چیز جو مراد و

مقصود کو متعین کرے۔ ج۔ قَرَائِنُ۔ دُوْرٌ قَوَائِنُ۔ ایک دوسرے کے بالمقابل مکانات۔

القَرَّانُ۔ کانچ کی شیشی۔

القَرُوْنُ۔ کھاتے وقت ایک دم دو لقمے کھانے والا۔ وہ حیوان جس کے پچھلے کُھر اگلے کُھروں کے نشانات پر پڑیں۔ بیٹھنے میں دونوں گھٹنوں کو ملانے والی اونٹنی۔ والقَرُوْنَةُ۔ نفس۔

الاَقْرَنُ۔ جس کے سینگ ہوں۔ ملی ہوئی ابرووں والا۔ مؤنث قَرْنَاءُ۔ حَيَّةٌ قَرْنَاءُ۔ ایک قسم کا سانپ جس کے سر میں دو ابھار ہوتے ہیں۔

القَرْنَبَاءُ۔ لوبیا۔

المِقْرَنُ۔ بیلوں کے کندھوں پر رکھنے کا جوا۔

المُقَرَّنُ۔ دھاردار۔ ابھار والا۔ وہ چیز جس کے لیے سینگ کے مشابہ کوئی چیز بنائی جائے۔

المُقَرَّنَةُ۔ مُقَرَّنٌ کی مؤنث۔ ایک دوسری سے متصل چھوٹی پہاڑیاں۔

القَرَنْبٰی۔ لمبے پیروں والا گبریلا کے مشابہ ایک کیڑا۔ عرب میں ضرب المثل ہے کہ القَرَنْبٰی فِي عَيْنِ اُمِّهَا حَسَنَةٌ۔ قرنبٰی جیسا بدصورت بھی اپنی ماں کی نظر میں حسین ہے۔ قَرْنَسَ و قَوْنَسَ البَازِيَّ۔ باز کو پکڑنے کے بعد اس کی آنکھیں سی دینا۔ قَرْنَسَ الدِّيْكُ۔ مرغے کا اپنے مقابل کی جنگ سے بھاگ جانا۔

القُرْنَاسُ والقِرْنَاسُ۔ پہاڑ کے آگے کا نکلا ہوا حصہ۔ کاتنے کا تکلا۔ سَقْفٌ مُقَرْنَسٌ۔ وہ چھت جو زینہ کی ہیئت پر بنائی ہوئی ہو۔

القَرَنْفُلُ والقَرَنْفُوْلُ۔ لونگ۔ واحد القَرَنْفُلَةُ والقَرَنْفُوْلَةُ۔ ایک خوشبودار باغی پودہ۔

المُقَرْنَفُ۔ مِنَ الاَطْعِمَةِ۔ لونگ ڈالا ہوا کھانا۔

قَرِهَ قَرَهًا (س)، تَقَرَّهَ جِلْدُهٗ۔ مار کی زیادتی سے کھال کا چھل جانا یا نیل پڑ جانا۔ داد کی کثرت کی وجہ سے جلد کا سوراخ دار ہونا۔ صفت اَقْرَهُ۔ مؤنث قَرْهَاءُ۔ ج۔ قُرْهٌ۔

القَارِهُ۔ (فاعل) مِنَ الجِلْدِ۔ خشک کھال۔

قَرَا يَقْرُوْ قَرْوًا۔ اِلَيْهِ۔ کسی کا ارادہ کرنا۔ بِالرُّمْحِ فُلَانًا۔ کسی کے نیزہ مارنا۔ صفت قَارٍ۔ ج۔ قُرَاةٌ و قَارُوْنَ۔ مؤنث قَارِيَةٌ۔ ج۔ قَوَارٍ و قَارِيَاتٌ۔

قَرَا واقْتَرٰی واسْتَقْرٰی۔ الاَمْرَ۔ تلاش کرنا۔ اِسْتَقْرَى الدُّمَّلُ۔ دُنبل میں پیپ پڑنا۔

اَقْرٰی اِقْرَاءً۔ پیٹھ کے درد کی شکایت ہونا۔

القَرَا۔ پیٹھ۔ ج۔ اَقْرَاءٌ و قِرْوَانٌ۔ لوکی یا کدو۔

القَرْوُ۔ نہر کی طرح لمبا حوض جس سے اونٹ پانی پئیں۔ زمین جو طے نہ کی جا سکے۔ کولھو کی وہ نالی جس سے تیل ٹپکتا ہے۔ چھوٹا برتن۔ کھجور کے درخت کا تنہ جس کو کھود کر نبیذ بناتے ہیں۔ لکڑی کا پیالہ۔ بانس جو کھوکھلا ہو۔ وہ چیز جو ایک ہی طریقہ پر ہو۔ محاورہ ہے کہ تَرَكْتُهُمْ قَرْوًا وَاحِدًا۔ میں نے ان کو ایک ہی طریقہ پر چھوڑا۔ قَصِيْدَتَانِ عَلٰى قَرْوٍ وَاحِدٍ۔ ایک ہی ردی پر دو قصیدے۔ تَرَكَتِ الاَرْضُ قَرْوًا۔ بارش نے زمین ایک طبقہ بنا دیا۔ اَصْبَحَتِ الاَرْضُ قَرْوًا وَاحِدًا۔ زمین کی سطح کا پانی میں چھپ جانا۔ ج۔ قُرُوٌّ و اَقْرَاءٌ و اَقْرٍ و قُرِيٌّ۔

القَرْوُ والقَرْوَةُ۔ خصیتین کی کھال کی کھچاوٹ۔ قَرْوَةُ الرَّأْسِ۔ سر کا کنارہ۔

القَرْوُ والقُرْوَةُ والقِرْوَةُ والقَرْوَةُ۔ کتے کے پانی پینے کا برتن۔

القَرْوَاءُ۔ عادت۔ کوہان۔ نَاقَةٌ قَرْوَاءُ۔ لمبی کوہان والی ناقہ۔ جَمَلٌ اَقْرٰی نہیں کہا جاتا۔

القِرْوَاحُ۔ کمر۔ وسط۔ ج۔ قِرْوَاحَاتٌ۔

القَرْوَانِيُّ۔ خصیتین کی کھال کی کھچاوٹ کا مریض۔

القَرْوٰی۔ عادت۔ رَجَعَ اِلٰى قَرْوَائِهٖ۔ اپنے پہلے طریقے پر لوٹ جانا۔

القَرِيُّ۔ ہر چیز جو ایک ہی طرز پر ہو۔ قَرِيُّ القَصِيْدَةِ۔ قصیدہ کی ردی۔

المَقْرٰی۔ ٹیلوں کا سر یا اونچا حصہ۔ ج۔ مَقَارٍ۔

المُقْرَوْرِي۔ لمبی پیٹھ والا۔ شَاةٌ مَقْرُوَّةٌ۔ بکری جس کے سر پر دو شاخہ لکڑی لگا دیتے ہیں تاکہ اپنا دودھ نہ پی سکے۔

قَرٰى يَقْرِيْ قِرًى وقَرَاءً۔ الضَّيْفَ۔ مہمان داری کرنا۔ قَرْيًا و قِرْيًا۔ المَاءَ فِي الحَوْضِ۔ پانی کو حوض میں جمع کرنا۔ ۔ البَعِيْرُ وكُلُّ مَا اجْتَرَّ۔ اونٹ یا جگالی کرنے والے جانور کا جگالی کو جبڑے میں جمع کرنا۔ الجُرْحُ۔ پھوڑے کا پھوٹنا۔ المِدَّةَ فِي الجُرْحِ۔ پیپ کا جمع ہونا۔ قَرٰى فِي شِدْقِهٖ جَوْزَةً۔ اپنے جبڑے میں اخروٹ چھپا لیا۔ قَرٰى يَقْرِيْ قَرْيًا و قِرْيًا وتَقَرّٰى واسْتَقْرٰى۔ البِلَادَ۔ شہروں کو تلاش کرنا۔ گھومنا۔

اَقْرٰی اِقْرَاءً۔ گانوں کو لازم پکڑنا۔ الشیءَ۔ کسی چیز کو لازم پکڑنا اور اصرار کرنا۔ و اِسْتَقْرٰی۔ ضیافت طلب کرنا۔

اِقْتَرٰی۔ معافی طلب کرنا۔ الضَّیْفَ۔ مہمانداری کرنا۔ البِلَادَ۔ شہر کی جستجو کرنا اور ان میں گھومنا۔ اِقْتَرٰی فُلَانًا بِقَوْلِہٖ۔ تلاش کرنا۔

القِرٰی۔ وہ کھانا جو مہمان کے سامنے پیش کیا جائے۔ وہ پانی جو حوض میں جمع کیا جائے۔

القَرْیَۃُ والقِرْیَۃُ۔ جائداد۔ بڑی بستی۔ جماعت و گروہ۔ ج۔ قُرًی و قِرًی اس کی طرف نسبت قَرَوِیٌّ و قَرَئِیٌّ ہے۔ قَرْیَۃُ النَّمْلِ۔ چیونٹیوں کا مٹی کا گھر۔ قَرْیَۃُ الْاَنْصَارِ۔ مدینہ منورہ القَرْیَتَانِ۔ مکہ معظمہ اور طائف۔

القَرِیُّ۔ گاڑھا دودھ۔ ٹیلہ کی جانب سے باغ میں جانے والی پانی کی نالی۔ پانی کی چھوٹی نالی۔ ج۔ اَقْرِیَۃٌ و اَقْرَاءٌ و قُرْیَانٌ۔

القَرِیَّۃُ۔ لاٹھی، چیونٹی کا گھر۔ بادبان کی وہ لکڑی جو عرضاً اوپر سے رکھی جاتی ہے۔ ج۔ قَرَایَا۔

القَارِیُّ (فاعل) گاؤں کا ساکن۔ جَاءَ کُلُّ قَارٍ وَبَادٍ۔ ہر شہر اور دیہات کا ساکن آیا۔

القَارِیَۃُ۔ قاری کی مؤنث ہے۔ لوگوں کے مجمع سے بھرا ہوا مکان۔ تلوار کی دھار نیزہ کا زیریں یا بالائی حصہ۔ ج۔ قَوَارٍ قَوَارِیُ اللّٰہِ۔ خدا کے امین اور شہداء والقَارِیَۃُ۔ ایک پرندہ جس کی ٹانگیں چھوٹی؛ چونچ لمبی اور پیٹھ سبز ہوتی ہے۔ ج۔ قَوَارٍ و قَوَارِیُّ۔

القَارَاۃُ۔ وہ جگہ جہاں لوگ جمع ہوں۔ ج۔ قَارَیَاتٌ۔

المِقْرٰی والمِقْرَاۃُ۔ وہ جگہ جہاں بارش کا پانی جمع ہو جائے۔

المِقْرٰی والمِقْرَاءُ۔ مہمانوں کی میزبانی کرنے والا۔ بہت ضیافت کرنے والا۔ مؤنث مِقْرَاۃٌ و مِقْرَاءٌ۔ المِقْرٰی والمِقْرَاۃُ۔ وہ پیالہ جس میں مہمان کو کھانا پیش کیا جائے۔ ج۔ مَقَارٍ المَقَارِی۔ ہانڈیاں۔

قَزَّ قَزًّا (ن ض) کودنے کے لیے جسم کو سکیڑنا۔ کودنا۔ قَزَّتْ نَفْسِیْ و قَزَّتْ عَنْہُ نَفْسِیْ۔ میرے نفس نے اس کو مکروہ اور برا جانا۔ قَزًّا و تَقَزَّزَ مِنَ الدَّنَسِ وکُلِّ مَا یُسْتَقْذَرُ و یُسْتَخْبَثُ۔ نفرت کرنا بچنا۔ مکروہ جاننا۔

القَزُّ۔ ریشم کا کویا۔ دُوْدُ القَزِّ۔ ریشم کا کیڑا۔ ج۔ قُزُوْزٌ (کلمہ دخیل ہے)

القَزُّ والقِزُّ والقُزُّ والقَزَزُ والقُزَّازُ۔ مکروہ چیز سے بچنے والا۔ عرب کا محاورہ ہے۔ مَا فِیْ طَعَامِہٖ قَزٌّ وَلَا قُزٌّ و لَا قَزَازَۃٌ۔ اس کے کھانے میں کوئی قابل نفرت چیز نہیں ہے۔

القَزَازُ۔ بڑا اژدھا۔ القَازُّ (فاعل) شیطان۔

القَازُوْزَۃُ۔ چھوٹی شیشی۔ طشت۔

القَزَّازُ۔ تاجر ریشم۔ ریشم کے کیڑوں کی پرورش کا ماہر (لغت عامیانہ)

قَزَحَ قَزْحًا (ف) القِدْرَ۔ ہانڈی میں مصالحہ ڈالنا۔ الشیءُ۔ بلند ہونا۔ قَزَحًا و قَزَحَانًا۔ القِدْرُ۔ جوش سے ہانڈی کے پانی کا بلبلے دینا۔

قَزَّحَ تَقْزِیْحًا (ف) و قَزَّحَ۔ القِدْرَ ہانڈی میں مصالحہ ڈالنا۔ قَزَّحَ الحَدِیْثَ۔ بات کو زینت دینا اور بلا کوئی جھوٹ ملائے اس کی تکمیل کرنا۔

قَزَّحَ الشَّجَرَ۔ درخت کی جڑ میں نشوونما کے لیے پیشاب ڈالنا۔

تَقَزَّحَ۔ النَّبَاتُ اوالشَّجَرُ۔ نباتات یا درخت میں بہت سی شاخیں پھوٹنا۔

القَزْحُ۔ کتے کا پیشاب۔ مصالحہ۔ قَوْسُ قُزَحٍ و قَوْسُ قُزَحَ۔ آسمان کی تیر کمان۔ دھنک۔ قُزَحُ کو اگر قُزْحَۃٌ کی تقدیر پر لیا جائے، تو منصرف ہوگا اور اگر علم معدول کی تقدیر پر لیا جائے تو غیر منصرف ہوگا۔ نیز اس کو قوس سے جدا کر کے استعمال نہیں کیا جا سکتا۔ چنانچہ تَأَمَّلْ قُزَحَ مَا اَبْیَنَ قَوْسَہٗ کہنا جائز نہیں۔

القِزْحُ۔ مصالحہ۔ تخم پیاز۔ سانپ کا پاخانہ ج۔ اَقْزَاحٌ۔

القُزْحَۃُ۔ قوس قزح کی ایک لکیر۔ ج۔ قُزَحٌ۔

القَزَّاحُ۔ مصالحہ فروش۔

القَازِحُ (فاعل) بِسُعْرٍ قَازِحٍ۔ مہنگا بھاؤ۔ مؤنث قَازِحَۃٌ۔ ج۔ قَوَازِحُ۔ قَوَازِحُ المَاءِ۔ پانی کے بلبلے۔

التَّقَازِیْحُ۔ مصالحہ کے اجزاء۔

المِقْزَحَۃُ۔ مصالحہ رکھنے کا برتن۔

قَزَعَ قُزُوْعًا (ف) دیر کرنا۔ الظَّبْیُ۔ ہرن کا خوف زدہ ہو کر بھاگنا (اضداد میں سے ہے)

قَزَّعَ الرَّسُوْلَ اِلَیْہِ۔ کسی کی طرف قاصد بھیجنا۔ الفَرَسَ۔ گھوڑے کو دوڑانے کے لیے تیار کرنا۔ الشَّارِبَ۔ مونچھوں کا کاٹنا۔ الفَرَسُ۔ گھوڑے کا تیز دوڑنا۔ رَاْسَہٗ۔ سر کو مونڈنا اور اس کے آس پاس کا حصہ باقی رہ جانا۔ قَزَّعَہٗ اَقْزَعَہٗ لِلْاَمْرِ۔ کسی کام کے لیے خالی کر دینا اور کسی کام میں نہ لگانا۔

اَقْزَعَ لَهٗ فِی الْقَوْلِ۔ کلام میں کسی پر زیادتی کرنا۔

تَقَزَّعَ۔ الرَّأْسُ۔ سر کا درمیان سے منڈ جانا اور اطراف سے رہ جانا۔ الفَرَسُ۔ دوڑنے کے لیے تیار ہونا۔ القَوْمُ۔ متفرق ہونا۔ السَّحَابُ۔ بادل کا چھٹ جانا۔

القَزَعُ۔ بادل کے چھوٹے اور متفرق ٹکڑے چھوٹے اونٹ۔ کچھ بالوں کا مونڈنا اور کچھ چھوڑ دینا۔ وادی کا کوڑا کرکٹ۔

قَزَعُ السَّهْوِ۔ تیر کے پر کا پتلا حصہ ہر وہ چیز جو مختلف چھوٹے ٹکڑوں کی شکل میں ہو۔ اس کا واحد قَزَعَةٌ ہے۔

القَزَعَةُ۔ ولد الزنا۔ بادل کا ایک ٹکڑا۔ سر کا وہ حصہ جس کے بعض بال کاٹے گئے ہوں اور بعض بال چھوڑے گئے ہوں۔ مَا عِنْدَهٗ قَزَعَةٌ۔ اس کے پاس کپڑے کا ٹکڑا تک نہیں۔

القُزْعَةُ والقَزِيْعَةُ۔ بالوں کا وہ مجموعہ جو چوٹی کی طرح بچے کے سر پر چھوڑ دیا جائے خواہ بیچ میں یا اطراف میں۔

القِزَاعُ۔ کپڑے کا ٹکڑا۔ مَا فِی السَّمَاءِ قِزَاعٌ۔ آسمان میں ابر کا کوئی ٹکڑا بھی نہیں۔

الاَقْزَعُ۔ مِنَ الکِبَاشِ۔ وہ مینڈھا جس کی صوف ربیع میں کہیں سے اکھڑ گئی ہو اور کہیں باقی رہ گئی ہو۔

المُقَزَّعُ۔ ہلکا۔ تیز رفتار۔ وہ شخص جس کے سر پر چند متفرق بال ہوں۔ وہ خوشخبری دینے والا شخص جو صرف خوشخبری کے لیے فارغ کر لیا گیا ہو۔ مِنَ الخَیْلِ۔ ہلکی پیشانی والا گھوڑا۔ رَجُلٌ مُقَزَّعٌ۔ وہ شخص جس کا تمام مال ہلاک ہو جائے اور اس کے پاس صرف چھوٹے اونٹ رہ جائیں۔

قَزَلَ قَزْلًا و قَزَلَانًا (ض) کودنا۔ لنگڑا کر چلنا۔

قَزِلَ قَزَلًا (س) لنگڑا ہونا۔ صفت اَقْزَلُ۔ القَزَلُ۔ بہت بری لنگڑاہٹ۔

قَزَمَ قَزْمًا (ض) عیب لگانا۔

قَزِمَ قَزَمًا (س) کمینہ و لئیم ہونا۔

تَقَزَّمَ۔ سختی سے معاملات میں گھس جانا۔

القَزَمُ۔ کمینگی، خساست۔ کوتاہی۔ گھٹیا مال۔ کمینہ آدمی (واحد و جمع و مذکر و مؤنث سب کے لیے کیونکہ یہ مصدر ہے)، محاورہ میں کہا جاتا ہے "هٰؤُلَاءِ قَوْمٌ قَزَمٌ مَا فِیْهِمْ کَرَمٌ" یہ کمینہ قوم ہے، اس میں شرافت نہیں ہے، کبھی کبھی اس کا تثنیہ و جمع و مؤنث بھی بنائے جاتے ہیں۔ اور رَجُلٌ قَزَمٌ و رَجُلَانِ قَزَمَانِ و امْرَأَةٌ قَزَمَةٌ و رِجَالٌ قُزُمٌ و اَقْزَامٌ و قَزَامَی و نِسَاءٌ قَزَمَاتٌ۔

الاَقْزَمُ والقَزْمُ والقَزِمُ والقُزُمُ۔ کمینہ آدمی۔ مؤنث قَزَمَةٌ و قَزْمَةٌ و قَزِمَةٌ و قُزُمَةٌ۔

القَزِمُ والقَزَمُ۔ پست قامت۔ جس سے کوئی خیر نہ پہنچے۔ ج۔ قُزُمٌ و اَقْزَامٌ۔ رَجُلٌ قَزَمٌ۔ ٹھگنا آدمی۔ امْرَأَةٌ قَزَمَةٌ۔ پستہ قد عورت۔

القُزَّامُ۔ کمینے لوگ۔

القُزَامُ۔ وہ شخص جس پر کوئی غالب نہ آسکے۔ اچانک موت۔ سُؤْدَدٌ اَقْزَمُ۔ سرداری جو قدیمی نہ ہو۔

القُزْمُلُ۔ کوتاہ قد۔ بدصورت۔

قَزَا یَقْزُوْ قَزْوًا۔ الاَرْضَ بِعَصَاهُ۔ زمین کو کریدنا۔ الرَّجُلُ۔ عیب سے دور ہونا۔ قزہ کھیلنا۔

اَقْزَی۔ صاف ہونے کے بعد عیب دار ہو جانا۔

القُزَةُ۔ سانپ۔ عرب کا ایک کھیل۔ ج قُزَاتٌ۔

قَزَّی۔ الرَّجُلَ۔ آدمی کو پچھاڑنا۔ قتل کرنا۔

القِزْیُ۔ لقب۔ محاورہ ہے کہ بِئْسَ القِزْیُ هٰذَا۔ یہ لقب برا ہے۔

قَسَّ قَسًّا و قُسًّا و قِسِّیْسَی (ن) چغل خوری کرنا۔ القَوْمَ۔ برے کلام سے قوم کو تکلیف پہنچانا۔ قَسًّا۔ السَّیْرَ۔ چلنے میں تیزی کرنا۔ مَا عَلَی العَظْمِ۔ ہڈی کے اوپر سے گوشت نوچ کر کھانا اور ہڈی کا مغز نکالنا۔ قَسَّسَ الاِبِلَ۔ اونٹوں کو اچھی طرح چرانا۔ قَسَّ و تَقَسَّسَ۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کی جستجو اور طلب کرنا۔ محاورہ ہے تَقَسَّسَ اَصْوَاتَهُمْ بِاللَّیْلِ۔ رات میں چپکے سے ان کی آوازیں سنیں۔ قَسَّ قُسُوْسَةً و قِسِّیْسَةً۔ راہب ہو جانا۔ پادری بن جانا۔

اِقْتَسَّ الاَسَدُ۔ شیر کا اپنی خوراک تلاش کرنا۔ النَّاقَةُ۔ ناقہ کا تنہا چرنا۔

القَسُّ۔ پادریوں کا ایک درجہ جو شماس اور اُسقف کے درمیان میں ہے۔ کاہن۔ ج۔ قُسُوْسٌ۔ وہ اونٹ والا جو اونٹ سے علیحدہ نہ ہو۔ پالا۔

القُسُسُ۔ عقلاء، ماہرین۔

القُسَاسُ۔ سیلاب کا کوڑا کرکٹ۔ ارمینیا کا ایک پہاڑ جس میں لوہے کی کان ہے سُیُوْفٌ قُسَاسِیَّةٌ۔ اسی کی طرف نسبت ہے۔

القَسَّاسُ۔ چغلخور۔

القِسِّیْسُ۔ پادری۔ راہب۔ ج۔ قُسَّانٌ و قِسِّیْسُوْنَ و اَقِسَّةٌ و قَسَاوِسَةٌ۔

القَسِيُّ مِنَ الدَّرَاهِمِ۔ کھوٹا درہم
القَسَّةُ۔ چھوٹا گاؤں۔
القُسُوسَةُ والقِسِّيسِيَّةُ۔ پادری کا عہدہ یا حالت۔
قَسَبَ قَسْبًا (ض) الماءُ۔ پانی کا بہہ جانا۔ الشمسُ۔ سورج کا چھپنا شروع ہونا۔
قَسُبَ قُسُوبًا وقُسُوبَةً (ك) الشیءُ سخت ہونا۔
القَسْبُ۔ سخت، ٹھوس خشک کھجور جو منہ میں ریزہ ریزہ ہوجائے۔ واحد قَسْبَةٌ۔
القَسَابَةُ۔ ردی کھجور۔
القَسُوبُ۔ موزہ
القَسْبُ والقِسِّيبُ۔ ہر چیز جو مضبوط اور طویل ہو۔
قَسِيبُ الماءِ۔ پانی کا آواز کے ساتھ بہنا
قَسَحَ قَسَاحَةً وقُسُوحَةً (ف) سخت ہونا۔ الحبلُ۔ رسی بٹنا۔
قَاسَحَهُ۔ سختی اور خشکی کے ساتھ معاملہ کرنا۔
القَاسِحُ والقُسَاحُ والمَقْسُوحُ۔ سخت ٹھوس۔ ثَوْبٌ قَاسِحٌ۔ گاڑھا کپڑا رُمْحٌ قَاسِحٌ۔ سخت اور مضبوط نیزہ۔
قَسَرَ قَسْرًا (ض) واقْتَسَرَ علی الامرِ۔ کسی پر جبر کرنا۔ خلاف مرضی مجبور کرنا۔
قَسْوَرَ الرَّجُلُ۔ معمر ہونا۔ النَّبْتُ۔ سبزی کا بکثرت ہونا
القَسْوَرُ والقَسْوَرَةُ۔ غالب، شیر، مضبوط بہادر لڑکا۔ ج۔ قَسَاوِرُ وقَسَاوِرَةٌ۔ القَسْوَرَةُ۔ رات کا اکثر حصہ۔ ایک میدانی علاقہ کی سبزی۔ ج۔ قَسْوَرٌ۔
قَسَطَ قَسْطًا وقُسُوطًا (ض) حق سے تجاوز کرنا۔ حق کے خلاف کرنا۔ صفت قَاسِطٌ ہے۔ ج۔ قُسَّاطٌ وقَاسِطُونَ۔

قَسَطَ قِسْطًا (ن ض)، واَقْسَطَ الوَالِی۔ عادل ہونا۔ بولا جاتا ہے اَقْسَطَ فِی حُكْمِهِ واَقْسَطَ بَيْنَهُمْ وإلَيْهِمْ۔ (انصاف کیا) و اَقْسَطَتِ الرِّيحُ العِيدَانَ۔ ہوا کا لکڑیوں کو خشک کر دینا۔
قَسِطَتْ قَسَطًا (س) العُنُقُ۔ گردن کا خشک ہونا۔ الدَّابَّةُ۔ جانور کی ٹانگیں سیدھی ہونا۔ قُسُوطًا۔ العِظَامُ لاغری سے ہڈیوں کا خشک ہونا۔
قَسَّطَ الشیءَ۔ متفرق کرنا۔ الاَغْرَاسَ پودوں کے درمیان برابر مقررہ فاصلہ چھوڑنا۔ الدَّيْنَ۔ قرض کی قسطیں مقرر کرنا۔ بولا جاتا ہے قَسَّطَ الخَرَاجَ عَلَيْهِمْ والمَالَ بَيْنَهُمْ۔ ان کے درمیان مال اور محصول کی اقساط مقرر کی گئی ہیں۔ قَسَّطَ عَلَی عِيَالِهِ۔ اہل و عیال پر تنگی کرنا۔
اِقْتَسَطَ المَالَ بَيْنَهُمْ۔ مال کو قوم کے درمیان تقسیم کرنا۔
تَقَسَّطَ القَوْمُ الشیءَ بَيْنَهُمْ۔ کوئی چیز باہم مساوی طور پر تقسیم کرنا۔
القِسْطُ۔ انصاف۔ هُوَ اَوْ هُمْ قِسْطٌ وہ (ایک) ج عادل ہیں۔ حصہ، مقررہ مقدار۔ میزان۔ نصف صاع کا پیمانہ۔ رزق۔ قرض کی قسط۔ ج۔ اَقْسَاطٌ۔
القُسْطُ۔ ایک دوا کا نام کوٹھ۔ هُوَ قُسْطُ الرِّجْلِ وقُسَيْطُهَا۔ سخت اور سیدھے پاؤں والا۔ جس کے پاؤں چلنے میں مڑتے نہ ہوں۔
القَسَطُ۔ اعضا کی خشکی اور سختی۔
الاَقْسَطُ۔ پتلی گردن والا مؤنث قَسْطَاءُ ج۔ قُسْطٌ۔ رِجْلٌ قَسْطَاءُ۔ ٹیڑھا پاؤں۔ عُنُقٌ قَسْطَاءُ۔ خشک گردن رُكْبَةٌ قَسْطَاءُ۔ وہ گھٹنا جو خشک

اور سخت ہوجائے اور مڑ نہ سکے۔ ج۔ قِسَاطٌ۔
القَسْطَانُ۔ غبار۔
القُسْطَانُ والقُسْطَانَةُ والقُسْطَانِيُّ والقُسْطَانِيَّةُ۔ قوس قزح۔ دھنک
المُقْسِطُ۔ عادل۔ خدا کا نام۔
قَسْطَرَ الدِّرْهَمَ۔ درہم کو پرکھنا۔
القَسْطَرُ والقِسْطَارُ۔ غیر معمولی ذہین۔
القَسْطَرِيُّ۔ درہم کو پرکھنے والا۔ نہایت زیرک وعقلمند۔ عظیم الجثہ۔ ج۔ قَسَاطِرَةٌ۔
القُسْطَاسُ والقِسْطَاسُ۔ ترازو۔
القَسْطَلُ والقَسْطَالُ والقُسْطُولُ والقَسْطَلَانُ۔ لڑائی میں بلند ہونے والا غبار۔ ج۔ قَسَاطِلُ۔ اُمُّ قَسْطَلٍ۔ حادثہ موت۔ نَهْرٌ قِسْطَالٌ۔ وہ نہر جس کے پانی کی آواز پیدا ہو۔
القَسْطَلَةُ۔ اونٹ کی بلبلاہٹ۔
قَسْطَلَةُ المَاءِ۔ پانی کے بہنے کی آواز۔ قَسَاطِلُ الخَيْلِ۔ گھوڑوں کی آواز۔
القَسْطَلَانِيَّةُ۔ شفق کی سرخی۔ غبار کی کثرت۔ والقَسْطَلَانِيُّ۔ دھنک قوس قزح
قَسَمَ قَسْمًا (ض) الشیءَ۔ تقسیم کرنا۔ الدَّهْرُ القَوْمَ۔ زمانہ کا قوم کو منتشر کر دینا۔ فُلَانٌ اَمْرَهُ۔ اپنے کام کا تخمینہ کرنا۔ کام کا اندازہ کرنا کہ کس طرح کیا جائے۔
قَسُمَ قَسَامَةً۔ الغُلَامُ۔ لڑکے کا حسین وجمیل ہونا۔
قَسَّمَ الشیءَ۔ کسی چیز کو بانٹنا، اور ٹکڑے کرنا۔ قَسَّمَ الدَّهْرُ القَوْمَ۔ زمانہ نے قوم کو متفرق کر دیا۔ الشیءَ کسی چیز کو خوبصورت بنانا۔

قَاسَمَہُ المَالَ ۔ ہرایک کا اپنے حصہ کو لینا
قَاسَمَہُ عَلیٰ کَذَا ۔ کسی کو کسی امر پر قسم دینا۔
اَقْسَمَ بِاللّٰہِ ۔ خدا کی قسم کھانا۔
تَقَسَّمَ الشَّیْءَ ۔ کسی چیز کو متفرق کرنا ۔ الشَّیْءُ ۔ متفرق ہونا ۔ تَقَسَّمَتْہُ الھُمُوْمُ ۔ رنجوں کا کسی کو پراگندہ خاطر کر دینا ۔ تَقَسَّمَ فُلَانٌ ۔ دو معاملوں کے درمیان غور و فکر کرنا۔
تَقَاسَمَ القَوْمُ ۔ باہم قسم کھانا ۔ واقْتَسَمَ القَوْمُ المَالَ ۔ مال میں سے ہرایک کا اپنے حصہ کو لے لینا۔
اِنْقَسَمَ ۔ منقسم ہونا۔
اِسْتَقْسَمَ ۔ تقسیم طلب کرنا ۔ دو امور کے درمیان غور و فکر کرنا۔
اِسْتَقْسَمَہُ بِاللّٰہِ ۔ کسی سے خدا کی قسم لینا۔
القَسْمُ ۔ عطیہ ، رائے ، شک ، عادت ، خلق ، بارش ، پانی ، ہانڈی ، قلب میں ظن پیدا ہونا جو بعد میں یقین تک پہنچ جائے ۔ حَصَاۃُ القَسْمِ ۔ وہ کنکری جو عرب سفر کے دوران میں پانی کی کمی کے وقت کسی برتن میں ڈالتے تھے اور اس پر پانی ڈالتے تھے تاکہ وہ چھپ جائے ۔ پھر اس کو ایک شخص پی لیتا تھا اور اسی طرح ہر شخص کو دیا جاتا تھا تاکہ کسی کو کمی یا زیادتی کی شکایت نہ رہے۔
القِسْمُ ۔ تقسیم شدہ چیز کا ایک جزء ۔ خیر کا ایک حصہ ۔ ج ۔ اَقْسَامٌ ج ج اَقَاسِیْمُ ۔
القَسَمُ ۔ قسم حلف ۔ ج ۔ اَقْسَامٌ ۔
القِسْمَۃُ ۔ اقتسام کا اسم ۔ حصہ ۔ ج قِسَمٌ ۔
القَسِمَۃُ والقَسِیْمَۃُ ۔ حسن ، چہرہ ۔ والقَسِیْمُ ۔ عطار کی پیٹی عطر فروش کا ڈبہ ۔ ج ۔ قَسِمَاتٌ وقَسِیْمَاتٌ ۔
القَسَامُ ۔ حسن ۔ شدت کی گرمی ۔
القَسَامَۃُ ۔ حسن ۔ مصالحت ۔ جماعت جو کہ کسی چیز پر حلف اٹھا کر اس کو لے لے وہ حلف جو خون کے اولیاء کو دی جائے ۔ محاورہ ہے "حَکَمَ القَاضِیْ بِالقَسَامَۃِ" یہاں قَسَامَۃ ، اَقْسَمَ کا اسم ہے جو مصدر کی جگہ رکھا گیا ہے۔
القُسَامَۃُ ۔ مال صدقہ ۔ وہ جس کو تقسیم کرنے والا اپنے لیے مخصوص رکھ لے ۔
القَسَامِیُّ ۔ پہلی مرتبہ کپڑے کو لپیٹنے والا ، کہ اس کی تہہ کے نشان پڑ جائیں ۔ وہ چیز جو دو اشیاء کے درمیان ہو ۔
القَسَّامُ ۔ قاسم کا اسم مبالغہ ۔
القَسِیْمُ ۔ ج ۔ اَقْسِمَاءُ ۔ حصہ ۔ منقسم شے کا ایک حصہ ۔ ج ۔ اَقْسِمَاءُ و قُسَمَاءُ ۔ اپنا حصہ لینے والا ۔ ج قُسُمٌ ۔ خوبصورت ۔
القَسِیْمَۃُ ۔ مؤنث ۔ عطر فروش کا صندوق ۔ بازار ۔ خوبصورت چہرہ والا ۔ ج قَسَائِمُ ۔ الاُقْسُوْمَۃُ ۔ ج مَقَاسِمُ ۔ حصہ ۔
الاُقْسُوْمَۃُ ۔ اقاسیم کا واحد (لوگوں کے درمیان منقسم شدہ حصص)
المَقْسِمُ ۔ تقسیم ۔ تقسیم کی جگہ ۔ ج مَقَاسِمُ ۔ صَاحِبُ المَقَاسِمِ ۔ نائب امیر ۔ مال غنیمت کو تقسیم کرنے والا۔
المُقْسَمُ ۔ قسم ۔
المُقَسَّمُ ۔ غمگین ۔ خوبصورت ۔ تقسیم شدہ ۔ شیءٌ مُقَسَّمٌ ۔ مزین و خوبصورت چیز ۔
اَقْسَنَ الرَّجُلُ ۔ کام کی وجہ سے ہاتھوں کا سخت ہو جانا ۔
اِقْسَأَنَّ اِقْسِئْنَانًا وقُسَأْنِیْنَۃً ۔ العُوْدُ ۔ لکڑی کا خشک اور سخت ہو جانا ۔ الرَّجُلُ ۔ عمر رسیدہ اور خشک ہونا ۔ فِی العَمَلِ ۔ کام کو جاری کرنا ۔ اللَّیْلُ ۔ اندھیرے کا سخت ہونا ۔
المُقْسَئِنُّ ۔ وہ شخص جو جوانی کے آخر اور بڑھاپے کے اول میں ہو ۔
قَسَا یَقْسُوْا قَسْوًا وقَسْوَۃً وقَسَاوَۃً وقَسَاءَۃً ۔ سخت اور ٹھوس ہونا ۔ فاعل قَاسٍ ۔ ج ۔ قُسَاۃٌ ہے ۔ اللَّیْلُ ۔ رات کا اندھیری ہونا ۔ الدِّرْھَمُ درہم کا کھوٹا ہونا ۔ صفت قَسِیٌّ ہے ۔
قَسّٰی تَقْسِیَۃً واَقْسٰی اِقْسَاءً ۔ الشَّیْءَ ۔ کسی چیز کو سخت بنانا ۔
قَاسٰی مُقَاسَاۃً ۔ الاَمْرَ ۔ تکلیف اٹھانا سختی برداشت کرنا ۔
القَسِیُّ ۔ سخت ۔ مِنَ الدَّرَاھِمِ ۔ کھوٹا درہم ۔ ج ۔ قِسْیَانٌ ۔ عَشِیَّۃٌ قَسِیَّۃٌ ۔ ٹھنڈی شام ۔ یَوْمٌ اوعَامٌ قَسِیٌّ ۔ سخت دن یا سال بوجہ سردی یا گرمی یا قحط ۔ سِرْنَا سَیْرًا قَسِیًّا ۔ ہم تیز چلے اَرْضٌ قَاسِیَۃٌ ۔ بنجر زمین ۔ لَیْلَۃٌ قَاسِیَۃٌ ۔ سخت اندھیری رات ۔ محاورہ ہے ۔ ھُوَ اَقْسٰی مِنَ الصَّخْرِ (وہ پتھر سے بھی زیادہ سخت ہے) ۔
المَقْسَاۃُ ۔ وہ چیز جو سخت بنائے ۔ بولا جاتا ہے ۔ الذَّنْبُ مَقْسَاۃٌ لِلْقَلْبِ ۔ گناہ قلب کو سخت کرنے والا ہے ۔
قَشَّ قُشُوْشًا (ن) ۔ لاغری کے بعد ٹھیک ہوجانا ۔ فُلَانٌ ۔ لاغر کی چال چلنا ۔ ۔ مِنْ مَرَضِہٖ ۔ مرض سے تندرست ہونا ۔
قَشَّ قَشًّا (ن ض) ۔ النَّبَاتُ ۔ نباتات کا خشک ہونا ۔ الشَّیْءَ ۔ کسی چیز کو جمع کرنا ۔ کسی چیز کو ہاتھ سے ملنا ، تاکہ ہموار ہوجائے ۔ فُلَانٌ ۔ صدقہ کے ٹکڑے کھانا ۔

قَشَّ قَشًّا (ن ض) قَشْقَشَ۔ اِدھر اُدھر سے کھانا۔ قَشْقَشَہٗ بِكَلَامِہٖ بُرا بھلا کہنا۔ تکلیف پہنچانا۔

قَشَّ وَاَقَشَّ وَانْقَشَّ الْقَوْمُ۔ چلا جانا۔ بھاگ جانا۔ اَقَشَّ مِنَ الْمَرَضِ۔ تندرست ہونا۔ اَقَشَّتِ الْاَرْضُ۔ زمین کی خشکی زیادہ ہونا۔ اِنْقَشَّ الْقَوْمُ۔ متفرق ہوجانا۔

تَقَشَّشَ وَاقْتَشَّ مَا وَجَدَ۔ جو ملے اس کو کھا جانا۔

الْقَشُّ۔ بڑا ڈول۔ ردی کھجور۔ کوڑا کرکٹ۔

الْقِشَّۃُ۔ بندریا اس کا بچہ ہلکے جسم کی چھوٹی لڑکی۔ گبریلے کی طرح کا ایک کیڑا۔ تارکول لگانے کا صوف جو بعد از استعمال پھینک دیا جائے۔

الْقَشِيْشُ۔ سانپ کی کھال کی رگڑ کی آواز۔

الْقَشِيْشُ وَالْقُشَاشُ وَالْقُشَاشٰی۔ راستہ میں پڑی ہوئی چیز جو کسی کو مل جائے۔

الْقَشَّاشُ۔ پڑی ہوئی چیزوں کو اٹھانے والا۔ د الْقَشَّانُ و الْقَشُوْشُ جو حقیر اشیاء خوردنی کو اٹھا کر کھالے۔

الْمِقَشَّۃُ۔ جھاڑو۔

قَشَبَ قَشْبًا (ض) فُلَانًا السَّمَّ۔ کسی کو زہر کھلانا۔ قَشَبَ عَلَيْہِ۔ بہتان لگانا۔ الرَّجُلُ۔ عار دلانا۔ عیب جوئی کرنا۔ کسی کے حق میں بری بات کہنا۔ السَّيْفَ۔ تلوار کو صیقل کرنا۔ قَشَبَہُ الدُّخَانُ۔ ناک کے سوراخوں میں دھواں بھر جانا۔ بولا جاتا ہے قَشَبَنِيْ رِيْحُہٗ۔ اس کی بو نے مجھے تکلیف پہنچائی۔ قَشَبَہُ الْمَالُ۔ مال کا کسی کی عقل بگاڑ دینا۔ الشَّيْءَ خراب کر دینا۔ قَشَبَ لَہٗ۔ زہر ملانا قَشَبَہٗ بِشَرٍّ۔ برائی کی طرف منسوب کرنا کہ اس کے ساتھ مشہور ہوجائے قَشَبَ الرَّجُلُ۔ مذمت یا تعریف حاصل کرنا۔ قَشَّبَ وَقَشَبَ الطَّعَامَ بِالسُّمِّ۔ کھانے میں زہر ملانا۔ فُلَانًا بِسُوْءٍ۔ کسی برائی میں ملوث کرنا۔ قَشَبَتِ الرِّيْحُ فُلَانًا۔ بو کا کسی کو تکلیف دینا۔ قَشَّبَ الشَّيْءَ کسی چیز کو میلا کچیلا کر دینا۔

قَشُبَ قَشَابَۃً (ك) الشَّيْءُ۔ پاکیزہ نفیس ہونا۔

اِقْتَشَبَ۔ تعریف یا مذمت حاصل کرنا۔

تَقَشَّبَ السَّيْفُ۔ تلوار پر زنگ چڑھ جانا

اِسْتَقْشَبَہٗ۔ نفرت کرنا۔

الْقِشْبُ۔ نفس، لوہے کا زنگ، سخت خشک زہر۔ مِنَ الطَّعَامِ۔ کھانے کا وہ حصہ جو اچھا نہ ہونے کی وجہ سے پھینک دیا جائے۔ ج۔ اَقْشَابٌ۔ رَجُلٌ قِشْبٌ خِشْبٌ۔ ناکارہ آدمی (آخری کلمہ اتباعًا استعمال کیا گیا ہے)

الْقِشْبَۃُ۔ جس میں کوئی خیر نہ ہو خسیس آدمی

الْقَشْبُ۔ زہر۔ ج۔ اَقْشَابٌ۔

الْقَشِبُ۔ جدید۔ پرانا (اضداد میں سے ہے) سَيْفٌ قَشِبٌ۔ صیقل شدہ یا زنگ آلود تلوار (اضداد)

الْقَشِيْبُ۔ جدید، پاکیزہ۔ سفید۔ ج قُشُبٌ وَقُشْبٌ۔ سَيْفٌ قَشِيْبٌ چمکدار یا زنگ آلود تلوار (اضداد)

الْقُشَابِيَّۃُ۔ پرانی چادر۔

الْمُقَشَّبُ۔ غیر خالص، حَسَبٌ مُقَشَّبٌ وَرَجُلٌ مُقَشَّبُ الْحَسَبِ۔ کمینہ حسب کا آدمی۔

قَشِدَ قَشَدًا (ن) برہنہ کرنا۔

الْقِشْدَۃُ۔ رقیق مکھن، ایک بہت دودھ والی گھاس۔ و الْقُشَادَۃُ گھی کی تلچھٹ۔

قَشَرَہٗ قَشْرًا (ن ض) وَقَشَّرَہٗ۔ کھال یا چھلکا اتارنا۔ القَوْمَ۔ قوم پر بدفالی لانا۔ قَشِرَ قَشَرًا (س) موٹا چھلکا ہونا۔

تَقَشَّرَ وَانْقَشَرَ۔ چھل جانا۔

اِقْتَشَرَ الرَّجُلُ۔ برہنہ ہوجانا۔ صفت مُقْتَشِرٌ ہے۔

الْقِشْرُ۔ چھلکا قدرتی ہو یا عارضی، جسم کو چھپانے والا۔ لباس۔ ج۔ قُشُوْرٌ وَالْقِشْرُ۔ ایک بالشت کے برابر ایک مچھلی ہے۔ الْقِشْرَانِ۔ ٹڈی کے ہر دو بازو۔ الْقَشْرُ۔ سخت سرخی۔

الْقَشِرُ وَالْقَشِيْرُ۔ بہت چھلکے والا۔ تَمْرٌ قَشِرٌ وَقَشِيْرٌ۔ بہت چھلکے والی کھجور۔

الْقُشْرَۃُ وَالْقُشَرَۃُ وَالْقُشْرَۃُ۔ سطح زمین کو چھیلنے والی بارش۔ الْقُشْرَۃُ۔ شوم و منحوس۔

الْقِشْرَۃُ۔ چھلکا چھال، یہ قشر کے مقابلے میں زیادہ خاص ہے جیسے قِشْرَۃُ الْبَيْضَۃِ۔

الْقَاشِرُ۔ (فاعل) مِنَ الْخَيْلِ۔ گھوڑدوڑ میں آخر تک جاری رہنے والا گھوڑا۔

الْقَاشِرَۃُ (مؤنث قاشر) ہلکی رگڑ و زخم جو کہ کھال کو چھیل دے۔ وہ عورت جو اپنے چہرہ کو رگڑے تاکہ اس کا رنگ صاف ہوجائے۔

الْقَاشُوْرُ وَالْقَاشُوْرَۃُ۔ مِنَ الْاَعْوَامِ۔ وہ قحط کا سال جو ہر چیز کو متاثر کردے سَنَۃٌ قَاشُوْرَۃٌ وَقَاشُوْرٌ۔ قحط والا سال۔ الْقَاشُوْرُ۔ منحوس۔ مِنَ الْخَيْلِ۔ گھوڑدوڑ میں پیچھے رہنے والا گھوڑا۔

الْقُشَارُ۔ سانپ کی کھال۔

القُشَارَةُ۔ وہ کھال جو چھلی ہوئی چیز سے اتاری گئی ہو۔

الاَقْشَرُ۔ وہ چیز جس کی کھال اُتر گئی ہو۔ وہ شخص جس کی ناک گرمی سے چھل گئی ہو۔ نہایت سُرخ۔ چلبہری کا مریض۔ بہت سوال کرنے والا۔ مِنَ الاَرْضِ چتکبری زمین۔ مؤنث قَشْرَاءُ۔ ج قُشْرٌ۔ شَجَرَةٌ قَشْرَاءُ۔ وہ درخت جس کا بعض حصہ چھلا ہوا اور بعض حصہ چھلا ہوا نہ ہو۔ حَيَّةٌ قَشْرَاءُ۔ وہ سانپ جس نے کینچلی اتار دی ہو۔

القَشُوْرُ۔ غازہ۔ اُبٹنا۔ چہرے کا رنگ نکھارنے والا مرکب۔

المُقَشَّرُ (مفعول) جَوَابٌ مُقَشَّرٌ۔ واضح اور صریح جواب۔ رَجُلٌ مُقَشَّرٌ۔ برہنہ آدمی۔

المِقْشَرُ۔ سوال میں اصرار کرنے والا۔

قَشَطَ۔ قَشْطًا (ن ض) لاٹھی سے مارنا قَشَطَ عَنْهُ كَذَا۔ کھولنا اور اس سے کپڑے اتارنا۔

قَشَطَ الرَّجُلَ۔ چھین لینا۔

تَقَشَّطَ وَانْقَشَطَ۔ برہنہ ہو جانا۔

كَقَشَّطَتْ وَانْقَشَطَتِ السَّمَاءُ۔ آسمان کا صاف ہو جانا۔

القِشْطَةُ۔ دودھ یا دہی کی ملائی (لغت عامیانہ)

القِشَاطُ۔ تنگاپن (کشاط کا دوسرا املا)

القَشَّاطُ۔ چھین لینے والا۔

المِقْشَطُ۔ چھلکا اتارنے کا چاقو۔ ج مَقَاشِطُ۔

المِقْشَطَةُ عِنْدَ العَقَّادِيْنَ۔ ایک آلہ ہے جس کے ذریعہ حریر کے دھاگوں کی گرہیں درست کی جاتی ہیں۔

قَشَعَ قَشْعًا (ف) القَوْمَ۔ متفرق و پراگندہ کرنا۔ قَشَعَتْ وَاَقْشَعَتِ الرِّيْحُ السَّحَابَ۔ ہوا نے ابر کو منتشر کر دیا

اَقْشَعَ القَوْمُ۔ قوم کا متفرق ہو جانا

اَقْشَعُوْا عَنِ المَاءِ اَوِ المَكَانِ۔ پانی یا جگہ سے دور جا پڑنا۔ اَقْشَعَ السَّحَابُ۔ ابر کا چھٹ جانا۔ بادل کا صاف ہونا۔

قَشِعَ قَشَعًا (س) الشَّیءُ۔ خشک ہو جانا۔

اِنْقَشَعَ اللَّيْلُ۔ رات کا آخر ہونا۔

اِنْقَشَعَ وَتَقَشَّعَ السَّحَابُ۔ ابر کا کھلنا

تَقَشَّعَ القَوْمُ۔ قوم کا منتشر ہو جانا۔

اِنْقَشَعَ القَوْمُ عَنْ اَمَاكِنِهِمْ۔ قوم کا اپنی جگہوں سے دور دراز جا پڑنا۔

الهَمُّ عَنِ القَلْبِ۔ غم کا دل سے زائل ہونا۔

القَشْعُ۔ پرانی پوستین۔ احمق بشتر مرغ کے پر۔ چمڑے کا گھر۔ ج قُشُوْعٌ۔ پرانا مشکیزہ۔ وہ شخص جس کا گوشت بڑھاپے کی وجہ سے لٹکنے لگا ہو۔ زنبیل۔ زبجو۔ وہ خشک مٹی جو پھٹ جائے، خشک کھال۔ ج قِشَعٌ۔

القَشْعُ وَالقِشْعُ۔ زائل ہونے والا بادل۔ القَشْعُ وَالقِشْعُ وَالقُشْعُ کوڑا کرکٹ جو حمام میں سے نکالا جائے

القَشْعَةُ۔ ج قِشَاعٌ وَالقِشْعَةُ ج قِشَعٌ۔ خشک کھال کا ٹکڑا۔ ابر کھل جانے کے بعد جو ابر کا کوئی ٹکڑا باقی رہ جائے۔ القَشْعَةُ۔ اسم مرۃ ہے، پرانی پوستین کا ٹکڑا۔ وہ خشک شدہ مٹی کا ٹکڑا جو پھٹ جائے، بُڑھیا۔ ہوائے شمالی۔

القَشِعُ۔ خشک۔ وہ شخص جو ایک معاملہ پر قرار نہ پکڑے۔ شَاةٌ قَشِعَةٌ۔ لاغر بکری۔ اَرَاكَةٌ قَشِعَةٌ۔ گھنے پتوں والا پیلو کا درخت۔

القِشَاعُ۔ پرانا ٹکڑا۔ پیوند۔

القُشَاعُ۔ مادہ بجو کی آواز۔

القُشَاعَةُ۔ ناک کی ریزش جو پھینکی جائے۔

القَشِيْعُ مِنَ الكَلَامِ۔ متفرق کلام۔ هُوَ اَقْشَعُ مِنْهُ۔ وہ اس سے اشرف ہے

اِقْشَعَرَّ جِلْدُهُ۔ لرزنا۔ سکڑنا۔ سخت اور کھردرا ہونا۔ رنگ متغیر ہونا۔ صفت مُقْشَعِرٌّ۔ ج مُقْشَعِرُّوْنَ و قَشَاعِرُ۔ اِقْشَعَرَّتِ السَّنَةُ۔ سال کا بلا بارش اور قحط والا ہونا۔ الاَرْضُ۔ بارش نہ ہونے کی وجہ سے زمین کا زیادہ خشک ہو جانا۔ اِقْشَعَرَّ الشَّعْرُ۔ ڈر یا سردی سے رونگٹے کھڑے ہو جانا۔

المُنْقَشْعِرُ۔ کانپنے والا۔

القُشَعْرِيْرَةُ۔ لرزہ بدن۔ کپکپی اقشعر کا اسم ہے۔

القُشَاعِرُ۔ کھردرا محسوس ہونے والا۔

القَشْعَمُ۔ زیادہ عمر والا آدمی یا عورت یا گدھ، ہر چیز کا پرانا، بڑا، شیر۔ ج قَشَاعِمُ وقَشَاعِيْمُ۔ اُمُّ قَشْعَمٍ لڑائی، آفت، بجو، موت۔

القِشْعَامُ وَالقَشْعَمَانُ (القُشْعُمَانُ) بڑا مذکر۔ گدھ، عمر رسیدہ آدمی یا گدھ

القِشْعَامَةُ۔ درندوں کو پکڑنے کا پنجرہ نما آلہ۔

القُشْعُوْمُ۔ حقیر الجثہ، بچڑی۔

قَشِفَ قَشَفًا (س) وقَشُفَ قَشَافَةً (ك)، وتَقَشَّفَ۔ بدحال و تنگدست ہونا۔ گندہ بدن والا ہونا۔ صفت قَشِفٌ وقَشْفٌ وقَشِفٌ تَقَشَّفَ تنگی سے گذر کرنا۔ فِي لِبَاسِهِ۔ لباس کا پیوند والا اور میلا ہونا۔

قَشَّفَ اللّٰهُ عَيْشَهُ۔ خدا کا کسی کی زندگی تنگ اور مشکلات سے پر کر دینا۔

عَامٌ اَقْشَفُ۔ سخت سال۔

تَشْقَشَہٗ ۔ مِنَ الجَرَبِ اوالجُدَرِيّ
تَقَشْقَشَ ۔ کھجلی یا چیچک سے کسی
کو شفا دینا اور اس کا شفا پانا۔
اَلقَشْقَشَۃُ ۔ آگ میں گوشت بھونے کی
سنسناہٹ ۔
قَشَمَ قَشْمًا (ن) اَلطَّعَامَ ۔ بہت کھانا
کھانا۔ عمدہ کھانا کھانا۔
قَشَمَ قَشْمًا (ض) اَلرَّجُلُ فِي بَيْتِہٖ ۔
گھر میں داخل ہونا
اِقْتَشَمَ ۔ اِدھر اُدھر سے کھانا۔
اَلقَشْمُ والقِشْمُ ۔ زمین میں پانی کی نالی
سُرخ اور بُھنا ہوا گوشت ۔ اَلقِشْمُ
طبیعت، جسم، حال و ہیئت، چربی،
جڑ۔ ج۔ قُشُومٌ ۔
اَلقُشَامُ والقُشَامَۃُ ۔ دسترخوان پر بچا
ہوا بیکار کھانا۔
اَلقَشِيْمُ ۔ خشک سبزی ۔ ج قُشُمٌ ۔
موت ۔
اَلمَقْشَمُ ۔ قشم کا اسم ظرف۔ محاورہ میں
ہے مَا اَصَابَتِ الاِبِلُ مَقْشَمًا ۔
اونٹ کو چرنے کی جگہ نہ ملی ۔
اَلقَشْمَرُ ۔ پست قامت، غلیظ و ٹھوس
جسم والا ۔
قَشَا يَقْشُوا قَشْوًا وقَشْيًا ۔ اَلعُوْدَ ۔ لکڑی
کو چھیلنا ۔ اَلوَجْہَ ۔ چہرہ کو ملنا۔
قَشَّاہُ عَنْ حَاجَتِہٖ ۔ اس کو اپنی
ضرورت سے روکا۔
اَقْشٰی اِقْشَاءً ا ۔ مال داری کے بعد
تنگدست ہونا۔
تَقَشّٰی الشَّيءُ ۔ کسی چیز کا چھل جانا۔
اَلقَاشِيُّ ۔ کھوٹا پیسہ ۔
اَلقُشَاءُ ۔ تھوک۔
اَلقَشْوَۃُ ۔ کھجور کے پتوں سے بنی ہوئی
ڈلیا جو عورتوں کے روئی اور خوشبو
رکھنے کے لیے ہوتی ہے ۔ ج۔ قِشَاءٌ و
قَشَوَاتٌ ۔
اَلقَشْوَانُ مِنَ الرِّجَالِ ۔ کمزور آدمی۔ مؤنث
قَشْوَانَۃٌ ۔
اَلقَشِيُّ مِنَ الدَّرَاهِمِ ۔ کھوٹا درہم ۔
اَلمَقْشُوُّ والمُقَشّٰی ۔ چھیلا ہوا۔
قَصَّ قَصًّا (ن) اَلشَّعْرَ ونَحْوَہٗ ۔ بال وغیرہ
قینچی سے کاٹنا ۔ اَلنَّسَّاجُ الثَّوْبَ ۔
پارچہ باف کا کپڑے کے زائد دھاگے
کاٹنا ۔ قَصَّہٗ ۔ کان کے گرد والے حصہ
کو کاٹنا۔ مَا يَقُصُّ فِي يَدِہٖ شَيءٌ ۔
اس کے ہاتھ میں کوئی چیز نہ ٹھہرتی ہے
نہ قائم رہتی ہے ۔ واَقَصَّ المَوْتُ
فُلَانًا ۔ موت کا کسی سے قریب ہو جانا
محاورہ ہے کہ ضَرَبَہٗ حَتّٰی قَصَّہٗ عَلَی
المَوْتِ او اَقَصَّہٗ مِنَ المَوْتِ ۔
اس کو اتنا مارا کہ موت کے قریب کر
دیا۔ قَصَّتْ واَقَصَّتِ الشَّاۃُ ۔ بکری
کا حمل ظاہر ہو جانا ۔ صفت مُقِصٌّ ۔
اور ج مَقَاصُّ ہے۔ اَقَصَّ الاَمِيْرُ
فُلَانًا مِنْ فُلَانٍ ۔ امیر کا کسی شخص کا
انتقام کسی سے لینا۔ اَقَصَّ الرَّجُلُ
مِنْ نَفْسِہٖ ۔ اپنے آپ کو بدلہ دینے
کے لیے سپرد کرنا۔
قَصَّ قَصَصًا (ن) عَلَيْہِ الخَبَرَ ۔ کسی کو
خبر دینا ۔ قَصًّا وقَصَصًا اَثَرَہٗ ۔
بتدریج اتباع کرنا ۔ قَصَّصَ الشَّيءَ
کسی چیز کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔
قَاصَّ قِصَاصًا ومُقَاصَّۃً ۔ اَلرَّجُلَ
بِمَا كَانَ لَہٗ قِبَلَہٗ ۔ بدلہ میں اس کے
مثل کو روکنا ۔ قَاصَّہٗ ۔ کسی پر قصاص
ڈالنا۔ بدلہ دینا۔ کسی کے فعل کی طرح
فعل کرنا۔
تَقَصَّصَ اَثَرَہٗ ۔ کسی کے اثر کی اتباع کرنا
۔ اَلكَلَامَ ۔ یاد کرنا۔
تَقَاصَّ القَوْمُ ۔ حساب وغیرہ میں ایک
دوسرے کو بدلہ دینا۔
اِنْقَصَّ ۔ کٹ جانا۔
اِقْتَصَّ اَثَرَہٗ ۔ کسی کی اتباع کرنا ۔ مِنْ
فُلَانٍ ۔ قصاص لینا ۔ اَلحَدِيْثَ
روایت کرنا ۔
اِسْتَقَصَّہٗ ۔ کسی سے خواہش کرنا کہ وہ دشمن
سے انتقام لے۔
اَلقَصُّ والقَصَصُ ۔ سینہ اور اس کی
ہڈی ۔ ج۔ قِصَاصٌ ۔ قَصَصُ الشَّاۃِ
بکری کی کاٹی ہوئی اون۔
اَلقَصَّۃُ ۔ قَصَّ کا اسم مرۃ ہے۔ گچ یا چونا
ج۔ قِصَاصٌ ۔
اَلقِصَّۃُ ۔ اسم نوع ہے۔ قصہ، واقعہ،
حال ۔ ج۔ قِصَصٌ واَقَاصِيْصُ ۔
اَلقُصَّۃُ ۔ پیشانی کے بال جو ماتھے کے
مقابلے میں کاٹے جائیں۔ بالوں کا مجموعہ۔
ج۔ قُصَصٌ وقِصَاصٌ ۔
اَلقَصَاصُ ۔ ایک پودا ہے جس کو شہد کی مکھی
چوستی ہے۔ واحد قَصَاصَۃٌ ہے۔
اَلقِصَاصُ ۔ جرم کا بدلہ، انتقام۔
اَلقُصَاصُ ۔ سر پر قینچی چلنے کی جگہ۔ قُصَاصُ
الشَّعْرِ (قاف کی تینوں حرکات کے
ساتھ) سر کے آگے یا پیچھے کا وہ حصہ
جہاں سے بال اگنے شروع ہوتے ہیں ۔
اَلقُصَاصَۃُ ۔ بال یا ناخن کا تراشہ ۔
اَلقَصِيْصُ ۔ سینہ پر بال اگنے کی جگہ ۔
ایک گھاس جو کھنبی کی جڑ میں اگتی ہے
اور اس کے پانی سے سر دھویا جاتا ہے
واحد قَصِيْصَۃٌ ۔ ج ۔ قَصَائِصُ ۔
اَلقَصِيْصَۃُ ۔ وہ اونٹ جو سواریوں کی
اتباع کرے ۔ قصہ، پست اونٹ جس
پر اس کی کمزوری کی وجہ سے کھانا اور
اسباب لادا جائے ۔ کسی جگہ پر جمع
ہونے والا گروہ ۔ محاورہ ہے کہ
تَرَكْتُهُمْ قَصِيْصَۃً وَاحِدَۃً ۔ میں

نے ان کو ایک جگہ میں جمع شدہ چھوڑا۔
القاصّ۔ قصہ گو۔ خطیب۔
القَصَّاصُ۔ وہ شخص جو اجرت لے کر لوگوں کے اجتماع میں قصہ بیان کرے۔ وہ شخص جو اونٹ وغیرہ کی اون کترنے کا پیشہ کرتا ہو۔
المُقَصَّصُ۔ وہ شخص جس کی پیشانی پر بال ہوں۔ رَجُلٌ مُقَصَّصٌ۔ بڑے سینہ والا۔
المَقَصُّ۔ اثر، علامت۔
المِقَصُّ۔ کترنے کا آلہ۔ قینچی۔ ج۔ مَقَاصُّ۔
قَصَبَہٗ قَصْبًا (ض) کاٹنا۔ قَصَبَ الشَّاۃَ بکری کے عضو عضو کو جدا کرنا۔ قَصْبًا وقُصُوبًا۔ البَعِیْرُ۔ اونٹ کا پانی پینے سے رک جانا۔ الاِنْسَانَ وَغَیْرَہٗ کسی کو پینے سے روک دینا۔ سیراب ہونے سے قبل روک دینا۔ الرَّجُلَ۔ گالی دینا۔
قَصَّبَہٗ۔ کسی کو گالی دینا۔ قَصَّبَ الشَّعْرَ۔ بال کو گھونگھریالے بنانا۔ الزَّرْعُ۔ کھیتی کے تنوں کا مضبوط ہونا۔ فُلَانًا۔ ہاتھوں کو گردن پر باندھنا۔
اَقْصَبَ المَکَانُ۔ جگہ کا نرکل والی ہونا۔ - الرَّاعِیْ۔ چرواہے کے اونٹ کا پانی سے کراہت کرنا۔
اِقْتَصَبَ الشَّیْئَ۔ کوئی چیز کاٹنا۔
القُصْبُ۔ پیٹھ، آنت۔ ج۔ اَقْصَابٌ۔
القَصَبُ۔ ہر وہ گھاس جس کے پورے اور گرہیں ہوں واحد قَصَبَۃٌ ہے۔ ایک قسم وہ ہے جس سے بانسری بنائی جاتی ہے اور اس سے مکانوں کی چھتیں پاٹی جاتی ہیں۔ اور ایک قسم وہ ہے جس سے قلم بنائے جاتے ہیں۔ قَصَبُ السُّکَّرِ گنّا۔ القَصَبُ ہاتھ پیروں کی نلی۔ ہر گول اور لمبی ہڈی جو پولی ہو ہر گودے والی ہڈی۔ حلق کی شاخیں اور سانس کے راستے اور نالیاں۔ مستطیل جوہر چشموں کے پانی جاری ہونے کی نالیاں۔ چمکدار موتی یا یاقوت کے ساتھ مزین چمکدار زبرجد۔ بولا جاتا ہے۔ اَحْرَزَ قَصَبَ السَّبَقِ وہ سبقت لے گیا۔ اس کی اصل یہ ہے کہ مسابقت کے میدان میں انتہا پر ایک بانس گاڑ دیا جاتا تھا اور اس کو جو شخص اکھاڑ کر لے جاتا تھا، وہی سابق شمار کیا جاتا تھا۔
القَصَبَۃُ۔ قَصَبٌ کا واحد۔ شہر یا ملک کی سب سے بڑی بستی۔ گاؤں یا گاؤں کا وسط۔ نیا کھدا ہوا کنواں۔ بالوں کا لپٹا ہوا گچھا۔ قَصَبَۃُ الاِصْبَعِ انگلی کا پورا۔ قَصَبَۃُ المَرِیْءِ۔ حلق سے معدہ تک غذا کی نالی۔ نلخرا قَصَبَۃُ الاَنْفِ۔ ناک کا بانسہ۔ قَصَبَۃُ الرِّئَۃِ۔ سانس کی نالی۔
القَصَبِیُّ۔ واحد قصب۔ السی کا نرم و باریک کپڑا۔
القَاصِبُ۔ بانسری بجانے والا۔ قصاب بہت آواز والی گرج۔ ج۔ قُصَّابٌ۔
والقَصِیْبُ مِنَ الاِبِلِ۔ وہ اونٹ جو پانی پینے سے باز رہے اور پانی سے منہ اٹھالے۔ بولا جاتا ہے۔ بَعِیْرٌ قَصِیْبٌ وَنَاقَۃٌ قَصِیْبَۃٌ۔
القَصْبَاءُ۔ بانسوں کا مجموعہ۔ بانسوں کے پیدا ہونے کی جگہ۔ واحد قَصْبَاءَۃٌ۔ اَجَمَۃٌ قَصْبَاءُ۔ بانس کی جھاڑی۔
القَصَّابُ۔ بانسری بجانے والا۔ نے نواز۔ قصاب۔
القَصَّابَۃُ۔ قصاب کی مؤنث۔ لوگوں کی عیب جوئی کرنے والا۔ ج۔ قَصَّابٌ۔
القُصَّابَۃُ۔ ج۔ قُصَّابٌ۔ والتَّقْصِیْبَۃُ والتَّقْصُبَۃُ۔ ج۔ تَقَاصِیْبُ و تَقَاصِبُ۔ بالوں کا لپٹا ہوا گچھا۔
القُصَّابَۃُ۔ بانسری۔ نے۔
القَصِیْبَۃُ۔ پوری۔ گرہ۔ بالوں کا گچھا۔ ج۔ قَصَائِبُ۔
القِصَابَۃُ۔ قصاب کا پیشہ۔ بالوں کا پیچیدہ گچھا۔
القَصُوْبُ مِنَ الغَنَمِ۔ بکری جس کی اون کاٹی گئی ہو۔
المَقْصَبَۃُ۔ بانس یا نرکل اگنے کا وقت یا جگہ۔ اَرْضٌ قَصِبَۃٌ ومِقْصَابٌ و مَقْصَبَۃٌ۔ وہ جگہ جہاں نرکل یا بانس بہت ہوں۔
المُقَصِّبُ۔ وہ شخص جو سبقت لے جائے دودھ جس پر گاڑھے جھاگ ہوں۔
المُقَصَّبُ مِنَ الثِّیَابِ۔ لپٹا ہوا، تہہ کیا ہوا کپڑا۔ شَعْرٌ مُقَصَّبٌ۔ وہ بال جو گھونگھریالے بنائے ہوئے ہوں۔
قَصَدَ قَصْدًا (ض) الرَّجُلَ وَلَہٗ وَاِلَیْہِ کسی کی طرف توجہ کرنا۔ اِلَیْہِ۔ کسی پر اعتماد کرنا۔ قَصَدَ قَصْدَہٗ۔ کسی کی طرف چلنا۔ فِیْ مَشْیِہٖ۔ سیدھا ہو کر چلنا۔ فلانًا عَلَی الاَمْرِ۔ کسی کام پر مجبور کرنا۔ بولا جاتا ہے۔ اِقْصِدْ بِذَرْعِکَ۔ اپنے نفس پر قابو رکھو۔ وقَصَدَ الشَّیْئَ۔ کسی چیز کو توڑنا۔ قَصَدَ وقَصَّدَ الشَّاعِرُ۔ قصیدہ گوئی کو دراز و طویل کرنا۔ قَصَّدَ القَصَائِدَ قصیدوں کو عمدہ اور مہذب بنانا۔
قَصَدَ قَصْدًا (ض)، واقْتَصَدَ فِی الاَمْرِ کسی معاملہ میں اعتدال و میانہ روی کرنا۔ فِی النَّفَقَۃِ۔ خرچ میں اعتدال اختیار کرنا۔ اِقْتَصَدَ فِی اَمْرِہٖ۔ کسی کام میں استقامت اختیار کرنا۔

قَصُدَ قَصَادَۃً (ک) البَعِیْرُ۔ اونٹ کا
موٹا ہونا۔
اَقْصَدَہٗ۔ کسی کو اس طرح نیزہ مارنا کہ خطا
نہ کرے۔ الحَیَّۃُ فلانًا۔ سانپ کا
ایسا ڈسنا کہ جانبر نہ ہوسکے۔
اَقْصَدَہٗ السَّھْمُ۔ کسی کو ایسا تیر
لگنا کہ موقع پر ہی ڈھیر کردے۔
اَقْصَدَ الشَّاعِرُ۔ قصیدہ گوئی جاری
رکھنا۔ محاورہ ہے اَقْصَدَنِی اِلَیْكَ
الاَمْرُ مجھے ایک کام نے تیرے پاس
آنے کے لیے برانگیختہ کیا۔
تَقَصَّدَ الکَلْبُ وغَیْرُہٗ۔ مرجانا۔ تَقَصَّدَہٗ
کسی کا ارادہ کرنا۔ کسی کو موقع پر ہی
مار دینا۔ تَقَصَّدَ وَانْقَصَدَ الرُّمْحُ
نیزہ کا ٹوٹ جانا۔
القَصْدُ۔ راستہ کی استقامت، اعتدال و
میانہ روی۔ رَجُلٌ قَصْدٌ۔ وہ آدمی جو
نہ موٹا ہو نہ لاغر۔ طَرِیْقٌ قَصْدٌ۔ سیدھا
راستہ۔ اِنَّہٗ عَلٰی قَصْدٍ۔ وہ ہدایت
پر ہے۔ عَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ۔
اللہ پر ہے بیان کرنا سیدھے اور
حق تک پہنچانے والے راستہ کا۔
ھُوَ قَصْدُكَ اَوْ قَصْدَكَ۔ وہ تمہارے
سامنے ہے۔
القَصْدُ مِنَ العَوْسَجِ وَنَحْوِہٖ۔ عوسج
وغیرہ کی نازک شاخیں۔ ہر خاردار
پودہ جب وہ اُگے۔ واحد قَصَدَۃٌ۔
القَصْدُ۔ بھوک۔ رُمْحٌ قَصِدٌ و
قَصِیْدٌ وَاَقْصَادٌ۔ ٹوٹا ہوا نیزہ۔
القَصِیْدُ مِنَ الشِّعْرِ۔ وہ اشعار جو تین
یا اس سے زائد ہوں، بعض نے کہا ہے
کہ سولہ اور اس سے زائد وہ اشعار
جو عمدہ اور مہذب کیے ہوئے ہوں۔
القَصِیْدُ۔ زیادہ مرغن گودا۔ خشک
گوشت۔ لاٹھی، فربہ و جوان اونٹنی

چربیلا کوہان۔
القِصْدَۃُ۔ ٹوٹی ہوئی چیز کا ٹکڑا۔ ج
قِصَدٌ۔
القَصُوْدُ۔ زیادہ روغن والا گودا۔
القَصِیْدَۃُ مِنَ الشِّعْرِ۔ وہ اشعار جو سات
یا دس سے زیادہ ہوں۔ لاٹھی۔ قَصِیْدٌ
کا واحد۔ ج قَصِیْدٌ وقَصَائِدُ۔
القَاصِدُ مِنَ السَّفَرِ۔ آسمان اور قریب
سفر۔ طَرِیْقٌ قَاصِدٌ۔ ہموار راستہ
ج۔ قَوَاصِدُ۔
القَاصِدَۃُ۔ قاصد کی مؤنث۔ محاورہ ہے
بَیْنَنَا وَبَیْنَ المَاءِ لَیْلَۃٌ قَاصِدَۃٌ
ہمارے اور پانی کے درمیان ایک بغیر
تھکن و دیر والی رات کی مسافت ہے
ج۔ قَوَاصِدُ۔
المُقْصَدُ۔ جو بیمار ہوکر جلد مر جائے۔
المَقْصِدُ۔ قصد کی جگہ۔ کہا جاتا ہے
بَابُكَ مَقْصِدِیْ۔ تیرا دروازہ میرا
مقصود ہے۔ ج۔ مَقَاصِدُ۔ رَجُلٌ
مُقْصَدٌ ومُقْتَصِدٌ۔ وہ آدمی جو نہ
بھاری جسم والا ہو اور نہ لاغر۔
المُقَصَّدَۃُ۔ اونٹوں کے کان کا ایک
نشان۔
قَصْدِیْرٌ۔ ایک دھات ہے جس کا ٹانکا
لگایا جاتا ہے اور اس کی قلعی کی جاتی
ہے۔ رانگ، اس کا ایک ٹکڑا
قَصْدِیْرَۃٌ ہے۔
قَصَرَ قُصُوْرًا (ن) الشَّیْءُ۔ ناقص ہونا
سستی ہونا۔ عَنِ الشَّیْءِ۔ کسی چیز
سے رک جانا اور عاجز ہونے کی وجہ
سے اس کو ترک کر دینا۔ عَنْہُ
الغَضَبُ اَوِ الوَجَعُ۔ غصہ یا درد کا
فرو ہوجانا۔ السَّھْمُ عَنِ الھَدَفِ
تیر کا نشانہ پر نہ لگنا۔ بِنَا البُقْعَۃُ۔
جگہ کا مقصد تک نہ پہنچانا۔ الطَّعَامُ

کھانے کا زیادہ ہونا۔ اللَّحْمُ۔
گوشت مہنگا ہونا۔ قَصْرًا۔ قَیْدُ
البَعِیْرِ۔ اونٹ کی زنجیر پا کو تنگ کرنا
الصَّلٰوۃَ ومِنَ الصَّلٰوۃِ۔ قصر نماز
پڑھنا۔ الشَّیْءَ۔ روکنا۔ السِّتْرَ
پردہ گرانا۔ بِہِ اللَّیْلُ۔ رات کا کسی کو
روکنا۔ الدَّارَ۔ گھر کو دیوار سے
مضبوط کرنا۔ محاورہ ہے قَصَرَتْ
بِکَذَا نَفْسُكَ۔ تیرے نفس نے معمولی
اور حقیر سی چیز طلب کی۔
قَصَرَہٗ قَصْرًا (ض) فِیْ بَیْتِہٖ۔ گھر میں
محبوس کرنا۔ قَصَرَہٗ عَلَی الاَمْرِ۔
کسی کو کسی کام پر لوٹانا۔ قَصَرَ الشَّیْءَ
عَلٰی کَذَا۔ کسی چیز پر اقتصار کرنا اور
اس سے تجاوز نہ کرنا۔ قَصَرَ نَفْسَہٗ
عَلٰی کَذَا۔ کسی چیز پر قناعت کرلینا
اور دوسری چیز کی طرف نگاہ نہ اٹھانا۔
الظَّلَامُ۔ خلط ملط ہونا۔ گڈمڈ ہوجانا
قَصَرَ عَلٰی نَفْسِہٖ نَاقَۃً۔ اونٹنی کو
اپنے دودھ پینے کے لیے خاص کرلینا
وہ ناقہ مَقْصُوْرَۃٌ کہلاتی ہے۔
الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو کوتاہ کرنا۔
قَصُرَ قِصَرًا وقَصَارَۃً (ک)
چھوٹا ہونا۔ قَصِرَ قَصَرًا (س) گردن
کا خشک ہونا۔ درد گردن میں مبتلا ہونا
صفت قَصِرٌ واَقْصَرُ۔ مؤنث قَصِرَۃٌ
وقَصْرَاءُ۔
قَصَّرَ۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو چھوٹا کرنا۔
الثَّوْبَ۔ کپڑے کو کوٹ پیٹ کر سفید
کرنا۔ فِی العَطِیَّۃِ۔ عطیہ کو خفیف و
قلیل کرنا۔ فِی الاَمْرِ۔ سست ہونا۔
قَصَّرَ عَنِ الاَمْرِ۔ باوجود قدرت کے
کسی کام سے باز رہنا۔ مِنَ الشَّعْرِ۔
بال کترنا۔ عَنِ الشَّیْءِ۔ عدم قدرت
کی وجہ سے کسی چیز کو ترک کردینا۔

عَنْهُ الوَجَعُ او الغَضَبُ. درد یا غصہ کو سکون ہونا۔

اَقْصَرَهٗ. کسی چیز کو چھوٹا کرنا۔ لمبائی کم کرنا کوتاہ و مختصر کرنا۔ فُلَانٌ. شام کے وقت میں داخل ہونا۔ اَقْصَرَتِ المَرْأَةُ. عورت کے چھوٹے چھوٹے بچے پیدا ہونا۔ اَقْصَرَ المَطَرُ. بارش کا ٹھہر جانا۔ الکلام. مختصر کلام کہنا۔ مِنَ الصَّلٰوةِ. قصر نماز پڑھنا۔

وتَقَاصَرَ عَنِ الاَمْرِ. کسی کام کو قدرت ہونے کے باوجود چھوڑنا۔ تَقَاصَرَ الرَّجُلُ. قصور و کوتاہی ظاہر کرنا۔ تَقَاصَرَ الظِّلُّ. سایہ کا قریب ہونا اور سکڑنا۔ تَقَاصَرَتْ نَفْسُهٗ. بتکلف چھوٹا اور لاغر بننا۔ تَقَصَّرَ بِفُلَانٍ. کسی کے ساتھ مشغول ہونا۔

اِقْتَصَرَ عَلٰی كَذَا. کسی چیز پر اکتفا کر لینا اِقْتَصَرَهٗ. کسی کی گردن کی اصل پکڑنا۔

اِسْتَقْصَرَهٗ. کسی کو کوتاہ قد یا کوتاہی کرنے والا جاننا۔

المَقَاصِرُ. مَاءٌ قَاصِرٌ. گھاس سے دور پانی۔ بعض نے کہا ہے کہ ٹھنڈا پانی۔ كَلَأٌ قَاصِرٌ. گھاس اور پانی کے درمیان اتنا فاصلہ کہ کتے کے بھونکنے کی آواز پہنچ جائے۔

القَاصِرَةُ. قاصر کی مؤنث۔ اِمْرَأَةٌ قَاصِرَةُ الطَّرْفِ. وہ عورت جو اپنے خاوند کے علاوہ کسی مرد کی طرف نظر نہ اٹھائے۔

القَصْرُ. خشک لکڑی۔ محل۔ کوٹھی۔ قَصْرُ المَجْدِ. شرافت و بزرگی کی کان۔ ج۔ قُصُوْرٌ۔

القِصَرُ. چھوٹا پن۔

القَصْرُ و القَصَرُ و القُصْرَةُ و القِصَارُ و القُصُوْرُ. کوتاہی۔ تقصیر

القِصَارُ و القَصَرُ. سستی۔

القَصْرُ و القَصَارُ و القُصَارُ و القُصَارٰی کوشش و انتہا۔ محاورہ عرب ہے قَصْرُكَ او قَصَارُكَ او قُصَارُكَ او قُصَارَاكَ اَنْ تَفْعَلَ كَذَا. تیری انتہائی کوشش و آخری معاملہ اور قدرت یہ ہے کہ تو ایسا کرے۔ بولا جاتا ہے۔ هُوَ ابْنُ عَمِّيْ قَصْرَةً او قُصْرَةً. وہ میرا قریب النسب چچا کا لڑکا ہے۔

القَصْرُ و القَصَرَةُ و القُصْرٰی و القِصْرٰی و القُصَارَةُ. چھلنی میں باقی ماندہ اناج کا فضلہ۔ کھلیان کے بعد جو دانے بالوں میں باقی رہ جائیں۔

القُصْرٰی و القَصْرٰی. ایک قسم کا سانپ

القُصْرٰی. معاملہ کا انجام۔

القُصْرَيَانِ. وہ پسلیاں جو ہنسلی کے قریب ہیں۔

القَصْرِيُّ و القِصْرِيُّ. کھلیان کرنے کے بعد جو دانے بالوں میں باقی رہ جائیں۔ رَجُلٌ قَصْرِيٌّ. خاص شخص اور اس کی نظیر۔ عُمِّيٌّ. بمعنی عام ہے۔

القَصَرَةُ. لکڑی کا ٹکڑا۔ پرندہ کی دُم کی اصل۔ موٹی گردن کی جڑ۔ ج۔ قَصَرٌ و اَقْصَارٌ و قَصَرَاتٌ۔ القَصَرَةُ سستی۔

القُصَارَةُ. چار دیواری والا کشادہ گھر قُصَارَةُ الاَرْضِ. فربہ سطح والی اور ندخیز زمین۔

القِصَارَةُ. دھوبی کا پیشہ۔ کوتاہ قد عورت اِمْرَأَةٌ قِصَارَةٌ. ٹھگنی عورت۔

قَيْصَرُ. روم کے ہر بادشاہ کا لقب۔ ج قَيَاصِرَةٌ۔

التِّقْصَارُ و التِّقْصَارَةُ. گردن بند ہار ج۔ تَقَاصِيْرُ۔

القَصِيْرُ. کوتاہ قد۔ سَيْلٌ قَصِيْرٌ. سیلاب جو وادی میں پوری طرح نہ پھیلے قَصِيْرُ العِلْمِ. کم علم۔ ج۔ قِصَارٌ و قُصَرَاءُ۔ مؤنث قَصِيْرَةٌ۔ ج۔ قِصَارٌ و قَصِيْرَاتٌ و قَصَائِرُ الاَحَادِيْثُ القِصَارُ. جامع و مفید کلام۔

القَصِيْرَةُ و القَصُوْرَةُ و المَقْصُوْرَةُ۔ مِنَ النِّسَاءِ. وہ عورت جو گھر کے اندر مقید ہو اور اس کو گھر سے نکلنے کی اجازت نہ ہو۔ هُوَ ابْنُ عَمِّيْ قَصِيْرَةً. وہ میرا قریب النسب چچازاد بھائی ہے۔

القَصَّارُ. اسم مبالغہ ہے۔ دھوبی۔

الاَقْصَرُ. اسم تفضیل۔ ج۔ اَقَاصِرُ و اَقْصَرُوْنَ۔ مؤنث قُصْرٰی۔ ج قُصَرٌ۔

الاُقَيْصِرُ. بعض عرب کا ایک بت۔

المِقْصَرُ و المِقْصَرَةُ. دھوبی کا پٹڑا۔

المَقْصِرُ و المَقْصَرُ و المَقْصَرَةُ. شام کا وقت۔ ج۔ مَقَاصِرُ و مَقَاصِيْرُ۔ مَقَاصِرُ الطَّرِيْقِ راستہ کے اطراف۔ واحد۔ مَقْصَرَةٌ۔ محاورہ ہے هُوَ جَارِيْ مُقَاصِرِيْ اس کی کوٹھی میری کوٹھی کے بالمقابل ہے

المَقَاصِرُ. درخت کی جڑیں۔ واحد مَقْصُوْرٌ۔

المَقْصُوْرَةُ. محفوظ وسیع مکان۔ دلہن کا چھپر کھٹ یا کمرہ۔ مَقْصُوْرَةُ الدَّارِ. کمرہ حجرہ۔ هُوَ ابْنُ عَمِّيْ مَقْصُوْرَةً. وہ میرا قریبی چچازاد بھائی ہے۔

قَصَعَ قَصْعًا (ف). پانی کے گھونٹ نگلنا۔

الْقَمْلَةَ بِظُفْرِهٖ. جوں کو ناخن سے مارنا قَصَعَتِ الرَّحَی الْحَبَّ. چکی کا دانے کو ریزہ ریزہ کرنا اور پیسنا۔ الرَّجُلَ۔ بے عزتی اور تحقیر کرنا۔

قَصَعَ الرَّجُلَ اَوْهَامَتَهٗ۔ آدمی کے سر پر تھپڑ مارنا۔

قَصَعَ وَقَصَّعَ الْبَيْتَ. گھر کو لازم پکڑنا ۔ الْمَاءُ عَطْشَهٗ۔ پانی کا کسی کی پیاس کو تسکین دینا۔ کہا جاتا ہے۔ قَصَعَ اَوْقَصَّعَ الشَّيْطَانُ فِیْ قَفَاهُ. فلاں آدمی غصہ ہوا اور بدخلقی اختیار کی۔ قَصَعَ اَوْقَصَّعَ الْجُرْحُ بِالدَّمِ . زخم کا خون سے بھرنا۔ النَّاقَةُ بِجِرَّتِهَا. ناقہ کا اپنی جگالی کو پیٹ کی طرف لوٹانا۔ قَصَعَ الرَّجُلُ فِیْ ثَوْبِهٖ. کپڑوں میں لپٹنا۔ قَصَعَ الضَّبُّ. گوہ کا اپنے سوراخ کے منہ کو بند کرنا۔ قَصَعَ الزَّرْعُ مِنَ الْاَرْضِ کھیتی کا زمین سے نکلنا۔

قَصِعَ قَصَعًا (س) وَقَصُعَ قَصَاعَةً (ک) الْغُلَامُ. لڑکے کا جوان ہونے میں دیر کرنا۔

تَقَصَّعَ الْجُرْحُ بِالدَّمِ. زخم کا خون سے بھرنا۔ الْبَيْتَ. گھر کو لازم پکڑنا۔ الْيَرْبُوْعُ التُّرَابَ. چوہے کا مٹی کھود کر نکالنا۔

الْقَصْعَةُ. پیالہ ج. قِصَعٌ وَقِصَاعٌ وَقَصَعَاتٌ.

الْقَصَّاعُ. پیالہ بنانے والا۔

الْقُصَعَةُ. ج. قُصَعٌ وَالْقُصَعَةُ وَالْقُصَعَاءُ وَالْقُصَاعَةُ وَالْقَاصِعَاءُ. ج. قَوَاصِعُ. وَالْقُصَيْعَاءُ جنگلی چوہے کا بل۔ الْغُلَامُ الْقَصِعُ مؤنث قَصِعَةٌ۔ وَالْقَصِيْعُ. مؤنث قَصِيْعَةٌ وَقَصِيْعٌ وَالْمَقْصُوْعُ مؤنث مَقْصُوْعَةٌ. معمول سے دیر میں جوان ہونے والا۔

الْمِقْصَعُ۔ مِنَ السُّيُوْفِ. بہت کاٹنے والی تلوار۔

قَصَفَ قَصْفًا (ض) الشَّیْءَ. توڑنا۔ الشَّیْءُ. ٹوٹنا۔ قَصْفًا وَقَصِيْفًا الرَّعْدُ. سخت گرجنا۔ الْبَعِيْرُ. اونٹ کا دانت کڑکڑانا اور بڑبڑانا۔

قَصَفَ قَصْفًا قُصُوْفًا. عیش وعشرت و کھانے پینے میں زیادہ مصروف ہونا۔

قَصِفَ قَصَفًا (س) الْعُوْدُ. لکڑی کا کمزور و نازک ہونا۔ صفت اَقْصَفُ وَقَصِفٌ۔ النَّبْتُ. نباتات کا زیادہ لمبے ہونے کی وجہ سے جھک جانا۔ الرَّجُلُ۔ آدمی کا کمزور و نازک ہونا۔ الرُّمْحُ. نیزہ کا عرض میں چر جانا۔ النَّابُ. دانت کا آدھا ٹوٹنا۔ الْقَنَاةُ. نیزہ کا ٹوٹنا اور علیحدہ نہ ہونا۔

قَصَّفَهٗ. کسی چیز کو توڑنا۔

اَقْصَفَ الْعُوْدُ. لکڑی کا پتلا و نرم ہونا۔

اَقْصَفَ عَنِ الشَّیْءِ. کسی چیز سے علیحدہ ہونا اور عاجز ہو کر اس کو چھوڑ دینا۔

تَقَصَّفَ. ٹوٹنا۔ عَلَيْهِ الْقَوْمُ. کسی چیز پر قوم کا جمع کرنا۔ الْقَوْمُ. کسی جھگڑے اور دھکی میں قوم کا شور کرنا۔

تَقَاصَفَ الْقَوْمُ. قوم کا جمع ہونا۔ بھیڑ کرنا۔

اِنْقَصَفَ. ٹوٹنا۔ السَّيْلُ. سیلاب کا جاری ہونا۔ الْقَوْمُ عَنْهُ. کسی چیز کو ناکامی و سستی کی وجہ سے چھوڑنا۔ عَلَيْهِ. لگاتار واقع ہونا۔

الْقَصْفُ وَالْقُصُوْفُ. عیش وعشرت و کھانے پینے میں افراط سے کام لینا۔

الْقَصْفُ. باجہ کی آواز۔ کھیل کا اعلان شور وشر۔ الْقَصُوْفُ وَالْقَصْفَةُ. اونٹ کی بلبلاہٹ اور اس کے دانتوں کی رگڑ کی آواز

الْقَصْفَةُ. مقابلے کے وقت لشکر کا ریلا۔ سیڑھی کا ایک پایہ۔ مِنَ الْقَوْمِ. قوم کا ہجوم و بھیڑ کرنا۔ ج. قَصْفٌ وَقُصْفَانٌ.

الْقَاصِفُ (فاعل) رَعْدٌ قَاصِفٌ. سخت آواز والی گرج۔ رِيْحٌ قَاصِفٌ اور قَاصِفَةٌ. نہایت شدید و تیز ہوا۔

الْقَصِفُ. بلندی سے جلدی گرنے والا شخص۔ الْقَصِفُ الْبَطْنِ. بھوک کے وقت ڈھیلا ہونے والا اور برداشت نہ کرنے والا شخص۔ و الْقَصِيْفُ نصفًا نصف میں سے ٹوٹا ہوا۔

الْقَصِيْفُ. درخت کا علیحدہ شدہ جزء۔

الْاَقْصَفُ. وہ شخص جس کی پسلیاں آدھی ٹوٹ گئی ہوں۔

الْمَقْصَفُ. کھیل کود اور کھانے پینے کی جگہ ج. مَقَاصِفُ (مولدہ)

قَصْقَصَ الشَّیْءَ. کسی چیز کو توڑنا۔ بِالْجَرْوِ کتے کے بچے کو بلانا۔

تَقَصْقَصَ اَثَرَهٗ. کسی کی پیروی کرنا۔ كَلَامَهٗ. حفظ کر لینا۔ حَيَّةٌ قُصْقَاصٌ وَقُصَاقِصٌ. خبیث سانپ۔ اَسَدٌ وَرَجُلٌ قُصَاقِصٌ ج. قَصَاقِصُ وَقُصَاقِصَاتٌ و قُصْقُصٌ وَقُصْقُصَةٌ وَقُصْقَاصٌ موٹا یا کوتاہ قد شیر یا آدمی۔

الْقَصْقَصُ. سینے کے بال اگنے کا مقام۔ آواز۔

قَصَلَ قَصْلًا (ض) الشَّیْءَ. کسی چیز کو کاٹنا۔ فاعل قَاصِلٌ اور مفعول قَصِيْلٌ وَمَقْصُوْلٌ۔ الْحِنْطَةَ

گیہوں کو بیلوں کے ذریعہ بھوسے سے علیحدہ کرنا۔ الدَّابَّۃَ وَعَلَیْہَا۔ جانور کو چارہ دینا۔ جو کا پودہ کھلانا۔ عُنُقَہٗ۔ گردن پر مارنا۔

تَقَصَّلَ وَانْقَصَلَ۔ منقطع ہونا۔

اِقْتَصَلَ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو کاٹنا۔ الشَّیْءُ کٹ جانا۔

اِقْصَالَّ بِہٖ۔ کسی پر تبعتہ کرنا۔ بِالْمَکَانِ کسی جگہ قیام کرنا۔

القَصْلُ وَالقِصْلُ وَالقَصَلُ وَالقُصَالَۃُ گیہوں کے دلتے نکالنے کے بعد جو فضلہ پھینک دیا جاتا ہے یا وہ حصہ جس کو دوبارہ گاہا جائے۔ القِصْلُ۔ احمق وہ چیز جس میں کوئی خوبی نہ ہو۔ ضعیف مؤنث۔ قِصْلَۃٌ۔

القَصَلَۃُ وَالقِصْلَۃُ۔ اونٹوں کا گلہ۔

سَیْفٌ قَاصِلٌ وَقَصَّالٌ وَمِقْصَلٌ بہت کاٹنے والی تلوار۔ لِسَانٌ مِقْصَلٌ۔ تیز طرار زبان۔ القَصَّالُ شیر۔

القَصِیْلُ۔ وہ سبز جو جو پکنے سے قبل جانوروں کو کھلانے کے لیے کاٹ لیے جاتے ہیں۔ جاعت۔ ج۔ قُصْلَانٌ۔

المِقْصَلَۃُ۔ ہلاک کرنے کا ایک آلہ اس کے سرے پر ایک چھرا ہوتا ہے جو مجرم کے سر پر گرا کر اس کو کاٹ ڈالتا ہے۔

قَصَمَ قَصْمًا (ض) الشَّیْءَ۔ توڑنا۔ الرَّجُلَ۔ ہلاک کرنا۔ فُلَانٌ۔ واپس ہونا اور اپنے قصد کی جگہ پر نہ پہنچنا۔ قَصَمَ اللّٰہُ ظَہْرَ الظَّالِمِ۔ خدا ظالم کی کمر توڑ دے۔ قَصَمَ اللّٰہُ عُمْرَ الکَافِرِ۔ خدا کافر کی عمر تمام کر دے۔

قَصِمَتْ قَصَمًا (س) سِنُّہٗ۔ دانت کا چر جانا۔

تَقَصَّمَ وَانْقَصَمَ۔ ٹوٹنا۔

القِصْمُ۔ سامنے کے دانتوں کا نصف حصہ ٹوٹنا۔ ٹڈیوں کے انڈے۔ واحد قِصْمَۃٌ۔

القِصْمَۃُ وَالقُصْمَۃُ۔ ٹکڑا۔

القَصْمَۃُ۔ اسم مرۃ۔ سیڑھی ٹکڑا۔ نَزَلَتْ بِہِمْ قَاصِمَۃُ الظَّہْرِ۔ ان پر بلا کی نازل ہوئی۔

القَصِمُ وَالقَصِیْمُ۔ جلدی ٹوٹ جانے والا۔ ضعیف

القَصِیْمَۃُ۔ قصیم کی مؤنث۔ وہ ریتلی جگہ جو کثرت سے غضا اگاتی ہو۔ ج۔ قَصِیْمٌ وَقُصُمٌ وَقَصَائِمُ۔ ذَہَبُوْا یَحْطِبُوْنَ فِی القَصِیْمِ وہ غضا کے جنگل میں ایندھن لینے گئے

القُصَمُ۔ ہر چیز کو توڑ دینے والا۔

الاَقْصَمُ۔ جس کے سامنے کے آدھے دانت ٹوٹ گئے ہوں۔ مؤنث قَصْمَاءُ ج۔ قُصْمٌ۔

القَصْمَاءُ مِنَ المَعْزِ۔ بیرونی سینگ ٹوٹی بکری۔

قَصْمَلَ الرَّجُلُ۔ چلنے میں قریب قریب قدم رکھنا۔ قَصْمَلَۃً۔ پچھاڑنا۔ الشَّیْءَ۔ کاٹنا۔ الطَّعَامَ۔ تمام کھا جانا۔ وَتَقَصْمَلَ الفَصِیْلُ۔ اونٹ کے بچے کو قصمل کا مرض لاحق ہونا۔ وہ ایک بیماری ہے جس سے اونٹ کے بچے مر جاتے ہیں۔ القِصْمِلُ وَالقُصْمُلُ سخت آدمی۔ القُصْمِلُ۔ شیر۔ اِلْتَقَمَہُ القُصْمُلُ۔ اس کو شدت کے ساتھ لقمہ بنایا۔

قَصَا یَقْصُوْا قَصْوًا وَقُصُوًّا وَقَصًا وَقَصَاءً وَقَصِیَ یَقْصٰی قَصًا۔ المَکَانُ۔ دور ہونا۔ الرَّجُلُ عَنِ القَوْمِ۔ دور رہنا۔ جدائی اختیار کرنا۔

قَصٰی یَقْصُوْا قَصْوًا۔ النَّاقَۃَ اَوِ الشَّاۃَ۔ ناقہ یا بکری کے کان کا کنارہ قطع کرنا۔ قَصّٰی تَقْصِیَۃً۔ النَّاقَۃَ کان کا تھوڑا سا کنارہ کاٹنا۔ الاَظْفَارَ۔ ناخن تراشنا۔ مُقَاصَاۃً الرَّجُلَ۔ کسی کو دور کرنا۔ محاورہ ہے قَاصَانِیْ فَقَصَوْتُہٗ۔ اس نے مجھ سے دوری اختیار کی۔ میں اس سے زیادہ دور ہو گیا۔ یہ افعال مغالبہ میں سے ہے۔ ہَلُمَّ اُقَاصِیْکَ اَیُّنَا اَبْعَدُ مِنَ الشَّرِّ۔ آؤ ہم مقابلہ کریں کہ ہم میں سے کون شر سے دور ہے

اَقْصٰی۔ فُلَانًا عَنْہُ۔ کسی کو کسی چیز سے دور کر دینا۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کی انتہاء تک پہنچانا۔ بولا جاتا ہے۔ نَزَلْنَا مَنْزِلًا لَا یُقْصِیْہِ البَصَرُ۔ ہم ایسی منزل پر اترے کہ نظر اس کی انتہا تک نہیں پہنچ سکتی۔

تَقَصّٰی تَقَصِّیًا۔ دور ہونا۔ وَاسْتَقْصٰی المَسْئَلَۃَ وَفِیْہَا۔ کسی مسئلہ کی بحث میں انتہاء کو پہنچنا۔ تَقَصَّاہُمْ ان کو انتہاء سے بلانا۔

القَصَا۔ بعید نسب۔ جانب۔ حَظَّنِیْ القَصَا۔ مجھ سے دور ہو جا۔ ذَہَبْتُ قَصَاہُ۔ میں اس کی طرف چلا۔

القَصْیٰ۔ اونٹنی کے کان کا ذرا سا کنارہ کاٹنا۔ القَصَاءُ۔ مکان کا صحن

القُصْوَۃُ۔ کان کے اوپر کی طرف داغ۔

القَصِیُّ۔ بعید۔ دور۔ ج۔ اَقْصَاءٌ۔ مؤنث قَصِیَّۃٌ۔ ج۔ قَصَایَا۔ رَمِیْتُ المَرْمَی القَصِیَّ۔ تو گمان اور تاویل میں بہت دور پہنچ گیا۔ القَصِیَّۃُ عمدہ نسل کی شریف اونٹنی (رذیل اونٹنی اضداد میں سے ہے)

القَاصِی (فاعل) بعید۔ ج۔ قَاصُوْنَ و اَقْصَاءٌ۔
القَاصِیَۃُ مؤنث قَاصِی۔ طرف۔ نَعْجَۃٌ قَاصِیَۃٌ۔ بہت بوڑھی بھیڑ۔
القَاصِیَۃُ مِنَ الشَّاءِ۔ گلہ سے علیحدہ ہونے والی بکری۔
الاَقْصٰی۔ مؤنث قَصْوَاءُ و المُقْصُوُّ والمَقْصِیُّ والمُقَصّٰی مِنَ الجِمَالِ وہ اونٹ جس کے کان کا تھوڑا سا کنارہ کاٹ دیا گیا ہو۔ شَاۃٌ مَقْصُوَّۃٌ و مُقَصَّاۃٌ۔ کان کا کنارہ کٹی ہوئی بکری۔ الاَقْصٰی۔ اسم تفضیل۔ انتہائی دور۔ ج۔ اَقَاصٍ۔ مؤنث قُصْوٰی و قُصْیَا۔
القُصْوٰی و القُصْیَا۔ وادی کا کنارہ۔ انتہائی دور چیز۔
قَضَّ قَضًّا (ن)، الشَّیءَ۔ سوراخ کرنا۔ باریک کرنا۔ الوَتَدَ۔ میخ اکھاڑنا۔ الحَائِطَ۔ دیوار کو سختی سے ڈھانا۔ عَلَیْھِمُ الخَیْلَ۔ کسی قوم پر سواروں کو بھیجنا اور منتشر کرنا۔ الطَّعَامَ۔ اس میں شکر یا قند کی قسم سے کوئی خشک چیز ملانا۔
قَضَّ قَضِیْضًا (ض)، السَّیْرُ اَوِ الوَتَرُ۔ ٹوٹنے کی سی آواز آنا۔ تڑتڑانا۔
قَضَّ قَضَضًا (س)، المکانُ اَوِ الطَّعَامُ چھوٹی کنکریاں گر پڑیں۔ عَلَیْہِ المَضْجَعُ۔ خوابگاہ کا بلند و سخت ہونا۔ قَضَّ الرَّجُلُ۔ آدمی کا اطمینان سے نہ سونا۔ اَقَضَّ المکانُ و الطَّعَامُ کنکریوں کا مل جانا۔ المَضْجَعُ۔ خوابگاہ کا سخت ہونا۔ اَقَضَّ عَلَیْہِ المَضْجَعُ۔ خوابگاہ کا خاک آلود اور سخت ہونا۔ اَقَضَّ عَلَیْہِ الھَمُّ۔ اس پر غم نازل ہوا۔ اَقَضَّ اللہُ مَضْجَعَہٗ۔ خدا تعالیٰ کسی کی خوابگاہ کو سخت کرنا۔ الرَّجُلُ۔ معاملے کی باریکیوں کے پیچھے لگنا۔ ادنیٰ چیزوں کے درپے ہو جانا۔
اِنْقَضَّ۔ ٹوٹنا۔ الجِدَارُ۔ دیوار کا پھٹ جانا۔ گر پڑنا۔ اِنْقَضَّتِ الخَیْلُ عَلَی القومِ۔ گھوڑوں کا قوم پر پھیل جانا۔ بولا جاتا ہے۔ قَضَضْنَا عَلَیْہِمُ الخَیْلَ فَانْقَضَّتْ عَلَیْہِمْ۔ ہم نے ان پر گھوڑے ڈالے پس وہ ان پر جا پڑے۔ وتَقَضَّضَ الطَّائِرُ۔ اترنے کے لیے پرندہ کا نیچے کی طرف مائل ہونا۔ کہا جاتا ہے۔ تَقَضّٰی تَقَضِّیًا۔ یعنی دوسرے ضاد کو یاء سے تبدیل کر لیا جاتا ہے جیسا کہ تَظَنَّنَ میں تَظَنّٰی کہا جاتا ہے۔ بعض نے کہا ہے کہ قَضَّ تفعل میں دوسرے ضاد کو یاء سے تبدیل کیے بغیر استعمال ہی نہیں ہوتا۔
اِنْقَاضَّ الجِدَارُ۔ دیوار کا گر پڑنا۔
اِسْتَقَضَّ المَضْجَعَ۔ خوابگاہ کو سخت پایا۔ الطَّعَامُ و المَکَانُ۔ کھانے یا جگہ میں کنکریوں کا زیادہ ہونا۔ الھَمَّ۔ غم کے ٹوٹنے کی خواہش کرنا۔ القَضُّ و القَضَضُ مصدر ہیں۔ چھوٹی کنکریاں اور ان کے ریزے۔ القَضَضُ۔ مٹی جو فرش پر چڑھ جائے۔
القَضُّ و القَضِیْضُ و الاَقَضُّ۔ جس میں کنکریاں ہوں۔ محاورہ ہے۔ جَاءَ القومُ قَضُّھُمْ وقَضِّھِمْ و قَضَّھُمْ وقِضِّھُمْ وقَضَضُھُمْ وقَضِیْضُھُمْ وبِقَضِیْضِھِمْ تمام قوم آگئی۔ قضّ وغیرہ کو منصوب پڑھنے کی وجہ یہ ہے کہ اس کو مصدر یا حال مراد لیا گیا ہے۔ یعنی قوم جمع ہو کر آئی۔ اور مرفوع پڑھنے کی وجہ یہ ہے کہ اس کو کُلُّھُمْ کے قائم مقام کیا گیا ہے۔
القَضَّۃُ۔ اسم مرۃ ہے۔ قِضَاضٌ کا واحد چٹانیں جو ایک دوسرے پر چڑھی ہوئی ہوں۔ چھوٹا ٹیلہ۔ چھوٹی کنکری یا اس کا ریزہ۔ کسی چیز کا بقیہ۔ دھاگوں کا چھوٹا گولہ۔ اَرْضٌ قَضَّۃٌ۔ کنکری والی زمین۔
القِضَّۃُ۔ اسم جنس ہے، چھوٹی کنکریاں۔ ج۔ قِضَّاتٌ۔
القُضْأَۃُ و القُضَّۃُ۔ عیب۔ نقص
قَضِئَ یَقْضَأُ قَضْأً (س)، الشَّیءُ۔ کھانا۔ السِّقَاءُ۔ مشک کا فاسد ہونا اور بدبودار ہونا۔ العَیْنُ۔ آنکھ کا سرخ ہونا۔ الثَّوْبُ او الحَبْلُ۔ پرانا اور بوسیدہ ہونا۔ قَضْأً و قَضَاءَۃً۔ حَسَبُہٗ۔ نسب کا فاسد و خراب ہونا۔
اَقْضَأَہٗ۔ کھلانا۔ تَقَضَّأَ مِنْ فُلَانٍ اَنْ یُزَوِّجَہٗ۔ نسب کو حقیر جانتے ہوئے کسی سے نکاح نہ کرنا۔
القَضْأَۃُ و القُضْأَۃُ۔ عیب، فساد۔ عار
القَضِئُ۔ خراب و بدبودار۔ سِقَاءٌ قَضِئٌ۔ بدبودار مشک۔ قِرْبَۃٌ قَضِئَۃٌ۔ بدبودار مشکیزہ۔
قَضَبَ قَضْبًا (ض)، الشَّیءَ۔ کاٹنا۔ الرَّجُلَ۔ چھڑی سے مارنا۔ النَّاقَۃَ۔ سدھانے سے قبل ناقہ پر سوار ہونا۔
قَضَّبَ الشَّیءَ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ الکَرْمَ۔ انگور کی شاخیں فصل ربیع میں کاٹنا۔ وتَقَضَّبَ شُعَاعُ الشَّمْسِ۔ سورج کی شعاعوں کا دراز ہونا۔ تَقَضَّبَ الشَّیءُ۔ ٹکڑے ٹکڑے

ہونا۔

أَقْضَبَتِ الْأَرْضُ۔ زمین میں زیادہ پودے و سبزی ہونا۔

اِنْقَضَبَ۔ منقطع ہونا۔ الْكَوْكَبُ مِنْ مَكَانِهٖ۔ جگہ سے منتقل ہونا۔

اِقْتَضَبَ الشَّیْءَ۔ کاٹنا۔ الْكَلَامَ فِي الْبَدِيهِ کہنا۔ النَّاقَةَ۔ تربیت دینے سے پہلے ناقہ پر سوار ہونا۔ فلاناً۔ کسی شخص کو ایسے کام کی تکلیف دینا جس کو کرنے کے وہ قابل نہ ہوا ہو۔

الْقَضْبُ۔ ہر وہ درخت جس کی شاخیں لمبی ہو کر لٹک جائیں۔ درخت کا نام جس سے کمانیں بنائی جاتی ہیں۔ کٹی ہوئی شاخیں۔ واحد قَضْبَةٌ ہے۔

الْقَضْبَةُ۔ ج۔ قَضَبَاتٌ۔ شاخ۔ نبع درخت کا تیر۔ ج۔ قَضْبٌ۔ وہ سبزی جو تازہ کاٹ کر کھائی جائے۔

الْقِضْبَةُ۔ اونٹوں یا بکریوں کا گلہ۔ ہلکا اور نازک آدمی یا ناقہ۔

الْقَضِيبُ۔ ج۔ قُضْبَانٌ وقِضْبَانٌ۔ کاٹی ہوئی شاخ۔ وہ ناقہ جس کو سدھایا نہ گیا ہو۔ ج۔ قُضُبٌ۔ بہت کاٹنے والی تلوار۔ کمان جو بغیر چری ہوئی شاخ سے بنائی گئی ہو۔ سَيْفٌ قَاضِبٌ ج۔ قَوَاضِبُ وقُضَّابٌ و قَضَّابَةٌ ومِقْضَبٌ۔ بہت تیزی سے کاٹنے والی۔ رَجُلٌ قَضَّابَةٌ معاملات کو طے کرنے والا اور ان پر قدرت پانے والا۔

الْقَاضِبَةُ۔ قاضب کی مؤنث۔ مَا فِي فِيهِ قَاضِبَةٌ۔ اس کے منہ میں دانت نہیں۔

الْقُضَابَةُ۔ کاٹی ہوئی چیز کا ٹکڑا۔

الْمِقْضَبُ۔ درانتی۔

الْمِقْضَابُ۔ درانتی۔ بہت کاٹنے والی چیز أَرْضٌ مِقْضَابٌ۔ وہ زمین جو زیادہ سبزہ اگاتی ہو۔

الْمَقْضَبَةُ۔ سبزی اُگنے کی جگہ۔ ج۔ مَقَاضِبُ ومَقَاضِيبُ۔

الْمُقْتَضَبُ۔ کسی کام کو اچھی طرح کرنے کے قابل ہونے سے پہلے مکلف کیا ہوا شعر کی بحروں میں سے ایک بحر کا نام۔ مِنَ الشِّعْرِ والْكَلَامِ۔ فی البدیہ کہا ہوا شعر یا کلام۔

قَضَعَهٗ قَضْعًا (ف) کسی پر غالب آنا۔

اِنْقَضَعَ عَنْهُ۔ کسی چیز سے دور ہونا۔

اِنْقَضَعَ و تَقَضَّعَ۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ متفرق ہونا۔ الْقَضْعُ والْقُضَاعُ والتَّقْضِيعُ۔ آدمی کے پیٹ کا درد اور اس میں مروڑ ہونا۔

الْقُضَاعُ والْقُضَاعَةُ۔ آٹے کا باریک غبار۔ دیوار کی جڑ سے جھڑی ہوئی چیز۔ الْقُضَاعَةُ۔ چیتا۔

الْقَضْعَمُ۔ معمر آدمی جس کے دانت گر چکے ہوں۔

قَضُفَ قَضَفًا وقِضَفًا وقَضَافَةً۔ کمزور اور دُبلا ہونا۔ صفت قَضِيفٌ ہے۔ ج۔ قِضَافٌ وقُضْفَانٌ و قُضَفَاءُ۔

اِنْقَضَفَ۔ ٹوٹ جانا۔

الْقَضَفُ۔ رقیق پتھر۔

الْقَضَفَةُ۔ ٹیلہ جو پتھر کی طرح دکھائی دے۔ زمین کا ٹکڑا جو اوپر کو اٹھا ہوا اور قدرے لمبا ہو۔ بھٹ تیتر کی طرح کا ایک پرندہ۔ ج۔ قَضَفٌ و قِضَافٌ وقَضَفَانٌ وقِضْفَانٌ۔

الْقِضْفَةُ۔ ریت کا ٹیلہ جو درمیان میں سے ٹوٹا ہوا اور جُدا ہو۔

الْقَضِيفَةُ مِنَ النِّسَاءِ۔ لاغر و کم گوشت والی عورت۔ ج۔ قِضَافٌ۔

قَضْقَضَ قَضْقَضَةً۔ الْعَظْمَ۔ ہڈی کا ٹوٹتے وقت آواز دینا۔ الْأَسَدُ فَرِيسَتَهٗ۔ شیر کا اپنے شکار کو توڑنا اور ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

تَقَضْقَضَ۔ ٹوٹنا۔ متفرق ہونا۔

الْقَضْقَاضُ والْقُضْقَاضُ والْقُضَاقِضُ۔ شیر۔

الْقِضْقَاضُ۔ زمین کا ہموار حصہ۔

قَضِمَ و قَضَمَ قَضْمًا (ض س) الشَّیْءَ دانتوں کی نوک سے چبا کر کھانا۔ محاورہ ہے هُوَ يَقْضَمُ الدُّنْيَا قَضْمًا۔ وہ دنیا میں رغبت نہیں رکھتا اور حقیر چیز پر قانع ہے۔

قَضِمَتْ قَضَمًا (س) السِّنُّ۔ دانت کا چر جانا یا اس کے کنارہ کا ٹوٹ جانا قَضِمَ الرَّجُلُ۔ آدمی کا ٹوٹے ہوئے دانت والا ہونا۔ قَضِمَ السَّيْفُ تلوار کا ایک عرصہ تک پڑے رہنے سے کند ہو جانا۔

قَاضَمَ مُقَاضَمَةً۔ کسی چیز کے خریدنے یا بیچنے کے بعد تھوڑی چیز لینا۔ یہ خرید فروخت نہیں ہوتا ہے کہ ایک ایک گٹھڑی خریدی جاتی ہے اور اکٹھی گانٹھ نہیں خریدی جاتی۔

أَقْضَمَ الدَّابَّةَ۔ جانور کو جو کا چارہ دینا وَاسْتَقْضَمَ الْقَوْمُ۔ زمانہ قحط میں تھوڑا سا توشہ حاصل کرنا۔

الْقَضِمُ مِنَ الْأَسْنَانِ والرِّجَالِ و السُّيُوفِ۔ کنارے گرے ہوئے دانت اور ایسے دانت والا آدمی۔ کند دھار والی تلوار۔

الْأَقْضَمُ۔ ٹوٹے ہوئے اطراف دندان والا۔ مؤنث قَضْمَاءُ۔ ج۔ قُضْمٌ۔

الْقِضَمُ۔ تلوار۔ قِضْمَةٌ کی جمع مصدر۔

القُضْمَةُ و القِضَامُ و المَقْضَمُ ۔ وہ چیز جو
دانتوں کے کناروں سے کاٹی جائے ۔
بولا جاتا ہے ۔ مَا ذُقْتُ قُضْمَةً و
قَضَامًا و مَقْضَمًا ۔ میں نے کوئی چیز
دانتوں سے نہیں کاٹی ۔

القَضِيْمُ ۔ وہ چیز جو اطراف دانداں سے
کاٹی جائے ۔ دھار گری ہوئی تلوار ۔
گٹھڑی ۔ خط ۔ رقعہ ۔ و القَضِيْمَةُ
وہ چمڑے کا فرش جو جلاد کے قتل
کرنے کے وقت مجرم کے نیچے بچھایا
جاتا تھا تاکہ خون اِدھر اُدھر نہ بہے ۔
ادھوڑی کا چمڑا ۔ سفید کھال جس پر
لکھا جاتا ہے ۔ جانور کے لیے جَو کا چارہ
چاندی ۔ ج ۔ قَضَمٌ و قُضُمٌ و
اَقْضِمَةٌ ۔

القُضَّامُ ۔ کھجور کا وہ درخت جو زیادہ لمبا
ہونے کی وجہ سے کم اور خشک پھل والا
ہوگیا ہو ۔

قَضٰى يَقْضِيْ قَضَاءً ۔ الشَّيْءَ مضبوطی
کے ساتھ بنانا اور اندازہ کرنا ۔ ۔
حَاجَتَهٗ ضرورت کو پورا کرنا اور
اس سے فارغ ہونا ۔ وَطَرَهٗ ۔
اپنی مراد کو پہنچنا ۔ عَبْرَتَهٗ ۔ سر میں
جس قدر آنسو ہوں ان کو نکال ڈالنا ۔
۔ الدَّيْنَ ۔ قرض ادا کرنا ۔ الصَّلٰوةَ
نماز کو ادا کرنا ۔ الاَمْرَ اِلَيْهِ ۔
معاملہ کسی تک پہنچانا ۔ العَهْدَ ۔ نافذ
کرنا ۔ عَلَيْهِ عَهْدًا ۔ کسی کو
وصیت کرنا ۔ قَضَى الرَّجُلُ و
قَضٰى نَحْبَهٗ و قَضٰى اَجَلَهٗ و
قُضِيَ عَلَيْهِ ۔ مرجانا ۔ ضَرَبَهٗ
فَقَضٰى عَلَيْهِ ۔ اس کو مارا اور وہ
مرگیا ۔ قَضٰى مِنْهُ العَجَبَ ۔ اس سے
انتہائی تعجب کیا حتیٰ کہ تعجب کا حق
ادا کردیا ۔ لَا اَقْضِيْ مِنْهُ العَجَبَ
معاملہ کے بڑا ہونے کے سبب پورا
تعجب کا حق ادا نہیں ہوسکتا ۔

قَضٰى يَقْضِيْ قَضَاءً و قَضْيًا و
قَضِيَّةً ۔ بَيْنَ الخَصْمَيْنِ فیصلہ
کرنا ۔ الاَمْرَ لَهٗ اَوْ عَلَيْهِ ۔ کسی
معاملے کے حق میں یا خلاف فیصلہ کرنا ۔
۔ الشَّيْءَ ۔ اطلاع دینا اور واضح
کرنا ۔

قَضّٰى تَقْضِيَةً و تِقِضَّاءً ۔ وَطَرَهٗ
اپنی مراد حاصل کرنا ۔ الاَمْرَ ۔ کسی
معاملے کو جاری و نافذ کرنا ۔ فُلَانًا
منصف بنانا ۔ تَقْضِيَةً ۔ مرجانا ۔

قَاضٰى مُقَاضَاةً ۔ فُلَانًا اِلَى الحَاكِمِ
حاکم کے پاس کسی کو لے جانا ۔ قَاضَاهُ
عَلٰى مَالٍ ۔ کسی سے مال پر صلح کرلینا ۔

تَقَضّٰى ۔ البَازِيُّ ۔ باز کا گرنا ۔ تقضّی کی
اصل تقضض تھی، تخفیف کی غرض سے
آخری ضاد کو یا سے تبدیل کرلیا گیا
ہے ۔ و اِنْقَضَى الشَّيْءُ ۔ فنا ہونا ۔
نابود ہوجانا ۔ گذر جانا ۔

تَقَاضَيَا اِلَى الحَاكِمِ ۔ دو شخصوں کا
حاکم کے پاس فیصلہ کے لیے جانا ۔
تَقَاضَاهُ الدَّيْنَ و غَيْرَهٗ و
بِالدَّيْنِ ۔ قرض مانگنا اور اس پر
قبضہ کرنا ۔

اِقْتَضٰى اِقْتِضَاءً ۔ الحَالُ كَذَا ۔ حالت
کا اس طرح تقاضا کرنا ۔ اِقْتَضَاهُ
الدَّيْنَ وَغَيْرَهٗ ۔ قرض مانگنا ۔
مطالبہ کرنا ۔ اِقْتَضَى الاَمْرُ
الوُجُوْبَ ۔ امر کا وجوب کو چاہنا
اور لزوم پر دلالت کرنا ۔ اِفْعَلْ مَا
يَقْتَضِيْهِ كَرَمُكَ ۔ جو تمہارے
کرم کا تقاضا ہو وہ کرو ۔

اِسْتَقْضٰى اِسْتِقْضَاءً ۔ فُلَانًا الدَّيْنَ
کسی سے ادائے قرض کا مطالبہ کرنا ۔
اِسْتَقْضٰى ۔ السُّلْطَانُ فُلَانًا عَلَيْنَا ۔
بادشاہ کا کسی کو قاضی مقرر کرنا ۔
اِسْتَقْضَاهُ ۔ کسی کو قضا کے لیے
طلب کرنا ۔ اُسْتُقْضِيَ فُلَانٌ ۔ کسی
کو قاضی بنایا جانا ۔

القَضٰى و القَضَاءُ ۔ حکم ۔ ادائیگی ۔ ج
اَقْضِيَةٌ ۔

القَضِيُّ ۔ موت ۔ رَجُلٌ قَضِيٌّ ۔ جلدی
فیصلہ کرنے والا ۔

القَضِيَّةُ ۔ قضا کا اسم ۔ اہل منطق کے
نزدیک وہ مقولہ جس کی تصدیق یا تکذیب
ہوسکے ۔ ج ۔ قَضَايَا ۔

القَضَةُ ۔ ایک ترش بوٹی ۔ ج ۔ قِضًى
و قِضَاتٌ و قِضُوْنَ ۔

القَاضِيْ ۔ حاکم شرعی ۔ ج ۔ قُضَاةٌ ۔
قَاضِي القُضَاةِ ۔ چیف جسٹس ۔
سمٌّ قَاضٍ ۔ زہر قاتل ۔

القَاضِيَةُ ۔ قاضی کی مؤنث ۔ موت ۔
اَتَتْ عَلَيْهِ القَاضِيَةُ ۔ اس کو
موت آگئی ۔

القَضَّاءُ ۔ قاضی کا مبالغہ ۔ مضبوط زرہ ۔

قَطَّ قَطًّا (ن) و اقْتَطَّ ۔ القَلَمَ و
نَحْوَهٗ ۔ قلم وغیرہ کو قط دینا ۔ البَيْطَارُ
حَافِرَ الدَّابَّةِ ۔ جانور کے کھر تراشنا
اور ہموار کرنا ۔

قَطَّ قُطُوْطًا و قَطًّا و قُطَّ (ن ض) ۔
السِّعْرُ ۔ بھاؤ چڑھ جانا ۔ مہنگا ہونا ۔
صفت قَطٌّ و قَاطٌّ و قَاطِطٌ ۔ قَطَّ
و قَطِطَ قَطَطًا و قَطَاطَةً (س)
الشَّعْرُ ۔ بالوں کا گھونگھریالے اور چھوٹا
ہونا ۔ صفت قَطٌّ و قَطِطٌ ہے ۔

قَطَّطَ الخَرَّاطُ الخَشَبَةَ ۔ بڑھئی کا
لکڑی کو تراش کر ہموار کرنا ۔

اِقْتَطَّ و انْقَطَّ الشَّيْءُ ۔ منقطع ہونا ۔

قَطُّ ۔ یہ حَسْبُ کے معنی میں بھی ہوتا ہے

جیسے قَطِّی وَقَطُّكَ وَقَطُّ زَیْدٍ دِرْهَمٌ۔ جیسے کہ حَسْبِیْ وَحَسْبُ زَیْدٍ دِرْهَمٌ۔ کہا جاتا ہے۔ مگر قَطُّ مبنی ہے اور حَسْبُ معرب ہے کبھی قَطْ اسم فعل بمعنی یَکْفِیْ ہوتا ہے تو نون وقایہ برائے حفاظت بناء علی سکون اضافہ کرکے قَطْنِیْ کہا جاتا ہے۔ اگر تقلیل ظاہر کرنے کا ارادہ ہوتا ہے تو تخفیف کرتے ہوئے آخر کو ساکن کرتے ہیں جیسے مَا عِنْدِیْ اِلَّا هٰذَا قَطْ۔ میرے پاس صرف یہی ہے۔ اور اگر قط کے بعد ہمزہ وصل آجائے تو آخر کو کسرہ دیا جاتا ہے جیسے مَا عَلِمْتُ اِلَّا هٰذَا قَطِ الدَّهْرِ۔ اور کبھی تحسین لفظ کے لیے اس پر فاء داخل ہو جاتی ہے جیسے رَأَیْتُهٗ مَرَّةً فَقَطْ۔ یعنی صرف ایک ہی مرتبہ دیکھا۔

قَطُّ۔ ظرف زمان ہے۔ احاطہ زمان ماضی کے لیے اور یہ منفی کے لیے خاص ہے جیسے مَا فَعَلْتُ هٰذَا قَطُّ۔ میں نے اپنی گذشتہ عمر یہ کبھی نہیں کیا۔ اس کو کبھی قُطُّ اور قُطُ بھی بولتے ہیں۔

القِطُّ۔ ج۔ قِطَاطٌ و قِطَطَةٌ۔ بلی قِطُّ الزَّبَادِ۔ لفظ زباد کی طرف مراجعت کی جائے۔ واحد قِطَّةٌ ہے

القِطُّ۔ قسمت، رات کی ایک گھڑی۔ حساب کا رجسٹر۔ انعام کا چیک۔ ہنڈی ج۔ قُطُوطٌ۔ رَجُلٌ قَطٌّ و قَطَطٌ۔ وہ آدمی جس کے بال چھوٹے اور گھونگھریالے ہوں۔ ج۔ قَطُّوْنَ و قِطَاطٌ و اَقْطَاطٌ و قَطَطُوْنَ۔ اِمْرَأَةٌ قَطَّةٌ و قَطَطٌ گھونگھریالے بالوں والی عورت۔ قَطَاطِ۔ اسم فعل ہے بمعنی حَسْبُ القَطَوْطَی۔ وہ شخص جو قریب قریب قدم رکھ کر چلتا ہو۔

القِطَاطُ۔ بالوں کا گھونگھریالا پن۔ جانور کے کھر کا دائرہ۔ پہاڑ کا کنارہ۔ وہ نظیر جس کی تقلید کی جائے۔ ج۔ اَقِطَّةٌ۔ والقَطِیْطَةُ۔ غار کا بلند کنارہ۔ ج۔ قَطَائِطُ۔ محاورہ ہے جَاءَتِ الْخَیْلُ قَطَائِطَ۔ گھوڑے گروہ در گروہ آئے۔

القَطَّاطُ۔ اسم مبالغہ ہے۔ خرادی۔ سِعْرٌ قَاطٌّ و قَاطِطٌ و مَقْطُوْطٌ۔ مہنگا بھاؤ۔

المِقَطُّ والمِقَطَّطُ۔ وہ ہڈی یا لکڑی جس پر قلم کو قط لگایا جائے۔

المَقَطُّ۔ گھوڑے کی پسلیوں کا نچلا حصہ۔ علیٰحدہ ہونے کی جگہ۔

قَطَبَ قَطْبًا (ض)، الشَّیْءَ۔ کاٹنا۔ جمع کرنا۔ الشَّرَابَ۔ پینے کی چیز کو ملانا۔ ۔ الاِنَاءَ۔ برتن کو بھرنا۔ الرَّجُلَ کسی کو غصہ میں لانا۔ الجَوَالِقَ۔ گون کے دو حصوں کو ایک دوسرے میں داخل کرنا۔ پھر موڑ کر دونوں کو جمع کرنا۔ القَوْمُ۔ جمع ہونا۔

قَطَبَ قَطْبًا و قُطُوْبًا (ض)، و قَطَّبَ الرَّجُلُ۔ ماتھے پر شکن ڈالنا۔ ترشروئی کرنا۔ صفت قَطِبٌ ہے قَطَّبَ الشَّرَابَ۔ پینے کی چیز میں کوئی چیز ملانا۔

اَقْطَبَ الشَّرَابَ۔ ملانا۔ القَوْمُ۔ جمع ہونا۔

القُطْبُ والقِطْبُ والقَطْبُ و القُطُبُ۔ ج۔ اَقْطَابٌ و القُطُبَةُ ج۔ قُطَبٌ۔ چکی کی آہنی میخ جس پر چکی گردش کرتی ہے۔

القُطْبُ۔ ایک ستارہ جو جدی اور فرقدین کے مابین واقع ہے۔ اس پر قبلہ مخصوص کیا جاتا ہے۔ ہر چیز کا مدار اور اصل۔ محاورہ عرب ہے کہ هُوَ قُطْبُ ذٰلِكَ الاَمْرِ۔ مدار معاملہ ہے صَاحِبُ الجَیْشِ قُطْبُ رَحَی الحَرْبِ جنگ کا مدار۔ سردار قبیلہ و قوم۔ جیسے فُلَانٌ قُطْبُ بَنِیْ فُلَانٍ۔ سردار قبیلہ ہے۔ ج۔ اَقْطَابٌ و قُطُوْبٌ و قِطَبَةٌ۔ القُطْبُ۔ (اہل جغرافیہ کے نزدیک) زمین کے محور کا کنارہ اور یہ قطب دو ہیں، ایک قطب شمالی، دوسرا قطب جنوبی۔ القُطْبُ (اہل ہندسہ کے یہاں) متحرک کرہ پر ایک نقطہ ثابتہ ہے۔

القَطْبُ۔ کوئی چیز پہلے تعیین کرکے حساب و اندازہ پر بلا وزن لے لینا کہتے ہیں اَخَذَهٗ قَطْبًا۔ تخمینہ پر بلا وزن لے لینا۔

القُطْبَةُ۔ چکی کی میخ جس پر اوپر کا پاٹ گھومتا ہے۔ ایک گھاس کا نام۔ ج قُطَبٌ۔ اہل جغرافیہ کے نزدیک قطب یا زمین کے محور کے کنارہ کو کہتے ہیں۔

القِطْبِیُّ۔ ایک گھاس جس سے رسی بنائی جاتی ہے۔

القُطْبَانُ۔ ایک گھاس۔

القِطَابُ۔ مزاج۔ تخلیط، ملاوٹ، گریبان یا اس کے نیچے کا مقام اتصال۔

القُطَابَةُ۔ گوشت کا ٹکڑا۔

القَطِیْبُ والمَقْطُوْبُ پینے کی مخلوط چیز۔ القَطِیْبُ والقَطِیْبَةُ۔ اونٹ اور بکری کا مخلوط دودھ۔

القَاطِبُ والقَطُوْبُ۔ ترش رو۔ شیر۔ کیونکہ وہ بھی تند خو رہتا ہے۔ کہا جاتا ہے جَاءُوْا قَاطِبَةً وبِقَطِیْبَتِهِمْ تمام قوم آگئی۔ قَاطِبَةً حال ہونے کی وجہ سے منصوب ہے۔

قَطَرَ قَطْرًا (ن) سخت پچھاڑنا۔ قَطَرَ

البعیرَ۔ اونٹ کو تارکول ملنا۔
الثوبَ۔ کپڑا سینا۔ محاورہ ہے لَا
اَدْرِیْ مَنْ قَطَرَہٗ اَوْمَنْ قَطَرَ
بِہٖ۔ میں نہیں جانتا کہ اس کو کون
لے گیا ہے۔ یہ نفی کے ساتھ خاص
ہے۔ قَطَرَ الرَّجُلَ۔ دانے وغیرہ
کے بورے یا گٹھر کو تولنا اور پھر مابقی
کو بلاوزن کیے اسی تخمینہ پر لینا۔
قُطُوْرًا فِی الْاَرْضِ۔ زمین پر چلنا۔
قَطْرًا وَقُطُوْرًا وَقَطَرَانًا۔ المَاءُ
پانی کا جاری ہونا۔ بہنا۔ قطرہ قطرہ
جاری ہونا۔ الصَّمْغُ مِنَ الشَّجَرَۃِ
درخت سے گوند نکالنا۔
قَطَرَ قَطْرًا (ن) وَقَطَّرَ وَاَقْطَرَ۔
الْاِبِلَ۔ اونٹوں کو ایک ترتیب میں
کرنے کے لیے قریب قریب کھڑے
کرنا۔ بولا جاتا ہے۔ قَطَّرَ الْبَعِیْرَ
اِلَی الْبَعِیْرِ۔ اونٹوں کو ایک نظم میں
کردیا۔ قَطَّرَ الْمَاءَ وَاَقْطَرَ۔ قطرہ
قطرہ پانی جاری کیا۔ قَطَّرَ الدَّوَاءَ
دوا کا قرع انبیق کے ذریعہ عرق
نکالنا۔ قَطَّرَ الثَّوْبَ۔ کپڑے کو
عود کی دھونی دینا۔ اَقْطَرَ النَّبْتُ
نباتات خشک ہونے لگنا۔ الشَّیْءُ
کسی چیز کا ٹپکنے کے نزدیک ہونا۔
محاورہ ہے۔ طَعَنَہٗ فَاَقْطَرَہٗ
اس کو نیزہ مار کر ایک پہلو پر گرادیا
اَقْطَرَ الْمَاءُ۔ پانی کا بہنا۔
تَقَطَّرَ۔ عود کی دھونی دیا جانا۔ الْمَاءُ
پانی کا قطرہ قطرہ ٹپکنا۔ الرَّجُلُ
آدمی کا اپنے آپ کو اوپر سے گرادینا
گر پڑنا۔ عَنْ کَذَا۔ پیچھے رہ جانا۔
بِہٖ۔ پہلو پر گرادینا۔
تَقَاطَرَ الْقَوْمُ۔ قوم کا ایک دوسرے
کے پیچھے مسلسل آنا۔ الْمَاءُ۔ قطرہ
قطرہ گرنا اور بہنا۔ وتَقَاطَرَا۔
دو چیزوں کے کنارے بالمقابل ہونا۔
اِقْطَرَّ وَاِقْطَارَّ۔ خشک ہونے لگنا۔
النَّاقَۃُ۔ اونٹنی کا دم کھڑی کرنا اور
سر کو بلند کرنا۔ اِقْطَارَّ الرَّجُلُ
غضبناک ہونا۔
اِسْتَقْطَرَ الْمَاءَ وَغَیْرَہٗ۔ پانی کو ٹپکانا۔
عرق نکالنا۔
القَطْرُ۔ بارش۔ ٹپکنے یا بہنے والی چیز کا
قطرہ۔ ج۔ قِطَارٌ۔
القِطْرُ۔ ایک قسم کا تانبا۔ پگھلا ہوا تانبا۔
ایک قسم کی چادر۔
القُطْرُ۔ ولایت و ملک۔ جانب۔ طرف
ج۔ اَقْطَارٌ۔ اَقْطَارُ الدُّنْیَا۔
دنیا کے چاروں گوشے۔ قُطْرُ
الدَّائِرَۃِ۔ (علم ہندسہ میں) خطِ
مستقیم جو کہ دائرہ کو تقسیم کردے
اور محیط کو مرکز سے گزرتے ہوئے
برابر برابر دو حصوں میں تقسیم کر
دے۔ قُطْرُ الْمُرَبَّعِ وَالْمُسْتَطِیْلِ
وَالْمُعَیَّنِ۔ وہ خط جو دو متقابل
زاویوں کو باہم ملائے۔
القُطْرُ وَالقُطُرُ۔ وہ اگر کی لکڑی جو
دھونی دینے کے کام آتی ہے۔
القَطْرُ۔ کسی چیز کی کچھ مقدار وزن کرکے
لینا اور پھر باقی مقدار کو بلا وزن
اسی تخمینہ کے حساب سے لے لینا۔
القَطْرَۃُ۔ اسم مرۃ۔ نقطہ۔ ج
قَطَرَاتٌ۔ رَمَاہُ اللّٰہُ بِقَطْرَۃٍ۔
خدا اس پر کوئی بلا نازل کرے۔
القُطْرَۃُ والقُطَیْرَۃُ۔ کم قیمت اور
گھٹیا چیز۔
القَطِرَانُ والقِطْرَانُ والقَطْرَانُ
ایک روغنی سیّال مادہ جو صنوبر جیسے
درخت سے حاصل کیا جاتا ہے۔
تارکول۔
القِطَارُ والقَطُوْرُ والمِقْطَارُ۔
بہت برسنے والا بادل۔ القُطَارُ۔ وہ
زہر جو بوجہ کثرت کے ٹپکتا ہو۔
القُطَارَۃُ۔ کسی چیز کا ٹپکا ہوا حصہ۔
تھوڑا پانی۔
القِطَارُ۔ مِنَ الْاِبِلِ۔ اونٹوں کی قطار
بالائن۔ ج۔ قُطُرٌ وقُطُرَاتٌ۔
ریل گاڑی۔
القِطَارَۃُ۔ اونٹوں کو ایک قطار میں
ترتیب و نظم کے ساتھ باندھنا۔
محاورہ ہے کہ مَدَّتْ بِہٖ قِطَارَۃُ
جِمَالٍ۔ اس کے پاس اونٹوں کی
قطار گزری۔
القُطَارِیُّ والقُطَارِیَّۃُ۔ سانپ۔
القَاطِرُ۔ ہر ٹپکنے والا گوند۔
دم الاخوین (دوا)
القَاطِرَۃُ۔ قاطِر کی مؤنث۔ ریلوے
انجن۔
المِقْطَرُ والمِقْطَرَۃُ۔ وہ انگیٹھی جس
کو عود وغیرہ کی دھونی کے لیے کام میں
لاتے ہیں۔ ج۔ مَقَاطِرُ۔ المِقْطَرَۃُ۔
وہ لکڑی جس میں متعدد سوراخ ہوتے
ہیں اور ان میں مجرموں کے پیر پھنسائے
جاتے ہیں۔ کاٹھ۔
المُقَاطَرَۃُ۔ کوئی چیز پہلے تھوڑی مقدار
میں وزن یا پیمانہ کے ذریعہ لینا اور
پھر باقی کو اسی اندازہ و حساب پر
بلاوزن لینا۔ بولا جاتا ہے اَکْرَاہُ
مُقَاطَرَۃً۔ اس کے آمد و رفت پر
کرایہ کیا۔
المَقْطُوْرُ۔ مفعول۔ جس پر تارکول ملا
گیا ہو۔ اَرْضٌ مَقْطُوْرَۃٌ۔ وہ زمین
جس پر بارش ہوئی ہو۔
قَطْرَبَ۔ جلدی کرنا۔ قَطْرَبَہٗ۔ کسی کو

بچھاڑنا۔

الْقُطُوْبُ۔ سر کو ہلانا۔

الْقُطُوْبُ۔ چور۔ وہ بھیڑیا جس کے بال گر چکے ہوں۔ مذکر بھوت۔ چھوٹے جنات۔ ایک کیڑا جو حرکت کرتا رہتا ہے۔ رات کو چمکنے والا کیڑا۔ جاہل۔ کمینہ۔ بچھاڑا ہوا۔ نامرد، چھوٹا کتا۔ دماغی امراض میں سے جنون کی قسم کا ایک مرض۔ ایک پودا جس کے کانٹے گزرنے والے کو لپٹ جاتے ہیں۔

قَطْرَنَ الْبَعِیْرَ۔ اونٹ کو قطران ملنا۔

قَطَعَ قَطْعًا و مَقْطَعًا و تِقْطَاعًا (ف) الشَّیْءَ۔ کاٹنا۔ علیحدہ و جُدا کرنا۔ قَطَعَهٗ عَنْ حَقِّهٖ۔ حق سے روکنا۔ قَطَعَ الصَّلٰوۃَ۔ نماز کو باطل کرنا۔ فِی الْقَوْلِ۔ یقین کرنا۔ الطَّرِیْقَ عَلَی السَّالِکِیْنَ۔ راستہ کو چلنے والوں سے روکنا اور خوف دلانا۔

قَطَعَ قَطْعًا و قُطُوْعًا (ف) النَّهْرَ۔ نہر کو پار کرنا۔ قَطَعَهٗ بِالْقَطِیْعِ اَوِ السَّوْطِ۔ چھڑی یا کوڑے سے مارنا۔ قَطَعَهٗ بِالْحُجَّةِ۔ دلیل سے خاموش کرنا۔ لِسَانَهٗ۔ احسان کے ذریعہ خاموش کرنا۔

قَطَعَ قَطْعًا و قَطِیْعَةً (ف) رَحِمَهٗ۔ رشتہ داری توڑنا۔ تعلق رشتہ ختم کرنا۔ قَطَعَ الصَّدِیْقَ۔ دوست کو چھوڑنا۔

قَطَعَ قَطْعًا (ف) الْحَوْضَ۔ حوض آدھا بھر کر چھوڑ دینا۔ فُلَانٌ الْحَبْلَ اَوْ بِحَبْلٍ۔ رسی سے اپنا گلا گھونٹنا۔ عُنُقَ دَابَّتِهٖ۔ چوپایہ کو فروخت کرنا۔ لَهٗ قِطْعَةً مِنَ الْمَالِ۔ کسی کو دینے کے لیے مال کا ایک حصہ علیحدہ کرنا۔ قَطِیْعَةً۔ السَّیِّدُ عَلٰی عَبِیْدِهٖ آقا کا اپنے غلام پر ٹیکس عائد کرنا۔ محاورہ ہے قَطَعَنِی الثَّوْبُ۔ میرے قد کے لیے کافی کپڑا ہے۔

قَطَعَ قُطُوْعًا و قِطَاعًا و قَطَاعًا (ف) مَاءُ الْبِئْرِ۔ کنویں کا پانی کم یا ختم ہو جانا۔ قَطَعَتِ الطَّیْرُ۔ پرندوں کا سرد ملک سے گرم ملک کی طرف کوچ کرنا۔ پرندوں کی صفت قَوَاطِعُ ہے۔

قَطُعَ قَطَاعَةً۔ کلام پر قادر نہ ہونا۔ لِسَانُهٗ۔ زبان کی روانی اور تیزی کا زائل ہو جانا۔

قَطِعَتْ قَطَعًا و قُطْعًا و قُطْعَةً و قُطَاعًا (س) یَدُهٗ۔ ہاتھ کا بوجہ مرض یا قطع جُدا ہو جانا۔

قُطِعَ النَّفَسُ۔ سانس کا منقطع ہو جانا۔ الرَّجُلُ۔ عاجز و مایوس ہونا۔ بِهٖ۔ کسی چیز کا امید اور امیدوار کے درمیان حائل ہو جانا۔ اس امیدوار کو مَقْطُوْعٌ بِهٖ کہتے ہیں۔

قَطَّعَ۔ الشَّیْءَ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ الشِّعْرَ۔ شعر کی تقطیع (تحلیل عروضی) کرنا۔ الْخَمْرَ بِالْمَاءِ۔ شراب کو پانی میں ملانا۔ الْفَرَسُ الْخَیْلَ۔ گھوڑے کا گھوڑوں کی جماعت سے سبقت لے جانا۔ اَللّٰهُ عَلَیْهِ الْعَذَابَ قسم قسم کا عذاب دینا اور ٹکڑے کرنا۔ الْفَرَسُ الْجَرْیَ۔ گھوڑے کا خوشی میں متعدد قسم کی چال چلنا۔ قَطَّعَنِی الثَّوْبُ۔ کپڑا میرے قد کے لیے کافی ہے۔ هٰذَا الثَّوْبُ یُقَطِّعُكَ قَمِیْصًا۔ یہ کپڑا تمہاری قمیص کو کافی ہے۔ قُطِّعَ فِی بَطْنِهٖ۔ کسی کے پیٹ میں مروڑ پیچش ہونا۔

قَاطَعَهٗ مُقَاطَعَةً۔ کسی کی ملاقات یا مراسلت منقطع کرنا۔ بائیکاٹ کرنا۔ قَاطَعَ الْاَجِیْرَ عَلٰی کَذَا وَ کَذَا مِنَ الْاُجْرَۃِ اَوِ الْعَمَلِ۔ اجرت معینہ پر کام سونپنا۔ ٹھیکہ دینا۔ فُلَانٌ فُلَانًا بِسَیْفَیْهِمَا۔ دو آدمیوں کا اپنی اپنی تلوار کو مقابل کرنا کہ کس کی تلوار زیادہ تیز ہے۔ قَاطَعُوْا لُحُوْمَهُمْ بِالسَّیْفِ۔ ایک دوسرے کا گوشت تلوار سے کاٹنا۔

اَقْطَعَ الرَّجُلُ۔ کسی آدمی کا لاجواب ہو کر خاموش ہو جانا۔ عَنْ اَهْلِهٖ۔ اہل و عیال سے جُدا اور منقطع ہونا۔ مَاءُ الْبِئْرِ۔ پانی کا ختم ہونا۔ فُلَانًا۔ نہر سے کسی کو پار اُتارنا۔ اَقْطَعَهُ الْحَطَبَ۔ ایندھن کاٹنے کی اجازت دینا۔ اَقْطَعَهٗ بِالْحُجَّةِ۔ دلیل سے لاجواب و چپ کرنا۔ الْاَمِیْرُ الْجُنْدَ الْبَلَدَ۔ لشکر کو کوئی شہر جاگیر میں دے دینا۔ اَقْطَعَكَ الشَّیْءُ۔ کسی چیز کا تجھ سے منقطع ہونا

اَقْطَعَتِ السَّمَاءُ بِمَوْضِعِ کَذَا۔ کسی جگہ بارش نہ ہونا۔ اَقْطَعَ الْقَوْمُ۔ کسی قوم پر بارش کا رُکنا۔ الدَّجَاجَةُ۔ مرغی کا انڈے دینے سے باز رہنا۔ کُڑک ہونا۔ اَقْطَعَنِی الثَّوْبُ۔ کپڑا میرے قد کے لیے کافی ہے۔

تَقَطَّعَ۔ کٹ جانا۔ تَقَطَّعَ الظِّلُّ۔ سایہ کا گھٹنا اور سکڑنا۔ تَقَطَّعُوْا اَمْرَهُمْ بَیْنَهُمْ۔ اپنے درمیان معاملہ کو تقسیم کرنا۔ تَقَطَّعَتْ عَلٰی هٰذَا الْجَوَادِ اَعْنَاقُ الْخَیْلِ۔ گھوڑوں کی گردنیں اس گھوڑے سے متصل نہ ہو سکیں۔

اِنْقَطَعَ الشَّیْءُ۔ منقطع ہونا۔ کٹ جانا۔ وقت ختم ہونا۔ جیسے اِنْقَطَعَ الْحَرُّ

اَوِالْبَرْدُ۔ گرمی یا سردی کا زمانہ گزر گیا
۔ السَّیْفُ۔ تلوار کی دھار گرنا۔
مَاءُ الْبِئْرِ۔ کنویں کا پانی ختم ہوجانا۔
الغَیْثُ۔ بارش کا رکنا۔ الکلامُ۔
کلام کا جاری نہ رہنا۔ رُک جانا۔
اِنْقَطَعَ النَّهْرُ۔ نہر کا بند یا خشک
ہونا۔ اللَّبَنُ۔ دودھ کی تری خشک
ہو کر گانٹھ بندھ جانا۔ لِسَانُهُ۔
زبان کی طاقت و روانی کا زائل ہونا۔
۔ اِلٰی فُلَانٍ۔ کسی کے پاس خصوصی
صحبت رکھنا۔
اُنْقُطِعَ۔ بِالْمُسَافِرِ۔ مسافر کی سواری کا
ہلاک ہوجانا یا زادِ راہ ختم ہوجانا۔
اور سفر منقطع ہوجانا، ایسے مسافر کو
مُنْقَطَعٌ بِهٖ کہا جاتا ہے۔ تَقَاطَعَا
ایک دوسرے سے تعلقات ختم کرنا۔
تَقَاطَعَ الشَّیْءُ۔ کسی چیز کا ایک حصہ
دوسرے سے منقطع ہونا۔
اِقْتَطَعَ مَالَ فُلَانٍ۔ کسی کا مال اپنے لیے
لینا۔ مِنَ الْمَالِ قِطْعَةً۔ مال سے
کچھ حصہ لینا۔ مَافِی الْاِنَاءِ۔ برتن کی
چیز کو پی جانا۔
اِسْتَقْطَعَهُ بَلَدًا اَوْ ثَوْبًا۔ کسی سے جاگیر
طلب کرنا یا کپڑا کٹوانا۔
اِقْطَوْطَعَتِ الطَّیْرُ۔ پرندوں کا سرد ملک
سے گرم ملک کو چلے جانا۔
اَلْقَطْعُ مصدر قَطْعًا۔ بمعنی یقینًا۔ جیسے
الْاَمْرُ وَاقِعٌ قَطْعًا۔ یعنی بلاشک
واقع ہے۔ اِنَّنِیْ اَقْطَعُ بِذٰلِكَ
قَطْعًا۔ میں اس کا یقین رکھتا ہوں۔
القِطْعُ۔ ج۔ اَقْطَاعٌ و اَقْطُعٌ و
قِطَاعٌ۔ درخت کا کٹا ہوا حصہ۔ نیزہ
کا چھوٹا اور چوڑا پھل۔ ج۔ قُطُوعٌ
و اَقْطَاعٌ۔ خوگیر اور موٹی چادر جو سوار
کے نیچے بچھائی جاتی ہے۔ ایک نقش و
نگار والا کپڑا۔ رات کا ایک حصہ۔
ثَوْبٌ قِطْعٌ و اَقْطَاعٌ۔ کاٹا ہوا
کپڑا۔
القُطْعُ۔ پیٹ کا درد اور مروڑ۔ سانس کا
انقطاع۔ و القُطْعَةُ۔ گرمی اور
حدت سے کنویں کا پانی ختم ہوجانا۔
القُطْعُ۔ فِی الْفَرَسِ۔ گھوڑے کی کچھ رگوں
کا کٹ جانا۔
القَطْعُ و القُطْعَةُ۔ رشتہ داری قطع
کرنے والا۔
القُطَعُ۔ جس کی آواز منقطع ہوجائے۔
القِطْعَةُ۔ کسی چیز کا ایک حصہ۔ ج۔
قِطَعٌ۔
القُطْعَةُ۔ مِنَ الشِّعْرِ۔ سات یا دس
یا اس سے کم اشعار۔ القُطْعَةُ۔
زمین کا جدا کردہ ٹکڑا۔ پلاٹ۔ کسی چیز
کا کاٹا ہوا ٹکڑا۔ میدہ۔ میدہ کی بھوسی۔
کتاب کی ایک فصل۔ ج۔ قُطَعٌ و
قُطُعَاتٌ۔ القُطْعَةُ و القَطَعَةُ
کاٹنے کی جگہ۔ ہاتھ کٹے آدمی کا باقی ماندہ
ہاتھ کا حصہ۔ ج۔ قَطَعٌ و قَطَعَاتٌ۔
قُطُعَاتُ الشَّجَرِ و قُطَعَاتُهَا و
قَطَعَاتُهَا۔ درخت کی گانٹھوں کے
کنارے جو کاٹنے کے بعد بچ رہتے ہیں
القِطَاعُ۔ کاٹنے کا آلہ۔ ج۔ قِطَعَةٌ۔
القِطَاعُ و القَطِیْعُ۔ رات کے ابتدائی
تہائی حصہ کا مجموعہ۔ القِطَاعُ و
القِطَعُ۔ درہم۔
القُطَاعَةُ۔ کاٹنے سے جو تراشہ گرے۔
کسی چیز کا کاٹا ہوا حصہ۔ وہ لقمہ
جس کا آدھا حصہ کھالیا جائے اور
آدھا واپس اُگل دیا جائے۔
القِطَاعَةُ۔ (عام نصاریٰ کی اصطلاح میں)
چند مقررہ ایام میں بعض خاص اغذیہ
اور گوشت سے پرہیز کرنا۔
القَطِیْعُ۔ ج۔ قُطْعَانٌ و قِطَاعٌ و اَقْطَاعٌ
جمع اَقَاطِیْعُ۔ چوپایوں یا بکریوں کا
گلہ۔ ریوڑ۔ قَطِیْعٌ۔ ج۔ قُطْعَانٌ و
قِطَاعٌ و اَقْطِعَةٌ و اَقْطُعٌ و
اَقَاطِعُ و قُطُعٌ و قُطُعَاتٌ۔ وہ
شاخ جس کو تراش کر تیر بنایا جائے۔
درخت یا شاخ کا کٹا ہوا حصہ۔ ج
قُطَعَاءُ و اَقْطِعَاءُ۔ نظیر۔ مثال۔
جیسے هُوَ قَطِیْعَةٌ۔ وہ جسم اور قد
میں اس کا مشابہ ہے۔ هُوَ قَطِیْعُ
الْقِیَامِ۔ وہ بوجہ موٹاپے یا بڑھاپے
کے اٹھ نہیں سکتا۔ اِمْرَاَةٌ قَطِیْعُ
الکلامِ۔ وہ عورت جو چرب زبان نہ
ہو۔ رَجُلٌ قَطِیْعٌ۔ وہ شخص جو سانس
پھولنے کی وجہ سے بول نہ سکے۔ مؤنث
قَطِیْعٌ۔ اِمْرَاَةٌ قَطِیْعٌ و قُطُوْعٌ
وہ عورت جو اٹھنے میں سستی و تاخیر
کرے۔ اِتَّقُوا الْقَطِیْعَاءَ۔ ایک
دوسرے سے قطع تعلق کرنے سے
بچو۔
القَطِیْعَةُ۔ جدائی۔ وظیفہ، خراجی۔ زمین
کا ٹیکس۔ جاگیر۔ ج۔ قَطَائِعُ۔
الاِقْطَاعَةُ۔ خراجی۔ زمین کا وہ حصہ جو
لشکر کو ان کی معاش کے طور پر دیا جائے
جاگیر۔ ج۔ اِقْطَاعَاتٌ۔
التَّقْطِیْعُ۔ پیٹ میں مروڑ۔ تَقْطِیْعُ
الرَّجُلِ۔ آدمی کا قد و قامت۔ ج۔
تَقَاطِیْعُ۔
الاُقْطُوْعَةُ۔ وہ چیز جو بطور علامت قطع تعلق
ایک لڑکی دوسری کو بھیجے۔
القَاطِعُ۔ رمکنے والا۔ کاٹنے کا آلہ۔ کپڑے
یا کسی چیز کے بنانے کے لیے نمونہ۔
محاورہ ہے کہ قُطِعَ الْاَدِیْمُ عَلَی
الْقَاطِعِ۔ چمڑا نمونہ پر کاٹا گیا ہے
لَبَنٌ قَاطِعٌ۔ کھٹا دودھ۔ بُرْهَانٌ

قَاطِعٌ۔ حجت ختم کرنے والی دلیل۔ سَیْفٌ قَاطِعٌ۔ تیز تلوار۔ قَاطِعُ الطَّرِیْقِ۔ چور۔ ڈاکو۔ ج۔ قُطَّاعٌ و قُطَّاعٌ۔
القَاطِعَۃُ۔ قاطع کی مؤنث۔ ج۔ قَوَاطِعُ۔ طَیْرٌ قَوَاطِعُ۔ وہ پرندے جو جاڑے اور گرمی میں ایک جگہ نہ ٹھہریں۔ اس کے مقابلے میں طَیْرٌ اَوَابِدُ ہے۔
القَطَّاعُ۔ اسم مبالغہ ہے۔ معماروں کی اصطلاح میں وہ شخص جو عمارت کے پتھر تراشے۔ القَطُوْعُ۔ بہت کاٹنے والا۔ مِنَ النُّوْقِ۔ وہ ناقہ جس کا دودھ جلدی منقطع ہو جائے۔
الاَقْطَعُ۔ جس کا ہاتھ کٹ گیا ہو۔ بہرا۔ مؤنث قَطْعَاءُ۔ ج۔ قُطْعٌ و قُطْعَانٌ۔ رَحِمٌ قَطْعَاءُ۔ وہ رشتہ داری جس کو قطع کر دیا گیا ہو۔
المَقْطَعُ۔ کاٹنے یا کٹنے کا مقام۔ ج۔ مَقَاطِعُ۔ شَرَابٌ لَذِیْذُ المَقْطَعِ۔ وہ مشروب جس کا آخری حصہ لذیذ ہو۔ مَقَاطِعُ الاَنْهَارِ۔ نہروں کے وہ مقامات جو عبور ہو سکیں۔ مَقَاطِعُ الکَلَامِ۔ وہ وقفہ جہاں کلام رُک جاتا ہے۔ کلام میں ٹھہرنے اور وقفہ کرنے کے مواقع۔ مَقْطَعُ الحَقِّ۔ جس سے باطل کو قطع کر دیا جائے۔ مَقْطَعٌ۔ حرکت کرنے والا حرف۔ دو حرف جن کا دوسرا حرف ساکن ہو۔ مَقْطَعُ الحُرُوْفِ۔ حرف کا مخرج۔
المُقْطِعُ۔ وہ شخص جس کی حجت منقطع ہو چکی ہو۔
المُقْطَعُ۔ اجنبی۔ وہ شخص جس کا نام عطایا کے رجسٹر میں نہ ہو۔ یا وہ شخص جس کے برابر والوں کو تو حصہ دیا جائے مگر اس کو چھوڑ دیا جائے۔ مُقْطَعُ النَّهْرِ۔ نہر کا وہ مقام جہاں سے پار ہو سکیں۔
المِقْطَعُ۔ آلہ قطع۔ چمڑا یا کپڑا قطع کرنے کے لیے نمونہ۔ سَیْفٌ مِقْطَعٌ۔ تیز تلوار۔
المِقْطَاعُ۔ بھائی چارے پر قائم نہ رہنے والا۔ بِئْرٌ مِقْطَاعٌ۔ وہ کنواں جس کا پانی جلد ختم ہو جائے۔ مِقْطَاعُ الکَلَامِ۔ لوگوں کے کلام کو قطع کرنے کا عادی۔
المَقْطَعَۃُ۔ کاٹنے کی جگہ یا سبب۔ محاورہ ہے الهِجْرُ مَقْطَعَۃٌ لِلْوُدِّ۔ جدائی قطع محبت کا سبب ہے۔
المُقَطَّعَۃُ والمُقَطَّعَاتُ۔ چھوٹے کپڑے۔ یہ اسم جنس ہے اور اس کا واحد نہیں ہے۔ یہ چھوٹے کپڑوں کے مجموعہ پر بولا جاتا ہے۔
مُقَطَّعَاتُ الشَّیْءِ۔ وہ طریقے جن کی طرف شے کی تحلیل یا جن سے شے کی ترکیب ہو۔ المُقَطَّعَاتُ مِنَ الشِّعْرِ۔ چھوٹے اشعار یا نثرانے۔
المُنْقَطَعُ۔ مِنَ الوَادِیْ و نَحْوِهٖ۔ وادی کا وہ کنارہ جہاں وادی ختم ہو۔
المُنْقَطِعُ۔ فاعل۔ مُنْقَطِعُ القَرِیْنِ۔ جس کا کوئی ہمسر نہ ہو۔ بے نظیر۔ مُنْقَطِعُ العِقَالِ فِی الشَّرِّ۔ شر میں بے لگام۔
المُتَقَطِّعُ۔ فاعل۔ کوتاہ قد۔ غُرَّۃٌ مُتَقَطِّعَۃٌ۔ گھوڑے کے منہ کی وہ سفیدی جو نتھنوں سے آنکھ تک ہو۔
قَطَفَهٗ قَطْفًا (ض)۔ و قَطَّفَهٗ۔ چھیلنا۔ خراش پیدا کرنا۔ قَطَفَ و قَطَّفَ و اقْتَطَفَ۔ الثَّمَرَ۔ پھل چننا۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو اچک لینا۔ چھین بھاگنا۔ قَطَفَ مُعَسِّلَہٗ۔ شہد کے چھتے سے سارا شہد نکال لینا۔
اِقْتَطَفَ الکَلَامَ۔ کلام کا خلاصہ کرنا۔
قَطَفَ قِطَافًا و قُطُوْفًا (ن ض)۔ الفَرَسُ وَ غَیْرُهٗ۔ گھوڑے کی چال سست اور کم ہونا۔
اَقْطَفَ الکَرْمُ۔ انگور کا چننے کے قابل ہو جانا۔ الرَّجُلُ۔ سست سواری والا ہونا۔
القَطْفُ۔ خراش۔ ج۔ قُطُوْفٌ۔
القَطَفُ۔ اثر۔ ج۔ قُطُوْفٌ۔ ایک قسم کا پہاڑی درخت جس کی لکڑی مضبوط ہوتی ہے۔ بتھوے کا ساگ۔ واحد قَطَفَۃٌ۔
القِطْفُ۔ چنے ہوئے پھل۔ انگور کا گچھا جب وہ چنا جائے۔ ج۔ قِطَافٌ و قُطُوْفٌ۔
القِطْفَۃُ۔ ایک کانٹے والا ساگ جس کا اندرونی حصہ سرخ اور پتے مٹیالے رنگ کے ہوتے ہیں۔
القِطَافُ و القَطَافُ۔ پھلوں کے چنے جانے کا وقت۔ خراش۔
القُطَافَۃُ۔ انگور چننے کے وقت جو نیچے گر جائیں۔
القَطُوْفُ۔ مِنَ الدَّوَابِّ۔ بری اور سست رفتار والا جانور۔ ج۔ قُطُفٌ۔
القَطِیْفُ۔ چنا ہوا پھل۔
القَطِیْفَۃُ۔ مخملی چادر جو اوڑھی جاتی ہے ج۔ قُطُفٌ و قَطَائِفُ۔ القَطَائِفُ ایک کھانا جو آٹے میں پانی ملا کر بنایا جاتا ہے۔ ایک بوٹی ہے، جس کو سالف العروس بھی کہتے ہیں۔
المَقْطَفُ۔ جس میں پھل چن کر رکھے جائیں ج۔ مَقَاطِفُ۔

المِقْطَفُ۔ وہ درانتی یا چاقو جس سے پھل چنا جائے۔ گچھے کی ڈنڈی۔ ج۔ مَقَاطِفُ۔

المُقْطَفَةُ۔ کوتاہ قد آدمی۔

قَطْقَطَ قَطْقَطَةً۔ السَّحَابُ۔ ابر کا اولے یا پھوار برسانا۔ قَطْقَطَتِ الحَجَلَةُ۔ چکور کا بولنا۔

تَقَطْقَطَ۔ الرجلُ فِي الأمرِ۔ کسی معاملہ میں آدمی کا سر پر سوار ہونا۔ — فِي البلادِ۔ شہروں میں جانا۔ الدَّلْوُ إلَى البِئرِ۔ ڈول کا کنویں میں گرنا۔ — الرَّجُلُ۔ قدم قریب قریب رکھ کر تیز رفتار چلنا۔

القِطْقِطُ۔ اولا۔ پھوار۔

القَطْقَاطُ۔ تیز رفتار۔ جَاءَتِ الخَيْلُ قَطَائِطَ۔ گھوڑے گلہ در گلہ آئے۔

قَطَلَ قَطْلاً (ن ض) وقَطَّلَ الشيءَ۔ کاٹنا۔ قَطَلَ عُنُقَهُ۔ گردن پر مارنا قَطَّلَهُ۔ پچھاڑنا یا پہلو پر گرانا۔

تَقَطَّلَ۔ الجِذْعُ۔ جڑ سے کٹ جانا۔

القُطْلُ والقَطِيلُ۔ مِنَ الشَّجَرِ وَنَحْوِهِ۔ درخت وغیرہ کٹا ہوا۔ بولا جاتا ہے۔ نَخْلَةٌ قَطِيلٌ وجِذْعٌ قُطُلٌ وقَطِيلٌ۔ جڑ سے کٹا ہوا۔

القَطِيلَةُ۔ کمبل کا وہ ٹکڑا جو پانی وغیرہ خشک کرنے کے کام آتا ہے۔

المُقَطَّلُ۔ مفعول۔ پختہ۔

المِقْطَلَةُ۔ کاٹنے کا آلہ۔ ج۔ مَقَاطِلُ۔

القَطْلَبُ۔ ایک درخت ہے جس میں انگور کی طرح سبز دانے اُگتے ہیں جو کہ پک کر سرخ ہو جاتے ہیں، ان کا ذائقہ میٹھا اور کسیلا ہوتا ہے۔ واحد قَطْلَبَةٌ۔

قَطَمَهُ قَطْماً (ض) چبانا۔ چکھنا۔

قَطَمَ العُودَ۔ لکڑی کو دانت سے چبانا۔ الشيءَ۔ کاٹنا۔ اللَّحْمَ وغيرَهُ۔ گوشت وغیرہ کی خواہش کرنا۔ الصَّقْرُ إلَى اللَّحْمِ۔ شکرہ کا گوشت کے لیے مشتاق ہونا۔

قَطِمَ قَطَماً (س) گوشت وغیرہ کی خواہش کرنا۔ صفت قَطِمٌ ہے۔

قَطَّمَ الشَّارِبُ۔ پینے والے کا مشروب کو چکھ کر برا منہ بنانا۔

القَطَامُ۔ شکرہ۔ وہ شکرہ جو گوشت کا بہت مشتاق ہو۔

القَطَامِيُّ والقُطَامِيُّ۔ تیز نظر شکرہ جو شکار کے لیے سر اٹھائے رکھتا ہو۔

القُطَامِيُّ والقَطَامِيُّ۔ تیز نبیذ۔

رَجُلٌ قَطَامِيٌّ۔ معاملات میں ضد کرنے والا۔

القُطَامَةُ۔ وہ چیز جو منہ میں چبا کر پھینک دی جائے۔

القَطِمُ۔ غضبناک

القَطِيمَةُ۔ ذائقہ بدلا ہوا دودھ۔ ٹکڑا کھانے کی ایک لپ بھر مقدار۔ شيءٌ مُزٌّ المَقْطَمِ۔ کھٹ مٹھے ذائقہ والی چیز۔

المِقْطَمُ۔ پنجہ۔ ج۔ مَقَاطِمُ۔

المُقَطَّمُ۔ مصر میں ایک پہاڑ کا نام ہے جو قاہرہ کے نزدیک واقع ہے۔

القِطْمِيرُ والقِطْمَارُ۔ وہ باریک پردہ یا جھلی جو چھوہارے کے گودے اور گٹھلی کے درمیان ہوتی ہے۔ محاورہ ہے کہ مَا أَصَبْتُ مِنْهُ قِطْمِيرًا۔ مجھے اس سے کچھ حاصل نہ ہوا۔ حقیر شے۔

قَطَنَ قُطُوناً (ن) فِي المَكَانِ وبِهِ۔ کسی جگہ مقیم ہونا اور وطن بنانا — الرَّجُلَ۔ خدمت کرنا۔

قَطِنَ قَطَناً (س)، ظَهْرُهُ۔ کمر جھک جانا۔ صفت أَقْطَنُ۔

قَطَّنَهُ بالمكانِ۔ کسی کو مقیم کرنا۔ قَطَّنَ الكَرْمُ۔ انگور کی بیل گرہیں پھوٹنا۔

القَطَنُ۔ جائے اقامت۔ پرندہ کی دُم کی جڑ۔ ریڑھ کی آخری ہڈی کے اوپر والی جگہ۔ انسان کی کمر کے نیچے والا پست اور ہموار حصہ۔ ج۔ أَقْطَانٌ۔

القُطْنُ والقُطُنُ۔ کپاس۔ روئی۔ اس کے ایک ٹکڑے کو قُطْنَةٌ کہتے ہیں۔ یہ اسم جنس ہے۔ کبھی جمع أَقْطَانٌ بناتے ہیں۔

القِطْنَةُ والقَطِنَةُ۔ اوجھڑی کا پرت دار حصہ۔ سنت پڑا۔ القَطِنَةُ۔ دونوں کولہوں کے درمیان والا گوشت۔

القِطَانُ۔ ہودج کی لکڑی۔ ج۔ قُطُنٌ۔

القَطَانَةُ۔ ہانڈی۔

القُطْنِيَّةُ والقِطْنِيَّةُ۔ وہ دانے جن کا سالن پکایا جائے۔ جیسے مسور، چنا باقلا۔ ج۔ قَطَانِيُّ۔ سوتی کپڑے۔

القَاطِنُ (فاعل) ج۔ قُطَّانٌ وقَاطِنَةٌ وقَطِينٌ۔

القَطِينُ۔ قاطن کے مترادف اور جمع بھی ہے۔ اہل خانہ۔ خدام و ماتحت لوگ واحد و جمع دونوں کے لیے یہ۔ ج قُطُنٌ ہے۔ قَطِينُ فلانٍ۔ فلاں کے خدام و حاشیہ نشین۔ قَطِينُ اللهِ۔ ساکنین حرم خدائی۔

القَطِينَةُ۔ اہل خانہ۔ اہل خاندان۔

القَطَّانُ۔ کپاس کا کاروبار کرنے والا۔

قَاطِنَاتُ مَكَّةَ وقَطِنُهَا۔ مکہ کے کبوتر۔

القَيْطَانُ۔ ریشم وغیرہ سے جو رسی کی طرح بٹا ہوا ہو۔

المَقْطَنَةُ۔ وہ زمین جس میں کپاس بویا

جائے۔

الیَقْطِینُ۔ وہ بیل جس کا تنہ نہ ہو جیسے ککڑی وغیرہ کی بیل۔ مگر زیادہ تر کھیا، لوکی کو کہتے ہیں۔ واحد یَقْطِینَۃٌ ہے۔

قَطَا یَقْطُوْا قَطْوًا۔ بھاری چال چلنا۔ - القَطَا۔ قطا کا بولنا۔ الماشی۔ چھوٹے قدموں سے چلنا یا اٹھلا کر چلنا۔

تَقَطّٰی۔ دیر کرنا۔ الفرسُ۔ گھوڑے کے بالکل آخری حصہ پر سوار ہونا۔ لِاَصْحَابِہٖ۔ اپنے دوستوں کو دھوکا دینا۔ بِوَجْھِہٖ عَنْہُ۔ اعراض کرنا۔ منہ پھیرنا۔

اِقْطَوْطٰی۔ قریب قریب قدم رکھ کر چلنا۔ نازو ادا کے ساتھ چلنا۔

القَطَاۃُ۔ کبوتر کے برابر ایک ریگستانی پرندہ۔ بھٹ تیتر۔ ج۔ قَطًا و قَطَوَاتٌ و قَطَیَاتٌ۔ القَطَاۃُ مِنَ الدَّابَّۃِ۔ سواری کے جانور کا پٹھا۔ پچھلی سواری کے بیٹھنے کی جگہ۔ کمر کی آخری حد کے بعد والا حصہ۔ ذَھَبُوْا فِی الْاَرْضِ بِقَطًا۔ وہ زمین پر منتشر طور پر گئے۔

القَطَوَانُ و القَطَوَانُ و القَطَوْطٰی بھاری آدمی جو آہستہ آہستہ چلے۔ القَطَوْطٰی۔ لمبی ٹانگوں والا۔

قَعَّ قَعًّا (ن)، بے خوف بات کرنا۔

اَقَعَّ۔ القومُ۔ کھاری پانی کھود کر نکالنا اور اس پر ہجوم کرنا۔

القُعُّ و القُعَاعُ۔ مِنَ المِیَاہِ۔ نہایت شدید کھاری پانی۔

قَعَّبَ الحَافِرُ۔ کھر کا پیالہ کی طرح قبہ نما ہونا۔ فلانٌ فِی الکَلَامِ۔ کلام کو حلق کی گہرائی سے نکالنا۔

القَاعِبُ۔ چیخنے والا بھیڑیا۔

القَعْبُ۔ بڑا اور موٹی تہہ والا پیالہ۔ ج۔ اَقْعُبٌ و قِعَابٌ و قِعَبَۃٌ۔ قَعْبُ الکَلَامِ۔ کلام کی گہرائی۔

القُعْبَۃُ۔ پہاڑ کا غار۔

القَعِیبُ۔ بڑی تعداد۔ عدد کثیر۔

القَعْبَلُ و القِعْبِلُ۔ ایک قسم کی کھمبی۔ سانپ کی چھتری۔ القَعْبَلُ۔ دودھ دوہنے کا بڑا پیالہ۔ اکھڑ مزاج۔ تیز مزاج آدمی۔

قَعَثَ قَعْثًا و قَعْثَۃً (ن) لَہٗ مِنَ الشَّیْءِ۔ کسی چیز کا دونوں ہاتھ بھر کا دینا۔

قَعَثَ و قَعَّثَ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو جڑ سے کھودنا۔

اَقْعَثَ۔ فِی مَالِہٖ۔ فضول خرچی کرنا۔ لَہٗ العَطِیَّۃَ۔ بہت عطیہ دینا۔

اِقْتَعَثَ۔ الحَافِرُ۔ کنویں سے بہت سی مٹی نکالنا۔ لَہٗ العَطِیَّۃَ۔ بہت عطیہ دینا۔

اِنْقَعَثَ۔ جڑ سے اکھڑنا۔ الحَائِطُ۔ دیوار کا جڑ سے گر پڑنا۔

القَعِیثُ۔ آسان و سہل۔ بارش کثیر۔ بڑا سیلاب۔

قَعَدَ قُعُوْدًا و مَقْعَدًا (ن) کھڑے ہونے کی حالت سے بیٹھنا۔ قُعُوْدًا کھڑا ہونا اضداد میں سے ہے، قَعَدَ بِہٖ۔ بٹھانا۔ قَعَدَ عَنْ حَاجَتِہٖ۔ مؤخر ہونا۔ فُلَانٌ بِقِرْنِہٖ۔ کسی کے ہم رتبہ ہونا۔ قَعَدَ بِیْ عَنْکَ شُغْلٌ تیرے پاس آنے سے مجھے ایک کام نے روک لیا۔ لِلْحَرْبِ۔ جنگی آدمیوں کو لڑائی کے لیے تیار کرنا۔ قَعَدَتِ النَّخْلَۃُ۔ کھجور کا ایک سال چھوڑ کر پھل دینا۔ القَبِیْلَۃُ۔ پودے کے لیے تنہ پیدا ہونا۔ المرأۃُ عورت کا اپنے خاوند کو گم کرنا۔ نیز قَعَدَ بمعنی صَارَ و طَفِقَ بھی آتا ہے جیسے قَعَدَ یَشْتِمُنِیْ۔ وہ مجھے گالی دینے لگا۔

قَعَّدَہٗ۔ خدمت کرنا۔ قَعَّدَ اَبَاہُ۔ اس نے اپنے باپ کو کمانے سے فارغ کر دیا۔ قَعَّدَہٗ عَنْ کَذَا۔ کسی چیز سے روکنا۔

اَقْعَدَہٗ۔ بٹھانا۔ اَقْعَدَہٗ عَنِ الْاَمْرِ۔ کسی کام سے روک دینا۔ اَقْعَدَ بِالْمَکَانِ۔ کسی جگہ اقامت کرنا۔ الرَّجُلَ۔ کھڑا کرنا۔ خدمت کرنا۔ اَبَاہُ۔ اپنے باپ کو کمانے کی فکر سے فارغ کر کے بٹھانا۔ البِئْرَ۔ کنویں کو بیٹھنے کی حد تک کھودنا۔ کنویں کو اس قدر کھودنا کہ پانی نہ نکلے۔

اُقْعِدَ۔ کسی کو مرض قعاد لاحق ہونا۔ مرض قعاد میں آدمی چلنے سے معذور ہو جاتا ہے۔ گٹھیا کی بیماری۔

تَقَعَّدَ توقف کرنا۔

تَقَعَّدَہٗ۔ ضرورت سے توجہ پھیرنا۔ حاجت سے روکنا۔ کام کا انتظار کرنا۔ تَقَعَّدَ عَنِ الْاَمْرِ۔ کسی کام کی طلب کو چھوڑنا۔

قَاعَدَہٗ مُقَاعَدَۃً۔ کسی کے ساتھ بیٹھنا اور صحبت رکھنا۔

تَقَاعَدَ بِہٖ فُلَانٌ۔ کسی کا حق نہ دینا۔

اِقْتَعَدَ الدَّابَّۃَ۔ چوپایہ کو سواری بنانا۔ مَا اقْتَعَدَکَ عَنْہُ۔ اس سے تجھ کو کس چیز نے روکا۔

القَعَدُ۔ وہ لوگ جو جنگ میں شریک نہ ہوں۔ وہ لڑنے والے لوگ جن کا وظیفہ مقرر نہ ہو۔ خوارج۔

القَعْدَۃُ۔ اسم مرۃ۔ انسان کی سواری۔ وہ چادر جس پر بیٹھتے ہیں۔ و القِعْدَۃُ۔

وہ جگہ جو بیٹھنے والے کے نیچے آئے۔
بِئْرٌ قِعْدَةٌ۔ بیٹھے ہوئے انسان کی لمبائی کے برابر کنواں۔ ذُو القَعْدَةِ۔ ہجری سال کا گیارہواں مہینہ۔

القُعْدَةُ۔ زین وغیرہ جس پر آدمی بیٹھتے ہیں۔ گدھا۔ مِنَ الاِبِلِ۔ وہ اونٹ جس پر ہر ضرورت کے وقت چرواہا سوار ہو۔ ج۔ قُعْدَاتٌ۔

القَعَدَةُ۔ لوگوں کی سواری۔ نقشین قالین یا دری۔

القُعَدَةُ۔ بہت بیٹھنے والا۔ قُعَدَةٌ ضُجَعَةٌ۔ بہت بیٹھنے اور لیٹنے والا۔

الاِقْعَادُ و القُعَادُ۔ ایک مرض ہے جو چلنے پھرنے سے عاجز کر دیتا ہے۔ گٹھیا۔

القِعَادُ۔ زوجہ۔

القَاعِدُ۔ فاعل۔ ج۔ قُعُودٌ۔ وہ کونیں جو غلہ سے بھری ہوئی ہوں۔ وہ عورت جو خاوند اور بچوں سے خالی اور محروم ہو۔

القَاعِدَةُ۔ مؤنث قَاعِد۔ قَاعِدَةُ التِّمْثَالِ۔ مجسمہ کا چبوترہ۔ القَاعِدَةُ مِنَ البَيْتِ۔ گھر کی نیو۔ بنیاد۔ — مِنَ الهَوْدَجِ۔ ہودج کی لکڑی۔ — مِنَ البِلَادِ۔ کسی ملک کا سب سے بڑا شہر۔ ج۔ قَوَاعِدُ۔ اصطلاح میں قاعدہ، اصل، قانون وضابطہ کو کہتے ہیں۔ وہ کلی ضابطہ جو اپنے تمام جزئیات پر منطبق ہوتا ہو۔

القُعْدِيُّ و القُعْدِيَّةُ و القِعْدِيَّةُ۔ بہت بیٹھنے والا۔ القُعْدِيُّ۔ عاجز۔ قُعْدِيٌّ ضُجْعِيٌّ۔ بہت بیٹھنے اور لیٹنے والا۔

القَعُودُ و القَعُودَةُ۔ مِنَ الاِبِلِ۔ ہر ضرورت میں چرواہے کی سواری کا اونٹ۔ القَعُودُ۔ اونٹ کا بچہ۔ نوجوان اونٹ۔ یہاں تک کہ وہ ثنا یا دانت نکالے۔ ج۔ اَقْعِدَةٌ و قُعُدٌ و قِعْدَانٌ و قَعَائِدُ۔

القَعِيدُ۔ واحد وجمع ومذکر ومؤنث تمام کے لیے ہم نشین، ہم صحبت، محافظ۔ وہ ٹڈی جس کے پر ٹھیک نہ ہوئے ہوں۔ پیچھے سے آنے والا پرندہ یا ہرن جو بدفالی سمجھی جاتی ہے۔ نَطِيحٌ اس کا مقابل ہے۔ قَعِيدَا كُلِّ اَمْرٍ۔ دائیں و بائیں کے محافظ فرشتے۔ فُلَانٌ قَعِيدُ النَّسَبِ قریب النسب۔

القُعَيْدُ۔ قَعُودٌ کی تصغیر۔ محاورہ ہے۔ اِتَّخَذُوهُ قُعَيْدَ الحَاجَاتِ۔ لوگوں نے اس کو اپنی تمام حاجتوں میں خادم بنایا۔

الاَقْعَدُ النَّسَبِ۔ وہ رشتہ دار جو جدِّ اعلیٰ سے قریب النسب ہو۔

القَعِيدَةُ۔ عورت، کیونکہ وہ گھر میں بیٹھتی ہے۔ بیٹھنے کا فرش وغیرہ۔ خشک گوشت یا بسکٹ وغیرہ بھرنے کا تھیلا۔ بوری۔ ج۔ قَعَائِدُ۔

المَقْعَدُ۔ بیٹھنے کی جگہ۔ ج۔ مَقَاعِدُ۔

المَقْعَدَةُ۔ بیٹھنے کی جگہ۔ آدمی کا نچلا حصہ جسم۔ قضاء حاجت کا برتن۔

المُقْعَدُ۔ اپاہج۔ گٹھیا کا مریض۔ اُٹھی ہوئی چھاتیاں جو لٹکی نہ ہوں۔ گدھ کے بچے۔ مُقْعَدُ الاَنْفِ۔ وہ شخص جس کے نتھنے کشادہ ہوں۔ مُقْعَدُ الحَسَبِ۔ غیر شریف حسب والا۔

المُقْعَدَةُ۔ مؤنث مُقْعَدٌ۔ وہ کنواں جس کو کھودنے کے بعد اس میں پانی نہ نکلا ہو اور اس کو چھوڑ دیا گیا ہو۔

المُقْعَدَاتُ۔ مینڈک قطا کے بچے، جو ابھی چلنے پھرنے کے قابل نہ ہوں۔

القُعْدُدُ و القُعْدَدُ و الاُقْعُدُدُ۔ جدِّ اعلیٰ سے قریبی رشتہ دار۔ جدِّ اعلیٰ سے بعید النسب (اضداد)۔ القُعْدُدُ۔ نامرد۔ کمینہ۔ شرافت سے دور۔ گمنام۔

قَعَرَ قَعْرًا (ف) پچھاڑنا۔ قَعَرَ الشَّجَرَةَ۔ درخت کو جڑ سے اکھاڑنا۔ — الاِنَاءَ۔ برتن کا تمام کچھ پی جانا۔ — البِئْرَ۔ کنویں میں اترنا۔ اس کو گہرا کرنا۔ قَعَرَتِ الشَّاةُ۔ بکری کا ناتمام بچہ ڈال دینا۔

قَعُرَ قَعَارَةً (ك) المَاءُ۔ پانی کا گہرا ہونا۔

قَعَّرَ البِئْرَ۔ کنویں کو گہرا کرنا۔ — فِي كَلَامِهِ۔ بات کو حلق سے زور دے کر نکالنا۔ — الرَّجُلُ۔ چیخنا۔ — الشَّيْءَ۔ کسی چیز کو مقعر اور گہرا بنانا۔ پیمانہ نما کرنا۔ قَعَّرَتِ الشَّاةُ۔ قبل از وقت بچہ ڈالنا۔

اَقْعَرَ البِئْرَ۔ کنویں کو گہرا کرنا۔ — النَّجْمُ۔ پیالہ وغیرہ برتنوں میں ستارہ کا ظاہر ہونا۔

تَقَعَّرَ۔ گہرا ہونا۔ پچھاڑا جانا۔ اُلٹا ہونا۔ — فِي كَلَامِهِ۔ بات کو حلق سے نکالنا۔ — الشَّيْءُ۔ مقعر گہرا ہونا۔

اِنْقَعَرَ۔ اکھڑ جانا۔ مر جانا۔

القَعْرُ۔ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ۔ ہر چیز کی گہرائی اور پیندا۔ پیالۂ کلاں۔ پست زمین۔ کامل عقل۔ قَعْرُ الفَمِ۔ منہ کا اندرونی حصہ۔ ج۔ قُعُورٌ۔ کہا جاتا ہے مَا فِي هٰذَا القَعْرِ مِثْلُهُ۔ اس شہر میں اس کی مثال نہیں ہے۔ جَلَسَ فُلَانٌ فِي قَعْرِ بَيْتِهِ۔ فلاں گھر کو

لازم پکڑ کر بیٹھا ہے۔

القَعْوَۃُ والقَعْوَۃُ۔ کسی شے کی وہ مقدار جو پیالہ کی گہرائی کو چھپا لے۔

القُعْوَۃُ۔ پست زمین۔ اِنَاءٌ قَعْوَانٌ ومِقْعَارٌ۔ وہ برتن جس کا پیندا زیادہ گہرا ہو۔ قَصْعَۃٌ قَعْرَی۔ وہ پیالہ جس میں کوئی چیز اس کے پیندے کو پوشیدہ کرنے والی موجود ہو۔ قَدَحٌ قَعْرَانٌ گہرا پیالہ۔

القَعُورُ والقَعِیرُ۔ بہت گہرا۔

القَیْعَرُ والقَیْعَارُ والمِقْعَارُ۔ وہ شخص جو کلام کو بتکلف حلق سے نکالے۔

قَعْبٌ مِقْعَارٌ۔ چوڑا اور گہرا پیالہ۔

المُقَعَّرُ۔ گہرا۔

المُقَعَّرُ۔ مِنَ الخُطُوطِ۔ کھدی ہوئی گہری لکیریں۔

قَعِسَ قَعَسًا (س)، واقْعَنْسَسَ۔ پیدائشی طور پر سینہ آگے کو نکلا ہوا اور پیٹھ اندر کو جھکی ہوئی ہونا۔ یہ حَدَبٌ (کبڑے پن) کے برخلاف ہے۔ صفت قَعِسٌ۔ ج قُعْسَانٌ۔ دوسرا صیغہ اَقْعَسُ مؤنث قَعْسَاءُ ج۔ قُعْسٌ ہے۔

تَقَعَّسَ قَعَسًا (ن)، اَقْعَس کی طرح چلنا۔ الشیءَ۔ موڑنا۔

تَقَعَّسَ قَعَسًا (ض)، بتکلف اقعس کی طرح چلنا۔

اَقْعَسَ۔ مالدار ہونا۔ غنی بنتا۔

تَقَاعَسَ۔ سینہ آگے کو نکالنا۔ عَنِ الاَمْرِ۔ کسی کام سے مؤخر ہونا۔ فُلَانٌ۔ بمشکل و بتکلف اقعس کی طرح چلنا۔ الفَرَسُ وَغَیْرُہٗ۔ گھوڑے کا باگ پکڑنے والے سے سرکشی کرنا۔ العِزُّ۔ ثابت و مستقل ہونا۔

القُعَاسُ۔ بکریوں کی ایک بیماری جس میں وہ مر جاتی ہیں۔

الاَقْعَسُ۔ اونچا۔ عِزٌّ اَقْعَسُ مستقل عزت۔ مؤنث قَعْسَاءُ۔ ج۔ قُعْسٌ۔ عِزَّۃٌ قَعْسَاءُ۔ ثابت و پائیدار عزت۔ لَیْلٌ اَقْعَسُ۔ بہت لمبی رات۔ بَعِیْرٌ اَقْعَسُ۔ وہ اونٹ جس کا سر اور گردن اور پیٹھ جھکے ہوئے ہوں۔ فَرَسٌ اَقْعَسُ۔ نیچی پیٹھ کا گھوڑا۔

المُقْعَنْسِسُ۔ شدید، مستقل، مضبوط۔ ج مَقَاعِیْسُ ومَقَاعِسُ۔

تَقَعْوَسَ الشَّیْخُ۔ بہت بوڑھا ہونا۔ البَیْتُ۔ مکان منہدم ہونا۔ الرَّجُلُ عَنِ الاَمْرِ۔ آدمی کا پیچھے ہونا اور پیش قدمی نہ کرنا۔

القَعْوَسُ۔ بوڑھا کھوسٹ، موٹی اور مضبوط کمر والی ہر چیز۔

قَعْسَرَ قَعْسَرَۃً۔ سختی سے پکڑنا۔ عَلَیْہِ۔ کسی پر غالب اور قوی ہونا۔ الشیءُ۔ کسی چیز کا ٹھوس اور سخت ہونا۔

القَعْسَرِیُّ۔ مضبوط اور موٹا اونٹ۔ دستی چکی کا دستہ۔ عِزٌّ قَعْسَرِیٌّ قدیمی عزت۔

قَعَشَ قَعْشًا (ف)، الحَائِطَ۔ دیوار کو منہدم کرنا۔ الشیءَ۔ جمع کرنا۔

اِنْقَعَشَ۔ منہدم ہونا۔ القَوْمُ۔ قوم کا چلا جانا۔

القَعْشُ۔ ہودج کی طرح عورتوں کی ایک سواری۔ ج۔ قُعُوشٌ۔

قَعَصَہٗ قَعْصًا (ف)، واَقْعَصَ۔ الرَّجُلَ۔ موقع پر ہی ہلاک کر دینا۔ فوراً قتل کرنا۔

قُعِصَتِ الشَّاۃُ۔ بکری کو قعاص کا مرض لاحق ہونا۔

اِنْقَعَصَ۔ موقع پر ہی ہلاک ہو جانا۔ الشیءُ۔ مڑ جانا۔

القُعَاصُ۔ سینہ کی ایک بیماری جو گردن توڑ دیتی ہے۔

القَعْصُ۔ فوری موت۔ مکان کا شکستہ حصہ۔

القَعَّاصُ والمِقْعَصُ والمِقْعَاصُ۔ فوری مار ڈالنے والا شیر۔

القَعُوصُ۔ وہ بکری جو دودھ دوہنے والے کو مارے اور دوہنے نہ دے۔

قَعَضَ قَعْضًا (ن) الغُصْنَ۔ ڈالی کو موڑنا۔

اِنْقَعَضَ۔ مڑ جانا۔

القَعْضُ۔ مڑا ہوا۔ عُودٌ قَعْضٌ مڑی ہوئی لکڑی۔ مصدر کو مبالغہ کے لیے صفت بنایا گیا ہے۔

قَعَطَ قَعْطًا (ف) زور سے چیختا۔ چلّانا نامردی دکھانا۔ خشک ہونا۔ فُلَانًا دفع کرنا۔ پچھاڑنا۔ الشیءَ۔ ضبط کرنا۔ عَنْ وَجْہِہٖ۔ کھولنا۔ عَلَیْہِ غصہ ہونا۔ واقْتَعَطَ العِمَامَۃَ۔ پگڑی سر پر باندھنا۔ قَعَطَ وقَعَّطَ الدَّابَّۃَ۔ تیز چلانا۔ صفت قَعَّاطٌ ہے قَعَطَ وقَعَّطَ عَلٰی غَرِیْمِہٖ۔ قرضدار پر تنگی اور سختی کرنا۔ قَعَطَ فِی القَوْلِ۔ لغویات بکنا۔

قَعِطَ قَعَطًا (س) ذلیل و خوار ہونا۔

اَقْعَطَ۔ زور سے پکارنا۔ فِی القَوْلِ۔ فضولیات و فواحش بکنا۔ اَقْعَطَہٗ اہانت کرنا۔ القَوْمُ عَنْہُ۔ قوم کا جدا ہو جانا۔ فِی اِثْرِہٖ۔ کسی کے تعاقب میں تیز چلنا۔

تَقَعَّطَ وَانْقَعَطَ۔ السَّحَابُ۔ بادل

کا کھل جانا۔

القَاعِطُ۔ قرضدار پر تنگی کرنے والا۔

القَعَّاطُ و المُقَعِّطُ۔ انتہائی متکبر۔

القُعْطُ۔ بہت سی بکریاں۔

المِقْعَطُ و المِقْعَطَۃُ۔ عمامہ۔ سر پر باندھنے کا کپڑا۔

قَعْطَبَ الشَّیْءَ۔ کاٹنا۔

قَعْطَرَہٗ۔ پچھاڑنا۔ باندھنا۔ قَعْطَرَ الاِنَاءَ۔ برتن کو بھرنا۔

اِقْعَطَرَّ۔ سانس منقطع ہونا۔

قَعْطَلَہٗ۔ پچھاڑنا۔ عَلٰی غَرِیْمِہٖ۔ قرض کا مطالبہ کرنے میں سختی کرنا۔

القَعْطَلُ۔ تیز رفتار۔

قَعَفَ قَعْفًا (ف)، التُّرَابَ۔ تیز چلنے کی وجہ سے پاؤں سے غبار اڑانا۔ النَّخْلَۃَ۔ جڑ سے اکھاڑنا۔ مَا فِی الاِنَاءِ۔ برتن کا سب کچھ ہڑپ کر جانا۔ المَطَرُ الحِجَارَۃَ۔ تیز بارش کا پتھر کو زمین سے ہٹا دینا۔

قَعِفَ قَعَفًا (س)، الحَائِطُ۔ دیوار کا گر جانا۔

تَقَعَّفَ و اِنْقَعَفَ و اِقْتَعَفَ۔ الحَائِطُ۔ دیوار کا جڑ سے منہدم ہو جانا۔ الجُرُفُ۔ کنارہ کا ڈھانا۔ الشَّیْءُ۔ اپنی جگہ سے پھسل جانا۔

اِقْتَعَفَ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو انتہائی رغبت سے لینا۔

القَعَفُ۔ چھوٹے پہاڑ جو ایک دوسرے پر واقع ہوں۔

القَاعِفُ۔ فاعل۔ شدید بارش۔ سَیْلٌ قُعَافٌ۔ وہ سیلاب جو سب کچھ بہا لے جائے۔

تَقَعْوَزَ الرَّجُلُ۔ ران اور گھٹنے ملا کر اکڑوں بیٹھنے والے کی طرح بیٹھنا۔ فِی مِشْیَتِہٖ۔ چھوٹے قدموں سے چلنا

لَہُ الکَلَامَ۔ سختی سے کلام کرکے کسی کو اپنے آپ سے دور کرنا۔

تَقَعْفَزَ الرَّجُلُ۔ آدمی کا بیٹھنا۔

اِقْعَنْفَزَ۔ اس شخص کی طرح بیٹھنا، جو کودنے کے لیے تیار ہو۔

قَعْقَعَ قَعْقَعَۃً۔ السِّلَاحُ۔ ہتھیار کا آواز کرنا۔ قَعْقَعَتْ عُمُدُهُمْ۔ قوم کا کوچ کر جانا۔ الشَّیْءُ الیَابِسَ۔ خشک چیز کو حرکت دینے سے آواز کا پیدا ہونا۔ القِدَاحَ۔ قمار میں تیروں کا گھمانا۔ فِی الاَرْضِ۔ جانا۔ فُلَانٌ لَا یُقَعْقَعُ لَہٗ بِالشِّنَانِ۔ فلاں زمانہ کے حادثوں سے نہیں گھبراتا اور بے اصل چیزیں اس کو خوفزدہ نہیں کرتیں۔

تَقَعْقَعَ۔ مضطرب ہونا۔ متحرک ہونا۔ متحرک ہونے کے وقت آواز نکلنا۔ تَقَعْقَعَتْ عُمُدُهُمْ۔ قوم کا کوچ کرنا۔

القُعْقُعُ۔ سفید و سیاہ رنگ۔ لمبی دم کا کوا۔

القَعْقَاعُ۔ ہتھیاروں کی آواز۔ خشک کھجور۔ جاڑے کا بخار۔ دشوار گزار راستہ۔ و القُعْقُعَانِیُّ۔ وہ شخص جس کے چلنے کے وقت پاؤں کے جوڑوں کی کڑکڑاہٹ سنائی دے۔

القَعَاقِعُ۔ سخت گرج کی آواز کا تسلسل۔ یہ قَعْقَعَۃٌ کی جمع ہے۔ القَعْقَعَۃُ دانتوں کی کڑکڑاہٹ۔

القُعَاقِعُ۔ بہت آواز دینے والا۔

اَقْعَلَ و اقْعَالَّ اِقْعِیْلَالًا۔ النَّوْرُ۔ پھول کے کرُہے پھوٹنا۔ اِقْعَالَّ التَّرَاکِیْبُ۔ سیدھا کھڑا ہونا۔

اِقْتَعَلَ القُعَالَ۔ درخت سے ہاتھ کے ذریعہ جھاڑ کر پھول گرانا۔

القُعَالَۃُ۔ قُعَال کا واحد۔ پھول کی ڈنڈی اور اندرونی حصہ جو جھڑ جائے۔ اونٹ کی گرنے والی اون۔

قَعَمَ قَعْمًا (ف)، السِّنَّوْرُ۔ بلی کا آواز کرنا۔

قُعِمَ قَعَمًا (س)، و اُقْعِمَ۔ الرَّجُلُ۔ ایسا مرض لاحق ہونا جو فوری موت کا موجب ہو۔

اَقْعَمَتِ الحَیَّۃُ فُلَانًا۔ سانپ کا ڈس کر ہلاک کرنا۔ الشَّمْسُ۔ سورج کا چڑھنا۔

القَعَمُ۔ ناک کا ٹیڑھا پن۔

الاَقْعَمُ۔ ٹیڑھی ناک والا۔

قُعْمَۃُ المَالِ۔ بہترین مال۔

القُعْمُوْطُ و القُعْمُوْطَۃُ۔ پوتڑے۔ نوزائیدہ بچے کو لپیٹنے کے کپڑے۔ ج قَعَامِیْطُ۔

قَعِنَ قَعَنًا (س)، الاَنْفُ۔ ناک میں نہایت چھوٹا پن ہونا۔ ناک کی نوک کا بلند ہونا۔ صفت اَقْعَنُ۔ مؤنث قَعْنَاءُ۔ تصغیر قُعَیْنٌ۔

القَعْنُ۔ بڑا تغار یا کونڈا جس میں آٹا گوندھا جاتا ہے۔

قَعْوَشَہٗ۔ پچھاڑنا۔ قَعْوَشَ البِنَاءَ۔ توڑنا۔

تَقَعْوَشَ البَیْتُ۔ مکان کا منہدم ہونا۔ الجِذْعُ۔ تنہ کا ٹیڑھا ہونا۔

قَعِیَ یَقْعَی قَعًا۔ ناک کی چونچ کا بلند ہونا اور پھر اس کا ناک کے بانسہ کی طرف جھکنا۔ صفت اَقْعَی۔ مؤنث قَعْوَاءُ۔

اَقْعَی الکَلْبُ۔ کتے کا چوتڑ ٹکا کر اور بیٹھنا۔ اَنْفُہٗ۔ ناک کی نوک کا بلند اور بانسہ کی طرف مائل ہونا۔ فَرَسَہٗ۔ گھوڑے کو واپس لوٹانا۔

القُعْوُ۔ لوہے کا محور۔ لاٹھ۔ القَعْوانِ۔ دو لوہے یا لکڑی کی سلاخیں جن میں محور ہوتا ہے یا جن کے درمیان چرخی گردش کرتی ہے۔ ج۔ قُعِیٌّ۔
القَعْوَۃُ۔ چڈھا۔ ران کی جڑ۔ ج۔ قُعِیٌّ۔
قَفَّ قُفُوفًا (ن) العُشْبُ اَوِ الشَّجَرُ۔ شدت خوف سے رونگٹے کھڑے ہونا۔ الشیءُ۔ ایک کا جزو دوسرے میں گھس جانا اور سکڑ جانا۔ کہ وہ قُفّہ کی طرح معلوم ہو۔ الثَّوبُ کپڑے کا دھونے کے بعد سوکھنا۔ الصَّیْرَفِیُّ۔ صراف کا اپنی انگلیوں میں درہم چرانا۔
اَقَفَّ۔ چراگاہ کو خشک پانا۔ اَقَفَّتِ الدَّجَاجَۃُ۔ مرغی کا کُڑک ہونا۔ انڈوں سے رُک جانا۔ العَیْنُ۔ آنکھ کے آنسو ختم ہونا۔
اِسْتَقَفَّ۔ سکڑنا۔ سمٹنا۔
القَفُّ والقَفِیفُ۔ عمدہ سبزیاں جو خشک ہوں۔
القُفُّ۔ کوتاہ قد۔ کسی چیز کا ظاہر۔ کلہاڑی کا سوراخ۔ کلہاڑی جیسی چیز۔ زمین کا بلند حصہ۔ وہ پتھر جو ایک دوسرے کے ساتھ ملے ہوئے ہوں اور ان کے ساتھ پست زمین نہ ہو۔ بادلوں کی بڑی گھٹا جو پہاڑ کی طرح معلوم ہو۔ قُفُّ البِئْرِ۔ کنویں کی مَن۔ کنویں کے چاروں طرف کا چبوترہ۔ مِنَ النَّاسِ۔ گھٹیا اور ادنیٰ درجہ کے لوگ۔ ج۔ قِفَافٌ و اَقْفَافٌ۔
القُفَّۃُ۔ خشک درخت۔ ٹھنڈی زمین۔ خشک کدو۔ کلہاڑی کی طرح کوئی چیز۔ بلند زمین۔ کھجور کے پتوں کی بنی ہوئی ڈلیا، ٹوکری۔ ج۔ قُفَفٌ۔

القُفَّۃُ والقَفَّۃُ۔ مِنَ الرِّجَالِ۔ پستہ قد آدمی، کمزور شخص۔ القَفَّۃُ والقُفَّۃُ والقِفَّۃُ۔ لرزہ اور پھریری جو بخار سے ہوتی ہے۔
القِفَّۃُ۔ اسم نوع۔ نوزائیدہ بچے کے پیٹ سے پہلی مرتبہ جو فضلہ نکلے۔ کاٹ۔
القَفَّافُ۔ وہ صراف جو دراہم کو انگلیوں میں چرالے۔
القَفَّانُ۔ امین۔ بولا جاتا ہے اَتَیْتُہُ عَلیٰ قَفَّانِ ذٰلِکَ۔ میں اس کے پیچھے آیا۔ ھٰذَا قَفَّانُہُ۔ یہ اس کا وقت ہے۔
قَفِئَ۔ تَقْفَأُ (س) المَکَانُ۔ کسی جگہ کی سبزی کا بارش سے یا مٹی پڑنے سے خراب ہونا۔
اِقْتَفَأَ الخُرَزَ۔ چمڑے کی اشیاء کو مکرر سینا۔
قَفْتَلَ الشیءَ۔ جلدی سے بہالے جانا۔
قَفَحَہُ قَفْحًا (ف)، مکروہ سمجھنا۔ ترک کرنا۔ الشیءَ۔ دوا کی طرح پھانکنا۔
قَفَحَ عَنِ الشیءِ۔ باز رہنا۔
القَفِیْحَۃُ۔ وہ مکھن جس پر بکری کا دودھ دوہا جائے۔
قَفَخَہُ قَفْخًا وقِفَاخًا (ف)، مارنا۔ کھوکھلی یا خشک چیز۔ یا سر پر مارنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔
القَفِیْخَۃُ۔ کھانا۔
قَفَدَ قَفْدًا (ض)، الرَّجُلُ۔ کام کرنا۔ محاورہ ہے مَا زِلْتُ اَقْفِدُ لَکَ مُنْذُ الیَوْمِ۔ میں آج دن بھر تمہارے لیے کام کرتا رہا۔ قَفَدَہُ۔ گدی پر دھول مارنا۔ بغیر شملہ کے پگڑی باندھنا۔
قَفِدَ قَفَدًا (س)، اَقْفَدُ ہونا۔
الاَقْفَدُ۔ جھکی ہوئی یا موٹی گردن والا۔ پنجوں کے بل بغیر ایڑی ٹکائے چلنے والا۔ سخت ہاتھ پیروں اور چھوٹی انگلیوں والا۔ مؤنث قَفْدَاءُ۔ اِعْتَمَّ القَفْدَاءَ اَوِ القَفَدَ۔ عمامہ باندھنا اور شملہ نہ چھوڑنا۔
القَفْدَانُ و القَفْدَانَۃُ۔ سرمہ دانی کا غلاف۔ عطر وغیرہ کے لیے چمڑے کی تھیلی (دونوں کلمے دخیل ہیں)
قَفَرَ قَفْرًا (ن) و تَقَفَّرَ و اقْتَفَرَ۔ الاَثَرَ۔ اتباع کرنا، تعاقب و تلاش کرنا۔ اِقْتَفَرَ العَظْمَ۔ ہڈی کو چوسنا۔
قَفِرَ قَفَرًا (س)، مَالُہُ۔ مال کم ہونا۔ صفت قَفِرٌ ہے۔ الطَّعَامُ۔ کھانا بغیر سالن کے ہونا۔ قَفَرَ التُّرَابَ مٹی کو جمع کرنا۔ اَقْفَرَ۔ بے پانی و چارہ والے جنگل کی طرف جانا۔ المَکَانُ۔ آدمی و پانی و گھاس سے خالی ہونا۔ الرَّجُلُ مِنْ اَھْلِہِ۔ اپنے اہل وعیال سے جدا ہو کر تنہا رہ جانا۔ رَأْسُہُ مِنَ الشَّعْرِ۔ سر کا بالوں سے خالی ہونا۔ الرَّجُلُ۔ بھوکا ہونا۔ کھانے کا چلا جانا۔ سالن کا باقی نہ بچنا۔ بلا سالن کے روٹی کھانا۔ البَلَدَ۔ شہر کو آدمیوں سے خالی پانا۔ العَظْمَ۔ ہڈی پر گوشت نہ چھوڑنا۔ القَفْرُ۔ ج۔ قِفَارٌ و قُفُوْرٌ و القَفْرَۃُ۔ ج۔ قَفَرَاتٌ زمین کا وہ میدان جس میں نہ گھاس ہو نہ پانی نہ آدمی۔ اَرْضٌ قَفْرٌ و اَرْضٌ قِفَارٌ۔ چٹیل میدان جس میں گھاس و پانی نہ ہو۔ محاورہ ہے نَزَلْنَا بِبَنِیْ فُلَانٍ فَبِتْنَا القَفْرَ۔ ہم فلاں قبیلے کے پاس مہمان گئے۔ مگر انھوں نے ہماری مہمانی نہ کی۔ بات

فُلَانٌ الْقَفْرُ وَالْوَحْشُ۔ فلاں کی مہمان داری نہیں کی گئی۔ اَلْقَفُوُ۔ وہ بچھڑا جو کھیتی کی غرض سے اپنی ماں سے چھڑا لیا جائے۔

اَلْقَهْرُ۔ بال۔

اَلْقَفِرُ۔ کم بالوں والا۔ بھیڑیا جو بیابان میں رہتا ہو۔ خُبْزٌ قَفْرٌ وَّقِفَارٌ۔ بلا سالن کی روٹی۔

اَلْقَفِيرُ۔ شہد کا چھتہ (لغت عامیانہ ہے) ٹوکری۔ بغیر سالن کی روٹی۔ ج۔ قُفْرَانٌ۔

اَلْقَافُوْرُ وَالْقَفُّوْرُ وَالْقَفُّوْرَةُ۔ کھجور کے پھولوں کا غلاف۔ اَرْضٌ مِقْفَارٌ۔ خالی زمین۔

قَفَزَ قَفْزًا وَقَفَزَانًا وَقِفَازًا وَقُفُوْزًا (ض) مرجانا۔ اَلْغَزَالُ۔ کودنا۔

قَفِزَ قَفَزًا (س) اَلْفَرَسُ۔ گھوڑے کی اگلی ٹانگوں کا گھٹنوں تک سفید ہونا۔ اور پچھلی کا سفید نہ ہونا۔

قَفْزَةٌ۔ کودنا۔

تَقَفَّزَ بِالْحِنَّاءِ۔ ہاتھ پیروں کو مہندی سے رنگین کرنا۔

تَقَافَزَ الْقَوْمُ۔ قوم کا باہم کودنا۔

اَلْقَفَزَى۔ کودنا۔ عَدَاتِ الْخَيْلُ الْقَفَزَى گھوڑے کا اچھلتے ہوئے دوڑنا۔

اَلْقَافِزَةُ۔ مؤنث قَافِزٌ۔ تیز رفتار گھوڑا۔ مینڈک۔ ج۔ قَوَافِزُ۔

اَلْقَفِيْزُ۔ پیمانہ۔ مِنَ الْاَرْضِ۔ ایک سو چوالیس گز (ایک گز ایک ہاتھ بھر کا) ج۔ اَقْفِزَةٌ وَّقُفْزَانٌ۔

اَلْاَقْفَزُ وَالْمُقَفَّزُ۔ مِنَ الْخَيْلِ۔ وہ گھوڑا جس کی صرف اگلی ٹانگیں گھٹنوں تک سفید ہوں

قُفَّازٌ۔ عورتوں کے ہاتھ اور پاؤں کا زیور۔ دستانہ۔ عامیانہ لغت ہیں کَفُوْف بولا جاتا ہے۔ ج۔ قَفَافِيْزُ۔

اَلْقَفَّازُ۔ بہت اچھلنے والا۔

اَلْقُفَّيْزَى۔ بچوں کا ایک کھیل ہے جس میں ایک لکڑی گاڑ کر اس پر سے کودتے ہیں۔

قَفَسَ قَفْسًا وَقُفُوْسًا (ن ض) مرنا۔ اَلشَّيْءَ۔ چھین کر اور غصب کر کے لینا۔ فُلَانًا۔ بال پکڑ کر نیچے گھسیٹنا۔ قَفْسًا۔ اَلظَّبْيَ۔ ہرن کے ہاتھ پیر باندھنا۔ قُفَاسًا۔ جوڑوں میں تشنج کی قسم کا مرض ہونا۔

قَفِسَ قَفَسًا۔ ناک کی نوک کے کنارہ کا بڑا ہونا۔

تَقَفَّسَ الظَّبْيُ۔ کودنا۔

تَقَافَسَ الرَّجُلَانِ بِشُعُوْرِهِمَا۔ اچھل کر ایک دوسرے کے بال پکڑنا۔

اَلْقَافِسَةُ۔ مؤنث قَافِسٌ۔ کمینے اشخاص قَفَاسِ (کسرہ پر مبنی ہے) کمینی لونڈی۔

اَلْاَقْفَسُ۔ لونڈی لڑکا۔ ہر وہ چیز جو لمبی ہو کر جھک جائے۔ عَبْدٌ اَقْفَسُ کمینہ غلام۔

اَلْقَفْسَاءُ۔ مؤنث اَقْفَس کمینی لونڈی۔ معدہ اور پیٹ۔

قَفَشَ قَفْشًا (ن ض) اَلطَّعَامَ۔ شدت کے ساتھ کھانا۔ اَلشَّيْءَ۔ لینا، اور جمع کرنا۔ قَفْشَةً بِالْعَصَا۔ لاٹھی سے مارنا۔ اَلنَّاقَةَ۔ جلدی دوہنا۔ مَا فِي الضَّرْعِ۔ جو کچھ تھن میں ہو اس کو دوہنا۔ قَفْشًا وَقُفُوْشًا۔ مرنا۔

اِنْقَفَشَ وَاقْتَفَشَ وَاقْفَنْشَشَ۔ اَلْعَنْكَبُوْتُ وَنَحْوُهُ۔ سکڑنا اور اپنے پنجوں اور ٹانگوں کو جسم سے چمٹا لینا۔

اَلْقَفْشُ۔ نشاط۔ چھوٹا موزہ

اَلْقَفَشُ۔ چور۔

قَفَصَ قَفْصًا (ض) اَلظَّبْيَ۔ ہرن کی ٹانگوں کو سکیڑ کر باندھنا۔ اَلشَّيْءَ کسی چیز کے اجزاء قریب قریب کرنا۔ جوڑنا۔ اَلرَّجُلَ۔ تکلیف دینا۔ اَلْيَعْسُوْبُ۔ شہد کی مکھیوں کے سردار کو دھاگے میں باندھ کر چھتہ میں رکھنا۔

قَفِصَ قَفَصًا (س) ہلکا اور چست ہونا۔ سردی سے سکڑنا اور اکڑنا۔ اَلْفَرَسُ گھوڑے کا اپنی پوری دوڑ کو ظاہر نہ کرنا۔ صفت قَفِصٌ۔

قَفَّصَ الظَّبْيَ۔ ہرن کی ٹانگیں جمع کر کے باندھنا۔

تَقَفَّصَ۔ سکڑنا۔ سمٹنا۔

تَقَافَصَ۔ اجزاء کا ایک دوسرے میں داخل ہونا۔ سکڑنا۔

اَقْفَصَ الرَّجُلُ۔ پرندہ کے پنجرہ کا مالک ہونا۔

اَلْقَفَصُ۔ پنجرہ۔ اَلْقَفَصُ۔ وہ برتن جس میں گیہوں وغیرہ جمع کر کے صاف کیا جائے۔ غلہ افشاں۔ ج۔ اَقْفَاصٌ وَالْقَفَصُ وَالْقُفْصُ۔ وہ چیز جس کے اجزاء ایک دوسرے کے اندر داخل ہوں۔ گڈمڈ۔

اَلْقَافِصَةُ۔ مؤنث قَافِص۔ ج قَوَافِصُ کمینے لوگ۔

اَلْقُفَاصُ۔ پہاڑی بکرا۔ ایک مرض جو چوپایوں کو عارض ہوتا ہے اور ان کی ٹانگوں کو خشک کر دیتا ہے۔

اَلْمُقَفَّصُ۔ مفعول۔ ثَوْبٌ مُقَفَّصٌ۔ پنجرے جیسے خطوط سے منقش کپڑا۔

قَفَعَهُ قَفْعًا (ف) بِالْمِقْفَعَةِ۔ چھڑی سے مارنا۔ قَفَعَهُ عَنْ كَذَا۔ کسی کو کسی چیز سے باز رکھنا۔

# ک

ک - ۱۔ ضمیر منصوب اور مجرور مخاطب کی حیثیت سے استعمال ہوتا ہے جیسے ضَرَبَكِ ۔ كِتَابُكِ ۔ وضَرَبَكُمَا و كِتَابُكُمَا ۔ ضَرَبَكُمْ و كِتَابُكُمْ وضَرَبَكُنَّ وكِتَابُكُنَّ ۔

۲۔ حرف جار کبھی تشبیہ کے لیے ہوتا ہے، جیسے زَيْدٌ كَالْأَسَدِ ۔ اور کبھی تعلیل کے لیے جیسے اُذْكُرُوا اللهَ كَمَا هَدَاكُمْ ۔ اللہ کو یاد کرو کیونکہ اس نے تمھیں ہدایت دی ۔ کبھی تاکید کے لیے آتا ہے ۔ اس صورت میں یہ زائد ہوتا ہے ۔ جیسے لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ ۔

۳۔ حرف غیر جار ۔ اس صورت میں بھی خطاب کا مفہوم متصور ہوتا ہے ۔ اور اسم اشارہ ضمیر منصوب منفصل، اور بعض اسماء افعال کے ساتھ آتا ہے جیسے ذٰلِكَ ۔ تِلْكَ ۔ اِيَّاكَ و رُوَيْدَكَ ۔

كَئِبَ يَكْئَبُ (س)، كَأْبًا وكَأْبَةً و كَآبَةً ۔ غمگین ہونا ۔ شکستہ دل ہونا ۔ بری حالت میں ہونا ۔ صفت كَئِبٌ و كَئِيْبٌ ۔ مجازاً کہا جاتا ہے اَرْضٌ كَئِيْبَةُ الْوَجْهِ ۔

اَكْأَبَ الرَّجُلُ ۔ مرد کا غمگین ہونا ۔ ہلاکت میں واقع ہونا ۔ الرَّجُلَ ۔ رنج پہنچانا ۔

اِكْتَأَبَ ۔ رنجیدہ ہونا ۔

الْكَابَاءُ ۔ سخت رنج ۔ اِمْرَأَةٌ كَابَاءُ ۔ سخت رنجیدہ عورت ۔ کہتے ہیں ۔ مَا اَكْبَاَهٗ ۔ وہ کس قدر رنجیدہ ہے ۔

الْمُكْتَئِبُ ۔ رَمَادٌ مُكْتَئِبٌ ۔ سیاہی مائل راکھ ۔

كَأَجَ (ف)، كَأْجًا ۔ الرَّجُلُ ۔ زیادہ بیوقوف ہونا ۔

الْكِئَاجُ ۔ نادانی ۔ حماقت ۔

كَأَدَ (ف)، كَأْدًا ۔ دل شکستہ اور رنجیدہ ہونا ۔ غم سے بُرا حال ہونا ۔

تَكَأَّدَ وتَكَاءَدَ ۔ الْاَمْرُ فُلَانًا ۔ کام کا مشکل ہو جانا ۔ الْاَمْرَ ۔ کسی کام میں تکلیف اٹھانا ۔

اِكْوَأَدَّ ۔ الشَّيْخُ ۔ بڑھاپے کی وجہ سے رعشہ ہونا ۔

الْكَأْدَاءُ ۔ رنج، سختی، پرہیز ۔ اندھیری رات ۔

عَقَبَةٌ كَادَاءُ وكَؤُوْدٌ پیچیدہ گھاٹی ۔

الْكُؤُدَاءُ ۔ رنج یا تھکن کی وجہ سے سانس کی تنگی ۔

الْكَأْسُ ۔ پیالہ (مؤنث)، ج ۔ كُؤُوْسٌ و اَكْؤُسٌ و كَاسَاتٌ و كِئَاسٌ ۔

كَأْسُ الزَّهْرَةِ ۔ سبز پتوں کا غلاف جو پھول کے چاروں طرف ہو ۔

الْكَأُسُ ۔ شراب ۔

كَأَصَهٗ (ف)، كَأْصًا ۔ ذلیل کرنا ۔ مغلوب کرنا ۔ الشَّيْءَ ۔ کسی چیز کا بہت کھانا یا پینا ۔ محاورہ ہے كَأَصْنَا عِنْدَهٗ مِنَ الطَّعَامِ مَا شِئْنَا ۔ ہم نے اس کے پاس جو کچھ چاہا خوب کھایا ۔

كَأَعَ كَأْعًا كَأَعَةً ۔ کمزور ہونا ۔ بزدل ہونا اور پیچھے ہٹنا ۔ الْقَوْمَ عَلَيْهِ ۔ قوم کا کسی پر جمع ہونا ۔ فِيْ كَلَامِهٖ ۔ گفتگو میں عاجز ہو جانا اور بات نہ کر سکنا ۔

الْكَأْكَاءُ ۔ بزدلی ۔ چور کی بھاگتے وقت کی دوڑ ۔

الْمُتَكَأْكِئُ ۔ دفا، پستہ قد ۔

كَأَلَ (ف)، كَأْلًا و كَأَلَةً و كُؤُوْلَةً ۔ قرض کے بدلے میں کوئی چیز قرض خریدنا یا بیچنا ۔

اِكْوَأَلَّ اِكْوِئْلَالًا ۔ پستہ قد ہونا ۔

كَأَنَ (ف)، كَأْنًا ۔ الرَّجُلُ ۔ سخت ہونا ۔

كَأَنَّ ۔ حرف مشبہ بالفعل ہے ۔ اسم کو نصب دیتا ہے اور خبر کو رفع ۔ یہ ذیل کے معانی میں مستعمل ہے ۔

۱۔ تشبیہ جیسے كَأَنَّ زَيْدًا اَسَدٌ ۔ گویا زید شیر ہے ۔

۲۔ اس کا اصل اور عام استعمال یہی ہے،

۳۔ شک اور گمان جیسے كَأَنَّ زَيْدًا قَائِمٌ ۔ شاید زید کھڑا ہے ۔

۴۔ تقریب جیسے كَأَنَّكَ بِالشِّتَاءِ مُقْبِلٌ ۔ قریب ہے کہ تمھارے پاس موسم سرما آئے ۔

كَأَى (ف)، يَكْأَىُ ۔ كَأْيًا ۔ الرَّجُلَ ۔ گفتگو سے تکلیف پہنچانا ۔ اَكْأَى عَنْهُ ۔ ناپسند کرنا ۔

كَأَيِّنْ یا كَأَيٍّ ۔ یہ اسم کاف تشبیہ اَیّ سے مرکب ہے ۔ كَمْ خبریہ کی طرح عام طور پر کثرت اور بہت کے معنوں میں آتا ہے جیسے كَأَيٍّ مِنْ رَجُلٍ ۔ یا كَأَيٍّ رَجُلًا رَأَيْتُ ۔ میں نے بہت سے آدمی دیکھے ۔ یہ لفظ بہت کم استفہام کے معنی میں استعمال ہوتا ہے جیسے حضرت ابن ابی ابن کعب سے حضرت مسعود نے پوچھا تھا ۔ كَأَيٍّ تَقْرَأُ سُوْرَةَ الْاَحْزَابِ ۔ تم کتنی مرتبہ سورہ احزاب پڑھتے ہو ۔ انھوں نے جواب دیا تہتّر مرتبہ ۔

كَبَّ (ن)، كَبًّا ۔ الْاِنَاءَ ۔ برتن کو اوندھا کر دینا ۔ الرَّجُلَ عَلٰى وَجْهِهٖ ۔ پچھاڑ

دینا۔ الغزلَ۔ کاتتے ہوئے سُوت کا گولہ بنانا۔ الشیئُ۔ بھاری ہونا۔
کَبّبَ۔ کباب بنانا۔
اَکَبَّ۔ فُلَانًا۔ پچھاڑ دینا۔ الرَّجُلُ پچھڑ جانا۔ عَلَی العِلمِ وغَیرِہٖ پورے انہماک کے ساتھ وغیرہ میں مشغول ہونا۔ اَکَبَّ عَلَیہِ۔ کسی کو بچانے کے لیے اس پر چھا جانا۔
تَکَبَّبَ۔ کپڑے میں لپٹنا۔ الرَّملُ او الشَّجَرُ۔ ریت یا درخت کا تنہ بہ تنہ ہونا۔
تَکَبَّبَتِ الاِبِلُ۔ اونٹوں کا بیماری وغیرہ کی وجہ سے گرنا۔
تَکَابَّ۔ القومُ عَلَی الشیئِ۔ کسی چیز پر بھیڑ لگا کر جمع ہونا۔
اِنْکَبَّ۔ عَلَی الاَمرِ۔ کسی کام میں محو ہو جانا۔
الکَبُّ۔ ایک قسم کی کڑوی گھاس۔
الکُبَّۃُ۔ گھوڑوں کی جماعت۔ بڑے اونٹ۔ بوجھ۔ کُبَّۃُ الغَزلِ او الخیُوطِ۔ کاتتے ہوئے سُوت یا دھاگے کا گولہ۔ ج۔ کُبَبٌ۔
المَکَبَّۃُ و الکَبَّۃُ۔ لڑائی کا حملہ۔ کہا جاتا ہے کَانَتْ لَھُمْ کَبَّۃٌ فِی الحَربِ انھوں نے لڑائی میں بہت شور وغل کیا۔ بھیڑ۔ دو گھوڑوں کے درمیان ٹکراؤ۔ الکَبَّۃُ۔ لوگوں کی جماعت کَبَّۃُ النَّارِ۔ آگ کا بڑا حصہ۔ کَبَّۃُ الشِّتاءِ۔ سردی کا ایک دم شدت کے ساتھ آنا۔
الکَبابُ۔ کباب، جو آگ پر بھونا جاتا ہے۔
الکُبابُ۔ بہت سے اونٹ اور بکری۔ چپکنے والی مٹی۔ تہ بہ تہ ریت۔
المُکَبُّ۔ دھاگا یا سُوت لپیٹنے کی ریل۔ ج مُکَبَّاتٌ و مَکَابُّ۔

المُکِبُّ و المِکْبابُ۔ زمین کی طرف بہت نظر کرنے والا۔
کَبَتَہٗ (ض)، کَبْتًا۔ پچھاڑنا۔ ذلیل کرنا۔ لوٹانا۔ پھیرنا۔ توڑنا۔ غصہ سے رد کرنا۔ ہلاک کرنا۔ کہا جاتا ہے۔
کَبَتَہٗ لِوَجْہِہٖ۔ اس نے اسے منہ کے بل گرا دیا۔ کَبَتَ فُلَانٌ غَیظَہٗ فِی جَوفِہٖ۔ فلاں نے اپنے غصے کو اندر ہی اندر ضبط کر لیا۔ کَبَتَ اللّٰہُ العَدُوَّ۔ خدا دشمن کو ذلیل کرے۔
اِنْکَبَتَ۔ کَبَتَ کا تابع یعنی پچھڑ گیا۔ ذلیل ہوا۔ لوٹ گیا۔ پھر گیا۔
المُکْتَبِتُ۔ رنج سے بھرا ہوا۔ رنجیدہ۔
کَبِثَ (س)، کَبَثًا۔ اللَّحمُ۔ گوشت کا خراب اور بدبودار ہونا۔ صفت کَبِیثٌ و مَکبُوثٌ۔
کَبَّتَ السَّفِینَۃَ۔ کشتی کو زمین کی طرف جھکانا۔ ایک کشتی کا سامان دوسری کشتی میں رکھنا۔
کَبَحَ (ف)، کَبْحًا۔ الدَّابَّۃَ بِاللِّجامِ۔ چوپائے کو لگام کھینچ کر ٹھہرانا۔ کَبَحَہٗ عَنِ الحَاجَۃِ۔ ضرورت سے باز رکھنا۔ کَبَحَہٗ بِالسَّیفِ۔ تلوار سے مارنا۔ کَبَحَ الحَائِطُ السَّھْمَ۔ دیوار کا تیر کو واپس کرنا اور گھسنے نہ دینا۔
اَکْبَحَ۔ الدَّابَّۃَ بِاللِّجامِ۔ چوپایہ کو لگام کھینچ کر لڑانا۔
کَابَحَہٗ مُکَابَحَۃً۔ ایک دوسرے کو گالی دینا اور بُرا بھلا کہنا۔
اَکْبَحَ المَکَانُ۔ مکان کا بلند ہونا۔ صفت مُکْبَحٌ و مُکْبِحٌ۔
الکَابِحُ۔ فا۔ بدشگونی اور بدفالی کی چیز۔ ج۔ کَوَابِحُ۔ بَعِیرٌ اَکْبَحُ۔ سخت اونٹ۔

کَبَدَ (ن ض)، کَبْدًا۔ جگر پر مارنا۔ کَبَدَ الاَمرَ۔ کسی کام کا ارادہ کرنا۔ البَرْدُ القومَ۔ سردی کا تکلیف دہ ہونا۔
کَبِدَ (س)، کَبَدًا و کُبِدَ۔ درد جگر میں مبتلا ہونا۔ صفت مَکْبُودٌ۔
کَابَدَ کِبادًا و مُکابَدَۃً۔ الاَمرَ۔ کسی کام میں تکلیف برداشت کرنا۔ المُسافِرُ اللَّیلَ۔ مسافر کا رات کی تکلیفیں برداشت کرتے ہوئے سفر جاری رکھنا۔
کَبَّدَتِ الشَّمسُ السَّماءَ۔ سورج کا آسمان کے درمیان پہنچ جانا۔
تَکَبَّدَ۔ الاَمرَ۔ کسی کام کا ارادہ کر لینا۔ تکلیف اٹھانا۔ المکانَ۔ مکان کے وسط میں پہنچنا۔ الشَّمسُ السَّماءَ۔ سورج کا آسمان کے وسط میں پہنچنا۔ اللَّبَنُ۔ دودھ کا گاڑھا ہونا۔
الکَبْدُ و الکِبْدُ و الکَبِدُ۔ مِنَ الاَمعاءِ جگر، کلیجہ (مذکر و مؤنث)، ج۔ اَکْبادٌ و کُبُودٌ۔
الکَبِدُ۔ اندرونی حصہ۔ درمیانی حصہ۔ کسی چیز کا بڑا حصہ۔
کَبِدُ القَوسِ۔ کمان کے علاقے کے دونوں طرف کا درمیانی حصہ۔
کَبِدُ الاَرضِ۔ زمین کی کانوں کی چیزیں۔ جیسے سونا چاندی وغیرہ۔ کہا جاتا ہے فُلَانٌ تَضْرِبُ اِلَیہِ اَکبادُ الاِبِلِ فلاں کی طرف لوگ علم وغیرہ حاصل کرنے کے لیے سفر کر کے آتے ہیں۔
الکَبِیدُ و الکَبِیدُ والکَبِیداءُ والکُبَیداءُ و الکَبِیدَاۃُ۔ مِنَ السَّماءِ۔ آسمان کا وسط۔
الکَبْداءُ۔ ہتھ چکی۔ ریت کا وہ تودہ جس کا درمیانی حصہ بڑا ہو۔ وہ کمان جس کا

دستہ پوری ہتھیلی میں پکڑا جا سکے۔

الکَبَدُ ۔ پیٹ کا بڑا ہونا۔ مشقت۔ ہوا۔ سختی۔ ریت کا درمیانی حصہ۔

الکَبْدَۃُ ۔ کبد کا اسم مرۃ۔ محبت کا مہرہ۔

الکُبَادُ ۔ درد جگر۔ الکُبَّادُ ۔ چکوترہ (عامی زبان میں)۔

الاَکْبَدُ ۔ ایک قسم کا پرندہ۔ درمیان سے موٹا، آہستہ سے چلنے والا۔ بڑے جگر والا۔ وہ شخص جس کے جگر کی جگہ بلند ہو۔ مؤنث کَبْدَاءُ ۔ ج۔ کُبْدٌ ۔

المُکَابِدُ ۔ (فا) مشقت برداشت کرنا۔

کَبِرَ (س)، کِبَرًا و مَکْبِرًا ۔ فِی السِّنِّ ۔ عمر رسیدہ ہونا۔

کَبَرَ (ن)، کَبْرًا ۔ فُلَانًا بِالسِّنِّ ۔ کسی سے عمر میں بڑا ہونا۔

کَبُرَ کُبْرًا و کَبَارَۃً ۔ فِی الْقَدْرِ ۔ مرتبہ میں بڑا ہونا۔

کَبُرَ عَلَیْہِ الْاَمْرُ ۔ کام کا دشوار ہونا۔ سخت ہونا۔ بھاری ہونا۔

کُوبِرَ الرَّجُلُ فِی مَالِہٖ ۔ مال کا ظلم اور زبردستی سے لے جانا۔ صفت مُکَابَرٌ عَلَیْہِ ۔

کَبَّرَ تَکْبِیْرًا و کِبَّارًا ۔ اللہ اکبر کہنا۔ الشَّیْءَ ۔ کسی چیز کو بڑا بنانا۔

کَابَرَہٗ ۔ دشمنی رکھنا۔ مخالفت کرنا۔ غلبہ حاصل کرنا۔ عَلٰی حَقِّہٖ ۔ حق کا انکار کرنا۔ اَکْبَرَ الْاَمْرَ ۔ کام کو بڑا سمجھنا ۔ الرَّجُلَ ۔ بڑا شمار کرنا۔ تعظیم کرنا۔

تَکَبَّرَ و تَکَابَرَ ۔ تکبر کرنا۔ مغرور ہونا۔

تَکَابَرَ الرَّجُلُ ۔ اپنے آپ کو بڑا اور بلند مرتبہ ظاہر کرنا۔

اِسْتَکْبَرَ ۔ تکبر کرنا ۔ الْاَمْرَ ۔ کام کو بڑا سمجھنا۔

الکِبْرُ ۔ تکبر۔ بڑا گناہ۔

الکِبْرُ و الکُبْرُ ۔ کسی چیز کا بڑا حصہ۔ شرافت و بلندی۔

الکِبْرُ ۔ کفر و شرک۔

الکِبَرُ و الکُبْرَۃُ و الکِبَرَۃُ ۔ بڑھاپا۔

الکَبِیْرَۃُ ۔ گناہ عظیم۔ کہا جاتا ہے ھُوَ کُبْرُھُمْ و کِبْرَتُھُمْ و کُبُرُّھُمْ و کُبْرُھُمْ و کِبْرَتُھُمْ و اِکْبِرَّتُھُمْ و اَکْبَرَّتُھُمْ ۔ وہ ان کا بڑا بوڑھا ہے یا نسب میں ان سے زیادہ قریب ہے۔ "فُلَانٌ کِبْرَۃُ وُلْدِ اَبِیْہِ"۔ فلاں اپنے باپ کی اولاد میں آخر ہے۔ اس میں واحد، جمع، مذکر، مؤنث سب برابر ہیں۔

الکَبَرُ ۔ ڈھول (دخیل) ج۔ کِبَارٌ و اَکْبَارٌ ۔ ایک درخت کا نام۔

الکِبْرِیَا ۔ بزرگی، عظمت، غرور۔

الکُبَارُ و الکُبَّارُ و الکَابِرُ ۔ بڑا۔

الکَابِرُ ۔ بلند مرتبہ، سردار، مُورث اعلیٰ۔

الکَبِیْرُ ۔ بڑا۔ ج۔ کِبَارٌ و کُبَرَاءُ ۔ معلم۔ رئیس۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے مبارکہ میں سے ہے۔

الکَبِیْرَۃُ ۔ کبیر کا مؤنث۔ بڑا گناہ۔ ج۔ کَبِیْرَاتٌ و کَبَائِرُ ۔

الاَکْبَرُ ۔ اسم تفضیل۔ کہا جاتا ہے الاَکْبَرُ والاَصْغَرُ ۔ بمعنی کبیر و صغیر۔ ج۔ اَکَابِرُ و اَکْبَرُوْنَ ۔ اَکَابِرُ الْقَوْمِ ۔ قوم کے شریف لوگ۔ کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ اَکْبَرُ النَّھَارِ ۔ فلاں میرے پاس دن چڑھے آیا۔

الاُکْبُرُ و الاَکْبَرُ ۔ ایک میٹھی چیز جو خشک حلوے کی مانند بہت زیادہ میٹھی نہیں ہوتی۔ موم اور شہد کے علاوہ ہے جسے موم کی مکھی موم کی طرح جمع کرتی ہے۔

الکُبْرٰی ۔ اکبر کا مؤنث ہے۔ ج۔ کُبَرٌ و کُبْرَیَاتٌ ۔ کہا جاتا ہے "ھٰذِہٖ الْجَارِیَۃُ مِنْ کُبْرٰی بَنَاتِ فُلَانٍ"۔ یہ لڑکی فلاں کی بڑی لڑکیوں میں سے ہے۔

المَکْبَرُ و المَکْبِرَۃُ و المَکْبُرَۃُ ۔ عمر کی بڑائی۔ المَکْبُوْرَاءُ ۔ اسم جمع بمعنی کُبَرَاء ۔ کَبَرَتِ الشَّیْءَ ۔ کسی چیز پر گندھک ملنا۔

الکِبْرِیْتُ ۔ گندھک۔ سُرخ سونا۔ سُرخ یاقوت۔ محاورہ ہے "ذَھَبٌ کِبْرِیْتٌ وَ فِضَّۃٌ کِبْرِیْتٌ"۔ خالص سونا چاندی۔

کَبَسَ (ض)، کَبْسًا ۔ عَلَی الشَّیْءِ ۔ دبانا اور بھینچنا۔ البِئْرَ ۔ کنویں کو مٹی سے پاٹنا۔ رَاْسَہٗ فِی الثَّوْبِ ۔ سر کو کپڑے میں داخل کرنا۔ القَوْمُ دَارَہٗ ۔ گھر پر اچانک حملہ کرنا۔ السَّنَۃَ بِیَوْمٍ ۔ سال میں ایک دن زیادہ کرنا ۔ النَّاصِیَۃُ جَبْھَتَہٗ ۔ پیشانی کو چھپا لینا۔

کَبِسَ (س)، کَبَسًا ۔ سر کا بڑا ہونا۔ صفت اَکْبَسُ ۔ مؤنث کَبْسَاءُ ۔ ج۔ کُبْسٌ ۔

کَبَّسَ ۔ الجَسَدَ ۔ جسم کو ہاتھوں سے مل کر نرم کرنا۔ عَلَی الشَّیْءِ ۔ کسی چیز میں گھس جانا۔

تَکَبَّسَ و اِنْکَبَسَ ۔ النَّھْرُ و البِئْرُ ۔ نہر یا کنویں کا مٹی سے بھر جانا۔

تَکَبَّسَ الرَّجُلُ ۔ سر کو گریبان میں داخل کرنا۔ عَلَی الشَّیْءِ ۔ گھس پڑنا۔

الکِبْسُ ۔ کنواں پاٹنے کی مٹی۔ بڑا سر۔ پہاڑ کی جڑ میں غار۔ خزانہ، اصل۔ مٹی کا گھر۔

الکِبَاسَۃُ ۔ کھجوروں کا گچھا۔ ج۔ کَبَائِسُ ۔ جِبَالٌ کُبْسٌ و مُکْبَئِسٌّ ۔ سخت پہاڑ۔

اَلکَابُوْسُ - ایک قسم کی بیماری جس میں آدمی نیند کی حالت میں ایسا محسوس کرتا ہے کہ کوئی چیز اس کا گلا گھونٹ رہی ہے۔ یہ مرگی کی ابتدا ہے۔

اَلکُبَّاسُ - سر کو کپڑے میں لپیٹ کر سونے والا۔ بڑے سر والا۔ پُرگوشت۔ ھَامَۃٌ کُبَّاسٌ۔ گول موٹی کھوپڑی۔

اَلکَبْسَۃُ - اچانک حملہ۔

اَلکَابِسَۃُ - کابس کا مؤنث۔ اَرْنَبَۃٌ کَابِسَۃٌ - اوپر کے ہونٹ پر جھکا ہوا ناک کا بانسہ۔ نَاصِیَۃٌ کَابِسَۃٌ۔ پیشانی پر لٹکے ہوئے بال۔

اَلکَبِیْسُ - ایک قسم کی کھجور۔ ایک قسم کا زیور جس کے خول میں خوشبو بھری ہوتی ہے۔ اَلسَّنَۃُ الکَبِیْسَۃُ لیپ کا سال جس میں فروری کا مہینہ ۲۹ دن کا ہوتا ہے۔ اور یہ ہر چار سال کے بعد آتا ہے (جو چار پر برابر تقسیم ہو جائے)

اَلمِکْبَسُ۔ ج۔ مَکَابِسُ۔ والمِکْبَاسُ ج۔ مَکَابِیْسُ۔ اون یا کاغذ وغیرہ دبانے کا آلہ۔ استری۔

اَلمَکَابِیْسُ۔ وہ لوگ جو دوسروں کے گھروں میں اکثر گھس آتے ہوں۔

اَلمُکَبِّسُ۔ فا۔ سرنگوں۔ سر نیچے رکھنے والا۔ لوگوں میں گھس کر مال دبانے والا۔

کَبَشَ (ن)، کَبْشًا۔ اَلشَّیْئَ۔ کسی چیز کو پوری مٹھی میں لینا۔

اَلکَبْشُ۔ مینڈھا جو دو سال کا ہو۔ اور بقول بعض چار سال کا ہو ج۔ کِبَاشٌ اَکْبَاشٌ و اَکْبُشٌ و کُبُوْشٌ۔

اَلکَبْشُ - قوم کا سردار۔ بڑا پتھر جو دیوار پر نشانہ کرنے کے لیے لگایا جاتے ایک جنگی آلہ جو محاصرہ کے موقعہ پر قلعوں کی دیواروں پر سنگباری کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

اَلکِبَاشُ۔ بہادر افراد۔ ہیرو۔

اَلکَبَّاشُ۔ مینڈھوں والا۔

کَبَعَ (ف)، کَبْعًا۔ اَلشَّیْئَ۔ کاٹنا۔ کَبَعَہٗ عَنْ کَذَا۔ کسی چیز سے روکنا۔ منع کرنا۔ اَلدَّرَاھِمَ۔ دراہم کو پرکھنا اور وزن کرنا۔

کَبَعَ (ف) کُبُوْعًا۔ ذلیل ہونا۔ عاجزی کرنا۔

کَبَّعَ اَلشَّیْئَ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

اَلکَبَعَ۔ ایک قسم کی بڑی مچھلی جس کا دوسرا نام جَمَلُ الْبَحْرِ بھی ہے۔

کَبْکَبَہٗ کَبْکَبَۃً وکِبْکَابًا۔ اَلشَّیْئَ۔ الٹا پچھاڑنا۔ اَلمَوَاشِیَ الشَّارِدَۃَ بھاگے ہوئے جانوروں کو دوبارہ جمع کرنا۔ اَلشَّیْئَ۔ گڑھے میں پھینکنا۔

تَکَبْکَبَ - فِیْ ثِیَابِہٖ۔ کپڑے میں لپٹنا۔ اَلقَوْمُ۔ جمع ہونا

اَلکَبْکَبُ و اَلکَبْکِبُ۔ ایک قسم کا کھیل

اَلکَبْکَبَۃُ بتثلیث الکافین۔ والکُبْکُوْبُ و اَلکُبْکُوْبَۃُ۔ لوگوں یا گھوڑوں کی جماعت۔

اَلکُبْکُبُ و اَلکُبَاکِبُ۔ گٹھے بدن والا۔

کَبَلَہٗ (ض)، کَبْلًا وکَبَّلَہٗ۔ بیڑی ڈالنا قید کرنا۔

کَبْلَہٗ وکَابَلَہٗ مُکَابَلَۃً۔ اَلدَّیْنَ۔ قرض ادا کرنے میں ٹال مٹول کرنا۔ ادائے قرض میں تاخیر کرنا۔

کَابَلَ - اَلدَّارُ۔ مکان کے خریدنے میں تاخیر کرنا تاکہ دوسرا شخص خریدے اور پھر شفعہ سے لیا جائے۔

تَکَبَّلَ۔ بیڑی میں جکڑا جانا۔ قید ہونا۔ تابع۔ کَبَّلَ و اِکْتَبَلَ۔ اَلاَسِیْرَ قیدی کو بیڑی میں جکڑنا۔ اَلکَبِیْسَ۔ ہتھیلی کو باندھنا۔ خَیْرَہٗ۔ روکے رکھنا۔

اَلکَبْلُ و اَلکِبْلُ۔ بیڑی۔ بڑی بیڑی۔ ج۔ کُبُوْلٌ و اَکْبُلٌ۔

اَلکَبَلُ۔ ڈول کا کنارہ۔ ڈول کا وہ کنارہ جہاں چمڑا مڑھا ہوا ہو۔ بہت بالوں والی پوستین۔

اَلکَبَلُ و اَلکَابِلُ۔ تنگ کپڑا یا پوستین وغیرہ۔ کہا جاتا ہے "فَرْوٌ کَبَلٌ اَوْ کَابِلٌ"۔

اَلکَابُوْلُ۔ شکاری کا جال۔

کَبَنَ (ن ض) کَبْنًا۔ اَلثَّوْبَ۔ کپڑے کو اندر موڑ کر سینا۔ اَلشَّیْئُ۔ غائب ہونا۔ عَنِ الشَّیْئِ۔ کسی چیز سے بددل ہونا۔ باز رہنا۔ عَنْہُ لِسَانَہٗ۔ زبان روک لینا۔ ھَدِیَّتَہٗ۔ تحفہ روک لینا۔

کَبَنَ (ض)، کَبْنًا و کُبُوْنًا۔ اَلظَّبْیُ۔ ہرن کا زمین سے چمٹنا۔ اَلرَّجُلُ۔ سامنے والے اوپر یا نیچے کے دانتوں کا منہ کے اندر گھس جانا۔ پڑوسی کو چھوڑ کر دوسرے کے ساتھ احسان کرنا۔ آہستہ آہستہ دوڑنا۔ موٹا ہونا۔ مطمئن ہونا۔

اَکْبَنَ لِسَانَہٗ عَنْہُ۔ زبان روکنا۔

اِکْبَانَّ اِکْبِانًا۔ سمٹنا۔ سکڑنا۔ اَلظَّبْیُ ہرن کا زمین سے چمٹنا۔ اَلرَّجُلُ۔ لوٹ جانا۔

اَلکِبْنُ مص۔ ڈول کا کنارہ۔ ڈول کا موڑ کر سلا ہوا کنارہ۔

اَلکُبُنُّ و اَلکُبُنَّۃُ۔ بخیل۔ کنجوس۔

اَلکُبُنَّۃُ۔ خشک روٹی۔

اَلکُبَانُ۔ اونٹوں کی ایک بیماری۔

اَلمَکْبُوْنُ۔ مفع۔ کبان کی بیماری والا اونٹ۔ مِنَ الخَیْلِ۔ چھوٹی ٹانگوں والا گھوڑا ج۔ مَکَابِیْنُ۔ رَجُلٌ مَکْبُوْنٌ

الْاَصَابِعُ۔ سخت اور مضبوط انگلیوں والا مرد۔ مؤنث مَکْبُوْنَۃٌ۔

کَبَا یَکْبُوْ کَبْوًا وکُبُوًّا۔ لِوَجْھِہٖ۔ منہ کے بل گرنا۔ الزَّنْدُ۔ چقماق سے آگ نہ نکلنا۔

کَبَتِ النَّارُ۔ آگ کی چنگاری کا راکھ میں پوشیدہ ہونا۔ کَبَتِ النُّوْرُ۔ روشنی کم ہونا۔ النَّبْتُ۔ نباتات کا مرجھانا۔ الغُبَارُ۔ غبار کا اوپر چڑھنا۔ الْجَمْرُ۔ چنگاری کا بلند ہونا۔ لَوْنُ الصُّبْحِ اَوِ الشَّمْسِ۔ صبح یا آفتاب کا تاریک ہونا۔ السَّھْمُ۔ تیر کا نشانہ پر نہ لگنا۔ مَاءً فِی الْوِعَاءِ۔ برتن میں پانی ڈالنا۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو صاف کرنا۔ الکُوْزَ۔ کوزہ سے گرا دینا۔ البَیْتُ۔ گھر میں جھاڑو دینا۔

کَبّٰی تَکْبِیَۃً۔ النَّارَ۔ آگ پر راکھ ڈالنا۔ ثَوْبَہٗ بِالکِبَاءِ۔ کپڑے کو عود بخور سے دھونی دینا۔

اَکْبٰی اِکْبَاءً ا۔ الزَّنْدُ۔ چقماق سے آگ نہ نکلنا۔ چقماق سے دھواں نکلنا۔ اَکْبٰی وَجْھَہٗ۔ چہرہ تبدیل کرنا۔

کَابَا مُکَابَاۃً۔ السَّیْفَ۔ تلوار کا میان میں رکھنا۔

تَکَبّٰی۔ عَلَی الْمِجْمَرِ۔ عودان پر کپڑے ڈالنا۔

اِکْتَبٰی بِالْعُوْدِ۔ عود سے دھونی دینا۔

اِنْکَبٰی۔ منہ کے بل گرنا۔

الکُبَاءُ۔ بلند۔

الکَبَا والکِبٰی۔ ج۔ کِبَاءٌ۔ والکُبَۃُ۔ ج۔ کُبُوْنٌ۔ کوڑا کرکٹ۔

الکِبَاءُ۔ زمین پر پڑی ہوئی متفرق چیزیں پانی کے چاروں طرف سخت جھاگ۔

الکِبَاءُ۔ دھونی دینے کی عود۔ ج۔ کُبًّی۔

الکَبْوَۃُ۔ کبا کا اسم مرۃ۔ تیرگی۔

الکُبُوَّۃُ۔ دھونی دینے کی انگیٹھی۔

الکَابِیُ۔ فا۔ محاورہ ہے "فُلَانٌ کَابِی الرَّمَادِ۔ فلاں بہت راکھ والا ہے یہ اس بات کا کنایہ ہے کہ وہ مہمان نواز ہے۔ الفَحْمُ الکَابِیُ۔ بجھا ہوا کوئلہ جو آگ سے خالی ہو۔ رَجُلٌ کَابٍ۔ جو بھلائی کی طرف لانے کے باوجود متوجہ نہ ہو۔ غُبَارٌ کَابٍ بہت غبار۔

الکَابِیَۃُ۔ کابی کا مؤنث۔ جھاگ۔ نَارٌ کَابِیَۃٌ۔ راکھ میں دبی ہوئی آگ۔

کَتَّہٗ (ن) کَتًّا۔ شمار کرنا۔ کہا جاتا ہے۔ اَتَانَا بِجَیْشٍ مَا یُکَتُّ۔ وہ ہمارے اوپر بیشمار فوج لے کر آیا۔

کَتَّ وَ اَکَتَّ وَاکْتَتَّ۔ الکَلَامُ فِی اُذُنِہٖ۔ کان میں چپکے چپکے کہنا۔

کَتَّ (ن) کَتِیْتًا۔ آہستہ آہستہ چلنا۔

کَتَّ (ض) کَتًّا۔ البَعِیْرُ۔ اونٹ کا آہستہ آہستہ چلنا، بڑبڑانا۔ کَتَّتَ۔ القِدْرُ۔ ہانڈی کا ابلنا۔ کَتَّ الرَّجُلَ۔ مرد کو ذلیل کرنا۔ رنجیدہ کرنا۔

اِکْتَتَّ الْحَدِیْثَ۔ بات سننا۔

تَکَاتَّ النَّاسُ۔ لوگوں کا شور کے ساتھ جمع ہونا۔

الکَتُّ۔ مص۔ کم گوشت (مرد یا عورت) دبلا۔

الکَتَّۃُ۔ کت کا اسم مرۃ۔ زمین کی سبزی۔

الکُتَّۃُ۔ ردی مال۔

الکَتِیْتُ۔ مص۔ ہانڈی اور شراب ابلنے کی آواز۔ بخیل۔ محاورہ ہے "رَجُلٌ کَتِیْتُ الْیَدَیْنِ۔ یعنی بخیل مرد۔

الکَتِیْتَۃُ۔ ایک قسم کا حلوہ۔

کَتَبَ (ن) کَتْبًا وکِتَابًا وکِتْبَۃً و کِتَابَۃً۔ الکِتَابَ۔ لکھا۔ کَتَبَ عَلَیْہِ کَذَا۔ کسی چیز کے متعلق فیصلہ کرنا۔ واجب کرنا۔ کہا جاتا ہے "کَتَبَ اللّٰہُ عَلٰی عِبَادِہٖ الطَّاعَۃَ وعَلٰی نَفْسِہِ الرَّحْمَۃَ۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کو اطاعت کا حکم دیا ہے اور اپنی ذات پر رحمت کو ضروری قرار دیا ہے۔

کَتَبَ الْقِرْبَۃَ کَتْبًا۔ مشک کو دوہرے تسموں سے سینا۔

کَتَّبَ الکِتَابَ۔ لکھنا۔ الوَلَدَ۔ بچے کو لکھنا سکھانا۔ الجُنُوْدَ۔ فوج کو تیار کرنا اور انھیں دستوں میں تقسیم کرنا۔

کَاتَبَہٗ مُکَاتَبَۃً۔ خط و کتابت کرنا۔ ساتھ مل کر لکھنا۔

کَاتَبَ العَبْدَ۔ غلام کو مال معین کے ادا کرنے کی شرط پر آزاد کرنے کا معاہدہ کرنا۔

اَکْتَبَہٗ۔ لکھنا سکھانا۔ اسے لکھنے والا پانا۔ القَصِیْدَۃُ۔ قصیدہ لکھوانا۔ القِرْبَۃَ۔ مشک کا باندھنا۔

تَکَتَّبَ الرَّجُلُ۔ کپڑے سمیٹ کر ہوشیار رہنا۔

تَکَتَّبَ الکَتَائِبُ۔ فوج کے دستوں کا جمع ہونا۔

تَکَاتَبَ۔ القَوْمُ۔ ایک دوسرے سے خط و کتابت کرنا۔

اِکْتَتَبَ الکِتَابَ۔ لکھنا۔ املا کرانا۔ لکھانا۔ لکھنے کی درخواست کرنا۔ اِکْتَتَبَ القِرْبَۃَ۔ مشک کو دوہرے تسمے سے سینا۔ بَطْنُہٗ۔ بند ہونا۔ الرَّجُلُ۔ رجسٹر میں اپنا نام لکھنا۔ اسی سے ہے "اِکْتَتَبَ بِمَالٍ اَوْ اِعَانَۃٍ۔" اس کا نام اور اس کی مالی امداد لکھی گئی ہے۔

اِسْتَکْتَبَہٗ۔ الشَّیْءَ۔ کسی سے کچھ لکھنے کو کہنا۔ القَصِیْدَۃُ۔ نظم املا کرانے کو

کہنا۔ غُلَامَہٗ۔ لڑکے کو کاتب بنانا۔

اَلکِتْبَۃُ۔ مص۔ کتاب کی نقل۔ حالت۔ کسی حصہ یا رزق کا رجسٹر میں درج ہونا۔

اَلکُتْبَۃُ۔ سینے کا تسمہ۔ مشک وغیرہ کی درز۔

اَلکِتَابُ۔ مص۔ جس میں لکھا جائے۔ خط، صحیفہ۔ فرض۔ حکم، اندازہ۔ ج۔ کُتُبٌ وکُتْبٌ۔ والکِتَاب عَلَی الاِطْلَاقِ ہر وہ کتاب جو اللہ کی طرف سے نازل ہو۔ الہامی کتاب۔ اَھْلُ الکِتَابِ وہ لوگ جو الہامی اور آسمانی کتاب کے پیرو ہوں۔ اُمُّ الکِتَابِ۔ اصل کتاب۔ سورۂ فاتحہ۔

اَلکُتُبِیُّ۔ کتابوں کا محافظ۔ کتب فروش۔

اَلکِتَابَۃُ۔ جو لکھا جائے۔ مال معیّن کے ادا کرنے پر غلام کو آزاد کرنا۔

اَلکَتِیْبُ۔ بندھن سے بندھی ہوئی مشک۔

اَلکَتِیْبَۃُ۔ لشکر کا ایک حصہ۔ گھوڑوں کا ریوڑ۔ ج۔ کَتَائِبُ۔

اَلکَاتِبُ۔ اسم فاعل۔ عالم، منشی، محرر۔ ج۔ کَاتِبُوْنَ۔ کَتَبَۃٌ وکُتَّابٌ۔

اَلکُتَّابُ۔ ج۔ کَاتِبٌ۔ مَکْتَبٌ۔ تعلیم گاہ۔ ج۔ مَکَاتِیْبُ۔

اَلمَکْتَبُ۔ تعلیم گاہ۔ لکھنے کی جگہ۔ ج مَکَاتِبُ۔

اَلمُکْتِبُ۔ فا۔ رَجُلٌ مُکْتِبٌ۔ جس کے پاس کتابیں ہوں۔ جسے لوگ لکھتے رہتے ہوں۔

اَلمُکَتِّبُ۔ کتابت کی تعلیم دینے والا۔

اَلمَکْتُوْبُ۔ مفع۔ خط جو کوئی دوسرے شخص کے پاس بھیجے۔ ج۔ مَکَاتِیْبُ۔

کَتَحَ (ف، کَتْحًا۔ الطَّعَامَ۔ شکم سیر ہو کر کھانا۔

کَتَحَتْہُ الرِّیْحُ۔ ہوا کا گرد و غبار اڑانا۔ الدَّبَی الاَرْضَ۔ کیڑے مکوڑوں کا نباتات اور درخت وغیرہ کو چاٹ جانا۔

اَلکَتَدُ و الکَتِدُ۔ دونوں انسانی کندھوں کے درمیان کا حصہ۔ ج۔ اَکْتَادٌ و کُتُوْدٌ۔ کہا جاتا ہے "خَرَجُوْا عَلَیْنَا اِکْتَادًا و اِکْدَادًا"۔ وہ ہمارے خلاف گروہ در گروہ ہو کر نکلے۔

اَلاَکْتَدُ۔ وہ شخص جس کے کاندھوں کا درمیانی حصہ ابھرا ہوا ہو۔

اَلکَتَرُ و الکِتْرُ و الکُتْرُ و الکُتْرَۃُ۔ بلند کوہان۔

اَلکِتْرُ۔ بلندی، عمارت، اندازہ، چھوٹا۔ ہودہ۔ ہر چیز کا درمیانی حصہ۔

اَلکَتَرُ و الکَتَرٰی۔ لڑکھڑاہٹ کی چال۔

اَلکُتْرَۃُ۔ قبہ۔ گنبد۔ کوہان کا ایک ٹکڑا۔

کَتَشَ کَتْشًا۔ لِاَھْلِہٖ۔ کمانا۔

کَتِعَ (س، کَتَعًا۔ سکڑنا۔ لنجا ہونا۔ فِی العَمَلِ۔ مستعد ہونا۔ کوشش کرنا۔

کَتَعَ (ف، کَتْعًا۔ بِہٖ۔ لے جانا۔ کُتُوْعًا۔ فِی الاَرْضِ۔ دور ہونا اور بھاگنا۔

کَتَّعَ اللَّحْمَ۔ گوشت کے ٹکڑے کرنا۔

کَاتَعَہُ اللّٰہُ۔ خدا اسے تباہ کرے۔

تَکَاتَعَ۔ الرَّجُلَانِ۔ ایک دوسرے کا پیچھا کرنا۔

اَلکُتَعُ۔ ج۔ کِتْعَانٌ و الکَتِیْعُ۔ ذلیل۔

اَلکَتِیْعُ۔ تن تنہا۔ اکیلا۔ کہا جاتا ہے "مَا بِالدَّارِ کَتِیْعٌ اَو کُتَاعٌ"۔ یعنی گھر میں ایک بھی نہیں۔ حَوْلٌ کَتِیْعٌ پورا سال۔

اَلکُتْعَۃُ۔ ج۔ کِتَاعٌ۔ و الکُتْعَۃُ۔ ج کُتَعٌ۔ و الکَتَعَۃُ۔ ج۔ کِتَعٌ۔ چھوٹا ڈول۔

کُتَعُ۔ ج۔ کَتْعَاءُ۔ جو مؤنث کی تاکید میں مستعمل ہے۔ کہا جاتا ہے۔ "اِشْتَرَیْتُ ھٰذِہِ الدَّارَ جَمْعَاءَ کَتْعَاءَ"۔ میں نے اس کے سارے گھر کو خرید لیا۔ "رَاَیْتُ اَخَوَاتِکَ جُمَعَ کُتَعَ"۔ میں نے تیری تمام بہنوں کو دیکھا۔ کُتَعَ وصف اور عدل کے دو اسباب کی بنا پر غیر منصرف ہے اور کُتَعَ کو جُمَعَ کے بعد استعمال کرتے ہیں۔ یہ جُمَعَ کے بغیر تنہا نہیں آتا۔ کیونکہ یہ اس کا تابع ہے۔

اَلاَکْتَعُ۔ لنجا۔ جس کی انگلیاں ہتھیلی کی طرف مڑی ہوئی ہوں۔ یہ لفظ اَجْمَعُ کا تابع بھی ہے۔ اس موقع پر اَجْمَعُ کے بغیر استعمال نہیں ہوتا۔ کہا جاتا ہے۔ "رَاَیْتُھُمْ اَجْمَعِیْنَ اَکْتَعِیْنَ" میں نے ان سب کو دیکھا۔ مؤنث کَتْعَاءُ۔

اَلکَتْعَاءُ۔ لونڈی۔ یہ بھی مؤنث کی تاکید کے لیے جَمْعَاءُ کا تابع ہے۔ مثال۔ "اِشْتَرَیْتُ الدَّارَ جَمْعَاءَ کَتْعَاءَ"۔ میں نے سارا کا سارا مکان خرید لیا۔ دَاءٌ مُلْتَعٌ۔ متفق رائے یہ محاورہ بھی ہے۔ "جَاءَ مُکْتَتِعًا و مُکَوْتِعًا"۔ وہ تیز رفتاری سے آیا۔

کَتَفَ (ض، کَتْفًا و کَتِیْفًا۔ آہستہ چلنا یا کندھا ہلاتے ہوئے چلنا۔ کجاوہ کے دونوں کناروں کو ایک دوسرے کے ساتھ باندھنا۔ فِی الاَمْرِ۔ نرمی کرنا۔ کَتْفًا و کِتَافًا۔ الرَّجُلَ۔ مرد کی مشکیں کسنا۔ کندھے پر مارنا۔ السَّرْجُ بِالدَّابَّۃِ۔ زین کا کندھے کو زخمی کرنا۔ الاِنَاءَ۔ برتن کو لوہے وغیرہ کے پتر سے جوڑنا۔ الاَمْرَ۔ کسی کام کو ناپسند کرنا۔ کَتْفًا و کَتَفَانًا۔ الطَّائِرُ۔ پرندہ کا بازوؤں کو پیچھے کی طرف ملا کر اڑنا۔

كَتِفَ (س) كَتَفًا. چوڑے یا بڑے کندھوں والا ہونا. کندھے میں درد و تکلیف ہونا

كَتِفَ الرَّجُلُ. مرد کا آہستہ چلنا۔

كَتَّفَ الرَّجُلَ. کسی کی مشکیں کسنا۔ کندھوں کے پیچھے ہاتھوں کو باندھنا۔ الْإِنَاءَ. برتن کو لوہے وغیرہ کے پتر سے جوڑنا۔ اللَّحْمَ وَنَحْوَهُ. گوشت کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا۔ الفَرَسُ. گھوڑے کا چلنے میں کندھوں کو ہلانا۔

تَكَتَّفَ. سینے پر ہاتھ باندھنا

تَكَتَّفَتِ الْخَيْلُ. گھوڑے کا چلنے میں کندھوں کو اٹھانا۔

الكَتِفُ وَالكِتْفُ وَالكَتْفُ. شانہ. کندھا. مؤنث ہے. ج. كِتَفَةٌ و أَكْتَافٌ. ضرب المثل ہے "إِنَّهُ يَعْلَمُ مِنْ أَيْنَ تُؤْكَلُ الكَتِفُ" اس چالاک شخص کے حق میں بولتے ہیں جو معاملات کے داؤ پیچ سے خوب واقف ہو۔

الكَتَفُ. کندھے کے درد کی وجہ سے جانوروں کی لنگڑاہٹ. کندھے کی کوتاہی وکمی.

الكُتَافُ. کندھے کا درد۔

الكِتَافُ. مشکیں کسنے کی رسی. ج. أَكْتِفَةٌ وكُتُفٌ وكُتْفٌ.

الكَاتِفُ. فا. ناپسند کرنے والا۔

الأَكْتَفُ. مِنَ الْخَيْلِ وَالْجِمَالِ. وہ گھوڑا یا اونٹ جس کے کندھے میں درد ہو. مؤنث كَتْفَاءُ. ج. كُتْفٌ.

الأَكْتَفُ مِنَ الرِّجَالِ. وہ مرد جس کے کندھے میں درد ہو. مِنَ الْخَيْلِ وہ گھوڑا جس کے کندھے کے اوپر کا حصہ چوڑا ہو اور اس میں کشادگی ہو۔

الكَتِيفُ. لوہے وغیرہ کا چوڑا پتر. چوڑی تلوار. ج. كُتُفٌ.

الكَتِيفَةُ. دروازے کی بلی یا چٹخنی. جماعت کینہ. ج. كَتَائِفُ.

الكُتْفَانُ والكِتْفَانُ. ٹڈیاں جو پہلی مرتبہ اڑیں. اس کا واحد كُتْفَانَةٌ ہے.

المِكْتَافُ. وہ جانور جس کا شانہ زین سے زخمی ہو گیا ہو۔

كَتْكَتَ الرَّجُلُ. بغیر قہقہہ کے ہنسنا.

تَكَتْكَتَ. آہستہ آہستہ چلنا. چھوٹے چھوٹے قدم سے تیز چلنا۔

الكُتْكَاتُ. جلدی جلدی بہت بولنے والا.

كَتَلَهُ (ن) كَتْلاً. قید کرنا. باز رکھنا.

كَتِلَ (س) كَتَلاً. چمٹنا. صفت كَتِلٌ. الحِمَارُ. گدھے کا زمین پر لوٹنے سے غبار آلود ہونا.

كَاتَلَهُ اللّٰهُ. اللہ اسے غارت کرے.

كَتَّلَ الشَّيْءَ. کسی چیز کو جمع کرنا اور اسے گول بنانا.

تَكَتَّلَ الْقَصِيرُ. پستہ قد کا چھوٹے چھوٹے قدم سے چلنا جیسے وہ لڑھک رہا ہو. الشَّيْءُ. جمع ہونا. تہ بتہ ہونا اور گول ہونا.

اِنْكَتَلَ. گذرنا. جانا.

الكُتْلَةُ مِنَ الطِّينِ وَنَحْوِهِ. مٹی وغیرہ کا جمع شدہ تہ بتہ ڈھیر. گوشت کا ٹکڑا. کھجور کا گچھا. ج. كُتَلٌ.

الكُتَالُ. نفس. ضرورت وحاجت جو پوری کی جائے. مشقت. درست کیا ہوا لباس یا کھانا. تنگ زندگی. گوشت. قوت.

الكَتَلُ. موٹاپا. کہاوت ہے. أَلْقَى عَلَيْهِ كُتَالَهُ. اس نے اس پر اپنا بوجھ ڈالا.

الكَتِيلَةُ. درخت خرما جو ہاتھ سے اونچا ہو. ج. كَتَائِلُ.

الأَكْتَلُ. سخت مصیبت.

المِكْتَلُ والمِكْتَلَةُ. کھجور کے پتوں سے بنا ہوا ٹوکرا. ج. مَكَاتِلُ.

المُكْتَتِلُ. مصائب زمانہ میں سے ایک مصیبت.

الكَاثُولِيكُ. رومن کیتھولک جو پطرس کے جانشین، پاپائے روم کے پیرو ہیں واحد کاتولیکی اور جمع کاتولیکیون (یہ لفظ دخیل ہے)

كَتَمَ (ن) كَتْمًا وكِتْمَانًا وكَتَّمَ وَاكْتَتَمَ. الشَّيْءَ. کسی چیز کو پوشیدہ کرنا. چھپانا. بعض اوقات كَتَمَ دو مفعولوں کے ساتھ متعدی ہوتا ہے. جیسے كَتَمْتُ زَيْدًا الْحَدِيثَ. میں نے زید سے بات چھپائی. مفعول اول میں مِنْ بھی بڑھایا جاتا ہے. جیسے كَتَمْتُ مِنْ زَيْدٍ الْحَدِيثَ.

كَتَّمَ. الشَّيْءَ. کسی چیز کو بہت چھپانا (مبالغہ)

اِكْتَتَمَ الشَّيْءُ. زرد ہونا.

كَتَمَ (ن) كُتُومًا وكِتَامًا. الْإِنَاءَ. برتن کا دودھ یا پینے کی چیز کو بہنے سے روکے رکھنا.

كَاتَمَهُ مُكَاتَمَةً. السِّرَّ. بھید چھپانا. كَاتَمَهُ الْعَدَاوَةَ. دشمنی کو چھپانا.

تَكَاتَمَ. الرَّجُلَانِ الْحَدِيثَ. ایک دوسرے سے بات پوشیدہ رکھنا.

اِنْكَتَمَ. چھپنا. كتم کا تابع.

اِسْتَكْتَمَ. السِّرَّ فُلَانًا. کسی کو بھید چھپانے کے لیے کہنا.

الكِتْمَةُ. پوشیدگی.

الكَتَمُ والكِتْمَانُ. وہ وسمہ جس سے خضاب بناتے ہیں اور اس سے لکھنے کے لیے روشنائی بناتے ہیں.

الكَاتِمُ. فا. کہا جاتا ہے. "سِرٌّ كَاتِمٌ" بمعنی مَكْتُومٌ. یعنی چھپا ہوا. بھید.

قَوْسٌ کَاتِمٌ. ثابت کمان جس میں
کوئی شگاف وغیرہ نہ ہو۔
الکَتْمَۃُ. کتم کا اسم مرۃ ہے۔ محاورہ
ہے "مَا اَجَعْتُہٗ کَتْمَۃً" میں
نے اس سے ایک لفظ بھی جواب
میں نہیں کہا۔
الکُتَمَۃُ و الکَتَّامُ و الکَتَّامَۃُ. بھید
کو بہت چھپانے والا۔
الکَتُوْمُ. بھید چھپانے والا۔
الکَتِیْمُ. مِنَ القِسِیِّ. ثابت اور
درست کمان. یا وہ کمان جس سے
آواز نہ نکلے. خَرْزٌ کَتِیْمٌ. درز جو
کشادہ نہ ہو اور پانی نہ ٹپکے۔
الاَکْتَمُ. بڑے پیٹ والا. شکم سیر۔
المُکْتَتِمُ. فا. سَحَابٌ مُکْتَتِمٌ.
بادل جس میں گرج نہ ہو۔
کَتِنَ (س) کَتَنًا. الوَسَخُ عَلَی الشَّیْءِ.
میل کا کسی چیز پر جمنا۔ الشَّیْءُ. میل
کچیل لگنا. دھوئیں سے سیاہ ہونا۔
النَّخْلَۃُ. درخت خرما کی جڑوں پر
مٹی چڑھ جانا۔ فلانٌ. سیاہ لب ہونا۔
کَتَّنَ و اَکْتَنَ. الشَّیْءَ. کسی چیز کو چپکانا
تَکَتَّنَتِ المَرْأَۃُ. عورت کا برقع دستانے
اور موزے پہننا۔
الکَتَنُ. ہونٹ کی سیاہی. دیوار کا دھوئیں
سے سیاہ ہونا. میل کچیل چپکنا. کھجور
کی جڑ کی مٹی۔
الکَتْنُ و الکِتْنُ. پیالہ. سِقَاءٌ کَتِنٌ
میلی کچیلی مشک۔
الکَتَّانُ. السی کا پودا جس سے کپڑے
تیار ہوتے ہیں۔
الکَتَّانُ. سبز کائی جو پانی کے اوپر ہوتی
ہے۔ لَبِسَ المَاءُ کَتَّانَہٗ. پانی پر
کائی جم گئی، اس کا سر سبز ہوگیا۔
الکَتُّوْنَۃُ. کاہن کی قمیص جسے وہ خدمت
کے موقع پر پہنتا ہے۔ (دخیل)
کَتَا یَکْتُو کَتْوًا. چلنے میں قریب قریب
قدم رکھنا۔
اَکْتَی اِکْتَاءً. دشمن پر غالب آنا۔
اِکْتَوْتَی اِکْتِیْتَاءً. بہت غصہ میں ہونا
بغیر عمل کے بہت زیادہ اپنی تعریف
کرنا۔
کَثَّ (ض) کَثَاثَۃً و کُثُوْثَۃً و کَثَّ
(س) کَثَثًا. گاڑھا اور گھنا ہونا۔
الشَّعْرُ. بالوں کا گھنا ہونا۔
اللِّحْیَۃُ. داڑھی کا گھنی اور گھونگھریالی
ہونا۔ بِسَلْحِہٖ. پاخانہ کرنا۔
اَکَثَّ. الرَّجُلُ. مرد کا گھنی داڑھی رکھنا۔
صفت کَثٌّ. ج. کِثَاثٌ.
اَکَثُّ. مؤنث کَثَّاءُ. ج. کُثٌّ.
الکَثُّ و الکَثِیْثُ. گھنی. کثیف. کہا
جاتا ہے "ھُوَ کَثُّ اللِّحْیَۃِ و
کَثِیْثُھَا" وہ مرد گھنی داڑھی والا
ہے۔ "اِمْرَأَۃٌ کَثَّۃٌ و کَثَّاءُ"
گھنے بال والی عورت۔
الکَثِیْثُ. بٹن وغیرہ کا باریک دھاگا
جو بکھر جائے۔
الکَثَاثُ. کٹی ہوئی کھیتی کے منتشر دانے
جو دوبارہ اگ آئیں۔
کَثَأَ (ف) کَثْأً و کُثُوْءًا و تَکْثِئَۃً.
اللَّبَنُ و نَحْوُہٗ. دودھ کا پانی کے
اوپر آنا اور صاف پانی کا نیچے آنا۔
القِدْرُ. ہانڈی کا جھاگ دینا۔
اللِّحْیَۃُ. داڑھی کا لمبا اور گھنا ہونا۔
الزَّرْعُ. کھیتی کا سخت اور گنجان
ہونا۔ القِدْرَ. ہانڈی سے جھاگ
علیحدہ کرنا۔ الرَّجُلُ. مرد کا بالائی
کھانا۔ اَوْبَارُ الإِبِلِ. اونٹ کے
بال کا نکلنا۔
اِکْثَأَتِ اللِّحْیَۃُ. داڑھی گھنی اور
لمبی ہونا۔
الکَثْأَۃُ و الکُثَاءَۃُ. مِنَ اللَّبَنِ.
بالائی۔ مِنَ المَاءِ. وہ چیز جو پانی کی
سطح کے اوپر آ جائے۔ خُذْ کَثْأَۃَ
قِدْرِکَ. اپنی ہانڈی کے جھاگ
علیحدہ کرو۔
کَثَبَ (ن ض) کَثْبًا. الشَّیْءَ. کسی چیز کو
جمع کرنا۔ الشَّیْءُ. جمع ہونا۔ القَوْمُ
اکٹھا ہونا۔ فِی المَکَانِ. داخل ہونا
۔ المَاءَ. پانی گرانا۔ التُّرَابَ.
مٹی اڑانا۔ عَلَیْہِ. کسی پر حملہ کرنا
۔ الصَّیْدُ فُلَانًا. شکار کا قریب
ہونا. کہاوت ہے "کَثَبَکَ الصَّیْدُ
فَارْمِہٖ". شکار تمہارے قریب
ہے، تیر چلاؤ۔ جَاءَ یَکْثِبُہٗ. وہ
اس کے پیچھے آیا۔
کَثُبَ. لَبَنُ النَّاقَۃِ. اونٹنی کا دودھ
کم ہونا۔
کَثَّبَ الشَّیْءُ. کسی چیز کا کم ہونا۔
کَاثَبَ القَوْمَ. قوم سے قریب ہونا۔
اَکْثَبَ الرَّجُلُ و اِلَیْہِ و مِنْہُ و لَہٗ.
قریب ہونا۔ فلانًا. کسی کو تھوڑا
پلانا۔
اِنْکَثَبَ الرَّمْلُ. ریت کا جمع ہونا اور
ایک دوسرے پر منتشر ہونا۔
الکَثَبُ. قریب. نزدیکی. کہا جاتا ہے
"رَمَاہُ مِنْ کَثَبٍ اَوْ عَنْ کَثَبٍ"
اس نے اس کو قریب سے مارا۔
الکُثْبَۃُ. تھوڑا پانی یا دودھ. ہر تھوڑی
جمع شدہ چیز. پہاڑ کے درمیان پست
زمین. ج. کُثَبٌ.
الکَاثِبَۃُ. کَاثِبٌ کا مؤنث. مِنَ
الفَرَسِ. گھوڑے کی پیٹھ کا بالائی
حصہ. ج. کَوَاثِبُ.
الکُثَابُ. بہت، کثیر۔

الکُعَابُ وَ الکُعَابُ۔ بغیر پیکان اور بغیر پر کا تیر۔

الکَثِیْبُ۔ ریت کا ٹیلہ۔ ج کُثُبٌ وَکُثْبَانٌ وَ اَکْثِبَۃٌ۔

الکُثْبَاءُ۔ مٹی۔

کَثَجَ (ن) کَثْجًا۔ مِنَ الطَّعَامِ۔ بقدر کفایت کھانا۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ ملا لے جانا۔

کَثَحَ (ف) الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو جمع کرنا، بکھیرنا۔

کَثَحَتِ الرِّیْحُ التُّرَابَ عَلَیْہِ۔ ہوا کا غبار اڑانا۔

کَثِحَ۔ مِنَ الْمَالِ۔ مال خواہش کے مطابق ہونا۔

کَثَحَ۔ عَنْ کَذَا۔ کھولنا۔ کہا جاتا ہے کَثَحَتْہُ الرِّیْحُ۔ اس کو ہوا نے کھولدیا۔

تَکَاثَحَ الْقَوْمُ بِالسُّیُوْفِ۔ آپس میں شمشیر زنی کرنا۔

تَکَثَّحَ بِالْحَصٰی۔ بے تکلف کنکریوں سے مارنا۔

الکُثْحَۃُ مِنَ النَّاسِ۔ چھوٹی سی جماعت

کَثُرَ (ك) کَثْرَۃً وَ کَثَارَۃً۔ بہت ہونا صفت کَثْرَۃً۔ کَثِیْرٌ وَ کُثَارٌ وَ کَاثِرٌ وَ کَیِّثَرٌ۔

کَثَرَ (ن) کَثْرًا۔ الرَّجُلُ۔ کثرت میں غالب ہونا۔

کَثَّرَہٗ۔ زیادہ کرنا۔

اَکْثَرَ۔ الرَّجُلُ۔ بہت مالدار ہونا۔ بہت لانا۔ الشَّیْءَ۔ زیادہ کرنا۔ کسی چیز کو بہت شمار کرنا یا افراط سے پانا۔ النَّخْلُ۔ درخت خرما کا شگوفہ دار ہونا۔ کہا جاتا ہے "اَکْثَرَ اللّٰہُ فِیْنَا مِثْلَکَ" خدا تعالیٰ تمھارے جیسے کو ہمارے اندر داخل کرے۔

کَاثَرَہٗ۔ کثرت میں غالب آنا۔ کثرت مال یا کثرت عدد پر فخر کرنا۔ کَاثَرَ الْمَاءَ۔ پینے کے لیے پانی زیادہ چاہنا۔

تَکَثَّرَ بِمَالِ غَیْرِہٖ۔ دوسرے کے مال سے غنی ہونا۔ مِنَ الشَّیْءِ۔ کسی چیز سے بہت لینا۔ بِالْکَلَامِ۔ بہت گفتگو کرنا۔ فُلَانٌ۔ کثرت ظاہر کرنا۔

تَکَاثَرَ الْقَوْمُ۔ بہت ہونا۔ کثرت میں ایک دوسرے سے مقابلہ کرنا۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو بہت سمجھنا یا بہت شمار کرنا۔ مِنَ الشَّیْءِ۔ کسی چیز کو بہت کرنا یا اس کی بہت خواہش کرنا۔

الکِثْرُ وَ الکُثْرُ۔ بہت۔ قِلٌّ اور قُلٌّ کی ضد۔

کُثْرُ الشَّیْءِ۔ چیز کی بہتات۔ کہاوت ہے "اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلَی الْقِلِّ وَ الْکُثْرِ" کمی اور زیادتی پر خدا کا شکر ہے۔

الکُثْرَۃُ۔ بہتات۔ زیادتی۔

الکِثْرَۃُ۔ (باکسر زیر کے ساتھ) یہی معنی ہے۔ مگر یہ تلفظ صحیح نہیں ہے۔ بعض نے قلت کے لفظ کے ساتھ اسے صحیح کہا ہے جیسے الْقِلَّۃُ وَ الْکِثْرَۃُ۔

الکُثْرٰی۔ مِنَ النَّبِیْذِ وَ نَحْوِہٖ۔ نبیذ وغیرہ کی زیادتی۔

الکَثِیْرُ۔ بہت۔ کہا جاتا ہے "رِجَالٌ کَثِیْرٌ وَ کَثِیْرَۃٌ وَ کَثِیْرُوْنَ۔ وَ نِسَاءٌ کَثِیْرٌ وَ کَثِیْرَۃٌ وَ کَثِیْرَاتٌ" کہا جاتا ہے "کَثِیْرًا مَا یَعْمَلُوْنَ کَذَا" اس میں کَثِیْرًا ظرفیت کی بنا پر منصوب ہے۔ اس لیے کہ یہ احیانًا کی صفت ہے اور مَا تاکید کے لیے زائد مستعمل ہے۔ بعض نے مفعول مطلق ہونے کی وجہ سے اسے منصوب مانا ہے اور مَا کثرت میں مبالغہ کے معنوں میں زائد ہے۔

الکُثَارُ۔ بہت۔

الکُثَارُ۔ جماعتیں، کہا جاتا ہے "فِی الدَّارِ کُثَارٌ اَوْ کِثَارٌ مِنَ النَّاسِ" گھر میں لوگوں کی جماعتیں ہیں۔ یہ الفاظ صرف جانداروں کے لیے مستعمل ہیں۔ بیجان چیزوں کے لیے نہیں ہیں۔

الکَیْثَرُ۔ بہت فیاض مرد۔

المُکْثِرُ۔ مالدار۔

المِکْثَارُ وَ المِکْثِیْرُ۔ بہت بولنے والا۔ (مذکر و مؤنث دونوں کے لیے)

المَکْثُوْرُ۔ مغمر، مغلوب۔ وہ شخص جس پر بہت سے آدمی جمع ہو جائیں اور اسے دبالیں۔ وہ شخص جس کا سرمایہ ختم ہو جائے۔ اور اس پر لوگوں کے حقوق اور مطالبات بہت زیادہ ہو جائیں۔

کَثَعَ (ف) کَثْعًا۔ اللَّبَنُ۔ دودھ کا گاڑھا اور بالائی والا ہونا۔

کَثِعَتْ (ف) کُثُوْعًا وَ کَثَعَتْ۔ بکری کے پیٹ کا نرم اور ڈھیلا ہونا۔

کَثَعَتْ (ف) کَثْعًا وَ کُثُوْعًا وَ کَثِعَتْ (س) کَثَعًا۔ الشَّفَۃُ۔ ہونٹ سے بہت خون نکلنا۔ یہاں تک کہ الٹنے کے قریب ہو جائے ایسے ہونٹ کو کَاثِعَۃٌ اور ایسے ہونٹ والے کو اَکْثَعُ کہتے ہیں

کَثَّعَ اللَّبَنُ اَوِ الْغَنَمُ۔ بمعنی کَثَعَ۔

کَثَّعَتِ الْاَرْضُ۔ زمین سے نباتات کا ظاہر ہونا۔ الْقِدْرُ۔ ہانڈی کا جھاگ پھینکنا۔ الْجُرْحُ۔ زخم کے اوپر کے حصہ کا اچھا ہونا۔ لِحْیَۃُ فُلَانٍ۔ ڈاڑھی لمبی اور گھنی ہونا۔ فُلَانٌ السِّقَاءَ۔ مشکیزہ کے اوپر کی چکناہٹ کو کھانا۔

الکُثْعَۃُ وَ الکُثَعَۃُ۔ بالائی۔ ہانڈی کے جھاگ۔ الکُثْعَۃُ۔ اوپر کے ہونٹ کے درمیان کا فرق یا گڑھا۔

الکَثْعَۃُ۔ گارا۔ کیچڑ۔ گیلی مٹی۔

المُکَثِّعُ۔ فا۔ اِمْرَأَۃٌ مُکَثِّعَۃٌ۔ وہ عورت جس کے ہونٹوں یا مسوڑھوں سے بہت خون نکلے۔

کَثُفَ دک، کَثَافَۃً وتَکَاثُفَ۔ موٹا ہونا۔ بہت ہونا۔ گنجان ہونا۔ صفت کَثِیْفٌ۔ دودھ۔

کَثَّفَہٗ۔ موٹا کرنا۔ کثیف کرنا۔ گاڑھا کرنا۔

اَکْثَفَ مِنْہُ۔ قریب ہونا۔ امکان۔

اِسْتَکْثَفَ۔ کسی چیز کا کثیف یا گاڑھا ہونا۔ الشیءَ۔ کسی چیز کو کثیف پانا یا سمجھنا۔ الاَمْرُ۔ کسی کام کا بلند اور اونچا ہونا۔

الکِثْفُ۔ جماعت۔

الکَثِیْفُ۔ کثافت والا۔ گاڑھا۔ کہا جاتا ہے "رَجُلٌ کَثِیْفٌ"۔ سخت اور بدحالی کی زندگی بسر کرنے والا مرد۔

الکُثَافُ۔ بہت۔

کَثْکَثَ الرَّجُلُ۔ گھنی ڈاڑھی ہونا۔

الکَثْکَثُ و الکِثْکِثُ۔ مٹی۔ سنگریزے

کَثَلَ دن، کَثْلًا۔ الشیءَ۔ جمع کرنا۔

الکُثْلُ۔ گروہ۔ جماعت۔

الکَوْثَلُ و الکَوْثَلُ۔ کشتی کا دنبالہ۔

الکاثولیک۔ رومن کیتھولک فرقہ۔

کَثَمَ دض، کَثْمًا۔ الشیءَ۔ جمع کرنا۔ الاَثَرَ۔ اتباع کرنا۔ پیروی کرنا۔ الشیءَ۔ منہ میں رکھ کر توڑنا۔

کَثَمَہٗ مِنَ الاَمْرِ۔ کسی چیز سے باز رکھنا۔

کَثِمَ دس کَثَمًا۔ شکم سیر ہونا۔ بڑے پیٹ والا ہونا۔ صفت اَکْثَمُ۔

کَاثَمَہٗ۔ قریب لانا۔ میل ملاپ رکھنا۔

اَکْثَمَ۔ القِرْبَۃَ۔ مشک بھرنا۔ فِیْ بَیْتِہٖ۔ گھر میں روپوش ہونا۔

اَکْثَمَہٗ۔ الصَّیْدُ۔ شکار کا قریب ہونا۔

تَکَثَّمَ۔ حیران ہونا۔ توقف کرنا۔ چھپنا۔

اِنْکَثَمَ۔ غمگین ہونا۔ عَنْ وَجْہِ کَذَا۔ پھر جانا۔

الکِثْمَۃُ و الکَاثِمُ۔ عَنِ الطِّیْنِ و نَحْوِہٖ۔ گاڑھا کیچڑ وغیرہ۔

کَثَمٌ۔ الطَّرِیْقِ۔ راستہ کا ظاہری حصہ کہا جاتا ہے "رَمَاہُ عَنْ کَثَمٍ" اس نے اس پر قریب سے تیر مارا۔

الاَکْثَمُ۔ چوڑا راستہ۔ وَطْبٌ اَکْثَمُ دودھ سے بھرا ہوا برتن۔

الکُثْمُلَۃُ۔ گلدستہ۔

الکُحُّ۔ خالص۔ کہاوت ہے۔ "ھُوَ عَرَبِیٌّ کُحٌّ" وہ خالص عربی ہے۔

کَحَبَ۔ الکَرْمُ۔ کچا انگور ظاہر ہونا۔

الکَحْبُ۔ کچا انگور۔ واحد کَحْبَۃٌ۔

الکَاحِبُ۔ بہت۔ کہا جاتا ہے "عِنْدَہٗ دَرَاھِمُ کَاحِبَۃٌ" اس کے پاس بہت دراہم ہیں۔

کَحَتَ رف، کَحْتًا۔ لَہٗ مِنَ المَالِ۔ دونوں ہاتھوں سے مال دینا۔

کَحَصَ دف، کُحُوْصًا۔ الاَثَرُ۔ نشان مٹنا۔ الظَّلِیْمُ بشتر مرغ کا زمین میں اس طرح جانا کہ وہ دکھائی نہ دے۔ الرَّجُلُ۔ پیٹھ موڑ کر بھاگنا۔ کَحْصًا۔ ابلیٰ فُلَانًا۔ مٹانا۔ محو کرنا۔ بِرِجْلِہٖ۔ پاؤں سے کریدنا۔ الارضَ۔ زمین سے غبار اڑانا۔ الشیءَ۔ کوٹنا۔ کَحَّصَ و کَحَّصَ۔ الاَثَرَ۔ نشان مٹانا۔

الکَاحِصُ۔ فا۔ پیر سے کریدنے والا۔ مؤنث کَاحِصَۃٌ۔ ج۔ کَوَاحِصُ۔ اَطْلَالٌ کَوَاحِصُ۔ مکان کے مٹے ہوئے نشانات۔

کَحَطَ دف، کَحْطًا۔ الطَّعَامَ۔ قحط۔ خشک سالی ہونا۔ صفت کَاحِطٌ۔

الکُحُوْفُ۔ جسم کے اعضاء۔

کَحَلَ دن، کَحْلًا و کَحَلَ۔ العَیْنَ آنکھوں میں سرمہ لگانا۔ صفت کَاحِلٌ و کَحَّالٌ۔ کَحَلَ السُّھَادَ عَیْنَہٗ۔ بیداری کا کنایہ ہے۔ بیخوابی۔

کَحَلَ رف، کَحْلًا و اَکْحَلَ۔ العَامُ۔ سخت خشک سالی ہونا۔ السِّنُوْنَ القَوْمَ۔ قحط پڑنا۔

کَحَلَ و اَکْحَلَ و تَکَحَّلَ و اِکْتَحَلَ و اِکْحَالَّ۔ المَکَانُ بِالخُضْرَۃِ کسی جگہ نباتات کی ابتدائی سبزی ظاہر ہونا۔

کَحِلَتْ کَحَلًا و اِکْحَالَّتْ۔ العَیْنُ۔ آنکھ کا سرگیں ہونا۔

کَحِلَ الرَّجُلُ۔ سرگیں آنکھ والا ہونا۔

تَکَحَّلَ و اِکْتَحَلَ۔ آنکھوں میں سرمہ لگانا۔

اِکْتَحَلَ۔ فُلَانٌ۔ نرمی کے بعد سختی میں مبتلا ہونا۔ السُّھَادَ۔ بیدار رہنا۔ اور نیند نہ آنا۔ وَجْھُہٗ بِالصُّبْحِ۔ چہرہ پر صبح کا اثر ظاہر ہونا۔ محاورہ ہے "مَا اکْتَحَلَتْ عَیْنِیْ بِکَ" میں نے تم کو نہیں دیکھا۔

الکَحْلُ۔ مص۔ سخت قحط کا سال۔

کَحَلُ و کَحَلُ کَحْلَۃُ۔ غیر منصرف ہیں۔ آسمان کے نام ہیں۔ کہا جاتا ہے "صَرَّحَتْ کَحَلُ" جبکہ آسمان میں بادل نہ ہوں۔

الکُحْلُ۔ سنگ سرمہ۔ ہر وہ چیز جو آنکھوں میں شفا کے لیے ڈالی جائے۔ مال کثیر۔

الکَحَلُ۔ پیدائشی طور پر آنکھوں کا سرگیں ہونا۔

الکِحَالُ۔ سنگ، سرمہ۔

الکُحْلُ و الکَحْلَۃُ۔ مہرۂ تعویذ اور

بقول بعض مہرۂ نظر بد۔ عَیْنٌ کَحِیْلٌ و کَحِلٌ و کَحِیْلَۃٌ۔ سرگیں آنکھ۔ ج۔ کَحْلٰی و کَحَائِلُ۔
اَعْیُنٌ کُحْلٌ۔ سرگیں آنکھیں۔
الکَحِیْلُ۔ نفط۔ قطران جو اونٹوں پر ملا جاتا ہے۔
الاَکْحَلُ۔ سرگیں مرد۔ بازو کی ایک رگ کا نام جس کی فصد کھولی جاتی ہے۔
الکَحْلَاءُ۔ الاَکْحَلُ کا مؤنث۔ ج کُحْلٌ۔ وہ عورت جس کی آنکھیں بہت سیاہ ہوں۔ سفید جسم اور سیاہ آنکھوں والا مینڈھا۔
الکَحْلَاءُ و الکُحَیْلَاءُ۔ گاؤزبان۔
الکُحْلِیُّ۔ سرمہ ساز۔
المِکْحَلُ و المِکْحَالُ۔ سُرمہ کی سلائی
مُکْحُلَۃٌ۔ سُرمہ دانی۔
کَخِیَ یَکْخِیُ کَخْیًا۔ الشیءُ۔ خراب ہونا فاسد ہونا۔
کَخَّ (ض)، کَخًّا و کَخِیْخًا۔ فِی نَوْمِہٖ خراٹے لینا۔
کَدَّ (ن)، کَدًّا۔ سخت کام کرنا۔ روزی تلاش کرنا۔ سائل کی طرح انگلی سے اشارہ کرنا۔ مانگنے میں اصرار کرنا۔
الرَّجُلَ۔ تھکانا۔ الرَّأْسَ۔ سر میں کنگھی کرنا یا سر کو بہت کھجانا۔
الشیءَ۔ کسی چیز کو ہاتھ سے چھیننا۔
کَدَّدَہٗ۔ سختی سے ہٹانا اور جدا کرنا۔
تَکَدَّدَ۔ تکلیف برداشت کرنا۔
اَکَدَّ و اِکْتَدَّ۔ کنجوسی کرنا۔
اِکْتَدَّ۔ الشیءَ۔ کسی چیز کو ہاتھ سے چھیننا۔
اِکْتَدَّہٗ و اِسْتَکَدَّہٗ۔ کام میں محنت کرانا۔
الکَدُّ۔ مص۔ کوشش، محنت، وہ چیز جس میں کوئی چیز کوٹی جائے جیسے ہاون۔

محاورہ ہے۔ "لَیْسَ ھٰذَا مِنْ کَدِّکَ وَلَا مِنْ کَدِّ اَبِیْکَ"۔ یہ تمھاری اور تمھارے باپ کی کوشش سے حاصل نہیں ہوئی۔
الکِدَّۃُ و الکَدِیْدُ۔ سخت زمین۔
الکَدِیْدُ۔ موٹا موٹا پسا ہوا نمک۔ وادی سے زیادہ فراخ زمین۔
الکُدَادَۃُ و الکُدْدَۃُ و الکَدَدَۃُ ہانڈی کی کھرچن۔
کُدَادَۃُ السَّمْنِ۔ گھی کی تلچھٹ۔
کُدَادَۃُ الکَلَاءِ۔ تھوڑی گھاس۔
الکَدُوْدُ۔ بہت محنت کرنے والا آدمی۔ بخیل۔ بِئْرٌ کَدُوْدٌ۔ وہ کنواں جس کا پانی مشکل سے نکل سکے۔
الاَکِدَّۃُ۔ چری ہوئی چراگاہ کا بقیہ حصہ۔
قومٌ اَکْدَادٌ و اَکَادِیْدُ۔ ان الفاظ کا واحد مستعمل نہیں ہے۔ کہا جاتا ہے "رَأَیْتُھُمْ اَکْدَادًا و اَکَادِیْدُ" میں نے انھیں ٹولیوں میں دیکھا۔
اِبِلٌ اَکْدَادٌ۔ تیز چلنے والے اونٹ
المِکَدُّ۔ کنگھی۔
المَکْدُوْدُ۔ مفع۔ مغلوب۔ اَرْضٌ مَکْدُوْدَۃٌ۔ کھروں سے روندی ہوئی زمین۔
کَدَأَ و کَدِیءَ (ف س)، کَدْأً و کُدُوْءًا۔ النبتُ۔ نباتات کا سردی یا پانی نہ پہنچنے کی وجہ سے مرجھانا۔ اور نہ بڑھنا۔
کَدِیءَ کَدْأً (س)، الغُرَابُ۔ کوّے کا قے کرنے جیسی آواز نکالنا۔ البَقْلُ سبزیوں کا چھوٹا اور خراب ہونا۔
الاِبِلُ۔ اونٹ کا کم بال والا ہونا۔
کَدَأَ و کَدَّأَ۔ البَرْدُ النَّبَاتَ۔ سردی کا نباتات کو زمین سے اوپر بڑھنے نہ دینا۔ اَرْضٌ کَادِئَۃٌ۔

الاَوْبَارِ۔ کم بال والے اونٹ۔
الکَدْبُ و الکُدْبُ و الکَدَبُ۔ جوانوں کے ناخن کی سفیدی۔ واحد کَدْبَۃٌ۔
دَمٌ کَدِبٌ۔ تازہ خون۔
کَدَجَ (ن)، کَدْجًا۔ الرَّجُلُ۔ بقدر کفایت پینا۔
کَدَحَ (ف)، کَدْحًا۔ فِی العَمَلِ۔ کام میں بہت محنت کرنا۔
کَدَحَ۔ لِعِیَالِہٖ۔ اہل وعیال کے لیے کمانا۔ رَأْسَہٗ بِالمُشْطِ۔ کنگھی سے سر کے بالوں کو علیحدہ کرنا۔
کَدَّحَ الوَجْہَ۔ چہرہ کو نوچنا۔
اِکْتَدَحَ۔ لِعِیَالِہٖ۔ اہل وعیال کے لیے رزق کمانا۔
تَکَدَّحَ الجِلْدُ۔ خراش آنا۔ کہا جاتا ہے "وَقَعَ مِنَ السَّطْحِ فَتَکَدَّحَ"۔ وہ چھت سے گر پڑا اور اسے خراش آئی۔
الکَدْحُ۔ مص۔ خراش۔ ج۔ کُدُوْحٌ۔
کَدَرَ (ن)، کَدُرَ (ک)، و کَدِرَ (س)، کَدْرًا و کَدَارَۃً و کُدُوْرًا و کُدُوْرَۃً و کُدْرَۃً۔ گدلا ہونا۔ میلا ہونا۔ کَدَرَ عَلٰی فُلَانٍ۔ وہ فلاں پر ناراض ہوا۔ کَدَرَ العَیْشُ۔ زندگی تلخ ہوئی۔
کَدَّرَ۔ الشیءَ۔ گدلا کرنا۔ میلا کرنا۔ کہا جاتا ہے "کَدَّرَ عَیْشَ فُلَانٍ" فلاں کی زندگی تلخ کر دی۔
تَکَدَّرَ و اَکْدَرَ۔ الشیءُ۔ گدلا ہونا میلا ہونا۔
اِنْکَدَرَ۔ فِی السَّیْرِ۔ تیز دوڑنا۔ عَلَیْہِ القومُ۔ قوم کا کسی پر ٹوٹ پڑنا۔
الکُدْرَۃُ۔ مص۔ مِنَ الاَلْوَانِ۔ مٹیالا۔
الکُدْرَۃُ۔ مِنَ الحَوْضِ۔ کیچڑ یا کائی وغیرہ۔ کاٹی ہوئی کھیتی کا مٹھی بھر حصہ۔

ج۔ کُدَرٌ۔

الکِدْرُ والکَدِرُ والکَدِیْرُ۔ مِنَ العَیْشِ اَوِ الاَلْوَانِ وغیرِ ذٰلِکَ۔ غیر صاف۔ میلا۔ گدلا۔ مکدر۔

الکُدُرُّ۔ سخت قوی بدن کا جوان۔

حِمَارٌ کُدُرٌّ۔ بھدا موٹا گدھا۔

الکُدَارَۃُ۔ ہانڈی میں گھی کی تلچھٹ۔

الاَکْدَرُ۔ مٹیالا۔ مکدر۔ مؤنث کَدْرَاءُ۔ ج۔ کُدْرٌ۔ سخت سیلاب۔ عَیْشٌ اَکْدَرُ۔ مکدر زندگی۔

کَدَسَہٗ (ض)، کَدْسًا وکُدَاسًا۔ دفع کرنا۔ ہٹانا۔ کَدَسَ بِہِ الاَرْضَ۔ زمین پر پچھاڑ دینا۔ کَدَسَتِ الدَّابَّۃُ۔ چوپائے کا چھینکنا۔ المُثْقَلُ فِیْ سَیْرِہٖ۔ گراں بار آدمی کا دوڑنا۔ الخَیْلُ۔ گھوڑوں کا چلنے میں ایک دوسرے پر سوار ہونا۔ کَدْسًا۔ بدشگونی کرنا۔ بدفالی لینا۔

کَدَّسَ الحَصِیْدَ۔ کٹی ہوئی کھیتی کا ڈھیر ایک دوسرے کے اوپر لگانا۔

تَکَدَّسَ۔ کَدَّسَ کا تابع۔ ڈھیر ایک دوسرے کے اوپر ہونا۔ تَکَدَّسَتِ الخَیْلُ۔ گھوڑوں کا چلنے میں ایک دوسرے پر سوار ہونا۔

تَکَدَّسَ۔ الرَّجُلُ۔ کندھے ہلاتے ہوئے سینہ ابھار کر تیز چلنا۔ الفَرَسُ۔ گھوڑے کا گرانبار کی مانند چلنا۔

الکُدْسَۃُ والکُدَاسُ۔ جانوروں کی چھینک۔ کبھی انسان کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

الکُدَاسُ۔ مِنَ الثَّلْجِ اوِ الحَصِیْدِ اَوْمَا اَشْبَہَ۔ برف یا کٹی ہوئی کھیتی کا ڈھیر۔

الکُدْسُ۔ ج۔ اَکْدَاسٌ۔ والکُدَّاسُ ج۔ کَدَادِیْسُ۔ کاٹی ہوئی کھیتی کا ڈھیر۔

اَکْدَاسُ الرَّمْلِ۔ ریت کا تہ بتہ ڈھیر۔

الکُدَاسَۃُ۔ ایک دوسرے پر اکٹھا کیا ہوا ڈھیر۔

الکَادِسُ۔ فا۔ وہ چیز جس سے بدفالی لی جائے، جیسے چھینک وغیرہ۔ ج۔ کَوَادِسُ۔

المُتَکَادِسُ۔ فا۔ مِنَ الشَّجَرِ۔ گنجان درخت۔

کَدَشَہٗ (ض)، کَدْشًا۔ خراش لگانا۔ تلوار یا نیزے سے مارنا۔ سختی سے ہٹانا۔ کاٹنا۔ نکال دینا۔

کَدَشَ۔ لِعِیَالِہٖ۔ اہل وعیال کے لیے روزی تلاش کرنا۔

اَکْدَشَ واِکْتَدَشَ۔ مِنْ فُلَانٍ عَطَاءً۔ کسی سے بخشش حاصل کرنا۔ بِخَبَرٍ۔ تھوڑی سے خبر دینا۔

تَکَدَّشَ۔ الرَّجُلُ۔ کسی کے پیچھے کے دھکے سے کرنا۔

الکَدْشُ۔ زخم۔ کہا جاتا ہے "جِلْدٌ کَدْشٌ" زخمی کھال۔

الکَدَّاشُ۔ بہت کمانے والا۔ باصرار مانگنے والا۔

کَدَعَہٗ (ف)، کَدْعًا۔ ہٹانا۔ دفع کرنا۔

الکَدْعُ۔ ذلیل ورسوا ہونا۔

اَکْدَفَ۔ الفَرَسُ۔ گھوڑے کے ٹاپ کی آواز سنائی دینا۔

الکَدْفَۃُ۔ گھوڑے کی ٹاپ یا پاؤں کی آواز۔

کَدْکَدَ۔ الرَّجُلُ۔ بہت زیادہ ہنسنا۔ چلنے میں گرانبار ہونا۔ عَلَیْہِ۔ حملہ کرنا۔

کَدْکَدَۃً وتَکَاکَدَہٗ۔ سختی سے ہٹانا اور نکال دینا۔

الکَدْکَدَۃُ۔ مص۔ سخت چیز پر کسی چیز کے مارنے کی آواز۔

کَدَمَ (ن ض)، کَدْمًا۔ اگلے دانتوں سے کاٹنا اور نوچنا۔ الصَّیْدَ۔ شکار کو بھگانا۔ محاورہ ہے "کَدَمَ فِیْ غَیْرِ مَکْدَمٍ" بے موقع طلب کیا۔

کَادَمَتِ الدَّابَّۃُ الحَشِیْشَ۔ چوپائے کا گھاس پر اچھی طرح سے قادر نہ ہونا۔

آکْدِمَ۔ الاَسِیْرُ۔ قیدی کا اچھی طرح سے باندھا جانا۔

تَکَادَمُوْا بِالاَفْوَاہِ۔ ایک دوسرے کو دانت سے کاٹنا۔

الکَدْمُ۔ اثر۔ نشان۔ ج۔ کُدُوْمٌ۔

الکَدَمُ۔ دانتوں سے بہت کاٹنے والا۔ بہت جنگ جو۔ سبز سر کالی ٹڈی۔ واحد کَدَمَۃٌ۔

الکَدْمَۃُ۔ کدم کا اسم مرۃ۔ داغ۔ نشان۔

الکَدَمَۃُ۔ حرکت۔

الکَدُوْمُ والکَدَّامُ۔ دانتوں سے بہت کاٹنے والا۔

الکُدَامُ۔ گھاس کی شکستہ جڑیں جو بارش کے بعد پھر اگ آئیں۔ بوڑھا مرد۔

الکُدَامَۃُ۔ کھائی ہوئی چیز کا بقیہ حصہ۔ دانت سے کاٹ کر علیحدہ کیا ہوا۔

الکُدَامَۃُ والکُدَامُ۔ کھائی ہوئی چیز کا بقیہ حصہ۔

المَکْدَمُ۔ دانت سے کاٹنے کی جگہ۔

المُکْدَمُ مِنَ الحِبَالِ والاَکْسِیَۃِ۔ مضبوط بٹی ہوئی رسیاں وغیرہ۔ قِدْحٌ مُکْدَمٌ۔ موٹے دل کا شیشہ کا پیالہ۔ اَسِیْرٌ مُکْدَمٌ۔ رسی سے بندھا ہوا قیدی۔

المُکَدَّمُ۔ دانت سے کاٹا ہوا۔ رَجُلٌ مُکَدَّمٌ۔ جنگ کا زخمی شدہ۔

کَدَنَ کَدْنًا۔ بِالثَّوْبِ۔ پٹکا باندھنا۔

الکِدَانُ والکِدْنُ۔ کپڑا جس کو عورت

پردے میں پہنے۔ پالکی، کجاوہ۔ جانور کی ٹانگ کی کھال جس کو دباغت دینے کے بعد ہاون کی طرح دوا وغیرہ کوٹنے کے استعمال میں لاتے ہیں۔
ج۔ کُدُوْنٌ۔

اَلْکِدْنَۃُ۔ کوہان۔

اَلْکِدْنَۃُ و اَلْکُدْنَۃُ۔ چربی اور گوشت کی کثرت۔

اَلْکَدَانَۃُ۔ فرومائگی۔ نااہلی۔

اَلْمَکْدُوْنُ۔ بہت چربی اور گوشت والا۔ مؤنث کَدْنَات۔

اَلْکَدَنُ۔ مٹیالا۔

اَلْکَدَّانُ۔ نرم پتھر۔ رسی کا ٹکڑا اَکَدَّانَۃٌ ہے۔ یہ کَذَّان کی تحریف ہے۔

کَدَہٗ (ف) کَدْھًا و کَدَّہٗ۔ الشیءَ۔ کسی چیز کو توڑنا۔ بالحَجَرِ۔ پتھر سے سخت رگڑنا۔ عَلَیْہِ۔ کسی پر غالب ہونا۔ الھَمُّ۔ فکر سے پریشان ہونا۔ کہا جاتا ہے "ھُوَ مَکْدُوْدٌ مِنَ الھَمِّ" وہ غم کی وجہ سے پریشان ہے۔ لِاَھْلِہٖ۔ اہل وعیال کیلیے محنت سے کمانا۔ شَعْرَہٗ بِالْمُشْطِ۔ کنگھی سے بالوں میں مانگ نکالنا۔

تَکَدَّہٗ۔ ٹوٹنا۔

اَلْکَادِہُ۔ فا۔ توڑنے والا۔ ج۔ کُدَّہٌ۔

اَلْکُدْہَۃُ۔ مص۔ خراش، پتھر کی رگڑ کا اثر ج۔ کُدُوْہٌ۔

کَدَا یَکْدُوْ کَدْوًا و کُدُوًّا۔ النَبْتُ فصل خراب ہونا۔ الاَرْضُ۔ زمین سے پیداوار کا دیر سے ہونا۔

کِدَاءً۔ الشیءَ۔ کسی چیز کو کاٹنا منع کرنا۔

کَدِیَ یَکْدَی کَدًا۔ بالعَظْمِ۔ ہڈی کا گلے میں اٹکنا۔ المِسْکُ۔ مشک کا بے خوشبو ہونا۔ صفت کَدٍ و کَدِیٌّ۔

کَدِیَتْ۔ اَصَابِعُہٗ۔ انگلیوں کا کھودنے کی وجہ سے تھکنا۔

تَکَدَّی تَکَدِّیًا۔ محنت مشقت برداشت کرنا۔

کَدَی یَکْدِی کَدْیًا۔ الرَجُلَ۔ کسی کو روکنا اور مشغول رکھنا۔ الوَجْہَ۔ چہرہ کو نوچنا۔ الرَجُلُ۔ دینے میں بخل کرنا۔

اَکْدَی اِکْدَاءً۔ الرَجُلُ کُدَاہُ عَنْ کَذَا۔ کسی چیز سے باز رکھنا روکنا۔

اَکْدَی المَعْدِنُ۔ کان سے جواہرات کا نہ نکلنا۔ الحَاضِرُ۔ کھودتے کھودتے سخت زمین تک پہنچنا اور آگے نہ پہنچ سکنا۔ محاورہ ہے۔ "سَأَلَہٗ فَاَکْدَی" اس نے اس سے سوال کیا تو اس کو سخت زمین کی مانند پایا اور وہ کچھ نہ دے سکا۔ النَبْتُ۔ نباتات کا سردی کی وجہ سے چھوٹا ہونا۔ العَامُ۔ قحط سالی ہونا۔ المَطَرُ۔ بارش کم ہونا۔ الرَجُلُ۔ مرد کا خوشحالی کے بعد محتاج ہونا۔

کَدَّی تَکْدِیَۃً۔ سوال کرنا۔ خیرات مانگنا۔

تَکَدَّی تَکَدِّیًا۔ بخشش طلب کرنا۔

اَلْکُدْیَۃُ۔ سخت ٹھوس زمین۔ بڑی سخت چٹان۔ ج۔ کُدًی۔ بخشش کا مطالبہ۔ باصرار بھیک مانگنے کا پیشہ۔ زمانے کی سختی۔

اَلْکَدَاۃُ و اَلْکَدَایَۃُ۔ مٹی یا غلے کا ڈھیر۔

اَلْکَادِیَۃُ۔ زمانہ کی سختی۔

کَذَّ دن کَذًّا۔ کھردرا ہونا۔

اَلْکَذُّ۔ نرم پتھر پر چلنا۔

اَلْکَذَّانُ۔ نرم پتھر۔ واحد کَذَّانَۃٌ۔

کَذَبَ (ض) کَذِبًا و کِذْبًا و کَذِبَۃً و کِذْبَۃً و کِذَّابًا و کِذَابًا۔ جھوٹ بولنا۔ جان بوجھ کر غلط خبر دینا۔

کَذَبَتِ العَیْنُ۔ آنکھ کا دھوکا دینا۔

کَذَبَ الرَأیُ۔ رائے کا حقیقت کے خلاف ہونا۔ کہا جاتا ہے "کَذَبَتْکَ عَیْنُکَ" تمھاری آنکھ نے حقیقت کے خلاف مشاہدہ کیا۔

کَذَبَ السَیْرُ۔ چلنے میں کوشش نہ کرنا۔

کَذَبَ القَوْمُ السُرَی۔ لوگ رات کو نہیں چل سکے۔ یہ فعل کبھی مفعول کی طرف متعدی ہوتا ہے اور کہا جاتا ہے "کَذَبَہُ الحَدِیْثَ" اس نے غلط خبر دی اور خلاف واقعہ بیان کیا مشدد ہونے کی صورت میں صرف ایک مفعول آتا ہے۔

کُذِبَ الرَجُلُ۔ اسے جھوٹی خبر دی گئی۔

کَذَّبَہٗ۔ جھٹلانا۔ دروغ بیانی کا الزام لگانا۔

کَذَّبَ عَنْ اَمْرٍ اَرَادَہٗ۔ کسی بات کا ارادہ کرتے ہوئے رک جانا۔ عَنَّا الحَرُّ۔ گرمی کا کم ہونا۔ عَنْ فُلَانٍ فلاں کی طرف سے جواب دینا اور تردید کرنا۔ کہا جاتا ہے "مَا کَذَّبَ اَنْ فَعَلَ کَذَا" اس نے ایسا کام کرنے میں دیر نہیں کی۔

کَذَّبَ نَفْسَہٗ۔ اپنے جھوٹ کا اقرار کرنا۔ - تَکْذِیْبًا و کِذَّابًا۔ بِالاَمْرِ۔ کسی چیز سے انکار کرنا۔ ارشاد کیا گیا ہے "کَذَّبَ بِاٰیَاتِ رَبِّہٖ" اس نے اپنے پروردگار کی آیات کا انکار کیا۔

اَکْذَبَہٗ۔ جھوٹ پر آمادہ کرنا۔ جھوٹا سمجھنا۔

اَکْذَبَ نَفْسَہٗ۔ جھوٹ بولنے کا اقرار کرنا۔ کہا جاتا ہے "اَکْذَبَ فُلَانٌ" جبکہ آواز دی جائے اور وہ خاموش پڑا رہے اور یہ ظاہر کرے کہ وہ سویا ہوا ہے۔ اس کا اسم اَلْاِیْکْذَابُ ہے۔

کَاذَبَہٗ کِذَابًا و مُکَاذَبَۃً۔ جھٹلانا کسی کو یہ کہنا کہ تو جھوٹ بولتا ہے۔

تَکَذَّبَ۔ بتکلف جھوٹ بولنا۔ فُلَانًا وَعَلَیْہِ۔ جھوٹا سمجھنا۔

تَکَاذَبَ۔ اَلْقَوْمُ۔ ایک دوسرے کو جھوٹا کہنا۔

اَلْکِذَّاب۔ بتثلیث الکاف۔ والکِذَّابِی والکُذَّبَانُ۔ جھوٹ۔

اَلْاُکْذُوْبَۃُ۔ جھوٹ۔ ج۔ اَکَاذِیْبُ۔

اَلْکَاذِبُ۔ فا۔ ج۔ کَذَبَۃٌ و کُذَّابٌ و کُذَّبٌ۔

اَلْکَاذِبَۃُ۔ کاذب کا مؤنث۔ ج۔ کَاذِبَاتٌ و کَوَاذِبُ۔ جھوٹ۔

اَلْکَذُوْبُ۔ ج۔ کُذُبٌ۔ والکَذِبَانُ و الکِیْذَبَانُ و الکَیْذُبَانُ۔ بڑا جھوٹا۔ الْمَکْذُوْبُ۔ نفس۔

اَلْمَکْذَبَۃُ والمَکْذِبَۃُ۔ ج۔ مَکَاذِبُ والمَکْذُوْبُ والمَکْذُوْبَۃُ۔ مَکَاذِیْبُ۔ جھوٹ۔

اَلتَّکَاذِیْبُ۔ جھوٹی باتیں، لغو و باطل باتیں۔

کَذَا۔ دو طریقوں سے مستعمل ہے۔

۱۔ دونوں لفظ یعنی کاف حرف تشبیہ اور ذَا اسم اشارہ اپنی اصلی حالت پر برقرار رہیں۔ جیسے "رَاَیْتُ زَیْدًا فَاضِلًا وَرَاَیْتُ عَمْرًوا کَذَا"۔ میں نے زید کو قابل دیکھا اور میں نے عمرو کو بھی ایسا دیکھا۔ اس صورت میں ھَا کلمہ تنبیہ بھی داخل ہوتا ہے اور کہا جاتا ہے ھٰکَذَا۔

۲۔ یہ لفظ صرف انہی دو کلموں سے مرکب ہو (ھَا) داخل نہیں ہوگی اور اس سے تعداد کی طرف اشارہ اور کنایہ ہوگا۔ جیسے "قَبَضْتُ کَذَا و کَذَا دِرْھَمًا" میں نے اتنے اور اتنے درہم وصول کیے۔ یا تعداد کے علاوہ دوسری چیز کی طرف کنایہ ہوگا جیسے بِمَکَانِ کَذَا وکَذَا۔

کَرَّ (ن) کَرًّا و کُرُوْرًا۔ لوٹنا۔ مڑنا۔ جیسے اِنْھَزَمَ عَنْہُ ثُمَّ کَرَّ عَلَیْہِ۔ اس نے اس سے شکست کھائی، اور پھر حملہ کے لیے لوٹ پڑا۔ یعنی پینترا بدلنے کے لیے وہ بھاگا، پھر اس نے دوبارہ حملہ کیا۔ صفت کَرَّارٌ ہے۔ محاورہ ہے "الجو یَصْلُحُ لِلْکَرِّ والفَرِّ"۔ گھوڑا گھومنے اور حملہ کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ اَللَّیْلُ وَالنَّھَارُ۔ رات دن کا باری باری آنا۔

کَرَّ کَرًّا۔ الرَّجُلُ۔ لوٹانا۔ و کُرُوْرًا و تَکْرَارًا۔ اَلْفَارِسُ عَلَی الْعَدُوِّ۔ شہسوار کا دشمن پر حملہ کرنا، اور ٹوٹ پڑنا۔

کَرَّ (ن) کَرِیْرًا۔ اَلْمَرِیْضُ۔ مریض کا جان دے دینا۔

کَرَّ کَرًّا۔ صَدْرُہٗ۔ گلا گھونٹے ہوئے کی طرح آواز نکلنا۔

کَرَّ تَکْرَارًا و تَکْرِیْرًا و تَکِرَّۃً۔ الشیءَ۔ کسی کو بار بار کرنا۔

تَکَرَّرَ۔ بار بار ہونا۔

اَلْکَرُّ۔ مص۔ کھجور کے پتوں کی کھجور کے درخت پر چڑھنے کی رسی۔ جہاز کا رسہ ج۔ کُرُوْرٌ۔

اَلْکُرُّ۔ کنواں۔ ج۔ کِرَارٌ۔ ایک پیمانہ جو چالیس اردب کا بیان کیا جاتا ہے۔ چادر۔ ج۔ اَکْرَارٌ۔

اَلْکَرُّ۔ نماز پڑھنے کا رومال۔ ج۔ اَکْرَارٌ و کُرُوْرٌ۔

اَلْکَرَّۃُ۔ لڑائی میں حملہ۔ مولدین یا حساب دانوں کے نزدیک ایک لاکھ۔ ج۔ کَرَّاتٌ۔ بڑی ہوئی بینگنیاں۔ جس سے زرہ کو صاف کیا جاتا ہے۔ صبح و شام، ان دونوں کو کَرَّتَانِ و قَرَّتَانِ کہتے ہیں۔

اَلْکُرّٰی۔ لڑائی میں حملہ۔

اَلْکَرِیْرُ۔ گلا گھونٹے ہوئے کی طرح ڈھلے ہوئے کی مانند سینے کی آواز غبار وغیرہ کی وجہ سے گلو گرفتگی۔

اَلْکَرَّارُ والمِکَرُّ۔ لڑائی میں دوبارہ بہت حملہ کرنے والا۔ فَرَسٌ مِکَرٌّ مِفَرٌّ۔ گھوڑا ایسا سدھا ہوا ہو کہ حملے کے وقت حملہ کرے۔ اور جب بھاگنے کا ارادہ ہو تو لے کر بھاگ جائے۔ نَاقَۃٌ مِکَرَّۃٌ۔ وہ اونٹنی جس کو ایک دن میں دو مرتبہ دوہا جائے۔

کَرَبَ (ن) کَرْبًا۔ اَلْحَبْلَ۔ رسی بٹنا۔ اَلْقَیْدَ عَلَی الْمُقَیَّدِ۔ قیدی پر بیڑی کو تنگ کرنا۔ ہٗ الاَمْرُ۔ کام کا دشوار ہونا۔ ہٗ الغَمُّ۔ سخت رنج ہونا۔ الدَّلْوَ۔ ڈول کے دستے میں چھوٹی رسی باندھنا۔ کھجور کے درخت کے تنے سے متصل ٹہنی کی جڑ لینا۔

کُرُوْبًا۔ غریب ہونا۔ النَّارُ۔ آگ بجھنے لگنا۔ آفتاب کا غروب ہونے کے قریب ہونا۔ فُلَانٌ۔ کھجور کے تنے کے قریب چنی ہوئی کھجوریں کھانا۔ بے آب وگیاہ والی زمین میں کھیتی کرنا۔

کَرَّبَ النَّاقَۃَ۔ اونٹنی کو بوجھل کرنا۔

کَرَبَ فعل مقارب بھی ہے۔ جیسے

الکِنَاسُ ۔ ہرن کی پناہ گاہ۔ ج۔ اَکْنِسَۃٌ وکُنُسٌ ۔

الکَانِسُ۔ فا۔ ہرن جو اپنی پناہ گاہ میں داخل ہو۔ ج۔ کُنَّسٌ و کُنُوسٌ و کَوَانِسُ ۔ "الجَوَارِ الکُنَّسِ" ستارے، نیل گائے یا ہرنیاں۔

المِکْنَاسُ ۔ خاکروب۔ جھاڑو دینے والا۔

المِکْنَسَۃُ ۔ جھاڑو۔ ج۔ مَکَانِسُ۔

المُکَانِسُ۔ ہمیشہ پناہ گاہ میں رہنے والا۔

المَکْنَسُ۔ وحشی جانوروں کی جھاڑی۔ جہاں وہ گرمی میں پناہ لے سکیں۔

کَنَشَ (ن)، کَنْشًا ۔ الثوبَ۔ کپڑے کے کنارے بُننا۔ المِسْوَاکَ الخَشِنَ۔ سخت مسواک کے سرے کو نرم کرنا۔

اَکْنَشَہٗ ۔ عَنِ الاَمْرِ۔ کام جلدی کرانا۔

الکُنَّاشَۃُ ۔ نوٹ بک، بیاض جس میں مفید اور نادر باتیں لکھی جائیں۔

الکُنَّاشَاتُ ۔ جڑیں جس سے شاخیں پھوٹیں واحد کُنَّاشَۃٌ۔

الکِنْشَاءُ ۔ مِنَ الرِجَالِ۔ چھوٹے چھوٹے گنگھریالے بال والا۔ بدصورت مرد۔

کَنَّصَ ۔ تمسخر کے طور پر ناک کو حرکت دینا۔

الکُنَّاصُ ۔ طاقتور اونٹ وغیرہ۔

کَنَظَ (ن ض)، کَنْظًا و تَکَنَّظَ ۔ الاَمْرُ فُلَانًا ۔ رنجیدہ کرنا۔

الکُنْظَۃُ ۔ رنج وغم۔ دباؤ۔

کَنَعَ (ف)، کُنُوعًا ۔ سمٹنا۔ ملنا۔ عَنِ الاَمْرِ ۔ بزدل ہونا۔ بھاگنا۔ النَجْمُ۔ ستاروں کا غروب ہونے کے قریب ہونا۔ اِلَیْہِ ۔ عاجزی کرنا اور نرم ہونا۔ فِیْہِ ۔ لالچ کرنا۔ بِاللّٰہِ ۔ خدا کی قسم کھانا۔ الاَمْرُ ۔ کسی کام کا قریب ہونا۔ المِسْکُ بالثوبِ۔ مشک کا کپڑے سے چپکنا ۔ العُقَابُ ۔ عقاب کا حملہ کرنے کے لیے بازوؤں کو سمیٹنا۔ اَصَابِعَہٗ انگلیوں کو مار کر خشک کرنا۔

کَنِعَ (س)، کَنَعًا ۔ خشک ہونا۔ سکڑنا۔ صفت کَنِعٌ ۔ الرَجُلُ ۔ مرد کا پچھاڑا جانا۔ الشیءُ ۔ کسی چیز کا لازم ہونا اور ہمیشہ رہنا۔

کَنَّعَ ۔ الشیءَ ۔ کسی چیز پر قبضہ کرنا اور سمیٹنا۔ یَدَہٗ ۔ ہاتھ کو شل کرنا۔ خشک کرنا۔ فلانًا بالسیفِ کسی کی ہاتھ کی کلائی پر تلوار مارنا۔ ۔ عَنْہُ ۔ الگ ہونا۔ کنارہ کشی کرنا۔

اَکْنَعَ ۔ عاجزی کرنا۔ نرم ہونا۔ رسوائی کے قریب پہنچنا۔ سوال کرنا۔ العُقَابُ ۔ عقاب کا جھپٹنے کے لیے بازوؤں کو سمیٹنا۔ القومَ ۔ لوگوں کا جمع ہونا۔ الابلُ ۔ اونٹوں کو قریب کرنا۔

تَکَنَّعَ ۔ قلعہ بند ہونا۔ الاَسِیْرُ فی قِدِّہٖ قیدی کا تسمہ سے باندھا جانا۔ بِہٖ تعلق رکھنا۔ چمٹنا۔

اِکْتَنَعَ ۔ حاضر ہونا۔ قریب ہونا۔ عَلَیْہِ مہربان ہونا۔ القومُ ۔ لوگوں کا جمع ہونا۔ فُلَانٌ مِنِّی ۔ قریب ہونا۔

الکَانِعُ ۔ فا۔ نزدیک وقریب۔ جو ایک دوسرے سے قریب ہو۔ کہا جاتا ہے اَنْفٌ کَانِعٌ ۔ چپٹی ناک جو چہرے کے قریب ہو۔ اَسِیْرٌ کَانِعٌ ۔ تسمہ سے بندھا ہوا قیدی۔ رَجُلٌ کَانِعٌ وہ شخص جو مع اہل وعیال کسی کے پاس رہے اور اس کے احسان و بخشش کا امیدوار ہو۔

الکَنِیْعُ ۔ سکڑا ہوا۔ راستہ سے ہٹا ہوا۔ ٹوٹے ہوئے ہاتھ والا۔ مِنَ الجُوْعِ ۔ سخت بھوک۔

الکُنَاعُ ۔ بیماری کی وجہ سے ہاتھ پاؤں کا چھوٹا ہونا اور ایسا معلوم ہونا کہ اس کے ہاتھ پاؤں کٹے ہوئے یا مڑے ہوئے ہیں۔

الاَکْنَعُ ۔ مِنَ الاُمُوْرِ ۔ ناقص کام۔ ج کُنْعٌ ۔ یَدٌ مُکَنَّعَۃٌ ۔ شل ہاتھ۔

المَکْنُوْعُ ۔ دونوں ہاتھ کٹا ہوا۔

کَنَفَ (ن)، کَنْفًا ۔ الشیءَ ۔ کسی چیز کی حفاظت کرنا۔ اپنے میں شامل کرنا۔ الاِبِلَ و لِلْاِبِلِ ۔ اونٹوں کے لیے باڑہ باندھنا۔ عَنْہُ ۔ کسی سے الگ ہونا۔ کنارہ کشی کرنا۔ الدارُ ۔ گھر میں پردہ کی چیز باندھنا یا پاخانہ بنانا۔ یَدَہٗ ۔ پانی وغیرہ حاصل کرنے کے لیے اوک کی طرح ہاتھوں کو ملانا۔ فُلَانًا عَنِ الاَمْرِ ۔ کسی کو کام سے روکنا۔

کَنَّفَ و اَکْنَفَ و کَانَفَ ۔ الرَجُلُ ۔ کسی کی مدد کرنا۔

کَنَّفَ ۔ الرَجُلُ ۔ کسی کو گھیر لینا۔ احاطہ کرنا۔

اِکْتَنَفَ ۔ اونٹوں کے لیے باڑہ بنانا۔

تَکَنَّفَ ۔ القومُ فُلَانًا ۔ کسی کو گھیر لینا۔

اِکْتَنَفَ القومُ ۔ پاخانہ بنانا۔

الکِنْفُ ۔ سوداگر یا چرواہے کے سامان رکھنے کا برتن۔

الکَنَفُ ۔ جانب۔ سایہ۔ پرندہ کا بازو۔ ج اَکْنَافٌ ۔

کَنَفُ الاِنْسَانِ ۔ انسان کا پہلو یا دونوں بازو یا سینہ۔ کہا جاتا ہے "اَنْتَ فِی کَنَفِ اللّٰہِ" تم اللہ کی حفاظت اور رحمت میں ہو۔ و الکَنَفَۃُ ۔ گوشہ۔ کنارہ۔ ناحیہ۔

الکَنِیْفُ ۔ پردہ۔ پردہ کرنے والا۔ ڈھال

مویشیوں کے لیے درختوں کا باڑہ۔ باغ۔ دروازہ کے اوپر کا چھجہ۔ ج۔ کُنُفٌ وکُنُفٌ۔
الکَانِفَۃُ۔ رد کنے والا۔ کہا جاتا ہے (...)
مُکْنَفُ اللِّحْیَۃِ۔ بڑی اور گھنی داڑھی والا مرد۔
کَنْکَنَ۔ گھر میں بیٹھنا۔ کاہلی کرنا۔ بھاگنا۔
اَکْنَہُ وِاکْتَنَہُ۔ الشیئَ۔ اصل حقیقت معلوم کرنا۔
الکُنْہُ۔ حقیقت۔ اصلیت۔ ماہیت۔ مقصد۔ وقت۔
کَنَا یَکْنُوا وکَنَی یَکْنِی کِنَایَۃً۔ بالشیئِ عَنْ کَذَا۔ کنایہ کرنا۔ ایک لفظ بولنا اور دوسرے مفہوم کا ارادہ کرنا۔ مثلاً یہ کہا جائے زَیْدٌ کَثِیْرُ الرَّمَادِ۔ زید بہت راکھ والا ہے۔ مگر اس سے مراد یہ ہے کہ زید بہت سخی ہے۔ متکلم کو کانِ اور لفظ کو مَکْنِیٌّ عنہُ کہتے ہیں۔
کَنَیٰ یَکْنِی کُنْیَۃً وکِنْیَۃً وکَنَّی۔ تَکْنِیَۃً وأکْنَی اِکْنَاءً اَزَیْدًا اَبَا فُلَانٍ وکُنَاۃً وکُنَاۃً بِاَبِی فُلَانٍ۔ کسی کی کنیت رکھنا۔
تَکَنَّی تَکَنِّیًا واکْتَنَی اِکْتِنَاءً اِبکَذَا۔ اپنی کنیت رکھنا۔ تَکَنَّی الرَّجُلُ۔ کسی آدمی کا کوئی کنیت رکھنا تاکہ وہ اس نام سے مشہور ہو جائے۔ چھپنا۔
الکُنْیَۃُ والکِنْیَۃُ والکُنْوَۃُ والکِنْوَۃُ وہ نام جو کسی کی تعظیم یا علامت کے لیے بولا جائے۔ وہ نام جو اَبٌ۔ اُمٌّ۔ اِبْنٌ یا بِنْتٌ سے شروع ہو۔ ج۔ کُنًی وکِنًی۔
الکِنَایَۃُ۔ مص۔ اصطلاح میں کنایہ اس کو کہتے ہیں کہ کسی مفہوم کو ایسے لفظ سے ادا کیا جائے جو اس مفہوم کو صاف طور پر

ادا نہ کرتا ہو۔ تاکہ عام لوگ اس بات کو نہ سمجھیں۔
الکَانِی۔ ج۔ کُنَاۃٌ وکَانُوْنَ۔
الکَنِیُّ۔ ایک ہی کنیت والا۔ ہم کنیت۔ کہتے ہیں" ھُوَکَنِیُّہُ" دونوں کی ایک ہی کنیت ہے۔ جیسے یہ کہیں ھُوَسَمِیُّہُ۔ وہ دونوں ہم نام ہیں۔
کَہِبَ (س)، وکَہُبَ (ك)، کَہَبًا وکُہُوْبًا۔ سیاہی مائل بھورا ہونا۔ صفت کَاھِبٌ واَکْھَبُ۔
اِکْھَابَّ واِکْھِیبَابًا۔ لَوْنُہُ۔ رنگ تبدیل ہونا۔
الکُہْبَۃُ۔ سیاہی مائل بھورا رنگ۔ رَجُلٌ اَکْھَبُ اللَّوْنِ۔ رنگ تبدیل کرنے والا مرد۔
کَھَدَ (ف)، کَھْدًا وکَھَدَانًا۔ الحِمَارُ گدھے کا دوڑنا۔ الحِمَارَ۔ گدھے کو دوڑانا۔ الرَّجُلُ فِی الطَّلَبِ۔ مطالبہ میں اصرار کرنا۔
اَکْھَدَ۔ تھکنا۔ فلانًا۔ کسی کو تھکانا۔
الکَھْدُ۔ مشقت۔ الکَھْدَاءُ۔ لونڈی۔ کہا جاتا ہے۔ اَتَانٌ کَھُوْدُ الیَدَیْنِ تیز رفتار گدھی۔
کَھَرَ (ف)، کَھْرًا۔ فلانًا۔ کسی سے بوجہ حقارت ترشروئی سے پیش آنا۔ جھڑکنا۔ قہر کرنا۔ خسروانہ مادی کا تعلق رکھنا۔ النَّھَارُ۔ دن چڑھنا۔ الرَّجُلُ۔ ہنسنا۔ الحَرُّ۔ گرمی کا سخت ہونا۔
الکُھْرُوْرُ والکُھْرُوْرَۃُ۔ بد اخلاق ترشرو جو لوگوں کو جھڑکے۔ ج۔ کَھَارِیْرُ۔ الکُھْرُوْرَۃُ۔ ترشروئی۔
کَھْرَبَ۔ الشیئَ۔ کسی چیز میں بجلی کی طاقت بھرنا۔
الکَھْرُبَاءُ والکَھْرَبَاءُ۔ ایک درخت کا

گوند ہے جسے اگر رگڑا جائے تو تنکا وغیرہ کو کھینچ لیتا ہے۔ دراصل یہ لفظ فارسی کا دخیل ہے جو اس طرح تھا۔ کاہ رُبا۔ یعنی گھاس تنکے وغیرہ کو کھینچنے والا۔ بجلی جو حرارت یا رگڑ یا کیمیائی عمل سے پیدا ہوتی ہے اور اس کا عمل جذب وکشش، روشنی دینا۔ حیواتی اعصاب کو برانگیختہ کرنا۔ پانی کی تحلیل وغیرہ ہے۔
الکَھْرُبَائِیَّۃُ والکَھْرَبِیَّۃُ۔ بجلی کی طاقت۔
تَکَھَّفَ۔ الجَبَلُ۔ پہاڑ میں غار ہونا۔
اِکْتَھَفَ۔ غار میں داخل ہونا۔
الکَھْفُ۔ پہاڑ میں کھدا ہوا ایک وسیع گھر۔ کھوہ (غار) اور کہف میں یہ فرق ہے کہ غار چھوٹا ہوتا ہے اور کہف وسیع ہوتا ہے۔ جائے پناہ۔
کَھْکَہَ۔ المَقْرُوْرُ۔ سردی زدہ کا سانس سے ہاتھوں کو گرم کرنا۔ الاَسَدُ والبَعِیْرُ۔ شیر اور اونٹ کا کہ کہ کی آواز نکالنا۔ الشیئَ۔ کسی چیز کا گرم ہونا۔
تَکَھْکَہَ۔ عَنْہُ۔ ضعیف اور کمزور ہونا۔
الکَھْکَھَۃُ۔ مص۔ گرمی بشیر یا اونٹ کی آواز کی نقل۔ شَیْخٌ کَھْکَہَۃٌ۔ بوڑھا جو سانس سے اپنے ہاتھ گرم کرے۔
الکَھْکَاءُ والکَھْکَاھَۃُ۔ کمزور۔ خوف ناک۔
کَھَلَ (ف)، کُھُوْلًا وکَھِلَ کُھُوْلَۃً۔ ادھیڑ عمر کا ہونا۔
کَاھَلَ مُکَاھَلَۃً۔ الرَّجُلُ۔ شادی کرنا۔ ادھیڑ عمر کا ہونا۔
اِکْتَھَلَ۔ ادھیڑ عمر کا ہونا۔ تَکَھَّلَ بِالنَّبَاتِ۔ پودے کا پوری لمبائی کا ہونا۔
الکُھُوْلَۃُ والکُھُوْلِیَّۃُ۔ ادھیڑ عمر۔ ادھیڑ پن۔
الکَھْلُ۔ ادھیڑ عمر کا۔ تیس سے پچاس سال

تک کی عمر والا۔ ج۔ کُہُوْنٌ و کُہُوْلٌ وکِہَالٌ وکُہْلَانٌ و کُہَّلٌ۔
اَلْکَہْلَۃُ۔ کہل کا مؤنث۔ ج۔ کَہْلَاتٌ و کَہَلَاتٌ۔
اَلْکَاہِلُ۔ فا۔ گردن کے قریب پیٹھ کا بالائی حصہ۔ ج۔ کَوَاہِلُ۔ کَاہِلُ القوم۔ قوم کا معتمد۔ کہا جاتا ہے۔ "فُلَانٌ شَدِیْدُ الکَاہِلِ" فلاں صاحب جاہ وجلال ہے۔
اَلْکَہُوْلُ۔ مکڑی۔
کَہَمَتْ (ف) کَہْمًا۔ الشَّدَائِدُ فُلَانًا۔ مشکلات کا کسی کو ڈرانا۔ آگے بڑھنے سے بزدل بنانا۔
کَہِمَ (س) وکَہُمَ (ک) کَہَامَۃً و کُہُوْمًا۔ کمزور ہونا۔ السَّیْفُ۔ تلوار کا کند ہونا۔
کَہَمَ کَہْمًا (ف) کَہَامَۃً و تَکَہَّمَ۔ الرَّجُلُ۔ لڑائی اور مدد سے سستی کرنا۔
اَکْہَمَ۔ بَصَرُہٗ۔ نگاہ کمزور ہونا۔
اَلْکَہَامُ و اَلْکَہِیْمُ۔ سست۔ طبیعت۔ عمر رسیدہ۔ جس کے پاس کوئی مال نہ ہو۔ جمع کی صورت میں بھی "قومٌ کَہامٌ" کہا جاتا ہے۔
کَہْمَسَ۔ الرَّجُلُ۔ چلنے میں دونوں پاؤں کو قریب قریب رکھنا۔ چلنے میں غبار اڑانا۔
اَلْکَہْمَسُ۔ شیر۔ بھیڑیا۔ بدصورت پستہ قد مرد۔
کَہَنَ (ف ن) کَہَانَۃً و تَکَہَّنَ تَکَہُّنًا و تَکْہِیْنًا۔ لِفُلَانٍ۔ غیب کی باتیں بتانا۔
کَہُنَ (ک) کَہَانَۃً۔ کاہن بن جانا یا کہانت کی عادت اختیار کرنا۔ طبیعت اور مزاج میں کہانت سرایت کر جانا۔

کَاہَنَ مُکَاہَنَۃً۔ بخشش کرنا۔ میل ملاپ کرنا۔
اَلْکِہَانَۃُ۔ کاہن کا پیشہ۔
اَلْکَہْنُوْتُ۔ کاہن کا فریضہ۔ کاہن کا مرتبہ سِرُّ الْکَہْنُوْتِ۔ مسیحی مقدس کنیسہ کے سات رازوں میں سے ایک راز ہے جس کی بدولت کاہن حضرت مسیح کے جسم اور ان کے خون کو مقدس تلاوت میں پاک قرار دیتا ہے اور گناہوں کو معاف کرتا ہے (یہ کلمہ عیسائیت سے دخیل ہے)۔
اَلْکَاہِنُ۔ فا۔ وہ جو اسرار الٰہی اور غیبی باتوں کے علم کا مدعی ہو۔ یہود اور بت پرستوں کے نزدیک وہ شخص جو ذبیحے اور قربانیاں پیش کرے۔ پروہت عیسائیوں کے نزدیک وہ شخص جو کَہْنُوْت کے درجہ تک ترقی کر کے پہنچ جائے۔ وہ شخص جو کسی کی حاجت روائی کے لیے کوشش کرے۔
کَہِیَ یَکْہِیْ کَہًی۔ چہرہ پر چھائیاں ہونا۔ گندہ دہن ہونا۔ بزدل اور کمزور ہونا۔
کَاہَیٰ مُکَاہَاۃً۔ الرَّجُلُ۔ باہم فخر کرنا۔
اَکْہَیٰ۔ انگلیوں کے اطراف کو سانس سے گرمی پہنچانا۔ عَنِ الطَّعَامِ۔ کھانے سے باز رہنا۔
اِکْتَہَاءُ اِکْتِہَاءً۔ تنظیم واحترام کرنا۔
اَلْاَکْہیٰ۔ چہرے میں چھائیں والا۔ گندہ دہن بزدل۔ بے خشگاف کا پتھر۔
الْاَکْہَاءُ۔ شریف لوگ۔
کَاءَ یَکُوْءُ کَوْءًا وکَاءً۔ عَنْہُ۔ کسی سے ڈرنا۔ بزدل ہونا۔
اَکَاءَ وَلِکَاءَ اَوْلِکَاءَ ۃً۔ کسی کام کا ارادہ کر کے اچانک اس سے خوف زدہ ہو کر چھوڑ دینا۔

الکَاءُ والکَاءَۃُ و الکِیَّۃُ و الکَیْئَۃُ۔ کمزور دل۔ بزدل۔
کَابَ یَکُوْبُ کَوْبًا و اِکْتَابَ۔ بے دستے کے کوزہ سے پینا۔
کَوَّبَ۔ الشَّیْءَ۔ بٹے۔ سے کوٹنا۔
الکُوْبُ۔ بے دستہ کا پیالہ۔ ج۔ اَکْوَابٌ۔
الکُوْبَۃُ۔ گذری ہوئی بات پر حسرت و افسوس۔
الکُوْبَۃُ۔ شطرنج۔ نرد۔ ڈگڈگی۔ طبلچہ۔ دوا پیسنے کا بٹہ۔
کَوَّثَ۔ الزَّرْعُ۔ کھیتی میں چار پانچ پتوں کا ہونا۔
الکُوْثُ۔ جوتا۔
الکُوْثَۃُ۔ بہر سبزی و خوشحالی۔ عمدہ پیداوار ہونا۔
تَکَوْثَرَ۔ الغُبَارُ۔ غبار کا زیادہ اور تہ بتہ ہونا
الکَوْثَرُ۔ بہت اور تہ بتہ غبار۔ بہت بڑا فیاض سردار۔ جنت کی ایک نہر۔
الکَوْثَلُ و الکَوْثَلُ۔ جہاز کا پچھلا حصہ
کَاحَہٗ یَکُوْحُہٗ کَوْحًا و کَوَّحَہٗ و کَاوَحَہٗ مُکَاوَحَۃً و اَکَاوَحَہٗ۔
اِکَاحَۃً۔ لڑائی میں غالب آنا۔
کَاحَ۔ الشَّیْءَ۔ پانی میں ڈبونا۔ مٹی میں دبانا۔
کَوَّحَہٗ۔ کسی کو غالب کرنا۔ کَوَّحَ فُلَانًا۔ ذلیل کرنا۔ رد کرنا۔
کَوَّحَ۔ الزِّمَامُ البَعِیْرَ۔ اونٹ کو قابو کرنا۔
کَاوَحَہٗ۔ گالی گلوچ کرنا۔ کھلم کھلا کرنا۔
اَکَاحَہٗ۔ ہلاک کرنا۔
تَکَاوَحَ۔ الرَّجُلَانِ۔ دو آدمیوں کو آپس میں جنگ وجدال کرنا۔
کَاوَحَہٗ۔ گالی گلوچ کرنا۔ کھلم کھلا۔
الکَاحُ و الکِیْحُ۔ دامن کوہ۔ ج۔ کُیُوْحٌ و اَکْیَاحٌ۔ کہا جاتا ہے۔ "رَجَعَ اِلیٰ کُوْحِہٖ۔ اس نے نیک کام کرکے اس

سے رجوع کرلیا۔
الکُوخُ والکَاخُ۔ جھونپڑی۔ اسی سے کُوخُ الصَّائِدِ ہے۔ کھیت یا باغ کی جھونپڑی جس کو کاشتکار کھیت کی حفاظت کے لیے اور باغبان باغ کی حفاظت کے لیے بناتے ہیں۔ ج۔ اَکْوَاخٌ وکُوخَانٌ و کِیخَانٌ و کُوَخَۃٌ۔
لَیْلَۃٌ کَاخٌ۔ اندھیری رات۔
الکَاخِیَۃُ۔ اہل سیاست کے نزدیک حاکم کا معتمد اور پرائیویٹ سیکرٹری (رازدان) یہ اصل میں کتخدا تھا بگڑ کر کاخِیَۃ بن گیا۔ ج۔ کَوَاخٍ۔ (دخیل)
کَادَہٗ، یَکُوْدُ کَوْدًا۔ کسی کو روکنا۔ کَادَ بِنَفْسِہٖ۔ جان دینا۔
کَادَ یَکَادُ کَوْدًا و مَکَادًا و مَکَادَۃً۔ کام کرنے کے قریب ہونا اور نہ کرنا۔ جیسے کَادَ یَضْرِبُ۔ وہ مارنے ہی والا تھا۔ مگر مارا نہیں۔ یہ افعالِ مقاربہ سے متعلق ہے۔ اس کی خبر کے ساتھ اَنْ بہت کم آتا ہے۔ یہ کبھی ارادے کے معنی میں بھی آتا ہے جیسے اَکَادُ اُخْفِیْھَا۔ یعنی اسے چھپانے کا ارادہ کرتا ہوں۔ عَرَفْتُ مَا یُکَادُ مِنْہُ۔ یعنی جو ارادہ کیا جائے پہچان لیا۔ کَادَ کے بجائے کِیْدَ یَفْعَلُ کَذَا۔ بھی سنا گیا۔ کبھی کَادَ زائد بھی آتا ہے اور کلام کا صلہ واقع ہوتا ہے جیسے لَمْ یَکَدْ یَرَاھَا۔ اس نے نہیں دیکھا۔ یعنی لَمْ یَرَھَا۔
کَوَّدَ۔ الشَّیْءَ۔ کسی چیز کو جمع کرنا۔ اور ایک ڈھیر بنانا۔
اِکْوَادَّ اِکْوِیْدَادًا۔ بوڑھا ہونا اور رعشہ میں مبتلا ہونا۔
الکُوْدَۃُ۔ مٹی وغیرہ کا تودہ۔
المَکَادَۃُ۔ مص۔ کہا جاتا ہے۔ لَا مَھَمَّ لِیْ فَلَا مَکَادَۃَ۔ نہ مجھے اس کا ارادہ ہے اور نہ میں اس کے قریب ہوں۔
الکَوْدَنُ والکَوْدَنِیُّ۔ غیر اصل گھوڑا۔ خچر۔ ٹٹو۔ ہاتھی۔ کَوْدَن کی جمع کَوَادِنُ۔
کَوَّذَ۔ الاِزَارُ۔ ازار کا گر کر ران کے اوپر کے حصہ تک آجانا۔
الکَاذَۃُ۔ ران کے اوپر کا ابھرا ہوا گوشت۔
الکَاذِیُّ۔ کیوڑہ۔
کَارَ یَکُوْرُ کَوْرًا۔ العِمَامَۃَ ونَحْوَھَا۔ عَلٰی رَاْسِہٖ۔ سر پر پگڑی باندھنا۔ الاَرْضَ۔ زمین کھودنا۔ فِیْ مِشْیَتِہٖ۔ تیز چلنا۔ الحَمَّالُ الکَارَۃَ۔ مزدور کا گٹھڑی اٹھانا۔ کِیَارًا۔ الفَرَسُ ذَنَبَہٗ۔ گھوڑے کا دوڑنے میں دم اٹھانا۔
کَوَّرَ۔ العِمَامَۃَ۔ سر پر پگڑی باندھنا۔
کَوَّرَہٗ۔ پچھاڑنا۔ نیزہ مار کر گرا دینا۔ المَتَاعَ۔ سامان کا ایک دوسرے پر رکھنا۔ اللّٰہُ اللَّیْلَ عَلَی النَّھَارِ۔ خدا کا رات کو دن میں داخل کرنا۔
کُوِّرَتِ الشَّمْسُ۔ سورج کی روشنی کو سمیٹ لینا۔ بقول بعض روشنی کا کم کرنا اور ختم کر دینا۔
اَکَارَ اِکَارَۃً۔ علیہ۔ کمزور سمجھنا۔ ذلیل کرنا۔
تَکَوَّرَ۔ گرنا۔ پچھڑنا۔ تیز چلنا۔
اِکْتَارَ اِکْتِیَارًا۔ پگڑی باندھنا۔ الفَرَسُ۔ گھوڑے کا دوڑنے میں دم اٹھانا۔ الشَّیْءَ۔ ایک چیز کو دوسری چیز پر پٹکنا۔ الرَّجُلُ۔ تیز چلنا۔ پچھڑنا۔ گرنا۔ کہا جاتا ہے۔ کَوَّرْتُہٗ فَاکْتَارَ۔ اس نے اسے پچھاڑا اور وہ گر گیا۔ الرَّجُلُ لِلرَّجُلِ۔ کسی مرد کا دوسرے مرد کو گالی دینے کے لیے آمادہ ہونا۔
اِسْتَکَارَ اِسْتِکَارَۃً۔ تیز چلنا۔ اپنی پیٹھ پر گٹھڑی اٹھانا۔
الکَارُ۔ ایک قسم کا جہاز یا کشتی۔ ج۔ کَارَاتٌ۔
الکَوْرُ۔ مص۔ عمامہ کا پیچ۔ بہت جماعت۔ اونٹوں یا گایوں کا ریوڑ۔ زیادتی۔ ج۔ اَکْوَارٌ۔
الکُوْرُ۔ طبیعت۔ عادت۔ جیسے لَہٗ کُوْرٌ کَرِیْمٌ۔ اس کی شریف طبیعت ہے۔
الکُوْرُ۔ مٹی کی انگیٹھی۔ ج۔ اَکْوَارٌ و اَکْوُرٌ و کِیْرَانٌ و کُوْرَانٌ۔ بھڑوں کا چھتا۔
المُکْوَرُ۔ اونٹ کا کجاوہ مع سامان۔
الکَارَۃُ۔ مِنَ الثِّیَابِ۔ دھوبی کے کپڑوں کی گٹھڑی۔ غلہ اور کھانے کی ایک مقررہ مقدار۔ ج۔ کَارَاتٌ۔
الکُوْرَۃُ۔ ضلع۔ پرگنہ۔ ج۔ کُوَرٌ۔
الکُوَارَۃُ والکِوَارَۃُ والکُوَّارَۃُ۔ شہد کی مکھیوں کا چھتہ جو لکھن یا مٹی کا بنا ہوا ہو۔ موم سمیت شہد۔
الکِوَارَۃُ۔ عمامہ۔ پگڑی۔ الکُوَارَۃُ۔ تیز دوڑ۔
المِکْوَرُ والمِکْوَرَۃُ۔ پگڑی۔
المُکَوَّرِیُّ والمِکْوَرِیُّ۔ کمینہ رذیل۔ چوڑے جسم کا پستہ قد۔
کَازَ یَکُوْزُ کَوْزًا۔ کوزہ اور پیالہ سے پینا۔ الشَّیْءَ۔ جمع کرنا۔
تَکَوَّزَ۔ القَوْمُ۔ لوگوں کا جمع ہونا۔
اِکْتَازَ۔ کوزہ سے پانی پینا۔ المَاءَ۔ کوزہ سے پانی لینا۔
الکُوْزُ۔ کوزہ۔ ج۔ اَکْوَازٌ و کِیْزَانٌ و کِوَزَۃٌ۔ (دخیل)
مُکَوَّزُ۔ الرَّاْسِ۔ لمبے سروالا۔
کَاسَ یَکُوْسُ کَوْسًا۔ البَعِیْرُ۔ ایک ٹانگ کے زخمی ہونے کی وجہ سے اونٹ کا تین ٹانگوں پر چلنا۔ فِی السَّیْرِ۔ آہستہ چلنا۔ کہا جاتا ہے۔ فُلَانٌ یَکُوْسُ فِی السَّیْرِ۔ فلاں چلنے میں

ویر کرتا ہے۔ علیٰ رَاْسِہٖ۔ سر کے
بال الٹ پڑنا۔ فِی الْبَیْعِ۔ قیمت کم
کرنا۔ کہتے ہیں "لَاتَکْسَنِیْ یَا فُلَانُ فِی
الْبَیْعِ" اے فلاں میرے لیے قیمت
مت کم کر۔ الْحَیَّۃَ۔ سانپ کا کنڈلی
مارنا۔
کَاسَہٗ وَ اَکَاسَہٗ اِکَاسَۃً۔ پچھاڑنا۔
کَوَّسَ۔ الشَّیْئَ علیٰ رَاْسِہٖ۔ کسی چیز کو
سر پر الٹنا۔
تَکَوَّسَ۔ الرَّجُلُ۔ سرنگوں ہونا۔
تَکَادَسَ۔ لَحْمُہٗ۔ گوشت کا تہ بہ تہ جمع
ہونا۔ العُشْبُ۔ گھاس کا گنجان اور
بہت ہونا۔
اِکْتَاسَہٗ۔ عَنْ حَاجَتِہٖ۔ ضرورت سے روکنا
الکَاسُ۔ کَاسٌ کا مخفف بمعنی پیالہ۔
الکَوْسُ۔ مص۔ سمندر کا تلاطم۔ سمندر میں ڈوبنے
کے قریب ہونا۔
الکُوْسُ۔ ڈھول۔ لکڑی کا ایک مثلث
پیمانہ جیسے بڑھئی استعمال کرتے ہیں اسے
زاویہ بھی کہتے ہیں۔ ج کُوْسَاتٌ۔
(دخیل)، نُمْعَۃٌ کَوْسَاءُ۔ گھاس
کا گٹھا جس میں گھاس ایک دوسرے
پر لپٹی ہو۔ ج۔ کُوْسٌ۔ رِمَالٌ
کُوْسٌ۔ تہ بہ تہ جما ہوا ریت۔
المُکَوَّسُ۔ مِنَ الْخَیْلِ۔ چھوٹی ٹانگوں والا
گھوڑا۔ مؤنث کُوَیْسَۃٌ۔
المَکَاسُ۔ سانپ کے کنڈلی مارنے کی جگہ
المِکْوَسُ۔ چکی کے پتھر درست کرنے کی
چھینی۔
کَوْسَجَ وَ تَکَوْسَجَ۔ الرَّجُلُ۔ ٹھوڑی
میں بال ہونا۔ رخساروں پر بالوں کا
نہ ہونا۔
الکَوْسَجُ۔ وہ شخص جس کی ٹھوڑی پر
داڑھی ہو۔ اور رخساروں پر بال نہ ہوں
کم دانتوں والا۔ آہستہ چلنے والا گھوڑا۔ یا
ٹٹو۔ ج۔ کَوَاسِجُ۔ ایک قسم کی مچھلی جس
کی ناک آرہ کی طرح ہوتی ہے۔
کَاشَ یَکُوْشُ کَوْشًا۔ بہت گھبرانا۔
کَوِعَ (س)، کَوَعًا۔ کلائی کا بڑا ہونا یا
ٹیڑھا اور مڑا ہوا ہونا۔ صفت مذکر
اَکْوَعُ۔ صفت مؤنث کَوْعَاءُ۔ ج۔
کُوْعٌ۔
کَاعَ یَکُوْعُ کَوْعًا۔ الکَلْبُ۔ کتے کا
گرمی کی وجہ سے ہاتھوں کے جوڑوں پر
چلنا۔ زخمی ہونے کی وجہ سے بند دست
پر چلنا۔
کَوَّعَہٗ۔ بالسَّیْفِ۔ تلوار مارنے سے
بند دست (کلائی) کو ٹیڑھا کر دینا۔
تَکَوَّعَتْ۔ یَدُہٗ۔ ہاتھ کی کلائی کا ٹیڑھا
ہونا۔
الکَاعُ وَ الکُوْعُ۔ انگوٹھے کی جانب کلائی
کا کنارہ۔ ج۔ اَکْوَاعٌ۔
الکَوَعُ۔ مصدر۔ ہاتھ کی کلائی کی ہڈی میں
ٹیڑھا پن۔ پیر کے انگوٹھے کا دوسری
انگلیوں کی طرف بہت جھکاؤ۔
کَافَ یَکُوْفُ کَوْفًا۔ الاَدِیْمَ۔ چمڑے
کے کناروں کو ملا کر سینا۔
کَوَّفَ۔ الاَدِیْمَ۔ چمڑے کو ٹکڑے ٹکڑے
کرنا۔ الشَّیْئَ۔ کسی چیز کو الگ کرنا۔
۔ الکَافَ۔ حرف کاف لکھنا۔ الرَّجُلُ
کوفہ میں آنا۔
تَکَوَّفَ تَکَوُّفًا وَ کَوْفَانًا (علیٰ غَیْرِ
القِیَاسِ)۔ القَوْمُ۔ جمع ہونا۔
الرَّجُلُ۔ کسی کا اہل کوفہ سے مشابہ یا
ان کی طرف منسوب ہونا۔
الکُوْفَۃُ۔ عراق کا مشہور شہر۔ ریت کا گول
سرخ ٹیلہ۔
الکُوْفِیُّ۔ کوفہ سے منسوب اور اسی سے
ہے خط کوفی۔
الکُوْفِیُّوْنَ۔ کوفہ کے قدیم نحوی اصحاب۔
الکُوْفِیَّۃُ۔ کوفی کا مؤنث۔ سر پر لپیٹنے کا رومال
عوام اسے الکَفِیَّۃ کہتے ہیں۔
الکُوْفَانُ وَ الکَوْفَانُ وَ الکُوَفَانُ وَ الکُوَّفَانُ
ریت کا گول تودہ۔ گول چیز۔ عزت و
شوکت۔ مشقت۔ نرکل۔ بانس۔ لکڑی
کا جھنڈا۔ کہتے ہیں "ظَلُّوْا فِیْ
الکُوْفَانِ مِنْ اَمْرِہِمْ" ان کا
معاملہ گڑبڑ ہو گیا ہے۔ وَہُمْ فِیْ
کُوْفَانٍ مِنْ ذٰلِکَ۔ وہ عزت
اور شان و شوکت میں ہیں۔ یہ بھی کہا
جاتا ہے "النَّاسُ فِیْ کُوْفَیٍ مِنْ
اَمْرِہِمْ" لوگوں کے معاملہ میں
خلط ملط ہے۔
کَوْکَبَ۔ الحَدِیْدُ۔ لوہے کا چمک اٹھنا۔
چم چم کرنا۔
الکَوْکَبُ۔ ستارہ۔ تلوار۔ پانی۔ سخت گرمی۔
لوہے کی چمک دمک۔ لمبی نباتات۔ قوم
کا سردار اور شہسوار۔ میخ۔ قید خانہ۔
ہتھیار بند۔ قریب البلوغ لڑکا۔ باغ کی
کلی۔ فوج جو زرہ بکتر کی وجہ سے چمکتی نظر
آتی ہے۔ پہاڑ۔ آنکھ کا پھپھولا۔ چیز کا بڑا
حصہ۔ کَوْکَبُ البِئْرِ۔ کنویں کا
سوت جہاں سے پانی برآمد ہو۔ ج
کَوَاکِبُ۔ کہا جاتا ہے "ذَہَبُوْا
تَحْتَ کُلِّ کَوْکَبٍ" وہ بکھر گئے
اور منتشر ہو گئے۔ وَ یَوْمٌ ذُوْ کَوَاکِبَ۔
سختیوں والا دن۔
الکَوْکَبَۃُ۔ ایک ستارہ۔ کلی۔ جماعت۔
المُکَوْکَبُ۔ آنکھ کے پھوڑے والا۔
کَوْکَیٰ کَوْکَاۃً۔ الرَّجُلُ۔ تیز چلنے میں
جھومنا۔ پستہ قد کا دوڑنا۔
الکَوْکَاۃُ وَ الکَوَاکِیَۃُ۔ پستہ قد۔
المُکَوْکَیٰ۔ جس میں کوئی بھلائی نہ ہو۔
کیکڑا۔
تَکَوَّلَ۔ القَوْمُ۔ لوگوں کا اکٹھا ہونا۔

وانکال انکیالاً ۔ القومُ
عَلَیْہِ ۔ مارپیٹ اور گالی گلوچ کے
لیے کسی پر پل پڑنا۔
تَکَاوَلَ ۔ الرَّجُلُ ۔ کوتاہی کرنا۔ باز
رہنا۔
اَلکَوْلَانُ و الکُوْلَانُ ۔ بردی نام کی
گھاس۔ واحد کَوْلَانَۃٌ ۔
الاَکْوَلُ ۔ پہاڑ کی مانند اونچی زمین۔ ج
اَکَاوِلُ ۔
کَوَّمَ تَکْوِیْمًا ۔ التُّرَابَ ۔ مٹی کو
جمع کر کے اس کے ڈھیر تیار کرنا۔
المَتَاعَ ۔ سامان کو تہ بہ تہ جمانا۔
ثِیَابَہٗ فِی ثَوْبٍ وَاحِدٍ ۔ کپڑوں کو
ایک کپڑے میں باندھنا۔
اِکْتَامَ اِکْتِیَامًا ۔ الرَّجُلُ ۔ پاؤں
کی انگلیوں کے کناروں پر بیٹھنا۔
الکُوْمُ ۔ اونٹوں کا گلہ۔ ج۔ اَکْوَامٌ۔
ٹیلے کی طرح بلند مقام۔ ج کیمان۔
الکُوْمَۃُ و الکَوْمَۃُ ۔ مٹی وغیرہ
کا اونچا ڈھیر۔ ج۔ کُوَمٌ و
اَکْوَامٌ ۔
الاَکْوَمُ ۔ بلند۔ بلند کوہان والا اونٹ۔
مؤنث کَوْمَاءُ ۔ ج۔ کُوْمٌ۔
کَانَ یَکُوْنُ کَوْنًا و کِیَانًا و کَیْنُوْنَۃً
۔ الشیءُ ۔ واقع ہونا پایا جانا۔
ہونا۔ جب یہ فعل ناقص کی حیثیت
سے ہو تو مبتدا خبر پر داخل ہوتا
ہے۔ مبتدا کو رفع اور خبر کو نصب
دیتا ہے۔ ایسے موقع پر یہ خبر کو
مبتدا کے لیے ثابت کرتا ہے۔ مبتدا
کان کا اسم کہلایا جاتا ہے۔ جیسے
کَانَ زَیْدًا قَائِمًا ۔ زید کھڑا
تھا۔
کبھی یہ فعل تام کی حیثیت سے بھی
آتا ہے۔ جیسے فَقَالَ اللّٰہُ لِیَکُنْ

نُوْرٌ فَکَانَ نُوْرٌ ۔ اللہ تعالیٰ
نے فرمایا نور ہو جائے تو نور پیدا
ہو گیا۔ یہ موجود ہونے اور ثابت
ہونے کے لیے بھی آتا ہے۔ جیسے
کَانَ اللّٰہُ وَلَا شَیْءَ مَعَہٗ ۔ اللہ
موجود تھا جبکہ کوئی چیز اس کے ساتھ
نہیں تھی۔
اور حضر کے معنی میں بھی آتا ہے جیسے
وَاِنْ کَانَ ذُوْعُسْرَۃٍ فَنَظِرَۃٌ
اِلٰی مَیْسَرَۃٍ ۔
یہ وقع کے معنی میں بھی آتا ہے۔ جیسے
مَاشَاءَ اللّٰہُ کَانَ ۔
یہ یَنْبَغِیْ کے معنی میں بھی آتا ہے جیسے
مَاکَانَ لَکُمْ اَنْ تُنْبِتُوْا
شَجَرَھَا ۔ تمھارے لیے مناسب
نہیں ہے کہ تم اس کے درخت کو اگاؤ
استقبال کے معنوں میں۔ جیسے
یُخَافُوْنَ کَانَ شَرُّہٗ
مُسْتَطِیْرًا ۔ وہ اس دن سے ڈرتے
ہیں جس کی برائی اڑتی ہوئی ہو گی۔
منقطع زمانہ ماضی کے معنوں میں جیسے
کَانَ فِی الْمَدِیْنَۃِ تِسْعَۃُ
رَھْطٍ ۔ شہر میں نو گروہ تھے۔
زمانہ حال کے لیے جیسے کُنْتُمْ خَیْرَ
اُمَّۃٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ ۔ تم
بہترین قوم ہو جو لوگوں کے لیے نکالی
گئی ہے۔
کبھی یہ دوام و استمرار کے مفہوم بھی
ادا کرتا ہے جیسے کَانَ اللّٰہُ غَفُوْرًا
رَّحِیْمًا ۔ اللہ ہمیشہ بخشنے والا مہربان
ہے۔ کہا جاتا ہے۔ صَارَ اِلٰی
کَانَ ۔ یعنی وہ مرگیا۔ اسی کے مطابق
تثنیہ اور جمع میں "صَارَا اِلٰی کَانَا"
"صَارُوْا اِلٰی کَانُوْا" بولا جائے گا
"کُنْتُ الکُوْفَۃَ" میں کوفہ میں

تھا۔ مَنَازِلُ اَقْفَرَتْ کَاَنْ
لَمْ یَکُنْھَا اَحَدٌ ۔ گھر خالی ہو
گئے گویا کہ وہاں کوئی نہیں تھا۔ و
کُنَّاھُمْ ۔ یعنی کُنَّا لَھُمْ ۔
ایک محاورہ یہ بھی ہے۔ دَخَلَ
الاَمْرُ فِی خَبَرِ کَانَ ۔ یہ معاملہ
گذر گیا اور ختم ہو گیا۔
کَانَ یَکُوْنُ کَوْنًا و کِیَانًا ۔ عَلٰی
فُلَانٍ ۔ کسی کا ضامن ہونا۔ ذمہ دار
بننا۔
کَوَّنَ تَکْوِیْنًا ۔ الشیءَ ۔ کسی چیز کو
پیدا کرنا۔ ایجاد کرنا۔
تَکَوَّنَ ۔ پیدا ہونا۔ ایجاد ہونا۔ متحرک
ہونا۔
اِکْتَانَ اِکْتِیَانًا ۔ بِفُلَانٍ و
عَلَیْہِ ۔ ذمہ دار ہونا۔ ضامن بننا۔
اِسْتَکَانَ اِسْتِکَانَۃً ۔ بِفُلَانٍ ۔
عاجزی کرنا۔ مطیع ہونا۔
الکَوْنُ ۔ مص۔ کائنات۔ عالم وجود۔
الکَوْنِیُّ ۔ کون کی جانب منسوب۔
الکُوْنِیُّ ۔ عمر رسیدہ۔ بڑی عمر والا۔
الکِیَانُ ۔ مص۔ فطرت۔ طبیعت۔
الکِیَانَۃُ ۔ کفالت۔ ضمانت۔
التَّکْوِیْنُ ۔ مص۔ ناپید کو عدم سے
وجود میں لانا۔ سِفْرُ التَّکْوِیْنِ ۔
تورات کی پہلی کتاب جو کتاب پیدائش
کے نام سے مشہور ہے۔
الکَائِنُ ۔ ھا۔ ہونے والا واقعہ۔
الکَائِنَۃُ ۔ کائن کا مؤنث۔ حادثہ۔
واقعہ۔ ج۔ کَائِنَات و کَوَائِنُ ۔
الکَائِنَات ۔ موجودات۔
الکُنْتِیُّ و الکُنْتُنِیُّ ۔ بڑی عمر والا۔
یہ لفظ "کُنْتُ فِی شَبَابِیْ کَذَا
وکذا" کو مخفف کر کے بنایا گیا
ہے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے "اَصْبَحْتُ

ج۔ کَیِفٌ۔

الکَیۡکَۃُ۔ انڈا۔ ج۔ اَکۡیَاکٌ۔ تصغیر کُیَیۡکَۃٌ و کُیَیۡکِیَّۃٌ۔

کَالَ یَکِیۡلُ کَیۡلاً وَمَکِیۡلاً وَمَکَالاً وَکِیۡلَ۔ القَمۡحَ وَغَیۡرَہٗ۔ گیہوں وغیرہ کی مقدار کو کسی پیمانہ سے ناپنا۔ یہ کبھی دو مفعولوں کی طرف متعدی ہوتا ہے۔ جیسے "کِلۡتُ زَیۡدًا الطَّعَامَ"۔ کبھی مفعول اول پر لام داخل ہوتا ہے۔ جیسے کِلۡتُ لِزَیۡدٍ الطَّعَامَ۔

کَالَ۔ الدَّرَاھِمَ۔ دراہم کا وزن کرنا۔ الشَّیۡءَ بالشَّیۡءِ۔ اندازہ کرنا۔ کہا جاتا ہے "ھٰذَا طَعَامٌ لَا یَکِیۡلُنِیۡ" اس خوراک کا پیمانہ میرے لیے کافی نہیں ہے۔

کَالَ یَکِیۡلُ کَیۡلاً۔ الزَّنۡدُ۔ چقماق سے آگ نہ نکلنا۔

کَیَّلَ۔ القَمۡحَ۔ گیہوں ناپنا۔ الرَّجُلُ۔ بزدل ہونا۔

کَایَلَہٗ مُکَایَلَۃً۔ دوسروں کی بات کے مانند کہنا یا اسی طرح کرنا۔ گالی بڑھ چڑھ کر دینا۔ کہا جاتا ہے "کَایَلۡتُ فُلَانًا" میں نے اس کے لیے پیمائش کی اور اس نے میرے لیے پیمائش کی۔ دونوں کو مُکَایَلَانِ کہا جائے گا۔ کَایَلَ الفَرَسُ الفَرَسَ فِی الجَرۡیِ۔ ایک گھوڑے نے دوسرے گھوڑے کا دوڑ میں مقابلہ کیا کَایَلۡنَاھُمۡ صَاعًا بِصَاعٍ۔ ہم نے ان کو پورا پورا بدلا دیا۔

تَکَیَّلَ۔ الرَّجُلُ۔ میدان جنگ میں آخری صف میں کھڑا ہونا۔

تَکَایَلَ۔ الرَّجُلَانِ۔ گالی دینے اور کینہ جوئی میں ایک دوسرے کا مقابلہ کرنا۔ ایک دوسرے کے لیے ناپنا۔

اِکۡتَالَ اِکۡتِیَالاً۔ مِنۡہُ و عَلَیۡہِ۔ اپنے لیے ناپنا۔

اِنۡکَالُ۔ ایک ٹیڑھا سا آلہ ہے جو قلعہ گرانے کے کام آتا ہے (دخیل)

الکَیۡلُ۔ مص۔ ناپنے کا آلہ۔ چنگاری جو چقماق سے گرے۔ ج۔ اَکۡیَالٌ۔

الکَیۡلَۃُ۔ کال کا اسم مرۃ۔ ناپنے کا برتن۔ صحرائے شام میں دو مُدّ کا پیمانہ۔ ج۔ کَیۡلَاتٌ۔ کہاوت ہے اَحَشَفًا وَسُوۡءَ کِیۡلَۃٍ۔ کیا بری کھجور بھی اور بری تول بھی۔ (دونوں چیزیں جمع کرتے ہو)

الکِیۡلَۃُ۔ کال کا اسم اور اسم نوع۔

الکِیَالَۃُ۔ ناپنے کا پیشہ۔ ناپنے کی اُجرت۔

الکَیَّالُ۔ وہ شخص جو ناپنے کا پیشہ اختیار کرے۔

الکَیُّوۡلُ۔ میدان جنگ کی آخری صف اونچی زمین۔ بزدل۔ و الکَیَّلُ۔ چنگاری جو چقماق سے جھڑے۔

المِکۡیَلُ و المِکۡیَلَۃُ۔ ج۔ مَکَایِلُ۔ و المِکۡیَالُ۔ ج۔ مَکَایِیۡلُ۔ جس سے ناپا جائے۔

المَکِیۡلُ و المَکۡیُوۡلُ۔ ناپا ہوا۔

الکِیۡمِیَاءُ و الکِیۡمِیَا۔ ایک اکسیر جس کے بارے میں خیال تھا کہ اس سے سونا بن جاتا ہے۔ عِلۡمُ الکِیۡمِیَاءِ او الکِیۡمِیَا (متقدمین کے نزدیک) وہ علم ہے جس میں اس کا بیان کیا جاتا ہے کہ کس طرح ایک معدنی چیز دوسرے کی طرف بالخصوص سونے میں تبدیل کر سکتے ہیں۔ ایک ایسی اکسیر کے ذریعہ جسے حجر الفلاسفہ کہا جاتا ہے یا اس کے ذریعہ ایسی دوا معلوم کی جائے جو تمام امراض کے لیے اکسیری دوا ہو۔

متاخرین کے نزدیک وہ علم جس میں مختلف اجسام کے خواص و مزاج تحلیل و ترکیب کے ذریعہ معلوم کیے جائیں۔ اس کی صفت نسبتی کِیۡمِیٌّ و کِیۡمِیَاوِیٌّ ہے اور جمع کِیۡمِیُّوۡنَ و کِیۡمِیَاوِیُّوۡنَ ہے۔

کَانَ یَکِیۡنُ کَیۡنًا۔ لِفُلَانٍ۔ مطیع ہونا۔ عاجزی کرنا۔

اَکَانَہٗ اِکَانَۃً۔ اللّٰہُ۔ خدا کا کسی کو عاجز کرنا۔ مطیع و فرمانبردار بنانا۔

اِکۡتَانَ اِکۡتِیَانًا۔ رنجیدہ ہونا اور رنج کو پوشیدہ کرنا۔

اِسۡتَکَانَ۔ اس کی توضیح کَوۡنٌ کے مادہ میں ہو چکی ہے۔

الکِیۡنَۃُ۔ بیر کا پھل۔ ضمانت و کفالت۔

الکِیۡنَۃُ۔ ذلیل کرنے والی سختی۔ حالت۔ کہا جاتا ہے "بَاتَ فُلَانٌ بِکِیۡنَۃِ سُوۡءٍ" اس نے بری حالت میں رات گزاری۔

الکِیۡنَا۔ کونین۔ وہ دوا جو امریکا کے ایک درخت کی چھال سے بنائی جاتی ہے۔ اور بخار کے دور کرنے کے لیے استعمال کی جاتی ہے (لفظ دخیل)

کَاہَ یَکِیۡہُ کَیۡھًا۔ فُلَانًا۔ منہ سونگھ کر بو معلوم کرنا۔

الکَیِّہُ۔ وہ شخص جو اپنی تدبیر و حیلہ سے عاجز آچکا ہو اور لاچار ہو گیا ہو۔

# ل ۳۰

یہ تین قسم کا ہوتا ہے۔ جارّ۔ جازم۔ غیر عاملہ۔

(جارّ) یہ اسم ظاہر اور یائے متکلم کے ساتھ مکسور اور ضمیر اور مستغاث کے شروع میں مفتوح ہوتا ہے۔ جیسے لِزَیْدٍ زید کے لیے۔ لَکَ تیرے لیے۔ یا لَلّٰہِ اے خدا مدد فرما۔

یہ کئی معنوں میں آتا ہے:۔

(۱) اختصاص جیسے اَلْجَنَّةُ لِلْمُؤْمِنِ جنت مومن کے لیے خاص ہے۔

(۲) استحقاق جیسے اَلْعِزَّةُ لِلّٰہِ عزّت کا مستحق اللہ ہی ہے۔

(۳) مِلک۔ جیسے لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے ان کا مالک اللہ ہی ہے۔

(۴) تبلیغ جیسے قُلْتُ لَہٗ میں نے اس سے کہہ دیا۔

(۵) تعدیہ جیسے مَا اَشَدَّ حُبَّ زَیْدٍ لِعَمْرٍو۔ زید کو عمرو سے کتنی شدید محبّت ہے۔

(۶) قسم جیسے لِلّٰہِ لَاَفْعَلَنَّ خدا کی قسم میں اس کو ضرور کروں گا۔

(۷) صیرورت جیسے وُلِدَ الْاِنْسَانُ لِحَیٰوةٍ اَبَدِیَّةٍ انسان ہمیشہ کی زندگی کے لیے پیدا ہوا ہے۔

(۸) بمعنی علیٰ و اِلیٰ و فی و عند و بعد بھی آتا ہے۔ نیز کبھی زائد بھی ہوتا ہے جیسے ضَرَبْتُ لِزَیْدٍ میں نے زید کو مارا۔

(۹) تعلیل کے لیے جیسے جِئْتُکَ لِتُعَلِّمَنِیْ میں تیرے پاس آیا تاکہ تو مجھے تعلیم دے۔

(۱۰) تاکید نفی کے لیے۔ بدیں صورت کانِ منفی اس سے پہلے آتا ہے جیسے مَا کَانَ زَیْدٌ لِیُکْرِمَکَ زید تیری تعظیم کے لیے ہرگز تیار نہ تھا۔

(لام جازم) جیسے لِیَحْکُمِ اللّٰہُ۔ خدا فیصلہ کرے۔

(لام غیر عاملہ) یہ ہمیشہ مفتوح ہوتا ہے اور وہ لام ابتدا ہے۔ جیسے لَزَیْدٌ قَائِمٌ زید کھڑا ہے وَاِنَّ زَیْدًا لَقَائِمٌ زید ضرور کھڑا ہے۔

اور لام جواب میں آتا ہے لو و لولا و قسم کے جیسے لَوْ عُدْتُمْ لَعُدْنَا۔ اگر تم واپس ہوتے تو ہم بھی واپس ہوتے۔ لَوْلَا زَیْدٌ لَهَلَکْنَا اگر زید نہ ہوتا تو ہم ہلاک ہوجاتے۔ وَاللّٰہِ لَزَیْدٌ کَرِیْمٌ بخدا زید فیاض ہے۔ اور لام زائدہ جیسے اَرَاکَ لَشَاتِمِیْ میں تجھے اپنا گالی دینے والا خیال کرتا ہوں۔ اور ذٰلِکَ و تِلْکَ میں بھی یہی لام غیر عاملہ ہے۔

"لا" تین طریقہ پر استعمال ہوتا ہے۔

(۱) نافیہ۔ اور یہ بھی چار طرح کا ہوتا ہے۔ (الف) بمعنی نفی جیسے لَا رَجُلَ فِی الدَّارِ گھر میں کوئی آدمی نہیں (ب) بمعنی لَیْسَ جیسے لَا رَجُلٌ قَائِمًا آدمی کھڑا نہیں (ج) لا نافیہ برائے عطف جیسے جَاءَ زَیْدٌ لَا عَمْرٌو زید آیا نہ کہ عمرو۔ (د) حرف جواب نعم کا نقیض۔ جیسے اَقَامَ زَیْدٌ "کیا زید کھڑا ہے"۔ کے جواب میں کہا جائے "لا"، نہیں۔

(۲) لا نہی۔ جیسے لَا تَفْعَلْ مت کر۔

(۳) تقویت معنی کے لیے زائد جیسے مَا مَنَعَکَ اَنْ لَا تَقُوْمَ بمعنی مَا مَنَعَکَ اَنْ تَقُوْمَ۔

لَاتَ۔ یہ حرف نفی لَیْسَ کے معنی دیتا ہے اور اس کا صرف ایک معمول ہی ذکر کیا جاتا ہے اور عموماً اس کا اسم محذوف ہوتا ہے۔ خبر مذکور ہوتی ہے۔ جیسے نَدِمَ الْبُغَاةُ وَلَاتَ سَاعَةَ مَنْدَمٍ یعنی باغی بے وقت نادم ہوئے۔

اَلْمُلْتَتِبُ۔ سیدھا۔ اللازورد لاجورد

لَاطَهٗ (ن) لَوْطًا۔ اصرار کرنا۔ لَاطَ عَلٰی فُلَانٍ۔ سختی کرنا۔ لَاطَ بِسَهْمٍ تیر مارنا۔ لَاطَ فُلَانٌ فِی عدوه کسی طرف التفات کے بغیر تیز بھاگنا۔ فلانا کسی کو جب تک وہ غائب نہ ہوجائے دیکھتے رہنا۔ بِالْعَصٰی۔ لاٹھی سے مارنا

لَاظَهٗ (ن) لَوْظًا۔ اداس کرنا۔ دھتکارنا مقابلہ کرنا۔ سختی کرنا۔

لَاَفَ (ن) لَاْفًا۔ الطعام اچھے طریق سے کھانا۔

اَلَاکَهٗ اِلَاکَةً۔ اِلٰی فُلَانٍ۔ پیغام پہنچانا۔ اَلِکْنِیْ اِلٰی فُلَانٍ۔ میرا پیغام اس کو پہنچا دو۔ (اصل میں اَلْاَکَ ہے۔)

اِسْتَلْاَکَ۔ لَہٗ۔ پیغام لے جانا۔

اَلْمَلْاَکُ۔ وَالْمَلْاَکَةُ۔ پیغام

اَلْمَلْاَکُ وَالْمَلَکُ۔ پیغام رساں فرشتہ (ج) مَلَائِکَةٌ وَمَلَائِکُ۔ والملائک

لَاْلَاَ لَاْلَاَةً۔ النجم او البرق۔ ستارہ یا بجلی کا چمکنا۔ آگ کا بھڑکنا۔

لَاْلَاَ الثور بذنبہ۔ بیل کا دم ہلانا۔ لَاْلَاَتِ النوائح۔ بین کرنے والی عورتوں کا ہاتھوں کو اوپر نیچے کرنا۔ لَاْلَاَ الدمع آنسو بہانا۔ تَلَاْلَاَ۔ بمعنی لَاْلَاَ۔ وجہ۔ چہرہ کا دمکنا۔

اللُّؤْلُؤُ۔ موتی۔ واحد (لُؤْلُؤَة) ج۔

لأٰلی - اللؤلؤ واللؤلؤان - موتی
کے رنگ کا - اللئالۃ - موتی جڑنے
کا پیشہ -
اللألاء - بہت زیادہ خوشی - چراغ کی
روشنی - و اللأآل و اللأّاء -
موتی فروش -
لأم رف، لأماً و لأم تلیماً - الرجل
کمینہ کہنا - السھم - تیر پر پر لگانا
- الجرح - زخم بند کرنا - باندھنا -
لأم رف، لأماً و لأم تلیماً و الأم
إلأماً - الشیئ - درست کرنا - اکٹھا کرکے
باندھنا - الأم الرجل - کمینوں کی
طبیعت بالطبع بیٹوں والا ہونا -
کمینہ پن کرنا -
لؤم رک، لؤماً و ملأمۃ و لأمۃ
ادنی الاصل ہونا - بخیل ہونا - ذلیل ہونا
صفت (لئیم) ج لئام و لؤماء
لاءم ملاءمۃ - الشیئ درست
کرنا - جمع کرنا - موافق ہونا - لاءم
بین القوم - قوم میں صلح کرانا -
تلاءم و تلاءم - الشیئ الفاسد
درست ہونا - تلأم لأمۃ زرہ پہننا
إلتأم الفاسد - درست ہونا -
آپس میں چمٹ جانا - اکٹھا ہونا - زخم
کا انگور لانا اور اچھا ہونا -
إستلأم إستلاماً - زرہ پہننا
لئیم باپ والا ہونا - کمینوں میں شادی
کرنا - حجراسود چومنا -
اللأم - مصـ - جمع لأمۃ - زرہ - شخص
ہر سخت چیز - شیئ لأم - مجتمع
چیز - سھم لأم - پر لگایا ہوا تیر -
اللِئم - ج - ألأم - و لئام و اللِّئمۃ
مثل - مانند - اللِئم - لوگوں میں
اتفاق - تلوار - شہد - اللِّمۃ - تین
سے دس تک لوگوں کی جماعت - ج - لِمات

اللأمۃ - زرہ - ج لأم و لؤم -
اللؤمۃ - کاشت کاری کے اوزار - نفیس
چیز جس کی خوب صورتی کی وجہ سے اس میں
بخل کیا جائے - دوسروں کے کام کی
نقل اتارنے والا -
اللئیم - کمینہ - دنی الاصل - بخیل - کنجوس -
طبیعت کا ذلیل - ج - لئام و لؤماء
الملأم و الملأم و الملأم - کمینوں کی
عذرخواہی کرنے والا یا حالت ندا کہتے
ہیں یا ملأم یعنی یا لئیم
اللأمان واللؤمان والملأمان -
دنی الطبع -
الملأم - زرہ پوش - الملئیم - کمینہ لئیم
لوگوں سے میل جول رکھنے والا -
لأی یلأی لأیاً - دیر کرنا - رکنا -
الأی الأاء - مصیبت و محنت میں پڑنا -
التأی التیاء - دیر کرنا - تنگ گذران
اور مفلس ہونا -
اللأی واللأی واللأواء - سختی تکلیف
رنج - اللأی - ڈھال - جنگلی بیل -
مؤنث لآۃ - ج - الآء -
لبّ رن، لبّاً - بالمکان - اقامت کرنا
- الدابۃ - جانور کے سینہ پر تنگ
باندھنا - اللوزۃ - بادام کی گری
نکالنا - الرجل - کسی کے سینہ پر مارنا -
لبب رس، لبباً و لبّاً و لبّاً و لبابۃ
عقل مند ہونا -
لبّ - رض س، لبّاً و لبابۃ - عقلمند ہونا
لبّب تلبیباً - الحبّ - دانہ کا گودے
والا ہونا - فلاناً - گریبان پکڑ کر کھینچنا -
فی الأمر - تردد کرنا -
ألبّ - بالمکان - اقامت کرنا علی الأمر
لازم ہونا - الدابۃ - جانور کے سینہ
پر تنگ باندھنا - السرج - زین کا
تنگ بنانا - لہ الشیئ - پیش آنا -

داری داری - تلبب داری - فلاں کا گھر
میرے گھر کے سامنے ہے -
تلبّب - للقتال - لڑائی کے لیے کمر کسنا -
التلبّب - الرجلان - ہر ایک کا دوسرے کے
گریبان کو پکڑ کر کھینچنا -
إستلبّ - زیداً - عقل کو آزمانا -
اللبّ - قریبی مہربان - مؤنث لبّۃ - ج -
لباب - أم لبّۃ - مہربان ماں -
اللبّ - ہر چیز کا خالص - خالص عقل - تیز
فہمی - دل - زہر - ج - ألباب و
البّ و ألبّ - بادام و اخروٹ وغیرہ
کی گری - ج - لبوب -
اللبّۃ - لبّ کا اسم مرۃ - سینہ کا بالائی
حصہ جہاں ہار پہنتے ہیں -
اللبب - سینہ میں ہار پہننے کا مقام - ریت
کا اوپر کا حصہ - باریک ریت - گھوڑے
وغیرہ کے سینہ پر باندھنے کا تنگ - ج -
ألباب - کہتے ہیں "فلان فی لبب رخیّ"
فلاں خوشحال ہے - اللبب - دل -
اللباب - تھوڑی گھاس - کہتے ہیں "لباب
لباب" کوئی حرج نہیں -
اللباب - ہر چیز کا خالص - برگزیدہ -
اللبابۃ - لڑائی کے وقت کپڑوں کے اوپر
پہننے کا لباس -
اللبیب - عقل مند - ج - ألباء - مؤنث
لبیبۃ - ج - لبیبات و لبائب
بنات ألبب - دل کی رگیں - "انا
أحبّک من بنات ألببی" میں تجھ
سے تہ دل سے محبت کرتا ہوں - ج - ألبب
الالبب - تصغیر - ألیبب -
التلبیب - مصـ - گریبان - ج - تلابیب -
الالبوب - بیر کی گٹھلی - لبیک - میں حاضر
ہوں - میں موجود ہوں - میں تمہاری
اطاعت پر قائم ہوں -
الملبوب - اچھی عقل والا - الملبب -

بار کی جگہ۔
لَبَأ (ف) لَبْأً ۔ الشاۃَ ۔ بکری کی پیوسی
دوہنا۔ لَبَأتِ الأمُّ وَلَدَھَا ۔ ماں کا
بچہ کو پیوسی پلانا۔ لَبَأ الزرعَ ۔ کھیتی کو
پہلی بار پانی دینا۔ و اَلبَأ القومَ ۔
پیوسی کھلانا۔ اَلبأتِ الشاۃُ ۔ بکری
کا پیوسی اتارنا۔ الجدیُ ۔ بکری کے
بچہ کا خود پیوسی پی لینا۔ اَلبأ القومُ
بہت پیوسی والا ہونا۔ الفصیلَ ۔
پیوسی پینے کے لیے منہ تھن سے لگا دینا۔
لَبَّأت تَلبِیئۃً ۔ الشاۃُ ۔ بکری کے
تھن میں پیوسی اترنا۔ صفت مُلَبِّیٌ
لَبَّأ بالحجِّ ۔ لبیک اللّٰھم لبیک
کہنا۔
اِلتَبأ ۔ الشاۃَ ۔ بکری سے پیوسی دوھنا
اللِبأُ ۔ پیوسی پینا۔
اَللِبَاءُ ۔ پیوسی کھیس۔
اللَّبَاۃُ واللَّبَاءَۃُ واللُّبوءَۃُ واللَّبُوَۃُ
واللَّبوۃُ واللَّبُوۃُ واللَّبۃُ واللّابۃُ و
اللَّبُ ۔ شیرنی۔ ج ۔ لَبَآت و لَبَاء و لُبوء و
لَبُوَات ۔
لَبَتَ (ن) لَبْتًا ۔ یَدَہُ ۔ ہاتھ مروڑنا ۔
فلانًا ۔ کسی کے سینہ، پیٹ، کمر پر لاٹھی
مارنا۔
لَبِثَ (س) لَبْثًا و لُبْثًا و لَبَثًا و لَبَاثًا
و لِبَاثًا و لَبَاثَۃً و لَبْثَانًا و لَبِیثَۃً
بالمکان ۔ ٹھہرنا۔ "مَا لَبِثَ اَن فعلَ"
اس نے اس کے کرنے میں دیر نہیں کی۔
لَبَّثَ و اَلبَثَ ۔ فلانًا فی المکان ۔ کسی
کا کسی کو ٹھہرنا۔ مقیم کرنا۔
تَلَبَّثَ ۔ بالمکان ۔ کسی جگہ ٹھہرنا۔
اِستَلبَثَ ۔ سست پانا۔ سست سمجھنا۔
اللّابِثُ واللَّبِثُ ۔ بالمکان ٹھہرنے
والا۔
اللُّبثَۃُ ۔ تھوڑا قیام۔ اللَّبِیثَۃُ ۔ مختلف

قبائل کی جماعت۔ ج ۔ لبائث
لَبَجَ (ن) لَبْجًا ۔ بِہِ الارضَ ۔ زمین
پر کسی کو پچھاڑ دینا۔ ٹپک دینا۔ لُبِجَ
بالرجلِ او البعیرِ ۔ آدمی یا اونٹ کا
بیماری یا تھکن سے زمین پر گرنا۔ صفت
(لبیج) ہ بالعصا ۔ لاٹھی سے مارنا۔
اللُّبجَۃُ واللُّبَجَۃُ ۔ ایک شاخ دار
لوہا جس سے بھیڑیے کو شکار کیا جاتا
ہے۔ ج لُبَجٌ و لُبَجٌ
اللَّبَاجُ ۔ بے وقوف کمزور عقل والا۔
لَبِجَ (س) لَبَجًا و لَبِجَ و اَلبَجَ
الرجلُ ۔ بوڑھا ہونا۔
اللَّبِجُ ۔ بوڑھا۔ عمر رسیدہ۔ بہادری۔
لَبَخَ (ف) لَبْخًا ۔ فلانًا ۔ مارنا۔ گالی دینا
قتل کرنا۔ الرجلُ ۔ پکڑنے کے لیے حیلہ
کرنا۔ الشیءَ ۔ لینا (لُبُوخًا) جسدہ۔ بدن
کا بہت گوشت والا ہونا۔ صفت (لبیخ)
لَابَخَہُ لِبَاخًا و مُلَابَخَۃً ۔ باہم طمانچہ
مارنا۔ مارنا۔
تَلَبَّخَ ۔ خوشبو لگانا۔ اللَّبَخُ ۔ ایک درخت
جس کے پتے اخروٹ کے پتوں سے مشابہ
ہوتے ہیں۔ واحد ۔ لَبَخَۃٌ ۔
اللَّبِیخُ ۔ بہت گوشت والا۔
اللَّبِیخَۃُ ۔ مشک کا نافہ۔
لَبَدَ (ن) لُبُودًا ۔ بالمکان ۔ اقامت کرنا
القومُ بالرجلِ ۔ لازم ہونا۔ گھیرنا۔ بالشیءِ
چمٹنا۔ الشیءُ بالشیءِ ۔ گتھ جانا۔ الثوبَ
کپڑے میں پیوند لگانا۔
لَبِدَ (س) لَبَدًا ۔ بالمکان ۔ اقامت
کرنا۔
لَبَدَ (ض) لَبْدًا ۔ الصوفَ ۔ اون کا نمدہ
بنانا۔
لَبَّدَ بمعنی لَبَدَ ۔ الکساءَ ۔ پیوند لگانا
الشیءُ ۔ نمدہ کی طرح ہونا۔ المطرُ الارضَ ۔
بارش کا زمین کو تر کرنا۔ شعرَہُ ۔ بالوں کو

گوند وغیرہ سے چپکا کر نمدہ نما کرنا۔
الکساءَ ۔ وغیرہ پیوند لگانا۔
اَلبَدَ ۔ بالارضِ ۔ زمین سے چمٹنا۔ بالمکان
اقامت کرنا۔ السرجَ ۔ زین کے لیے
نمدہ بنانا۔ الفرسَ ۔ گھوڑے پر نمدہ
کسنا۔ الشیءَ بالشیءِ ۔ چپکانا۔ الرجلُ
دروازہ میں گھستے وقت سر جھکانا۔
الخرقَ ۔ پیوند لگانا۔ بَصَرُ المصلی ۔
سجدہ کی جگہ نگاہ کا جمنا۔
تَلَبَّدَ ۔ الصوفُ ونحوہُ ۔ اون کا نمدہ بننا
الطائرُ بالارضِ ۔ پرندہ کا زمین پر بیٹھنا
الرجلُ ۔ دیکھ کر معلوم کرنا۔ الارضُ بالمطرِ
زمین کا بارش سے ٹھوس ہونا۔
اِلتَبَدَ ۔ الورقُ ونحوہُ ۔ پتے وغیرہ کا
آپس میں چمٹنا۔ الشجرۃُ ۔ درخت کا
بہت پتوں والا ہونا۔
اللَّبْدُ ۔ نمدہ۔ "مالہُ سَبَدٌ ولا لَبَدٌ"
یعنی اس کے پاس تھوڑا بہت کچھ نہیں۔
اللِّبَدُ ۔ تہ بتہ بال۔ اللَّبَدُ واللُّبَدُ ۔
گھر ہی میں رہنے والا۔ سفر نہ کرنے والا
تنہائی پسند ۔ مالٌ لُبَدٌ ۔ بہت
مال۔
اللِّبدُ ۔ تہ بتہ جمائے ہوئے بال یا اون
زین کے نیچے کا عرق گیر۔ ج لُبُودٌ و
اَلبَادٌ ۔ "فلانٌ لا یجفُّ لِبدُہُ" فلاں
کا عرق گیر خشک نہیں ہوتا۔ یعنی ہمیشہ سفر
میں رہتا ہے۔
اللُّبَادَۃُ ۔ سفر پر پہننے کی اون کی ایک چیز
یا نمدے کی قبا۔
اللِّبْدَۃُ ۔ تہ بتہ جمے ہوئے بال یا اون
کپڑے کا ٹکڑا جس سے قمیص کے سامنے
کا پیوند لگایا جائے۔ ران کا اندرونی
حصہ۔ ٹڈی۔
اللُّبْدَۃُ ۔ شیر کی ایال۔ ج لِبَدٌ و لُبَدٌ
و اَلبادٌ و لُبُودٌ

اللَّابِدُ - فا - شیر - مالٌ لابِدٌ بہت مال -
ج لُبَّدٌ -

اللَّبَّاد - نمدگر - اللُّبُود - چھچڑی
اللُّبَید - توبرا - بورا - چھوٹا تھیلا -
المُلْبِدُ - نیقر - شیر - زمین سے چمٹنے والا -
لَبَزَهُ - ض - لَبْزاً - سخت مارنا - بہت کھانا
برا لقب دینا - توڑنا -

لَبَسَ ض، لَبْساً - علیہ الامرَ - کسی امر کو
مشتبہ بنانا - خلط ملط کرنا -
لَبِسَ س، لُبْساً - الثوبَ - کپڑا پہننا -
فلاناً - کسی کی صحبت سے مدت تک فائدہ
اٹھانا - فلاناً علی ما فیہِ - قبول کرنا -
برداشت کرنا - لَبِسْتُ علی ذٰلکَ اُذُنِی
یعنی میں خاموش رہا کچھ بات نہ کی -
لَبَّسَ - علیہ الامرَ - خلط ملط کرنا - الشیءَ -
عیب چھپانا -
اَلْبَسَہُ - چھپانا - پوشیدہ کرنا - کپڑا پہنانا -
لَابَسَہُ - ملانا - میل جول کر کے اندرونی
حالت معلوم کرنا - استقلال سے کام کرنا
تَلَبَّسَ - بالامر وبالثوب - کام میں لگنا - کپڑا
پہننا - الطعامُ بالیدِ - کھانا ہاتھ سے چپکنا -
تلبس بی الامرُ - تعلق ہونا - علی الامرِ
مشتبہ ہونا - مشکل ہونا -
اِلْتَبَسَ - علی الامرِ - مشتبہ ہونا - تسکی ہونا -
مشکل ہونا -
اللَّبْسُ واللُّبْسُ واللُّبْسَۃُ وَالْاِلْتِبَاسُ
واللَّبُوسَۃُ واللُّبُوسَۃُ - شبہ - دشواری
اختلاط -
اللِّبْسُ - پہننے کی چیز - ج - لُبُوسٌ - کھال
اور گوشت کے درمیان کی باریک جھلی -
اللِّباس - پوشاک - پہننے کے کپڑے - ج ،
لُبُس و اِلْبِسَۃٌ - خاوند - بیوی - اجتماع
اختلاط - لباسُ الزّهوِ - کلی کا غلاف
لباسُ التقوٰی - حیا - شرم -
اللِّبْسَۃُ - ایک قسم کا کپڑا - پہننے
کا طریقہ -
اللَّبُوسُ - کپڑے - زرہ - بہت لباس والا -
اللَّبِیسُ - کپڑا - بوسیدہ کپڑا - نظیر - مانند -
التَّلْبِیسُ - مصدر - حقیقت چھپا کر خلاف حقیقت
ظاہر کرنا -
اللَّبَّاس - بہت لباس پہننے والا - بہت
غلط ملط کرنے والا -
المَلْبَسُ والمِلْبَسُ - لباس - ج - مَلَابِس
المَلْبَس - رات -
المُلَبَّسُ - مفعو - شکر چڑھا بادام وغیرہ -
لَبَطَ ض ن ، لَبْطاً - بفلان الارضَ - زمین
پر پچھاڑنا - پٹکنا - لُبِطَ بِہٖ - گرایا جانا -
بیماری وغیرہ سے گر پڑنا - زکام زدہ ہونا -
لَبَطَ - ض - لَبْطاً و تَلَبَّطَ اِلْتَبَطَ البعیرُ
اَوِ البغلُ - اونٹ یا خچر کا زمین پر پاؤں
مارنا - دوڑنے میں لات پٹکنا - اِلْتَبَطَ
وَتَلَبَّطَ الرجلُ - زمین پر لوٹنا - مضطرب
و حیران ہونا - فی الامرِ - کوشش کرنا - محنت
کرنا - حیلہ کرنا -
اللَّبْطَۃُ - زکام - اللَّبَطَۃُ - التباط کا
اسم - لنگڑے کی دوڑ -
الاَلْبَاط - چمڑے - واحد ( لَبَطٌ )
المَلْبُوط - مفعو - منتجر -
لَبَقَ ن ، لَبْقاً و لَبَقَ - الشیءَ - نرم کرنا -
لَبِقَ - س - لَبَقاً و لَبُقَ ک ، لَبَاقَۃً
ماہر ہونا - ذہین ہونا - نرم اخلاق ہونا -
اللَّبِقُ و اللَّبِیقُ - نرم خو و نرم اخلاق والا
پاکیزہ اخلاق والا - ذہین - ذکی - مؤنث -
لَبِقَۃٌ و لَبِیقَۃٌ -
لَبَکَ ن ، لَبْکاً و لَبَّکَ - الامرَ او الشیءَ
ملانا - کام کو پیچیدہ کرنا - ثرید کو کھانے کے
لیے اکٹھا کرنا -
لَبِکَ س ، لَبَکاً و التَبَکَ و تَلَبَّکَ -
الامرُ - مختلط و مشتبہ ہونا -
اللَّبَکُ - فحش کلامی کرنا - گفتگو میں غلطی کرنا -
اللَّبَکُ و اللَّبَکَۃُ - مخلوط چیز
اللَّبْکَۃُ - لقمہ یا ثرید کا ایک حصہ -
اللُّبَاکَۃُ و اللُّبَیکَۃُ - جماعت - لَبْلَبَتِ
المرأۃُ بولدِها - عورت کا اپنے
بچے سے لاڈ و پیار کرنا - الشاۃُ
بولدِها بعد الوضع - بکری کا
اپنے بچے کو پیدائش کے بعد چاٹنا -
تَلَبْلَبَ القومُ - متفرق ہونا -
اللَّبْلَبُ واللُّبْلُبُ - اپنے اہل سے
مہربانی کرنے والا - اپنے پڑوسیوں سے
نیک سلوک سے پیش آنے والا - لَبَالِبُ
الغنمِ - بکریوں کا شور اور ان کی آواز -
لَبَنَ - ن ض ، لَبْناً - الرجلَ - کسی کو دودھ
پلانا - فلاناً - زور سے لاٹھی مارنا ( ض ،
لبناً ) الرجل - بہت کھانا -
لَبِنَ س ، لَبَناً - الرجلُ - تکیہ کی وجہ سے
گردن میں درد ہونا - الشاۃُ - بکری کا
دودھ زیادہ ہونا -
اَلْبَنَ - القوم - بہت دودھ والی ہونا صفت
لابِنُونَ و مُلْبِنُونَ - الناقۃُ - اونٹنی
کے تھنوں میں دودھ اترنا - الرجل -
تلبینہ بنانا -
لَبَّنَ - اینٹ بنانا - فصیلے کرنے کے لیے
مجلس بنانا - الشیءَ - چوکور بنانا -
تَلَبَّنَ - دودھ چوسنا - اِسْتَلْبَنَ دودھ
طلب ک
اللَّبَنُ مصدر دودھ - ج - اَلْبَانٌ لَبَنُ
الشجرۃِ - درخت کا دودھ - اللِّبْنُ
واللَّبِنُ واللِّبْنَ - اینٹیں - واحد -
( لَبِنَۃٌ )
اللَّبِنُ و اللَّبْنَانُ - دودھ کا بہت دلدادہ
دودھ پینے والا - لَبَنُ الفتمبص کرنے
کی کلی -
اللَّبِنَۃُ واللَّبِینَۃُ - دودھ والی -
اللَّبَانُ - سینہ یا دونوں پستانوں کا درمیان -

اللُبَانُ - دودھ - اللُبَانُ - صنوبر - کندر - ایک قسم کا گوند جو دھونی کے کام میں آتا ہے۔

اللُبَانَۃُ - حاجت - ج لُبَانَاتٌ و لُبَانٌ -

لُبْنَانُ - شام کے علاقے میں ایک پہاڑ جس کی چوٹی ہمیشہ برف سے ڈھکی رہتی ہے۔

اللَّابِنُ (فا) بہت دودھ دینے والا - دودھ پلانے والا - مؤنث لَابِنَۃٌ ج لَابِنَاتٌ و لَوَابِنُ - اللَّوَابِنُ - تھن -

اللَّبُوْنُ وَاللَّبُوْنَۃُ - دودھ والی - ج لِبَانٌ و لُبْنٌ و لُبُنٌ و لُبُنٌ و لَبَائِنُ - کَمْ لُبْنُ غَنَمِکَ تمہاری بکریوں میں کتنی دودھ والی ہیں

اللَّبِیْنُ - دودھ سے پرورش پایا ہوا - مؤنث لَبِیْنَۃٌ -

اللُّبْنَی - ایک درخت جس سے شہد کی طرح دودھ نکلتا ہے -

اللَّبَّانُ وَالْمُلَبِّنُ - اینٹیں بنانے والا -

التَّلْبِیْنُ وَالتَّلْبِیْنَۃُ - بھوسی - دودھ شہد سے تیار کیا ہوا حریرہ -

اَلْمِلْبَنُ - دودھ صاف کرنے کی چھلنی - دودھ دوہنے کا برتن - اینٹ بنانے کا سانچہ -

اَلْمَلْبُوْنُ - دودھ سے پرورش کیا ہوا - دودھ کے نشہ والا -

اَلْمِلْبَنَۃُ - چمچہ -

اَللَّبُوَۃُ وَاللَّبْوَۃُ - شیرنی -

لَبِیَ یَلْبَی لَبْیًا - مِنَ الطَّعَامِ - بہت کھانا کھانا -

لَبَّی تَلْبِیَۃً - الرجلَ - پکار کا جواب دینا اور لبیک کہنا "بَیْنَھُمْ مُلْتَبِیَۃٌ" - ان میں ایسا اتفاق ہے کہ ایک دوسرے سے کوئی بات پوشیدہ نہیں رکھتے -

لَتَّ (ن) لَتًّا - الشیءَ - پیسنا، باریک کرنا - باضدنا - تنگ کرنا - السَّوِیْقَ - ستو میں پانی یا گھی ملانا - الماءُ الثیابَ وغیرھا - پانی کا کپڑوں کو تر کرنا - صفت (لَاتٌّ)

لُتَّ - فلانٌ بفلانٍ - چمٹنا - اَلَتَّ الطائرُ پرندہ کا اپنے سر کو بازوؤں میں چھپانا -

اللَّاتُ و اللَّاتَّ - عربوں کے ایک بت کا نام -

اَلْمِلَتُّ - مع - کلہاڑی - بڑا کلہاڑا -

اللُّتَاتُ - درخت کی چھال جو باریک کی جائے -

لَتَأَ (ف) لَتْأً - فلانًا فی صدرہ - دھکا دینا - لَتَأَتْ بِہٖ اُمُّہٗ - اس کی ماں نے اس کو جنا - بحجرٍ - پتھر مارنا - لَتَأَ الیہ بعینہ - ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا - گھورنا - الشیءَ کم کرنا -

اللَّتِیْءُ - اپنی جگہ پر رہنے والا -

لَتَبَ (ن) لَتْبًا و لُتُوْبًا - بہ چپکنا - فیہ - ثابت رہنا - فی مَنْحَرِ النَّاقَۃِ اونٹنی کے گلے میں بھالا مارنا - (و لَتَّبَ) السَّرْجَ علی الفرسِ گھوڑے پر زین کسنا -

اَلْتَبَ - علیہ الامرَ - کسی پر کوئی کام واجب کرنا - کسی کے ذمہ ڈالنا -

تَلَاتَبَ - القومُ - قوم کا باہم ملنا - بالرماح - ایک دوسرے کے نیزہ مارنا -

اِلْتَتَبَ - الثوبَ - کپڑا پہننا -

اللَّاتِبُ - (فا) چپکنے والا - ثابت -

المُلْتَتِبُ - گھر میں رہنے والا -

المَلَاتِبُ - پرانے بوسیدہ کپڑے -

لَتَحَہٗ (ف) لَتْحًا - کنکری مار کر منہ یا جسم کو زخمی کرنا - ہ ببصرہٖ کسی پر نگاہ ڈالنا - فلانًا - سب کچھ لے لینا -

لَتِحَ (س) لَتَحًا - بھوکا ہونا - صفت (لَتْحَانُ) مؤنث لَتْحَی - رَجُلٌ لَتِحٌ وَلَاتِحٌ و لَتَّاحٌ و لُتَحَۃٌ - عقل مند - چالاک آدمی - ج لِتَاحٌ -

لَتَخَہٗ (ف) لَتْخًا - آلودہ کرنا - الشیءَ پھاڑنا -

لَتَدَ (ض ن) لَتْدًا - فلانًا بیدہٖ مکا مارنا -

لَتَزَ (ض ن) لَتْزًا - مکا مار کر ہٹانا -

اللَّتْلَتَۃُ - چھوٹی قسم -

لَتَمَہٗ - (ن) لَتْمًا - مارنا - نتھنے پر نیزہ مارنا - تیر پھینکنا -

اللَّتْمُ - زخم -

اَلَّتِیْ وَالَّتِ وَاللَّتْ مؤنث الذی ج اللَّاتِی وَاللَّاتِ وَاللَّوَاتِی واللواتِ واللوا واللائی واللاءِ واللاءاتِ تثنیہ اللَّتَانِ وَاللَّتَانِّ وَاللَّتَا - بحالت رفع واللتین بحالت نصب و جر -

اللُّتَیَّا و اللَّتَیَّا - تصغیر التی بصورت تثنیہ اللُّتَیَّانِ و اللُّتَیَّانِ بصورت جمع اللُّتَیَّاتُ و اللُّتَیَّاتُ - کہتے ہیں "وَقَعَ فی اللُّتَیَّا والتی" یعنی وہ مختلف مصیبتوں میں مبتلا ہوگیا۔ "بَعْدَ اللُّتَیَّا وَالَّتِی صَارَ کَذَا" بعد جھگڑے و فساد کے ایسا ہوا -

لَثَّ (ن) لَثًّا و اَلَثَّ بالمکان اقامت کرنا - المطرُ چند دنوں تک بارش کا برسنا - علیہ - اصرار کرنا -

اللَّثُّ - نمی - تری -

لَثَأَ (ف) لَثْأً - الکلبُ - کتے کا منہ ڈالنا -

اللَّثَاءُ - درخت سے بہنے والی چیز -

لَثَدَ (ض) لَثْدًا - المتاعَ - سامان کو ترتیب سے رکھنا - اوپر تلے جمانا -

اللَّثْدَثَۃُ ۔ ٹھیرنے والی اور نہ کوچ کرنے والی جماعت ۔

لَثَطَ (ض) لَثْطاً فلاناً آہستہ آہستہ مارنا۔ آہستہ پھینکنا۔

اللِّثَةُ ۔ دانتوں کی جڑوں سے ہونٹ کا ملا ہوا حصہ۔

الاَلْثَغُ ۔ ہکلا۔ مونث لَثْغاء۔ ج لُثْغٌ ۔

لَثِغَ (س) لَثَغاً وَتَلاثَغَ ۔ ہکلا ہونا صفت (الثغ) مونث لثغاءُ۔ ج لُثْغٌ ۔ اللُّثْغَةُ ۔ ہکلاپن۔

اللَّثْغَةُ ۔ منہ۔

لَثِقَ (س) لَثَقاً ۔ الیوم ۔ دن کا کم ہوا والا اور نمناک ہونا۔ المسافرُ ۔ کیچڑ میں پڑنا۔ ثیابُہ ۔ کپڑوں کا تر ہونا۔ الطائرُ ۔ پرندہ کے پروں کا تر ہونا۔ صفت (لَثِقٌ)

لَثَّقَ الشَّیْءَ ۔ خراب کرنا۔ فاسد کرنا، تباہ کرنا۔

اَلْثَقَ ۔ الشَّیْءَ ۔ تر کرنا۔ اِلْتَثَقَ وَتَلَثَّقَ ۔ تر ہونا۔

اللَّثَقُ ۔ تری۔ نمی۔ کیچڑ۔ گارا۔

اللَّثِقُ ۔ چپکنے والی مٹی۔

لَثْلَثَ ۔ المطرُ ۔ بارش کا چند دن تک برسنا ۔ الرجلُ ۔ کمزور ہونا۔ علیٰ فلانٍ ۔ اصرار کرنا۔ ہ عن کذا ۔ منع کرنا۔ روکنا۔ فی التراب ۔ مٹی میں لٹانا۔ لَثْلَثَ البعیرَ ۔ اونٹ کو تھکانا۔ کلامَہ ۔ کلام صاف نہ کہنا۔ "لَثْلِثُوا بِنا"۔ ہمیں تھوڑا سا آرام کرنے دو۔ (ر) تَلَثْلَثَ فی الامر ۔ تردد کرنا۔ دیر لگانا۔ بالمکانِ اقامت کرنا۔ تَلَثْلَثَ فی التُّرابِ خاک میں لیٹنا۔ الغیمُ والسَّحابُ ابر و بادل کا آنا جانا۔

اللُّثْلُثُ و اللُّثَلاثُ و اللُّثَلاثَۃُ و اللُّثْلِثُ ۔ ہر معاملے میں دیر کرنے والا کمزور ۔ خام ارادہ والا۔

لَثَمَ (ض) و لَثِمَ لَثْماً ۔ الفمَ او الوجہَ ۔ منہ یا چہرے کا بوسہ لینا۔

لَثَمَ (ض) لَثْماً ۔ انفَہ ۔ ناک پر مکا مارنا الحجارۃُ خُفَّ البعیرِ ۔ پتھر کا اونٹ کے پاؤں کو زخمی کرنا۔ خون آلود کرنا۔ البعیرُ الحجارۃَ بخُفِّہ ۔ اونٹ کا پتھر کو ٹھوکر سے توڑ دینا۔

لَثَّمَ و لَثِمَ و لَثَّمَ و تَلَثَّمَ و اِلْتَثَمَ ۔ الرجلُ ۔ منہ یا ناک پر کپڑا لپیٹنا۔

لَاثَمَہُ ۔ بوسہ لینا تَلاثَماً ۔ ایک دوسرے کا بوسہ لینا۔

اللَّثَمُ ۔ مص ۔ ناک اور اس کا ارد گرد۔

اللاثِمُ ۔ فا۔ لُثَّمٌ ۔ اللِّثْمَۃُ ۔ بوسہ لینے کی ہیئت۔

اللِّثامُ ۔ کپڑا جو ناک اور اس کے ارد گرد لپیٹا جائے۔ نقاب۔ ج لُثُمٌ

لَثِیَ یَلْثَی لَثًی ۔ تھوڑا پانی پینا۔ القِدْرَ ہانڈی کو خوب چاٹنا (و الثی) شجرُ السَّمُرِ ۔ درخت کا گوند بہانا۔ لَثِیَتِ الیدُ مِن طینٍ ۔ ہاتھ مٹی میں ستھڑنا دودھ کی چکناہٹ سے چکنا ہونا۔

تَلَثَّی و الْتَثَی ۔ گوند جمع کرنا۔

اللَّثی ۔ مص ۔ گوند۔ دودھ کی چکناہٹ ۔ تری ۔ لَثَی الثوبُ کپڑے کا میل۔

اللِّثَۃُ ۔ مسوڑھا۔ ج لِثًی و لِثاتٌ و لُثًی ۔

اللِّثاتُ ۔ گلے کا کوا۔ الحروف اللِّثَوِیَّۃُ (ث۔ ذ۔ ظ)

لَجَّ (ض۔س) لَجَجاً و لَجاجاً و لَجاجَۃً ضد سے جھگڑنا۔ دشمنی میں مداومت کرنا۔ فی الامرِ ۔ لازم ہونا۔ بہ الہمُّ ونحوہ غم لگنا۔ علیٰ فلانٍ فی المسئلۃِ ۔ اصرار کرنا اور فیصلہ میں تیزی کا مطالبہ کرنا۔

لَجَّجَ و اَلَجَّ ۔ القومُ ۔ قوم کا پانی گہرے حصے میں داخل ہونا۔ اَلَجَّتِ الابلُ ۔ اونٹ کا آواز نکالنا اور بڑبڑانا۔

لاجَّ ۔ خصمَہ ۔ مقابل سے جھگڑنا جھگڑنے میں مداومت کرنا۔

تَلَجَّجَ و اِسْتَلَجَّ ۔ متاعَ فلانٍ ۔ کسی کے سامان پر دعویٰ کرنا۔

اِسْتَلَجَّ بیمینِہ ۔ یہ گمان کرکے کہ صادق ہے قسم کا کفارہ ادا نہ کرنا اور اصرار کرنا۔

اِلْتَجَّ ۔ البحرُ ۔ سمندر کا ہیجان و طوفان میں آنا۔ متلاطم ہونا۔ الارضُ بالسَّرابِ ۔ موج جیسا ہونا۔ الامرُ والموجُ ۔ معاملہ یا موج کا عظیم ہونا۔ الظلامُ ۔ اندھیرے کا گھٹا ٹوپ ہونا۔

اِلْتَجَّتِ الارضُ ۔ زمین کا کثیر اور لمبی نباتات والی ہونا۔ الاصواتُ ۔ آوازوں کا مخلوط ہونا۔

اللَّجُّ ۔ پانی کا بڑا حصہ۔ بڑی جماعت۔ وادی کا کنارہ۔ تلوار۔ پہاڑ میں سخت جگہ "فرسٌ اَدْھَمُ لُجٌّ"۔ بہت کالا گھوڑا۔

اللُّجَّۃُ ۔ پانی کا بڑا حصہ۔ گہرائی۔ بڑی جماعت۔ چاندی کی پلیٹ۔ ج لُجَجٌ و لُجاجٌ ۔

اللُّجِّیُّ ۔ لج کی جانب منسوب۔ بحرٌ لُجِّیٌّ طوفانی اور بے پایاں سمندر۔

اللَّجَّۃُ ۔ ج ۔ آوازیں۔

اللاجُّ و اللَّجُوجُ و اللُّجُوجَۃُ و اللَّجَّاجَۃُ و المِلْجاجُ ۔ بڑا جھگڑالو۔

المُلْتَجَّۃُ ۔ بہت سیاہ آنکھ۔ بہت سرسبز زمین۔

لَجَأَ (ف) لَجْأً و لُجُوءً و لَجِیءَ (س) اَلْجَأَ و اِلْتَجَأَ الی الحصنِ او غیرہ ۔ قلعہ وغیرہ میں پناہ لینا۔

لَجَّأَ تَلْجِئَةً - فلانًا مالَہ مال کو بعض ورثا کے لیے خاص کر دینا۔ رد اَلْجَأَ فلانًا مجبور کر دینا۔ و الجأہٗ - بچانا۔ حفاظت کرنا۔ اَلْجَأَ اَمْرَہٗ اِلَی اللّٰہِ - اپنے معاملے کو اللہ کے سپرد کرنا۔

تَلَجَّأَ - الیہ - سہارا لینا - من القوم - قوم سے جدا ہو کر دوسروں کی پناہ میں آنا۔

اللَّجَأُ مص - قلعہ - جائے پناہ - ج اَلْجَاءٌ وارث - بیوی - ایک قسم کا کچھوا جو خشکی اور تری دونوں میں رہتا ہے - واحد (لَجَأَۃٌ)

التَّلْجِئَۃُ - مص - ایسے فعل پر مجبور کرنا جس کا ظاہر باطن کے خلاف ہو۔

المَلْجَأُ - پناہ کی جگہ، قلعہ پناہ لینا - ج مَلَاجِئُ۔

لَجِبَ (س) لَجَبًا - البحرُ - سمندر کا ہیجان میں آنا - القوم - قوم کا شور مچانا۔

لَجُبَتْ (ک) لُجُوْبَۃً و لَجَّبَتْ - الشاۃُ - کم یا بہت دودھ والی ہونا - (ضد) لَجَبَہٗ بالسَّیْفِ - تلوار سے کاٹنا۔

اللَّجَبُ - مص - گھوڑوں کی ہنہناہٹ - بہادروں کا شور۔

اللَّجِبُ - شور مچانے والا - سخت شور مچانے والا۔

اللَّجْبَۃُ واللَّجِبَۃُ واللُّجْبَۃُ واللَّجَبَۃُ واللِّجَبَۃُ واللِّجْبَۃُ - زیادہ یا کم دودھ دینے والی بکری - ج لِجَابٌ ولَجَبَاتٌ۔

لَجَذَ (ن) و لَجِذَ (س) لَجْذًا و لَجَذًا - الکلبُ الاناءَ - کتے کا برتن کو اندر سے چاٹنا - (لَجَذًا) الرجلُ کھانا - ایک دفعہ دیئے جانے کے بعد زیادہ سوال کرنا - الحمارُ - گدھے کا پہلی بار چرنا - الماشیۃُ الکلاءَ - مویشی کا گھاس کھانا - من الشیءِ - تھوڑا سا لینا - فلانًا - کسی کو اُکسانا۔

لَجَفَہٗ (ن) لَجْفًا - سخت مارنا۔

لَجِفَتْ (س) لَجَفًا - البئرُ - کنوئیں کا گردا گرد سے کھدنا اور وسیع ہونا۔ صفت لَجْفَاءُ۔

لَجَّفَ - البئرَ - کنوئیں کو پہلوؤں سے کھودنا اور وسیع کرنا - الشیءَ - پہلوؤں سے وسیع و کشادہ کرنا۔

تَلَجَّفَ البئرَ کنوئیں کو جوانب سے کھودنا۔

تَلَجَّفَتْ و التَّجَفَتْ - البئرُ - کنوئیں کا پہلوؤں سے کھدا ہوا ہونا - کنوئیں کا گرنا - منہدم ہونا۔

اللَّجَفُ - مص - کنوئیں کے جانب میں گڑھا - پاس کے اطراف میں پانی کی گرائی ہوئی جگہیں - سیلاب کے بند ہونے کی جگہ - وادی کا وسط - ج اَلْجَافٌ۔

اللِّجَافُ - پہاڑ کا غار کے اوپر بڑھا ہوا حصہ - دروازہ کی دہلیز - ج اَلْجِفَۃٌ ولُجُفٌ۔

اللَّجِیْفَۃُ - دروازہ کا پہلو۔

لَجْلَجَ لَجْلَجَۃً و تَلَجْلَجَ - فی صدرہٖ شیءٌ - کوئی چیز کھٹکنا - لَجْلَجَ اللُّقْمَۃَ فی فِیْہِ - لقمہ کو منہ میں بغیر چبائے گھمانا - تَلَجْلَجَ بالشیءِ چیز کے لینے میں جلدی کرنا۔

اللَّجْلَاجُ - توتلا۔

لَجَمَ (ن) لَجْمًا - الثوبَ - کپڑا سینا۔

اَلْجَمَ - الدابۃَ - جانور کے لگام لگانا - القِدْرَ - ہانڈی کے کڑے میں لکڑی ڈال کر اٹھانا - الناقۃَ - اونٹنی کے لگام سے داغ لگانا - ہٗ عن حاجتہٖ - حاجت سے روکنا - تکلّم فاَلْجَمْتُہٗ و اَلْقَمْتُہٗ الحجرَ - وہ بولا تو میں نے اُس کو بند کر دیا - اَلْجَمَ و لَجَّمَ - الماءُ فلانًا - پانی کا منہ تک پہنچنا۔

اِلْتَجَمَتِ الدابۃُ - جانور کے لگام لگنا۔

اِسْتَلْجَمَ - فلانٌ الفرسَ - گھوڑے کو لگام لگانے کے لیے کسی کو کہنا۔

اللَّجَمُ - متوسط زمین - ج اَلْجَامٌ (و اللُّجُمُ و اللَّجَمُ) گرگٹ - مینڈکیں - ایک قسم کا منحوس جانور۔

اللُّجُمُ - ہوا۔

اللِّجَامُ - لگام - ج لُجُمٌ - لُجُمٌ و اَلْجِمَۃٌ - اونٹوں کا نشان۔

اللَّجَّامُ - لگامیں بنانے والا - اللُّجَامُ جس سے بدشگونی لی جائے۔

المَلْجَمُ والمُلْجَمُ - لگام لگانے کی جگہ۔

اللَّجْمَۃُ - لَجَم کا واحد - زمین کے لیے علم - لَجَمَۃُ الوادی - وادی کا کنارہ۔

اللُّجْمَۃُ - مسطح پہاڑ۔

لَجَنَ (ن) لَجْنًا و لَجَّنَ - ورقُ الشجرِ ونحوہٖ آٹا یا جو ملا کے چارہ تیار کرنا۔

لَجَنَ (ن) لُجُوْنًا و لَجَانًا - البعیرُ اونٹ کا اڑیل ہونا - فی المشی - آہستہ چلنا۔

لَجِنَ (س) لَجْنًا - بہ - چمٹنا۔

تَلَجَّنَ - الشیءُ - لیسدار ہونا - اللَّجِنُ میلا۔

اللَّجِیْنُ - پتوں وغیرہ کے مالیدے اور آٹے یا جو سے تیار کیا ہوا چارہ۔

اللَّجْنَۃُ - جماعت - پارٹی۔

اللَّجُوْنُ - من الجمال و النوق - سست اونٹ یا اونٹنی۔

اللُّجَیْنُ - چاندی۔

لَحَّتْ (ن ض) لَحًّا - القرابۃُ - قرابت کا نزدیک ہونا۔

لَحِحَتْ (س) لَحًّا و لَحَحًا - العینُ - آنکھ کا کیچڑ سے چپکنا۔

اَلَحَّ - فی السؤال - سوال میں اصرار کرنا - السحابُ بالمطر - بادل کا لگاتار برسنا - المطیُّ - سواری کا تھک کر سست ہونا۔

ملاح کا کشتی کو چپوؤں سے کھینا۔
الشیءُ فی الماءِ پانی میں ملنا۔ الغُصْنَ
ٹہنی کی چھال اتارنا۔
مَرِدَ (س) مَرَدًا و مُرُودَةً۔ الغُلامُ
لڑکے کا دیر تک بے ریش رہنا۔
مَرَّدَ تمریدًا او تمرادًا۔ الغُصْنَ
ٹہنی کے پتے صاف کرنا۔ البِناءَ۔
عمارت کو ہموار و چکنا کرنا۔ لمبی کرنا۔
تَمَرَّدَ۔ مدت تک امرد رہنا۔ سرکشی اور
نافرمانی کرنا۔
علی الناس۔ سرکشی کرنا۔ المرجل
ہمسروں سے بڑھ جانا۔ تکبر کرنا۔ سرکشوں
کے پاس آنا۔
المَرَادُ والمَرَّادُ۔ گردن۔ ج۔
مَرَارِید
المُرْدِیُّ۔ کشتی کھینے کا چپو۔ ج۔
مَرَادِیُّ۔
المَارِدُ۔ فا۔ سرکش۔ بلند۔ ج مَرَدَةٌ
و مَارِدُون و مُرَّاد
المَرِیدُ خبیث۔ شریر۔ سرکش۔ پانی سے
ملا ہوا دودھ۔ دودھ میں بھگوئی ہوئی کھجور
ج مُرَدَاءُ
الأَمْرَدُ بے ریش جوان۔ مؤنث مَرْدَاءُ۔
ج مُرْدٌ
المَرْدَاءُ۔ بغیر پتوں کا درخت۔ بنجر ریت
بنجر زمین۔ ج مَرَادٍ۔
التِّمْرَادُ۔ کبوتروں کا برج۔ ج۔ تَمَارِید
المِرِّیدُ۔ دلیر۔ سرکش۔
المَرْدَقُوش۔ ایک خوشبودار باریک پتوں
والی بوٹی۔ زعفران۔
مَرَزَہ (ن) مَرْزًا۔ کاٹنا۔ چٹکی لینا۔
عیب لگانا۔ ہاتھ سے مارنا۔
امْتَرَزَ بعرضہ۔ عیب لگانا۔ شریکہ
شریک کا مال اپنے مال سے علیحدہ کرنا۔
من مالہ مَرْزَةً۔ کچھ لے لینا۔

مَارَزَہ مُمَارَزَةً۔ مشق و مہارت
پیدا کرنا۔
المَرْزَةُ والمُرْزَةُ۔ ٹکڑا۔ المُرْزَتَانِ۔
کان کی لو سے اوپر کا ابھرا ہوا حصہ۔
المُرْزَةُ۔ ایک شکاری پرندہ
المَرْزُبَانُ عندَ الفُرْسِ۔ رئیس سردار۔
ج مَرَازِبَة۔ المَرْزُبَة۔ سرداری
المَرْزَنْجُوشُ۔ ایک بوٹی کا نام۔
مَرَسَ (ن) مَرْسًا۔ الدَّواءَ۔ دوا کو پانی
میں بھگونا اور ملنا۔ الصَّبِیُّ اِصْبَعَہ۔
بچہ کا انگلی کو منہ میں لے کر چوسنا۔ یَدَہُ
بالمندیل۔ ہاتھ کو تولیہ سے پونچھنا۔
حَبْلُ البَکَرَةِ۔ چرخی کی رسی کا ایک
طرف سے گر جانا۔
مَرِسَتْ (س) مَرَسًا و مَمَارَسَةً۔
الأمورَ محنت کرنا۔ مشق کرنا۔ مہارت
پیدا کرنا۔ ہمیشگی کرنا۔
أَمْرَسَ۔ حبل البکرة۔ چرخی کی رسی کو دوبارہ
اس پر چڑھانا۔
تَمَرَّسَ و امْتَرَسَ۔ بالشیءِ۔ رگڑنا۔
تَمَرَّسَ بالطیبِ۔ خوشبو میں لتھڑنا
بالرَّجُلِ۔ ایذا دہی کے درپے ہونا۔
بِدِینِہ۔ دین سے کھیلنا۔ بالشیءِ
مارنا۔ بالنوائبِ والخصوماتِ۔
حوادث اور جھگڑوں کا خوگر و عادی ہونا
تَمَارَسَ۔ القومُ فی الحربِ۔ جنگ میں
آپس میں مارنا۔
المَرْسُ۔ مص۔ لگاتار چال۔ المَرِسُ۔
کام میں سخت محنتی۔ جنگ آزمودہ۔
چرخی سے اتری ہوئی رسی۔ کہتے ہیں۔
"هم علی مَرَسٍ واحدٍ" وہ ایک ہی
اخلاق کے ہیں۔ ج۔ أمراس۔
المَرَسَةُ۔ رسی۔ ج۔ مَرَسٌ و ج ج
أَمْرَاسٌ۔ ۲ مَرَاسُ المَرْکَبِ
سواری کی رسیاں۔

المَرَاسُ والمَرَاسَةُ۔ شدت و قوت
ھُوَ سَھْلُ المَرَاسِ۔ وہ نرم مزاج
ہے۔ اس کے مقابلہ میں کہتے ہیں۔
صَعْبُ المَرَاسِ۔ مضبوط۔
طاقت ور۔
المَمْرُوسُ۔ چرخی جس سے رسی ایک
طرف گر گئی ہے۔
المَرِیسُ۔ پانی میں بھگوئی ہوئی کھجوریں
المَارَسْتَانُ والمَارِسْتَانُ۔ شفاخانہ
ج مَارَسْتَانَاتٌ۔
مَرَشَ (ن) مَرْشًا۔ وَجْھَہ۔ چہرہ
نوچنا۔ کھرچنا۔ منہ سے کاٹنا۔ چٹکی
بھرنا۔ کلام سے ایذا دینا۔ مَرَشَ
الماءُ۔ پانی بہنا۔
امْتَرَشَ۔ الشیءَ۔ کھینچنا۔ اچک لینا۔
جھپٹ لینا۔ لعیالہ۔ اہل و عیال کے
لیے کمائی کرنا۔ الشیءَ۔ جمع کرنا۔
المَرْشُ۔ مص۔ بارش سے صاف کی ہوئی
زمین۔ بارش سے جلد بہہ جانے والی
زمین۔ ج مُرُوش و أمراش۔
الأَمْرَشُ۔ بہت شریر۔ مؤنث۔ مَرْشَاءُ
ج۔ مُرْشٌ۔ المَرْشَاءُ۔ سرکٹکھنا جانور
طرح طرح کی گھاسوں کی زمین۔
المَرَّاشُ۔ بہت کمانے والا۔
التَّمْرِیشُ۔ تھوڑی بارش۔
مَرَصَ۔ ن۔ مَرْصًا۔ الثَّدْیَ ونحوہ
پستان انگلیوں سے دبانا۔
مَرِصَ (س) مَرَصًا۔ صفت کرنا۔ آگے
نکلنا۔
تَمَرَّصَ۔ المُتَفَشِّرُ عن الشَّعیرِ۔ جو سے
چھلکا اترنا۔
المَرُوصُ۔ تیز رفتار اونٹنی۔
مَرِضَ۔ مَرَضًا و مَرْضًا۔ بیمار ہونا۔
صفت (مَرِضٌ و مَرِیضٌ و مَارِضٌ)
مَرَّضَہ۔ علاج کرنا۔ تیمارداری کرنا۔

مریض بنانا۔
مَرِضَ فِی الْاَمْرِ۔ کام میں سُست و
کاہل ہونا۔ مضبوطی سے نہ کرنا۔
البُرُّ۔ گیہوں بکھیرنا۔
اَمْرَضَ۔ مریض ہونا۔ اللّٰہُ فلانًا۔ مریض
کرنا۔ ہٗ۔ مریض پانا۔
اَجْفَانَہٗ۔ پلکیں نیچی کرنا۔ الرَّجُلُ
حاجت برآری کے لیے قریب ہونا۔
القومُ۔ بیمار جانوروں والا ہونا۔
تَمَرَّضَ۔ کام میں کمزور ہونا۔
تَمَارَضَ۔ بیماری کا بہانہ کرنا۔ فی اَمْرِہٖ
کام میں کمزور ہونا۔
اَلْمَرَضُ وَالْمَرْضُ۔ بیماری۔ ج۔
اَمْرَاضٌ۔
اَلْمَرِیْضُ۔ ج مَرْضٰی وَ المَرضُ۔ ج۔
مِرَاضٌ۔ بیمار۔ قلبٌ مریضٌ۔ کمزور
دل والا ہونا۔ رَاْیٌ مَرِیْضٌ۔ کمزور
رائے۔ عَیْنٌ مَرِیْضَۃٌ۔ کمزور آنکھ۔
رِیْحٌ مَرِیْضَۃٌ۔ کمزور و سُست ہوا۔
لَیْلَۃٌ مَرِیْضَۃٌ۔ وہ رات جس میں
ستارے نکلے ہوئے نہ ہوں۔ اَرْضٌ
مَرِیْضَۃٌ۔ بسنے والوں سے تنگ زمین
چٹیل زمین۔ فتنہ و فساد سے بھری ہوئی
زمین۔
شَمْسٌ مَرِیْضَۃٌ۔ وہ سورج جس کی
روشنی بادل وغیرہ سے کم نور ہو۔
مَرِیْضَۃٌ کی جمع مِرَاضٌ و مَرْضٰی۔
المِمْرَاضُ۔ بہت بیماری والا۔
المَمْرُوضُ والمتمرِّضُ۔ بیمار۔
مَرَطَ۔ ن۔ مَرْطًا و مَرَّطَ۔ الشَّعرَ
اَوِ الرِّیْشَ۔ بال یا پر نوچنا۔ الشیءَ
جمع کرنا۔ بِیَدِہٖ۔ پاخانہ کرنا۔
مَرَطَتِ المَرْاَۃُ بِوَلَدِھَا۔ عورت
کا بچہ جننا۔ (مَرْطًا و مُرُوطًا)۔
الرَّجُلُ۔ جلدی کرنا۔ فلانًا۔ پناہ دینا۔

مَرِطَ۔ (س) مَرَطًا۔ بے بال یا کم بالوں
والا یا نوچے ہوئے بالوں والا ہونا۔
اَمْرَطَ۔ بال کا نوچنے کے قریب ہونا۔
درختِ خرما کا کچی کھجوریں گرانا۔
اُونٹنی کا چلنے میں جلدی کرنا۔
مَارَطَہٗ مُمَارَطَۃً۔ ایک دوسرے
کے بال نوچنا۔
تَمَرَّطَ وَ اَمَّرَطَ و انْمَرَطَ۔ بال کا گرنا۔
تیر کا پر سے خالی ہونا۔
اِمْتَرَطَ۔ جھپٹ لینا۔ جمع کرنا۔
المِرْطُ۔ ہر بے سلا کپڑا۔ اونی یا ریشمی
چادر۔ ج۔ مُرُوطٌ۔
الاَمْرَطُ۔ بے بال یا کم بالوں والا۔
نچے ہوئے بالوں والا بھیڑیا۔
چور۔ مؤنث۔ مَرْطَاءُ۔ ج۔ مُرْطٌ
شَجَرَۃٌ مَرْطَاءُ بے پتوں کا درخت
سَھْمٌ مَرِیْطٌ و مِرَاطٌ و اَمْرَطُ۔
بے پر کا تیر۔
اَلمُرْطُ من السِّھَامِ۔ بے پر کا تیر۔ ج۔
اَمْرَاطٌ و مِرَاطٌ۔
المُرَاطَۃُ۔ نوچنے یا کنگھی کرنے میں گرا ہوا
بال۔
المُرُوطُ۔ تیز رفتاری۔ المِمْرَطُ۔
تیز رو اونٹنی۔
مَرَغَ۔ (ف) مَرْغًا۔ رَاْسَہٗ بالدُّھْنِ
سر پر تیل ملنا۔ شَعْرَہٗ۔ بالوں میں
کنگھی کرنا۔
مَرِغَ۔ (س) مَرَغًا و مَرُغَ۔ (ک)
مَرَاغَۃً۔ المکانُ۔ جگہ کا
سرسبز ہونا۔ الرَّجُلُ۔ آدمی کا خوش
حال ہونا۔
اَمْرَغَ۔ المکانُ۔ جگہ کا سرسبز ہونا۔
رَاْسَہٗ۔ سر پر خوب تیل لگانا۔
القومُ۔ سرسبز جگہ پانا۔
تَمَرَّغَ۔ گھاس۔ ج۔ اَمْرُغٌ و اَمْرَاغٌ

المُرْغَۃُ والمُرَاغُ۔ چربی۔ المُرُغَۃُ
والمُرُغَۃُ۔ ایک قسم کا تیتر۔ ج۔
مُرَغٌ و مِرْغَانٌ۔ کہتے ہیں۔ فلانٌ
مَرِیْغُ الجَنَابِ۔ فلاں بہت فیاض
ہے۔
المُرُوْغَۃُ۔ سرسبز جگہ۔ ج۔ اَمَارِیْغُ
المِمْرَاغُ۔ سرسبز۔
المِرْعِزُّ والمِرْعِزیُّ والمَرْعَزیُّ
والمِرْعِزَاءُ والمَرْعَزَاءُ۔ نرم
پشم۔ بکری کے بالوں کا نیچے کا رواں۔
مَرَغَ۔ ن۔ مُرُوْغًا۔ الحَیَوانُ العُشْبَ
جانور کا گھاس چرنا۔
مَرِغَ (س) مَرَغًا۔ عِرْضُہٗ۔ عزت کا
خراب و داغدار ہونا۔
مَرَّغَہٗ تَمْرِیْغًا و تَمْرَاغًا فی التُّرابِ
خاک میں لوٹانا۔ مَرَّغَ العِرْضَ۔
عزت کو داغدار کرنا۔ رَاْسَہٗ۔ سر کو
خوب تیل پلانا۔ مَارَغَہٗ۔ فریب دینا۔
ہٗ بالتُّرَابِ۔ مٹی چپٹا دینا۔
اَمْرَغَ۔ سونے میں اطرافِ دہن سے
رال ٹپکنا۔ بہت بکواس کرنا۔
العَجِیْنُ۔ آٹے میں پانی ملا کر اس
کو پتلا کرنا۔ عِرْضَہٗ۔ عزت کو
داغدار کرنا۔
تَمَرَّغَ۔ فِی التُّرَابِ۔ خاک میں لوٹنا۔
فِی الاَمْرِ۔ کسی کام میں تردد کرنا۔
عَلٰی فلانٍ۔ دیر لگانا۔ الحَیَوانُ۔
جانور کا منہ سے لعاب بہانا یا کسی جگہ
دیر تک چرتے رہنا۔
المُرْغُ۔ مع۔ لعاب۔ رال۔ سبزہ زار۔
تیل کی اچھی طرح مالش۔
المَارِغُ۔ فا۔ احمق۔ المِمْرَغُ۔ بہت
تیل جذب کرنے والا۔
المَرَاغُ و المَرَاغَۃُ و المُتَمَرَّغُ۔ جانور
کے لوٹ پوٹ ہونے کی جگہ۔

اَلْمَرْغَةُ - سبزہ زار - اَلْاَمْرَغُ - رذیل باتوں پر لگا رہنے والا - مؤنث - مَرْغَاءُ - ج، مُرْغٌ - اَلْمُرْغَةُ - ایک آنت جس کو اعور کہتے ہیں

مَرَقَ - ن - مُرُوْقًا - اَلسَّھْمُ مِنَ الرَّمِیَّۃِ تیر کا شکار پر لگ کر پار ہونا - مِنَ الدِّیْنِ گمراہی یا بدعت کی وجہ سے دین سے خارج ہونا -

مَرَقَ ( ن ض ) مَرْقًا - اَلْقِدْرَ - ہانڈی میں شوربا زیادہ کرنا - اَلْجِلْدَ - کھال سے اون اکھیڑنا - ہٗ بِالرُّمْحِ - نیزہ مارنا - اَلطَّائِرُ - پرندہ کا بیٹ کرنا -

مَرِقَتْ - س - مَرَقًا - اَلْبَیْضَةُ - انڈے کا خراب ہو کر پانی ہو جانا - اَلنَّخْلَةُ - درخت خرما کا کھجوریں گرانا -

اَمْرَقَ - اَلْقِدْرَ - شوربا زیادہ کرنا - اَلْجِلْدَ کھال کا اون اکھڑنے کے قابل ہونا -

اَلنَّخْلَةُ - درخت خرما کا کھجوریں گرانا - اسم ( اَلْمَرَقُ )

مَرَّقَ - کانا - اَلْقِدْرَ - شوربا زیادہ کرنا -

تَمَرَّقَ - اَلشَّعْرُ - بال نچا جانا یا گر جانا -

اَلثَّوْبُ - کپڑے کا عصفر سے رنگا جانا -

اِنْمَرَقَ وَامْتَرَقَ - اَلسَّھْمُ - چھید کر پار ہونا - اَلشَّعْرُ - بال کا گرنا -

اِمْتَرَقَ - اَلشَّیْءُ - جلدی سے گزر جانا - اَلسَّیْفُ مِنْ غِمْدِہٖ - تلوار سونتنا -

اَلْمَرَقُ وَالْمِرْقُ - دھنی ہوئی اون - بدبودار اون یا کھال - خوشے کے غار - ج، اَمْرَاقٌ

اَلْمَرَقُ وَالْمَرَقَةُ - شوربا - اَلْمُرَاقَةُ - اکھڑی ہوئی اون -

اَلْمَارِقُ - دین سے نکل جانے والا - ج، مَارِقُوْنَ وَمُرَّاقٌ -

اَلْمَارِقَةُ - مؤنث - اَلْمَارِقُ - خوارج -

اَلْمُرَیْقُ - عصفر -

اَلْمَرَقُ - چھت کا روشندان - کھڑکی -

مَرْمَرَ - غضبناک ہونا - پانی بہانا -

تَمَرْمَرَ - ریت کا اڑنا - گوشت کا کانپنا - بڑبڑ کرنا -

اَلْمَرْمَرُ - سنگِ مرمر - وَالْمَرْمَارُ - نرم گوشت والا - بہت رس والا انار -

اَلْمَرَامِرُ - باطل - اَلْمَرْمَرَۃُ - مع - بہت بارش -

اَلْمَرَامِیْسُ - چکنا - سخت - مصیبت - لمبی گردن -

اَلْمِرْمِیْسُ - گینڈا -

مَرَنَ ( ن ) مُرُوْنَةً وَمُرُوْنًا وَمَرَانَةً سخت و ملائم ہونا - یَدُہٗ عَلَی الْعَمَلِ کام سے ہاتھ سخت ہونا - ( مُرُوْنًا وَ مَرَانَةً ) عَلَی الشَّیْءِ - عادی ہونا -

مَرَنَ ( ن ) مَرْنًا - اَلْجِلْدَ - نرم کرنا - مِنْ عَدُوِّہٖ ) بھاگنا - بِہِ الْاَرْضَ - زمین پر پٹک دینا -

مَرَّنَ - اَلشَّیْءَ - نرم کرنا - فلانًا علی الامر عادی بنانا بِہِ الْاَرْضَ - زمین پر پٹک دینا -

تَمَرَّنَ - تکلف دانا و زیرک بننا - مہربان ہونا - عَلَی الشَّیْءِ عادی ہونا -

تَمَارَنَتِ النَّاقَةُ - دودھ دینے سے رک جانا -

اَلْمَرْنُ مع - چادر - نرم چمڑا - پوستین - عطیہ - جانب - لباس - ج اَمْرَانٌ -

مَرْنَا الْاَنْفِ - ناک کے دونوں پہلو -

اَلْمَرْنُ - ملائم و سخت - عادت - حالت شور و جنگ -

اَلْمُرَّانُ - ٹھوس و لچکدار نیزے - وہ درخت جس سے نیزے بنائے جاتے ہیں - واحد - مُرَّانَةٌ -

اَلْمَارِنُ - فا - ناک کا کنارہ یا اس کے پہلو کی نرم ہڈی - سخت و لچکدار نیزہ - ج - مَوَارِنُ -

اَمْرَانٌ - بازو کا پٹھا -

مَرِهَتْ ( س ) مَرَهًا - عَیْنُہٗ - سرمہ نہ لگانے سے آنکھ کا خراب ہونا - صفت ( مَرِہٌ وَاَمْرَہُ ) مَرِہُ الْفُؤَادِ - بیمار دل - سَحَابٌ اَمْرَہُ - سفید بادل

اَلْمَرْھَاءُ - مؤنث - اَلْاَمْرَہُ - شَاةٌ مَرْھَاءُ - سفید بکری - نَخْوَہٗ دودھ دوہنا - نکالنا -

تَمَرَّہَ - یکذا - آراستہ ہونا -

اَلْمُرْیَةُ وَالْمِرْیَةُ - شک جھگڑا - دودھ جو تھن مل کر نکالا جائے -

اَلْمَرِیُّ - بہت دودھ دینے والی اونٹنی - رگ جو دودھ سے بھر جاتی ہے - ج - مَرَایَا -

اَلْمَرَایَا - جمع مِرْآۃٌ - آئینہ -

اَلْمَارِیُّ - سفید و نرم بالوں والا بچھڑا - مؤنث - مَارِیَةٌ - دھاری دار چھوٹی چادر - بھٹ تیتر کا شکاری -

اَلْمَارِیَةُ وَالْمُمَرِّیَةُ - سفید و نرم بالوں کے بچھڑے والی گائے -

مَزَّ - ( س ) مَزَازَةً - اَلرَّجُلُ فضیلت والا ہونا - اَلشَّیْءُ - زیادہ ہونا - صفت - ( مَزِیْزٌ ) ( مَزَازَةٌ وَمُزُوْزَةٌ ) الطعم ) کھٹ میٹھا ہونا -

مَزَّ ( ن ) مَزًّا - اَلشَّیْءَ - چوسنا -

مَازَّ مُمَازَّۃً - بَیْنَہُمَا - دور - دور ہونا -

مَزَّزَہٗ فضیلت سمجھنا - یکذا - فضیلت دینا -

تَمَازَّ - دور ہونا -

تَمَزَّزَ - چوسنا - چکھنا -

اَلْمِزُّ - سخت - دشوار -

اَلْمُزُّ - مرتبہ - فضیلت - کثرت -

اَلْمُزُّ - کھٹ میٹھا -

مؤنث - مُزَّۃٌ

اَلمُزُّ والمُزّاءُ والمَزَّةُ۔ خوش ذائقہ شراب۔ مَا بَقِیَ فِی الاِنَاءِ۔
الاِمَزَّةُ۔ برتن میں تھوڑا سا بچا ہے
اَلمَزَزُ۔ کثرت۔ فرصت
اَلمَزِیزُ۔ فاضل۔ تھوڑا۔ بہت۔ مشکل۔
اَلاَمَزُّ۔ فاضل۔ افضل۔ دشوار۔ مونث مَزّاء۔ ج۔ مُزٌّ۔
مَزَجَ (ن) مَزْجًا وَ مِزَاجًا۔ الشَّرَابَ بِالمَاءِ شراب میں پانی ملانا۔ فلانًا عَلٰی فُلانٍ ۔ بھڑکانا۔ اُکسانا۔
مَازَجَهُ مُمَازَجَةً۔ مل جانا۔ فخر میں مقابلہ کرنا۔
مَزَّجَ۔ السُّنبُلُ۔ سبزی کے بعد زرد ہو جانا۔ فلانًا۔ کچھ دینا۔
تَمَازَجَا۔ ایک دوسرے سے ملنا۔
اِمتَزَجَ بِه۔ ملنا۔
اَلمِزْجُ وَ المَزْجُ۔ شہد۔ شراب میں ملایا ہوا پانی۔
المِزَاجُ۔ مص۔ ملانے کی چیز (جیسے پانی شراب میں)، مزاج۔ طبیعت۔ ج۔ اَمزِجَةٌ۔ رَجُلٌ مَزَّاجٌ ۔ جھوٹا۔ متلون المزاج شخص۔
اَلمَزِیجُ۔ ملایا ہوا کڑوا بادام۔
مَزَحَ نَ مَزْحًا۔ مذاق کرنا۔ مخول کرنا۔
مَزَّحَ۔ السنبل اَوِ العِنَبُ۔ بالی یا انگور کا رنگ پکڑنا۔
مَازَحَهُ مِزَاحًا وَمُمَازَحَةً۔ خوش طبعی کرنا۔

•

تَمَازَحَا۔ باہم ہنسی مذاق کرنا۔
تَمَزَّحَ بِه۔ فخر کرنا۔ اَلمُزْحُ مص خوشہ۔
اَلمِزَاحُ وَالمُزَاحَةُ۔ ہنسی مذاق
اَلمَزَّاحُ۔ بہت ہنسی مذاق کرنے والا

اَلمُزْدُ۔ سردی۔
مَزَرَ (ن) مَزْرًا مِنَ اللَّبَنِ۔ تھوڑا سا دودھ پینا۔ اللَّبَنَ۔ دودھ کو چکھنے کے لیے پینا۔ ہ چٹکی لینا۔ غصہ دلانا۔ (و مَزَّرَ) القِربَةَ۔ مشک بھرنا۔
مَزُرَ (ک) مَزَارَةً۔ چست ہونا۔ مضبوط دل والا ہونا۔
تَمَزَّرَ۔ تھوڑا تھوڑا پینا۔
اَلمَزْرُ۔ مرد ظریف۔ المِزْرُ جو یا گیہوں کی نبیذ۔ بے وقوف۔ اصل کریمُ المِزْرِ۔ شریف الاصل۔
اَلمَزِیرُ۔ خوش طبع۔ چست مضبوط دل والا۔ ج اَمَازِرُ۔
مَزَعَ (ف) مَزْعًا۔ الظَّبْیُ وَنَحوُهُ۔ ہرن وغیرہ کا آہستہ سے دوڑنا۔ (وَ مَزَّعَ القُطنَ) روئی کا انگلیوں سے چننا۔
مَزَّعَ الشَّیْءَ۔ متفرق کرنا۔
تَمَزَّعَ۔ الگ الگ ہونا۔
تَمَزَّعُوا الشَّیْءَ بَینَهُمْ۔ انہوں نے چیز آپس میں تقسیم کرلی۔
تَمَزَّعَ غَیظًا۔ غصہ سے کانپنے لگنا۔
اَلمِزْعَةُ۔ روئی کا گالا۔ ج مِزَعٌ۔ (وَ المُزْعَةُ) گوشت یا چربی کا ٹکڑا۔ پانی کا گھونٹ۔ ج۔ مِزَعٌ ومُزَعٌ۔
اَلمَزَّاعُ۔ بہت دوڑنے والا۔ سیہی
اَلمُزَاعَةُ۔ چننے میں گری ہوئی چیز۔
المَزُوعِیُّ۔ چغل خور۔
مَزَقَ (ن ض) مَزْقًا۔ وَمَزَقَ الثَّوبَ کپڑا پھاڑنا۔ عِرضَهُم۔ عزت پر عیب لگانا۔ صفت (مَزِقٌ) ج مَزِقُونَ۔

الطَّائِرُ بِسَلحِه۔ پرندہ کا بیٹ کرنا۔
مَزَّقَ۔ تَمزِیقًا وَمُمَزَّقًا۔ پراگندہ کرنا۔ بکھیرنا۔ تباہ کرنا۔
مَزَّقْنَهُم كُلَّ مُمَزَّقٍ۔ یعنی اُس نے ان کو ملک کے اطراف وجوانب میں پراگندہ ومتفرق کردیا۔
مَازَقَهُ۔ دوڑ میں سبقت لے جانا۔
تَمَزَّقَ۔ پھٹنا۔ بکھر جانا۔ اِنمَزَقَ۔ پھٹنا۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔
اَلمِزْقَةُ۔ کپڑے وغیرہ کا ٹکڑا۔ ج۔ مِزَقٌ۔ ثَوبٌ مِزَقٌ وَمَزِقٌ وَمَزِیقٌ۔ پھٹا ہوا کپڑا۔
مَزْمَزَ۔ ترش ہونا۔ مینخ کو اکھاڑنے کے لیے ہلانا۔
تَمَزْمَزَ۔ ہلنا۔ لِلقِیَامِ۔ اُٹھنے کے لیے تیار ہونا۔
مَزَنَ (ن) مَزْنًا ومُزُونًا چلے جانا۔ وَجهُهُ۔ چہرے کا چمک اُٹھنا۔ مِنَ العَدُوِّ۔ بھاگنا۔ (وَمَزَّنَ) القِربَةَ مشک بھرنا۔ فلانًا تعریف کرنا۔ فضیلت دینا۔
تَمَزَّنَ۔ چلا جانا۔ عَلَی القَومِ۔ مہربانی اور سخاوت کرنا۔ اپنی تعریف حد سے زیادہ کرنا بتکلف زیرک بننا۔ عَلَی الاَمرِ۔ عادی ہونا۔
اَلمُزْنُ۔ بادل۔ بارش والا بادل۔ حَبُّ المُزْنِ۔ اولہ۔
اَلمُزْنَةُ۔ بادل کا ٹکڑا۔ بارش۔
اَلمَزْنُ۔ عادت۔ طریقہ۔ حالت۔ مَا زَالَ عَلٰی هٰذَا المَزْنِ۔ وہ ہمیشہ اس طریقہ وحال پر رہا۔
اَلمَازِنُ۔ چیونٹی کے انڈے۔ ابنُ مَازِنٍ۔ چیونٹی۔
مَزَهَ (ف) مَزْهًا۔ ہنسی مذاق کرنا۔

مَزَا یَمْزُوْا مَزْوًا - تکبّر کرنا -
مَزَّاہٗ تَمْزِیَۃً - تعریف کرنا -
تَمَازَی القوم - ہر ایک کا اپنی فضیلت کے گیت گانا -
اَلْمَزْوُ وَالْمَزِیَّۃُ - ج مَزَایَا وَالْمَازِیَۃ ج مَازِیَات - علم و کرم و شجاعت وغیرہ کی فضیلت و برتری - خوبی و عمدگی جس سے انسان دوسرے سے ممتاز ہو
مَزِیَ (س) مَزْیًا - تکبّر کرنا -
مَزَّیَ تَمْزِیَۃً - الرجل - تعریف کرنا
اَلْمُزَاۃ - سرکش اور طاقت ور لوگ - مفرد (مَازٍ)
اَلْمَازِیَۃُ - ج مَازِیَاتٌ وَالْمَزِیَّۃُ ج مَزَایَا - علم و کرم شجاعت و شرافت وغیرہ میں فضیلت و برتری جو انسان کو دوسرے سے ممتاز کردے -
اَلْمَزِیُّ - ظریف - خوش طبع - زیرک -
مَسَّ (ن س) مَسًّا و مَسِیْسًا و مِسِّیْسٰی الشیئَ - چھونا - پہنچنا - الْمَرَضُ اَوِ الکِبَرُ فلانًا - بیماری یا بڑھاپے کا لاحق ہونا - مَسَّتِ الحَاجَۃُ اِلٰی کَذَا حالت کا مجبور کرنا -
مُسَّ - مَسًّا - پاگل ہونا - صفت - مَمْسُوس
مَاسَّہٗ مُمَاسَّۃً و مِمَاسًّا - چھونا - پہنچنا - بذات خود ملنا -
اَمَسَّہٗ - الشیئَ - چھوانا - تَمَاسَّ - ایک دوسرے کو چھونا -
اَلْمَاسُّ - نا - حَاجَۃٌ مَاسَّۃٌ - سخت ضرورت - بَیْنَھُمْ رَحِمٌ مَاسَّۃٌ - ان کے درمیان قریبی رشتہ ہے -
مَسَاسِ - اسم فعل بمعنی امر یعنی چھو - لَامَسَاسِ مت چھو -
الْمَسُوْسُ - مِنَ الْمَاءِ - پانی جو ہاتھوں سے لیا جا سکے - میٹھا صاف پانی - نمکین پانی پیاس بجھانے والا پانی -

المِسُّ - تانبا - مَسِیْسُ الحَاجَۃِ حاجت کا مجبور کرنا -
المَسَّاسُ - بہت چھونے والا -
مَسَأَ (ف) مَسْأً و مُسُوْءًا - بیباک ہونا -
الماشی - دیر کرنا - الحق - حق کی ادائیگی میں دیر کرنا -
الطریقَ - راستہ کے بیچ میں چلنا -
علی الشیئِ - عادی ہونا - الرَّجُلَ بالقول وغیرہ
کسی کو گفتگو سے خوش کرنا - نرم کرنا - دھوکا دینا - (وَامْسَأَ) بَیْنَ القومِ قوم میں فساد ڈالنا -
تَمَسَّأَ الثَّوبُ - کپڑے کا پرانا ہونا -
مَسَحَ (ف) مَسْحًا - الشیئَ - پوچھنا -
مَسَحَ اللّٰہُ مَا بِكَ مِنْ عِلَّۃٍ - یعنی اللہ تعالٰی تمہاری بیماری کو دور کر کے تم کو صحت بخشے -
تَمَسَّحَ - بالماءِ و من الماءِ پانی سے نہانا - الشیئَ - پوچھنا -
فُلَانٌ یَتَمَسَّحُ بِہٖ - فلاں سے برکت حاصل کی جاتی ہے -
تَمَاسَحَا - اتفاق کرنا خرید و فروخت کرنے کے لیے ایک دوسرے کے ہاتھ پر ہاتھ مارنا -
اِمْتَسَحَ - تلوار سونتنا -
المِسْحُ - ٹاٹ - بالوں کا کمبل - عزقیر - (بالوں کی پوشش) - ج اَمْسَاح و مُسُوْح -
المَسْحَۃُ - نشان - رگڑ - جیسے ہاتھ کا نشان -
المَسَحُ - کپڑے کے کھردرے پن سے گھٹنے کے اندرونی حصہ کی جلن -
المِسَاحَۃُ - زمین کی پیمائش -
عِلْمُ المِسَاحَۃِ وہ علم جس میں مقادیر خطوط، سطوح اور اجسام سے بحث

بحث ہوتی ہے -
المَسِیحُ - تیل لگایا ہوا - ج مُسَحَاء مَسْحٰی - حضرت عیسٰی علٰی نبینا و علیہ السلام کا لقب - بہت سیاحت کرنے والا - چاندی کا ٹکڑا - پسینہ - صدیق کانا - بازو - خوبصورت - جھوٹا -
خوبصورت چہرہ والا - مِنَ الدراہم - نقش مٹا درہم -
المَسِیحِیّ - عیسائی - عیسٰی علی نبینا و علیہ السلام کا پیرو -
المَسِیحَۃُ - سر کے دونوں جانبوں کے بال - بالوں کی لٹیں - گیسو - کنپٹی اور پیشانی کا بیچ - کمان - چاندی کا ٹکڑا - ج مَسَائِح -
الماسِحُ - نا - جھوٹا - بہت قتل کرنے والا -
الماسِحَۃُ - مونث - الماسح - کنگھی کرنے والی بال گوندنے والی عورت - ج - مَوَاسِح -
المَسَّاحُ - زمین کی پیمائش کرنے والا -
المِسِّیحُ - بڑا سیاح -
الاَمْسَحُ - رگڑ سے سوزش والی رانوں والا - ہموار تلووں والا - جھوٹا -
مِنَ الاَرضِ - ہموار زمین - ج - اَمَاسِح - بڑا سیاح - کانا - مونث مَسْحَاء -
المَسْحَاءُ - ہموار و کنکر والی زمین - سرخ زمین - ج المَسَاحِیُّ والمَسَاحِیّ چھوٹے پستانوں والی عورت -
التِمْسَحُ - جھوٹا - نرم بات سے فریب دینے والا - منافق - بڑا سرکش - (والتِمْسَاحُ) مگرمچھ - ج تَمَاسِح - و تَمَاسِیح -
المِمْسَحُ والمِمْسَحَۃُ - جس سے پونچھا جائے -
مَسَخَہٗ (ف) مَسْخًا - بری صورت سے

بدل دیا۔ صفت مفعولی (مَمْسُوخٌ وَمَسِيخٌ)
الكَاتِبُ۔ کتابت میں بہت غلطی کرنا۔
النَّاقَةَ۔ اونٹنی کو لاغر کرنا۔ طَعْمَ
اللَّحْمِ گوشت کو بے مزہ کرنا۔
أَمْسَخَ۔ الوَرَمُ۔ ورم تحلیل ہونا۔ تَمَسَّخَ۔
الغَزْلُ۔ سوت کا ٹوٹنا۔
اِمَّسَخَتْ وَانْمَسَخَتْ۔ العَضُدُ۔ بازو
کا کم گوشت والا ہونا۔ اسم (المَسْخُ)
امْتَسَخَ۔ السَّيْفَ۔ تلوار کا سونتنا۔
المَسِيخُ۔ بدشکل۔ بے مزہ۔ بے ذوق
الأُمْسُوخ۔ ایک پودے کا نام۔
المَمْسُوخُ۔ مفع۔ دبلے پٹھے والا گھوڑا۔
مَسَدَ (ن) مَسْدًا۔ الحَبْلَ۔ رسّی بٹنا۔
یا عمدہ بٹنا۔ فِي السَّيْرِ۔ چلنے میں
عادی بنانا۔
مَسَدَ البَطْنُ۔ پیٹ کا نرم و ہموار ہونا
المَسَدُ۔ کھجور کے ریشہ کی رسّی۔ مضبوط
رسی۔ لوہے کا دھرا۔ ج مِسَادٌ و
أَمْسَادٌ۔
المِسَادُ۔ شہد کی مشک و رستگی۔
المَمْسُودُ۔ مفع۔ مضبوط۔ بٹا کسا۔
مَسَطَ (ن) مَسْطًا۔ المِعَى۔ آنت میں سے
انگلی کے ذریعہ نکالنا۔ الثَّوْبَ۔ کپڑے
کو نچوڑنا۔ فلانًا بالسِّيَاطِ۔ کوڑے سے
مارنا۔ مشکیزہ سے جما ہوا دودھ انگلیوں
کے ذریعہ نکالنا۔ الثوب
المَاسِطُ نا۔ ایک جلاب کا پودا۔
المَسِيطُ۔ گدلا پانی۔ کیچڑ۔
المَسِيطَةُ۔ گدلا پانی۔ ذرا سے پانی سے
بہہ جانے والی وادی۔
المِسْعُ۔ شمالی ہوا۔ المِسْعَى۔ بہت سیر و
سیاحت کرنے والا آدمی۔
مَسَكَ (ن ض) مَسْكًا بِهِ۔ چمٹنا۔ متعلق
ہونا۔ بالنار۔ زمین کے گڑھے میں
آگ کو راکھ سے چھپانا۔ دفن کرنا۔

مَسُكَ (ک) مَسَاكَةً۔ السِّقَاءُ۔ مشکیزے
کا پانی گرنے نہ دینا۔
مَسَّكَ بِهِ۔ چمٹنا۔ مَسَّكَهُ۔ مشک کی خوشبو
لگانا۔
أَمْسَكَهُ۔ روکنا۔ أَمْسَكَ بِهِ۔ چمٹنا۔
الشَّيْءَ عَلَى نَفْسِهِ۔ حفاظت کرنا۔
اللهُ الغَيْثَ۔ بارش روکنا۔
عَنِ الأَمْرِ۔ رکنا۔ مِنَ الكَلَامِ
خاموش ہونا۔
تَمَسَّكَ وَتَمَاسَكَ وَامْتَسَكَ بِهِ
چمٹنا۔ مضبوط پکڑنا۔ مَا تَمَاسَكَ أَنْ
وہ نہ ضبط کر سکا۔ مَا بِهِ تَمَاسُكٌ۔
اس میں کوئی خیر نہیں۔ اِمْتَسَكَ
فِي البَلَدِ وہ شہر میں رہا۔
اِسْتَمْسَكَ بِهِ۔ چمٹنا۔ عَنْ كَذَا۔ رکنا۔
بَوْلُهُ۔ پیشاب بند ہونا۔ الرَّجُلُ
عَلَى الرَّاحِلَةِ۔ سواری پر جم کر
بیٹھنا۔
المَسَكُ۔ پانی روکنے کا بند۔ زمین کے
طبقات۔ کنگھن۔ پازیب۔ واحد
مَسَكَةٌ۔
المُسْكُ۔ بدن کو باقی رکھنے کی مقدار
کھانا پانی۔ پوری عقل۔
المِسْكُ۔ مشک۔ کستوری۔ ج۔
مِسَكٌ۔ مِسْكُ البَرِّ وَمِسْكُ
الجِنِّ۔ پودے۔
المُسْكَةُ۔ دستہ۔ گزارہ۔ پوری رائے
و عقل۔ سخت زمین میں کھودا ہوا کنواں
ج مُسَكٌ۔ مَا فِيهِ مُسْكَةٌ۔ اس میں
کوئی بھلائی نہیں۔
المُسُكَةُ وَالمُسْكَةُ۔ بخل۔ کنجوسی
المُسَكَةُ۔ بخیل۔
المَسَاكُ۔ پانی روکنے کا بند۔ بخل۔
المساک۔ بخل روکنے والی چیز۔
تلوار وغیرہ کا دستہ قبضہ۔

المَسَاكَةُ وَالمِسَاكَةُ۔ بخل۔
المَسَاكَاتُ۔ وہ جگہیں جہاں پانی کی
حفاظت کی جائے۔
المُسْكَانُ۔ بیعانہ۔ ج مَسَاكِينُ۔
المِسْكِينُ وَالمَسْكَنَةُ (مادہ س ک
ن میں دیکھئے۔)
المُسُكُ وَالمَسَّاكُ وَالمُمْسِكُ۔
بخیل۔
المَسِيكُ۔ ج مُسُكٌ و المِسِّيكُ
بخیل۔ "مَا فِيهِ مَسِيكٌ" اس میں
کوئی بھلائی نہیں۔
الإِمْسَاكُ۔ مص۔ بخل۔ المَسِيكَةُ۔
أَرْضٌ مَسِيكَةٌ۔ سخت زمین۔
المَسْكَةُ والمَسِيكَةُ۔ ایک پودہ۔
مَسَلَ (ن) مَسْلًا۔ الماءُ۔ پانی کا بہنا۔
امْتَسَلَ۔ السَّيْفَ۔ تلوار سونتنا۔
المَسَلُ۔ پانی بہنے کی جگہ۔
ج۔ أَمْسِلَةٌ۔ و مُسُلٌ۔
و مُسْلَانٌ و مَسَائِلُ۔
مُسَالًا۔ الرَّجُلِ۔ آدمی کے دونوں بازو
یا داڑھی کے کنارے۔ یا پہلو۔
مَسَالَةُ۔ الوَجْهِ۔ بیضوی شکل کے چہرے
کی خوبصورتی۔
المَسِيلُ۔ بہاؤ۔ ترچھی پانی بہنے کی نالی
ج مُسُلٌ و أَمْسِلَةٌ۔
مُسَمَّسَ مَسْمَسَةً و مِسْمَاسًا۔
الأمرَ۔ کام کا پیچیدہ ہونا۔
مُسَمَّس۔ الرَّجُلُ۔ مخبوط الحواس ہونا۔
المَسْمَاسُ۔ خفیف۔ ہلکا۔
مَسَنَ۔ (ن) مَسْنًا۔ الرَّجُلَ۔ مخول کرنا۔
بے باک ہونا۔ کو مار مار کر گرا دینا۔
الشَّيْءَ مِنَ الشَّيْءِ۔ کھینچ نکالنا۔
مَسَا يَمْسُو مَسْوًا۔ الحِمَارُ۔ گدھے کا
چلتے چلتے اڑ جانا۔ (وَمَسَّى تَمْسِيَةً)
الرَّجُلُ۔ وعدہ کرکے دیر لگانا۔

مَسَاءٌ نَعِیْمَۃٌ ۔ یہ کہنا کہ تمہاری شام اچھی ہو۔ تم نے شام کیسے گذاری شام کو آنا۔

اَمْسٰی اِمْسَاءً وَمُمْسًی ۔ شام میں داخل ہونا۔ کَانَ کی طرح فعل ناقص بن کر بھی آتا ہے۔ جیسے اَمْسٰی زَیْدٌ ضَاحِکًا ۔ زید شام کے وقت ہنس رہا تھا۔

اَمْسَاہُ اِمْسَاءً ۔ مدد کرنا۔ وعدہ کرکے ٹالنا۔

مَاسَاہُ مُمَاسَاۃً ۔ مخول کرنا۔

اِمْتَسٰی اِمْتِسَاءً ۔ مَا عِنْدَ فُلَانٍ سب کچھ لے لینا۔

اَلْمَسَاءُ ج اَمْسِیَۃٌ و اَلْمَسِیُّ ۔ شام دوپہر کے بعد سے مغرب تک کا وقت۔

اَلْاُمْسِیَّۃُ ۔ شام۔ اَلْمُمْسٰی ۔ مص۔ شام گذارنے کی جگہ۔

مَسٰی یَمْسِی مَسْیًا ۔ اَلشَّیْءَ ۔ چیز پر ہاتھ پھیرنا۔ اَلْحَرُّ الْمَاشِیَۃَ ۔ گرمی کا مویشی کو دُبلا کرنا۔ اَلسَّیْفَ ۔ تلوار سونتنا۔ اَلرَّجُلُ ۔ بدخلق ہونا۔

تَمَاسٰی وَ تَمَسّٰی ۔ اَلشَّیْءُ ۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔

اِمْتَسٰی اِمْتِسَاءً ۔ پیاسا ہونا۔

اَلْمَاسِی ۔ کسی کی نصیحت پر توجہ نہ دینے والا۔ بھیڑیا۔

اَلتَّمَاسِی ۔ مص۔ مصیبتیں، اس کا مفرد نہیں۔

مَشَّ (ن) مَشًّا ۔ اَلْعَظْمَ ۔ ہڈی کو اطراف سے چوسنا۔ اَلنَّاقَۃَ ۔ اونٹنی کو دوہنا اور کچھ دودھ اس کے تھن میں چھوڑ دینا۔ سارا دودھ دوھ لینا۔ مَالَ فُلَانٍ ۔ تھوڑا تھوڑا کرکے لینا۔ یَدَہٗ ۔ ہاتھ پونچھنا۔ فُلَانًا ۔ دشمنی کرنا۔ جھگڑا کرنا۔ اَلشَّیْءَ پانی میں حل کرنے کے لیے بھگونا۔

مَشْمَشَ وَ تَمَشْمَشَ ۔ اَلْعَظْمَ ۔ ہڈی چوسنا اور اس کا گودا نکالنا۔

اَمَشَّ الْعَظْمُ ۔ ہڈی کا گودے والی ہونا۔

اِنْمَشَّ لَہُ الشَّیْءُ ۔ حاصل ہونا۔

اِمْتَشَّ ۔ اَلثَّوْبَ ۔ کپڑا اُتارنا۔ مَا فِی الضَّرْعِ ۔ سب دودھ تھن سے نکال لینا۔ مِنْ مَالِ فُلَانٍ ۔ حصہ پانا۔ اَلْعَظْمَ ۔ چباتی ہوئی ہڈی کو چوسنا۔

اَلْمُشَاشُ ۔ اَلْمُشَاشَۃُ کی جمع۔ نرم زمین۔ اصل۔ نفس۔ طبیعت۔

لَیِّنُ الْمُشَاشِ نرم اخلاق کا آدمی۔

مُشَاشُ الرَّجُلِ ۔ سفر و حضر میں انسان کے خادم اور نوکر چاکر۔

اَلْمُشَاشَۃُ ۔ نرم ہڈی کا سرا۔ خاک اور نرم سنگریزوں کا استر۔ ج مُشَاشٌ

مُشَاشَۃُ الْقَوْمِ ۔ قوم کے برگزیدہ لوگ

اَلْمَشُوْشُ ۔ تولیہ۔ رومال۔

مَشَجَہٗ ۔ (ن) مَشْجًا ۔ بِکَذَا ۔ ملانا۔ خلط ملط کرنا۔

اَلْمَشِیْجُ وَالْمَشِیْجُ وَالْمَشَجُ ۔ ملا ہوا مخلوط۔ ج اَمْشَاجٌ ۔

اَلْاَمْشَاجُ ۔ ناف کا میل کچیل۔

اَمْشَحَتِ ۔ اَلسَّمَاءُ ۔ آسمان کا ابر سے صاف ہونا۔ اَلسَّنَۃُ ۔ سال کا خشک ہونا۔

مَشَرَ (ن) مَشْرًا ۔ اَلشَّیْءَ ۔ ظاہر کرنا۔

مَشِرَ (س) مَشَرًا ۔ اترانا۔ اکڑنا۔

مَشَّرَ وَ مَشِرَ وَ اَمْشَرَ وَ تَمَشَّرَ ۔ اَلشَّجَرُ ۔ درخت کا کونپل نکالنا۔

مَشَّرَ ۔ پہنانا۔

مَشَّرَ الشَّیْءَ تقسیم کرنا۔ اَمْشَرَ الرَّجُلُ کھل کر دوڑنا۔ بَدَنُہٗ ۔ بدن کا پھولنا۔ اَلْاَرْضُ ۔ سبزہ اُگانا۔

تَمَشَّرَ الرَّجُلُ ۔ دولت مند ہونا۔ دولت مندی کا اثر ظاہر ہونا۔

تَمَشَّرَ لِاَھْلِہٖ اپنے اہل کے لیے کمائی کرنا یا لباس خریدنا۔ اَلشَّجَرُ ۔ درخت کا سرسبز ہونا۔ اَلْقَوْمُ ۔ کپڑے پہننا۔

اِمْتَشَرَ ۔ اَلرَّاعِی وَرَقَ الشَّجَرِ ۔ چرواہے کا درخت کی ٹہنی کو ٹیڑھے سرے کی لکڑی سے مویشی کی طرف کھینچنا۔

اَلْمَشِرُ ۔ سخت و سرخ آدمی۔

اَلْمَشَرُ ۔ اثر۔ اَلْمَشْرَۃُ ۔ نرم کچی سبز ٹہنیاں۔ نیا نکلنے والا پتہ۔ لکڑی سے جھکائے ہوئے پتے۔ مَشْرَۃُ الْاَرْضِ وَ مَشَرَتُھَا ۔ زمین کی نباتات۔ یا نئی نکلی ہوئی سبزی و نباتات۔ اَرْضٌ مَاشِرَۃٌ ۔ سبزہ والی زمین۔

اَلْاُمْشُوْرُ ۔ چست و چالاک۔

مَشَطَ (ن ض) مَشْطًا وَ مَشَّطَ ۔ الشَّعْرَ ۔ بالوں میں کنگھی کرکے سلجھانا۔ مَشَطَ الشَّیْءَ ۔ مخلوط کرنا۔ ملانا۔ اَلْبَعِیْرَ ۔ اونٹ کے کنگھی نما آلہ سے داغ لگانا۔

مَشِطَتْ (س) مَشَطًا ۔ یَدُہٗ ۔ ہاتھ کا کام کاج کرنے سے کھردرا ہونا یا پھانس چبھنا۔ وَ مَشِطَتِ النَّاقَۃُ اونٹنی کے دونوں پہلوؤں پر چربی سے تہیں پڑنا۔

اِمْتَشَطَ ۔ کنگھی کیا ہوا ہونا۔ کنگھی کرنا۔

اَلْمُشْطُ وَالْمِشْطُ وَالْمُشُطُ وَ الْمَشْطُ وَالْمُشُطُ وَالْمُشُطُ ۔ کنگھی۔ ج اَمْشَاطٌ وَ مِشَاطٌ ۔

اَلْمُشْطُ ۔ جلاہے کی کنگھی نما کوچی۔ کنگھی کی شکل کا اونٹ پر نشان۔ کھریا۔ پشت قدم کی پتلی پتلی ہڈیاں۔ یا پشت پا۔

اَلْمُشْطُ ۔ ایک دریائی مچھلی۔

اَلمِشطَةُ - کنگھی کرنے کا طریقہ۔
المِشَاطَة - کنگھی کرنے کا پیشہ۔
اَلمُشَاطَةُ - کنگھی کرنے سے اُترے ہوئے بال و۔
المَشَّاط - کنگھی بنانے والا۔
المَاشِطَةُ و المَشَّاطَةُ - کنگھی کرنے کا پیشہ کرنے والی۔
المَشِیط - کنگھی کیا ہوا
المِمشَط - کنگھی۔
المَمشُوطُ - پتلا و لمبا آدمی۔
مَشَط (س) مَشَطًا و مَشَطًا - کانٹے وغیرہ کا چبھنا۔ جانور کا نمایاں پٹھوں والا ہونا۔
مَشَظَ (ن) مَشظًا - البَلَدَ - کسی شہر کو اقامت کے لیے پسند کرنا۔ فلانًا - کسی سے کچھ لے لینا۔
اَلمَشَظُ و المِشظَةُ - ہاتھ میں چبھا ہوا کانٹا وغیرہ۔ کلہاڑی کے دستہ میں لکڑی کی لگائی ہوئی پچر۔
المَشنَظَةُ - بے بنیاد افواہیں۔
مَشَعَ - ف - مَشعًا - الشَّیءَ - کمانا - اچک لینا۔ القُطنَ - روئی دُھننا۔ الغَنَمَ - بکری کو دوہنا۔ ببولِہ پیشاب کرنا۔ فلانًا بالحَبلِ وغیرہ - رسی وغیرہ سے مارنا۔ الرَّجُلُ - آہستہ چال چلنا۔
مَشَّعَ - الشَّیءَ - صاف کرنا۔ پونچھنا۔ القَصعَةَ - پیالہ میں سے سب کچھ چٹ کر جانا۔
اِمتَشَعَ - ثوبَ صَاحِبِہ - چھین لینا۔ تلوار جلدی سونتنا۔ تھنوں کا دودھ ختم کرنا۔
المِشعَةُ والمَشِیعَةُ - دھنی ہوئی روئی کا گالا۔ المَشُوعُ - بہت کماؤ۔

مَشَغَهٗ (ف) مَشغًا - مارنا۔ عیب لگانا۔ الرَّجُلُ - ککڑی وغیرہ کا آہستہ آہستہ کھانا۔
مَشَّغَ - الثَّوبَ - سُرخ مٹی سے رنگنا۔ عزت پر داغ لگانا۔
المِشغُ - سُرخ مٹی۔ المِشغَةُ - بوسیدہ کپڑے کا چیتھڑا۔
مَشَقَ (ن) مَشقًا - تیزی سے مارنا۔ جلدی کام کرنا۔ ۔ بالسَّوطِ - کوڑا مارنا۔ الشَّعرَ - بالوں میں کنگھی کرنا۔ الشَّیءَ - دراز ہونے کے لیے کھینچنا۔ الثَّوبَ - کپڑا پھاڑنا۔ النَّاقَةَ - اونٹنی کو تھوڑا سا دوہنا۔ فی الکِتَابَةِ - لمبے لمبے حروف لکھنا۔ لکھنے میں جلدی کرنا۔
مَشُقَ مَشقًا - لمبا و پتلا ہونا۔ صفت مِشقٌ و مَشِیقٌ و مَمشُوقٌ۔
مَشِقَ (س) مَشقًا - رانوں کے رگڑنے سے سوزش ہونا۔ صفت - (مَشِقٌ و اَمشَقُ) اسم - (المُشقَةُ)
مَاشَقَهٗ مُمَاشَقَةً - گالی دینا۔ جھگڑا کرنا۔ مَاشَقَهُ الشَّیءَ - کسی سے کوئی چیز چھین لینا۔ اَمشَقَهٗ بالسَّوطِ - کوڑے سے مارنا۔
اَمشَقَ - الثَّوبَ - کپڑے کو سُرخ مٹی سے رنگنا۔
مَشَّقَ تَمشِیقًا - الاِبِلَ الکَلَاءَ اونٹ کو گھاس چرانا۔
تَمَشَّقَ الثَّوبُ - کپڑے کا پھٹنا۔ پارہ پارہ ہونا۔ الغُصنُ - شاخ کا چھلنا۔ اللَّیلُ - رات کا گزر جانا۔
تَمَاشَقُوا - الشَّیءَ - آپس میں کھینچنا۔
اِمتَشَقَ - اچک لینا۔ سب دودھ دوہ لینا۔ تلوار سونتنا۔ فی الشَّیءِ داخل ہونا اپنے لیے لینا۔ ما فی یَدِ الرَّجُلِ - سب لے لینا۔
المَشقُ - مع - سُرخ مٹی - گیرو۔
المِشقَةُ و المُشَاقَةُ - رانچھ کا نکلا ہوا خراب دردی حصہ۔ روئی کا گالا۔ بوسیدہ کپڑا۔ ج مِشَقٌ۔
المُشقَةُ - نئے کپڑے کا ٹکڑا۔
المَشِیقُ - پہنا ہوا کپڑا۔ لاغر و دبلا گھوڑا
المَاشِقُ قا - ج مُشَّقٌ - قَلَمٌ مَشَّاقٌ - تیز چلنے والا قلم۔
المَشنَقَةُ - جانور کی ٹانگ میں رسی کا نشان
المَمشُوقُ - مفعو - کم گوشت کا آدمی۔ مِنَ الخَیلِ - دبلا - گھوڑا۔ مِنَ القُضبَانِ لمبی اور پتلی شاخ۔ قَدٌّ مَمشُوقٌ - لمبا۔ پتلا قد۔
التَّمَاشُقُ - جھگڑا۔ المِمشَقَةُ - کتان وغیرہ کو صاف کرنے کا آلہ جو کنگھی کے مشابہ ہوتا ہے۔ ج مُمَاشِق۔
مَشَلَ (ن) مَشوُلًا - لَحمُهٗ - گوشت کم ہونا۔ (مَشلًا) اللَّبنَ - دودھ تھوڑا دوہنا۔ (و امتَشَلَ) السَّیفَ - تلوار سونتنا۔
المَاشِلُ و المَمشُولُ - دبلا کم گوشت والا۔
المَشَلُ - کم دودھ۔
المِمشَلُ - نرمی سے دوہنے والا۔
المِشلَوزُ - میٹھی گٹھلی کا زردآلو۔
المِشمِشُ - زردآلو۔ واحد (مِشمِشَةٌ)
مَشَنَهٗ (ن) مَشنًا - خراش لگانا۔ بالسَّوطِ کوڑے مارنا۔ ۔ بالسَّیفِ تلوار مار کر کھال چھیل دینا (و امتَشَنَ) النَّاقَةَ - اونٹنی کے تھنوں کا سب دودھ نکال لینا۔ صفت (مَاشِنٌ) ج مُشَّنٌ۔
اِمتَشَنَ السَّیفَ - تلوار سونتنا۔ الشَّیءَ - چھین لینا اور اپنے لیے کرنا۔

ثوبَہٗ - کپڑا اتارنا -
مَشَنَتِ - النَّاقَۃُ - اونٹنی کا حمل کر دودھ ویزہ -
المِشْنَانُ والمُشْنَانُ - تازہ کھجور - عمدہ کھجور
اِسْتَمْشٰی - دست آور دوا پینا - اَلْمَشُوُّ والمَشُوُّ والمَشِیُّ وَالمَشَاءُ -
دست آور دوا -
مَشٰی (ض) مَشْیًا وتَمْشَاءً - چلنا -
بہت مویشی والا ہونا - زیادہ - ہدایت
پانا - اسم (اَلْمِشْیَۃُ) (مَشَاءً)
المَرْأَۃُ اَوِ المَاشِیَۃُ - زیادہ
اولاد والی ہونا - بالنّمیمۃِ - چغلی
کھانا - لبطنہٖ - اسہال ہونا - دستوں
کا آنا -
مَشّٰی تَمْشِیَۃً - چلنا - الرَّجُلَ -
چلانا -
اَمْشٰی - الرجل - چلانا - اَمْشَاہُ الدّواء
دوا کا دست لانا - (وَ اَمْشٰی) کسی
کے مویشی کا بہت بچے جننا -
مَاشَاہُ مُمَاشَاۃً - ساتھ چلنا -
تَمَشّٰی - چلنا -
تَمَاشَیَا - ساتھ مل کر چلنا - اَلْمِشْیَۃُ -
چلنے کی ہیئت وطرز -
المَشِیْئَۃُ - ارادہ - الماشی - فا - ج مُشَاۃٌ
وَمَاشُوْنَ - چلنے والا - مویشی والا -
المَشَّاءُ - چغلی کھانے والا -
مِنَ العَسْکَرِ - پیدل سپاہی -
المَاشِیَۃُ - مؤنث الماشی - مویشی -
ج مَوَاشِی -
اَلْمَشَّاءُ - بہت چلنے والا - چغلخور -
المَمْشٰی - چلنے کی جگہ - گیلری - راستہ
ج مَمَاشِی -
مَصَّ (ن س) مَصًّا وتَمَصَّصَ -
وَ اِمْتَصَّ - الشَّیْءَ - چوسنا -
اَمَصَّ - اللَّبَنَ - چوسانا -

المَصُّ - مع قَصَبُ المَصِّ - گنا - نیشکر -
المُصَّۃُ والمُصَاصُ - مِنَ الشَّیءِ - خالص
"ھُوَ مُصَاصُ قَوْمِہٖ" وہ نسب میں
خلاصۂ قوم ہے (واحد - تثنیہ جمع مذکر
مؤنث سب یکساں ہیں -)
المُصَاصَۃُ - جو چیز چوسی جائے -
المَصَّاصُ - بہت چوسنے والا -
پچھنے لگانے والا - سینگی لگانے والا -
المَصَّانُ - کمینہ - لئیم - کمینہ پن کی وجہ سے
بھیڑ بکری کے تھنوں پر منہ لگا کر چوسنے
والا - اور مرد کو یا مَصَّانُ اور عورت
کو یا مَصَّانَۃُ کہہ کر گالی دی جاتی
ہے -
المُصَّانُ - گنا - المَصُوْصُ - پکا ہوا
گوشت جو سرکہ میں ڈالا جائے -
ج مَصَائِصُ - المَصِیْصَۃُ - پیالہ
المِمَصُّ - چوسنے کا آلہ -
مَصَخَ (ن) مَصْخًا ومُصُوْخًا - الشَّیْءُ
جاتا رہنا - منقطع ہونا - یا الشَّیءَ لیجانا -
مَصَخَتِ الدَّارُ - گھر کا نشان مٹنا -
مَصَخَ الثَّوبُ کپڑے کا پرانا ہونا -
النَّبَاتُ - شگوفہ کا مرجھانا -
الکِتَابُ - کتاب کا مٹنا -
لَبَنُ النَّاقَۃِ - اونٹنی کے دودھ کا
سوکھنا -
مَصُخَ وَمَصِخَ (س) مَصْخًا - الظِّلُّ
سایہ کا چھوٹا اور پتلا ہونا - صفت
(اَمْصَخُ)
مَصَّخَ وَمَصَخَ وَاَمْصَخَ - اللّٰہُ مَرَضَکَ
خدا تعالیٰ تیرے مرض کو دور کرے -
المُصَاخَاتُ - بھوسے سے بھری ہوئی
اونٹنی کے بچوں کی کھالیں -
مَصَخَ (ف) مَصْخًا - الشَّیْءَ - کھینچنا -
تَمَصَّخَ وَ امْتَصَخَ - کھینچ کر نکالنا -
اِمْتَصَخَ - عَنْ - جدا ہونا -

اِمَّصَخَ - الوَلَدُ - بچہ کا ماں کے پیٹ
سے جدا ہونا -
الاُمْصُوْخَۃُ - بردی گھاس کا گودا -
ج اُمْصُوْخٌ - اَمَاصِیْخُ -
المَصُوْخَۃُ - وہ بکری جس کے تھن
کی جڑ ڈھیلی ہو گئی ہو -
مَصَدَ (ن) مَصْدًا - الصَّبِیُّ ثَدْیَ
اُمِّہٖ - بچہ کا ماں کے پستان سے
دودھ پینا - چوسنا - الرَّجُلَ -
مطیع وفرمانبردار کرنا -
المَصَادُ - بلند پشتہ - پہاڑ کی چوٹی -
ج اَمْصِدَۃٌ و مُصْدَانٌ -
المَصْدُ والمَصَدُ - گرمی کی تیزی -
سردی کی شدت - بادل کی گرج -
بارش - بلند پشتہ -
المَصْدَۃُ - بارش -
مَصَرَ (ن) مَصْرًا - النَّاقَۃَ - اونٹنی کو
انگلیوں کے پوروں سے دوہنا -
مَصَّرَ بالعطیۃ - بخشش کو بند کرنا -
یا تھوڑا تھوڑا دینا -
مَصَّرَ المَکَانَ - کسی جگہ کو شہر بنانا
الثَّوبَ - کپڑے کو گیرو میں رنگنا -
تَمَصَّرَ - المَکَانُ - کسی جگہ کا شہر ہونا -
الشَّیْءُ اَوِ العَطَاءُ - کم ہونا -
القَوْمُ - قوم کا پراگندہ ہونا -
الشَّیْءَ - پیچھے لگنا - تلاش کرنا -
(وَ امْتَصَرَ) النَّاقَۃَ - اونٹنی کے
دودھ کو انگلیوں کے پوروں سے
نکالنا -
المَاصِرُ - فا - دو چیزوں کے درمیان کی
روک - ناقۃ - ج مَوَاصِرُ ماصِرٌ -
دیر میں دودھ دینے والی یا کم دودھ
دینے والی اونٹنی یا بکری -
المِصْرُ - دو چیزوں کے درمیان کی
روک - دو ملکوں کے درمیان کی

سرحد۔ شہر۔ ج اَمْصَار و مُصُور۔ مِصْر۔ ملک مصر۔
المِصْرَانِ۔ کوفہ و بصرہ۔
المِصْرِیُّ۔ مصر کی طرف منسوب۔ مؤنث۔ مِصْرِیَّۃٌ۔ ج۔ مَصَارِ و مَصَارِیّ۔
المَصُورُ۔ من الابل او الشاۃ۔ تھوڑا دودھ یا دیر سے دودھ دینے والی بکری یا اونٹنی۔ ج مِصَارٌ و مَصَائِرُ۔
[illegible] مَمْصُور۔ م بخشش۔
المَصِیرُ۔ آنت۔ ج۔ اَمْصِرَۃٌ و مُصْرَانٌ و ج مَصَارِیْن۔
المُمَصَّرُ۔ گیرو سے رنگا ہوا۔
المُمَصَّرَۃُ۔ کتے ہوئے سوت کا گولا۔
المَصْطَکَی و المُصْطَکَی و المُصْطَکَاءُ مصطگی کا درخت۔ مصطگی۔
مَصَعَ (ف) مَصْعًا۔ البَرْقُ۔ بجلی کا کوندنا چمکنا۔ الدابۃ بذنبھا۔ جانور کا اپنی دُم ہلانا۔ فلانًا۔ کسی کو کوڑے وغیرہ سے مارنا۔ الفرسُ۔ گھوڑے کا ہلکی رفتار سے گذرنا۔ الطائرُ بذرقہ۔ پرندے کا بیٹ کرنا۔ المرأۃ بالولد۔ عورت کا بچہ گرانا۔ فُؤَادُ فُلَانٍ۔ خوف یا جلدی کی وجہ سے کسی کے دل کا پراگندہ ہونا۔ دل ہلنا۔ (مُصُوعًا) لَبَنُ النَّاقَۃِ۔ اونٹنی کے دودھ کا خشک ہونا۔ یا کم ہونا۔ اونٹنی کی صفت (مَاصِعٌ و مَاصِعَۃٌ)۔ مَاءُ الحوضِ حوض کا پانی کم ہونا۔ الرَّجُلُ فی الأرضِ۔ جانا۔ سفر کرنا۔
اَمْصَعَ۔ الطائرُ بذرقہ۔ پرندہ کا بیٹ کرنا۔ العَوْسَجُ۔ عوسج درخت کا پھل لانا۔ المرأۃُ ولدَھَا۔ عورت کا بچہ کو دودھ کم پلانا۔

وَ اَمْصَعَت بہ۔ بچہ گرانا۔ [illegible] بے دودھ والی اونٹنیوں کا [illegible] ہونا۔ لِفُلَانٍ بِحَقِّہ۔ کسی کے حق کا اقرار کرنا۔
مَاصَعَ مِصَاعًا و مُمَاصَعَۃً۔ جنگ [illegible] کرنا۔ قِرْنَہُ۔ تلوار وغیرہ [illegible] مارنا۔ بِلِسَانِہ۔ تہمت لگانا۔ تَمَاصَعَ۔ القومُ فی الحرب۔ آپس میں لڑنا۔ باہم جنگ کرنا۔
اِنْمَصَعَ وَ اِمَّصَعَ۔ فی الارض۔ زمین میں جانا۔ سفر کرنا۔ اِنْمَصَعَ الحِمَارُ۔ گدھے کا اپنے کانوں کو کھڑا کرنا۔
المُصَعُ وَ المُصْعَۃُ۔ ایک چھوٹا پرندہ۔ عوسج جھاڑی کا پھل۔ ج مُصَعٌ و مُصْعَۃٌ۔
المَاصِعُ۔ فا۔ کھاری پانی۔ تھوڑا گدلا چمکیلا۔ پشت پھیرنے والا۔ مؤنث۔ مَاصِعَۃٌ۔
المِصْعُ۔ تلوار سے لڑنے والا۔ تلوار بیر۔
المَصُوعُ۔ [illegible]۔
مَصَلَ (ن) مَصْلًا۔ اللبنَ۔ پانی ٹپکانے کے لیے دودھ کپڑے میں لٹکانا۔ مَالَہُ۔ بے خبر کاموں میں مال صرف کرنا۔ لغویات میں اڑانا۔ (مَصْلًا و مُصُولًا) الجُبْنُ ونحوہ۔ ٹپکنا۔ الجُرْحُ۔ زخم کا رسنا۔
اَمْصَلَ۔ مَالَہُ۔ مال کو بے فائدہ خرچ کرنا لغویات میں اڑانا۔ الغَنَمَ۔ بکری کا سارا دودھ دوہنا۔ اَمْصَلَتِ المَرْأۃُ۔ عورت کا قبل از وقت بچہ گرا دینا۔ ادھورا بچہ گرانا۔ صفت (مُمْصِلٌ)۔
(المَصْلُ۔ مع ر) و المُصَالَۃُ و المُصَالَۃُ من اللبن ونحوہ۔ دودھ وغیرہ سے ٹپکا ہوا پانی۔ المُصَالَۃُ۔ مٹکے وغیرہ سے ٹپکا ہوا پانی۔
المَاصِلُ۔ فا۔ تھوڑا دودھ یا تھوڑی بخشش

[illegible] پتلے بازوؤں والی عورت۔
المُمَصَّلُ۔ دودھ سے [illegible] برتن۔ لغو۔ [illegible] مال برباد کرنے والا۔
مَصْمَصَ۔ المَاءَ۔ پانی کو [illegible] سے [illegible] ہونا۔ الثوب۔ کپڑا دھونا۔
المُصَامِصُ۔ خالص [illegible]۔
مَضَّ (س) [illegible] مَضًّا و مَضِیضًا۔ الجُرْحُ فلانًا۔ زخم کا درد دکھ دینا۔ الکُحْلُ العینَ۔ العینَ بحدتہ سرمہ کا آنکھ میں سوزش پیدا کرنا۔ الخَلُّ۔ فَاہُ۔ سرکہ کا منہ کو [illegible]۔ الشَّیْءُ فلانًا۔ چیز کا کسی کو دکھ پہنچانا درد مند ہونا۔ (مَضًّا) [illegible] الشیءَ چوسنا۔
مَضَّ (س) مَضَضًا۔ من الشیء درد مند ہونا۔ (مَضَضًا و مَضَاضَۃً و مَضِیضًا) کسی مصیبت سے دکھی ہونا۔
اَمَضَّہُ۔ الاَمْرُ۔ جلانا۔ درد مند کرنا۔ جلد کا کھجلانا۔
مَاضَّہُ مِضَاضًا۔ منت ملامت کرنا۔
مَضْمَضَ۔ تَمَضْمُضًا۔ ترش دودھ پینا کھاری پانی پینا۔
تَمَاضَّ۔ القوم۔ قوم کا آپس میں جھگڑنا۔
المُمِضُّ۔ جو کھلی کرنے والا۔ سوزش پیدا کرنے والا۔ درد والم پہنچانے والا۔
المَضَّۃُ۔ اسم مرہ۔ مونث۔ المَضُّ۔ اِمْرَأَۃٌ مَضَّۃٌ۔ وہ عورت جو کسی تکلیف دہ چیز کو برداشت نہ کر سکے۔
اللَبَانُ مَضَّۃٌ۔ ترش دودھ۔
المَضَضُ مع۔ مصیبت کا درد۔ دکھ۔ کھٹا دودھ۔
المَضَاضُ۔ جلن۔ سوزش۔
المُضَاضُ۔ خالص۔ نہ پی جا سکنے والا

کھاری پانی، آنکھ کی سوزش۔ جلن۔
اَلْمَضَّاضُ۔ جلانے والا۔
مَضَحَ۔ (ف) مَضْحًا وَاَمْضَحَ عِرْضَہٗ
عیب لگانا۔ مَضَحَ عَنْہُ۔ ہٹانا دفع کرنا
— الشَّمْسُ: سورج کی شعاعوں کی زمین
پر پھیلنا — الْاِبِلُ: اونٹوں کا بکھرنا۔
منتشر ہونا — الْمَزَادَۃُ: رِسنا۔
مَضِدَ مَضَدًا۔ کینہ رکھنا۔
مَضَرَ (ن) وَمَضُرَ (ك) وَمَضِرَ (س)
مَضْرًا وَمَضَرًا وَمُضُوْرًا۔ النَّبِیْذُ
اَوِ اللَّبَنُ۔ نبیذ یا دودھ کا ترش ہونا۔
مَضَّرَہٗ۔ قبیلہ مُضَر کی طرف نسبت کرنا
مَضَّرَ اللّٰہُ لَہُ الثَّنَاءَ۔ خدا تعالیٰ
نے اس کی اچھی تعریف بنائی۔
تَمَضَّرَ۔ قبیلہ مضر کی طرف منسوب ہونا یا
اُس کے ہم رنگ ہونا۔ تَمَضَّرَتِ
الْمَاشِیَۃُ۔ مویشی کا موٹا ہونا۔
لَبَنٌ مَضِرٌ وَمَاضِرٌ وَمَضِیْرٌ۔ کھٹا
دودھ۔ عَیْشٌ مَضِرٌ۔ آسودہ
زندگی۔ ذَھَبَ دَمُہٗ خِضْرًا مِضْرًا
او خِضِرًا مِضِرًا۔ اس کا خون رائیگاں گیا
اَلْمَضِیْرَۃُ۔ ترش دودھ میں پکا ہوا کھانا
الْمَضَارَۃُ۔ ترش دودھ کا پانی
مَضَغَ (ف، ن) مَضْغًا۔ چبانا۔
ماضغہ۔ دیر تک رہنا یا جھگڑنا۔
اَمْضَغَہٗ وَمَضَّغَہٗ۔ الشَّیْءَ: چبوانا
اَمْضَغَ النَّخْلُ۔ پھل کا چبانے کے
قابل ہونا
اَلْمُضَاغُ چبانا۔ وَالْمُضَاغَۃُ: وہ
چیز جو چبائی جائے۔ چبائی ہوئی چیز کا منہ
میں بقیہ۔
اَلْمَاضِغُ۔ قا۔ ج۔ مُضَّغٌ اَلْمُضْغَۃُ:
گوشت وغیرہ کا ٹکڑا
مُضَغُ الْاُمُوْرِ۔ معمولی چھوٹے کام
اَلْمُضَیْغَۃُ۔ ہڈی پر لگا ہوا گوشت بڑا

عضا۔ ج: مَضِیْغٌ وَمَضَائِغُ۔
اَلْمَضَّاغَۃُ۔ بے وقوف۔ بہت چبانے والا۔
اَلْمَاضِغَانُ۔ دونوں جبڑے۔ اَلْمَوَاضِغُ
ڈاڑھیں۔
مَضْمَضَ مَضْمَضَۃً وَمَضْمَاضًا و
مِضْمَاضًا۔ الْمَاءَ: کلی کرنا —
الثَّوْبَ وَغَیْرَہٗ۔ کپڑا دھونا۔ تَمَضْمَضَ
النُّعَاسُ فِیْ عَیْنِہٖ۔ اونگھ کا آنکھوں
میں گھل مل جانا۔ سرایت کرنا۔
تَمَضْمَضَ۔ اَلْکَلْبُ فِیْ اَثَرِہٖ۔
کتے کا کسی کے پیچھے بھونکنا۔
اَلْمَضَاضُ۔ جلن۔ نیند۔ پھرتیلا آدمی۔
اَلْمَضْمَضَۃُ مص۔ کلی۔ سانپ وغیرہ
کی آواز۔
مَضَی یَمْضِیْ وَمَضَا یَمْضُوْ مُضُوًّا
وَمُضِیًّا۔ الشَّیْءُ: گذر جانا۔ مُضُوًّا
سَبِیْلَہٗ وَلِسَبِیْلِہٖ۔ مرنا۔
مَضَی یَمْضِیْ وَیَمْضُوْ مَضَاءً وَمُضُوًّا
عَلَی الْاَمْرِ۔ کسی امر پر ہمیشگی کرنا۔ کام کا
پورا کرنا۔ پورا کیے ہوئے کام کو —
مَمْضُوٌّ عَلَیْہِ کہتے ہیں —
عَلَی الْبَیْعِ۔ سودا کرنا مَضَی مَضَاءً
السَّیْفُ: تلوار کا کاٹنا۔
اَمْضَی اِمْضَاءً۔ الْاَمْرَ: نافذ کرنا۔ جاری
کرنا۔ کام پورا کرنا۔ سودا ختم کرنا
حکم کرنا۔ اسٹامپ وغیرہ پر دستخط کرنا
مَضَّی تَمْضِیَۃً۔ الْاَمْرَ۔ نافذ کرنا۔
تَمَضَّی الْاَمْرُ۔ نافذ ہونا اور پورا ہونا
— الرَّجُلُ۔ آگے بڑھنا۔
الْمُضْوَاءُ۔ ترقی آگے بڑھنا۔
اَلْمَاضِیْ۔ فا۔ گذشتہ زمانہ
عِنْدَ النُّحَاۃِ۔ وہ فعل جو گذرے
زمانہ پر دلالت کرے۔ تلوار۔ ج: مَوَاضٍ
الْمَضَاءُ۔ پختہ ارادہ والا۔
مَطَا (ن)، مَطْوًا الشَّیْءَ: پھیلانا۔

الْمَدَّ۔ کھینچنا — خَدَّہٗ: تکبر کرنا
مَطَّطَ۔ زور سے کھینچنا۔ گالی دینا۔
تَمَطَّطَ۔ کھینچنا۔ پیٹنا۔ لمبا کر کے اور سجا
کر کلام کرنا
الْمَطَاطُ۔ اونٹ کا گاڑھا گدلا دودھ۔
اَلْمُطَیْطٰی وَالْمُطَیْطَاءُ وَالْمَطِیْطَاءُ۔
مغرورانہ چال۔ غرور۔ چلنے میں دونوں
ہاتھوں کو پھیلانا۔
اَلْمَطِیْطَۃُ۔ گدلا گاڑھا پانی ج: مَطَائِطُ
مَطَحَہٗ (ف) مَطْحًا بِیَدِہٖ۔ مارنا۔
تَمَطَّحَ وَامْتَطَحَ۔ اَلْوَادِیْ۔ وادی کا
پانی زیادہ اور بلند ہونا۔
مَطَخَ (ف) مَطْخًا۔ اَلْعَسَلَ۔ شہد چاٹنا
— الرَّجُلَ بِیَدِہٖ۔ مارنا — عِرْضَہٗ۔
عزت خراب کرنا۔
اَلْمَاطِخُ۔ فا۔ سست رفتار گھوڑا۔
اَلْمِطْخَاخُ۔ بے وقوف۔ متکبر۔ بدزبان
جھوٹا۔
مَطَرَتِ (ن) مَطْرًا وَمَطَرًا۔ اَمْطَرَتِ
السَّمَاءُ۔ آسمان کا بارش برسانا۔
— السَّمَاءُ الْقَوْمَ۔ آسمان کا قوم پر بارش
برسانا — اَمْطَرَ الرَّجُلُ۔ پیشانی
پر پسینہ آنا۔ بارش میں ہونا۔ اَمْطَرَ
الْمَکَانَ۔ کسی جگہ کو بارش برسا ہوا پانا
مَطَرَ (ن) مُطُوْرًا وَمَطْرًا۔ گھوڑے
کا تیز دوڑنا — اَلْقِرْبَۃَ۔ مشک
بھرنا — اَلطَّیْرُ۔ پرندے کا تیزی
سے اترنا۔ (— مُطُوْرًا) فِی
الْاَرْضِ۔ جانا — اَلْعَبْدُ:
غلام کا بھاگنا — الشَّیْءُ: بلند ہونا۔
تَمَطَّرَ۔ بارش کے سامنے ہونا۔ بارش مانگنا۔
— الرَّجُلُ فِی الْاَرْضِ جانا — اَلطَّیْرُ
تیزی سے اترنا — بِہٖ فَرَسُہٗ
سوار کو لے کر تیز دوڑ جانا۔
اِسْتَمْطَرَ اللّٰہَ۔ اللہ تعالیٰ سے بارش مانگنا

— المَکَانُ او الزَّرْعُ ۔ کسی جگہ یا
کھیتی کا بارش کا محتاج و ضرورت مند ہونا
— الرَّجُلُ ۔ بارش سے چھپنا ۔
چپ ہونا — ثَوْبَہٗ ۔ برساتی پہننا
اِسْتَمْطَرَ فُلَانًا مِنْ فُلَانٍ ۔ کسی سے
بخشش کی التجا کرنا ۔
اَلْمَطَرُ ۔ بارش ج ۔ اَمْطَارٌ ۔
اَلْمَطَرُ ۔ عادت ۔ رسم
اَلْمَطْرَۃُ ۔ بوچھار ر ۔ وَالْمَطِرَۃُ و
اَلْمُطْرَۃُ ۔ عادت ۔ اَلْمَطْرَۃُ ۔
مشک حوض کا وسط ۔ اَلْمِطَارُ وَ
اَلْمِطَارَۃُ مِنَ الْاٰبَارِ ۔ چوڑے منہ
کا کنواں
اَلْمِطَارُ ۔ مِنَ الْخَیْلِ ۔ تیز دوڑنے والا
گھوڑا ۔
اَلْمَطِرُ وَالْمَاطِرُ وَالْمَطِیْرُ ۔ بارش
والا موسم ۔ سَحَابٌ مِمْطَارٌ ۔
بہت برسنے والا بادل ۔
اَلْمِمْطَرُ وَالْمِمْطَرَۃُ ۔ بارانی ۔ برساتی
عام لوگ اس کو "اَلْمُشَمَّعُ" کہتے ہیں
اَلْمُتَمَاطِرُ ۔ ٹھہر ٹھہر کر برسنے والا بادل
اَلْمُطْمَطِرُ ۔ تیز گھوڑا ، تیز گھوڑے
کا سوار ۔ بارش کے بعد ہوا خوری کرنے
والا ۔
اَلْمُسْتَمْطِرُ ۔ فا ۔ بارش کا محتاج عطیہ
مانگنے والا ۔ خاموش ۔
اَلْمُسْتَمْطَرُ ۔ مفعو ۔ بارش کے لئے کھلا میدان
اَلْمُطْرَانُ وَالْمِطْرَانُ ۔ لاٹ ۔ پادری
مَطَعَ مَطْعًا و مُطُوْعًا ۔ فِی الْاَرْضِ ۔
کہیں جا کر گم ہونا — الشَّیْءَ ۔ چیز کو اگلے
دانتوں سے کھانا ۔
اَلْمَاطِعُ ۔ فا ۔ خالص ۔
تَمَطَّقَ ۔ کھانا چکھنا ۔
اَلْمَطْقَۃُ ۔ مٹھاس ۔
مَطَلَ (ن) مَطْلًا ۔ الْحَبْلَ ۔ رسی تاننا ۔
— الْحَدِیْدَ ۔ لوہے کو بڑھانے کے لئے
کوٹنا پیٹنا ۔ لوہے کو پگھلا کر چوڑا کرنا
— حَقَّہٗ وَ بِحَقِّہٖ ۔ ٹال مٹول کرنا ۔
مَاطَلَہٗ مِطَالًا وَ مُمَاطَلَۃً ۔ بِحَقِّہٖ ۔
ادائیگی میں ٹال مٹول کرنا ۔
اِمْتَطَلَہٗ حَقَّہٗ ۔ ٹال مٹول کرنا ۔ پودے
کا لمبا اور گنجان ہونا ۔
اِمْطَلَّ الشَّیْءُ ۔ چیز کا دراز ہونا ۔
اَلْمُطْلَۃُ وَالْمَطْلَۃُ ۔ حوض کی تہ میں
بقیہ پانی ۔
اَلْمُطْلَۃُ ۔ تھوڑا سا پانی جو مشک سے گرے
اَلْمِطَالَۃُ ۔ قلعی گر کا پیشہ ۔ لوہے کے
کماتے یا پگھلانے کا کام ۔
اَلْمَطَّالُ ۔ لوہے کو پگھلانے والا ۔
قلعی گر ر ۔ وَالْمَطُوْلُ ۔ بہت
ٹال مٹول کرنے والا ۔ اَلْمَطِیْلَۃُ ۔
کوٹا ہوا لوہا ۔ چوڑا کیا ہوا لوہا ۔
اَلْمِمْطَلُ ۔ چور ۔ لوہار کا گھن ۔
مَطْمَطَ ۔ بولنے یا کہنے میں سستی کرنا ۔
مَطَا یَمْطُوْ مَطْوًا ۔ چلنے میں جلدی
کرنا ۔ بِالْقَوْمِ ۔ دیر تک چلانا ۔
مَطِیَ یَمْطِیْ مَطًا ۔ لمبا ہونا ۔ دراز ہونا
اَمْطَی الدَّابَّۃَ ۔ سوار ہونا ۔
سواری بنانا ۔
اَمْطَاہُ الدَّابَّۃَ ۔ سوار کرنا
اِمْتَطَی ۔ الدَّابَّۃَ ۔ سوار ہونا
تَمَطَّی ۔ دراز و لمبا ہونا — الرَّجُلُ
لمبا ہونا چلنے میں گھمنڈ سے بازو پھیلانا
اَلْمَطَا ۔ مع ۔ پیٹھ ۔ تثنیہ مَطَوَانِ ج
اَمْطَاءٌ
اَلْمُطْوُ وَالْمِطْوُ ۔ وہ شاخ جس کو چیر
کر گٹھا باندھا جائے ۔ ج ۔
مِطَاءٌ وَاَمْطَاءٌ وَمِطِیٌّ
اَلْمُطَوَاءُ ۔ انگڑائی لینا ۔ لمبائی ۔
وسعت المطوۃ ۔ گھنٹہ ۔ لحہ منٹ
اَلْمَطِیَّۃُ ۔ سواری کا جانور (مذکر مونث)
ج ۔ مَطَایَا و مَطِیٌّ ۔
الاُمْطِیُّ ۔ سیدھے قد والا ۔ ایک قسم کا گوند
مَظَّہٗ (ن) مَظًّا ۔ ملامت کرنا ۔
مَاظَّہٗ مِظَاظًا و مُمَاظَّۃً ۔ جھگڑنا
گالی دینا ۔ دشمن سے چمٹنا ۔
اَمَظَّہٗ ۔ گالی دینا ۔
تَمَاظُّوْا ۔ آپس میں جھگڑا کرنا ۔ باہم
گالی گلوچ کرنا ۔
اَلْمَظُّ ۔ مع ۔ جنگلی انار ۔ ایک قسم کے گوند
کا سرخ عُصَارہ ۔
اَلْمُظَاظَۃُ ۔ کھرا پن ۔ بدمزاجی ۔
مَظَعَ (ف) مَظْعًا و مَظَّعَ ۔ الْوَتَرَ ۔
تانت کو خشک اور چکنا کرنا ۔
تَمَظَّعَ ۔ الْمَاکُوْلَ ۔ سب کا سب چاٹ
جانا — الظِّلُّ ۔ سایہ ادھر ادھر
تلاش کرنا — فِی الرَّاعِیْ ۔ چراتے
کے وقت سے دیر کرنا ۔
اَلْمُظْعَۃُ ۔ گھاس کا بقیہ ۔
مَعَ و مَعْ ۔ ساتھ ۔ وقت پر ۔ باوجود
مَعَکَ ۔ تیرے ساتھ ۔
مَعَ الْعَشِیَّۃِ ۔ شام کے وقت
مَعَ ذٰلِکَ ۔ باوجود اس کے تاہم
اَللّٰہُ مَعَنَا ۔ اللہ ہمارے ساتھ ہے
اللہ ہمارا مددگار ہے ۔ مَعَ کَوْنِہٖ غَنِیًّا
باوجود اس کے غنی ہونے کے ۔
مَعًا ۔ ایک ہی وقت میں اکٹھے (حال
ہونے کی وجہ سے منصوب)
مَعِیَّۃٌ ۔ ساتھ ۔ تعلق ۔ شاہزادہ کا
پرائیویٹ مکان ۔
مَعَّ (ن) مَعًّا ۔ چربی کا پگھلنا ۔ مَعَتَ
(ف) مَعْتًا ۔ الشَّیْءَ ۔ ملنا ۔
مَعَجَ (ف) مَعْجًا ۔ گھوڑے کا نرمی اور
تیزی سے چلنا ۔ صفت (مَعُوْجٌ)
مَعَجَ الْبَحْرُ ۔ سمندر کا موجزن ہونا جوش مارنا

— السَّیْلُ ۔ سیلاب کا تیز بہنا —
بِالْقَلَمِ فِی الدَّوَاۃِ ۔ قلم کو دوات میں ہلانا
کہ اس پر روشنائی اچھی طرح لگ جائے
— الْفَصِیْلُ ضَرْعَ اُمِّہٖ ۔ اونٹنی
کے بچہ کا دودھ اُتارنے کے لیے سہلانا
تَمَعَّجَ ۔ السَّیْلُ اَوِ الْحَیَّۃُ ۔ پیچ وتاب
کھاتے ہوئے گذرنا ۔
اَلْمَعْجُ ۔ مص ۔ اضطراب ۔ لڑائی ۔
ہوا کا نرم چلنا ۔
اَلْمَعْجَۃُ ۔ جوانی کا آغاز ۔ اَلْمَعَّاجُ
اسم مبالغہ ۔ حِمَارٌ مَعَّاجٌ ۔ دوڑنے
میں ادھر اُدھر مڑنے والا گدھا ۔
مَعَدَ (ف) مَعْدًا ۔ الشَّیْءَ ۔ جھپٹ
لینا ۔ اُچک لینا — الشَّیْءَ ۔ تیزی
سے کھینچنا — الرُّمْحَ ۔ مرکز سے کھینچنا
— فِی الْاَرْضِ ۔ دور کا سفر کرنا ۔
— الشَّیْءُ ۔ تباہ ہونا — لَحْمَہٗ ۔
گوشت کو آگے کے دانتوں سے کھانا ۔
— السَّیْفَ ۔ تلوار سونتنا —
الرَّجُلَ ۔ کسی کے معدہ پر مارنا ۔ مَعْدًا
و مَعُوْدًا ۔ بالشیء لے جانا ۔
— الدَّلْوَ وبِہَا ۔ ڈول کھینچنا ۔
اور کنویں سے نکالنا ۔
مُعِدَ ۔ معدہ کے درد والا ہونا ۔ صفت
(مَمْعُوْدٌ)
اِمْتَعَدَ الشَّیْءَ ۔ چھین لینا ۔ اُچک لینا ۔
اَلْمَعْدُ ۔ مص ۔ موٹا و تازہ و نرم پھل
نرم سبزی ۔ تیز رفتار اونٹ ۔
کہتے ہیں مَالَہٗ سَعْدٌ وَلَا مَعْدٌ ۔
اس کے پاس نہ تھوڑا ہے نہ بہت
اَلْمَعْدُ ۔ پیٹ ۔ پہلو ۔
اَلْمَعِدَۃُ و الْمِعْدَۃُ ۔ معدہ ۔ ج
مِعَدٌ و مِعِدٌ ۔
(اَلْمُتَمَعِّدَۃُ) ۔ مِنَ الرُّطَبِ ۔ تازہ رس
دار کھجوریں ۔

تَمَعْدَدَ ۔ الْغُلَامُ ۔ لڑکے کا جوان ہونا
بیمار کا تندرست ہونا ۔
مَعِرَ (س) مَعَرًا ۔ الرِّیْشُ اَوِ الشَّعْرُ
بال کم ہونا — النَّاصِیَۃُ ۔ پیشانی
گنجی ہونا — الظُّفْرُ ۔ ناخن کا چوٹ
وغیرہ سے گر جانا ۔
مَعَرَ ۔ غریب ہونا ۔ بے توشہ ہونا ۔
چہرہ کو غصہ سے بدلنا ۔
اَمْعَرَ ۔ الرِّیْشُ اَوِ الشَّعْرُ ۔ بال و پر کم ہونا
— الرَّجُلُ ۔ محتاج و فقیر ہونا ۔
اَمْعَرَتِ الْاَرْضُ ۔ کم نباتات والی
ہونا — الرجلَ ۔ کسی کا مال چھین کر
اس کو کنگال کر دینا — الْقَوْمُ ۔ قحط
زدہ ہونا ۔ بے سبزی والی زمین میں آنا
— الْمَوَاشِی الْاَرْضَ ۔ مویشی کا
سب گھاس چر جانا ۔
تَمَعَّرَ ۔ وَجْہُہٗ ۔ چہرہ کا بدلنا ۔
— رَأْسُہٗ ۔ سر کے بالوں کا گر جانا
اَلْمَعَارَۃُ ۔ بد خلقی ۔ ترشروئی ۔
اَلْمَعِرُ ۔ بے بالوں یا کم پروں والا ۔
چوٹ وغیرہ سے گرنیوالا ناخن ۔ بخیل
تھوڑے گوشت والا ۔ ننگی زمین ۔
اَلْاَمْعَرُ ۔ کم بالوں والا ۔ کم نباتات والی
زمین ۔ بال اُترا ہوا موزہ ۔ مؤنث
مَعْرَاءُ ج مُعْرٌ ۔
اَلْمُمَعَّرُ ۔ غصہ سے تیوری چڑھانیوالا
مَعِزَ (س) مَعَزًا ۔ الشَّیْءُ ۔ سخت ہونا ۔
صفت (مَعِزٌ و مَاعِزٌ)
— الرَّجُلُ ۔ کام میں کوشش کرنا ۔
(— وَ اَمْعَزَ) بہت بکریوں والا ہونا
مَعَزَ (ف) مَعْزًا ۔ بکریوں کو بھیڑوں سے
الگ کرنا ۔
تَمَعَّزَ ۔ وَجْہُہٗ ۔ چہرہ کا تیوری والا ہونا
— الْبَعِیْرُ ۔ اونٹ کا تیز دوڑنا ۔
اِسْتَمْعَزَ ۔ کام میں کوشش کرنا ۔

مَا اَمْعَزَ رَأْیَہٗ ۔ وہ کس قدر مضبوط
رائے والا ہے ۔
اَلْمَعْزُ و الْمَعَزُ ۔ بکری ۔ اسم جنس ہے واحد
(مَاعِزٌ) ج اَمْعُزٌ و مَعِیْزٌ ۔
الْمَعَزُ ۔ زمین کی سختی ۔
اَلْاُمْعُوْزُ ج اَمَاعِزُ و اَمَاعِیْزُ و الْمَعِیْزُ
وَ الْمُعْزِیُّ وَ الْمِعَازُ ۔ بکری ۔
الْاُمْعُوْزُ ۔ تیس چالیس کے درمیان
ہرنوں کا غول ۔
اَلْمَاعِزُ ۔ معز کا واحد ۔ بکرا ، بکری
کبھی بکری کو مَاعِزَۃٌ بھی کہتے ہیں
ج مَوَاعِزُ ۔
اَلْمَاعِزُ و الْمَعِزُ و الْمُسْتَمْعِزُ ۔
چست کوشش کرنے والا ۔ اَلْمَاعِزُ ۔
بکری کی کھال ۔
اَلْمَعْزَاۃُ ۔ بکری ۔
اَلْاَمْعَزُ ۔ سخت پتھریلی زمین یا جگہ ۔
مؤنث مَعْزَاءُ ج مُعْزٌ و
مُعْزَوَاتٌ و اَمَاعِزُ ۔
اَلْمَعَّازُ ۔ بکریوں والا ۔ گڈریا ، چرواہا
الْمَعْزِیُّ ۔ بخیل ۔
معس (ف) مَعْسًا ۔ الشَّیْءَ ۔ چیز کو زور
سے ملنا — الرَّجُلَ ۔ توہین و بے عزتی
کرنا ۔ نیزہ مارنا ۔
اَلْمَعْسُ ۔ دودھ ۔ حرکت
اَلْمُمَاعِسُ وَ الْمُتَمَعِّسُ ۔ لڑائی میں
آگے بڑھنے والا ۔
مَعِصَ (س) مَعَصًا ۔ الرَّجُلُ ۔ پاؤں
میں موچ آنا ۔ زیادہ چلنے سے پٹھے
میں درد ہونا ۔ صفت (مَعِصٌ و
مَعِیْصٌ)
تَمَعَّصَ بَطْنُہٗ ۔ پیٹ کا درد کرنا ۔
— الرَّجُلُ ۔ شرمندہ ہونا ۔
مَعَضَ (س) مَعْضًا وَ امْتَعَضَ ۔
مِنَ الْاَمْرِ ۔ غضبناک ہونا ۔ صفت

(مَعِصٌ و مَاعِصٌ)

مَعَّصَہٗ و اَمْعَصَہٗ ۔ غضبناک کرنا ۔ دردمند کرنا ۔ اَمْعَصَ الشَّیْءَ ۔ چیز کو جلانا ۔

مَعَطَ (ف) مَعْطًا الشَّیْءَ ۔ کھینچنا ۔ ـــ الرِّیْشَ ۔ پَر نوچنا ـــ بِحَقِّ فُلَانٍ حق کی ادائیگی ٹال دینا (ـــ و اَمْتَعَطَ) السَّیْفَ ۔ تلوار سونتنا ۔

مَعِطَ (س) مَعَطًا و تَمَعَّطَ ۔ الذِّئْبُ بھیڑیئے کا گرے ہوئے بال والا ہونا صفت (مَعِطٌ و اَمْعَطُ)

تَمَعَّطَ وَ اَمْعَطَ و انْمَعَطَ و اَمْتَعَطَ الشَّعْرُ ۔ بالوں کا کسی بیماری سے گر جانا ۔

اِمَّعَطَ وَ اِمْتَعَطَ النَّهَارُ ۔ دن کا لمبا ہونا ۔

اَلْمَعِطُ وَ الْاَمْعَطُ ۔ وہ جس کے بدن پر بال نہ ہوں ۔ مؤنث مَعْطَاءُ ج: مُعْطٌ ۔ اَرْضٌ مَعْطَاءُ ۔ ننگی زمین

مَعَقَہٗ ۔ (ف) مَعْقًا ڈگڈگا کر پینا ۔ سیلاب کا زمین کو بہالے جانا ۔

مُعِقَ مَعْقًا ۔ خراب معدہ والا ہونا ۔

مَعُقَ (ك) مَعْقًا و مَعَاقَةً ۔ النَّهْرُ ندی کا گہرا ہونا صفت (مَعِیْقٌ) مؤنث مَعِیْقَةٌ ۔

اَمْعَقَ الْبِئْرَ ۔ کنویں کو گہرا کرنا ۔

تَمَعَّقَ ۔ گہرا ہونا ۔ کہتے ہیں تَمَعَّقَ الرَّجُلُ عَلَیْنَا ۔ اس نے ہمارے ساتھ بدخلقی کی ۔

اَلْمَعَقُ و الْمَعَقُ و الْمُعُوْقُ ۔ گہرائی ج اَمْعَاقٌ ، اَمَاعِق و اَمَاعِیْقُ

اَلْمَعِقُ ۔ بدخلقی ۔ بنجر زمین ۔

مَعَكَ (ف) مَعْكًا الشَّیْءَ ۔ ملنا ۔ ـــ الرَّجُلُ ۔ ذلیل کرنا ـــ بے عزتی کرنا ـــ فُلَانًا فِی الْخُصُوْمَةِ ۔

غالب آنا ۔ مَعَكَ دَیْنَهٗ وبِدَیْنِهٖ قرض ٹالنا ۔

مَعُكَ (ك) مَعَاكَةً ۔ بے وقوف ہونا

مَعَّكَہٗ ۔ زمین پر لوٹ پوٹ کرنا ۔

تَمَعَّكَ ۔ زمین پر لوٹ پوٹ ہونا ۔

مَاعَكَہٗ مُمَاعَكَةً بِدَیْنِهٖ ۔ قرض کر ٹالنا ۔

اَلْمَعِكُ ۔ احمق ۔ جھگڑالو ۔

(ـــ اَلْمِمْعَكُ) قرض ٹالنے والا ۔

مَعَلَ (ف) مَعْلًا الشَّیْءَ ۔ چھین لینا اچک لینا ـــ اَلْخَشَبَةَ ۔ لکڑی چیرنا ـــ اَمْرَہٗ ۔ کام کو پھرتی اور چستی سے کرنا ـــ الرَّجُلُ ۔ جلدی چلنا ۔

مَعَّلَہٗ و اَمْعَلَہٗ عَنِ الشَّیْءِ ۔ پھرتی سے ہٹا دینا ۔

اِمْتَعَلَ ۔ الرَّجُلُ ۔ پے در پے نیزہ مارنا

اَلْمَعِلُ مِنَ النَّاسِ ۔ پھرتیلا ، جلد باز ۔

اَلْمَعَالَةُ ۔ بُرائی شرارت

مَعْمَعَ ۔ جلدی کام کرنا ـــ الشَّیْءُ اَلْمُحْتَرِقُ ۔ جلتی چیز کا آواز دینا ـــ اَلْقَوْمُ ۔ سخت قتال کرنا ۔ سخت گرمی میں چلنا ـــ الرَّجُلُ ۔ بات چیت میں لفظ "مع" زیادہ استعمال کرنا ۔ ـــ السَّمَاءُ الْمَطَرَ ۔ آسمان کا سخت بارش برسانا ۔

اَلْمَعْمَعُ ۔ تیز خاطر عورت ۔ اَلْمَعْمَعَةُ مصدر ۔ نرکل کے جلنے کی آواز ۔ جنگ میں لڑنے والوں کا شور و غل ۔ گرمی کی تیزی ج مَعَامِعُ ۔

اَلْمَعَامِعُ ۔ لڑائیاں ۔ فتنے

اَلْمَعْمَعِیُّ ۔ جس کی اپنی کوئی رائے نہ ہو اور ہر ایک کی رائے کے ساتھ شامل ہوئے ۔

اَلْمَعْمَعَانُ وَ الْمَعْمَعَانِیُّ مِنَ الْاَیَّامِ سخت گرم دن

اَلْمَعْمَعَانُ ۔ سخت گرمی یا سردی ۔

مَعَنَ (ن) مَعْنًا ۔ النِّعْمَةَ ۔ کفرانِ نعمت کرنا ـــ بِالْحَقِّ ۔ حق سے انکار کرنا ۔ حق کا اقرار کرنا (ضد)

مَعَنَ (ف) مَعْنًا و مَعُنَ (ك) مُعُوْنًا اَلْمَاءُ ۔ پانی کا نرم رفتار سے بہنا صفت (مَعِیْنٌ) ـــ مَعَنَ الْفَرَسُ گھوڑے کا دور تک دوڑنا ـــ اَلْمَطَرُ الْاَرْضَ ۔ بارش کا زمین کو سیراب کرنا

مَعِنَ (س) مَعَنًا ۔ اَلْمَكَانُ و اَنْبَتَ پانی سے سیراب ہونا ۔

اَمْعَنَ ۔ فِی الطَّلَبِ ۔ ڈھونڈھنے میں مبالغہ کرنا ـــ فِی الْاَمْرِ معاملہ کی تہہ تک پہنچنا ـــ الضَّبُّ فِی جُحْرِہٖ گوہ کا اپنے سوراخ میں دور تک پہنچ جانا ـــ الْفَرَسُ ۔ گھوڑے کا دوڑ میں دور تک نکل جانا ـــ النَّظَرَ فِی الْاَمْرِ کسی معاملہ کو بہت گہرائی تک سوچنا ۔ ـــ اَلْوَادِیْ ۔ بہت جاری پانی والی ہونا ـــ مَالُہٗ ۔ زیادہ ہونا ۔ کم ہونا (ضد) ـــ الْمَاءُ ۔ آہستہ آہستہ بہنا ۔ ـــ فُلَانٌ الْمَاءَ ۔ پانی بہانا ۔

تَمَعَّنَ ۔ ذلیل ہونا ۔ حقیر ہونا ۔

اَلْمَعْنُ ۔ مصدر ۔ مفید چیز ۔ بہت کم ۔ آسان ۔ لمبا ۔ چھوٹا ۔ ادھوڑی ، سرخ چمڑا ۔ بہت یا تھوڑا (ضد) ذلت ۔ کھلے میدان کا پانی ۔

اَلْمَعْنَةُ ۔ مَعَنَ کا اسم مرہ کہتے ہیں "مَا لَہٗ سَعْنَةٌ وَلَا مَعْنَةٌ" اس کے پاس کچھ نہیں ہے ۔

اَلْمَعَانُ ۔ منزل ۔

اَلْمَاعُوْنُ ۔ بارش ۔ پانی ۔ گھر میں برتنے کی چیزیں مثلاً کلہاڑی ، ہانڈی یا اور

کنویں کا زیادہ پانی والا ہونا۔
— السَّفِینَةُ، کشتی میں پانی داخل ہونا
مَاهَ یَمُوْهُ مَوْهًا۔ الرَّجُلَ۔ پانی پلانا۔
— الشَّیْءَ بِالشَّیْءِ۔ ملانا۔
اَمَاهَ اِمَاهَةً وَاَمْوَهَ اِمْوَاهًا
— الشَّیْءَ: ملانا — الشَّیْءُ: ملنا —
الرَّجُلَ۔ پانی پلانا — اَلْحَوْضَ: حوض
میں پانی جمع کرنا — اَلدَّوَاةَ: دوات
میں پانی ڈالنا — اَلْبِئْرَ۔ کنواں کھود
کر پانی نکالنا — اَلسِّکِّیْنَ:
چھری پر پانی چڑھانا۔
اَمَاهَتِ السَّمَاءُ۔ آسمان کا بہت
پانی برسانا — اَلْاَرْضُ: بہت پانی
والی ہونا۔
مَوَّهَ الْمَکَانُ۔ پانی والی ہونا — اَلْقِدْرَ
ہانڈی میں بہت پانی ڈالنا ——
الشَّیْءَ بِالذَّهَبِ اَوِالْفِضَّةِ وَنَحْوِهِمَا
گلٹ کرنا یا چاندی سونے کا پانی چڑھانا
— عَلَیْهِ الْاَمْرَ اَوِالْخَبَرَ۔ خلافِ واقعہ
جھوٹا بیان سنانا۔
تَمَوَّهَ۔ گلٹ ہونا۔
— اَلْعِنَبُ: انگور میں رس پڑ کر پکنے
کے قریب ہونا — اَلْمَکَانُ بِالْبَقْلِ
جگہ کا سبزہ زار ہونا۔
اَلْمَاءُ۔ پانی (اصل مَوَهٌ) ہے تصغیر
مُوَیْهٌ۔ نسبت کے لئے مَائِیٌّ و
مَاوِیٌّ و مَاهِیٌّ ج مِیَاهٌ وَاَمْوَاهٌ
و مَاءُ الْوَرْدِ وَ مَاءُ الزَّهْرِ و
نَحْوِهِمَا۔ گلاب وغیرہ کا پانی جو عرق
کی شکل میں کھینچا جائے۔
مَاءُ الْوَجْهِ وَمَاءُ الشَّبَابِ
چہرہ کی رونق اور جوانی کی تازگی۔
مَاءُ السَّیْفِ۔ تلوار کی آب وتاب
بَنَاتُ الْمَاءِ۔ آبی جانور۔
مفرد: اِبْنُ الْمَاءِ

اَلْمَاءُ الْاَزْرَقُ۔ موتیا بند۔
اَلْمَاهُ۔ پانی نسبت کے لئے مَاهِیٌّ رَجُلٌ
مَاهُ الْفُؤَادِ۔ بزدل آدمی
اَلْمَاءَةُ۔ پانی۔ تصغیر۔ مُوَیْهَةٌ
اَلْمُوْهَةُ وَالْمُوَاهَةُ مِنَ الْوَجْهِ
چہرہ کی رونق و خوبصورتی۔
اَلْمَاهَةُ۔ مص چیچک
بِئْرٌ مَاهَةٌ۔ بہت پانی والا کنواں
اَلْمَاهِیَّةُ۔ مونث اَلْمَاهِیُّ
مَاهِیَّةُ الشَّیْءِ۔ چیز کی حقیقت۔
ج مَاهِیَّاتٌ۔
اَلْمَائِیَّةُ وَالْمَاوِیَّةُ مِنَ الشَّجَرِ
رس وہ سیال مٹی جس سے درخت کو
غذا حاصل ہو۔
اَلْمَاوِیَّةُ آئینہ ج مَاوِیٌّ
رَکِیَّةٌ مَیْهَةٌ۔ بہت پانی والا کنواں
اَلْاَمْوَهُ۔ بہت پانی والا۔
اَلْمُمَوَّهَةُ مفع۔ ناخنہ دار آنکھ
مَاتَ یَمِیْتُ مَیْتًا مرنا۔
مَاثَ یَمِیْثُ مَیْثًا وَمَیَثًا۔
الشَّیْءَ فِی الْمَاءِ۔ پانی میں حل کرنا۔
مَیَّثَ الرَّجُلَ۔ ذلیل کرنا۔
تَمَیَّثَ۔ الشَّیْءُ فِی الْمَاءِ حل ہونا۔
— اَلرَّجُلُ: ذلیل ہونا۔
تَمَیَّثَتِ الْاَرْضُ۔ زمین کا بارش
سے نرم ہونا۔
اَلْحَرَارَةُ۔ ٹھنڈی ہونا۔
اِنْمَاثَ اِنْمِیَاثًا۔ الشَّیْءُ فِی الْمَاءِ۔
پانی میں حل ہونا۔
اِمْتَاثَ۔ اَلرَّجُلُ۔ زندگی کا آرام پانا
— اَلْاَقِطَ۔ پنیر کو پانی میں بھگو کر کھانا
— الشَّیْءَ فِی الْمَاءِ۔ حل کرنا۔
اَلْمَیْثُ۔ نرم۔
اَرْضٌ مَیْثَاءُ نرم زمین۔
مَاجَ یَمِیْجُ مَیْجًا الشَّیْءُ مختلط ہونا

ملا ہوا ہونا
مَاحَ یَمِیْحُ مَیْحًا وَمَیْحُوْحَةً۔
پانی سے چلو بھرنا۔
— اَصْحَابَهٗ۔ ساتھیوں کے لئے چلو چلو
پانی پینا — اَلرَّجُلَ: نفع دینا۔
— هٗ عِنْدَ الْاَمِیْرِ۔ سفارش کرنا۔
مَاحَتِ الرِّیْحُ الشَّجَرَةَ۔ ہوا کا
درخت کو جھکا دینا — مَاحَ الرَّجُلُ
نخرے اور تکبر سے چلنا۔
مَاحَ یَمِیْحُ مَیْحًا وَمِیَاحَةً دینا
مَیَّحَ تَمْیِیْحًا الْغُصْنُ اَوِالسَّکْرَانُ۔
جھکنا ہلنا۔
مَایَحَ مُمَایَحَةً۔ خلط ملط ہونا۔
اِمْتَاحَ الْمَاءَ۔ چلو لینا — اَلرَّجُلَ
بخشش طلب کرنا۔
تَمَیَّحَ۔ ناز و انداز سے چلنا۔ دائیں
بائیں جھکنا۔
تَمَایَحَ۔ ڈگمگانا۔
اِسْتَمَاحَ اِسْتِمَاحَةً۔ بخشش مانگنا
یا سفارش کرنے کی درخواست کرنا۔
اَلْمَائِحُ ج مَاحَةٌ وَالْمِیَاحُ۔ چلو
سے پانی پلانے کی درخواست کرنیوالا۔
مَادَ یَمِیْدُ مَیْدًا اَوْمَیَدَانًا۔
حرکت کرنا۔ ہلنا۔ کانپنا۔
مَادَتْ بِهِ الْاَرْضُ۔ زمین اس
کے ساتھ گھوم گئی — اَلْغُصْنُ:
شاخ کا جھکنا۔ ہلنا — اَلرَّجُلُ:
تکبر اور ناز سے چلنا۔ سر چکرانا۔
مَادَ الرَّجُلَ۔ زیارت کرنا۔ نیکی
کا سلوک کرنا۔
تَمَایَدَ۔ نشاط سے جھومنا۔
تَمَیَّدَتِ الْمَرْاَةُ۔ عورت کا ناز
سے چلنا۔
اِمْتَادَ اِمْتِیَادًا۔ بخشش مانگنا
اَلْمَائِدُ۔ جھکنے والا چکر کھانے والا ج

ج مَیَدٰی۔
اَلْمَائِدَةُ۔ مؤنث اَلْمَائِدُ۔
کھانا چنا ہوا دسترخوان۔ کھانا۔
زمین کا دائرہ ج: مَوَائِدُ و
مَائِدَاتٌ۔
اَلْمِیْدَةُ۔ کھانا۔ کھانا چنا ہوا دسترخوان
مَیْدَانَ (بجائے بَیْدَانَ) کیوں کر،
حتی کہ۔
مَیْدَی۔ بِوَجْدِ۔ اس لئے۔
فَعَلَہٗ مَیْدٰی ذٰلِکَ۔ اس نے
اس کو اس وجہ سے کیا۔
دَارِیْ بِمَیْدِیْ دَارِہٖ۔ میرا گھر
اس کے گھر کے مقابل ہے۔
مَیْدَاءُ۔ پیمانہ۔ مقدار۔ سڑک کی لمبائی
اَلْمَیْدَانُ وَالْمِیْدَانُ۔ گھوڑے
دوڑانے یا کھیل کود کے لئے کشادہ
میدان ج: مَیَادِیْنُ
اَلْمَیَّادُ۔ بہت ہلنے والا۔ مؤنث
مَیَّادَةٌ
اَلْمُمْتَادُ۔ بخشش مانگنے والا جس سے
بخشش مانگی جائے۔
مَارَ یَمِیْرُ مَیْرًا وَ اَمَارَ۔ عِیَالَہٗ:
عیال کے لئے خوراک لانا ــــ
الدَّوَاءَ وَنَحْوَہٗ۔ دوا وغیرہ
پگھلانا۔
مَارَ الصُّوْفَ اون دھنکنا۔
اَمَارَ اَوْدَاجَہٗ۔ رگیں کاٹنا۔
مَایَرَہٗ مُمَایَرَةً۔ خوراک لانا نقل
اتارنا۔
تَمَایَرَ تَمَایُرًا۔ مَا بَیْنَ الْقَوْمِ۔
فساد پڑنا۔
اِمْتَادَ۔ خوراک مہیا کرنا۔
اَلْمِیْرُ۔ مص۔ کھانا۔ خوراک۔
اَلْمِیْرَةُ۔ ذخیرہ کی ہوئی خوراک ج مِیَرٌ
اَلْمَائِرُ۔ اسم فاعل۔ خوراک لانے والا۔

ج مَیَارٌ وَمَیَارَةٌ
اَلْمَیَّارُ۔ خوراک لانے والا۔
اَلْمُوَارَةُ۔ دھنتے میں اون کا گرا ہوا حصہ
مَازَ یَمِیْزُ مَیْزًا وَ مَیَّزَ وَ اَمَازَ۔
الشَّیْءَ: علیحدہ کرنا۔ جدا کرنا۔
ـــ الشَّیْءَ: چیز کو دوسری چیزوں پہ
ترجیح دینا۔ فوقیت دینا۔
مَازَ فُلَانٌ۔ ایک جگہ سے دوسری
جگہ منتقل ہونا۔
تَمَیَّزَ وَ اِنْمَازَ اِنْمِیَازًا وَ اِمْتَازَ
اِمْتِیَازًا وَ اِسْتَمَازَ وَ اسْتِمَازَةً
جدا ہونا۔
تَمَیَّزَ فُلَانٌ مِنَ الْغَیْظِ۔ غصہ
سے پھٹ پڑنا۔
تَمَیَّزَ الْقَوْمُ۔ ایک دوسرے سے جدا ہونا۔
اِسْتَمَازَ۔ علیحدہ ہونا۔
تَمَایَزَ الْقَوْمُ۔ پھٹ جانا۔ مختلف
گروہوں میں بٹ جانا۔
اَلْمَیْزُ وَالْمَیِّزُ۔ مضبوط پٹھوں والا
اَلتَّمْیِیْزُ۔ مَیَّزَ۔ کا مصدر۔ ایک قوتِ
نفسانی جس سے معانی کا استنباط ہو۔
سِنُّ التَّمْیِیْزِ۔ سمجھ کی عمر۔ برائی
بھلائی پہچاننے کی عمر۔
اَلْاِمْتِیَازُ۔ پروانہ۔ سند۔ لائسنس
حق۔ ج اِمْتِیَازَاتٌ۔
مَاسَ یَمِیْسُ مَیْسًا وَ مَیَسَانًا
وَتَمَیَّسَ۔ الرَّجُلُ۔ ناز و نخرہ سے
چلنا۔ صفت (مَائِسٌ وَ مَیَّاسٌ وَ
مَیْسَانُ وَ مَیُوْسٌ۔
مَیَّسَ۔ الثَّوْبَ۔ کپڑے کا دامن بنانا
اَلْمَیْسُ۔ مص۔ ایک بڑا درخت
واحد (مَیْسَةٌ)
اَلْمَیْسُ۔ ایک قسم کی کش مکش دو بیلوں
کے درمیان کی لمبی لکڑی۔ کجاوہ۔
اَلْمَیَّاسُ۔ شیر۔ بھیڑیا۔

اَلْمَیْسَانُ۔ بہت تیز چمکنے والا ستارہ
ج۔ مَیَاسِیْنُ
مَاشَ یَمِیْشُ مَیْشًا اَلشَّیْءَ بِالشَّیْءِ۔ ملانا
ـــ النَّاقَةَ۔ اونٹنی کا نصف
دودھ دوہنا۔ ـــ الْخَبَرَ۔ بعض
خبر بتانا۔ بعض چھپانا۔
مَاطَ یَمِیْطُ مَیْطًا وَ مَیَطَانًا وَ اَمَاطَ
اِمَاطَةً۔ عَنْ کَذَا۔ دور ہو جانا۔
علیحدہ ہونا۔
مَاطَہٗ وَ اَمَاطَہٗ وَ مَاطَ بِہٖ۔ ہٹانا
دور کرنا۔ مَاطَ الرَّجُلُ۔ ظلم کرنا
ـــ فُلَانًا۔ ڈانٹنا۔ ہٹانا۔
ـــ الشَّیْءَ۔ جانا۔
مَیَّطَ تَمْیِیْطًا۔ بَیْنَہُمَا۔ ٹال کرانا۔
تَمَایَطَ الْقَوْمُ۔ ایک دوسرے سے
دور رہنا۔ فساد واقع ہونا۔
مَایَطَ۔ بَیْنَ۔ الشَّیْئَیْنِ۔ ترجیح دینا
اَلْمَیْطُ۔ کہتے ہیں "مَا عِنْدَہٗ مَیْطٌ"
اس کے پاس کچھ نہیں۔
اَلْمِیَاطُ۔ ڈانٹ۔ نفرت۔ جھگڑا۔ ادبار
تباعد۔ "ھُمْ فِیْ ھِیَاطٍ وَ مِیَاطٍ"
وہ گھبراہٹ میں ہیں، وہ آمد و رفت میں
ہیں۔
مَاعَ یَمِیْعُ مَیْعًا۔ الشَّیْءُ۔ زمین میں
پھیل کر بہنا۔ گھوڑے کا دوڑنا۔
ـــ وَ اِنْمَاعَ اِنْمِیَاعًا وَ تَمَیَّعَ
تَمَیُّعًا۔ السَّمْنُ۔ گھی کا پگھل کر بہنا
صفت (مَائِعٌ) مؤنث مَائِعَةٌ
اَمَاعَ اِمَاعًا وَ اِمَاعَةً۔ بہانا۔
مَیْعَةُ۔ الشَّیْءِ۔ اول شے۔ اصل شے۔
مَیْعَةُ الشَّبَابِ۔ آغاز جوانی
مَیْعَةُ الْفَرَسِ۔ گھوڑے کی دوڑ
کا آغاز۔ اَلْمَیْعَةُ۔ زمین پر
گرائی چیز کا سیلان۔ ایک خوشبودار گوند
اَلْمَائِعُ۔ بہنے والی چیز۔ بیوقوف اَلْمَائِعَةُ

مؤنث اَلْمَائِعَۃُ ۔
گھوڑے کی پیشانی کے بال ج ،
مَوَائِعُ

مَالَ یَمِیْلُ مَیْلاً وَ تَمْیَالاً وَ مَیَلاناً
وَ مَیْلُوْلَۃً وَ مَمَالاً وَ مَمِیْلاً ۔
ـــ اِلَی الْمَکَانِ ۔ لوٹنا ۔
اِلَی الشَّیْءِ اَوِ الشَّخْصِ ۔ رغبت کرنا
محبت کرنا ـــ عَنِ الطَّرِیْقِ ۔ تجاوز کرنا
چھوڑ دینا ـــ اَلْحَائِطُ : دیوار کا
جھکنا ـــ الْحَاکِمُ فِی حُکْمِہٖ : حاکم کا فیصلہ
میں ظلم و ناانصافی سے کام لینا ۔
ـــ عَلَیْہِمُ الدَّہْرُ ۔ زمانہ کا مصائب
وحوادث لانا ـــ مَالَ بِفُلَانٍ :
غالب آنا ـــ مَالَ الشَّیْءَ : جھکانا

مَالَتْ تَمِیْلُ مُیُوْلاً ۔ الشمس : سورج
کا ڈھلنا یا ڈوبنے کے قریب قریب
ہونا ۔ مَالَ النَّہَارُ اَوِ اللَّیْلُ
دن یا رات کا ختم ہونے کے قریب ہونا

مَالَ بِنَا الطَّرِیْقُ ۔ راستہ
ہمارے لئے لمبا ہو گیا ۔

مَیِلَ مَیَلاً ۔ پیدائشی کج ہونا ۔
صفت (اَمْیَلُ)

مَیَّلَ تَمْیِیْلاً ۔ الشَّیْءَ ۔ پیدائشی کج
ہونا ۔ جھکانا ۔ فِی الْاَمْرِ : شک
کرنا ـــ بَیْنَ الْاَمْرَیْنِ ۔ دو
کاموں میں لیس و پیش کرنا ۔ مثلاً
کہتے ہیں "قُرِّبَ لَہٗ طَعَامًا ۔
فَمَیَّلَ فِیْہِ لِعِلَّتِہٖ" یعنی کھانا
سامنے آنے پر اس کی کمی کی وجہ
سے متردد ہوا کہ اس کو کھائے یا
چھوڑے ۔

اَمَالَ اِمَالَۃً ۔ الشَّیْءَ ۔ جھکانا ۔
ـــ یَدَہٗ بِالْفَرَسِ ۔ گھوڑے کی لگام
ڈھیلی کرنا ۔

اَمَالَتِ الْمَرْأَۃُ ۔ نقاب اتارنا

اَمَالَ الْقَارِیُ ۔ قاری کا پڑھنے میں امالہ کرنا

مَایَلَہٗ مُمَایَلَۃً ۔ موافقت کرنا ۔ مدد
دینا ۔ حملہ کرنا ۔ جھکنا ۔ محبت کرنا ۔
ترجیح دینا ۔

تَمَیَّلَ وَ تَمَایَلَ تَمَایُلاً ۔ فِی مَشْیِہٖ
نازو نخرہ سے چلنا ۔

بَیْنَہُمْ تَمَایُلٌ ۔ ان میں اختلاف
وفساد ہے

اِسْتَمَالَ اِسْتِمَالَۃً ۔ مائل ہونا
ـــ فُلَاناً وَ بِقَلْبِہٖ ۔ جھکنا ۔ مہربانی
چاہنا ـــ مَا فِی الْوِعَاءِ : جو کچھ برتن
میں ہو اس کو لے لینا ۔

اِسْتَمَالَ ۔ دونوں کف یا ذراع سے ناپنا

اَلْمِیْلُ ۔ سرمہ لگانے کی سلائی ۔ زخم
وغیرہ ناپنے کا آلہ ۔ میل کا پتھر ۔ نظر کی
حد ۔ چار ہزار ہاتھ کا فاصلہ ۔ ج :
اَمْیَالٌ وَ اَمْیُلٌ وَ مُیُوْلٌ

اَلْمِیْلَۃُ ۔ وقت ۔ زمانہ ۔ لمحہ ج :
مِیَلٌ ۔ اَلدَّہْرُ مِیَلٌ
زمانہ گردشوں والا ہے ۔

اَلْاِمَالَۃُ ۔ مص ۔ اَمَالَ فِی الْقِرَاءَۃِ
فتح کو کسرہ کی طرف اور الف کو یاء کی
جانب جھکانا ۔

اَلْاَمْیَلُ ۔ زیادہ جھکا ہوا ۔ بزدل ۔
زیادہ ہمدرد ۔ کج ۔ زین سے ایک
طرف کو جھکنے والا ۔ بے ہتھیار ۔
مؤنث مَیْلَاءُ

اَلْمَیْلَاءُ ۔ گنجان درخت ۔ ریت
کا ٹیلہ ۔ پگڑی باندھنے کا طرز ۔

اَلْمَائِلُ ۔ فا ۔ ج مُیَّلٌ وَ مَالَۃٌ
مؤنث مَائِلَۃٌ ج مَائِلَاتٌ
وَ مَوَائِلُ ۔

اَلْمِیَالُ ۔ بہت جھکنے والا ۔ مؤنث
مِیَالَۃٌ ۔

مَانَ یَمِیْنُ مَیْناً ۔ جھوٹ بولنا ۔
صفت (مَائِنٌ وَ مَیَّانٌ وَ
مَیُوْنٌ)

مَانَ الْاَرْضَ ۔ زمین کو کھیتی کے لئے
جوتنا ۔

تَمَایَنَ الْقَوْمُ ۔ ایک دوسرے پر
جھوٹ بولنا ۔

اَلْمَانُ ۔ ہل کا پھل یا پھالا ۔

اَلْمَیْنُ ۔ جھوٹ ج مُیُوْنٌ

اَلْمِیْنَا وَ الْمِیْنَاءُ ۔ بندرگاہ ج مَوَانٍ
وَ مَوَانِیْ ۔

اَلْمِیْنَاءُ ۔ آبگینہ ۔

مَاہَ یَمِیْہُ مَیْہاً وَ مَیَہَاناً ۔ السیف
وَ غَیْرَہٗ بِمَاءِ الذَّہَبِ
تلوار وغیرہ پر سونے کا پانی چڑھانا
ـــ فُلَاناً ۔ پانی پلانا ۔

مَاہَتِ الْبِئْرُ ۔ کنویں کا بہت پانی
والا ہونا ۔

مَاہَ یَمِیْہُ مَیْہَۃً وَ مَاہَۃً
وَ مَیْہاً ۔ الرَّکِیَّۃَ ۔ کنویں
کے پانی کو زیادہ کرنا ۔

اَلْمَاہَۃُ وَ الْمِیْہَۃُ ۔ کنویں کے
پانی کی کثرت ۔

## ن

ن ۔ حرف ن پانچ طرح کا ہوتا ہے ۔
(۱) نون تاکید ۔ اس کی دو قسمیں ہیں خفیفہ
اور ثقیلہ ۔ یہ دونوں فعل کے ساتھ
مختص ہیں جیسے لَیَکُوْنَنَّ مِنَ
الصَّاغِرِیْنَ ۔ وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰہَ
غَافِلاً ۔ ماضی کی تاکید اس سے جائز

نہیں، البتہ امر کی تاکید جائز ہے اور فعل مضارع کی تاکید واجب جب کہ جواب قسم ہو اور لام قسم سے کسی اجنبی کا فاصلہ نہ ہو اور فعل مثبت مستقل ہو جیسے تَاللّٰہِ لَاَکِیْدَنَّ اَصْنَامَکُمْ اور جب جوابِ قسم ہو اور شرط مذکور نہ پائی جائیں تو تاکید ممتنع ہے اور ان صورتوں کے علاوہ میں تاکید و عدم تاکید ہر دو روا ہیں لیکن طلب میں تاکید زیادہ ہوتی ہے

(۲) نون تنوین۔ یہ نون ساکنہ زائدہ اسم کے آخر میں آتا ہے۔ پڑھا جاتا ہے لکھا نہیں جاتا جیسے کِتَابٌ

(۳) نون تانیث۔ یہ یا تو خفیفہ مفتوحہ ہوتا ہے جو فعل کے ساتھ لاحق ہوتا ہے جیسے ضَرَبْنَ و یَضْرِبْنَ و اِضْرِبْنَ اور یہ ضمیر ہے یا وہ مشددہ و مفتوحہ ہوتا ہے جو مؤنث پر دلالت کرنے کے لیے ضمیروں کے ساتھ متصل ہو کر آتا ہے جیسے غُلَامُکُنَّ و مِنْهُنَّ و ضَرَبَهُنَّ۔ اور یہ حرف ہے۔

(۴) نون وقایہ۔ یہ یائے متکلم سے پہلے آتا ہے جیسے ضَرَبَنِیْ وَ اَتْنِیْ

(۵) نون زائدہ۔ یہ بھی دو قسم کا ہے ایک وہ جو فعل مضارع کے ساتھ لاحق ہوتا ہے جب کہ ضمیر تثنیہ کے ساتھ متصل ہوتا ہے جیسے یَضْرِبَانِ و تَضْرِبَانِ یا ضمیر مؤنث حاضر کے ساتھ متصل ہو جیسے تَضْرِبِیْنَ یا جمع مذکر کے ساتھ جیسے یَضْرِبُوْنَ وَتَضْرِبُوْنَ ان حالات میں مثنیٰ میں مکسور ہوتا ہے اور باقی جگہ مفتوح۔ دوسرا وہ جو اسم مثنیٰ کے ساتھ لاحق ہوتا ہے اور مکسور ہوتا ہے جیسے اَلزَّیْدَانِ اور جمع مذکر کے ساتھ اور مفتوح ہوتا ہوتا ہے جیسے اَلزَّیْدُوْنَ۔

نَا۔ ضمیر جمع متکلم ہے اور رفع نصب جر میں مشترک ہے جیسے رَبَّنَا اِنَّنَا سَمِعْنَا۔

نَأَتَ (ض) نَأْتًا و نَئِيْتًا۔ گریہ زاری کرنا۔ حسد کرنا اَلنَّأْتَ شیر۔

نَأَثَ (ف) نَأْثًا و مَنْأَثًا۔ عنہ دور ہونا۔ دیر لگانا — الرَّجُلُ کوشش کرنا۔

اَمْأَتَہ، اِمْآتًا۔ دور کرنا۔ کہتے ہیں سَعَی سَعْیًا نَأْتًا و مِنْأَتًا۔ وہ سست چال چلا۔

نَأَجَ (ف) نُؤُوْجًا۔ فِی الْاَرْضِ ملک میں جانا — الْاَمْرَ۔ معاملہ کو پیچھے ڈالنا۔ (— نَئِيْجًا) اِلَی اللّٰہِ فِی الدُّعَاءِ بوقت دعا خدا تعالیٰ کے آگے گریہ و زاری کرنا — نَأَجَتِ الرِّیْحُ۔ ہوا کا تیز ہونا — الرِّیْحُ الْمَوْضِعَ۔ ہوا کا تیز گذرنا۔

نَأَجَ (ف ض) نَأْجًا و نُؤَاجًا الثَّوْرُ بیل کا آواز نکالنا۔

نَئِجَ (س) نَأَجًا۔ آہستہ کھانا۔ — نُئِجَ۔ سخت ہوا لگنا۔

النَّائِجَۃُ۔ سخت و تند ہوا ج نَائِجَاتٌ

النَّأَّاجُ۔ بہت آواز نکالنے والا۔ تیز رَجُلٌ نَأَّاجٌ۔ بلند آواز آدمی

النَّئِیْجُ۔ ہوا کی سائیں سائیں کی آواز رِیْحٌ نَؤُوْجٌ۔ تیز چلنے والی ہوا ج، نَوَائِجُ۔

المَنْؤُوْجُ مفع۔ حَدِیْثٌ مَنْؤُوْجٌ پیچیدہ بات۔

نَأَدَہ (ف) نَأْدًا۔ حسد کرنا۔ مصیبت نازل ہونا۔ زمین کا بہت چشموں والی ہونا۔

اَلنَّآدُ و النَّآدَی و النَّؤُوْدُ مصیبت

نَأَرَتْ (ف) نَأْرًا۔ نَائِرَۃٌ فِی النَّاسِ لوگوں میں ہیجان ہونا۔

النَّؤُوْرُ۔ کاجل۔ کوئلوں کا دھواں۔

نَأَشَ (ف) نَأْشًا و تَنَاءُشَ۔ الشَّیْءَ۔ پکڑنا۔ گرفت کرنا — الْاَمْرَ مؤخر کرنا — الشَّیْءَ دور کرنا — ہُ اللّٰہُ زندہ کرنا اور بلند کرنا — الرَّجُلُ مِنْ مَکَانِہٖ جگہ سے اٹھنا۔

تَنَاءَشَ۔ پیچھے رہنا۔ دور ہونا — الشَّیْءَ۔ دور سے لینا۔

اِنْتَأَشَ۔ پیچھے رہنا۔ دور ہونا — الشَّیْءَ فُلَانًا۔ جلدی میں ڈالنا۔ — بِغَنَمِہٖ۔ بکریوں کے ساتھ کوچ کرنا — فُلَانًا۔ بَطِیْءَ۔ سمجھنا۔

اَلنَّؤُوْشُ۔ قوی۔ غالب۔

النَّئِیْشُ۔ دور۔ فَعَلَہٗ نَئِیْشًا اس نے اس کو آخر میں کر دیا — جَاءَ نَئِیْشًا۔ وہ دیر سے آیا۔ لَحِقْنَا نَئِیْشًا مِنَ النَّہَارِ۔ وہ ہم سے دن کے ختم پر آ ملا۔

نَأَفَ (ف) نَأْفًا فِی الْاَمْرِ۔ کوشش کرنا

نَئِفَ (س) نَأْفًا مِنَ الشَّرَابِ سیراب ہونا — الرَّجُلَ: نفرت کرنا — الشَّیْءَ، کھانا۔

نَأَلَ (ف) نَأْلًا و نَئِیْلًا و نَأَلَانًا۔ الْفَرَسُ: گھوڑے کا ہل ہل کر چلنا۔ صفت (نَؤُوْلٌ) الرَّجُلُ: سر اٹھا کر ہلاتے ہوئے چلنا — فُلَانًا حسد کرنا۔

نَأَمَ (ف ض) نَئِیْمًا۔ آہستہ رونا۔ آہ بھرنا۔ کمان کا آواز کرنا۔ شیر کا دہاڑنا۔

النَّأْمَۃُ۔ آواز۔ نغمہ۔ شور۔ اَسْکَتَ اللّٰہُ نَأْمَتَہٗ۔ خدا اس کو مار دے۔

نَأنَأَ نَأنَأَةً و تَنَأنَأَ۔ عَنِ الْاَمْرِ سست ہونا۔ عاجز ہونا۔ قاصر ہونا۔ فِي الرَّاْيِ رائے میں کمزور ہونا صفت (نَأنَأٌ) و نَأنَأَ فُلَانًا۔ اچھی غذا دینا۔ ارادہ سے روکنا۔ باز رکھنا۔

نَأَى يَنْأَى نَأْيًا۔ فُلَانًا و نَأَى عَنْ فُلَانٍ۔ دور ہونا صفت (نَاءٍ) مؤنث نَائِيَةٌ۔

نَأَى و اَنْأَى و اَنْتَأَى۔ خیمہ کے گرد چوبچہ کھودنا۔

نَادَى مُنَاأَةً۔ الرَّجُلَ۔ دور کرنا الشَّرَّ عَنْ فُلَانٍ کسی سے برائی دور کرنا۔ ہٹانا۔

اَنْأَى۔ فُلَانًا عَنْهُ۔ دور کرنا۔

تَنَادَى تَنَائِيًا و اَنْتَأَى اِنْتِئَاءً۔ دور ہونا۔ النَّأْيُ و النُّؤْيُ و النِّئْيُ و النُّؤَى۔ خیمہ کے گرداگرد کی نالی یا چوبچہ ج اَنْآءٌ و اَنْآءٌ و نُئِيٌّ و نِئِيٌّ۔

النَّائِي۔ دور

المُنْتَأَى۔ دور جگہ۔

النَّاي۔ بانسری

نَبَّ (ض) نَبًّا و نَبِيبًا و نُبَابًا۔ التَّيْسُ عِنْدَ خَاصَّةً۔ مینڈھے کا جوش کے وقت آواز نکالنا۔

نَبَّبَ تَنْبِيبًا۔ النَّبَاتُ۔ پودہ کا پوریوں والا یا گانٹھ دار ہونا۔

تَنَبَّبَ۔ الْمَاءُ۔ پانی کا بہنا۔

النَّبْنَبَةُ۔ بدبو۔

الْاُنْبُوبُ۔ بانس یا نرکل وغیرہ کا پودا۔ دو گرہوں کے درمیان کا حصہ۔ ہر جوف دار چیز پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے۔ اُنْبُوبُ الْمَاءِ۔ نالی۔ اُنْبُوبُ الْكُوزِ۔ کوزہ کی ٹونٹی۔ الْاُنْبُوبُ مِنَ الشَّجَرَةِ۔ درختوں کی قطار۔ اَنَابِيبُ الرِّئَةِ پھیپھڑے کی سانس لینے کی نالیاں۔

الْاُنْبُوبُ وَ الْاُنْبُوبَةُ۔ بانس یا نرکل کا پودا۔

نَبَأَ (ف) نَبْأً و نُبُوءًا۔ الشَّيْءُ: بلند ہونا۔ دور رہنا۔ نَبَا سَمْعِي عَنْ كَذَا۔ میرے کان نے اس سے نفرت کی۔ عَلَى الْقَوْمِ۔ ظاہر ہونا۔ برآمد ہونا۔ مِنْ اَرْضٍ اِلَى اَرْضٍ۔ ایک زمین سے دوسری زمین کی طرف جانا۔

نَبَأَ (ف) نَبْأً۔ آہستہ آواز نکالنا۔

نَبَّأَ تَنْبِئَةً و تَنْبِيئًا و اَنْبَأَ۔ فُلَانًا الْخَبَرَ و بِالْخَبَرِ۔ خبر دینا۔ اَنْبَأَ۔ ہٹانا۔ ایک ملک سے دوسرے ملک کو نکال دینا۔

نَابَأَ مُنَابَأَةً۔ ایک دوسرے کو خبر دینا۔ نَابَأَ الْقَوْمَ۔ قوم سے دور رہنا قوم کے پڑوس کو چھوڑ دینا۔

تَنَبَّأَ تَنَبُّؤًا۔ نبوت کا دعویٰ کرنا۔

اِسْتَنْبَأَ۔ الرَّجُلَ۔ خبر دریافت کرنا۔ النَّبَأَ۔ خبر کی تفتیش کرنا۔

النَّبَأُ۔ خبر۔ ج اَنْبَاءٌ۔

النَّبْأَةُ۔ کمزور آواز۔ کتوں کی آواز۔

النُّبُوءَةُ و النُّبُوَّةُ۔ خدا تعالیٰ کی طرف سے الہام پاکر غیب کی بات بتانا۔ پیشین گوئی کرنا۔

النَّبِيءُ و النَّبِيُّ۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہام کی بنا پر غیب کی باتیں بتانے والا۔ پیشین گوئی کرنے والا خدا تعالیٰ کے متعلق خبریں دینے والا نسبت کے لئے نَبَوِيٌّ ج اَنْبِيَاءُ و نَبِيئُونَ و اَنْبَاءٌ و نُبَآءُ۔ مؤنث نَبِيئَةٌ ج نَبِيئَاتٌ۔ النَّبِيُّ۔ واضح راستہ۔ ٹیڑھی بلند جگہ۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے والا۔

النَّابِي۔ فا۔ ٹیڑھی بلند جگہ۔

نَبَتَ (ن) نَبْتًا و نَبَاتًا۔ الْمَكَانُ سبزی والی ہونا۔ الْبَقْلُ: سبزی کا زمین سے پھوٹنا (۔ نُبُوتًا) ثَدْيُ الْجَارِيَةِ لڑکی کے پستانوں کا ابھرنا۔

نَبُتَ (ن) نَبَاتَةً و نَبَاتًا۔ الْاِنْسَانُ جوان ہونا۔

اَنْبَتَ۔ الْمَكَانُ۔ جگہ کا سبزہ اگانا۔ الْبَقْلُ: سبزی کا اگانا یا اگنا۔ الْغُلَامُ: لڑکے کا جوان ہونا صفت مَنْبُوتٌ۔

نَبَّتَ۔ الشَّجَرَ۔ غلہ بونا۔ پودہ لگانا بچہ کی پرورش کرنا۔

تَنَبَّتَ۔ الشَّيْءُ۔ ظاہر ہونا۔

النَّبْتُ۔ مص۔ سبزی ج نُبُوتٌ۔ واحد نَبْتَةٌ۔

النَّبَاتُ۔ مص۔ جو کچھ زمین اگائے جیسے پودا۔ بیل گھاس۔ واحد نَبَاتَةٌ ج نَبَاتَاتٌ و اَنْبِتَةٌ عِلْمُ النَّبَاتِ۔ نباتات کا علم

النَّبَاتِيُّ۔ نبات کی طرف نسبت۔ علم نباتات کا ماہر

النَّابِتُ۔ فا۔ نئی اگی ہوئی سبزی۔

النَّابِتَةُ۔ مؤنث النَّوَابِتُ آدمیوں یا مویشیوں کے بچے ج نَوَابِتُ۔

النُّبُّوتُ۔ شاخ۔ چھڑی۔ ڈنڈا۔ ج نَبَابِيتُ۔

التَّنْبِيتُ۔ مص۔ درخت۔ پودا درخت خرما کی چھانٹی ہوئی شاخیں ج تَنَابِيتُ۔

الْمَنْبِتُ۔ اگنے کی جگہ

الْمَنْبَتَةُ۔ بہت نباتات والی زمین

الْيَنْبُوتُ۔ خشخاش کا پودا ج يَنَابِيتُ

واحد (ینبوعۃ)

نَبَثَ (ن) نَبْثًا - البِئْرَ - کنواں کھود کر مٹی نکالنا — التُّرَابَ - کنویں وغیرہ سے مٹی نکالنا — عَنِ السِّرِّ اَوِ الْاَمْرِ - کسی بھید کا معاملہ کی چھان بین کرنا — فُلَانٌ غضبناک ہونا

اِنْتَبَثَ - التُّرَابَ - کنویں وغیرہ سے مٹی نکالنا - الشَّیْءَ - لینا -

تَنَابَثَ - القَوْمُ - آپس میں بحث کرنا

تَنَابَثَ الْقَوْمُ عَنِ السِّرِّ - لوگوں نے راز کے متعلق بحث کی -

اِسْتَنْبَثَ عَنِ السِّرِّ - بھید کی تحقیقات کرنے میں کوشش کرنا -

اَلنَّبَثُ - نشان - کھوج - ج اَنْبَاثٌ

اَلنَّبِیْثُ - شریر -

اَلنَّبِیْثَةُ - کنویں یا نہر کی نکالی ہوئی مٹی - بھید - راز ج: نَبَائِثُ

اَلْاُنْبُوْثَةُ - بچوں کا ایک کھیل - وہ یہ کہ مٹی میں کوئی چیز چھپا دیتے ہیں جو اس کو ڈھونڈھ نکالتا ہے بس وہی جیت جاتا ہے -

نَبَجَ (ض) نَبِیْجًا - سخت آواز - سخت کلام ہونا - صفت نَبَّاجٌ

نَبَجَتْ (ن) نَبْجًا — اَلْقَبَجَةُ - چکور یا تیتر کا اپنے سوراخ سے نکلنا

اَنْبَجَ - بولنے میں ہچکچانا - ٹیلہ پر بیٹھنا

اِنْتَبَجَ وَ تَنَبَّجَ - العَظْمُ: ہڈی کا سوجنا -

اَلنَّبَجَةُ - ٹیلہ -

اَلنَّبَّاجُ - جھوٹا بھونکنے والا کتا -

اَلنُّبَاجُ - ناکارہ آدمی گوز -

نُبَاجُ الْکَلْبِ - کتے کی آواز -

اَلنَّبَّاجَةُ - مؤنث - نَبَّاجٌ - ہرن - چھچھوندرا -

اَلنَّابِجَةُ - مصیبت

اَلنَّبَاجُ - بلند ٹیلے -

اَلنَّبَجَانُ - دھمکی - ج نِبَاجٌ

اَلْمُنَبِّجُ - جھوٹے وعدے کرنے والا

نَبَحَ - (ف ض) نَبْحًا و نُبُوْحًا و نَبِیْحًا و نُبَاحًا و نِبَاحًا و تَنْبَاحًا — اَلْکَلْبُ - کتے کا بھونکنا - صفت - نَابِحٌ ج - نَوَابِحُ و نُبَّحٌ و نُبُوْحٌ

نَبَحَ - دراصل کتے کی آواز کے لئے ہے - مگر بطور مجاز ہرن، بکرے کی آواز پر بھی اس کا اطلاق کرتے ہیں -

نَبَحَ - (ف) نُبَاحًا - الھدالھد زیادہ عمر والا ہونے کے سبب اس کی آواز کا بھاری ہونا -

نَابَحَهُ - مُنَابَحَةً - اَلْکَلْبُ - کتے کا کسی پر بھونکنا -

اَنْبَحَهُ وَ اسْتَنْبَحَهُ - بھونکانا

اَلْمُسْتَنْبِحُ - کتوں کو بھونکانے والا یعنی رات کو آنے والا -

اَلنَّبَّاحُ - بہت بھونکنے والا - سفید سیپی جو تعویذ کے طور پر استعمال ہوتی ہے واحد نَبَّاحَةٌ کلب نَبَّاحِیٌّ اونچی آواز سے بھاگنے والا کتا -

اَلْمَنْبُوْحُ - گالی دیا ہوا -

نَبَخَ (ن ض) نُبُوْخًا - اَلْعَجِیْنُ آٹے میں خمیر اٹھنا -

اَنْبَخَ - اَلْعَجَّانُ - خمیر اٹھانا

اَلرَّجُلُ - نرم زمین میں کھیتی کرنا -

اَلنَّبْخَ وَ النَّبَخَ - چھالا - آبلہ

اَلنَّبْخَةُ وَ النَّبَخَةُ - نکتہ

اَلنَّابِخَةُ - دور کی زمین تکبر اور سختی سے بولنے والا ج نَوَابِخُ

اَلْاُنْبَخُ - سخت اندام - مٹیالے رنگ والا - بہت مٹی - اَلْاَرْضُ اَلنُّبَخَا اٹھی ہوئی بلند زمین - نرم زمین

ج نَبَاخِیُّ

اَلْاَنْبَاخُ وَالْاَنْبَخَانُ — مِنَ الْعَجِیْنِ ، پھولا ہوا ترش خمیر -

نَبَذَ (ض) نَبْذًا - الشَّیْءَ - پھینکنا

الْاَمْرَ - بیکار کرنا — اَلْعَهْدَ عہد توڑنا -

نَبَذَ وَ نَبَّذَ - النَّبِیْذَ - نبیذ بنانا — اَلْعِنَبُ اَوِ التَّمْرُ: انگور یا کھجور کا نبیذ بن جانا -

نَبَّذَ الشَّیْءَ - پھینکا

نَبَذَ (ض) نَبْذًا اَوْ نَبَذَانًا - رگ کا حرکت کرنا -

نَابَذَهُ مُنَابَذَةً وَ نِبَاذًا - مخالفت کرنا اور دشمنی سے جدا ہونا -

—ہ الْحَرْبَ - اعلان جنگ کرنا

—ہ فِی الْبَیْعِ - بیع منابذہ کرنا - زمانہ جاہلیت کی ایک بیع جس میں مشتری بیع پر کنکر پھینکتا تھا اور کہتا تھا جس پر یہ کنکر لگ جائے وہ میری ہے - اسی کو بَیْعُ الْقَاءِ الْحَجَرِ اور بَیْعُ الْحَصَاةِ بھی کہتے ہیں -

تَنَابَذُوْا - باہم اختلاف و دشمنی سے جدا ہونا -

اِنْتَبَذَ - النَّبِیْذَ - نبیذ بنانا — اَلْعِنَبُ اَوِ التَّمْرُ - نبیذ بنانا — عَنِ الْقَوْمِ - قوم سے الگ کرنا - فُلَانٌ عزلت نشین ہونا -

اَلنُّبْذُ ۔ تھوڑی سی چیز - ج اَنْبَاذٌ - اَنْبَاذُ النَّاسِ - اوباش لوگ -

اَلنَّبْذَةُ وَ النُّبْذَةُ - گوشہ، قلعہ ج - نُبَذٌ -

اَلنَّبِیْذُ - پھینکا ہوا - مؤنث نَبِیْذَةٌ کھجوروں یا انگوروں سے بنی ہوئی شراب - انگوروں یا کھجوروں کا

رس . شراب ج اَنْبِذَة

اَلْمَنْبُوْذُ . مفعو . حرام کا بچہ . بچہ جو راستہ میں پھینک دیا گیا ہو .

اَلنَّبَّاذُ . نبیذ بیچنے والا .

اَلْمُنْتَبَذَةُ . تکیہ . سرہانہ ج . مَنَابِذُ

نَبَرَ . (ن) نَبْرًا . الغُلَامُ لڑکے کا بڑھنا — اَلْمُغَنِّيُ . گویے کا آواز کو پست کرنے کے بعد اٹھانا — الرَّجُلَ . ڈانٹنا . جھڑکنا — ہ بِلِسَانِہٖ . غیبت کرنا — اَلْحَرْفَ حرف پر ہمزہ لگانا — الشَّيْءَ . بلند کرنا — الرُّمْحَ عَنْہُ . تیزی سے نیزہ اٹھانا

اَنْبَرَ . الْاَنْبَارَ . انبار بنانا .

اِنْتَبَرَ . اَلْجُرْحُ . زخم کا سوجنا — اَلْخَطِيْبُ . خطیب کا منبر پر چڑھنا — الجَسَدُ . بدن کا متورم ہونا —

اِنْتَبَرَتْ يَدُہٗ . ہاتھ میں چھالا پڑنا .

اَلنَّبْرُ . مصو . بے شرم . جلدی سے لگائی ہوئی ضرب .

اَلنِّبْرُ . چیچڑی . ایک قسم کی مکھی . پست قد . کمینہ ج نِبَارٌ و اَنْبَارٌ

اَلنِّبْرُ وَالْاَنْبَارُ . غلہ رکھنے کی کوٹھڑی ج . اَنَابِيْرُ و اَنَابِيْرُ و اَنْبَارَاتٌ .

اَلنَّبْرَةُ . اوپر کے ہونٹ کا درمیانی گڑھا . ہمزہ . ورم . آواز کی بلندی . نمایاں بلند چیز .

اَلنُّبْرَةُ . بڑا لقمہ . ج نُبَرٌ

اَلنَّبِيْرُ . پنیر .

اَلنُّبَيْرُ . دانا آدمی

اَلنَّبَّارُ . چلانے والا . فصیح

اَلْمِنْبَرُ . وہ بلند جگہ جس پر چڑھ کر خطیب یا واعظ لوگوں کو خطاب کرتا ہے ج مَنَابِرُ

قَصَائِدُ مُنَبَّرَةٌ و مَنْبُوْرَةٌ ہمزہ کے قافیہ والے قصیدے

اَلنِّبْرَاسُ . لیمپ . چراغ . لالٹین . نیزے کا سرا . دلیر . جرأت والا شیر . ج نَبَارِيْسُ .

اَلنَّبَارِيْسُ . قریب قریب کنویں

اَلنِّبْرِيْسُ . ہوشیار

نَبَزَہٗ (ض) نَبْزًا و نَبَزَہٗ . برا لقب دینا — تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ ایک دوسرے کو شرم دلانا . ایک دوسرے کو برے لقب دینا .

اَلنَّبْزُ . لقب ج . اَنْبَازٌ

اَلنِّبْزُ . برا . کمینہ .

اَلنُّبَزَةُ . برے لقب دینے والا .

نَبَسَ (ض) نَبْسًا و نَبْسَةً و نَبَّسَ . بِالْمَجْلِسِ . بولنا . اس کا استعمال نفی میں زائد ہے جیسے کہتے ہیں . مَا نَبَسَ بِكَلِمَةٍ . وہ ایک کلمہ بھی نہیں بولا .

السِّرَّ . بھید چھپانا — نَبَسَ الرَّجُلُ آدمی نے حرکت کی یا جلدی کی .

اَنْبَسَ . جلدی کرنا . ذلت سے خاموش ہونا — اَلنُّبُسُ . بولنے والے جلدی کرنے والے رَجُلٌ اَنْبَسُ الْوَجْہِ . ترش رو . تیوری چڑھانے والا مؤنث نَبْسَاءُ ج نُبْسٌ .

نَبَشَ (ن) نَبْشًا . الشَّيْءَ الْمَسْتُوْرَ ظاہر کرنا — اَلْكَنْزَ مِنَ الْاَرْضِ دفینہ کھود کر نکالنا . اور اسی سے ہے نَبَشَ الْقَبْرَ — الحَدِيْثَ نکالنا . السِّرَّ . راز افشا کرنا عَنِ الْاَسْرَارِ بھیدوں کو نکال لینا — نَبَشَ لِعِيَالِہٖ کنبے کے لیے کمائی کرنا .

اِنْتَبَشَ . الشَّيْءَ مِنَ الْاَرْضِ کھود کر نکالنا .

اَلنَّبْشُ . ایک قسم کا درخت

اَلنَّبِيْشَةُ . کھودی ہوئی زمین یا کنواں

اَلنَّبَّاشُ . قبر کھودنے والا —

اَلنِّبَاشَةُ . گورکنی کا پیشہ .

اَلْاُنْبُوْشُ . کھدا ہوا . اَلْاُنْبُوْشُ وَالْاُنْبُوْشَةُ . جڑ سے اکھڑا ہوا درخت ج . اَنَابِيْشُ

اَنَابِيْشُ الْعَنْصَلِ . جنگلی پیاز کی جڑیں

نَبَصَ (ض) نَبْصًا فِي الْمَجْلِسِ . بولنا اس کا استعمال نفی میں زائد ہے نَبَصَ الشَّعْرَ بال اکھیڑنا .

نَبَصَ (ض) نَبِيْصًا . الطَّائِرُ . پرندہ کا آہستہ سے چوں چوں کرنا .

اَلنَّبْصُ مصو . سبزی کی کونپل .

اَلنَّبْصَةُ . کلمہ

نَبَضَ (ض) نَبْضًا و نَبَضَانًا . العِرْقُ . رگ کا تڑپنا . حرکت کرنا .

نَبَضَتِ الْاَمْعَاءُ . انتوں کا مضطرب ہونا — نَبَضَ الْبَرْقُ بجلی کا ہلکے سے چمکنا (نَبْضًا) الشَّعْرَ بال اکھیڑنا .

نَبَضَ (ن) نُبُوْضًا — الْمَاءَ . پانی کا بہنا یا جذب ہونا .

نَبَضَ فِي الْقَوْسِ و اَنْبَضَ الْقَوْسَ وَعَنِ الْقَوْسِ وفِي الْقَوْسِ . آواز نکلنے کے لئے کمان کی تانت کو کھینچنا .

اَلنَّبْضُ وَالنَّبَضُ دل اور شریان کی حرکت و تڑپ جس سے بدن کی صحت و بیماری کا پتہ لگایا جاتا ہے ج اَنْبَاضٌ — اَلنَّبْضَةُ . نبض کی ایک ضرب .

فُؤَادٌ نَبِضٌ و نَبِضٌ و نَبِيْضٌ . ہوشیار . دل ج . غی والادل .

اَلنَّابِضُ ۔ قا تیرانداز ۔ پٹھا ۔ نَبَضَ
نَابِضُهُ ۔ اس کا غصہ بھڑک گیا ۔
اَلْمَنْبِضُ ۔ وہ جگہ جہاں طبیب ہاتھ
رکھ کر نبض کی حالت دریافت کرتا
ہے ج مَنَابِضُ ۔
نَبَطَ (ن ض) نَبْطاً و نُبُوطاً ۔ اَلْمَاءُ
پانی کا پھوٹ نکلنا ۔
نَبَطَ (ن ض) نَبْطاً و نَبَّطَ و اَنْبَطَ
و تَنَبَّطَ و اسْتَنْبَطَ ۔ اَلْبِئْرَ :
کنوئیں سے پانی نکالنا ۔ نَبَطَ و
اَنْبَطَ و اسْتَنْبَطَ ۔ الشَّیْءَ :
پوشیدگی کے بعد ظاہر کرنا ۔ اَنْبَطَ
اَلْحُکْمَ ۔ اجتہاد سے نکالنا ۔
اَنْبَطَ فِیْهِ اثر کرنا ۔ اِسْتَنْبَطَهُ
ایجاد کرنا اِسْتَنْبَطَ الْفَقِیْهُ :
فقیہ کا اپنی فہم سے کوئی بات نکالنا
اِسْتَنْبَطَ الْعَرَبِیُّ ۔ نبطی ہونا
تَنَبَّطَ ۔ نبطیوں کے مشابہ ہونا یا اُن
کی طرف منسوب ہونا ۔
اِنْتَبَطَ ۔ اَلْکَلَامَ ۔ اپنے اجتہاد
سے بات نکالنا ۔
اَلنَّبَطُ ۔ کنوئیں کا پہلا پانی " فُلَانٌ قَرِیْبُ
الثَّرٰی بَعِیْدُ النَّبَطِ " یہ اُس کے
لئے کہا جاتا ہے جو وعدہ کرے مگر ایفا
نہ کرے ۔ ج : اَنْبَاط و نُبُوط
آدمی کی اندرونی حالت ۔ کہتے ہیں
لَا یُدْرَکُ نَبَطُهُ ۔ اس کی اندرونی
حالت ابدا اُس کے علم کی تہ نہیں ملتی
گھوڑے کی بغل اور پیٹ کی
سفیدی
اَلنَّبَطُ ۔ مخلوط لوگ عجمی لوگ جو
عراقین کے درمیان آباد ہوئے
تھے ج اَنْبَاط و نَبِیْط ۔
نَبَطِیٌّ و نَبَاطِیٌّ ۔ منسوب بہ نبط ۔
کلمہ نَبَطِیَّةٌ ۔ عام کلمہ ۔

اَلْاَنْبَطُ ۔ مِنَ الْخَیْلِ ۔ وہ گھوڑا جس
کے پیٹ اور بغل کے نیچے سفیدی
ہو ۔ مؤنث نَبْطَاءُ ج نُبْطٌ ۔
نَبَعَ (ن) و نَبِعَ (س) و نَبُعَ (ک)
نَبْعاً و نُبُوعاً و نَبَعَاناً ۔ اَلْمَاءُ
پانی کا تھوڑا تھوڑا نکلنا ۔
اَلنَّبْعُ مص ۔ ایک قسم کا درخت
جس سے تیر کمان بنائے جاتے
ہیں ۔ قَرَعُوْا النَّبْعَ بِالنَّبْعِ
انھوں نے ایک دوسرے سے نیزہ
بازی کی " مَا رَأَیْتُ اَصْلَبَ
مِنْهُ نَبْعاً " میں نے اس سے
زیادہ سخت کسی کو نہیں دیکھا ۔ پانی
کا چشمہ ۔ جس شخص میں جودت رائے
ہو اُس کے لئے کہتے ہیں لَوِ اقْتَدَحَ
بِالنَّبْعِ لَاَوْرَی نَاراً ۔
اَلنَّبْعَةُ ۔ اَلنَّبْعُ کا واحد ۔ کمان
کو بھی کہتے ہیں ۔ اصلیت ۔ ھو
مِنْ نَبْعَةٍ کَرِیْمَةٍ ۔ وہ شریف
الاصل ہے ۔
اَلنَّابِعَةُ ۔ مؤنث النَّابِعُ ج :
نَوَابِع ۔ نَوَابِعُ الْبَعِیْرِ ۔
اونٹ کے پسینہ والے اعضاء
اَلنَّبِیْعُ ۔ پسینہ ۔
اَلنَّبَاعَةُ ؛ چوتڑ ۔ بچہ کی نرم چندیا یا
تالو سخت ہونے پر اس کا نام
" یَافُوخ " ہوتا ہے ۔
اَلْمَنْبَعُ ۔ چشمہ ۔ ج مَنَابِعُ ۔
اَلْیَنْبُوعُ ۔ چشمہ ۔ بہت پانی والا
نالا ۔ ندی ج یَنَابِیْعُ ۔
نَبَغَ ۔ (ف ن ض) نَبْغاً و نُبُوغاً
اَلشَّیْءُ : نکلنا ۔ ظاہر ہونا ۔
اَلْمَاءُ ۔ پانی کا چشمہ سے نکلنا
اَلْوِعَاءُ بِالدَّقِیْقِ چھننا ۔
اَلشَّیْءُ پھیلنا ۔ ظاہر ہونا ۔

رَاْسُهُ ، سر میں بھوسی ہونا ۔ اَلرَّجُلُ ،
اچھے شعر کہنا ۔ فِی الْعِلْمِ وَغَیْرِهٖ
فائق ہونا ۔ فِی الدُّنْیَا ۔ آسائش کی
زندگی گزارنا ۔
اَنْبَغَ ۔ اَلْبَلَدَ ۔ شہر میں بہت آنا جانا ۔
۔ اَلنَّاخِلُ ۔ آٹا چھاننا ۔
اَلنَّبْغُ و النُّبَاغُ ۔ چکی کا غبار
نَبْغَةُ الْقَوْمِ ۔ قوم کے برگزیدہ لوگ
اَلنَّابِغَةُ ۔ ج نَوَابِغ ۔ فصیح خوش بیان
بڑی شان والا ۔
اَلنَّوَابِغُ ۔ آٹھ مشہور شاعروں کا لقب
نسبت کے لئے نَابِغِیٌّ ۔
اَلنَّابِغَةُ ۔ کلمہ فصیح
اَلنَّبِیْغُ ۔ بڑی شان والا ج نُبَغَاءُ
اَلنُّبَاغُ و النُّبَّاغُ و النُّبَاغَةُ
و النُّبَّاغَةُ ۔ آٹا ۔ سر کی بھوسی
نَبَقَ ۔ (ن) نَبْقاً ۔ اَلشَّیْءُ ، نکلنا ۔
ظاہر ہونا ۔ اَلرَّجُلُ ، لکھنا ۔
نَبَّقَ ۔ اَلشَّیْءَ اَوِ الرَّجُلُ : لکھنا ۔
اَلْکِتَابَ ۔ کتاب پر ترتیب وار
لکیریں کھینچنا ۔ اَلشَّجَرَ ، درختوں
کو ترتیب وار لگانا ۔ اَلنَّخْلُ ،
خراب ہونا اور کھجوروں کا بیروں
کی طرح چھوٹا ہونا ۔
نَبَقَ و نَبَّقَ و اَنْبَقَ ۔ وادی میں
ایک قطار پودا لگانا ۔
اِنْتَبَقَ اَلْکَلَامَ ۔ کلام نکلوانا ۔
اَلنَّبِیْقُ ۔ مص ۔ میٹھا آٹا جو کھجور کے
گودے سے بنایا جاتا ہے ۔
اَلنَّبْقُ و النِّبْقُ و النَّبِقُ و
النَّبَقُ ۔ بیری کا پھل واحد نَبِقَةٌ
اَلنَّبِیْقَةُ ۔ انگور کے خوشے نکلنے کی جگہ
میں گرہ ۔ ج نَبَائِق ۔
نَبَکَ (ن) نُبُوکاً و اَنْبَکَ ۔
اَلْمَکَانُ ۔ جگہ کا بلند ہونا ۔

اَلنَّابِكُ۔ بلند جگہ ج۔ نَوَابِكُ
اَلنُّبَكَةُ وَ النَّبَكَةُ۔ چھوٹی دار ٹیلہ
یا چھوٹا ٹیلہ ج نَبَكٌ و نِبَكٌ و
نِبَاكٌ و نُبُوكٌ۔ اَلنَّبَكَةُ۔
درخت کی جڑ۔
نَبَلَ (ن) نَبْلاً۔ الرَّجُلَ۔ تیر مارنا۔
یا تیر دینا۔ بالطعام۔ تھوڑا تھوڑا
دے کر بہلانا۔ مشغول رکھنا۔
الرَّجُلُ: آدمی کا تیر چلنا۔ الإِبِلَ
اونٹ کو تیز ہانکنا۔ ہ شرافت و
نجابت میں غالب آنا۔ بِہٖ نرمی
برتنا۔ عَلَى الْقَوْمِ۔ تیر چننا۔
نَبُلَ (ك) نَبَالَةً۔ شریف و نجیب ہونا
صفت نَبْلٌ و نَبِيلٌ۔ مؤنث
نَبْلَةٌ و نَبِيلَةٌ۔ ج نِبَال و
نَبَائِل و نَبْلَات و نَبِيلَات
نَبَّلَ۔ الرَّجُلَ۔ تیر دینا۔
اَنْبَلَهُ۔ تیر دینا۔ اَنْبَلَ الْقِدَاحَ
خراب موٹے تیر بنانا۔ النَّخْلُ۔ پکی
ہوئی کھجوروں والی ہونا۔
نَابَلَهُ مُنَابَلَةً۔ شرافت و نجابت میں
غالب آنا۔
تَنَبَّلَ۔ سمجھدار ہونا۔ صاحب شرافت
ہونا۔ مرجانا۔ شرفا کے مانند بننا۔
حادثہ کا بڑا ہونا
تَنَابَلَ۔ الْقَوْمُ: ایک دوسرے سے
تیراندازی یا تیر بنانے میں مقابلہ کرنا۔
اِنْتَبَلَ۔ مرجانا۔ فُلَانًا۔ قتل کرنا۔
الْخَطْبُ۔ حادثہ کا بڑا ہونا۔
لِلأَمْرِ آگاہ ہونا۔ تیار ہونا۔ الشَّیْءَ یک
بیک پھرتی سے اٹھالینا۔
اِسْتَنْبَلَ۔ تیر مانگنا۔ مال سے عمدہ حصہ
لینا۔
اَلنَّبْلُ۔ مص۔ تیر۔ واحد نَبْلَةٌ ج:
نِبَال و اَنْبَال و نُبْلَان۔

نَبْلُ الدَّهْرِ۔ حوادثِ زمانہ
اَلنُّبْلُ۔ ذکاوت، نجابت، شرافت،
فضیلت۔ کمالِ جسم۔
اَلنَّبْلُ وَ النُّبَلُ۔ بڑے یا چھوٹے
پتھر۔ واحد نَبْلَةٌ و نُبْلَةٌ
رَجُلٌ نَبْلٌ۔ شریف آدمی مؤنث
نَبْلَةٌ۔
اَلنُّبْلَةُ۔ عطیہ۔ ثواب و جزا۔ چھوٹا
لقمہ۔ نُبْلَةُ كُلِّ شَیْءٍ۔ ہر شے
کا عمدہ حصہ۔ ج نُبَلَات۔
اَلنَّبَالَةُ۔ مص۔ ذکاوت۔ نجابت و
شرافت۔ فضیلت۔
اَلنِّبَالَةُ۔ تیر سازی
اَلنُّبَالَةُ۔ تیاری
اَلنَّبْلُ وَ النَّبِيلُ۔ صاحب نجابت
و فضیلت۔ اَلنَّبِيلُ۔ بڑے جسم
والا۔ ج نِبَال۔
اَلنَّبِيلَةُ۔ مردار۔ ج نَبَائِل۔
اَلنَّابِلُ ج نُبَّل و نَبْل و النُّبَّال
ج نَبَالَة۔ تیر والا۔ تیر ساز۔
تیرانداز۔ ماہر تیرانداز۔ جب کوئی
معاملہ گڈمڈ ہوجائے تو کہتے ہیں۔
اِخْتَلَطَ الْحَابِلُ بِالنَّابِلِ۔
الأَنْبَلُ۔ تیراندازی میں زیادہ ماہر
اَلتِّنْبَال وَ التِّنْبَالَةُ۔ پست قد۔
سست۔
نَبِهَ (س) نَبَهًا۔ لِلأَمْرِ۔ سمجھ جانا۔
نَبِهَ (س) نُبْهًا۔ مِنْ نَوْمِهٖ۔ نیند سے
جاگنا۔
نَبَهَ (ن) و نَبِهَ (س) و نَبُهَ (ك)
نَبَاهَةً۔ شریف ہونا۔ مشہور ہونا
صفت (نَابِہٌ و نَبِہٌ و نَبُہٌ
و نَبِيهٌ)۔
نَبَّهَهُ۔ مِنْ نَوْمِهٖ۔ نیند سے جگانا۔
بیدار کرنا۔ ہ عَلَى أو إِلَى الأَمْرِ۔

واقف کرنا۔ آگاہ کرنا۔ نَبَّهَ
بِاسْمِهٖ اس نے اس کے نام کو مشہور
کیا۔
اَنْبَهَ۔ الْحَاجَةَ۔ بھول جانا۔ ہ
مِنَ النَّوْمِ۔ جگانا۔
تَنَبَّهَ۔ مِنْ نَوْمِهٖ۔ نیند سے بیدار ہونا
۔ عَلَى أو لِلأَمْرِ۔ واقف ہونا سمجھنا
اِسْتَنْبَهَ۔ مِنْ نَوْمِهٖ۔ بیدار ہونا۔
اَلنُّبْهُ۔ دانائی۔ سمجھ۔
اَلنَّبَهُ۔ مص۔ کھوئی ہوئی چیز جو بغیر
تلاش کے مل جائے۔ موجودہ چیز۔ مشہور
اَلنَّبَاهَةُ۔ شرافت۔ سمجھ۔ شہرت۔
اَلنَّابِهُ وَ النَّبُهُ وَ النَّبِهُ وَ النَّبِيهُ
شریف۔ سمجھدار۔ شرافت والا
شہرت والا ج نُبَهَاء۔ اَمْرٌ نَابِهٌ
بڑا کام۔
النَّبَاهُ۔ بلند۔ نمایاں۔
اَلْمَنْبَهَةُ۔ یاد کرانے کا ذریعہ
نَبَا يَنْبُو نَبْوَةً و نُبُوًّا و نَبْيًا۔
بَصَرُهٗ۔ نظر دھندلی ہونا۔ صفت
(نَابٍ) الشَّیْءُ۔ دور ہونا پیچھے ہونا
اپنی جگہ قرار نہ پکڑنا (نَبْوًا و نَبْوَةً)
السَّيْفُ عَنِ الضَّرِيبَةِ۔ مضروب
سے تلوار کا اچٹ جانا اور کاٹ نہ
کرنا۔ جَنْبُهٗ عَنِ الْفِرَاشِ
بستر پر بےچین و بےآرام ہونا۔
السَّهْمُ عَنِ الْهَدَفِ تیر کا نشانہ
سے چوک جانا۔ الطَّبْعُ عَنِ الشَّیْءِ
نفرت کرنا۔ عَنْ: الشَّیْءُ زائل ہونا
بِیْ فُلَانٌ۔ ظلم کرنا۔ کہتے ہیں۔
نَبَتْ بِیْ تِلْكَ الأَرْضُ مجھے یہ
زمین موافق نہ ہوئی۔ الْمَكَانُ بِفُلَانٍ
کسی جگہ کا موافق نہ آنا۔ عَلَيْهِ الأَمْرُ
او الصَّاحِبُ۔ گراں ہونا صاف
نہ ہونا۔

اَنْبَى - السیف - تلوار کو کند کرنا -
اَلنَّبْوَةَ - مص - نَبْوَةُ الزَّمَانِ زمانہ کی سختی (والنَّبَاوَةُ) بلند زمین
اَلنَّبَاءَةُ - شرافت وریاست کی طلب - آگے بڑھنا -
اَلنُّبُوُّ - بلندی -
اَلنَّابِیْ - چوکنے والی تلوار یا تیر - مڑنا لڑائی میں پشت دینے والا -
اَلنَّابِیَةُ مؤنث النابی - کسی ہوئی کمان -
نَتَّتَ (ض) نَتِیْتًا - القِدْرُ - ہانڈی کا ابلنا -
نَتَّ (ن) نَتًّا و نَتِیْتًا - مُنْخَرُهُ غصہ سے نتھنے پھلانا -
نَتَّتَ - الخَبَرَ - خبر بیان کرنا -
تَنَتَّتَ - الرَّجُلُ : صفائی کے بعد گندہ ہونا -
اَلنُّتْنَةُ - چھوٹا ساگڑھا جس میں پانی جمع ہو -
نَتَأَ (ف) نَتْأً و نُتُوْءًا - الشَّیْءُ : اپنی جگہ سے ہٹنا مگر جدا نہ ہونا - بلند ہونا - پھولنا - اَلْقُرْحَةُ - زخم کا متورم ہونا — الثَّدْیُ - پستان کا ابھرنا — الجَارِیَةُ ، لڑکی کا بالغ ہونا — عَلَی القَوْمِ - ظاہر ہونا -
اِنْتَتَأَ - مقابلہ کرنا - بلند ہونا -
اَلنَّاتِئُ - فا - ہر ابھری ہوئی بلند چیز
اَلنُّتُوْءُ - مص - (— والنَّتْأَ) ٹیلہ
نَتَجَ (ض) نَتْجًا - الْمَاخِضَ مِنَ الْبَهَائِمِ - جانور کے جننے میں اس کی خبر گیری کرنا - صفت (نَاتِجٌ) جانور (مَنْتُوْجَةٌ) بچہ نَتِیْجَةٌ
نَتَجَ - الشَّیْءَ مِنَ الشَّیْءِ نتیجہ نکلنا -
نَتَجَتْ و نُتِجَتْ نَتَاجًا و اُنْتِجَتْ اَلْبَهِیْمَةُ وَلَدًا - بچہ جننا -
نُتِجَ - الوَلَدُ - بچہ کا جنا جانا -
نَتَجَتِ الرِّیْحُ السَّحَابَ ہوا نے بادل سے بارش برسائی -
نُتِجَ القَوْمُ - قوم کی مویشی کا جننا
نَتَّجَ بمعنی نَتَجَ -
اَنْتَجَ - القَوْمُ - حاملہ داؤں والا ہونا
اِنْتَجَتِ البَهِیْمَةُ - جننے کے قریب ہونا صفت (نَتُوْجٌ)
تَنَتَّجَتِ البَهِیْمَةُ - جننے کی حالت میں ہونا -
اِنْتَتَجَتْ و تَنَاتَجَتْ - الاِبِلُ : بچہ دینا - جننا -
اِسْتَنْتَجَ - بچہ جنوانا - نتیجہ نکالنا -
اَلنِّتَاجُ - جانوروں کے بچہ جننے کی حالت — بِالنَّاقَةِ نِتَاجٌ - اونٹنی حاملہ ہے -
اَلنَّتِیْجَةُ - بچہ - نتیجہ ج نَتَائِجُ — غَنَمُ فُلَانٍ نَتَائِجُ - فلاں کی بکریاں ایک ہی عمر کی ہیں -
النَّاتِجُ - فا - جنانے والا -
اَلنَّتُوْجُ - جننے کے قریب جانور
اَلْمُنْتِجُ - بچہ جننے کا وقت
اَلْمُنْتَجَةُ - جانور کی دُبر
نَتَحَ (ض ف) نَتْحًا و نُتُوْحًا - العَرَقُ بدن سے پسینہ نکلنا - الدَّسَمُ مِنَ الاِنَاءِ - چکنائی کا برتن سے رسنا
نَتَحَهُ الحَرُّ - گرمی کا پسینہ لانا - پسینہ نکالنا -
اِنْتَتَحَ - الشَّیْءُ ، اکھیڑنا
اَلنَّتْحُ - مص - پسینہ -
اَلنُّتُوْحُ - مص - درخت کا گوند زِقٌّ نَتَّاحٌ رسنے اور ٹپکنے والی مشک -
اَلْمَنْتَحُ - جسم کے مسام
اَلْمِنْتَحَةُ - سُرین -
نَتَخَ نَتْخًا (ض) الشَّیْءَ - نکالنا - اکھیڑنا — نَتَخَ القَلَّاعُ الضِّرْسَ - دانت اکھیڑنے والے نے داڑھ اکھیڑلی -
نَتَخَتْهُ الْمَنِیَّةُ مِنْ بَیْنِ قَوْمِهٖ موت نے اس کو قوم میں سے نکال لیا -
نَتَخَ الْبَازِیْ اللَّحْمَ : باز کا چھینے سے گوشت لے اڑنا - اِلَیْهِ بِبَصَرِهٖ دیکھنا - الثَّوْبَ بِالذَّهَبِ - سونے کے تاروں سے کپڑا بننا — فُلَانًا ذلیل کرنا — نَتِیْخًا و نَتَخَ - بِالْمَکَانِ اقامت کرنا -
اَلْمِنْتَاخُ - زنبور - موچنا - چمٹا -
نَتَرَ (ن) نَتْرًا - الشَّیْءَ - زور سے کھینچنا - اچک لینا - اَلْقَوْسَ : کمان کھینچنا — الثَّوْبَ بِالْاَصَابِعِ اَوِ الْاَضْرَاسِ - کپڑے کو انگلیوں یا دانتوں سے پھاڑنا - ٹکڑے ٹکڑے کرنا - الکَلَامَ سخت کلامی کرنا —ہ بِالرُّمْحِ - نیزہ زور سے مارنا -
نَتِرَ (س) نَتَرًا - الشَّیْءُ : خراب و ضائع ہونا -
اِنْتَتَرَ - کھینچا جانا -
اَلنَّتَرُ - مص - کمزوری - سستی - سختی
اَلنَّتْرَةُ - پار گزرنے والی ضرب - ج نَتَرَات -
النَّاتِرَةُ - ج : نَوَاتِرُ - تانت ٹوٹی ہوئی کمان -
نَتَشَ (ض) نَتْشًا - الشَّوْکَةَ وَنَحْوَهَا کانٹا وغیرہ نکالنا — الشَّعْرَةَ - بال اکھیڑنا - نوچنا — الْجَرَادُ الْاَرْضَ ٹڈی کا سبزی کھا جانا — الرَّجُلُ لِعِیَالِهٖ اہل وعیال کے لئے کمانا —ہ بِالْعَصَا لاٹھی مارنا - اَلْحَجَرَ بِرِجْلِهٖ - پتھر کو پاؤں سے ہٹانا -
نَتَشَ (ض) نَتْشًا و تَنْتَاشًا —

اَلرَّجُلَ ۔ بدگوئی کرنا۔
اَنْتَشَ ۔ النَّبَاتُ ۔ نبات کا شروع
شروع پھوٹنا ۔ الثَّوْبُ ۔ کپڑا
پُرانا ہونا ۔
النَّتَشُ ۔ شروع اُگا ہوا سبزہ ۔ ناخن
کے جڑ کی سفیدی ۔
اَلْمِنْتَاشُ ۔ موچنا ۔
تَنَاتِيشُ الدَّيْنِ ۔ قرض کا بقایا ۔
نَتَضَ (ن) نُتُوْضًا ۔ الْجِلْدُ بیماری
سے کھال کا چھلکے دار ہونا ۔
نَتَعَ (ن ض) نُتُوْعًا ۔ اَلدَّمُ مِنَ
الْجُرْحِ اَوِ الْمَاءُ مِنَ الْعَيْنِ ۔
خون کا زخم سے پانی کا چشمہ سے تھوڑا
نکلنا ۔ صفت ۔ نَاتِعٌ ۔
اَنْتَعَ ۔ اَلرَّجُلُ ۔ بہت پسینہ آنا ۔
اَلْقَیَ ۔ بہت قے ہونا ۔
نَتَغَ (ن ض) الرَّجُلَ ۔ عیب لگانا ۔
غیبت کرنا ۔
اَنْتَغَ ۔ ہنسی اُڑانا ۔ ۔ ۔ ۔ غیبت کرنا
الْمِنْتَغُ ۔ غیبت کرنے کا عادی ۔
نَتَفَ (ض) نَتْفًا و نَتَّفَ وَ انْتَتَفَ
۔ الرِّيشَ اَوِ الشَّعْرَ وَ نَحْوَهُ ۔
بال و پر وغیرہ اکھیڑنا ۔ نوچنا ۔ نَتَفَ
فِي الْقَوْسِ ۔ آہستہ کھینچنا ۔
اَنْتَفَ ۔ اَلْكَلَأُ ۔ گھاس کا اکھیڑے جانے
کے قابل ہونا ۔
اِنْتَتَفَ و تَنَتَّفَ و تَنَاتَفَ ۔
الشَّعْرُ اَوِ الرِّيشُ ۔ بال و پر اکھیڑنا
النُّتْفَةُ ۔ اکھیڑی ہوئی گھاس وغیرہ ۔
ج نُتَفٌ ۔
اَلنُّتُفَةُ ۔ تھوڑا تھوڑا علم وغیرہ سیکھا
ہوا ۔ سطحی آدمی
النُّتَافُ و النُّتَافَةُ ۔ اکھیڑنے سے
گرے ہوئے بال وغیرہ ۔
النَّتِيفُ و النَّتِيفُ ۔ بال اکھیڑا ہوا

النَّتُوفُ ۔ داڑھی نوچنے کا شوقین ۔
الْمِنْتَافُ ۔ موچنا ۔
نَتَقَ (ن ض) نَتْقًا ۔ اَلْجِرَابَ ۔ توشہ
دان جھاڑنا ۔ ۔ الْجِلْدَ ۔ کھال کھینچنا
۔ ۔ الشَّیْءَ ۔ پھاڑنا ۔ ہلانا ۔ بلند کرنا ۔
پھیلانا ۔ ۔ نَتَقَتِ الْمَرْاَةُ اَوِ
النَّاقَةُ ۔ عورت یا اونٹنی کا بہت
اولاد و بچہ والی ہونا ۔ صفت (نَاتِقٌ
و مِنْتَاقٌ) عوام نَتْقٌ و نِتَاقٌ
قے کو کہتے ہیں ۔
نَتَقَ (ن ض) نُتُوقًا ۔ موٹا ہونا ۔
نَتَقَتْ (ض) نَتْقًا و نُتُوقًا ۔ ۔
الدَّابَّةُ رَاكِبَهَا و بِرَاكِبِهَا
جانور کا اپنے سوار کو تھکا دینا ۔
اَنْتَقَ ۔ توشہ دان جھاڑنا ۔ دوسرے کے
مکان کے سامنے مکان بنانا ۔ بہت
اولاد والی عورت سے شادی کرنا
اِنْتَتَقَ الشَّیْءُ ۔ کھنچ جانا ۔ اَلْجِرَابُ
توشہ دان کا جھڑنا ۔
اَلنَّاتِقُ ۔ فا ۔ آگ نکالنے والا ۔ چقماق
اپنے سوار کو تھکانے والا جانور ۔
نَتَلَ (ض) نَتْلًا ۔ الشَّیْءَ ۔ آگے کی
طرف کھینچنا ۔ فُلَانًا ۔ جھڑکنا ۔ ۔
الْجِرَابَ ۔ تھیلہ کو جھاڑنا ۔ خالی
کرنا (۔ نَتْلًا و نُتُولًا و نَتَلَانًا)
مِنْ بَيْنِ اَصْحَابِهِ ۔ ساتھیوں سے آگے
بڑھ جانا ۔
اِنْتَتَلَ ۔ سبقت کرنا ۔
تَنَاتَلَ ۔ النَّبْتُ ۔ نباتات کا گنجان
ہونا ۔ اور بعض کا بعض سے بڑا ہونا
اِسْتَنْتَلَ ۔ مِنْ بَيْنِ اَصْحَابِهِ پیش قدمی
کرنا ۔ ۔ لِلْاَمْرِ ۔ کام کے لئے تیار ہونا
۔ ۔ اَلْقَوْمُ عَلَى الْمَاءِ : پانی پر پہلے
پہنچنا ۔
النَّتْلُ و النَّتَلُ ۔ پانی سے بھرا ہوا

شترمرغ کا انڈا جو ریت میں دبایا جاتا
ہے ۔
النَّتِيلَةُ ۔ وسیلہ ۔ قرابت
نَتَنَ (ض) و نَتِنَ (س) نَتْنًا و نَتُنَ
(ک) نَتَانَةً و نُتُونَةً و اَنْتَنَ
بدبودار ہونا صفت (نَتْنٌ و نَتِينٌ
و مُنْتِنٌ و مِنْتِنٌ ۔ مؤنث نَتِنَةٌ
نَتْنَی ۔
نَتَّنَ ۔ الشَّیْءَ ۔ بدبودار کرنا ۔
اَلنَّيْتُونُ ۔ ایک بدبودار درخت ۔
الْمِنْتِينُ ۔ بدبودار ج : مَنَاتِينُ ۔
اَلْمَنَاتِنُ ۔ بدبو کی جگہیں واحد ۔ مَنْتَنٌ
نَتَا يَنْتُو نُتُوًّا ۔ اَلْعُضْوُ ۔ عضو کا متورم
ہونا ۔ سوجنا ۔ صفت نَاتٍ
اَلشَّیْءُ اِنْتَاءً ۔ پیچھے ہٹنا ۔ ۔ ۔ شکل و
سیرت میں موافق ہونا ۔
تَنَتَّی ۔ عَلَيْهِ ۔ حملہ کرنا ۔
اِسْتَنْتَی ۔ اِسْتِنْتَاءً ۔ پھنسی پھوٹنا
نَتَّ (ض) نَتًّا و نَتِيتًا ۔ الزِّقُّ
مشک کا رِسنا ۔ الرَّجُلُ ۔ آدمی کا
موٹاپے کی وجہ سے پسینہ وار ہونا ۔ ۔
اَلْعَظْمُ ۔ ہڈی سے چربی بہنا ۔
تَنَاتَّ الْقَوْمُ الْاَخْبَارَ ۔ ایک دوسرے
کو خبر بتانا ۔
النَّتُّ ۔ نمناک دیوار
النِّتَاتُ ۔ زخم پر ملنے کا تیل ۔
اَلنَّتِيتَةُ ۔ مشک سے ٹپکا ہوا ۔
اَلنَّتَّاتُ وَ الْمِنَتُّ ۔ بات یا راز کو
بہت پھیلانے والا ۔
النُّتَّاتُ ۔ غیبت کرنے والے ۔ واحد
(نَاتٌّ)
اَلْمِنَتَّةُ ۔ اون کا ٹکڑا جس کے ساتھ زخم
پر تیل لگایا جاتا ہے ۔ ج مَنَاتٌّ و
مِنَتَّاتٌ ۔
نَتَجَ (ض) نَتْجًا ۔ بَطْنَهُ بِالسِّكِّينِ ۔

پیٹ پھاڑنا ۔ مَا فِی بَطْنِہٖ ۔ آنتوں کو خالی کرنا ۔
اِسْتَنْثَجَ ۔ اَحَدَ الْعِدْلَيْنِ ۔ ڈھیلا پڑنا
اَلنَّثْجُ ۔ نامبارک بزدل ۔
اَلْمُنْثَجَةُ ۔ سُرین ۔
نَثَلَ (س) نُثُوْدًا ۔ الرَّجُلُ ۔ ٹھہرنا
الْكَمْأَةُ ۔ سانپ کی چھتری کا اُگنا ۔
نَثَرَ (ن ض) نَثْرًا وَ نِثَارًا ۔ الشَّیْءَ ۔ بکھیرنا ۔ جھڑکنا ۔ نثر میں کلام کرنا ۔
— الدِّرْعَ عَنْہُ ۔ زرہ کو اُتار دینا
کہتے ہیں نَثَرَتِ الْمَرْاَۃُ بَطْنَھَا ۔
عورت کے بہت بچے ہوئے ۔
نَثَرَتْ ۔ (ض) نَثِیْرًا ۔ الدَّابَّۃُ ۔ جانور کا چھینکنا ۔
اَنْثَرَ ۔ ناک جھاڑنا ۔ ۃ ناک کے بل گرانا ۔
نَثَّرَ ۔ الشَّیْءَ ۔ بکھیرنا ۔
تَنَثَّرَ وَ تَنَاثَرَ وَ انْتَثَرَ الشَّیْءُ بکھرنا ۔ تَنَاثَرَ الْقَوْمُ ۔ قوم کے لوگ بیمار ہوئے اور مرے ۔
اِنْتَثَرَ وَ اسْتَنْثَرَ ۔ ناک میں پانی ڈال کر اس کو جھاڑنا ۔
اَلْمَنْثَرُ ۔ نثر ۔ غیر منظوم ۔
اَلنُّثْرَۃُ ۔ کلام نثر کا ایک ٹکڑا ۔
نتھنا اور اس کا گرد اگرد ۔ چھینک ۔
کشادہ زرہ ۔ دونوں طرف مونچھوں کے درمیان کا گڑھا ۔
اَلنَّثِرُ وَ الْمِنْثَرُ وَ النَّیْثُرَانُ ۔ باتونی ۔ راز افشا کرنے والا ۔ رَجُلٌ نَثُوْرٌ وَ امْرَأَۃٌ نَثُوْرٌ ۔ بہت اولاد والا مرد یا بہت اولاد والی عورت ۔
اَلنَّثِیْرُ ۔ بکھرا ہوا ۔
اَلنُّثَارَۃُ وَ النُّثَارُ وَ النَّثَرُ ۔ بکھری ہوئی چیزیں ۔
اَلنِّثَارُ مصدر ۔ روپیہ پھل وغیرہ جو دولت یا شادی میں بکھیرا جاتا ہے ۔
اَلنَّاثِرُ ۔ فا ۔ نثر لکھنے والا ۔ یا بولنے والا وہ کھجور کا درخت جو کچی کھجوریں گرائے ۔
اَلْمَنْثُوْرُ ۔ مفعو ۔ ناکارہ ۔ کمزور آدمی ۔
اَلْمِنْثَارُ ۔ کھجور کا درخت جو کچی کھجوریں گرائے
اَلْمَنْثُوْرُ ۔ مفعو ۔ مِنَ الْكَلَامِ ۔ نثر غیر منظوم ۔ ایک تیز خوشبو کا پودا ۔
نَثَطَہٗ (ن) نَثْطًا ۔ خاموش کرنے کے لئے زمین پر دبانا ۔ فُلَانًا ۔ بوجھل کرنا ۔
اَلْكَمْأَۃُ ۔ سانپ کی چھتری کا زمین سے نکلنا (نَثْطًا وَ نُثُوْطًا) ساکن ہونا قرار پانا ۔
نَثَّطَہٗ ۔ خاموش کرنا ۔ ٹھنڈا کرنا — آرام دینا ۔
اَنْثَعَ ۔ بہت قے کرنا ۔ اَلْقَیْءَ اَوِ الدَّمَ قے یا خون کا نکلنا ۔
نَثَلَ (ن) نَثْلًا ۔ اَلْفَرَسُ وَ كُلُّ ذِیْ حَافِرٍ ۔ سم والے جانور کا لید کرنا ۔
نَثَلَ (ن ض) وَ اِنْتَثَلَ ۔ اَلْبِئْرَ ۔ کنویں سے مٹی نکالنا ۔ اَلْجِرَابَ ۔ توشہ دان جھاڑنا ۔ خالی کرنا ۔
اَلْكِنَانَۃَ ۔ ترکش کو تیروں سے خالی کرنا اور بکھیرنا ۔ نَثَلَ الدِّرْعَ عَنْہُ ۔ زرہ کو اُتارنا ۔ پھینکنا ۔ اَللَّحْمَ فِی الْقِدْرِ گوشت کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے ہانڈی میں ڈالنا ۔ عَلٰی فُلَانٍ دِرْعَہٗ ۔ زرہ پہنانا ۔
اَنْثَلَ ۔ اَلْبِئْرَ ۔ کنویں کی مٹی نکالنا ۔
تَنَاثَلَ الْقَوْمُ ۔ اکٹھے ٹوٹ پڑنا
اِسْتَنْثَلَ ۔ اَلْكِنَانَۃَ ۔ ترکش سے تیروں کو نکال کر بکھیرنا ۔
اَلنَّثْلُ ۔ کھودا ہوا ۔
اَلنَّثْلَۃُ ۔ کشادہ زرہ ۔ مونچھوں کے درمیان کا گڑھا ۔
اَلنَّثِیْلُ ۔ لید ۔
اَلنُّثَالَۃُ وَ النَّثِیْلَۃُ ۔ کنویں سے نکالی ہوئی مٹی ۔ بقیہ ۔ موٹا گوشت
اَلْمَنْثَلَۃُ ۔ زنبیل ۔
نَثَمَ (ض) نَثْمًا وَ اِنْتَثَمَ ۔ فحش بکنا
نَثَا یَنْثُوْ نَثْوًا ۔ اَلْحَدِیْثَ ۔ بات پھیلانا ۔ اَلشَّیْءَ ۔ متفرق کرنا —
فُلَانًا ۔ غیبت کرنا — عَلَیْہِ الْقَوْلَ کسی کی طرف سے بات کی خبر دینا ۔
تَنَاثٰی ۔ اَلْقَوْمُ الْحَدِیْثَ ۔ ایک دوسرے کو بات یاد کرانا ۔
اَلنَّاثِیْ ۔ فا ۔ غیبت کرنے والا ۔
اَلنُّثْوَۃُ ۔ لوگوں کی عیب جوئی ۔
اَلنَّثَا ۔ کسی کے بارے میں اچھی یا بُری خبر ۔
نَثٰی یَنْثِیْ نَثْیًا ۔ اَلْخَبَرَ ۔ خبر بیان کرنا پھیلانا ۔
اَنْثٰی ۔ مِنَ الشَّیْءِ ۔ ناک چڑھانا ۔ فُلَانًا ۔ غیبت کرنا ۔
نَجَّ (ض) نَجًّا ۔ اَلشَّیْءَ مِنْ فِیْہِ ۔ منہ سے پھینکنا ۔
نَجَأَہٗ (ف) نَجْأً وَ نَجَاءَۃً وَ اِنْتَجَأَہٗ نظر بد لگانا ۔ رَجُلٌ نَجُوْءُ الْعَیْنِ وَ نَجُوْءُھَا وَ نَجِئُھَا وَ نَجِیْئُھَا ۔ نظر بد بہت لگانے والا ۔
نَجَاءَۃُ ۔ اَلسَّائِلُ ۔ درویش کی کھانے کی طرف بہت للچائی ہوئی نظر ۔
نَجُبَ (ک) نَجَابَۃً — اَلْوَلَدُ ۔ شریف الاصل ہونا ۔ اچھے صفات والا ہونا ۔ صفت (نجیب)
نَجَبَ (ض ن) نَجْبًا وَ نَجَّبَ وَ اِنْتَجَبَ ۔ اَلشَّجَرَۃَ ۔ درخت کی چھال اُتارنا ۔ وَ اِنْتَجَبَ الشَّیْءَ چننا ۔ پسند کرنا ۔
اَنْجَبَ بمعنی نَجُبَ — اَلرَّجُلُ ۔ شریف اولاد کا باپ ہونا ۔

اِسْتَنْجَبَ -
النَّجَبُ وَ النُّجَبَۃُ - سخی - شریف
النَّجَبُ مِنَ الشَّجَرِ - درخت یا جڑ کی چھال -
النَّجَابَۃُ - خاندانی شرافت - فیاضی
النَّجِیْبُ - شریف - شریف خاندان ج اَنْجَابٌ وَ نُجَبَاءُ وَ نُجُبٌ - مؤنث نَجِیْبٌ و نَجِیْبَۃٌ - ج نَجَائِبُ -
نَجَائِبُ و نَوَاجِبُ - عمدہ حصے خالص حصے -
اَلْمِنْجَابُ (مذکر مؤنث) ج مَنَاجِیْبُ -
وَ الْمُنْجِبُ ج مَنَاجِبُ - مؤنث مُنْجِبَۃٌ - شریف بیٹوں والا -
نَجَثَ (ن) نَجْثًا و تَنَجَّثَ - عَنِ الْاَمْرِ نکتہ چینی کرنا - بحث کرنا - الشَّیْءَ - نکالنا
نَجَثَ الْقَوْمَ - قوم سے فریاد کرنا
تَنَاجَثَ الْقَوْمُ الْاَخْبَارَ - ایک دوسرے سے اَنْشَاءِ راز کرنا -
اِنْتَجَثَ وَ اسْتَنْجَثَ الشَّیْءَ - نکالنا
اسْتَنْجَثَ لِلشَّیْءِ - درپے ہونا -
النُّجْثُ و النُّجُثُ - دل کے اوپر کی جھلی زرہ - ج اَنْجَاثٌ - رَجُلٌ نُجُثٌ - خبروں کی جستجو رکھنے والا -
اَلنَّجَاثُ - امور کی بہت چھان بین کرنیوالا -
اَلنَّجِیْثُ - پوشیدہ بھید - نشانہ - سست رفتار -
اَلنَّجِیْثَۃُ - بری خبر جو ظاہر ہوجائے -
نَجَحَ (ف) نُجْحًا و نُجُحًا و نَجَاحًا - الْاَمْرُ - آسان ہونا - سہل ہونا - کام پورا ہونا - کامیاب ہونا -
نَجَّحَہٗ - کامیاب بنانا -
اَنْجَحَ - کامیاب بنانا یا ہونا - اللّٰہُ حَاجَتَہٗ - حاجت پوری کرنا -
اَنْجَحَتْ حَاجَتُہٗ - حاجت پوری ہونا صفت مُنْجِحٌ (ج) مَنَاجِحُ وَ مَنَاجِیْحُ - اَنْجَحَ (ب) غالب آنا
تَنَجَّحَ الْحَاجَۃَ - وعدہ کرنے والے سے حاجت روائی کا تقاضا کرنا -
تَنَاجَحَتْ - عَلَیْہِ اَحْلَامُہٗ اَوْ مَسَاعِیْہِ - کوششوں یا خوابوں کا برابر سچی نکلنا
اِسْتَنْجَحَ - فُلَانًا حَاجَتَہٗ - کسی سے تقاضائے حاجت کا سوال کرنا -
اَلنَّجَاحُ وَ النُّجْحُ - کامیابی
اَلنَّجَاحَۃُ - صبر
اَلنَّاجِحُ - فا - سَیْرٌ نَاجِحٌ - تیز چال -
اَلنَّجِیْحُ - صاحب الرائے - صبر والا - مؤنث نَجِیْحَۃٌ
نَجَخَ (ف) نَجْخًا - فخر کرنا - النَّوْءُ - بچھڑا کا جوش میں آنا - السَّیْلُ - یک بیک اُمنڈ آنا - اَلْبَعِیْرُ - اونٹ کا بدہضمی والا ہونا - صفت نَجِخٌ - اَلْبِئْرَ - کنواں کھودنا -
تَنَاجَخَ - اَلْمَوْجُ - موج کا ایک دوسرے سے ٹکرانا - تَنَاجَخَا - آپس میں تکبر و فخر کرنا -
اَلنَّاجِخُ - فا - کھانسنے والا - سمندر کا شور
النَّاجِخُ و النَّجُوْخُ - شور کرنیوالا سمندر
سَیْلٌ نَاجِخٌ - بہت تیز بہنے والا سیلاب جو زمین کو کھود ڈالے -
نَاجِخَۃُ الْمَاءِ و نَجِیْخَتُہٗ - پانی کی آواز -
اَلنَّجَاخُ - کھانسنے والے کی آواز
نَجَخَاتُ الْمَاءِ - پانی کی بوچھاریں
نَجَدَہٗ (ن) نَجْدًا - مدد کرنا - غالب آنا
نَجَدَ (ن) نُجُوْدًا - اَلْاَمْرُ - ظاہر ہونا - واضح ہونا - اَلْبَدَنُ عَرَقًا - بدن سے پسینہ بہہ پڑنا - الشَّیْءُ مِنَ الْاَرْضِ نکلنا -
نَجِدَ (س) نَجَدًا - اَلرَّجُلُ - کسی کو کام یا گھبراہٹ سے پسینہ آنا - صفت (مَنْجُوْدٌ) تھکنا - کند ذہن ہونا -
نُجِدَ نَجْدًا - اَلرَّجُلُ - غمگین ہونا - صفت (مَنْجُوْدٌ و نَجِیْدٌ)
نَجُدَ (ک) نَجَدَۃً و نَجَادَۃً - بہادر ہونا - دوسروں سے جو امور نہ ہوسکیں اُن کو کر گذرنا - (ر) نُجُوْدًا - ظاہر ہونا - واضح ہونا - صفت نَاجِدٌ و نَجْدٌ -
نَجَّدَ - اَلْبَیْتَ - گھر کو زینت دینا النَّجَّادُ الْفَرْشَ - فرش ساز کا فرش کو درست کرنا - سینا - الدَّهْرُ فُلَانًا - زمانہ کا کسی کو تجربہ کار بنانا - الرَّجُلُ - دوڑنا
نَاجَدَہٗ مُنَاجَدَۃً - مدد دینا - لڑائی کے واسطے نکلنا - مقابلہ کرنا -
اَنْجَدَہٗ - مدد دینا - ملک نجد کو جانا یا نجد میں پہنچنا - رنج سے پسینہ بہانا - عمارت کا بلند ہونا - آسمان کا صاف ہونا - دعوت قبول کرنا -
تَنَجَّدَ - الشَّیْءُ - بلند ہونا -
اِسْتَنْجَدَ - بہادر ہونا - فُلَانًا بِہٖ - علیہ - ڈرنے کے بعد کسی پر دلیر ہونا
نَجْدٌ - مص ملک نجد
اَلنَّجْدُ - ج اَنْجُدٌ و نُجُوْدٌ و اَنْجَادٌ وَ اَنْجِدَۃٌ - بلند زمین کہتے ہیں ھُوَ طَلَّاعُ اَنْجُدٍ و اَنْجِدَۃٍ و نِجَادٍ و طَلَّاعُ النِّجَادِ - کاموں کا منتظم اور مشکلات کو اچھی طرح سر کرتے والا -
ج - نِجَاد و نُجُوْد - گھر کو آرائش و زیبائش دینے والی اشیاء مثلاً فرش دریاں تکیے وغیرہ - اَلنَّجْدُ - ماہر راہنما - درختوں سے خالی زمین - غم - دبے ہوئے پستان - بلند راستہ - رَجُلٌ نَجْدٌ و نَجِدٌ و نَجُدٌ - بہادر - مشکل کاموں کو کر گذرنے والا - دعوت کو جلد قبول کرنیوالا

ج - اَنْجَاد
اَلنَّجَدُ - پسینہ ۔ گھر کا سامان ج ۔ انجاد
اَلنَّجْدَۃُ ۔ مص ۔ دلیری ۔ طاقت ۔ لڑائی
گھبراہٹ ۔ ج نَجَدَات ۔
اَلنِّجَادُ ۔ تلوار کا پرتلہ ۔ طَوِیْلُ النِّجَادِ
لمبے قدوالا آدمی ۔
اَلنِّجَادَۃُ ۔ فرش سازی کا پیشہ ۔ دری
بافی ۔
اَلنَّجِیْدُ ۔ بہادر مشکل کاموں کو سر کرنیوالا
شیر ۔ غمگین ۔ ج نُجُدٌ و نُجَدَاءُ
اَلنَّاجِدُ ۔ نا ۔ مؤنث نَاجِدَۃٌ ج:
نَوَاجِدُ ۔
اَلنَّجَادُ ۔ فرش ساز
نُجُوْدُ ۔ اَلْبَیْتِ ۔ مکان کی آرائش کے
لئے دیواروں کے پردے ۔
اَلنَّجُوْدُ ۔ لمبی گردن والا ۔ چلنے میں آگے
رہنے والا ۔ زیرک عورت ۔
اَلنَّاجُوْدُ ۔ شراب ، شراب کا برتن ،
خون ، زعفران ج نَوَاجِیْدُ
اَلْمِنْجَدُ ۔ موتیوں اور سونے کی مالا ۔
چھوٹا پہاڑ ۔ ج مَنَاجِدُ ۔
اَلْمُنَجِّدَۃُ ۔ اون وغیرہ دھننے کی لکڑی
کا آواز ۔ جانور کو ہانکنے کی لاٹھی
ج مَنَاجِدُ ۔ رَجُلٌ مِنْجَادٌ ۔
بہت مدد کرنے والا آدمی ۔
اَلْمَنْجُوْدُ ۔ غمزدہ ۔ ہلاک ہونے والا ۔
نَجَذَہٗ (ف) نَجْذًا ۔ داڑھوں
سے کاٹنا ۔ اصرار کرنا ۔
نَجَّذَہٗ ۔ تجربہ کرنا ۔ آزمانا ۔
نَجَّذَتْہُ التَّجَارِبُ تجربہ کار بنانا
۔ ہ البَلَایَا ۔ مبتلائے مصائب ہونا
اَلنَّاجِذُ ۔ فا ج نَوَاجِذُ ۔ داڑھ ۔
کہتے ہیں عَضَّ عَلَی نَاجِذِہٖ وہ
بالغ ہوگیا ۔ ضَحِکَ حَتّٰی بَدَتْ
نَوَاجِذُہٗ ۔ وہ بہت ہنسے ۔

اَبْدَاتِ الْحَرْبُ نَاجِذَہَا ۔ لڑائی
تیز ہوگئی ۔ عَضَّ الرَّجُلُ عَلَی نَاجِذِہٖ
اس نے صبر کیا ۔
اَلْمَنَاجِذُ ج جُلَذٌ ۔ چھچھوندریں ۔
نَجَرَ (ن) نَجْرًا ۔ اَلْیَوْمُ ۔ دن کا گرم
ہونا ۔ اَلْمَاءَ ۔ پانی کا گرم پتھروں سے
گرم ہونا ۔ الرَّجُلَ ۔ کسی کو مار کر ہٹانا
الْخَشَبَ ۔ لکڑی کو چھیلنا اور ہموار کرنا
الشَّیْءَ : ارادہ کرنا ۔ اَلْاِبِلَ
اونٹ کو ہانکنا ۔
نَجِرَ ۔ (س) نَجَرًا ۔ سخت پیاس لگنا ۔
اَنْجَرَ ۔ فُلَانًا ۔ دودھ و آٹے کا بنا ہوا
کھانا کھلانا ۔
اَلنَّجْرُ ۔ اصل حسب ۔ رنگ ۔ گرمی
اَلنَّجَرُ ۔ سخت نہ بجھنے والی پیاس
اَلنَّاجِرُ ۔ گرمیوں کے مہینوں میں سے ہر
ایک مہینہ ۔
اَلنِّجَارُ و اَلنُّجَارُ ۔ اصل حسب رنگ
اَلنِّجَارَۃُ ۔ بڑھئی کا پیشہ
اَلنُّجَارَۃُ ۔ لکڑی کی چھلن ۔
اَلنَّجَّارُ ۔ بڑھئی ۔
اَلنَّجِیْرَۃُ ۔ لکڑی کی چھت ۔ دودھ آٹے
اور گھی سے بنا ہوا کھانا ۔ گرم پتھر سے
گرم کیا ہوا پانی جَزَاءٌ ۔
اَلنَّجْرَانُ ۔ دروازہ کی چول ۔ پیاسا ۔ یمن
کا ایک ضلع ۔ نجر و نجوی سخت پیاسا
الْاَنْجَرُ و الْاَنْجَرَۃُ ۔ کشتی یا جہاز کا لنگر
ج اَنَاجِرُ ۔
اَلْمُنْتَجِرُ ۔ مقصد جو راستہ سے ہٹا ہوا نہ ہو
اَلْمِنْجَرَۃُ ۔ پانی کو گرم کرنے کے لئے گرم پتھر
اَلْمِنْجَرُ ۔ اونٹوں کو بہت تیز ہانکنے والا
رندہ ۔
اَلْمَنْجُوْرُ ۔ مقعر کنوئیں سے پانی نکالنے کی چرخی
نَجَزَ (ن) نَجْزًا ۔ اَلْحَاجَۃَ حاجت
پوری کرنا ۔ بِالْوَعْدِ ۔ وعدے میں

۔ اَلْوَعْدَ ۔ حاضر ہونا ۔ جلدی ہونا ۔
پورا ہونا ۔
نَجَزَ و نَجِزَ (س) ختم ہونا ۔ فنا ہونا
۔ اَلْکَلَامُ ۔ کلام کا منقطع ہونا ۔
نَجَّزَ ۔ اَلْحَاجَۃَ ۔ حاجت پوری کرنا ۔
اَنْجَزَ ۔ اَلْحَاجَۃَ ۔ حاجت پوری کرنا
۔ اَلْوَعْدَ ۔ وعدہ وفا کرنا ۔
۔ عَلَی الْقَتِیْلِ ۔ مقتول کا کام تمام کرنا
نَاجَزَہٗ ۔ مقابلہ پر نکلنا ۔ لڑائی کرنا ۔
تَنَجَّزَ ۔ الشَّرَابَ ۔ پینے میں اصرار کرنا ۔
(۔ و اِسْتَنْجَزَ) اَلْحَاجَۃَ اَوِ
الْوَعْدَ ۔ حاجت روائی یا وعدہ وفائی
چاہنا ۔
تَنَاجَزُوْا ۔ آپس میں لڑنا جھگڑنا ۔
مقاتلہ کرنا ۔
اَلنُّجْزُ و اَلنَّجَازُ ۔ حصول ۔ وفائے عہد
ھُوَ عَلَی نُجْزِ حَاجَتِہٖ ۔ وہ اپنا کام
پورا کرنے کے نزدیک ہے ۔
اَلنَّجِیْزُ و اَلنَّاجِزُ ۔ حاضر ۔ نقد ۔ کہتے
ہیں بِعْتُہٗ نَاجِزًا بِنَاجِزٍ میں نے
اس کو ہاتھ در ہاتھ بیچا ۔ نقد روپے
پر فروخت کیا ۔
نَجِسَ (س) نَجَسًا و نَجُسَ (ک) نَجَاسَۃً
گندا ہونا ۔ ناپاک ہونا ۔ صفت
نَجْسٌ و نَجِسٌ و نَجَسٌ و نِجْسٌ
و نَجُسٌ ۔ ج اَنْجَاسٌ
نَجَّسَہٗ و اَنْجَسَہٗ ۔ ناپاک کرنا ۔
نجس کرنا نَجَّسَ الصَّبِیَّ وَلَہٗ ۔
نظر بد سے بچاؤ کے لئے بچہ پر تعویذ وغیرہ
لٹکانا ۔
تَنَجَّسَ ۔ نجس ہونا ۔ الثَّوْبُ ۔ کپڑے کا
نجاست سے بھرنا ۔ نجاست سے نکلنا
دَاءٌ نَجِسٌ و نَاجِسٌ و نَجِیْسٌ ۔
لاعلاج بیماری
اَلنُّجُسُ ۔ تعویذ کرنے والے ۔

النُّضَادَةُ - مِنَ الخِضَابِ. چھڑایا ہوا خضاب۔
النَّضِيُّ - لاغر جانور - بغیر پیکان اور پر کے تیر - کاندھے اور کان کے درمیان کا حصہ - مِنَ السَّهْمِ. پَر اور پیکان کے درمیان کا حصہ - ج. اَنْضِيَةٌ۔
نَضَى يَنْضِي نَضْيًا - السَّيْفَ - تلوار سونتنا - الثَّوْبَ. کپڑا اتارنا - و اَنْضَى وَ انْتَضَى، الثوبَ. بوسیدہ اور پرانا کرنا۔
نَطَّ (ن) نَطًّا - الشَّيْءَ - باندھنا. کھینچنا۔
نَطَّ (ض) نَطًّا. بکواس کرنا - فِي الْأَرْضِ. جانا - نَطِيطًا) بھاگنا. پھاندنا۔
النَّطَّاطُ - بکواسی - بہت سیاحت کرنے والا - کودنے والا - لغو دعوے کرنے والا۔
النَّطِيطُ - مص - مَكَانٌ نَطِيطٌ - دور کی جگہ - ارضٌ نَطِيطَةٌ - دور کی زمین۔
الاَنْطُ - دور کا سفر - ج. نُطُطٌ۔
نَطَبَهُ (ن) نَطْبًا و اَنْطَبَهُ - انگلی سے کان پر مارنا۔
نَاطَبَهُ، مُنَاطَبَةً - بھڑکانا. جھگڑنا۔
النَّاطِبَةُ - چھلنی کے سوراخ۔
النِّطَابُ - سر - گردن کی رگ۔
البِنْطَبُ و البِنْطَبَةُ - چھلنی. صافی۔
البِنْطَبَةُ - بیوقوف۔
نَطَحَهُ (ف ض) نَطْحًا - الثَّوْرُ و نَحْوُهُ - بیل کا سینگ سے مارنا - نَطَحَ فُلَانًا - دفع کرنا. ہٹانا -
نَاطَحَهُ، نِطَاحًا و مُنَاطَحَةً - بھی کھڑے
اِنْتَطَحَ و تَنَاطَحَ - الكِبَاشُ - ایک دوسرے کے ٹکر مارنا - تَنَاطَحَتِ الْأَمْوَاجُ - موجوں کا آپس میں ٹکرانا -
النَّاطِحُ - فا - سامنے سے آنے والا وحشی یا پرندہ - کہتے ہیں: "مَا لَهُ نَاطِحٌ وَلَا جَانِطٌ": اس کے پاس نہ بکری ہے نہ اونٹ - النَّاطِحُ - منازل قمر میں دو ستاروں کا نام۔
النَّطْحُ - مص - منازل قمر میں دو ستاروں کا نام۔
النَّوَاطِحُ - سختیاں۔
النَّطْحَةُ - لڑائی۔
النَّطِيحُ - سینگ مارا ہوا - سینگ لگنے سے مرا ہوا - منحوس - وہ گھوڑا جس کی پیشانی میں دو دائرے ہوں - مؤنث نَطِيحَةٌ - ج. نَطْحَاءُ و نَطَائِحُ۔
النَّطَّاحُ - بہت سینگ مارنے کا عادی۔
نَطَرَ (ن) نَطْرًا و نِطَارَةً - الكَرْمَ او الزَّرْعَ - انگوروں یا کھیتی کی نگہبانی اور حفاظت کرنے۔
النِّطَارَةُ - مص - باغبانی - چوکیداری۔
النَّاطِرُ و النَّاطُورُ - انگوروں یا کھیتی کا چوکیدار - نگہبان - ج. نُطَّارٌ و نَطَرَةٌ و نَوَاطِيرُ و نُطَرَاءُ۔
النُّطَّارُ - ڈراوا یا دھوکا جو پرندوں اور جانوروں کو ڈرانے کے لیے کھیت میں کھڑا کیا جاتا ہے۔
نَطِسَ (س) نَطَسًا - ماہر ہونا - دانا ہونا
تَنَطَّسَ - گفتگو یا لباس وغیرہ میں محتاط ہونا - امور کو گہری نظر سے دیکھنا - تَنَطَّسَ الْأَخْبَارَ وَعَنِ الْأَخْبَارِ - خبروں کے بارے میں تجسس و کرید کرنا۔
النَّطْسُ و النَّطِسُ و النَّطُسُ - عالم - گفتگو اور لباس وغیرہ میں محتاط۔
النِّطِّيسُ و النِّطَاسِيُّ و النَّطَاسِيُّ - ماہر طبیب۔
النُّطُسُ - ماہر اطباء
النَّطْسَةُ - بہت احتیاط کرنے والا۔
النَّاطُوسُ - جاسوس۔
نَطِعَ نَطْعًا و اَنْتَطِعَ و اسْتُنْطِعَ - لَوْنُهُ - رنگ متغیر ہونا
تَنَطَّعَ - فِي الكَلَامِ - کلام میں غلو کرنا - تالو سے بولنا - فِي شَهَوَاتِهِ - مبالغہ کرنا - فِي عَمَلِهِ - اپنے کام میں ماہر ہونا - الرَّجُلُ - چمڑے کے دسترخوان پر کھانا - سیر ہو کر کھانا۔
النَّطْعُ و النِّطْعُ و النَّطَعُ و النِّطَعُ - وہ چمڑے کا فرش جس پر مجرم کو قتل کیا جاتا ہے - ج. اَنْطَاعٌ و نُطُوعٌ
النِّطْعُ و النِّطَعُ - تالو کا اگلا حصہ - ج. نُطُوعٌ - الحروف النِّطْعِيَّةُ: تَ دَ طَ - جن کا مخرج تالو کا اگلا حصہ ہے۔
النُّطُعُ - باچھیں پھیلا کر بولنے والا۔
النَّاطِعُ - خالص رنگ وغیرہ۔
النَّطَّاعُ - کلام میں بہت غلو کرنے والا - جلد ساز - ج. نَطَّاعُونَ۔
نِطَاعُ القَوْمِ - قوم کا علاقہ۔
النُّطَاعَةُ - وہ لقمہ جس کا نصف کھایا جائے اور نصف دسترخوان پر چھوڑ دیا جائے۔
نَطَفَ (ن ض) نُطُفًا و تَنْطَافًا و نَطَفَانًا و نِطَافَةً - الماءُ - پانی کا تھوڑا تھوڑا بہنا - القِرْبَةُ - مشک کا ٹپکنا - السَّمَاءُ - پانی گرنا۔
نَطَفَهُ و نَطَّفَهُ و اَنْطَفَهُ - بدکاری کا الزام لگانا - نَطَفَ المَرْأَةَ - عورت کو بالی پہنانا۔
نَطِفَ (س)، و نَطُفَ نَطَفًا و نَطَافَةً و نُطُوفَةً - عیب دار ہونا - ملزم ٹھہرایا جانا - تہمت لگایا جانا۔
نَطِفَ - الشَّيْءُ - چیز کا خراب ہونا -
نَطِفَ الرَّجُلُ - بد ہضمی والا ہونا۔

تَنَطَّفَ - الرَّجُلُ۔ عیب دار ہونا۔ بالیاں
پہننا۔ مِنْهُ۔ نفرت کرنا۔
النَّطَفُ۔ مص۔ عیب۔ شر و فساد۔
النُّطْفَة - صاف پانی تھوڑا یا بہت۔
سمندر۔ مرد یا عورت کا نطفہ۔ ج
نِطَاف و نُطَف (ر۔ و النُّطَافَة)
ڈول یا مشک وغیرہ میں بچا ہوا پانی۔
النُّطَافَة۔ ہر ٹپکنے والی چیز۔
النُّطْفَتَانِ۔ دو سمندر۔ بحیرہ روم و
بحیرہ قلزم۔
النُّطْفَة و النَّطَفَة۔ بالی۔ شفاف موتی۔
ج۔ نُطَفٌ۔
النَّطِفُ۔ پلید۔ شکی آدمی۔
النَّطُوف۔ بارش والی رات۔
نَطَقَ (ض) نُطْقًا و مَنْطِقًا و نُطُوقًا۔
بولنا۔ الکِتَابُ۔ واضح کرکے
بیان کرنا۔
نَطَّقَهُ۔ گفتگو کرانا۔ پٹکا یا پیٹی باندھنا۔
نَاطَقَهُ۔ گفتگو کرنا۔
أَنْطَقَهُ۔ گفتگو کرانا۔
تَنَاطَقَ - الرَّجُلَانِ۔ باہم گفتگو کرنا۔
تَنَطَّقَ و انْتَطَقَ و تَمَنْطَقَ۔ کمر میں
پٹکا باندھنا۔ الأرضُ بالجِبَالِ
زمین کا پہاڑوں سے گھرا ہوا ہونا۔
اِنْتَطَقَ بِقَوْمِهِ۔ اپنی قوم سے
طاقتور ہونا۔ الرَّجُلُ۔ گفتگو کرنا
علم منطق حاصل کرنا۔ فَرَسَهُ۔
گھوڑے کو کھینچنا۔
اِسْتَنْطَقَهُ۔ گفتگو کرنا۔ بولنے کو کہنا۔
النُّطْق۔ مص۔ نطق ظاہری (گفتگو)
و نطق باطنی (فہم و ادراک) ہر دو
مراد ہوتے ہیں۔
النَّطْقَة۔ نَطَقَ کا اسم مرۃ۔
النَّطِقُ۔ بولنے والا۔
النِّطَاق۔ پیٹی۔ کمر کا پٹکا۔ جھالر دار پیٹی۔
کوٹ۔ ج۔ نُطُق۔ عَقَدَ فُلَانٌ
حُبُكَ النِّطَاق۔ فلاں آدمی جانے
کے لیے تیار ہوا یا کام کرنے کے لیے
فارغ ہوا
نِطَاقُ الجَوْزَاءِ۔ وسط جوزاء کے تین
ستارے۔ انتظام اور التئام کے
لیے ضرب المثل ہیں۔
النِّطَاقَة۔ پرچہ۔ پرزہ۔
النَّاطِقُ۔ فا۔ بولنے والا۔ سمجھ دار۔
النَّاطِقَة۔ مؤنث النَّاطِق۔ کہ۔ نفس
ناطقہ۔
المَنْطِق۔ کلام۔ علم منطق۔
المِنْطَق و المِنْطَقَة۔ کمر کا باندھنے کا
پٹکا یا پیٹی۔ ج۔ مَنَاطِق۔ کبھی اسی
سے فعل بنا کر تَمَنْطَقَ کہتے ہیں۔
یعنی کمر پر پٹکا باندھنا۔ مِنْطَقَةُ
الجَوْزَاءِ۔ تین ستاروں کے نام
مِنْطَقَةُ العَوَاءِ۔ ایک اور ستارے
کا نام۔
المِنْطِيق و النِّطِّيق۔ خوش بیان۔
المُنَطَّق۔ مفع۔ کمر۔ المُنَطَّقَة مِنَ
المَعْزِ۔ کمر میں سفیدی رکھنے والی
بکری۔
المُنْتَطِق۔ رفیع الشان۔ صاحب رسوخ۔
المَنْطُوق۔ بولا ہوا۔
نَطَلَ (ن) نَطْلًا - الخَمْرَ۔ شراب
نچوڑنا (۔ و نَطَّلَ) راسَ العَلِيل
بالنَّطُول۔ بیمار کے سر پر دوا کا نیم گرم
پانی گرانا یا بہانا۔
النَّطْل۔ مص۔ انگور کا چھلکا۔ تھوڑا دودھ
(۔ و النِّطْل) شراب کی تلچھٹ۔
ابتدائی عمدہ شراب کے بعد کی نچوڑی
ہوئی شراب۔
النُّطْلَة و النَّاطِل۔ پانی یا دودھ وغیرہ
کا گھونٹ۔ پیمانے کا فضلہ۔
النَّاطِلُ و النَّاطَلُ و النَّيْطَلُ و النَّاطُلُ
شراب یا دودھ وغیرہ ناپنے کا برتن۔
النَّيْطَلُ و النَّيْطَلَاءُ۔ مصیبت۔
النَّيْطَلُ۔ ہلاکت۔ موت۔ ڈول۔ ج
نَيَاطِلُ۔
الأُنْطُلَة۔ مصیبتیں۔
النَّطُول۔ دوا میں جوش دیا ہوا پانی۔ جس
سے عضو ماؤف دھاریں۔
المَنَاطِلُ۔ شراب کشی کی مشینیں۔
نَطْنَطَ - الشیءَ۔ کھینچنا۔ الرَّجُلُ۔
لمبے سفر والا ہونا (۔ و تَنَطْنَطَ) دور
ہونا۔ النَّطْنَطُ و النُّطْنُطُ و
النَّطْنَاط۔ لمبے قد والا۔ ج۔
نَطَائِطُ و نَطَانِيطُ۔
نَطَا يَنْطُو نَطْوًا۔ الحَبْلَ۔ رسی کھینچنا۔
- الغَزْلَ۔ بانا بننا۔ - المَنْزِلُ۔
دور ہونا۔ عَنْ فُلَانٍ۔ چپ ہونا۔
نَاطَى مُنَاطَاةً - الرَّجُلَ۔ لمبائی میں
مقابلہ کرنا۔ باہم نزاع کرنا۔
أَنْطَى۔ دینا۔
تَنَاطَى - القومُ۔ ایک دوسرے سے
بڑھنے کی کوشش کرنا۔ تَنَاطَوا الکلامَ
آپس میں گفتگو یا بحث کرنا۔
النَّطْو۔ دوری۔
النَّطِيُّ۔ دور۔ لمبا راستہ۔
النَّطَاة۔ کچی کھجور کا ڈنٹھل۔ ج۔ أَنْطَاءٌ
نَظَرَ (ن) و نَظِرَ (س) نَظَرًا و مَنْظَرًا
و مَنْظَرَةً و تَنْظَارًا (و نَظَرَانًا)۔
هُ الیهِ۔ دیکھنا۔ غور سے دیکھنا۔
نَظَرَ (ن) نَظَرًا - فِي الأَمْرِ۔ سوچنا۔
فکر کرنا۔ اندازہ کرنا۔ - الشیءَ۔
انتظار کرنا۔ - بَيْنَ النَّاسِ۔ حکم کرنا
فیصلہ کرنا۔ - لِلْقَوْمِ۔ رحم کرنا۔ مدد
دینا۔ - فُلَانًا۔ متوجہ ہونا۔ - فُلَانًا
الدَّيْنَ۔ مہلت دینا۔ - الشیءَ۔

مہلت سے بیچنا۔ فُلَانٌ کاہن ہونا
اُنْظُرْنِیْ فُلَانًا۔ میرے لیے فلاں کو
طلب کرو۔ دَارِیْ تَنْظُرُ اِلٰی
دَارِہٖ وتُنَاظِرُ دَارَہٗ۔ میرا گھر
اس کے گھر کے مقابلے میں ہے۔
اَنْظَرَ الدَّھْرُ اِلٰی بَنِیْ فُلَانٍ۔
زمانہ نے فلاں کی اولاد کو ہلاک کر
دیا۔

نَاظَرَہٗ مُنَاظَرَۃً۔ مشابہ ہونا۔ برابر
ہونا۔ بحث کرنا۔ نَاظَرَ الجَیْشُ
الاَلْفَیْنِ۔ لشکر دو ہزار کے قریب
پہنچ گیا۔ فُلَانًا بِفُلَانٍ او الشَّیْءَ
بالشَّیْءِ۔ مشابہ ہونا۔

اَنْظَرَہٗ۔ الدَّیْنَ۔ ادائیگی قرض کے
لیے مہلت دینا۔

تَنَظَّرَہٗ۔ آنکھ سے بغور دیکھنا۔ دیر کرنا۔
مہلت دینا۔

تَنَاظَرُوْا۔ فِی الْاَمْرِ۔ باہم کام میں
مشقت اٹھانا۔ بحث کرنا۔ تَنَاظَرَ
القَوْمُ۔ ایک دوسرے کو دیکھنا۔

اِنْتَظَرَہٗ۔ انتظار کرنا۔ امید رکھنا۔ دیر
لگانا۔

اِسْتَنْظَرَہٗ۔ انتظار کرنا۔ مہلت چاہنا۔

النَّظَرُ۔ مص۔ نگاہ۔ دانائی۔ علم النظر والا
والاستدلال۔ علم کلام۔ فِیْ ھٰذَا
الْاَمْرِ نَظَرٌ۔ یہ معاملہ غور کے قابل
ہے۔ بَیْنَنَا نَظَرٌ۔ ہمارے درمیان
اس قدر دوری ہے کہ نگاہ نہیں پہنچ
سکتی ہے۔ نَظَرًا۔ اِلٰی کَذَا و
بالنَّظَرِ اِلٰی کَذَا۔ یعنی اس کے
لحاظ سے۔ النَّظَرُ۔ قوم جس کے
خیمے ایک دوسرے کے سامنے یا پاس
پاس ہوں۔

النِّظْرُ۔ مثل۔ مشابہ۔

النَّظْرَۃُ۔ لمحہ۔ ایک نگاہ۔ ایک نظر۔
برائی۔ قصور، رحمت۔ مہربانی۔

النَّظِرَۃُ۔ مہلت۔

النَّظَرِیُّ۔ علم استدلال۔

النَّظَرِیَّۃُ۔ فِی الْہَنْدَسَۃِ۔ دلیل
سے ثابت کرنے کا محتاج قضیہ۔ ج
نَظَرِیَّاتٌ۔

النِّظَارُ والنِّظَارَۃُ۔ فراست ودانائی۔

النَّاظِرُ۔ فا۔ آنکھ، آنکھ کی پتلی۔ کسی
ادارہ کا ناظم جیسے ناظر خارجیۃ و
ناظر المالیہ۔ ج۔ نُظَّارٌ۔

النَّاظِرُ۔ پیشانی سے ناک کے نتھنوں
تک کی ہڈی۔ وہ آدمی امین جس کو
بادشاہ تحقیقات معاملات کے لیے
بھیجے۔ ھُوَ شَدِیْدُ النَّاظِرِ۔ وہ
تہمت سے بری ہے۔ النَّاظِرَانِ۔
ناک کے دو پہلوؤں کی دو رگیں۔

النَّاظِرُ والنَّاظُوْرُ۔ انگوروں کا محافظ۔

النَّاظُوْرُ۔ قوم کا سردار۔

النَّاظِرَۃُ۔ مؤنث النَّاظِرِ۔ آنکھ۔ ج
نَوَاظِرُ۔ النَّوَاظِرُ۔ آنکھوں کی رگیں
جو سر تک پہنچتی ہیں۔

النَّظَّارُ۔ تیز دیکھنے والا۔ تیز گھوڑا۔

النَّظَّارَۃُ۔ تماشائی۔ ناظرین۔ دور بین۔

النَّظُوْرُ والنَّظُوْرَۃُ والنَّظِیْرَۃُ و
النَّاظُوْرَۃُ۔ قوم کا سردار (مفرد
جمع، مؤنث مذکر)

النَّظِیْرُ۔ برابر کا۔ متساوی۔ ج۔
نُظَرَاءُ۔ مؤنث نَظِیْرَۃٌ۔ ج۔
نَظَائِرُ۔

نَظَائِرُ القَوْمِ۔ قوم کے شرفاء۔

نَظِیْرَۃُ القَوْمِ او الجَیْشِ و
نَظُوْرَتُہُمْ۔ فوج کا ہراول دستہ
فوج کا سردار۔

المَنْظَرُ۔ نظارہ۔ دیکھنے کی جگہ۔ کُنْتُ
عَنْ ھٰذَا المَقَامِ بِمَنْظَرٍ۔ میں
اس مقام سے علیحدہ تھا۔ ج۔ مَنَاظِرُ
۔ المَنَاظِرُ۔ بلند زمینیں

المَنْظَرَۃُ۔ مص۔ دیکھنے کی جگہ۔ کسی چیز کی
طرف دیکھنے والی قوم۔

المَنْظَرِیُّ والمَنْظَرَانِیُّ۔ خوش نما۔

المُنَاظِرُ۔ فا۔ مثل۔

المِنْظَارُ۔ آئینہ۔ ج۔ مَنَاظِیْرُ۔

المَنْظُوْرُ۔ مفع۔ وہ شخص جس کی بھلائی
کی امید رکھی جائے۔ نظر بد لگا ہوا۔

المَنْظُوْرَۃُ۔ مؤنث المَنْظُوْرِ۔ مصیبت
عیب دار عورت۔

نَظُفَ (ن) نَظَافَۃً۔ الشَّیْءُ۔ صاف
ستھرا ہونا۔ صفت نَظِیْفٌ۔ مؤنث
نَظِیْفَۃٌ۔ ج۔ نُظَفَاءُ۔ فُلَانٌ
نَظِیْفُ السَّرَاوِیْلِ۔ فلاں پاکدامن
ہے۔ نَظِیْفُ الاَخْلَاقِ مہذب۔

نَظَّفَ۔ الشَّیْءَ۔ صاف ستھرا کرنا۔

تَنَظَّفَ۔ الشَّیْءُ۔ صاف ستھرا ہونا۔
الرَّجُلُ۔ بتکلف صاف ستھرا بننا۔
نیک ہونا۔

اِنْتَظَفَ۔ الفَصِیْلُ مَا فِیْ ضَرْعِ
اُمِّہٖ۔ اونٹ کے بچے کا سب دودھ
پی جانا۔

اِسْتَنْظَفَ۔ صاف طلب کرنا۔ سب لے
لینا۔ خراج سب وصول کرنا۔

نَظَمَ (ض) نَظْمًا ونِظَامًا۔ اللُّؤْلُؤَ
ونَحْوَہٗ۔ موتی پرونا۔ آراستہ کرنا۔
موزوں کرنا۔ الشَّیْءَ اِلَی الشَّیْءِ۔
کسی چیز کو کسی چیز سے جوڑنا۔ الاَمْرَ
برپا کرنا۔ قائم کرنا۔

نَظَمَتْ واَنْظَمَتْ۔ السَّمَکَۃُ او
الدَّجَاجَۃُ۔ مچھلی یا مرغی کا انڈے
والی ہونا۔

تَنَظَّمَ وانْتَظَمَ وتَنَاظَمَ۔
اللُّؤْلُؤُ ونَحْوُہٗ۔ موتی وغیرہ کا پرویا

جانا۔ تَنَظَّمَ وَانْتَظَمَ۔ الأَمْرُ
کام کا درست ہونا۔ ٹھیک ہونا۔ و
اُنْتُظِمَ الصَّيْدُ۔ شکار کو
نیزے یا تیر سے چھید دینا۔ تَنَاظَمَتِ
الصُّخُوْرُ۔ چٹانوں کا ایک دوسرے
سے ملا ہوا ہونا۔
النَّظْمُ۔ مص۔ ٹڈی دل۔ ٹڈیوں کی
ایک قطار۔ نظم کیا ہوا موزوں کلام۔
النَّظْمُ۔ بعض ستارے مثلاً ثریا۔
نِطَاقُ الجَوْزَاءِ۔ دَبران۔
النِّظَامُ۔ مص۔ موتیوں کی لڑی کا دھاگا۔
ج۔ نُظُمٌ وَاَنْظِمَةٌ وَاَنَاظِيْمُ۔
۔ النِّظَام۔ رواج۔ عبادت۔ ترتیب
موافقت۔ باقاعدہ فوج۔ هُمْ عَلیٰ
نِظَامٍ وَاحِدٍ۔ وہ ایک طرز پر
ہیں۔
الأَنْظَام۔ ریتلی پہاڑیوں کی قطار۔ مرغی
وغیرہ کی انڈے دانی میں انڈوں کی
قطار۔ لڑی کا دھاگا۔
النَّظَّام۔ بہت پرونے والا۔
التَّنْظِيْم۔ موزوں شعر وغیرہ۔
المَنْظُوْم۔ مفع۔ شعر۔
المَنْظِمُ۔ ترتیب دینے کی جگہ۔ ج
مَنَاظِمُ۔
النَّعُّ۔ کمزور آدمی۔
النُّعَاعُ۔ نرم و نازک گھاس۔
نَعَبَ (ف ض)، نَعْبًا و نُعَابًا و نَعِيْبًا و
نَعَبَانًا و تَنْعَابًا۔ الغُرَابُ۔
کوے کا کائیں کائیں کرنا۔ جدائی سے
ڈرانا۔ المُؤَذِّنُ۔ مؤذن کا لمبی
گردن کر کے اذان دینا۔
نَعَبَتْ (ف) نَعْبًا۔ الإِبِلُ۔ اونٹ کا
چلنے میں گردن دراز کرنا۔
النَّعْبُ۔ مص۔ تیز ہوا۔ نَاقَةٌ نَاعِبَةٌ
ج۔ نَوَاعِبُ و نُعُوْبٌ۔ ج۔ نُعُبٌ
و نَعَّابَةٌ۔ تیز رفتار اونٹنی۔
النُّعَاب۔ کوا۔ کوے کا بچہ۔
المِنْعَبُ والمُنْعِبُ۔ تیز رفتار اونٹنی۔
تیز رفتار گھوڑا۔ بیوقوف چلانے والا۔
نَعَتَهُ (ف)، نَعْتًا۔ تعریف کرنا۔ بیان
کرنا۔ نَعَتَ الكَلِمَةَ۔ کلمہ کی
صفت لانا۔
نَعِتَ (س)، نَعَتًا۔ اچھی صفات دکھانا۔
نَعُتَ (ک)، نَعَاتَةً۔ الرَّجُلُ۔ پیدائش
ہی سے اچھی صفات والا ہونا۔
الفَرَسُ۔ گھوڑے کا تیز رفتار ہونا۔
اَنْعَتَ۔ الرَّجُلُ۔ خوبصورت چہرے والا
ہونا۔ اچھے اخلاق والا ہونا۔
تَنَعَّتَ۔ الشَّيْءَ۔ چیز کا وصف بیان
کرنا۔
اِسْتَنْعَتَ۔ الشَّيْءَ۔ بیان کرنے کی
درخواست کرنا۔
النَّعْتُ۔ مص۔ صفت۔ ج۔ نُعُوْت۔
النَّعْت و النَّعْتَة و النَّعِيْت و
النَّعِيْتَة و المُنْتَعِتُ۔ مِنَ
الخَيْلِ۔ گھڑدوڑ میں سبقت لے
جانے والا گھوڑا۔
نَعَثَ (ف)، نَعْثًا و اَنْتَعَثَ۔ الشَّيْءَ۔
لینا۔
اَنْعَثَ۔ فِي مَالِهِ۔ بے جا صرف کرنا۔
فضول خرچ کرنا۔ الرَّجُلُ۔ کسی کا
سفر کے لیے سامان لینا۔ القَوْمُ۔
کام میں جدو جہد کرنا۔
نَعْثَلَ۔ الشَّيْءَ۔ جمع کرنا۔ زیادہ دوڑنے
سے گھوڑے کا سست پڑنا۔
النَّعْثَل۔ بوڑھا احمق۔ نر بجو۔
النَّعْثَلَة۔ حماقت۔ بوڑھے کی چال۔
نَعِجَ (س)، و نَعَجَ (ن)، نَعَجًا و
نُعُوْجًا۔ اللَّوْنُ۔ خالص سفید
رنگ ہونا۔
نَعَجَتِ۔ النَّاقَةُ فِي سَيْرِهَا۔ اونٹنی کا
تیز دوڑنا۔
نَعِجَ (س)، نَعَجًا۔ البَعِيْرُ۔ اونٹ کا
موٹا ہونا۔ الرَّجُلُ۔ بھیڑ کا گوشت
کھا کر کسی کا بدہضمی میں مبتلا ہونا۔
صفت نَعِجٌ۔
النَّعْجَة۔ بھیڑ۔ ج۔ نِعَاج و نَعَجَات۔
نِعَاجُ الرَّمْلِ۔ گائے۔
النَّاعِجَة۔ مِنَ النِّسَاءِ او النُّوْقِ
سفید رنگ عورت یا اونٹنی۔ نَاقَةٌ
نَاعِجَةٌ۔ تیز رفتار اونٹنی جس پر
بیٹھ کر جنگلی بھیڑوں کا شکار کیا جائے
ارضٌ نَاعِجَةٌ۔ نرم زمین۔ ج۔ نَوَاعِج۔
النَّعْجُ۔ خالص سفیدی۔
نَعَرَ (ف ض)، نَعِيْرًا و نُعَارًا۔ الرَّجُلُ۔
خراٹے لینا۔ العِرْقُ مِنَ الدَّمِ۔
رگ سے خون پھوٹ نکلنا۔
نَعَرَ (ف)، نَعْرًا۔ فِي البِلَادِ۔ جانا۔
القَوْمُ۔ جوش میں آنا اور جمع ہونا۔
اِلیٰ فُلَانٍ۔ آنا۔ نَعَرَ فِي الأَمْرِ۔
کسی کام کے لیے اٹھنا۔ کوشش کرنا۔
الرَّجُلُ۔ مخالفت کرنا۔ انکار کرنا۔
نَعِرَ (س)، نَعَرًا۔ الحِمَارُ او
الفَرَسُ۔ گدھے یا گھوڑے کی ناک
میں مکھی گھس جانا اور اس کا بے چین
ہونا۔ صفت نَعِرٌ۔
نَعَّرَ۔ السَّهْمَ۔ تیر کی سیدھ دیکھنے
کے لیے اس کو ناخن پر گھمانا۔
اَنْعَرَ۔ الأَرَاكُ۔ درخت پیلو کا پھلدار
ہونا۔
النَّعْرَة۔ خراٹا۔ ج۔ نَعَرَات۔ نَعْرَةُ
النَّجْمِ۔ ہوا کا جھونکا اور شدتِ
گرما۔ جو طلوع ثریا کے وقت ہوتی ہے
النُّعَرَة و النُّعَرَة۔ تکبر۔ غرور۔ مہتم
بالشان کام۔

النُّغْرَةُ والنُّعَرَةُ ۔ ناک کا اندرونی و بالائی حصہ ۔ ہوا جو ناک میں داخل ہو کر حرکت پیدا کرے ۔ درخت پیلو کا پھل ۔ ایک قسم کی نیلے رنگ کی مکھی جو گدھوں اور گھوڑوں کے ناک میں گھس کر ایذا دیتی ہے ۔ ج ۔ نُعَر و نُعَرَات ۔

النَّاعِرُ ۔ فا چیخنے والا ۔

النَّعِرُ ۔ ایک جگہ نہ ٹھہرنے والا آدمی ۔ مؤنث نَعِرَةٌ ۔

النَّعِيرُ ۔ مص ۔ لڑائی وغیرہ کی چیخ پکار ۔

النَّعَّارُ ۔ شریر ۔ فتنہ انگیز ۔ چیخنے والا ۔ مؤنث نَعَّارَةٌ ۔ اِمْرَأَةٌ نَعَّارَةٌ شور مچانے والی بدزبان عورت ۔

النُّعَارُ ۔ ایک قسم کا پرندہ ۔

النَّعَّارُ والنَّعُورُ والنَّاعُورُ ۔ وہ رگ یا زخم جس سے خون پھوٹ کر نکل رہا ہو ۔ نِيَّةٌ نَعُورٌ ۔ دور کی نیت ۔

النَّعَّارَةُ ۔ دستے والا مٹی کا لوٹا ۔

النَّاعُورُ والنَّاعُورَةُ ۔ رہٹ ۔ ج نَوَاعِيرُ ۔

نَعَسَ (ف ن) نَعْسًا ۔ الرَّجُلُ ۔ اونگھنا صفت (نَاعِس) ج ۔ نُعَّس ، مؤنث نَاعِسَة ۔ ج ۔ نَاعِسَات و نَوَاعِس ۔ نَعَسَ جِسْمُهُ او دَابَّتُهُ ۔ جسم یا رائے کمزور ہونا ۔

نَعَسَتِ السُّوقُ ۔ بازار کا ٹھنڈا یا ماند پڑنا ۔

أَنْعَسَهُ ۔ سلانا ۔ فلانٌ ۔ سست بیٹوں والا ہونا ۔

تَنَاعَسَ ۔ سونے میں جان ڈالنا ۔ اونگھنے کا بہانہ کرنا ۔ البَرْقُ ۔ بجلی کا سست ہونا ۔

النُّعَاسُ ۔ اونگھ ۔ حواس کی سستی ۔

النَّعْسَان ۔ اونگھنے والا ۔ مؤنث ۔ نَعْسَى ۔

نَعَشَهُ (ف) نَعْشًا ۔ اللّٰهُ ۔ بلند کرنا ۔ اٹھانا ۔ ہلاکت سے بچانا ۔ فقیری کے بعد دولت مندی نصیب کرنا ۔ الرَّبِيعُ النَّاسَ ۔ خوشحال کرنا ۔ المَيِّتَ ۔ میت کا ذکر جمیل کرنا ۔ طَرْفُهُ ۔ نگاہ اٹھا کر دیکھنا ۔ الشَّجَرَةَ ۔ جھکے ہوئے درخت کو سیدھا کرنا ۔

نُعِشَ ۔ تابوت پر اٹھایا جانا ۔ صفت (مَنْعُوش) فُلانٌ ۔ چلنے کے بعد اٹھایا جانا ۔

نَعَّشَهُ و أَنْعَشَهُ اللّٰهُ ۔ اٹھانا ۔ بلند کرنا

نَعَّشَ فُلانٌ فُلانًا ۔ نَعَشَكَ اللّٰهُ مِنْ عَثْرَتِكَ ۔ کہنا ۔

اِنْتَعَشَ ۔ سستی کے بعد چست ہونا ۔ سر اٹھانا ۔ مِنْ سَقْطَتِهِ ۔ گرنے کے بعد اٹھنا ۔

النَّعْشُ ۔ مص ۔ بقا ۔ وہ چارپائی جس پر بادشاہ کے بیمار ہونے کے بعد اٹھاتے ہیں ۔ تابوت ۔ بَنَاتُ نَعْشٍ الكُبْرَى ۔ قطب شمالی کے رخ میں سات ستارے ۔ انھیں کے قرب میں بَنَاتُ نَعْشٍ الصُّغْرَى کے سات ستارے ہیں ۔

نَعَصَ (ف) نَعْصًا ۔ الشَّيْءُ ۔ حرکت دینا ۔ الجَرَادُ الأَرْضَ ۔ ٹڈی کا نباتات چر جانا ۔

نَعِصَ (س) نَعَصًا ۔ جھکنا ۔

اِنْتَعَصَ ۔ حرکت کرنا ۔ الرَّجُلُ ۔ گرنے کے بعد اٹھنا ۔ غضبناک کرنا ۔

النَّاعِصَة ۔ معاونین و مددگار ۔

أَنْعَطَ ۔ الأَكِلُ ۔ کھانے والے کا آدھا لقمہ کھانا اور آدھا ڈال دینا ۔

النُّعُطُ ۔ کھانے اور داد و دہش میں بدتمیز لوگ ۔ واحد نَاعِطٌ ۔

نَاعَقَهُ مُنَاعَقَةً ۔ دو راستوں میں چل کر ایک دوسرے سے سبقت کرنے کی کوشش کرنا ۔

أَنْعَفَ ۔ بلند جگہ بیٹھنا ۔

اِنْتَعَفَ ۔ بلند جگہ پر چڑھنا ۔ لِفُلانٍ درپے ہونا ۔ الشَّيْءَ ۔ دوسرے کے لیے چھوڑ دینا ۔ الرَّاكِبُ ۔ ظاہر ہونا ۔

النَّعْفُ ۔ وادی سے بلند اور پہاڑ سے پست ہموار جگہ ۔ ریت کا اگلا یا پتلا حصہ ۔ ج ۔ نِعَاف ۔

النَّعْفَةُ ۔ پاؤں کی پشت پر جوتے کا تسمہ ۔

النَّعَفَةُ ۔ گیسو ۔ شملہ ۔ گوشت میں خراب گرہ ۔ کجاوے کے تسمے ۔ أُذُنٌ نَاعِفَةٌ و نَعُوفٌ و مُنْتَعِفَةٌ ڈھیلا کان ۔

المَنَاعِفُ ۔ مِنَ الجِبَالِ ۔ پہاڑوں کی چوٹیاں ۔

المُنْتَعَفُ ۔ سخت اور نرم زمین کے درمیان کی حد ۔

نَعَقَ (ف ض) نَعْقًا و نَعِيقًا و نُعَاقًا و نَعَقَانًا ۔ الغُرَابُ ۔ کوّے کا کائیں کرنا ۔ المُؤَذِّنُ ۔ مؤذن کا بلند آوازی سے اذان دینا ۔ الرَّاعِي بِغَنَمِهِ ۔ چرواہے کا اپنی بکریوں کو ہانکنا اور للکارنا ۔

النَّعَّاقُ ۔ بہت کائیں کرنے والا ۔ النَّاعِقَانِ ۔ جوزا کے دو ستارے ۔

نَعَلَ (ف) نَعْلًا ۔ القَوْمَ ۔ جوتے عطا کرنا ۔ نَعَلَ و نَعَّلَ و أَنْعَلَ ۔ الدَّابَّةَ ۔ جانور کے نعل لگانا ۔

نَعِلَ (س) نَعَلًا ۔ جوتا پہننا ۔

تَنَعَّلَ و اِنْتَعَلَ ۔ جوتا پہننا ۔ الثَّوْبَ ۔

کپڑے کو سوندنا ۔

النَّعْل بمعر ۔ جوتا ۔ تصغیر نُعَیْلَة ۔
نَعْلُ الدَّابَّةِ ۔ گھوڑے کا نعل ۔ ج ۔ نِعَال و اَنْعُل ۔

النَّعْل ۔ تلوار کے میان کا لوہے یا چاندی کا سرا ۔ سخت و بنجر زمین ۔ ج ۔ نِعَال ۔ اَخْضَرَتْ نِعَالُ القوم ۔ قوم کی زمین سرسبز ہوگئی ۔

النَّعْلَة ۔ ہر وہ چیز جس سے قدم کو زمین سے بچایا جائے ۔

النَّاعِل ۔ فا ۔ بہت جوتے والا ۔ گورخر ۔

النَّعَّال ۔ نعل بند ۔

المُنْعَل و المُنْعَلَة ۔ سخت زمین ۔

المُنْعِل ۔ جوتے والا ۔ کہتے ہیں ۔ رَمَاهُ بِالمُنْعِلَاتِ ۔ اس نے اس پر مصیبتیں ڈالیں ۔

نَعِمَ (ف ن) و نَعِمَ (س) نَعْمَةً و مَنْعَمًا ۔ الرَّجُلُ ۔ خوشحال ہونا ۔ عِیْشَةً ۔ زندگی کا مزے دار اور عمدہ ہونا ۔ نَعِمْتُ بِهٰذَا عَیْنًا ۔ میں اس سے خوش ہوا ۔ نَعِمَكَ اللهُ عَیْنًا و نَعِمَ اللهُ بِكَ عَیْنًا ۔ خدا تمہاری آنکھ ٹھنڈی کرے ۔ خدا تم پر فضل کرے ۔

نَعِمَ (س) نَعَمًا ۔ العُوْدُ ۔ لکڑی کا سرسبز و تروتازہ ہونا ۔

نَعُمَ (ک) نُعُوْمَةً ۔ نرم و ملائم ہونا

نِعْمَ و نِعِمَّا (م) نِعْمَتْ ۔ کیسا عمدہ ۔

نِعْمَ الرَّجُلُ زَیْدٌ ۔ و نِعْمَ رَجُلًا زَیْدٌ ۔ زید اچھا آدمی ہے ۔

نَعَّمَ ۔ الشَّیْءَ ۔ چیز کو نرم و ملائم بنانا ۔ ۔ الرَّجُلَ ۔ آدمی کو خوشحال کرنا ۔ کسی کو نعم کہنا ۔ ۔ القومَ ۔ لوگوں کے پاس ننگے پاؤں آنا ۔

اَنْعَمَ ۔ الشَّیْءَ ۔ نرم و ملائم کرنا ۔ ۔ فُلَانًا ۔ آسودہ حال بنانا ۔ اَنْعَمَ اللهُ صَبَاحَكَ ۔ خدا تمہاری صبح اچھی کرے ۔ ہمزہ اور نون کو صاف کرکے عِمْ صَبَاحًا یا عِمِ صَبَاحًا بھی کہتے ہیں ۔ اَنْعَمَ اللهُ النِّعْمَةَ عَلَیْهِ و اَنْعَمَهُ بِالنِّعْمَةِ ۔ نعمت سے نوازنا ۔ اَنْعَمَ اللهُ بِكَ عَیْنًا ۔ اللہ تمہاری وجہ سے اس کی آنکھیں ٹھنڈی کرے جس کو تم محبوب رکھتے ہو یا تمہاری آنکھیں اس سے ٹھنڈی کرے جس کو تم محبوب رکھتے ہو ۔

اَنْعَمَ الرَّجُلُ ۔ زیادہ کرنا ۔ نعمت کو پہنچانا ۔ ۔ القومَ ۔ لوگوں کے پاس ننگے پاؤں آنا ۔ اَنْعَمَ صَدِیْقَهُ ۔ دوست کو ننگے پاؤں چل کر رخصت کرنا ۔

اَنْعَمَ ۔ فِي الْاَمْرِ ۔ کام میں مبالغہ کرنا ۔ اچھی طرح کرنا ۔ اَنْعَمَ النَّظَرَ فِي الْمَسْئَلَةِ ۔ مسئلہ میں غور کرنا ۔

نَاعَمَ مُنَاعَمَةً ۔ الرَّجُلُ ۔ آسودہ حال ہونا ۔ ۔ الرَّجُلَ ۔ آسودہ حال بنانا ۔ ۔ الحَبْلَ و غَیْرَهُ ۔ رسی کو مضبوط کرنا ۔

تَنَعَّمَ ۔ الرَّجُلُ ۔ آسودہ زندگی گذارنا ۔ ننگے پاؤں چلنا ۔ ۔ قَدَمَیْهِ ۔ مشغول کرنا ۔ ۔ فُلَانًا بِالْمَكَانِ ۔ ڈھونڈنا ۔ ۔ الدَّابَّةَ ۔ خوب اچھی طرح ہانکنا ۔

تَنَاعَمَ ۔ عمدہ زندگی گذارنا ۔

نَعَمْ و نَعِمْ و نِعِمْ و نَعَامْ و نَحَمْ بھی کہتے ہیں ۔ ہاں ۔ یہ چار معانی کے لیے آتا ہے ۔

۱ ۔ خبر کے بعد حرف تصدیق ہوتا ہے مثلاً قَامَ زَیْدٌ کے جواب میں قام کے معنی دیتا ہے ۔

۲ ۔ امر و نہی کے بعد اگر واقع ہو تو صرف وعدہ ہوتا ہے جیسے اِضْرِبْ زَیْدًا کے جواب میں (نعم) اَعِدُكَ بِفِعْلِهٖ کے معنی کو مفید ہے ۔

۳ ۔ جب استفہام کے بعد واقع ہو تو حرف اعلام ہوتا ہے ۔ جیسے اَقَامَ زَیْدٌ کے جواب میں (نعم) اعلمك بقیامه ۔ کے معنی دیتا ہے ۔

۴ ۔ صدر کلام میں اگر آجائے تو تاکید کو مفید ہوتا ہے ۔ جیسے نَعَمْ اِنَّ رَبِّيْ قَادِرٌ ۔

النُّعْمُ ۔ خوشحالی ۔ ج ۔ اَنْعُمْ ۔

النَّعَمُ ۔ اونٹ ۔ مویشی ۔ ج ۔ اَنْعَام جج ۔ اَنَاعِیْمُ ۔

النَّعْمَة ۔ بہتری ۔ آسودگی ۔ دولت ۔ مویشی ۔

النِّعْمَة ۔ فائدہ ۔ فضل ۔ انعام ۔ حق ۔ ج ۔ نِعَمٌ و اَنْعُمٌ و نِعْمَات و نِعَمَات و نِعِمَات ۔ فُلَانٌ وَاسِعُ النِّعْمَةِ ۔ فلاں بہت مالدار ہے ۔

النَّعْمَاءُ ۔ ج ۔ اَنْعُمٌ و النُّعْمٰى ۔ بابرکت ہاتھ ۔ النُّعْمٰى ۔ آرام ۔ آسودہ حالی ۔ مال ۔ سَاَفْعَلُهُ نُعْمَ عَیْنٍ و نَعْمَ عَیْنٍ و نُعْمَةَ عَیْنٍ و نَعْمَةَ عَیْنٍ و نُعْمٰى عَیْنٍ و نَعِیْمَ عَیْنٍ و نَعَامَ عَیْنٍ و نِعَامَ عَیْنٍ و نُعَامَ عَیْنٍ و نُعَامٰى عَیْنٍ تمہارے اکرام کے لیے میں عنقریب ایسا کروں گا ۔

النُّعْمَة ۔ خوشی ۔ نُعْمَةُ العَیْنِ ۔ آنکھ کی ٹھنڈک ۔

النُّعَامٰى ۔ جنوبی ہوا ۔

النَّعَامَة ۔ شتر مرغ (مذکر و مؤنث) ج ۔ نَعَام و نَعَامَات و نَعَائِم ۔

مذکر کو ظلیم، اور شترمرغ کے گلہ کو بنات الصدیق۔ بے وقوفی۔ اور بھاگنے میں اس کی مثال دی جاتی ہے۔
النعامۃ۔ نعش۔ تاریکی۔ خوشی۔ اکرام۔ جہالت۔ واضح راستہ۔ کنویں میں اٹھا ہوا پتھر۔ راستہ کا نشان۔ پہاڑ پر سائبان نما عمارت۔ دماغ کی جھلی۔ لوگوں کی جماعت۔ ابن النعامۃ پنڈلی کی ہڈی۔ قدم یا تلوا۔ نفرت نعامتہ۔ مرگیا یا کوچ کرگیا۔ جاء کالنعامۃ۔ محروم لوٹا۔ شالت نعامتہ۔ مرگیا۔ شالت نعامۃ القوم۔ لوگ اپنے گھروں کو خالی چھوڑ کر متفرق ہوگئے۔ خفیف النعامۃ ضعیف العقل۔
النعام۔ بیابان۔ النعام الصادر و الوارد۔ ستاروں کے نام۔
النعائم۔ چاند کی منزلوں میں سے ایک منزل ہے جو آٹھ ستاروں سے مرکب ہے۔ اس کی اور شترمرغ کی ایک سی شکل دکھائی دیتی ہے۔
النعومۃ۔ مص۔ ملائمت۔
النعمان۔ خون۔ حیرہ کے بادشاہ کا لقب۔ شقائق النعمان۔ گل لالہ۔
الانعام۔ مص۔ انعام۔ ج۔ انعامات۔
الناعم۔ فا۔ من الثیاب۔ ملائم کپڑا۔ من العیش۔ آسودہ زندگی۔ من النبات۔ سیدھا ہموار پودہ۔
الناعمۃ۔ مؤنث الناعم۔ آسودہ زندگی والی۔ باغ۔
النعیم۔ آسودہ حالی۔ آرام۔ مال۔ نعیم اللہ۔ اللہ کا فضل۔
الینعم۔ جھاڑو۔
الینعام۔ بڑا فیاض۔ کلام منعم۔ نرم کلام۔

المناعم والمتناعم۔ من النبات سیدھا ہموار پودہ۔
المنعم والمناعم والمتناعم و المتناعم۔ خوشحال۔ مالدار۔
نعنع۔ لسان فلان۔ زبان میں ہکلاپن ہونا۔
تنعنع۔ الشیء۔ مضطرب ہونا۔ جھکنا۔ عنہ۔ دور ہونا۔
النعنع والنعناع۔ پودینہ۔ واحد نعنعۃ و نعناعۃ۔
النعنعۃ۔ جانور کا پوٹا۔
نعا ینعو نعاء۔ السنور۔ بلی کا میاؤں میاؤں کرنا۔
النعو۔ ناک کے پیچھے کا دائرہ۔ اونٹ کے اوپر کے ہونٹ کا شگاف۔ گھوڑے کے سم کے مؤخر حصہ کی دراڑ۔ تازہ کھجور۔
نعی ینعی نعیا و نعیا و نعیانا۔ لنا و الینا فلانا۔ موت کی اطلاع دینا۔ نعی القوم۔ قوم کو میت کے دفن کے لیے بلانا۔ نعیتہ الشیء۔ میں نے اس کو کسی چیز کی خبر دی۔ علی القوم شھواتھم۔ عیب گیری کرنا۔ ھو ینعی علی فلان ذنوبہ۔ کسی کے گناہوں اور عیبوں کو ظاہر کرنا۔ شہرت دینا۔ فلان ینعی فلانا۔ کسی سے قصاص طلب کرنا۔
انعی۔ علیہ شیئا قبیحا۔ کسی کو کسی بری بات پر طعنہ دینا۔ انعیتہ الشیء۔ میں نے اس کو خبر دی۔
تناعی۔ القوم۔ طلب قصاص پر اکسانے کے لیے مقتولین کی خبر موت کو بیان کرنا۔
استنعی۔ القوم۔ مقتولین کی خبر موت بیان کرنا تا کہ سب کو طلب قصاص پر

ابھارا جائے۔ لوگوں کا متفرق ہونا۔ بکھر جانا۔ استنعی ذکر فلان۔ کسی کا ذکر مشہور کرنا۔ حب الخمر بہ۔ شراب کی محبت کا دیر تک رہنا۔ الراعی الغنم۔ چرواہے کا آگے ہوکر بکریوں کو اپنے پیچھے بلانا۔
النعیۃ۔ موت کی خبر۔ ج۔ نعیات۔
الناعی۔ فا۔ موت کی خبر لانے والا۔ طعن و تشنیع کرنے والا۔ ج۔ ناعون و نعاۃ و نعیان۔
النعی۔ خبر موت لانے والا۔ جس کی موت کی خبر دی جائے۔ نعاء۔ موت کی خبر دے۔
المنعی و المنعاۃ۔ موت کا پیغام۔ ج مناع۔
نغب (ف) نغبا۔ الریق۔ تھوک نگلنا۔
نغب (ن) نغبا۔ الرجل فی الشرب گھونٹ گھونٹ پینا۔
نغب (ف)، نغبا۔ الطائر پرندہ کا پانی پینا۔
النغبۃ و النغبۃ۔ گھونٹ۔ ج۔ نغب۔
النغبۃ۔ برا کام۔
نغت (ف) نغتا۔ الشعر۔ بال کھینچنا۔
النغف۔ دائمی سخت مصیبت۔
نغرت (ف ض)، و نغرت (س) نغیرا و نغرانا۔ القدر۔ ہانڈی کا ابلنا۔
نغر و نغر نغرا و نغرانا۔ الرجل علی فلان۔ غضب ناک ہونا۔ (صفت مذکر) نغر۔ (صفت مؤنث) نغرۃ۔ الناقۃ۔ اونٹنی کو آواز دینا۔ بلانا۔
نغر (س)، نغرا۔ من الماء۔ بہت پانی پینا۔ الرجل۔ کینہ رکھنا۔
نغر۔ الصبی۔ بچہ کو گدگدانا۔ بالناقۃ اونٹنی کو آواز دے کر بلانا۔

تنغّر۔ الرّجلُ۔ غصہ سے طیش میں آنا۔
علیٰ فلانٍ۔ وہ گرگوں ہونا۔ غضبناک ہونا۔
اَنغرتِ البیضۃُ۔ انڈے کا خراب ہونا
تناغر۔ بھیس بدلنا۔
النّغرُ۔ مص۔ کھارے پانی کا چشمہ۔
النُّغرُ۔ بُلبل۔ چڑیوں کے بچے۔ ج۔
نِغران۔
النّغّار۔ تیز مزاج۔ چڑچڑا۔ جرحٌ نغّارٌ۔
بہت خون بہانے والا زخم۔
نغزَ۔ ف، نغزًا۔ الصبیّ۔ بچہ کو گدگدانا۔
بَینَ القومِ۔ قوم میں فساد ڈالنا۔
بعض کو بعض کے خلاف اکسانا۔
النّغّاز۔ فتنہ انگیز۔
نغشَ۔ ف، نغشًا و نغشانًا۔ بیقرار ہونا۔
ہلنا۔ ھو ینغش الی فلانٍ۔ وہ
فلاں کی طرف مائل ہے۔
تنغّش و انتغش۔ الشیءُ۔ حرکت
میں آنا۔ بے قرار ہونا۔ انتغش
و تنغّش الرّاسُ بالقمل۔ سر کا
جوؤں سے بھر جانا۔
النّغشۃ۔ حرکت۔ اضطراب۔
النُّغاش و النّغّاش و النُّغاشیُّ۔
بہت چھوٹے قد والا۔ بہت پستہ قد۔
النُّغاش۔ رذیل۔ غنڈے۔
نغِصَ۔ س، نغصًا۔ البعیرُ۔ اونٹ کا
سیراب نہ ہونا۔ الرّجلُ۔ کسی کی
مراد پوری نہ ہونا۔
نغصہ۔ ف، نغصًا۔ پانی کے حصہ
سے روک دینا یا بالکل پانی پینے نہ
دینا۔
نغّص و انغص۔ اللہُ علیہ العیشَ
و نغّص عیشتہ۔ زندگی کو بدمزہ کر
دینا۔ نغّص فلانًا۔ زندگی مکدر کر
دینا۔ انغص فلانًا رغیبہ۔ کسی
کے جانوروں کو چرنے نہ دینا۔

نُغّص تنغیصًا۔ پوری خوشگواری نصیب
نہ ہونا۔
تنغّص۔ العیشُ۔ زندگی کا مکدر اور
بدمزہ ہونا۔
تناغصت الابلُ۔ اونٹوں کا بھیڑ کرنا۔
النُّغصۃ۔ وہ چیز جو مراد حاصل کرنے
سے روک دے۔ ج۔ نُغَص۔
نغضَ۔ ن ض، نَغضًا و نُغوضًا و
نغضانًا۔ کانپنا۔ ہلنا۔ بے قرار
ہونا۔ نغضوا الی العدوِّ۔ دشمن
کے مقابلہ کے لیے اٹھنا۔ الشیءَ
و بالشیءِ۔ حرکت دینا۔ نغض
نغضًا۔ زیادہ ہونا۔ السحابُ
بادل کا گہرا چھا جانا۔
انغض۔ الشیءُ۔ ہلنا۔ بے قرار ہونا۔
رأسہُ۔ تعجب یا مسخری سے سر
ہلانا۔
النّغض چلنے میں کانپنے والا۔ سرہلانے والا۔
الناغض۔ فا۔ ج۔ نُغّض۔ الناغض
من الانسانِ۔ گردن کی جڑ۔
غیمٌ ناغضٌ۔ ایک دوسرے
کے پیچھے چلنے والے بادل۔ ر۔ و
النُّغض من الکتفِ۔ مونڈھے
کے کنارے کی پتلی ہڈی۔
النّغانض۔ من السحابِ۔ آگے پیچھے
چلنے والے بادل۔ رجلٌ نغانضُ
البطنِ۔ موٹے پیٹ والا کہ بسبب
موٹاپے کے پیٹ پر بٹیں پڑی ہوں۔
النُّغوض۔ بڑے کوہان کی اونٹنی۔
نغِفَ۔ س، نغفًا۔ البعیرُ۔ اونٹ کی
ناک میں کیڑا ہونا۔
النّغفُ۔ مص۔ اونٹ اور بکری کی ناک میں
پیدا ہونے والا کیڑا۔ واحد نغفۃ۔
النّغف۔ خشک رینٹ۔
نغقَ۔ ف ض، نغاقًا و نغیقًا۔ الغرابُ۔

کوے کا کائیں کائیں کرنا۔
النّغّاق۔ بہت کائیں کائیں کرنے والا۔
نغِلَ۔ س، نغلًا۔ الجلدُ۔ کھال کا دباغت
میں خراب ہونا۔ الجرحُ۔ زخم کا
خراب ہونا۔ زخم میں چورہ جانا۔
نغلت نیّتہُ۔ نیت بگڑ جانا۔
نغِل قلبُہُ علیَّ۔ کینہ رکھنا۔
بینھم۔ فساد ڈالنا۔ چغلخوری کرنا۔
نغُلَ۔ ک، نُغولۃً۔ المولودُ۔ نسب
بگڑنا۔ النّغلۃ۔ اسم مصدر۔
انغلَ۔ الجلدَ۔ چمڑا رنگنے میں خراب کر
دینا۔ اسم النّغلۃ۔
النّغلُ۔ مص۔ لوگوں کے درمیان شرانگیزی
چغلخوری۔
النّغلۃ۔ چغلخوری۔
النّغلُ و النّغِلُ۔ مؤنث نغلۃ۔ و نغیلۃ
و النّغیل۔ خراب۔ فاسد۔ حرامی بچہ۔
النّغیلۃ۔ چمڑے کو خراب کرنے والا کیڑا۔
نغمَ۔ ن ض، و نغِمَ۔ س، نغمًا و
نغمًا و تنغّمَ۔ الرّجلُ۔ گانے
میں سُر نکالنا۔ نغم فی الشّرابِ۔
تھوڑا سا پینا۔ سکت فما نغم
بحرفٍ۔ خاموش ہوا اور ایک حرف
نہیں بولا۔
ناغمہ مناغمۃً۔ بہت آہستہ گفتگو کرنا۔
النّغمُ و النّغَمُ۔ گانے میں سُر۔ ج۔
انغام۔ جج۔ اناغیم۔
النّغّام۔ بہت سُر نکالنے والا۔
النّغمۃ و النّغَمۃ۔ سریلی آواز۔ ج
نغمات۔
نغا ینغو نغوًا و نغیٰ ینغی نغیًا و
النّغیٰ۔ الیہ۔ صاف صاف بات کرنا۔
ناغیٰ۔ الصبیَّ۔ بچہ کو باتوں سے خوش کرنا
۔ المرأۃَ۔ عورت سے عشق بازی کرنا
۔ الرّجلَ۔ مقابلہ کرنا۔ قریب ہونا۔

غالب ہونے کی کوشش کرنا۔ المتموّج
السحابُ۔ موج کا بادل کی طرف
اٹھنا۔
تَنافَسَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے کا مقابلہ کرنا
غالب آنے کی کوشش کرنا۔
النافِسة۔ کلمہ۔
النُّفوثة و النُّفاثة۔ نغمہ، شعر، عمدہ
کلام۔ افواہ۔
نَفَّ (ن)، نَفًّا۔ الارضَ۔ زمین میں کوئی
چیز بونا۔
نَفَّ (س)، نَفًّا۔ السَّویقَ۔ ستو پھانکنا۔
النُّفَّة۔ ستو چھاننے کی میز وغیرہ۔ ج۔
نِفاف۔
النُّفیۃ و النُّفِیۃ و النُّفیُّ۔ کھجور کی پتیوں
کا بنا ہوا گول دستر خوان۔
النُّفیف۔ اونٹ کے پالان کا تنگ۔
النُّفاء۔ نباتات کے متفرق قطعات۔ چھوٹے
باغ۔ نازک چھوٹے پودے۔ واحد
(نُفاۃ)
نَفَتَتْ (ض)، نَفْتًا و نَفَتانًا و نَفِیتًا و
نافَتَتْ۔ القِدرُ۔ ہانڈی کا زور
سے ابلنا۔ صفت نَفوت۔
نَفَتَ و نافَتَ۔ الرجلُ۔ غضبناک ہونا
غصہ میں بھر جانا۔
النَّفیتة۔ وہ آٹا جس پر پانی یا دودھ ڈالا
جائے۔
نَفَثَ (ن ض)، نَفْثًا و نَفَثانًا۔ البُصاقَ
مِن فیہ۔ منہ سے تھوک پھینکنا۔
الجُرحُ الدمَ۔ زخم کا خون نکالنا۔
الرجلُ۔ تھوکنا۔ نَفَثَتِ الحیةُ
السُّمَّ۔ سانپ کا زہر نکالنا۔
القلمُ۔ لکھنا۔ فلانًا۔ کسی پر جادو
کرنا۔ نَفَثَ اللّٰہُ فی قلبِہ۔ خدا
نے اس کے دل میں ڈالا۔ نَفَثَ فی
رُوعی۔ مجھے الہام ہوا۔

نافَثَہ مُنافَثةً۔ پوشیدگی میں بات کہنا۔
النَّفث۔ مص۔ بلغم۔ نَفَثُ الشیطانِ۔ غزلیہ
اشعار۔ ما احسن نَفَثاتِ فلانٍ۔
فلاں کے شعر کیسے اچھے ہیں۔
النُّفاثة۔ تھوک۔
النافِثُ و النفّاثُ۔ جادوگر۔ مؤنث
نافِثة و نفّاثة۔
النَّفیث۔ زخم سے بہنے والا خون۔
المَنفوث۔ جادو کیا ہوا۔
نَفَجَ (ن)، نَفْجًا و نَفَجانًا و نُفوجًا۔
الارنبُ او الیربوعُ۔ خرگوش یا
جنگلی چوہے کا دوڑ کر نکل جانا۔
نَفَجَتِ الرِّیحُ۔ ہوا کا تیزی سے
چلنا۔ الطریقُ بالقوم۔ راستہ
میں قوم کا اچانک نمودار ہونا۔ نَفَجَ
نَفَجًا۔ الانسانُ۔ جھوٹا فخر کرنا۔
۔ الفَرُّوجةُ۔ انڈے سے مرغی کے
بچے کا نکلنا۔ الارنبَ وغیرَہا۔
خرگوش کو بھڑکا کر نکالنا۔ الشیءَ۔
اٹھانا۔ السِّقاءَ۔ مشک بھرنا۔
أَنفَجَ۔ الارنبَ۔ خرگوش کو بھڑکا کر
نکالنا۔ الحالبُ۔ دوہتے وقت
برتن کو تھن سے علیحدہ کرنا۔
تَنَفَّجَ و انتَفَجَ۔ بلند ہونا۔ الرجلُ۔
غیر واقعی صفات پر فخر کرنا۔
اِنتَفَجَ۔ الارنبُ۔ خرگوش کا دوڑنا۔
کودنا۔
اِستَنفَجَ۔ الشیءَ۔ نکالنا۔ ظاہر کرنا۔
النافِج۔ فا۔ کرخت آواز۔
النافِجة۔ مؤنث النافج۔ بہت بارش
برسانے والا بادل۔ ہوا کا زور کا
جھونکا۔ پسلی۔ آخری پسلی۔ مشک کا
برتن۔ نافہ۔ ج۔ نَوافِج۔
النَّفّاج۔ مغرور۔ متکبر۔
النِّفاجة۔ آستین کے نیچے کا مربع پارچہ۔

النَّفیجة۔ کمان۔ ج۔ نَفائِج۔
النَّفیج۔ قوم میں اجنبی۔ ج۔ نُفُج۔
النُّفُج۔ بوجھل اور سست لوگ۔
ھو نُفُجُ الحقیبة۔ وہ موٹے
سرین والا ہے۔
الانفِجانی۔ کلام میں افراط کرنے والا۔
المَنفوج۔ وسیع پہلوؤں والا اونٹ۔
نَفَحَ (ف)، نَفْحًا و نَفَحانًا و نُفوحًا و
نَفاحًا۔ الطیبُ۔ خوشبو مہکنا۔
نَفَحَتِ الریحُ۔ ہوا کا چلنا۔ نَفَحَ العِرقُ
رگ سے خون نکلنا۔ نَفَحَتِ۔
الدابّةُ الرجلَ۔ کھُر کے سرے سے
جانور کا آدمی کو مارنا۔ نَفَحَ فلانًا
بالسیفِ۔ تلوار کی ہلکی سی ضرب لگانا
نَفَحَہ بکذا۔ دینا۔ نَفَحَ نَفَحَتَہ
کنگھا کرنا۔ الشیءَ۔ ہٹانا۔ نافَحَہ
مُنافَحةً۔ جھگڑا کرنا۔
نافَحَ۔ عن فلانٍ۔ کسی کی جانب سے
مدافعت کرنا۔
اِنتَفَحَ۔ بفلانٍ۔ مقابلہ کرنا۔ الی موضعٍ
واپس آنا۔
النَّفح۔ مص۔ النَّفْحُ مِنَ الرِّیاحِ۔ سردی
میں ہوا کا چلنا۔ اور گرمی میں ہوا کے چلنے
کو اللَّفح کہتے ہیں۔
النَّفحة۔ ہوا کا جھونکا۔ تیز بو۔ بخشش۔ خون
کا فوارہ۔ ج۔ نَفَحات۔
النَّفوح۔ مِنَ النوقِ۔ وہ اونٹنی جس کا
دودھ ٹپکتا رہے۔ مِنَ القِسِیِّ۔
تیر دور پھینکنے والی کمان۔ ۔ الریح
نَفوحٌ۔ تیز چلنے والی ہوا۔
النَّفّاح۔ فیاض۔ طَعنَةٌ نَفّاحةٌ۔ زور
سے خون نکالنے والا نیزہ۔
النُّفَیح و المِنفَح۔ بے جا مداخلت کرنے والا۔
الانفَحة و الاِنفَحّة و الاِنفَحة۔ و
المِنفَحة۔ بکری کے بچے کے معدہ کا پنیر۔

نَفَخَ (ن) نَفْخًا و نَفِيْخًا۔ بِفَمِهٖ۔ پھونک مارنا۔ نَفَخَ الضُّحٰى۔ دن چڑھنا۔ نَفَخَتِ الرِّيحُ۔ ہوا کا اچانک چلنا۔ نَفَخَ شِدْقَيْهِ۔ تکبر کرنا۔ نَفَخَ الشَّيْطَانُ فِيْ اَنْفِهٖ۔ اپنے متعلق ایسی ڈینگ مارنا جس کی کوئی حقیقت نہ ہو۔ نَفْخَةُ الطَّعَامِ سیر کرنا۔

تَنَفَّخَ۔ پھولنا۔ اِنْتَفَخَ۔ پھولنا۔

اِنْتَفَخَ۔ الشَّيْءُ۔ چیز کا بلند ہونا۔ النَّهَارُ۔ دن چڑھنا۔ الرَّجُلُ۔ بڑا بننا۔ تکبر کرنا۔

النَّفْخُ۔ مص۔ فخر۔ تکبر۔

النَّفَخُ۔ جانوروں کے ٹخنے کا ورم۔

النُّفُخُ۔ بھری جوانی والا۔

النُّفْخَةُ۔ سانس۔ ریح۔ نَفْخَةُ الشَّبَابِ۔ بھری جوانی۔ نَفْخَةُ الرَّبِيْعِ۔ موسم بہار کی تروتازگی۔

النُّفَاخُ۔ ورم۔ پھلاؤ۔

النُّفَّاخَةُ۔ پانی کا بلبلہ۔ مچھلی کے پیٹ کے اندر کا پھکنا۔ ج۔ نُفَّاخَاتٌ۔

النَّافِخُ۔ فا۔ مَا بِالدَّارِ نَافِخُ ضَرَمَةٍ۔ گھر میں کوئی نہیں۔

النَّافُوْخُ (بجائے یافوخ کے) چندیا۔

النَّفِيْخُ۔ مص۔ آگ پھونکنے پر مقرر کیا ہوا۔

رَجُلٌ اُنْفُخَانٌ و اِنْفِخَانٌ۔ و اُنْفُخَانِيٌّ۔ پرگوشت موٹا۔

المِنْفَاخُ و المِنْفَخُ۔ لوہار کی دھونکنی۔ ج مَنَافِيْخُ و مَنَافِخُ۔ مَنَافِخُ الشَّيْطَانِ۔ شیطانی وسوسے۔

المَنْفُوْخُ۔ مفع۔ بڑے پیٹ والا۔ موٹا۔ بزدل۔

نَفِدَ (س)، نَفَدًا و نَفَادًا۔ الشَّيْءُ۔ ختم ہونا۔ فنا ہونا۔

نَفَدَ (ن)، نَفْدًا۔ القَوْمَ۔ لوگوں سے آگے بڑھ جانا۔

اَنْفَدَ۔ القَوْمُ۔ قوم کا مال اور توشہ ختم ہونا۔ اَنْفَدَتِ البِئْرُ۔ کنوئیں کے پانی کا سوکھ جانا۔ اَنْفَدَ الشَّيْءَ۔ چیز کو خرچ کر دینا۔ القَوْمَ۔ لوگوں کو چیر کر ان میں گھسنا اور بیچ میں چلنا۔

نَافَدَهٗ مُنَافَدَةً۔ باہم حاکم کے پاس جانا۔ جھگڑا کرنا۔ ایک دوسرے کی حجت کو باطل کرنا۔

اِنْتَفَدَ و اِسْتَنْفَدَ۔ الشَّيْءَ۔ فنا کرنا۔ خرچ کرنا۔ اِسْتَنْفَدَ وُسْعَهٗ۔ اپنی پوری طاقت لگا دینا۔ اِنْتَفَدَ الحَقَّ۔ پورا حق لے لینا۔ اللَّبَنَ۔ دودھ دوہنا۔

تَنَافَدَ الخَصْمَانِ اِلَى القَاضِيْ۔ اپنا فیصلہ قاضی کے پاس لے جانا۔ تَنَافَدَ القَوْمُ۔ آپس میں جھگڑنا۔

المُنَافِدُ۔ فا۔ مقدمہ باز۔ جھگڑالو۔

المُنْتَفِدُ۔ فا۔ قَعَدَ مُنْتَفِدًا۔ وہ الگ رہا۔

المُنْتَفَدُ۔ مفع۔ فِيْ هٰذَا الشَّيْءِ مُنْتَفَدٌ عَنْ غَيْرِهٖ۔ اس چیز میں بہ نسبت غیر کے وسعت ہے۔

نَفَذَ (ن)، نَفْذًا و نُفُوْذًا و نَفَاذًا۔ الشَّيْءُ۔ چھید کر پار ہو جانا۔ نَفَذَ السَّهْمُ الرَّمِيَّةَ و فِيْهَا و مِنْهَا۔ تیر کا شکار میں لگ کر پار ہو جانا۔ فُلَانٌ القَوْمَ۔ قوم سے آگے گزر جانا۔

نَفَذَ (ن)، نُفُوْذًا و نَفَاذًا۔ الاَمْرُ اَوِ القَوْلُ۔ حکم یا قول پورا ہونا۔ نَفَذَ الطَّرِيْقُ۔ راستہ کا شاہراہ ہونا۔ صفت (نافِذ)، نَفَذَ الكِتَابُ اِلَى فُلَانٍ۔ پہنچنا۔ نَفَذَ الرَّجُلُ فِي الاَمْرِ۔ کام کامیابی سے چلانا۔ نَفَذَ لِوَجْهِهٖ۔ اپنی حالت پر گزرنا۔

نَافَذَهٗ۔ فیصلہ کے لیے جانا۔

نَفَّذَ و اَنْفَذَ۔ السَّهْمَ الرَّمِيَّةَ۔ تیر کو شکار کے پار کر دینا۔ الكِتَابَ اِلَى فُلَانٍ۔ کتاب کسی کے پاس بھیجنا۔ الحَاكِمُ الاَمْرَ۔ حکم نافذ و جاری کرنا۔ الرَّجُلُ القَوْمَ۔ قوم کے بیچ میں چلنا۔ آگے گزر جانا۔ اَنْفَذَ عَهْدَهٗ۔ عمل میں لانا۔

تَنَافَذَ۔ القَوْمُ اِلَى الحَاكِمِ۔ فیصلہ کے لیے پیش کرنا۔

النَّفَذُ۔ جاری کرنا۔ چھٹن۔ نکلنے کی جگہ۔ ج۔ اَنْفَاذٌ۔

النَّافِذُ۔ فا۔ ہر کام کو کر گزرنے والا۔ طَرِيْقٌ نَافِذٌ۔ شاہراہ۔ اَمْرٌ نَافِذٌ۔ ایسا حکم جس کی فرمانبرداری کی جائے۔

النَّافِذَةُ۔ مؤنث النَّافِذ۔ کھڑکی۔ روشندان۔ ج۔ نَوَافِذُ۔ نَوَافِذُ و مَنَافِذُ الاِنْسَانِ۔ انسان کے جسم کے سوراخ۔ جیسے منہ ناک وغیرہ۔

النَّفَّاذُ و النَّفُوْذُ۔ ہر کام کو کر گزرنے والا۔ ہر کام میں طاق۔

النُّفْذَةُ۔ مہرہ۔ ج۔ نُفَذٌ۔

النَّفِيْذُ۔ نافذ۔

المَنْفَذُ۔ گزرگاہ۔ باہر نکلنے کا راستہ۔ ج۔ مَنَافِذُ۔

المَنْفُوْذُ۔ کسی چیز کے نفوذ کرنے کی جگہ۔ ج مَنَافِذُ۔

المُنْتَفَذُ۔ کشادگی۔ گنجائش۔

نَفَرَتْ (ن ض)، نُفُوْرًا و نِفَارًا و نَفِيْرًا۔ الدَّابَّةُ مِنْ كَذَا۔ جانور کا بدکنا۔ جھکنا۔ صفت نَافِرٌ و نَفُوْرٌ۔

نَفِرَ (ض)، نَفْرًا۔ مِنْ كَذَا۔ نفرت کرنا۔ ناپسند کرنا۔ عَنْ كَذَا۔ اعراض کرنا۔

القومُ۔ متفرق ہونا۔ نَفَرَ اِلَى الشیءِ
جلدی کرنا۔ (نُفُورًا) العَيْنُ
و غَيْرُهَا۔ آنکھ کا سوجنا۔ (نَفْرًا)
فلانًا۔ غالب آنا۔ (نَفْرًا و نُفُورًا)
الحَاجُّ مِنْ مِنًى۔ منیٰ سے واپس
ہونا۔ (نَفْرًا و نُفُورًا و نِفَارًا
و نَفَرَانًا) الظَّبْيُ و غَيْرُهُ۔
ہرن کا بھاگنا۔ دور ہونا۔ (نِفَارًا
و نُفُورًا و نَفِيْرًا) القومُ لِلْقِتَالِ
او الأمْرِ۔ چل دینا۔

نَفَّرَهُ۔ بھگانا۔ نَفَّرَهُ عَلَى فُلانٍ۔
کسی پر غالب ہونے کا فیصلہ دینا۔
نَفَّرَهُ الشیءَ و عَلَى الشیءِ و بِالشیءِ
غالب ہونا۔ نَفَّرَ عَنْ فُلانٍ۔ برا
لقب دینا۔

أنْفَرَهُ۔ بھگانا۔ أنْفَرَ القومُ۔ قوم
کے اونٹوں کا بھاگ جانا۔ القومُ
فلانًا۔ مدد دینا۔ الحَاكِمُ فُلانًا عَلَى
فُلانٍ۔ غلبہ کا حکم دینا۔

نَافَرَهُ نِفَارًا و مُنَافَرَةً۔ فیصلے کے لیے
جانا۔ حسب و نسب میں فخر کرنا۔

تَنَافَرَ۔ الرَّجُلانِ۔ آپس میں فیصلہ کے
لیے جانا۔ باہم فخر کرنا۔ القومُ لِلأمْرِ
چل دینا۔

اِسْتَنْفَرَهُ۔ بھگانا۔ اِسْتَنْفَرَ القومَ۔
قوم سے مدد چاہنا۔ قوم کو جنگ کے
لیے جمع کرنا۔ الظَّبْيُ۔ ہرن کا بھاگ
جانا۔ اِسْتَنْفَرَ فُلانٌ بِثَوْبِي۔
فلاں نے میرے کپڑے لے جا کر گم
کر دیے۔

النَّفْرُ۔ مص۔ جمع النَّافِرِ۔
النَّفْرُ و النَّفْرَةُ۔ جنگ جوؤں کا گروہ۔
جھگڑوں کا گروہ۔ تین سے لے کر
دس تک کی جماعت۔ نَفْرَةُ الرَّجُلِ
آدمی کا خاندان۔ عِفْرٌ۔ نِفْرٌ۔ عِفْرٌ

نِفْرٌ۔ خبیث۔ سرکش۔

النَّفَرُ۔ سارے لوگ۔ تین سے لے کر دس
تک کی جماعت۔ ج۔ أنْفَارٌ۔
ثَلاثَةُ نَفَرٍ او أنْفَارٍ۔ تین آدمی۔
يَوْمُ النَّفَرِ۔ او النَّفْرِ او النَّفِيْرِ
او النُّفُوْرِ۔ ذی الحجہ کی بارھویں
تاریخ جبکہ حاجی منیٰ سے واپس ہوکر
مکہ معظمہ کی طرف رُخ کرتے ہیں۔

النُّفْرَةُ۔ حکم۔ فیصلہ (۔ و النُّفْرَةُ)
نظر بد سے بچاؤ کے لیے بچوں کا
تعویذ۔

النِّفَارُ۔ مص۔ اَڑیَل ہونا۔

النُّفَارَةُ۔ حکم۔ جو کچھ غالب مغلوب
سے لے۔

النَّافِرُ۔ فا۔ غالب۔ ج۔ نَفْرٌ و نُفَّرٌ۔

النَّافِرَةُ۔ مؤنث النَّافِرِ۔ رشتہ دار۔
واقف لوگ۔

النَّفُوْرُ و اليَنْفُوْرُ و المُسْتَنْفِرُ۔ بھاگنے
والا۔ بہت تیز بھاگنے والا۔

النَّفِيْرُ۔ مص۔ دس سے کم آدمیوں کا گروہ۔
لڑائی کی طرف کوچ کرنے والے لوگ۔
بگل۔ ج۔ أنْفِرَةٌ۔ و النَّفِيْرُ العَامُّ
عوام کا دشمن سے مقابلے کے لیے اٹھ
کھڑا ہونا۔

النَّفَارِيْرُ۔ چڑیاں۔ واحد نُفْرُوْرٌ۔

المُسْتَنْفَرُ۔ مفع۔ ڈرایا ہوا۔

المَنْفُوْرُ۔ مفع۔ مغلوب

نَفَزَ (ض) نَفْزًا و نُفُوْزًا و نَفَزَانًا۔
الظَّبْيُ۔ ہرن کا زقند بھرنا۔

نَفَّزَهُ۔ کودانا۔ نَفَّزَتِ المَرْأَةُ
وَلَدَهَا۔ عورت کا اپنے بچہ کو
اچھالنا۔ نَفَّزَ و أنْفَزَ السَّهْمَ۔
تیر کی سیدھ دیکھنے کے لیے اس کو
ناخن پر گھمانا۔

تَنَافَزُوْا۔ باہم اچھلنا۔ کودنا۔

النَّفِيْزُ و النَّفِيْزَةُ۔ مکھن جو ہنڈکی میں اکٹھا
نہ ہو سکے۔

النَّيْفُوْزَةُ۔ مِنَ الظِّبَاءِ۔ بہت چھلانگیں
مارنے والا ہرن۔

نَفِسَ (س) نَفَسًا و نَفَاسِيَةً۔
بِالشیءِ۔ بخل کرنا۔ عَلَى فُلانٍ
بِخَيْرٍ۔ حسد کرنا۔ (نَفَاسَةً) الشیءَ
عَلَى فُلانٍ۔ نااہل سمجھنا۔

نَفَسَهُ (ن)، نَفْسًا۔ بِنَفْسٍ۔ (ای
بِعَيْنٍ) نظر بد لگانا۔

نَفِسَتْ (س) و نُفِسَتْ و نَفَسًا و
نَفَاسَةً و نِفَاسًا۔ المَرْأَةُ
غُلامًا۔ عورت کا بچہ جننا۔ نُفِسَ
فلانٌ۔ پیدا ہونا۔ صفت (مَنْفُوْسٌ)

نَفُسَ (ک)، نَفَاسَةً و نِفَاسًا و
نُفُوْسًا و نَفَسًا۔ نفیس اور پسندیدہ
ہونا۔

نَفَّسَ تَنْفِيْسًا۔ عَنْهُ الكُرْبَةَ۔ غم
سے دور کرنا۔ تسلی دینا۔ نَفَّسَ
فُلانًا۔ کسی کو مہلت دینا یا اس کے
غم کو زائل کر دینا۔ نَفَّسَهُ فِي الأمْرِ۔
ترغیب دینا۔

نَافَسَ نِفَاسًا و مُنَافَسَةً۔ فُلانًا
فِي الأمْرِ۔ باہم فخر کرنا۔ مقابلہ کرنا۔
فِي الشیءِ۔ مبالغہ کرنا۔ بیش قیمت کرنا۔
کرم میں مقابلہ کی رغبت کرنا۔

أنْفَسَ۔ الشیءُ۔ نفیس ہونا۔ الشیءُ
فلانًا۔ پسند آنا۔ فُلانًا فِي الشیءِ۔
رغبت دلانا۔

تَنَفَّسَ۔ سانس لینا۔ الصُّبْحُ۔ صبح
کا روشن ہونا۔ القَوْسُ۔ کمان کا چٹخنا
۔ النَّهْرُ۔ نہر کا پانی زیادہ ہونا
۔ النَّهَارُ۔ دوپہر ہونا۔ الرَّجُلُ۔
لمبی لمبی باتیں کرنا۔ الرَّجُلُ فِي الإنَاءِ
پانی کا ایک ہی سانس میں پینا۔

تَنَفَّسَ الصُّعَدَاءَ۔ تھکن یا غم سے لمبے لمبے سانس لینا۔
تَنَافَسَ۔ القَومُ فِي الأَمْرِ۔ مبالغہ کرنا۔ بطور مقابلہ رغبت کرنا۔
النَّفْسُ۔ مم۔ روح۔ خون۔ بدن۔ هُوَ عَظِيمُ النَّفْسِ۔ وہ بڑے جسم کا ہے۔ نظر بد۔ شخص۔ نَفْسُ الشَّيءِ۔ عین شے۔ نَفْسُ الأَمْرِ۔ حقیقت امر۔ النَّفْسُ۔ عظمت، ہمت۔ عزت۔ ارادہ۔ رائے۔ عیب۔ سزا۔ پانی۔ نفس سے اگر روح مراد لیں تو وہ مؤنث ہوتا ہے۔ جیسے کہتے ہیں۔ خَرَجَتْ نَفْسُهُ۔ اگر شخص مراد ہو تو مذکر ہوتا ہے۔ جیسے کہتے ہیں خَمْسَةَ عَشَرَ نَفَسًا۔ ج۔ أَنْفُسٌ ونُفُوسٌ۔ فِي نَفْسِي أَنْ أَفْعَلَ كَذَا۔ میرا ارادہ ہے کہ میں ایسا کروں۔ فُلَانٌ يُؤَامِرُ نَفْسَيْهِ ويُشَاوِرُهُمَا۔ یعنی فلاں اپنے معاملہ میں متردد ہے۔ اور اس کی دو رائیں ہیں۔ مگر کسی پر اس کو ثبات نہیں۔ خَرَجَتْ نَفْسُهُ وجَادَ بِنَفْسِهِ۔ وہ مر گیا۔
النَّفَسُ۔ مم۔ جھونکا۔ سانس۔ وسعت مہلت۔ کہتے ہیں۔ اِعْمَلُوا الخَيْرَ وأَنْتُمْ فِي نَفَسِ البَقَاءِ۔ عمل خیر کرو اس حال میں کہ تم کو زندگی میں مہلت نصیب ہو۔ لمبی گفت گو۔ گھونٹ۔ ج۔ أَنْفَاسٌ۔ کہتے ہیں هٰذَا شَرَابٌ ذُو نَفَسٍ۔ یہ میٹھی پسندیدہ شراب ہے۔ نَفَسُ السَّاعَةِ۔ آخری زمانہ۔ نَفَسُ الشَّاعِرِ والمُؤَلِّفِ۔ شاعر یا مصنف کا اسلوب تحریر۔
النِّفَاسُ۔ مم۔ زچگی۔ ولادت کے بعد کا خون۔

النُّفْسَةُ۔ مہلت۔
النَّافِسُ۔ فا۔ حاسد۔ قیمتی۔ نظر بد والا۔ جوئے کا چوتھا یا پانچواں تیر۔
النَّفِيسُ۔ بہت مال۔ شَيءٌ نَفِيسٌ۔ پسندیدہ عمدہ چیز۔ اس کے مقابلہ میں خسیس آتا ہے۔ رَجُلٌ نَفِيسٌ۔ حاسد آدمی۔
الأَنْفَسُ۔ اسم تفضیل۔ زیادہ دور یا وسیع زیادہ قیمتی و مہنگا۔
النُّفَسَاءُ والنَّفْسَاءُ والنَّفَسَاءُ۔ زچہ۔ ثنی نُفَسَاوَانِ۔ ج۔ نِفَاسٌ ونُفُسٌ ونُفْسٌ ونُفَّسٌ ونُفَّاسٌ ونَوَافِسُ ونُفَسَاوَاتٌ۔
النَّفُوسُ۔ حاسد نگاہیں۔
المَنْفُوسُ۔ نوزائیدہ بچہ۔
المُتَنَفَّسُ۔ سانس کا راستہ۔
نَفَشَ (ن)، نَفْشًا ونَفَّشَ۔ القُطْنَ او الصُّوفَ۔ روئی یا اون دھننا۔ نَفَشَ نُفُوشًا۔ القَومُ۔ قوم کا ارزانی میں ہونا۔ فُلَانٌ عَلَى الشَّيءِ۔ کھانے کے لیے رخ کرنا۔
نَفَشَتْ (ض ن)، ونَفِشَتْ (س)، نَفْشًا۔ الإِبِلُ او الغَنَمُ۔ اونٹوں یا بکریوں کا رات کو بغیر چرواہے کے چرنا۔ صفت نَافِشَةٌ ونُفَّاشٌ ونَوَافِشُ ونُفَّشٌ۔ اسم النَّفَشُ۔
أَنْفَشَ۔ مویشی کو رات کے وقت چرواہے کے چرنے کے لیے چھوڑنا۔
تَنَفَّشَ وَانْتَفَشَ۔ پرندہ کا پروں کو جھاڑنا۔ بلی کا بال کھڑے کرنا۔ لکڑی کا پھولنا۔
النَّفَشُ۔ دھنی ہوئی روئی۔ متفرق سامان کلام و دعوے کی کثرت۔ بَقَرٌ وغَنَمٌ نَفَشٌ ونَوَافِشُ ونُفَّاشٌ۔ رات کو بغیر چرواہے کے چرنے والے مویشی۔
النَّفَّاشُ۔ مغرور۔ پھولا ہوا۔ ایک قسم کا بڑا لیموں۔
المُتَنَفِّشُ والمُنْتَفِشُ۔ پھولا ہوا اور نرم۔ چپٹی ناک۔

نَفَصَ (ض)، نَفْصًا وأَنْفَصَ۔ بِبَوْلِهِ۔ پیشاب کرنا۔
نَفَصَ وأَنْفَصَ۔ بِالكَلِمَةِ۔ جلدی بولنا۔ أَنْفَصَ فِي الضَّحِكِ۔ بہت ہنسنا۔ الرَّجُلُ بِشَفَتَيْهِ۔ ہونٹوں سے اشارہ کرنا۔
النُّفْصَةُ۔ خون کا فوارہ۔ ج۔ نُفَصٌ۔
النُّفَاصُ۔ بھیڑوں کی کثرت۔ پیشاب کی بیماری۔ النَّفِيصُ۔ میٹھا پانی۔
المِنْفَاصُ۔ بہت ہنسنے والا۔

نَفَضَ۔ (ن)، نَفْضًا۔ الثَّوبَ۔ کپڑا جھاڑنا۔ الشَّجَرَةَ۔ درخت کو ہلانا۔ الوَرَقَ مِنَ الشَّجَرِ۔ درخت سے پتے گرانا۔ المَكَانَ۔ جگہ کی اچھی طرح دیکھ بھال کرنا۔ نَفَضَتْهُ الحُمَّى۔ بخار کا کپکپا دینا۔ نَفَضَ الزَّرْعُ۔ کھیتی کا آخری خوشہ نکالنا۔ نَفَضَتِ الإِبِلُ۔ اونٹنی کا سارے بچے جننا۔ المَرْأَةُ۔ عورت کا بہت اولاد والی ہونا۔ نَفَضَ القَومُ توشہ یا مال سے خالی ہونا۔ نَفَضَ الطَّرِيقَ۔ راستہ کو چوروں سے پاک کرنا۔ القَومُ حَلَائِبَهُمْ۔ قوم نے اپنے دودھ دینے والے جانوروں کا سارا دودھ نکال لیا۔ نَفَضَ الثَّوبُ او الصِّبْغُ۔ رنگ کا ماند پڑنا۔ الكَرْمُ۔ انگور کی بیل میں خوشے نکلنا۔ فُلَانٌ۔ چاروں طرف دیکھنا۔
نَفَضَ (ن) نُفُوضًا۔ المَرِيضُ۔ بیمار کا

تندرست ہونا۔

اَنْفَضَ ۔ القومُ ۔ قوم کا ختم شدہ یا تباہ شدہ مال والا ہونا۔ القومُ زَادَهُمْ قوم کا توشہ کو ختم کر دینا۔ اَنْفَضَ عَنْ دور کرنا۔

اِنْتَفَضَ ۔ درخت کا ہلنا۔ کپڑے کا جھڑنا۔ انگور کا سرسبز ہونا۔ آدمی کا کانپنا۔

تَنَفَّضَ وَاسْتَنْفَضَ ۔ المَكَانَ ۔ جگہ کی اچھی طرح دیکھ بھال کرنا۔ الشيءَ ۔ نکالنا ۔ الاَمِيْرُ ۔ امیر کا جاسوس بھیجنا۔

النَّفَضُ والنِّفَاضُ والنُّفَاضُ و النُّفَاضَةُ ۔ جھاڑے ہوئے سے گری ہوئی چیز۔ النُّفَاضَةُ ۔ توشہ کا بقیہ جو جھاڑا جائے ۔ النَّفَضُ ۔ گرے ہوئے پتے یا کھجور۔

النِّفَاضُ ۔ اَنْفَضَ القومُ زَادَهُمْ سے اسم۔ النِّفَاضُ ۔ بچوں کی تہبند۔ ج ۔ نُفُضٌ ۔ مَا عَلَيْهِ نِفَاضٌ اس پر کوئی کپڑا نہیں۔

النُّفْضَةُ و النُّفَضَةُ و النُّفَاضُ و النُّفَضَاءُ ۔ بخار کا لرزہ ۔ النُّفْضَةُ کہیں کہیں پڑنے والی بارش۔

النَّفَضَةُ ۔ جاسوسوں کی جماعت۔

النُّفَضَى والنُّفِيضَى و النُّفَضِى ۔ کپکپی۔

النَّافِضُ ۔ فا ۔ لرزہ کا بخار ۔ وہ کپڑا جس کا رنگ ماند پڑ جائے ۔

النَّفُوضُ ۔ مِنَ النِّسَاءِ ۔ بہت اولاد والی عورت۔

النَّفِيضَةُ ۔ جاسوسوں کا گروہ ۔ ج ۔ نَفَائِضُ ۔ النَّفَائِضُ ۔ کنکروں کے ساتھ غیب کی باتیں بتلانے والے۔ دُبلے اونٹ۔

الاِنْفَاضُ ۔ مص ۔ بھوک ۔ حاجت۔

الاَنَافِيضُ ۔ درخت کے نیچے گرے ہوئے پھل ۔ مفرد ۔ اُنْفُوضَةٌ ۔

المِنْفَضُ ۔ چھاج ۔ سوپ ۔ پنکھا ۔ و المِنْفَاضُ ۔ چادر وغیرہ جس پر پتے یا میوے جھاڑے جائیں ۔

المُنْتَفِضُ ۔ مِنَ الدَّجَاجِ ۔ انڈوں سے رک جانے والی مرغی۔

المَنْفُوضُ ۔ مفعو ۔ لرزہ والے تپ میں مبتلا۔

نَفِطَتْ (س)، نَفَطًا و نَفْطًا و نَفِيْطًا ۔ يَدُهُ ۔ ہاتھ کا آبلہ دار ہونا ۔

نَفَطَ (ض)، نَفْطًا ۔ غصہ سے آگ بگولا ہونا۔

نَفَطَتْ (ض)، نَفْطًا و نَفِيطًا ۔ العَنْزَةُ ۔ بکری کا چھینکنا ۔ القِدْرُ ہانڈی کا جوش مارنا ۔ نَفَطَ الظَّبْيُ ہرن کا آواز نکالنا ۔ الرَّجُلُ ۔ کسی کا غیر مفہوم کلام کرنا۔

تَنَافَطَتْ ۔ القِدْرُ ۔ ہانڈی کا جھاگ پھینکنا۔

النَّفْطُ و النِّفْطُ ۔ بہت جلد آگ پکڑنے والا ایک معدنی تیل ۔

النَّفْطَةُ و النِّفْطَةُ و النَّفِطَةُ ۔ چیچک ۔ آبلہ جو کام کرنے سے ہاتھ پر ہو جاتا ہے ۔

النَّفِطَةُ ۔ جلد غضبناک ہونے والا ۔

النَّافِطَةُ ۔ بکری ۔ يَدٌ نَافِطَةٌ ۔ آبلہ دار ہاتھ ۔ رُغْوَةٌ نَافِطَةٌ ۔ بلبلہ والے جھاگ۔

النَّفَّاطُ ۔ کان سے نفط نکالنے والا ۔ نفط پھینکنے والا ۔ ج ۔ نَفَّاطَةٌ و نَفَّاطُونَ ۔

النَّفَّاطَةُ و النِّفَاطَةُ ۔ نفط کی کان ۔ پٹرول کا کنواں ۔ ایک قسم کا چراغ ۔ تانبے کا آلہ جس سے نفط پھینکا کرتے تھے۔

النُّفَاطَةُ ۔ آبلہ ۔

النَّفِيطُ والمَنْفُوطُ ۔ آبلوں والا ۔ مؤنث نَفِيطَةٌ و مَنْفُوطَةٌ ۔

نَفَعَهُ (ف)، نَفْعًا ۔ بِكَذَا ۔ فائدہ دینا۔

اَنْفَعَ ۔ الرَّجُلُ ۔ کسی کا لاٹھیوں کی تجارت کرنا۔

اِنْتَفَعَ ۔ بِهِ و مِنْهُ ۔ فائدہ اٹھانا۔

اِسْتَنْفَعَهُ ۔ فائدہ طلب کرنا ۔

النَّفْعُ ۔ فائدہ ۔ نفع۔

النَّفَاعُ والنَّفِيعَةُ ۔ فائدہ ۔ منفعت ۔

النَّفْعَةُ ۔ ایک بار کا فائدہ ۔ ایک قسم کا عصا جس کو زمین پر فائدہ کے لیے مارتے ہیں ۔ ج ۔ نَفَعَاتٌ ۔

النِّفْعَةُ ۔ چمڑے کا تسمہ جو توشہ دان کے پہلوؤں پر لگا ہوتا ہے ۔

النُّفَاعَةُ ۔ ہر وہ چیز جس سے نفع اٹھایا جائے ۔

النَّافِعُ ۔ فا ۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ایک اسم۔

النَّافِعَةُ ۔ وہ چیز جس سے فائدہ اٹھایا جائے۔

النَّفَّاعُ ۔ بہت فائدہ دینے والا۔

المَنْفَعَةُ ۔ ہر وہ چیز جس سے فائدہ اٹھایا جائے ۔ فائدہ ۔ ج ۔ مَنَافِعُ ۔

مَنَافِعُ الدَّارِ ۔ گھر میں آرام کی چیزیں۔

نَفَقَتْ (ف)، نَفْقًا و نُفُوقًا ۔ و نَفِقَتْ (س)، نَفَقًا و تَنَفَّقَتْ يَدُهُ ۔ ہاتھ کا آبلہ دار ہونا ۔

نَفَقَ (ن)، نَفَاقًا و نَفِقَ (س)، نَفَقًا ۔ الشيءُ ۔ ختم ہونا ۔ کم ہونا ۔ نَفَقَ البَيْعُ ۔ بیع کا رائج ہونا ۔ نَفَقَتِ السُّوقُ ۔ گرم بازاری ہونا ۔

نَفَقَ (ن)، نُفُوقًا ۔ الرَّجُلُ او الدَّابَّةُ ۔ مرنا ۔ الجُرْحُ ۔ زخم کا چھلنا ۔

نَفَقَ (ن)، وَنَفِقَ (س)، نَفَقًا ـ
الیَرْبُوْعُ ـ جنگلی چوہے کا اپنے سوراخ
سے نکلنا ـ اپنے سوراخ میں داخل
ہونا (ضد)
نَافَقَ مُنَافَقَةً وَ نِفَاقًا ـ فِیْ دِیْنِهٖ
دل میں کفر چھپا کر زبان سے ایمان ظاہر
کرنا ـ صفت مُنَافِق ـ
نَفَّقَ ـ البِضَاعَةَ ـ سامان کو رواج
دینا ـ
اَنْفَقَ ـ محتاج ہونا ـ توشہ ختم ہونا ـ
المَالَ ـ مال صرف کرنا ـ خرچ کرنا ـ
السِّلْعَةَ ـ سامان کو رواج دینا ـ
القَوْمُ ـ قوم کی تجارت خوب چلی ـ
تَنَفَّقَ ـ الیَرْبُوْعَ ـ جنگلی چوہے کو
سوراخ سے باہر نکالنا ـ الیَرْبُوْعُ
جنگلی چوہے کا سوراخ سے باہر نکلنا ـ
سوراخ میں داخل ہونا ـ
اِنْتَفَقَ ـ الرَّجُلُ ـ سرنگ میں داخل ہونا ـ
اِسْتَنْفَقَ ـ المَالَ ـ مال ختم کرنا ـ
النَّفَقُ ـ سرنگ ـ ج ـ اَنْفَاق ـ
النَّفِقُ ـ جلد منقطع ہونے والا ـ
النِّفَاق و المُنَافَقَة ـ منافقت
النَّفَقَة ـ خرچ ـ ج ـ نَفَقَات و نِفَاق
و اَنْفَاق ـ
النَّافِقُ ـ فا ـ بکنے کے قابل سامان ـ چلنے
والی منڈی ـ
النَّافِقَة ـ مشک کا نافہ ـ
النَّافِقَاء ـ ج ـ نَوَافِق و النُّفَقَة و
النُّفَقَاء ـ جنگلی چوہے کا سوراخ ـ
نَیْفَقُ السَّرَاوِیْل ـ پاجامہ کا نیفہ ـ
المِنْفَاق ـ بہت خرچ کرنے والا ـ
المُنَافِق ـ دل میں کفر چھپا کر زبان سے
ایمان ظاہر کرنے والا ـ
نَفَلَ (ن)، نَفْلًا ـ قسم کھانا ـ الرَّجُلُ ـ
عطیہ دینا ـ نَفَلَهٗ النَّفَلَ ـ زائد عطیہ
دینا ـ نَفَّلَ القَائِدُ الجُنْدَ ـ
غنیمت بانٹنا ـ الرَّجُلَ عَنْ
نَسَبِهٖ ـ
نَفَّلَهٗ ـ قسم کھلانا ـ حصہ سے زائد دینا ـ
نَفَّلَ عَنْ فُلَانٍ ـ ہٹانا ـ
اَنْفَلَهٗ ـ النَّفَلَ ـ غنیمت دینا ـ اَنْفَلَ
لَهٗ ـ قسم کھانا ـ
تَنَفَّلَ ـ نفل نماز ادا کرنا ـ عَلٰی
اَصْحَابِهٖ ـ مال غنیمت اپنے ساتھیوں
سے زیادہ لینا ـ
اِنْتَفَلَ ـ نفلیں پڑھنا ـ الشَّیْءَ مِنْ
فُلَانٍ ـ طلب کرنا ـ مِنَ الاَمْرِ
او الکَلَامِ ـ بری ہونا ـ بیزار ہونا ـ
مِنَ القَوْمِ ـ قوم کی مدد سے دور رہنا ـ
النَّفْلُ ـ واجبات اور ضروریات سے
زائد کام ـ
النَّفَلُ ـ مال غنیمت ـ ہبہ ـ بخشش ـ زیادتی
ج ـ نِفَال و اَنْفَال ـ ایک قسم کی
خوشبودار گھاس ـ واحد نَفَلَة ـ
النَّافِلَة ـ غنیمت، عطیہ، بخشش ـ فرض
سے علاوہ زائد بات ـ پوتا ـ ج ـ
نَوَافِلُ ـ
النُّفَلُ ـ قمری ماہ کی چوتھی اور پانچویں اور
چھٹی راتیں ـ
النَّوْفَلُ ـ بہت فیاض ـ خوبصورت ـ
نوجوان ـ ج ـ نَوْفَلُوْن ـ النَّوْفَلُ
سمندر، عطیہ ـ نر بجو ـ
النَّوْفَلَة ـ نمک دانی ـ
النَّفْنَفُ ـ ہوا ـ آسمان زمین کے درمیان
کا خلا ـ دیوار کی چوٹی سے نیچے تک
کا حصہ ـ پہاڑ کا سیدھا پہلو ـ
کنوئیں کے کنارے سے تہ تک کا
حصہ ـ بیابان ـ ج ـ نَفَانِف ـ الدَّارِ
گھر کے نواحی و اطراف (و النَّفْنَاف)
دو پہاڑوں کے درمیان کا خلا ـ دور
نَفَهَ (ف)، نُفُوْهًا ـ الرَّجُلُ ـ کمزور
دل ہونا ـ بزدل ہونا ـ الجَمَلُ ـ
اونٹ کا رام ہونا ـ
نَفِهَتْ (س)، نَفَهًا ـ نَفْسُهٗ ـ تھکنا ـ
نَفَّهَ و اَنْفَهَ ـ النَّاقَةَ ـ اونٹنی کو
تھکانا ـ
اِسْتَنْفَهَ ـ الرَّجُلُ ـ آرام لینا ـ
النَّافِهُ ـ تھکا ہوا ـ ج ـ نُفَّهٌ ـ (و ـ
المَنْفُوْهُ) کمزور دل ـ بزدل ـ
نَفَاهُ یَنْفُوْهُ نَفْوًا و نَفَی یَنْفِیْ نَفْیًا
و نَفَّی ـ عَنْ ـ ہٹانا ـ انکار کرنا ـ
قید خانہ میں قید کرنا ـ نَفَی الرَّجُلَ
مِنْ بَلَدِهٖ ـ شہر بدر کرنا ـ السَّیْلُ
الغُثَاءَ ـ سیلاب کا کوڑا کرکٹ بہا
لانا ـ السَّحَابَةُ الْمَاءَ ـ بادل
کا پانی برسانا ـ
نَفَی یَنْفِیْ نَفْیًا وَ انْتَفَی ـ عَنْهُ ـ دور
ہونا ـ الشَّعْرُ ـ بال گرنا ـ اِنْتَفَی
مِنْ وَلَدِهٖ ـ بچہ سے انکار کرنا ـ
اِنْتَفَی فُلَانٌ مِنْ فُلَانٍ ـ کراہیت
کے ساتھ اعراض کرنا ـ نَفَاهُ فَانْتَفَی
اس نے اس کو ہٹایا ـ پس وہ ہٹ گیا ـ
نَفَی یَنْفِیْ نَفْیًا و نَفَیَانًا ـ الصَّیْرَ
فِی الدَّرَاهِمَ ـ صراف کا روپے
پرکھنے کے لیے ان کو بکھیرنا ـ
نَافَاهُ مُنَافَاةً ـ ایک دوسرے کو ہٹانا ـ
تَنَافَی تَنَافِیًا ـ الرِّجَالُ ـ ایک
دوسرے کو دفع کرنا ـ ایک دوسرے
کے مخالف ہونا ـ
نَفَاءُ الشَّیْءِ و نُفَاتُهٗ و نَفِیَّتُهٗ و
نِفْیَتُهٗ و نُفَایَتُهٗ و نَفَایَتُهٗ و
نَفِیْئَهٗ ـ چیز کا وہ ردی حصہ جو دور
کر دیا جائے ـ چیز کا بقیہ ـ
النَّفِیَّة ـ کھجور کے پتوں کا دستر خوان جس پر
گوشت یا پنیر وغیرہ خشک کیا جائے ـ

ج۔ نَقِبَات۔

اَلنَّقْبَانُ۔ مص۔ درختوں کی جڑوں میں ہوا سے جمع شدہ مٹی۔ بڑی فوج کے پیچھے آنے والے لوگ۔

اَلنَّافِيُّ۔ فا۔ دھتکارا ہوا۔ دور کیا ہوا۔

اَلنَّفِيُّ۔ نابود کیا ہوا۔ ہانڈی کے ادھر ادھر پھینکے ہوئے جھاگ۔ چکی کا پھینکا ہوا آٹا۔ گھوڑوں کے سموں سے بکھرے ہوئے مٹی پتھر وغیرہ۔ درختوں کی جڑوں میں ہوا سے جمع ہونے والی مٹی۔ لشکر کا بڑا حصہ جو ایک طرف کو ہو جائے۔ کھجور کے پتوں سے بنائی ہوئی ڈھال۔ اِبْنُ نَفْيٍ۔ وہ لڑکا جس کے بیٹا ہونے سے باپ انکار کرے۔

اَلْمَنْفِيُّ۔ دور کیا ہوا۔ ہٹایا ہوا۔ پھینکا ہوا۔ جلاوطن کیا ہوا۔ دھتکارا ہوا۔ ۔ فِي الْكَلَامِ۔ اثبات کے خلاف۔

اَلْمَنْفَى۔ جلاوطن کی جگہ۔ ج۔ مَنَافٍ۔

نَقَّ (ض)، نَقِيقًا۔ الضِّفْدَعُ۔ مینڈک کا ٹرانا۔ مرغی۔ چکور۔ بچھو۔ شترمرغ وغیرہ کے لیے بھی یہ لفظ مستعمل ہوتا ہے۔

نَقَّتْ۔ ضَفَادِعُ بَطْنِهِ۔ وہ بھوکا ہو گیا۔

اَلنَّقَّاقُ۔ مینڈک۔

اَلنَّقْنَقَةُ۔ مینڈکی۔

اَلنَّقُوقُ۔ چلانے والا۔ ج۔ نُقُقٌ و نُقٌّ۔

نَقَبَ (ن)، نَقْبًا۔ الْحَائِطَ۔ دیوار میں سوراخ کرنا۔ الْخُفَّ۔ موزے میں پیوند لگانا۔ فُلَانٌ فِي الْاَرْضِ۔ جانا۔ ۔ عَنِ الْاَخْبَارِ۔ خبروں کی تحقیق کرنا یا خبر دینا۔ الثَّوْبَ۔ بغیر نیفہ کے پاجامہ بنانا۔ الْفَرَسُ۔ دوڑنے میں گھوڑے کا ٹانگیں جوڑنا۔

نَقِبَ (س)، نَقَبًا۔ الْخُفُّ الْمَلْبُوسُ۔ پہنے ہوئے موزے کا پھٹا ہوا ہونا۔ ۔ الْبَعِيرُ۔ اونٹ کا گھسے ہوئے کھروالا ہونا۔ ۔ الرَّجُلُ۔ پہاڑی راستوں میں چلنا۔ ۔ فِي الْبِلَادِ۔ ملک میں جانا۔

نَقُبَ (ن)، نِقَابَةً و نَقِبَ (س)، نَقَبًا و نَقُبَ (ک)، نَقَابَةً۔ عَلَى الْقَوْمِ۔ قوم کا سردار ہونا۔

نَقَّبَ۔ فِي الْاَرْضِ۔ بھاگتے ہوئے ملک میں جانا۔ ۔ عَنِ الشَّيْءِ۔ بات کی کرید و تحقیق کرنا۔

نَاقَبَهُ، نِقَابًا و مُنَاقَبَةً۔ مناقب میں فخر کرنا۔ نَاقَبَهُ نِقَابًا۔ اچانک ملنا۔ وَرَدْتُ الْمَاءَ نِقَابًا۔ میں پانی پر بغیر تلاش کے اچانک پہنچ گیا۔

اَنْقَبَ۔ فِي الْاَرْضِ۔ ملک میں جانا۔ ۔ الْبَعِيرُ۔ اونٹ کے گھسے ہوئے کھروالا ہونا۔ ۔ الرَّجُلُ۔ سردار فن ہونا۔

تَنَقَّبَ۔ عَنِ الشَّيْءِ۔ بہت کرید و تحقیق کرنا۔ تَنَقَّبَتْ و اِنْتَقَبَتْ۔ الْمَرْأَةُ۔ نقاب باندھنا۔

اَلنَّقْبُ۔ مص۔ سوراخ۔ پہلو کا زخم (۔ و النُّقْبُ) پہاڑی راستہ۔ ج۔ نِقَابٌ و اَنْقَابٌ۔ نَقْبُ الْعَيْنِ۔ موتیابند کے پانی کا علاج۔

اَلنَّقْبُ و النُّقْبُ و النُّقَبُ۔ کھجلی۔

اَلنِّقْبَةُ۔ منہ ڈھانکنے کی طرز۔ عَلَيْهِ نُقْبَةٌ۔ اس پر نشان ہے۔

اَلنُّقْبَةُ۔ کھجلی کا شروع۔ زنگ، رنگ۔ چہرہ۔ سوراخ۔ عورتوں کے پہننے کی واسکٹ۔ ج۔ نُقَبٌ۔

اَلْاَنْقَابُ۔ کان۔

اَلنِّقَابُ۔ مص۔ بڑا عالم۔ عورت کا منہ ڈھکنے کا پردہ۔ پہاڑی سڑک۔ پیٹ۔ شل ہے۔ فُلَانَانِ فِي نِقَابٍ یعنی دو شخص ایک دوسرے کے ساتھ شکل و شباہت میں مشابہ ہیں۔ ج۔ نُقُبٌ۔ نَقِيتُهُ۔ نِقَابًا۔ میں اس سے رُودررُو یا بغیر وعدے کے ملا۔

اَلنَّاقِبُ۔ فا۔ سوراخ کرنے والا۔ نقب لگانے والا۔ پہلو کا ناسور۔

اَلنَّقَّابُ۔ کاموں میں گھس جانے والا۔ کاموں کو بہت دریافت کرنے والا۔

اَلنَّقِيبُ۔ قوم کا سردار یا نمبردار۔ قوم کا گواہ۔ قوم کا ضامن۔

نَقِيبُ الْاَشْرَافِ۔ لوگوں کے حالات کی تفتیش کرنے والا۔ ج۔ نُقَبَاءُ۔

اَلنَّقِيبُ۔ بانسری۔ ترازو کی زبان۔

اَلنَّقِيبَةُ۔ روح۔ دل۔ فطرت۔ مزاج۔ عقل۔ مشورہ۔ رائے کا نفاذ۔ مَيْمُونُ النَّقِيبَةِ۔ مبارک خیال والا۔

اَلْمَنْقَبُ۔ جانور کے پیٹ میں سوراخ کرنے کی جگہ۔

اَلْمَنْقَبُ۔ پہاڑی راستہ۔ ج۔ مَنَاقِبُ۔

اَلْمِنْقَبُ۔ پہاڑی راستہ۔ بہت بحث و تحقیق کرنے والا عالم۔ و الْمِنْقَبَةُ نشتر۔

اَلْمَنْقَبَةُ۔ پہاڑی راستہ۔ دو گھروں کے درمیان کا تنگ راستہ۔ دیوار۔ اچھا کام۔ قابلیت، خوبی۔ ج۔ مَنَاقِبُ۔ مَنَاقِبُ الْاِنْسَانِ۔ انسان کے عمدہ خصائل اور ستودہ اخلاق۔

نَقَتَ (ن)، نَقْتًا۔ الْعَظْمَ۔ ہڈی کا گودا نکالنا۔ الشَّيْءَ الْمَدْفُونَ۔ دبی ہوئی چیز کو کھود کر نکالنا۔ الرَّجُلُ فِي السَّيْرِ۔ چلنے میں جلدی کرنا۔ ۔ الْحَدِيثَ۔ بات کو پیچیدہ کرنا۔ ۔ فُلَانًا بِالْكَلَامِ۔ بات سے ایذا دینا۔ ۔ الْاَرْضَ بِيَدِهِ۔ زمین کو کدال سے

کھودنا۔ عَنِ الشیءِ۔ کھود کرید کرنا۔
نَقَّفَ۔ الرَّجُلُ۔ جلدی کرنا۔
تَنَقَّفَہٗ۔ مائل کرنا۔ مہربان بنانا۔
تَنَقَّفَ۔ ضَیْعَتَہٗ۔ اپنی جائداد وغیرہ کی دیکھ بھال کرنا۔ النِّقَافُ۔ بجو۔
النَّقْنَفُ۔ مع۔ چغل۔
نَقْفَلَ نَقْفَلَۃً۔ الشَّیْخُ۔ بوڑھے کا چلنے میں مٹی اڑانا۔
نَقَحَ (ف)، نَقْحًا و نُقُحًا۔ العَظْمَ۔ ہڈی کا گودا نکالنا۔ الجِذْعَ۔ تنے کی گانٹھیں کاٹ کر صاف کرنا۔ الشیءَ۔ چھیلنا اور ردی کو خالص سے جدا کرنا۔
نَقَّحَ و اَنْقَحَ۔ الکلامَ۔ کلام کی اصلاح و درستی کرنا۔ نَقَّحَتِ السِّنُونُ الرَّجُلَ۔ سالوں کا انسان کو کمزور کردینا۔ اَنْقَحَ الرجل۔ تلوار کی زیبائش اتارنا۔
تَنَقَّحَ۔ شَحْمُہٗ۔ چربی کم ہونا۔
اِنْتَقَحَ العَظْمَ۔ ہڈی کا گودا نکالنا۔
النُّقْحَۃُ۔ موسم گرما کا سفید بادل۔
النِّقْحُ۔ تجربہ کار عالم۔
النَّقِحُ۔ خالص ریت۔
التَّنْقِیحُ۔ معنی کی وضاحت کے ساتھ الفاظ کا اختصار۔
نَقَخَہٗ (ف)، نَقْخًا۔ مارنا۔ دماغ توڑنا۔ اِنْتَقَخَ۔ ہڈی سے گودا نکالنا۔
النُّقَاخُ۔ ٹھنڈا صاف پانی۔ نیند۔ عافیت امن۔ نُقَاخُ کُلِّ شیءٍ۔ خالص۔
نَقَدَ (ن)، نَقْدًا و تَنْقادًا۔ الدَّرَاهِمَ۔ دراہم پرکھنا۔ الکلامَ۔ کلام کی خوبی اور برائی ظاہر کرنا۔ نَقَدَ فُلانًا و بِفُلانٍ الثَّمَنَ۔ قیمت نقد ادا کرنا۔ نَقَدَہٗ دِرهمًا۔ دینا۔ الطَّائِرُ الفَخَّ او الحَبَّ۔ پرندہ کا چونچ مارنا۔ الرَّجُلُ الشیءَ و اِلَی الشیءِ بِنَظَرِہٖ۔ چپکے چپکے دیکھنا یا تکنا۔ نَقَدَتہُ الحَیَّۃُ۔ سانپ کا ڈسنا۔
نَقِدَ (س)، نَقَدًا۔ الضِّرْسُ او القَرْنُ۔ دانت یا سینگ کا ٹوٹنا یا کھایا ہوا ہونا۔ صفت نَقِدٌ۔ الحَافِرُ۔ کھر کا چھلنا۔ الجِذْعُ۔ تنہ کا کھوکھلا ہونا۔
اَنْقَدَ الشَّجَرُ۔ درخت کا پتے لانا۔
نَاقَدَہٗ مُنَاقَدَۃً۔ کسی معاملے میں جھگڑنا۔
تَنَاقَدَ۔ الدَّرَاهِمَ۔ دراہم پرکھنا۔
اِنْتَقَدَ۔ الدَّرَاهِمَ۔ روپے نقد وصول کرنا۔ کھوٹے روپے الگ کرنا۔ ۔ الشِّعْرَ عَلٰی قَائِلِہٖ۔ شعر کے عیب ظاہر کرنا۔ الاَرَضَۃُ الجِذْعَ۔ دیمک کا تنہ کو کھوکھلا کردینا۔ اِنْتَقَدَ الوَلَدُ۔ لڑکے کا جوان ہونا۔
النَّقْدُ۔ مص۔ بروقت ادا کی ہوئی قیمت۔ نقد روپیہ۔ ج۔ نُقُودٌ۔
النَّقْدَانِ۔ سونا چاندی۔
النِّقْدُ و النُّقْدُ۔ کم گوشت والا۔ دیر سے جوان ہونے والا۔
النَّقَدُ۔ مص۔ بھیڑوں کی ایک قسم جن کی ٹانگیں چھوٹی اور چہرے بدشکل ہوتے ہیں۔ واحد نَقَدَۃٌ (مذکر ومؤنث)۔ ج۔ نِقَاد و نِقَادَۃ۔
النَّقَدُ۔ سفلے لوگ۔ کمینے۔ النَّقَدُ مِنَ الصِّبْیَانِ۔ دیر سے جوان ہونے والا بچہ۔
النَّاقِدُ۔ فا۔ ج۔ نَقَدَۃٌ و نُقَّادٌ۔
اَنْقَدُ و الاَنْقَدُ۔ سیہی۔
الاِنْقَدُ و الاِنْقِدَانُ۔ کچھوا۔
النَّقَّادُ۔ روپے پرکھنے والا۔ تنقید کرنے والا۔ ایک چھوٹی قسم کی بھیڑوں کا چرواہا۔
مِنْقَادٌ۔ الطَّائِرِ۔ پرندہ کی چونچ۔ ج۔ مَنَاقِیدُ۔
نَقَذَ (ن)، نَقْذًا و نَقَذًا و اَنْقَذَ۔ فُلانًا مِن کذا۔ نجات دلانا۔ خلاصی دلانا۔
تَنَقَّذَہٗ و اسْتَنْقَذَہٗ۔ مِن کذا۔ نجات دینا۔ چھڑانا۔
نَقِذَ (س)، نَقَذًا۔ نجات پانا۔
النَّقَذُ۔ سلامتی۔ نَقَذًا لَکَ۔ تو محفوظ رہے۔
النَّقَذُ و النَّقِیذُ۔ چھڑایا ہوا۔ بچایا ہوا۔ "مَا لَہٗ نَقَذٌ و لا نَقَذٌ" اس کے پاس کچھ نہیں۔
النَّقِیذَۃُ۔ غنیمت کا گھوڑا یا زرہ وغیرہ۔ ج۔ نَقَائِذُ۔ هُوَ نَقِیذَۃُ بُؤْسٍ۔ سختی سے بچایا ہوا۔
نَقَرَہٗ (ن)، نَقْرًا۔ مارنا۔ نَقَرَ العُودَ او الدُّفَّ۔ بانسری یا ڈھول بجانا۔ ۔ فُلانًا۔ عیب لگانا۔ الشیءَ۔ چونچ سے سوراخ کرنا۔ الطَّائِرُ البَیْضَۃَ عَنِ الفَرْخِ۔ پرندہ کا بچہ نکالنے کے لیے انڈے میں سوراخ کرنا۔ نَقَرَ فِی الحَجَرِ۔ پتھر پر لکھنا۔ ۔ فِی النَّاقُورِ۔ بگل بجانا۔ الطَّائِرُ الحَبَّ۔ پرندہ کا دانہ چگنا۔ الحَجَرَ او الخَشَبَ۔ پتھر یا لکڑی کھودنا۔ نَقَرَ عَنِ الاَمْرِ۔ معاملہ کی چھان بین کرنا۔ نَقَرَ فُلانٌ۔ چٹکی بجانا۔ زبان کو تالو سے لگا کر آواز نکالنا۔ نَقَرَتْ بِالرَّجُلِ۔ قوم میں سے علیحدہ بلانا۔ نَقَرَ السَّهْمُ الهَدَفَ۔ تیر کا نشانہ پر لگنا مگر پار نہ ہونا۔

نَقِرَ۔ س، نَقَرًا۔ عَلٰی فُلَانٍ۔ غضب ناک
ہونا۔ نَقِرَتِ الشَّاۃُ۔ بکری کا نقرہ
کی بیماری والا ہونا۔ نَقِرَ فُلَانٌ۔ کسی
کا فقیر ہونا۔
نَقَّرَ۔ الطَّائِرُ فِی الْمَوْضِعِ۔ پرندہ کا جگہ
کو انڈے دینے کے لیے نرم کرنا۔
فُلَانٌ بِاسْمِ فُلَانٍ۔ کسی کو نام لے
کر پکارنا۔ الشَّیْءَ وَعَنِ الشَّیْءِ۔ چھان
بین کرنا۔ عَلٰی فُلَانٍ۔ کسی پر نکتہ چینی اور
عیب گیری کرنا۔
نَاقَرَہٗ مُنَاقَرَۃً وَنِقَارًا۔ بات چیت میں
جھگڑنا۔ مخالفت کرنا۔
اَنْقَرَ۔ عَنْ۔ رُکنا۔ ضَرَبَہٗ فَمَا اَنْقَرَ
عَنْہُ حَتّٰی قَتَلَہٗ۔ وہ اس کو مارنے
سے نہ رُکا۔ یہاں تک کہ اس کو قتل
کردیا۔
تَنَقَّرَ۔ الشَّیْءَ۔ چھان بین کرنا۔ عَلَی الْاَہْلِ
اَوِالْمَالِ۔ بددعا کرنا۔
اَنْتَقَرَہٗ۔ پسند کرنا۔ اِنْتَقَرَ الشَّیْءَ۔ چھان
بین کرنا۔ اِنْتَقَرَہٗ وَانْتَقَرَبِہٖ۔
قوم میں سے کسی کو علیحدہ بلانا۔ القَوْمَ
وَبِالْقَوْمِ۔ خاص خاص لوگوں کو بُلانا۔
اِنْتَقَرَتِ الْخَیْلُ بِحَوَافِرِھَا
نَقْرًا۔ کھروں سے کھودنا۔ اِنْتَقَرَتِ
السَّیْلُ نَقْرًا۔ سیلاب کا گڑھے ڈالنا
اِنْتَقَرَ الشَّیْءَ۔ کھنا۔
النَّاقِرُ۔ فا۔ نشانہ پر لگنے والا تیر۔ ج۔
نَوَاقِرُ۔
النَّاقِرَۃُ۔ النَّاقِرُ کا مؤنث۔ مصیبت۔
ٹھیک دلیل۔ ج۔ نَوَاقِرُ۔ اَتَتْنِیْ
عَنْہُ نَوَاقِرُ۔ اس کی طرف سے مجھ کو
ایذارساں باتیں پہنچیں۔
النَّاقُورُ۔ بگل۔ دل۔ ج۔ نَوَاقِیْرُ۔
النُّقَارَۃُ۔ چونچ بھر۔ پتھر پر لکھنے سے جو
باقی رہے۔

النَّقْرُ۔ مص۔ چٹکی کی آواز۔ پتھر کی کھدائی۔
النِّقْرُ۔ کھجور کی گٹھلی کا چھوٹا سا گڑھا۔
النَّقِرُ۔ ناراض۔
النَّقَرُ۔ کہتے ہیں۔ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ
الْعَقَرِ وَالنَّقَرِ۔ میں اللہ کے ذریعہ
لُنجے پن اور مال کے ضائع ہونے سے
پناہ مانگتا ہوں۔
النَّقَرٰی۔ عیب۔ بَنَاتُ النَّقَرٰی۔ ذلیل
عورتیں۔ دَعَوْتُھُمْ نَقَرٰی۔ میں
نے ان کو خصوصیت سے بُلایا۔
النَّقْرَۃُ۔ نَقَرَ کا اسم مرۃ۔ مَا اَثَابَہٗ
نَقْرَۃً۔ اس نے اس کو کچھ بھی بدلہ
نہیں دیا۔
النِّقْرَۃُ۔ باتوں میں ردّ وکد اور جھگڑا۔
النُّقْرَۃُ۔ زمین میں چھوٹا سا گول گڑھا۔
چاندی سونے کا پگھلا ہوا ٹکڑا۔ آنکھ
کا گڑھا۔ سرین کا گڑھا۔ گردن کے
پچھلے حصہ کا گڑھا۔ ج۔ نُقَرٌ وَ
نِقَارٌ۔
النَّقِرَۃُ۔ بکریوں اور گایوں کی ٹانگوں میں
پیدا ہونے والی بیماری۔
النَّقَّارُ۔ امور اور خبروں کی چھان بین
کرنے والا۔ لکڑی یا پتھر پر کھودنے والا۔
لگام یا رکاب پر نقش ونگار کرنے والا۔
اس پیشہ کو نِقَارَۃ کہتے ہیں۔
النَّقَّارُ۔ چونچ مارنے والا پرندہ۔
النَّقَّارَۃُ۔ بڑا ڈھول۔
النَّقِیْرُ۔ آواز۔ کھجور کی گٹھلی کا گڑھا۔
کھجور کا تنہ۔ جس کو کھوکھلا کر کے
سیڑھیاں یا کٹھرا بناتے ہیں۔ لکڑی
کی جڑ جس کو کھود کر اس میں نبیذ
بناتے ہیں۔ بہت غریب۔ ایک سیاہ
رنگ کی مکھی۔ ج۔ اَنْقِرَۃٌ۔
النَّقِیْرَۃُ۔ چھوٹی کشتی۔
الْاُنْقُوْرُ۔ کھجور کی گٹھلی کا گڑھا۔

التَّنْقِیْرُ۔ سیٹی کے مشابہ آواز۔
الْمِنْقَرُ۔ کدال۔ چھینی۔ ج۔ مَنَاقِرُ۔
الْمُنْقُرُ وَالْمِنْقَرُ۔ لکڑی کا پیالہ۔ ج
مَنَاقِیْرُ۔ تنگ منہ کا چھوٹا کنواں۔
بہت پانی والا گہرا کنواں۔ حوض۔
الْمُنْقُرُ۔ بہت ترش دودھ۔
الْمِنْقَارُ۔ کدال۔ چونچ۔ چرمی موزے کی
نوک۔ مِنْقَارُ الدَّجَاجَۃِ وَمِنْقَارُ
الْغُرَابِ۔ دو ستارے۔
نَقْرَدَ نَقْرَدَۃً۔ فِی الْمَکَانِ۔ کسی جگہ
اقامت کرنا۔
النِّقْرِسُ۔ نقرس کی بیماری۔ ہلاکت۔
بڑی مصیبت۔ ماہر راہنما۔ طبیب
حاذق۔ گلاب کے پھول جیسی چیز۔
جس کو عورتیں سر میں رکھتی ہیں۔ ج۔
نَقَارِسُ۔
النِّقْرِیْسُ۔ ماہر راہنما۔ ماہر وہوشیار
طبیب۔
نَقَزَ (ض ن)، نَقْزًا وَنَقَزَانًا وَنِقَازًا۔
۔ الظَّبْیُ۔ ہرن کا کودنا۔ چھلانگ
مارنا۔ صفت (نَاقِزٌ) نَقَزَہٗ عَنْھُمْ
دفع کرنا۔ ہٹانا۔
نَقَّزَتْ۔ الصَّبِیَّ اُمُّہٗ۔ ماں کا بچہ کو
اچھالنا۔ نَقَّزَ فُلَانًا۔ کودانا۔
اَنْقَزَ۔ الرَّجُلُ۔ ہمیشہ صاف اور میٹھا
پانی پینا۔ ردی مال حاصل کرنا۔ نقاز
بیماری والے مویشی والا ہونا۔ فورًا
قتل کردینا۔ عَنِ الشَّیْءِ۔ رُکنا۔
باز رہنا۔
اِنْتَقَزَتْ۔ الشَّاۃُ۔ بکری کا نقاز کی بیماری
والا ہونا۔
اِنْتَقَزَ۔ لِفُلَانٍ مِنْ۔ ردی مال دینا۔
النَّاقِزَۃُ۔ مؤنث النَّاقِزِ۔ نَوَاقِزُ
الدَّابَّۃِ۔ چوپایوں کی ٹانگیں۔
النُّقَازُ۔ طاعون کی طرح جانوروں کی ایک

بیماری ۔

النِّقْزُ۔ خسیس مال۔ گھٹیا لوگ ۔

النُّقْزُ۔ کنواں۔

النَّقَزُ۔ لقب۔

النَّقَزُ۔ لقب۔ گھٹیا مال ۔ رذیل طبقہ کے لوگ ۔ واحد نَقَزَۃٌ۔

النِّقْزُ۔ صاف میٹھا پانی ۔

النُّقَّازُ و النَّقَّازُ۔ ایک قسم کا پرندہ چڑیوں کے بچے ۔ ج۔ نَقَاقِیزُ۔

المَنْقُوزُ۔ نقاز کی بیماری والا۔ مؤنث ۔ المَنْقُوزَۃُ۔

نَقَسَ (ن)، نَقْسًا۔ النَّاقُوسَ بالخشبۃِ ۔ لکڑی سے ناقوس بجانا۔ النَّاقُوسُ۔ ناقوس بجنا ۔

نَقَسَ (ن) نُقُوسًا ۔ الشَّرَابُ ۔ ترش ہونا ۔ بَیْنَ القومِ ۔ فساد ڈالنا ۔

نَقِسَہٗ (س) نَقْسًا۔ عیب لگانا ۔ مسخری کرنا ۔

نَقَّسَ۔ فُلَانًا۔ لقب دینا۔ الدَّوَاۃَ۔ دوات میں روشنائی ڈالنا ۔ نَقَّسَھُمْ بِالنَّاقُوسِ۔ ناقوس بجا کر لوگوں کو بلانا۔

نَاقَسَہٗ۔ عیب لگانا۔

اِنْتَقَسَ ۔ ناقوس بجانا۔

النَّاقِسُ۔ فا۔ ترش۔ کھٹا۔

النُّقْسُ۔ کھجلی ۔ ایک قسم کا ناقوس۔ ج۔ نُقُوسٌ۔ رَجُلٌ نِقِسٌ۔ عیب گر۔ لوگوں کے لقب رکھنے والا ۔

النِّقْسُ۔ روشنائی ۔ ج۔ أَنْقَاسٌ و أَنْقُسٌ۔

الأَنْقَسُ۔ کثیر زادہ کھجلی والا۔

النَّقُوسُ۔ ایک قسم کی نباتات۔

النَّاقُوسُ ۔ لوہے کا ٹکڑا جو لکڑی سے بجایا جائے ۔ گھڑیال ۔ ج۔ نَوَاقِیسُ۔

نَقَشَ (ن)، نَقْشًا ۔ الشَّیْءَ ۔ بیل بوٹے ڈالنا۔ نقش و نگار کرنا ۔ العَذْقَ۔ کھجور کے خوشہ کو پکانے کے لیے کانٹوں سے مارنا ۔ الشَّوْکَۃَ مِنْ رِجْلِہٖ ۔ پاؤں سے کانٹا نکالنا ۔ مَرْبَعَ الغَنَمِ ۔ بکریوں کے باڑے کو کانٹوں وغیرہ سے صاف کرنا ۔ عَنِ الشَّیْءِ ۔ بہت وضاحت کرنا ۔ فَصَّ الخَاتِمِ ۔ انگوٹھی کا نگینہ کھودنا ۔ الشَّعْرَ بِالمِنْقَاشِ ۔ موچنے سے بال نوچنا ۔ الرَّحٰی ۔ چکی ٹانچنا ۔ مَا نَقَشَ مِنْہُ شَیْئًا ۔ اس نے اس سے کچھ نہیں پایا ۔

نَقَّشَ الشَّیْءَ ۔ نقش و نگار کرنا ۔

نَاقَشَہٗ ۔ الحِسَابَ و فِی الحِسَابِ ۔ حساب کی تفصیل سختی سے لینا ۔

أَنْقَشَ ۔ عَلٰی غَرِیْمِہٖ ۔ مقروض کو تنگ کرنا ۔

تَنَقَّشَ ۔ کسی سے اپنا پورا حق لے لینا ۔

اِنْتَقَشَ ۔ الشَّوْکَۃَ ۔ کانٹا نکالنا ۔ الشَّیْءَ ۔ نکالنا ۔ مِنْ زَیْدٍ جَمِیْعَ حَقِّہٖ ۔ اپنا حق پورا لے لینا ۔ اور کچھ نہ چھوڑنا ۔

اِنْتَقَشَ ۔ فُلَانًا ۔ کسی کو پسند کرنا ۔

اِنْتَقَشَ فُلَانٌ ۔ نگینہ کھودنے کا حکم دینا ۔ عَلٰی فَصِّہٖ کَذَا ۔ نگینہ پر کھدوانا ۔

النِّقَاشَۃُ ۔ نقاشی کا پیشہ ۔

النَّقْشُ ۔ زمین میں نشان ۔ نقش و نگار ۔ ج ۔ نُقُوشٌ ۔ النَّقْشُ ۔ سوکھی کھجور جس کو توشہ میں رکھ کر پانی میں تر کریں ۔

النَّقَّاشُ ۔ نقش و نگار کرنے والا ۔

النَّقِیْشُ ۔ نظیر ۔

المِنْقَشُ و المِنْقَاشُ ۔ نقش و نگار کرنے کا برش، پنسل، چینی ۔ کانٹے نکالنے کا اوزار ۔ ج ۔ مَنَاقِشُ و مَنَاقِیشُ ۔ کہتے ہیں اِسْتَخْرَجْتُ مِنْہُ حَقِّیْ بِالمَنَاقِیْشِ ۔ میں نے اس سے اپنا قرضہ وصول کرنے میں بہت تکلیف اٹھائی ۔

المَنْقُوشُ ۔ مفع ۔ دینار ۔ کچی کھجور جس کو پکانے کے لیے اس میں کانٹا چبھوئیں الشَّجَّۃُ المُنَقِّشَۃُ و المَنْقُوشَۃُ زخم جس سے ہڈیاں نکالی جائیں ۔

نَقَصَ (ن)، نَقْصًا و تَنْقَاصًا و نُقْصَانًا ۔ الشَّیْءُ ۔ کم ہونا ۔ گھٹنا ۔

نَقَصْتُ الشَّیْءَ ۔ میں نے چیز کو گھٹا دیا

نَقَصْتُ زَیْدًا حَقَّہٗ ۔ حق کم کر دینا ۔

نَقُصَ (ک)، نَقَاصَۃً ۔ المَاءُ ۔ پانی کا میٹھا ہونا ۔

اِنْتَقَصَ ۔ الشَّیْءُ ۔ چیز کا گھٹنا ۔ کم ہونا ۔ الشَّیْءَ ۔ کم کرنا ۔ الرَّجُلَ ۔ عیب گیری کرنا ۔

تَنَقَّصَ ۔ فُلَانًا ۔ کسی کی مذمت کرنا ۔ عیب گوئی کرنا ۔ الشَّیْءَ ۔ آہستہ آہستہ کم کرنا ۔

تَنَاقَصَ ۔ الشَّیْءُ ۔ آہستہ آہستہ گھٹنا ۔

اِسْتَنْقَصَ ۔ الثَّمَنَ ۔ قیمت گھٹانے کے لیے کہنا ۔ کم پانا ۔ الرَّجُلَ ۔ نقصان کی نسبت کرنا ۔

النَّاقِصُ ۔ فا ۔ ناکمل ۔ دِرْھَمٌ نَاقِصٌ ۔ کم وزن کا درہم ۔ ج ۔ نُقَّصٌ ۔

النَّقْصُ ۔ مص ۔ بمعنی نقصان ۔ ہردو میں فرق یہ ہے کہ نقصان دین و عقل میں مستعمل نہیں ۔ مثلاً کہہ سکتے ہیں ۔ دخل علیہ نقص فی دینہ و عقلہ ۔

النُّقْصَانُ ۔ کمی ۔ گھٹاؤ ۔

النَّقِیْصُ ۔ میٹھا پانی ۔ ہر عمدہ و خوشبودار چیز ۔

التَّنقِيصَةُ - کینہ خصلت - برائی - عیب
گیری - نکتہ چینی - بوری - ج - نَقَائِص -
المَنقَصَة - نقصان - ج - مَنَاقِص -
نَقَضَ (ن) نَقضًا - البِنَاءَ - عمارت
ڈھانا - العَظمَ - ہڈی توڑنا -
الحَبلَ - رسی کھولنا - العَهدَ
او الامرَ - پختگی کے بعد خراب کرنا
نَقَضَ فُلَانٌ وِترَهُ - فلاں نے
اپنا بدلہ لے لیا -
نَقَضَ (ض ن) نَقضًا - المفصل و
الادیم و نحوهما - جوڑ یا چمڑے کا
چرچڑانا - آواز کرنا -
نَاقَضَ مُنَاقَضَةً و نِقَاضًا - مخالف
ہونا -
اَنقَضَتِ العُقَابُ - عقاب کا آواز نہ
نکالنا - اَنقَضَ اَصَابِعَهُ - انگلیاں
چٹخانا - الکَمأةُ و عَنِ الکَمأةِ -
سانپ کی چھتری کو زمین سے نکالنا -
- بالمَعزِ - بکری کو بلانا - الحَمْلُ
الظَّهرَ - زیادہ بوجھ لادنا - بوجھل
کرنا -
تَنَقَّضَ - الدمُ - خون کا ٹپکنا - الجُرحُ -
زخم سے خون بہنا - الحَبلُ - رسی
کا بل کھلنا - البَيتُ - گھر کا چٹکنا -
تڑخنا - تَنَقَّضَتْ عِظَامُهُ - ہڈیوں
سے آواز نکلنا -
تَنَاقَضَ - البِنَاءُ و الحَبلُ - عمارت کا
تڑخنا - رسی کھلنا - القَولَانِ - دو
قولوں کا ایک دوسرے کے مخالف
ہونا - تَنَاقَضَا البَيعَ - بیع کو آپس
میں توڑنا -
اِنتَقَضَ - البناءُ او الحَبلُ - عمارت
کا تڑخنا یا رسی کا کھلنا - الجُرحُ
بعد برئه - زخم کا اچھا ہونے کے
بعد خراب ہونا - الاَمرُ بَعدَ
التِّيَامِهِ - معاملہ سدھرنے کے بعد
بگڑ گیا - اِنتَقَضَتِ الطَّهَارَةُ -
طہارت کا باطل ہونا - اِنتَقَضَ عَلَيهِ
البَلَدُ - اہل شہر اس کی اطاعت سے
نکلے - باغی ہو گئے -
النُّقَاضَةُ - رسی کی کھلی ہوئی لڑیاں -
النَّقضُ - مفاعلتن کے ساتویں حرف
کو حذف کر کے پانچویں کو ساکن کرنا -
النِّقضُ - منہدم شدہ عمارت - ملبہ - سفر
کی وجہ سے دبلا جانور - دوبارہ کاتا
ہوا خیمہ یا کمبل - زمین کی پپڑی جو
سانپ کی چھتری وغیرہ سے پھٹ جائے
ج - اَنقَاض و نُقُوض -
النُّقضُ - عمارت کا ٹوٹا ہوا حصہ - ج
اَنقَاض و نُقُوض -
النُّقضُ - کشتی کا ایک پیچ -
النُّقضُ - اُدھڑ کا دوبارہ کاتا ہوا -
النِّقضَةُ - سفر سے دبلا جانور - ج -
اَنقَاض -
النَّقِيضُ - مخالف - مؤنث نَقِيضَة -
النَّقِيضُ مِنَ الاَدَمِ و الاَضلَاعِ و
المَفَاصِلِ و نحوها - آواز -
النَّقِيضُ - چوزے - بچھو - مینڈک -
عقاب - شترمرغ کی آواز - نَقِيضُ
السَّقفِ - چھت کی لکڑی کی
چرچراہٹ - نَقِيضُ کُلِّ شَیءٍ -
ہر چیز کا رفع اور عکس -
النَّقِيضَانِ - دو ایسی ضد چیزیں جن کا
اجتماع ناممکن ہو -
النَّقِيضَةُ - پہاڑی راستہ - وہ نظم جو
کسی نظم کے جواب میں ہو - ج -
نَقَائِض -
التَّنَاقُضُ - مص - باہم مخالف ہونا -
نَقَطَ (ن) نَقطًا - الحروفَ - حرف پر
نقطہ لگانا - صفت فاعل - نَقَّاط -
صفت مفعولی - مَنقُوط - ر - و نَقَّطَ
بِهِ الزَّمَانُ - زمانہ کا موافق ہونا -
نَقَّطَ ثَوبَهُ بالمِدَادِ او
الزَّعفَرَانِ - کپڑے پر روشنائی یا
زعفران سے نقطے لگانا - تَنَقَّطَ
المکانُ - کسی جگہ گھاس کے مختلف
قطعے واقع ہونا - فُلَانٌ الخَبَرَ -
آہستہ آہستہ خبر لینا - تَنَقَّطتُ
الخُبزَ - میں نے آہستہ آہستہ
روٹی کھائی -
النَّاقِطُ - فا - غلام کا غلام -
النُّقطَةُ - نقطہ - ج - نِقَاط و نُقَط -
مَا اختَلَفُوا فِی نُقطَةٍ - انھوں
نے تمام باتوں میں اتفاق کیا - نُقطَةُ
الدَّائِرَةِ - دائرہ کا مرکز - نُقَطٌ
و نِقَاطٌ مِنَ الکَلَاءِ - گھاس کے
متفرق قطعے -
النَّقِيطُ - غلام کا غلام -
المَنقُوطُ - مفع - المنقوط من الشعرِ -
وہ شعر جس کے تمام حروف نقطے
والے ہوں - کِتَابٌ مَنقُوطٌ - اعراب
لگی ہوئی کتاب -
نَقَعَ (ف) نَقعًا - آواز بلند کرنا -
الجَيبَ - گریبان چاک کرنا - فُلَانًا
کسی کو قتل کرنا - رِيقَهُ - منہ میں
تھوک جمع کرنا - الموتُ - موت
زیادہ ہونا - فُلَانًا بالشَّتمِ -
بری گالی دینا - بالشَّرَابِ - شفا
پانا - الدَّوَاءَ و غَيرَهُ فِی المَاءِ -
دوا وغیرہ کو پانی میں بھگونا - الرَّجُلَ
مہمانوں کے لیے جانور ذبح کرنا -
نَقَعَ (ف) نُقُوعًا - الصَّوتُ - آواز
کا بلند ہونا - الصارِخُ بِصَوتِهِ -
مسلسل چلانا - لَهُ الشَّرَّ - کسی
کے لیے شرارت تیار کرنا - مِنَ المَاءِ

دربہ۔ پانی سے سیراب ہونا۔ السُّمُّ فِي أَنْيَابِ الحَيَّةِ۔ سانپ کے دانتوں میں زہر جمع ہونا۔ مَا نَقَعْتُ بِخَبَرِهِ۔ میں نے اس کی تصدیق نہیں کی۔

نَقَعَ (ف) نَقْعًا و نُقُوعًا۔ المَاءُ فِي بطن الوادي۔ پانی کا وادی میں جمع ہو کر بہت دیر ٹھہرنا۔ المَاءُ العَطَشَ۔ پانی کا پیاس کو بجھانا۔

أَنْقَعَ۔ الدَّوَاءَ وغیرہ فِي المَاءِ۔ دوا وغیرہ کو پانی میں بھگونا۔ الصَّارِخُ بِصَوْتِهِ۔ لگاتار چلانا۔ المَاءُ فُلَانًا۔ سیراب کرنا۔ المَاءُ۔ پانی کا متغیر ہو کر زرد رنگ ہونا۔ الرَّجُلُ مہمانی کے لیے جانور ذبح کرنا۔ الحَيَّةُ السُّمَّ فِي أَنْيَابِهَا۔ سانپ کا زہر اپنے دانتوں میں جمع کرنا۔ لِفُلَانٍ شَرًّا۔ کسی کے لیے شر دل میں چھپانا۔ المَيِّتَ۔ دفن کرنا۔ العَطَشُ۔ پیاس بجھنا۔

إِنْتَقَعَ۔ النَّقِيعَةَ۔ مہمانی کے لیے جانور ذبح کرنا۔

أُنْتُقِعَ۔ لَوْنُهُ۔ غم اور گھبراہٹ سے رنگ بدل جانا۔

إِسْتَنْقَعَ۔ الصَّوْتُ۔ آواز کا بلند ہونا۔ المَاءُ۔ پانی کا متغیر ہو کر زرد رنگ ہونا۔ فُلَانٌ فِي النَّهْرِ۔ نہر میں گھس کر دیر تک اس میں نہانا۔ المَاءُ فِي الغَدِيرِ۔ پانی کا تالاب میں جمع ہونا۔

أُسْتُنْقِعَ۔ لَوْنُهُ۔ رنگ بدلنا۔ الشَّيْءُ فِي المَاءِ۔ پانی میں بھگویا جانا۔

النَّاقِعُ۔ فا۔ سَمٌّ نَاقِعٌ۔ زہر قاتل۔ دَوَاءٌ نَاقِعٌ۔ فائدہ مند دوا۔ دَمٌ نَاقِعٌ۔ تازہ خون۔

النَّقْعُ۔ مص۔ جمع شدہ پانی۔ ج۔ أَنْقُعٌ۔ النَّقْعُ۔ غبار۔ ج۔ نِقَاعٌ و نُقُوعٌ۔ النَّقْعُ۔ مکہ شریف کے پاس ایک جگہ۔ سنگستانی زمین جس میں پانی جمع ہو۔ نرم و ہموار زمین۔ پانی ٹھہرنے کی جگہ۔ ج۔ نِقَاعٌ و أَنْقُعٌ۔ نَقْعُ البِئْرِ۔ کنویں میں جمع شدہ پانی۔ کنویں کے پانی کی زیادتی۔

النِّقَاعُ۔ خشک انگور بھگونے کا برتن۔

النِّقَاعَةُ۔ وہ پانی جس میں کوئی چیز بھگوئی جائے۔

النَّقْعَاءُ۔ نرم و ہموار زمین۔ سنگستانی زمین جس میں پانی جمع ہو۔ غبار۔ آواز۔ ج۔ نِقَاعٌ۔

النَّقَّاعُ۔ ان فضیلتوں کا دعویٰ کرنے والا جو درحقیقت اس میں نہ ہوں۔

النَّقُوعُ۔ ایک رنگ جس میں خوشبو پڑی ہو۔ میٹھا ٹھنڈا پانی۔ پانی میں بھگوئی ہوئی چیز۔ فُلَانٌ نَقُوعُ أُذُنٍ۔ فلاں آدمی ہر بات مان لیتا ہے۔

النَّقِيعُ۔ بھگوئی ہوئی کھجوروں کا شربت۔ شربت جو کشمش کو بھگو کر بنایا جائے۔ میٹھا ٹھنڈا پانی۔ بہت پانی والا کنواں۔ ج۔ أَنْقِعَةٌ۔ چیخ۔ وہ آدمی جس کی ماں غیر قوم کی ہو۔

النَّقِيعَةُ۔ کھانا جو سفر سے آنے والے کے لیے تیار کیا جائے۔ مہمان کے لیے ذبح کیا ہوا۔ ج۔ نَقَائِعُ۔

الأَنْقَعُ۔ زیادہ پیاس بجھانے والا۔ کہتے ہیں۔ "الرَّشْفُ أَنْقَعُ"۔ یعنی تھوڑا تھوڑا پینا پیاس کو زیادہ بجھاتا ہے۔ جلد بازی کو چھڑانے کے لیے یہ جملہ بولا جاتا ہے۔

الأُنْقُوعَةُ۔ ہر ایسی جگہ جس کی طرف پانی بہہ کر آئے۔ أُنْقُوعَةُ المِيزَابِ۔ پرنالے کی نالی۔

المُسْتَنْقَعُ۔ پانی جمع ہونے کی جگہ۔ تالاب کا گھاٹ۔

المَنْقَعُ۔ سمندر۔ پانی جمع ہونے کی جگہ۔ پانی سے سیرابی۔ ج۔ مَنَاقِعُ۔

المِنْقَعُ۔ وہ برتن جس میں کوئی چیز بھگوئیں۔

المُنْقَعُ۔ مٹکا۔ پتھر کا پیالہ۔ بھگونے کے قابل چیز۔ خالص سرد کیا ہوا دودھ۔ فُلَانٌ مُنْقَعٌ۔ فلاں کی رائے پر تسلی ہوتی ہے۔

المُنْقُعُ۔ چھوٹی ہانڈی جس میں دودھ کھجوریں بچے کے کھانے کے لیے ڈالی جائیں۔

المِنْقَعَةُ۔ خشک انگور وغیرہ بھگونے کا برتن۔

نَقَفَ (ن)، نَقْفًا۔ هَامَةَ الرَّجُلِ۔ کھوپڑی توڑنا۔ فُلَانًا۔ کسی کے ہلکی ضرب لگانا۔ الفَرْخُ البَيْضَةَ۔ چوزے کا انڈا پھوڑ کر نکلنا۔ الرُّمَّانَةَ۔ انار کو دانے نکالنے کے لیے چھیلنا۔ صفت فاعلی (ناقف) صفت مفعولی (نَقِيفٌ و مَنْقُوفٌ)۔ الشَّرَابَ۔ شراب کو صاف کرنا۔ اس میں پانی ملانا۔ عَنِ الشَّيْءِ۔ تفتیش کرنا۔ نَقَفَهُ بِظُفْرِهِ۔ ناخن سے چٹکی بھرنا۔

نَاقَفَهُ، مُنَاقَفَةً و نِقَافًا۔ ایک دوسرے کی کھوپڑی پر تلوار مارنا۔

أَنْقَفَ۔ الجَرَادُ الوَادِيَ۔ ٹڈی کا وادی کو انڈوں سے بھر دینا۔ فُلَانًا العَظْمَ۔ کسی کو ہڈی گودا نکالنے کے لیے دینا۔ (تَنَقَّفَهُ) الحَنْظَلَ۔ دانے نکالنے کے لیے اندرائن توڑنا۔

إِنْتَقَفَ۔ نکالنا۔ رَجُلٌ نِقَافٌ۔ دور اندیش آدمی۔ فِي نِقَافٍ وَاحِدٍ۔ ایک ہی طریق پر۔ برابر برابر۔

النِّقْفُ و النِّقْفَةُ۔ وہ بچہ جو ابھی انڈے سے نکلا ہو۔

النَّقْفَةُ۔ پہاڑ کی چوٹی یا ٹیلہ پر چھوٹا گڑھا۔

النَّقَّافَةُ۔ سوال کرنے کا شوقین اور عادی۔

النَّقِيفُ۔ دیمک کا کھایا ہوا تنہ۔ ج۔ نُقُفٌ

المِنْقَافُ۔ پرندہ کی چونچ۔ ایک قسم کی کوڑی جو پالش کے کام آتی ہے۔

المَنْقُوفُ۔ مفع۔ زرد رنگ۔ دُبلا۔ کمزور کم گوشت۔ کرم خوردہ تنہ۔ عَيْنَانِ مَنْقُوفَتَانِ۔ سرخ آنکھیں۔

نَقَلَ (ن)، نَقْلًا۔ الشیءَ۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ پر تبدیل کرنا۔ خُفَّ البَعِيرِ او الثوبَ او النَعْلَ۔ پیوند لگانا اور درست کرنا۔ الکلامَ عَنْ قَائِلِهِ۔ روایت کرنا۔ الکِتَابَ کتاب نقل کرنا۔ الکِتَابَ إلى لغتہ کذا۔ ترجمہ کرنا۔

نَقَّلَ۔ الشیءَ۔ چیز کو زیادہ نقل کرنا۔ ۔ الخُفَّ او الثوبَ۔ پیوند لگانا اور درست کرنا۔ نَقَّلَتِ الشَّجَّةُ العَظْمَ۔ ضرب کا ہڈی کو توڑ ڈالنا ۔ فلانٌ ضَيْفَهُ۔ مہمان کو ناشتہ کھلانا۔

نَاقَلَ۔ الفرسُ۔ گھوڑے کا جلدی جلدی پاؤں اٹھانا۔ پتھروں سے بچ کر ہوشیاری سے دوڑنا۔ ایک دوسرے کو روایت سنانا۔

نَاقَلَهُ الأَقْدَاحَ۔ ایک دوسرے کو پیالے پکڑانا۔ نَاقَلَ الشاعرُ الشاعرَ۔ شاعر کا شاعر سے مقابلہ کرنا۔

أَنْقَلَ الخُفَّ او النعلَ۔ درست کرنا۔

تَنَقَّلَ۔ مِنْ مَكَانٍ إلى آخرَ۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ بدل جانا۔ زیادہ منتقل ہونا۔ نُقْل کھانا۔

انْتَقَلَ۔ مِنْ۔ إلى۔ نقل مکانی کرنا۔ ۔ إلى رَحْمَتِهِ اللهِ۔ مرجانا۔ الفرسُ۔ گھوڑے کا چلنے میں پچھلے پاؤں کو اگلے پاؤں کی جگہ رکھنا۔

النَاقِلُ۔ فا۔ ج۔ نَاقِلُونَ و نَقَلَةٌ۔

النَاقِلَةُ۔ مؤنث الناقل۔ ج۔ نَوَاقِلُ۔ ۔ نَوَاقِلُ الدَهْرِ۔ حوادثِ زمانہ۔ النَاقِلَةُ مِنَ النَاسِ۔ نقل مکانی کے عادی لوگ۔ نَوَاقِلُ العَرَبِ۔ ایک قبیلے سے دوسرے قبیلے کی طرف منتقل ہو کر اس کی طرف اپنی نسبت کرنے والے لوگ۔

النِقَالُ۔ نَاقَلَ کا مصدر۔ نیزوں کے چوڑے چھوٹے پھل۔ واحد نُقْلَةٌ۔

النَقَّالُ۔ چیزوں کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنے والا۔ فَرَسٌ نَقَّالٌ۔ تیز رو گھوڑا۔

النَقْلُ۔ مص۔ پرانا جوتا یا موزہ۔ وہ چیز جو شراب کے ساتھ استعمال کی جائے جیسے پستہ، سیب وغیرہ۔ ج۔ نُقُولٌ و نُقُولَاتٌ۔ مختصر راستہ۔

النَقْلُ۔ اہل العربیہ کے نزدیک ایک لفظ کو ایک معنی کے لیے وضع کرنے کے بعد پھر اس کو دوسرے معنی کے لیے وضع کرنا۔

النِقْلُ۔ پرانا جوتا یا موزہ۔

النَقَلُ۔ پرانا جوتا یا موزہ۔ ج۔ أَنْقَالٌ و نِقَالٌ۔ شور و شغب کے ساتھ جواب۔ ایک تیر سے نکال کر دوسرے تیر میں لگایا ہوا پھل۔ گری ہوئی عمارت کا ملبہ۔ چھوٹے پتھر۔ مختصر راستہ مَكَانٌ نَقِلٌ۔ چھوٹے چھوٹے پتھروں کی جگہ۔ رَجُلٌ نَقِلٌ۔ حاضر جواب آدمی۔ جھگڑالو۔

النُقْلَةُ۔ انتقال۔ چغلی۔ ج۔ نُقَلٌ۔

النِقْلَةُ۔ وہ عورت کہ عمر زیادہ ہونے کے سبب اس کے پیغام نہ آئیں۔ ج۔ نِقَلٌ۔

النَقِيلُ۔ مسافر۔ بارش کی زمین سے خشک زمین میں آنے والا سیلاب۔

النَقِيلَةُ۔ جوتے یا موزے کا پیوند۔ ج۔ نَقَائِلُ و نَقِيلٌ۔ فَرَسٌ مُنَاقِلٌ و نَقَّالٌ و مِنْقَلٌ۔ تیز رو گھوڑا۔

المَنْقَلُ۔ پہاڑی راستہ۔ مختصر راستہ۔ بوسیدہ جوتا یا موزہ۔

المَنْقَلَةُ۔ سفر کی ایک منزل۔ اونٹ کے موزے کا پیوند۔ أَرْضٌ مَنْقَلَةٌ۔ چھوٹے چھوٹے پتھروں والی زمین۔

المِنْقَلَةُ۔ نقل مکان کرنے کا ذریعہ۔ ج مَنَاقِلُ۔ ایک قسم کا کھیل۔

نَقَمَ (ض)، و نَقِمَ (س)، نَقْمًا و تَنْقَامًا۔ مِنْ فُلَانٍ۔ سزا دینا۔ الأمرَ علی فلانٍ و مِنْ فلانٍ ملامت کرنا۔ عیب لگانا۔ مکروہ جاننا نَقِمَ فُلَانٌ وَتْرَهُ۔ فلاں نے بدلہ لے لیا (۔ نَقْمًا)، الشیءَ۔ جلدی کھانا۔

انْتَقَمَ۔ مِنْهُ۔ سزا دینا۔

النَقَمُ۔ مص۔ راستہ کا درمیان۔

النَقْمَةُ و النِقْمَةُ و النَقِمَةُ۔ بدلہ سزا۔ عذاب۔ ج۔ نِقَمٌ و نَقِمٌ و نَقِمَاتٌ۔

النَقِيمَةُ۔ اچھی طبیعت والا۔

نَقْنَقَ۔ الضِّفْدَعُ۔ مینڈک کا ٹرانا۔

النِقْنِقُ۔ نر شتر مرغ۔

نَقَهَ (ف)، نُقُوهًا و نَقِهَ (س)، نَقَهًا۔ فُلَانٌ مِنْ مَرَضِهِ۔ صحت یاب ہونا مگر کمزوری باقی رہنا۔ صفت (ناقِه)، ج۔ نُقَّهٌ (۔ نَقْهًا و

نُقُوهًا و نَقَاهَةً و نَقَهَانًا ) ۔ الحَدِیْثَ۔ بات سمجھنا۔ صفت نَقِهٌ و نَاقِهٌ۔

اَنْقَهَ۔ مِنَ۔ تندرست کرنا۔ فُلَانًا الحَدِیْثَ۔ کسی کو بات سمجھانا۔ اِنْقِهْ لِی سَمْعَكَ۔ میری بات سن۔

اِنْتَقَهَ۔ مِنَ الحَدِیْثِ۔ تسلی پانا۔ مِنْ مَرَضِہٖ۔ مرض سے نجات پانا۔ مگر کمزوری باقی رہنا۔

اِسْتَنْقَهَ۔ بات پوچھنا۔ سمجھنا۔

النَّقْهَةُ۔ صحت یابی۔

نَقَا یَنْقُوْا نَقْوًا۔ العَظْمَ۔ ہڈی کا گودا نکالنا۔

نَقِیَ یَنْقٰی نَقَاوَةً و نَقَاءً و نَقَاءَةً و نَقَاوَةً و نُقَايَةً۔ صاف ہونا۔ خوبصورت ہونا۔ خالص ہونا۔ صفت نَقِیٌّ۔

نَقَّاہُ تَنْقِيَةً و اَنْقَاہُ اِنْقَاءً۔ صاف ستھرا کرنا۔ پسند کرنا۔

نَقَّی و اَنْقَی الطَّعَامَ۔ غلہ کو کوڑے کرکٹ سے صاف کرنا۔

اَنْقَی البُرُّ۔ گیہوں کا موٹے دانہ والا ہونا۔ اَنْقَتِ الاِبِلُ و غَیْرُھَا۔ اونٹ کا موٹا ہونا۔ صفت مُنْقِیَةٌ۔ ج مُنْقِیَاتٌ۔

اِنْتَقَاہُ اِنْتِقَاءً۔ پسند کرنا۔ چُننا۔ اِنْتَقَی العَظْمَ۔ ہڈی کا گودا نکالنا۔

تَنَقَّاہُ تَنَقِّيًا۔ چُننا۔

نَقَاوَةُ الشَّیْءِ و نُقَاوَتُهٗ و نُقَايَتُهٗ و نَقَاتُهٗ۔ عمدہ حصہ۔ خلاصہ۔ نُقَاوَةٌ کی جمع نَقَايَا و نُقَاءٌ۔ نَقَاةُ الطَّعَامِ و نُقَاتُهٗ و نُقَايَتُهٗ و نَقَايَتُهٗ۔ غلہ کا کوڑا کرکٹ۔

النَّقَاوَةُ۔ ایک قسم کی نباتات جس سے کپڑے دھوئے جاتے ہیں۔ ج۔ نَقَاوَی

النَّقَا۔ ریت کا ابھرا ہوا ٹیلہ۔ تثنیہ نَقَوَانِ و نَقَیَانِ۔ ج۔ اَنْقَاءٌ و نُقِیٌّ و نُقْیَانٌ۔

النَّقَا و النَّقْوُ و النِّقْوُ۔ گودے دار ہڈی۔ ج۔ اَنْقَاءٌ۔

النَّقْوَةُ۔ عمدہ حصہ۔

النَّقِیُّ۔ صاف ستھرا۔ ج۔ نِقَاءٌ و اَنْقِیَاءُ و نُقَوَاءُ۔

الاَنْقٰی۔ اسم تفضیل۔ مؤنث نُقْوٰی۔

رَجُلٌ اَنْقٰی۔ باریک لمبی ہڈیوں والا۔ مؤنث نَقْوَاءُ۔

نَقِیَ یَنْقِیْ نَقْیًا۔ العَظْمَ۔ ہڈی کا گودا نکالنا۔

نَقِیَهٗ یَنْقَاهُ۔ نَقَاءً۔ ملاقات کرنا۔

النِّقْیُ۔ ہڈی کا گودا۔ آنکھ کی چربی۔ ج۔ اَنْقَاءٌ۔

النَّقِیَّةُ۔ کلمہ۔

النَّقِیُّ۔ صاف ستھرا۔ ج۔ نِقَاءٌ و اَنْقِیَاءُ و نُقَوَاءُ۔

المُنْتَقٰی۔ راستہ۔ سڑک۔

نَكَّ (ن) نَكًّا۔ عَلَی الغَرِیْمِ۔ قرضدار پر سختی کرنا۔ العَمَلَ۔ کام کو درست کرنا۔

نَكَأَ (ف) نَكْأً۔ القَرْحَةَ۔ زخم کو اچھا ہونے سے پہلے چھیلنا۔ العَدُوَّ و فِی العَدُوِّ۔ دشمنی میں قتل وغارت ڈالنا۔ خونریزی کرنا۔ فُلَانًا حَقَّهٗ مِنْ فُلَانٍ۔ کسی کا پورا حق ادا کرنا۔

اِنْتَكَأَ اِنْتِكَاءً۔ حَقَّهٗ مِنْ فُلَانٍ۔ کسی سے اپنا حق وصول کرکے قبضہ کرنا۔ نُوَكَاةٌ نُكَاةٌ۔ جلدی ادا کرنے والا۔ ٹال مٹول نہ کرنے والا۔

نَكَبَ (ن) نَكْبًا و نُكُوْبًا۔ عَنْهُ۔ ہٹ جانا۔ تجاوز کرنا۔ نَكْبًا۔ الشَّیْءَ و بِهٖ۔ پھینکنا۔ الاِنَاءَ۔ جو کچھ برتن میں ہے گرا دینا۔ الکِنَانَةَ۔ ترکش سے سب کچھ بکھیر دینا۔ نَكَبَتِ الحِجَارَةُ رِجْلَهٗ۔ پتھر کا پاؤں کو زخمی کرنا۔ نَكْبًا و نُكُبًا) الدَّهْرُ فُلَانًا۔ زمانہ کا کسی کو مصیبت پہنچانا۔ نَكَبَتْ نُكُوْبًا۔ الرِّیْحُ۔ ہوا کا ٹیڑھا چلنا۔

نَكَبَ (ن) نِكَابَةً و نُكُوْبًا۔ فُلَانٌ عَلٰی قَوْمِہٖ۔ مددگار۔ قابل بھروسہ ہونا۔

نَكِبَ (س) نَكَبًا۔ عَنِ الطَّرِیْقِ۔ راستہ سے ہٹ جانا۔ البَعِیْرُ۔ اونٹ کا نکب بیماری والا ہونا۔ الرَّجُلُ۔ کسی کا کندھے کی بیماری والا ہونا۔

نُكِبَ۔ مصیبت زدہ ہونا۔

نَكَّبَ۔ عَنِ الطَّرِیْقِ۔ راستہ سے ہٹ جانا۔ ایک طرف ہونا۔ الشَّیْءَ۔ ہٹانا۔ ایک طرف کرنا۔

نَاكَبَهٗ۔ مونڈھے کے مقابل ہونا۔

تَنَكَّبَ۔ عَنْهُ۔ ہٹ جانا۔ الگ ہونا۔ بچنا۔ کندھا موڑ کر دوسرے کی جانب متوجہ ہونا۔ عَلَی الشَّیْءِ۔ ٹیک لگانا۔ کِنَانَتَهٗ او قَوْسَهٗ۔ اپنے ترکش یا اپنی کمان کو کندھے پر ڈالنا۔

اِنْتَكَبَ۔ الرَّجُلُ کِنَانَتَهٗ او قَوْسَهٗ۔ ترکش یا کمان کو کندھے پر ڈالنا۔

النَّكْبُ۔ مص۔ مصیبت۔ ج۔ نُكُوْبٌ۔

النَّكِبُ۔ پتھر سے زخمی پاؤں والا۔

النَّكَبُ۔ مص۔ جھکاؤ۔ اونٹوں کی ایک بیماری جو مونڈھے میں پیدا ہوتی ہے۔

الاَنْكَبُ۔ بغیر کمان کا آدمی۔ ایک شانہ کو دوسرے شانے سے اونچا رکھنے والا۔

النَّكْبَاءُ۔ مؤنث الاَنْكَبِ۔ رِیْحٌ نَكْبَاءُ۔ ٹیڑھی چلنے والی ہوا۔ ج۔ نُكْبٌ و نَكْبَاوَاتٌ۔

النُّكَيْبَاءُ۔ شمال مشرقی ہوا۔

النَّكْبَةُ۔ مصیبت۔ ج۔ نَكَبَاتٌ۔

النُّكْبَةُ - بے اندازہ غلہ کا ڈھیر۔ ج نُكَبٌ -
النَّكِيبُ - کھر کا گرداگرد۔
المِنْكَابُ - ظالم - جفاکار۔
المَنْكِبُ - کندھا۔ شانہ - ج۔ مَنَاكِبُ تَشَابَهَتْ مِنْهُمُ المَنَاكِبُ وَالرُّؤُوسُ - وہ سب ایک جیسے ہیں۔ کوئی ان میں پڑھا ہوا نہیں۔ هُوَ مَنْكِبَةٌ كَذَا - وہ اس سے خوش ہوا۔
المَنْكِبُ - پہلو۔ گوشہ - مددگار۔ محافظ سطح مرتفع۔
المَنَاكِبُ - گدھ کے چھوٹے پر۔
المَنْكُوبُ - مفع۔ مصیبت زدہ۔ وہ شخص جس کا پاؤں پتھر سے زخمی ہو۔
نَكَتَ (ن) نَكْتًا - الارضَ بِقَضِيبٍ اوبِاَصْبَعِهِ - غوروفکر کے وقت زمین کو لکڑی یا انگلی سے کریدنا۔ النَّاسَ بِالحَصَى - لوگوں کا زمین پر کنکر پھینکنا - الفرسُ - گھوڑے کا اُچھلنا - العَظْمَ - ہڈی کا گودا نکالنا۔ فُلَانًا کسی کو سر کے بل گرانا - كِنَانَتَهُ ترکش سے بکھیر دینا۔
نَكَّتَ - الرُّطَبُ - کھجور کا سرخی پکڑنا - فِي قَوْلِهِ - نکتہ چینی کرنا۔
اِنْتَكَتَ فلانٌ - کسی کا سر کے بل گرنا۔
النُّكْتَةُ - داغ۔ زمین پر کریدنے کا نشان ج۔ نُكَتٌ و نِكَاتٌ - النُّكْتَةُ آئینہ یا تلوار کا داغ۔ کلام کی باریکی لطیفہ۔
النَّكَّاتُ - بڑا نکتہ چین۔ کلام میں نکتے لانے والا۔
المَنْكُوتُ - سر کے بل گرا ہوا۔
نَكَثَ (ض ن) نَكْثًا - العَهْدَ او البَيْعَ - عہد یا بیع توڑنا یا - فسخ کرنا

- الحَبْلَ - رسی کھولنا۔ السِّوَاكَ مسواک کا سر نرم کرنا۔
اِنْتَكَثَ - الحَبْلُ وغيرُهُ - رسی وغیرہ کا کھلنا - السِّوَاكُ - مسواک کے سرے کا نرم ہونا - فُلَانٌ مِنْ حَاجَةٍ اِلَى اُخْرَى - ایک کام سے ہٹ کر دوسرے کام کی طرف متوجہ ہونا۔
النُّكَاثُ - اونٹ کے منہ کی پھنسیاں۔
النُّكَاثَةُ - رسی کا کھلا ہوا حصہ۔
النِّكْثُ - دوبارہ کاتنے کے لیے ادھیڑا ہوا کمبل یا خیمہ۔ ج۔ اَنْكَاثٌ
النَّكِيثُ - ادھیڑا ہوا - مؤنث نَكِيثَةٌ
النَّكِيثَةُ - نفس طبیعت - قوت۔ پوری پوری کوشش - مشکل کام - قَالَ قَوْلًا لَا نَكِيثَةَ فِيهِ - اس نے ایسی بات کہی جس میں خلاف وعدگی نہیں۔ صَرَفَ فِيهِ نَكِيثَتَهُ - اس نے اس میں بے انتہا کوشش کی - وَقَعُوا فِي النَّكِيثَةِ - وہ مشکل کام میں پھنس گئے۔ ذُوْ نَكِيثَةٍ حَسَنَةٍ - اچھی طبیعت والا - ج نَكَائِثُ -
النَّكَّاثُ - بنی ہوئی یا بٹی ہوئی چیز کو ادھیڑنے والا۔
المُنْتَكِثُ - دُبلا۔
نَكَحَ (ف ض) نِكَاحًا و نَكْحًا - المَرْأَةَ عورت سے نکاح کرنا - نَكَحَتِ المَرْأَةُ - عورت کا نکاح کرنا۔ شادی کرنا - صفت نَاكِحٌ و نَاكِحَةٌ - نَكَحَ المَطَرُ الاَرْضَ - بارش مٹی میں جذب ہو گئی - الدَّوَاءُ فُلَانًا دوا کا کسی میں اثر کرنا - النُّعَاسُ عَيْنَهُ - نیند کا آنکھوں پر غالب آنا۔

اَنْكَحَهُ - المَرْأَةَ - عورت سے شادی کرانا۔
تَنَاكَحُوا - ایک دوسرے سے شادی کرنا
تَنَاكَحَتِ الاَشْجَارُ - درختوں کا آپس میں مل جانا۔
اِسْتَنْكَحَ - الرَّجُلُ المَرْأَةَ - مرد کا عورت کو نکاح میں لانا۔ شادی کرنا۔ فِي بَنِي فُلَانٍ - نکاح کرنا - النومُ عَيُونَهُمْ - نیند کا آنکھوں پر غالب آنا۔
المَنَاكِحُ - عورتیں۔
نَكَخَ (ف) نَكْخًا - فُلَانًا فِي حَلْقِهِ - حلق میں مُکا مارنا - نیزہ مارنا۔
نَكَدَ - (ن) نَكْدًا - فُلَانًا حَاجَتَهُ - کسی کو حاجت سے روک دینا۔ محروم کرنا یا تھوڑا دینا - نَكَدَ الغُرَابُ کوے کا بہت کائیں کائیں کرنا - القومُ الرَّجُلَ - بہت سوالوں سے تنگ دست کر دینا - نُكِدَ الرَّجُلُ - بہت سوالوں والا اور کم بھلائی والا ہونا۔
نَكِدَ (س) نَكَدًا - العَيْشُ - گزران کا تنگ ہونا - الرَّجُلُ - تنگ گزران والا ہونا - نَكِدَتِ البِئْرُ - کنویں کا پانی کم ہونا۔
نَكَّدَ - عَيْشَهُ - زندگی کو تنگ کر دینا - فُلَانًا - کسی کی زندگی کو مکدر کرنا۔
نَاكَدَهُ - تکلیف دینا - سختی برتنا۔
اَنْكَدَهُ - کسی کو کم خیر پانا۔
تَنَكَّدَ عَيْشُهُ - زندگی مکدر ہونا۔
تَنَاكَدَا - ایک دوسرے سے سختی برتنا۔
النَّاكِدُ - فا - نَاقَةٌ نَاكِدٌ - کم دودھ والی اونٹنی - وہ عورت جس کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں - ج - نُكُدٌ - رَجُلٌ نَكِدٌ و نَكْدٌ و نُكْدٌ - درشت خو۔ کم داد و دہش والا - ج - اَنْكَادٌ و مَنَاكِيدُ -

النُّکُدُ۔ بے دودھ والی اونٹنیاں۔ بہت دودھ والی اونٹنیاں (ضد)، واحد نَکْدَاء۔

النُّکْدُ و النَّکَدُ۔ کم داد و دہش۔ مَاءٌ نَکَدٌ۔ کم پانی۔

الْاَنْکَدُ۔ کم داد و دہش والا۔ مؤنث نَکْدَاء ج۔ نُکْدٌ۔ عَطَاءٌ مُنْکَدٌ و مَنْکُوْدٌ۔ تھوڑا عطیہ۔ رَجُلٌ مَنْکُوْدٌ۔ وہ شخص جس سے سوال میں اصرار کیا جائے۔

نَکِرَ (س) نَکَرًا و نُکْرًا و نُکُوْرًا و نَکِیْرًا۔ الامرَ۔ کسی امر سے ناواقف ہونا۔ الرَّجُلَ۔ کسی کو نہ جاننا۔

نَکُرَ (ک) نَکَارَۃً۔ الامرُ۔ مشکل ہونا دشوار ہونا۔

نَکَّرَہٗ۔ تبدیل کرنا۔ نَکَّرَ الاِسْمَ۔ اسم کو نکرہ بنانا۔

نَاکَرَہٗ مُنَاکَرَۃً۔ مقابلہ کرنا۔ لڑنا۔ دھوکا دینا۔

اَنْکَرَہٗ۔ جاہل ہونا۔ اَنْکَرَ حَقَّہٗ۔ انکار کرنا۔ اَنْکَرَ عَلَیْہِ فِعْلَہٗ۔ عیب لگانا۔ منع کرنا۔

تَنَکَّرَ۔ الرَّجُلُ۔ اچھی حالت سے نکل کر بدحال ہونا۔ بھیس بدلنا۔ فُلَانٌ۔ بدخلق ہونا۔ لِفُلَانٍ۔ اجنبی ہونا۔

تَنَاکَرَ۔ جان بوجھ کر ناواقف بننا۔ الاَمْرَ ناواقف ہونا۔ القومُ۔ ایک دوسرے سے اجنبیوں یا دشمنوں کا سا سلوک کرنا

اِسْتَنْکَرَ۔ الاَمْرَ۔ کسی امر سے ناواقف ہونا۔ اَمْرًا یَجْهَلُہٗ۔ نامعلوم امر کے بارے میں پوچھنا۔

النَّکَارَۃُ۔ مص۔ چالاکی۔ تیز فہمی۔ جہالت۔

النَّکْرُ۔ مص۔ چالاکی۔ تیز فہمی۔

النُّکْرُ۔ مص۔ چالاکی۔ سمجھ۔ ذہانت۔ برا کام۔ سخت برا کام۔ رَجُلٌ نَکِرٌ و نَکُرٌ و نُکُرٌ۔ چالاک۔ تیز فہم۔ ج۔ اَنْکَار۔

النُّکُرُ۔ مجہول۔ سخت کام۔

النَّکْرَاءُ۔ چالاکی۔ تیز فہمی۔ مجہول۔ ناشناختہ۔ مصیبت۔

نَکْرَاءُ الدَّهْرِ۔ زمانہ کی سختی۔

النَّکِرَۃُ۔ انکار۔ معرفہ کی ضد۔ خون یا پیپ کا پھوڑا۔ ج۔ نَکِرَات۔

النَّکِرَۃُ۔ انکار سے اسم۔

النَّکِیْرُ۔ دگرگونی۔ اَمْرٌ نَکِیْرٌ۔ سخت کام۔ حِصْنٌ نَکِیْرٌ۔ مضبوط قلعہ

المُنْکَرُ۔ مفع۔ وہ قول یا فعل جو اللہ تعالیٰ کے خلاف مرضی ہو۔ ج۔ مُنْکَرَات و مَنَاکِر۔ رَجُلٌ مُنْکَرٌ۔ چالاک، سمجھدار ج۔ مُنْکَرُوْنَ و مَنَاکِیْر۔

المَنْکُوْرُ۔ مفع۔ مجہول۔ ج۔ مَنَاکِیْر۔

المَنَاکِیْرُ۔ ناپسندیدہ امور۔

المُنَکَّرُ۔ اسم نکرہ۔ نقیض معرفہ۔

نَکَزَہٗ (ن) نَکْزًا۔ الحَیَّۃُ فُلَانًا۔ سانپ کا کسی کو ڈسنا۔ فلانًا۔ مارنا دفع کرنا۔ ہٹانا۔ الشَّیْءَ۔ چبھونا۔ الدَّابَّۃَ بِعَقِبِہٖ۔ جانور کو ایڑے مارنا۔ نَکَزَ نَکْزًا و نُکُوْزًا۔ الماءُ۔ پانی کا زمین میں جذب ہونا۔ البَحْرُ۔ خشک ہونا۔ البِئْرُ۔ کنویں کا پانی کم ہونا۔

نَکِزَتْ (س) نَکَزًا۔ البِئْرُ۔ کنویں کے پانی کا کم ہونا یا ختم ہونا۔

اَنْکَزَ۔ البِئْرَ۔ کنویں کے پانی کو ختم کرنا۔

النَّاکِزُ۔ فا۔ بِئْرٌ نَاکِزٌ۔ وہ کنواں جس کا پانی ختم ہو گیا ہو۔ ج۔ نَوَاکِز۔

النِّکْزُ۔ رذیل لوگ۔ ہڈی میں بچا ہوا گودا (ر۔ و المُنْکِزُ) خالی۔

النَّکَّازُ۔ ایک قسم کا چھوٹے سر والا زہریلا سانپ۔ ج۔ نَکَاکِیْز و نَکَّازَات

البِئْرُ النَّکُوْزُ۔ وہ کنواں جس کا پانی ختم ہو گیا ہو۔ ج۔ نُکُز۔

نَکَسَہٗ (ن) نَکْسًا۔ اوندھا کرنا۔ نَکَسَ رَاْسَہٗ۔ ذلت سے سر جھکانا۔ الطَّعَامُ وغیرہٗ دَاءَ المَرِیْضِ۔ کھانے کا مرض کو لوٹا دینا۔ الخِضَابَ۔ خضاب بار بار لگانا۔

نُکِسَ المَرِیْضُ۔ دوبارہ بیمار پڑنا۔ الرَّجُلُ۔ کمزور ہونا۔ عاجز ہونا۔ الرَّجُلُ عَنْ نُظَرَائِہٖ۔ اپنے ہم عمروں سے کوتاہی کرنا۔

نَکَّسَہٗ تَنْکِیْسًا۔ اوندھا کرنا۔ نَکَّسَ الفَرَسُ۔ گھوڑے کا اور گھوڑوں سے نہ مل سکنا۔ صفت مُنَکِّسٌ

تَنَکَّسَ۔ اوندھا ہونا۔

اِنْتَکَسَ۔ سر کے بل گرنا۔ دوبارہ بیمار پڑنا۔

النَّاکِسُ۔ فا۔ سر جھکانے والا۔ ج۔ نَوَاکِس۔

النُّکَاسُ۔ بیماری کا عود۔

النُّکْسُ۔ مرض کا عود۔ گر کر سنبھلنا اور پھر دوبارہ پہلے سے زیادہ زور سے گرنا۔ تَعْسًا لَہٗ و نُکْسًا و تَعْسًا لَہٗ و نَکْسًا۔ خدا اس پر مصیبت ڈالے۔

النِّکْسُ۔ ٹوٹے ہوئے سر والا تیر۔ کمان جس میں شاخ کے سرے کو نچلا حصہ بنائیں کمزور کمینہ بے خیر آدمی۔ پست قد۔ کرم و سخاوت میں کوتاہی کرنے والا۔ ج۔ اَنْکَاس۔

النُّکُسُ۔ بہت بوڑھے لوگ۔ مفرد۔ نَاکِس۔

المُنَکِّسُ۔ فا۔ آہستہ چلنے والا گھوڑا جو سر نہ اٹھائے۔ وہ گھوڑا جو اور گھوڑوں سے نہ مل سکے۔

المَنْکُوْسُ۔ مفع۔ دوبارہ بیمار ہونے والا۔ مِنَ الاَوْلَادِ۔ پایل بچہ۔

نَکَشَ (ن ض) نَکْشًا۔ البِئْرَ۔ کنویں کی مٹی نکالنا۔ الشَّیْءَ۔ چیز کو فنا کرنا۔

الشیءَ و مِنَ الشیءِ - فارغ ہونا -

اِنْتَکَشَ - بمعنی نَکَشَ -

المِنْکَش - معاملات میں غور و خوض کرنیوالا

المِنْکَاش - کنواں صاف کرنے کا آلہ - ج - مَنَاکِیْش -

المَنْکُوْش - مفعو - سَقَطٌ مَنْکُوْشٌ - ڈھیرا جس میں سب کچھ نکال لیا گیا ہو -

نَکَصَ (ن ض)، نَکْصًا و نُکُوْصًا و مَنْکَصًا - عَنِ الاَمْرِ - کسی امر سے رُکنا - باز رہنا - صفت نَاکِصٌ - نَکَصَ عَلیٰ عَقِبَیْہِ - پہلے کام سے ہٹ گیا -

نَکَّصَہٗ - ہٹا دینا -

اِنْتَکَصَ - الرَّجُلَ - ایڑیوں کے بل لوٹنا -

المَنْکَصُ - ہٹنے کی جگہ -

نَکَظَ (ن)، نَکْظًا - بہت بھوکا ہونا - فلانًا عَنْ حَاجَتِہٖ - جلدی کرانا -

نَکِظَ (س)، نَکَظًا - حاجت میں جلدی کرنا - لِلْخُرُوْجِ - نکلنے کے لیے جلدی کرنا - الرَّحِیْلَ - کوچ قریب ہونا -

نَکَّظَہٗ - عَنْ حَاجَتِہٖ - جلدی کرانا - نَکَّظَہٗ حَاجَتَہٗ - مشکل بنانا -

تَنَکَّظَ - الرَّجُلُ - سفر میں حالت سخت ہونا - عَلیٰ فُلَانٍ - بُخل کرنا - الاَمْرُ عَلَیْہِ - کسی پر کوئی معاملہ مشکل و پیچیدہ ہونا -

النَّکَظُ و النَّکْظُ و النُّکْظَۃُ و النَّکَظَۃُ و المَنْکَظَۃُ - کوشش - سفر کی سختی - جلدی -

نَکَعَہٗ (ف)، نَکْعًا - عَنِ الاَمْرِ - جلدی کرانا - روکرنا - فلانًا - پاؤں کی پشت سے مارنا - فلانًا حَقَّہٗ - حق روک لینا - نَکَعًا و نُکَاعًا، الماشِیَۃَ - مویشی کے تھن کو مار کر دودھ نکالنا - فُلَانٌ عَنِ الحَاجَۃِ - بچنا - سستی کرنا - مَا اَدْرِیْ اَیْنَ نَکَعَ - میں نہیں جانتا - وہ کہاں گیا -

نَکِعَ (س)، نَکَعًا - چھلی ہوئی ناک والا ہونا

نَکَعَہٗ - عَنْ حَاجَتِہٖ - حاجت سے ہٹا دینا - جلد بازی سے زندگی کو بے مزہ کرنا -

اَنْکَعَہٗ - رد کرد - دفع کرنا - تھکانا - عَنِ الاَمْرِ - جلدی کرانا - ہٹانا - اَنْکَعَتْ بُغْیَتُہٗ - مطلب فوت ہو گیا - تَکَلَّمَ فَاَنْکَعَہٗ - اس نے کلام کرکے اس کو خاموش کر دیا -

النَّکِعُ - سرخی فام - چھلی ہوئی ناک والا -

النُّکَعُ - سرخ رنگ - سرخی مائل سیاہ رنگ -

نُکْعَۃُ - الاَنْفِ - ناک کا کنارہ -

النُّکَعَۃُ - سرخ رنگ ناک چھدا آدمی - بیوقوف بیٹھ کر جم جانے والا -

النُّکْعَۃُ - ناک کا کنارہ - ایک سرخ رنگ کے درخت کا پھل - فنا درخت کا گوند - انسان کی سرخی ملی ہوئی سیاہی -

الاَنْکَعُ - سرخ چہرے والا جس کی ناک چھل گئی ہو -

المِنْکَعُ - پیچھے لوٹنے والا -

نَکَفَ (ن)، نَکْفًا - عَنْ کَذَا - ناک بھوں چڑھانا - رُکنا - الگ ہونا - صفت نَاکِفٌ - غَیْثٌ لَا یُنْکَفُ - لگاتار بارش - بَحْرٌ و جَیْشٌ لَا یُنْکَفُ - بے پایاں سمندر - بیشمار فوج -

نَکِفَ (س)، نَکَفًا - مِنْہُ اَو عَنْہُ - ناک بھوں چڑھانا - باز رہنا - بیزار ہونا -

نَکِفَتِ الیَدُ - ہاتھ میں درد ہونا -

نَاکَفَہٗ الکَلَامَ مُنَاکَفَۃً - ترکی بہ ترکی جواب دینا -

اَنْکَفَہٗ - پاک کرنا - دور کرنا - اَنْکَفَ اللّٰہَ - پاکی بیان کرنا -

تَنَاکَفُوْا - الکَلَامَ - آپس میں باری باری سے گفتگو کرنا -

اِنْتَکَفَ - الغَیْثَ - منقطع کرنا - القَوْمُ - قوم کا ایک ملک سے دوسرے ملک میں جانا - اِلَیْہِ - مائل ہونا - الحَبْلُ - رسی کا کھل جانا - الرَّجُلُ - بیزار ہونا - العَرَقَ عَنْ جَبِیْنِہٖ - پیشانی سے پسینہ پونچھنا -

اِسْتَنْکَفَ - الرَّجُلُ - تکبر کرنا - مِنْ کَذَا - غرور و ننگ و عار کی وجہ سے رکنا - باز رہنا -

النُّکَاف - اونٹ کے حلق کا ایک مرض جس سے وہ جلد ہلاک ہو جاتا ہے -

النَّکَفُ - جبڑے کی جڑ میں چھوٹے چھوٹے غدود - واحد نَکَفَۃٌ -

النُّکْفَتَانِ و النَّکَفَتَانِ - جبڑے کی دو آگے نکلی ہوئی ہڈیاں - ج - نَکَفَات -

النَّکَفَۃُ - کان کا درد -

المَنْکُوْف - مفعو - نکاف کی بیماری والا -

نَکَلَ (ن ض)، نُکُوْلًا و نَکِلَ (س)، نَکَلًا - عَنْ کَذَا اَو مِنْ کَذَا - پیچھے ہٹنا - بزدل ہونا -

نَکَلَ (ن)، نَکْلَۃً - بِفُلَانٍ - کسی کو عبرتناک سزا دینا -

نَکِلَ (س)، نَکَلًا - سزا قبول کرنا -

نَکَّلَ - بِہٖ - مصیبت ڈالنا - قابل عبرت سزا دینا - نَکَّلَہٗ عَنِ الشَّیْءِ - باز رکھنا - یکسو کرنا -

اَنْکَلَہٗ - عَنْہُ - ہٹانا - دفع کرنا -

النَّاکِل - بزدل - کمزور -

النَّکَال - عبرتناک سزا -

النِّکْل - مضبوط بیڑی - ج - اَنْکَال و نُکُوْل - لگام کا لوہا - ہمار - اِنَّہٗ لَنِکْلُ شَرٍّ - وہ شریروں کا تازیانہ ہے -

النِّکْل - قوی آدمی - ہمسروں پر غالب ہونیوالا -

مضبوط سدھا ہوا گھوڑا۔
النَّکَلَةُ۔ عبرتناک سزا۔
المَنْکَل۔ عبرتناک سزا۔
المِنْکَل۔ سزا کا سامان۔
النَّکْمَةُ۔ مصیبت۔
نَکْنَکَ نَکْنَکَةً۔ الامرَ۔ کسی امر کی اصلاح کرنا۔ عَلَی غریمِهِ۔ قرضدار پر سختی کرنا۔
نَکَهَ (ف ض) نَکْهًا۔ بِفُلَانٍ و علیهِ۔ کسی کی ناک پر سانس لینا۔ نَکَهَتِ الشَّمْسُ۔ سورج کی گرمی کا سخت ہونا۔
نَکِهَهُ و نَکَهَهُ۔ (س ف) نَکْهًا۔ منہ کی بو سونگھنا۔
نَکِهَ الرَّجُلُ۔ منہ کی بو کا بدہضمی کی وجہ سے متغیر ہونا۔
اِسْتَنْکَهَهُ۔ کسی کے منہ کی بو سونگھنا۔ منہ کی بو سونگھنے کا حکم دینا۔
النَّکْهَةُ۔ منہ کی بُو۔
نَکَی یَنْکِی نِکَایَةً۔ العَدُوَّ و فِي العَدُوِّ۔ دشمن پر غالب آکر قتل کرنا یا زخمی کرنا صفت فاعلی (نَاکٍ)، صفت مفعولی (مَنْکِیٌّ)۔ القُرْحَةَ۔ زخم کو اچھے ہونے سے پہلے چھیلنا۔ شکست۔
نَکِیَ یَنْکَی نَکًی۔ کھانا۔ مغلوب ہونا۔
النُّلْنُل۔ کمزور۔ بوڑھا۔
نَمَّ (ن ض) نَمًّا۔ الحدیثَ۔ چغلخوری کرنا۔ الحدیثُ۔ بات ظاہر ہونا۔ بَیْنَ النَّاسِ۔ بھڑکانا۔ الکلامَ جھوٹ سے کلام کو زینت دینا۔ الشَّیْءُ کسی چیز کی خوشبو پھیلنا۔
النَّامُّ۔ فا۔ ج۔ نُمَّام۔
النَّامَّةُ۔ النام کا مؤنث۔ حس۔ حرکت زندگی۔
النَّمُّ۔ مص۔ چغلخور۔ ج۔ نَمُّونَ و اَنِمَّاء و نُمُّ۔
النَّمَّام۔ چغلخور۔ ایک خوشبودار پودہ واحد نَمَّامَةٌ۔
النَّمَّةُ۔ سیاہی میں سفید یا سفیدی میں سیاہ داغ۔
النِّمَّةُ۔ جوں۔
النُّمِّيُّ۔ خیانت۔ عیب۔ دشمنی۔ انسان کا جوہر یا اس کی اصل۔ مَا فِي الدَّارِ نُمِّيٌّ۔ گھر میں کوئی نہیں۔
النُّمِّيَّةُ۔ فاختہ۔ طبیعت
النَّمُوم۔ چغلخور۔
النَّمِيمُ و النَّمِيمَةُ۔ چغلخوری۔ حرکت لکھنے کی آواز۔ کھائی۔ گفتگو کی بھنبھناہٹ
ج۔ نَمَائِمُ۔
النَّمَمُ۔ چغلخوری
المِنَمُّ۔ چغلخور۔
النَّمْءُ و النَّمَأُ۔ چھوٹی چھوٹی جوئیں۔
نَمَرَ (ن)، نَمْرًا۔ فِي الجَبَلِ۔ پہاڑ پر چڑھنا۔
نَمِرَ (س)، نَمَرًا۔ الرَّجُلُ۔ غضبناک و بدخلق ہونا۔ السَّحَابُ۔ بادل کا چیتے کے رنگ کا ہونا۔
نَمَّرَ و تَنَمَّرَ۔ غضبناک و بدخلق ہونا۔
نَمَّرَ وَجْهَهُ تَنْمِيرًا۔ ترش رو کر دینا۔
اَنْمَرَ۔ صاف پانی پینا۔
تَنَمَّرَ۔ رنگ یا خلق میں چیتے کی طرح ہونا۔ لِفُلَانٍ۔ بگڑنا۔ خفا ہونا۔ دھمکی دینا۔ دھمکی دیتے وقت آواز بلند کرنا
النَّامِرَةُ و النَّامُوْرَةُ۔ بھیڑیا وغیرہ شکار کرنے کے لیے لوہے کا کانٹا۔
النَّامُوْرُ۔ خون۔
النَّمِرُ و النِّمْرُ و النَّمْرُ۔ چیتا۔ اس کی کنیت اَبُو الاَبْرَدِ یا اَبُو الاَسْوَدِ بھی ہے۔ ج۔ اَنْمُرٌ و اَنْمَارٌ و نُمُرٌ و نِمَارٌ و نِمَارَةٌ و نُمُوْرٌ و نُمُوْرَةٌ و نُمْرٌ۔
النَّمِرُ۔ صاف ستھرا پانی بے داغ حسب۔ بہت۔ مِنَ الْمَاءِ۔ زود ہضم پانی۔
ج۔ اَنْمَار۔
النُّمْرَةُ۔ داغ۔ ج۔ نُمَر۔
النَّمِرَةُ۔ چیتے کی مادہ۔ ایک دوسرے سے ملے ہوئے بادل کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے۔ ج۔ نَمِرٌ۔
النَّمِرَةُ۔ بھیڑیے کو شکار کرنے کے لیے لوہے کا ایک کانٹا جس میں گوشت لگا کر شکار کرتے ہیں۔ چتکبرا رنگ۔ دھاریدار چادر سیاہ سفید دھاریوں والی اون کی چادر
ج۔ نِمَار۔
النَّمِيرُ۔ صاف ستھرا پانی۔ بیداغ حسب۔ بہت۔ مِنَ الماءِ۔ گوارا ہونے والا پانی خواہ میٹھا ہو یا نہ ہو۔
الاَنْمَرُ۔ سیاہ سفید داغ والا۔ مِنَ الخَیْلِ و النَّعَمِ۔ سیاہ سفید دھبوں والا۔ مختلف رنگ کے بادل۔ مؤنث نَمْرَاء
ج۔ نُمْر۔
النُّمْرُقُ و النُّمْرُقَةُ و النِّمْرِقُ و النُّمْرُوقُ و النِّمْرِقَةُ۔ چھوٹا تکیہ۔ زین کے نیچے ڈالنے کا گدیلا۔
نَمَسَ (ض)، نَمْسًا۔ السِّرَّ۔ بھید چھپانا۔ الرَّجُلَ۔ کسی سے چپکے چپکے باتیں کرنا۔ بَیْنَ القومِ۔ فساد ڈالنا۔
نَمِسَ (س)، نَمَسًا۔ السَّمْنُ و کُلُّ طَیِّبٍ و دُهْنٍ۔ گھی یا تیل وغیرہ کا خراب ہونا۔ صفت نَمِسٌ۔
نَمَّسَ۔ علیهِ الاَمْرَ۔ خلط ملط کرنا۔ چھپانا۔ الشَّعْرُ۔ بالوں کا چکنائی سے میلا ہونا۔ السَّمْنُ او الجُبْنُ۔ گھی یا پنیر کا بدبودار ہونا۔ صفت مُنَمِّسٌ۔
نَامَسَ مُنَامَسَةً۔ الصَّائِدُ۔ شکاری کا گھات میں بیٹھنا۔ فلانًا۔ سرگوشی کرنا۔

اَنْمَسَ - بَيْنَ القوم - قوم میں فساد ڈالنا۔

تَنَمَّسَ - الامرُ - کام کا خلط ملط ہونا۔ ملتبس ہونا۔

اِنَّمَسَ اِنِّمَاسًا - الرجلُ - چھپنا - فِي الشيءِ - داخل ہونا۔

النَّامُوسُ - رازدار - وحی - حاذق - جھوٹا چغلخور - شکاری کی گھات کی جگہ (مالا) راہب کا گھر - شکاری کا جال - دھوکا فریب - خفیہ حیلہ - چیونٹی کی طرح کا ایک کیڑا - شیر کی جھاڑی - ج - نَوَامِيسُ - النَّامُوسُ - شریعت -

النَّامُوسُ الاَكْبَرُ - حضرت جبریل علیہ السلام -

النَّامُوسَةُ - شیر کی جھاڑی -

النِّمْسُ - نیولا -

النَّمَسُ - گھی و خوشبو وغیرہ کی خرابی -

النَّمَسَةُ - بدبو -

النَّمَّاسُ - چغلخور -

الاَنْمَسُ - ٹھیالا - مؤنث نَمْسَاءُ - ج - نُمْسٌ

المُتَامِسُ - سرگوشی کرنے والا - گھات کی جگہ میں داخل ہونے والا -

نَمَشَ (ن) نَمْشًا - چغلی کھانا - جھوٹ بولنا - الکلام - جھوٹی بات بنانا -

الجرادُ الارضَ - ٹڈی کا زمین کی سبزی کو چر جانا -

نَمَشَهُ (ض) نَمْشًا - منقش کرنا -

نَمِشَ (س) نَمَشًا - دھاری دار ہونا - صفت اَنْمَشُ و نَمِشٌ - نَمَّشَ - فِي اُذُنِهِ - کانا پھوسی کرنا -

اَنْمَشَ - الرجلُ - چغلخوری کرنا - اَنْمَشَ بَيْنَهُمْ - فساد ڈالنا -

النُّمْشُ - مع - چکنی چپڑی بات -

النَّمَشُ - مع - داغ - دھاری - نقش ونگار کے خطوط -

النَّمِشُ - دھاری دار - جوہر دار تلوار -

الاَنْمَشُ - داغدار - دھاری دار - مؤنث نَمْشَاءُ - ج - نُمْشٌ - رَجُلٌ مُنَمِّشٌ - مفسد آدمی -

نَمَصَ (ن) نَمْصًا - الشعرَ و النبتَ - بال یا نبات اکھیڑنا -

نَمَّصَ تَنْمِيصًا و تَنِمَّاصًا - الشعرَ - بال اکھیڑنا -

اَنْمَصَ - النباتُ - نباتات کا جانور کے چرنے کے بعد دوبارہ اگنا -

تَنَمَّصَتِ - الماشِيَةُ - مویشی کا پہلی سبزی چرنا - عورت کا پیشانی کے بال اکھیڑنے کے لیے پکڑنا -

النِّمَاصُ - سوئی کا دھاگا -

النُّمَاصُ - جھینہ - ج - نُمُصٌ و اَنْمِصَةٌ -

النَّمَصُ - نرم و ملائم بال - چھوٹے چھوٹے پر - ابتدائی نباتات - ایک قسم کی نرم گھاس جس سے سرپوش وغیرہ بناتے ہیں -

النَّمِيصُ - اکھیڑے ہوئے بال - مِنَ النبتِ - سبزی جو مویشی کے چرنے کے بعد پھوٹے -

المِنْمَصُ و المِنْمَاصُ - موچنا -

نَمَّطَ تَنْمِيطًا - بِفُلَانٍ الشيءَ و عَلَى الشيءِ - رہنمائی کرنا -

اَنْمَطَ - لَهُ العطاءَ - کسی کو تھوڑی بخشش دینا -

النَّمَطُ - غالیچہ - ٹوکرے کے مانند ایک ظرف - طریقہ - راستہ - نوع - روش زین پر ڈالنے کا کپڑا - صوف کا کپڑا جو ہودج پر ڈالا جاتا ہے - ج

اَنْمَاطٌ و نِمَاطٌ - نسبت کے لیے اَنْمَاطِيٌّ و نَمَطِيٌّ - لوگوں کی جماعت جن کا معاملہ ایک ہو - عَلَى هٰذَا النَّمَطِ - اس طریقہ پر - هُمْ عَلَى نَمَطٍ وَاحِدٍ - وہ ایک ہی قسم کے ہیں - مَا عِنْدَهُ نَمَطٌ مِنَ العِلْمِ - اس کے پاس علم کی کوئی قسم نہیں -

الاَنْمَطُ - طریقہ -

النَّمْغَةُ - پہاڑ کی چوٹی - مال کی زیادتی - قوم کا بہترین حصہ -

النَّمَاغَةُ - سر کا بالائی حصہ - بچہ کا نرم حرکت کرتا ہوا تالو یا چندیا -

نَمَقَ (ن) نَمْقًا - عَيْنَ فلانٍ - آنکھ پر تھپڑ مارنا - الکتابَ - کتاب لکھنا -

نَمَّقَ الکتابَ - کتاب کو خوبصورت لکھنا - الجِلْدَ - کھال کو منقش کرنا -

اَنْمَقَتِ - النخلةُ - درخت خرما کے بے گٹھلی کھجوروں والا ہونا -

النَّمَقُ - کتاب - سڑک کا درمیانی حصہ -

النَّمَقَةُ - بدبو - ثَوْبٌ نَمِيقٌ و مُنَمَّقٌ - منقش کپڑا -

المُنَمَّقُ - بناوٹی گفتگو -

نَمَلَ (ن) نَمْلًا و نَمِلَ (س) نَمَلًا و اَنْمَلَ - چغلی کھانا - نَمَلَ و نَمِلَ - فِي الشجرِ - درخت پر چڑھنا -

نَمِلَتْ (س) نَمَلًا - يَدُهُ - ہاتھ کا سن ہونا -

تَنَمَّلَ - القومُ - حرکت کرنا - بعض کا بعض میں گھسنا -

النَّامِلُ - فا - چغلخور -

النَّامِلَةُ - عام چلتا ہوا راستہ -

النَّمْلُ و النُّمْلُ - چیونٹی - واحد نَمْلَةٌ و نُمْلَةٌ (مذکر و مؤنث) ج - نِمَالٌ -

النَّمْلُ - پہلو کی پھنسیاں -

النَّمِلُ - چغلخور - بہت چیونٹیوں والی جگہ -

فَرَسٌ نَمِلٌ اَوْ نَمِلُ القوائمِ - شوخ گھوڑا - جو چنچلا نہ کھڑا ہو - رَجُلٌ نَمِلٌ او نَمِلُ الاصابعِ - پھرتیلا آدمی -

النَّمْلَةُ - جھوٹ - جانور کے کھر کی پھٹن - پہلو کی پھنسیاں - ایک سوزش دار پھنسی جو جگہ بدلتی رہتی ہے -

النُّمْلَة۔ حوض کا بقیہ پانی۔ فَرَسٌ ذُو نُمْلَةٍ۔ بہت حرکت کرنے والا گھوڑا۔
النُّمْلَة۔ چغلی۔
النَّمْلَان۔ کسی چیز کے اوپر سے جھانکنا۔
النَّمَّال۔ چغلخور
النَّمِيْلَة۔ چغلی۔
الأُنْمُلَة والأَنْمُلَة والإِنْمُلَة والأُنْمَلَة والأَنْمَلَة والإِنْمَلَة والأُنْمِلَة والأَنْمِلَة والإِنْمِلَة۔ سرانگشت۔ بعض کے نزدیک انگلی کا اوپر کا پورا۔ ج۔ أَنَامِلُ و أُنْمُلَات (بتثليث الحرفين)
النَّمِلُ والنَّمِلَة۔ مِنَ النِّسَاءِ۔ ایک جگہ نہ ٹھہرنے والی عورت۔
المِنْمَلُ والمُنْمِلُ۔ چغلخور۔
المُنَمَّلُ والمُنْمَلُ۔ مکتوب۔ گنجان لکھا ہوا
المَنْمُوْلُ۔ زبان چیونٹیوں کا خراب کیا ہوا۔
تَنَمَّلَ تَنَمُّلَةً۔ قیدی کی طرح چلنا۔
نَمْنَمَةٌ۔ مزین و منقش کرنا۔ ہوا کا مٹی یا پانی کو دھاریدار بنانا۔
النِّمْنِمُ والنِّمْنِيْمُ۔ ریت یا پانی پر ہوا کی بنائی ہوئی دھاری۔
النِّمْنِمُ والنُّمْنُمُ۔ جوانوں کے ناخنوں پر کی سفیدی۔ واحد نِمْنِمَة و نُمْنُمَة۔
المُنَمْنَمُ۔ مفع۔ دھاریدار و نقش دار کپڑا۔ نَبْتٌ مُنَمْنَمٌ۔ آپس میں الجھی ہوئی نباتات۔ نَاقَةٌ مُنَمْنَمَةٌ موٹی اونٹنی۔
نَمِهَ (س) نَمَهًا۔ حیرت زدہ ہونا۔ صفت نَامِهٌ و نَمِهٌ۔
نَمَا يَنْمُو نُمُوًّا۔ زیادہ ہونا۔ بکثرت ہونا۔ بلند ہونا چڑھنا۔ الخِضَابُ۔ خضاب کا سرخی یا سیاہی میں زیادہ ہونا۔ الحَدِيثُ إِلَى فُلَانٍ۔ نسبت کرنا۔
النُّمُوُّ۔ مص۔ بڑھاؤ۔

النَّمْوَة۔ زیادتی۔
النُّمُوْذَج والأُنْمُوْذَج۔ نمونہ۔ ج۔ نَمُوْذَجَات و أُنْمُوْذَجَات۔
نَمَى يَنْمِي نَمْيًا و نُمِيًّا و نَمَاءً و نَمِيَّةً۔ المَالُ وغيرُهُ۔ زیادہ ہونا۔ بکثرت ہونا۔ السِّعْرُ۔ بھاؤ کا چڑھنا۔ گراں ہونا۔ الحِبْرُ فِي الكِتَابِ۔ روشنائی کا لکھنے کے بعد بہت سیاہ ہونا۔ الخِضَابُ فِي اليَدِ او الشَّعْرِ۔ خضاب کی سیاہی کا زیادہ ہونا۔ الشَّيْءَ عَلَى الشَّيْءِ۔ کسی چیز سے بلند کرنا۔ النَّارَ۔ آگ کو زور سے بھڑکانا۔ الرَّجُلُ۔ آدمی کا موٹا ہونا۔ الماءُ۔ پانی کا چڑھنا۔ الحَدِيثُ إِلَى فُلَانٍ۔ کسی کی جانب نسبت کرنا۔ الرَّجُلُ إِلَى أَبِيهِ۔ نسبت کرنا۔ نَمَتِ الإِبِلُ۔ اونٹوں کا موٹا ہونا۔ گرمی میں گھاس کی تلاش میں دور تک نکل جانا۔ الصَّيْدُ۔ شکار کا زخمی ہو کر کہیں چھپ کر مرجانا۔
نَمَّى تَنْمِيَةً۔ الشَّيْءَ۔ چیز کو بڑھانا۔ النَّارَ۔ آگ کو زور سے بھڑکانا۔ الحَدِيثَ إِلَى فُلَانٍ۔ کسی کو کوئی بات فساد کے ارادہ سے پہنچانا۔
أَنْمَى إِنْمَاءً۔ زیادہ کرنا۔ بڑھانا۔ الحَدِيثَ۔ چغلخوری کے طور پر پھیلانا۔ الصَّيْدُ۔ شکار کا زخمی ہو کر کہیں اوٹ میں مرجانا۔
أَنْمَى۔ الرَّاعِي الإِبِلَ۔ چرواہے کا اونٹوں کو دور تک لے جانا۔ أَنْمَاهَا الكَلَأُ۔ گھاس کا اونٹوں کو موٹا کرنا۔ أَنْمَى الكَرْمُ۔ انگور کی بیل میں گچھے دار شاخ ہونا۔
تَنَمَّى تَنَمِّيًا۔ الشَّيْءُ۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا۔ اٹھنا۔

إِنْتَمَى إِنْتِمَاءً۔ فُلَانٌ إِلَى أَبِيهِ۔ منسوب ہونا۔ البَازِي۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ بلند ہونا۔
النَّامِي۔ فا۔ نجات پانے والا۔
النَّامِيَة۔ مؤنث النَّامِي۔ بڑھنے کی طاقت مخلوق۔ مِنَ الإِبِلِ۔ موٹے اونٹ۔ نَامِيَةُ الكَرْمِ۔ انگور کی خوشہ دار شاخ۔ ج۔ نَوَامِي۔
النَّمَاة۔ چھوٹی جوں۔ ج۔ نَمًى۔
نَهَأَ يَنْهَأُ نَهْأً۔ الإِنَاءُ۔ برتن کا بھرنا۔
نَهِئَ يَنْهَأُ و نَهُؤَ يَنْهُؤُ نَهْأً و نَهَاءً و نَهَاءَةً و نُهُوْءًا و نَهَاوَةً۔ اللَّحْمُ۔ گوشت کا کچا رہنا۔ صفت نَهِيءٌ۔
أَنْهَأَ إِنْهَاءً۔ اللَّحْمَ۔ گوشت کو کچا رکھنا۔ الأَمْرَ۔ کام کو ادھورا کرنا۔
النَّاهِئُ۔ پیٹ بھرا۔ سیراب۔
النُّهُوْءَة۔ پکاؤ۔
نَهَبَ (ف ن) و نَهِبَ (س) نَهْبًا۔ الغَنِيمَةَ۔ غنیمت لوٹنا۔ القَوْمُ فُلَانًا۔ قوم کا کسی کو برا بھلا کہنا۔ نَهَبَهُ الكَلْبُ۔ کتے کا کسی کی ایڑی پر کاٹنا۔
نَاهَبَهُ مُنَاهَبَةً۔ دوڑنے میں مقابلہ کرنا۔ غنیمت لوٹ لینا۔ کسی کو برا بھلا کہنا۔
أَنْهَبَ۔ الرَّجُلُ مَالَهُ۔ مال کو لٹانا۔
تَنَاهَبَتِ الإِبِلُ الأَرْضَ۔ ٹانگوں کے نیچے کرنا۔ تَنَاهَبَتِ الفَرَسَانِ۔ گھوڑوں کا دوڑنے میں ایک دوسرے سے سبقت کرنا۔
إِنْتَهَبَ۔ الفَرَسُ الشَّوْطَ۔ گھوڑے کا گھوڑدوڑ میں جیتنا۔
النَّهْب۔ مص۔ لوٹ۔ غنیمت۔ ج۔ نِهَاب۔
النَّهْب۔ ایک قسم کی دوڑ۔
النُّهْبَة والنُّهْبَى والنُّهَيْبَى والنُّهَّيْبَى۔ لوٹ۔ غنیمت۔ حملہ۔
النَّهَّاب۔ بہت لوٹنے والا۔

پانی کا ہمیشہ بہنا اور نہ رکنا۔
— بالمکانِ۔ کسی جگہ اقامت کرنا
(وَتْنًا وتِینًا) الرجلَ: شہ رگ پر مارنا
وُتِنَ۔ شہ رگ پر چوٹ کھانا۔
وَاتَنَہٗ مُوَاتَنَۃً۔ چمٹنا۔ دوسرے کی طرح کام کرنا — واتَنَ المکانَ کسی جگہ بہت دیر ٹھہرنا۔
اِستَوتَنَ۔ اَلمالُ۔ مویشی کا موٹا ہونا۔
الواتِنُ۔ فا۔ کسی جگہ ہمیشہ رہنے والا ج: وُتُنٌ۔
اَلوُتنَۃُ۔ مقروض کا پیچھا۔ مخالفت
الوَتِینُ۔ مص۔ دل کی رگ جس سے تمام رگوں میں خون جاتا ہے۔
وَثَأَ یَثَأُ وَثْأً۔ اللحمَ۔ صدمہ کا گوشت کو مردہ کرنا — الوتدَ۔ کھونٹی کے سروں کو مزبوں سے چوڑا کرنا۔
اَوثَأَ۔ یدَہٗ۔ ہاتھ میں موچ ڈالنا۔
وَثِئَتْ تَوثَأُ وَثْأً و وَثَاءً و وُثُوءًا و ثِئَتْ۔ یدُہٗ۔ ہاتھ میں موچ آنا۔ صفت وَثِئَۃ و مَوثُوءَۃ و وَثِیئَۃ۔
وَثُؤَ یَوثُؤُ وَثَاءَۃً۔ موچ آنا۔
الوَثَاءَۃُ و الوَثْءُ۔ موچ
الوَثِیُّ۔ ٹوٹے ہوئے ہاتھ والا۔
المِیثَأَۃُ۔ میخ ٹھوکنے کا آلہ
وَثَبَ یَثِبُ وَثْبًا و وُثُوبًا و وُثُوبًا و وَثَابًا و وَثِیبًا۔ وِثْبَۃً۔ اٹھنا۔ کھڑا ہونا۔ کودنا۔ پھاندنا
وثَبَ اِلَی الشَّرَفِ وَثْبًا۔ شرف تک ایک دم پہنچنا۔
وَثَّبَہٗ تَوثِیبًا۔ گدی پر بٹھانا۔ بیٹھنے کے لئے گدی بچھانا۔
اَوثَبَہٗ اِیثَابًا۔ کودنا۔
وَاثَبَہٗ مُوَاثَبَۃً۔ جلدی سے ٹوٹ پڑنا

تَوَثَّبَ۔ علیہ فی ارضہ۔ جائداد پر ظلم سے قبضہ کرنا۔
تَوَاثَبَ۔ القومُ۔ ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔
الوِثَابُ۔ تخت۔ بستر۔ بیٹھنے کی جگہ۔
الوَثْبِیُّ۔ بہت کودنے والا۔
الوَثَّابُ۔ بہت کودنے والا
المِیثَبُ۔ کودنے والا۔ بیٹھنے والا۔ بلند زمین۔ نرم زمین۔ ندی
المُوثَبَان۔ امن پسند بادشاہ
وَثُجَ یَوثُجُ وَثَاجَۃً۔ گاڑھا ہونا — الفرسُ۔ گھوڑے کا موٹا ہونا — المکانُ۔ کسی جگہ کا بہت گھاس والی ہونا۔ صفت (وَثِیجٌ)
اَوثَجَہٗ اِیثَاجًا۔ زیادہ کرنا۔
اِستَوثَجَ۔ المالُ: مال کا بہت ہونا مِنَ المالِ۔ مال زیادہ لینا — الفرسُ: گھوڑے کا موٹا اور گٹھے بدن کا ہونا — النبتُ: نباتات کا گھنا اور گنجان ہونا۔
الوَثِیجُ۔ گاڑھا۔ گٹھے بدن کا۔ ثَوبٌ وَثِیجٌ۔ گف بنا ہوا کپڑا
الوَثِیجَۃُ۔ بہت درختوں والی زمین گنجان۔ درختوں والی زمین۔
اَرضٌ مُوثِجَۃٌ و مُتَّثِجَۃٌ بہت گھاس والی زمین۔
المَوثُوجُ۔ مِنَ الثِّیَابِ۔ نرم بناوٹ کا کپڑا۔
الوَثَخَۃُ۔ پانی کی تری۔
الرَّثِیخَۃُ (?)۔ گاڑھا دودھ۔ چربی دار نرم ہڈی۔ سرسبز گنجان گھاس کیچڑ والی زمین رجلٌ مُوَثَّخُ الخَلقِ و مَوثُوخٌ۔ گرہ دار جسم والا۔
وَثُرَ یَوثُرُ وَثَارَۃً۔ الفراشُ: بچھونے کا ملائم ہونا۔ صفت:

وَثِیرٌ لحمُہٗ۔ پر گوشت ہونا۔ الرجلُ۔ موٹا ہونا۔
وَثَرَ یَثِرُ وَثْرًا و وَثَرَ۔ الفراشَ۔ بستر کو نرم و ملائم کرنا۔
اِستَوثَرَ۔ الفراشَ۔ بستر کو نرم و ملائم پانا۔ مِنَ المالِ۔ مال بہت مانگنا۔ لینا۔
الواثِرُ۔ فا۔ ثابت قدم
الوِثْرُ۔ تسمہ کی طرح لمبائی میں کاٹا ہوا چمڑا۔ صدری کے مانند چمڑے کا لباس۔
الوِثْرُ۔ سب کپڑوں سے اوپر رہنے والا کپڑا۔ نرم بستر۔
(— والمِیثَرَۃ۔ گھوڑے کی زین پر ڈالنے کا گدیلا ج مَوَاثِرُ و مَیَاثِرُ
الوَثْرُ و الوَثِیرُ۔ نرم و ملائم۔
الوَثِیرَۃُ مونث الوَثِیرِ۔ بہت گوشت والی ج وَثَائِرُ و وِثَارٌ۔
الوِثَارُ۔ نرم بستر۔
الوَثَارَۃُ و الوِثَارَۃُ۔ بستر یا فرش کی ملائمت۔
المَوَاثِرُ و المَیَاثِرُ۔ درندوں کی کھالیں ریشم و دیباج کی بنی ہوئی
وَثَغَ یَثِغُ وَثْغًا۔ راستہ۔ سر توڑنا۔
الوَلغَۃُ (?)۔ مِنَ المطرِ۔ تھوڑی بارش
الولثیغۃ (?)۔ موسم بہار کی گنجان گھاس۔
وَثَفَ یَثِفُ وَثْفًا و وَثَّفَ و اَوثَفَ القِدرَ۔ ہانڈی کے لیے چولہا بنانا۔
وَثِقَ یَثِقُ ثِقَۃً و وُثُوقًا و مَوثِقًا بِفلانٍ۔ اعتبار کرنا۔ بھروسہ کرنا۔ صفت فاعلی (واثِقٌ) صفت مفعولی (مَوثُوقٌ بہ)
وَثُقَ یَوثُقُ وَثَاقَۃً۔ الشیءُ۔ ثابت و قوی ہونا۔ مضبوط ہونا۔

وَثُقَ - اَلْاَمْرُ - مضبوط کرنا - الرجلَ کسی کو معتبر جاننا - معتبر کہنا -

اَوْثَقَهٗ اِیْثَاقًا - رسی سے مضبوط باندھنا

وَاثَقَهٗ وِثَاقًا وَمُوَاثَقَةً - معاہدہ کرنا

تَوَاثَقَ الْقَوْمُ - باہم عہد وپیمان کرنا

اِسْتَوْثَقَ مِنْهُ - عہد وپیمان کرنا - یا وثیقہ لینا - مِنَ الْاَمْوَالِ حفاظت میں مبالغہ کرنا -

اَلثِّقَةُ - مص قابل بھروسہ (واحد جمع مؤنث مذکر سب یکساں) فُلَانٌ ذُوْ ثِقَةٍ فلاں بھاور ہے

اَلْوَثَاقُ اَلْوِثَاقُ - باندھنے کی چیز رسی وغیرہ ج وُثُقٌ -

اَلْوَثِیْقُ - مضبوط ج وِثَاقٌ -

اَلْوَثِیْقَةُ - مؤنث الوثیق - قابل اعتماد کام کی مضبوطی - بہت گھاس والی زمین ج وَثَائِقُ -

اَلْاَوْثَقُ - اسم تفضیل مؤنث وُثْقٰی

اَلْمَوْثِقُ وَالْمِیْثَاقُ - عہد ج مَوَاثِقُ وَمَیَاثِقُ وَمَوَاثِیْقُ وَمَیَاثِیْقُ

وَثَلَ الْمَالَ - مال جمع کرنا - الشَّیْءَ - چیز کو مضبوط کرنا -

اَلْوَثَلُ - کھجور کے ریشوں کی رسی - چمڑے کا میل کچیل

اَلْوَثِیْلُ - کھجور کے ریشوں کی رسی -

وَثَمَ یَثِمُ وَثْمًا - الشَّیْءَ - توڑنا - کوٹنا و ثم المطر الارض بارش کا زمین پر زور سے برسنا - اَلْفَرَسُ الْاَرْضَ - گھوڑے کا زمین پر کھر مارنا -

وَثِمَتْ وَثْمًا وَوِثَامًا الْحِجَارَةُ رِجْلَهٗ - پتھر کا پاؤں کو خون آلود کرنا -

وَثُمَ یَوْثُمُ وَثَامَةً - اَلْمَكَانُ - جگہ کا کم گھاس والی ہونا۔

وَثُمَ یَوْثُمُ وَثَامَةً - پُرگوشت اور گٹھیلے بدن کا ہونا - صفت (وَثِیْمٌ)

وَاثَمَ مُوَاثَمَةً - فِی الْعَدْوِ - دوڑنا

اَلْوَثِیْمَةُ - پتھر - چقماق کا پتھر - گھاس یا نباتات کا ڈھیر -

اَلْوَثْمُ - قلت - کہا خُفٌّ مِیْثَمٌ بہت پامال کرنے والا کھر -

وَثَنَ یَثِنُ وُثُوْنًا - عہد پر جمے رہنا ثابت رہنا -

اَوْثَنَهٗ اِیْثَانًا - بہت بخشش کرنا بہت عطیہ دینا - مِنَ الْمَالِ - بہت مال لینا -

اِسْتَوْثَنَ اِسْتِیْثَانًا - الشَّیْءُ، باقی رہنا - مضبوط ہونا - مِنَ الْمَالِ بہت لینا -

اَلْوَاثِنُ - فا - قائم وثابت ج وُثُنٌ -

اَلْوَثَنُ - بت ج اَوْثَانٌ وَوُثُنٌ وُثْنٌ وَاُثْنٌ -

اَلْوَثَنِیُّ - بت پرست -

وُثِئَتْ تُوْثَأُ وَثْئًا - یَدُهٗ - ہاتھ میں موچ آجانا -

اَوْثَأَ اِیْثَاءً - الرَّجُلُ زخمی جانور والا ہونا -

اَلْوَثْءُ - موچ - اَلْوُثْأَةُ - تکلیف -

اَلْمِیْثَاءَةُ - موگری - ہتھوڑا -

وَجَّ یَوُجُّ وَجًّا - جلدی کرنا -

اَلْوَجُّ - مص - تیزی - شتر مرغ - بہت تیز - ہل کی لکڑی - ایک دوا

وَجَاَ یَوْجَاُ وَجْاً وَتَوَجَّاَ فُلَانًا بالسکین او بیدہ چھری یا ہاتھ سے مارنا صفت مفعولی مَوْجُوْءٌ وَوَجِیْءٌ - اِسْمُ الْوِجَاءِ التَّمْرَ کھجور کوٹنا

وَجَاَتْ تَوْجِئَةً - اَلْبِئْرُ - اندھا کنواں پانا -

اَوْجَاَتِ - الْبِئْرُ - کنویں کا پانی ختم ہونا - اَوْجَاَ الرَّجُلُ - کسی کا ناکام ہونا -

فُلَانًا عَنْهُ - دور کرنا - ہٹانا -

اِتَّجَاَ التَّمْرُ - کھجور کا گودے دار ہونا -

اَلْوَجْءُ وَالْوَجَاءُ وَالْوِجَاءُ اندھا کنواں

اَلْوَجِیْئَةُ - گائے - کھجور - ٹڈی اور گھی سے تیار کردہ کھانا -

وَجَبَ یَجِبُ وُجُوْبًا وَجِبَةً الشَّیْءُ - ثابت ولازم ہونا -

(- وَجْبَةً) اَلْحَائِطُ وَنَحْوُهٗ دیوار وغیرہ کا زمین پر گرنا -

الرَّجُلُ - دن میں ایک ہی دفعہ کھانا -

(- وَجْبًا وُجُوْبًا) الرجل گرنا اور مرنا - کہتے ہیں - ضَرَبَهٗ فَوَجَبَ - ضرب کھا کر مرا ہوا گرنا - فُلَانًا عَنْهُ - پیچھے ہٹانا

وَجَبَتِ الشَّمْسُ - سورج کا ڈوبنا - اَلْعَیْنُ - آنکھ کا گڑھے میں بیٹھنا -

وَجَبَ وَجْبًا وَجِیْبًا وَوَجَبَانًا اَلْقَلْبُ - دل دھڑکنا -

وَجُبَ یَوْجُبُ وُجُوْبَةً - بزدل ہونا - وَجَّبَ - دن میں صرف ایک مرتبہ کھانے کو کھانا -

—— ہٗ - دن میں ایک مرتبہ کھانے کا عادی بنانا —— النَّاقَةَ دن رات میں صرف ایک مرتبہ اونٹنی کو دوہنا —— الْاَمْرَ عَلَیْهِ - لازم کرنا ——

به الارض - زمین پر گرا دینا -
وَجَبَتِ الإبلُ - اونٹ کا تھکنا -
وَجَبَ اللبأ فی ضَرعِ النَّاقَۃِ
کھیس کا تھن میں جم جانا -
البعیرُ - اونٹ کا بیٹھنا -
اَوجَبَ ایجاباً - لِفُلاَنٍ حَقَّہٗ -
کسی کے حق کی رعایت برتنا -
الشَّیئَ - کسی چیز کو واجب جاننا یا
کرنا - اَوْجَبَ البَیْعَ - بیع لازم کرنا -
الرَّجُلُ - دن میں صرف ایک مرتبہ
کھانا - ایسا کام کرنا جس سے انسان
دوزخ یا جنت کا سزاوار ہو -
اللّٰہُ قَلبَہٗ - دل کو دھڑکانا -
واجَبَہٗ وِجاباً و مُواجبۃً -
لازم کرنا - تَوَجَّبَ - دن میں ایک
مرتبہ کھانا -
تَواجَبُوا - باہم شرط کرنا
اِستَوجَبَ اِستِیجاباً - الشَّیئَ - کسی چیز کا
حق دار ہونا - کسی شی کو واجب و لازم
جاننا -
اَلوَجبُ - چمڑے کی بڑی مشک - ج
وِجَاب (والوَجَّابُ والوجابۃ)
بزدل - قَلبٌ وَجّابٌ - بہت دھڑکنے
والا دل -
اَلوَجبُ - گھوڑ دوڑ کی شرط -
اَلوَجبَۃُ - دھماکہ - دن -
اَلوَجبَۃ - دھماکے کے ساتھ گرنا -
ج وَجَبات -
الوُجُبَۃ - وظیفہ بیع کو واجب کرنا -
خوراک کا الاؤنس -
واجبُ الوُجُود - ضروری ہستی - اپنی ذات
میں موجود - یا قائم بالذات (خدا)
المُوجِبُ - فا - باعث - سبب -
المُوجَبُ - مفعو - من الکلام - وہ کلام
جس میں نہ نفی ہو نہ نہی اور نہ استفہام -

المُوجِبَۃُ - بڑی نیکی یا بڑا گناہ -
المُوجِب - موت - ج مَوَاجب
المَواجِب - موت کی جگہیں -
وَجَحَ - الشَّیئُ - چیز کا ظاہر ہونا -
اَوجَحَ - ظاہر ہونا - الحَافِرُ - کھودنے
والے کا چکنی چٹان تک پہنچنا -
المِیجَرُ و المِیجَرۃُ - منہ میں دوا ڈالنے
کا آلہ -
المِیجَار - گیند کو مارنے کا بلّہ -
وَجَزَ یَجِزُ وَجزاً - الکلامَ - کلام کو مختصر کرنا -
(و وَجُزَ یَوجُزُ وَجزاً و وَجَازَۃً
و وُجُوزاً) - الرجل فی منطقہ - مختصر
گفتگو کرنا -
وَجُزَ یَوجُزُ وَجَازۃً - الکلامُ - کلام کا
مختصر اور بلیغ ہونا -
اَوجَزَ ایجازاً - الکلامُ - کلام کا مختصر ہونا
الکلامَ و فی الکلام - مختصر ہونا -
العَطِیَّۃَ - عطیہ جلد دینا - تَوَجَّزَ الشَّیئَ
حاجت پوری کرنے کے لیے درخواست کرنا -
اِستَوجَزَ اِستیجازاً - الکلامَ - کلام میں سے
زوائد کو حذف کرنا - الوَجزُ - الرَّجُلُ
وَجزٌ - جلدی کرنے والا - پھرتیلا -
(و الوَجِیزُ والواجِزُ) ہلکا اور مختصر
مِنَ الکلام - مختصر اور جلد سمجھ میں آنے والا
کلام -
المِیجازُ - مختصر کلام کرنے والا -
وَجَسَ یَجِسُ وَجْساً - پوشیدہ ہونا -
وَجَسَتِ الاُذنُ کان کا آہٹ محسوس
کرنا - (وَجَساً و وَجَسَاناً) - سنی ہوئی
بات سے ڈر محسوس کرنا -
اَوجَسَ ایجاساً - الرَّجُلُ - محسوس کرنا -
دل میں چھپانا -
اَوجَسَ القلبُ فَزَعاً - دل کا گھبراہٹ
محسوس کرنا - اَوجَسَتِ الاُذنُ -
کان کا آواز سننا -

تَوَجَّسَ - آہستہ آواز پر کان لگانا -
الطعامَ او الشرابَ تھوڑا تھوڑا کھانا
یا پینا - فَزَعاً - گھبراہٹ محسوس کرنا -
الصوتَ - ڈر سے سننا -
تَوَجَّسَتِ الاُذُنُ - کان کا آواز سننا -
الوَجسُ - مص - پوشیدہ آواز - دل کی
گھبراہٹ -
الوَاجِسُ - دل میں آنے والا خیال -
الاَوجَسُ - تھوڑی خورد و نوش - زمانہ -
لا افعلہ سَجِیسَ الاَوجَسِ -
میں اس کو کبھی نہیں کروں گا -
وَجِعَ یَوجَعُ وَجَعاً - بیمار ہونا - دردمند
ہونا - وَجِعَ فُلانٌ رَأسَہٗ و وَجِعَ
فُلانٌ رَأسُہٗ - فلاں کے سر میں درد
ہے -
اَوجَعَہٗ اِیجاعاً - دکھ دینا - تکلیف پہنچانا -
تَوَجَّعَ - شکایت کرنا - غم ظاہر کرنا -
لہٗ - نرم دل ہونا -
الوَجَعُ - بیماری - دکھ - ج وِجَاع
و اَوجَاع -
الوَجِعُ - دردمند - ج وَجِعُونَ -
و وَجعَی و وَجَاعَی و وِجَاع و اَوجَاع
مونث وَجِعَۃ ج وَجَاعَی و وَجِعَات
الجِعَۃُ - جو کی نبیذ -
الاَوجَع - بہت تکلیف پہنچانے والا -
الوَجعَاءُ - دُبُر - ج وجعاوات -
الوَجِیعُ - درد پہنچانے والا -
وَجَفَ یَجِفُ وَجفاً و وَجِیفاً و وُجُوفاً
الشَّیئُ - مضطرب ہونا (وجیفاً) القلب
دل دھڑکنا - صفت وَجّاف و اَوجَف
(وَجفاً و وَجِیفاً) - الفرس
گھوڑے کا تیز دوڑنا -
صفت واجف -
اَوجَفَ - الفرسَ - گھوڑے کو تیز دوڑانا
الشَّیئَ - حرکت دینا - مضطرب کرنا -

الباب - دروازہ بند کرنا -

استوجف - الحبُّ فؤادَهٗ محبت کا دل کو چھین لینا - ناقۃٌ میجافٌ - تیز دوڑنے والی اونٹنی -

الوجیف - مص - خوف سے گرنا -

الوُجاق والاُجاق - چولہا - فوج کی ترتیب - ج وُجاقات -

وَجِلَ یَوجَلُ وَجلاً ومَوجَلاً - ڈرنا یا ڈر محسوس کرنا -

وَجِلَ یَوجَلُ وَجلاً - ڈر میں بڑھ جانا -

وَجُلَ یَوجُلُ وَجالَۃً - بوڑھا ہونا -

وَاجَلَہٗ مَوَاجَلَۃً فوجَلَہٗ - خوف میں مقابلہ کرنا -

اَوجَلَہٗ - خوف زدہ کرنا -

الوَجَلُ - خوف - ج اَوجال -

الوَجِلُ - ڈرنے والا - ج وَجِلُونَ و وِجَالٌ - مونث وَجِلَۃٌ

الاَوجَلُ - ڈرنے والا - مونث وجلۃ

الوَجیل والمَوجِل - وہ گڑھا جس میں پانی جمع ہو - المَوجِل - خوف کی جگہ -

الوُجُول - بوڑھے -

وَجَمَہٗ یَجِمُہٗ وَجْمًا - مکا مارنا -

(وَجْمًا و وُجُومًا) غصہ یا خوف کی وجہ سے گفتگو سے عاجز رہنا - غم کی زیادتی سے ترش رو ہو کر سر جھکا لینا

صفت وَجِمٌ وواجِمٌ - وَجَمَ مِنَ الامرِ - ناپسند کرکے ہٹ جانا - الشیئَ - کسی شی کو ناپسند کرنا - وَجِمَ لِفلانٍ مِن کذا - کسی پر دل دکھانا - غم کھانا -

الوَجمُ - رجلٌ وَجمٌ - ردّی آدمی - وجم سوءٍ - برا آدمی -

الوَجَم - بخیل - کمینہ - ہلکا پھلکا -

الوَجَم والوُجُم - ٹیلوں یا قبروں پر پتھروں کا ڈھیر یا جنگلوں میں راستہ کے نشانات ج وُجوم واَوجام - بیتٌ وَجَمٌ

وَجَمٌ - بڑا - گھر -

الاَوجَم - اسم تفضیل - اَوجم الرّمل ریت کا بڑا قطعہ -

الوَجمَۃ - ایک مرتبہ کی خوراک -

الوجیم - مِنَ الایّام - سخت گرم دن -

وَجَنَ یَجِنُ وَجْنًا - بالشیئِ - پھینکنا -

الوَتِد - کھونٹی - ٹھونکنا - بہ الارضَ زمین پر پچھاڑنا - القصّار الثوب - دھوبی کا کپڑے کو کوٹنا -

وَجَّنَ - الجلدَ - چمڑے کو نرم کرنے کے لیے کوٹنا -

تَوَجَّنَ - ذلیل و عاجز ہونا -

الوُجْنَۃ والوِجْنَۃ والوُجُنَۃ و الوَجَنَۃ والاُجْنَۃ والاِجنۃ والاُجُنَۃ - گالوں کا ابھرا ہوا حصہ رخسارہ - ج وَجَنات -

الوُجْنُ والوَجَنُ والواجِنُ - سخت پتھریلی زمین -

الوَجین - وادی کا کنارہ - سامنے کی پتھریلی اور قدرے اونچی زمین -

الاَوجَن - سخت پہاڑ - بڑے رخساروں والا - مونث وَجْناء - ناقۃٌ وَجْناءُ سخت اونٹنی -

المُوَجَّن - بڑے رخساروں والا - بہت گوشت والا -

المیجَنَۃ - دھوبی کی کپڑے کوٹنے کی موگری ج میاجن ومَواجن -

المَوجُون - مفعو - شرمندہ -

وَجَہَ یَجِہُ وَجْهًا - فلانًا - منہ پر مارنا - وجاہت میں بڑھ جانا -

وَجُہَ یَوجُہُ وَجاهَۃً - ذی وجاہت ہونا

وَجَّہَ - الی فلانٍ - کسی کی طرف جانا -

ہ الی فلانٍ - بھیجنا - ہ الامیرُ - باعزت بنانا -

وَجَّہَ الشیئَ - چیز کو کسی کی طرف پھیر دینا - القومُ الطریقَ قوم کا راستہ پر چلنا اور نشان واضح کرنا - بعبدہٖ - کسی کا اپنے غلام سے کہنا کہ تو میرے مرنے کے بعد آزاد ہے -

المطرُ الارضَ - بارش کا زمین پر ایک روش سے پڑنا - اور زمین پر نشان ڈال دینا - الریحُ الحصی - ہوا کا کنکریاں اڑانا -

المیتَ - میت کا چہرہ قبلہ کی طرف کرنا -

اَوجَہَ اِیجاهًا - الرجلَ وجیہ بنانا - وجیہ پانا - رد کرنا -

واجَہَہٗ وِجاهًا ومُواجَهَۃً - آمنے سامنے ہونا - تَوَجَّہَ - الیہ - متوجہ ہونا - قصد کرنا - الجیشُ - فوج کا شکست کھانا - الشیخُ - بوڑھا ہونا -

تَوَاجَہَ - الرجلان او المنزلان - دو آدمیوں یا مکانوں کا آمنے سامنے ہونا -

اِتَّجَہَ - الیہ - متوجہ ہونا - بہ رأیٌ - راستے سوجھنا -

الوَجْہُ - ج اَوجُہ - وُجوہ واُجوہ چہرہ - وَجہُ الثوبِ ونحوہٖ - کپڑے وغیرہ کا سامنے کا پہلو - وَجہُ الدھر زمانہ کا شروع -

الوِجْہَۃ - مص جہت - قصد ونیت - وہ کام جس کی طرف انسان متوجہ ہو - مرتبہ - وَجہُ الکلامِ - کلام کا مقصود - رضامندی - فَعَلَ ذلک لِوَجہِ اللّٰہِ اس نے اللہ کی خوشنودی کے لیے یہ کیا - ضَرَبَ وَجہَ الامرِ وعینہٗ یعنی اس نے کام کی اچھی تدبیر کی -

مضی علی وَجهِہٖ - وہ بے پرواہی سے چلا - ابیضَّ وجهُہٗ وبیَّضَ اللّٰہُ وَجهَہٗ - یہ اس وقت کہتے ہیں جب کہ کوئی قابل تعریف کام کرے

اسودَّ وجہُہٗ او سَوَّدَ اللہُ وجہَہٗ
یہ اس وقت بولتے ہیں جب کہ کوئی
قابلِ ملامت کام کرے۔ ج وُجُوہ
قوم کا سردار۔ رَجُلٌ وَجْہٌ ۔صاحب
عزّت وقدر آدمی۔

اَلْوَجْہُ ۔نوع ۔قسم۔ لَیْسَ لِکَلَامِکَ
وَجْہٌ ۔تمہارے کلام کے لیے کوئی
وجہ صحت نہیں۔ لِھٰذَا القولِ وَجْہٌ
اس قول کا ماخذ ہے۔ فُلَانٌ اَحْسَنُ
الْقَوْمِ وَجْھًا ۔ فلاں قوم میں سب
سے اچھی حالت میں ہے۔ رَجُلٌ
ذُوْ وَجْھَیْن ۔وہ شخص جو خلافِ
ضمیر ظاہر کرے۔

اَلوَجْہ والوُجْہ ۔تھوڑا پانی۔

الوِجْہُ والوُجْہُ ۔صاحب جاہ ومرتبہ۔

الجِھَۃُ والجَھَۃُ والجُھَۃ ج جِھَاتٌ
وَجَھَاتٌ وَجُھَاتٌ والوِجْھَۃ
والوُجْھَۃ ۔جانب ۔گوشہ جس کی
طرف توجہ ہو۔

الوَجَاھَۃ ۔مص ۔مرتبہ ۔عزّت۔

التَّوْجِیہ ۔مص ۔فی علم العروض۔ روی مقید
کے ماقبل حرف کی حرکت کا اختلاف۔
روی مطلق اور تاسیس کا درمیان۔

ھُمْ وِجَاہَ الف ۔وہ ہزار کے قریب ہیں
کہا جاتا ہے۔ وَجَاھَہٗ وِجَاھَہٗ
وُجَاھَہٗ وَتُجَاھَہٗ وتِجَاھَہٗ
وتُجَاھَہٗ ۔سامنے ۔مقابل۔

اَلوَجِیہ ۔قوم کا سردار ۔صاحب وجاہت
ج وُجَھَاء مونث وجیھَۃ ۔ ج۔
وجیھات وَجَائِہ ۔ الوَجِیہ
مِنَ الاَکْسِیَۃِ دو رُخی چادر۔

اَلوَجِیھَۃ ۔مونث الوجیہ ۔ایک دو
رُخا مہرہ کہ جس کو نظرِ بد سے بچنے کے
لیے یا حصولِ عزت کی خاطر گردن میں
لٹکاتے ہیں۔

اَلْاَوْجَہُ ۔اسم تفضیل ھو اَوْجَہُ قَوْمِہٖ
وہ قوم میں سب سے زیادہ وجاہت
کا مالک ہے۔ کہتے ہیں۔ نَظَرُوا
اِلَیَّ بِاَوْجُہِ سُوْءٍ ۔انہوں نے میری
طرف سے بُری نظر سے دیکھا۔

اَلمُوَجَّہ ۔مرتبہ والا۔ مِنَ الکِسَاءِ ۔
دو رُخی چادر۔ شَیْءٌ مُوَجَّہ ۔ ایک
ڈھنگ پر بنی ہوئی چیز۔

المُوَاجَھَۃ ۔مص ۔ملاقات ۔تعریف ۔وَجَی
یَجِی وَجْیًا ۔الرَّجُل ۔کسی کو نکما پانا
وَجِیَ یَوْجَی وَجًی وتَوَجّی ۔الماشی ۔ ننگے
پاؤں ہونا یا چلنے سے پاؤں گھسنا۔
صفت وَجٍ وَوَجِیٌّ مونث وَجِیَۃٌ
وَوَجْیَاء۔

اَوْجَی اِیْجَاءً ۔پاؤں گھسانا ۔دینا۔ علیہ
بخل کرنا عن کذا۔ اعراض کرنا۔
الشیءَ دور کرنا۔ فلانًا ۔حاجت سے
پھیر دینا۔ اَوْجَیْتُ عَنْکُمْ ظُلْمَ
فُلَانٍ ۔میں نے تم سے فلاں کے ظلم
کو دور کر دیا۔ اَوْجَی الرَّجُلُ ۔حاجت
کے لیے آنا اور ناکام واپس ہونا۔
سَأَلَ حَاجَتَہٗ فَاَوْجَی ۔اس نے حاجت
کا سوال کیا اور محروم رہا۔ الوِجَاء
چھوٹی بوری۔ الوَجِی ۔ناکارہ۔

وَجِعَ یَوْجَعُ وَجْعًا بہٖ ۔پناہ لینا۔ اَوْجَعَہٗ
پناہ دینا۔

وَحَدَ یَحِدُ وَحْدًا او وُحْدَۃً وَحِدَۃً
وُحُوْدَۃً و وَحُدَ یَحِدُ وَحَادَۃً
وُحُودَۃً ۔ اکیلا ہونا ۔صفت وَحِیْدٌ۔
وَحَّدَہٗ تَوْحِیْدًا و اَحَّدَہٗ ۔ایک بنانا۔
وَحَّدَ اللہَ تعالیٰ۔ ایک خدا پر ایمان
لانا۔ یکتا کہنا۔ یا لا الٰہ الا اللہ۔
کہنا۔

اَوْحَدَہٗ اِیْحَادًا۔ اکیلا چھوڑنا۔
لاثانی جاننا۔ اَوْحَدَہٗ لِلْاَعْدَاءِ
دشمن کے سامنے اکیلا چھوڑ دینا۔
اَوْحَدَتِ الشَّاۃُ ۔ بکری کا
ایک بچہ جننا۔ صفت ۔مُوحِدٌ
تَوَحَّدَ ۔ اکیلا رہنا۔ برایہٖ رائے
میں تنہا ہونا۔ تَوَحَّدَہٗ
بالفضل۔ کسی پر مہربانی
کرنا اور اس کو دوسرے کے
سپرد کرنا۔

اِتَّحَدَ ۔الشَّیْئَانِ ۔دو چیزوں کا ایک
ہونا۔ الشَّیءُ بالشَّیءِ ایک چیز کا
دوسری چیز سے ملنا ۔جڑنا۔
القوم۔ لوگوں کا متفق
ہونا۔

اَلوَحْدُ ۔مص رَاَیْتُہٗ وَحْدَہٗ اَوْ
جَاءَ وَحْدَہٗ میں نے اس کو
تنہا دیکھا یا وہ تنہا اور اکیلا آیا۔
جَاءَ وَحْدَہٗ وعَلٰی وَحْدِہٖ ۔
وہ اکیلا آیا۔

جَلَسُوْا وَحْدَھُمْ وَ عَلٰی
وَحْدِھِمْ ۔وہ اکیلے بیٹھے۔

اَلوُحْدَانِیُّ ۔ اکیلا۔

الوُحْدَانِیَّۃُ ۔ وحدانیت۔
اکیلا ہونے کی حالت۔

الحِدَۃُ ۔مص۔ بَقِیَ عَلٰی حِدَتِہٖ
وہ علیحدہ باقی رہا۔
فَعَلَہٗ علی ذاتِ حِدَتِہٖ ۔
و مِنْ ذاتِ حِدَتِہٖ ۔
و مِنْ ذی حِدَتِہٖ ۔
اس نے اس کو خود بخود اپنی
تنہا رائے سے کیا۔

اَلوَحْدَۃُ ۔مص تنہائی۔

اَلوَحَد والوَحِد ۔ اکیلا۔ مونث
وَحَدَۃٌ وَحِدَۃٌ ۔

اَلاَحَدُ ۔ اکیلا ۔ لاثانی ۔بے نظیر
لفظ احد دو موقعوں پر واحد کا

مرادف ہوکر آتا ہے۔
(۱) وصف باری تعالیٰ میں کہتے ہیں
هُوَ الوَاحِدُ وَهُوَ الاَحَدُ۔
(۲) اسمائے عدد میں کہتے ہیں۔
اَحَدٌ وَعِشرُونَ وَوَاحِدٌ وَ
عِشرُونَ۔ لفظ احد مذکر کے
لیے آتا ہے اور کبھی مونث کے لیے
بھی لے آتے ہیں۔ کہتے ہیں۔
لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِنَ النِّسَاءِ
ایسے موقعہ پر نفی کے معنی دیتا ہے
اَحَدٌ کی تانیث۔ اِحْدٰی بَنَاتِ
طَبَقٍ۔ مصیبت۔ سانپ۔ کہتے
ہیں هُوَ ابنُ اِحْدَاهَا۔ وہ شریف
ماں باپ کا ہے۔ یَومُ الاَحَدِ
اتوار کا دن۔ ج آحَاد۔
اَلْوَاحِدُ۔ ایک۔ مونث وَاحِدَةٌ۔
تثنیہ وَاحِدَان ج وَاحِدُونَ
لاثانی۔ هوواحد قومه وہ اپنی
قوم میں لاثانی ہے۔
ج وُحْدَان و اُحْدَان۔
کبھی عدد کی صفت بن کر آتا ہے
تو کہتے ہیں الفٌ وَاحِدٌ وعشرةٌ
وَاحِدَةٌ۔
اَلْوَحِيدُ۔ اکیلا۔
اَلاَوْحَدُ۔ وحدانیت والا۔
اللّٰهُ الاَوْحَدُ۔ اللہ وحدانیت
والا۔ هُوَ اَوْحَدُ اهلِ زمانِهِ
وہ اپنے زمانے میں بے نظیر ہے۔
ج اُحْدَان۔ لَسْتُ فِي هٰذَا
الاَمرِ بِاَوْحَدَ۔ میں اس کام میں
اکیلا نہیں ہوں۔
وُحَادَ و اُحَادَ و مَوْحَدَ۔ ایک ایک
کرکے۔ واحد واحد سے معدول ہے۔
التَّوْحِيدُ۔ اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا
اعتقاد۔

المُوَحِّدُ۔ فا۔ اللہ تعالیٰ کی وحدانیت
کا اعتقاد رکھنے والا۔
المُوَحَّدُ۔ من الحروف ایک نقطہ
والا حرف۔ جیسے (ب)
المِيحَادُ۔ اکیلا اکیلا۔ ج مَوَاحِيدُ۔
وَحِرَ يَحِرُ و يَوْحَرُ و يَيْحَرُ وَحَرًا
عليه۔ سخت ناراض ہونا۔ سینہ کا
کینہ سے بھر جانا۔ صفت وَحِرٌ۔
وَحِرَ يَوْحَرُ وَحَرًا۔ خوراک کا چھپکل
کی مانند کیڑے سے زہر آلود ہونا
یا اس کیڑے کی خراب کردہ خوراک
کھانا یا پینا۔ صفت (وَحِرٌ)
اَوْحَرَهُ۔ ناراض کرنے والی باتیں
سنانا۔ اَوْحَرَتِ الوَحَرَةُ
الطعامَ۔ چھپکل جیسے کیڑے
کا خوراک کو زہر آلود کرنا۔
الوَحْرُ۔ کینہ۔ سخت غصہ۔ دل کا کھوٹ
الوَحَرُ۔ مع۔ غصہ۔ کینہ۔ سینہ کی
سوزشیں۔
اَلْوَحَرَةُ۔ چھپکلی کی مانند ایک زہریلا
کیڑا۔ بدشکل پست قد۔ عورت یا
اونٹ۔ ج وَحَرٌ۔
وَحَشَ يَحِشُ وَحْشًا و وَحَّشَ۔
ثَوبَهُ او سلاحه کپڑا یا ہتھیار
خوف کیوجہ سے پھینک دینا۔
اَوْحَشَ اِيحَاشًا۔ المكانُ۔ جگہ کا ویران
ہونا۔ اجڑنا۔ المكانَ۔ اجاڑ یا خالی
پانا۔ الرجلُ۔ بھوکا ہونا۔ زاد ختم
ہونا۔
الرجلَ۔ تنہائی اور وحشت محسوس
کرانا۔
تَوَحَّشَ۔ وحشی کے مانند بھوک سے
خالی پیٹ ہونا۔ کپڑے پھینکنا۔
المكانُ۔ ویران ہونا۔
اِسْتَوْحَشَ۔ وحشت محسوس کرنا۔

کسی سے مانوس نہ ہونا۔ المكانَ۔
جگہ کا اجاڑ اور ویران ہونا۔
اَلْوَحْشُ۔ مع۔ جنگلی جانور۔ ج۔
وُحُوش و وُحْشَان۔ واحد۔
وَحْشِيٌّ۔ بَقَرُ الوَحْشِ۔ نیل
گائے۔ مشى في الارض وَحْشًا
وہ تنہا گیا۔ بَاتَ وَحْشًا۔ اس نے
بھوکے پیٹ رات گذاری سُقُوطٌ مِنْ
وَحْشِي الناسِ وہ رذیل لوگوں میں
سے ہے۔
اَلْوَحْشَةُ۔ خلوت۔ خوف یا تنہائی کی
وجہ سے طبیعت کا انقباض۔ غم
علیحدگی۔ دل کی محبت سے دوری
ویران زمین۔
اَلْوَحْشِيُّ۔ ج وحش۔ جنگلی جانور۔
دایاں پہلو۔ لوگوں سے الگ رہنے
والا۔ من القوسِ۔ کمان کی پیٹھ۔
الوَحْشِيُّ مِنَ التِّينِ جنگلی انجیر۔
اَلْوَحْشِيَّةُ۔ مونث الوَحْشِيّ۔ تیز ہوا
الوحيش۔ وحشی بالو۔ ر الجانب
الوُحَيْش۔ دایاں پہلو۔
اَلْوَحْشَانُ۔ اُداس۔ ج وَحَاشَى
اَرْضٌ مَوْحُوشَةٌ جنگلی جانوروں
والی زمین۔
وَحَفَ يَحِفُ وَحْفًا۔ البعيرُ اَوِ
الرجلُ۔ زمین پر گر پڑنا۔ بیٹھنا
منه۔ کسی سے قریب ہونا۔ اليه
کسی کا قصد کرنا۔ الیٰ كذا۔ جلدی
جانا۔
وَحُفَ يَوْحُفُ وَحْفًا و وُحُوفَ
يَوْحُفُ وَحَافَةً و وُحُوفَةً۔
الشعر او النبات۔ بالوں یا نباتات
کا گھنا ہونا۔
وَحَّفَ۔ جلدی کرنا۔ زمین پر گرنا۔
فلانًا۔ کسی کو لاٹھی سے مارنا۔

اَوْحَفَ اِيحَافاً - جلدی کرنا -
الْوُحُفُ - مع - خوبصورت سیاہ گھنے
بال - تازہ گھاس - (والواحف
من الاَجْنِحَةِ - گنجان بالوں والا
بازو -
الْوَحْفُ - خوبصورت گنجان بال -
الْوَحْفَةُ - وحف کا اسم مرّہ - سیاہ
پتھر - کالی اونچی گول زمین - آواز -
وِحَاف -
الْوُحْفَاءُ - من الاَراضی - سیاہ پتھر
والی زمین - سُرخ زمین - ج -
وَحَافِی -
الْمَوْحِفُ - اونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ -
ج مَوَاحِفُ بَعِيرٌ مُوَحَّفٌ
لاغر اونٹ -
المِيحَاف - من النوق - اپنے نشان
پر رہنے والی اونٹنی ج مَوَاحِيف -
وَحِلَ يَوْحَلُ وَحْلاً وَمَوْحَلاً -
کیچڑ میں پڑنا -
اَوْحَلَهُ - کیچڑ میں گرانا - ہ شرّاً - برائی
میں پھنسانا - وَاحَلَهُ مُوَاحَلَةً
کیچڑ میں پھنسنے میں مقابلہ کرنا -
اِتَّحَلَ اِتِّحَالاً - فی يمينه - شرطیہ
قسم کھانا - قسم میں استثنا کرنا -
تَوَحَّلَ - کیچڑ میں لتھڑنا - (واستوحل
المکان - جگہ کا کیچڑ والی ہونا -
الْوَحْلُ - کیچڑ - ج اَوْحَالٌ وَوُحُول
الْوَحِلُ - کیچڑ میں لتھڑا ہوا -
الْمَوْحِلُ - کیچڑ کی جگہ - کیچڑ میں گرنا -
وَحِمَتِ الْمَرْأَةُ تَحِمُ وَتَوْحَمُ
وَحَماً وَتَوَحَّمَتْ - حاملہ عورت
کا بعض چیزوں کے کھانے کا خواہشمند
ہونا - کھانے کی خواہش بدلنا یا کم
ہونا - صفت (وَحْمَى) ج وِحَامٌ
وَوِحَامَى - کہتے ہیں وَحْمَى

وَالْوَحْبَلُ - یہ اس شخص کے حق
میں بولتے ہیں جو بغیر حاجت و
ضرورت کے سوال کرنے کا بہت
عادی ہو -
وَحِمَ - الشَّيْءَ - کسی چیز کی خواہش
کرنا -
وَحَمْتُ وَحْمَهُ - ارادہ کرنا -
وَحَّمَ - الحُبْلَى - حاملہ کو اس کی
خواہش کے مطابق کھلانا - لَهَا
حاملہ کی خواہش کے مطابق ذبح
کرنا -
الْوَحَمُ - مع - حاملہ عورت کی خواہش
پرندہ کے اُڑنے کی آواز -
ليلةٌ ذاتُ وَحِمٍ - بہت گرم
رات -
الْوِحَامُ وَالْوَحَامُ - حاملہ کی خواہش -
الْوَحِيمُ - سخت گرم دن -
وَحَنَ - يَحِنُ وَوَحِنَ يَوْحَنُ وَحْناً
وَحِنَةً على فلانٍ - کسی سے کینہ
رکھنا -
تَوَحَّنَ - ذلیل ہونا - ہلاک ہونا - بڑے
پیٹ والا ہونا -
الْوَحْنَةُ - پھسلانے والی کیچڑ -
وَحْوَحَ - گلوگرفتہ آواز نکالنا - شدت
سردی کی وجہ سے ہاتھوں میں پھونکنا
اور اُح اُح یا حَوّ کہنا -
تَوَحْوَحَ - الظليم فوق البيض -
شتر مرغ کا انڈوں سے الفت کرنا -
الْوَحْوَحُ وَالْوَحْوَاحُ - قوی - بھونکنے
والا کتا -
الْوَحْوَحُ - چست - پھرتیلا آدمی - ہلکا
پھلکا - ج وَحَاوِحُ -
الْوَحْوَاحُ - سردار و رئیس -
ج وَحَاوِحُ -
وَحَى يَحِي وَحْياً - الی فلان - اشارہ کرنا

پیغام بھیجنا - الیہ اوحَی الیہ
کلام - پوشیدہ بات کہنا - اللہ
فی قلبہ کذا - خدا تعالیٰ کا کسی کے
دل میں کچھ ڈالنا - الکتاب - لکھنا
الذبیحۃ - جلد ذبح کرنا - (وحیًا
وَوُحِيّ وَوِحَاءٌ وَتَوَحِّی) جلدی کرنا -
اَوْحَى اِيحَاءً - الی فلان - اشارہ کرنا -
دوسروں سے چھپا کر بات کرنا -
برانگیختہ کرنا - اللہ الیہ بکذا -
الہام کرنا - الکتاب - لکھنا - نفسہ
دل میں خوف واقع ہونا - الرجل
محتاج کے بعد بادشاہ ہونا - القوم
چلانا - العمل - کام میں جلدی کرنا -
الدواءُ الموتَ دوا کا موت جلد
واقع کرنا -
وَحَّى تَوْحِيَةً - ذبیحتہٗ - ذبیحہ کو جلد
ذبح کرنا - وَحَّاہٗ - جلدی کرنا -
وَحَّى الدواءُ الموتَ دوا کا موت
کو جلد لے آنا -
تَوَاحَى تَوَاحِياً - القوم - ایک دوسرے
کے ساتھ جلدی کرنا -
اِسْتَوْحَاهُ - پکارنا - جلدی کرانا -
ہ الشَّيْءَ - پوچھنا -
الْوَحْيُ - مع - لکھا ہوا - پیغام - الہام
الہام کردہ چیز - انبیاء کی وحی -
رمز - اشارہ (الوحاة) آواز -
الْوَحِيُّ - آزاد مجلت - بڑا سردار -
بادشاہ - آگ - ج وَحِيٌّ -
کہا جاتا ہے الوَحَى الوَحَى -
جلدی کرو - جلدی کرو -
الوَاحِي - نا - ج وَاحُونَ وَوُحَاةٌ -
الْوَحِيُّ - بہت جلدی - مَوْتٌ وَحِيٌّ
جلدی کی موت -
وَخَدَ يَخِدُ وَخْداً وَوَخِيداً و
وَخَدَاناً - البعير - اونٹ کا تیز

دوڑنا۔ لمبے قدم ڈالنا۔ صفت۔
(وَاخِدٌ وَوُخُودٌ وَوَخَّادٌ)
اَلوَخْذُ۔ وَخَذَ کا اسم۔ ج وُخُوْذ۔
وَخَزَہٗ یَخِزُہٗ وَخْزًا۔ سوئی یا نیزہ
وغیرہ کا چبھونا۔ ٭۔ الشیبُ سر میں
سفید بال ظاہر ہونا۔ فلانٌ شہد کا
ذخیرہ بنانا۔
اَلوَخْزُ۔ مص۔ ہر چیز کی تھوڑی مقدار۔
جَاءُوا وَخْزًا وَوَخزًا۔ وہ چار چار
آئے۔
اَلوَخِیزُ۔ شہد کا ثرید۔
وَخُشَ یَوْخُشُ وَخُوْشَۃً وَوَخَاشَۃً
وَوُخُوْشًا۔ الشیءُ۔ ردّی اور نکما ہونا
راس الکبش۔ سوکھنا اور سکڑنا۔
وَخَّشَ۔ الشیءَ۔ نکما اور ردّی کرنا۔
العَطِیَّۃَ۔ بخشش کم دینا۔
اَوْخَشَ۔ لہ بالعطیۃِ۔ عطیہ کم دینا۔
فی عِرضِہٖ۔ بے عزتی کرنا۔
الشیءَ۔ خلط ملط کرنا۔
اَلوَخْشُ۔ ہر ردّی شی۔ کمینے رذیل لوگ
(مفرد۔ جمع۔ مذکر۔ مؤنث یکساں) کبھی
وِخاش اور اَوْخَاش سے جمع
آتی ہے۔
وَخَصَ یَخِصُ وَخُصُوصًا۔ حرکت کرنا
اَوخَصَ اِیخَاصًا۔ فلانٌ لی بعطیۃٍ
تھوڑا عطیہ دینا۔
وَخَضَ یَخِضُ وَخْضًا۔ فلانٌ بالرمح
نیزہ چبھونا۔ ٭ الشیب۔ سر میں
بڑھاپے کی سفیدی ظاہر کرنا۔
اَلوَخِیضُ۔ نیزہ زدہ۔
وَخَطَ یَخِطُ وَخْطًا۔ فلانًا بالرمح کسی
کے نیزہ مارنا۔
وَخَطَہٗ بالسیفِ۔ تلوار دور سے
کونچنا۔ ٭ الشیب۔ سر کے بالوں کا
کھچڑی ہونا۔

وَخَطَ فی البیع۔ تجارت میں کبھی
نفع اور کبھی نقصان اٹھانا۔
وُخِطَ۔ سر کے بالوں کا کھچڑی ہونا۔
اَلوَخَّاط۔ تیز اور کشادہ قدموں سے چلنے
والا۔ پار ہونے والا نیزہ۔
المِیخَط۔ چھیدنے والا پار ہونے والا۔
وَخَفَ یَخِفُ وَخْفًا۔ السویق۔ ستو کو
پانی ڈالکر لیس دار کرنا۔ گوندھنا۔
السویق۔ ستو کا لیسدار ہونا۔ گندھنا۔
الرجل۔ کسی کو برائی سے یاد کرنا۔
وَخَّفَ واَوْخَفَ۔ السَّوِیقَ۔ ستو کو
گوندھنا۔ جو احمق خود اپنی بات کو نہ
سمجھے اس کے حق میں کہتے ہیں۔ اِنّہٗ
لَیُوْخِفُ فی الطین۔
اِتَّخَفَتْ۔ رجلہ۔ پاؤں پھسلنا۔
اَلوَخْفَۃ۔ چمڑے کا تھیلا۔
اَلوَخِیفَۃ۔ گندھا ہوا ستو وغیرہ۔
المُوْخِف۔ احمق۔
المِیخَف۔ ستو بھگونے کا برتن۔
وَخُمَ یَوْخُمُ وَخَامَۃً وَوُخُومَۃً و
وُخُومًا۔ المکان او الطعام۔ کسی جگہ
کا مضر صحت یا کسی کھانے کا ناقابل
ہضم ہونا۔
وَخَمَہٗ یَخِمُہٗ وَخْمًا۔ سخت بدہضمی
ہونا۔
وَخِمَ یَوْخَمُ وَخَمًا وَاتَّخَمَ۔
من کذا وعنہ۔ بدہضمی ہونا۔
وَاخَمَہٗ مُوَاخَمَۃً فَوَخَمَہٗ۔
(ض، وَخْمًا) بدہضمی میں مقابلہ کرنا
اور غالب آنا۔
اَتْخَمَہٗ اِتْخَامًا۔ الطعام۔ بدہضمی
میں مبتلا کرنا۔
وَخَّمَ۔ الشیءَ۔ مضر صحت بنانا۔
تَوَخَّمَ واستوخَمَ۔ الطعام کسی کھانے
کو مضر صحت پانا۔

اَلوَخْمُ والوَخِمُ۔ من الرجال۔
سست آدمی۔ ج اَوْخَام۔
اَلوَخَمُ۔ مص۔ بواسیر کے مانند ایک بیماری
ہوا کا گندہ ہونا جس سے وبا پھیلے۔
اَلوَخِیمُ والوَخُومُ۔ من الرجال۔
گندا سست آدمی۔ ج وَخَامَی و
خَادِم۔ بلدٌ وَخِیمٌ ناموافق شہر۔
شیءٌ وَخِیمٌ۔ وبا زدہ۔ اَرضٌ وَخِمَۃٌ
وَخِمَۃٌ وَوَخَامٌ وَوَخُومٌ وَوَخِیمَۃٌ
وَمَوْخَمَۃٌ۔ مضر صحت گھاس والی
زمین۔ وبا سے متاثر زمین۔
التُّخَمَۃ۔ بدہضمی۔ ج تخمات و
تُخَمٌ۔
تَوَخَّنَ۔ ارادہ کرنا۔
اَلوَخْنَۃ۔ فساد۔
وَخَی یَخِی وَخْیًا۔ الامر۔ قصد کرنا۔
اونٹنی کا درمیانی چال چلنا۔ وَخَیْتُ
وَخْیَکَ۔ میں نے وہی ارادہ کیا جو
تونے کیا۔ مَا اَدْرِی اَینَ وَخَی
میں نہیں جانتا وہ کہاں گیا۔
وَخَّی۔ الامر۔ طلب کرنا۔ ٭ للامر کسی کو
کسی کام کے لیے بھیجنا۔
وَاخَی مُوَاخَاۃً۔ فلانًا۔ بھائی چارہ کرنا۔
تَوَخَّی تَوَخِّیًا وَتَاَخَّی، تَاَخِّیًا۔ الامر
قصد کرنا۔ طلب کرنا۔
اِسْتَوْخَی۔ القوم۔ خبر دریافت کرنا۔
اَلوَخِیُّ۔ مص۔ ارادہ۔ قابل اعتماد راستہ۔
ارادہ کرنے والا۔ ج وُخِیٌّ وَوُخِیٌّ
الوخی وَالْخِیَۃ۔ ارادہ۔
وَدَّہٗ یَوَدُّہٗ وَدًّا وَوُدًّا وَوِدًّا وَوَدَادًا
وَوُدَادًا وَوِدَادًا وَوَدَادَۃً
وَمَوَدَّۃً وَمَوْدِدَۃً وَمَوْدُوْدَۃً۔
محبت کرنا۔
وَدِدْتُ لو تفعل کذا وَلَو اَنّکَ فَعَلْتَ
کذا۔ میری تمنا ہے کہ ایسا ہوتا۔

میری تمنا ہے کہ تم ایسا کرتے ۔
وادّہٗ وِداداً ومَوادّۃً ۔ محبت کرنا ۔
تَوَدَّدَہٗ ۔ دوستی چاہنا ۔
تَوَدَّدَ ۔ الیہ دوستی کرنا ۔
الوُدُّ الوِدُّ الوَدُّ ۔ دوستی تم کہتے ہو ۔
یَوَدّی ان یکُونَ کذا ۔ میں چاہتا ہوں کہ ایسا ہو محبت کرنے والا ۔ یا بہت محبت کرنے والا ۔ ج اَوُدادٌ واَوُدٌّ و اَوِدٌّ ۔
الوَدُود ۔ بہت محبت کرنے والا محبوب (مذکر و مونث یکساں)
الوَدِید ۔ محبت کرنے والا ۔ ج اوِدّۃ و اودّاءُ ۔
الاَوَدُّ ۔ اسم تفضیل ۔ ج الاَوَدُّونَ ۔
المِوَدُّ ۔ بہت محبت کرنے والا ۔
وَدَأَ یَدَأُ وَدْأً ۔ الشئَ ۔ ہموار و برابر کرنا ۔ بالقوم ۔ بدسلوکی کرنا ۔
وَدِئَ یَدَأُ وَدْأً ۔ خبر رکھنا ۔
وَدَّأَ تودِیئًا و تودِئۃً ۔ علیہ الارض کسی پر زمین ہموار کرنا ۔ (دفن کرنا) علیہ وبہ ۔ ہلاک کرنا ۔ وَدَّأَتہُ الاَرضُ ۔ زمین نے اس کو چھپالیا ۔
تودّأَ علیہ ۔ ہلاک کرنا ۔
تودّأت علیہ الارض ۔ زمین کا اوپر گر پڑنا اور ہموار ہونا ۔ علیہ وعنہ الاخبار ۔ خبریں بند ہونا ۔
تودّأ الرجل ۔ مرنا ۔ فلانٌ علی مالہ ۔ مال لینا اور جمع کرنا ۔
الوَدْأُ ۔ ہلاکت ۔ تباہی ۔
التَّودِئۃ ۔ مص ۔ دفن کرنا ۔
المُودَأۃ ۔ ہلاکت ۔ بے آب ریگستان میت کا گڑھا یا قبر ۔
الوَدْب ۔ بدحالی ۔ ھو علی وَدْبٍ وہ بہت بری حالت میں ہے ۔
وَدَجَ یَدِجُ وَدْجًا وَدَجًا ۔ الدابۃ جانور کی گردن کی رگ کاٹنا ۔
وَدَجَ بینَ القوم ۔ معاملات کی اصلاح کرنا ۔ شر و فساد دور کرنا ۔
وَادَجَہٗ مُوادَجۃً ۔ صلح کرنا ۔ نرمی و آشتی سے پیش آنا ۔
الوَدَجُ ۔ ج اوداج والوِداج ۔ گردن کی رگ ۔ الوَدَج ۔ وسیلہ سبب ۔ ج اَوْداج ۔
الوَدَجان ۔ دو بھائی ۔
اُودِجَ لہٗ ۔ مطیع ہونا ۔ اقرار کرنا ۔ الابل ۔ اونٹ کا موٹا ہونا ۔ الحوض ۔ حوض کی درستی کرنا ۔
الوَدَحۃ
وَدَرَ یَدِرُ وَدْرًا ۔ منی سے بیہوشی کے قریب پہنچنا ۔ الشئَ ۔ ہٹانا ۔ دور کرنا ۔
وَدَّرَہٗ ۔ اکسا کر خطرہ میں ڈالنا ۔ پیغامبر بھیجنا ۔ چیز کو ہٹانا ۔ دور کرنا ۔ مال میں فضول خرچی کرنا ۔ گمراہ کرنا ۔
تَوَدَّرَ ۔ فضول خرچ ہونا ۔ فی الامر ۔ پڑنا ۔ ہ کسی کو ہلاکت میں ڈالنا ۔
وَدَسَ یَدِسُ وَدْسًا ۔ علی الشئِ پوشیدہ ہونا ۔ بالشئِ چھپانا ۔ الیہ بکلام ادھوری بات کرنا ۔ الرجل جانا ۔
وَدَّسَ ۔ الشئُ ۔ پوشیدہ ہونا ۔
وَدَّسَتِ الماشیۃُ ۔ مویشی کا ہریالی چرنا ۔
وَدَسَ ووُدِّسَ وتودّس ۔ المکان ۔ ہریالی والا ہونا ۔
اَودَسَتِ الارضُ ۔ زمین کا اس قدر سبزہ اگانا کہ سطح ڈھک جائے ۔
الوَدَس و الوِداس والوادِس ۔ زمین کی سطح کو ڈھکنے والی نباتات ۔
الوَدَس ۔ عیب ۔
الوَدِیس ۔ خشک نباتات ۔ پتلا شہد ۔
ارضٌ مَودُوسَۃٌ ۔ کم روئیدگی والی زمین ۔
وَدَصَ یَدِصُ وَدْصًا ۔ الیہ بکلام ادھوری بات کہنا ۔
وَدَعَ یَدَعُ وَدْعًا ۔ الشئَ ۔ چھوڑنا ۔ مالًا عندہٗ ۔ مال ودیعت کے طور پر رکھنا ۔ الشئُ ۔ ٹھہرنا (ودعًا) المسافرُ الناسَ مسافر کا لوگوں کو عیش و آرام میں چھوڑنا ۔ الثوب بالثوب ۔ محفوظ کرنا ۔
(وَدُعَ یَوْدُعُ وَداعۃً) الرجل ۔ مطمئن ہونا ۔ صفت (وَدِیعٌ ووَادِعٌ)
وَدَّعَ ۔ المسافرُ القومَ ۔ مسافر کا لوگوں کو عیش و آرام میں چھوڑنا ۔ القومُ المسافرَ ۔ لوگوں کا مسافر کو رخصت کرنا ۔ فلانًا ۔ چھوڑنا ۔ الصبیَّ او الکلب بچہ یا کتے کی گردن میں کوڑی ڈالنا ۔ فرسَہٗ ۔ گھوڑے کو خوشحال رکھنا ۔
وَادَعَہٗ مُوادَعۃً ووِداعًا ۔ دشمنی چھوڑ کر صلح کرنا ۔ اسم الوداع ۔
اَوْدَعَہٗ ۔ الشئَ ۔ امانت رکھنا ۔ ہ السرَّ کسی سے بھید کہنا اور اس کو راز میں رکھنے کے لیے کہنا ۔
اَودعَ کتابَہٗ کذا ۔ اس نے خط میں ایسا لکھا ۔ الکلامَ معنًی حسنًا ۔ عمدہ معنی کی تضمین کرنا ۔ اودعتہٗ مالًا میں نے اس کا مال امانت کے طور پر رکھا ۔
تَوَدَّعَ ۔ القوم ۔ بعض کا بعض کو رخصت کرنا ۔ الثوب کپڑے کو محفوظ رکھنا ۔ فلانًا کسی کو اپنی حاجت میں مشغول کرنا ۔
تَوَادَعَ ۔ القوم ۔ آپس میں صلح کرنا ۔ ایک دوسرے کو رخصت کرنا ۔
اِتَّدَعَ ۔ آرام کرنا ۔ قرار پکڑنا ۔ تن آسان ہونا
اِستَودَعَ ۔ فلانًا مالًا کسی کے پاس مال امانت کے طور پر رکھنا ۔

الوَدْع - مص - قبر - نشانہ - ج وُدُوع -
(والوَدُوع) گھونگا - کوڑی - واحد
وَدْعَۃ و وَدَعَۃ - ج وَدَعَات -
الأَوْدَع - جنگلی چوہا
الوَدَاع - الوِدَاع -
الوَدَاعَۃ - حلم و بردباری -
الدَّعَۃ - والتَّدَعَۃ والتُّدْعَۃ -
والتَّوَادُعَۃ - سکون - راحت -
الوَدِیع - ج وُدَعَاء - چپ چاپ ٹھہرنے
والا - وَدَائِع - عہدنامہ - معاہدہ -
الوَدِیعَۃ - مؤنث - الودیع - امانت -
ج وَدَائِع -
المُسْتَوْدَع - حفاظت کی جگہ - رحم مادر -
المِیْدَع - ج مَوَادِع والمِیْدَعَۃ
والمِیْدَاعَۃ - پرانا استعمالی کپڑا -
کپڑا وغیرہ محفوظ رکھنے کی چیز - کلامٌ
مِیْدَعٌ - رنج دہ گفتگو -
المِیْدَاعَۃ - آرام پسند آدمی -
المُوْدَع - مفع - من الخیل - اصیل گھوڑا -
المُوَدَّع - آرام - آسانی - سکون، وقار -
وَدَفَ یَدِفُ وَدْفًا - الشَّحْمُ - چربی کا
پگھلنا - الإناءُ - برتن کا ٹپکنا - لہ العطاءَ
بخشش کم دینا -
تَوَدَّفَ - الخبرَ - خبر دریافت کرنا -
تَوَدَّفَتِ الأَرْعَالُ فوقَ الجبلِ -
بارہ سنگوں کا پہاڑ کی چوٹی سے جھانکنا -
اِسْتَوْدَفَ الشحمَ - چربی کو ٹپکانے کے
لیے پگھلانا - اللبنَ - دودھ کو برتن میں
ڈالنا - فی الإناءِ - برتن کا سرا کھول کر
اندر دیکھنا -
الخبرَ - خبر دریافت کرنا - معروف
فلان - کسی سے بخشش مانگنا - النباتُ
نباتات کا دراز ہونا -
الوَدْفَۃ والودیفۃ - سرسبز باغ یا چراگاہ -
الوَدْفَۃ - چربی - ایک قسم کی نباتات جس کو
نفتی بھی کہتے ہیں -
وَدَقَ یَدِقُ وَدْقًا - المطرُ - بارش کا گرنا -
ٹپکنا (وَدْقًا و وُدُوقًا) الیہ نزدیک ہونا -
بہ - مانوس ہونا - بطنہ - دبیع ہونا
یا چلنا - السماءُ - آسمان کا بارش برسانا -
السیفُ - تلوار کا تیز ہونا -
وَدَقَ یَدِقُ وَوَدِقَ یَوْدَقُ وَوَدُقَ
یَوْدُقُ وَدْقًا ووَدَقًا و وُدُوقًا
ووِدَاقًا و وَدَاقًا - سم دار مادہ کا
جفتی کی خواہش کرنا - صفت وَادِقٌ
ووَدُوقٌ و وَدِیقٌ - اسم الوِدَاق
وَدِقَتْ تَیْدَقُ وَدْقًا - عینہ آنکھ
میں سرخ پھنسی نکلنا -
اَوْدَقَتِ - السماءُ - آسمان کا بارش برسانا -
الوَدْقُ - مص - بارش -
الوَدْقَۃ والوَدَقَۃ - آنکھ کے اندر کی
سرخ پھنسی - ج وَدَقٌ و وَدْقٌ -
الوَدِیقَۃ - شدت کی گرمی - سبزہ زار -
ج وَدَائِق -
المَوْدِق - ہرنی وغیرہ کے کھڑے ہونے کی
جگہ جہاں وہ درخت تک پہنچ سکے -
لڑائی کے گھمسان کی جگہ -
وَدَکَ یَوْدُکُ وَدْکًا - گوشت کا چربی دار
ہونا - وَدَّکَ - لثرید - ثرید میں چربی
ڈالنا - الوَادِکُ والوَدِکُ - موٹا -
چربی دار -
الوَدَکُ - گوشت - چربی کی چکناہٹ -
الوَدَّاک - چربی بیچنے والا -
الدِّیکَۃ - موٹاپا - دُجاجۃ - دُوکٌ
وَدِیکٌ و وَدِیکَۃٌ - موٹی مرغی -
الوَدِیکَۃُ - چربی ملا ہوا آٹا -
بنات أَوْدَکُ - مصیبتیں -
وَدَلَ یَدِلُ وَدْلًا - السقاءَ - مشکیزے
میں دودھ بلونا -
وَدَنَ یَدِنُ وَدْنًا - الشیءَ - چھوٹا کرنا -
٭ بالعصا - لاٹھی سے مارنا -
الشیءَ - چیز کو گھٹانا - حقیر کرنا - کوٹنا -
صفت مفعولی مَوْدُونٌ ودَدْنًا و
وِدَانًا - الشیءَ - چیز کو تر کرنا - بھگونا -
الجلدَ - چمڑے کو نرم کرنے کے لیے
مٹی کے نیچے دبانا -
وَدِنَتْ تَوْدَنُ وَدْنًا وَدَنَتْ تَدِنُ
وَدْنًا - المرأۃُ - عورت کا کمزور جسم
کے بچے جننا - وَدَّنَ الشیءَ - چیز کو
چھوٹا کرنا - تر کرنا - نرم کرنا - گھٹانا -
أَوْدَنَ الشیءَ - چھوٹا کرنا - تَوَدَّنَ -
الجلد - کھال کا نرم ہونا - الجلد
کھال بھگونا - الجلد - کھال بھیگنا -
الأَوْدَنُ - ملائم - نرم -
المُوْدَنُ والمَوْدُونُ - کمزور بچہ -
مَوْدُونٌ - کوتاہ گردن اور چھوٹے ہاتھوں
والا - ناقص الخلقت - تنگ کندھوں
والا - مؤنث مَوْدُونَۃ -
المُوَدَّن - چھوٹا - ناقص الخلقت -
الوَدِیْن - بھگویا ہوا -
وَدَہَ یَدِہُ وَدْہًا - فلانًا عن الأمرِ
ہٹانا - روکنا -
اَوْدَہَ إِیْدَاہًا - بالإبلِ اونٹ کو ڈانٹنا
فلانًا عن کذا - باز رکھنا -
اِسْتَوْدَہَ - الخصمُ - مغلوب ہونا - مطیع
ہونا - اِسْتَوْدَہَتِ الإبلُ - اونٹوں کا
اکٹھا ہونا -
اِسْتَیْدَہَ - الرجلَ - کسی کو ذلیل جاننا -
الأمرُ - کام کا درست ہونا -
الوَدْہَاء من النساءِ - خوبصورت گوری عورت
وَدَی یَدِی وَدْیًا ودِیَۃً - القاتلُ
القتیلَ - مقتول کے وارث کو خونبہا دینا -
الأمرَ - نزدیک کرنا - وَدْیًا - الشیءُ
بہنا - اسی سے وادی مشتق ہے -
اَوْدَی إِیْدَاءً - ہلاک ہونا -

بہ الموت - موت کا کسی کو لے جانا -
استودی استیداءً - بحقہٖ
حق کا اقرار کرنا - الدّیۃ خون بہا -
ج دِیات
الوَدَی - ہلاکت -
الوادِی - پہاڑوں یا ٹیلوں کے درمیان کا
فاصلہ جو سیلاب کے بہنے کی جگہ ہو -
ج اَوْدِیَۃٌ و اَوَادِیَۃٌ و اَوْدَاءٌ
و اَوْدَاۃٌ - طریقہ - مذہب - کہتے ہیں
ہما من وادٍ واحدٍ - وہ دونوں ایک
معنی یا ایک لفظ سے ہیں - سَالَ
بِھِمُ الوادی - یعنی وہ ہلاک ہو گئے
کہتے ہیں انت فی وادٍ و نحن فی
وادٍ - مقاصد میں حسب اختلاف ہو
تو یہ جملہ بولتے ہیں -
الوَدِیّ - کھجور کے چھوٹے پودے - واحد
وَدِیَّۃ -
التَّودِیَۃ - پست قد آدمی - اونٹنی کے
تھنوں پر باندھنے کی لکڑی - ج
التوادی
المُودِی - فا - شیر -
وَذَأَ یَذَأُ وَذْأً - فلانًا - ڈانٹنا - حقیر سمجھنا -
عیب لگانا -
اِتَّذَأَ - جھڑکی برداشت کرنا -
الوَذْءُ - ناپسند - مکروہ بات -
الوَذْأَۃ - عیب - علت -
وَذَحَ یَذِحُ وَذْحًا - تیز چلنا - وَذِحَتْ
توذح و تیذح وذحا - الشاۃ -
رانوں پر خشک گوبر یا مینگنی لگا ہونا -
الرجل - رانوں کے اندرونی حصہ کا جلا
ہوا ہونا -
الوَذَح - خشک شدہ پیشاب یا مینگنی
وغیرہ جو بکری یا بھیڑ کی اون میں لگی
ہو - واحد وَذَحَۃ - ج وُذُح -
الاَوْذَح - لئیم - کمینہ -

وَذَرَ یَذِرُ وَذْرًا - کاٹنا -
وَذَرَ الجراحَ زخم کو چیرنا -
الشَّیْءَ - چھوڑنا (یہ معنی صرف مضارع وامر
میں ہوں گے - ذَرْ - مونث ذَرِی
چھوڑ دے رو وَذَرْ تو ذیرًا)
الوَذْرَۃ - گوشت کے چھوٹے چھوٹے
ٹکڑے کاٹنا -
الوَذْرَۃ من اللحم - گوشت کا چھوٹا ٹکڑا
ج وَذْرٌ و وَذَرٌ -
الوَذْرَتان - دو ہونٹ -
الوَذْرَۃ - پُر گوشت بازو - بڑی بُو والی
عورت - یا موٹے ہونٹ والی -
الوَذَارَۃ - درزی کا کٹا ہوا کپڑے کا ٹکڑا
وَذَعَ یَذَعُ وَذْعًا - الماءُ - پانی کا بہنا -
الوَاذِع فا - چشمہ - پہاں پر بہنے والا پانی -
وَذَفَ یَذِفُ وَذْفًا - الشحم وغیرہ بہنا
رو ذَفًا وذ فانًا و وَذَّفَ و توذّف
ناز و تکبر سے چلنا -
توَذَّلَ - القوم من الجزاء - گوشت کا
ٹکڑا لینا - اَمرأۃٌ وَذْلَۃٌ وذَلَۃٌ
چست و چالاک اور خوبصورت قد والی عورت
الوَذَالَۃ - گوشت کا ٹکڑا جس کو قصاب تقسیم
سے علیحدہ رکھ لے -
الوَذِیلۃ - کوہان یا دم کے گوشت کا ٹکڑا
من النساء - خوبصورت قد کی عورت -
وَذِمَتْ تَوْذَمُ وَذْمًا - الدلو - ڈول کا
تسمہ ٹوٹنا - صفت وَذِمَۃ - الوَذَمُ
نفسہ - تسمہ ٹوٹنا -
وَذَمَہٗ - کاٹنا - وذمّ الکلب - کتے کی
گردن میں تسمہ یا پٹا باندھنا علی الخمسین
پچاس سے زیادہ عمر ہونا الیمین اپنے
پر واجب کرنا - الدّلو - ڈول کے لیے
تسمہ بنانا -
اَوْذَمَ - الدلو - ڈول میں تسمہ باندھنا -
یا اس کے لیے تسمہ بنانا - النذر

نذر واجب کرنا - علی الخمسین -
پچاس سے عمر زیادہ ہونا -
الوَذَم - مص - زیادتی - مسّہ - ج
وُذُوم و اوذام و اَوْذُم وجج
اَوَاذِم - الوذم - ڈول کا تسمہ -
واحد وَذَمَۃ - امرأۃ وَذَمَاء
بانجھ عورت -
الوَذَمَۃ - آنتیں - اوجھ - ج وِذَام -
الوَذِیمَۃ - فی سبیل اللہ دیا ہوا مال -
وَذِیمۃ الکلب - کتے کی گردن کا پٹہ
ج وذائم -
توَذَّنَہٗ توَذُّنًا - پھیر دینا - تبدیل کرنا -
توَذَّنَ الشیء - فلانًا - پسند آنا -
وَذْوَذَ - الرجل - جلدی کرنا -
وَذْوَاذ - تیز رفتار آدمی -
وَذَی یَذِی وَذْیًا - وَجْھَہٗ - ناخنوں سے
چہرہ نوچنا چھیلنا -
الوَذَاۃ - ایذا پانے کا باعث -
الوَذِیۃ - اسم مرہ - درد - بیماری - عیب -
تھوڑا پانی -
الوَرَّۃ - زمین کا گڑھا - ردالورّۃ سرین -
وَرَأَ یَوْرَأُ ویورأ وَرْأً - الشیء
دفع کرنا - ہٹانا - من الطعام - کھانے
سے شکم سیر ہونا - ما وُرِئْتُ دَمًا
اُرِئْتُ و ما اُوْرِیْتُ - میں نے اس
کو نہیں جانا -
تَوَرَّأَ - علیہ الارض - زمین کا کسی
پر گر کر برابر ہونا -
الوَرَاءُ - پوتا - وراءُ الانسانِ پیچھے یا
آگے - مذکر و مونث ہے - اور یہ سوی
کے معنی بھی دیتا ہے - جیسے کہتے ہیں
من ابتغی وراءَ ذالک - جو شخص
اس کے سوا طلب کرے -
وَرِبَ یَوْرَبُ وَرَبًا - خراب ہونا -
صفت وَرِبٌ -

وَرَّبَ - عن الشیئ - معاریضات سے
توریہ کرنا۔
وَارَبَ وِرَابًا وَّ مُوَارَبَۃً - الرجلُ
فریب دینا - فریب میں لانا۔
الوَرْب - جنگلی جانوروں کا بھٹ - یا
بچھو وغیرہ کے سوراخ کا منہ - دو پسلیوں
کا درمیانی حصّہ - عضو - انگوٹھے اور
شہادت کی انگلی کے درمیان کا فاصلہ
چوڑا - ج - اَوْرَاب -
الوَرْبَۃ - چوڑا - کوکھ کا گڑھا -
الوِرَاب - کجی - موڑ -
وَرِثَ یَرِثُ وِرْثًا و وَرْثًا و اِرْثًا
وَ اِرَاثَۃً و رِثَۃً و تُرَاثًا -
فلانًا - وارث ہونا -
وَرَّثَ - الرجل مالًا - میراث قرار دینا -
٭ من فلانٍ وارث بنانا - الرجلَ
فلانًا کسی کو اپنا وارث بنانا -
النارَ - آگ بھڑکانے کے لیے ہلانا -
اَوْرَثَہٗ اِیرَاثًا - وارث بنانا -
مالًا - میراث قرار دینا -
٭ السقمَ - بیماری میں مبتلا کرنا -
٭ الشیئَ - پیچھے لانا - اورثہ الحزنُ
ھَمًّا - باعث وسبب غم ہونا -
اورث المطرُ النبات نِعمۃً -
باعث وسبب نعمت ہونا - ولدٌ
تنہا وارث بنانا -
تَوَارَثَ - القوم ایک دوسرے کا وارث
ہونا -
تَوَارَثُوا المالَ او المجد کابرًا
عن کابرٍ - انہوں نے اپنے باپ
دادوں سے شرافت پائی -
تَوَارَثَنِی الحوادث - حوادثات مجھ پر
پے درپے آئے -
الوَرِث - تازہ چیز -
الاِرث والوِرث والوِرَاثۃ و

التُّرَاث - میت کا ترکہ -
الوَارِث فا - ج وَرَثَۃٌ و وُرَّاثٌ
المیراث - میت کا ترکہ -
ج مَوَارِیث -
المُوْرِث - مفعو - میراث چھوڑنے
والا - ورثہ میں حاصل کیا ہوا مال -
وَرِخَ یَوْرَخ وَرَخًا و توَرَّخ -
العجین - گندھے ہوئے آٹے کا
پتلا ہونا -
اَوْرَخَ - العجین - گندھے ہوئے آٹے
کو پتلا کرنا -
تَوَرَّخَتْ تَوَرُّخًا و استَوْرَخَتْ
استیراخًا - الارض - زمین کا تر
ہونا - مکانٌ وَرِخٌ - گھنی گھاس
والی جگہ -
الوَرِیخۃ - تر اور گیلی زمین -
نرم گندھا ہوا آٹا -
وَرَدَ یَرِدُ وُرُوْدًا - الماءَ - پانی پر آنا
یا پہنچنا - صفت وَارِد - الماء وغیرہ
پانی وغیرہ کی طرف متوجہ ہونا -
قریب آنا - پہنچنا - اسم - الوِرْد -
الرجلُ - حاضر ہونا وَرَدَتِ الحُمّٰی
بخار کا باری سے آنا - الشجرُ ٭ -
درخت کا پھول نکالنا - وَرَدَ عَلَیَّ
کتابٌ - میرے پاس خط آیا - وُرِدَ
الرجلُ - کسی کو باری کا بخار آنا -
وُرِدَ علیہ بفلانٍ - لایا جانا -
وَرُدَ یَوْرُدُ وُرُوْدَۃً و ایرادًا -
الفرسُ - گھوڑے کا زردی مائل
سرخ ہونا -
وَرَّدَ - الشجرُ - درخت کا پھول نکالنا -
وَرَّدَتِ المرأۃُ خدَّھا - عورت
کا اپنے رخساروں کو سرخ کرنا -
وَرَّدَ الثوبَ - کپڑے کو گلابی رنگنا -
وَارَدَ مُوَارَدَۃً - الرجلَ - کسی کے

پاس آنا - الشاعرُ الشاعرَ دوسرے
شاعر کی نظم سے ملتی جلتی نظم - بغیر اس
کو دیکھے یا سننے کے کہنا -
اَوْرَدَہٗ اِیرَادًا - گھاٹ پر لانا - پیش
کرنا - لانا - ٭ الماءَ پانی پر لانا -
اوردَ الکلامَ - تصنیف کرنا -
الشیئَ - ذکر کرنا - الخبرَ - بیان کرنا
تَوَرَّدَ - پانی پر آنے کو کہنا - الماءَ
پانی پر آنا - الخیلُ البلدَ ٭
سواروں کا شہر میں چھوٹے چھوٹے
دستوں میں داخل ہونا - الخدُّ
رخسارے کا سرخ ہونا -
تَوَارَدَ - القوم الی المکانِ - ایک
دوسرے کے بعد پہنچنا - توارَدُوا
الماءَ - پانی پر اکٹھے پہنچنا -
تَوَارَدَ الشاعرانِ - دو شاعروں
کا بغیر سنے ہوئے لفظ و معنی میں اتفاق
کرنا -
استَوْرَدَ الماءَ پانی پر آنا - ٭ گھاٹ
پر لانا - الضلالۃَ - گمراہی میں مبتلا
کرنا - فلانًا الضلالۃَ - گمراہی میں
مبتلا کرنا -
الوَرْد - ج وُرُوْد و وِرَاد و اَوْرَاد
زعفران - شیر - بہادر - نڈر - من
الخیل - زردی مائل سرخ رنگ کا
گھوڑا - ج - وُرُوْد - درخت کی کلی -
گلاب کا درخت - وَرْدٌ ذھرًاء
ایک قسم کا پودا -
الوِرْد - بخار - پانی پر آنا -
قرآن کا وہ حصّہ جو ورد کے طور
پر پڑھا جائے - ج اَوْرَاد -
پیاس - پانی کا حصّہ - گھاٹ -
پانی پر وارد ہونے والے اونٹ
یا لوگ - لشکر - پرندوں کا جھنڈ -
بنت وَرْدَانَ ایک قسم کا کیڑا -

ج بنات وردان ۔
الوَرْدُ ۔ گھوڑے کا سرخ رنگ ۔
الوَرْدِيّ ۔ گلابی رنگ کا ۔ مونث ۔
وَرْدِيَّة ۔
الوُرُود ۔ تیز رفتار اونٹ ۔
الوَرِید ۔ گردن کی رگ ۔ اس کو حبل
الورید بھی کہتے ہیں ۔ تثنیہ ۔
وَرِیدَان ۔ ج أوْرِدَة و
وُرُد و وُرُود ۔ رجل منتفخُ
الوَرِید ۔ غضبناک بدخلق آدمی ۔
الوَارِد ۔ ج وَارِدُون وُرّاد
وُرُود و وَارِدَة ۔ دلیر
بہادر ۔ جری ۔ راستہ ۔ لمبے لٹکے
ہوئے بال ۔ فلانٌ وَارِدُ الارنبة
لمبی ناک والا ۔ ہر لمبی چیز کو وارد
کہتے ہیں ۔
الوَارِدَة ۔ وارد کا مونث ۔ پانی
پر آنے والی قوم ۔
المَوْرِد ۔ گھاٹ ۔ پانی کی طرف کا راستہ
ج مَوَارِد ۔
المُوَرَّد ۔ مفعو ۔ سرخ یا گلابی رنگا ہوا ۔
وَرِسَ يَوْرَسُ وَرَسًا ۔ الصّخر ۔
چٹان کا کائی سے ہری اور پھسلتی
ہونا ۔
وَرَسَ (من) وُرُوسًا ۔ النبت ۔
نباتات کا سبز ہونا ۔
وَرَّسَ ۔ الثوب ۔ کپڑے کو ورس میں
رنگنا ۔
أوْرَسَ ۔ الشجر ۔ درخت کا پتوں
والا ہونا ۔ المکان ۔ جگہ کا ورس
والی ہونا ۔
الوَرْس ۔ ایک قسم کی گھاس جو رنگائی
کے کام میں آتی ہے ۔
الوَارِس والوَرِيس ۔ من الثیاب
سرخ ۔ وَارِسُ الحُمْرة ۔ سخت
سرخ ۔
الوَرْسِيّ والوَرِيس والمُوَرَّس
ورس میں رنگا ہوا ۔
وَرَشَ يَرِشُ وَرْشًا ووُرُوشًا ۔
لالچ کرنا اور رذیل کاموں کے
پیچھے لگنا ۔ شیئًا من الطعام حرص
سے کھانا ۔ ۵ بفلانٍ ۔ بھڑکانا ۔
علی القوم ۔ بغیر بلائے ۔ کھانیوالوں
کے پاس پہنچنا ۔ لا ترِش علیَّ ۔
میری بات نہ کاٹو ۔
وَرِشَ يَوْرَشُ وَرَشًا ۔ چست چالاک
وخوش ہونا ۔ صفت وَرِشٌ ۔
مونث وَرِشَة ۔ ج وَرِشَات ۔
وَرَّشَ توريشًا ۔ بين القوم ۔ بھڑکانا ۔
الوَرْش مص دودھ سے تیار کیا ہوا
کھانا ۔
الوَرْش مص ۔ پیٹ کا درد ۔
الوَرَشَان ۔ قمری ۔ مونث وَرَشَانَة
ج وِرْشَان ووَرَاشِين ۔
وَرَصَت تَرِصُ وَرْصًا وَوَرَّصَت
و أوْرَصَت ۔ الدجاجة ۔ مرغی
کا انڈے دینا ۔
الوَرْص ۔ پاخانہ ۔ ج أوْرَاص
وَرَّصَ ۔ چراگاہ تلاش کرنا ۔
وَرَّطَهُ و أوْرَطَهُ ۔ مشکل میں ڈالنا ۔
چھپانا ۔
وَارَطَهُ وِرَاطًا ومُوَارَطَةً ۔ دھوکا
دینا ۔
تَوَرَّطَتِ ۔ الماشیة ۔ مویشی کا کیچڑ والی
زمین میں پھنسنا ۔
تَوَرَّطَ الرَّجُل ۔ کسی کا مشکل میں
پھنسنا ۔ ہلاک ہونا ۔
اسْتَوْرَطَ ۔ فی أمْرٍ ۔ ناقابل خلاصی مشکل
میں پھنسنا ۔ ہلاک ہونا ۔
الوَرْطَة ۔ کیچڑ ۔ گڑھا ۔ کنواں ۔
بے راستہ میدان ۔ گہرا گڑھا ۔
ہلاکت ۔ ہر مشکل کام جس سے خلاصی
مشکل ہو ۔ دُبُر ۔ ج وَرْطَات ۔
ووِرَاط ۔
الوِرَاط ۔ دھوکہ ۔ فریب ۔
وَرِعَ يَرِعُ وَيَوْرَعُ وَوَرُعَ
يَوْرُعُ ووَرَعَ يَوْرَعُ وَرَعًا
ووَرْعًا ووُرُوعًا ووُرْعًا
گناہ سے دور رہنا ۔ شبہات اور
گناہوں سے بچنا ۔ صفت (وَرِعٌ)
وَرِعَ يَرِعُ وَرَاعَةً عن كذا
رُکنا ۔
وَرَعَ يَوْرَعُ وَوَرُعَ يَوْرُعُ ۔
وَرَاعَةً و وَرَاعَةً ووُرَاعَةً
ووَرَاعًا ووُرُوعًا و وُرْعًا
ووُرْعًا ۔ کمزور ہونا ۔ بزدل ہونا
حقیر ہونا ۔
وَرُعَ يَوْرُعُ وَرَاعَةً ووُرْعًا
ووُرُوعًا ۔ معمولی مال والا ہونا ۔
وَرَّعَ ۔ الفرس ۔ گھوڑے کو لگام سے
روکنا ۔ الابل عن الماء ۔ اونٹوں
کو پانی پر سے واپس لانا ۔ (و أوْرَعَ)
فلانًا عن كذا ۔ روکنا ۔ بينهما ۔
آڑ بننا ۔
وَارَعَهُ مُوَارَعَةً ۔ بات چیت
کرنا ۔ مشورہ کرنا ۔
تَوَرَّعَ (من) عن كذا ۔ بچنا ۔
الوَرَع ۔ مص ۔ پرہیزگاری ۔ رَجُلٌ
وَرَعٌ ۔ بزدل ۔ کمزور نکما آدمی ۔
ج أوْرَاع ۔ (والورعة والرعة)
گناہوں اور شبہات سے اجتناب
اور پرہیز ۔
الرِّعَة ۔ حالت ۔ فلانٌ حسن الرعة
او سیّئ الرعة ۔ فلاں اچھی یا بری
حالت میں ہے ۔ الوَرِع ۔ پرہیزگار

الوَرِيع - روکنے والا -
وَرَفَ يَرِفُ وَرْفًا وَرِيفًا و
وُرُوفًا وَرِفَةً - الظل -
سایہ کا دراز و فراخ ہونا - النبات
نباتات کا سرسبز وشاداب ہونا
اور لہلہانا صفت (وارف)
وَرَّفَ - الارض - زمین کو تقسیم کرنا -
النبات الناضر - تر نباتات کو
چوسنا - (و اَوْرَفَ) الظل -
سایہ کا دراز اور کشادہ ہونا -
الوَرْفُ - مع - جگر کے پتلے کنارے -
وُرُوفُ الشجر و وَرْفُهَا درخت
کی خوش منظری و خوشنمائی -
الرَّفه - مع - سرسبز نباتات -
الرُّفة - ...
وَرَقَ يَرِقُ وَرْقًا - الشجر - درخت
کا پتے دار ہونا - الشجر - درخت
کے پتے اتارنا -
وَرَّقَ - الشجر - درخت کا پتے دار ہونا -
الرجل - کسی کا بہت مالدار ہونا - الطالبُ
مطلوب نہ پانا - الصائدُ - شکار نہ
ملنا - الغازیُ - مال غنیمت سے
محروم ہونا - مال غنیمت پانا -
تَوَرَّقَ - الظبیُ - ہرن کا پتے کھانا -
اِبْرَاقَ وَاَوْرَاقَ يُورَاقُ اِيرِيقَاقًا
العنب - انگور کا رنگ پکڑنا صفت
مُورَاقٌ -
اَلْوَرِقُ وَالْوِرْقُ وَالْوَرْقُ -
وَالوَرِيقُ - چاندی کا سکہ - ج -
اَوْرَاقٌ و وِرَاقٌ -
الوَرِقُ - چاندی کا سکہ - ج اَوْرَاقٌ
وَرَقُ الشجر - درخت کا پتہ -
وَرَقُ الکتاب - کتاب کا ورق -
واحد - وَرَقَة - ج وَرَقَات -
الوَرَقُ - خون کا گول لوتھڑا جو زمین پر
پڑا ہو - ہر زندہ حیوان مال - روپیہ
پیسہ - یا مویشی - وَرَقُ الشباب -
الرفقة - چاندی کا سکہ - ج - رِقُون -
نفی گھاس کی ابتدائی سرسبزی - گرمی
کے موسم کی بارش کے بعد سرسبز زمین -
الوَرَقَة - فی القوس - کمان کا نقص -
الوُرْقَة - مٹیالا رنگ -
الوَرَاقُ - گھاس سے زمین کی سرسبزی -
الوِرَاقُ - پتوں کے نکلنے کا وقت -
الوِرَاقَة - کاغذ سازی کا پیشہ -
الوَرَّاقُ - کاغذ ساز - کاغذ بیچنے والا
روپے پیسے والا - کاتب -
الوَارِقُ والوَرِقُ والوَرِيقُ -
من الشجر - پتوں والا درخت -
بہت پتوں والا - خوبصورت پتوں
والا - شجرة وَارِقَة و وَرِقَة
و وَرِيقَة - بہت سبز اور خوبصورت
پتوں والا درخت -
الاَوْرَقُ - خاکستری رنگ کا راکھ - عامٌ
اَوْرَقُ - خشکی کا سال - زمانٌ
اَوْرَقُ - قحط کا سال - مونث -
وَرْقَاءُ ج وُرْقٌ -
الوَرْقَاءُ - مونث الاورق - مادہ بھیڑیا -
ایک بھورے گول نرم پتوں والا درخت
فاختہ - ج وَرَاقٍ و وَرَاقِي -
کہتے ہیں - التجارة مَوْرَقَة
للمال - تجارت دولت بڑھانے
کا ذریعہ ہے -
المُوَرِّقُ - کاغذ ساز - کاغذی -
وَرَكَ يَرِكُ وَرْكًا - سرین پر سہارا لینا -
الرجلَ - کسی کے سرین پر مارنا -
الشئ - سرین کے مقابل کرنا -
وُرُوكًا - الراکب - اترنے یا
آرام لینے کے لیے سرین کو موڑنا -
بالمکان - اقامت کرنا - علی الامر
قادر ہونا - الشئ - واجب کرنا -
الراکب - دوزانو بیٹھنے والے کی
طرح ٹانگوں کو موڑنا اور زمین پر
سرین رکھنا -
الذنبَ علیه - گناہ کا الزام لگانا -
الیمین - قسم کھلانے والے کے خلاف
نیت کرنا -
وَارَكَ مُوَارَكَةً - الجبل - پہاڑ سے
گذرنا -
تَوَرَّكَ - سرین پر سہارا لینا -
الشئ - چیز کو سرین پر اٹھانا -
عن الامر - دیر کرنا -
الرجل - کسی کی ٹانگ کو باندھنا -
الوَرِكُ والوِرْكُ والوَرْكُ -
سرین - چوتڑ - (مونث) ج اَوْرَاكٌ
الوِرْكُ - کمان کا کنارہ یا تانت باندھنے
کی جگہ - قعدَ المَلَّاحُ علی وِرْكِ
السفینه - ملاح کشتی کے پچھلے حصہ
پر بیٹھا - هُمْ عَلَيَّ وَرْكٌ وَاحِدٌ
وہ میرے خلاف اکٹھے ہوگئے -
الوَرْكِیّ - خبر کی اصلیت -
الوَارِكُ والوِرَاكُ - ج وُرُكٌ -
والمَوْرِكُ والمَوْرِكَةُ - من
الرحل - کجاوہ کا وہ حصہ جس پر سوار
تھک کر پاؤں رکھتا ہے -
الاَوْرَكُ - بڑے سرین والا - مونث
وَرْكَاءُ - ج وُرْكٌ -
المُوَرِّكُ - مفع - اِنَّهُ لَمُوَرِّكٌ
فی هذا الامر - وہ اس معاملہ
میں بے قصور ہے -
المَوْرِكُ والمَوْرِكَة - کجاوہ کا
اگلا حصہ -
الوِرَاكَة - وہ گدی جس کو سوار اپنے
سرین کے نیچے رکھتا ہے -
الوَرَلُ - گوہ کے مانند ایک جانور -

ج ورِکات و اَوْراک و اَوراک۔ مؤنث۔ ورکۃ۔

وَرِمَ یَرِمُ وَرَمًا و تَورَّمَ۔ الجلد سُوجنا۔ صفت (وارِم) اَنْفُ فُلانٍ۔ غضبناک ہونا۔ النبت۔ نباتات کا دراز اور موٹا ہونا۔

وَرَّمَ۔ الجلد۔ متورم کرنا۔ اَنفَ فلانٍ۔ غضبناک کرنا۔ باَنْفِہٖ۔ تکبر کرنا۔

اَوْرَمَ اِیْرامًا۔ فلانًا بفلانٍ غضبناک کرنے والی بات سُنانا۔

الوَرَمُ۔ سوجن۔ ج اَوْرام۔

الاَورَمُ۔ لوگ یا بہت لوگ۔ کہتے ہیں مَا اَدْرِی اَیُّ الاورم ھُوَ۔ میں نہیں جانتا وہ کون ہے۔

المَوْرِمُ۔ مسوڑھا۔

المُوَرَّمُ۔ مفعم۔ قوی ہیکل آدمی۔

وَارَہٗ مُوَارَہَۃً۔ آمنے سامنے ہونا۔ مقابل ہونا۔

تَوَرَّہَ۔ بہت نیل ملنا۔ ناز و نعم میں پالنا۔

الوَرَنَکُ۔ ایک قسم کی مچھلی۔

وَرِہَ یَوْرَہُ وَرَھًا۔ بے وقوف ہونا۔ صفت اَوْرَہُ۔ مؤنث وَرْھاءُ۔

وَرِھَتِ الرِّیحُ۔ ہوا کا تیز چلنا۔

وَرِھَتْ۔ تَرِہُ وَرَھًا۔ المرأۃ۔ عورت کا چربی دار ہونا۔

تَوَرَّہَ فلانٌ فی عمل ھٰذا الشیٔ کسی کا کوئی کام مہارت سے نہ کرنا۔

الوَرِہَۃُ من السحاب۔ بہت بارش برسانے والا بادل۔

الوَارِہُ۔ کشادہ۔ فراخ۔

وَرَدَّ۔ النظر۔ نظر تیز کرنا۔ فی الکلام۔ جلدی بولنا۔

الوَرْوَرِیُّ۔ کمزور نظر کا آدمی۔

المُوَرْوِرُ۔ گالنے والا۔

وَرَی یَرِی وَرْیًا۔ الرجلَ۔ پھیپھڑے پر مارنا۔ القیحُ جوفہٗ۔ خراب کرنا گلانا۔ اسم الوَرْیُ۔ وَرَتْ وَرْیًا وَرِیَۃً۔ النار۔ آگ کا جلنا۔ الابل۔ اونٹ کا موٹا اور چربی دار ہونا۔

وَرَی و وَرِیَ یَرِی وَرْیًا و وُرِیًّا و رِیَۃً۔ الزند۔ چقماق کا آگ نکالنا۔ صفت وَارٍ۔

وَرَی یَرِی وَرْیًا۔ المخُّ۔ گودے کا ٹھوس ہونا۔

وُرِیَ الرجلُ۔ پھیپھڑے میں پیپ پڑنا۔ صفت مَوْرُوٌّ و مَوْرِیٌّ۔

وَرَّی تَوْرِیَۃً۔ الشیءَ۔ چھپانا۔ عن کذا۔ حقیقت کو چھپانا۔ الخبر و عن الخبر۔ پیچھے کرنا۔ چھپانا۔ عن فلانٍ بصرہٗ۔ کسی سے آنکھ پھیر لینا۔

وَرَّی النارَ۔ آگ نکالنا۔

وَارَی مُوَارَاۃً۔ الشیءَ۔ چھپانا۔ پوشیدہ کرنا۔

تَوَرَّی تَوَرِّیًا و تَوَارَی تَوَارِیًا۔ عنہ۔ چھپنا۔

اِسْتَوْرَی۔ الزند۔ چقماق سے آگ نکالنا۔

اِسْتَوْرَیْتُہٗ رَاْیَہٗ۔ میں نے اس سے اس کی رائے دریافت کی۔

الوَرَی۔ اسم وَرَی کا۔ مخلوق۔ ابو الوَرَی۔ زمانہ۔

الزند الوَارِی و الوَرِیُّ۔ موٹی چربی۔ و الوَرِیُّ۔ کمزور پڑوسی۔ لحمٌ وَرِیٌّ۔ موٹا گوشت۔

رِیَۃُ النار و وَرِیَّتُھا۔ آگ سلگانے کا چیتھڑا وغیرہ۔

الوَرَّۃُ بجائے اِوَزَّۃٌ۔ بط۔

مؤنث (وَزَّۃ)۔ ج وَزَّات۔

اَرْضٌ مَوَزَّۃٌ۔ بہت بط والی زمین۔

وَزَأَ یَوْزَأُ وَزْأً۔ اللحمَ۔ گوشت کو خشک کرنا۔ القومَ۔ بعض کا بعض کو ہٹانا۔ وَزَأَھُمْ بعض کو بعض سے ہٹانا۔

وَزَّأَ تَوْزِئَۃً و تَوْزِیْئًا۔ القربۃ۔ مشک بھرنا۔ الفرس براکبہٖ۔ گھوڑے کا اپنے سوار کو گرانا۔ وَزَّأَ فلانًا۔ کسی سے سخت قسم کھلانا۔

تَوَزَّأَ۔ الوعاءُ۔ برتن کا بھرنا۔ الرجل۔ خوشنمائی سے بھرنا۔

وَزَبَ یَزِبُ وُزُوْبًا۔ الماءُ و نحوہٗ۔ پانی وغیرہ کا بہنا۔

اَوْزَبَ اِیْزَابًا۔ فی الارض جانا۔

الوَزَّابُ۔ ماہر چور۔

المِیْزَابُ و اِمْزَاب۔ پرنالہ۔ ج مَیَازِیْبُ۔ و مَآزِیْبُ یا مَوَازِیْبُ۔

وَزَرَ یَزِرُ وَزْرًا و وِزْرًا۔ الشیءَ۔ چیز کو اٹھانا۔ الرجل کسی کا بوجھل چیز اٹھانا۔

(وَزْرًا) الرجلَ۔ کسی پر غالب ہونا۔ الثُّلْمَۃَ۔ رخنہ بند کرنا۔

وَزِرَ یَوْزَرُ وَ وَزِرَ یَوْزَرُ و وُزِرَ وَزْرًا و وِزْرًا۔ و زِرَۃً۔ گنہگار ہونا۔

وُزِرَ فلانٌ۔ گناہ سے منسوب کیا جانا۔

وَزَرَ یَزِرُ وِزَارَۃً۔ للملک۔ ملک کا وزیر ہونا۔

اَوْزَرَ اِیْزَارًا۔ الشیءَ محفوظ کرنا۔

برداشت کرنا۔ السیف: تلوار تیز
کرنا۔ ماھنّد عن الامر کام سے پیچھے
نہ ہٹنا۔
ھَنَّدَتْہُ۔ المرأۃ عورت کا کسی کا ناز
نخرہ سے اپنا عاشق بنانا ھَنَّدَتْ
بِقَلْبِہٖ اس نے اس کے دل کو لبھا
لیا۔
ہِنْدٌ وھُنَیْدَۃٌ سو یا سو سے زائد
اونٹوں کا ریوڑ۔ ج: اَھْنُدٌ و
اَھْنادٌ وھُنُودٌ۔ ہِنْدٌ۔ عورت کا نام
پھر عورتوں کے لئے علم جنس کے طور
پر استعمال ہونے لگا جس طرح مردوں
کے لئے زید و عمرو وغیرہ۔ ج:
ھُنُودٌ وھِنْدات والھِنْد۔
ہندوستانی یا ملک ہندوستان نسبت
کے لئے ھِنْدِیٌّ ج: ھُنُودٌ
امریکہ کے اصلی باشندوں کو بھی ھُنُود
کہتے ہیں۔ لَقِیَ ھِنْدَ الاَحامِس
یعنی وہ مرگیا۔
ھِنْدَوانِیٌّ والھُنْدُوانِیُّ ہند کی
جانب منسوب۔ سَیْفٌ ھِنْدَوانِیٌّ
ہندوستانی تلوار۔
الاَھانِدُ والھَنادِکُ ہندوستانی لوگ
المُھَنَّدُ ہندوستانی لوہے کی تلوار
الھِنْدَبُ والھِنْدَباءُ والھِنْدَباۃ
والھِنْدِباءُ کاس۔
الھِنْدازُ۔ حد و قیاس۔
ھِنْدازَۃُ الخیاط۔ درزی کا گز
المُھَنْدِزُ۔ انجینئر۔
ھَنْدَسَ۔ ھَنْدَسَۃً عمارت کا
اندازہ کرنا اور خاکہ کھینچنا۔
الھِنْدِسُ مِنَ الرِّجالِ
دور اندیش۔ تجربہ کار۔ ماہر
ھُنْدُسُ الامر۔ کام کا جاننے والا
ج: ھَنادِسَۃ

المُھَنْدِسُ انجینئر۔ جامیٹری کا عالم
ھَنْدَمَ۔ الشیءَ تناسب سے ترتیب
دینا۔ مضبوط کرنا۔ العود۔
وغیرہ۔ لکڑی کو اندازہ پر درست کرنا
الھِنْدامُ۔ قد کی خوبصورتی و اعتدال
ھَنَعَ (ف) ھَنْعًا۔ الشیءَ چیز کو
موڑنا۔ دوہرا کرنا۔ لِفُلانٍ کسی کا
مطیع ہونا۔ صفت۔ ھانِعٌ ج:
ھُنَّعٌ۔
ھَنِعَ (س) ھَنَعًا۔ جھکی ہوئی گردن
والا ہونا۔ صفت: (اَھْنَعُ)
اِسْتَھْنَعَ۔ الرجلُ: جواب نہ دے سکنا
الھُناعُ۔ ایک قسم کی بیماری جو انسان
کی گردن میں پیدا ہوتی ہے۔
الھَنَعُ۔ قد کا جھکاؤ۔ اونٹ کی گردن
کا جھکاؤ۔
الھَنْعاءُ۔ مونث الاَھْنَع ——
نَعامَۃٌ ھَنْعاءُ پیچیدہ گردن کا
شترمرغ اَکَمَۃٌ ھَنْعاءُ چھوٹا ٹیلہ
الھَنْعَۃُ۔ اونٹ کی گردن پر داغ کا
نشان۔ چاند کی چھٹی منزل یہ پانچ
ستاروں کا نام جو جوزا کی بائیں
جانب واقع ہیں۔
الاَھْنَعُ۔ جھکی ہوئی گردن یا جھکے ہوئے
قد والا۔ زمین پر دائیں بائیں مائل
ہونے والا۔
ھَنَفَ۔ الرجلُ۔ جلدی کرنا
ھانَفَ مُھانَفَۃً وھِنافًا۔
المرأۃُ خافتۃً تحقیر آمیز انداز
میں ہنسنا ھانَفَ فُلانٌ صاحِبَہٗ
ساتھی کے ساتھ کھیلنا۔
اَھْنَفَ۔ تحقیر آمیز ہنسی ہنسنا۔ تحقیر کرنا
الرجلُ: جلدی کرنا۔ الصبیُّ:
رونے کے لئے تیار ہونا۔
ھَنَفَ۔ رونا۔

اَھْنَفَتْ۔ المرأۃ بمعنی ھانَفَتْ۔
تَھانَفَ۔ مخول سے ہنسنا۔ الصبیُّ رونے
کے لئے تیار ہونا۔
تَھانَفَ بِہٖ تعجب کرنا
الھُنُوفُ مسکراہٹ سے اونچی ہنسی۔
الھَنَقُ۔ بے آرامی۔ بے قراری۔
الھَنْمُ۔ کھجور یا اس کی ایک قسم۔
الھِنْوُ۔ وقت
الھَنُ۔ تخفیف نون یا تشدید کے
ساتھ چیز۔ کہتے ہیں ھٰذا ھَنُکَ
یہ تمہاری چیز ہے۔ تصغیر ھُنَیٌّ
مونث: ھَنَۃٌ لام کلمہ محذوف
ہے جو بعض لغت میں ھاء ہے تو
تصغیر ھُنَیْھَۃٌ ہوگی۔ کہتے ہیں
اُمْکُثْ ھُنَیْھَۃً یعنی تھوڑی
دیر ٹھہرو۔ بعض لغت میں لام کلمہ
واؤ ہے تو تصغیر اس کی بحالت تانیث
ھُنَیَّۃٌ ہوگی اور جمع ھَنَواتٌ
بعض مرتبہ اپنے اصل پر جمع آتی ہے
ھَناتٌ حالت رفعی میں ھَنُوھا
نصبی میں ھَناھا اور جری میں ھَنِیھا
کہتے ہیں۔ الھَنُ کا تثنیہ ھَنانِ
وھَنَوانِ ہے ج: ھَنُونَ
کہتے ہیں فُلانٌ ھَناتٌ اس میں
بری خصلتیں ہیں
الھَنا۔ خسیس اور کمینہ نسب۔
ھُنا۔ اَنَا کے معنی میں بھی مستعمل ہے
کہتے ہیں ھُنا فَعَلْتُ یعنی اَنا فَعَلْتُ
ھُنا۔ اسم اشارہ مکان قریب کے لئے
بمعنی یہاں۔ اس میں ھاء تنبیہ
یا کاف خطاب کا اضافہ کرکے کہتے
ہیں ھٰھُنا یا ھُناکَ کبھی کاف
خطاب کے ساتھ لام بھی لگاتے ہیں
اور کہتے ہیں۔ ھُنالِکَ
ھُنا۔ معرفۃ کھیل کود

جاءَ مِن هَنِيٍّ ۔ وہ یہاں سے آیا۔
الهَنَاةُ ۔ مصیبت ج: هَنَوَات
هَنٌ تذکرہ اور وعید کے لئے اسم صوت
هَهْ (س) هَهًّا و هَهَّةً ____
تتلانا ۔ زبان رکنا۔
هُوَ مفرد مذکر غائب کی ضمیر، تثنیہ هُمَا
ج: هُم مؤنث مفرد هي تثنیہ
هُمَا ج: هُنَّ
هُوِيَّةٌ حقیقت ۔ الشئ، چیز کی اصلیت
الهُوهُو ۔ هُوهُوَ سے مرکب ۔ اس
کو اسم معرف بنا لیا گیا ہے اس کے معنی
اتحاد بالذات کے ہیں ۔
هَاءَ يَهُوءُ هَوْءًا ۔ بِنَفسِهِ إلَى
المَكَانِ بلند کرنا هَاءَهُ بِخَيرٍ
اوشرٍّ ۔ وَهَاءَ بِهِ خَيرًا وشَرًّا
گمان کرنا ۔ تہمت لگانا هَاءَ بِفُلَانٍ
خوش ہونا ۔ هَاءَ هَيئَةً ۔
حَسَنَةً وہ اچھی صورت و شکل پر ہو گیا
هَوِيَ يَهْوَا هَوَاءً ۔ إلَيهِ: ارادہ کرنا
هَاءَ ۔ کلمۂ اجابت ہے مبنی بر فتح کہتے ہیں
هَاءِ يَا رَجُلُ بکسرۃ الهمزۃ یعنی
لاؤ ۔ حات کی طرح اس کی بھی گردان
ہوتی ہے ۔ هَاءَ يَا رَجُلُ اے مرد۔
لے لو ۔ لٹ ہمزہ کی جگہ لا کر کہتے ہیں
هَاكَ ۔ هَاكُمَا هَاكُمْ
هَاكِ ۔ هَاكُمَا ۔ هَاكُنَّ ۔
الهَوْءُ ۔ ہمت ارادہ ۔ گمان ۔ وَقَعَ
كَذَا فِي هَوْءِي میرے گمان میں ایسا واقع ہوا
الهَوْبَ ۔ دوری ۔ بکواس کرنے والا۔
بیوقوف ۔ آگ کی بھڑک
الهَوْبَرُ ۔ سوسن یا سرخ سوسن ۔ چیتا۔
بہت بالوں والا بندر۔ نَاقَةٌ هَوْبَرَةٌ
بہت گوشت والی اونٹنی ۔
هَوَّتَ بِهِ تَهوِيتًا ۔ چیخنا ۔ چلانا ۔
فُلَانٌ پست زمین کی طرف آنا ۔

الهُوتَةُ والهَوتَةُ ۔ پست زمین ۔
پانی کی طرف اترنے والا راستہ ۔
ج: هُوَتٌ ۔ الهُوتَةُ پیاس
هَوِجَ يَهْوَجُ هَوَجًا لمبا ۔ بیوقوف اور
جلد باز ہونا ۔ صفت : أَهْوَجُ ۔
أَهْوَجَهُ لمبا، بے وقوف اور جلد باز پانا ۔
تَهَوَّجَ ۔ الحرُّ ۔ گرمی کا شدت سے ہونا
الهَوجَاءُ ۔ مؤنث ۔ الأهوج
تیز رفتار اونٹنی ۔ تیز آندھی ۔ ج:
هُوجٌ ۔ ضَربَةٌ هَوجَاءُ
وہ ضرب جس کا اثر جوف تک ہو ۔
الأهْوَجُ ۔ بہادر ۔ جنگوں میں بے دھڑک
کودنے والا ۔ هُوَ أهْوَجُ الطول
وہ بہت لمبا ہے ۔
هَوجَلَ الرجلُ ۔ کسی کا ہلکی نیند سونا ۔
بے راہ ریگستان میں چلنا ۔
الهَوجَلُ بے راستہ دور تک پھیلا ہوا
ریگستان ۔ وہ راستہ جس میں میلوں
وغیرہ کے نشانات نہ ہوں ۔ ایسی
زمین جس میں کچھ پتہ نہ چلے سست
بے وقوف ۔ بدکار عورت ۔ لمبی رات
اونگھ کا بقیہ ۔ کشتی کا لنگر ۔ ماہر رہبر
سست رفتار ۔
هَادَ يَهُودُ هَودًا ۔ حق کی طرف رجوع
کرنا ۔ صفت : هَائِدٌ ج:
هُودٌ ۔ فلانٌ : یہودی ہونا
(ـ تَهْوَادًا) نرم آواز سے بولنا
في المنطق ۔ نرمی اور آہستگی سے بولنا
هَوَّدَ تَهْوِيدًا گلے میں آواز نرمی سے پھرانا
گانا ۔ آہستہ آہستہ چلنا ۔ ٹھہر ٹھہر کر
چلنا ۔ کوہان کا گوشت کھانا ____
فلانًا ۔ کسی کو یہودی بنانا ۔ خوشی
میں ڈالنا ۔ لہو و لعب میں مشغول کرنا
____ الشرابُ فلانًا شراب کا کسی
کو مست کرنا فلانٌ في المنطق

نرمی و آہستگی سے بولنا ____
في السير دیر کرنا ۔
هَاوَدَهُ مُهَاوَدَةً ۔ مائل کرنا ۔ واپس
کرنا ۔ صلح کرنا ۔
تَهَوَّدَ تَهَوُّدًا توبہ کرنا ۔ حق کی طرف
رجوع کرنا ۔ یہودی ہونا ____
في المنطق ۔ نرمی و آہستگی سے بولنا
الهَوَادَةُ ۔ نرمی ۔ وہ چیز جس سے قوم
میں بھلائی کی امید کی جا سکے ۔
تخفیف و سہولت میلان ۔
الهُودُ ۔ یہود ج ۔ هَائِدٌ
هُودٌ ۔ ایک برگزیدہ نبیؑ ____ قَومُ هُودٍ
قوم عاد ۔
الهُودَةُ والهَودَةُ ۔ کوہان ج: هُوَدٌ
التَّهوِيدُ مصدریت میں ہوا کی سائیں سائیں
کی آواز اليَهُودِيُّ ۔ اليهود کا واحد
اليَهُودِيَّةُ ۔ یہودی عورت
بیت المقدس اور اس کے اردگرد کا
علاقہ ۔
المُهَاوَدَةُ ۔ مراجعت
المُهَوِّدُ ۔ فا ۔ گویا ۔ کھیل کود و طرب میں
ڈالنے والے
الهَودَجُ کجاوہ ۔ ہودہ ۔ ج: هَوَادِجُ ۔
الهَودَعُ شتر مرغ واحد ۔ (هَودَعَةٌ)
الهَودَكُ مرتا ۔ مؤنث هَودَكَةٌ
هُوَذَا ۔ هُوَ مبتدا اور ذا خبر سے مرکب
ہے کبھی هاء تنبیہ کا اضافہ کر کے
هَاهُوَذَا کہتے ہیں ۔
الهَاذَةُ ۔ ایک قسم کا درخت ج: هَاذٌ
الهَوذَةُ ۔ بہت تیز ۔ ج ۔ هُوذٌ
هَاذَ يَهُوذُ هَوذًا ۔ فُلَانًا بالأمر
تہمت لگانا ۔ ـه ۔ یکا گمان کرنا خیال
کرنا ۔ ـه عن الشيء کسی کو کسی شے
سے پھیر دینا ۔ ـه على الشيء کسی کو کسی
چیز پر اکسانا هَادَ القومَ قتل کرنا

— فُلَانًا دھوکا دینا۔
پچھاڑنا۔ الشیَٔ: چیز کا تخمینہ کرنا۔
اندازہ لگانا — البناءُ: عمارت کا
گرنا — (ھَوْرًا وھُؤُورًا) البناءُ
عمارت پھٹ جانا۔ صفت (ھَائِرٌ)
اور ھَارٍ بھی کہتے ہیں۔
ھَوَّرَہٗ۔ تَھْوِیْرًا: پچھاڑنا۔ ہلاکت میں
ڈالنا۔
تَھَوَّرَ تَھَوُّرًا وتَھَیُّرًا تَھَیُّرًا البناءُ
عمارت کا منہدم ہونا۔ گرنا ——
الرجلُ: لاپرواہی سے کام میں لگنا ——
الوعلُ الناسَ: لوگوں میں بخار پھیل جانا
اللیلُ: رات کا گذر جانا یا اس کا اکثر
حصہ گذر جانا — الشتاءُ: موسم سرما
کا اکثر حصہ گذر جانا۔ اور اس کی
ٹھنڈک کا ماند ہونا۔
اِنْھَارَ اِنْھِیَارًا البناءُ: عمارت کا
منہدم ہونا۔ گرنا — الخرقُ۔
پھٹنا اور گرنا۔ اِھْتَوَرَ اِھْتِوَارًا
الشیُٔ: ہلاک ہونا۔
الھُوْرُ۔ مص۔ چھوٹا سمندر ج اَھْوَارٌ
— الھُوْرُ بکریوں کا ریوڑ۔ رَجُلٌ
ھَارٍ وھَارٌ زمانہ کی سختی سے کمزور آدمی
الھَوْرَۃُ۔ ہلاکت
الھُوْرَۃُ۔ ہلاکت کی جگہ ج۔ ھُوَرَاتٌ
الھُوْرَۃُ۔ تہمت۔ گمان
الھَیَارُ۔ کمزور
الھَیِّرُ۔ بیباکی سے کاموں میں گھس پڑنے والا
التَّھْیُوْرُ: گری ہوئی ریت۔ پست زمین
ھَوَزَ تَھْوِیْزًا: مرنا۔
الھُوْزُ: مخلوق۔ کہتے ہیں مَا فِی الھُوْزِ
مِثْلُكَ۔ مخلوق میں تیرے مانند کوئی
نہیں۔ مَا اَدْرِیْ اَیُّ الھُوْزِ ھُوَ
مجھے معلوم نہیں وہ کون مخلوق ہے
ھَوَّزْ۔ حساب جمل کے حروف کا دوسرا

مجموعہ۔
الاَھْوَازُ۔ بصرہ اور فارس کے درمیان
کا علاقہ۔
الھَوْزَبُ۔ گدھ۔ مضبوط وقوی اونٹ
الھَوْزَنُ غبار۔
ھَاسَ یَھُوْسُ ھَوْسًا — الشیَٔ۔
کوٹنا۔ توڑنا کہتے ہیں حَمَلَ عَلَی
العَسْکَرِ فَدَاسَھُمْ وھَاسَھُمْ
لشکر پر حملہ کیا اور اہل لشکر کو روند
ڈالا اور توڑ دیا — باللیل۔ رات
میں پھرنا۔ گھومنا۔ الطعامَ بہت
کھانا — الابلُ۔ اونٹ کو آہستہ
ہانکنا۔ الرجلُ۔ زمین پر سخت ٹیک
لگاتے ہوئے چلنا۔ الذِّئْبُ فِی
الغَنَمِ بھیڑیئے کا بکریوں میں تباہی
ڈالنا — حَوْلَ الشیِٔ: چیز کے گرد گھومنا
ھَوِسَ یَھْوَسُ ھَوَسًا۔ القومُ۔
قوم کا حیرت و اضطراب و فساد
میں پڑنا — فُلَانٌ: کسی کا ہوس
والا ہونا۔
ھَوَّسَہٗ ہوس دلانا۔ کوٹنا
تَھَوَّسَ۔ ہوس والا ہونا۔ نرم زمین میں
سخت چال چلنا۔
الھَوَسُ۔ مص۔ جنون۔ پاگل پن۔
برأسہ ھَوَسٌ اس کے سر میں
خبط ہے
الھَوَّاسُ والھَوَّاسَۃُ رات کو گھومنے
اور پھرنے والا شیر۔ تجربہ کار
بہادر۔ رَجُلٌ ھَوَّاسٌ بہت
کھانے والا۔ بڑا پیٹو۔
الھَوَلِیْسُ۔ فکر۔ دل میں چھپائی ہوئی
چیز۔
الاَھْوَسُ ہوس والا۔ بہت کھانے والا
مؤنث: ھَوْسَی
النَّاسُ ھَوْسَی والزمانُ اَھْوَسُ

— لوگ زمانہ کی پاکیزہ چیزیں کھاتے
ہیں۔ اور زمانہ ان کو مار کر کھا جاتا ہے
المَھْوُوْسُ مفر رَجُلٌ مَھْوُوْسٌ۔
اپنے جی سے باتیں کرنے والا
ھَاشَ یَھُوْشُ ھَوْشًا۔ المالُ۔
مال حرام طریقہ سے جمع کرنا۔ القومُ:
مضطرب ہونا۔ فتنہ وفساد واقع
ہونا۔
اَھْلُ الحَرْبِ بَعْضُھُمْ اِلٰی بَعْضٍ
بعض کا بعض کی طرف اٹھنا۔
ھَاشَتِ الخَیْلُ فِی الغَارَۃِ۔
گھوڑوں کا بدک کر تتر بتر ہونا۔
صفت (ھَوَائِشُ)
ھَوِشَ یَھْوَشُ ھَوَشًا مضطرب
ہونا۔ دبلے پن سے چھوٹے پیٹ والا
ہونا۔ القومُ: مختلط و مضطرب ہونا
ھَوَّشَ تَھْوِیْشًا۔ الشیَٔ۔ خلط ملط کرنا
ھَوَّشَتِ الرِّیْحُ بالغُبَارِ
ہوا کا رنگ برنگ غبار لانا۔ القومُ۔
قوم میں فتنہ و اختلاف ڈالنا۔
الشیَٔ۔ چیز کو ادھر ادھر سے جمع کرنا۔
ھَاوَشَھُمْ مُھَاوَشَۃً باہم ملنا۔
تَھَوَّشَ القومُ تَھَوُّشًا وتَھَاوَشُوْا
تَھَاوُشًا۔ مخلوط ہونا
تَھَوَّشُوْا عَلَی فُلَانٍ جمع ہونا۔
الھَائِشُ فا۔ یہ ہوش کی تاکید کے لئے آتا
ہے۔ کہتے ہیں جَاءَ بِالھَوْشِ
الھَائِشِ وہ بڑی تعداد لایا
الھَوْشُ۔ پیٹ کا خالی ہونا۔ بڑی تعداد
جَاءَ بِالھَوْشِ والبَوْشِ
وہ بڑی تعداد والی جماعت لایا۔
الھَوْشَۃُ۔ مخلوط گروہ۔ فتنہ۔ اضطراب
ج۔ ھَوْشَاتٌ وھَوَشَاتٌ
اِیَّاکُمْ وھَوْشَاتِ اللیلِ۔
رات کے حوادثات سے بچو۔

اِتَّقُوا هَوْشَاتِ السُّوْقِ۔ بازار کی گمراہی سے بچو۔ اور اس سے کہ کوئی تم کو حیلہ سے ٹھگ لے۔
الهَوْشَاتُ۔ آدمیوں کی جماعتیں یا اونٹوں کے ریوڑ۔ حلال حرام مال جمع کیا ہوا
الهُوَيْشَةُ۔ مخلوط جماعت
التَّهَاوِشُ۔ حرام مال
المَهَاوِشُ۔ حرام راہ سے جمع کردہ مال۔
هَاعَ يَهَاعُ هَوْعًا۔ سبک ہونا گھبرانا
القَوْمُ بَعْضُهُمْ إِلَى بَعْضٍ ایک دوسرے پر حملہ کا ارادہ کرنا۔
تَهَاعَ وَيَهُوْعُ هَوْعًا۔ الرَّجُلُ۔ قے کرنا۔ اسم الهَوْعُ والهُوَاعُ والهَيْعُوْعَةُ۔ هَوَّعَ تَهْوِيْعًا قے کرانا۔ اور ڈرانے کے موقع پر کہتے ہیں لَأُهَوِّعَنَّهُ مَا أَكَلَهُ میں اس کا کھایا پیا نکال لوں گا
تَهَوَّعَ تَهَوُّعًا بہ تکلف قے کرنا۔ خون کی قے کرنا۔
الهُوَاعُ والهُوَاعَةُ قے
الهَاعُ۔ حریص
الهَوْعُ۔ بری اور شدت کی حرص۔
الهَوْعُ والهُوْعُ۔ دشمنی۔
المِهْوَعُ والمِهْوَاعُ لڑائی میں چلانے والا
الهَوْفُ والهُوْفُ گرم ہوا۔ ٹھنڈی ہوا
الهُوْفُ۔ خیر وبھلائی سے خالی آدمی۔ بے وقوف آدمی۔
هَاكَ يَهُوْكُ هَوْكًا بیوقوف ہونا
هَوَّكَ تَهْوِيْكًا گڑھا کھودنا
هَوَّكَهُ۔ بیوقوف بنانا
تَهَوَّكَ تَهَوُّكًا وَانْهَاكَ اِنْهِيَاكًا۔ حیران وششدر ہونا بے احتیاطی سے مشکل میں پڑنا۔ بات میں مضطرب ہونا۔
الهَوْكُ والهَوِكُ والأَهْوَكُ والهَوِكُ والهَوْكُوْكُ ـــــــ تھوڑی سی عقل رکھنے والا بے وقوف۔
الهَوَكُ مص۔ تھوڑی سی عقل کے ساتھ بیوقوفی۔
الهُوْكَةُ۔ گڑھا
الهَوَّاكُ متحیر
الهَوَّاكَةُ مؤنث (الهَوَّاكُ)
أَرْضٌ هَوَّاكَةٌ وهَوِكَةٌ شور زمین۔
الأَهْوَكَاءُ متحیر لوگ
المُتَهَوِّكُ متحیر۔ ہلاکت کے گڑھے میں گرنے والا۔
هَالَ يَهُوْلُ هَوْلًا۔ الأَمْرُ فُلانًا دوڑنا۔ گھبراہٹ میں ڈالنا۔
هِيْلَ هَوْلًا۔ السَّكْرَانُ شرابی کا نشہ میں مختلف رنگ دیکھنا اور ڈرانا۔ کہتے ہیں هُلْتُ مِنْهُ میں اس سے خوفزدہ ہوا۔
هَوَّلَهُ تَهْوِيْلًا۔ خوف زدہ کرنا
هَوَّلَتِ المَرْأَةُ عورت کا لباس اور زیورات سے مزین ہونا۔
هَوَّلَ الأَمْرَ کام کو برا بنا کر دکھانا
عَلَيْهِ الأَمْرَ کام کو خوف ناک بنانا
القَوْمُ عَلَى الرَّجُلِ بِكَذَا ڈرانا دھمکانا علی الرجل حملہ کرنا۔
تَهَوَّلَ تَهَوُّلًا۔ الرَّجُلُ خوفناک ہونا
مَالَهُ کسی کے مال پر نظر بد لگانے کا ارادہ کرنا۔
اِهْتَالَ اِهْتِيَالًا۔ خوفزدہ ہونا
اسْتَهَالَ يَسْتَهِيْلُ فُلانٌ الأَمْرَ کسی کا کسی امر کو خوفزدہ پانا۔
الهَائِلُ خوف ناک۔ گھبراہٹ میں ڈالنے والا من الأُمُوْرِ۔ خوفناک تاکید کے لئے آتا ہے۔ کہتے ہیں هَوْلٌ هَائِلٌ
الهَائِلُ۔ سراب ـــــ الهَوْلُ۔ مص خوف۔ ج: أَهْوَال وهُؤُوْل
أَبُو الهَوْلِ ایک شاعر کا نام۔ اہرام مصر کے قریب ایک مجسمہ۔
الهَالَةُ چاند کا کنڈل ج۔ هَالاتٌ
الهُوْلَةُ خوف دلانے کی آگ۔ وہ آگ جو کسی کنوئیں میں سلگائی جاتی اور اس پر نمک اور گندھک چھڑکتے جب وہ چٹختا تو اس شخص سے کہتے جو قسم کھانے سے اعراض کرتا کہ یہ آگ تجھ کو دھمکی دے رہی ہے۔ بچے کو ڈرانے کی چیز۔ عجیب۔
الهِيْلَةُ۔ کسی کام کا خوف
التَّهَاوِيْلُ سرخ۔ زرد۔ سبز۔ مختلف رنگ۔ زیورات وتصاویر کی زینت واحد (تَهْوِيْل) تَهَاوِيْلُ الرَّبِيْعِ موسم بہار کے رنگ برنگ پھول۔
التَّهْوِيْلُ مص جس سے ڈرایا جائے
المَهَالُ والمَهِيْلُ خوف ناک جگہ۔
المَهُوْلُ۔ خوف ناک
المُهَوِّلُ۔ قسم کھلانے والا
هَوَّمَ تَهْوِيْمًا وتَهَوَّمَ تَهَوُّمًا اونگھنا۔ تھوڑا سوسونا۔
الهُوَامُ۔ سخت پیاس
الهَوْمُ۔ پست زمین۔ ہلکی نیند
هَوْمُ المَجُوْسِ۔ چنبیلی کے مانند ایک پودہ ہے مجوس اس کو اپنی عبادت میں استعمال کرتے ہیں۔ اس لئے اس کو یہ نام دیا گیا۔
الهَامَةُ۔ ہر چیز کی چوٹی۔ سر۔ دھڑ پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے۔ قوم کا سردار اور رئیس۔ لوگوں کی جماعت۔ گھوڑا ج: هَامٌ وهَامَاتٌ
الهَامَةُ۔ ایک چھوٹی قسم کا الّو۔

جس کو الصَّدَى بھی کہتے ہیں۔ کہتے
ہیں هٰذَا هَامَةُ الْيَوْمِ اَوْ غَدٍ
یہ آج مرے گا یا کل۔ اَصْبَحَ فُلَانٌ
هَامَةً فلاں مرگیا۔ بَنَاتُ الْهَامِ
دماغ کا مغز۔
الْهِيْمُ۔ ریت جو پانی جذب کرتی جائے۔
قَوْمٌ هِيْمٌ پیاسے لوگ۔
وَالْهَوْمَةُ صحرا الْهَوَّامُ شیر
الْاَهْوَمُ۔ بڑے سر والا
هَانَ يَهُوْنُ هَوْنًا۔ الْاَمْرُ عَلٰى
فُلَانٍ نرم و آسان ہونا هُنْ
عِنْدِى الْيَوْمَ۔ یعنی آج
میرے پاس ٹھہرو اور آرام کرو۔
هَانَ يَهُوْنُ هُوْنًا وَهَوَانًا وَمَهَانَةً
— الرَّجُلُ۔ ذلیل و حقیر ہونا۔ اور
مسکین ہونا۔
هَوَّنَ تَهْوِيْنًا۔ عَلَيْهِ الْاَمْرُ
ہلکا کرنا هَوَّنَ الشَّيْءَ ہیچ جاننا۔
هَاوَنَ مُهَاوَنَةً۔ کفنسہ۔ نرمی کرنا
اَهَانَ اِهَانَةً۔ حقیر و ہیچ جاننا۔
تَهَاوَنَ بِهٖ تَهَاوُنًا وَاسْتَهَانَ
بِهٖ اِسْتِهَانَةً۔ حقیر جاننا۔
مسخری کرنا۔ ہیچ سمجھنا
اِهْوَاَنَّتْ اِهْوِئْنَانًا۔ الْمَفَازَةُ
بیابان کا وسعت کے ساتھ پست ہونا
الْهَاوَنُ وَالْهَاوُنُ وَالْهَاوُوْنُ
وہ ظرف جس میں دوا وغیرہ کوٹیں۔
ج۔ هَوَاوِيْنُ۔
الْهَوْنُ مص سکون و وقار
اِمْشِ عَلٰى هَوْنِكَ اپنی روش پر چلو
وَهٰذَا شَيْءٌ هَوْنٌ۔
یہ چیز حقیر ہے۔ اَحْبِبْ حَبِيْبَكَ
هَوْنًا مَا اپنے دوست سے درمیانی
درمیانی دوستی کرو۔ افراط سے
کام نہ لو۔

الْهُوْنُ مص۔ رسوائی۔ مخلوق۔
مَا اَدْرِىْ اَىُّ الْهُوْنِ هُوَ
مجھے معلوم نہیں وہ کون مخلوق ہے
الْهَوْنَةُ۔ تسکین۔ ملح ج۔ هُوَنٌ
(— وَالْهَوْنَةُ) نرمی سے چلنے
والی عورت۔
الْهِيْنَةُ۔ اسم نوع۔ سکون و وقار
اِمْشِ عَلٰى هِيْنَتِكَ نرمی سے چلو۔
الْهُوَيْنَا۔ نرمی آہستگی اور یہ هُوْنٰى
کی تصغیر ہے اور هُوْنٰى۔ اَهْوَنُ
کی تانیث ہے۔
الْهَيِّنُ وَالْهَيْنُ۔ آسان۔ کمزور۔
ذلیل۔ آہستہ کار۔ ج۔ اَهْوِنَاءُ
وَهَيِّنُوْنَ وَهَيْنُوْنَ مؤنث
هَيِّنَةٌ وَهَيْنَةٌ ج هَيِّنَاتٌ
وَهَيْنَاتٌ۔
الْاَهْوَنُ۔ اسم تفضیل۔ آسان
الْمُهْوَئِنُّ وَالْمُهْوَانُّ دور جگہ
پست زمین ج۔ مُهْوَئِنَّاتٌ
الْمِهْوَانُ۔ بہت نرم ج۔ مَهَاوِيْنُ۔
الْمَهَانَةُ۔ رسوائی
تَهَوَّهَ۔ الرَّجُلُ۔ دردمند ہونا
الْهَوْهَةُ وَالْهَوَاهِيَةُ۔ بزدل
الْهَوَاهِىْ باطل اور بے ہودہ کلام۔
الْهُوْهَاءَةُ۔ احمق (— وَالْهُوْهَا)
ایسا کنواں جس میں اترنے والے
کے لئے کوئی سہارا نہیں۔
رَجُلٌ هُوْهَاءَةٌ کمزور دل کا احمق آدمی
الْهُوَّةُ۔ جانب۔ کنارہ
الْهُوَّةُ۔ پست زمین۔ گہرا گڑھا۔ آسمان
زمین کے درمیان کی فضا۔ ج۔
هُوًى وَهُوٌّ وَهُوِىٌّ۔
الْهُوَّاءَةُ۔ پست زمین گہرا گڑھا۔
هَوَتْ تَهْوِىْ هُوِيًّا۔ الطَّعْنَةُ۔
نیزے کے گھاؤ کا کشادہ ہونا

الْعُقَابُ عقاب کا اپنے شکار پر ٹوٹ
پڑنا۔ الرِّيْحُ۔
النَّاقَةُ بِرَاكِبِهَا اونٹنی کا تیز دوڑنا
هَوَى الرَّجُلُ مرنا۔
فِى السَّيْرِ۔ گذرنا فِى الْاَرْضِ۔ جانا
هَوَى يَهْوِىْ هَوِيًّا وَهُوِيًّا وَهَوَيَانًا۔
الشَّيْءُ۔ اوپر سے نیچے کی جانب گرنا
بلند ہونا۔ چڑھنا۔ بعض کے نزدیک
اور الْهَوِىُّ ارتفاع کے لئے
ہے اور الْهُوِىُّ انحدار کے لئے
ہے هَوَتِ الْاُمُّ ہلاک ہونا۔
یا لڑکے سے محروم ہونا۔
هَوَى يَهْوِىْ هُوَّةً۔ الْجَبَلَ
پہاڑ پر چڑھنا۔
هَوَتْ تَهْوِىْ هَوِيًّا۔ الْاُذُنُ
کان کا سنسنانا۔
هَوِيَهُ يَهْوَاهُ هَوًى محبت کرنا چاہنا
صفت۔ (هَوٍ)
هَاوَاهُ مُهَاوَاةً وَهِوَاءً۔
مدارات کرنا۔ هَاوَى فُلَانٌ
کسی کا تیز چلنا۔
اَهْوَى اِهْوَاءً۔ الشَّيْءُ۔ چیز کا گرنا۔
اَهْوَتْ يَدِىْ لَهٗ۔ ہاتھ کا لمبا ہونا۔
اَهْوَيْتُ بِالشَّيْءِ یعنی میں نے اس کا
اشارہ کیا اَهْوَتِ الْعُقَابُ
عقاب کا شکار پر ٹوٹ پڑنا۔
اَهْوَى الشَّيْءَ چیز کو اوپر سے ڈال
دینا۔
تَهَاوَى۔ الْقَوْمُ فِى الْمَهْوَاةِ
گڑھے میں ایک دوسرے کے اوپر
گرنا تَهَاوَى الرَّجُلُ تیز چلنا
اِهْتَوَى اِهْتِوَاءً۔ اِلَيْهِ بِشَيْءٍ
اشارہ کرنا
اِنْهَوَى اِنْهِوَاءً۔ الشَّيْءُ چیز کا اوپر
سے نیچے گرنا۔

اِسْتَھْوَاہٗ اِسْتِھْوَاءً کسی کو حیران و مبہوت
کرنا ۔ عشق کو مزین کر کے دکھانا ۔
الھَاوِی ۔ فا ۔ ٹڈی ۔ حرف الف کو بھی
ھَاوِی کہتے ہیں ۔
الھَاوِیَۃ ۔ فضا ۔ بچہ گم کرنے والی عورت
ھَاوِیَۃٌ ۔ دوزخ
الھَوَاءُ فضا ۔ ج ۔ اَھْوِیَۃٌ
خالی چیز ۔ بزدل (واحد و جمع یکساں)
الھَوَاءُ ۔ ہر چیز جو نیچے سے پھٹی ہو ، اور
ہر سیال سونگھنے کی چیز کو بھی ھَوَاءٌ
کہتے ہیں ۔ نسبت کے لئے ھَوَائِیٌّ
کہتے ہیں ۔ عَامَلَہٗ بِالْھَوَاءِ وَاللَّوَاءِ
اس نے اس کے ساتھ کبھی مہربانی اور
نرمی سے کبھی سختی سے معاملہ کیا ۔
الھَوٰی مصدر ھَوِیَ خواہش عشق
خیر میں ہو یا شر میں محبوب ۔ معشوق ۔
محمود ہو یا مذموم ۔ غیر محمود میں زیادہ تر
مستعمل ہے ۔ کہتے ہیں فُلَانٌ اِتَّبَعَ
ھَوَاہُ فلاں نے اپنی خواہش نفس
کی اتباع کی ۔ گویا مذمت کے طور پر
بولا جاتا ہے فُلَانٌ مِنْ اَھْلِ
الْاَھْوَاءِ فلاں راہ حق سے ہٹ گیا یعنی
بدعتی ہے ۔
الھَوِی ۔ مشتاق ۔ شائق ۔ مؤنث ؛
ھَوِیَۃٌ
الھَوِیُّ کان میں سنسناہٹ ۔ محبوب
مضٰی ھَوِیٌّ اَوْ ھُوِیٌّ مِنَ اللَّیْلِ
رات کا ایک حصہ گذر گیا ۔ حَسِبْتُہٗ
عِنْدَہٗ ھَوِیًّا میں اس کے پاس
دیر تک بیٹھا ۔
الھُوِیَّۃُ گہرا کنواں ۔ ج ؛ ھَوَایَا
الاَھْوٰی ۔ ھَوِیَ کا اسم تفضیل
الاُھْوِیَّۃُ فضا ۔ گہرا گڑھا ۔
مضٰی ھَوْءٌ مِنَ اللَّیْلِ ۔
رات کا ایک حصہ گذر گیا ۔

المَھْوٰی و المَھْوَاۃُ فضا ۔ دو پہاڑوں کے
درمیان کا فاصلہ
ھَاءَ یَھِیْءُ و ھِیْءَ یَھَاءُ ھَیْئًا و
ھَیْأَۃً یَھْیُوْءُ ھَیَاءَۃً و
ھَیَاءَۃً خوش شکل و ہیئت ہونا ۔
ھَاءَ یَھَاءُ ھَیْأَۃً ۔ اِلَیْہِ
کسی کا مشتاق ہونا ۔ یَھَاءُ
و یَھِیْءُ ھَیْأَۃً ۔ لِلْاَمْرِ تیار ہونا
ھَیَّأَہٗ تَھْیِئَۃً و تَھْیِیْئًا درست کرنا ۔
تیار کرنا ۔
ھَایَأَہٗ مُھَایَأَۃً ۔ فِی الْاَمْرِ موافقت
کرنا ۔ کہتے ہیں ھَایَأَہٗ فِی دَارِ
کَذَا گھر میں کچھ عرصہ دوسرا ۔ بعض
کے نزدیک اس کے معنی یہ ہیں کہ ہر
ایک نے اپنے اپنے حصہ سے نفع اٹھایا
تَھَیَّأَ تَھَیُّؤًا ۔ لِلْاَمْرِ ۔ تیار ہونا
آمادہ ہونا ۔ مستعد ہونا ۔ الشَّیْءُ
لِفُلَانٍ کسی کے لئے کوئی چیز ممکن ہونا
تَھَایَأُوْا تَھَایُؤًا ۔ عَلَی الْاَمْرِ ۔ آپس میں
موافقت کرنا ۔ عَلٰی کَذَا
مجتمع ہونا ۔
الھِیْءُ و الھِیءُ ۔ کھانے پینے کی دعوت ۔
الھَیْئَۃُ و الھِیْئَۃُ چیز کی حالت ۔
کیفیت ۔ شکل و صورت ج ؛
ھَیْئَاتٌ ۔ عِلْمُ الْھَیْئَۃِ
وہ علم جس میں اجرام سماویہ سے بحث ہو ۔
الھَیِّیُٔ و الھَیِیْءُ ۔ اچھی ہیئت کا ۔
ھَابَہٗ یَھَابُہٗ ھَیْبًا و ھَیْبَۃً و
مَھَابَۃً خوف کھانا ۔ ڈرنا ، بچنا ۔
صفت ؛ ھَائِبٌ و ھَیُوْبٌ و
ھَیُوْبَۃٌ و ھَیَّابٌ و ھَیِّبٌ
و ھَیْبَانٌ و ھَیَّبَانٌ و ھَیَّابَۃٌ
وہ جو لوگوں سے ڈرے مَھُوْبٌ
وہ جس سے لوگ ڈریں ۔
ھَابَ الرَّجُلُ فُلَانًا تعظیم و توقیر

کرنا ۔
ھَیَّبَہٗ تَھْیِیْبًا اِلٰی فُلَانٍ ہیبت ناک بنانا
اَھَابَ اِھَابَۃً ۔ الرَّاعِیْ بِغَنَمِہٖ
چرواہے کا بکریوں کو ٹھہرانے یا ہٹانے
کے لئے للکارنا ۔ بِالْاِبِلِ ھَابْ
کہہ کر اونٹوں کو اٹھانا ۔ بِالْخَیْلِ
ھَبْ یا ھِیْ کہہ کے گھوڑوں کو بلانا یا
ڈانٹنا ۔ اَھَابَ بِصَاحِبِہٖ بلانا
تَھَیَّبَہٗ تَھَیُّبًا ۔ ڈرنا ڈرانا گھبرا دینا
اِھْتَابَہٗ اِھْتِیَابًا بمعنی ھَابَہٗ
الھَیْبَۃُ ۔ مص خوف
المَھْیَبَانُ لوگوں سے ڈرنے والا ۔ بزدل
ہلکا ۔ چرواہا ۔ مٹی ۔ اونٹ کے منہ
کے جھاگ ۔ بہت ۔
الاَھْیَبُ ۔ زیادہ رعب والا مَکَانٌ
مَھَابٌ و مَھُوْبٌ خوف کی جگہ ۔ کہا
جاتا ہے ھٰذَا الشَّیْءُ ھَیْبَۃٌ لَکَ
یہ چیز تمہارے لئے ڈر کا باعث ہے ۔
ھَیَّتَ تَھْیِیْتًا بِفُلَانٍ چلانا ۔ پکارنا
ھَاتِ ۔ بمعنی دے ۔ لا ۔ مؤنث ھَاتِیْ
تثنیہ ھَاتِیَا جمع ھَاتُوْا و
ھَاتِیْنَ ۔
الھَیْتُ بہت گہری زمین ھَیْتَ و ھِیْتَ
لَکَ و لَکُمَا و لَکُمْ و لَکُنَّ
یہاں آ ۔ آ ۔ آؤ ۔
ھَاثَ یَھِیْثُ ھَیْثًا و ھَیَثَانًا ۔
لِفُلَانٍ ۔ تھوڑا سا دینا مِنَ الْمَالِ
مال سے ضرورت کے مطابق حصہ پانا
فِی الشَّیْءِ فساد ڈالنا ۔ تباہ کرنا ۔
بِرِجْلِہِ التُّرَابَ پاؤں سے مٹی
اکھیڑنا ۔ ( ــ ھَیْثًا ) اَلْقَوْمُ
جھگڑے کے وقت ایک دوسرے کے
ساتھ گتھ جانا ۔ الشَّیْءُ حرکت کرنا ۔
ھَایَثَہٗ مُھَایَثَۃً ایک دوسرے پر
دولت مندی میں فخر کرنا ۔ کثرت پر فخر کرنا

تَهَيَّثَ تَهَيُّثًا لَهٗ شَيْئًا - دینا
تَهَايَثُوْا جھگڑے کے وقت ایک دوسرے
کے ساتھ گتھنا
اِسْتَهَاثَ اِسْتِهَاثَةً - مَا اَعْطَاهُ
دیئے کو زیادہ سمجھا - زیادہ مانگنا -
— المَالَ - مال تباہ کرنا
الهَيْثُ - حرکت
الهَيْثَةُ لوگوں کی جماعت
هَايِثَةُ القَوْمِ - قوم کا شور
المَهَايِثُ - بہت لینے والا -
هَاجَ يَهِيْجُ هَيْجًا وَهِيَاجًا
وَهَيَجَانًا - الشیٔ بجوش و حرکت
میں آنا - چڑھنا — الرَّجُلُ ،
حماقت سے مضطرب و متحرک ہونا
بہادر ہونا - کود پڑنا - الشیٔ
بِالشَّیْءِ برانگیختہ کرنا - هَاجَتِ
الاِبِلُ اونٹوں کا پیاسا ہونا -
هَاجَ النَّبْتُ - گھاس کا سوکھ جانا
هَاجَتِ الْاَرْضُ زمین کی گھاس
کا سوکھنے لگنا - هَاجَ الاِبِلَ
اونٹوں کو رات کے وقت چارے
یا گھاٹ کی طرف چلانا - هَاجَتِ
السَّمَاءُ آسمان کا بہت بادوباراں
والا ہونا
هَيَّجَ تَهْيِيْجًا - الشیٔ مر برانگیختہ کرنا
اُٹھانا هَيَّجَ بَيْنَهُمَا الشَّرَّ
اس نے ان دونوں کے درمیان
شروفساد کو بھڑکایا -
هَايَجَ مُهَايَجَةً وَهِيَاجًا - برانگیختہ
کرنا - لڑائی کرنا -
اَهَاجَ اِهَاجَةً - الرِّيحُ النَّبْتَ
ہوا کا نباتات کو خشک کرنا
اَهْيَجَ اِهْيَاجًا - الارض زمین
کو سوکھی نباتات والی پانا
تَهَيَّجَ تَهَيُّجًا - برانگیختہ ہونا بھڑکنا

تَهَايَجَ تَهَايُجًا - القَوْمُ - ایک
دوسرے پر حملہ کرنا - ایک دوسرے
سے لڑنا -
اِهْتَاجَ اِهْتِيَاجًا - الشیٔ بھڑکنا
الهَائِجُ - فا جوش - غضب - هَاجَ
هَائِجُهٗ اس کا غصہ بھڑک گیا
هَدَأَ هَائِجُهٗ اس کا غصہ
ٹھنڈا ہو گیا -
الهَائِجَةُ مؤنث - الهَائِجُ - اَرْضٌ
هَائِجَةٌ سوکھی یا زرد گھاس
والی زمین -
الهَيْجُ - مع - لڑائی - زردی پژمردگی
حرکت - تند ہوا - يَوْمُ هَيْجٍ
بادل و بارش یا ہوا والا دن
اول اول اٹھنے والے بادل کے
لئے کہتے ہیں هَاجَ لَهُ هَيْجٌ حَسَنٌ
الهَائِجَةُ بیلنڈکی - ج ، هَائِجَاتٌ
الهَيْجَاءُ والهَيْجَا لڑائی
هَادَهٗ يَهِيْدُهٗ هَيْدًا وَهَادًا
ڈرانا - مصیبت زدہ کرنا -
حرکت دینا - اصلاح کرنا - زائل
کرنا - منہدم کرنا - روکنا - جھڑکنا
مَا يَهِيْدُنِيْ ذٰلِكَ نہ مجھے وہ گھبراہٹ
میں ڈال سکتا ہے اور نہ میں اس کی
پروا کرتا ہوں -
هَيَّدَهٗ تَهْيِيْدًا بمعنی هَادَهٗ
هَيَّدَ الرَّجُلُ تیز چلنا -
هَيَّدَ عَنْ شَتْمِيْ وہ مجھے گالی دینے
سے نہیں رکا
الهَادُ - مع - اونٹ کو ڈانٹنے کا کلمہ
کہتے ہیں مَالَهٗ هَادٌ اُس کو نہ کوئی
روکنے والا ہے نہ منع کرنے والا
الهَيِّدُ - سم مضطرب -
الهَيْدَانُ - بزدل - مضطرب - احمق -
بخیل هَيَّرَهٗ تباہ کرنا - گرا دینا

الهَيَادُ - کھنڈرات - کوڑا کرکٹ
الهَيْرُ والهَيِّرُ شمالی ہوا - الهَيْرُ د
الهَيْرُوْرُ - مِنَ اللَّيْلِ رات کا
نصف اول - رَجُلٌ هَيِّرٌ کاموں
میں بے دھڑک گھس پڑنے والا آدمی
الهَيْرَةُ نرم زمین رَجُلٌ هَيَارٌ
کمزور آدمی -
هَاسَ يَهِيْسُ هَيْسًا - الشَّیْءَ وَ
مِنَ الشَّیْءِ کثرت سے لینا - فُلَانٌ
تیز چلنا -
الاَهْيَسُ - بہادر - بہت کھانے والا —
— مِنَ الاِبِلِ جری اونٹ
هَاشَ يَهِيْشُ هَيْشًا - الشیٔ - خراب
کرنا - القَوْمُ ہیجان میں آنا -
حرکت کرنا - فُلَانٌ - بہت کلام کرنا
النَّاقَةَ - اونٹنی کو آہستہ آہستہ دوہنا
— المَالَ - مال جمع کرنا —
الرَّجُلُ - خوش ہونا — الهَيْشَةُ
مخلوط جماعت - فتنہ - اضطراب
ج هَيْشَاتٌ -
هَاصَ يَهِيْصُ هَيْصًا - بِالشَّیْءِ
سختی کرنا عُنُقَهٗ گردن توڑنا -
الطَّائِرُ پرندہ کا بیٹ کرنا -
المَهَائِصُ پرندہ کے بیٹ کرنے کی جگہ
واحد مَهِيْصٌ -
هَاضَ يَهِيْضُ هَيْضًا - الطَّائِرُ
پرندہ کا بیٹ کرنا فُلَانٌ العَظْمَ
ہڈی جوڑے جانے کے بعد پھر اس کو توڑنا
تَمَاثَلَ المَرِيْضُ فَهَاضَهٗ
كَذَا بیمار اٹھ کھڑا ہوا تھا کہ اس
کو فلاں چیز نے پھر دوبارہ بیمار کر دیا
— الحُزْنُ قَلْبَكَ - غم کا دل کو
بار بار لاحق ہونا -
هَاضَهٗ توڑنا - چورہ چورہ کرنا
هَيَّضَهٗ بمعنی هَيَّجَهٗ

تَهَیَّضَ تَهَیُّضًا وَانْهَاضَ اِنْهِیَاضًا ـــ العَظْمُ ہڈی کا بعد جڑنے کے ٹوٹنا
تَهَیَّضَهُ المَرَضُ بیماری کا بار بار حملہ کرنا ـــ اِهْتَاضَ اِهْتِیَاضًا ہڈی کو جڑ جانے کے بعد توڑنا۔
الهَیْضُ۔ پرندہ کی بیٹ
الهَیْضَاءُ۔ لوگوں کی جماعت
الهَیْضَةُ۔ هَاضَ کا اسم مرۃ: رنج وغم کا عود۔ بیماری کے بعد بیماری اسہال کا مرض۔
هَیْضَةُ الکَرَیٰ نیند سے پیدا ہونے والی سستی۔ عَظْمٌ مَهِیضٌ جڑنے کے بعد ٹوٹی ہوئی ہڈی۔
المُسْتَهَاضُ۔ وہ آدمی جس کی ہڈی درست ہونے کے بعد پھر ٹوٹ جائے۔ بیمار جو صحت پاکر بدپرہیزی سے دوبارہ بیمار ہوا ہو۔
هَاطَ یَهِیطُ هَیْطًا ۔ شور مچانا
هَایَطَ مُهَایَطَةً وَهِیَاطًا۔ بمعنی هَاطَ ـــ فُلَانًا کسی کو کمزور سمجھنا
تَهَایَطَ تَهَایُطًا القَومُ: قوم کا جمع ہوکر آپس کے معاملات کی اصلاح کرنا۔
الهَیْطُ۔ مص۔ مَا زَالَ فِی هَیْطٍ وَمَیْطٍ وہ شرارت اور شور و غوغا کرنے سے باز نہیں آیا۔
هُمْ فِی هِیَاطٍ وَمِیَاطٍ۔ وہ اضطراب اور آنے جانے میں ہیں۔
هَاعَ یَهِیعُ وَیَهَاعُ هَیْعًا ـــ الشَّیْءُ: سطح زمین پر پھیلنا ـــ
الرَّصَاصُ پگھلنا ـــ الرَّجلُ۔ جھجکا ہونا
الإبلُ إلی المَاءِ اونٹ کا پانی کا خواہشمند ہونا۔ الرَّجُلُ بہ تکلف قے کرنا
(ــ هَیْعًا وَهَیْعَةً وَهُیُوعًا هَیْعُوعَةً وَهَیْعَانًا) بزدل ہونا۔ گھبرانا۔ (ــ هَیْعَةً وَهَاعًا) سخت حریص ہونا۔
مِنَ الشَّیْءِ۔ کسی چیز سے اُکتا جانا
تَهَیَّعَ تَهَیُّعًا وَانْهَاعَ اِنْهِیَاعًا الشَّیْءُ۔ کسی چیز کا سطح زمین پر پھیلنا۔
الهَائِعُ ۔ فا۔ لَیْلٌ هَائِعٌ تاریک رات ـــ رَجُلٌ هَائِعٌ لَائِعٌ کمزور آدمی۔
الهَائِعَةُ مؤنث الهَائِعُ تیز آواز دشمن کی آواز جس سے انسان ڈرے
الهِیَاعُ۔ پھیلاؤ۔ کہتے ہیں رِیحٌ هِیَاعٌ لِیَاعٌ تیز ہوا۔
الهَاعُ۔ بہت لالچ۔ رَجُلٌ هَائِعٌ لَاعٌ بزدل کمزور آدمی۔
الهَیْعَةُ۔ دشمن کی آواز جس سے انسان ڈرے سطح زمین پر بہنے والی چیز۔ سخت حریص۔ گھبراہٹ میں ڈالنے والی آواز یا بُرائی۔ اَرْضٌ هَیْعَةٌ وسیع پھیلی ہوئی زمین ـــ رجلٌ هَیِّعٌ لَیِّعٌ کمزور گھبرانے والا آدمی۔
المُتَهَیِّعُ۔ بُرائی کی طرف جلدی کرنے والا حیران۔
المَهْیَعُ۔ کشادہ۔ کھلا راستہ۔ ج: مَهَایِعُ بلدٌ مَهْیَعٌ کشادہ شہر۔
هَیْعَرَتْ هَیْعَرَةً ـــ المرأۃ عورت کا بدکار ہونا۔ (ــ وتَهَیْعَرَتْ) ایک جگہ پر نہ ٹھہرنا۔
الهَیْعَرَةُ مص۔ خفت۔ طیش۔ بدکار عورت
هَیَّغَ تَهْیِیغًا ـــ المطرُ الارضَ بارش کا زمین کو خوب تر کرنا۔
اَهْیَغَ ـــ القومُ۔ قوم کا خوش حال ہونا
الأَهْیَغُ خوش گوار اور فراخ زندگی۔ بہت پانی۔ سرسبز سال
وَالأَهْیَغَانِ تر و تازگی اور اچھی حالت یا کھانا پینا۔
هَافَ یَهِیفُ هَیْفًا ۔ بہت پیاسا ہونا ـــ (یَهَافُ هَیَفًا ۔) العَبْدُ۔ غلام کا بھاگ نکلنا ـــ هِیَافًا وَهُیَافًا) الإبلُ۔ سخت پیاس کی وجہ سے اونٹوں کا منہ کھول کر گرم ہوا کی طرف رُخ کرنا
هَیِفَ یَهْیَفُ وهَافَ یَهَافُ وَ هَیَفًا وَ هَیْفًا ـــ الغُلَامُ پتلی کمر والا ہونا۔ صفت۔ (اَهْیَفُ) مؤنث۔ هَیْفَاءُ ج۔ هِیفٌ
اَهَافَ اِهَافَةً۔ الرجلُ۔ پیاسے اونٹوں والا ہونا۔
اِهْتَافَ اِهْتِیَافًا پیاسا ہونا۔ صفت: مُهْتَافٌ۔
اِسْتَهَافَ گرم ہوا کے لگنے سے پیاسا ہونا
الهَائِفُ فا۔ سخت پیاس
الهَائِفَةُ مؤنث۔ الهَائِفُ۔ سخت پیاس کی وجہ سے منہ کھول کر گرم ہوا کی طرف رُخ کرنے والی اونٹنی ج، هَوَائِفُ
الهَیْفُ۔ مص وہ گرم ہوا جو نباتات کو خشک کرکے۔ حیوانات کو پیاس لگائے۔ پانی کو سکھائے۔ ذَهَبَتْ هَیْفٌ لِأَدْیَانِهَا۔ یہ مثل اُس شخص کے لئے بولی جاتی ہے جو اپنی عادت پر جما رہے یا اس وقت جبکہ ہر شخص اپنی اپنی حالت پر متفرق ہو۔ رَجُلٌ هَافٌ پیاس پر صبر نہ کرنے والا آدمی۔ ابلٌ هَافَةٌ جلد پیاسے ہونے والے اونٹ۔
المِهْیَافُ وَالمَهْیُوفُ وَالهَیُوفُ پیاسا۔ جلدی پیاسا ہونے والا
اَهْیَقَ ـ الظلیمُ شترمرغ کا لمبا ہونا۔
الهَیْقُ مِنَ الرِّجَالِ بہت لمبا تڑنگا یا لمبا پتلا آدمی۔ شترمرغ۔ ج، اَهْیَاقٌ وَهُیُوقٌ مؤنث۔ هَیْقَةٌ
الأَهْیَقُ لمبی گردن والا۔
هَیَّكَ تَهْیِیكًا۔ جلدی کرنا۔ کھودنا۔

هَالَ یَهِیْلُ هَیْلاً ۔ علیه التراب مٹی ڈالنا ۔

هَیَّلَ تَهْیِیْلاً ۔ علیه التراب بمعنیٰ هَالَهٗ تشدید کثرت کے لئے ہے ۔

تَهَیَّلَ تَهَیُّلاً وَانْهَالَ وَانْهِیَالاً التراب ۔ مٹی پڑنا یا ڈالی جانا ۔

اِنْهَالُوا عَلیٰ فُلاَنٍ کسی پر ٹوٹ پڑنا اور مار پیٹ کرنا یا گالی دینا ۔

الهَالَ ۔ ڈالی ہوئی ریت رَمْلٌ هَالٌ گرنے والی ریت ۔

الهَیْل ۔ مص ۔ گری ہوئی ریت ۔

الهَیْلُ والهَیْلَمَان بہت مال ۔ یا ریت وہوا ۔

الهَیَال ۔ گری ہوئی ریت ۔

الهَالَة چاند کے اردگرد کا حلقہ ۔ ج: هَالاَتٌ ۔

الهَیُوْلُ وہ ذرات جو روشن دان میں سے دھوپ کے اندر آتے وقت دکھائی دیتے ہیں ۔

الهَیُوْلیٰ والهَیُّوْلیٰ ابتدائی مادہ هیولِیٌّ وهَیُوْلاَنِیٌّ منسوب بهَیُوْلیٰ ج هَیُوْلیَاتٌ

هَیْلَلَ هَیْلَلَةً ۔ لاَ اِلٰهَ اِلاَّ اللّٰه کہنا ۔

هَامَ یَهِیْمُ هَیْمًا وهُیُوْمًا وهِیَامًا وهَیَمَانًا وتَهْیَامًا یکتا محبت کرنا ۔ عَلیٰ وَجْهِهٖ آوارہ پھرنا ۔ ر ــــ هِیَامًا پیاسا ہونا هِمْ لِنَفْسِكَ اپنے آپ کا خیال رکھو ۔

هَیَّمَهُ ۔ الحُبُّ ۔ محبت کا کسی کو دیوانہ کر دینا ۔

تَهَیَّمَ تَهَیُّمًا ۔ الهویٰ فلانًا محبت کا کسی کو پاگل کر دینا ــــ فلانٌ اچھی چال چلنا ۔

اِهْتَامَ اِهْتِیَامًا ۔ لِنَفْسِهٖ اپنے نفس کے لئے حیلہ کرنا ۔ تدبیر نکالنا ۔

اُسْتُهِیْمَ ۔ فُؤَادُهٗ ۔ محبت وغیرہ کی وجہ سے عقل جاتی رہنا ۔

صفت ۔ ( مُسْتَهَامٌ ) الفؤادُ

الهَائِمُ ۔ فا ۔ حیران ۔ ج ۔ هُیَّمٌ وهُیَّامٌ

الهُیَّامُ محبت سے پاگل لوگ

الهَیَامُ ریت جو ہمیشہ گرتی رہے ۔ ج ۔ هُیُمٌ ۔

الهُیَامُ عشق کا جنون ۔ سخت پیاس ۔ اونٹوں کی ایک بیماری جس میں پیاس سخت ہوتی ہے ۔

هَیْمُ اللّٰه ۔ اللہ کی قسم

الهَیْمَاءُ بے آب ریگستان الاَهْیَمُ ہیام کی بیماری والا اونٹ ۔ مؤنث هَیْمَاءُ ج ۔ هِیْمٌ ۔ کیلٌ اَهْیَمُ وَلَیْلَةٌ هَیْمَاءُ وہ رات جس میں ستارے نہ ہوں الهَیْمَان پیاسا ۔ مؤنث هَیْمیٰ ج هِیَامٌ ۔ وهَیْمیٰ رِجَالٌ هَیْمَاتٌ ۔ محبت کی وجہ سے شیفتہ وسرگشتہ آدمی ۔

الهَیُوْمُ ۔ متحیر ۔ رَجُلٌ اَهْیَمُ بہت پیاسا آدمی قَلْبٌ مُسْتَهَامٌ محبت وعشق سے پریشان وسرگشتہ دل ۔

المَهْیُوْمُ بہت پیاسا ۔ هُیَامٌ کی بیماری والا ۔

هَیْمَنَ هَیْمَنَةً آمین کہنا ۔ الطائرُ عَلیٰ فراخه پرندہ کا بچوں پر پر پھیلانا ــــ فلانٌ علیٰ کذا کسی کی نگرانی ونگہبانی کرنا ۔

المُهَیْمِنُ والمُهَیْمَنُ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہیں ۔ نگران حفاظت کرنے والا ۔ مخلوق کے اعمال ارزاق وآجال کا کفیل وذمہ دار

الهِیْنَمَةُ روئی ۔

الهَیْنَمَةُ آہستہ آواز الهَیْنُوْمُ مبہم کلام هِیْدَ هِیْدَ کسی چیز کے دھتکارنے کا کلمہ هَیْهَاتَ (اسم فعل) دور ہوا ۔ اس میں یہ اَیْهَاتَ وایْهَانَ وهَیْهَانَ وهَایْهَاتُ وهَایْهَانُ ۔ (آخر میں ہر سہ حرکات) کے لغت بھی ہیں ۔ مبنی بھی ہیں اور معرب بھی ۔

هَیَا حرف ندا بعید کے لئے اس کی اصل اَیَا ہے ۔

هَیَّ بنُ بَیٍّ وهَیَّانُ بنُ بَیَّانَ ۔ وہ شخص جو خود بھی غیر معروف ہو اور اس کا باپ بھی غیر معروف ۔

اسم فعل بمعنی امر ۔ یعنی اپنے کام میں جلدی کرو ۔ کاف خطاب لاحق کر کے هَیْتَكَ کہتے ہیں تثنیہ میں هَیَّا اور جمع میں هَیُّوْا بھی کہتے ہیں

هَیَّا هَیَّا جلدی کرو (اسم فعل)

الهَیَّاةُ شان معاملہ ۔ مَا هَیَّاتُكَ اس کا کیا معاملہ ہے ۔ اس کی کیا شان ہے ۔

# ی

الیاءُ - کبھی ضمیر مؤنث کی ہوتی ہے جیسے
تَقُوْمِیْنَ - تو کھڑی ہوتی ہے اور
قُوْمِیْ تو کھڑی ہو اور کبھی ضمیر متکلم کا کام
دیتی ہے جیسے ضَرَبَنِیْ اس نے مجھے مارا
اور کِتَابِیْ میری کتاب ۔
یَا - حرف ندا ہے قریب و بعید ہر دو
کے لئے کبھی منادی محذوف ہوتا ہے
جیسے یَا لَیْتَنِیْ کُنْتُ مَعَھُمْ اور
یارُبَّ کَاسِیَۃٍ فِی الدُّنْیَا عَارِیَۃٌ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ یا یہ ہے کہ
ان جیسی امثلہ میں یا صرف تنبیہ کے لئے
ہے اور اَتَانِیْ رَجُلٌ و یا لہ رجلا
او من رجلٍ یا
یا لَکَ مِنْ فَارِسٍ ۔ میں یا حرف ندا
اور لام تعجب کے لئے ہے ۔

یَئِسَ یَیْئَسُ و یَئِسَ یَأْسًا و یَآسَۃً
منہ نا امید و مایوس ہونا صفت فاعلی
(یَائِسٌ و یَؤُوْسٌ و یَؤُوْسٌ) -
جمع یُؤُوْسٌ - صفت مفعولی
(مَیْئُوْسٌ) منہ یَئِسَ کبھی جاننے
کے معنی بھی دیتا ہے جیسے اَلَمْ
تَیْأَسُوْا اَنِّی ابْنُ فَارِسَ زَھْدَمِ
کیا تم نہیں جانتے کہ میں فارس زہدم کا
بیٹا ہوں ۔
یَئِسَتِ الْمَرْاَۃُ یَأْسًا عورت کا بانجھ
ہونا ۔ صفت (یَائِسٌ)
اَیْاَسَہٗ اِیْاَسًا و آیَسَہٗ اِیْاَسًا
و مُؤْیِسَۃً نا امید کرنا ۔
آیَسَ اللّٰہُ الْمَرْاَۃَ عورت کو
بانجھ کرنا ۔
اِتَّأَسَ اِتِّئَاسًا و اسْتَیْأَسَ
اِسْتِیْآسًا منہ مایوس ہونا
الیَأْسُ والیَآسَۃُ مایوسی ۔ نا امیدی
یَأْیَأَ یَأْیَأَۃً و یَأْیَاءً القوم ۔

پکارنا - بِالْاِبِلِ - اونٹوں کو اِئی کہہ کر
ٹھہرانا - اِئی سے اونٹوں کو ڈانٹتے ہیں
یَأْیَاءٌ - لوگوں کو جمع کرنے کے لئے اس سے
پکارا جاتا ہے ۔
الیَأْیَاُ الیَأْیُ مص - یُویُو نامی شکاری پرندہ
کی چیخ ۔
الیُؤْیُؤُ باز سے مشابہ ایک قسم کا شکاری
پرندہ - ج - یَآیِیُ
یَبَّبَ - المنزلَ - ویران کرنا ۔
الیَبَابُ ویران
الاَبِیْلُ جو کی طرح کا ایک پودا
یَبِسَ یَیْبَسُ و یَیْبِسُ یَبْسًا و یُبْسًا
و اِتَّبَسَ خشک ہونا - صفت
یَبْسٌ و یَبَسٌ و یَابِسٌ و یَبُوْسٌ
و یَبِیْسٌ و اَیْبَسَ کہتے ہیں یَبِسَ
مَا بَیْنَھُمَا ان دونوں کے آپس کے
تعلقات ٹوٹ گئے ۔
یَبَّسَ و اَیْبَسَ - الشیء - خشک کرنا ۔
اَیْبَسَ الْمَکَانُ کسی جگہ کی نباتات کا
خشک ہونا اَیْبَسَ الْقَوْمُ قوم کا
خشک زمین چلنا اَیْبِسْ یا رجلُ
چپ رہو ۔
اِسْتَیْبَسَ - الریقُ تھوک کا خشک ہونا
الیابِسُ فا - ج - یُبَّسٌ - رجلٌ یابِسٌ
بے خیر آدمی حجرٌ یابِسٌ سخت پتھر
الیَبَسُ خشک - تری کے بعد خشک شدہ
جگہ ۔ بے دودھ کی بکری ۔
الیَبِیْسُ - مص خشک یَابِسٌ کی جمع شَیْءٌ
یَبَاسٌ خشک چیز ۔
الیَبُوْسَۃُ خشکی - یَبِیْسُ الماءِ
پسینہ ۔
الاُیْبَسَانِ کلائی یا پنڈلی کی دو ہڈیاں
الاَیَابِسُ - سخت چیزیں جن پر تلواریں

آزمائی جاتی ہیں اَیْبَسُ کی جمع ۔
الیُبَاسُ - پودوں کو خشک کرنے والی ہوا
الیَتُوْعُ والیَتُّوْعُ دودھ والے پودے
یَتُوْعَاتٌ
یَتَمَ یَیْتِمُ و یَتِمَ و یَیْتَمُ و یَتُمَ یَیْتُمُ
یُتْمًا و یَتْمًا - الصبی من ابیہ یتیم ہونا
یَتَمَ یَیْتِمُ یَتْمًا - کوتاہی کرنا سستی کرنا
تھکنا - دیر کرنا - مِنْ ھٰذَا الْاَمْرِ
رہائی پانا ۔
تَیَتَّمَ - الصبیُ بچہ کا یتیم ہونا
یَتَّمَہٗ و اَیْتَمَہٗ یتیم کرنا ۔
اَیْتَمَتِ الْمَرْاَۃُ - عورت کی اولاد
کا یتیم ہونا ۔ صفت (مُوْتِمٌ)
ج مَیَاتِیْمُ ۔
الیَتِیْمُ وہ نابالغ بچہ جس کا باپ مر گیا ہو ۔
- مِنَ الْبَھَائِمِ وہ جانور جس کی ماں
مر گئی ہو ۔ ج اَیْتَامٌ و یَتَامٰی و
یَتَمَۃٌ و مَیْتَمَۃٌ و یَتَائِمُ
الیَتِیْمُ اکیلا - لاثانی - بے نظیر
الیَتِیْمَۃُ مؤنث الیَتِیْمِ ج یَتَامٰی
علیحدہ ریگستان - دُرَّۃٌ یَتِیْمَۃٌ
قیمتی - بے نظیر موتی
الیَتْمُ و الیُتْمُ - یکتائی - حالتِ
یتیمی ۔
الیَتَمُ مص - یکتائی - یتیمی کی حالت ۔
حاجت - فِی سیرہ یَتَمٌ اس کی چال
میں کمزوری و سستی ہے صَبِیٌّ یَتْمَانُ
یتیم بچہ الحرب مَیْتَمَۃٌ لڑائی
بچوں کو یتیم بنانے والی ہے ۔
یَتَنَتْ تَیْتِنُ یَتْنًا و اَیْتَنَتْ اِیْتَانًا
المرأۃ او الناقۃُ لولدہا عورت
یا اونٹنی کا پاٹیل (پاؤں کی طرف سے پیدا
ہونے والے) بچہ کو جننا - صفت ،

(مُوتِن و مُوتِنَۃ)
الیَتن پاؤں کے بل بچہ کی پیدائش۔
الیِتحاد کھیلنے کا ڈنڈا۔ چوگان
الیَحمُوْد سرخ چھوٹی دم کا بارہ سنگھا
الیَحمُوْم۔ سخت۔ سیاہ
یَدَّعَ۔ الثوب۔ کپڑے کو سرخ رنگنا
اَیْدَعَ۔ الحجَّ علی نفسہ احرام کے وقت خوشبو لگا کر حج واجب کرنا
الاَیْدَع۔ زعفران
یَدَی یَدِی یَدْیًا۔ الرجل کسی کے ہاتھ پہ مارنا۔ صفت فاعل (یَادٍ) صفت مفعولی مَیْدِیٌّ۔
یُدِیَ وَیَدِیَ یَیْدَی یَدْیًا فلانٌ مِن فلانٍ کسی کا کسی سے فائدہ حاصل کرنا۔ یَدِیَ فلانٌ من یدہٖ ہاتھ جاتا رہنا۔ خشک ہونا
یَدِیَ الرجلُ کمزور ہونا۔
یَادَی مُیَادَاۃً۔ الرجل بدلہ دینا دست بدست دینا۔
اَیْدَی اِیْدَاءً۔ عند فلانٍ والیہ کسی پر انعام کرنا۔ صفت فاعلی۔ (مُؤْدٍ) صفت مفعولی (مُؤْدَی) الیہ
الیَدُ۔ ہاتھ ہتھیلی۔ کلمہ مؤنث ہے اور اس کا لام محذوف ہے۔ اصل اس کی یَدَیٌ ہے تثنیہ یدان ج الاَیْدِی وَالیُدِیّ۔ و جج الاَیَادِی اَیَادٍ کا استعمال زیادہ تر نعمت کے لئے ہے — الاَیْدَی کی جمع الایدیات ہے۔
الیَدُ۔ نعمت۔ احسان ج یُدِیٌّ وَیَدِیٌّ وَیَدِیٌّ وَاَیْدٍ
الیَدُ۔ جاہ۔ مرتبہ۔ قدرت۔ طاقت۔
مَا لَکَ عَلَیْہِ یَدٌ تم کو اس پر طاقت نہیں۔ ندامت۔ ذلت۔ جماعت۔
کھانا۔ ظلم سے روک۔ راستہ۔ فریادرسی۔ لقیتُہٗ اَوَّلَ ذَاتِ یَدَیْنِ میں اس سے سب سے پہلے ملا سُقِطَ فِی یَدِہٖ وہ نادم ہوا لَہٗ یَدٌ بَیْضَاءُ فی ھٰذا الاَمْرِ وہ اس امر میں ماہر ہے ضَرَبَ القاضی علی یَدَیْہِ قاضی نے اس کو تصرف سے روک دیا۔ اَعْطَی بِیَدِہٖ وہ مطیع و فرمانبردار ہوا۔ یَدُ الطائرِ پرندہ کا بازو۔ یَدُ الدَّھْرِ مدتِ دراز یَدُ الفاسِ کلہاڑی کا دستہ یَدُ القوسِ کمان کے ہر دو جانب الیَدُ العُلْیَا دینے والا ہاتھ۔ الیَدُ السُّفْلَی مانگنے والا ہاتھ۔ القومُ عَلَیْہِ یَدٌ وَاحِدَۃٌ قوم اس پر ظلم کرنے یا دشمنی کرنے میں متحد و متفق ہے ھٰذا فِی یَدِی یہ میری ملک میں ہے الامر بید فلانٍ معاملہ فلاں کے ہاتھ میں ہے یَدِی رَھِیْنَۃٌ بِکَذَا میں اس کا ضامن ہوں۔ مَا لِی بِفُلَانٍ یَدَانِ مجھے اس پہ طاقت نہیں۔ امثال عرب میں سے ہے یَدُ اللہِ فَوْقَ الجماعۃِ جماعت پر اللہ کا ہاتھ ہے بِعْتُہٗ یَدًا بِیَدٍ۔ میں نے اس کو نقد بہ نقد بیچا ذَھَبُوْا اَیَادِیَ سَبَا او اَیْدِیَ سَبَا وہ سب چھٹ گئے یَدُ الجَوْزَاءِ ستاروں کا نام۔
الیدیّ۔ حاذق۔ ماہر ثَوْبٌ یَدِیٌّ وسیع کپڑا عَیْشٌ یَدِیٌّ آسودہ زندگی (— والیَدَاوِیّ) کم کی طرف منسوب
الیُدَیَّۃ۔ ید کی تصغیر۔
الیَدْیَاءُ ماہر عورت
المُوْدِی۔ محسن۔ منعم
المودَی۔ الیہ انعام کیا ہوا۔
المَیْدِیّ ہاتھ کٹا۔ ظَبْیٌ مَیْدِیٌّ جال میں اگلی ٹانگ پھنسی ہوئی ہرنی۔
الیَرْبُوْعُ۔ چوہے کے مانند ایک جانور۔ جس کی اگلی ٹانگیں کوتاہ اور پچھلی بڑی اور دم دراز ہوتی ہے۔ دم لمبی رکھتا ہے۔ ج یَرَابِیْع۔ الیَارَجُ کنگن۔ الاِیَارَجَۃُ۔ ایک دست آور معجون ج۔ اَیَارِجُ۔ الیَارُوْج۔ تلوار۔
یَرَعَ یَیْرَعُ یَرْعًا۔ بزدل ہونا
الیَرَعُ۔ گائے کا بچہ
الیَرَاعُ۔ جگنو۔ نرکل۔ قلم۔ بانسری بزدل۔ کمزور۔ عقل و رائے نہ رکھنے والا۔ چھوٹی چھوٹی بھیڑ بکریاں۔
الیَرَاعُ جگنگا۔ الیَرَاعَۃُ جگنو نرکل۔ ج۔ یَرَاعٌ چرواہے کی بانسری۔ قلم۔ بے وقوف۔ بزدل جھاڑی۔ شتر مرغ۔ مُیْرِقٌ یرقان کی بیماری والا۔
الیَرَقَانُ والاَرَقَانُ کھیتی کا ایک روگ۔ ایک قسم کا کیڑا جو کھیتی کو خراب کرتا ہے یرقان پیلیا۔
المَیْرُوْقُ والمَارُوْقُ۔ مِنَ النَّاسِ والزَّرْعِ یرقان کا روگی۔
الیَرْمَعُ پھرکی۔ سفید چمکنے والی کنکریاں ج۔ یَرَامِعُ۔
یَرَنَّاَ یَرْنَاۃً۔ الشیءَ مہندی سے رنگنا
الیُرَنَّا و الیَرَنَّا و الیُرَنَّاءُ مہندی
یَسَرَ یَیْسِرُ یَسْرًا و یَسَرًا نرم ہونا مطیع ہونا یَسَرَتِ المرأۃُ عورت پر زچگی آسان ہونا (— یَسْرًا) جوا کھیلنا۔ الرجل۔ الٹی طرف سے آنا القومُ النَّاقَۃَ لوگوں کا اونٹنی کے گوشت کے حصے کر کے آپس میں بانٹ لینا۔

یَسُرَ یَیْسُرُ یُسْرًا کم ہونا ۔صفت یَسِیْرٌ
یَسَّرَ الشَّیْءَ لِفُلَانٍ ۔سہل و آسان کرنا ۔
توفیق دینا یَسَّرَتِ الْغَنَمُ بکری کی نسل
اور اس کا دودھ بڑھنا ۔
اَیْسَرَ اِیْسَارًا مال دار ہونا ۔صفت ۔
(مُوْسِرٌ) ج ۔ مَیَاسِیْرُ ۔
الیَسَرَ الرجلَ ۔ مطالبہ میں کسی کے ساتھ
آسانی برتنا ۔
یَاسَرَہٗ مُیَاسَرَۃً ۔ نرمی برتنا ۔
بائیں جانب سے آنا ۔
تَیَسَّرَ ۔ لِلْقِتَالِ مقابلہ کے لئے تیار
ہونا ۔ البلادُ ۔ ملک کا سرسبز ہونا
النہارُ ، دن کا ٹھنڈا ہونا ۔
(ــ واسْتَیْسَرَ) الامرُ ۔ آسان ہونا
واسْتَیْسَرَ لہ الامرُ ۔ تیار ہونا ۔
تَیَاسَرَ ۔ آپس میں آسانی برتنا ۔
الرجلُ ، بائیں جانب سے کرنا ۔ القومُ
بائیں جانب لینا ۔ (ــ والتَّسَرَ واتَّیْسَرَ)
القومُ ۔ جوئے کے ذبیحہ کے گوشت
کو آپس میں تقسیم کرنا ۔
الیُسْرُ والیُسُرُ والیَسَارَۃُ سہولت و نرمی
آسودگی ۔ خوش حالی ۔
الیَسَارُ ۔ آسانی ۔ تونگری
(ــ والیِسَارُ) بایاں ج ،
یُسُرٌ و یُسْرٌ ۔
الیَسَرُ مص ۔ آسان ۔ تیار کیا ہوا ۔
جوا کھیلنے والوں کی جماعت ج :
رَجُلٌ اَعْسَرُ یَسَرٌ
دونوں ہاتھوں سے کام کرنے والا
الیَامِنُ ضد ۔ آسان ۔ بایاں ۔ قصائی
ج ۔ اَیْسَارٌ ۔
الیَسَرَۃُ ۔ ہاتھ کے غیر متصل خطوط ۔ دونوں
رانوں کے داغ ۔ ج ۔ اَیْسَارٌ و
یَسَرَاتٌ الیَسَرَاتُ ۔ پتلی ٹانگیں ۔ الیُسْرٰی ج
یُسْرَیَاتٌ و الیَسْرَۃُ بایاں

الاَیْسَرُ ۔ بائیں جانب والا ۔ آسان ۔ سہل
الیَسِیْرُ ۔ تھوڑا ۔ ذرا سا ۔ آسان ۔
(ــ والیَسُوْرُ) جوئے میں غالب
آنے والا ۔
المَیْسِرُ ۔ جوا ۔ تیروں کا جوا ۔ وہ ذبح
شدہ جانور جس پر جوا کھیلا جائے ۔
عربوں میں یہ رسم تھی کہ اونٹ ذبح
کرتے اور اس کے دس یا اٹھائیس
حصے کرتے پھر تیروں سے قرعہ ڈالتے
جس کے نام بے نشان تیر نکلتا اس
کو ذبح شدہ کی تمام قیمت دینی پڑتی
المَیْسَرَۃُ بائیں جانب ۔ فوج کا بایاں
بازو ج ۔ مَیَاسِرُ ۔
(ــ والمَیْسُرَۃُ والمَیْسِرَۃُ)
آسانی ۔ دولت مندی ۔
المَیْسُوْرُ ۔ آسان ۔ کامیابی سے کیا ہوا کام
ج ۔ مَیَاسِیْرُ ۔
الیَاسَمِیْنُ والیَاسَمُوْنُ چنبیلی ۔
یَسِنَ یَیْسَنُ یَسَنًا الماءُ ۔ پانی کا متغیر
ہونا
الیَشْبُ والیَشْفُ والیَشْمُ ایک
قیمتی پتھر ۔
الیَصْبُ والیَصْفُ یشب
الاَیْصَرُ سوکھی گھاس ج ، اَیَاصِرُ ۔
یَعَرَتْ تَیْعَرُ و تَیْعُرُ یُعَارًا ۔
الشاۃُ او المعزیٰ بکری کا ممیانا ۔
الیَعْرُ والیَعْرَۃُ ۔ بکری کا بچہ جس کو شیر یا
بھیڑیئے کے شکار کے لئے گڑھے
کے پاس باندھتے ہیں ج یِعَارٌ
الیَعْسُوْبُ ۔ شہد کی مکھیوں کا بادشاہ ۔
ج ۔ یَعَاسِیْبُ ۔
الیَعْفُوْرُ ہرن ۔ البَغَۃُ ۔ کتے سے چھوٹا
بلی سے بڑا ایک جانور ۔ اس کو غنو کد
بھی کہتے ہیں ۔
یَفَخَ یَیْفَخُ یَفْخًا ۔ الولدَ لڑکے کی

چند بار مارنا ۔
الیَافُوْخُ او الیَافُوْخُ ۔ بچہ کا تالو
جو حرکت کرتا ہے ج ۔ یَوَافِیْخُ ۔
صَدَعَ القومُ یَافُوْخَ اللیلِ
یہ جب بولتے ہیں کہ لوگ تاریک رات
میں چلیں ۔ اور جب کوئی تکبر کرتا
ہے تو کہتے ہیں مَسَّ بِیَافُوْخِہِ
السِّمَاکَ ۔
یَفَعَ یَیْفَعُ یَفْعًا و اَیْفَعَ ۔ الغلامُ
لڑکے کا بڑھنا اور بلوغ تک پہنچنا
یَفَّعَ الجبلَ
پہاڑ پر چڑھنا ۔
الیَفَعُ والیَفَاعُ اونچا ٹیلہ ۔ بلند زمین
ج ۔ یُفُوْعٌ ۔ غُلَامٌ یَفَعٌ ۔ نوجوان
لڑکا ۔ ج ۔ اَیْفَاعٌ ۔
الیَفَعَۃُ بلوغ کے قریب پہنچا ہوا لڑکا
(تثنیہ جمع یکساں)
الیَافِعَۃُ مؤنث الیَافِعُ ج ، یَافِعَاتٌ
الیَافِعَاتُ مِنَ الاُمُوْرِ ۔ طاقت
سے بالاتر کام مِنَ الجِبَالِ
بلند پہاڑ ۔ المِیْفَعَۃُ بلند
زمین ج مَیَافِعُ ۔ الیَفَنُ
پیر فرتوت ۔
یَقَّ یَیَقُّ یُقُوْقَۃً ۔ سفید ہونا
الیَقَقُ کھجور کے اندر کا سفید گودا
کہتے ہیں اَبْیَضُ یَقَقٌ و یَقِقٌ
سفید چمک ج ۔ یَقَائِقُ ۔
الیَاقُوْتُ ۔ ایک قیمتی پتھر واحد یاقوتۃ
ج ، یَوَاقِیْتُ ۔
الیَقْطِیْنُ ۔ بیل اس کا استعمال گول کدو
کے لئے زیادہ تر ہے ۔
یَقِظَ یَیْقَظُ یَقَظًا و یَقُظَ یَیْقُظُ ۔
یَقَاظَۃً جاگنا ۔ محتاط ہونا ۔ چوکنا
ہونا ۔ سمجھدار ہونا ۔ صفت ۔
(یَقِظٌ و یَقُظٌ و یَقْظَانُ)

ج اَیْقَاظٌ مؤنث یَقْظیٰ ج یَقَاظیٰ
اَیْقَظَ اِیْقَاظاً و یَقَّظَ تَیْقِیْظاً
الغبار غبار اٹھانا —— فُلَاناً
بیدار کرنا ۔ جگانا ۔
تَیَقَّظَ تَیَقُّظاً وَاسْتَیْقَظَ ۔
اِسْتِیْقَاظاً ۔ بیدار کرنا
تَیَقَّظَ الْاَمْرَ ۔ وہ معاملے پر متنبہ
ہوا ۔ اِسْتَیْقَظَہٗ جگانا
الیَقْظَۃُ بیداری ۔
اَبُو الیَقْظَان مرغ ۔
یَقِنَ یَیْقَنُ یَقْناً ویَقَناً ۔ الْاَمْرُ
روشن وثابت ہونا ۔ صفت
یَقِیْنٌ (وَاَیْقَنَ وَتَیَقَّنَ
وَاسْتَیْقَنَ) الامر وبہ
جاننا یقین کرنا ۔
الیَقْنُ وَالیَقَنُ وَالیقینُ والیقنۃ
والمیقان ہر سنی ہوئی بات پر یقین
لانے والا ۔ مؤنث ۔ مِیْقَانَۃ
—— الیقین شک کا ازالہ ۔
رَجُلٌ یَقَنٌ بِالشَّیْءِ کسی شے پر فریفتہ
آدمی ۔
الیَقِیْنُ یقینی بات ۔ بے شک وشبہہ
علم جو دلائل سے حاصل ہو ۔
حَقُّ الیَقِیْنِ واضح اور بے شبہہ
راستی ۔ اَمْرٌ یَقِیْنٌ سچا
واضح کلام ۔
یَلَ وَیَلِلَ یَیْلَلُ یَلَلاً وَیَلَلاً ۔
چھوٹے یا ہموار اور اندر کی جانب
گھسے ہوئے دانتوں والا ہونا ۔
صفت ۔ اَیَلُّ مؤنث یَلَّاءُ
ج ۔ یُلٌّ
الیَلَبُ چمڑا ۔ چمڑے کی ڈھال یا چمڑے
کی بنی زرہیں ۔ چمڑے کی ٹوپیاں
واحد ۔ یَلَبَۃٌ
الیَلَبُ فولاد ۔ خالص لوہا ۔ ہر سخت چیز

الیَلَقُ سفید ۔ اَبْیَضُ یَلَقٌ ولَہَقٌ
و یقق —— بہت سفید
الیَلَقَۃُ او الیَلَقُ ۔ سفید بکری ۔
الیَلْمَقُ قبا ۔ ج ۔ یَلَامِقُ
الیَلَنْجَجُ وَالْاَلَنْجَجُ والیَلَنْجُوجُ
والاَلَنْجُوجُ ۔ صندل کی لکڑی
یَمَّ یُمَّ یَمّاً سمندر میں پھینکا جانا
السَّاحِلُ ۔ ساحل کا سمندر کے نیچے آنا
یَمَّمَہٗ قصد کرنا ۔ ارادہ کرنا ۔
یَمَّمَ المَرِیْضَ لِلصَّلٰوۃِ
بیمار کو نماز کے لیے تیمم کرانا ۔
فُلَاناً بِرُمْحِہٖ کسی خاص آدمی کو
نیزے کا نشانہ بنانا ۔
تَیَمَّمَ الْاَمْرَ امر یا قصد کرنا
—— لِلصَّلٰوۃِ نماز کے لیے مٹی
سے ہاتھ منہ پر مسح کرنا ۔ الیَمّ
سمندر ۔ سانپ ۔
(۔ والیَمَامُ) جنگلی کبوتر ۔
الیَمَامُ جنگلی کبوتر ۔ قصد ۔ ارادہ
الیَمَامَۃُ فاختہ ۔ قصد
اِمْضِ یَمَامَتِیْ میرے آگے چل
المُیَمَّمُ مطالب میں کامیاب ۔
یَمَنَ وَیَمِنَ یَیْمَنُ یُمْناً ۔ الرجل
سیدھی جانب سے آنا ۔ یُمْناً ۔
اللہ فُلَاناً مبارک بنانا ۔ صفت
مفعولی (مَیْمُوْنٌ) صفت فاعلی
(یَامِنٌ ویَمِیْنٌ)
یَمَنَ یَیْمَنُ ویَامِنُ یُمْناً ویَمَنَ
ویامَنَ یُیَامِنُ مُیَامَنَۃً ۔
بِہٖ دائیں طرف لے جانا
یَمُنَ یَیْمُنُ ویَمِنَ یَیْمَنُ و
یَامَنَ و یَمُنَ یَیْمُنُ ویَمَنَ
یُمْناً ومَیْمَنَۃً ۔ عَلٰی قَوْمِہٖ
بابرکت ہونا ۔ خوش قسمت ہونا
صفت (یَامِنٌ ویَمِیْنٌ وَاَیْمَنُ

ومَیْمُوْنٌ) ۔
یَمَّنَ ۔ علیہ ۔ برکت دینا ۔
(۔ ویَامَنَ) بِفُلَانٍ دائیں
جانب لے جانا (۔ ویَامَنَ ویَمَّنَ
وَاَیْمَنَ) دائیں طرف لے جانا
ملک یمن کی طرف جانا ۔ ملک یمن میں
جانا ۔
تَیَمَّنَ بِکَذَا برکت لینا ۔ نیک
فال لینا ۔ یمن کی طرف منسوب ہونا
بالمیت ۔ مردہ کو قبر میں دائیں پہلو پر
رکھنا —— الرجل ۔ آدمی کا مرنا دائیں
ہاتھ یا پاؤں سے کام شروع کرنا ۔
اِسْتَیْمَنَ اِسْتِیْمَاناً ۔ بکذا برکت حاصل
کرنا ۔ قسم دلانا ۔
الیَامِنُ برکت والا ۔ مؤنث یَامِنَۃ
الیُمْنُ برکت ۔
الیَمَنُ والیَمَنَۃُ داہنی جانب
الیَمَنُ ملک یمن ۔ نسبت کے لیے
الیَمَنِیُّ والیَمَانِیُّ والیَمَانِیُّ ج ۔
یَمَنِیُّوْنَ ویَمَانُوْنَ ویَمَانِیُّوْنَ
الیَمِیْنُ ج اَیْمُنٌ واَیْمَانٌ واَیَامِنُ
واَیَامِیْنُ ۔ داہنا ہاتھ ۔
داہنی جانب ۔ تصغیر ۔ یُمَیِّنٌ ج
یُمَیْنَاتٌ ۔
الیَمِیْنُ ج ۔ اَیْمُنٌ واَیْمَانٌ قسم
مؤنث ایمن اللہ اسم ہے قسم کے لیے
وضع ہوا ہے اس کی تقدیر اَیْمَنُ
اللہ قسمی ہے ۔ اس میں بہت سے
لغات ہیں اَیْمُنُ اللہِ ۔ اَیْمُنُ اللّٰہِ
واَیْمُنُ اللہ اور اسی کے ہم معنی ہیں ۔
اَیْمُ اللہِ واَیِمُ اللہ و اَمُ اللہ
(تثلیث المیم) ومُنَ اللہ میم اور
نون کی تثلیث سے ومُ اللہ میم
کی تثلیث سے ۔
الیَمِیْنُ ۔ ج اَیْمَانٌ ۔ برکت ، قوت

فُلَانٌ عِنْدَنَا بِالْيَمِيْنِ فلاں ہمارے نزدیک اچھے درجہ پر ہے۔
الیُمنیٰ۔ دائیں طرف۔ دایاں عضو۔ تثنیہ: یُمنیان ج۔ یُمنیاتٌ
الیُمنۃ والیَمنۃ۔ یمن کی دھاری دار چادر
الاَیمنُ۔ دایاں پہلو یا عضو۔ مؤنث۔ یُمنیٰ ج۔ یُمنٌ و اَیَامِنُ۔
الیَمْنُ۔ جنوب۔
المَیمنۃ۔ برکت۔ فوج کا دایاں بازو۔ دایاں پہلو۔ ج۔ مَیَامِنُ
المَیمنُ۔ برکت لانے والا
المَیمُوْنُ مبارک ج۔ مَیَامِیْنُ۔
کہتے ہیں ھُوَمَیمُوْنُ الطَّائِرِ وہ مبارک چہرے والا ہے سِرْعَلَی الطَّائِرِ المَیمُوْنِ تم توفیق کے ساتھ سفر کرو دعا ہے۔
الیَنبُوْتُ ایک پودہ یَنبُوْعٌ چشمہ
الیَانسُوْنُ ایک قسم کی خوشبودار نباتات
یَنَعَ یَیْنَعُ وَیَیْنِعُ یَنْعًا وَیُنْعًا و یُنُوْعًا اَیْنَعَ۔ الثمر۔ پھل کا پکنا۔ صفت یَانِعٌ ج۔ یَنْعٌ وَیَنِیْعٌ
الیَانِعُ۔ سرخ چیز۔
الیُنُوْعُ خون کی سرخی — اَلیَنَعُ سرخ مہرہ۔ واحد یَنَعَۃٌ عقیق کی ایک قسم۔

الیَنَمُ۔ ایک قسم کی نباتات
اَیْهَتَ۔ اِیْهَاتًا۔ اللحم و گوشت کا بدبودار ہونا۔
اِسْتَیْهَمَ بے عقل ہونا۔ فِی الْاَمْرِ۔ یقین کرنا اصرار کرنا۔ ضد کرنا۔ بِالْاَمْرِ۔ یقین کرنا۔
الیَهْرُ والیَهَرُ کشادہ جگہ۔ کسی امر میں ضد و اصرار۔
الیَهْیَرُ۔ سراب۔ سخت پتھر۔ لجاجت جھوٹ۔ اندرائن۔ زہر
الیَهْیَرِیْ۔ بہت پانی۔ باطل
المُسْتَیْهِرُ فا۔ بہت لجاجت کرنیوالا۔
الیَهْفُوْفُ بزدل۔ احمق۔ چٹیل زمین۔ ہوشیار و بیدار دل۔
الیَهَمُ۔ جنون۔ الاَیْهَمُ پاگل۔ بیوقوف خشکی۔ بلند پہاڑ۔ بہرا، دلیر و بہادر آدمی۔ چکنا پتھر بے نشان شہر۔ لَیْلٌ اَیْهَمُ بے تاروں کی رات مؤنث یَهْمَاءُ ج یُهْمٌ۔
الیَهْمَاءُ بے آب و بے نشان راہ بیابان سخت تنگی کا سال۔ مضبوط اونٹنی۔
اَرْضٌ یَهْمَاءُ بے اثر و نشان اور بے چراگاہ زمین۔
سُنُوْنٌ یُهْمٌ بے آب و گیاہ سال

یُوْحُ وَیُوْحیٰ۔ سورج۔
یَاوَمَہٗ یَوَامًا وَمُیَاوَمَۃً۔ دنوں کی مزدوری پر رکھنا۔
الیَوْمُ۔ فجر سے غروب آفتاب کا وقت۔ وقت۔ کہتے ہیں ذَخَرْتُکَ لِهٰذَا الیَوْمِ۔ تم کو میں نے اسی وقت کے لئے ذخیرہ بنایا تھا — ج۔ اَیَّامٌ و جج اَیَاوِیْمُ۔ اَیَّامُ اللّٰہِ خدا کے دن یعنی خدا تعالیٰ کے انعامات وسزائیں۔ اَیَّامُ الْعَرَبِ عربوں کی لڑائیاں اِبْنُ الْاَیَّامِ زمانہ شناس اِبْنُ الْیَوْمِ زمانہ ساز۔ یَوْمٌ اَیْوَمُ مہینہ کا آخری دن۔
یَوْمٌ اَیْوَمُ وَیَوْمٌ وَوَمٌ و ذُوْاَیَّامٍ و ذُوْ اَیَاوِیْمَ — و ذُوْاَیَایِیْمَ مصیبت کا لمبا دن
الیُوْنَانُ یونانی لوگ۔ ایک ملک کا نام۔
یُوْنَانِیٌّ یونان کا باشندہ۔ ج: یُوْنَانِیُّوْنَ
الیَادِیُّ۔ یاد کی طرف منسوب
الیَنْمِیَّۃُ۔ خود
یَیَّا تَیْیِیَۃً۔ الیاءَ۔ حرف یاء لکھنا۔

# تمت

# ادبی جواہر پارے یعنی عربی امثال اور اقوال حکمت

محاورات و امثال اور وہ اقوال حکمت جو اہل زبان میں رائج ہوتے ہیں وہ اس زبان کے بلیغ ادب کی جان شمار کیے جاتے ہیں۔ اس زبان میں اظہار خیال کرتے ہوئے ان محاورات و امثال کا برمحل اور مناسب استعمال فصاحتِ بیان اور بلاغت کلام کی بنیاد ہے اور اس زبان پر اور اسلوب بیان پر عبور کی دلیل ہے اس لئے یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس لغت میں عربی کی ضرب الامثال اور ان اقوال حکمت کو بھی شامل کیا جائے جن کو عربی ادباء استعمال کرتے رہے ہیں تاکہ عربی اسلوب بیان پر قدرت حاصل کرنے کے لئے ان سے فائدہ اٹھایا جا سکے اس سلسلے میں جو اقوال و امثال جمع ہو سکے ان کو افادیت میں اضافہ اور تکمیل کتاب کے نقطۂ نظر سے اس لغت میں شامل کر دیا گیا ہے۔

ان اقوال و امثال کے حسنِ انتخاب اور ان کے طرز و طریق کو قریب تر کرنے کے لئے بڑی محنت اور اہتمام سے کام لیا گیا ہے ان کی اصل اور متعلقہ معلومات بھی پیش کر دی گئی ہیں تاکہ ان سے استفادہ میں سہولت پیدا ہو اور ان سے مقصد بسہولت پیدا ہو جائے۔ اس انتخاب میں صرف انھیں امثال کو پیش نظر رکھا گیا ہے جو فصیح عربی میں رائج ہیں اور ان میں سے صرف انھیں کو منتخب کیا گیا ہے جو نسبتہً کم مشقت طلب مفرد و معنی کے اعتبار سے صحیح اور مناسب اور فائدہ کے لحاظ سے زیادہ موزوں ہیں۔ ہر مثال کے شروع میں نمبر شمار دیا گیا ہے اور اس مشکل مثل یا قول کے ساتھ جس کے غرض و مقصد کے سمجھنے میں کچھ دشواری پیش آ سکتی ہے ضروری تشریح بھی کر دی گئی ہے اور اس سلسلے میں عربی لغت و ادب کے زندہ جاوید ادباء اور آئمۂ لغت حریری، ابوالفضل میدانی اور ابو ہلال عسکری وغیرہ مصنفین کی کتابوں سے مدد لی گئی ہے۔ عربی امثال کے ساتھ جا بجا ان کے ہم معنی اردو زبان کی ضرب الامثال کا بھی اضافہ کیا گیا ہے۔

امثال و اقوال کی ترتیب حروف تہجی کے مطابق ہے۔ کوئی مثال تلاش کرنا ہو تو سب سے پہلے اس مثل کے پہلے لفظ کی اصل پر غور کرنا چاہیئے اور پھر اصل کلمہ کے ابتدائی حرف کی تختی میں اس مثل کو تلاش کرنا چاہیئے۔ اگر پہلے لفظ کے شروع میں کوئی حرف اسم موصول، اسم اشارہ، حرف استفہام، فعل ناقص یا کوئی ایسا لفظ ہو جو بذات خود کوئی مستقل معنی نہ رکھتا ہو بلکہ بعد کے لفظ کے ساتھ مل کر معنی دیتا ہو جیسے الفاظ "کل" "بعض" "قبل" اور "بعد" وغیرہ تو اس کو الگ کر کے اصل ابتدائی لفظ کا اعتبار کرنا چاہیئے۔ یہ ابتدائی لفظ اگر مجرد ہے تو اس کے پہلے حرف کے باب میں اس سے متعلق مثل یا قول تلاش کیجئے اور اگر ابتدائی لفظ مزید ہے یا اس میں سے کچھ محذوف ہے یا اس کے حرف مبدل یا مقلوب ہیں تو اس لفظ کو پہلے مجرد کیجئے یا اس کو اپنی اصل (مادہ) کی طرف لوٹائیے۔ پھر اس کے حروف اصلی کے اعتبار سے پہلے حرف کی تختی میں تلاش کیجئے۔ سہولت کے لئے ایسے لفظ کو جس کے حروف اصلی کے ابتدائی حرف کا ترتیب میں لحاظ رکھا گیا ہے قوسین کے درمیان لکھا گیا ہے۔ اس قاعدہ کے مطابق امثال ذیل آپ کو ذیل کے ابواب میں ملیں گی۔

باب الف:۔ كُلُّ (آتٍ) قريب (لاأخيك) عليك مثل الذى لك عليه (مادية) لاحفاوة (خن) من المتأصفة ما عليها (۱)

باب خ:۔ مع (الخواطىء) سهمٌ صائبٌ۔ من (خطب) الحسناء لعطى مهرها (أخيب) من حنين۔ لا (خير) فى السرف ولا سرف فى الخير۔

باب ش:۔ (اشأم) من بسوس۔ (رب شانئة) أحنى من ام

باب ع:۔ وانما (تعطى) الذى أعطينا۔ لكل عالم هفوة۔ اياك (اعنى) واسمعى يا جارة۔

باب غ:۔ عسى (غند) لِغَيْرِك۔ من (غضب) من لاشيءٍ رضيَ من لا شيءٍ

باب ھ:۔ قد كان ذلك (مرة) فاليوم لا۔ كل امرئٍ يحتطب بحبله۔ رُبّ امنيةٍ جلبت مَنِيّةً۔

باب و:۔ لم (أجد) لشفرة محزا۔ (اتسع) الخرق الراتق (ضع) الفاس فى الراس (۲)

---

(۱) خنٰ کا اصل صیغہ اُو خن ہے اور اس کا اَخنا ہے (۲) اصل کلمات وجد۔ وسع اور وضع ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

۱- اِبِلی لم اَبِعْ ولم اَھَبْ۔
اونٹ میرا، نہ میں نے بیچا، نہ بخشا۔ یہ ظالم سے اس وقت کہا جاتا ہے جب وہ ایسی چیز پر جھگڑا کرے جس پر اس کا کوئی حق نہ ہو۔

۲- یَا اِبِلِی عُوْدِی اِلیٰ مَبَارِکِ
(اے میرے اونٹ اپنے باڑے کی طرف لوٹ جا) یہ اس شخص سے کہا جاتا ہے جو کسی ایسی چیز سے گریز کرے جس میں اس کی بھلائی ہو اور جو اس کے لئے ضروری بھی ہو۔

۳- اَتیٰ عَلَیْھِمْ ذُوْاَتیٰ
(ان پر بھی وہی گذرا جو ہوتا آیا ہے) یہ نو طے کا محاورہ ہے اس قبیلہ کی زبان میں ذُوْ بمعنی اَلَّذِی استعمال ہوتا ہے۔ مثال کے معنی یہ ہیں کہ جس طرح دوسرے لوگوں پر موت اور زمانہ کے حادثات آتے رہتے ہیں ان پر بھی اسی طرح کے حادثات آئے

۴- اَتَاکَ رَیَّانَ بِلَبَنِہٖ
(پی کر چھک گیا تو اپنا دودھ تیرے پاس لایا) یہ مثال ایسے وقت دی جاتی ہے جب کوئی شخص کسی چیز کو کرم وسخاوت کی بناء پر نہ دے بلکہ ضرورت سے زیادہ ہونے کی بناء پر کسی کو بخش دے۔

۵- اَتَتْکَ بِحَائِنٍ رِجْلَاہُ
(خائن کو خود اس کے قدم تمہارے پاس لے آئے) مطلب یہ ہے کہ برائی خود کرنے والے پر ہی لوٹتی ہے۔ گیدڑ کی موت آتی ہے تو وہ شہر کی طرف بھاگتا ہے۔ اسی موقع پر اَتَتْکَ بِحَائِنٍ رِجْلَاہُ بھی بولتے ہیں۔ یہ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو برائی کی طرف چلتا ہے اور اس میں مبتلا ہو جاتا ہے حَائِنٌ وہ شخص جس کی موت کا وقت آگیا ہو۔ یہ مثالیں ایسے موقع پر بولی جاتی ہیں جب آدمی کا اپنا عمل ہی برے انجام کا سبب ہو جائے۔

۶- اَتَتْکُمْ فَالِیَۃُ الْاَفَاعِیْ
(تمہارے پاس سانپوں کا پیش خیمہ آچکا ہے) یہ اس وقت بولا جاتا ہے جب بڑے شر سے پہلے اس کے مقدمے کے طور پر چھوٹا شر آچکا ہو۔ فَالِیَۃٌ ایک چتکبرا کیڑا ہے جو سانپ اور بچھوؤں کے بل کے ابتدائی حصے میں رہتا ہے۔

۷- یَاْتِیْکَ کُلُّ غَدٍ بِمَا فِیْہِ۔
(آنے والی کل تیرے پاس وہ لائے گی جو اس میں ہوگا یعنی کل وہی دکھائے گی جو ہونے والا ہے۔

۸- وَیَاْتِیْکَ بِالْاَخْبَارِ مَنْ لَمْ تُزَوِّدْ
(تیرے پاس وہ شخص خبرلے آئے گا جس کو تُو نے مقرر نہیں کیا) یہ اس وقت بولا جاتا ہے جب کہ کسی خبر کو حاصل کرنے کے لئے دوڑ دھوپ کرنے کی ضرورت نہ پڑے اور خبر خود بخود مل جائے یا ملنے کی توقع ہو۔ یہ طرفہ کے شعر کا مصرع ثانی ہے پورا شعر یہ ہے

سَتُبْدِیْ لَکَ الْاَیَّامُ مَا کُنْتَ جَاھِلاً
وَیَاْتِیْکَ بِالْاَخْبَارِ مَنْ لَمْ تُزَوِّدْ

(زمانہ تجھ پر وہ چیز ظاہر کر دے گا جس سے تُو بے خبر ہے اور خبر تیرے پاس وہ لے کر آئے گا جس کو تو نے مقرر نہیں کیا)

۹- لَآتِیَنَّکَ حَتّٰی یَؤُبَ الْقَارِظَانِ
(میں تیرے پاس اس وقت تک نہیں آؤں گا جب تک قارظ نہ لوٹ آئیں) قرظ۔ سلم نامی درخت کے پتے توڑنے والے کو کہتے ہیں۔ ان پتوں سے چمڑا رنگا جاتا ہے۔ کہتے ہیں قبیلہ عنزہ کے دو شخص پتے توڑا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ یہ دونوں پتے توڑنے گئے تھے اور پھر نہ لوٹے۔

۱۰- لَآتِیَنَّکَ سِنَّ الْحِسْلِ۔
(میں تیرے پاس اس وقت تک نہیں آؤں گا جب تک گوہ کے دانت نہ ٹوٹ جائیں) مطلب یہ ہے کہ کبھی نہیں آؤں گا کیونکہ حِسْلٌ گوہ کو کہتے ہیں اور گوہ کے دانت کبھی نہیں ٹوٹتے

۱۱- کُلُّ آتٍ قَرِیْبٌ
(ہر آنے والی چیز نزدیک ہے۔ یعنی جو چیز آنے والی

ہے وہ خواہ کتنی ہی دور ہو قریب ہی ہے اور ہر لمحہ قریب ہوتی جاتی ہے ۔

۱۲۔ ذَاكَ اَحَدُ الْاَحَدَيْنِ

(یہ دو یکتاؤں میں کا ایک ہے، یعنی منتخب چیزوں کا انتخاب ۔)

۱۳۔ اَخَذَهُ بِرُمَّتِهِ

(اس کو کلی طور پر لے لیا) رمّۃ ۔ پرانی رسّی کے ٹکڑے کو کہتے ہیں یہ مثل ایک واقعہ سے ماخوذ ہے۔ کسی شخص نے ایک اونٹ پرانی رسّی سمیت کسی کو دے دیا تھا اسی سے یہ مثل بن گئی ۔ اب کوئی چیز مجموعی طور پر لی جائے تو کہا جاتا ہے اَخَذَهُ بِرُمَّتِهِ اور پوری پوری مجموعی طور پر دی جائے تو کہا جاتا ہے دَفَعَهُ اِلَيْهِ بِرُمَّتِهِ

۱۴۔ قَدْ يُؤْخَذُ الْجَارُ بِذَنْبِ الْجَارِ

(کبھی پڑوسی کے گناہ میں پڑوسی پکڑا جاتا ہے)

۱۵۔ خُذْ مِنَ الرَّضْفَةِ مَا عَلَيْهَا

(پتھر پر جو کچھ لگا ہو اس کو ہی لے لو) ۔ بھاگتے چور کی لنگوٹی ہی سہی رَضْفَة ۔ وہ پتھر ہے جس کو گرم کرکے دودھ میں ڈال دیتے ہیں تاکہ دودھ گرم ہو جائے ۔ اس پتھر پر دودھ کی چکنائی وغیرہ لگ جاتی ہے ۔ یہ مثل اس وقت دی جاتی ہے جب بخیل سے کوئی معمولی چیز بھی غنیمت سمجھی جائے ۔

۱۶۔ خُذِ الْاَمْرَ بِقَوَابِلِهِ

(معاملہ کو اس کے مقدمات کے ساتھ لو) معاملے کے پیش آنے سے پہلے اس کی تدابیر اختیار کرو ۔ اس میں با بمعنی فی ہے یعنی بِقَوَابِلِهِ بمعنی فِي قَوَابِلِهِ ہے ۔

۱۷۔ خُذْ مِنَ الدَّهْرِ مَا صَفَا وَمِنَ الْعَيْشِ مَا كَفَى

(زمانہ سے وہ چیز لو جو صاف ہو اور روزی اتنی جو کافی ہو) ۔

۱۸۔ خُذْ مَا طَفَّ لَكَ

(جو چیز قریب ہو اس کو لے لو)

۱۹۔ لَا تُؤَخِّرْ عَمَلَ الْيَوْمِ لِغَدٍ

(آج کے کام کو کل پہ نہ ٹالو ۔)

۲۰۔ آخِرُ الدَّاءِ الْكَيُّ

(مرض کی انتہا داغ دینا ہے) مرض کے انتہائی حد تک پہنچ جانے کے وقت بولتے ہیں مطلب یہ ہے کہ مریض کا ہر قسم کی دوا سے علاج کیا جاتا ہے مگر کوئی دوا اس کو موافق نہیں پڑتی تب آخری علاج کے طور پر داغ دیا جاتا ہے اس سے بھی تندرست نہ ہو تو پھر کوئی علاج باقی نہیں رہتا ۔ اچھا ہوا تو ہوا ورنہ وہی موت ہے ۔

۲۱۔ آخِ الْاَكْفَاءَ وَدَاهِنِ الْاَعْدَاءَ

(ساتھیوں سے بھائی چارہ کے ساتھ پیش آؤ اور دشمنوں سے ظاہری اخلاق کے ساتھ ملو) اسی طرح ایک قول ہے خَالِصِ الْمُؤْمِنَ وَخَالِقِ الْفَاجِرَ ۔ (مومن سے خلوص کے ساتھ اور فاجر سے ظاہری اخلاق کے ساتھ ملو ۔)

۲۲۔ اَخُوْكَ اَمِ الذِّئْبُ

(وہ تیرا بھائی ہے یا بھیڑیا) جو شخص تیری ہمدردی کے لئے آیا ہے وہ تیرا بھائی ہے یا تجھے تکلیف دینے کے لحاظ سے بھیڑیا ہے اسی طرح بولا جاتا ہے اَصَاحِبٌ اَنْتَ فَاَرْكَنُ اِلَيْكَ اَمْ عَدُوٌّ فَاَحْذَرُ مِنْكَ (آیا تو دوست ہے کہ تیری طرف مائل ہوں یا دشمن ہے کہ تجھ سے بچوں ۔)

۲۳۔ اَخُوْكَ مَنْ صَدَقَكَ

(تیرا بھائی وہ ہے جو تجھ سے مخلصانہ محبت کرے)

۲۴۔ اَخُوْكَ مَنْ وَّاسَاكَ بِنَشَبٍ لَا مَنْ وَّاسَاكَ بِنَسَبٍ

(تیرا بھائی وہ ہے جو مال سے تیری مدد کرے نہ وہ جو محض تیری قرابت ہی کا ذکر کرے) وَاسَاكَ بمعنی آسَاكَ ہے یعنی اعانت و امداد کرنا

۲۵۔ اِنَّ اَخَا الْهَيْجَاءِ مَنْ يَّسْعٰى مَعَكَ ۔

(جنگ جو وہ ہے جو تیرے ہمراہ دوڑتا رہے) ۔

۲۶۔ اِنَّ اَخَاكَ مَنْ آسَاكَ

(تیرا بھائی وہ ہے جو تیری اعانت کرے) آسَيْتُ فُلَانًا بِمَالِيْ اَوْ غَيْرِهِ ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب کسی شخص کو مال دے کر اپنے برابر کر لیا جائے اور اپنے نفس پر اس کو ترجیح دی جائے ۔ یہ بھائیوں کے ساتھ احسان کرنے پر برانگیختہ کرنے کے لئے بولا جاتا ہے ۔

۲۷۔ لِاَخِيْكَ عَلَيْكَ مِثْلُ الَّذِيْ لَكَ عَلَيْهِ

(تیرے بھائی کا تجھ پر وہی حق ہے جو تیرا اس پر ہے) ۔

۲۸۔ رُبَّ اَخٍ لَمْ تَلِدْهُ وَالِدَةٌ

(بہت سے بھائی ایسے ہیں جو ماں جائے نہیں ہوتے) سچے دوست کے لئے کہا جاتا ہے جو بعض اوقات حقیقی بھائی سے بھی زیادہ شفیق ہوتا ہے ۔

۲۹۔ أَدَبُ الْمَرْءِ خَيْرٌ مِّنْ ذَهَبِهٖ

(آدمی کا ادب اس کے سونے سے بہتر ہے)

۳۰۔ اَلْأَدَبُ مَالٌ وَاسْتِعْمَالُهٗ كَمَالٌ

(ادب مال ہے اور اس کا استعمال کمال ہے)۔

۳۱۔ نِعْمَ الْمُؤَدِّبُ الدَّهْرُ

(زمانہ بہترین ادب سکھانے والا ہے)

۳۲۔ مَأْرَبَةٌ لَا حَفَاوَةٌ۔

(حاجت سبب ہے نہ کہ اکرام (یعنی اکرام واحترام ضرورت کی بنا پر ہے محبت کی وجہ سے نہیں۔ "سلام روستائی بیغرض نیست"۔

۳۳۔ اَلْأَرْضُ الْوَاطِئَةُ تَشْرَبُ مَاءَهَا وَمَاءَ غَيْرِهَا۔

(پامال اور نرم زمین اپنا پانی بھی پی جاتی ہے اور دوسرے کا بھی۔ ٹھنڈا لوہا گرم کو کھا جاتا ہے!

۳۴۔ بِالْأَرْضِ وَلَدَتْكَ أُمُّكَ۔

(تیری ماں نے تجھے زمین ہی پر تو جنا ہے) "آدمی خاک کا پتلا ہے"۔ غرور وتکبر سے روکنے اور اعتدال اختیار کرنے کی ترغیب کے لئے کہتے ہیں

۳۵۔ لِلْأَرْضِ مِنْ كَأْسِ الْكِرَامِ نَصِيبٌ

(سخی لوگوں کے پیالے میں زمین کا بھی حصہ ہے) "سخی کے مال میں سب کا ساجھا"۔

۳۶۔ وَفِي الْأَرْضِ لِلْحُرِّ الْكَرِيمِ مَنَادِحُ

(خدا کی سرزمین میں شریف آدمی کے لئے بڑی گنجائش اور روزگار کے موقعے ہیں)۔

۳۷۔ لَا أَصْلَ لَهٗ وَلَا فَصْلَ۔

(نہ خاندانی شرافت ہے نہ حسنِ گفتار) اَصل حسب ونسب کو اور فصل زبان اور گفتگو کو کہتے ہیں۔

۳۸۔ اَلْأَصِيلُ يَجُودُ۔

(شریف آدمی سخاوت کیا کرتا ہے)۔

۳۹۔ اَلْأَصِيلُ يَعْمَلُ بِأَصْلِهٖ۔

(شریف اپنی شرافت کے مطابق عمل کرتا ہے)۔

۴۰۔ آفَةُ الْعِلْمِ النِّسْيَانُ

(بھول علم کی مصیبت ہے)۔

۴۱۔ اَكَلَ عَلَيْهِ الدَّهْرُ وَشَرِبَ۔

(ایک زمانے نے اس پر کھایا پیا ہے) یعنی تجربہ کار اور کھایا کھیلا آدمی ہے۔

۴۲۔ أَكَلْتُمْ تَمْرِي وَعَصَيْتُمْ أَمْرِي۔

(تم نے میری کھجوریں کھائیں اور پھر میری ہی نافرمانی کی) کسی کی نمک حرامی کے موقعے پر کہا جاتا ہے۔ یہ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کا مقولہ ہے۔

۴۳۔ آكُلُ لَحْمِي وَلَا أَدَعُهٗ لِآكِلٍ

(میں اپنا گوشت خود ہی کھاؤں گا کسی دوسرے کے لئے نہ چھوڑوں گا) یہ مثال اس شخص کے بارے میں دی جاتی ہے جو اپنے آپ کو یا رشتہ داروں کو خود ہی تکلیف پہنچائے کسی غیر کو نہ پہنچانے دے۔ اس مثل کا مطلب یہ بھی ہوتا ہے کہ اجنبی کے مقابلے میں رشتہ داروں کی امداد کرنی چاہئے خواہ رشتہ دار کے ساتھ دشمنی ہی کیوں نہ ہو۔

۴۴۔ يَأْكُلُ التَّمْرَ وَأُرْجَمُ بِالنَّوَى

(کھجور وہ کھا رہا ہے اور گٹھلیاں مجھے ماری جا رہی ہیں) اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو نفع خود اٹھائے اور مشقت دوسروں کے لئے چھوڑ دے۔

۴۵۔ يَا كُلِي سَبُعٌ وَلَا يَأْكُلِي كَلْبٌ۔

(مجھے ایک درندہ کھا رہا ہے کتا نہیں کھا رہا ہے)۔

۴۶۔ يَأْكُلُهُمْ بِضِرْسٍ وَيَطَؤُهُمْ بِظِلْفٍ

(اس کو داڑھوں سے چباتا ہے اور کھُر سے کچل رہا ہے) محسن کے ساتھ برائی کرنے کے وقت بولا جاتا ہے۔

۴۷۔ يَأْكُلُ بِالضِّرْسِ الَّذِي لَمْ يُخْلَقْ

(وہ اس ڈاڑھ سے کھاتا ہے جو پیدا نہیں ہوئی) اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو بغیر احسان کئے اپنی تعریف کرانا چاہتا ہے۔

۴۸۔ غَيْرِي يَأْكُلُ الدَّجَاجَ وَأَنَا أَقَعُ فِي السِّيَاجِ

(دوسرے مرغیاں کھائیں اور میں جھاڑی میں پڑوں)

۴۹۔ أَكْلٌ وَحَمْدٌ خَيْرٌ مِّنْ أَكْلٍ وَصَمْتٍ

(کھانا اور تعریف کرنا کھانے اور خاموش رہنے سے بہتر ہے) محسن کی تعریف پر ابھارنے کے لئے بولا جاتا ہے۔

۵۰۔ أَكْلًا وَذَمًّا۔

(کھانا اور پھر مذمت بھی کرنا) اس وقت بولا جاتا ہے جب کسی چیز سے نفع بھی اٹھایا جائے اور اس کی مذمت بھی کی جائے حالانکہ وہ برائی کی مستحق نہ ہو۔ "کھانا اور کیڑے نکالنا"۔

۵۱۔ رُبَّ أُكْلَةٍ تَمْنَعُ أَكَلَاتٍ

(کبھی ایک لقمہ بہت سے لقموں کو روک دیتا ہے کیونکہ کبھی ایک لقمہ بیمار کر دیتا ہے اور پھر بہت سی چیزوں سے مریض محروم ہو جاتا ہے ۔ پرہیز پر آمادہ کرنے کے لئے بولتے ہیں ۔

۵۲ - آکَلُ مِنْ حُوْتٍ (مچھلی سے بھی زیادہ کھانے والا)

۵۳ - آکَلُ مِنَ الرَّحَیٰ (چکی سے بھی زیادہ کھانے والا)

۵۴ - آکَلُ مِنَ السُّوْسِ (گھن سے بھی زیادہ کھانے والا)

۵۵ - آکَلُ مِنْ ضِرْسٍ (ڈاڑھ سے بھی زیادہ کھانے والا)

۵۶ - آکَلُ مِنَ النَّارِ (آگ سے بھی زیادہ کھانے والا)

۵۷ - حَتّٰی یُؤَلِّفَ بَیْنَ الضَّبِّ وَالنُّوْنِ

(یہاں تک کہ گوہ اور مچھلی جمع ہو جائیں ۔ نون مچھلی کو کہتے ہیں مچھلی اور گوہ ہرگز جمع نہیں ہو سکتیں کیونکہ مچھلی پانی میں رہتی ہے اور گوہ کبھی پانی نہیں پیتی اسی طرح حَتّٰی یَرِدَ الضَّبُّ بولتے ہیں کیونکہ گوہ کو پانی کی ضرورت نہیں تعلیق بالمحال مراد ہے ۔ جیسے جب تک آگ پانی یا شیر بکری جمع نہ ہوں ۔

۵۸ - آلَفُ مِنْ حَمَامِ مَکَّۃَ

(مکہ کے کبوتر سے بھی زیادہ مانوس) کیونکہ مکہ میں نہ کبوتر کا شکار کیا جاتا ہے اور نہ اس کو کوئی پریشان کرتا ہے ۔

۵۹ - آلَفُ مِنَ الْحُمّٰی

(بخار سے بھی زیادہ مانوس) بخار کا عرصہ مدید ہو جاتا ہے تو مریض پرہیز اور علاج کرتا ہے اور جب اس کو یہ گمان ہو جاتا ہے کہ اب بخار دور ہو گیا تو بخار پھر لوٹ آتا ہے ۔

۶۰ - آلَفُ مِنْ کَلْبٍ

(کتے سے زیادہ مانوس) کیونکہ جب صاحب خانہ سفر کرتا ہے تو دوسرا کوئی جانور اس کے ہمراہ نہیں جاتا بلکہ صرف کتا جاتا ہے اور وہ اپنے وطن کی پرواہ نہ کرتے ہوئے اس کے ہمراہ جاتا ہے اور حفاظت کرتا ہے ۔

۶۱ - اُمٌّ فَرَشَتْ فَاَنَامَتْ ۔

(گویا ماں ہے کہ بچھونا بچھا دیا اور سلا دیا) اس شخص کے بارے میں بولا جاتا ہے جو کسی قوم پر مہربانی اور شفقت کرنے میں مبالغہ کرے گویا کہ وہ ماں ہے کہ اس نے بچے کے لئے بستر بچھا دیا اور بچہ سو گیا

۶۲ - اُمُّ الْاَخْرَسِ تَعْرِفُ بِلُغَاتِ الْخُرْسَانِ ۔

(گونگے کی ماں گونگے کی لغت خوب جانتی ہے) ۔

۶۳ - اُمٌّ سَقَتْكَ الْغَیْلَ مِنْ غَیْرِ حَبَلٍ

(وہ ایسی ماں ہے جس نے بغیر حمل کے تجھے حالت حمل کا دودھ پلایا ہے غَیْل اُس دودھ کو کہتے ہیں جو ماں کے حاملہ ہونے کی حالت میں بچہ پیئے ۔ یہ دودھ بچہ کو مضر ہوتا ہے ۔ یہ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو پہلے تو کسی کو مقرب بنا لے اور پھر بغیر کسی قصور کے اس کو نکال دے اور زیادتی کرے ۔

۶۴ - اِلٰی اُمِّہٖ یَلْھَفُ اللَّھْفَانُ

(فریاد کرنے والا اپنی ماں ہی کے پاس فریاد کرتا ہے) آدمی اپنے اہل اور بھائیوں ہی سے اعانت چاہتا ہے ۔ لَھفَان مصیبت زدہ اور مبتلائے افسوس کو کہتے ہیں ۔

۶۵ - اَلْاَمْرُ یَعْرِضُ دُوْنَہُ الْاَمْرُ

(ایک امر سے پہلے دوسرا امر پیش آجاتا ہے) مشکلات اور موانع پیش آنے کے لئے بولا جاتا ہے ۔

۶۶ - اَمْرٌ مُبْکِیَاتِكَ لَا اَمْرٌ مُضْحِكَاتِكَ ۔

(رلانے والی باتوں کا خیال رکھو نہ کہ اپنے ہنسانے والی باتوں کا یعنی اس شخص کی بات سنو جو تمہاری برائیوں کا انجام ظاہر کرے تاکہ ان برائیوں سے نجات پا سکو ۔ اس کا کہنا نہ مانو جو تمہیں خطرات سے بالکل بے خوف کر دے اور بھنور میں پھنسا دے ۔

۶۷ - لِاَمْرٍ مَا جَدَعَ قَصِیْرٌ اَنْفَہٗ

(کسی مقصد کے لئے ہی قصیر نے اپنی ناک کاٹی ہے) اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو اپنا مطلب نکالنے کے لئے کوئی حیلہ اختیار کرے یہ زباء کا مقولہ ہے جس نے اپنے باپ ریان غسانی شاہ خضر کے انتقام میں اس کے قاتل جذیمہ ابرش کو قتل کر دیا تھا قصیر نامی جذیمہ کے وزیر نے زباء سے جذیمہ کے خون کا انتقام لینے کے لئے اپنی ناک کاٹی اور جسم پر مار کے نشانات لگائے اور زباء کو یہ فریب دیا کہ جذیمہ کے بھانجے عمرو نے اس پر ظلم کیا ہے اس کی پناہ حاصل کی زباء کا اعتماد حاصل کرنے کے بعد قصیر نے موقع پا کر تجارتی سامان کی بوریوں میں مسلح سپاہی چھپائے اور زباء کے محل کا محاصرہ کر کے اس کو قتل کر دیا ۔ زباء کو جب قصیر کا یہ حیلہ معلوم ہوا تھا تو اُس نے یہ مثال کہی تھی ۔

۶۸ - لِاَمْرٍ مَا یُسَوَّدُ مَنْ یُسَوَّدُ

(جو سردار بنتا ہے کسی وجہ ہی سے بنتا ہے) کوئی شخص استحقاق ہی کی وجہ سے

قوم کا سردار بنا کرتا ہے۔

۶۹۔ لَيْسَ لِلْاُمُوْرِ بِصَاحِبٍ مَنْ لَمْ يَنْظُرْ فِي الْعَوَاقِبِ۔
(جو شخص انجام پر نظر نہ رکھے وہ معاملات پر حاوی نہیں ہو سکتا)

۷۰۔ اَلْاَمِيْرُ مَنْ لَا يَعْرِفُ الْاَمِيْرَ
(امیر وہ ہے جو کسی دوسرے امیر کو نہ جانے)

۷۱۔ يَا حَبَّذَا الْاِمَارَةُ وَلَوْ عَلَى الْحِجَارَةِ۔
(حکومت بڑی اچھی چیز ہے خواہ پتھر دل پر ہی کیوں نہ ہو)

۷۲۔ تَاَمُّلُ عَيْبٍ عَيْبٌ (عیب ڈھونڈھنا بھی عیب ہے)

۷۳۔ مَنْ اَمِنَ الزَّمَانَ خَانَهٗ
(جو شخص بھی زمانہ سے مامون ہوا زمانے نے اس سے خیانت کی) زمانہ کے حوادثات سے بے خوف نہ ہونا چاہیئے۔

۷۴۔ آمَنُ مِنْ حَمَامِ مَكَّةَ
(مکہ کے کبوتر سے بھی زیادہ مامون) کیونکہ نہ اس کو شکار کیا جاتا ہے اور نہ پریشان۔ آمَنُ اَمن سے مشتق ہے

۷۵۔ آمَنُ مِنَ الْاَرْضِ
زمین سے زیادہ امین، کیونکہ زمین میں جس جنس کی امانت رکھی جاتی ہے اسی جنس کو اُگا دیتی ہے آمَنُ اَمَانَۃ سے ماخوذ ہے۔

۷۶۔ اَلْمُؤْمِنُ بِشْرُهٗ فِي وَجْهِهٖ وَحُزْنُهٗ فِي قَلْبِهٖ
(مومن کی کشادہ روئی اس کے چہرے پر ہوتی ہے اور اس کا غم قلب میں مخفی ہوتا ہے)۔

۷۷۔ اَلْاِيْنَاسُ قَبْلَ الْاِبْسَاسِ۔
(مانوس کرنا دوہنے سے پہلے ہونا چاہیئے) اِیْنَاس کسی کو مانوس بنانے کو کہتے ہیں اور اِبْسَاس ناقہ کو دوہنے کے وقت بِس بِس کہہ کر مطمئن کرنے کو کہتے ہیں۔ جو ناقہ اِبْسَاس کے بعد دودھ دے اس کو بَسُوس کہتے ہیں۔ یہ مقولہ طلبِ مدارات کے لئے کہا جاتا ہے۔

۷۸۔ لَيْسَ عَلَى الْاِنْسَانِ اِلَّا مَا مَلَكَ
(انسان پر وہی چیز ضروری ہے جو اس کے قبضے میں ہو)

۷۹۔ اَلْاِنْسَانُ عَبْدُ الْاِحْسَانِ
(انسان احسان کا غلام ہے)

۸۰۔ اَلْاِنْسَانُ اِبْنُ يَوْمِهٖ
(انسان اپنے دن کا بیٹا ہے) یعنی وقت کا بندہ

۸۱۔ اَلْاِنْسَانُ بِالتَّفْكِيْرِ وَاللّٰهُ بِالتَّدْبِيْرِ
(انسان غور و فکر میں مشغول ہے اور خدا تعالیٰ تدبیر میں ہے)
"تدبیر کند بندہ تقدیر زند خندہ"

۸۲۔ كُلُّ اِنْسَانٍ وَهَمَّهٗ
(ہر شخص اپنے غم کی تدبیر خود بہتر کرتا ہے) ہر شخص اپنا کام خود ہی جانتا ہے یا ہر شخص اپنی مصیبت میں مبتلا ہے۔

۸۳۔ اَنْفٌ فِي الْمَاءِ وَاَسْتٌ فِي السَّمَاءِ
(ناک پانی میں ڈوبی ہوئی ہے چوتڑ آسمان پر ہیں) کم رتبہ متکبر شخص یا کم ہمت بڑا بول شخص کے لئے کہا جاتا ہے

۸۴۔ اَنْفُكَ مِنْكَ وَاِنْ كَانَ اَذَنَّ
(تیری ناک تیری ہی ہے چاہے بھری ہوئی کیوں نہ ہو) اَلْاَنْفُ الْاَذَنُّ وہ ناک ہے جس سے ہر وقت ریزش بہتی ہو۔ اسی لفظ کا استعمال یہ ہے ذَنَّ الرَّجُلُ يَذِنُّ ذَنِيْنًا فَهُوَ اَذَنُّ یہ مثل اس ایسے موقع پر استعمال کی جاتی ہے جب کوئی شخص اپنی قوم کے ضُعَفَاء سے بیزار ہو اور اس کو اپنی قوم کے کمزوروں کی امداد کا احساس دلایا جائے۔

۸۵۔ مِنْكَ اَنْفُكَ وَاِنْ كَانَ اَجْدَعَ
(تیری ناک تیری ہی تو ہے چاہے وہ کٹی ہوئی ہو) اس شخص کے بارے میں بولا جاتا ہے جس کی خیر یا شر سے مفر نہ ہو اگرچہ وہ زیادہ قریب نہ ہو۔

۸۶۔ اَلْاَنَامُ فَرَائِسُ الْاَيَّامِ
(مخلوق زمانہ کا شکار ہے) آخر کار زمانہ سب کو ختم کر دے گا

۸۷۔ مَنْ تَاَنّٰى اَدْرَكَ مَا تَمَنّٰى
(جس نے آہستگی سے کام لیا اس نے اپنی مراد پائی) صبر کا پھل میٹھا ہوتا ہے

۸۸۔ كُلُّ اِنَاءٍ بِالَّذِيْ فِيْهِ يَرْشَحُ
(ہر برتن سے وہی ٹپکتا ہے جو اس میں ہوتا ہے) يَرْشَحُ کے بجائے يَنْضَحُ بھی مروی ہے معنی ایک ہی ہیں۔

۸۹۔ عَلٰى اَهْلِهَا تَجْنِيْ بَرَاقِشُ۔
(اپنے اہل ہی پر براقش مصیبت لاتی ہے) براقش ایک عربی قبیلہ کی کتیا تھی۔ ایک مرتبہ اس قبیلے پر اچانک حملہ ہوا۔ لوگ بچ کر بھاگ نکلے تھے براقش بھونکتی ہوئی ان کے پیچھے چلی۔ حملہ آوروں نے اس کی آواز

پر تعاقب کیا اور آخر اس قبیلہ کو تباہ کر دیا۔ یہ مثال ایسے شخص کے لئے کہی جاتی ہے جس کا عمل خود اس کے لئے اور دوسرے اہلِ خانہ کے لئے مضر ہو۔

۹۰۔ آفَةُ الْمُرُوْءَةِ خُلْفُ الْوَعْدِ۔

(شرافت کی مصیبت وعدہ خلافی ہے)

۹۱۔ آفَةُ الْجُوْدِ الْاِسْرَافُ (سخاوت کی مصیبت فضول خرچی)

۹۲۔ آفَةُ الْحَدِیْثِ الْکِذْبُ (گفتگو کی مصیبت جھوٹ)

۹۳۔ آفَةُ الْعِلْمِ النِّسْیَانُ (علم کی مصیبت بھول)

۹۴۔ اَوَّلُ الْغَضَبِ جُنُوْنٌ وَآخِرُهٗ نَدَمٌ

(غصہ کی ابتدا جنون اور انتہا ندامت ہے)۔

۹۵۔ اَوَّلُ الْغَیْثِ قَطْرٌ (بارش کی ابتداء بوند ہے)

۹۶۔ اَوَّلُ الشَّجَرَةِ النَّوَاةُ۔

(درخت کی ابتداء گٹھلی ہوتی ہے) یہ مثالیں ایسا چھوٹی باتوں کے لئے استعمال کی جاتی ہیں جن سے بڑے نتائج پیدا ہوتے ہیں۔

۹۷۔ لَسْتَ بِاَوَّلِ مَنْ غَرَّهُ السَّرَابُ۔

(تو ہی وہ پہلا شخص نہیں ہے جس کو سراب نے فریب دیا ہے)

۹۸۔ اِیْوَانُ کِسْرٰی

(نوشیرواں محل) انتہائی مضبوط، محفوظ، بلند اور عجیب عمارت کے لئے بولا جاتا ہے۔ یہ محل دنیا کی عجیب عمارات میں سے تھا۔ اور بادشاہوں کی بہترین باقیماندہ یادگار۔ یہ بغداد سے ایک منزل پر مدائن میں واقع تھا اور کسریٰ پرویز نے اس کو بیس سال سے زائد مدت میں تعمیر کرایا تھا۔

## ب

۹۹۔ اَلْبِئْرُ اَبْقٰی مِنَ الرِّشَاءِ

(کنواں رسّی سے زیادہ باقی رہتا ہے) رِشَاءٌ ڈول کی رسّی کو کہتے ہیں

۱۰۰۔ کَالْبَاحِثِ عَنْ حَتْفِهٖ بِظِلْفِهٖ

(اپنے ہی کھُر سے اپنی موت کو کھودنے والے کی طرح) اپنے پاؤں پر آپ کلہاڑی مارنا۔

۱۰۱۔ کَالْبَاحِثِ عَنِ الْمُدْیَةِ

(چھری کھودنے والے کی طرح) "اپنی موت بلانا" ایسے شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو ایسی چیز تلاش کرے جو خود اس کے لئے موجب ہلاکت ہو۔

۱۰۲۔ اَبْخَرُ مِنْ اَسَدٍ (شیر سے زیادہ منہ کی بدبو والا)

۱۰۳۔ اَبْخَرُ مِنْ صَقْرٍ (شکرہ سے زیادہ منہ کی بدبو والا)

۱۰۴۔ اَبْخَرُ مِنْ فَهْدٍ (چیتے سے زیادہ منہ کی بدبو والا)

۱۰۵۔ بَخَرُ الْفَمِ۔ (منہ سے بدبو پیدا ہونا) گندہ دہن

۱۰۶۔ اَبْخَلُ مِنْ مَادِرٍ

(مادِر سے بھی زیادہ بخیل) مادر بنی ہلال کا ایک شخص جو بخل میں مشہور تھا

۱۰۷۔ هٰذِهٖ بِتِلْكَ وَالْبَادِیُٔ اَظْلَمُ۔

(یہ سزا پہلے عمل کے بدلہ میں ہے اور ابتداء کرنے والا ہی ظالم ہے) یعنی بدی کرنے والے کو اس کی سزا بھی دی جاتی ہے اور بدی کی ابتدا کرنے کی وجہ سے ظالم بھی کہلاتا ہے۔

۱۰۸۔ اَبْدَی الصَّرِیْحُ عَنِ الرَّغْوَةِ

(صاف اور خالص حصہ جھاگ سے جدا ہو گیا) دودھ کا دودھ پانی کا پانی ہو گیا۔ رَغْوَةٌ۔ دودھ کے اوپر کے جھاگ؛

۱۰۹۔ کُلُّ مُبْتَذَلٍ مَمْلُوْلٌ

(زیادہ مستعمل چیز سے طبیعت اکتا جاتی ہے)

۱۱۰۔ بِالْبِرِّ یُسْتَعْبَدُ الْحُرُّ۔

(احسان سے شریف آدمی کو غلام بنایا جا سکتا ہے)

۱۱۱۔ بَرِئَتْ قَائِبَةٌ مِنْ قُوْبٍ

(انڈا چوزہ سے بے تعلق ہو چکا ہے) قَائِبَہ انڈے کو اور قُوْب چوزہ کو کہتے ہیں یعنی "بات بہت دور ہو گئی" اور "تیر کمان سے نکل چکا"۔

۱۱۲۔ بَرْدُ غَدَاةٍ غَرَّ عَبْدًا مِنْ ظَمَاءٍ

(صبح کی ٹھنڈک نے آدمی کو پیاس کے بارے میں فریب دیا) مشہور ہے کہ ایک شخص ٹھنڈی صبح میں جانور لے کر جنگل میں گیا اور پانی ساتھ نہ لیا اور پھر تپتی ہوئی دوپہر میں پیاس کی شدت سے ہلاک ہو گیا۔

۱۱۳۔ اَبْرَدُ مِنْ غِبِّ الْمَطَرِ

(بارش کے اگلے دن سے بھی زیادہ سرد) غِبُّ الْمَطَرِ دراصل غِبُّ یَوْمِ الْمَطَرِ ہے

۱۱۴۔ اَبْرَدُ مِنْ عَضْرَسٍ

(برف سے زیادہ سرد) عَضْرَس برف یا اولے کو کہتے ہیں

۱۱۵۔ اَبْرَدُ مِنْ فَلْحَسٍ

(فلحس سے زیادہ حق جتانے والا) فلحس بنی شیبان کا سردار تھا جو گھر بیٹھے اور

بغیر جہاد کیے مال غنیمت میں اپنے سارے خاندان کا حق طلب کیا کرتا تھا

۱۱۶۔ بَرْضٌ مِنْ عِدٍّ۔

(بڑے ذخیرہ میں سے تھوڑا سا) بَرْضٌ: تھوڑی سی چیز کو کہتے ہیں۔ بولا جاتا ہے مَاءٌ بَرْضٌ تھوڑا سا پانی عِدٌّ وہ پانی جو ہمیشہ جاری رہے۔ ڈھیر میں سے مٹھی بھر۔

۱۱۷۔ اِنَّمَا هُوَ كَبَرْقِ الْخُلَّبِ

(وہ تو دھوکہ دینے والی بجلی کی طرح ہے) یعنی بجلی چمکتی ہے مگر بارش نہیں ہوتی "جو گرجتے ہیں وہ برستے نہیں!"

۱۱۸۔ عَسَى الْبَارِقَةُ لَا تُخْلِفُ

(امید ہے کہ بجلی والا بادل وعدہ خلافی نہیں کرے گا) یعنی بارش کی امید پوری ہوگی۔ احسان کی امید میں بولا جاتا ہے!

۱۱۹۔ مَا كُلُّ بَارِقَةٍ تَجُوْدُ بِمَائِهَا

(ہر بجلی والا بادل اپنے پانی کی سخاوت نہیں کیا کرتا۔

۱۲۰۔ اَلَّذِيْ لَا يُبْصِرُ مِنَ الْغِرْبَالِ يَكُوْنُ اَعْمٰى

(جو شخص چھلنی میں سے بھی نہیں دیکھ سکتا وہ اندھا ہوتا ہے)

۱۲۱۔ اَبْصِرْ وَسْمَ قِدْحِكَ

(اپنے تیر کی علامت دیکھ لو) قِدْحٌ۔ وہ تیر ہے جس کے ذریعے لاٹری تقسیم کی جاتی تھی۔ وَسْمٌ وہ علامت ہے جو تیر پہ بنائی جاتی تھی۔ یہ مقولہ ایسے مقام پر بولا جاتا ہے جہاں مخاطب کو اپنے نفع یا نقصان پر متوجہ کرنا مقصود ہو! "تم خود اپنے بچھڑے کے دانت دیکھ لو"

۱۲۲۔ اَبْصَرُ مِنْ عُقَابٍ (عقاب سے بھی زیادہ تیز نظر)

۱۲۳۔ اَبْصَرُ مِنْ نَسْرٍ (گدھ سے بھی زیادہ تیز نظر)

۱۲۴۔ اَبْصَرُ مِنَ الْوَطْوَاطِ فِي اللَّيْلِ

(رات میں چمگادڑ سے بھی زیادہ تیز نظر)

۱۲۵۔ اَبْصَرُ مِنْ زَرْقَاءِ الْيَمَامَةِ

(یمامہ کی زرقاء سے بھی زیادہ تیز نظر) زرقاء جدیس قبیلے کی عورت تھی جو تین منزل کے فاصلے سے دیکھ لیتی تھی۔

۱۲۶۔ لَا يُبِضُّ حَجَرُهٗ

(اس کا پتھر دل پسیجتا تک نہیں) بَضَّ الْحَجَرُ۔ اس وقت بولتے ہیں جب پتھر سے عرق کی مانند کوئی نمی پھوٹ نکلے۔ اس بخیل کے لیے بولا جاتا ہے جس سے خیر کی کوئی امید نہ ہو۔ "پتھر میں جونک نہیں لگتی" "ان تلوں میں تیل نہیں"

۱۲۷۔ اَبْطَأُ مِنْ غُرَابِ نُوْحٍ

(نوح کے کوّے سے بھی زیادہ دیر لگانے والا) نوح علیہ السلام نے ایک کوّے کو بھیجا تھا کہ وہ زمین سے پانی کے ختم ہونے کی خبر لائے مگر وہ واپس ہی نہ لوٹا

۱۲۸۔ اَبْطَشُ مِنْ دَوْسَرٍ۔

(دَوْسَر سے زیادہ تیز حملہ آور) دَوْسَر، دَسَرَ سے مشتق ہے۔ نعمان بن منذر کے لشکر کا نام تھا۔

۱۲۹۔ بَطْنِيْ عَطِّرِيْ وَسَائِرِيْ ذَرِيْ

(صرف میرے پیٹ پر عطر ملو اور میرے باقی حصۂ بدن کو چھوڑ دو) ایسے شخص کیلئے کہا جاتا ہے جو اہم چیز کو چھوڑ کر غیر اہم کو اختیار کرے

۱۳۰۔ اَلْبِطْنَةُ تَأْفِنُ الْفِطْنَةَ

(زیادہ کھانا ذہانت کو ختم کر دیتا ہے) اَفِنَ الْفَصِيْلُ اُس وقت بولتے ہیں جب اونٹ کا بچہ اونٹنی کے تھن کا سارا دودھ پی لے یہ مثال کا مفہوم یہ کہ مال و دولت نے عقل خراب کر دی ہے

۱۳۱۔ مَا اَبْعَدَ مَا فَاتَ وَمَا اَقْرَبَ مَا يَاتِيْ

(جو نکل گیا وہ دور گیا اور جو آنے والا ہے وہ بہت ہی قریب ہے)

۱۳۲۔ اَبْعَدُ مِنَ النَّجْمِ

(تاروں سے بھی زیادہ دور) مثال میں نجم سے ثریا نام کے ستارے مراد ہیں

۱۳۳۔ اَبْعَدُ مِنْ بَيْضِ الْاَنُوْقِ

عقاب کے انڈوں سے بھی زیادہ دور، حاصل نہ ہونے والی چیز۔

۱۳۴۔ اَبْعَدُ مِنْ مَنَاطِ الثُّرَيَّا

(ثریا کے لٹکن سے زیادہ دور) مناط اُس چیز کو کہتے ہیں جس میں کوئی چیز لٹکائی جائے یا اس سے کسی چیز کو باندھا جائے۔

۱۳۵۔ اَبْعَدُ مِنْ مَنَاطِ الْعَيُّوْقِ

(عیوق کے لٹکن سے بھی زیادہ دور) عیوق ثریا کے ساتھ طلوع ہونے والا ایک ستارہ ہے۔

۱۳۶۔ اَلْبُعْدُ جَفَاءٌ

(دوری ستم ہے) یعنی دور رہنے سے محبت کم ہوتی ہے "سگِ حضور بہ از برادرِ دور"

۱۳۷۔ رُبَّ بَعِيْدٍ اَنْفَعُ مِنْ قَرِيْبٍ

(بہت سے دور والے پاس والوں سے زیادہ نافع ہوتے ہیں)۔

۱۳۸۔ اِنَّ الْبُغَاثَ بِاَرْضِنَا يَسْتَنْسِرُ۔

(ہماری سرزمین بغاث بھی کرگس اُبھر جاتا ہے۔ بُغَاثٌ ایک کمزور پرندہ ہے۔ اِسْتَنْسَرَ کے معنی صار کالنسر کے ہیں۔ ایسے معزز شخص کے لئے بولا جاتا ہے جس کے پاس آکر ذلیل شخص بھی معزز ہو جائے یا کمزور قوی بن جائے۔

۱۳۹۔ اِنْ يَبْغِ عَلَيْكَ قَوْمُكَ لَا يَبْغِ عَلَيْكَ الْقَمَرُ

(اگر تجھ پر تیری قوم زیادتی کرتی ہے تو چاند زیادتی نہ کرے گا)۔ زمانہ جاہلیت میں لوگوں نے شرط لگائی۔ ایک نے کہا سورج نکلنے کے بعد تک چاند نظر آئے گا۔ دوسرے نے کہا کہ سورج نکلنے سے پہلے چاند غروب ہو جائے گا۔ معاملہ حکم تک گیا۔ ان میں سے ایک نے اپنی قوم کی زیادتی کی بھی شکایت کی حکم نے کہا کہ صبح کا انتظار کرلو جو صبح ہو گا سامنے آجائے گا۔

۱۴۰۔ مِنْ اِبْتِغَاءِ الْخَيْرِ اِتِّقَاءُ الشَّرِّ

(شر سے بچنا بھی خیر ہی تلاش کرنا ہے)۔

۱۴۱۔ عَلَى الْبَاغِي تَدُوْرُ الدَّوَائِرُ

(ظالم ہی کے سر پہ مصیبتیں گھومتی ہیں) باغی ظالم کو کہتے ہیں۔

۱۴۲۔ كَمُبْتَغِي الصَّيْدِ فِي عِرِّيْسَةِ الْاَسَدِ

(شیر کی کچھار میں شکار تلاش کرنے والے کی طرح) اس شخص کے بارے میں بولا جاتا ہے جو غیر محل میں اپنی ضرورت طلب کرے یا جہاں وہ مغلوب ہو جائے۔ یا اس چیز کے لئے جو محال چیز کا طالب ہو "چیل کے گھونسلے میں ماس تلاش کرنا"، "ہاتھی سے گنا مانگنا"۔

۱۴۳۔ بِقَبْقَبَةٍ فِي زَقْزَقَةٍ۔

(ہنسی میں شور و شر) "قَبْقَبَةٌ" شور اور بہت بولنے کو کہتے ہیں اور زَقْزَقَةٌ ہنسی کو کہتے ہیں اور لایعنی باتیں کرنے والے کے لئے بولا جاتا ہے شیخی بگھارنا یا بے پر کی اُڑانا۔

۱۴۴۔ بَقْلُ شَهْرٍ وَشَوْكُ دَهْرٍ

(ساگ مہینہ بھر کا اور کانٹا ہمیشہ کا) اس کے لئے بولا جاتا ہے جس کی خیر قلیل اور شر بہت ہو۔

۱۴۵۔ مَا اسْتَبْقَاكَ مَنْ عَرَّضَكَ لِلْاَسَدِ

(جس نے تجھے شیر کے سامنے ڈال دیا اس نے تجھے زندہ نہیں چھوڑا) اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو بدانجام برائی پر اُبھارتا ہو۔

۱۴۶۔ لَا يَبْقَى شَيْءٌ عَلَى حَالِهِ

کوئی چیز اپنی ایک حالت پر برقرار نہیں رہتی

۱۴۷۔ اَبْقِ نَعْلَيْكَ وَابْذُلْ قَدَمَيْكَ۔

(اپنے جوتے کو باقی رکھو اور پاؤں کام میں لاؤ) اپنے نفس پر تکلیف برداشت کرو اور مال کو بچاؤ تاکہ معاملات خراب نہ ہوں۔

۱۴۸۔ اَبْقَى مِنْ وَحْيٍ فِي حَجَرٍ۔

(پتھر پر لکھی ہوئی حکمت سے بھی زیادہ باقی رہنے والا) یمن کے عرب حکمت کی باتیں پتھروں پر لکھتے ہیں تاکہ پائدار رہیں لوگوں میں بولا جاتا ہے۔ اَلْعِلْمُ فِي الصِّغَرِ كَالنَّقْشِ فِي الْحَجَرِ

"بچپن کا علم پتھر کی لکیر کی طرح ہے"۔

۱۴۹۔ اَبْقَى مِنَ الْعَصْرَيْنِ۔

(صبح و شام سے بھی زیادہ باقی رہنے والا) عَصْرَيْن صبح و شام کو کہتے ہیں مطلب یہ ہے کہ صبح و شام میں کوئی تغیر نہیں ہوتا۔ ہمیشہ ایک ہی طرز پر رہتے ہیں۔

۱۵۰۔ اَبْقَى مِنَ النَّسْرَيْنِ۔

(نسرین سے زیادہ دیر تک باقی رہنے والا) نسرین سے مراد نسر طائر اور نسر واقع دو ستارے ہیں۔

۱۵۱۔ اَبْقَى مِنَ الدَّهْرِ (زمانے سے زیادہ دیر تک باقی رہنے والا)

۱۵۲۔ اَبْقَى مِنْ حَجَرٍ۔ (پتھر سے زیادہ دیر تک باقی رہنے والا)

۱۵۳۔ بَاكِرْ تَسْعَدْ۔ (صبح اٹھا کرو تاکہ نیک بخت بنو)

۱۵۴۔ اَبْكَرُ مِنْ غُرَابٍ

(کوے سے بھی سویرے اُٹھنے والا) کوا سب پرندوں سے پہلے اٹھتا ہے

۱۵۵۔ مَا تَبُلُّ اِحْدَى يَدَيْهِ الْاُخْرَى

اس کا ایک ہاتھ دوسرے ہاتھ کو بھی تر نہیں کرتا بخیل آدمی کو کہا جاتا ہے

۱۵۶۔ بَلَغَ مِنْهُ الْمُخَنَّقُ۔

وہ اس سے انتہائی مشقت میں پھنس گیا "سر پہ آبنی"، مُخَنَّق گلی کو کہتے ہیں ڈوبتے کے حلق تک پانی پہنچ جائے تو اسوقت وہ موت سے ہمکنار ہوتا ہے

۱۵۷۔ بَلَغَ الْحِزَامُ الطُّبْيَيْنِ۔

(تنگ پستان تک پہنچ گیا) طُبْيٌ، اَطْبَاءٌ کا واحد ہے یعنی تھن کا سرا اور حِزَام سامان کو کسنے کے تنگ کو کہتے ہیں۔ مراد کسی معاملہ کی انتہا کو پہنچ جانا "پھندا گلے میں آگیا"۔

١٥٨- بَلَغَ السَّيْلُ الزُّبٰی۔

(سیلاب ٹیلے تک پہنچ گیا) زُبْیَۃٌ۔ اونچی زمین یعنی "پانی سر سے گزر گیا"۔

١٥٩- بَلَغَ السِّکِّیْنُ الْعَظْمَ۔

(چھری ہڈی تک پہنچ گئی) کسی معاملے کے انتہا تک پہنچنے کے وقت کہتے ہیں۔

١٦٠- بَلَغَتِ الدِّمَاءُ الثُّنَنَ۔

(خون چوپایوں کے ٹخنوں تک پہنچ گیا۔ ثنن ثُنَّۃٌ کی جمع ہے وہ بال جو چوپایہ کے پچھلے ٹخنوں میں ہوتے ہیں۔ یہ مثال بھی شر کے انتہائی حد تک پہنچنے کے وقت بولی جاتی ہے۔

١٦١- لَوْ بَلَغَ الرِّزْقُ فَاهُ لَوَلَّاهُ قَفَاهُ

(اگر رزق اس کے منہ تک پہنچ جائے تب بھی وہ پشت پھیر لے گا) محروم کے لئے بولا جاتا ہے۔

١٦٢- مَا عَسٰی اَنْ یَبْلُغَ عَضُّ النَّمْلِ

(امید ہے کہ چیونٹی کے کاٹنے کے برابر بھی نہ پہنچے گا) اس کے لئے کہا جاتا ہے جس کی دھمکی کی کوئی پروا نہ ہو۔

١٦٣- اَبْلَغُ مِنْ قُسٍّ۔

(قس سے زیادہ بلیغ) قس ابن ساعدہ عرب کے حکماء میں سے تھا اس کے ساتھ فصاحت اور خطابت میں تشبیہ دی جاتی ہے اسی نے سب سے پہلے "اما بعد" استعمال کیا اور اسی نے سب سے پہلے کہا کہ "اَلْبَیِّنَۃُ عَلٰی مَنِ ادَّعٰی وَالْیَمِیْنُ عَلٰی مَنْ اَنْکَرَ"۔ (مدعی کے ذمہ گواہ اور منکر کے ذمہ قسم ہے)۔

١٦٤- اَبْلَدُ مِنَ الْحُبَارٰی

(حباری سے بھی زیادہ بے وقوف) حُبارٰی ایک کم سمجھ اور کم عقل پرندہ ہے کیونکہ اس کی مادہ جب اپنے انڈے چھوڑ کر جاتی ہے تو ان کو بھول جاتی ہے اور دوسروں کے انڈے سینے لگ جاتی ہے

١٦٥- اِنَّ الْبَلَاءَ مُوَکَّلٌ بِالْمَنْطِقِ۔ (خاموشی ہر بلا سے بچاتی ہے)

١٦٦- (مصیبتیں حوایا پر بھی پڑتی ہیں) حوایا، حَوِیَّۃٌ کی جمع ہے۔ اس نمدہ کو کہتے ہیں جس میں گھانس بھر کر اونٹ کے کوہان پر رکھا جاتا ہے، مثال کا مطلب یہ ہے کہ تقدیر کا لکھا ہوا پورا ہونا ضروری ہے

١٦٧- بَنَانُ کَفٍّ لَیْسَ فِیْهَا سَاعِدٌ۔

(ایسے ہاتھ کی انگلیاں ہیں جن کا بازو نہیں) ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جس میں ہمت تو ہو مگر عمل نہ کر سکے۔

١٦٨- اَنَا ابْنُ جَلَا

(میں جلا کا لڑکا ہوں) مشہور و متعارف کے لئے بولا جاتا ہے، یہ شاعر کے قول کا ایک ٹکڑا ہے شعر یہ ہے،

١٦٩- اَنَا ابْنُ جَلَا وَطَلَّاعُ الثَّنَایَا ؛ مَتٰی اَضَعُ الْعِمَامَۃَ تَعْرِفُوْنِیْ

(میں جلا کا بیٹا ہوں گھاٹیوں پر چڑھ جانیوالا جب میں عمامہ اتاروں گا تو تم مجھے پہچانو گے) ابن جلا کی تقدیر یہ ہے اَنَا ابْنُ الَّذِیْ یُقَالُ لَهٗ جَلَا الْاُمُوْرَ وَکَشَفَهَا

١٧٠- رُبَّ ابْنِ عَمٍّ لَیْسَ بِابْنِ عَمٍّ

(بہت سے چچازاد بھائی ایسے ہیں جو در اصل چچازاد بھائی نہیں) کیونکہ جو چچازاد بھائی نفع نہ پہنچائے اور امداد نہ کرے وہ گویا چچازاد بھائی ہی نہیں

١٧١- بِنْتُ صَفًا تَقُوْلُ عَنْ سَمَاعٍ۔

(بنت صفا ہر آواز کا جواب دیتی ہے) بنت صفا اور بنت جبل سے مراد صدائے بازگشت ہے۔ یہ مثال ایسے شخص کے لئے کہی جاتی ہے جو کسی بھی کام کی طرف مدعو کیا جائے اور فوراً ہی قبول کرلے۔

١٧٢- یَبْنِیْ قَصْرًا وَیَهْدِمُ مِصْرًا

(محل تعمیر کر رہا ہے اور شہر برباد کر رہا ہے) اس کو کہا جاتا ہے جس کی خیر کم اور شر زیادہ ہو۔

١٧٣- اَبْهٰی مِنَ الْقَمَرَیْنِ۔

(چاند سورج سے بھی زیادہ پر رونق) "چندے آفتاب چندے ماہتاب"

١٧٤- بَالَ حِمَارٌ فَاسْتَبَالَ اَحْمِرَۃً۔

(ایک گدھے نے پیشاب کیا بہت سے گدھوں سے پیشاب کرا دیا) احمرۃ حمار کی جمع ہے اس قوم کے لئے بولا جاتا ہے جو ایک فرد کے برے عمل کی اندھی تقلید کریں۔

١٧٥- بَالَتْ بَیْنَهُمُ الثَّعْلَبُ

(ان کے درمیان لومڑی نے پیشاب کر دیا) اس قوم کے لئے کہا جاتا ہے جس میں پھوٹ اور فساد پڑ جائے۔

١٧٦- لَوْ کَانَ فِی الْبُوْمَۃِ خَیْرٌ مَا تَرَکَهَا الصَّیَّادُ۔

(الو میں کوئی بھلائی ہوتی تو شکاری کبھی نہ چھوڑتا)۔

١٧٧- بَیْتِیْ یَبْخَلُ لَا اَنَا

(میرا مکان بخیل ہے میں نہیں) دینے کے لئے گھر میں کچھ بھی نہیں ہے۔

١٧٨- اَبَادَ اللّٰهُ خَضْرَاءَهُمْ۔

(اللہ تعالیٰ ان کی سرسبزی کو برباد کرے) بددعا ہے

۱۷۹- كَانَتْ بَيْضَةَ الدِّيكِ-

(وہ چیز مرغ کا انڈا تھی) اس چیز کے لئے بولا جاتا ہے جو صرف ایک مرتبہ پائی جا کر نایاب ہو جائے کیونکہ بعض عرب کے گمان میں مرغ بھی ایک مرتبہ انڈا دیتا ہے۔

۱۸۰- بَيْضَةُ الْيَوْمِ خَيْرٌ مِنْ دُجَاجَةِ الْغَدِ

(آج کا انڈا کل کی مرغی سے بہتر ہے) نو نقد نہ تیرہ ادھار

۱۸۱- بَيْضَةُ الْبَلَدِ- (شہر کا بڑا آدمی یا شہر کا گمنام آدمی)

۱۸۲- دُونَهُ بَيْضُ الْأَنُوقِ-

(اس سے ورے عقاب کا انڈا ہے) ایسی چیز کے لئے بولا جاتا ہے جو نادر و کمیاب ہو جیسے عقاب کا انڈا۔

۱۸۳- مَا كُلُّ بَيْضَاءَ شَحْمَةٌ وَلَا كُلُّ سَوْدَاءَ تَمْرَةٌ

(ہر سفید چیز چربی اور ہر سیاہ چیز کھجور نہیں ہوتی) ہر چمکدار چیز سونا نہیں ہوتی۔

۱۸۴- مَنْ بَاعَ بِعِرْضِهِ أَنْفَقَ-

(جو شخص اپنی آبرو بیچے گا آبرو دے بیٹھے گا) جو شخص گالیاں سننے کا سامان کرے گا تو گالیاں اس کو تیار ملیں گی۔ انفق کے معنی ہیں بکا ہوا پایا۔ سہولت سے سودا ہو گیا۔

۱۸۵- بِعْتُ جَارِي وَلَمْ أَبِعْ دَارِي-

(میں نے پڑوسی بیچا ہے مکان نہیں بیچا) یعنی میں نے بدخلق پڑوسی سے بچنے کے لئے مکان فروخت کیا ہے۔

۱۸۶- لَا تَبِعْ نَقْدًا بِدَيْنٍ-

(نقد کو ادھار کے بدلے میں نہ بیچو)

۱۸۷- قَدْ بَيَّنَ الصُّبْحُ لِذِي عَيْنَيْنِ-

(آنکھوں والے کیلئے صبح ظاہر ہو گئی ہے) بالکل ظاہر معاملہ کے لئے بولا جاتا ہے! بَيَّنَ بمعنی تَبَيَّنَ ہے۔

۱۸۸- أَبْيَنُ مِنْ فَلَقِ الصُّبْحِ أَوْ فَرَقِ الصُّبْحِ

(صبح کی روشنی سے بھی زیادہ ظاہر) فلق اور فرق دونوں کے معنی فجر کے ہیں

۱۸۹- إِنَّ مِنَ الْبَيَانِ لَسِحْرًا (بعض بیان جادو کا اثر رکھتے ہیں)

## ت

۱۹۰- أَنَا تَئِقٌ وَأَنْتَ مَئِقٌ فَكَيْفَ نَتَّفِقُ-

(میں غضبناک ہوں اور تجھ میں سہارا نہیں پھر ہم کیسے متفق ہوں!) تَئِق غصہ سے بھرا ہوا اور مَئِق گھبرانے والا۔ دو مختلف العادات لوگوں کے لئے بولا جاتا ہے۔

۱۹۱- أَتْبِعِ الْفَرَسَ لِجَامَهَا وَالنَّاقَةَ زِمَامَهَا-

(گھوڑے کے ساتھ لگام اور ناقہ کے ساتھ لگام بھی دو) تاکہ بخشش مکمل ہو۔

۱۹۲- أَتْبِعِ الدَّلْوَ بِالرِّشَاءِ

(ڈول کے ساتھ رسی بھی دو) رِشاء۔ پانی کھینچنے کی رسی۔

۱۹۳- أَتْبَعُ مِنَ الظِّلِّ (سایہ سے بھی زیادہ پیچھا کرنے والا)

۱۹۴- لَوِ اتَّجَرْتَ بِالْأَكْفَانِ مَا مَاتَ أَحَدٌ

(اگر تو کفن کی تجارت کرتا تو کوئی نہ مرتا)۔

۱۹۵- لَا تِجَارَةَ كَالْعَمَلِ الصَّالِحِ- (نیک عمل بہترین تجارت ہے)

۱۹۶- تَرَكَ ظَبْيٌ ظِلَّهُ-

(ہرن نے اپنا سایہ چھوڑ دیا) اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو عیش و آرام کی جگہ سے سختی و تنگی میں چلا جائے۔

۱۹۷- تَرَكْتُهُ عَلَى أَنْقَى مِنَ الرَّاحَةِ

(میں نے اس کو ہتھیلی کی طرح صاف حالت میں چھوڑا) یعنی اچھی حالت میں نہیں چھوڑا جیسے ہتھیلی پر کوئی بال نہیں چھوڑا ہے۔

۱۹۸- تَرَكْتُهُ عَلَى مِثْلِ مِشْفَرِ الْأَسَدِ-

(میں نے اس کو گویا کہ شیر کے ہونٹ کے پاس چھوڑ دیا ہے)۔

۱۹۹- تَرَكْتُهُمْ فِي حَيْصَ بَيْصَ أَوْ حِيصٍ بِيصٍ

(میں نے ان کو انتہائی مشکل میں پھنسا ہوا چھوڑا) حیص فرار کو اور بوص دوڑ کر بھاگنے اور چھپنے کو کہتے ہیں حیص کا ہم وزن کرنے کے لئے بوص کے واؤ کو یا سے تبدیل کر کے بیص بنا لیا ہے!۔ ایسے شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو کسی ناگزیر معاملے میں پھنس جائے

۲۰۰- مَا تَرَكَ الْأَوَّلُ لِلْآخِرِ شَيْئًا

(پہلے نے دوسرے کے لئے کچھ نہ چھوڑا)

۲۰۱- مَنْ تَرَكَ الشَّهَوَاتِ عَاشَ حُرًّا

(جس نے خواہشات کو چھوڑا اس نے شرافت کے ساتھ بسر کی)

۲۰۲- لَوْ تُرِكَ الْقَطَا لَيْلًا لَنَامَ-

(اگر قطا کو رات میں چھوڑتا تو آرام سے سو جاتا) اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو بلا ارادہ کسی مصیبت پر مجبور کیا جائے۔ با خزم [illegible]

جائے اور ظلم کرنے لگے۔

۲۰۳- لَا یَتْرُكُ السَّاقَ اِلَّا مُمْسِكًا سَاقًا

(وہ ایک تنہ کو بغیر دوسرے تنہ کے پکڑے نہیں چھوڑتا) یہ گرگٹ کے لئے کہا جاتا ہے۔ مراد محتاط آدمی۔

۲۰۴- لَا یَتْرُكُ الظَّبْیُ ظِلَّهٗ۔

(ہرن اپنا سایہ نہیں چھوڑتا) مانوس چیز کو لازم کرنے کیلئے مثال دیجاتی ہے

۲۰۵- اُتْرُكِ الشَّرَّ یَتْرُكْكَ۔

(تو شر کو چھوڑ دے شر تجھے چھوڑ دے گا)۔

۲۰۶- تَرْكُ الْجَوَابِ عَلَی الْجَاهِلِ جَوَابٌ

(جواب جاہلاں باشد خاموشی)

۲۰۷- تَرْكُ مَالَا یَصْلُحُ اَصْلَحُ۔

(ناقابل اصلاح کو چھوڑ دینا ہی بہتر ہے)

۲۰۸- اِذَا تَمَّ الْعَقْلُ نَقَصَ الْكَلَامُ

(جب عقل کامل ہوجاتی ہے تو کلام کم ہوجاتا ہے)۔

۲۰۹- تَمَامُ الرَّبِیْعِ الصَّیْفُ۔

(فصل ربیع کا ختم ہونا ہی گرمی ہے۔ اسی طرح عرب کا قول ہے الاعمال بخواتیمہا (اعمال کا اعتبار خاتمہ پر ہے)۔

۲۱۰- اَتَمُّ مِنْ قَمَرِ التَّمِّ۔

(پورے چاند سے بھی زیادہ کامل) تمّ کے معنی یہاں تمام کے ہیں یعنی بدر التمام۔

۲۱۱- اَلتَّمْرَةُ وَالْجَمْرَةُ (کھجور و چنگاری) یعنی اچھا و برا یا نفع و ضرر

۲۱۲- اَلتَّائِبُ مِنَ الذَّنْبِ كَمَنْ لَا ذَنْبَ لَهٗ۔

(گناہوں سے توبہ کر لینے والا اس شخص کی طرح ہے جس نے کوئی گناہ ہی نہ کیا ہو)

۲۱۳- تَاجُ الْمُرُوْءَةِ التَّوَاضُعُ (تواضع شرافت کا تاج ہے)

۲۱۴- اَتْیَهُ مِنْ قَوْمِ مُوْسٰی

(قوم موسیٰ سے بھی زیادہ بھٹکا ہوا (اتیہ) معنی حیرانی۔ قوم موسیٰ چالیس سال تک حیرانی میں بھٹکتی رہی۔

## ث

۲۱۵- ثَاطَةٌ مُدَّتْ بِمَاءٍ

(سڑی کیچڑ کے ساتھ پانی بھی ملیگا۔ ثاطۃ اس بدبودار کیچڑ کو کہتے ہیں جس کے ساتھ کوئی اور سڑی ہوئی چیز بھی شامل ہو یا کریلا اور نیم چڑھا"

۲۱۶- اَثْبَتُ فِی الدَّارِ مِنَ الْجِدَارِ

(دیوار سے بھی زیادہ گھر میں جمنے والا۔

۲۱۷- اَثْبَتُ مِنَ الْوَشْمِ۔ (گودنے کے نشانوں سے زیادہ پائیدار)

۲۱۸- مَا لَهٗ ثَاغِیَةٌ وَّرَاغِیَةٌ

(نہ اس کے پاس بھیڑ ہے نہ ناقہ) ثاغیہ بھیڑ کو اور راغیہ ناقہ کو کہتے ہیں۔ قلاّش کے لئے کہا جاتا ہے۔

۲۱۹- اَثْقَلُ مِنْ رَضْوٰی

(رضویٰ سے بھی زیادہ بھاری) رضویٰ مدینہ کا ایک پہاڑ ہے

۲۲۰- اَثْقَلُ مِنْ تَوْدٍ (بڑے پہاڑ سے زیادہ وزنی)

۲۲۱- اَثْقَلُ مِنْ اُحُدٍ۔

(احد پہاڑ سے بھی زیادہ وزنی) احد یثرب کا پہاڑ ہے۔

۲۲۲- ثَكِلَتْكَ اُمُّكَ اَیَّ جُرْدٍ تَرْقَعُ۔

(تیری ماں تجھے روئے تو کونسے کپڑے کو پیوند لگا رہا ہے) جرد پرانے کپڑے کو کہتے ہیں۔ اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو غلط اور غیر نافع کام کرے۔

۲۲۳- اَلثَّكْلٰی تُحِبُّ الثَّكْلٰی

(گم شدہ بچے کی ماں گم شدہ بچے کی ماں کو ہی پسند کرتی ہے۔)

"کند ہم جنس باہم جنس پرواز"

۲۲۴- لَا یُجْنٰی مِنَ الشَّوْكِ الْعِنَبُ۔ (کانٹا انگور کا پھل نہیں دیتا)

۲۲۵- ثَمَرَةُ الْجُبْنِ لَا رِبْحٌ وَّلَا خُسْرٌ۔

(بزدلی کا نتیجہ نہ نفع ہے نہ نقصان) خسر نقصان کو کہتے ہیں۔

۲۲۶- اَلْجَبَانُ لَا یَرْبَحُ وَلَا یَخْسَرُ۔

(نامرد نہ نفع پاتا ہے نہ نقصان)

۲۲۷- لِكُلِّ ثَوْبٍ لَابِسٌ۔ (ہر کپڑے کا کوئی پہننے والا ہے)

۲۲۸- ثَادَ حَابِلُهُمْ عَلٰی نَابِلِهِمْ۔

(ان کا جال والا ان کے تیر والے پر جوش آگیا) حابل جال والے کو اور نابل تیر والے کو کہتے ہیں۔

۲۲۹- اَلثَّوْرُ یَحْمِیْ اَنْفَهٗ بِرَوْقِهٖ۔

(بیل بھی اپنی ناک کی حفاظت اپنے سینگوں سے کرتا ہے)۔ روق

سینگ کو کہتے ہیں "اپنی عزت آپ"!

## ج

۲۳۰- اَجْبَنُ مِنْ نَعَامَةٍ - (شتر مرغ سے بھی زیادہ بزدل)

۲۳۱- اَجْبَنُ مِنْ صَافِرٍ

(صافر سے زیادہ بزدل) صافر ایک پرندہ ہے جو اپنی ٹانگوں سے درخت کی شاخ کو پکڑ کر الٹا لٹک جاتا ہے اور تمام رات سیٹی کی آواز نکالتا رہتا ہے تاکہ وہ سو نہ جائے اور شکار نہ کر لیا جائے۔

۲۳۲- اِنَّ الْجَبَانَ حَتْفُهُ مِنْ فَوْقِهِ

(بزدل کی موت اوپر سے نازل ہوتی ہے) نامرد کے لئے بولا جاتا ہے۔

۲۳۳- بِجَبْهَةِ الْعَيْرِ يُفْدٰى حَافِرُ الْفَرَسِ -

(گدھے کی پیشانی گھوڑے کے کھر کے فدیہ میں دیجاتی ہے) عَیر گدھے کو کہتے ہیں۔

۲۳۴- اَلْجَحْشَ لَمَّا فَاتَكَ الْاَعْيَارُ

(جب گدھے نہ ملیں تو گدھے کا بچہ ہی سہی) یعنی جب گدھوں پر قدرت حاصل نہ ہو تو بچہ ہی پر اکتفا کرو۔ جحش کو ایک محذوف فعل کی وجہ سے منصوب کیا گیا ہے اس کی اصل اطلب الجحش ہے۔

۲۳۵- قَدْ جَدَّ اَشْيَاعُكُمْ فَجِدُّوْا

(تمہارے ساتھیوں نے کوشش کی ہے لہٰذا تم بھی کوشش کرو)۔ ساتھیوں کے کام کی شرکت کی ترغیب کے لئے کہا جاتا ہے۔ اَشیاع اصحاب کو کہتے ہیں۔

۲۳۶- مَنْ جَدَّ وَجَدَ - (جو کوشش کرتا ہے وہ پالیتا ہے)

۲۳۷- جِدَّ لِامْرِئٍ يَجِدَّ لَكَ

(جس شخص کے لئے تو کوشش کرے گا وہ تیرے لئے کوشش کریگا)

۲۳۸- جَدُّكَ يَرْعٰى نَعَمَكَ

(تیری نعمت تیرے چوپایوں کو چراتی ہے) مالدار مال؟ ڈرنے والے کے لئے بولا جاتا ہے۔

۲۳۹- جَدُّكَ لَا كَدُّكَ -

(تیری کوشش مفید ہے لیکن طلب میں سختی مفید نہیں) جَدٌّ کوشش و اہتمام کرنا کَدٌّ سختی اور اصرار کیساتھ طلب کرنا جَدَّكَ لَا كَدَّكَ - نصب کے ساتھ بھی منقول ہے۔ اس صورت میں ایک فعل اِبْغِ محذوف ہوگا۔

۲۴۰- كُلُّ جِدَّةٍ سَتُبْلِيْهَا عِدَّةٌ

(ہر چیز عنقریب پرانی ہونے والی ہے) عِدَّةٌ سے مراد عِدَّةُ الْاَيَّامِ وَاللَّيَالِي۔ ہے

۲۴۱- نِعْمَ الْجُدُوْدُ وَلٰكِنْ بِئْسَ مَا خَلَفُوْا

(آباء و اجداد تو بہت اچھے تھے مگر ان کے خلف بہت برے ہیں)

۲۴۲- لَا جَدِيْدَ لِمَنْ لَا خَلَقَ لَهٗ -

(جس کے پاس پرانا نہ ہو اس کے پاس نیا بھی نہیں رہتا) اس لئے پرانے کی حفاظت کرو کہ نیا بھی محفوظ رہے!

۲۴۳- جُدَيْدَةٌ فِيْ لُعَيْبَةٍ

(ایک بڑی سنجیدگی ہے کھیل میں) جُدَیْدَۃٌ "جِدٌّ" کی تصغیر ہے وہ بات جو سنجیدگی سے کہی جائے۔ مراد یہ ہے کہ یہ بڑی سنجیدہ بات ہے جو کھیل ہی کھیل میں کہی گئی ہے۔

۲۴۴- مَنْ اَجْدَبَ انْتَجَعَ -

(جو قحط زدہ ہوتا ہے وہ گھاس کی تلاش میں نکلتا ہے) محاورہ ہے اِنْتَجَعَ الْقَوْمُ الْكَلَاَ (قوم گھاس کی جستجو میں مختلف جگہ گئی) یعنی ضرورت پوری کرنے کے لئے اچھی طرح کوشش کرو۔

۲۴۵- وَبَعْضُ الْجَدْبِ اَمْرَأُ لِلْهَزِيْلِ -

(بعض قحط سالی لاغر کے لئے بہت خوشگوار ثابت ہوتی ہے) اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو مالداری کو برداشت نہ کر سکے بلکہ اس کی وجہ سے سرکشی اور ظلم شروع کر دے۔ اَلطَّعَامُ الْمَرِيُّ پچنے والے اور خوشگوار کھانے کو کہتے ہیں۔

۲۴۶- جَدَحَ جُوَيْنٌ مِنْ سَوِيْقِ غَيْرِهٖ

(جوین نے اپنے علاوہ کسی اور کا ستو گھولا ہے) جَدَحَ السَّوِيْقَ - ستو کو گھی وغیرہ میں گھولنا۔ ایسے آدمی کے لئے کہا جاتا ہے جو غیر کے مال میں فیاضی دکھائے "حلوائی کی دکان پر نانا جی کا فاتحہ"! بہت سوال کرنے والے حریص کے لئے یہ مثل بولی جاتی ہے۔

۲۴۷- اَجْدٰى مِنَ الْغَيْثِ فِيْ اَوَانِهٖ

(بروقت بارش سے زیادہ نافع) اَجْدٰی اِجْدَاءٌ بمعنی نافع ہونا سے مشتق ہے اَفْعَلُ کے صیغہ کا اشتقاق باب افعال سے شاذ ہے!

۲۴۸- جَذْبُ الزِّمَامِ يُرِيْعُ الصِّعَابَ۔

(باگ کھینچ کر رکھنا بے سدھے گھوڑوں کو سدھا دیتا ہے۔ ایسے شخص کے لئے کہتے ہیں جو ابتدا میں حکم نہ مانے مگر آخر میں مطیع ہو جائے
صِعَاب۔ سرکش گھوڑے کو کہتے ہیں۔

۲۴۹۔ جِذْلُ حِكَاكٍ

(کھجلی دور کرنے والا لکڑی کا لٹھا) جِذْلٌ۔ درخت کی جڑ کو کہتے ہیں یہ اونٹوں کے باڑہ میں نصب کر دی جاتی ہے اور خارشی اونٹ اس سے کھجلا کر سکون حاصل کرتے ہیں۔ حکاک خارش کی طرح ایک بیماری ہے اس شخص کے لئے کہتے ہیں جس کی رائے اور عقل سے لوگ اپنے کام درست کرتے ہیں۔

۲۵۰۔ اَنَا جُذَيْلُهَا الْمُحَكَّكُ وَعُذَيْقُهَا الْمُرَجَّبُ۔

(میں اس کے لئے خارش کے وقت کھجلانے والا تنہ ہوں اور چبوترہ سے مضبوط کیا ہوا کھجور کا درخت ہوں) جُذَیل جذل کی تصغیر ہے، یعنی درخت کی جڑ۔ مُحکک وہ چیز جس سے خارشی اونٹ کھجلائیں۔ عُذَیق عذق کی تصغیر ہے یعنی کھجور کا درخت مُرَجَّب وہ چیز جس کے چاروں طرف پتھر کا چبوترہ بنا کر مضبوط کیا گیا ہو کھجور کے اچھے درخت کی حفاظت کے لئے اس کے چاروں طرف پتھر کا چبوترہ بنا کر سہارا دیتے ہیں۔ تصغیر، تعظیم کے لئے ہے جس شخص کی عقل و رائے سے لوگ مستفید ہوتے ہیں۔ وہ اپنی عظمت و اہمیت ظاہر کرنے کے لئے یہ مقولہ کہا جاتا ہے۔

۲۵۱۔ كُلٌّ يَجُرُّ النَّارَ إِلَى قُرْصِهِ

(ہر شخص اپنی ٹکیا کی طرف آگ کھینچتا ہے) یعنی ہر شخص اپنے نفس کے لئے خیر چاہتا ہے۔

۲۵۲۔ اَجْرَأُ مِنْ ذِي لُبَدَةٍ (شیر سے زیادہ جری) ذی لُبدۃ۔ شیر

۲۵۳۔ اَجْرَأُ مِنْ اُسَامَةَ

(شیر سے زیادہ بہادر) اسامہ۔ شیر کا نام ہے اسم معرفہ ہے اس پر الف لام تعریف کا داخل نہیں ہوتا ہے۔

۲۵۴۔ اَجْرَأُ مِنْ لَيْثٍ بِخَفَّانَ

(خفان کے شیر سے زیادہ بہادر خفان شیروں کی ایک مشہور جھاڑی تھی

۲۵۵۔ اَجْرَأُ مِنْ ذُبَابٍ۔

(مکھی سے زیادہ جری) جو بادشاہ کی ناک اور شیر کی پلک پر بھی جا بیٹھتی ہے۔

۲۵۶۔ اَجْرَدُ مِنْ صَلْعَةٍ

(گنجے کی ٹانٹ سے بھی زیادہ ننگا) صَلْعَۃ۔ گنجے کے سر کا بغیر بالوں والا حصہ

۲۵۷۔ اَجْرَدُ مِنْ صَخْرَةٍ

(چٹان سے زیادہ صاف) جس پر کوئی روئیدگی نہیں ہوتی۔ اس پر کوئی چیز نہیں جمتی

۲۵۸۔ كَالْجَرَادِ لَا يُبْقِي وَلَا يَذَرُ۔

(ٹڈی کی طرح جو نہ کچھ باقی رکھتی ہے نہ کچھ چھوڑتی ہے)۔

۲۵۹۔ جَرْعٌ وَاَوْشَالٌ۔

(تھوڑا پانی اور سیرابی؛) جرع سیراب ہو کر پانی پینا یعنی مال تھوڑا اور فضول خرچی۔ کفایت سے خرچ کرنے کی ترغیب کے لئے بولا جاتا ہے

۲۶۰۔ اَلْجَرْعُ اَرْوَى وَالرَّشِيفُ اَنْقَعُ۔

(ڈکو سنا سیراب تو کر دیتا ہے لیکن چوس کر پینا زیادہ تسکین بخش ہوتا ہے۔ جرع بے تحاشہ پی جانا۔ رشیف چوس کر پینا۔ نقع پیاس بجھنا۔ اروی۔ جلدی سیراب کرنے والا اور انقع۔ پائیدار تشفی بخشنے والا۔ مطلب یہ کہ گھونٹ گھونٹ کر کے پی جائے تو اچھی طرح پیاس بجھتی ہے۔ اگرچہ اس میں تاخیر ہوتی ہے۔ اسی موقع پر کہا جاتا ہے "ٹھنڈا کر کے کھانا اچھا ہوتا ہے"۔

۲۶۱۔ لَا جُرْمَ بَعْدَ النَّدَامَةِ

(ندامت کے بعد کوئی جرم باقی نہیں رہتا)۔

۲۶۲۔ اِذَا جَرَى الْمُذَكِّي حَسَرَتْ عَنْهُ الْحُمُرُ۔

(جب کامل گھوڑا چلتا ہے تو گدھے اس سے عاجز رہ جاتے ہیں)۔ مذکی وہ گھوڑا جس کی قوت اور نشو ونما مکمل ہو چکی ہو۔ حسرۃ عاجز رہ جانا۔ یہ مثل ایسے شخص کے لئے کہی جاتی ہے جو اپنی خوبیوں کی وجہ سے اپنے ساتھیوں سے سبقت لے جائے۔ "گھوڑے اور گدھے کا کیا مقابلہ"۔

۲۶۳۔ يَجْرِي بُلَيْقٌ وَيُذَمُّ

(بلیق دوڑتا ہے، پھر بھی اس کی مذمت ہوتی ہے) بُلیق ایک گھوڑے کا نام ہے جو دوڑ میں جیتا کرتا تھا، پھر بھی اس کی برائی ہوتی تھی، یہ مثل اس موقع پر بولی جاتی ہے جب محسن کی مذمت کی جائے۔

۲۶۴۔ تَجْرِي الرِّيَاحُ بِمَا لَا تَشْتَهِي السُّفُنُ۔

(ایسی ہوائیں بھی چلتی ہیں جو خواہش کے خلاف ہی چلتی ہیں) سُفُن سے مراد اہل سفن ہے۔

٢٦٥۔ اَجْرِ الْاُمُوْرَ عَلٰی اَذْلَالِهَا۔ (معاملات کو آسان طریقے پر جاری رکھو)

٢٦٦۔ جَرْیُ الْمُذَكِّیَاتِ غِلَاءٌ

(اچھے گھوڑوں کی چال بھی میلوں تک ہوتی ہے) دوڑ کی آخری حد اور بھی زیادہ دور ہوگی۔ مُذَکِّی۔ پورا گھوڑا۔ غَلْوَةٌ۔ غِلَاءٌ کی جمع ہے۔ یہ معمروں پر کسی کی فوقیت ظاہر کرنے کے لئے کہا جاتا ہے۔

٢٦٧۔ اَلْجَزَعُ عِنْدَ الْمُصِیْبَةِ مُصِیْبَةٌ اُخْرٰی

(مصیبت کے وقت گھبراہٹ ایک دوسری مصیبت ہے)۔

٢٦٨۔ جَزَاهُ جَزَاءَ سِنِمَّارٍ۔

(اس کو سنمار جیسی جزا دی) سنمار شاہ نعمان ابن امراء القیس کے مشہور اور پر اسرار محل خورنق کا رومی معمار تھا جس کو محل کی تعمیر کے بعد نعمان نے اسی محل سے گرا کر ہلاک کر دیا تاکہ کسی اور کے لئے ایسا محل نہ بنا سکے۔ ایسے محسن کے لئے کہا جاتا ہے جس کو بھلائی کا بدلہ برائی سے دیا جائے

٢٦٩۔ جَزَیْتُهٗ كَیْلَ الصَّاعِ بِالصَّاعِ۔

(میں نے اس کو پیمانہ کا بدلہ پیمانے سے دیا) یعنی بھلائی کا بدلہ بھلائی سے اور برائی کا بدلہ برائی سے۔

٢٧٠۔ هٰذَا جَزَاءُ مُجِیْرِ اُمِّ عَامِرٍ

(یہ بجو کو پناہ دینے والے کی جزاء ہے) اُمِّ عامر بجو کی کنیت ہے کہتے ہیں کسی عرب نے ایک خوف زدہ بجو کو پناہ دی تھی۔ بجو نے موقع پا کر اسی اعرابی کو ہلاک کر دیا۔

٢٧١۔ اَلْجَزَاءُ مِنْ جِنْسِ الْعَمَلِ

(جزا عمل کی قسم سے ہوتی ہے) "جیسی کرنی ویسی بھرنی" یا "جیسے کرم ویسے پھل"۔

٢٧٢۔ تَجَشَّأَ لُقْمَانُ مِنْ غَیْرِ شِبَعٍ

(لقمان نے پیٹ بھرے بغیر ہی ڈکار لے لی) ایسے شخص کے لئے کہتے ہیں جو فقیر ہوتے ہوئے مالداری ظاہر کرے یا کمزور ہوتے ہوئے بہادر بنے۔

٢٧٣۔ جَعْجَعَةٌ وَلَا اَرٰی طِحْنًا

(چکی کا شور ہے مگر آٹا نظر نہیں آتا) "شور اشوری دبے نمکی"

٢٧٤۔ مَنْ جَعَلَ نَفْسَهٗ عَظْمًا اَكَلَتْهُ الْكِلَابُ۔

(جو اپنے آپ کو ہڈی بنائے گا اس کو کتے کھائیں گے)

٢٧٥۔ لَا تَجْعَلْهَا بَیْضَةَ الدِّیْكِ۔

(اس کو مرغے کا انڈا نہ بناؤ) مشہور ہے کہ مرغا اپنی عمر میں ایک بار انڈا دیتا ہے۔ اسی مفروضے پر ایک شاعر نے کہا ہے۔

٢٧٦۔ قَدْ زُرْتِنَا مَرَّةً فِی الدَّهْرِ وَاحِدَةً
ثَنِّیْ وَلَا تَجْعَلِیْهَا بَیْضَةَ الدِّیْكِ

(اے محبوبہ! تو نے زمانہ میں ایک ہی مرتبہ ہم سے ملاقات کی ہے یہ ملاقات دوسری مرتبہ بھی کرلے اور اس کو مرغ کا انڈا نہ بنا جیسے ستھنی کا انڈا یا پر عُنقا۔

٢٧٧۔ اَجْفٰی مِنَ الدَّهْرِ۔ (زمانہ سے زیادہ بدخلق)

٢٧٨۔ جِلْدُ الْخِنْزِیْرِ لَا یُدْبَغُ۔

(خنزیر کی کھال کو دباغت نہیں دی جا سکتی) اس شخص کے لئے کہتے ہیں جس پر نصیحت کارگر نہ ہو۔

٢٧٩۔ تَحْتَ جِلْدِ الضَّاْنِ قَلْبُ الْاَذْؤُبِ

(بھیڑ کی کھال کے نیچے بھیڑیئے کا دل) یعنی ظاہر میں بھیڑ کی طرح بھولا اور دل بھیڑیئے کی طرح بے رحم۔

٢٨٠۔ جَلِیْسُ الْمَرْءِ مِثْلُهٗ۔

(آدمی کا ہم نشین اسی جیسا ہوتا ہے)

٢٨١۔ جَلّٰی مُحِبًّا نَظَرُهٗ۔

(دوست کو اس کی نظر نے ہی ظاہر کر دیا ہے) دوست کی نگاہ بتا دیتی ہے۔

٢٨٢۔ لَا یَجْتَمِعُ سَیْفَانِ فِیْ غِمْدٍ۔

(ایک میان میں دو تلواریں جمع نہیں ہوتیں)

٢٨٣۔ مَا یَجْمَعُ بَیْنَ الْاَرْوٰی وَالنَّعَامِ۔

(پہاڑی بکرا اور شتر مرغ جمع نہیں ہو سکتے) اَرْوٰی پہاڑی بکرا جو ریگستان میں نہیں چل سکتا اور نعام شتر مرغ۔ پہاڑ کی بلندیوں پر نہیں چڑھ سکتا۔ دو متضاد چیزوں کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

٢٨٤۔ اَجْمَعُ مِنْ نَمْلَةٍ۔ (چیونٹی سے زیادہ جمع کرنے والا)

٢٨٥۔ مَنْ اَجْمَلَ قِیْلًا سَمِعَ جَمِیْلًا۔

(جو اپنی گفتگو اچھی رکھے گا وہ اچھی ہی سنے گا)

٢٨٦۔ اَلْجَمَلُ مِنْ جَوْفِهٖ یَجْتَرُّ۔

(اونٹ اپنے ہی منہ سے جگالی کرتا ہے) اس شخص کے لئے کہتے ہیں جو

اپنے کسب سے روزی کماتا ہے اور اس کے لئے بھی جو ایسے چیز سے نفع اُٹھائے جو اس کو نقصان پہنچانے والی ہے۔

۲۸۷- اَلْجُنُوْنُ فُنُوْنٌ (جنون کی بہت سی قسمیں ہیں)

۲۸۸- لِکُلِّ جَنْبٍ مَضْجَعٌ۔ (ہر پہلو کے لئے خوابگاہ ہے)

۲۸۹- لِکُلِّ جَنْبٍ مَصْرَعٌ

(ہر پہلو کو پچھڑنا ہے) مطلب یہ ہے کہ ہر زندہ کے لئے موت ہے

۲۹۰- اِنْ جَانِبٌ اَعْيَاكَ فَالْحَقْ بِجَانِبٍ

(اگر ایک پہلو نے تھکا دیا ہے تو دوسرے پہلو سے مل جا) یعنی پہلو بدل لے

۲۹۱- جَنَتْ عَلٰی اَهْلِهَا بَرَاقِشُ

(براقش نے اپنی ہی قوم پر ظلم کیا) دیکھیو ۸۹

۲۹۲- اِنَّكَ لَا تَجْنِيْ مِنَ الشَّوْكِ الْعِنَبَ

(تو کانٹوں سے انگور کا پھل نہیں چنے گا) "کانٹے بو کر پھول چُن نہیں سکتے"

۲۹۳- اَجْنَاؤُهَا اَبْنَاؤُهَا۔

(دست درازی کرنے والے اس کے معمار ہی ہیں) اَجْنَاء جانی کی جمع ہے۔ جرم کرنے والا۔ اور اَبْنَاء بانی کی جمع ہے یعنی معمار۔ جمع کی یہ مثال نادر ہے اصل ایک یمنی بادشاہ کا مقولہ جس نے ایک جنگ پر جاتے ہوئے اپنی لڑکی کو قائم مقام بنایا تھا۔ لڑکی نے درباری امراء کے مشورہ سے ایک عمارت گرانے کا حکم دیتے ہوئے اس نے یہ جملہ کہا جو مثل بن گیا۔ مطلب یہ ہے کہ عمارت گرانے کا جرم وہی لوگ کر رہے ہیں جنہوں نے اس کی تعمیر کی تھی۔ بے سوچے سمجھے کام کو مٹانے کی ضرورت پڑے تو یہ مثل کہی جاتی ہے۔

۲۹۴ هَلْ يَجْهَلُ فُلَانًا اِلَّا مَنْ يَجْهَلُ الْقَمَرَ

(فلاں چیز سے وہی بے خبر ہو سکتا ہے جو چاند سے بے خبر ہو) یعنی فلاں چیز چاند کی طرح روشن و مشہور ہے "چاند نکلا سب نے دیکھا"

۲۹۵- اَلْجَهْلُ مَطِيَّةٌ مَنْ رَكِبَهَا ذَلَّ وَمَنْ صَحِبَهَا ضَلَّ

جہالت وہ سواری ہے۔ جو اس پر سوار ہوگا، ذلیل ہوگا اور جو اس کے ساتھ لگا گم راہ ہو گیا)۔

۲۹۶- اَلْجَهْلُ شَرُّ الْاَصْحَابِ (جہالت بدترین ساتھی ہے)۔

۲۹۷- اَجْهَلُ مِنْ عَقْرَبٍ۔

(بچھو سے بھی زیادہ جاہل) جو پتھر پر ڈنک مار کر پتھر کی بجائے اپنے ڈنک کو ہی نقصان پہنچاتا ہے

۲۹۸- اَجْهَلُ مِنْ فَرَاشَةٍ

(پروانہ سے بھی زیادہ جاہل) جو خود کو ہی ہلاک کر لیتا ہے۔

۲۹۹- وَعِنْدَ جُهَيْنَةَ الْخَبَرُ الْيَقِيْنُ۔

(یقینی خبر تو جہینہ کے پاس ہے) کسی معاملہ کی حقیقت کا علم ہونے کے موقع پر بولا جاتا ہے حصین غطفانی اور بنی جہینہ کا ایک شخص اخنس ابن کعب نامی لخم کے ایک شخص نے ان کی تواضع کی حصین غطفانی نے اپنے ساتھی اخنس جہنی کی عدم موجودگی میں لخمی میزبان کو قتل کر دیا۔ اخنس نے حصین کو ملامت کی تو حصین نے اس کو سُلا دیا۔ اس کے بعد جہنی نے محسوس کیا کہ حصین اس پر بھی ہاتھ صاف کرنا چاہتا ہے۔ اس نے اس سے قبل حصین کو قتل کر دیا اور تمام سامان پر قبضہ کر لیا۔ راستہ میں ایک جگہ حصین کی بیوی ملی جو اپنے شوہر کی تلاش کر رہی تھی اخنس نے یہ شعر پڑھا۔

تُسَائِلُ عَنْ حُصَيْنٍ كُلَّ رَكْبٍ ٭ وَعِنْدَ جُهَيْنَةَ الْخَبَرُ الْيَقِيْنُ

(وہ حصین کے بارے میں ہر سوار سے دریافت کرتی ہے حالانکہ جُہَیْنَہ کے پاس یقینی خبر ہے) مشہور ماہر لغت اصمعی کا بیان ہے کہ یہ مثل جُہَیْنَہ کی بجائے جُفَیْنَہ سے متعلق ہے۔ یہ ایک شخص کا نام تھا جو ایک ایسے مقتول کا علم رکھتا تھا جس کے بارے میں قوم اور مقتول کی لڑکی جستجو کر رہی تھی۔ یہ شعر اسی سے متعلق ہے۔

تُسَائِلُ عَنْ اَبِيْهَا كُلَّ رَكْبٍ ٭ وَعِنْدَ جُفَيْنَةَ الْخَبَرُ الْيَقِيْنُ

۳۰۰- اَجْوَدُ مِنْ حَاتِمٍ۔ (حاتم سے بھی زیادہ سخی)

۳۰۱- اِنَّ الْجَوَادَ قَدْ يَعْثُرُ

(اصیل گھوڑا بھی کبھی ٹھوکر کھا جاتا ہے) تجربہ کار آدمی سے لغزش کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

۳۰۲- اِنَّ الْجَوَادَ عَيْنُهُ فِرَارُهُ

(اصیل کی آنکھ ہی دانت دیکھنے سے مستغنی کر دیتی ہے) فرار۔ جانور کے دانت دیکھ کر اس کی عمر کا اندازہ کرنا یعنی شرافت صورت ہی سے ظاہر ہو جاتی ہے۔

۳۰۳- لِكُلِّ جَوَادٍ كَبْوَةٌ۔

(ہر اصیل گھوڑے کو کبھی نہ کبھی ٹھوکر لگتی ہے)۔

۳۰۴- جَاوِرْ مَلِكًا اَوْ بَحْرًا

(بادشاہ کے پڑوس میں رہ یا سمندر کے) دولت اہل ثروت ہی

۱۔ ہم سفر تھے۔ دونوں بہادر اور نڈر تھے راستے میں بنی لخم

سے حاصل کرنی چاہیے۔

۳۰۵۔ کَمُجِیْرِ اُمِّ عَامِرٍ

(بجو کو پناہ دینے والے کی طرح) شکاریوں نے ایک مرتبہ بجو کو گھیر لیا تھا۔ ایک اعرابی نے اس کو پناہ دیدی شکاری تو واپس چلے گئے لیکن بجو نے سوتے میں پناہ دینے والے اعرابی کا پیٹ پھاڑ دیا جس نے اس کو دودھ پلا کر سیراب کیا تھا۔ اس اعرابی کے ابن عم کو جب معلوم ہوا تو اُس نے کہا ؎

۳۰۶۔ وَمَنْ یَصْنَعِ الْمَعْرُوْفَ مَعَ غَیْرِ اَهْلِهٖ
یُلَاقِیْ الَّذِیْ لَاقٰی مُجِیْرُ اُمِّ عَامِرٍ

(جو کوئی نااہل کے ساتھ احسان کرتا ہے اس کو وہی بدلہ ملتی ہے جو ام عامر کے محافظ کو ملی جیسے "سانپ کو دودھ پلانا")۔

۳۰۷۔ کَالْمُسْتَجِیْرِ مِنَ الرَّمْضَاءِ بِالنَّارِ

(اس شخص کی طرح جو تپتی ہوئی زمین سے بھاگ کر آگ کی پناہ طلب کرے)، یہ مثل اس شعر کا مصرع ہے ؎

اَلْمُسْتَجِیْرُ بِعَمْرٍو وَعِنْدَ کُرْبَتِهٖ ۞ کَالْمُسْتَجِیْرِ مِنَ الرَّمْضَاءِ بِالنَّارِ

(مصیبت کے وقت عمرو سے پناہ چاہنے والا گرم زمین سے آگ کی پناہ چاہنے والے کی طرح ہے۔ "چولہے سے نکل کر بھاڑ میں گرنا"۔

۳۰۸۔ اَلْجَارَ ثُمَّ الدَّارَ۔

(پہلے پڑوس کو دیکھو پھر گھر کو) اسی قسم کا ایک اور مقولہ ہے

۳۰۹۔ اَلرَّفِیْقَ قَبْلَ الطَّرِیْقِ۔ (راستے سے پہلے ساتھی کو دیکھو)

۳۱۰۔ جَارَكَ الْاَدْنٰی لَا یَغْلِبُكَ الْاَقْصٰی

(ادنیٰ پڑوسی کی حفاظت کرو تاکہ اعلیٰ تم پر غالب نہ ہو سکے)

۳۱۱۔ جَاوَزَ الْحِزَامُ الطُّبْیَیْنِ۔

(تنگ پستان سے بھی متجاوز ہو گیا) "پانی سر سے گزر گیا"

۳۱۲۔ تَجُوْعُ الْحُرَّةُ وَلَا تَاْکُلُ بِثَدْیَیْهَا

(شریف عورت بھوکی رہتی ہے مگر اپنے پستانوں کی کمائی نہیں کھاتی) یعنی دودھ پلانے والی دایہ نہیں بنتی "ذلیل پیشہ سے بچانے کے لئے کہا جاتا ہے"۔

۳۱۳۔ اَجِعْ کَلْبَكَ یَتْبَعْكَ

(اپنے کتے کو بھوکا رکھو تاکہ تابع رہے) "کمینے کو سر پر نہ چڑھاؤ"

۳۱۴۔ اَجْوَعُ مِنْ کَلْبَةِ حَوْمَلَ

(حومل کی کتیا سے زیادہ بھوکا۔ حومل ایک عورت تھی جو اپنی کتیا سے گھر کی حفاظت کراتی، مگر اس کو بھوکا رکھتی۔ بھوک سے بے تاب ہو کر ایک مرتبہ کتیا نے اپنی دم کاٹ لی۔

۳۱۵۔ اَجْوَعُ مِنْ ذُؤَالَةَ اَوْ اَجْوَعُ مِنْ ذِئْبٍ

(بھیڑیئے سے زیادہ بھوکا) ذؤالہ بھیڑیئے کا مخصوص نام ہے کہتے ہیں کہ بھیڑیئے کے منہ میں کوئی چیز ہونی ضروری ہے گویا وہ ہمیشہ بھوکا رہتا ہے۔ بھیڑیئے کا پیٹ ہڈی کو پگھلا دیتا ہے دشمن کو بد دعا میں کہتے ہیں رَمَاهُ اللّٰهُ بِدَاءِ الذِّئْبِ۔ خدا اس کو بھیڑیئے کی بیماری (بھوک) میں مبتلا کرے۔

۳۱۶۔ اَجْوَعُ مِنْ قُرَادٍ۔

(چیچڑی سے زیادہ بھوکا) کہتے ہیں کہ چیچڑی ایک سال تک اپنی بیٹھ اور ایک سال تک اپنا پیٹ زمین سے چپکا کر بھوکی رہ سکتی ہے۔ کافی فاصلے سے اونٹ کی موجودگی محسوس کر لیتی ہے اور اس کی طرف چلتی ہے۔ اونٹوں کے چرواہے چیچڑیوں کی حرکت سے اونٹوں کا سُراغ لگا لیتے ہیں۔

۳۱۷۔ مَنْ جَالَ نَالَ

(جو دوڑ دھوپ کرتا ہے حاصل کر لیتا ہے) "حرکت میں برکت ہے"۔

۳۱۸۔ اَجْوَلُ مِنْ قُطْرُبٍ۔

(قطرب سے زیادہ چکر لگانے والا) قطرب ایک جانور ہے جو تمام رات نہیں سوتا بلکہ چکر لگاتا رہتا ہے)

۳۱۹۔ جَوْلَةُ الْبَاطِلِ سَاعَةٌ وَجَوْلَةُ الْحَقِّ اِلٰی قِیَامِ السَّاعَةِ۔

(باطل کا زمانہ ایک گھڑی ہوتا ہے اور حق کا زمانہ قیامت تک ہوتا)

۳۲۰۔ جَاءَ بِمُطْفِئَةِ الرَّضْفِ۔

(وہ گرم پتھر کو بھی بات کرنے والی چیز لایا) رضف۔ گرم پتھر یعنی پہلی چیز سے زیادہ سخت۔ یا پہلے حادثہ سے بھی زیادہ شدید حادثہ

۳۲۱۔ جَاءَ بِالطِّمِّ وَالرِّمِّ۔

(وہ سمندر اور زمین کی تہ کو لایا) طِمّ" سمندر یا بہت پانی کو اور رِمّ" تری یا زمین کی تہ کو کہتے ہیں یعنی تمام ظاہری اور مخفی چیزیں یا بہت سی تعداد میں مال لے آیا۔

۳۲۲۔ جَاءَ الْعِیَانُ فَاَلْوٰی بِالْاَسَانِیْدِ

(مشاہدہ آیا اور اسناد کو لے گیا) مشاہدہ کے بعد سند بیان کرنے

کی ضرورت نہیں رہتی۔

۳۲۳- جَاءَ بِمَا صَاءَ وَصَمَتَ

(وہ بولنے والا اور خاموش مال لایا) یعنی چوپائے اور سونا چاندی وغیرہ

۳۲۴- جَاءَ بِقَرْنَیْ حِمَارٍ

(وہ گدھے کے دو سینگ لایا) یعنی جھوٹ اور ناممکن بات

۳۲۵- جَاءَ بِذَاتِ الرَّعْدِ وَالصَّلِیْلِ۔

(وہ گرجنے اور آواز والے ابر کے ساتھ آیا) صلیل بمعنی آواز

۳۲۶- جَاءَ نَاشِرًا اُذُنَیْہِ۔

(اپنے کانوں کو پھیلا کر آیا) حریص ہو کر آیا "منہ پھاڑے پیٹ پھیلائے"

۳۲۷- جَاءَ نَافِشًا عِفْرِیَتَہٗ۔

(اپنی کلغی کو پھیلا کر آیا) عِفرِیَۃ۔ مرغ کی کلغی یعنی غضبناک ہو کر آیا

"ناک پھلائے تیوری چڑھائے"

۳۲۸- جَاؤُا عَلٰی بَکْرَۃِ اَبِیْہِمْ۔

(وہ تمام کے تمام آگئے) یعنی پیچھے کوئی باقی نہ رہا۔ بکرۃ لوگوں کی جماعت کو کہتے ہیں۔ یہ مثل یوں بھی کہی جاتی ہے جَاؤُا

۳۲۹- عَلٰی بَکْرَتِھِمْ وَبَکْرَۃِ اَبِیْہِمْ۔ تمام ہی آگئے۔

اِذَا جَاءَ اَجَلُ الْبَعِیْرِ حَامَ حَوْلَ الْبِئْرِ۔

(جب اونٹ کی موت آتی ہے تو کنویں کے گرد گھومتا ہے) "جب گیدڑ کی موت آتی ہے تو شہر کی طرف بھاگتا ہے۔"

۳۳۰- اِذَا جَاءَ الْحَیْنُ حَارَتِ الْعَیْنُ۔

(موت آتی ہے تو آدمی اندھا ہو جاتا ہے۔

۳۳۱ اِذَا جَاءَ الْقَدَرُ عَشِیَ الْبَصَرُ۔

(جب قضا آتی ہے تو آنکھوں پر پردے پڑ جاتے ہیں)۔

۳۳۲- جَاؤُا قَضًّا وَقَضِیْضًا۔

(چھوٹے بڑے سب آگئے) قضیض پتھر کا بالکل چھوٹا ٹکڑا۔ قض بڑا ٹکڑا۔

۳۳۳- جَاءَ الْقَوْمُ قَضُّھُمْ وَقَضِیْضُھُمْ قوم کے تمام افراد آگئے۔

۳۳۴- جِیْفَۃٌ لَا تُعَکِّرُ بَحْرًا (ایک مردار سمندر کو گدلا نہیں کرتا)

## ح

۳۳۵- مَنْ اَحَبَّ شَیْئًا اَکْثَرَ ذِکْرَہٗ۔

(جو کسی چیز سے محبت کرتا ہے اس کا ذکر زیادہ کرتا ہے)

۳۳۶- لَا اُحِبُّ دَمِیْ فِیْ طَسْتِ ذَھَبٍ۔

(مجھے اپنا خون سونے کے طشت میں بھی پسند نہیں) موت کے بعد تمام شان و شوکت بے کار ہے۔

۳۳۷- حُبُّکَ الشَّیْءَ یُعْمِیْ وَیُصِمُّ

(کسی چیز سے تمہاری محبت اندھا اور بہرا بنا دیتی ہے) یہی مفہوم اس شعر میں کہا گیا ہے۔

۳۳۸- وَعَیْنُ الرِّضٰی عَنْ کُلِّ عَیْبٍ کَلِیْلَۃٌ
وَلٰکِنَّ عَیْنَ السُّخْطِ تُبْدِی الْمَسَاوِیَا

(پسندیدگی کی آنکھ ہر عیب کی طرف سے بند ہوتی ہے مگر ناراضگی کی آنکھ برائیوں کو ظاہر کرتی ہے)۔

۳۳۹- اَلْحُبُّ اَعْمٰی (محبت اندھی ہوتی ہے)۔

۳۴۰- لَیْسَ فِی الْحُبِّ مَشْوَرَۃٌ (محبت میں مشورہ کی ضرورت نہیں)

۳۴۱ اَحَبُّ شَیْءٍ اِلَی الْاِنْسَانِ مَا مُنِعَا

(سب سے زیادہ محبوب چیز انسان کو وہ معلوم ہوتی ہے جس سے اس کو منع کیا جائے) یہی اس شعر کا مطلب ہے

۳۴۲- رَاَیْتُ النَّفْسَ تَکْرَہُ مَا لَدَیْھَا
وَتَطْلُبُ کُلَّ مُمْتَنِعٍ عَلَیْھَا

(میں نے نفس کو دیکھا کہ اپنے پاس موجود چیز کو پسند نہیں کرتا اور ہر ممنوع چیز کو طلب کرتا ہے)

۳۴۳- مِنَ الْحَبَّۃِ تَنْشَاُ الشَّجَرَۃُ

(دانہ ہی سے تو درخت پیدا ہوتا ہے) یعنی چھوٹے کام سے ہی بڑے نتیجے پیدا ہوتے ہیں)

۳۴۴- کُلُّ حَبَّۃٍ لَھَا کَیَّالٌ۔

(ہر دانہ کو پیمانہ میں بھرنے والا بھی ہوتا ہے)۔

۳۴۵- حَبْلُکَ عَلٰی غَارِبِکَ۔

(تیری رسی تیرے کوہان پر ہے) غارب۔ کوہان کا بالائی حصہ مطلب یہ ہے کہ تو پوری طرح آزاد ہے۔ یہ مثل چرواہوں کی اس عادت سے ماخوذ ہے کہ جب وہ اونٹ کو چرنے کے لیے چھوڑتے ہیں تو مہار کوہان پر ڈال دیتے ہیں تاکہ اس کی آنکھوں کے سامنے نہ آئے۔ ان کا خیال تھا کہ اونٹ مہار کو

دیکھتا ہے تو اس کو کوئی چیز اچھی نہیں معلوم ہوتی

۳۴۶۔ رُبَّ حَثِيثٍ مَكِيثٌ ۔

(بہت سے جلد باز تاخیر کرنے والے ہوجاتے ہیں) ماکث اور مکیث دیر کرنے والے کو کہتے ہیں۔ یعنی کبھی جلدی مزید دیر کا سبب بن جاتی ہے۔

۳۴۷۔ مَا فِي الْحَجَرِ مَبْغًى ۔

(پتھر میں کوئی مطلوب چیز نہیں، پتھر میں دھرا ہی کیا ہے۔ قلت خیر کے لئے بولا جاتا ہے۔

۳۴۸۔ اَلْمُحَاجَزَةُ قَبْلَ الْمُنَاجَزَةِ ۔

(آڑ میں آنا لڑائی سے پہلے ہونا چاہیے۔ مُحَاجَزَۃ: دو چیزوں کے درمیان آجانا۔ آڑ میں آجانا۔ مُنَاجَزَۃ: لڑائی کی شروعات یعنی شر میں پڑنے سے پہلے ہی باز رہو۔ اگر مقابلے کی طاقت نہ ہو تو بچ نکلنے میں عجلت کرو۔

۳۴۹۔ اِنَّ الْحَدِيدَ بِالْحَدِيدِ يُفْلَحُ ۔

(لوہے کو لوہے سے ہی چیرا جاتا ہے) فَلَحٌ: چیرنا۔ فلاحٌ: کسان "لوہے کو لوہا کاٹتا ہے"

۳۵۰۔ وَيَحْدُثُ مِنْ بَعْضِ الْأُمُورِ أُمُورًا

(باتوں سے باتیں پیدا ہوتی ہیں) "بات سے بات نکلتی ہے" یا "بات کا بتنگڑ بن جاتا ہے"۔

۳۵۱۔ حَدِّثْ عَنْ مَعْنٍ وَلَا حَرَجَ ۔

(معن سے روایت کرنا کوئی حرج نہیں) معن ابن زائدۃ ابن عبداللہ الشیبانی عرب کا نہایت سخی شخص تھا۔ اس شخص کے لئے بولتے ہیں جو کسی معاملہ میں وسعت اختیار کرے۔

۳۵۲۔ حَدِّثْ عَنِ الْبَحْرِ وَلَا حَرَجَ ۔

(سمندر کی بات کہو کوئی حرج نہیں)

۳۵۳ حَدِيثُ خُرَافَةَ

(خرافہ کی بات) خرافہ ایک شخص کا نام ہے جس کے متعلق خیال تھا کہ ایک مدت تک جن اس کے اوپر مسلط رہے۔ اس حالت میں جو کچھ وہ دیکھتا اپنی قوم سے بیان کرتا اور لوگ اس کی تکذیب کرتے اسی مناسبت سے ہر ناقابلِ فہم بات کو حدیث خرافہ کہنے لگے۔

۳۵۴۔ اَلْحَدِيثُ ذُو شُجُونٍ

(بات مختلف شاخیں رکھتی ہے) شُجُون جمع ہے شَجَن کی وہ راستہ جو کسی وادی سے یا وادی کے بالائی حصے سے گزرتا ہو یا جمع شُجُو" بمعنی شاخ یا ہر وہ چیز یا شاخ جو کسی دوسری شاخ میں لپٹی ہوئی ہو۔ ذو شجون: شاخ در شاخ ہونے والی ہے ایک بات سے بھی شاخوں کی طرح بہت سی باتیں پھوٹتی ہیں اسی معنی میں عوام کا مقولہ ہے اَلْحَدِيثُ يَجُرُّ بَعْضُهُ بَعْضًا (گفتگو کا ایک حصہ دوسرے حصے کو کھینچتا ہے)

۳۵۵۔ كَالْحَادِي وَلَيْسَ لَهُ بَعِيرٌ

(اس ہانکنے والے کی طرح جس کے پاس اونٹ ہی نہ ہوں الحدر پیچھے سے ہانکنا۔ قَوْدٌ: آگے سے کھینچنا۔ یہ مثل ایسے شخص کے لئے بولتے ہیں جو غیر مملوکہ چیز پر شیخی بگھارے یا غیر مستحق کی طرف منسوب ہو۔ "حلوائی کی دکان نانا جی کی فاتحہ"۔

۳۵۶۔ اَلْحَذَرُ أَشَدُّ مِنَ الْوَقِيعَةِ ۔

(خوف، ہولناک واقعہ میں مبتلا ہونے سے زیادہ سخت ہے) ایسے موقع پر کہتے ہیں جب کوئی چیز دور سے خوفناک معلوم ہوتی ہو اور سامنے آئے تو اس خوف کے مقابلے میں بہت معمولی ہو۔

۳۵۷۔ اِنَّ الْحَذَرَ لَا يَدْفَعُ الْمَقْدُورَ

(احتیاط مقدر کو دفع نہیں کرسکتی) "تقدیر کے آگے تدبیر نہیں چلتی"

۳۵۸۔ اَحْذَرُ مِنْ قِرِلّى

(قرلّی سے زیادہ ڈرنے والا) قرلّی ایک محتاط پرندہ ہے، پانی کے اوپر اڑتا ہے تو بیک وقت پانی کے اندر کی چیزیں بھی دیکھتا ہے اور ڈرتے ڈرتے فضا میں بھی دیکھتا رہتا ہے اگر پانی میں کوئی کھانے کی چیز نظر آئے تو تیر کی طرح پانی میں غوطہ لگا کر پکڑ لیتا ہے اور فضا میں بھی کوئی شکار نظر آجائے تو اس کی طرف اُڑ کر دور نکل جاتا ہے۔

۳۵۹۔ اَحْذَرُ مِنْ غُرَابٍ

(کوّے سے زیادہ محتاط) "کوّے سے زیادہ سیانا"۔

۳۶۰۔ اَحْذَرُ مِنْ ذِئْبٍ ۔

(بھیڑیئے سے زیادہ چالاک) عربوں کا خیال ہے کہ بھیڑیا اس قدر چالاک ہے کہ سوتے ہوئے بھی باری باری ایک آنکھ کھلی رکھتا ہے

۳۶۱۔ كُلَّ الْحِذَاءِ يَحْتَذِي الْحَافِي الْوَقِعُ ۔

(دکھتے ہوئے اور ننگے پاؤں والا ہر قسم کا جوتا پہن لیتا ہے وَقِعَ
یُوْقَعُ وَقَعًا ننگے پاؤں ہونا اور پتھر یا سخت زمین پر چلنے کی
وجہ سے پاؤں کے گوشت میں درد ہوجانا وَقِعٌ وہ برہنہ پا جس کے
پاؤں سخت زمین پر چلنے کی وجہ سے دکھنے لگے ہوں یہ مثل ایسے
مصیبت زدہ کیلئے بولی جاتی ہے جو معمولی چیز پر قناعت کرے
"بھوکے کو دو روٹی غنیمت ہیں"۔

۳۶۲۔ الحُرُّ حُرٌّ وَاِنْ مَسَّہُ الضُّرُّ۔
(شریف، شریف ہی رہتا ہے خواہ اس کو تنگدستی لپیٹی ہوئی ہو شریف
ناداری میں بھی شریف ہی رہتا ہے۔

۳۶۳۔ حِرَّۃٌ تَحْتَ قِرَّۃٍ
(ٹھنڈک کے نیچے پیاس) حِرَّۃٌ۔ حرارۃ سے ماخوذ ہے معنی پیاس
قرۃ: ٹھنڈک۔ ٹھنڈے دن کی پیاس سخت ہوتی ہے۔ ایسے شخص
کے لئے کہتے ہیں جو کینہ وغضب مخفی رکھے اور خلوص ظاہر کرے۔

۳۶۴۔ بگلا بھگت۔۔ اَحَرُّ مِنَ الْجَمْرِ۔ (انگارے سے زیادہ گرم)

۳۶۵۔ اَحَرُّ مِنْ نَارِ الْغَضَی
(غضی کی لکڑی کی آگ سے زیادہ گرم) غضی درخت کی لکڑی صرف
جلانے کے ہی کام آتی ہے اور اس کی آگ نہایت تیز وگرم ہوتی ہے۔

۳۶۶۔ اَحَرُّ مِنَ النَّارِ۔ (آگ سے زیادہ گرم)

۳۶۷۔ اَحَرُّ مِنْ مِرْجَلٍ۔ (ہنڈیا سے زیادہ گرم)

۳۶۸۔ احر من دمع المقلات۔
بچے کی سوگواراں کے آنسوؤں سے زیادہ گرم) مقلات وہ
عورت ہے جس کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں۔ کہتے ہیں کہ غم کے
آنسو گرم ہوتے ہیں اور خوشی کے آنسو ٹھنڈے ہوتے ہیں۔

۳۶۹۔ اَلْحَرْبُ خُدْعَۃٌ
(لڑائی دھوکہ ہے) خُدْعَۃ: ایسی تدبیر جس کے ظاہر سے دھوکا ہوتا ہو

۳۷۰۔ اَلْحَرْبُ سِجَالٌ۔ (لڑائی میں دو عمل ہوتا ہے) سجال
اور مساجلۃ جرا گیا وہ کام کرنا جو دوسرا ساتھی کرتا ہے۔

۳۷۱۔ اَلْحَرْبُ غَشُوْمٌ (لڑائی ظالم ہے) غشم: رات میں
لکڑی کاٹنا۔ خواہ اچھی ہاتھ لگے یا بری لڑائی میں بسا اوقات
اس شخص کو نقصان پہنچ جاتا ہے جس کا کوئی جرم نہ تھا اور مجرم سلامت
رہتا ہے۔

۳۷۲۔ اَحْرَزَ امْرَأً اَجَلُہٗ۔ (آدمی کو اس کی موت نے ذخیرہ
کر لیا) "موت نے ڈھیر کر دیا"۔ کہتے ہیں کہ یہ عرب کی سب سے
سچی ضرب المثل ہے۔

۳۷۳۔ اَحْرَسُ مِنْ کَلْبٍ (کتے سے زیادہ نگہبان)

۳۷۴۔ الحِرْصُ قَائِدُ الحِرْمَانِ (لالچ محرومی کا پیش خیمہ ہے)

۳۷۵۔ اَلْحَرِیْصُ مَحْرُوْمٌ۔ (لالچی محروم رہتا ہے)

۳۷۶۔ اَحْرَصُ مِنْ نَمْلَۃٍ (چیونٹی سے زیادہ حریص)

۳۷۷۔ لَیْسَ الْحَرِیْصُ بِزَائِدٍ فِی رِزْقِہٖ
(حریص اپنے رزق میں کوئی زیادتی نہیں کر سکتا)

۳۷۸۔ اِنَّہٗ لَیُحَرِّقُ عَلَیَّ الْاُرَّمَ (وہ مجھ پر دانت پیستا ہے) اُرَّم
ڈاڑھوں کو کہتے ہیں مطلب یہ کہ اس کا غیظ وغضب مجھ پر شدید ہے

۳۷۹۔ حَرِّکْ لَہَا حُوَارَہَا تَحِنَّ۔
(اونٹنی کے بچے کو حرکت دیگا تو وہ پکارے گی) حُوار۔ اونٹنی کا دودھ
پیتا بچہ۔ فصیل: وہ بچہ جس کا دودھ چھوٹ گیا ہو حَنٌّ غم یا خوشی
میں آواز نکالنا مطلب یہ ہے کہ اس کو غم یاد دلاؤ تب وہ حرکت
میں آئے گا۔

۳۸۰۔ الحَرَکَۃُ بَرَکَۃٌ۔ (حرکت میں برکت ہے)

۳۸۱۔ اَلْحَزْمُ حِفْظُ مَا وُلِّیتَ وَتَرْکُ مَا کُفِیتَ (احتیاط قبضہ کی چیز
کو محفوظ رکھنے اور غیر ضروری چیز کو چھوڑنے کا نام ہے)

۳۸۲۔ اَلْحَزْمُ سُوْءُ الظَّنِّ بِالنَّاسِ۔
(احتیاط لوگوں کے ساتھ بدگمانی کرنا ہے)۔

۳۸۳۔ اَحْزَمُ مِنَ الْحِرْبَاءِ۔ (گرگٹ سے زیادہ محتاط)
گرگٹ جب درخت پر چڑھتا ہے تو ایک شاخ اس وقت تک
نہیں چھوڑتا جب تک دوسری نہ پکڑ لے۔ حرباء میں الف
علامت تانیث نہیں بلکہ الحاقی ہے جیسے عِلْبَاء۔

۳۸۴۔ لَا یَحْزُنْکَ دَمٌ ھَرَاقَہٗ اَھْلُہٗ۔
(اس خون پر تجھے رنج نہ ہونا چاہیئے جو اس کے اہل ہی نے بہایا ہے)

۳۸۵۔ یَحْسَبُ الْمَمْطُوْرُ اَنَّ کُلًّا مُطِرَ۔
(بارش میں بھیگا ہوا سمجھتا ہے کہ ہر شخص بارش میں بھیگا ہے)

۳۸۶۔ لَا حَسَبَ کَالتَّوَاضُعِ۔ (تواضع جیسی کوئی شرافت نہیں)

۳۸۷۔ حَسْبُکَ مِنْ غِنًی شِبَعٌ وَرِیٌّ۔

(شکم سیری اور سیرابی تیرے لئے کافی مالداری ہے) امرء القیس کا قول ہے مطلب یہ ہے کہ اتنے مال پر قناعت کر لو جو پیٹ بھرنے اور پیاس بجھانے کے لئے کافی ہو اور باقی کی سخاوت کر دو۔

۳۸۸۔ حَسْبُكَ مِنْ شَرٍّ سَمَاعُهُ۔
(شر کا سن لینا ہی تمہارے لئے بہت ہے اس کو دیکھنے کی کوشش نہ کرو)

۳۸۹۔ اَلْحَسَدُ مَطِيَّةُ التَّعَبِ (حسد مشقت کی سواری ہے)

۳۹۰۔ مَنْ حَسُنَ ظَنُّهُ طَابَ عَيْشُهُ
(جس کا گمان نیک ہوگیا اس کی زندگی اچھی ہوگئی)

۳۹۱۔ حَسَنٌ فِي كُلِّ عَيْنٍ مَا تَوَدُّ۔ (ہر آنکھ کی نظر میں وہی چیز اچھی ہے جس کو وہ محبوب رکھتی ہے)

۳۹۲۔ حُبُّكَ الشَّيْءَ يُعْمِي وَيُصِمُّ یہ سابقہ مثال کے ہم معنی ہے

۳۹۳۔ حُسْنُ الظَّنِّ وَرْطَةٌ
(حسن ظن بھنور ہے) وَرْطَةٌ۔ بھنور۔ اور ایسا معاملہ جس سے نجات مشکل ہے۔ ہلاکی۔ مطلب یہ کہ لوگوں کے ساتھ حسن ظن ہی کی وجہ سے آدمی دھوکے کھاتا ہے یہ مثال الحَزْمُ سُوْءُ الظَّنِّ بِالنَّاسِ کے ہم معنی ہے۔

۳۹۴۔ لِكُلِّ حَسَنٍ عَائِبٌ۔ (ہر اچھے کا عیب کرنے والا بھی ہوتا ہے)

۳۹۵۔ اَلْحَسَنَةُ بَيْنَ السَّيِّئَتَيْنِ
(نیکی دو برائیوں کے درمیان ہوتی ہے) یعنی خَيْرُ الْأُمُوْرِ أَوْسَاطُهَا۔ (بہترین کام درمیانی ہوتے ہیں)۔

۳۹۶۔ اَحْسَنُ مِنَ الدُّنْيَا الْمُقْبِلَةِ۔
(آنے والی دنیا سے زیادہ خوبصورت)

۳۹۷۔ اَحْسَنُ مِنَ النَّارِ (آگ سے زیادہ خوبصورت)

۳۹۸۔ اَحْسَنُ مِنَ الطَّاؤُسِ (مور سے زیادہ خوبصورت)

۳۹۹۔ اَحْسَنُ مِنَ الْبَرَامِكَةِ
(برمکی وزراء کے زمانہ سے زیادہ خوبصورت)

۴۰۰۔ اَحْسَنُ مِنَ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ (چاند سورج سے زیادہ خوبصورت)

۴۰۱۔ اَلْإِحْسَانُ يَقْطَعُ اللِّسَانَ (احسان زبان کو بند کر دیتا ہے)

۴۰۲۔ أَحُشُّكَ وَتَرُوْثُنِي۔ (میں تجھے گھاس چراتا ہوں اور تو مجھ پر گوبر کرتا ہے) ناشکرے اور محسن کش کو کہتے ہیں۔

۴۰۳۔ أَحَشَفًا وَسُوْءَ كِيْلَةٍ (کھجور بھی ردی اور پیمانہ بھی کم)

کِیْلَةٌ۔ کَیْلٌ سے اسم نوع ہے۔ حَشَفٌ ردی کھجور یعنی نکما اور تھوڑا دو مکروہ خصلتوں کا جامع یا دو طرف سے ظلم کرنے والا۔

۴۰۴۔ اَلْحَصَاةُ مِنَ الْجَبَلِ (کنکری بھی پہاڑ کا جزء ہے)

۴۰۵۔ كُلٌّ يَحْتَطِبُ فِي حَبْلِهِ
(ہر کوئی اپنی لکڑی میں رسیاں باندھتا ہے)۔

۴۰۶۔ كَحَاطِبِ لَيْلٍ (رات میں لکڑیاں جمع کرنے والے کی طرح) حَاطِب: ایندھن جمع کرنے والے کو کہتے ہیں۔ ایسا شخص مراد ہے جو ہر اچھی بری چیز کو جمع کرلے۔

۴۰۷۔ حَظٌّ فِي السَّحَابِ وَعَقْلٌ فِي التُّرَابِ
(نصیبہ آسمان پر اور عقل مٹی میں)

۴۰۸۔ حَظٌّ جَزِيْلٌ بَيْنَ شِدْقَيْ ضَيْغَمٍ
(بڑا حصہ شیر کے جبڑوں میں) یعنی بہت بڑی منفعت مگر شدید خطرات کے درمیان۔

۴۰۹۔ إِلَّا حَظِيَّةً فَلَا أَلِيَّةً (صاحب نصیب نہیں تو کوتاہی کرنے والی بھی نہ بن) حَظِيَّةٌ حُظْوَةٌ سے مشتق ہے بمعنی مرتبہ۔ عزت اور أَلِيَّةٌ أَلْوٌ بمعنی تقصیر سے ماخوذ ہے اس مثل کی اصل مقدر یہ ہے

۴۱۰۔ إِنْ لَمْ تَكُوْنِي حَظِيَّةً وَلَا تَكُوْنِي أَلِيَّةً (مقصرة)
(اگر تو معزز و صاحب رتبہ نہ ہو تو کوتاہی کرنے والی بھی نہ ہو) اس عورت کے لئے کہا گیا ہے جو اپنے خاوند کو محبوب نہ ہو۔ اگر خاوند کی محبت میسر نہیں تو اپنی طرف سے خدمت و محبت میں کوتاہی نہ کر۔ مطلب یہ کہ لوگوں کی مدارات کرکے ان سے اپنا مطلب نکالو۔

۴۱۱۔ مَنْ حَفَرَ حَفِيْرًا لِأَخِيْهِ كَانَ حَتْفُهُ فِيْهِ
(جو کوئی اپنے بھائی کے لئے گڑھا کھودے گا، اسی کی موت اس گڑھے میں ہوگی)۔

۴۱۲۔ مَنْ حَفَرَ حُفْرَةً وَقَعَ فِيْهَا
(جو کوئی گڑھا کھودے گا خود اس میں گرے گا) بجائے حُفْرَةً کے مَهْوَاةً بھی مروی ہے مَهْوَاةٌ وہ گڑھا جو بھیڑیا یا بجو کے لئے کھودا جائے۔ وسیع تر معنی میں ہر مقام ہلاکت

۴۱۳۔ تَحْفَظُ أَخَاكَ إِلَّا مِنْ نَفْسِهِ۔
(تو اپنے بھائی کی حفاظت کر سکتا ہے مگر اس کے نفس کی نہیں کر سکتا)۔ مطلب یہ کہ لوگوں سے بچا سکتا ہے۔

اگر وہ خود ہی اپنے آپ کو نقصان پہنچانے لگے تو اس سے حفاظت نہیں کر سکتا۔

۴۱۴۔ حَفِظْتَ شَيْئًا وَ غَابَتْ عَنْكَ اَشْيَاءُ

(ایک چیز تو نے رٹ لی مگر بہت سی چیزیں غائب ہو گئیں)

۴۱۵۔ حَافِظْ عَلَى الصَّدِيْقِ وَلَوْ فِي الْحَرِيْقِ۔

(دوست کی حفاظت کر خواہ آگ میں کود کر ہی ہو)

۴۱۶۔ اِحْفَظْ مَا فِي الْوِعَاءِ لِشَدِّ الْوِكَاءِ۔

(جو کچھ برتن میں ہے اس کی حفاظت برتن کا منہ باندھ کر کرو۔ وِکاء۔ مشکیزہ کا سر بند۔

۴۱۷۔ اَحْفَظُ مِنَ الْاَرْضِ

(زمین سے زیادہ حفاظت کرنے والا)۔

۴۱۸۔ اَلْحَفِيْظَةُ تُحَلِّلُ الْاَحْقَادَ۔

(غیرت دشمنی کو تحلیل کر دیتی ہے۔ حَفِيْظَة۔ غضب و غیرت۔ جمع حَفَائِظُ۔ مطلب یہ ہے کہ کسی دوست یا رشتے دار پر ظلم ہوتے دیکھ کر غیرت جوش کھاتی ہے اور آدمی اپنا غصہ اور کینہ بھول کر اس کی مدد کے لئے کھڑا ہو جاتا ہے اسی کے ہم معنی ہے:

۴۱۹۔ عِنْدَ الشَّدَائِدِ تَذْهَبُ الْاَحْقَادُ

(مصائب کے وقت دشمنیاں ختم ہو جاتی ہیں)

۴۲۰۔ حَقٌّ يَضُرُّ خَيْرٌ مِنْ بَاطِلٍ يَسُرُّ۔

(مضرت رساں حق مسرت رساں باطل سے بہتر ہے)۔

۴۲۱۔ اَلْحَقُّ خَيْرُ مَا يُقَالُ۔

(کہنے کی چیزوں میں بہترین چیز حق بات ہے)۔

۴۲۲۔ اَلْحَقُّ خَيْرُ مَا يُقَالُ۔ (حق باعث غضب ہے)

۴۲۳۔ اَلْحَقُّ اَبْلَجُ وَ الْبَاطِلُ لَجْلَجٌ۔

(حق روشن اور باطل گڑبڑ ہوتا ہے) اَبْلَجُ۔ روشن۔ لَجْلَج۔ ملتبس غیر واضح۔

۴۲۴۔ هٰذَا اَحَقُّ مَنْزِلٍ بِتَرْكٍ

(یہ چھوڑنے کے لیے نہایت مناسب مقام ہے) یعنی جو مقامات چھوڑنے کے قابل ہوتے ہیں۔ ان میں یہ مقام چھوڑ دینے کا سب سے زیادہ مستحق ہے۔

۴۲۵۔ اَحْقَدُ مِنْ جَمَلٍ

(اونٹ سے زیادہ کینہ توز) "شتر کینہ"

۴۲۶۔ مَنْ حَقَرَ حَرَمَ۔

(جس نے حقیر سمجھا، وہ محروم ہوا) یعنی جس کو حقیر سمجھے گا محروم رکھیگا۔

۴۲۷۔ اَحْقَرُ مِنَ التُّرَابِ۔ (خاک سے زیادہ حقیر)

۴۲۸۔ مَا حَكَّ جِلْدَكَ مِثْلُ ظُفْرِكَ۔

(تیری کھال کو تیرے اپنے ناخن کی طرح کوئی چیز نہ کھجلائے گی) یعنی تم اپنی ضرورت کو آپ اچھی طرح پوری کر سکتے ہو۔

۴۲۹۔ اِذَا حَكَكْتُ قَرْحَةً اَدْمَيْتُهَا۔

(جب میں نے کسی زخم کو کھجایا تو اس سے خون نکال لیا) جب کسی مقصد کا ارادہ کیا تو اس کو انتہا تک پہنچا دیا۔

۴۳۰۔ تَحَكَّكَتِ الْعَقْرَبُ بِالْاَفْعٰى۔

(بچھو سانپ سے ٹکرایا ہے) یعنی جو اپنے سے زیادہ طاقتور کے ساتھ جھگڑے "ہاتھیوں سے گنے کھانا"

۴۳۱۔ اَحْكَمُ مِنْ لُقْمَانَ۔ (لقمان سے زیادہ دانا)

۴۳۲۔ اَلْحِكْمَةُ ضَالَّةُ الْمُؤْمِنِ

(حکمت مومن کی گم شدہ چیز ہے) مومن حکمت و دانائی کو اس طرح حاصل کرتا ہے جیسے کوئی اپنی کھوئی چیز کو ڈھونڈھتا ہے۔

۴۳۳۔ اَحْكٰى مِنْ قِرْدٍ۔ (بندر سے زیادہ نقال)

۴۳۴۔ اِذَا حَلَّتِ الْمَقَادِيْرُ بَطَلَتِ التَّدَابِيْرُ۔

(تقدیر اتر آئی تو تدبیریں بیکار ہو گئیں)

۴۳۵۔ اَحَلُّ مِنْ لَبَنِ الْاُمِّ۔ (ماں کے دودھ سے زیادہ حلال)

۴۳۶۔ حَلَبَ الدَّهْرَ اَشْطُرَهُ۔

(اس نے زمانے کے تھنوں کو دوہا ہے) یہ قول عرب کے قول: حَلَبَ اَشْطُرَ النَّاقَةِ سے مستعار لیا گیا ہے۔ شَطْر وہ دو تھن جو ایک ساتھ دوہے جائیں۔ مطلب یہ ہے کہ اس نے زمانے کے دونوں شطروں کو آزمایا ہے یعنی خیر کو بھی اور شر کو بھی "زمانے کے سرد و گرم دیکھے ہیں"۔

۴۳۷۔ حَلَبْتُهَا بِالسَّاعِدِ الْاَشَدِّ۔

(میں نے اس کو طاقت ور کلائی سے دوہا) یعنی قوت سے اپنا حق حاصل کیا۔ سَاعِد۔ پہنچا۔ کلائی۔

**۴۳۸۔ اُحْلُبْ حَلَبًا لَكَ شَطْرُهٗ ۔**

(اچھی طرح دودھ لے، تیرا بھی حصّہ ہے) دوسروں کے ساتھ مساوی جدوجہد کرنے اور شریک کار کی مدد پر آمادہ کرنے کے لئے بولا جاتا ہے ھٰذَا حَلَبٌ لَكَ شَطْرُهٗ ۔ (اس دودھ میں تیرا بھی حصّہ ہے) یعنی ایسے کام جس میں فریقین کا نفع ہے

**۴۳۹۔ حَلُوْبَةٌ تُثْمِلُ وَلَا تُصَرِّحُ ۔**

(ایسی دودھ دینے والی ہے جو جھاگ والا دودھ دیتی ہے، خالص دودھ نہیں دیتی) حَلُوْبَۃٌ ۔ دودھیل جانور یہ ایسے شخص کے لئے کہتے ہیں جو بکثرت وعدے کرے اور ان کو پورا نہ کرے۔

**۴۴۰۔ لَسْتَ مِنْ اَحْلَاسِهَا** (تو اس کے ساتھیوں میں سے نہیں ہے) احلاس: جاننے پہچاننے والے ساتھی۔
اَحْلَاسُ الْخَيْلِ ۔ (سائیس، گھوڑوں کے خدمت گار)

**۴۴۱۔ حَلَّقَتْ بِهٖ عَنْقَاءُ مُغْرِبٌ ۔** (عنقاء مغرب نے اس کا احاطہ کر لیا ہے) ناپائیدار اور نامانوس چیز کے لئے کہا جاتا ہے۔ مغرب: انجانی چیز۔ مذکر و مؤنث مستعمل ہے۔ اور عنقاءِ مُغْرِبٌ صفت اور اضافت دونوں طرح استعمال کیا جاتا ہے۔

**۴۴۲۔ هُمْ كَالْحَلْقَةِ الْمُفْرَغَةِ لَا يُدْرٰى اَيْنَ طَرَفَاهَا**

(وہ ڈھلے ہوئے حلقے کی طرح ہیں معلوم نہیں کہ اس کے دونوں سرے کہاں ہیں) فاطمہ بنت الحرشب انماریہ کا مقولہ ہے جو زیاد عبسی کی بیوی تھی اور اپنے سات بیٹوں میں سے باری باری ہر ایک کو سب سے افضل کہتی اور آخر میں کہہ دیتی هُمْ كَالْحَلْقَةِ الْمُفْرَغَةِ لَا يُدْرٰى اَيْنَ طَرَفَاهَا ۔

**۴۴۳۔ حِلْمِيْ اَصَمُّ وَاُذُنِيْ غَيْرُ صَمَّاءَ ۔**

(میرا حلم بہرا ہے، کان بہرے نہیں) یعنی بردباری کی وجہ سے فحش کلام سے احتراز کرتا ہوں اگرچہ کانوں سے سنتا ہوں)

**۴۴۴۔ اَحْلَمُ مِنَ الْاَحْنَفِ ۔** (احنف سے زیادہ بردبار)

احنف بن قیس بنو تمیم میں سب سے زیادہ حلیم تسلیم کیا جاتا تھا۔

**۴۴۵۔ اَلْحَلِيْمُ مَطِيَّةُ الْجَهُوْلِ** (بردبار جاہل کی سواری ہے) جو اس کے جہل کے بوجھ کو برداشت کرتا ہے اور اس سے انتقام نہیں لیتا

**۴۴۶۔ لَا تَكُنْ حُلْوًا فَتُسْتَرَطَ وَلَا مُرًّا فَتُعْقٰى ۔**

(نہ میٹھا بن کہ نگل لیا جائے اور نہ کڑوا کہ اُگل دیا جائے۔
اِستراط: نگل جانا۔ اِعقاء: تلخی کی وجہ سے اُگل دینا یہی مفہوم اردو میں ضرب المثل کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

**۴۴۷۔ اَحْلٰى مِنَ الْعَسَلِ ۔** (شہد سے زیادہ شیریں)

**۴۴۸۔ اَحْلٰى مِنْ نَيْلِ الْمُنٰى ۔** (حصولِ مراد سے زیادہ شیریں)

**۴۴۹۔ اَحْلٰى مِنْ حَيَاةٍ مُعَادَةٍ** (دوبارہ زندگی سے زیادہ شیریں)

**۴۵۰۔ اَلْحَمْدُ مَغْنَمٌ وَالْمَذَمَّةُ مَغْرَمٌ ۔**

(تعریف مالِ غنیمت ہے اور مذمت تاوان) یعنی تعریف کا کام کیا تو جہاد کیا۔ تعریف اس کی غنیمت ہے۔ کوئی برا کام کیا تو قصور کیا۔ برائی اس کا تاوان ہے۔

**۴۵۱۔ كَانَ حِمَارًا فَاسْتَاتَنَ ۔** (وہ گدھا تھا پھر گدھی بن گیا)۔
اِسْتَاتَنَ بمعنی صار اَتَانًا (گدھی) یعنی قوی تھا ذلیل و کمزور ہوگیا عزیز تھا اور پھر ذلیل ہوگیا۔

**۴۵۲۔ اَحْمَقُ مِنْ دُغَةَ ۔**

(دُغہ سے زیادہ احمق) دُغہ ایک عورت تھی جس نے اپنے بچّے کے متحرک تالو کو پھوڑا سمجھ کر چیرا اور دماغ کو پیپ سمجھ کر نکال دیا جب اس سے پوچھا گیا تو جواب دیا بچہ تکلیف کی وجہ سے روتا تھا اب آرام سے سو گیا۔

**۴۵۳۔ اَحْمَقُ مِنْ رِجْلَةٍ ۔** (رجلہ سے زیادہ احمق) رجلہ ایک گھٹیا ساگ ہے جو تیار کھیتوں کی بجائے سیلاب سے تباہ شدہ نالیوں میں اُگتا ہے۔

**۴۵۴۔ اَحْمَقُ مِنْ شَرَنْبَثٍ ۔** (شرنبث سے زیادہ احمق) شرنبث کی حماقتیں مشہور ہیں۔ ایک دفعہ اس نے بدلی کے سائے کو علامت مقرر کر کے صحرا میں اپنا مال دفن کیا تھا۔ سایہ ہٹ گیا اور مال کی جگہ گم ہوگئی۔

**۴۵۵۔ اَحْمَقُ مِنْ عِجْلٍ ۔**

(عجل سے زیادہ احمق) عجل بنی وائل کا شخص تھا جس نے گھوڑے کی آنکھ پھوڑ کر اُس کا نام اَعْوَر (کانا) رکھا۔

**۴۵۶۔ اَحْمَقُ مِنْ نَعَامَةٍ ۔** (شتر مرغ سے زیادہ بے وقوف) شتر مرغ غذا کی تلاش میں نکلتا ہے۔ کبھی دوسرے شتر مرغ

کے انڈے مل جاتے ہیں تو ان کو سینے لگتا ہے اور اپنے انڈے بھول جاتا ہے۔

۴۵۷۔ اَحْمَقُ مِنْ هَبَنَّقَة ۔

ہَبَنَّقَہ سے زیادہ احمق) ہَبَنَّقَہ بنی قیس ابن ثعلبہ کا ایک شخص تھا جو اپنے لوگوں کی بکریاں چراتا تھا۔ موٹی بکریاں کو تو دوب گھاس چراتا اور لاغر بکریوں کو دور رکھتا اور اس کی وجہ یہ بیان کرتا کہ جس کو خدا تعالیٰ نے درست کیا ہے میں اس کو خراب نہیں کروں گا اور جس کو اس نے خراب کر دیا ہے میں اس کی اصلاح نہیں کرتا۔ اس نے اپنے گلے میں گھونگھوں ہڈیوں اور ٹھیکریوں کا ایک ہار اپنی نشانی کے طور پر ڈال رکھا تھا تاکہ کہیں گم نہ ہو جائے۔ ایک مرتبہ سوتے میں اس کے بھائی نے وہ ہار اتار کر خود پہن لیا۔ صبح ہوئی تو ہَبَنَّق نے اپنے بھائی سے کہا "تم تو میں" بن گئے۔ پھر میں کون ہوں۔ اردو میں بَونَق یعنی بے وقوف اسی ہَبَنَّق سے بنا ہے۔

۴۵۸۔ اَحْمَقُ مِنْ مَاضِغِ الْمَاءِ

(پانی چبانے والے سے زیادہ احمق)۔

۴۵۹۔ اَحْمَقُ مِنَ الْقَابِضِ عَلَى الْمَاءِ

(پانی کو پکڑنے والے سے زیادہ احمق)

۴۶۰۔ اَحْمَقُ مِنْ نَاطِحِ الْمَاءِ

(پانی کو سینگ مارنے والے سے زیادہ احمق)

۴۶۱۔ اَحْمَقُ مِنْ لَاطِمِ الْاَرْضِ بِخَدَّيْهِ

(اپنے رخساروں سے زمین کو تھپڑ مارنے والے سے زیادہ احمق)

۴۶۲۔ اَحْمَقُ مِنْ نَاطِحِ الصَّخْرِ

(چٹان کو سینگ مارنے والے سے زیادہ احمق)

۴۶۳۔ يَحْمِلُ التَّمْرَ اِلَى الْبَصْرَةِ

(البصرہ کی طرف کھجوریں لے جاتا ہے) یعنی "الٹے بانس بریلی کو"

۴۶۴۔ لَا يُحَمِّلُ اللّٰهُ نَفْسًا غَيْرَ طَاقَتِهَا

(اللہ تعالیٰ کسی جان پر اس کی طاقت سے زیادہ بوجھ نہیں ڈالتا)

۴۶۵۔ لَمْ يَحْمِلْ خَاتَمِي مِثْلُ خِنْصَرِي ۔

(میری چھنگلی انگلی کی طرح کسی نے میری انگوٹھی کو برداشت نہ کیا) (اپنا کام آپ ہی سادھے دسنوارے)

۴۶۶۔ اِنَّمَا يُحْمَلُ الْكَلُّ عَلَى اَهْلِ الْفَضْلِ

(بوجھ اہل فضل پر ہی ڈالا جاتا ہے) کَلٌّ بوجھ یا ایسا شخص جو بار ہو

۴۶۷۔ يَا حَامِلُ اذْكُرْ حَلًّا (اے لادنے والے کھولنے کے وقت کو بھی یاد رکھنا) کچھ لوگ سامان لاد کر سفر کے لئے نکلے رسیوں کی گرہیں بہت سخت لگا دیں۔ منزل پر اترے تو سامان کھولنے میں بہت دشواری پیش آئی۔ جب دوسری منزل کے لئے سامان لادنے لگے تو کسی نے کہا یَا حَامِلُ اذْكُرْ حَلًّا۔ مثل کا مطلب یہ ہے کہ کام کرتے وقت انجام پر نظر رکھنا ضروری ہے

۴۶۸۔ اَحْمَلُ مِنَ الْاَرْضِ (زمین سے زیادہ بوجھ اٹھانے والے)

۴۶۹۔ حَمِيَ فَجَاشَ مِرْجَلُهُ ۔ (وہ گرم ہو گیا اور اس کی ہانڈی جوش مارنے لگی) یعنی بہت غضبناک ہو گیا۔

۴۷۰۔ يَحْمِي جَوَابِيَهُ نَقِيقُ الضَّفَادِعِ ۔

(مینڈک کی ٹرٹر اس کے تالابوں کی حفاظت کرتی ہے) جَوَابِي، جَابِيَةٌ، یعنی حوض اس شخص کے لئے کہتے ہیں جو بے فائدہ شیخی سے کام نکالنا چاہے

۴۷۱۔ حَمِيَ حَامٍ لِاَنْفِهِ وَهُوَ جَادِعُهُ (بہت سے اپنی ناک بچاتے ہیں مگر در اصل وہ اس کو کاٹنے والے ہوتے ہیں)۔

۴۷۲۔ حِمَاكَ اَحْمٰى لَكَ ۔ (اپنا گھیر ہی تیرا زیادہ محافظ ہے)

۴۷۳۔ اَحْمٰى مِنْ اَنْفِ الْاَسَدِ ۔ (شیر کی ناک سے زیادہ محفوظ)

۴۷۴۔ اَحْمٰى مِنْ مُجِيرِ الْجَرَادِ ۔

(ٹڈی کو پناہ دینے والے سے زیادہ محافظ) مُدلج ابن سوید طائی نے اپنے صحن میں ایک گری ہوئی ٹڈی کو پناہ دینے کی وجہ سے ایک جماعت کا مقابلہ کرنے کو تیار ہو گیا۔ جب وہ اس کے صحن سے اڑ گئی تو پکڑنے والوں سے کہنے لگا اب تم اپنا کام کر سکتے ہو وہ میری پناہ سے نکل گئی۔

۴۷۵۔ حَانِيَةٌ مُخْتَضِبَةٌ ۔

(مہربان خضاب لگانے والی) ایک عورت اپنے شوہر کے مرنے کے بعد کہا کرتی تھی کہ وہ اپنے اکلوتے بچے ہی پر متوجہ رہے گی اس کے باوجود وہ خضاب اور مہندی سے اپنی آرائش کرتی تھی یہ مثل ایسے شخص کے لئے بولی جاتی ہے جس کا معاملہ شک میں مبتلا کرتا ہے

۴۷۶۔ اَلْحَاجَةُ تَفْتُقُ الْحِيْلَةَ ۔ (ضرورت حیلہ پیدا کر دیتی ہے)

"ضرورت ایجاد کی ماں ہے"۔

۴۷۷۔ حَالَ الْجَرِیْضُ دُوْنَ الْقَرِیْضِ۔
(شعر کے آگے غم حائل ہوگیا ہے) جَرِیْضٌ: غم۔ قَرِیْضٌ: شعر۔ اس کا قصہ یہ ہے کہ نعمان شاہِ عرب نے انعام اور سزا کا ایک ایک دن مقرر کر رکھا تھا۔ سزا کے دن جو کوئی اس سے ملتا تھا اس کو قتل کر دیتا تھا۔ نعمت کے دن ملتا تو اس کو مال ملتا تھا۔ اتفاق سے عبید ابن ابرص شاعر جو اس کے خاص ندماء میں سے تھا سزا کے دن اس کے پاس آگیا۔ نعمان نے کہا کاش! تو کسی اور دن ملاقات کرتا۔ اب تو اپنی جان کے علاوہ جو چاہے مانگ لے۔ عبید نے کہا اپنی جان سے زیادہ مجھے کوئی چیز عزیز نہیں نعمان نے انکار کیا اور ساتھ ہی عبید شاعر سے اپنے اشعار سُنانے کی فرمائش کی۔ عبید نے کہا: حَالَ الْجَرِیْضُ دُوْنَ الْقَرِیْضِ۔ یعنی غمِ جان شعر سنانے میں حائل ہے۔ ایک روایت یہ ہے کہ یہ ایک عرب لڑکے کا مقولہ ہے جس کو شعر گوئی میں بڑی مہارت تھی۔ باپ کے منع کرنے سے اس نے شعر کہنا ترک کر دیا اور اسی گھٹن میں وہ سخت بیمار ہوگیا۔ آخر باپ نے شعر کہنے کی اجازت دے دی لڑکے نے کہا حَالَ الْجَرِیْضُ دُوْنَ الْقَرِیْضِ۔ یعنی اب ناطاقتی یا موت کا غم شعر کہنے میں حائل ہوگیا۔

۴۷۸۔ حَالَ الْاَجَلُ دُوْنَ الْاَمَلِ (امید کے ورے موت حائل ہوگئی۔ یہ پہلی مثل کے قریب قریب ہی ہے)

۴۷۹۔ اِنْ حَالَتِ الْقَوْسُ فَسَهْمِیْ صَائِبٌ۔
(اگر میری کمان ٹیڑھی ہے مگر میرا تیر نشانہ پر لگتا ہے)۔ حَالَتِ الْقَوْسُ۔ کمان کا ٹیڑھا ہوجانا۔ سَهْمٌ صَائِبٌ: نشانہ پر لگنے والا تیر۔ یہ مثل ایسے شخص کے لئے بولی جاتی ہے جس کی دولت و نعمت زائل ہو چکی ہو مگر اس کا کرم باقی ہو۔

۴۸۰۔ رُبَّ حَالٍ اَفْصَحُ مِنْ لِسَانٍ (بہت مرتبہ حال زبان سے زیادہ فصیح ہوتا ہے) "صورت بریں حالش مپرس"۔

۴۸۱۔ اَحْوَلُ مِنْ اَبِیْ قَلَمُوْنٍ (ابوقلموں سے زیادہ بدلنے والا) ابوقلموں ایک کپڑا جس میں بہت سے رنگ نظر آتے ہیں۔

۴۸۲۔ اَحْوَلُ مِنْ اَبِیْ بَرَاقِشَ (ابوبراقش سے زیادہ متلون) ابوبراقش ایک پرندہ ہے جو ایک دن میں کئی رنگ بدلتا ہے۔

۴۸۳۔ اَلْحَاوِیْ لَا یَنْجُوْ مِنَ الْحَیَّاتِ۔ (سانپوں کا منتر جاننے والا سانپوں سے نجات نہیں پاتا) یعنی جو سانپ پکڑتا ہے کبھی نہ کبھی سانپ سے ضرور ڈسا جاتا ہے۔

۴۸۴۔ اَحْیَرُ مِنْ ضَبٍّ۔ (گوہ سے زیادہ متحیر) جو اپنے بل سے نکل کر واپسی کا راستہ بھول جاتی ہے۔

۴۸۵۔ حِیْلَةُ مَنْ لَا حِیْلَةَ لَهُ الصَّبْرُ۔
(جس شخص کے لئے کوئی حیلہ نہ رہے اس کے لئے حیلہ صبر ہے) مصیبت کی کوئی تدبیر نہ ہو تو کم از کم صبر تو کیا جاسکتا ہے یعنی مجبور کا حیلہ صبر ہے یا کوئی تدبیر ممکن نہ ہو تو صبر کے سوا کیا چارہ ہے۔ مجبوری کا نام صبر ہے۔

۴۸۶۔ مَا حِیْلَةُ الرَّامِیْ اِذَا انْقَطَعَ الْوَتَرُ۔
(جب تانت ہی ٹوٹ جائے تو تیرانداز کیا کرے)

۴۸۷۔ اِذَا جَاءَ الْقَضَاءُ ضَاقَ الْفَضَاءُ۔
(جب قضا آتی ہے تو فضا تنگ ہوجاتی ہے) "موت سے فرار کہاں"۔

۴۸۸۔ لَا تُحْیِ الْبَیْضَ وَتَقْتُلُ الْفِرَاخَ۔
(چوزہ کو قتل کرکے انڈوں کو باقی مت رکھ) یعنی چھوٹی چیز کے لئے بڑی چیز کو ضائع نہ کرو۔

۴۸۹۔ حَیَّاكَ مَنْ خَلَا فُوْهُ۔
(تجھے خالی منہ والے نے سلام کیا ہے) کسی کھانا کھاتے ہوئے کے پاس سے گذرتے ہوئے ایک شخص نے سلام کیا مگر وہ جواب نہ دے سکا اس پر یہ مثال لی گئی۔ ساتھی کی بے توجہی کرنے کے موقع پر یہ مثل کہی جاتی ہے۔

۴۹۰۔ لَا حَیٌّ فَیُرْجٰی وَلَا مَیِّتٌ فَیُنْسٰی۔
(نہ زندہ ہے جس سے امید کی جائے اور نہ مردہ جس کو بھلا دیا جائے) ناکارہ

۴۹۱۔ اَحْیَا مِنْ فَتَاةٍ۔ (نوجوان عورت سے زیادہ باحیا)

۴۹۲۔ اَحْیَا مِنْ مُخَدَّرَةٍ۔ (پردہ نشیں عورت سے زیادہ حیادار)

۴۹۳۔ اَحْیَا مِنْ هَدِیٍّ (دلھن سے زیادہ حیادار) هَدِیٌّ: دُلھن کو کہتے ہیں گویا شوہر کو ہدیہ دینے کے لئے آراستہ کی گئی۔

۴۹۴۔ اَحْیَا مِنْ ضَبٍّ۔ (گوہ سے زیادہ زندہ رہنے والا) لوگوں کا خیال ہے کہ گوہ کی عمر بہت طویل ہوتی ہے۔

۴۹۵ - اَلْحَیَاءُ مِنَ الْاِیْمَانِ ۔

(حیاء ایمان کا جزو ہے) کیونکہ شرم و غیرت کی وجہ سے ہی آدمی برے کاموں سے بچتا ہے اور اسی لیے کہا گیا ہے اِذَا لَمْ تَسْتَحْیِ فَاصْنَعْ مَا شِئْتَ (جب حیا نہ کرے تو جو چاہے کر۔

## خ ۶۰۰

۴۹۶ - اِمَّا جَبَتْ وَاِمَّا بَرَکَتْ (یا تیز دوڑی یا بیٹھ ہی گئی)

الْخَبَبُ۔ تیز دوڑنا یا خیر کی انتہا یا شر کی انتہا ۔

۴۹۷ - اَخْبَرْتُہٗ بِعُجَرِیْ وَ بُجَرِیْ ۔

(میں نے اس کو اپنے تمام رازوں کی خبر دے دی) عُجَر: پیچ در پیچ رگیں۔ بُجَر: پیٹ کی تمام گرہ دار رگیں۔ یعنی اپنے عیب و ثواب سب بتا دیئے۔

۴۹۸ - تُخْبِرُ عَنْ مَجْھُوْلِہٖ مَرْاٰتُہٗ ۔ (اس کا ظاہر منظر ان جانے کی خبر دے رہا ہے) ظاہر باطن کی شہادت دیتا ہے۔

۴۹۹ - یُخْبِرُکَ اَدْنَی الْاَرْضِ عَنْ اَقْصَاھَا (زمین کا ابتدائی حصہ اس کے انتہائی حصے کی خبر دے رہا ہے)۔

۵۰۰ - لَیْسَ الْخَبَرُ کَالْمُعَایَنَۃِ ۔

(خبر آنکھوں دیکھے کی طرح نہیں ہوتی) "شنیدہ کے مانند دیدہ"۔

۵۰۱ - عَلَی الْخَبِیْرِ سَقَطْتَ ۔ (جاننے والے ہی کے پاس پہنچے ہو) یعنی اسی سے پوچھا ہے جو جانتا ہے۔

۵۰۲ - یَخْبِطُ خَبْطَ عَشْوَاءِ (اندھی اونٹنی کی طرح روند رہا ہے) عَشْوَاء: کمزور نظر اونٹنی، جو ہر چیز کو روند ڈالتی ہے۔ اس شخص کے لئے کہتے ہیں جو بے سوچے سمجھے کسی کام میں پڑ جائے یا کسی کام کی ذمہ داری لے اور اس کے انجام کا انتظام نہ کرے۔

۵۰۳ - اَخْبَطُ مِنْ حَاطِبِ اللَّیْلِ

رات کو لکڑیاں جمع کرنے والے سے زیادہ گڑبڑ کرنیوالا) ضروری اور غیر ضروری اشیاء کو جمع کرنے والا۔

۵۰۴ - اَخْتَلُ مِنَ الذِّئْبِ

(بھیڑیئے سے زیادہ دھوکے باز) خَتْل: دھوکہ دینا

۵۰۵ - مَنْ خَدَمَ الرِّجَالَ خُدِمَ ۔

(جس نے لوگوں کی خدمت کی اس کی خدمت کی گئی) خدمت سے خدمت ہے یا "خدمت سے عظمت ہے"۔

۵۰۶ - اَلْخَاذِلُ اَخُو الْقَاتِلِ ۔

(رسوا کرنے والا قاتل کا بھائی ہے) گویا قاتل ہی ہے

۵۰۷ - تُخْرِجُ الْمِقْدَحَۃُ مَا فِیْ قَعْرِ الْبُرْمَۃِ

(چمچہ وہی نکالتا ہے جو ہنڈیا کے پیندے میں ہوتا ہے) مِقْدَحَۃ۔ ڈوئی یا چمچہ اور بُرْمَہ: پتھر کی ہانڈی۔

۵۰۸ - قَدْ یُخْرِجُ مِنَ الصَّدَفِ غَیْرُ الدُّرِّ

(کبھی سیپ سے موتی کے سوا کچھ اور بھی نکل آتا ہے)

۵۰۹ - لَا تَخْرُجُ النَّفْسُ مِنَ الْاَمَلِ حَتّٰی تَدْخُلَ فِی الْاَجَلِ

(نفس امیدوں کے پھندے سے نہیں نکلتا جب تک موت کی حد میں نہ داخل ہو جائے)

۵۱۰ - دُوْنَہٗ خَرْطُ الْقَتَادِ ۔

(اس سے آسان تو قتاد کے کانٹوں کو سونتنا ہے۔) خَرْط: یعنی سخت مشکل ہاتھ سے پتے سونتنا۔ قتاد: ایک خاردار درخت ہے۔

۵۱۱ - اَلْخَرُوْفُ یَتَقَلَّبُ عَلَی الصُّوْفِ

(بھیڑ کا بچہ اون پر کروٹیں لیتا ہے) خَرُوْف: خرگوش یا بھیڑ کا بچہ بے فکرے اور آرام سے بسر کرنے والے آدمی کے لئے کہتے ہیں۔

۵۱۲ - اَخْرَقُ مِنْ نَاقِضَۃِ الْغَزْلِ ۔

(سوت توڑنے والی سے زیادہ احمق۔ ناکثہ الغزل (سوت کو توڑنے والی) قریش کی ایک عورت جو خادم لونڈیوں کے ساتھ مل کر سوت کاتا کرتی تھی پھر خود ہی کاتے ہوئے سوت کو توڑ دیتی تھی۔

۵۱۳ - خَرْقَاءُ ذَاتُ نِیْقَۃٍ

(پھوہڑ، چتر، سگھڑ بننے والی) خرقاء: وہ عورت جو کام کو اچھی طرح نہیں کر سکتی۔ نِیْقَۃ: تَنَوُّق سے فِعْلَۃ کے وزن پر نوع ہے۔ تَنَوُّق: کام میں ہوشیاری دکھانا

۵۱۴ - خَرْقَاءُ عَیَّابَۃٌ ۔ (پھوہڑ عیب نکالنے والی) خود نہیں جانتی مگر دوسروں کے کام میں عیب نکالتی ہے۔

۵۱۵- اَخسَرُ مِنَ القَابِضِ عَلَی المَاءِ
(مٹھی سے پانی پکڑنے والے سے زیادہ نقصان اٹھانے والا)۔

۵۱۶- مَن خَشِیَ الذِّئبَ اَعَدَّ کَلباً
(جو شخص بھیڑیئے سے ڈرے اس کو کتا تیار کرنا چاہیئے) جو بھیڑیئے کا شکار کر سکے۔ دشمنوں کے لیے تیاری کرنے کی ترغیب کے لیے کہا جاتا ہے۔

۵۱۷- لَا تُخَاصِمُ مَن اِذَا قَالَ فَعَلَ
(اس شخص کے لیے کہا جاتا ہے جو کہے تو کر گذرے)

۵۱۸- اِیَّاکُم وَخَضرَاءَ الدِّمَنِ۔
(کوڑی پر اگی ہوئی سبزی سے بچو) جو زیادہ شاداب ہوتی ہے مگر غلاظت پر اگنے کی وجہ سے بدبودار ہوتی ہے یعنی ایسے ظاہری حسن سے جس کا باطن خراب ہو بچنا چاہیئے

۵۱۹- اَلخَطَا زَادُ العَجُولِ
(خطا جلد بازی کی راہ ہے) زاد راہ کی طرح غلطیاں ساتھ لے کر چلتا ہے۔

۵۲۰- مَعَ الخَوَاطِیءِ سَهمٌ صَائِبٌ۔
(خطا کرنے والے تیروں کے ساتھ نشانہ پر بیٹھنے والا تیر بھی ہوتا ہے) ایسا اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو بہت مرتبہ غلطی کرنے کے بعد ایک مرتبہ ٹھیک کام کر جائے۔ خواطیٔ وہ تیر جو نشانہ سے خطا کریں۔

۵۲۱- مَن خَطَبَ الحَسنَاءَ یُعطِی مَهرَهَا
(جو کسی حسینہ کو منگنی کا پیغام بھیجے گا اس کا مہر بھی ادا کرے گا)

۵۲۲- اَخطَبُ مِن سَحبَانِ وَائِلٍ
(سحبان ابن وائل سے زیادہ خطیب) سحبان قبیلہ باہلہ کا نہایت بلند فصیح وبلیغ شاعر اور خطیب تھا۔

۵۲۳- لِکُلِّ خِطَابٍ جَوَابٌ
(ہر بات سوال کا جواب ہوتا ہے)۔

۵۲۴- لَیسَ المُخَاطِرُ مَحمُودٌ (دلو تمہارا خطرہ میں کود پڑنے والا قابل تعریف نہیں ہوتا۔ چاہے وہ بچ ہی جائے۔

۵۲۵- خَفَّت نَعَامَتُهُم (ان کا شتر مرغ ہلکا ہو گیا اور جلد کوچ کر گیا) خفت کی جگہ شالت بھی منقول ہے۔ کوئی بھی گروہ کسی چشمہ یا پڑاؤ سے کوچ کر جائے تو یہ جملہ کہا جاتا ہے۔ نعامۃ شتر مرغ ہلکا پھلکا ہونے اور تیز رفتاری کے لئے مشہور ہے اور بعض نے کہا ہے کہ نعامۃ بمعنی جماعت قوم ہے۔

۵۲۶- خَفِّف طَعَامَکَ تَأمَن سَقَامَکَ
(ہلکا پھلکا کھاؤ تاکہ بیماریوں سے محفوظ رہو)۔

۵۲۷- اَخَفُّ حِلماً مِن عُصفُورٍ (چڑیا سے بھی زیادہ جلد طیش میں آجانے والا) عقل کی کمی اور طیش کے لئے چڑیا کی مثال دی جاتی ہے چڑا ہوتا بھی غضبناک ہے۔

۵۲۸- اَخَفُّ مِن یَرَاعَةٍ
(نرسل سے زیادہ ہلکا) یراعۃ نرکل سنیئے

۵۲۹- اَخَفُّ مِن رِیشَةٍ۔ (پر سے زیادہ ہلکا)

۵۳۰- اَخَفُّ مِنَ النَّسِیمِ۔ (باد نسیم سے زیادہ ہلکا)

۵۳۱- اَخَفُّ مِنَ الهَبَاءِ۔ (غبار سے زیادہ ہلکا)

۵۳۲- وَهَل یَخفَی عَلَی النَّاسِ القَمَرُ۔
(کیا لوگوں پر چاند بھی مخفی رہتا ہے) ایسے معاملے یا خوبی کے لئے کہا جاتا ہے جو چھپ نہ سکے۔

۵۳۳- مَا عِندَهُ خَلٌّ وَلَا خَمرٌ
(نہ اس کے پاس سرکہ ہے نہ شراب) یعنی خیر ہے نہ شر

۵۳۴- مَا اَنتَ بِخَلٍّ وَلَا خَمرٍ (تیرے پاس تو سرکہ ہے نہ شراب)

۵۳۵- اَلخَلَّةُ تَدعُو اِلَی السَّلَّةِ (فقر چوری کی طرف بلاتا ہے) خلۃ، فقر وحاجت اور سلۃ: چوری کو کہتے ہیں۔

۵۳۶- تَخَلَّصَت قَائِبَةٌ مِن قُوبٍ (انڈا چوزہ سے نجات پا چکا ہے) قائبۃ انڈا اور قوب چوزہ۔ سختی سے چھٹکارا پا جانے پر بولتے ہیں۔ بنو اسد کے ایک بدوی نے کسی تاجر کی حفاظت کی ذمہ داری لیتے ہوئے کہا جب میں تجھے فلاں مقام تک پہنچا دوں گا برئت قائبۃ من قوب مراد یہ کہ میں تیری ذمہ داری سے بری ہو جاؤں گا۔

۵۳۷- اِختَلَطَ الحَابِلُ بِالنَّابِلِ- (جال والا تیر والے کے ساتھ مخلوط ہو گیا) حابل- جال والا- نابل- تیر والا۔ شکار کے یہ دونوں طریقے ایک دوسرے کی ضد ہیں۔ دونوں ساتھ ساتھ اختیار کئے

کے جائیں تو پھر کوئی شکار ہاتھ نہیں آتا۔ یہ مثل اس وقت کہی جاتی ہے کہ جب کوئی معاملہ اس طرح گڑبڑ ہو جائے کہ اس کی کوئی تدبیر سمجھ میں نہ آئے۔

۵۳۸۔ اِخْتَلَطَ الْمَرْعِیُّ بِالْهَمَلِ

(چرایا ہوا اور آزاد اونٹ مخلوط ہو گئے) مَرْعِیٌّ: وہ اونٹ جس کو چرایا جائے هَمَلٌ وہ اونٹ جس کو چرواہے کے بغیر آزاد چھوڑ دیا جائے۔

۵۳۹۔ اِخْتَلَطَ الْخَاثِرُ بِالزُّبَادِ (گاڑھا دودھ خراب دودھ کے ساتھ مل گیا) یہ مثلیں ایسے لوگوں کے لئے دی جاتی ہیں جن کا معاملہ گڑبڑ میں پڑ جائے۔

۵۴۰۔ خَالِفْ نَفْسَكَ تَسْتَرِحْ۔

(اپنے نفس کی مخالفت کرو تاکہ راحت پاؤ)۔

۵۴۱۔ خَالِفْ هَوَاكَ تَرْشُدْ۔

(اپنی خواہش کے خلاف کرو تاکہ ہدایت پاؤ)۔

۵۴۲۔ خَالِفْ تُذْكَرْ (مخالفت کرو تاکہ تمہارا ذکر کیا جائے)

۵۴۳۔ اَخْلَفُ مِنْ عُرْقُوبٍ (عرقوب سے زیادہ وعدہ خلاف) عرقوب عمالقہ میں سے ایک شخص کا نام ہے جو اپنے بھائی کا سوال پورا کرتے کرتے یکے بعد دیگرے کھجوروں کے پھول لیتے، کھجوروں کے ادھ کچرے ہوتے، گدرانے، پکنے اور پھر خشک ہونے اور چھوہارے بن جانے کے اوقات تک ٹلاتا رہا اور آخر میں سب چھوہارے لے گیا اور بھائی کو کچھ نہ دیا۔ اسی وجہ سے وعدہ خلافی میں یہ ضرب المثل ہو گیا۔

۵۴۴۔ اَخْلَفُ مِنْ نَارِ الْحُبَاحِبِ (جگنو کی آگ سے زیادہ وعدہ خلاف) جو نہ سلگتی ہے اور نہ روشنی دیتی ہے۔

۵۴۵۔ خَلَقَ اللّٰهُ لِلْحَرْبِ رِجَالًا

(اللہ تعالیٰ نے لڑائی کے لئے اور ہی مرد پیدا کئے ہیں)۔

۵۴۶۔ خَلَا لَكِ الْجَوُّ فَبِيضِي وَاصْفِرِي

(تیرے لئے میدان خالی ہو گیا۔ اب انڈے دے اور چہچہا) طرفہ بن عبد الشاعر کا قول ہے اس نے چنڈول کے شکار کے لئے جال لگایا اور تمام دن انتظار کیا۔ آخر اپنا جال لے کر چل دیا تو دیکھا کہ چنڈول اس کے ڈالے ہوئے دانے چگ رہے تھے اس وقت طرفہ نے کہا: يَا لَكِ مِنْ قُبَّرَةٍ بِمَعْمَرٍ خَلَا لَكِ الْجَوُّ فَبِيضِي وَاصْفِرِي۔ جب کسی مقصد کی راہ کے خطرات اور مشکلات دور ہو جائیں تو کہا جاتا ہے۔

۵۴۷۔ لَا يَخْلُو الْمَرْءُ مِنْ وَدُودٍ يَمْدَحُ وَعَدُوٍّ يَقْدَحُ

(کوئی شخص بھی ایسا نہیں جو کسی تعریف کرنے والے دوست اور برائی کرنے والے دشمن سے خالی ہو)۔

۵۴۸۔ خَلِّ مَنْ قَلَّ خَيْرُهُ لَكَ فِي النَّاسِ غَيْرُهُ

(اس شخص کو چھوڑ دو جس میں بھلائی کم ہو یا نہ ہو لوگوں میں تمہیں اس کے علاوہ اور مل جائیں گے)۔

۵۴۹۔ خَلِّ الْحِسَابَ لِيَوْمِ الْحِسَابِ۔

(حساب کو روز حساب کے لئے چھوڑ دو)۔

۵۵۰۔ خَلَاؤُكَ اَقْنٰى لِحَيَائِكَ

(تنہائی تیری حیا کی زیادہ محافظ ہے، تنہائی میں دوسرے سے معاملہ ہی نہیں ہوتا جو بے شرمی کا سوال ہے۔ اسی معنی میں "السلامة فی الوحدة" بھی کہا جاتا ہے۔

۵۵۱۔ مَنْ لَا يَخَافُ اَحَدًا لَا يَخَافُهُ اَحَدٌ۔

(جو کسی سے نہیں ڈرتا اس سے کوئی نہیں ڈرتا)۔

۵۵۲۔ مَنْ خَانَ هَانَ (جس نے خیانت کی ذلیل ہوا)۔

۵۵۳۔ يَا رُبَّمَا خَانَ النَّصِيحُ الْمُؤْتَمَنُ۔

(کبھی امانت دار خیر خواہ بھی خیانت کر جاتا ہے)۔

اَخْيَبُ مِنْ قَابِضٍ عَلَى الْمَاءِ

(پانی کو مٹھی میں پکڑنے والے سے زیادہ ناکام)۔

۵۵۴۔ اَخْيَبُ مِنْ حُنَيْنٍ۔

(حنین سے زیادہ ناکام) حرف "ح" میں "رجع بخفی حنین" دیکھو۔ خیرت

۵۵۵۔ لَا خُيِّرْتَ (اگر تجھے اختیار دیا جاتا تو اختیار کر لیتی) اختیار نہیں اس لئے بجز تسلیم کوئی چارہ نہیں۔

۵۵۶۔ خَيْرُ الْاُمُوْرِ اَوْسَاطُهَا

(معاملات میں میانہ روی بہترین چیز ہے)

۵۵۷۔ خَيْرُ الْاُمُوْرِ مَا اَسْعَدَكَ فِي دَارَيْكَ

(بہترین کام وہ ہے جو تمہیں دونوں جہان میں نیک بخت بناتا ہے)

۵۵۸۔ خَيْرُ الْاُمُوْرِ اَحْمَدُهَا مَغَبَّةً۔

(بہترین کام وہ ہے جس کی انجام میں تعریف کی جائے) مُعْقِبَۃٌ: عاقبت انجام کو کہتے ہیں اسی معنی اَلْاَعْمَالُ بِخَوَاتِیْمِہَا استعمال ہوتا ہے۔

۵۵۹- خَیْرًا نَاءَیْتَ تَخْفِیْنَ۔

(تُو نے اپنے بہترین کو الٹ رہی ہے یعنی مستحق محروم اور غیر مستحق فیضیاب ہو رہے ہیں۔

۵۶۰- کَفَاءَ الْاِنَاءَ۔

(برتن کو اندھا کرنا) ایسے موقعے پر بولتے ہیں۔

۵۶۱- خَیْرُ اَھْلِكَ مَنْ کَفَاكَ۔

(تیرا بہترین رشتہ دار وہ ہے جو تیرے لئے کافی ہو جائے۔

۵۶۲- خَیْرُ الْبُیُوْعِ نَاجِزٌ بِنَاجِزٍ۔

(بہترین خرید و فروخت نقد ہے)

۵۶۳- خَیْرَ حَالِبَیْكِ تَنْطَحِیْنَا۔

(اپنے بہترین دوہنے والے کو سینگ مارتی ہے) ایک بکری کو دو آدمی دوہتے تھے۔ نرمی سے دوہنے والے کو وہ سینگ مارتی تھی اور دوسرے کو وہ کچھ نہیں کہتی تھی۔ یہ مثل ایسے شخص کے لئے استعمال کی جاتی ہے جو اپنے خوش معاملہ لوگوں سے برائی کرے۔

۵۶۴- خَیْرُ الْخِلَالِ حِفْظُ اللِّسَانِ

(بہترین خصلت زبان کی حفاظت کرنا ہے)

۵۶۵- خَیْرُ سِلَاحِ الْمَرْءِ مَا وَقَاہُ۔

(آدمی کا بہترین ہتھیار وہ ہے جو اس کو بچائے) یعنی جو بھی وقت پر کام کر جائے۔

۵۶۶- خَیْرُ الْاَصْحَابِ مَنْ دَلَّكَ عَلَی الْخَیْرِ۔

(بہترین ساتھی وہ ہے جو خیر کی طرف تیری رہنمائی کرے)

۵۶۷- خَیْرُ الْعَفْوِ مَا کَانَ عِنْدَ الْقُدْرَۃِ

(بہترین معافی وہ ہے جو قدرت حاصل ہونے کے وقت دی جائے)

۵۶۸- خَیْرُ الْعِلْمِ مَا حَضَرَكَ۔

(بہترین علم وہ ہے جو ضرورت کے وقت مستحضر ہو جائے)

۵۶۹- خَیْرُ الْغِنَی الْقُنُوْعُ (بہترین مالداری قناعت ہے)

۵۷۰- خَیْرُ الْکَلَامِ مَا قَلَّ وَدَلَّ

(بہترین کلام وہ ہے جو مختصر اور مراد کو ظاہر کرنے والا ہو)

۵۷۱- خَیْرُ الْمَالِ مَا نَفَعَ۔ (بہترین مال وہ ہے جو نفع پہنچائے) اسی کے ہم معنی مقولہ ہے لَمْ یَضِعْ مِنْ مَالِكَ مَا وَعَظَكَ (تیرا وہ مال ضائع نہیں ہوا جس نے تیری خیر خواہی کی)

۵۷۲- خَیْرٌ مِّنَ الْخَیْرِ فَاعِلُہٗ (اچھوں میں اچھا وہ جو اچھے کام کرے)

۵۷۳- خَیْرُ النَّاسِ مَنْ فَرِحَ لِلنَّاسِ بِالْخَیْرِ۔

(بہترین شخص وہ ہے جو لوگوں کی بھلائی سے خوش ہو)

۵۷۴- خَیْرُ الْوَعْظِ مَا دَعَ۔

(بہترین نصیحت وہ ہے جو برائی سے باز رکھے)

۵۷۵- اَلْخَیْرُ اَبْقٰی وَاِنْ طَالَ الزَّمَانُ بِہٖ

(بہترین علم وہ ہے جو وقت پر حاضر کر سکے)

۵۷۶- اِنَّ خَیْرَ الْفِقْہِ مَا حَضَرَتْ بِہٖ (بہترین علم وہ ہے جو تو وقت پر حاضر کر سکے) لَاخَیْرَ فِیْ اَرَبٍ اَلْقَاكَ فِیْ لَھَبٍ

(اس مقصد میں کوئی خیر نہیں جو تجھے شعلوں میں ڈال دے)

۵۷۷- لَاخَیْرَ فِی السَّرَفِ وَلَاسَرَفَ فِی الْخَیْرِ۔

(اسراف میں کوئی بھلائی نہیں اور بھلائی میں اسراف نہیں) یعنی بھلائی زیادہ بھی ہو تو اسراف میں شمار نہیں ہوتی۔

۵۷۸- لَاخَیْرَ فِیْ وُدٍّ یَکُوْنُ بِشَافِعٍ

(ایسی محبت میں کوئی خیر نہیں جو کسی سفارش کرنے والے کے ذریعہ ہو)

۵۷۹- اَلْخَیْلُ تَجْرِیْ عَلٰی مَسَاوِیْھَا (گھوڑا اپنے عیبوں کے باوجود چلتا ہی ہے) یعنی شرافت اصلی اس کو چلنے پر اور دوڑنے پر مجبور کرتی ہی ہے۔ اسی طرح شریف الاصل آدمی تنگی اور مشقت کے باوجود اپنے کرم کا اظہار کرتا ہے۔

۵۸۰- اَلْخَیْلُ اَعْلَمُ بِفُرْسَانِھَا۔

(گھوڑے اپنے سواروں کو خوب جانتے ہیں) مطلب یہ کہ معاملہ شناس آدمی کو اختیار کرو۔

۵۸۱- اَخْیَلُ مِنْ غُرَابٍ (کوّے سے زیادہ اترانے والا) کوّا بڑے انداز سے چلتا ہے۔

۵۸۲- اَخْیَلُ مِنْ دِیْكٍ (مرغ سے زیادہ ناز دکھانے والا)

## د

۵۸۳- دَاءُ مَا لَایُقْطَعُ بِالْاَمَارَاتِ (سمندر رکاوٹوں کے بڑھنے سے طے نہیں

کیا جاسکتا) دَامَاءٌ ۔ سمندر ۔ اَرْمَاثٌ ۔ جمع رُمْثٌ ۔ جھیل یا دریا میں شکار لکڑیوں کا بنا ہوا بیڑہ۔

۵۸۶ ۔ اَدْبَرَ غَرِیْرُہٗ وَاَقْبَلَ ھَرِیْرُہٗ (اس کی اچھی عادت نے پیٹھ پھیر لی اور بد خلقی سامنے آگئی) غَرِیْرٌ ۔ اچھی عادت ۔ ہَرِیْرٌ ؛ کراہیت و بد خلقی ۔ یعنی پسندیدہ خصلت ختم ہو گئی اور بد خلقی آگئی۔

۵۸۷ ۔ اَلتَّدْبِیْرُ نِصْفُ الْمَعِیْشَۃِ ۔ (تدبیر آدھی روزی ہے)

۵۸۸ ۔ کَدَابِغَۃٍ وَقَدْ حَلِمَ الْاَدِیْمُ ۔

(کھال رنگنے والے کی طرح جب کہ کھال فاسد ہو چکی ہو)

۵۸۹ حَلِمَ الْجِلْدُ ۔ (کھال خراب ہو گئی اور اس میں کیڑے پڑ کر سوراخ ہو گئے) اس شخص کے لئے بولا جاتا ہے جو کسی معاملے کی اصلاح کی اس وقت کوشش کرے جب وہ فساد کی وجہ سے ناقابل اصلاح ہو چکا ہو۔

۵۹۰ ۔ دَخَلَ فُضُوْلِیُّ نَارٍ فَقَالَ حَطَبٌ رَطْبٌ (فضولی خواہ مخواہ دخل دینے والا) آگ میں گھس گیا اور کہنے لگا کہ ایندھن گیلا ہے۔

۵۹۱ ۔ یُدْخِلُ شَعْبَانَ فِیْ رَمَضَانَ (شعبان کو رمضان میں داخل کر رہا ہے) بے سر و پا باتیں کرتا ہے۔

۵۹۲ ۔ لَاتَدْخُلْ بَیْنَ الْبَصَلَۃِ وَقِشْرِھَا ۔ (پیاز اور اس کے چھلکے کے درمیان مت گھسو (خواہ مخواہ مداخلت نہ کرو)

۵۹۳ ۔ لَاتَدْخُلَنْ بَیْنَ الْعَصَا وَلِحَائِھَا ۔ (ڈنڈے اور اس کی چھال کے درمیان ہرگز داخل نہ ہو) لِحَاءٌ ۔ درخت یا لکڑی کی چھال یعنی دو دوستوں کے درمیان برائی کے ساتھ مت داخل ہو۔

۵۹۴ ۔ لِکُلِّ دَرٍّ حَالِبٌ ۔ (ہر دودھ کا کوئی دوہنے والا بھی ہے)

۵۹۵ ۔ اَدِرَّھَا وَاِنْ اَبَتْ ۔ (اس کو دودھ لو خواہ وہ انکار کرے) یہ مقولہ اس اونٹنی کے لئے کہا جاتا ہے جو میانہ باندھے بغیر دودھ نہ دوہنے دے ۔ یعنی ضرورت یا بھلائی کو بااصرار حاصل کرو۔

۵۹۶ ۔ دَرْءُ الْمَفَاسِدِ اَوْلٰی مِنْ جَلْبِ النِّعَمِ ۔

(مفاسد کو دفع کرنا نعمتیں حاصل کرنے سے زیادہ بہتر ہے)۔

۵۹۷ ۔ یَنْدَرِجُ فِیْ کُلِّ وَکْرٍ (ہر گھونسلے میں گھس جاتا ہے) یعنی ہر معاملے میں دخل دیتا ہے اور ہر ایک کی ہاں میں ہاں ملاتا ہے۔

۵۹۸ ۔ اَلدَّرَاھِمُ مَرَاھِمُ (روپے مرہم کا کام کرتے ہیں)

۵۹۹ ۔ اَلدَّرَاھِمُ اَرْوَاحٌ تَسِیْلُ (روپے بہتی ہوئی روحیں ہیں)

۶۰۰ ۔ مَنْ لَمْ یَرْفُقْ بِالْمُشْطِ یَنْتِفُ لِحْیَتَہٗ ۔ (جو شخص کنگھی سے نرمی نہ برتے گا وہ اپنی ہی داڑھی کے بال اکھاڑے گا)

۶۰۱ ۔ لَایُدْعٰی لِلْجُلّٰی اِلَّا اَخُوْھَا

(بڑے معاملے کے لئے اس کا ماہر ہی بلایا جاتا ہے)

۶۰۲ ۔ اُدْعُ اِلٰی طِعَانِکَ مَنْ تَدْعُوْہُ اِلٰی جِفَانِکَ

(اپنی نیزہ بازی کے لئے اسی کو بلاؤ جس کو اپنے پیالے پر دعوت دیتے ہو)۔

۶۰۳ ۔ اِدْفَعِ الشَّرَّ بِعُوْدٍ اَوْعَمُوْدٍ ۔

(شر کو دفع کرو خواہ لکڑی سے یا لوہے کی سلاخ سے)

۶۰۴ ۔ اَدَقُّ مِنَ الْھَبَاءِ (غبار سے زیادہ باریک)

۶۰۵ ۔ اَدَقُّ مِنَ الْکُحْلِ ۔ (سرمہ سے زیادہ باریک)

۶۰۶ ۔ اَدَقُّ مِنَ الدَّقِیْقِ (آٹے سے زیادہ باریک)

۶۰۷ ۔ اَدَقُّ مِنْ حَدِّ السَّیْفِ (تلوار کی دھار سے زیادہ باریک)

۶۰۸ ۔ دَلَّ عَلٰی عَاقِلٍ اِخْتِیَارُہٗ ۔

(عقلمندی کا انتخاب عقلمندی کو ظاہر کر دیتا ہے)

۶۰۹ ۔ اَلدَّالُّ عَلَی الْخَیْرِ کَفَاعِلِہٖ ۔

(نیکی بتانے والا نیکی کرنے والے کی طرح ہے)

۶۱۰ ۔ دَلِیْلُ عَقْلِ الْمَرْءِ فِعْلُہٗ وَدَلِیْلُ عِلْمِہٖ قَوْلُہٗ ۔

(آدمی کی عقل کی دلیل اس کا عمل ہے اور اس کے علم کی دلیل اس کا قول ہے)

۶۱۱ ۔ لَیْسَ الدَّلْوُ اِلَّا بِالرِّشَاءِ (ڈول رسی کے بغیر کچھ نہیں) ڈول رسی کے بغیر بے کار رہتا ہے ۔ اسی طرح آدمی کو قوت و ہمت اپنے رشتہ داروں ہی سے ہوتی ہے۔

۶۱۲ ۔ دَمِّثْ لِجَنْبِکَ قَبْلَ النَّوْمِ مُضْطَجِعًا

(لیٹ کر سونے سے پہلے اپنے پہلو کے لئے بستر نرم کر لو) تَدْمِیْثٌ نرم کرنا مطلب یہ ہے کہ حادثات کے نازل ہونے سے پہلے ہی تیار رہو

۶۱۳ ۔ دَمْعَۃٌ مِنْ عَوْرَاءَ غَنِیْمَۃٌ بَارِدَۃٌ ۔

(اندھی کی آنکھ سے ایک آنسو بھی بڑی غنیمت ہے)۔

۶۱۴ ۔ اَدْنٰی مِنَ الشِّسْعِ

(تسمے سے زیادہ حقیر) شِسْعٌ جوتے (چپل) کا تسمہ

۶۱۵ ۔ کُلُّ دَنِیٍّ دُوْنَہٗ دَنِیٌّ ۔

(ہر قریب سے ورے کوئی قریب موجود ہوتا ہے) دَنِیٌّ

بروزن فعیل دُنُوٌّ سے مشتق ہے بمعنی قریب ۔

۶۱۶ ۔ اَدْنٰی مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْدِ ۔
(شہ رگ سے زیادہ قریب) حبل الورید ۔ رگ گلو ۔ (شہ رگ)

۶۱۷ ۔ دُنْیَاکَ مَا اَنْتَ فِیْہِ ۔
(تیری دنیا وہ ہے جس میں تو موجود ہے) ۔

۶۱۸ ۔ اَلدَّھْرُ یَوْمَانِ یَوْمٌ لَکَ وَیَوْمٌ عَلَیْکَ ۔
(زمانہ کے دو دن ہیں ۔ ایک دن تیرے نفع کا ہے اور دوسرا تیرے ضرر کا ۔

۶۱۹ ۔ لِکُلِّ دَھْرٍ رِجَالٌ ۔ (ہر زمانہ کے لئے آدمی ہوتے ہیں) پورا مقولہ یہ ہے لِکُلِّ مَقَامٍ مَقَالٌ وَلِکُلِّ دَھْرٍ رِجَالٌ (ہر مقام کے لئے ایک کلام اور ہر زمانے کے لئے کچھ لوگ ہوتے ہیں ۔

۶۲۰ ۔ مَا الدَّھْرُ اِلَّا ھٰکَذَا فَاصْبِرْ لَہٗ (زمانہ ایسا ہی ہے لہٰذا صبر کرو) "زمانہ کی رفتار ہی ایسی ہے"۔

۶۲۱ ۔ یَبُلُّ مِنْ قَارُوْرَۃٍ فَارِغَۃٍ (خالی شیشی سے تیل ٹپک رہا ہے) اس شخص کے لئے کہا جاتا ہے جو وعدوں سے خوش کرنے کی کوشش کرے ۔

۶۲۲ ۔ بِہٖ دَاءُ ظَبْیٍ ۔ (اس کو ہرن کی بیماری ہے) یعنی کوئی بیماری نہیں ۔ اہل عرب کا خیال تھا کہ ہرن کبھی بیمار نہیں ہوتا ہے

۶۲۳ ۔ لِکُلِّ دَاءٍ دَوَاءٌ
(ہر مرض کی دوا ہوتی ہے "ہر دکھ کا علاج موجود ہے"۔

۶۲۴ ۔ بَیْنَھُمْ دَاءُ الضَّرَائِرِ ۔
(ان کے درمیان سوکنوں کی بیماری ہے) ضرائر ۔ ضَرَّۃٌ کی جمع ہے بمعنی سوکن ۔ سوکنوں کا حسد و دشمنی مشہور ہے ۔

۶۲۵ ۔ دَوَاءُ الدَّھْرِ الصَّبْرُ عَلَیْہِ ۔
(زمانہ کی سختیوں کا علاج صبر کرنا ہے)

۶۲۶ ۔ اِنَّ دَوَاءَ الشَّقِّ اَنْ تَحُوْصَہٗ ۔ (پھٹنے کی دوا ٹانکنا ہے)

۶۲۷ ۔ نِعْمَ الدَّوَاءُ الشَّقِّ اَنْ تَحُوْ (بہترین دوا پرہیز ہے ۔ اَزْمٌ بمعنی پرہیز کرنا ۔ کھانے سے باز رہنا ۔

۶۲۸ ۔ اَنَا دُوْنَ ھٰذَا وَفَوْقَ مَا فِیْ نَفْسِکَ ۔
(میں اس سے تو کم ہوں مگر تیرے دل کی بات سے اوپر ہوں)

منافقانہ تعریف کرنے والے کے لئے بولتے ہیں ۔

۶۲۹ ۔ کَمَا تَدِیْنُ تُدَانُ ۔
(جیسا بدلہ دوگے ایسا ہی بدلہ دیا جائے گا) ۔

۶۳۰ ۔ اَلدِّیْنُ النَّصِیْحَۃُ ۔ (دین خیر خواہی کا نام ہے) نُصْحٌ کے معنی سینا اور جوڑنا ہیں ۔ لہٰذا النصیحت کے معنی ہیں لوگوں کو باہم نزدیک کرنا اور ان کو جدا کرنے والی چیزوں کو دور کرنا)

۶۳۱ ۔ اَلدَّیْنُ مِیْسَمُ الْکِرَامِ
(مکافات و جزا شریفوں کی علامت ہے)

## ذ

۶۳۲ ۔ ذِئْبٌ اِسْتَنْعَجَ
(بھیڑیا بھیڑ بن گیا ہے) اِسْتَنْعَجَ بمعنی صار نعجۃ ۔ بھیڑ بن گیا)

۶۳۳ ۔ اَلذِّئْبُ خَالِیًا اَسَدٌ (بھیڑیا خالی میدان میں شیر ہوتا ہے) جب بھیڑیا انسان کو تنہا پاتا ہے ۔ شیر کی طرح حملہ کرتا ہے ۔ اس لئے تنہا مت رہو ۔ ایک مقولہ ہے عَلَیْکَ بِالْجَمَاعَۃِ فَاِنَّ الذِّئْبَ اِنَّمَا یُصِیْبُ الْقَاصِیَۃَ (جماعت کو پکڑے رہو کیونکہ بھیڑیا اس بکری کو پکڑتا ہے جو گلے سے دور رہے ۔ مضمون حدیث ہے ۔

۶۳۴ ۔ مَنْ لَمْ یَکُنْ ذِئْبًا اَکَلَتْہُ الذِّئَابُ ۔
(جو بھیڑیا نہ بنے گا اس کو بھیڑیے کھا جائیں گے) ۔

۶۳۵ ۔ مَا الذُّبَابُ وَمَا مَرَقَتُہٗ ۔
(کیا مکھی اور کیا اس کا شوربا) "کیا پدی اور کیا پدی کا شوربا"

۶۳۶ ۔ اَلذِّبَّانُ یَعْرِفُ وَجْہَ اللَّبَّانِ (مکھیاں دودھ والے کے چہرے کو پہچانتی ہیں) ذِبَّانٌ ذُبَابٌ کی جمع ہے ۔

۶۳۷ ۔ ذُخْرُ الرِّجَالِ اَوْلٰی مِنْ اِدِّخَارِ الْمَالِ (آدمیوں کا ذخیرہ کرنا مال کے ذخیرہ کرنے سے بہتر ہے) نیکی اور احسان سے آدمیوں کا ذخیرہ کرو ۔ کوشش میں سستی نہ کرو ۔

۶۳۸ ۔ ذُقْہُ تَغْتَبِطْ ۔ (چکھ کر دیکھ پھر تو غبطہ کرے گا) اس کی اصل یہ ہے کہ کچھ لوگ شراب پی رہے تھے ۔ ایک الگ بیٹھا تھا ۔ پینے والوں نے کہا ۔ تو بھی چکھ کر دیکھے گا تو ہمارے

لطف ونشاط پر رشک کرنے لگے گا۔

۶۳۹۔ ذَكَّرْتَنِي الطَّعْنَ وَكُنْتُ نَاسِيًا۔

(تو نے مجھے نیزہ یاد دلایا حالانکہ میں بھولا ہوا تھا) اس کا قصہ یہ ہے کہ ایک شخص نے دوسرے پر حملہ کیا جس شخص پر حملہ کیا گیا تھا وہ دہشت اور گھبراہٹ میں اپنے ہاتھ کا نیزہ بھول گیا تھا حملہ آور نے دھمکاتے ہوئے کہا کہ اپنے ہاتھ سے نیزہ پھینک دے اس دھمکی سے اس کو اپنا نیزہ یاد آگیا۔ اس نے یہ جملہ کہا اور اپنے حملہ آور کو اپنے نیزہ سے ہلاک کر دیا۔

۶۴۰۔ اُذْكُرِ النِّعْمَةَ الْعَتِيْقَةَ عَلَيْكَ وَانْسَ النِّعْمَةَ الْجَدِيْدَةَ لَكَ (اپنے اوپر پرانی نعمتوں کو یاد رکھو اور اپنے لئے نئی نعمتوں کو بھول جاؤ)۔ پرانی نعمتوں پر شکر کرو اور نئی آسائشوں کے لئے حریص نہ بنو۔

۶۴۱۔ اُذْكُرْ مَعَ كُلِّ نِعْمَةٍ زَوَالَهَا۔

(ہر نعمت کے ساتھ اس کے زوال کو بھی یاد کرو)۔

۶۴۲۔ اُذْكُرْ غَائِبًا يَقْتَرِبْ۔

(غائب کا ذکر کرو قریب ہو جائے گا)

۶۴۳۔ كُنْ ذَكُوْرًا اِذَا كُنْتَ كَذُوْبًا (جھوٹا بنے تو یاد بھی رکھ) مشہور ہے "دروغ گو را حافظہ نباشد"۔

۶۴۴۔ ذَلَّ مَنْ لَا سَيْفَ لَهٗ۔

(جس کے پاس تلوار نہیں وہ ذلیل ہو گیا)

۶۴۵۔ لَقَدْ ذَلَّ مَنْ بَالَتْ عَلَيْهِ الثَّعَالِبُ

(وہ ذلیل ہو گیا جس پر لومڑیاں موت گئیں) ایک بدوی کسی بت کو پوجتا تھا۔ ایک دن اس نے ایک لومڑی کو اس بت پر پیشاب کرتے ہوئے دیکھ لیا۔ اس نے کہا ؎

اَرَبٌّ يَبُوْلُ الثُّعْلُبَانُ بِرَاْسِهٖ
لَقَدْ ذَلَّ مَنْ بَالَتْ عَلَيْهِ الثَّعَالِبُ

(کیا وہ رب ہے جس کے سر پر لومڑیاں پیشاب کریں۔ جس پر لومڑیاں پیشاب کریں وہ ذلیل ہو گیا) ایسے ذلیل اور کمزور کے لئے کہتے ہیں جس کی کوئی امداد نہ کرے جیسے "اس پر کتے موت گئے"۔

۶۴۶۔ ذُلٌّ لَوْ اَجِدُ نَاصِرًا (بڑی ذلت ہے اگر مجھے مددگار مل جائے یعنی اس مہم کے لئے مدد کی جستجو کو ذلت سمجھتا ہوں۔

۶۴۷۔ اَذَلُّ مِنْ بَيْضَةِ الْبَلَدِ (شتر مرغ کے چھوڑے ہوئے انڈے سے زیادہ ذلیل) بَيْضَةُ الْبَلَدِ۔ وہ انڈا جس کو شتر مرغ بیابان میں چھوڑ دیتا ہے اور پھر اس کی طرف رجوع نہیں کرتا۔ بَلَدٌ سے مراد یہاں وہ ریتلی جگہ ہے جہاں شتر مرغ انڈے دیتے ہیں یعنی کوئی اس کا پرسان حال نہیں۔

۶۴۸۔ اَذَلُّ مِنَ النَّقَدِ۔

(حقیر بکری سے زیادہ ذلیل) نَقَدٌ بکری کی ایک جنس ہے جس کے پاؤں چھوٹے اور چہرے بدصورت ہوتے ہیں یہ جنس بحرین میں پائی جاتی ہے۔ اس کا واحد نَقَدَةٌ ہے۔

۶۴۹۔ اَذَلُّ مِنْ وَتِدٍ۔

(میخ سے زیادہ ذلیل) کیونکہ میخ کو ہمیشہ ٹھوکا پیٹا جاتا ہے

۶۵۰۔ اَذَلُّ مِنَ النَّعْلِ (جوتے سے زیادہ ذلیل)

۶۵۱۔ اَذَلُّ مِنَ الشِّسْعِ (تسمے سے زیادہ ذلیل)

۶۵۲۔ اَذَلُّ مِنَ الْبَاسِطِ (فرش سے زیادہ ذلیل) کیونکہ فرش ہمیشہ پاؤں میں روندا جاتا ہے)۔

۶۵۳۔ اَذَلُّ النَّاسِ مُعْتَذِرٌ اِلٰى لَئِيْمٍ

(سب سے زیادہ ذلیل وہ ہے جو کمینے سے معذرت طلب کرے)

۶۵۴۔ اِنَّ الذَّلِيْلَ الَّذِيْ لَيْسَتْ لَهٗ عَضُدٌ۔

(ذلیل وہ ہے جس کا بازو نہ ہو (مددگار نہ ہو)

۶۵۵۔ اِنَّ الذَّلِيْلَ مَنْ ذَلَّ فِيْ سُلْطَانِهٖ

(درحقیقت ذلیل وہ ہے جو اپنے اقتدار کی جگہ بھی ذلیل ہو جائے)۔

۶۵۶۔ لَا ذَنْبَ لِيْ قَدْ قُلْتُ لِلْقَوْمِ اسْتَقُوْا

(میرا کوئی گناہ نہیں۔ میں نے قوم سے کہہ دیا ہے کہ پانی لے لو) جب نصیحت نہ سنی جائے تو معاملے سے برأت ظاہر کرنے کے لئے کہا جاتا ہے۔

۶۵۷۔ مَا ذَنْبِيْ يَدَاكَ اَوْكَتَا وَفُوْكَ نَفَخَ۔

(میرا کوئی قصور نہیں۔ تیرے ہاتھوں نے اس کا منہ باندھا ہے اور تیرے ہی منہ نے پھونک بھری ہے) اَوْكٰى رَاْسَ السِّقَاءِ: مشکیزہ کا منہ باندھنا۔ کچھ لوگوں نے ایک خلیج پار کرنے کے لئے اپنے اپنے مشکیزوں میں پھونک بھری۔ ایک شخص کی مشک میں پھونک کم تھی اور مشک کا منہ ڈھیلا تھا۔ راستہ میں مشک کی

پھونک نکل گئی۔ ڈوبنے لگا تو ساتھی کو مدد کے لئے پکارا اس نے جواب میں یہ فقرہ کہا جو مثل بن گیا۔

**۶۵۸۔ ذَهَبَ أَمْسِ بِمَا فِيهِ**
(کل اپنے حالات کے ساتھ گزر چکی)

**۶۵۹۔ ذَهَبَ الْحِمَارُ يَطْلُبُ قَرْنَيْنِ فَعَادَ مَصْلُومَ الْأُذُنَيْنِ** (گدھا سینگ لینے گیا تھا، کان کٹوا کے لوٹا) اس شخص کے لئے کہتے ہیں جو فائدے کے لالچ میں اپنا سرمایہ بھی کھو بیٹھے۔

**۶۶۰۔ ذَهَبَ دَمُهُ دَرَجَ الرِّيَاحِ أَوْ أَدْرَاجَ الرِّيَاحِ** (اس کا خون ہوا کے رستے گیا) یعنی رائیگاں کہ اس کے قصاص کا کوئی طلب گار نہ ہوا۔ اَدْرَاجٌ جمع دَرَجٌ یعنی ہوا کی گزرگاہ۔

**۶۶۱۔ ذَهَبَ بَيْنَ الصَّحْوَةِ وَ السَّكْرَةِ۔**
(وہ ہوش اور مدہوشی کے درمیان گیا) یعنی ایسی حالت میں کہ کچھ شعور تھا اور کچھ نہ تھا۔

**۶۶۲۔ ذَهَبَ فِي السُّمَّهِي** (وہ فضا میں چلا گیا۔ سُمَّهِي۔ زمین آسمان کے درمیان کی فضا مراد یہ ہے کہ بے کار ہو گیا۔ ہوا اڑا لے گئی۔ اسی طرح کہا جاتا ہے۔ ذَهَبَتْ إِبِلُهُ السُّمَّهِي اس کے اونٹ ہر طرف متفرق ہو گئے) جَرَى فُلَانٌ السُّمَّهِي (فلاں ایسے کام میں گیا جس کو وہ نہیں جانتا)

**۶۶۳۔ ذَهَبَتْ هَيْفُ لِأَدْيَانِهَا۔**
(گرم ہوا اپنی عادت کے مطابق چلی) جب آدمی اپنے حال میں مشغول ہو یا اپنی عادت کے مطابق کام کرے۔ هَيْفٌ۔ وہ گرم ہوا جو نباتات کو خشک کر دیتی ہے اور حیوانات کو پیاس لگاتی ہے ــــ لِأَدْيَانِهَا یعنی لِعَادَتِهَا ہر آدمی کے اپنے حال میں مصروف ہونے کے وقت یا اپنی عادت کو لازم پکڑنے کے وقت بولتے ہیں۔

**۶۶۴۔ إِنْ ذَهَبَ عَيْرٌ فَعَيْرٌ۔**
(ایک گورخر نکل گیا تو ایک تو جال میں موجود ہے) جو ہو گیا سو ہو گیا اسی پہ قناعت کرو۔ عَيْرٌ۔ یہاں یعنی گورخر اور رباط یعنی شکاری کا جال ہے۔

**۶۶۵۔ ذَهَبُوا تَحْتَ كُلِّ كَوْكَبٍ۔** (ہر ستارہ کے نیچے گئے)

ان لوگوں کے لئے کہتے ہیں جن کے سفر کے راستے مختلف اور متضاد ہوں۔

**۶۶۶۔ ذَهَبُوا أَوْ تَفَرَّقُوا أَيْدِي سَبَا أَوْ أَيَادِي سَبَا**
(وہ اہل صبا کی طرح چلے گئے یا منتشر ہو گئے) یعنی ایسے منتشر ہوئے کہ پھر اجتماع ہی نہ ہوا۔ یہ مثل قصہ طلب ہے۔ سبا کے باشندوں کو سیلاب عرم سے ڈرایا گیا تو وہ یمن سے نکل گئے اور جس کا جدھر منہ اٹھا چلا گیا۔ اَیْدِی یا اَیَادِی سے مراد نفوس ہیں۔ بعض نے کہا ہے کہ اَیْدِی کے معنی راستے ہیں یعنی ان کو راستوں نے ایسا متفرق کیا جیسے اہل صبا مختلف راستوں سے متفرق ہو گئے تھے۔

**۶۶۷۔ يَذْهَبُ الْعُرْفُ بَيْنَ اللهِ وَالنَّاسِ۔**
(احسان خدا اور بندہ کے درمیان چلتا ہے) یہ مثال حطیئہ کے شعر کا آخری مصرعہ ہے۔ مصرع اول یہ ہے:

**۶۶۸۔ وَمَنْ يَفْعَلِ الْعُرْفَ لَا يَعْدَمْ جَوَازِيَهُ** (جو احسان کرتا ہے اس کا احسان نہیں مٹتا) لَمْ يَذْهَبْ مِنْ مَالِكَ مَا وَعَظَكَ۔ (تیرے مال سے وہ حصہ ضائع نہیں ہوا جس نے تیری خیر خواہی کی)

**۶۶۹۔ اِذْهَبْ إِلَى حَيْثُ أَلْقَتْ رَحْلَهَا أُمُّ قَشْعَمَ**
(وہاں جا جہاں ام قشعم نے اپنا کجاوہ ڈالا تھا) ام قشعم ایک اونٹنی کا نام ہے جس نے اپنا کجاوہ آگ میں پھینک دیا تھا۔ اسی وقت سے یہ ضرب المثل بن گئی۔

**۶۷۰۔ وَمَنْ لَمْ يَذُدْ عَنْ حَوْضِهِ يُهَدَّمْ۔**
(یعنی جو شخص اپنے تالاب کی مدافعت نہیں کرتا وہ منہدم ہو جاتا ہے یعنی جو شخص اپنے حقوق کا دفاع نہ کرے گا اس پر ظلم کیا جائے گا۔ اور اس کے حقوق ضائع ہو جائیں گے۔

**۶۷۱۔ كُلُّ ذَاتِ ذَيْلٍ تَخْتَالُ** (ہر دامن والی ناز و ادا سے چلتی ہے) دولت مند اپنے مال و نعمت پر فخر و ناز کرتا ہے۔

## ر

**۶۷۲۔ رَأْسُ الدِّينِ صِحَّةُ الْيَقِينِ۔**
(اصل دین یقین کا صحیح ہونا ہے)

۶۷۳۔ كُلُّ رَأْسٍ بِهِ صُدَاعٌ

(ہر سر میں درد ہوتا ہے)۔ ہر سر میں کوئی سودا ہے۔

۶۷۴۔ رُبَّ رَأْسٍ حَصِيدُ لِسَانٍ

(بہت سے سر زبان کے کاٹے ہوئے ہیں۔ حَصِيدٌ بمعنی مَحْصُوْدٌ ہے۔

۶۷۵۔ كَأَنَّ عَلَى رُؤُسِهِمُ الطَّيْرَ۔

(گویا ان کے سروں پر پرندے بیٹھے ہوئے ہیں) ساکن و صامت جیسے پرندوں کا شکاری۔ کلیۃً پرندوں کی جماعت واحد طائر۔

۶۷۶۔ رَأَى الْكَوْكَبَ ظُهْرًا

(اس نے ظہر کے وقت ستارہ دیکھا) شدتِ حالات کے موقع پر کہا جاتا ہے۔ دن میں تارے نظر آنے لگے۔

۶۷۷۔ إِذَا رَأَيْتَ الرِّيحَ عَاصِفَةً فَتَطَامَنْ۔

(جب آندھی سخت دیکھو تو پست ہو جاؤ) جب کوئی معاملہ غالب آتا نظر آئے تو اس کی اطاعت کرلو۔

۶۷۸۔ رَآهُ الصَّادِرُ وَالْوَارِدُ۔

(اس کو ہر آنے جانے والے نے دیکھا ہے) سورج نکلا سب نے دیکھا۔

۶۷۹۔ أُرِيهَا السُّهَى وَتُرِينِي الْقَمَرَ۔

(میں اس کو سہا دکھا رہا ہوں اور وہ مجھے چاند دکھا رہا ہے) باریک باتوں کو نہیں سمجھتی "سوال آسمان جواب ریسمان"

۶۸۰۔ يَرَى الشَّاهِدُ مَا لَا يَرَى الْغَائِبُ۔

(حاضر وہ کچھ دیکھ لیتا ہے جو غائب نہیں دیکھتا)

۶۸۱۔ وَمَا تَرَانِي يَا جَمِيلُ أَرَاكَ۔

(جمیل! جیسا تم مجھے جانتے ہو میں بھی تمہیں جانتا ہوں)

۶۸۲۔ سَوْفَ تَرَى إِذَا انْجَلَى الْغُبَارُ أَفَرَسٌ تَحْتَكَ أَمْ حِمَارٌ

(جب غبار چھٹ جائیگا تو عنقریب دیکھ لوگے کہ تمہارے نیچے گھوڑا ہے یا گدھا۔ حقیقت کھل جائے گی اصل شعر یوں ہے۔

فَسَوْفَ تَرَى إِذَا انْكَشَفَ الْغُبَارُ

أَفَرَسٌ تَحْتَ رِجْلِكَ أَمْ حِمَارٌ۔

۶۸۳۔ أُرِيهَا النَّمِرَةَ أُرِكَهَا مَطِرَةً (تو مجھے دکھا کہ وہ چتکبرا ہے تو میں تجھے دکھا دوں گا کہ وہ برس رہا ہے) ہا ضمیر سَحَابَةٌ کی طرف راجع ہے۔ سَحَابَةٌ نَمِرَةٌ کی طرح چتکبرا اور دل دار بادل۔ ایسی چیز کے لئے کہا جاتا ہے جس کے آثار و علامات ظاہر ہو نے سے اس کا وقوع یقینی ہو جائے۔

۶۸۴۔ رَأْيُ الشَّيْخِ خَيْرٌ مِنْ مَشْهَدِ الْغُلَامِ

(بوڑھے کی رائے لڑکے کی موجودگی سے بہتر ہے)

۶۸۵۔ لَا رَأْيَ لِمَنْ لَا يُطَاعُ۔ (اس شخص کی کوئی رائے نہیں جس کی اطاعت نہ کی جائے) "حضرت علی نے اپنے ساتھیوں پر عتاب کرتے ہوئے ایک خطبہ میں فرمایا تھا"

۶۸۶۔ إِنَّ الرَّأْيَ لَيْسَ بِالتَّظَنِّي (رائے محض گمان ہی سے نہیں ہوتی) حال کی ترغیب کے لئے بولا جاتا ہے۔

۶۸۷۔ رَبَّكَ وَصَاحِبَكَ لَا تُكَذِّبْ عَلَيْهِمَا

(اپنے آقا اور دوست پر جھوٹ نہ لگاؤ)

۶۸۸۔ كَالْمَرْبُوطِ بِالْمَرْعَى الْخَصِيبِ۔

(بندھا ہوا اور چراگاہ سرسبز) موقعے بہت اور مجبوریاں حائل۔

۶۸۹۔ إِنَّ الرَّثِيئَةَ تَفْثَأُ الْغَضَبَ

(دودھ غصہ کو ٹھنڈا کر دیتا ہے) رَثِيئَةٌ۔ ترش دودھ جس میں میٹھا ملایا ہوا ہو۔ دہی یا لسی۔ تَفْثَأُ: بمعنی ساکن کرتی ہو کہ ایسے شخص کا مہمان ہوا جس سے ناراض تھا اس کی تواضع میں دودھ و لسی پلائی گئی تو اس کا غصہ فرد ہو گیا۔

۶۹۰۔ رَجَعَ بِخُفَّيْ حُنَيْنٍ۔

(وہ حنین کے موزے لیکر لوٹا) ناکام واپسی کے موقع پر کہا جاتا ہے ایک اعرابی نے مشہور موچی حنین سے موزوں کا بھاؤ کیا۔ سودا نہ بنا تو اعرابی کو فریب دینے کے لئے اس نے یہ تدبیر کی کہ دونوں موزے کچھ فاصلے سے اعرابی کے راستے میں ڈال دیئے۔ اعرابی ایک موزے کے پاس سے گذرا تو سوچا کہ یہ حنین کے موزوں جیسا خوبصورت موزہ ہے، دوسرا بھی ہوتا تو کیا اچھا ہوتا، چھوڑ کر چل دیا۔ کچھ دور چل کر دوسرا موزہ دیکھا۔ اپنی سواری اور سامان چھوڑ کر پہلا موزہ لینے کے لئے واپس ہوا اور حنین اس کی سواری اور سامان لے کر چلتا بنا۔ اعرابی گھر پہنچا تو لوگوں نے پوچھا کہ سفر سے کیا لایا تو اس نے جواب دیا کہ "حنین کے دو موزے"۔

۶۹۱ - حَتّٰی یَرْجِعَ اللَّبَنُ فِی الضَّرْعِ -
(یہاں تک کہ دودھ تھنوں میں لوٹ جائے) محال چیز کے لئے بولتے ہیں

۶۹۲ - حَتّٰی یَرْجِعَ السَّهْمُ عَلٰی فُوْقِهٖ (یہاں تک کہ تیر اپنے فوق (چلّہ) پر لوٹ جائے کہا جاتا ہے کہ لَا اَفْعَلُ ذٰلِكَ حَتّٰی یَرْجِعَ السَّهْمُ عَلٰی فُوْقِهٖ - یعنی میں اس کام کو ہرگز نہ کروں گا۔ فُوْقٌ تانت کا وہ حصہ جو چلّے پر رکھا جاتا ہے۔ ناممکن چیز کے لئے بولتے ہیں۔

۶۹۳- اَلرِّجَالُ اَرْبَعَةٌ (آدمی چار ہی قسم کے ہیں)
۱۔ عالم جو جانتا ہے اور جاننے والے کا علم رکھتا ہے۔ یہ قابل اتباع ہے ۲۔ عالم بے خبر جو علم رکھتا ہے مگر اپنے علم سے بے خبر ہے یہ بیدار ہونے کا مستحق ہے ۳۔ بے علم جو علم نہیں رکھتا مگر اپنی بے علمی کو سمجھتا ہے۔ یہ طالب اور مستحق ہدایت ہے ۴۔ بے علم و بے خبر۔ جو علم نہیں رکھتا اور اپنی بے علمی سے بھی بے خبر ہے۔ یہ جاہل اور قابلِ ترک ہے۔

۶۹۴- هَلْ یُرْتَجٰی مَطَرٌ مِنْ غَیْرِ سَحَابٍ
(کیا بادلوں کے بغیر بارش کی امید کی جا سکتی ہے؟)

۶۹۵- لَا تَرْجُ خَیْرَ مَنْ لَا یَرْجُوْ خَیْرَكَ
(ایسے شخص سے خیر کی امید نہ رکھو جو تیری خیر کی امید نہیں رکھتا)

۶۹۶- رَحْلٌ یَعَضُّ غَارِبًا مَجْرُوْحًا -
(کجاوہ بھی زخمی کوہان کو ہی کاٹتا ہے) غارب، کوہان کا بالائی حصہ

۶۹۷- اِرْحَمْ مَنْ دُوْنَكَ یَرْحَمْكَ مَنْ فَوْقَكَ
(اپنے سے نیچے پر رحم کرو تاکہ تم سے اوپر والے تم پر رحم کریں۔

۶۹۸- اَرْخَصُ مِنَ التَّمْرِ بِالْبَصْرَةِ -
(بصرہ میں کھجور سے زیادہ سستا)۔

۶۹۹- اَرْخَصُ مِنْ تُرَابٍ (مٹی سے بھی زیادہ سستا)

۷۰۰- رُدَّ الْحَجَرَ مِنْ حَیْثُ جَاءَكَ -
(پتھر جہاں سے آیا وہیں لوٹا دو) "پتھر کا جواب پتھر"

۷۰۱- مَنْ یَرُدُّ السَّیْلَ عَلٰی اَدْرَاجِهٖ
(سیلاب کو اس کے بالائی راستوں کی طرف کون لوٹا سکتا ہے؟)

۷۰۲- اَدْرَاجُ السَّیْلِ - (بلندی سے آتی ہوئی سیلاب کی گزرگاہیں

ناممکن بات کے لئے کہا جاتا ہے۔

۷۰۳- بِئْسَ الرِّدْفُ لَا بَعْدَ نَعَمْ ("ہاں" کے بعد "نہیں" بہت برا تابع ہے) اسی جیسا ایک شعر ہے ؎
حَسَنٌ قَوْلُ نَعَمْ مِنْ بَعْدِ لَا ÷ وَقَبِیْحٌ قَوْلُ لَا بَعْدَ نَعَمْ
(نہیں کے بعد ہاں اچھی بات ہے اور ہاں کے بعد نہیں بڑی بری بات ہے)۔

۷۰۴- اِذَا رَزَقَكَ اللّٰهُ مِغْرَفَةً فَلَا تَحْرِقْ یَدَكَ
(جب اللہ نے تجھے چمچا دیا ہے تو تو اپنا ہاتھ مت جلا)۔

۷۰۵- رِزْقُ اللّٰهِ لَا كَدُّكَ
(اللہ کا دیا رزق ہے تیری محنت نہیں) صرف محنت سے نہیں محنت کے ساتھ عطاء الٰہی سے رزق ملتا ہے۔ احسان جتانے والے کے جواب میں بھی کہا جاتا ہے۔

۷۰۶- رَزْمَةٌ وَلَا دِرَّةٌ - (اونٹنی کی آواز ہے مگر دودھ نہیں) رَزْمَةٌ، اونٹنی کی وہ آواز جو بچے کو دودھ پلانے کے وقت نکالتی ہے، دِرَّةٌ- دودھ کی کثرت۔ اس شخص کے لئے بولتے ہیں جو وعدہ کرے مگر وفا نہ کرے "ڈھول کے پول"

۷۰۷- اَرْسِلْ حَكِیْمًا وَلَا تُوْصِهٖ -
(عقلمند کو قاصد بناؤ اور اس کو وصیت نہ کرو) یہ حضرت زبیرؓ کے شعر کا آخری مصرع ہے۔ پورا شعر یہ ہے ؎

اِذَا كُنْتَ فِیْ حَاجَةٍ مُرْسِلًا
فَاَرْسِلْ حَكِیْمًا وَلَا تُوْصِهٖ

(اپنی ضرورت کے لئے عقلمند کو قاصد بناؤ، اس کو وصیت کی ضرورت نہیں)۔

۷۰۸- لَا رَسُوْلَ كَالدِّرْهَمِ (روپیہ جیسا کوئی قاصد نہیں)

۷۰۹- اَلرَّشْفُ اَنْقَعُ -
(تھوڑا تھوڑا پینا زیادہ سیراب کرتا ہے) آہستگی اور وقار اختیار کرنے کی ترغیب کے لئے کہتے ہیں۔

۷۱۰- رَضِیْتُ مِنَ الْغَنِیْمَةِ بِالْاِیَابِ (میں واپس لوٹ آنے کی غنیمت پر راضی ہوں) اِیَابٌ، واپس لوٹنا۔ "جان بچی سو لاکھوں پائے۔ خیر سے بدھو گھر کو آئے"

۷۱۱۔ رَضِیْتُ مِنَ الْوَفَاءِ بِاللَّفَاءِ۔

(میں تھوڑی سی وفا پر ہی راضی ہوں) لَفَاءٌ۔ قلیل چیز۔

۷۱۲۔ مَنْ رَضِيَ عَنْ نَفْسِهٖ كَثُرَ السَّاخِطُونَ عَلَيْهِ۔

(جو اپنے نفس سے راضی ہو گیا اس لئے اپنے پر ناراض ہونے والے زیادہ کر لئے) اپنی کوتاہی پر نظر رہنی چاہیئے۔

۷۱۳۔ إِذَا تَرَضَّيْتَ أَخَاكَ فَلَا أَخَا لَكَ۔ (جب تو نے محنت سے اپنے بھائی کو راضی کیا تو گویا وہ تیرا بھائی ہی نہیں) ترضی۔ کوشش و مشقت کے ساتھ راضی کرنا۔ وہ بھائی کیا جس کو راضی کرنے کے لئے دقتیں اٹھانی پڑیں۔

۷۱۴۔ رِضَا النَّاسِ غَايَةٌ لَا تُدْرَكُ (لوگوں کی رضامندی ایسا مقصد ہے جو کبھی حاصل نہیں ہو سکتا) اس لئے اپنی اصلاح کرے اور لوگوں کی طرف توجہ ہی نہ دے۔

۷۱۵۔ لَا تَكُنْ رَطْبًا فَتُعْصَرَ وَلَا يَابِسًا فَتُكْسَرَ۔

(نہ اتنا تر ہو جا کہ تجھے نچوڑ لیں اور نہ اتنا خشک کہ تجھے توڑ دیں)

۷۱۶۔ مَنِ اسْتَرْعَى الذِّئْبَ ظَلَمَ۔ (جس نے بھیڑیئے کو چرواہا بنایا اس نے ظلم کیا) یعنی اس نے بکریوں پر ظلم کیا۔

۷۱۷۔ مَرْعًى وَلَا أَكُولَةَ۔ (چراگاہ موجود ہے مگر کھانے والی بکری موجود نہیں) اَکُولَۃٌ۔ وہ بکری جو کھانے کے لئے علٰحدہ کر لی جاتی ہے اور جس کو خوب فربہ کیا جاتا ہے ایسے مالدار کے لئے بولا جاتا ہے جس کا مال کھانے والا کوئی نہ ہو۔

۷۱۸۔ تَحْتَ الرَّغْوَةِ اللَّبَنُ الصَّرِيحُ (جھاگ کے نیچے خالص دودھ موجود ہے) ایسی چیز کے لئے بولتے ہیں جس کی حقیقت پوشیدہ ہونے کے بعد ظاہر ہو۔

۷۱۹۔ مِنَ الرَّفْشِ إِلَى الْعَرْشِ

(بیلچہ کے کام سے تخت کے اوپر) بیلچہ کا کام کرتا تھا۔ اب تخت شاہی پر پہنچ گیا ہے۔ رَفْش۔ بیلچہ

۷۲۰۔ تَرْفَضُّ عِنْدَ الْمُحْفِظَاتِ الْكَتَائِفُ

(غیرت انگیز موقعوں پر کینے متفرق ہو جاتے ہیں) تَرْفَضُّ یعنی تَتَفَرَّقُ۔ مُحْفِظَاتٌ۔ غیرت کو جوش دلانے والی باتیں کَتَائِفُ دشمنیاں۔ اپنوں پر ظلم یا مصیبت دیکھ کر غیرت جوش میں آتی ہے اور لوگ پرانے کینے کو بھول کر مدد کے لئے کھڑے ہو جاتے ہیں۔

۷۲۱۔ أَرْفَعُ مِنَ السَّمَاءِ (آسمان سے زیادہ بلند)

۷۲۲۔ الرَّفِيقَ قَبْلَ الطَّرِيقِ (راستے سے پہلے ساتھی) ناموافق ساتھی سفر میں خصوصاً مصیبت کا سبب ہوتا ہے

۷۲۳۔ بِالرِّفَاءِ وَالْبَنِينَ۔

(موافقت اور بچوں کے ساتھ)۔ شادی کرنے والے کے لئے دعا ہے۔ رِفَاءٌ بمعنی موافقت و مناسبت رَفَأْتُ الثَّوْبَ پھٹے ہوئے کو رفو کرنا۔

۷۲۴۔ أَرَقُّ مِنَ النَّسِيمِ (بادِ نسیم سے زیادہ لطیف)

۷۲۵۔ أَرَقُّ مِنَ الْمَاءِ۔ (پانی سے زیادہ پتلا)

۷۲۶۔ أَرَقُّ مِنْ رَقْرَاقِ السَّرَابِ۔

(سراب کی چمک سے زیادہ لطیف)

۷۲۷۔ أَرَقُّ مِنَ الدَّمْعِ الْغَمَامِ (ابر کے آنسوؤں سے زیادہ پتلا)

۷۲۸۔ أُرْقُبِ الْبَيْتَ مِنَ الرَّاقِبِ۔

(گھر کی حفاظت اس کے محافظ سے ہے) کسی نے گھر کی حفاظت کے لئے اپنے غلام کو چھوڑ دیا۔ غلام سامان لیکر چلتا بنا تب اس نے یہ جملہ کہا تھا۔

۷۲۹۔ كَالرَّاقِمِ عَلَى الْمَاءِ

(پانی پر لکھنے والے کی طرح بے وفا اور ناپائیدار۔)

۷۳۰۔ إِرْقَ عَلَى ظَلْعِكَ (اپنے لنگڑے پن کا خیال رکھ کر چڑھو) ظَلَعَ الْبَعِيرُ۔ اونٹ نے لنگڑا پن کی وجہ سے چال میں نرمی اور آہستگی اختیار کی۔ اِرْقَ عَلٰی ظَلْعِکَ کی اصل یہ ہے کہ کُلْ قَدْرَ ظَلْعِکَ یعنی اپنی حد سے تجاوز نہ کر اور اپنی عاجزی و مجبوری پیش نظر رکھ۔

۷۳۱۔ رَكِبَ جَنَاحَيِ النَّعَامَةِ (وہ شتر مرغ کے بازوؤں پر سوار ہو گیا) تیز رفتاری کی تشبیہ "پر لگائے"۔

۷۳۲۔ يَرْكَبُ الصَّعْبَ مَنْ لَا ذَلُولَ لَهُ

(سرکش پر وہ سوار ہو جس کے پاس سدھایا ہوا نہ ہو) اگر آسانی سے مقصد حاصل ہو تو سخت رویہ کیوں اختیار کرے۔

۷۳۳۔ مَنْ لَمْ يَرْكَبِ الْأَهْوَالَ لَمْ يَنَلِ الْآمَالَ

(جو ہولناک اشیاء پر سوار نہ ہوگا وہ امیدیں حاصل

نہ کر سکے گا) مصیبت کے بغیر راحت نہیں ملتی۔

۷۳۴۔ کَوَاکِبَ اِثْنَتَیْنِ۔ (دو سواریوں کا سوار) جو شخص دو کاموں میں متردد ہو۔

۷۳۵۔ رَمَی الْکَلَامَ عَلٰی عَوَاھِنِہٖ (اس نے کلام کو کھجور کی ٹہنیوں پر دے مارا) عَوَاھِن جمع عَاھِنَۃ یعنی کھجور کی وہ شاخیں جو خشک ہو چکی ہوں۔ مراد یہ ہے کہ بے پروائی اور بے ڈھنگی سے بات کی۔

۷۳۶۔ رَمَاہُ اللّٰہُ بِلَیْلَۃٍ لَا اُخْتَ لَھَا (اللہ تعالیٰ اس پر ایسی رات لائے جس کی بہن کوئی دوسری رات نہ ہو) بد دعا ہے یعنی دوسری رات سے پہلے موت آجائے۔

۷۳۷۔ رَمَاہُ اللّٰہُ مِنْ کُلِّ اَکَمَۃٍ بِحَجَرٍ (اللہ تعالیٰ اس کو ہر ٹیلے سے پتھر مارے (چاروں طرف سے پتھر برسیں)

۷۳۸۔ رَمَاہُ بِاَحْقَافِ رَأْسِہٖ (اس کے سر کی کھوپڑی پر مارا) قِحْفٌ: دماغ کے اوپر کی ہڈی کا نام ہے کھوپڑی کھوپڑی توڑ، یعنی ہلاکت یا قریب بہ ہلاکت۔ احقاف: لفظ جمع لانے کا مقصد مبالغہ ہے یعنی پے در پے۔ رَمَاہُ بِقِحْفِ رَأْسِہٖ مَرَّۃً بَعْدَ مَرَّۃٍ۔

۷۳۹۔ رَمَاہُ اللّٰہُ بِثَالِثَۃِ الْاَثَافِیْ۔ (اللہ تعالیٰ اس کو چولھے کے تیسرے پتھر کے ساتھ مارے) اثافی۔ پہاڑی کا ٹکڑا یا چولھے کے تین پتھر۔ مراد یہ ہے کہ چولھے کا تیسرا پتھر بھی مار دیا اور معاملہ انتہا کو پہنچ گیا۔

۷۴۰۔ رَمَاہُ اللّٰہُ بِدَاءِ الذِّئْبِ۔ (اللہ تعالیٰ اس کو بھیڑیے کے مرض میں مبتلا کرے) بھیڑیے کا مرض بھوک ہے۔ خدا کرے اس کا پیٹ کبھی نہ بھرے۔

۷۴۱۔ رَمَاہُ بِنَبْلِہٖ الصَّائِبِ۔ (اس کو اپنے نشانے پر لگنے والے تیر سے مارا) مسکت اور منہ توڑ جواب دیا۔

۷۴۲۔ رَمَتْنِیْ بِدَائِھَا وَانْسَلَّتْ۔ (اپنی بیماری میری طرف منسوب کر دی اور کھسک گئی) اپنا عیب دوسرے کو لگایا۔ رَمَاہُ بِالدَّاءِ۔ کسی بیماری کا عیب لگانا۔ اِنْسِلَال: چپکے سے کھسک جانا۔

۷۴۳۔ لَا تَرْمِ سَھْمًا یُعْسِرُ عَلَیْکَ رَدُّہٗ (وہ تیر مت پھینک جس کو لوٹانا تجھ پر مشکل ہو)۔

۷۴۴۔ قَبْلَ الرَّمْیِ یُرَاشُ السَّھْمُ۔ (تیر پھینکنے سے پہلے اس کو پر لگایا جاتا ہے۔ یُرَاشُ یعنی تیر کے پر لگائے گئے انھیں معنی میں کہا جاتا ہے قَبْلَ الرِّمَاءِ

۷۴۵۔ تُمْلَاُ الْکَنَائِنُ۔ (تیر اندازی سے پہلے ترکش بھر لیے جاتے ہیں۔

۷۴۶۔ مَا کُلُّ رَامٍ غَرَضًا یُصِیْبُ۔ (ہر نشانہ باز نشانہ پر نہیں مار سکتا) غَرَضٌ (ہدف) وہ چیز جس کو نشانہ بنایا جائے۔

۷۴۷۔ قَبْلَ الرِّمَاءِ تُمْلَاُ الْکَنَائِنُ۔ (تیر اندازی سے پہلے ہی ترکش بھرا جاتا ہے) رِمَاءٌ۔ رَامَاہُ کا مصدر ہے۔ باب مفاعلۃ کَنَائِنُ۔ تیر رکھنے کے تھیلے یعنی کام کرنے سے پہلے تیاری کر لینی چاہیئے۔

۷۴۸۔ رُبَّ رَمْیَۃٍ مِنْ غَیْرِ رَامٍ۔ (کبھی تیر اندازی وہ بھی کر لیتا ہے جو تیر اندازی نہیں جانتا)۔ یعنی کبھی اناڑی کا تیر بھی نشانہ پر لگ جاتا ہے۔ اسی کے ہم معنی مثل گذر چکی ہے۔ مَعَ الْخَوَاطِیْ سَھْمٌ صَائِبٌ۔

۷۴۹۔ عِنْدَ الرِّھَانِ تُعْرَفُ السَّوَابِقُ۔ (گھوڑ دوڑ کے وقت آگے نکلنے والے گھوڑے پہچانے جاتے ہیں) یعنی آزمائش شرط ہے اور ایسے موقع پر بھی کہا جاتا ہے جب ایسی چیز کا دعوٰی کیا جائے جس کے کرنے کی صلاحیت نہ ہو۔

۷۵۰۔ اِسْتَرَاحَ مَنْ لَا عَقْلَ لَہٗ (جس کو عقل نہیں اس نے راحت پائی) غم اور فکر عقل کے ساتھ ہیں۔

۷۵۱۔ اَلرَّائِدُ لَا یَکْذِبُ اَھْلَہٗ (پیش رو جاسوس اپنے لوگوں سے جھوٹ نہیں کہتا) رَائِدٌ: وہ شخص جو قافلے سے آگے گھاس دپانی کی تلاش کے لیے جاتا ہے اگر وہ جھوٹ بولے گا تو لوگوں کے ساتھ خود بھی ہلاک ہو جائے گا۔

۷۵۲۔ اَرْوَغُ مِنْ ثُعَالَۃَ۔ (لومڑی سے زیادہ چالباز)

۷۵۳۔ اَرْوَغُ مِنْ ثَعْلَبٍ۔ (لومڑی سے زیادہ مکار)

۷۵۳- أَرُوَغَانًا يَا ثُعَالُ وَقَدْ عَلِقْتَ بِالْحِبَالِ -
(کیا اب بھی حیلہ بازی کرے گی اے لومڑی! جب کہ تو جال میں پھنس چکی ہے؟) اس شخص کے لیے کہا جاتا ہے جس پر حق واجب ہو چکا ہو مگر پھر بھی وہ حیلہ بازی کرے۔

۷۵۴- أَرْوَىٰ مِنْ حَيَّةٍ
(سانپ سے زیادہ سیراب) سانپ کو پانی کی طلب نہیں ہوتی

۷۵۵- أَرْوَىٰ مِنْ ضَبٍّ - (گوہ سے زیادہ سیراب)
گوہ بالکل پانی نہیں پیتی۔ ہوا کی نمی سے پیاس بجھالیتی ہے کسی ناممکن چیز کے بارے میں کہتے ہیں حَتّٰى يَرِدَ الضَّبُّ -
(یہ نہیں ہوسکتا۔ حتّٰی کہ گوہ پانی پیے)۔

۷۵۶- اَلرَّاوِيَةُ أَحَدُ الشَّاتِمَيْنِ -
(نقل کرنے والی دو گالی دینے والوں میں سے ایک ہے) اسی طرح یہ قول ہے سَبَّكَ مَنْ بَلَّغَكَ (جس نے تجھ کو پہنچائی اسی نے تجھ کو گالی دی ہے۔

۷۵۷ رُبَّ رَيْثٍ يُعْقِبُ فَوْتًا
(بسا اوقات دیر کرنا فوت ہونے کا نتیجہ دیتا ہے) یعنی تاخیر ناکامی کا سبب ہوتی ہے رَيْثٌ - دیر کرنا۔

۷۵۸- إِنْ كُنْتَ رِيحًا فَقَدْ لَاقَيْتَ إِعْصَارًا (اگر تو ہوا تھا تو بگولے سے مل گیا) اَعْصَارٌ - گردباد - بگولا - سیر کو سوا سیر مل گیا۔

۷۵۹- إِنْ أَرَدْتَ الْمُحَاجَزَةَ فَقَبْلَ الْمُنَاجَزَةِ
(اگر آڑ لینا چاہتا ہے تو لڑائی یا فنا ہونے سے پہلے) مُحَاجَزَةٌ ممانعت یہ کہ ہر شخص اپنے مقابل سے رکنے اور بچنے کی کوشش کرے۔ مُنَاجَزَةٌ، لڑائی۔ نَجْزٌ بمعنی فنا سے ماخوذ ہے۔ لڑائی میں ہر حریف دوسرے کو فنا کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ مثال کا مطلب یہ ہے کہ لڑائی سے بچنا چاہو تو مڈبھیڑ ہونے سے بچو اور لڑائی کے بعد صلح طلب کرنے والے کے لیے بھی کہتے ہیں۔

۷۶۰ أُرِيدُ حِبَاءَهُ وَيُرِيدُ قَتْلِي -
(میں اس کو عطیہ دینے کا ارادہ رکھتا ہوں اور وہ میرے قتل کا ارادہ کرتا ہے) حِبَاءٌ، عطاء بخشش۔

۷۶۱ - إِذَا أَرَادَ اللّٰهُ هَلَاكَ نَمْلَةٍ أَنْبَتَ لَهَا جَنَاحَيْنِ (جب چیونٹی کی موت آتی ہے تو اس کے پر نکل آتے ہیں)۔

۷۶۲ - مَنْ لَمْ يُرِدْكَ فَلَا تُرِدْهُ
(جو شخص تیرا ارادہ نہ کرے تو اس کا ارادہ نہ کر)

۷۶۳ - كَمْ بَيْنَ مُرِيدٍ وَمُرَادٍ
(ارادہ اور مراد میں بڑا فاصلہ ہے) بسا اوقات ارادہ کرنے والا مراد سے محروم رہ جاتا ہے۔

## ز

۷۶۴ - جَعَلَ الزُّجَّ قُدَّامَ السِّنَانِ -
(اس نے زُج کو انی کے سامنے لگا لیا۔ حالانکہ اس کی جگہ انی کے پیچھے ہے۔ زُجّ، وہ میخ جو نیزے کے نیچے والے حصے میں لگائی جاتی ہے سِنَانٌ۔ نیزے کا سرا (انی) اس شخص کے لیے کہتے ہیں جو ادنیٰ کو اعلیٰ پر فوقیت دے دے۔

۷۶۵ - إِنْ لَمْ تُزَاحِمْ لَمْ يَقَعْ فِي الْخُرْجِ شَيْءٌ
(اگر تو مزاحمت نہ کرتا تو خورجین میں کوئی چیز نہ پڑتی)۔

۷۶۶ - مَنْ يَزْرَعِ الشَّوْكَ لَا يَحْصُدْ بِهِ الْعِنَبَا
(جو کانٹے بوئے گا اس سے انگور نہیں کاٹے گا) انگور توڑنے کے لیے قَطَفَ الْعِنَبَ بولتے ہیں، حَصَدَ، نہیں بولتے۔

۷۶۷ - كَمَا تَزْرَعُ تَحْصُدُ -
(جیسا بوئے گا ویسا کاٹے گا)

۷۶۸ - هُوَ أَزْرَقُ الْعَيْنِ -
(وہ نیلگوں آنکھوں والا ہے) دشمن کے لیے کہا جاتا ہے اور اسی مقصد کے لیے هُوَ أَسْوَدُ الْكَبِدِ (وہ سیاہ جگر ہے)، هُمْ صُهْبُ السِّبَالِ۔ (وہ سرخ مونچھوں والے ہیں) بھی بولا جاتا ہے جیسے کنجی آنکھوں والا۔ سیاہ قلب وغیرہ۔

۷۶۹ - لِكُلِّ زَعِيمٍ خَصْمٌ - (ہر گمان کے لیے کوئی مقابل -

ہے (ایسا دعویٰ کرتا ہے جس کو چیلنج کہا جا سکتا ہے)

۷۷۰۔ زَقَّہُ زَقَّ الْحَمَامَۃِ فَرْخَھَا۔

(اس کو چگا دیا جیسے کبوتری اپنے بچے کو چگا دیتی ہے) کسی کو کوتاہی کے بغیر محبت و شفقت سے پرورش کی۔

۷۷۱۔ اِذَا زَلَّ الْعَالِمُ زَلَّ بِزَلَّتِہٖ عَالَمٌ۔

(جب عالم پھسل جائے تو اس کے پھسلنے کی وجہ سے ایک جہان پھسل جاتا ہے)۔

۷۷۲۔ وَزَلَّۃُ الرَّأْیِ تُنْسِیْ زَلَّۃَ الْقَدَمِ۔

(رائے کا پھسلنا قدم کے پھسلنے کو بھلا دیتا ہے) رائے کی لغزش ٹھوکر لگنے سے زیادہ سخت ہوتی ہے۔

۷۷۳۔ لِکُلِّ زَمَانٍ رِجَالٌ (ہر زمانہ کے لیے کچھ لوگ ہوتے ہیں)

۷۷۴۔ ھُمَا زَنْدَانِ فِیْ وِعَاءٍ۔ (وہ دونوں ایک ہی برتن میں آگ سلگانے والے ہیں) ایک تھیلی کے چٹے بٹے۔

۷۷۵۔ اَزْھٰی مِنْ غُرَابٍ (کوے سے زیادہ متکبر)

۷۷۶۔ اَزْھٰی مِنْ وَعْلٍ (پہاڑی بکرے سے زیادہ متکبر)

۷۷۷۔ اَزْھٰی مِنْ طَاؤُوْسٍ (طاؤس سے زیادہ متکبر، اتراتا ہے)

۷۷۸۔ زُرْ غِبًّا تَزْدَدْ حُبًّا۔

(ایک دن چھوڑ کر زیارت کرنا کہ محبت زیادہ ہو، روز کا آنا جانا قدر کھو دیتا ہے۔ غِبٌّ۔ ایک دن کام کرنا اور ایک دن چھوڑ دینا۔

۷۷۹۔ اَلزَّیْتُ فِی الْعَجِیْنِ لَا یَضِیْعُ۔

(روغن آٹے میں ضائع نہیں ہوتا) "گھی کہاں گیا کھچڑی میں"۔ رشتہ داروں کے ساتھ احسان کرنے والے کے لیے بولتے ہیں۔

۷۸۰۔ زَادَ فِی الطُّنْبُوْرِ نَغْمَۃً۔

(اس نے طنبور میں ایک نغمے کا اضافہ کر دیا)

۷۸۱۔ زُیِّنَ فِیْ عَیْنِ وَالِدٍ وَلَدُہٗ۔

(باپ کی نظر میں بیٹا خوب صورت ہوتا ہے۔)

## (۶۰) س

۷۸۲۔ اِنْ سَاَلَ اَلْحَفَ وَاِنْ سُئِلَ سَوَّفَ۔

(اگر وہ سوال کرتا ہے تو لپٹ جاتا ہے اور اگر اس سے سوال کیا جاتا ہے تو ٹال دیتا ہے۔

۷۸۳۔ تَسْاَلُنِیْ اُمُّ الْخِیَارِ جَمَلًا، یَمْشِیْ رُوَیْدًا وَیَکُوْنُ اَوَّلًا

(ام خیار مجھ سے ایسا اونٹ مانگتی ہے جو آہستہ چلے اور اوّل آئے) دشوار چیز مانگتی ہے۔

۷۸۴۔ سَائِلُ اللّٰہِ لَا یَخِیْبُ۔ (خدا سے مانگنے والا محروم نہیں رہتا)

۷۸۵۔ سَبَّکَ مَنْ بَلَّغَکَ السَّبَّ۔

(اسی نے تمھیں گالی دی جس نے تمھارے پاس گالی پہنچائی)

۷۸۶۔ سُبَّنِیْ وَاصْدُقْ (مجھے گالی دو مگر سچ کہو)

۷۸۷۔ مَالَہٗ سَبَدٌ وَلَا لَبَدٌ (نہ اس کے بال ہیں نہ اون) سَبَدٌ (بال) لَبَدٌ (اون) یعنی اس کے پاس کچھ بھی نہیں۔

۷۸۸۔ سَبَقَ سَیْلُہٗ مَطَرَہٗ۔ (اس کا سیلاب اس کی بارش سے بھی پہلے آگیا) نفع سے پہلے نقصان ہوگیا۔

۷۸۹۔ سَبَقَ السَّیْفُ الْعَذَلَ۔

(تلوار ملامت سے سبقت لے گئی) ضبّہ ابن ادّ نے اپنے لڑکے کے قاتل کو حرم میں قتل کر دیا۔ لوگوں نے ملامت کی تو اس نے یہ جملہ کہا۔

۷۹۰۔ سَبَقَ دِرَّتُہٗ غِرَارَہٗ۔

(اس کے زیادہ دودھ سے کم دودھ سابق ہوگیا) دِرَّۃ۔ دودھ کی کثرت۔ غِرار۔ دودھ کی قلت۔ شر خیر سے پہلے آگیا۔ اور احسان سے پہلے ہی بدی کی۔

۷۹۱۔ مَنْ سَابَقَ الدَّھْرَ عَثَرَ۔

(جو زمانہ سے آگے بڑھے گا وہ پھسل پڑے گا)

۷۹۲۔ مَا اسْتَتَرَ مَنْ قَادَ الْجَمَلَ۔

(جو اونٹ کو کھینچ کر لے جائیگا، وہ چھپا نہیں رہے گا۔

۷۹۳۔ سَحَابَۃُ صَیْفٍ عَنْ قَلِیْلٍ تَقَشَّعُ۔

(گرمی کی بدلی جلد ہی چھٹ جاتی ہے) بھادوں کی بارش زیادہ دیر نہیں ٹھہرتی۔ تقشّع دراصل تتقشّع ہے بمعنی منکشف ہونا۔ چھٹ جانا۔

۷۹۴۔ لَمَّا اشْتَدَّ سَاعِدُہٗ رَمَانِیْ۔

(جب اس کی کلائی درست ہوگئی تو اس نے مجھے ہی تیر مارا) پورا شعر یہ ہے:

اُعَلِّمُہُ الرِّمَایَۃَ کُلَّ یَوْمٍ، فَلَمَّا اشْتَدَّ سَاعِدُہٗ رَمَانِیْ

(میں اس کو ہر روز تیر اندازی سکھاتا تھا۔ مگر جب اس کی کلائی درست ہوگئی تو اس نے میرے ہی تیر مارا)

۷۹۵۔ اَلسِّرُّ اَمَانَةٌ۔ (راز ایک امانت ہے)

۷۹۶۔ سِرُّكَ مِنْ دَمِكَ (تیرا راز تیرے خون سے ہے)
بسا اوقات افشائے راز موت کا سبب بن جاتا ہے۔

۷۹۷۔ مَالَهٗ سَارِحَةٌ وَّلَا رَائِحَةٌ۔
(اس کے پاس نہ چرنے والے جانور ہیں نہ چر کر واپس آنیوالے)
اس کے پاس کوئی چیز نہیں۔ سارحہ۔ چرنے والے۔ رائحہ
چرنے کے بعد شام کو واپس آنے والے جانور۔

۷۹۸۔ اَسْرَعُ مِنَ الْبَرْقِ (بجلی سے زیادہ تیز رفتار)

۷۹۹۔ اَسْرَعُ مِنَ الْبَيْنِ (جدائی سے زیادہ تیز رفتار)

۸۰۰۔ اَسْرَعُ مِنَ الطَّرْفِ (نگاہ سے زیادہ تیز رفتار)

۸۰۱۔ اَسْرَعُ مِنَ اللَّمْحِ۔ (نظر سے زیادہ تیز رفتار)

۸۰۲۔ اَسْرَعُ مِنْ لَمْحِ الْبَصَرِ۔ (آنکھ جھپکنے سے زیادہ تیز رفتار)

۸۰۳۔ اَسْرَعُ مِنْ رَجْعِ الصَّدٰى (آواز بازگشت سے زیادہ تیز رفتار۔

۸۰۴۔ اَسْرَعُ مِنْ اَيْدٍ اِلَى الْفَمِ (منہ کی طرف ہاتھ سے زیادہ تیز رفتار)

۸۰۵۔ يَسْرِقُ الْكُحْلَ مِنَ الْعَيْنِ۔ (آنکھ سے سرمہ چرا لیتا ہے)

۸۰۶۔ اَسْرٰى مِنَ الْخَيَالِ (خیال سے زیادہ چلنے والا)

۸۰۷۔ اَلسَّعِيْدُ مَنْ كُفِيَ۔
(نیک بخت وہ ہے جس کو استغنا حاصل ہوگیا۔)

۸۰۸۔ بِالسَّاعِدِ تَبْطِشُ الْكَفُّ۔
(کلائی کے ذریعہ ہی ہاتھ مضبوط پکڑتا ہے یعنی کامیابی کے لیے قوت وقدرت ضروری ہے، جو میرے پاس نہیں اور مددگاروں کی کمی کے موقع پر بھی مثال دی جاتی ہے۔ اسی طرح کا ایک شعر ہے۔

اُولٰئِكَ اِخْوَانِي الَّذِيْنَ رَاَيْتَهُمْ
وَمَا الْكَفُّ اِلَّا اِصْبَعٌ ثُمَّ اِصْبَعٌ

(یہ میرے بھائی ہیں جن کو تو نے دیکھ لیا، اور ہاتھ انگلی در انگلی کے علاوہ نہیں) ایک ایک انگلی سے ہی پورا ہاتھ بنتا ہے۔

۸۰۹۔ مَالَهٗ سَعْنَةٌ وَّلَا مَعْنَةٌ۔
(نہ اس کے پاس تھوڑا کھانا ہے نہ زیادہ) سعنۃ۔ کھانے کی کثرت معنۃ۔ کھانے کی قلت۔ اس کے پاس تھوڑا یا بہت کچھ بھی نہیں۔

۸۱۰۔ مَنْ سَعٰى رَعٰى۔
(جو دوڑا، وہ چر گیا) جس نے کوشش کی اس نے پایا۔

۸۱۱۔ رُبَّ سَاعٍ لِقَاعِدٍ۔
(بعض آدمی بیٹھے ہوؤں کے لیے دوڑتے ہیں) یہ نابغہ ذبیانی کا قول ہے۔ نعمان بن منذر کے دربار میں ایک عربی وفد کے ارکان میں بنی عبس کا ایک شخص شقیق بھی شامل تھا جو فوت ہوگیا۔ جب نعمان نے وفد کو عطیات دیے تو شقیق کے ورثاء کو بھی عطیہ بھیجا تو اس وقت نابغہ نے کہا کہ رُبَّ سَاعٍ لِقَاعِدٍ۔

۸۱۲۔ يَسْتَفُّ التُّرَابَ وَلَا يَخْضَعُ لِاَحَدٍ عَلٰى بَابٍ۔
(خاک پھانکتا ہے مگر کسی کے دروازے پر نہیں جھکتا)
خوددار کے لیے بولا جاتا ہے۔

۸۱۳۔ سَفِيْهٌ لَمْ يَجِدْ مُسَافِهًا
سبک سر بیوقوف ہے کسی گالی دینے والے سے واسطہ نہیں پڑا)

۸۱۴۔ حَيْثُمَا سَقَطَ لَقَطَ
(جہاں کہیں جا پڑا وہیں سے کچھ اٹھا لیا) حیلہ ساز اور چالاک شخص کے لیے بولتے ہیں جہاں دیکھا توا پرات وہیں گذار دی ساری رات"۔

۸۱۵۔ لِكُلِّ سَاقِطَةٍ لَاقِطَةٌ۔
(ہر گرنے والی چیز کو کوئی اٹھانے والی مل جاتی ہے) یعنی ہر نکلنے والی بات کو اٹھانے والا کوئی کان ہوتا ہے۔ گفتگو میں احتیاط کے لیے بولا جاتا ہے۔

۸۱۶۔ يَسْقِيْ مِنْ كُلِّ يَدٍ بِكَاْسٍ۔
(ہر ہاتھ سے ایک پیالہ پی لیتا ہے) متلون مزاج کے لیے بولتے ہیں۔

۸۱۷۔ سَاقِيَةٌ لَا تُكَدِّرُ بَحْرًا۔ (چھوٹی نہر سمندر کو گدلا نہیں کرتی)

۸۱۸۔ سَكَتَ اَلْفًا وَنَطَقَ خَلْفًا۔
(ہزار لحظہ خاموش رہا، بولا تو غلط بولا) خلفٌ۔ ردی قول وغیرہ اَلْفًا کو مفعول مطلب کی بنا پر منصوب ہے۔ یعنی سَكَتَ اَلْفَ سَكْتَةٍ وَثُمَّ تَكَلَّمَ بِخَطَاٍ۔ (ہزار خاموشی کے بعد بھی غلط بولا)۔

۸۱۹۔ اَلسُّكُوْتُ اَخُو الرِّضَا۔ (خاموشی رضامندی کی طرح ہے)

۸۲۰۔ رُبَّ سُكُوْتٍ اَبْلَغُ مِنْ كَلَامٍ۔
(بہت سی خاموشیاں کلام سے زیادہ بلیغ ہوتی ہیں)

۸۲۱۔ رُبَّمَا كَانَ السُّكُوْتُ جَوَابًا۔

(بسا اوقات خاموشی ہی جواب ہوتی ہے۔

۸۲۲۔ سَلَحُ الْحُبَارٰی سِلَاحُہَا۔

(حباریٰ (سرخاب) کا بیٹ کرنا ہی اس کا ہتھیار ہے) یہ پرندہ حملہ آور سے بیٹ کر کے ہی بچتا ہے۔

۸۲۳۔ سِلَاحُ الضُّعَفَاءِ الشِّکَایَۃُ۔

(کمزوروں کا ہتھیار شکایت ہی ہے)

۸۲۴۔ اَسْلَحُ مِنَ الْحُبَارٰی (سرخاب سے زیادہ بیٹ کرنے والا)

۸۲۵۔ اَلسُّلْطَانُ ظِلُّ اللّٰہِ فِیْ اَرْضِہٖ۔

(بادشاہ خدا کی سرزمین پر خدا کا سایہ ہے) مخلوق کو اس سایہ میں پناہ ملنی چاہیے۔

۸۲۶۔ لَا سُلْطَانَ بِلَا رِجَالٍ (بغیر آدمیوں کے کوئی بادشاہ نہیں بنتا)

۸۲۷۔ لَیْسَ لِسُلْطَانِ الْعِلْمِ زَوَالٌ۔ (سلطانِ علم کو زوال نہیں)

۸۲۸۔ مَنْ سَلَکَ الْجَدَدَ اَمِنَ الْعِثَارَ۔

(جو شخص ہموار زمین پر چلے گا وہ پھسلنے سے محفوظ رہے گا۔ جَدَدٌ۔ ہموار زمین۔

۸۲۹۔ اِنْ سَلِمْتَ مِنَ الْاَسَدِ فَلَا تَطْمَعْ فِیْ صَیْدِہٖ۔

(اگر تو شیر سے بچ جائے تو اس کے شکار کا لالچ نہ کر)

۸۳۰۔ مَنْ سَلِمَتْ سَرِیْرَتُہٗ سَلِمَتْ عَلَانِیَتُہٗ۔

(جس کی باطنی خصلت درست ہوگی، اس کا ظاہر بھی سالم ہوگا۔

۸۳۱۔ اِنْ تَسْلَمِ الْجِلَّۃُ فَالنِّیْبُ ھَدَرٌ۔

(اگر بڑے اونٹ بچ جائیں تو بوڑھی اونٹنیاں رائگاں ہیں) جلۃ" جلیل کی جمع بمعنی بڑے اونٹ۔ نیبٌ ناب کی جمع بمعنی عمر رسیدہ۔ مطلب یہ کہ جب قیمتی چیز بچ جائے تو بے قیمت چیزوں کی پرواہ نہیں ہوتی۔

۸۳۲۔ اَلسَّلَامَۃُ غَنِیْمَۃٌ۔ (سلامتی ایک غنیمت ہے)

۸۳۳۔ اِنَّ السَّلَامَۃَ مِنْہَا تَرْکُ مَا فِیْہَا۔

(اس کی سلامتی یہ ہے کہ اس میں جو کچھ ہے اس کو چھوڑ دیا جائے) مِنْھَا اور فیھا کی ضمیریں دنیا کی طرف راجع ہیں شعر کا پہلا مصرع یہ ہے۔ وَالنَّفْسُ تَکْلَفُ بِالدُّنْیَا وَقَدْ عَلِمَتْ (نفس دنیا کا عاشق ہے)

۸۳۴۔ اَسْمَحُ مِنْ لَافِظَۃٍ۔

(پرندے سے زیادہ سخی) جو اپنے پیٹ کا کھانا بھی بچوں کو اُگل دیتا ہے۔ لافظۃ" پرندہ کو کہتے ہیں۔

۸۳۵۔ لَقَدْ اَسْمَعْتَ لَوْ نَادَیْتَ حَیًّا۔

(اگر تو کسی زندہ کو پکارتا تو اس کو سنا دیتا) اس وقت کہا جاتا ہے جب نصیحت بے اثر رہے۔

۸۳۶۔ اَسْمَعُ جَعْجَعَۃً وَلَا اَرٰی طِحْنًا۔

(چکی کی گڑگڑاہٹ تو سنتا ہوں مگر آٹا دکھائی نہیں دیتا) بزدل اور بخیل کا شور تو سنائی دیتا ہے۔ مگر عمل نظر نہیں آتا۔

۸۳۷۔ اَنْ تَسْمَعَ بِالْمُعَیْدِیِّ خَیْرٌ مِنْ اَنْ تَرَاہُ۔

(تیرا معیدی کو سننا اس کو دیکھنے سے بہتر ہے) منذر ابن ماء السماء نے کہا تھا، جو مشقۃ بن حمرۃ المعیدی کے متعلق اچھی خبریں سن کر خوش فہمی رکھتا تھا، دیکھا تو وہ انتہائی بدصورت نکلا۔ اس کا یہ قول ضرب المثل بن گیا۔

۸۳۸۔ اِذَا لَمْ تُسْمِعْ فَاَلْمِعْ (جب تو سنا نہ سکے تو اشارہ ہی کر دے)

۸۳۹۔ اِسْمَعْ وَلَا تُصَدِّقْ۔ (سن لے، خواہ تصدیق نہ کر)

۸۴۰۔ سَامِعًا دَعَوْتَ۔ تو نے سننے والے کو پکارا ہے۔

۸۴۱۔ بَیْنَ سَمْعِ الْاَرْضِ وَبَصَرِھَا۔

(زمین کے کان اور آنکھ کے درمیان) یعنی چپ چپاتے۔

۸۴۲۔ اَسْمَعُ مِنْ قُرَادٍ۔ (چچڑی سے زیادہ سننے والا) کہتے ہیں کہ چچڑی ایک دن کی مسافت کی راہ سے اونٹ کے پاؤں کی آواز سن کر اس طرف حرکت شروع کر دیتی ہے۔

۸۴۳۔ قَدِ اسْتَسْمَنْتَ ذَا وَرَمٍ۔

(تو نے ورم والے کو موٹا سمجھ لیا ہے) ظاہر سے فریب کھایا ہے)

۸۴۴۔ سَمْنُکُمْ ھُرِیْقَ فِیْ اَدِیْمِکُمْ۔

(تمہارا گھی تمہاری کھال میں ہی انڈیل دیا گیا ہے) تمہارا مال تم ہی پر خرچ ہوا۔

۸۴۵۔ اَسْمَنُ مِنْ یَعْرٍ۔

(یعر سے زیادہ فربہ) یعر ایک فربہ جانور ہے۔

۸۴۶۔ مَنْ لِیْ بِالسَّانِحِ بَعْدَ الْبَارِحِ۔

(کون میرے لیے مبارک ہوگا، منحوس کے بعد) سانح۔ داہنی طرف سے آنے والا شخص۔ اور بارح۔ بائیں طرف سے آنیوالا۔

اہل عرب سانحہ سے نیک فالی اور بارحہ سے بدفالی لیتے تھے
نحوست کے بعد برکت کی توقع، یا بہتر حالات سے مایوسی
کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

۸۴۷۔ کَانَ سَنْدَانًا فَصَارَ مِطْرَقَةً۔
(وہ اہرن تھا، پھر ہتھوڑا بن گیا) سندان کی طرح ذلیل تھا،
جس پر ہر وقت ہتھوڑا بجتا رہتا ہے۔)

۸۴۸۔ إِذَا كُنْتَ سَنْدَانًا فَاصْبِرْ وَإِذَا كُنْتَ مِطْرَقَةً فَأَوْجِعْ۔
(اگر تو اہرن ہے تو صبر کر اور اگر ہتھوڑا ہے تو درد پہنچا)

۸۴۹۔ أَسْهَرُ مِنَ النَّجْمِ۔ (ستارے سے زیادہ جاگنے والا)

۸۵۰۔ أَسْهَرُ مِنْ قُطْرُبٍ۔ (قطرب جھینگے سے زیادہ جاگنے والا)
قطرب حشرات الارض میں ایک کیڑا ہے جو رات بھر نہیں سوتا۔

۸۵۱۔ سَهْمٌ لَكَ وَسَهْمٌ عَلَيْكَ۔
(ایک حصہ تیرے موافق اور ایک تیرے مخالف)

۸۵۲۔ أَسَاءَ سَمْعًا فَأَسَاءَ إِجَابَةً۔
(اس نے غلط سنا تو غلط ہی جواب دیا)

۸۵۳۔ أَسَاءَ كَارِهٌ مَا عَمِلَ۔ (مجبور شخص نے برا کام کیا)

۸۵۴۔ أَسَاءَ رَعْيًا فَسَقَى۔
(اس نے بُری طرح چرایا اور پھر پانی بھی پلا دیا) اس نے کم
چرانے کے بعد خالی پیٹ پانی پلا دیا۔ کام اچھا نہ کیا۔ اور
اصلاح کی کوشش سے مزید فساد پھیلا دیا۔

۸۵۵۔ سُوءُ الظَّنِّ مِنْ شِدَّةِ الضِّنِّ۔
(بدگمانی انتہائی دوستی کی وجہ سے ہوتی ہے۔ اسی کے ہم معنی
ہے إِنَّ الشَّفِيقَ بِسُوءِ ظَنٍّ مُولَعٌ۔ (مہربان
بدگمانی کا حریص ہے)

۸۵۶۔ سَيِّدُ الْقَوْمِ أَشْقَاهُمْ۔
(قوم کا سردار سب سے زیادہ بدبخت ہوتا ہے، جو ہر ایک
کی ڈھال بن کر تمام سختیاں اپنے سر سہہ لیتا ہے۔

۸۵۷ مَا كُلُّ سَوْدَاءَ تَمْرَةً۔
(ہر سیاہ چیز کھجور نہیں ہوتی) تہمت کے موقع پر بولا جاتا ہے
اسی طرح مثل ہے "مَا كُلُّ بَيْضَاءَ شَحْمَةً"۔

۸۵۸۔ لَوْ ذَاتُ سِوَارٍ لَطَمَتْنِي۔
(کاش کہ کوئی کنگن والی عورت مجھے طمانچہ مارتی)۔
حاتم طائی نے ایک قیدی کے فدیہ میں بنی عنزہ کے پاس
خود کو رہن رکھ دیا۔ ایک لونڈی نے اس کے طمانچہ مارا۔
اس وقت حاتم نے کہا۔ کاش! کوئی کنگن والی عورت
(آزاد عورت) میرے طمانچہ مارتی۔ کنیزیں زیور نہیں پہنتی
تھیں۔ بہتر صورت حالات کے مقابلہ میں گھٹیا صورت
اختیار کرنے پر یا کم رتبہ شخص کے ہاتھوں ذلیل ہونے کے
موقع پر بولا جاتا ہے۔

۸۵۹۔ مَنْ سَاوَاكَ بِنَفْسِهِ مَا ظَلَمَكَ۔
(جس نے تجھ کو اپنے نفس کے برابر رکھا اس نے تجھ پر
ظلم نہیں کیا)

۸۶۰۔ سَاوَاكَ عَبْدُ غَيْرِكَ۔
(تیرے غیر کا غلام تیرے برابر ہے) کیونکہ وہ تمھارے حکم برداری
سے آزاد ہے۔ اسی مفہوم کو عوام عَبْدُ غَيْرِكَ حُرٌّ
مِثْلُكَ کے الفاظ ادا کرتے ہیں۔

۸۶۱۔ إِنِ اسْتَوَى فَسِكِّينٌ وَإِنِ اعْوَجَّ فَمِنْجَلٌ۔
(وہ اگر سیدھا ہو تو چھری ہے، ٹیڑھا ہو جائے تو درانتی ہے)

۸۶۲۔ سِرْ وَقَمَرٌ لَكَ۔
(چلا جا اور چاند تیرے واسطے ہے) رات میں چلنے کے لیے
چاند کی روشنی کو غنیمت سمجھ۔

۸۶۳۔ سِيرَةُ الْمَرْءِ تُنْبِئُ عَنْ سَرِيرَتِهِ۔
(آدمی کی عادت اس کی باطنی خرافت کی خبر دیتی ہے)

۸۶۴۔ سَيْرَيْنِ فِي خُرْزَةٍ۔
(دو تسمے ایک سوراخ میں) یعنی إِجْمَعْ سَيْرَيْنِ فِي خُرْزَةٍ
"ایک پنتھ دو کاج"

۸۶۵ سَالَ بِهِمُ السَّيْلُ وَجَاشَ بِنَا الْبَحْرُ۔
(ان کو سیلاب نے بہا دیا اور ہم پہ سمندر چڑھ آیا) یعنی ہم
ان سے بھی زیادہ شدید مصیبت میں پڑ گئے۔

۸۶۶۔ سِيلَ بِهِ وَهُوَ لَا يَدْرِي۔
(اس کو بہا دیا گیا مگر اسے خبر بھی نہیں) اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے
چراغ سے۔ "جن پر تکیہ تھا وہی پتے ہوا دینے لگے۔"

(۳۰۰)

# ش

**۸۶۷۔ اَشْأَمُ مِنْ بَرَاقِشَ۔**

(براقش سے زیادہ منحوس) براقش ایک کُتیا کا نام ہے، جس کا قصہ گذر چکا۔

**۸۶۸۔ اَشْأَمُ مِنَ الْبَسُوْسِ۔**

(بسوس سے زیادہ منحوس) بسوس منقذ تمیمیہ کی لڑکی تھی۔ اور جساس بن مرہ بکری کی خالہ ہے۔ اس کے ایک پڑوسی کی اونٹنی کو جس نے کلیب بن وائل تغلبی کی چراگاہ میں چرائی چرتے ہوئے کسی پرند کے انڈے توڑ دیے تھے۔ کلیب نے تیر مار دیا۔ بسوس کی فریاد پر اس کے بھانجے جساس بن مرۃ بکری نے کلیب پر حملہ کر کے اس کو قتل کر دیا، پھر مہلہل جو کہ کلیب کا بھائی، اور بنی تغلب کا سردار ہے، کلیب کے قصاص کے لیے کھڑا ہو گیا۔ اسی طرح بنی تغلب اور بکر کے درمیان لڑائی چھڑ گئی۔ جو چالیس سال تک جاری رہی۔ اسی وجہ سے نحوست میں بسوس کی نحوست ضرب المثل ہو گئی۔

**۸۶۹۔ اَشْأَمُ مِنْ حَفَّارٍ۔**

(قبر کھودنے والے سے زیادہ منحوس) حفار سے مراد حفار القبور ہے۔

**۸۷۰۔ اَشْأَمُ مِنْ دَاحِسٍ۔**

(داحس سے زیادہ منحوس) داحس قیس بن زہیر کا گھوڑا، جو نحوست میں ضرب المثل تھا۔ کیونکہ اس کی وجہ سے ذبیان اور عبس کے مابین چالیس سال تک لڑائی جاری رہی۔

**۸۷۱۔ اَشْأَمُ مِنْ رَغِيفِ الْحَوْلَاءِ۔**

(حولاء کی روٹی سے زیادہ منحوس) ایک عربی کے سر سے ایک شخص نے روٹی اچک لی۔ حولاء نے اس کو اپنے پڑوسی کی توہین قرار دیا، جس سے قبیلوں میں اشتعال پیدا ہو گیا اور لڑائی میں ایک ہزار آدمی مارے گئے۔

**۸۷۲۔ اَشْأَمُ طُوَيْسٍ۔**

(طویس سے زیادہ منحوس) طویس کہتا تھا کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے دن پیدا ہوا تھا۔ صدیق اکبر کی رحلت کے دن اس کا دودھ چھڑایا گیا۔ شہادت عمر کے دن وہ بالغ ہوا، شہادت عثمان کے دن شادی ہوئی اور شہادت علی کے دن اس کے ہاں بچہ پیدا ہوا۔

**۸۷۳۔ اَشْأَمُ مِنْ عِطْرِ مَنْشِمٍ۔**

(منشم کے عطر سے زیادہ منحوس) ایک عطر بیچنے والی عورت تھی اہل عرب منشم کا عطر لگا کر جنگ کے لیے عہد کرتے تھے۔ یہ عطر لگانا ہی اس کی علامت تھی کہ جنگ میں پامردی کا ثبوت دیں گے۔ اسی سے مثل بن گئی۔

**۸۷۴۔ اَشْأَمُ مِنْ غُرَابِ الْبَيْنِ۔**

(جدائی کے کوے سے زیادہ منحوس) بدوی جب کسی جگہ سے خیمے کو اٹھاتے تو کوے اس جگہ کھانے کی اشیاء پر ٹوٹ پڑتے اسی لیے بدفال لے کر ان کو جدائی کے کوے کہتے۔

**۸۷۵۔ مَنْ شَبَّ عَلَىٰ خُلُقٍ شَابَ عَلَيْهِ۔**

(جس عادت پر کوئی جوان ہوا ہے، اسی پر بوڑھا ہوگا۔)

**۸۷۶۔ الشَّبَابُ مَطِيَّةُ الْجَهْلِ۔**

(جوانی جہالت کی سواری ہے) الشباب شعبة من الجنون (جوانی جنون کی شاخ ہے) "جوانی دیوانی"۔

**۸۷۷۔ الشَّبْعَانُ يَفُتُّ لِلْجَائِعِ فَتًّا بَطِيْئًا۔**

(پیٹ بھرا بھوکے کے لیے آہستہ روٹی توڑتا ہے) جب کوئی آسودہ حال دوسرے کی ضرورت کو اہمیت نہ دے۔

**۸۷۸۔ اِنَّ هٰذَا الشِّبْلَ مِنْ ذَاكَ الْاَسَدِ۔**

(یہ بچہ بھی تو اسی شیر کا ہے)

**۸۷۹۔ مَنْ اَشْبَهَ اَبَاهُ فَمَا ظَلَمَ۔**

(جو اپنے باپ کے مشابہ ہوا اس نے زیادتی نہیں کی)

**۸۸۰۔ اَشْبَهُ مِنَ الْمَاءِ بِالْمَاءِ۔**

(اس سے زیادہ مشابہ جیسے پانی سے پانی)

**۸۸۱۔ اِنَّهٗ لَاَشْبَهُ بِهٖ مِنَ التَّمْرَةِ بِالتَّمْرَةِ۔**

(وہ یقیناً اس سے بھی زیادہ مشابہ ہے جیسے ایک کھجور دوسری سے۔)

**۸۸۲۔ مَا اَشْبَهَ تَحَلُّ الْجِبَالِ بِاَلْوَانِ صَخْرِهَا۔**

(پہاڑوں کی چھوکر اس کے چٹانوں کے رنگ سے کتنی مشابہ ہوتی ہے۔)

**۸۸۳۔ مَا اَشْبَهَ اللَّيْلَةَ بِالْبَارِحَةِ۔**

(آج کی رات کل کی گذشتہ رات سے کس قدر مشابہ ہے)

۸۸۴۔ اَلشُّبْهَةُ اُخْتُ الْحَرَامِ۔

(شبہ حرام کی بہن ہے) مشتبہ چیز سے اسی طرح بچنا چاہیے جیسے حرام سے۔

۸۸۵۔ يَشُجُّ مَرَّةً وَيَأْسُوْ اُخْرٰى۔

(کبھی زخمی کرتا ہے کبھی غم خواری کرتا ہے)

۸۸۶۔ اَشْجَعُ مِنْ لَيْثٍ (شیر سے زیادہ بہادر)

۸۸۷۔ اَشْجَعُ مِنْ اُسَامَةَ (شیر سے زیادہ بہادر) اسامہ شیر کا علَم ہے۔

۸۸۸۔ اَلشُّجَاعُ مُوَقًّى۔

(بہادر سے کتراتے ہیں) اسی مفہوم کو ایک شعر میں کہا گیا ہے ؎

تَعْدُو الذِّئَابُ عَلٰى مَنْ لَا كِلَابَ لَهٗ ٭ وَتَتَّقِيْ مَرْبَضَ الْمُسْتَنْفِرِ الْحَامِيْ۔

جس کے پاس کتے نہ ہوں اس پر بھیڑیے حملہ کرتے ہیں اور اس باڑہ سے بچتے ہیں جو لنگوٹ بند مدافعت کرنے والا ہے۔

۸۸۹۔ اِنْ لَمْ يَكُنْ شَحْمٌ فَنَفَشٌ۔

(اگر چربی نہ ہو تو اون ہی سہی) یعنی واقفیت نہیں تو دکھاوا ہی سہی۔

۸۹۰۔ شَخْبٌ فِي الْاِنَاءِ وَشَخْبٌ فِي الْاَرْضِ۔

(دودھ کی ایک دھار برتن میں اور ایک زمین میں) یعنی جو کبھی درست کام کرے اور کبھی غلط۔ شخب: دودھ کی دھار جو ایک مرتبہ تھن دبانے سے نکلے۔

۸۹۱۔ فَلَمَّا اشْتَدَّ سَاعِدُهٗ رَمَانِيْ۔

(جب اس کی کلائی مضبوط ہو گئی تو اس نے میرے ہی تیر مارا) یعنی ہماری ہی بلی اور ہم سے ہی میاؤں۔ پورا شعر یہ ہے ؎

اُعَلِّمُهُ الرِّمَايَةَ كُلَّ يَوْمٍ ٭ فَلَمَّا اشْتَدَّ سَاعِدُهٗ رَمَانِيْ۔

۸۹۲۔ اَشَدُّ حُزْنًا مِنَ الْخَنْسَاءِ عَلٰى صَخْرٍ۔

(صخر پر غم کرنے والی خنساء سے بھی زیادہ غمگین) صخر بن عمرو سلیمی، بنی اسد پر ڈاکہ ڈالنے کے دوران تیر سے زخمی ہو کر مر گیا تو اس کی بہن خنساء نے بڑے دردناک مرثیے کہے اور شدت غم میں بھائی کی قبر کی مجاور بن گئی، حتیٰ کہ مر گئی۔

۸۹۳۔ لِلشَّدَائِدِ تُذْخَرُ الرِّجَالُ۔

(سختیوں کے لیے آدمیوں کا ذخیرہ کیا جاتا ہے)

۸۹۴۔ عِنْدَ الشَّدَائِدِ تَذْهَبُ الْاَحْقَادُ۔

(مصیبت کے وقت آپس کی دشمنیاں زائل ہو جاتی ہیں)

۸۹۵۔ عِنْدَ الشَّدَائِدِ تُعْرَفُ الْاِخْوَانُ۔

(سختیوں کے وقت بھائی پہچانے جاتے ہیں)

۸۹۶۔ شَرُّ اَيَّامِ الدِّيْكِ يَوْمَ تُغْسَلُ رِجْلَاهُ۔

(مرغ کے لیے بدترین دن وہ ہے جس دن اس کے پاؤں دھوئے جاتے ہیں) ذبح کرنے کے لیے مرغ کے پاؤں دھوئے جاتے ہیں۔

۸۹۷۔ شَرُّ الرَّاْيِ الدَّبَرِيُّ۔

(بدترین رائے وہ ہے جو بعد میں یاد آئے) "مشت بعد از جنگ"

۸۹۸۔ شَرُّ الشَّدَائِدِ مَا يُضْحِكُ۔

(بدترین سختی وہ ہے جو ہنسانے والی ہو) حیرتناک، یا مصیبت زدہ یا دشمنوں کو ہنسائے۔

۸۹۹۔ شَرٌّ مِنَ الشَّرِّ فَاعِلُهٗ۔

(سو برائیوں کی ایک برائی، برائی کرنے والا ہے)

۹۰۰۔ شَرٌّ مِنَ الْمَوْتِ مَا يُتَمَنّٰى مَعَهُ الْمَوْتُ۔

(موت سے بری وہ مصیبت ہے جس کے ہوتے موت کی تمنا کی جائے)

۹۰۱۔ شَرُّ النَّاسِ مَنْ يَتَّقِيْهِ النَّاسُ۔

(بدترین آدمی وہ ہے جس سے لوگ پرہیز کریں)

۹۰۲۔ شَرُّ النَّاسِ مَنْ دَارَاهُ النَّاسُ لِشَرِّهٖ۔

(بدترین آدمی وہ ہے جس کے ڈر کی وجہ سے لوگ اس کی عزت کریں)

۹۰۳۔ شَرُّ النَّاسِ مَنْ لَا يُبَالِيْ اَنْ يَرَاهُ النَّاسُ مُسِيْئًا۔

(بدترین آدمی وہ ہے جو اس کی پرواہ نہ کرے کہ لوگ اس کو بدی کرتے دیکھیں گے)

۹۰۴۔ اَلشَّرُّ اَخْبَثُ مَا اَوْعَيْتَ مِنْ زَادٍ۔

(برائی وہ سب سے زیادہ بُرا توشہ ہے جس کا تم نے ذخیرہ کیا ہے۔ شعر کا مصرع اول یہ ہے: اَلْخَيْرُ يَبْقٰى وَاِنْ طَالَ الزَّمَانُ بِهٖ۔ خیر باقی رہتی ہے، اگرچہ اس کو طویل زمانہ ہو جائے)

۹۰۵۔ اَلشَّرُّ قَلِيْلُهٗ كَثِيْرٌ (برائی تھوڑی بھی بہت ہے)

۹۰۶۔ اَلشَّرُّ قَلِيْلُهٗ كَثِيْرًا۔

(برائی برائی کے لیے ہی پیدا ہوئی ہے) اسی طرح کا ایک مقولہ ہے اَلْحَدِيْدُ بِالْحَدِيْدِ يُفْلَحُ (لوہا لوہے کو کاٹتا ہے)

۹۰۷۔ اِنَّ فِي الشَّرِّ خِيَارًا۔

(شر میں کچھ خیر بھی ہوتی ہے) خیارٌ: جمع خیر یعنی شر میں کچھ اچھی چیزیں بھی ہوتی ہیں۔ یا خیارٌ اختیارٌ کا اسم ہے اور مثل کا مفہوم اس مثال کے مترادف ہے: بَعْضُ الشَّرِّ اَهْوَنُ مِنْ بَعْضٍ۔
(بعض شر بعض سے زیادہ نرم ہوتے ہیں۔)

۹۰۸۔ لِكُلِّ شَرٍّ بَاعِثٌ (ہر شر کا کوئی اٹھانے والا ہوتا ہے)۔

۹۰۹۔ لَا تَشْرَبِ السَّمَّ اتِّكَالًا عَلَى التِّرْيَاقِ۔
(تریاق پر بھروسہ کر کے زہر نہ پیو)

۹۱۰۔ اَشْرَبُ مِنَ الْهِيْمِ۔
(پیاسے اونٹوں سے بھی زیادہ پینے والا) هِيْمٌ: اَهْيَمُ وهَيْمَاءُ کی جمع ہے۔ یعنی سخت پیاسے اونٹ۔ هُيَامٌ پیاس سے مشتق ہے۔

۹۱۱۔ اَشْرَبُ مِنَ الرَّمْلِ (ریت سے زیادہ پینے والا)

۹۱۲۔ اَشْرَبُ مِنَ الْقِمَعِ (قیف سے زیادہ پینے والا)

۹۱۳۔ اَلشَّرْطُ اَمْلَكُ عَلَيْكَ اَمْ لَكَ۔
(شرط زیادہ لازم ہے خواہ تمھارے مخالف ہو یا موافق) دوستوں کے مابین شرط کی رعایت و حفاظت کے لیے کہا جاتا ہے۔

۹۱۴۔ شَرُعَكَ مَا بَلَّغَكَ الْمَحَلَّ۔
(تیری زاد راہ وہ ہے جو تجھے مقام تک پہنچا دے) زاد راہ کی اتنی ہی مقدار کافی ہے۔

۹۱۵۔ اِنَّ الشِّرَاكَ قُدَّ مِنْ اَدِيْمِهٖ۔
(تسمہ اپنی کھال ہی سے کاٹا گیا ہے) دو مشابہ چیزوں کے لیے بولا جاتا ہے۔

۹۱۶۔ مَنِ اشْتَرَى الْحَمْدَ لَمْ يُغْبَنْ۔
(جس نے تعریف خریدی اس کو خسارہ نہیں رہا)

۹۱۷۔ مَنْ يَّشْتَرِيْ سَيْفِيْ وَهٰذَا اَثَرُهٗ۔
(میری تلوار کون خریدتا ہے اور یہ اس کا اثر ہے) ایسی چیز سے ڈرانے کے لیے کہا جاتا ہے جس میں ایک مرتبہ مبتلا ہو چکا ہو۔ یہ حارث بن ظالم مرّی کا مقولہ ہے۔ نعمان نے اس کی گرفتاری کے لیے کچھ سوار بھیجے تھے۔ مقابلہ ہوا تو حارث نے ان پر بے جگری سے حملہ کیا۔ جدھر رخ کرتا، ان کو منتشر کر دیتا اور حملہ کرتے ہوئے یہ رجز پڑھتا: من یشتری سیفی و ھذا اثرہ۔ کئی سوار قتل ہو گئے اور باقی اس کو چھوڑ کر واپس ہو گئے۔

۹۱۸۔ اَلَا مَنْ يَّشْتَرِيْ سَهَرًا بِنَوْمٍ۔
(کیا کوئی خریدار ہے جو نیند کے بدلے بیداری کو خرید لے) نعمت و عافیت کی ناشکری کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

۹۱۹۔ اِشْتَرِ لِنَفْسِكَ وَلِلسُّوْقِ۔
(اپنے اور بازار کے لیے خریدو) یعنی ایسی چیز خریدو جس سے خود آرام اٹھاؤ اور اگر بازار میں بیچنا چاہو تو بازار میں بھی اس کے خریدار مل جائیں۔

۹۲۰۔ اَلشَّعِيْرُ يُؤْكَلُ وَيُذَمُّ۔
(جو کھایا جاتا ہے، پھر اس کی مذمت بھی کی جاتی ہے) محسن کی مذمت کرنے والے کو کہتے ہیں۔

۹۲۱۔ شُعَاعُ الشَّمْسِ لَا يُخْفٰى وَنُوْرُ الْحَقِّ لَا يُطْفٰى۔
(آفتاب کی شعاع کو چھپایا نہیں جا سکتا اور حق کے نور کو بجھایا نہیں جا سکتا)

۹۲۲۔ اِنْ يَّكُنِ الشُّغُلُ مَجْهَدَةً فَاِنَّ الْفَرَاغَ مَفْسَدَةٌ۔
(شغل اگر مشقت میں ڈالتا ہے تو بیکاری باعث فساد ہے)

۹۲۳۔ اِنَّ الشَّفِيْقَ بِسُوْءِ الظَّنِّ مُوْلَعٌ۔
(یقیناً مہربان برے گمانوں کا حریص ہوتا ہے) یعنی محبت کی زیادتی بدگمانی کا سبب ہوتی ہے۔

۹۲۴۔ شَفَيْتُ نَفْسِيْ وَجَدَعْتُ اَنْفِيْ۔
(میں نے اپنے نفس کو شفا دی مگر اپنی ناک کاٹ لی) یعنی ایک مراد پائی تو دوسرا نقصان کر لیا۔

۹۲۵۔ شَقَّ فُلَانٌ عَصَا قَوْمِهٖ۔
(فلاں نے اپنی قوم کے اتحاد کو پارہ پارہ کر دیا) عَصَا: اتحاد جماعت سے کنایہ ہے۔ جماعت منتشر ہو تو عصا نہیں کہتے۔

۹۲۶۔ مَا يُشَقُّ غُبَارُهٗ۔
(اس کا غبار چیرا نہیں جا سکتا) یعنی کوئی اس کی گرد کو نہیں پہنچتا۔ یا اس کی گرد کو بھی نہیں چھو سکتا۔

۹۲۷۔ شِقْشِقَةٌ هَدَرَتْ ثُمَّ قَرَّتْ۔
(اونٹ کے منہ کا لوتھڑا ہے کہ پہلے آواز نکالی پھر ساکن ہو گیا) شِقْشِقَة: پھیپھڑے جیسا وہ لوتھڑا جس کو اونٹ جوش میں بلبلاتے ہوئے منہ سے نکال لیتا ہے۔

۹۲۸۔ اِنَّ الشَّقِيَّ تَرٰى لَهُ اَعْلَامًا۔

(بدبخت کی تم تمام علامتیں دیکھ لوگے، یعنی بدبختی کی تمام علامات چھپ نہیں سکتیں۔

۹۲۹۔ اِنَّ الشَّقِيَّ وَافِدُ الْبَرَاجِمِ۔

(بدبخت براجم کا آنے والا بیشک بدبخت ہے، لالچ میں نقصان اٹھانے والے کے لیے کہا جاتا ہے۔ براجم بنو تمیم کی ایک شاخ ہے جو حنظلہ بن مالک بن عمرو بن تمیم کے پانچ لڑکوں کی نسل ہے۔ یہ مثال عمرو ابن ہند شاہ عراق کا مقولہ ہے، جس نے اپنے بھائی کے قصاص میں، بنو تمیم کے سو آدمی قتل کرنے کی قسم کھائی تھی۔ ننانوے آدمی قتل کرکے مزید ایک کی فکر میں تھا کہ براجم میں کا ایک آدمی سفر سے واپس ہوتے ہوئے، بےخبری میں عمرو بن ہند کے یہاں پہنچ گیا کہ شاید کھانے کو کچھ مل جائے۔ عمرو کے دریافت کرنے پر اس نے بتادیا کہ وہ براجم میں کا ایک شخص ہے۔ عمرو بن ہند نے اس کو قتل کا حکم دیتے ہوئے کہا: اِنَّ الشَّقِيَّ وَافِدُ الْبَرَاجِمِ۔

۹۳۰۔ لَا يَشْكُرُ اللّٰهَ مَنْ لَا يَشْكُرُ النَّاسَ۔

(وہ اللہ تعالیٰ کا بھی شکرگزار نہیں جو لوگوں کا شکر نہیں کرتا۔)

۹۳۱۔ اَشْكَرُ مِنْ بَرْوَقَةٍ۔

(بروقہ سے زیادہ شکر گزار) بروقہ: ایک چھوٹا پودہ ہے جو ذرا سی نمی میں اُگ آتا ہے۔

۹۳۲۔ تَشْكُوْ اِلٰى غَيْرِ مُصْمِتٍ۔

(اس سے شکایت کر رہا ہے جو خاموش نہیں رہتا یا خاموش نہیں کرتا، یعنی سنتا ہے نہ شکایت کا تدارک کرکے خاموش کرتا ہے۔

۹۳۳۔ اَلشَّمَاتَةُ لُؤْمٌ۔

(دوسرے کی مصیبت پر خوش ہونا کمینہ پن ہے۔)

۹۳۴۔ لِكُلِّ شَمْسٍ مَغْرِبٌ۔ (ہر سورج کو ڈوبنا ہے)

۹۳۵۔ مَا لِيْ بِشَمْسٍ لَا تُدْفِيْنِيْ۔

(میرے سورج کو کیا ہوا کہ مجھے گرم نہیں کرتا)

۹۳۶۔ هُوَ عِنْدِيْ بِالشِّمَالِ۔

(وہ میرے بائیں ہے، میرا بایاں ہے۔ کم رتبہ ہے۔

۹۳۷۔ رُبَّ شَانِئَةٍ اَحْفٰى مِنْ اُمٍّ۔

بہت سی دشمن عورتیں ماں سے زیادہ مہربان ہوتی ہیں، ان کی عیب جوئی سے اخلاق کی درستی کا موقع ملتا ہے اور ماں شدتِ محبت کی وجہ سے تمھارے عیوب کو چھپاتی ہے۔ اس لیے اصلاح نہیں ہوتی۔

۹۳۸۔ شِنْشِنَةٌ اَعْرِفُهَا مِنْ اَخْزَمَ۔

(یہ وہ خصلت ہے جو مجھے اخزم سے معلوم ہے، ابو اخزم طائی کا قول ہے، اخزم اس کا لڑکا نافرمان تھا۔ وہ مر گیا تو ابو اخزم نے اس کے بچوں یعنی اپنے پوتوں کی پرورش کی، جب وہ بڑے ہوئے تو ایک روز اپنے دادا سے لڑتے ہوئے اس کو زخمی کر دیا۔ اس وقت ابو اخزم نے کہا:

اِنَّ بَنِيَّ ضَرَّجُوْنِيْ بِالدَّمِ ۔ شِنْشِنَةٌ اَعْرِفُهَا مِنْ اَخْزَمِ

(میرے بچوں نے مجھے خون آلود کر دیا ہے۔ یہ وہی عادت ہے جس کو میں اخزم ہی سے جانتا ہوں۔

۹۳۹۔ شَاهِدُ الثَّعْلَبِ ذَنَبُهُ۔ (لومڑی کا گواہ اس کی دُم ہے)

۹۴۰۔ شَاهِدُ الْبُغْضِ النَّظَرُ۔ (بغض کا گواہ غضبناک نظر ہے)

۹۴۱۔ شَهَادَاتُ الْفِعَالِ خَيْرٌ مِنْ شَهَادَاتِ الرِّجَالِ۔

(کاموں کی شہادت لوگوں کی شہادت سے بہتر ہے)

۹۴۲۔ اَشْهَرُ مِنَ الشَّمْسِ۔ (سورج سے زیادہ مشہور)

۹۴۳۔ اَشْهَرُ مِنَ الْقَمَرِ۔ (چاند سے زیادہ مشہور)

۹۴۴۔ اَشْهَرُ مِنَ الْبَدْرِ۔ (کامل چاند سے زیادہ مشہور)

۹۴۵۔ اَشْهَرُ مِنَ الصُّبْحِ۔ (صبح سے زیادہ مشہور)

۹۴۶۔ اَشْهَرُ مِنْ فَلَقِ الصُّبْحِ۔ (ظہور صبح سے زیادہ مشہور)

۹۴۷۔ اَشْهَرُ مِنْ عَلَمٍ۔ (پہاڑ یا جھنڈے سے زیادہ مشہور)

۹۴۸۔ اَشْهَرُ مِنْ نَارٍ عَلٰى عَلَمٍ۔ (پہاڑ پر آگ سے زیادہ مشہور، عَلَم: بلند پہاڑ)

۹۴۹۔ اَشْهَرُ مِنَ الْاَبْلَقِ۔ (ابلق سے زیادہ مشہور)

(ابلق سیاہ اور سفید رنگ کا گھوڑا تھا، جو گھوڑ دوڑ میں آگے نکلنے کے لیے مشہور تھا)

۹۵۰۔ اَتَشْتَهِيْ وَتَشْتَكِيْ۔

(کیا تو چاہتا ہے اور شکایت بھی کرتا ہے، یعنی پہلے طلب کرتا ہے اور جب حاصل ہو جاتی ہے تو اس کی شکایت کرتا ہے)

۹۵۱۔ مِنْ شَهْوَةِ التَّمْرِ يَمُصُّ النَّوٰى۔

(کھجور کی خواہش کے سبب گٹھلی کو چوستا ہے)

۹۵۲۔ شُبْ شَوْبًا لَّکَ بَعْضُہٗ (وہ بناؤ جس کا کچھ حصہ تمہارے لیے ہو)

۹۵۳۔ شَابَ یَشُوْبُ شَوْبًا (بمعنی مرکب کرنا۔ ملانا)

۹۵۴۔ اِذَا شَاوَرْتَ الْعَاقِلَ صَارَ عَقْلُہٗ لَکَ۔

(جب تو نے عقلمند سے مشورہ کیا تو اس کی عقل تمہاری ہوگئی)

۹۵۵۔ شَوْفُ النُّحَاسِ یُظْهِرُ النُّحَاسَا۔

(تانبے کو صاف کرنا تانبے کو اچھی طرح ظاہر کردیتا ہے، بد اصل کو سنوارو تو اور بگڑ جاتا ہے۔ شوف: صیقل کرنا۔ جلا دینا۔

۹۵۶۔ مِنَ الشَّوْکَةِ تَخْرُجُ الْوَرْدَةُ۔

(کانٹے ہی سے گلاب کا پھول نکلتا ہے۔)

۹۵۷۔ اَلشَّاةُ مَذْبُوْحَةً لَا یُؤْلِمُهَا السَّلْخُ۔

(ذبح شدہ بکری کو کھال اتارنے سے تکلیف نہیں ہوتی)

۹۵۸۔ کُلُّ شَاةٍ تُنَاطُ بِرِجْلَیْهَا۔

(ہر بکری کو اس کے پاؤں کے بل ہی لٹکایا جاتا ہے) یعنی ہر شخص اپنے ہی جرم کی سزا پاتا ہے۔ تُنَاطُ: تُعَلَّقُ: لٹکائی جاتی ہے۔

۹۵۹۔ لَا یَکُوْنُ ذٰلِکَ حَتّٰی یَشِیْبَ الْغُرَابُ۔

(یہ نہیں ہوسکتا جبتک کہ کوا سفید نہ ہوجائے) جب تک ناممکن ممکن نہ ہوجائے۔ اسی طرح کہا جاتا ہے، چوٹا انڈا دے یا جب تک اونٹ سوئی کے ناکے سے نہ گزر جائے۔ مطلب یہ کہ ایسا کبھی نہیں ہوسکتا۔

۹۶۰۔ کُلُّ شَیْءٍ ثَمَنُہٗ۔ (ہر چیز کی ایک قیمت ہے)

۹۶۱۔ بَاتَ یَشْوِی الْقَرَاحَ۔ (خالص پانی کو ہی بھونتا رہا) بھوننے کے لیے گھر میں سوائے پانی کے کچھ نہیں رہا۔ قراح: خالص پانی۔

۹۶۲۔ شَیْبُکَ نَاعِیْکَ۔

(تیرے بالوں کی سفیدی تیری موت کا مخبر ہے)، ناعی: مخبر موت، یعنی بالوں کی سفیدی قرب موت کی خبر ہے۔

(۹۰)

# ص

۹۶۳۔ صُبَابَتِی تَرْوِیْ وَلَیْسَتْ غَیْلًا۔

(میرا تلچھٹ سیراب کردیتا ہے اتنا نہیں کہ زمین پر بہے) یعنی کام چل جاتا ہے۔ زائد نہیں ہے۔ صبابۃ: وہ پانی جو برتن وغیرہ میں بچ جائے۔ غیل: وہ پانی جو زمین پر بہتا ہو۔

۹۶۴۔ عِنْدَ الصَّبَاحِ یَحْمَدُ الْقَوْمُ السُّرٰی۔

(صبح کے وقت قوم رات میں چلنے کی تعریف کرتی) اس شخص کے لیے کہتے ہیں جو راحت کی امید میں مشقت برداشت کرے یا مشقت کے بعد راحت حاصل ہو۔

۹۶۵۔ مَنْ صَبَرَ ظَفِرَ۔ (جس نے صبر کیا، کامیاب ہوا)

۹۶۶۔ اَلصَّبْرُ حِیْلَةُ مَنْ لَا حِیْلَةَ لَہٗ۔

(صبر اس کا حیلہ ہے جس کا کوئی حیلہ نہ ہو)

۹۶۷۔ اَلصَّبْرُ مِفْتَاحُ الْفَرَجِ۔ (صبر کشادگی کی کنجی ہے)

۹۶۸۔ اَصْبَرُ مِنَ الْوَتِدِ۔

(میخ سے زیادہ صابر) سر پر کھاتی ہے مگر جمی رہتی ہے۔

۹۶۹۔ اَصْبَرُ مِنَ الْاَرْضِ۔ (زمین سے زیادہ صابر)

۹۷۰۔ اَلصَّبِیُّ اَعْلَمُ بِمَضْغِ فِیْہِ۔

(بچہ اپنے منہ چبانے کو خوب جانتا ہے) جب کسی واقف کار کو مشورہ دیا جائے اور وہ بھی غلط۔

۹۷۱۔ رُبَّمَا صَحَّتِ الْاَجْسَامُ بِالْعِلَلِ۔

(کبھی جسم بیماریوں کے سبب سے تندرست بھی ہوجاتے ہیں)

۹۷۲۔ صَاحِبُ الْحَاجَةِ اَعْمٰی۔ (ضرورت مند اندھا ہوتا ہے)

۹۷۳۔ وَصَاحِبُ الْبَیْتِ اَدْرٰی بِالَّذِیْ فِیْہِ۔

(مکان والا زیادہ بہتر جانتا ہے جو کچھ مکان میں ہے)

۹۷۴۔ صَحِیْفَةُ الْمُتَلَمِّسِ۔ (متلمس کا خط) اس شخص کے لیے کہتے ہیں جو خود فریبی میں مبتلا ہوکر ہلاکت میں پڑے۔ مشہور شاعر متلمس اور اس کا بھانجا طرفہ دونوں عمرو بن ہند شاہ حیرہ کے پاس پہنچے۔ بڑی تدبیریں کیں۔ مگر اس تک رسائی نہ ہوئی۔ طرفہ نے تنگ آکر عمرو کی ہجو کی۔ عمرو کو معلوم ہوا تو اس نے طرفہ کو قتل کرنا چاہا۔ مگر متلمس کی ہجو سے ڈرتا تھا۔ اس لیے یہ تدبیر اختیار کی کہ ان کو اپنے اہل وعیال سے ملنے کا شوق دلایا اور دو خط سربمہر ان کو دیے کہ اس کے گورنر کے پاس لیجائیں، وہ اس حکم کے مطابق ان کو انعام دیگا۔ طرفہ اور متلمس خطوط لے کر چلے تو راستے میں ایک بوڑھے کی باتوں سے متلمس کو شک ہوگیا۔ حیرہ کے ایک

ماہ چلتے مسافر غلام سے اس نے خط پڑھوایا تو معلوم ہوا کہ خط میں انعام کی بجائے متلمس کے قتل کا حکم تھا۔

۹۷۵۔ تَصْدَأُ الْقُلُوبُ كَمَا يَصْدَأُ الْحَدِيدُ۔
(دل بھی اسی طرح زنگ آلود ہوتے ہیں جس طرح لوہا زنگ آلود ہو جاتا ہے)

۹۷۶۔ صَدْرُكَ أَوْسَعُ لِسِرِّكَ۔
(تیرا ہی سینہ تیرے راز کے لیے زیادہ ہے)

۹۷۷۔ صُدُورُ الْأَحْرَارِ قُبُورُ الْأَسْرَارِ۔
(شریفوں کے سینے رازوں کی قبر ہوتے ہیں)

۹۷۸۔ صَادَفَ دَرْءُ السَّيْلِ دَرْأً يَصْدَعُهُ۔
(سیلاب کی ٹکر ایسی ٹکر سے ہوئی جو سیلاب کی ٹکر کو توڑ دیگی)
درءٌ، دفع کرنا۔ یعنی ایک شر سے دوسرا شر اس طرح ٹکرایا کہ پہلے کا زور ٹوٹ گیا، اسی کے ہم معنی ہے الحَدِيدُ بِالحَدِيدِ يُفْلَحُ: لوہے کو لوہا کاٹتا ہے۔

۹۷۹۔ مَنْ صَدَقَ اللّٰهَ نَجَا (جو اللہ کے ساتھ سچا رہا اس نے نجات پائی)

۹۸۰۔ الصِّدْقُ يُنْبِئُ عَنْكَ لَا الْوَعِيدُ۔
(عمل کی سچائی تمھاری خبر دیگی نہ کہ دھمکی، یعنی دشمن کا سچا مقابلہ شجاعت ظاہر کریگی نہ کہ خیالی دھمکی۔

۹۸۱۔ أَصْدَقُ مِنْ لَفْظٍ لَحْظٌ (بات سے زیادہ سچی نگاہ ہے)

۹۸۲۔ أَصْدَقُ مِنَ الْقَطَا۔ (قطا سے زیادہ سچا)
قطا (بھٹ تیتر) جو قطا قطا پکار کر اپنی سچی خبر دیدیتا ہے۔ کہتے ہیں کہ وہ اپنی آواز بھی کبھی نہیں بدلتا

۹۸۳۔ صَرَّحَ الْمَحْضُ عَنِ الزُّبْدِ۔
(خالص چیز جھاگ سے الگ ہوگئی ہے) صرّح: لازم اور متعدی دونوں طرح استعمال ہوتا ہے۔

۹۸۴۔ عِنْدَ التَّصْرِيحِ تُرِيحُ (بات کھلنے کے وقت تو راحت پائیگا۔

۹۸۵۔ الصَّرِيحُ تَحْتَ الرُّغْوَةِ۔ (صاف چیز جھاگ کے نیچے ہے، حقیقت ظاہری سطح کے نیچے چھپی ہے۔ عنقریب ظاہر ہو جائیگی۔

۹۸۶۔ مَنْ صَارَعَ الْحَقَّ صَرَعَهُ۔
(جو حق سے کشتی لڑیگا، حق اس کو پچھاڑ دیگا۔)

۹۸۷۔ لِكُلِّ صَارِمٍ نَبْوَةٌ وَلِكُلِّ جَوَادٍ كَبْوَةٌ وَلِكُلِّ عَالِمٍ هَفْوَةٌ۔
(ہر تلوار کبھی اچٹ جاتی ہے، ہر گھوڑا کبھی ٹھوکر کھاتا ہے اور ہر عالم سے کبھی لغزش ہوتی ہے) نَبَا السَّيْفُ: تلوار اچٹ گئی، كَبَا الفَرَسُ: گھوڑا پھسل گیا۔ هَفْوَةُ العَالِمِ: عالم کی لغزش۔

۹۸۸۔ أَصْعَبُ مِنْ رَدِّ الشَّخْبِ فِي الضَّرْعِ۔
(دودھ کی دھار کو تھن میں لوٹا دینے سے زیادہ مشکل)

۹۸۹۔ كَصَفِيحَةِ الْمِسَنِّ تَشْحَذُ وَلَا تَقْطَعُ۔
(سان کے پتھر کی طرح ہے دھار کو تیز کرتا ہے اور خود نہیں کاٹتا) دوسروں کو نصیحت کرتا ہے مگر اپنا کام درست نہیں کرسکتا)

۹۹۰۔ صَفْقَةٌ لَمْ يَشْهَدْهَا حَاطِبٌ۔
(ایسا سودا ہے جس میں حاطب موجود نہیں تھا) یعنی معاملہ ماہر کے ذریعے انجام نہیں پایا ہے۔ حاطب بن ابی بلتعہ نہایت محتاط اور عقلمند شخص تھا، ان کی قوم کا کوئی شخص خرید و فروخت کرتا تو سودا اسی کے ہاتھوں طے ہوتا تھا تاکہ نقصان نہ رہے۔ ایک مرتبہ کسی نے ان کے بغیر ہی معاملہ طے کر لیا جس میں اس کو نقصان اٹھانا پڑا۔

۹۹۱۔ أَصْفَى مِنَ الدَّمْعَةِ۔
(آنسو سے زیادہ صاف، جس میں گرد و غبار نہیں ہوتا۔)

۹۹۲۔ أَصْفَى مِنْ عَيْنِ الدِّيكِ (مرغ کی آنکھ سے زیادہ صاف)

۹۹۳۔ أَصْفَى مِنْ جَنَى النَّحْلِ۔ (خالص شہد سے زیادہ صاف) جنی النحل: مکھی کا شہد۔

۹۹۴۔ أَصْلَحَ غَيْثٌ مَا أَفْسَدَ الْبَرْدُ۔
(بارش نے درست کر دیا جس کو سردی نے خراب کر دیا تھا) جب کوئی شخص کسی کا بگاڑا ہوا کام درست کردے تو کہا جاتا ہے۔

۹۹۵۔ وَهَلْ يُصْلِحُ الْعَطَّارُ مَا أَفْسَدَ الدَّهْرُ۔
(کیا عطار اس کی اصلاح کریگا جس کو زمانے نے فاسد کر دیا ہے؟)

۹۹۶۔ لَا يَصْلُحُ رَفِيقًا مَنْ لَمْ يَبْتَلِعْ رِيقًا۔
(وہ شخص رفیق بننے کی صلاحیت نہیں رکھتا جو غصے کا تھوک نہ نگلے) غصہ نہ پی جائے۔

۹۹۷۔ مَا لَا يَصْلُحُ تَرْكُهُ أَصْلَحُ۔
(جو درست نہ ہو سکے اس کو چھوڑ دینا ہی مناسب ہے)

۹۹۸۔ أَصْلِحْ نَفْسَكَ يَصْلُحْ لَكَ النَّاسُ۔
(اپنے آپ کو درست کرلو تمھارے لیے لوگ درست ہو جائیں گے)

۹۹۹۔ رُبَّ صَلَفٍ تَحْتَ الرَّاعِدَةِ۔

(گرجنے والے ابر کے نیچے بسا اوقات خالی بادل بھی ہوتے ہیں) صَلَفٌ: وہ ابر جس میں گرج ہو۔ گرجنے والے برستے نہیں۔ یہ مثل مال دار بخیل، بے عمل باتیں بنانے والے، وعدہ سے پھرنے والے اور خودستائی کرنے والے شخص کے لیے کہتے ہیں۔

۱۰۰۰۔ اَصَمُّ عَمَّا سَاءَ ہٗ سَمِیْعٌ۔

(سنتا ہے مگر ان باتوں سے بہرا ہے جو اس کو بری معلوم ہوں) بہرا اپنے مطلب کی سن لیتا ہے یا بری باتوں کو ایسے ٹال دیتا ہے، جیسے سنا ہی نہیں۔ اسی معنی میں ہے:۔

قُلْ مَا بَدَالَکَ مِنْ زُوْرٍ وَمِنْ کَذِبٍ ٭ حِلْمِیْ اَصَمُّ وَاُذْنِیْ غَیْرُ صَمَّاءَ۔

تجھ کو جھوٹ فریب بہت کم ظاہر ہوا ہے۔ میرا تحمل بہرا ہے، مگر کان بہرے نہیں۔

۱۰۰۱۔ صَمْصَامَۃُ عَمْرِو بْنِ مَعْدِیْکَرِبَ۔

(عمرو بن معدیکرب کی تلوار، عمرو بن معدیکرب کی تلوار کاٹ میں ضرب المثل تھی۔

۱۰۰۲۔ اِصْنَعْہُ صَنْعَۃَ مَنْ طَبَّ لِمَنْ حَبَّ۔

(اس کو ایسے بنا جیسے ایک تجربہ کار آدمی اپنے محبوب کے لیے بناتا ہے) انتہائی نفاست سے۔

۱۰۰۳۔ اَصْنَعُ مِنَ النَّحْلِ (شہد کی مکھی سے زیادہ کاریگر)

۱۰۰۴۔ اَصْنَعُ مِنْ دُوْدِ الْقَزِّ (ریشم کے کیڑے سے زیادہ کاریگر)

۱۰۰۵۔ اَصَابَ تَمْرَۃَ الْغُرَابِ۔

(کوے کو بہترین چیز مل گئی) کوا بہترین کھجور اٹھاتا ہے۔

۱۰۰۶۔ مَصَائِبُ قَوْمٍ عِنْدَ قَوْمٍ فَوَائِدُ۔

(ایک قوم کے مصائب دوسری کے فوائد ہوتے ہیں۔)

۱۰۰۷۔ لَیْسَ بِصِیَاحِ الْغُرَابِ یَجِیْءُ الْمَطَرُ۔

(کوے کے پکارنے بارش نہیں آسکتی) کوے کے کوسے ڈھور نہیں مرتے۔

۱۰۰۸۔ ھٰذَا یَصِیْدُ وَھٰذَا یَاْکُلُ السَّمَکَۃَ۔

(یہ شکار کرتا ہے اور یہ مچھلی کھاتا ہے)

۱۰۰۹۔ صَیْدَکَ لَا تُحْرَمْہُ (اپنا شکار کرلے اس سے محروم نہ رہ)

۱۰۱۰۔ یَا صَیْدُکَ اِنْ لَمْ تُحْرَمْہُ۔

(وہ تیرا شکار ہے اگر تو اس کو محروم نہ کرے) یا صَیْدُکَ فَلَا تُحْرَمْہُ۔ (تیرا شکار موجود ہے اس کو محروم نہ کر، یعنی موقعے سے فائدہ اٹھا۔

۱۰۱۱۔ کُلُّ الصَّیْدِ فِیْ جَوْفِ الْفَرَا۔

(تمام شکار گورخر کے پیٹ میں ہیں) الفرا: گورخر۔ مثل کا قصہ یہ ہے کہ تین شکاریوں میں سے ایک نے خرگوش، دوسرے نے ہرن اور تیسرے نے گورخر کا شکار کیا۔ پہلے دو شکاری گورخر کے شکار سے بےخبر تھے۔ انھوں نے اپنے اپنے پر شیخی بگھاری، تب تیسرے نے کہا: کل الصید فی جوف الفرا۔ یعنی تمھارے شکار تو میرے شکار کے پیٹ میں ہی سما جائیں گے۔

۱۰۱۲۔ فِی الصَّیْفِ ضَیَّعْتِ اللَّبَنَ۔

(تو نے دودھ تو گرمیوں ہی میں ضائع کر دیا) ضَیَّعْتِ: واحد مؤنث کو خطاب مگر مثل واحد جمع مذکر مؤنث سب کے لیے استعمال ہوتی ہے۔ واقعہ یہ تھا کہ ایک نوجوان عورت دختنوس بنت لقیط کی بوڑھے عمرو بن عدس کے ساتھ شادی ہوئی۔ دختنوس نے بوڑھے عمرو کو ناپسند کیا اور اس سے طلاق لے کر ایک خوبصورت جوان سے شادی کرلی۔ قسمت سے اسی سال قحط پڑ گیا۔ دختنوس نے اپنے پہلے شوہر کے پاس دودھ لینے کے لیے آدمی بھیجا تو عمرو نے جواب میں یہ جملہ کہا۔

## (۸۰۰) ض

۱۰۱۳۔ اَلضَّجُوْرُ تَحْلُبُ الْعُلْبَۃَ۔

(تنگ آئی ہوئی اونٹنی دودھ کا برتن بھر دیتی ہے) ضَجُوْرٌ: وہ اونٹنی جو خوشی سے دودھ نہ دے۔ تَحْلُبُ الْعُلْبَۃَ یعنی ملأ العلبۃ۔ (دھاوتی بھر کر دودھ دیتی ہے)

۱۰۱۴۔ اِضْطَرَّہُ السَّیْلُ اِلَی الْعَطَشِ۔

(سیلاب نے اس کو پیاس کے لیے مجبور کر دیا) خوشحالی اور وسعت نے تنگی اور مفلسی میں مبتلا کر دیا۔ اسی طرح ایک بددعا ہے: رَمَاہُ اللّٰہُ بِالْحِرَّۃِ تَحْتَ الْقِرَّۃِ (اللہ تعالیٰ اس کو سردی کے نیچے پیاس میں مبتلا کرے۔ حِرَّۃ: پیاس۔ قِرَّۃ: سردی

۱۰۱۵۔ لَا یَضُرُّ السَّحَابَ نُبَاحُ الْکِلَابِ۔

(کتوں کا بھونکنا بادلوں کو ضرر نہیں پہنچاتا)

۱۰۱۶۔ اَلضَّرُوْرَاتُ تُبِیْحُ الْمَحْظُوْرَاتِ۔

(ضرورتیں ممنوع چیزوں کو مباح کر دیتی ہیں، مجبوری میں سب حلال ہے۔

۱۰۱۷۔ ضَرَبَ اَخْمَاسًا لِاَسْدَاسٍ۔

(اس نے پانچویں دن کی باری والے اونٹوں کو چھٹے دن کی باری بنا دیا) بری تدبیر اختیار کی۔ اخماسٌ: جمع خِمسٌ: وہ اونٹ جن کو پانچویں دن پانی پلایا جائے، اسداسٌ: جمع سِدسٌ: وہ اونٹ جن کو چھٹے دن پانی پلایا جائے۔ یہ اونٹ پیاسے ہوتے ہیں۔ ریگستان کے سفر کے لیے اونٹوں کو پیاس کا عادی بنانے کی غرض سے پہلے انھیں پانچویں دن اور پھر چھٹے دن ایک بار پانی پلاتے تھے۔

۱۰۱۸۔ اِذَا ضَرَبْتَ فَاَوْجِعْ وَاِذَا زَجَرْتَ فَاَسْمِعْ۔

(وار کرے تو بھرپور اور جھڑکے تو اچھی طرح سنا دے)

۱۰۱۹۔ اِنَّكَ تَضْرِبُ فِي حَدِيْدٍ بَارِدٍ۔

(تو ٹھنڈا لوہا پیٹ رہا ہے) بے نتیجہ کوشش کر رہا ہے۔

۱۰۲۰۔ اِيَّاكَ اَنْ يَضْرِبَ لِسَانُكَ عُنُقَكَ۔

(اس بات سے بچو کہ تمھاری زبان تمھاری گردن مار دے)

۱۰۲۱۔ ضَرْبُ الْحَبِيْبِ اَوْجَعُ۔

(دوست کی مار کا زیادہ دکھ ہوتا ہے)

۱۰۲۲۔ اِنَّهَا ضِغْثٌ عَلٰى اِبَالَةٍ۔

(وہ گٹھڑی پر ایک اور گٹھڑی ہے، یعنی بوجھ پر بوجھ۔ مصیبت پر مصیبت۔ ضِغثٌ: تر و خشک ملی ہوئی گھاس کا ایک مٹھا۔ اِبالۃٌ: گھاس یا لکڑی کا گٹھا۔

۱۰۲۳۔ قَدْ ضَلَّ مَنْ كَانَتِ الْعُمْيَانُ تَهْدِيْهِ۔

(وہ کھویا ہی گیا جس کی رہنمائی اندھے کرتے ہوں)

۱۰۲۴۔ اَضَلُّ مِنْ ضَبٍّ۔

(گوہ سے زیادہ گمراہ) جس کو اپنا بل نہیں ملتا۔

۱۰۲۵۔ اِنَّمَا يُضَنُّ بِالضَّنِيْنِ۔

(بخیل کے ساتھ بخل کیا جاتا ہے، سخی کے ساتھ نہیں یا نفیس چیز کے لیے بخل کیا جاتا ہے۔ ضنینٌ: وہ چیز جس کی نفاست کی وجہ سے اس کے دینے میں بخل کیا جائے۔

۱۰۲۶۔ اَضِئْ لِيْ اَقْدَحْ لَكَ۔

(تو میرے لیے روشن کر میں تیرے لیے چقماق سے آگ نکالونگا) تو میرے لیے کام کر میں تیرے لیے کام کروں گا۔ یا میں تیرے لیے جتنا کام کروں گا تو میرے لیے اس سے زیادہ کر۔ روشن کرنا چقماق سے آگ نکالنے سے زیادہ ہے۔

۱۰۲۷۔ لَا يَضِيْعُ حَقٌّ وَرَاءَهُ طَالِبٌ۔

(وہ حق ضائع نہیں ہوگا جس کے پیچھے طلبگار موجود ہو۔

۱۰۲۸۔ لَمْ يَضِعْ مِنْ مَالِكَ مَا وَعَظَكَ۔

(تیرے مال میں سے وہ حصہ ضائع نہیں ہوا جس نے تیری خیر خواہی کی)

۱۰۲۹۔ اَضْيَعُ مِنْ سِرَاجٍ فِي شَمْسٍ۔

(دھوپ میں چراغ سے زیادہ ضائع)

۱۰۳۰۔ اَضْيَعُ مِنْ غِمْدٍ بِلَا نَصْلٍ۔

(بغیر تلوار کی میان سے زیادہ بیکار)

۱۰۳۱۔ اَضْيَعُ مِنْ قَمَرِ الشِّتَاءِ (جاڑوں کی چاندنی سے زیادہ بیکار) غریب کی جوانی اور جاڑوں کی چاندنی ضائع جاتی ہے۔

۱۰۳۲۔ اِذَا ضَافَكَ مَكْرُوْهٌ فَاقْرِهِ صَبْرًا۔

(جب مصیبت مہمان ہو تو صبر سے اس کی ضیافت کرو)

۱۰۳۳۔ اَضْيَقُ مِنْ ظِلِّ الرُّمْحِ۔ (نیزے کے سائے سے زیادہ تنگ)

(۹)

## ط

۱۰۳۴۔ تَطَأْطَأْ لَهَا تُخْطِئْكَ۔

(مصیبت کے سامنے سر جھکا لو تاکہ تم سے نشانہ خطا کر کے گذر جائے، لَھا میں ضمیر مؤنث حادثہ کی طرف راجع ہے، اسی طرح کی مثل ہے: دَعِ الشَّرَّ يَعْبُرُ: شر کو چھوڑ دو گذر جائے گا۔ یعنی برائی سے مت الجھو۔

۱۰۳۵۔ طَبِيْبٌ يُدَاوِي النَّاسَ وَهُوَ مَرِيْضٌ۔

(وہ طبیب ہے جو لوگوں کا علاج کرتا ہے اور خود بیمار ہے)، خود بیمار ہیں اور دوسروں کی مسیحائی کرنے چلے ہیں۔

۱۰۳۶۔ يَا طَبِيْبُ طِبَّ نَفْسَكَ (طبیب صاحب اپنا علاج کیجیے)

۱۰۳۷۔ اَلطَّبْعُ اَغْلَبُ (طبیعت زیادہ غالب ہوتی ہے)

۱۰۳۸۔ طَرْفُ الْفَتٰى يُخْبِرُ عَنْ جَنَانِهِ اَوْ عَنْ ضَمِيْرِهِ۔

(جوان کی نگاہ اس کے دل کی خبر دیتی ہے یا اس کے ضمیر کی)، کسی کا مقولہ ہے: لَا شَاهِدَ عَلٰى غَائِبٍ اَعْدَلُ مِنْ طَرْفٍ

عَلٰی قَلْبٍ (کوئی گواہ کسی غائب پر اتنا عادل نہیں جتنی کہ نگاہ قلب پر)

۱۰۳۹۔ رُبَّ طَرْفٍ اَفْصَحُ مِنْ لِسَانٍ۔
(بہت سی نگاہیں زبان سے زیادہ فصیح ہوتی ہیں) اسی طرح ایک قول ہے: اَلْبُغْضُ تُبْدِیْہِ لَکَ الْعَیْنَانِ (بغض کو آنکھیں تمہارے سامنے ظاہر کر دیتی ہیں)

۱۰۴۰۔ اَلطَّرِیْفُ خَفِیْفٌ وَالتَّلِیْدُ بَلِیْدٌ۔
(نئی چیز سبک اور لطیف ہوتی ہے اور پرانی چیز بھٹس) اسی کے ہم معنٰی ہے لِکُلِّ جَدِیْدٍ لَذَّۃٌ (ہر نئے کی لذت ہوتی ہے)

۱۰۴۱۔ اَطْرِقْ کَرَا اِنَّ النَّعَامَۃَ فِی الْقُرٰی۔
(کرا نظر جھکالے، شترمرغ گاؤں میں موجود ہے) جب بڑوں کے سامنے کوئی ذلیل وحقیر بڑھ چڑھ کر باتیں کرے۔ اطراق العین: نظر نیچی کرنا۔ کرا: کَرَوَان (ایک حقیر پرندہ ہے) کروان یا کرا دراصل کروان کا مرخم ہے۔

۱۰۴۲۔ لَاتُطْعِمِ الْعَبْدَ الْکُرَاعَ فَیَطْمَعَ بِالذِّرَاعِ۔
(غلام کو پاکھر مت کھلاؤ ورنہ وہ دست کی طمع کریگا) کمینہ کو منہ نہ لگاؤ ورنہ سر چڑھ جائے گا۔ کراعٌ: چارپائے کے پاؤں کا ٹخنے سے نیچے والا حصہ اور انسان کے گھٹنے سے نیچے کا حصہ، ذراعٌ: وہ حصہ جو کراع سے اوپر ہے۔

۱۰۴۳۔ اَطْغٰی مِنَ السَّیْلِ (سیلاب سے زیادہ سرکش)

۱۰۴۴۔ وَمَنْ طَلَبَ الْعُلٰی مِنْ غَیْرِ کَدٍّ ٭ سَیُدْرِکُھَا اِذَا شَابَ الْغُرَابُ (جو بغیر مشقت اعلیٰ درجات طلب کرتا ہے وہ انھیں اس وقت حاصل کرتا ہے جب کوا سفید ہو جائے گا)

۱۰۴۵۔ مَنْ طَلَبَ اَخًا بِلَا عَیْبٍ بَقِیَ بِلَا اَخٍ۔
(جو بے عیب بھائی تلاش کریگا وہ بغیر بھائی کے ہی رہے گا)

۱۰۴۶۔ مَنْ طَلَبَ عَظِیْمًا خَاطَرَ بِعَظِیْمِہٖ۔
(جو کوئی بڑی مہم طلب کریگا وہ بڑے خطرہ کا سامنا کریگا)

۱۰۴۷۔ مَنْ طَلَبَ شَیْئًا نَالَہٗ کُلَّہٗ اَوْ بَعْضَہٗ۔
(جو کوئی کسی چیز کو طلب کریگا وہ اس کے کل یا جز کو حاصل کر ہی لے گا)

۱۰۴۸۔ تَطْلُبُ اَثَرًا بَعْدَ عَیْنٍ۔
(تو اصل کے بعد نشان ڈھونڈ رہا ہے) سانپ نکل گیا لکیر پیٹا کر۔

۱۰۴۹۔ لَا اَطْلُبُ اَثَرًا بَعْدَ عَیْنٍ۔
(میں اصل کے بعد اثر کو طلب نہیں کرتا، میں اصل کو چھوڑ کر نقل کے پیچھے نہیں پڑتا)

۱۰۵۰۔ کُلُّھُمْ طَالِبُ صَیْدٍ۔
(سب ایک ہی شکار کے طالب ہیں) "یک انار صد بیمار"

۱۰۵۱۔ رُبَّ طَلَبٍ جَرَّ اِلٰی حَرْبٍ۔
(بہت سی طلب لڑائی تک پہنچا دیتی ہے)

۱۰۵۲۔ اِذَا طَلَعَ سُھَیْلٌ رُفِعَ کَیْلٌ وَوُضِعَ کَیْلٌ۔
(جب سہیل طلوع ہوگا تو ایک پیمانہ اٹھ جائے گا، دوسرا رکھا جائیگا) احکام وحالات کے تغیر کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

۱۰۵۳۔ اِذَا طَلَعَ الْقَمَرُ طَابَ السَّھَرُ۔
(جب چاند نکلے گا تو بیداری وخوشحالی ہو جائے گی)

۱۰۵۴۔ اَطْمَعُ مِنْ اَشْعَبَ۔
(اشعب سے زیادہ حریص) اشعب مدینہ کا ایک مشہور حریص تھا ایک مرتبہ کسی طباق بنانے والے کے پاس سے گزرا، کہنے لگا کہ طباق کا گھیر بڑا بنائے، شاید اس طبق میں مجھے کوئی ہدیہ بھیج دے تو اس میں زیادہ چیز سمائے گی۔

۱۰۵۵۔ اَطْمَعُ مِنْ طُفَیْلٍ۔
(طفیل سے زیادہ حریص) طفیل کوفہ کا مشہور حریص تھا جو بغیر بلائے دعوتوں میں پہنچ جاتا تھا، اسی نسبت سے طامع اور لالچی کو طفیلی کہتے ہیں۔

۱۰۵۶۔ مَنْ اَطَاعَ ھَوَاہُ بَاعَ دِیْنَہٗ بِدُنْیَاہُ۔
(جس نے اپنی خواہش کی اطاعت کی اس نے اپنے دین کو دنیا کے بدلے میں بیچ دیا)

۱۰۵۷۔ مَنْ اَطَاعَ غَضَبَہٗ اَضَاعَ اَدَبَہٗ۔
(جس نے اپنے غصہ کی اطاعت کی اس نے اپنا ادب ضائع کر دیا)

۱۰۵۸۔ بَیْنَ الْمُطِیْعِ وَبَیْنَ الْمُدْبِرِ الْعَاصِیْ۔
(فرمانبردار اور اوندھے) اعتماد وبے اعتمادی کی حالت میں۔

۱۰۵۹۔ مَنْ یَطُلْ ذَیْلُہٗ یَتَنَطَّقْ بِہٖ۔
(جس کا دامن دراز ہوتا ہے وہ اس کا پٹکا باندھتا ہے) یعنی جس کے

پاس زیادہ دولت ہوتی ہے وہ غیر ضروری چیزوں میں بھی خرچ کرتا ہے۔

۱۰۶۰۔ أَطْوَلُ مِنْ ظِلِّ الرُّمْحِ (نیزہ کے سایہ سے زیادہ لمبا)

۱۰۶۱۔ أَطْوَلُ مِنْ شَهْرِ الصَّوْمِ (روزہ کے مہینے سے زیادہ لمبا۔)

۱۰۶۲۔ أَطْوَلُ صُحْبَةً مِنَ الْفَرْقَدَيْنِ۔

(فرقدین سے بھی زیادہ طویل صحبت، فرقدین: دوستاروں کا نام جو ہمیشہ یکجا رہتے ہیں۔

۱۰۶۳۔ مَا عِنْدَهُ طَائِلٌ وَلَا نَائِلٌ۔

(نہ اس کے پاس علم وفضل ہے نہ عطیہ، طولٌ: بمعنی فضل، اور نوالٌ: بمعنی عطیہ۔

۱۰۶۴۔ طَوَيْتُهُ عَلَى بُلَالَتِهِ أَوْ عَلَى بَلَالِهِ۔

(میں نے اس کو اس کی نمی پر ہی لپیٹ دیا، یعنی اس نے تکلیف کو محبت کی وجہ سے یا بامید اصلاح برداشت کر لیا گویا دودھ کے مشکیزوں کو خالی ہونے کے بعد تر ہی لپیٹ دیتے ہیں، تاکہ آسانی سے کھل جائیں۔

۱۰۶۵۔ لِكُلِّ طَيٍّ نَشْرٌ۔ (ہر لپیٹ کبھی کھلتا ہے)

۱۰۶۶۔ أَطْيَبُ مِنْ نَفَسِ الرَّبِيعِ (موسم بہار کی ہوا سے زیادہ خوشگوار)

۱۰۶۷۔ أَطْيَبُ مِنَ الْحَيَاةِ۔ (زندگی سے زیادہ خوشگوار)

۱۰۶۸۔ طَارَتْ بِهِمُ الْعَنْقَاءُ۔

(ان کو عنقا اڑا لے گیا) ایسے لوگوں کے لیے بولتے ہیں جو تمام ہلاک ہوجائیں اور کوئی نہ بچے۔ عنقاء: ایک فرضی پرندہ ہے۔

۱۰۶۹۔ الطَّيْرُ بِالطَّيْرِ يُصَادُ۔

(ایک پرندہ دوسرے پرندہ کے ذریعہ شکار کیا جاتا ہے)

۱۰۷۰۔ إِنَّ الطُّيُورَ عَلَى أَشْكَالِهَا تَقَعُ۔

(پرندے اپنے ہم شکلوں پر پڑتے ہیں۔)

۱۰۷۱۔ أَطْيَشُ مِنْ فَرَاشَةٍ۔

(پروانہ سے زیادہ طیش میں آنے والا، جو بے سوچے سمجھے اپنے آپ کو آگ میں جھونک دیتا ہے۔)

۱۰۷۲۔ يُطَيِّنُ عَيْنَ الشَّمْسِ۔

(چشمۂ آفتاب پر مٹی ڈالتا ہے، "چاند پر خاک ڈالتا ہے"

(۹۰۰)

# ظ

۱۰۷۳۔ ظِئْرٌ رَؤُومٌ خَيْرٌ مِنْ أُمٍّ سَئُومٍ۔

(مہربان دایہ ملول ماں سے بہتر ہے) ظئر: دایہ۔ رؤوم: مشفق مہربان، سئوم: اکتایا ہوا، ملول۔

۱۰۷۴۔ مِنَ الظَّرْفِ جُودُ الْمُهْدِي بِالظَّرْفِ۔

(تحفہ دینے والے کی طرف سے برتن کی بھی سخاوت دانائی کی بات ہے) الظَّرفُ: اول بمعنی دانائی، اور الظَّرفُ: دوم بمعنی برتن۔

۱۰۷۵۔ الظَّفَرُ بِالضَّعِيفِ هَزِيمَةٌ۔

(کمزور پر فتح پانا شکست ہے کمزور کے مقابلہ میں جیت بھی اپنی ہار ہے)

۱۰۷۶۔ ظِلُّ السُّلْطَانِ سَرِيعُ الزَّوَالِ۔

(بادشاہ کا سایہ سریع الزوال ہوتا ہے)

۱۰۷۷۔ ظِلَالُ صَيْفٍ مَا لَهَا قِطَارٌ۔

(گرمیوں کے بادلوں میں قطار نہیں ہوتی) بے فیض مالدار کے لیے کہا جاتا ہے۔ ظلالٌ: سایہ دار بادل۔

۱۰۷۸۔ ظُلْمُ الْمَرْءِ يَصْرَعُهُ (آدمی کا ظلم ہی اس کو پچھاڑ دیتا ہے)

۱۰۷۹۔ الظُّلْمُ مَرْتَعُهُ وَخِيمٌ۔

(ظلم کی چراگاہ ناقص ہے، ظلم کی عاقبت مذموم ہے۔

۱۰۸۰۔ أَظْلَمُ مِنْ حَيَّةٍ (سانپ سے زیادہ ظالم)

۱۰۸۱۔ أَظْلَمُ مِنْ أَفْعَى (سیاہ سانپ سے زیادہ ظالم)

۱۰۸۲۔ أَظْلَمُ مِنْ لَيْلٍ (رات سے زیادہ سیاہ)

۱۰۸۳۔ أَظْمَأُ مِنْ رَمْلٍ (ریت سے زیادہ پیاسا)

۱۰۸۴۔ يُصْبِحُ ظَمْآنَ وَفِي الْبَحْرِ فَمُهُ۔

(صبح ہوتی ہے کہ پیاسا ہوتا ہے حالانکہ منہ سمندر میں ہے) مالدار بخیل کے لیے بولتے ہیں۔

۱۰۸۵۔ ظَنُّ الْعَاقِلِ خَيْرٌ مِنْ يَقِينِ الْجَاهِلِ۔

(عقلمند کا گمان جاہل کے یقین سے بہتر ہے)

۱۰۸۶۔ مَا ظَنُّكَ بِجَارِكَ؟ قَالَ ظَنِّي بِنَفْسِي!

(تیرا گمان اپنے پڑوسی کے متعلق کیا ہے؟ کہا وہ گمان جو اپنی ذات کے متعلق ہے) آدمی اپنے اوپر ہی قیاس کرتا ہے۔

۱۰۸۷۔ اَکْثَرُ الظُّنُوْنِ مُیُوْنٌ۔
(اکثر گمان فریب ہوتے ہیں) مُیُوْنٌ، جمع مَیْنٌ بمعنی جھوٹ۔ فریب۔

۱۰۸۸۔ عَنْ ظَهْرِهَا تُحِلُّ وِقْرًا۔
(اپنی ہی کمر کا بوجھ کھول رہی ہے) اپنی ہی مشکل حل کرتی ہے۔
وِقْرٌ: بھاری بوجھ۔

۱۰۸۹۔ ظَاهِرُ الْعِتَابِ خَیْرٌ مِنْ بَاطِنِ الْحِقْدِ۔
(ظاہری عتاب باطنی کینہ سے بہتر ہے) تقریباً اسی معنی کا مقولہ ہے۔

۱۰۹۰۔ وَیَبْقَی الْوُدُّ مَا بَقِیَ الْعِتَابُ۔
(محبت اس وقت تک باقی رہے گی جب تک عتاب باقی ہے)

(ع)

## غ

۱۰۹۱۔ عَبْدٌ وَحَلْیٌ فِیْ یَدَیْهِ۔
(غلام اور اس کے ہاتھوں میں زیور ہے) کوے کی چونچ میں انگور۔

۱۰۹۲۔ عَبْدٌ وَسُوِّمَ۔
(غلام اور بے مہار) یعنی کمینہ اور بے لگام۔ سُوِّمَہٗ، بمعنی اس کو آزاد چھوڑ دیا۔

۱۰۹۳۔ عَبْدٌ غَیْرِكَ حُرٌّ مِثْلُكَ۔
(غیر کا غلام تمھاری طرح آزاد ہے) اس شخص کے لیے کہا جاتا ہے جو بے ہنر ہوتے ہوئے خود کو دوسروں پر فوقیت دے۔

۱۰۹۴۔ اَلْعَبْدُ یُقْرَعُ بِالْعَصَا وَالْحُرُّ تَکْفِیْهِ الْاِشَارَةُ۔
(غلام کو ڈنڈے سے کھٹکھٹایا جاتا ہے اور آزاد کو اشارہ کافی ہے)

۱۰۹۵۔ اَلْعَبْدُ مَنْ لَا عَبْدَ لَهٗ (غلام وہ بھی ہے جس کا کوئی غلام نہ ہو) اس کو اپنے کام غلاموں کی طرح خود ہی انجام دینے پڑیں گے۔

۱۰۹۶۔ فِی الْاِعْتِبَارِ غِنًی عَنِ الْاِخْتِبَارِ۔
(عبرت حاصل کرنے میں امتحان سے بے نیازی ہے) یعنی دیکھ کر عبرت حاصل کرنے کے بعد اس جیسے معاملہ میں آزمانے کی ضرورت نہیں۔

۱۰۹۷۔ اَلتَّغْبِیْرُ نِصْفُ التِّجَارَةِ۔ (پرکھنا آدھی تجارت ہے)

۱۰۹۸۔ مَنْ عَتَبَ عَلَی الدَّهْرِ طَالَتْ مَعْتَبَتُهٗ۔
(جس نے زمانہ پر عتاب کیا اس کا عتاب طویل ہوگیا) زمانہ کبھی تکلیف سے خالی نہیں ہوتا۔ اس لیے اس پر عتاب سے کبھی فراغت نہیں مل سکتی۔ مَعْتَبَۃٌ: عتاب۔

۱۰۹۹۔ اَلْعِتَابُ خَیْرٌ مِنْ مَکْتُوْمِ الْحِقْدِ۔
(عتاب چھپے ہوئے کینہ سے بہتر ہے)

۱۱۰۰۔ اَلْعِتَابَ قَبْلَ الْعِقَابِ۔
(سزا سے پہلے عتاب کرو) اَلْعِتَابَ: فعل محذوف اِسْتَعْمِلْ کا مفعول ہے۔ یعنی اصلاح کے لیے سزا سے پہلے عتاب کو استعمال کرو۔

۱۱۰۱۔ لَا عِتَابَ بَعْدَ الْمَوْتِ۔ (موت کے بعد کوئی عتاب نہیں)

۱۱۰۲۔ مُعَاتَبَةُ الْاِخْوَانِ خَیْرٌ مِنْ فَقْدِهِمْ۔
(بھائیوں کی ناراضگی ان کے نہ ہونے سے بہتر ہے) اسی طرح کہتے ہیں ” فِی الْعِتَابِ حَیَاةٌ بَیْنَ اَقْوَامٍ (عتاب میں قوموں کی زندگی ہے)

۱۱۰۳۔ رُبَّ عِتْقٍ شَرٌّ مِنْ رِقٍّ۔ (بعض آزادی غلامی سے بدتر ہے)

۱۱۰۴۔ عَثْرَةُ الْقَدَمِ اَسْلَمُ مِنْ عَثْرَةِ اللِّسَانِ۔
(قدم کی لغزش، زبان کی لغزش سے زیادہ محفوظ ہے)

۱۱۰۵۔ مَا کُلُّ عَثْرَةٍ تُقَالُ وَلَا کُلُّ فُرْصَةٍ تُنَالُ۔
(ہر لغزش نہ واپس لی جاسکتی ہے اور نہ ہر موقع پھر ہاتھ آتا ہے)

۱۱۰۶۔ لَا یَعْجِزُ الْقَوْمُ اِذَا تَعَاوَنُوْا۔
(جب قوم میں باہم تعاون ہو تو وہ عاجز نہیں رہتی)

۱۱۰۷۔ اَلْعَجْزُ رِیْبَةٌ۔ (عاجزی شک کی بنا پر ہے) شک ہو تو کام نہیں ہوتا ورنہ کام کا کوئی نہ کوئی راستہ مل ہی جاتا ہے۔

۱۱۰۸۔ اَلْعَجَلَةُ فُرْصَةُ الْعَجَزَةِ۔
(جلدی عاجزوں کی فرصت ہے) کام پر قابو ہو تو جلد بازی نہیں ہوتی۔

۱۱۰۹۔ یُعَدُّ لِکَلْبِ السُّوْءِ کَلْبٌ یُعَادِلُهٗ۔
(بُرے کتے کے لیے اُسی جیسا کتا تیار کرنا پڑتا ہے)

۱۱۱۰۔ لَیْسَ مِنَ الْعَدْلِ سُرْعَةُ الْعَذْلِ۔
(جلدی ملامت کرنا انصاف کی بات نہیں ممکن ہے عذر قابل قبول ہو۔

۱۱۱۱۔ اَعْدَلُ مِنْ مِیْزَانٍ۔ (ترازو سے زیادہ منصف)

۱۱۱۲۔ لَا تَعْدَمُ الْحَسْنَاءُ ذَامًّا۔
(کوئی حسینہ عیب سے خالی نہیں ہوتی، ذامٌ: عیب، مذمت۔ کسی غسانی بادشاہ نے اپنے زمانہ کی حسین ترین عورت مالک بن عمرو عدوانیہ کی لڑکی سے شادی کی، لیکن جب اس کو دیکھا تو بادشاہ کو پسند نہ

آئی، اس پر عصت نے کہا: لَا تَعْدَمُ الْحَسْنَاءُ ذَامًا۔

۱۱۱۳- لَا يُعْدَمُ الْحُوَارُ مِنْ اُمِّهٖ حَنَّةً۔

(کوئی اونٹنی کا بچہ اپنی ماں کی شفقت نہیں کھوتا، حوارٌ: اونٹنی کا نومولود بچہ، حَنَّۃٌ: مہربانی، شفقت)

۱۱۱۴- اَلْعَدِيْمُ مَنِ احْتَاجَ اِلٰى لَئِيْمٍ۔

(مفلس وہ ہے جو کمینے کا محتاج ہو جائے)

۱۱۱۵- مَنْ تَعَدَّى الْحَقَّ ضَاقَ مَذْهَبُهٗ۔

جس نے حق سے تجاوز کیا اس کا راستہ تنگ ہو گیا۔

۱۱۱۶- اَعْدٰى مِنَ السُّلَيْكِ (سُلیک سے زیادہ دوڑنے والا)

۱۱۱۷- اَعْدٰى مِنَ الشَّنْفَرٰى (شنفری سے زیادہ دوڑنے والا)

عَدْوٌ: بمعنی تیز دوڑنا۔ یہ دونوں عرب میں مشہور تیز دوڑنے والے تھے۔

۱۱۱۸- اَعْدٰى مِنَ الْعَقْرَبِ (بچھو سے زیادہ دشمن۔) عداوۃ سے ماخوذ ہے۔

۱۱۱۹- اَعْدٰى مِنَ الْجَرَبِ۔

(کھجلی سے زیادہ متعدی) عدوٰی سے مشتق ہے بمعنی ایک سے دوسرے کو مرض لگ جانا۔ چھوت لگنا۔

۱۱۲۰- اِيَّاكَ وَمَا يُعْتَذَرُ مِنْهُ۔

(اس چیز سے بچو جس سے معذرت طلب کی جائے، ایسا کام ہی نہ کرو جس سے معذرت کی ضرورت پیش آئے۔

۱۱۲۱- وَالْعُذْرُ عِنْدَ كِرَامِ النَّاسِ مَقْبُوْلٌ۔

(معذرت شریف لوگوں کے یہاں مقبول ہوتی ہے)

۱۱۲۲- لَعَلَّ لَهٗ عُذْرًا وَاَنْتَ تَلُوْمُ۔

(شاید اس کو عذر ہو اور تو اس کو ملامت کرتا ہو) مصرع اول یہ ہے:

۱۱۲۳- تَاَنَّ وَلَا تَعْجَلْ بِلَوْمِكَ صَاحِبًا (آہستگی سے کام لو اور اپنے ساتھی کو ملامت کرنے میں جلدی نہ کرو۔

۱۱۲۴- اَعْذَرَ مَنْ اَنْذَرَ۔ (اس نے تو عذر پیش کر دیا جس نے ڈرایا تھا، مصیبت کے لیے اب اس کو ملامت نہیں کی جا سکتی۔

۱۱۲۵- اَلْمَعَاذِرُ مَكَاذِبُ (عذر اکثر جھوٹے ہوتے ہیں)

معاذر: جمع معذرت اور مکاذب جمع کذب، بخلاف قیاس۔ جیسے کہ محاسن جمع حُسن۔ اسی معنی میں ہے: اَلْمَعَاذِرُ قَدْ يَشُوْبُهَا الْكَذِبُ۔ (معذرت میں کبھی کذب ملا ہوتا ہے)

۱۱۲۶- رَجَّالَةٌ تَعْتَقِلُ الرِّمَاحَ۔

(پیدل ہے جو نیزوں کو گھوڑے پر نصب کیے ہوئے ہے۔ حیثیت سے زیادہ شیخی مارتا ہے۔ رَجَّالَۃٌ: جمع رَجِلٌ: پیدل فوج جس کے پاس گھوڑے نہ ہوں۔ اعتقالٌ: سوار کا نیزہ کو گھوڑے کے پہلو اور ران کے درمیان قائم رکھنا۔

۱۱۲۷- عَرِّضْ لِلْكَرِيْمِ وَلَا تُبَاحِتْ۔

(شریف سے اشارہ کنایہ سے کہو۔ صاف مت کہو) بَحْتٌ: ہر چیز کا خالص اور صاف حصہ۔

۱۱۲۸- اِنَّ فِي الْمَعَارِيْضِ لَمَنْدُوْحَةً عَنِ الْكَذِبِ۔

(کنایوں میں جھوٹ سے بچنے کی گنجایش ہے) مَعَارِيْضُ: جمع معراض ظاہری معنی چھوڑ کر دور کے معنی مراد لینا، مندوحۃٌ: وسعت و گنجایش۔

۱۱۲۹- عَرَفَتِ الْخَيْلُ فُرْسَانَهَا۔

(گھوڑوں نے اپنے سواروں کو پہچان لیا ہے) حریف کی طاقت کا اندازہ کر کے اس کے سامنے جھک گیا۔

۱۱۳۰- مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ عَرَفَ رَبَّهٗ۔

(جس نے اپنے آپ کو پہچان لیا اس نے اپنے رب کو پہچان لیا)

۱۱۳۱- مَنْ عُرِفَ بِشَيْءٍ نُسِبَ اِلَيْهِ۔

(جو شخص کسی چیز کے ذریعہ پہچانا گیا اسی کی طرف منسوب ہو گیا)

۱۱۳۲- لَا يَعْرِفُ الْحَيَّ مِنَ اللَّيِّ۔

(حق کو باطل سے ممتاز نہیں کر سکتا، حَيٌّ: بمعنی حق یا کلام ظاہر، لَيٌّ: بمعنی باطل یا کلام خفی۔ اس شخص پر بولا جاتا ہے۔

۱۱۳۳- لَا يَعْرِفُ الْعُوْدَ كَالْعَاجِمِ۔

(لکڑی کو چبانے والے کی طرح کوئی دوسرا نہیں معلوم کر سکتا، کسی چیز کو وہی جان سکتا ہے جو اچھی طرح جانچ کر دیکھے۔ عاجم لکڑی کو چبا کر معلوم کرنے والا۔

۱۱۳۴- مَا يَعْرِفُ قَبِيْلًا مِنْ دَبِيْرٍ۔

(آنے والے کو جانے والے سے ممتاز نہیں کر سکتا)

۱۱۳۵- لَا يَعْرِفُ الْكُوْعَ مِنَ الْبُوْعِ۔

(وہ ہاتھ کی ہڈی کو پاؤں کی ہڈی سے ممتاز نہیں کر سکتا، کُوعٌ: انگوٹھے سے متصل پہنچے کی ہڈی، بُوعٌ: پاؤں کے انگوٹھے سے متصل ہڈی۔

۱۱۳۶۔ لَا یَعْرِفُ الْکَاعَ مِنَ الْبَاعِ۔

(وہ گٹے کی ہڈی اور پھیلے ہوئے ہاتھوں میں تمیز نہیں کر سکتا۔ کاعٌ: پہنچے کی ہڈی۔ باعٌ: دونوں ہاتھوں کے پھیلاؤ کی مقدار۔

۱۱۳۷۔ لَا یَعْرِفُ الْھِرَّ مِنَ الْبِرِّ۔

(وہ بلی اور چوہے میں فرق نہیں کرتا، ہرٌّ: بلی، برٌّ: چوہا۔

۱۱۳۸۔ الْاِعْتِرَافُ یَھْدِمُ الْاِقْتِرَافَ۔

(اعتراف کر لینا ارتکاب جرم، کو ختم کر دیتا ہے)

۱۱۳۹۔ مَنْ عَزَّ بَزَّ۔ (جو غالب آیا اس نے چھین لیا)

۱۱۴۰۔ اِذَا عَزَّ اَخُوْکَ فَھُنْ۔

(جب تیرا بھائی عزت پائے تو تو نرم ہو جا، وہ عزیز ہو کر بھی غرور نہیں کریگا یا وہ سخت ہو تو نرمی اختیار کر، ورنہ تعلق ختم ہو جائے گا۔

۱۱۴۱۔ عِزُّ الرَّجُلِ اسْتِغْنَاؤُہٗ عَنِ النَّاسِ۔

(آدمی کی عزت لوگوں سے بے نیاز ہو جانا ہے)

۱۱۴۲۔ اَعَزُّ مِنْ کُلَیْبِ وَائِلٍ۔

(وائل کے کتے سے زیادہ معزز، قبیلہ ربیعہ کے سردار کلیب بن ربیعہ بن حارث کا اصلی نام حارث بن وائل تھا۔ یہ بڑا معزز سردار تھا۔ اس کی کسی چیز کی طرف کوئی شخص نظر اٹھا کر نہیں دیکھ سکتا تھا۔ جب کوئی قطعہ زمین اس کو پسند آجاتا تو وہ اپنے ایک چھوٹے سے کتے کو وہاں چھوڑ دیتا۔ جہانتک کتے کے بھونکنے کی آواز جاتی وہ اس کا مخصوص قطعہ ہو جاتا۔ اس طرح چراگاہ کی حد وہ کتا مقرر کرتا تھا۔ اسی وجہ سے اَعَزُّ مِنْ کُلَیْبِ وَائِلٍ مشہور ہو گیا۔ پھر یہ کتا اتنا مشہور ہوا کہ لوگ وائل کا نام ہی کلیب سمجھنے لگے۔

۱۱۴۳۔ اَعَزُّ مِنَ الزَّبَاءِ۔

(زباء سے زیادہ معزز) زباء عمالقہ کی ایک عورت جو حیرہ کی حکمران تھی۔ لشکر کے ساتھ خود حملہ آور ہوتی تھی، اس نے سموائل کے دو مضبوط قلعوں مارد اور ابلق پر حملہ کیا تھا۔ یہ عورت علو ہمت و قوت لشکر اور عزم بالجزم میں مشہور تھی۔

۱۱۴۴۔ اَعَزُّ مِنْ اَنْفِ الْاَسَدِ۔ (شیر کی ناک سے زیادہ عزت والا)

۱۱۴۵۔ اَعَزُّ مِنْ جَبْھَةِ الْاَسَدِ (شیر کی پیشانی سے زیادہ عزت والا)

۱۱۴۶۔ اَعَزُّ مِنَ الْاَبْلَقِ الْجَوِّ (فضا کے عقاب سے زیادہ عزت والا)

۱۱۴۷۔ اَعَزُّ مِنَ الْاَبْلَقِ الْعَقُوْقِ۔

(ابلق حاملہ گھوڑے سے زیادہ نایاب، یعنی نادر و نایاب، ابلق نر گھوڑے کو کہتے ہیں اور عقوق حاملہ گھوڑی کو۔ نر گھوڑا حاملہ نہیں ہو سکتا۔ کوئی شخص ناممکن چیز طلب کرے تو کہا جاتا ہے کہ ابلق عقوق مانگ رہا ہے یعنی ایسی چیز مانگتا ہے جو کبھی نہیں ہو سکتی۔

۱۱۴۸۔ اَعَزُّ مِنْ بَیْضِ الْاَنُوْقِ۔

(شکرہ کے انڈوں سے زیادہ نایاب) کہا جاتا ہے کہ انوق (شکرہ یا عقاب) کے انڈوں تک رسائی نہیں ہوتی۔ کیونکہ وہ پہاڑ کی چوٹیوں اور دشوار گزار گھاٹیوں میں انڈے دیتا ہے۔

۱۱۴۹۔ اَعَزُّ مِنَ الْغُرَابِ الْاَعْصَمِ۔

(سفید پاؤں والے کوے سے زیادہ نایاب) اعصم: سفید پاؤں کا کوا۔

۱۱۵۰۔ اَعَزُّ مِنَ الْکِبْرِیْتِ الْاَحْمَرِ (سرخ گندھک سے زیادہ نایاب)

۱۱۵۱۔ اَعَزُّ مِنْ عَنْقَاءِ مُغْرِبٍ (عنقا سے زیادہ نایاب)

۱۱۵۲۔ اَعَزُّ مِنْ مُخِّ الْبَعُوْضِ (مچھر کے مغز سے زیادہ نایاب)

۱۱۵۳۔ اِنَّ بَعْدَ الْعُسْرِ یُسْرًا۔ (تنگی کے بعد یقینی فراخی ہے)

۱۱۵۴۔ لَیْسَ ھٰذَا بِعُشِّکِ فَادْرُجِیْ۔

(یہ تیرا گھونسلا نہیں ہے لہذا چلی جا) "یہاں تمھاری دال نہیں گلتی"

۱۱۵۵۔ اَعْشَبْتَ فَانْزِلْ۔

(تو گھاس پر پہنچ گیا ہے لہذا اتر پڑ) مقصد حاصل ہو گیا۔ اب قناعت کرو۔ اعشب الرجل: بھتی تر گھاس پالیتا۔

۱۱۵۶۔ بِکُلِّ عُشْبٍ آثَارُ رَعْیٍ۔

(ہر گھاس میں چرنے کے آثار موجود ہیں)۔ "جہاں دولت ہو، وہاں مانگنے والے بہت"

۱۱۵۷۔ تَعَاشَرُوْا کَالْاِخْوَانِ وَتَعَامَلُوْا کَالْاَجَانِبِ۔

(بھائیوں کی طرح بسر کرو اور اجنبیوں کی طرح معاملہ کرو)، یعنی معاملات بالکل صاف رکھو۔

۱۱۵۸۔ اِنَّ الْعَصَا مِنَ الْعُصَیَّةِ۔

(لاٹھی چھڑی سے ہی بنتی ہے)، ہر بڑی چیز ابتدا میں چھوٹی ہی ہوتی ہے۔ عصیہ: عصا کی تصغیر ہے۔ یا عصا ایک گھوڑے کا اور عُصَیَّہ اس کی ماں کا نام ہے۔ مطلب یہ کہ گھوڑا اپنی ماں کی نسل ہے۔ اصل سے مشابہت کے موقع پر بولا جاتا ہے۔

۱۱۵۹۔ بَیْنَ الْعَصَا وَلِحَائِھَا۔

ملاطفی اور اس کی چھال کے درمیان، قریبی تعلق میں دخل دینے کی کوشش کرنا. تقریباً اسی موقع پر کہا جاتا ہے "گوشت سے ناخن جدا کرنے کی کوشش کرنا"

۱۱۶۰۔ رُبَّ عَطَبٍ تَحْتَ طَلَبٍ۔

(طلب کے نیچے بہت سی بربادیاں ہیں)

۱۱۶۱۔ لَا عِطْرَ بَعْدَ عَرُوْسٍ۔

(عروس کے بعد کوئی عطر نہیں) اسماء بنت عبداللہ عذریہ کا مقولہ ہے اپنے شوہر عروس کے بعد اس نے نوفل نامی ایک شخص سے شادی کی جو پہلے کے بالکل برعکس بخیل، بدصورت اور گندہ دہن تھا۔ ایک مرتبہ نوفل کے ساتھ وہ اپنے پہلے شوہر عروس کی قبر سے گذری، اور اس کو یاد کرکے رونے لگی۔ پہلے شوہر کا مرثیہ کہتے ہوئے اس نے نوفل پر تعریض کی۔ نوفل نے برہم ہوکر اس کو قبر سے اٹھادیا۔ اٹھتے ہوئے اس کی عطر کی شیشی عروس کی قبر پر گر پڑی۔ نوفل نے عطر کے اٹھانے کے لیے کہا تو اسماء نے یہ فقرہ کہا کہ عروس کے بعد کوئی عطر نہیں۔

۱۱۶۲۔ بَيْنَهُمْ عِطْرُ مَنْشِمٍ۔

(ان کے درمیان منشم کا عطر لگا ہوا ہے) یعنی بڑا شر ہے۔ منشم مکہ کی ایک عطر فروش عورت جس سے لڑنے والے عطر خریدتے تھے، اور آخر دم تک لڑنے کا عہد کرتے تھے۔

۱۱۶۳۔ أَعْطَشُ مِنْ ثُعَالَةَ۔

(لومڑی سے زیادہ پیاسا، ثعالہ لومڑی۔ ثعالہ ایک شخص کا نام تھا جو پیاسا مر گیا۔

۱۱۶۴۔ أَعْطَشُ مِنْ رَمْلٍ۔ (ریت سے زیادہ پیاسا)

۱۱۶۵۔ أَعْطَشُ مِنْ قِمَعٍ۔ (قیمف سے زیادہ پیاسا)

۱۱۶۶۔ أَعْطَاهُ غَيْضًا مِنْ فَيْضٍ۔

(اس کو کثیر پانی میں سے تھوڑا سا دیا یعنی دریا سے قطرہ یا سمندر سے شبنم۔

۱۱۶۷۔ أُعْطِيَ مَقُوْلًا وَعَدِمَ مَعْقُوْلًا۔

(اس کو گفتگو کی طاقت عطا ہوئی مگر معقولیت معدوم کر دی گئی) بے عقلی کے ساتھ جھک جھک کرنے والا۔

۱۱۶۸۔ وَإِنَّمَا نُعْطِي الَّذِي أُعْطِيْنَا۔

(جو ہمیں دیا گیا ہے وہی ہم دیتے ہیں) یعنی اس سے بہتر دینا قدرت سے باہر ہے۔ ایک شخص کے یہاں مسلسل تین لڑکیاں پیدا ہوئیں۔ تیسری لڑکی ہوئی تو وہ دوسرے مکان میں منتقل ہو گیا۔ اس وقت عورت نے کہا۔ ؎ مَا لِأَبِي الذَّلْفَاءِ لَا يَأْتِيْنَا ؛ وَهُوَ فِي الْبَيْتِ الَّذِي يَلِيْنَا ؛ يَغْضَبُ إِنْ لَمْ نَلِدِ الْبَنِيْنَا ؛ وَإِنَّمَا نُعْطِي الَّذِي أُعْطِيْنَا۔ (ابوالذلفاء کو کیا ہو گیا کہ وہ ہمارے پاس نہیں آتا۔ حالانکہ وہ ہمارے قریبی گھر ہی ہے۔ ہم لڑکے پیدا نہ کریں تو وہ غصہ ہوتا ہے حالانکہ ہم تو وہی دیں گے جو ہم کو عطا کیا گیا ہے) مرد نے یہ شعر سنے تو بیوی کے گھر واپس آگیا۔

۱۱۶۹۔ أَعْطِ أَخَاكَ تَمْرَةً فَإِنْ أَبَى فَجَمْرَةً۔

(اپنے بھائی کو کھجور دو، انکار کرے تو انگارہ دو) بھلائی کام نہ دے تو سختی کرو۔

۱۱۷۰۔ أَعْطِ الْقَوْسَ بَارِيَهَا۔

(کمان اس کے بنانے والے کو دو) یعنی کام تجربہ کار کو دو۔

۱۱۷۱۔ مَنْ عَظَّمَ صِغَارَ الْمَصَائِبِ ابْتَلَاهُ بِكِبَارِهَا۔

(چھوٹی مصیبتوں کو بڑا سمجھا۔ اللہ نے اس کو بڑی مصیبتوں میں مبتلا کیا)

۱۱۷۲۔ الْعُقُوْقُ ثُكْلُ مَنْ لَمْ يَثْكَلْ۔

(اولاد کی سرکشی ان لوگوں کے لیے اولاد کھو دینے کے برابر ہے جنھوں نے اولاد نہیں کھوئی، دونوں صورتوں میں اولاد سے راحت نہیں ملتی۔

۱۱۷۳۔ الْعُقُوْبَةُ أَلْأَمُ حَالَاتِ الْقُدْرَةِ۔

(سزا دینا قدرت کی حالتوں میں سب سے گھٹیا درجہ ہے) معاف کرنا ہی بہترین حالت ہے۔

۱۱۷۴۔ يَا عَاقِدُ اذْكُرْ حَلًّا۔

(اے گرہ لگانے والے کھولنے کا وقت بھی یاد رکھ)

۱۱۷۵۔ لِكُلِّ عُقْدَةٍ حَلٌّ۔ (ہر گرہ کھلتی ہے)

۱۱۷۶۔ أَعْقَدُ مِنْ ذَنَبِ الضَّبِّ۔

(گوہ کی دم سے زیادہ گرہ دار) گوہ کی دم بہت سی گرہوں کے لیے مشہور ہے، جیسے کتے کی دم کجی کے لیے۔

۱۱۷۷۔ أَعْقِلْ لِسَانَكَ إِلَّا فِي أَرْبَعَةٍ۔

(اپنی زبان روکو مگر چار موقعوں پر ۱۔ حق کی وضاحت ۲۔ باطل کا استیصال ۳۔ اظہار حکمت و علم ۴۔ ادائے شکر۔

۱۱۷۸۔ اَلْعَقْلُ وَزِیْرٌ نَاصِحٌ (عقل خیر خواہ وزیر ہے)

۱۱۷۹۔ عَقْلُ الْمَرْأَةِ فِیْ جَمَالِهَا وَجَمَالُ الْمَرْءِ فِیْ عَقْلِهٖ۔

(عورت کی عقل اس کی خوبصورتی میں ہے اور آدمی کی خوبصورتی اس کی عقل میں ہے)

۱۱۸۰۔ اَعْقَلُ النَّاسِ اَعْذَرُهُمْ لِلنَّاسِ۔

(سب لوگوں میں زیادہ عقلمند وہ ہے جو لوگوں کا عذر زیادہ قبول کرنے والا ہے)

۱۱۸۱۔ بِعِلَّةِ الزَّرْعِ یُسْقَی الْقَرْعُ۔

(کھیتی کی وجہ سے کدو کو بھی پانی پلا دیا جاتا ہے)

۱۱۸۲۔ بِعِلَّةِ الْوَرَشَانِ یَاْکُلُ رُطَبَ الْمُشَانِ۔

(ورشان کے بہانہ سے کھجوریں کھا رہا ہے) ورشانٌ: کبوتر کی قسم کا ایک پرندہ ہے، مُشانٌ: کھجور کی ایک بہترین قسم ہے۔ شکاری اپنے شکار کا پیچھا کرنے کے بہانے نخلستان میں گھس کر کھجوریں کھا رہا ہے)

۱۱۸۳۔ اَعْلَقُ مِنْ قُرَادٍ۔

(چچڑی سے زیادہ چمٹنے والا، چچڑی کی طرح چمٹ گیا۔

۱۱۸۴۔ لَیْسَ الْمُتَعَلِّقُ کَالْمُتَأَنِّقِ۔

(تھوڑی چیز پر اکتفا کرنے والا پیٹ بھرے کی طرح نہیں، متأنق: اپنے ذوق کے مطابق پسندیدہ چیز کو چھانٹ لینے والا۔

۱۱۸۵۔ یَعْلَمُ مِنْ اَیْنَ (اَوْ مِنْ حَیْثُ) تُؤْكَلُ الْکَتِفُ۔

(وہ جانتا ہے کہ شانہ (دست) کو کہاں سے یا کس طرح کھایا جاتا ہے یعنی کام کرنے کا طریقہ جانتا ہے۔ شانہ سے گوشت چھڑا کر اگر بے سلیقہ کھایا جائے تو اکثر اپنے اور دوسروں کے کپڑے خراب کر دیتا ہے۔

۱۱۸۶۔ مَا کُلُّ یُعْلَمُ یُقَالُ (ہر وہ چیز جو معلوم ہو کہی جانی ضروری نہیں)

۱۱۸۷۔ لَا تُعَلِّمِ الْیَتِیْمَ الْبُکَاءَ (یتیم کو رونا نہ سکھانا)

۱۱۸۸۔ عِلْمُ الشَّیْءِ وَلَا جَهْلُهٗ (کسی چیز کا علم بہتر ہے نہ کہ عدم علم)

۱۱۸۹۔ اَلْعِلْمُ فِی الصُّدُوْرِ لَا فِی السُّطُوْرِ۔

(علم سینوں میں ہے نہ کہ سطور میں، علم در سینہ باید نہ در سفینہ)

۱۱۹۰۔ اِنَّهٗ لَعَالِمٌ بِمَنَابِتِ الْقَصِیْصِ۔

(وہ قصیص کے اگنے کے مقامات کو جاننے والا ہے) قصیص: جمع قصیصة۔ ایک پودا ہے جو کھنبی کے پاس اگتا ہے۔

۱۱۹۱۔ لِکُلِّ عَالِمٍ هَفْوَةٌ۔

(ہر عالم کے لیے کوئی نہ کوئی لغزش ہے، ہفوۃٌ: لغزش۔ اسی کے لیے لِکُلِّ جَوَادٍ کَبْوَةٌ (ہر گھوڑے کو ٹھوکر لگتی ہے) یا لِکُلِّ صَارِمٍ نَبْوَةٌ۔ (ہر تلوار کبھی نہ کبھی اچٹ جاتی ہے۔

۱۱۹۲۔ اَلْعُلَمَاءُ اُمَنَاءُ اللّٰهِ عَلٰی خَلْقِهٖ

(علماء مخلوق خدا پر خدا کے امین ہیں)

۱۱۹۳۔ اَعْلَمُهُمْ بِهَا مَنْ عَمَّ بِهَا۔

(اس کو وہی زیادہ جانتا ہے جس کو اس کا اچھو لگتا ہے) جس نے برتا ہے وہی اس کو زیادہ جانتا ہے۔

۱۱۹۴۔ اَعْلَامُ اَرْضٍ جُعِلَتْ بِطَاحًا۔

(زمین کے پہاڑ پست زمین بنا دیے گئے) جب کہیں کے معزز لوگ ذلیل کر دیے جائیں۔

۱۱۹۵۔ مَنْ عَلَتْ هِمَّتُهٗ طَالَ هَمُّهٗ۔

(جس کی ہمت بلند ہو گی اس کا فکر بھی طویل ہو گا)۔

۱۱۹۶۔ اَعْمَرُ مِنْ حَيَّةٍ۔

(سانپ سے زیادہ عمر والا) خیال تھا کہ سانپ کو جب تک مارا نہ جائے وہ نہیں مرتا۔ نیز یہ کہ لوٹ لوٹ کر سانپ سے سانپ بنتا رہتا ہے۔

۱۱۹۷۔ اَعْمَرُ مِنْ نَسْرٍ

(گدھ سے زیادہ عمر والا) مشہور ہے کہ اس کی عمر پانچ سو سال ہوتی ہے۔

۱۱۹۸۔ لِکُلِّ عَمَلٍ ثَوَابٌ وَلِکُلِّ کَلَامٍ جَوَابٌ۔

(ہر عمل کی جزا ہے اور ہر کلام کا جواب ہے۔)

۱۱۹۹۔ اَلْاَعْمَالُ بِخَوَاتِیْمِهَا۔

(اعمال کا اعتبار خاتمہ پر ہے) یہی مطلب ہے اس قول کا کہ: خَیْرُ الْاُمُوْرِ اَحْمَدُهَا مَغَبَّةً۔ (بہترین کام وہ ہے جو قابلِ تعریف انجام کا حامل ہو۔

۱۲۰۰۔ اِیَّاکِ اَعْنِیْ وَاسْمَعِیْ یَا جَارَةُ۔

(تجھے ہی مراد لیتا ہوں اور سن لے اے لونڈی) جب کوئی تجاہل عارفانہ کرے یا مخفی ارادہ کو ظاہر کرے۔

۱۲۰۱۔ وَمِنَ الْعَنَاءِ رِیَاضَةُ الْهَرِمِ

(بڑھاپے میں ریاضت اور مجاہدہ زحمت ہے، عمل بھی مشکل اور نتیجہ بھی غیر یقینی)

۱۲۰۲۔ عَادَ الْاَمْرُ اِلٰی نِصَابِهٖ (معاملہ اپنے اصل کی طرف لوٹ آیا)

۱۲۰۳- عَادَتْ لِعِتْرِهَا لَمِيْسُ.

(لمیس اپنی عادت کیطرف لوٹ گئی) لمیس ایک عورت کا نام تھا۔

۱۲۰۴- عَوَّدَتْ كِنْدَةُ عَادَةً فَاصْبِرْ لَهَا.

(تو نے کندہ کو ایک عادت کا خوگر بنا دیا ہے لہٰذا اب صبر کرو)

۱۲۰۵- عُوْدِيْ إِلَى مُبَارِكِكِ.

(اپنے ٹھکانہ تھان کی طرف لوٹ آ، یعنی پہلی حالت پہ واپس آجا۔

۱۲۰۶- اَلْعَوْدُ اَحْمَدُ.

(لوٹنا زیادہ قابل تعریف ہے) اچھا کام کرنا محمود ہے تو اس کو دوبارہ کرنا زیادہ محمود ہوگا۔ یہ مثل اس شعر سے ماخوذ ہے ؎

وَاَحْسَنَ عَمْرٌو فِي الَّذِيْ كَانَ بَيْنَنَا ۞ وَاِنْ عَادَ بِالْاِحْسَانِ فَالْعَوْدُ اَحْمَدُ

(عمرو نے ہمارے باہمی معاملات میں احسان کیا اور اگر اس نے پھر احسان کو دہرایا تو زیادہ محمود ہے۔

۱۲۰۷- لِكُلِّ عُوْدٍ عُصَارَةٌ.

(ہر لکڑی کا ایک نچوڑ ہے) عُصَارَةٌ، رس، نچوڑ، چریا۔ لکڑی چبانے میں میٹھی ہے تو اس کا رس بھی میٹھا ہوگا اور کڑوی ہے تو کڑوا ہے یعنی ہر ظاہر کا ایک باطن بھی ہوتا ہے۔

۱۲۰۸- مَا كُلُّ عَوْرَةٍ تُصَابُ.

(ہر چھپے ہوئے خلل کا صحیح پتہ نہیں لگ جاتا۔ محض اندازہ ہوتا ہے اور اس سے مقصد حاصل نہیں ہوتا۔

۱۲۰۹- بِئْسَ الْعِوَضُ مِنْ جَمَلٍ قَيْدُهُ.

(اونٹ کے بدلے اس کے پاؤں کی رسی برا بدلہ ہے) کسی چرواہے نے اونٹ کھو کر اس کے پاؤں باندھنے کی رسی آقا کو لا کر دی تو آقا نے کہا تھا۔

۱۲۱۰- مَنْ اَعَانَكَ عَلَى الشَّرِّ ظَلَمَكَ.

(جس نے شر میں تمہاری مدد کی اس نے تم پر ظلم کیا)۔

۱۲۱۱- اَعِنْ اَخَاكَ وَلَوْ بِالصَّوْتِ.

(اپنے بھائی کی مدد کر خواہ آواز سے ہی ہو)

۱۲۱۲- اَعِنِّيْ وَخَلَاكَ ذَمٌّ.

(میری مدد کر اور مذمت تجھ سے دور ہو جائیگی) طلب امداد کے باوجود مدد نہ کرنے کا عیب دور ہو جائے گا۔

۱۲۱۳- مَا يُعْوِيْ وَلَا يُنْبِحُ.

(نہ غیرآتا ہے نہ بھونکتا ہے) نَبَحَ: لازم اور متعدی ہے اور متعدی بلاواسطہ بھی جیسے نَبَحَ الْكَلْبُ الْفُلَانَ۔ اور بواسطہ علی بھی جیسے نَبَحَ الْكَلْبُ عَلَيْهِ، متعدی معنی میں استعمال کرنا ہو تو نَبَحَ علی کی بجائے عواء استعمال کرتے ہیں۔ مثال کے معنی ہیں، نہ کاٹنے کا نہ بھونکنے کا۔ بیکار اور نکما۔ يُعْوِيْ وَيُنْبِحُ (بصیغہ معروف) بھی مثال میں مستعمل ہے۔ مطلب یہ کہ نہ خوشخبری دیتا ہے نہ ڈراتا ہے۔ کیونکہ کتے کا بھونکنا مہمان کی آمد کی خوشخبری ہوتی ہے اور بھیڑیے کا غرانا حملہ کرنے کی علامت ہے۔

۱۲۱۴- لَا فِي الْعِيْرِ وَلَا فِي النَّفِيْرِ.

(نہ عیر میں اور نہ نفیر میں) چھوٹی بڑی کسی بھی مہم کی صلاحیت نہیں رکھتا۔ اس بنا پر حقیر سمجھا جاتا ہو۔ عیر: اونٹوں یا گدھوں کا قافلہ یا صرف قافلہ۔ نفیر: وہ جماعت جو دس سے کم تعداد میں ہو۔ یا عیر سے قریش کے اس قافلہ کی طرف اشارہ جو ابوسفیان کے ساتھ شام سے آرہا تھا اور نفیر مکہ کا وہ بڑا قافلہ جو عتبہ بن ربیعہ کی سرکردگی میں اس قافلے کی حمایت میں مسلمانوں سے لڑنے کے لیے نکلا تھا۔ جس کی بنا پر غزوۂ بدر پیش آیا۔ جو عیر و نفیر میں سے کسی میں شریک نہیں ہوا اس کو عار دلانے کے لیے یہ مقولہ کہا گیا تھا۔

۱۲۱۵- مَهْمَا تَعِشْ تَرَهُ.

(جتنا تو زندہ رہے گا دیکھے گا، تَرَه میں ہا وقفی ہے اور ترہ کا مفعول محذوف ہے۔ اصل یہ ہے مَا دُمْتَ حَيًّا تَرَىٰ اَشْيَاءَ عَجِيْبَةً۔ (جب تک زندہ رہے گا، عجائبات دیکھتا رہے گا)، حارث۔

۱۲۱۶- عِشْ تَرَهْ مَا لَمْ تَرَ.

(زندہ رہ۔ وہ دیکھے گا جو تو نے نہیں دیکھا)

۱۲۱۷- عِشْ رَجَبًا تَرَ عَجَبًا.

(رجب کے مہینے تک زندہ رہ، عجائبات دیکھے گا) حارث ابن عباد ثعلبی نے اپنی زبان دراز بیوی کو طلاق دیدی تھی۔ عورت نے جس شخص کو دوسری شادی کے لیے تیار کیا وہ ایک روز حارث کو مل گیا تو حارث نے عورت کے برے حالات کی طرف اشارہ کر کے کہا: رجب تک ٹھہر، پھر عجائبات دیکھنا۔ عدت کے

زمانہ کو ماہ رجب تک تشبیہ دی گئی ہے۔ رجب حرام مہینہ تھا۔ یعنی اس مہینے میں جب وہ ختم ہوتا تو ہولناک واقعات رونما ہوتے تھے۔ حارث کی مراد یہ تھی کہ عدت کے بعد جب تو اس عورت کے ساتھ رہے گا تو اس کی معاشرت بد سے عجائبات کا ملاحظہ کریگا۔

۱۲۱۸۔ عِشْ قَنِعًا تَكُنْ مَلِكًا۔

(قانع ہو کر زندگی بسر کر، بادشاہ ہو جائیگا)

۱۲۱۹۔ اَلْعَيْشُ نُجْعَةٌ وَالْحَرْبُ خُدْعَةٌ۔

(زندگی روزگار کی طلب کا اور لڑائی ظاہر فریب تدبیر کا نام ہے) نجعۃ: خوراک طلب کرنے کے لیے جانا۔

۱۲۲۰۔ اَنْتَ مَرَّةً عَيْشٌ وَمَرَّةً جَيْشٌ۔

(تو کبھی عیش ہے اور کبھی لشکر) یعنی کبھی نفع اور کبھی ضرر یا کبھی میرے ہمراہ ہے اور کبھی میرے خلاف یا کبھی خوشحالی اور کبھی تنگ حالی میں۔ جیسے کہا جاتا ہے: الیوم خمرٌ و غداً امرٌ۔

۱۲۲۱۔ عَيْنٌ عَرَفَتْ فَذَرَفَتْ۔

(آنکھ نے پہچان لیا اور بھر آئی) حقیقت کو دیکھتے ہی پا لیا۔

۱۲۲۲۔ عَيْنُ الْهَوٰى لَا تَصْدُقُ۔

(خواہشات کی آنکھ (نظر) سچی نہیں ہوتی)

۱۲۲۳۔ عَيْنُهُ فِرَارُهُ۔

(اس کی نظر ہی دانت دیکھ لیتا ہے) فرالدابۃ فراراً (چوپایہ کا منہ کھول کر اس کے دانت دیکھے) مراد یہ ہے کہ ظاہر ہی سے خبیث باطن ظاہر ہے آزمانے کی ضرورت نہیں۔

۱۲۲۴۔ عَيْنُكَ عَبْرٰى وَالْفُؤَادُ فِيْ دَدٍ۔

(تیری آنکھ رونے والی ہے مگر قلب لہو ولعب میں ہے) عبری: رونے والی، دد: لہو ولعب، اس کی اصل دَدُوٌ ہے۔ غدٌ کی طرح واؤ حذف کر دیا گیا ہے (مگرمچھ کے آنسو)

۱۲۲۵۔ رُبَّ عَيْنٍ اَنَمُّ مِنْ لِسَانٍ۔

(بہت سی آنکھیں زبان سے زیادہ چغلخور ہوتی ہیں۔ انہی معنی میں ہے لِسَانُ الْحَالِ اَبْيَنُ مِنْ لِسَانِ الْمَقَالِ۔

۱۲۲۶۔ بِعَيْنٍ تَرَانِيْ يَا جَمِيْلُ اَرَاكَ۔

(اے جمیل جس آنکھ سے تو مجھے دیکھتا ہے اسی آنکھ سے میں تجھے دیکھتا ہوں۔

۱۲۲۷۔ لَيْسَ لِعَيْنٍ مَا رَأَتْ۔

(آنکھ کے لیے نہیں ہے جو کچھ اس نے دیکھ لیا)

۱۲۲۸۔ اَلْعِيَانُ لَا يُحْتَاجُ اِلَى الْبَيَانِ۔

(آنکھوں دیکھی چیز بیان کی محتاج نہیں) "عیاں راچہ بیاں"۔

۱۲۲۹۔ عَيٌّ صَامِتٌ خَيْرٌ مِنْ عَيٍّ نَاطِقٍ۔

(خاموش عاجز بولنے والے عاجز سے بہتر ہے)

۱۲۳۰۔ اَوَّلُ الْعِيِّ الْاِخْتِلَاطُ۔

(غضب میں آنا عاجزی کی ابتدا ہے یعنی دلائل سے عاجز انسان ہی غصہ ہوتا ہے۔ اختلاط: غصہ میں بھرنا۔ خشم آلود ہونا۔

۱۲۳۱۔ اَعْيٰى مِنْ بَاقِلٍ۔

(باقل سے بھی زیادہ اپنی مراد ظاہر کرنے سے عاجز) بنو ربیعہ کے ایک شخص باقل نے گیارہ درہم میں ایک ہرن خریدا۔ لے کر چلا تو کسی نے ہرن کی قیمت پوچھی، اس نے ہرن چھوڑ کر دونوں ہاتھ اٹھا کر دس اور زبان نکال کر گیارہ کا عدد بتایا۔ اور ہرن بھاگ گیا۔

## غ

(۱۰۰۰)

۱۲۳۲۔ غَثُّكَ خَيْرٌ مِنْ سَمِيْنِ غَيْرِكَ۔

(تمہارا دُبلا غیر کے فربہ سے بہتر ہے) اپنے لاغر پر قناعت کرو اور دوسرے کے فربہ کی طمع نہ کرو۔

۱۲۳۳۔ غَدَرَكَ مَنْ دَلَّكَ عَلَى الْاِسَاءَةِ۔

(جس نے برائی کیطرف تمہاری رہنمائی کی اس نے تم سے غداری کی)

۱۲۳۴۔ اَغْدَرُ مِنْ غَدِيْرٍ۔

(جو ہر وقت اپنے مالک کا پانی جذب کرتا رہتا ہے اور کچھ دن بعد خشک کر دیتا ہے)

۱۲۳۵۔ اِنَّ غَدًا لِنَاظِرِهٖ قَرِيْبٌ۔

(آنے والی کل اس کے دیکھنے والے کے لیے قریب ہے) "کل دور نہیں" یہ مثل قراد بن اجدع کے شعر سے ماخوذ ہے، جو اس نے نعمان بن منذر کے سامنے کہا تھا ۔ فَاِنْ يَكُ صَدْرُ هٰذَا الْيَوْمِ وَلّٰى ❊ فَاِنَّ غَدًا لِنَاظِرِهٖ قَرِيْبٌ: اگر آج کے دن رُخ موڑ لیا ہے تو آئندہ کل اس

کے دیکھنے والے کے لیے نزدیک ہی ہے۔

۱۲۳۶۔ عَسٰی غَدٌ لِغَیْرِكَ۔

(ممکن ہے آئندہ کل تیرے غیر کے لیے ہو، اس لیے آج کے کام کو کل پر نہ ٹال، شاید وہ تجھے کل کو نہ مل سکے۔

۱۲۳۷۔ لِکُلِّ غَدٍ طَعَامٌ۔

(ہر آئندہ کل کے لیے کھانا ہے، اللہ کے فضل پر توکل کرو۔

۱۲۳۸۔ اَغَرُّ مِنْ سَرَابٍ۔

(سراب سے زیادہ دھوکہ دینے والا، پیاسا اس کو پانی سمجھ کر دھوکا کھا جاتا ہے۔

۱۲۳۹۔ اَغَرُّ مِنَ الْاَمَانِیِّ۔ (آرزوؤں سے زیادہ فریب دینے والا)

۱۲۴۰۔ اَغَرُّ مِنْ ظَبْیٍ مُقْمِرٍ۔

(چاندنی میں پھرنے والے ہرن سے زیادہ فریب کھایا ہوا، کیونکہ چاندنی رات میں ہرن چندھیا کر جلد شکار ہو جاتا ہے۔

۱۲۴۱۔ وَکُلُّ غَرِیْبٍ لِلْغَرِیْبِ نَسِیْبٌ۔ (مسافر مسافر کا قریب ہوتا ہے)

۱۲۴۲۔ مَنْ غَرْبَلَ النَّاسَ نَخَلُوْهُ۔

(جو لوگوں کو چھانے گا لوگ اس کو چھان کر بھوسی نکال دیں گے، جو لوگوں کو برا کہیگا لوگ اس کو زیادہ برا بھلا کہیں گے۔

۱۲۴۳۔ غَرْثَانُ فَارْبُکُوْا لَهٗ۔

(بھوکا ہے اس کے لیے کھانا تیار کرو)، اس شخص کے لیے کہا جاتا ہے جس پر ایسی حالت طاری ہو کہ وہ تمہارے کلام کیطرف توجہ ہی نہ کرے ایک آدمی سفر سے آیا تھا۔ اس کے گھر لڑکا پیدا ہونے کی خوشخبری دی گئی۔ وہ بھوک سے بیتاب تھا۔ کہنے لگا: میں لڑکے کو کھاؤں یا پیوں؟ بیوی نے کہا: غرثان فاربکوا لہ۔ (بھوکا ہے۔ اس کے واسطے کھانا تیار کرو)، کھانا کھا چکا تو پوچھنے لگا کہ طلا اور اس کی ماں کا کیا حال ہے؟ طلا ہرن کے بچے کو کہتے ہیں۔ اس نے استعارۃً اپنے بچے کو کہا تھا۔ غرثان: بھوکا، ربک: گوندھنا مرکب کرنا۔

ربیکہ: ایک خاص قسم کا کھانا۔

۱۲۴۴۔ اَوَّلُ الْغَزْوِ اَخْرَقُ۔

(پہلی لڑائی ناتجربہ کا شکار ہوتی ہے، بار بار کے تجربے سے پختگی پیدا ہوتی ہے۔

۱۲۴۵۔ اَغْشَمُ مِنَ السَّیْلِ (سیلاب سے زیادہ ظالم)

۱۲۴۶۔ مَنْ غَضِبَ مِنْ لَا شَیْءٍ رَضِیَ مِنْ لَا شَیْءٍ۔

(جو ادنیٰ چیز سے غضبناک ہوگا وہ ادنیٰ چیز سے راضی بھی ہو جائے گا یا جو بے وجہ غصہ ہوگا، بے وجہ راضی بھی ہو جائیگا۔

۱۲۴۷۔ غَضَبُ الْخَیْلِ عَلَی اللُّجُمِ۔

(گھوڑوں کا غصہ لگاموں پر ہوتا ہے، بے فائدہ غصہ۔ یا غصہ قریب ہی پر ہوتا ہے یا کمزور پر ہی ہوتا ہے۔

۱۲۴۸۔ غَلَّ یَدًا مُطْلِقُهَا۔

(ہاتھ میں اس کے آزاد کرنے والے نے طوق ڈال دیا ہے) مصیبت سے چھڑا کر احسان کا غلام بنا لیا۔

۱۲۴۹۔ اِذَا لَمْ تَغْلِبْ فَاخْلِبْ۔

(غالب نہ آسکے تو حسن تدبیر سے کام کر)

۱۲۵۰۔ مَنْ غَالَبَ الْاَیَّامَ غُلِبَ۔

(جو زمانہ پر غالب آنیکی کوشش کریگا وہ مغلوب ہوگا)

۱۲۵۱۔ یَغْلِبْنَ الْکِرَامَ وَیَغْلِبُهُنَّ اللِّئَامُ۔

(عورتیں شریفوں پر غالب آتی ہیں اور کمینے مرد ان پر غالب ہو جاتے ہیں)

۱۲۵۲۔ الْغَمَرَاتُ ثُمَّ یَنْجَلِیْنَ۔

(اب سختیاں ہیں پھر جدا ہو جائینگی، غمرات: مصیبت ہمیشہ نہیں رہتی۔

۱۲۵۳۔ غَنِمَ مَنْ سَلِمَ (جو بچ رہا، وہ غنیمت رہا)

۱۲۵۴۔ اَغْنَی الصَّبَاحُ عَنِ الْمِصْبَاحِ۔

(صبح نے چراغ سے بے نیاز کر دیا)

۱۲۵۵۔ اَغْنٰی عَنِ الشَّیْءِ مِنَ الْاَقْرَعِ عَنِ الْمُشْطِ۔

(کسی چیز سے اس سے بھی زیادہ بے نیاز جتنا گنجا کنگھی سے)

۱۲۵۶۔ وَهَلْ یُغْنِیْ مِنَ الْحِدْثَانِ لَیْتَ۔

(کیا کاش کہنا حوادث سے بے نیاز کر سکتا ہے؟)، محض تمنائیں حوادث سے نہیں بچا سکتیں۔

۱۲۵۷۔ مَنْ لَمْ یُغْنِهٖ مَا یَکْفِیْهِ اَعْجَزَهٗ مَا یُغْنِیْهِ۔

(جس شخص کو کافی ہونے والی چیز نے بے نیاز نہیں کیا اس کو بے نیاز کرنیوالی چیز عاجز کر دیگی، غنا اور مالداری کی حرص تھکا دیتی ہے۔

۱۲۵۸۔ غِنَی النَّفْسِ اَفْضَلُ مِنْ غِنَی الْمَالِ۔

(نفس کی بے نیازی مالداری کی بے نیازی سے بڑھ کر ہے۔

۱۲۵۹۔ اِنَّ الْغَنِیَّ طَوِیْلُ الذَّیْلِ مَیَّاسٌ۔

(مالدار دامن دراز اور ناز سے چلنے والا ہے، یعنی مال دار اپنی تونگری کو چھپا نہیں سکتا۔

۱۲۶۰۔ مَنْ غَابَ غَابَ نَصِيبُهُ۔

(جو غائب ہوا اس کا حصہ بھی غائب ہوا، غائب کو یاد رکھنا دلیل کرم ہے) کہا جاتا ہے: اَقْصٰی رَفِيقَةٍ لَهُ كَالْاَقْرَبِ (اس کا انتہائی دور افتادہ رفیق اس کے لیے قریب ترین کی طرح ہے)

۱۲۶۱۔ الغِيبَةُ جُهْدُ الْعَاجِزِ۔

(پیٹھ پیچھے برائی عاجز کی طاقت ہے)

۱۲۶۲۔ كَالْمُسْتَغِيثِ مِنَ الرَّمْضَاءِ بِالنَّارِ۔

(اس شخص کی طرح جو سورج کی گرمی سے آگ کی طرف لے جائے، معمولی تکلیف سے بچنے کے لیے بڑی مصیبت مول لے۔

۱۲۶۳۔ اَغَيْرَةً وَجُبْنًا۔

(کیا غیرت بھی اور نامردی بھی، ایک شخص بزدلی کی وجہ سے اپنی قوم کو دشمن سے لڑتے ہوئے چھوڑ کر بھاگا۔ اس نے دیکھا کہ بیوی بھی دیکھ رہی ہے۔ کھسیانا ہو کر بیوی کو مارنے لگا تو بیوی نے کہا: اَغَيْرَةً وَجُبْنًا (غیرت بھی اور بزدلی بھی!)

۱۲۶۴۔ غَيْضٌ مِنْ فَيْضٍ۔

(بہت میں سے تھوڑا) جیسے دریا میں سے چلو۔ غَيْضٌ: کمی، نقص، فَيْضٌ: زیادتی۔ اسی طرح کہا جاتا ہے: بَرْضٌ مِنْ عِدٍّ۔

۱۲۶۵۔ عِنْدَ الْغَايَةِ يُعْرَفُ السَّبْقُ۔

(انتہا کے وقت سبقت معلوم ہوگی)، یعنی سبقت ابتدا کی بہتری پر نہیں بلکہ انتہا کی عمدگی پر موقوف ہے۔

(۸۰)

# ف

۱۲۶۶۔ فَتَلَ فِي الذُّرْوَةِ وَالْغَارِبِ۔

(اس کے کوہان کے اوپر اور آگے بل دیا)، بہلا پھسلا کر راضی کر لیا۔ ذُرْوَةٌ: کوہان کا بالائی حصہ، ہر چیز کی چوٹی۔ غَارِبٌ: کوہان کا اگلا حصہ، نئے یا سرکش اونٹ کے نکیل ڈالنے کے لیے کوہان سہلا کر مانوس کیا جاتا ہے اور موقع پا کر نکیل ڈال دی جاتی ہے۔

۱۲۶۷۔ فَتًى وَلَا كَمَالِكٍ۔

(جوان اور بھی ہیں لیکن مالک جیسے نہیں)، مالک نویرہ بن حمزہ ربعی مضر ابن نزار میں سے) کا لڑکا تھا جس کو حضرت خالد بن ولید نے قتل کر دیا تھا، اس کا بھائی متمم کو عرصہ تک اس کی موت کا شدید رنج و غم رہا۔ لوگ تعزیت کے طور پر دوسرے مقتول نوجوانوں کا ذکر کرتے تو متمم کہتا: فتًی ولا کمالک، یعنی وہ جوان تو ہے لیکن میرے بھائی مالک جیسا نہیں۔ مطلب یہ ہے کہ فضیلت تو مسلّم ہے مگر اس پر کسی اور کو بھی فضیلت حاصل ہے۔

۱۲۶۸۔ اَيُّ فَتًى قَتَلَهُ الدُّخَانُ۔

(کون سا جوان ہے جس کو دھوئیں نے مارا ہو) کسی عورت نے ایک ایسے جوان پر نوحہ کرتے ہوئے کہا تھا جو دھوئیں سے مر گیا تھا۔ یعنی مرنے والا سید تھا اور بے تدبیر تھا۔

۱۲۶۹۔ كُلُّ فَتَاةٍ بِأَبِيهَا مُعْجَبَةٌ۔

(ہر دوشیزہ اپنے باپ کے ساتھ ناز کرتی ہے)، ناز خریدار پر۔

۱۲۷۰۔ رُبَّ فَرْحَةٍ تَعُودُ تَرْحَةً۔

(بہت سی خوشیاں رنج بن جاتی ہیں۔)

۱۲۷۱۔ لَيْسَ الْفَرَسُ بِجُلِّهِ۔

(گھوڑا اپنی جُل (جھول) کی وجہ سے نہیں، گھوڑے کی قیمت جھول کی خوبصورتی سے نہیں۔

۱۲۷۲۔ هُمَا كَفَرَسَيْ رِهَانٍ۔

(وہ دونوں ریس کے گھوڑوں کی طرح ہیں)، ایک دوسرے سے سبقت لے جانے کی کوشش کرتے ہیں۔

۱۲۷۳۔ مَا كُلُّ فُرْصَةٍ تُنَالُ۔

(ہر فرصت دوبارہ نہیں ملتی، موقع بار بار نہیں ملتے۔

۱۲۷۴۔ اَفْرَطَ فَاَسْقَطَ۔ (وہ بہت بولا اس لیے غلطیاں زیادہ کیں) جو بہت بولتا ہے غلطیاں بھی زیادہ کرتا ہے۔

۱۲۷۵۔ تَفَرَّقَ الْقَوْمُ اَيْدِيَ سَبَا اَوْ اَيَادِيَ۔

(قوم پراگندہ ہو گئی سبا کے لشکر کی طرح)، ایسے منتشر و پراگندہ ہوئے کہ پھر اجتماع ہی نہ ہوا، اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے اس سرزمین پر سیلاب کا عذاب بھیج کر اس کو غرق کر دیا اور ویران کر دیا تھا، سبا اکثر یمنی قبائل کا مورث اعلیٰ تھا، اس ویرانی کے بعد سبا اور اس کی قوم یہاں سے نکل کر مختلف ادیار میں منتشر ہو گئی، بعض کا خیال ہے کہ ایدی سبا، یا

آبادی سے مراد سبا کے لشکر ہیں جن کے ذریعہ وہ حملہ کرتا اور لوٹ مار میں امداد لیتا تھا۔ اَیدِی یا اَیادِی حال ہونے کی بنا پر منصوب ہے۔

**١٢٧٦۔ مَنْ فَسَدَتْ بِطَانَتُهُ كَانَ كَمَنْ غَصَّ بِالْمَاءِ۔**

(جس کے اہل و عیال ہی بگڑ جائیں وہ اس کی طرح ہے جس کو پانی سے اُچھو لگ جائے، کہ اس کی کوئی تدبیر نہیں۔ کھانا حلق میں پھنس جائے تو پانی سے اتار لیا جاتا ہے لیکن جب پانی ہی سے اچھو لگے تو کیا تدبیر کی جائے۔

**١٢٧٧۔ اَفْسَدُ مِنَ السُّوسِ۔**

(گھن ڈالنے والا کیڑا) سے زیادہ فساد پیدا کرنے والا۔)

**١٢٧٨۔ اَفْسَدُ مِنَ الْجَرَادِ** (ٹڈی سے زیادہ فساد پیدا کرنے والا)

**١٢٧٩۔ اَفْسَدُ مِنْ اَرَضَةٍ** (دیمک سے زیادہ فساد پیدا کرنے والا)

**١٢٨٠۔ فَسَا بَيْنَهُمُ الظَّرِبَانُ۔**

(ان کے درمیان ظربان نے گوز مار دیا، یعنی حوادث نے منتشر کر دیا۔

ظربان: کتے کے پلے سے قدرے بڑا، بدبودار اور بہت گوز مارنے والا جانور ہے۔ کہتے ہیں کہ وہ گوہ کے سوراخ پر آکر گوز مارتا ہے تو وہ منتشر ہو جاتے ہیں تو اس کو کھا جاتا ہے۔ یہ بھی مشہور ہے کہ وہ اونٹوں کے گلہ میں پہنچ کر گوز مارتا ہے تو وہ منتشر ہو جاتے ہیں۔

**١٢٨١۔ اَفْصَحُ مِنْ سَحْبَانَ وَائِلٍ** (سحبان وائل سے زیادہ فصیح)

**١٢٨٢۔ فَضْلُ الْفِعْلِ عَلَى الْقَوْلِ مَكْرُمَةٌ۔**

(قول سے عمل کی زیادتی بزرگی ہے، کہنے سے زیادہ کر دکھانا بزرگی ہے۔

**١٢٨٣۔ فَضْلُ الْقَوْلِ عَلَى الْفِعْلِ دَنَاءَةٌ۔**

(عمل پر قول کی زیادتی کمینگی ہے، کرنے سے زیادہ کہنا کمینہ پن ہے۔

**١٢٨٤۔ اَلْفَضْلُ لِلْمُبْتَدِئِ وَاِنْ اَحْسَنَ الْمُقْتَدِیْ۔**

(فضیلت ابتدا کرنے والے کے لیے ہے، خواہ پیروی کرنے والا اس سے اچھا کر دکھائے)

**١٢٨٥۔ اَفْضَلُ الْمَعْرُوفِ اِغَاثَةُ الْمَلْهُوفِ۔**

(بہترین نیکی مصیبت زدہ کی فریاد کو پہنچنا ہے)

**١٢٨٦۔ لَا اَفْعَلُ كَذَا مَا اَنَّ السَّمَاءَ سَمَاءٌ - وَلَا اَفْعَلُهُ مَا اَنَّ فِي السَّمَاءِ نَجْمًا۔** (میں ایسا نہیں کروں گا جب تک کہ آسمان آسمان ہے، میں یہ کام نہیں کروں گا جب تک کہ آسمان میں کوئی ستارہ ہے، یعنی کبھی نہیں کروں گا۔

**١٢٨٧۔ كُنْتُ كَفَاقِئِ عَيْنَيْهِ عَمْدًا۔**

(میں اس شخص کی طرح ہو گیا جو اپنی آنکھیں عمداً پھوڑ ڈالے) اور خطرہ کو نہ دیکھا۔ شاعر نے اپنی بیوی نوار کو طلاق دے دی تھی۔ اور بعد میں نادم ہوا تو چند اشعار کہے، ان میں سے ایک یہ تھا ؎

فَكُنْتُ كَفَاقِئِ عَيْنَيْهِ عَمْدًا ٭ فَاَصْبَحَ لَا يُضِيْءُ لَهُ نَهَارٌ۔

(میں عمداً آنکھیں پھوڑنے والے کی طرح ہو گیا اور وہ ایسا ہو گیا کہ اس کے لیے اب دن روشن نہ ہو گا)

**١٢٨٨۔ خَيْرُ الْفِقْهِ مَا حَاضَرْتَ بِهٖ۔**

(بہترین علم وہ ہے جس کے ذریعے تو ضرورت کے وقت جواب دے سکے)

**١٢٨٩۔ لَا تُفَكِّرْ فَلَهَا مُدَبِّرٌ۔**

(نہ فکر کر کیونکہ اس کا تدبیر کرنے والا ہے" کارساز ما بفکر کار ما")

**١٢٩٠۔ لَا يَفُلُّ الْحَدِيْدَ اِلَّا الْحَدِيْدُ۔**

(لوہے کو لوہا کند کرتا ہے)

**١٢٩١۔ فَمُهٗ تُسَبِّحُ وَيَدُهٗ تَذْبَحُ۔**

(منہ تسبیح پڑھ رہا ہے اور ہاتھ قتل" زبان میٹھی اور بغل میں چھری")

**١٢٩٢۔ فِيْ فَمِيْ مَاءٌ وَهَلْ يَنْطِقُ مَنْ فِيْ فِيْهِ مَاءٌ۔**

(میرے منہ میں پانی ہے اور کیا وہ شخص بولتا ہے جس کے منہ میں پانی ہو؟)

**١٢٩٣۔ يَفْنٰى مَا فِي الْقُدُوْرِ وَيَبْقٰى مَا فِي الصُّدُوْرِ۔**

(جو ہانڈیوں میں ہے وہ فنا ہو جائیگا اور جو سینوں میں ہے وہ باقی رہے گا" مال فانی علم باقی")

**١٢٩٤۔ لَمْ يَفُتْ مَنْ لَمْ يَمُتْ۔**

(جو مرا نہیں وہ فوت نہیں ہوا، مر کر نہیں گیا، کبھی نہ کبھی ہاتھ لگے گا۔

**١٢٩٥۔ اَلْفَائِتُ لَا يُسْتَدْرَكُ۔**

(فوت شدہ پھر نہیں مل سکتا، جو گیا سو گیا، اسی معنی میں ایک شعر ہے ؎

فَاَصْبَحْتُ لَا اَسْطِيْعُ رَدًّا لِمَا مَضٰى ٭ كَمَا لَا يَرُدُّ الدَّرَّ فِي الضَّرْعِ حَالِبُهٗ۔

(میں گزرتے ہوئے کو نہیں لوٹا سکتا جیسے کہ دودھ دوہنے والا دودھ کو تھنوں میں نہیں لوٹا سکتا)

**١٢٩٦۔ اَفْوَتُ مِنْ اَمْسِ** (کل گذشتہ سے زیادہ فوت شدہ)

**١٢٩٧۔ مُفَوِّزٌ عَلَّقَ شَنًّا بَالِيًا۔**

(بیابان طے کرنے والے نے بوسیدہ مشکیزہ لٹکایا ہے، حقیر سامان

پرخطرناک مہم سر کرنے چلا ہے۔ فَوَّزَ الرَّجُلُ: بیابان طے کرنے کے لیے چلا۔ شَنٌّ: مشکیزہ۔

۱۲۹۸۔ اَفِقْ قَبْلَ اَنْ يُحْضَرَ شَرَاكَ۔

(ہوش میں آجا قبل اس کے کہ تیری قبر کھودی جائے، موت سے پہلے یا بُرا انجام دیکھنے سے پہلے ہوش میں آجا۔

۱۲۹۹۔ اَفْوَاهُهَا مَجَاسُّهَا۔

(ان کا منہ ان کے امتحان کی جگہ ہے، گفتگو باطن کا پتہ دیتی ہے۔ جیسے اونٹ کا اچھا چارہ اس کی صحت وصلاحیت کی دلیل ہے۔ اس کو ٹٹولنے کی ضرورت نہیں۔ مَجَسٌّ: چھو کر اور ٹٹول کر دیکھنا۔

(۱۰۰)

## ق

۱۳۰۰۔ قُبَّةُ نَجْرَانَ۔

(نجران کا قبہ) جیسے بسم اللہ کا گنبد۔ یمن کے ایک شہر نجران میں نہر کے کنارے ایک قبہ تھا جس کو کعبۂ نجران بھی کہتے تھے۔ لوگ اس کو متبرک سمجھتے اور اس کی زیارت کرنے کے لیے آیا کرتے، جب کوئی اس میں پناہ لیتا تو اس کو پناہ اور آرام مل جاتا تھا۔

۱۳۰۱۔ كَالْقَابِسِ الْعَجْلَانِ۔

(جلد باز آگ لینے والے کی طرح) جو اپنی ضرورت کو پورا کرنے میں جلدی کرے۔

۱۳۰۲۔ كَالْقَابِضِ عَلَى الْمَاءِ۔

(پانی کو مٹھی میں پکڑنے والے کی طرح) حاصل نہ ہونے والی چیز طلب کرنے والا۔

۱۳۰۳۔ اِنَّهُ لَقَبَصَةٌ رُفَصَةٌ۔

(وہ کبھی پکڑنے والا اور کبھی چھوڑنے والا ہے)

۱۳۰۴۔ قَتَلَتْ اَرْضٌ جَاهِلَهَا۔

(زمین نے اپنے سے بےخبر کو مار ڈالا ہے) ایسا کام اختیار کرنے والے کے لیے کہا جاتا ہے جس کا اسے کچھ پتہ نہ ہو۔

۱۳۰۵۔ اَلْقَتْلُ اَنْفَى لِلْقَتْلِ۔

(بعض قتل زیادہ روکنے والے ہیں قتل سے) قَتْلُ الْبَعْضِ اَحْيَاءٌ لِلْجَمِيْعِ کے ہم معنی ہے، لیکن ان مثالوں سے زیادہ جامع اور بلیغ ہے۔ آیت قرآنی: وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ۔ تمھارے لیے قصاص میں زندگی ہے۔

۱۳۰۶۔ مَقْتَلُ الرَّجُلِ بَيْنَ فَكَّيْهِ۔

(آدمی کی قتل گاہ اس کے دونوں جبڑوں کے درمیان ہے) زبان درازی بسا اوقات قتل کا سبب ہوتی ہے۔

۱۳۰۷۔ قُدَّتْ سُيُوْرُهُ مِنْ اَدِيْمِكَ۔

(اس کے تسمے تیری کھال سے کاٹے گئے ہیں، یعنی ایک جیسے ہیں۔

۱۳۰۸۔ مَنْ يَّقْدِرُ عَلٰى رَدِّ اَمْسِ اَوْ تَطْيِيْنِ عَيْنِ الشَّمْسِ؟

(گذشتہ کل کے لوٹانے یا چشمۂ آفتاب پر خاک ڈالنے کی قدرت کون رکھتا ہے؟)

۱۳۰۹۔ اِنَّ الْمَقْدِرَةَ تُذْهِبُ الْحَفِيْظَةَ۔

(قدرت پانا غضب کو زائل کر دیتا ہے) کسی قریشی نے اپنے دشمن پر قابو پانے کے بعد انتقام سے درگزر کرتے ہوئے کہا تھا۔ حفیظہ: غضب وغصہ۔

۱۳۱۰۔ اِذَا قَدُمَ الْاِخَاءُ سَمُجَ الثَّنَاءُ۔

(جب بھائی چارا پرانا ہو جاتا ہے تو تعریف بُری معلوم ہوتی ہے)

۱۳۱۱۔ يُقَدِّمُ رِجْلًا وَيُؤَخِّرُ اُخْرٰى۔

(ایک قدم آگے بڑھاتا ہے اور دوسرا پیچھے ہٹاتا ہے) معاملات میں متردد ہے۔

۱۳۱۲۔ لَيْسَ الْقَوَادِمُ كَالْخَوَافِي۔

(بڑے آخر بڑے ہیں، بازوؤں کے بڑے پر چھوٹے پروں کی طرح نہیں ہوتے۔ قَوَادِم یا قُدَامَى: بازو کے اگلے حصے کے بڑے پر۔ خَوَافِي: بازو کے چھوٹے پر۔

۱۳۱۳۔ لِكُلِّ قَدِيْمٍ حُرْمَةٌ۔ (ہر پرانی چیز کی ایک حرمت ہوتی ہے)

۱۳۱۴۔ لَيْسَ لِمَا قَرَّتْ بِهِ الْعَيْنُ ثَمَنٌ۔

(جس چیز سے آنکھیں ٹھنڈی ہوں اس کی کوئی قیمت نہیں)

۱۳۱۵۔ اَقْرَبُ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ (شہ رگ سے زیادہ قریب)

۱۳۱۶۔ لَا قُرْبَةَ كَحُسْنِ الْخُلُقِ۔

(خوش اخلاقی سے بہتر تقرب کا کوئی ذریعہ نہیں)

۱۳۱۷۔ اِذَا قَرِحَ الْجَنَانُ بَكَتِ الْعَيْنَانِ۔

(جب دل زخمی ہوتا ہے تو آنکھیں روتی ہیں، تقریباً اس مثال کے

ہم معنی ہے: "البُغْضُ تُبْدِيهِ لَكَ العَيْنَانِ"۔ تمھارے سامنے بغض کو آنکھیں ظاہر کر دیتی ہیں۔

۱۳۱۸۔ إِذَا مَا القَارِظُ العَنَزِيُّ آبَا۔

(جب عنزی قارظ (سلم) کے پتے چننے والا واپس آجائے) یعنی واپسی کی امید نہیں۔ دوسرا مصرع یہ ہے: فَرَجِّي الخَيْرَ وَانْتَظِرِي إِيَابِي۔

(تو خیر کی امید رکھ اور میری واپسی کا انتظار کر) رہم بن عامر عنزی سلم کے پتے لینے گیا اور پھر کوئی خبر نہ ملی۔

۱۳۱۹۔ فُلَانٌ لَا تُقْرَعُ لَهُ العَصَا۔

(فلاں کے لیے عصا نہیں کھٹکھٹایا جاتا) یعنی اس سے غلطی ہی نہیں ہوتی جس پر متنبہ کیا جائے۔ عامر بن الظرب عدوانی کو اپنے سٹھیا جانے کا احساس ہوا تو اس نے اپنی لڑکی سے کہا کہ جب کوئی حکم کرتے وقت میرے فتورِ عقل کی کوئی بات محسوس کرے تو عصا سے ڈھال کو کھٹکھٹا دیا کر۔

۱۳۲۰۔ قَرِينُكَ سَهْمُكَ يُخْطِئُ وَيُصِيبُ۔

(تیرا ساتھی تیرا تیر ہے جو کبھی خطا کرتا ہے اور کبھی نشانہ پر لگ جاتا ہے) غلطی پر چشم پوشی کرنی چاہیے۔

۱۳۲۱۔ أَقْسَى مِنْ صَخْرٍ۔ (چٹان سے زیادہ سنگدل)

۱۳۲۲۔ كَشَرْتُ لَهُ العَصَا۔

(میں نے اس کے واسطے عصا کو چھیلا) مطلع کیا۔

۱۳۲۳۔ أَقْصَرَ لَمَّا أَبْصَرَ۔

(جب دیکھا تو باز رہ گیا) برے انجام کو دیکھ کر باز رہنے کے لیے کہا جاتا ہے۔ إِقْصَارٌ (قدرت ہوتے ہوئے کسی چیز سے باز رہنا۔

۱۳۲۴۔ مَا أَقْصَرَ اللَّيْلَ عَلَى الرَّاقِدِ۔

(سونے والے پر رات کتنی چھوٹی ہوتی ہے)

۱۳۲۵۔ كُلُّ مُقْتَصَرٍ عَلَيْهِ كَافٍ (جس چیز پر اکتفا کر لیا جائے وہ کافی ہے)

۱۳۲۶۔ لِكُلِّ قَضَاءٍ جَالِبٌ وَلِكُلِّ دَرٍّ حَالِبٌ۔

(ہر حکم کا کوئی موجب ہوتا ہے اور ہر دودھ کا کوئی دوہنے والا)

۱۳۲۷۔ قَطَعَتْ جَهِيزَةُ قَوْلَ كُلِّ خَطِيبٍ۔

(جہیزہ نے ہر بولنے والے کی بات کاٹ دی) ختم کر دی۔ دو فریقوں میں قتل کے کسی معاملہ میں صلح کی گفتگو ہو رہی تھی۔ جہیزہ نامی لونڈی نے آکر اطلاع دی کہ مقتول کے وارثوں میں سے کسی نے قاتل کو قصاص میں قتل کر دیا۔ لوگوں نے کہا: قَطَعَتْ جَهِيزَةُ قَوْلَ كُلِّ خَطِيبٍ۔

۱۳۲۸۔ إِذَا قَطَعْنَا عَلَمًا بَدَا عَلَمٌ۔

(جب ایک پہاڑ کو ہم نے طے کر لیا تو دوسرا پہاڑ ظاہر ہو گیا) ایک مشکل طے کی تھی کہ دوسری پیش آگئی۔

۱۳۲۹۔ تُقَطِّعُ أَعْنَاقَ الرِّجَالِ المَطَامِعُ۔

(لالچ لوگوں کی گردنیں کٹوا دیتی ہے)

۱۳۳۰۔ مَنْ قَلَّ ذَلَّ وَمَنْ أَمِرَ فَلَّ۔

(جو شخص کم ہوا ہے وہ ذلیل ہو گیا اور جو ذلیل ہو گیا اس نے کند کر دیا) یعنی جس کے مددگار کم ہوئے وہ ذلیل ہوا اور امیر کے مددگار زیادہ ہوتے ہیں اس لیے وہ دشمنوں کا زور توڑ دیتا ہے۔

۱۳۳۱۔ لَا قَلِيلٌ مِنَ العَدَاوَةِ وَالإِحَنِ وَالمَرَضِ۔

(دشمنی، کینہ اور مرض ذرا سی چیز بھی کم نہیں)

۱۳۳۲۔ قَلَبَ لَهُ ظَهْرَ المِجَنِّ۔

(اس کی طرف ڈھال کی پشت پھیر دی) دیرینہ محبت کا لحاظ اٹھا دیا۔

۱۳۳۳۔ القَلْبُ مُصْحَفُ البَصَرِ۔ (دل بینائی کی کتاب ہے)

۱۳۳۴۔ مِنَ القَلْبِ إِلَى القَلْبِ۔

(دل سے دل کی طرف) "دل سے دل کو راہ ہے"

۱۳۳۵۔ فِي بَعْضِ القُلُوبِ عُيُونٌ۔ (بعض دلوں میں آنکھیں ہوتی ہیں)

۱۳۳۶۔ القُلُوبُ تُجَازِي القُلُوبَ۔ (دل ہی دل کی مکافات کرتے ہیں)

۱۳۳۷۔ اِقْلَعْ شَوْكَكَ بِيَدِكَ۔ (اپنے کانٹے کو اپنے ہاتھ سے نکال)

۱۳۳۸۔ فِي القَمَرِ ضِيَاءٌ وَالشَّمْسُ أَضْوَءُ مِنْهُ۔

(چاند میں روشنی ہے لیکن سورج اس سے بھی زیادہ روشن ہے) عام خوبی میں شریک ہیں مگر ایک بڑھ کر ہے۔

۱۳۳۹۔ لَا تَقْتَنِ مِنْ كَلْبِ سَوْءٍ جَرْوًا۔ (کتے کا پلا مت پال)

۱۳۴۰۔ كُلُّ مَا ئَبٍ مِنْ قُوبٍ (ہر چوزہ انڈے سے نکلتا ہے) جیسا انڈا ویسا ہی چوزہ۔

۱۳۴۱۔ مَنْ قَالَ مَا لَا يَنْبَغِي سَمِعَ مَا لَا يَشْتَهِي۔

(جو شخص نامناسب بات کہے گا وہ نامرغوب باتیں سنے گا۔)

۱۳۴۲۔ لَوْ قُلْتُ تَمْرَةً لَقَالَ جَمْرَةً۔

(اگر میں کھجور کہوں تو وہ انگارہ کہے گا، میں دن کو دن کہوں گا تو وہ رات کہے گا۔

۱۳۴۳۔ قَدْ قِيْلَ ذٰلِكَ اِنْ حَقًّا وَاِنْ كَذِبًا۔

(یہ بات تو کہی جا چکی، سچ ہو یا جھوٹ)

۱۳۴۴۔ اِذَا قَالَتْ حَذَامِ فَصَدِّقُوْهَا فَاِنَّ الْقَوْلَ مَا قَالَتْ حَذَامِ۔

(جب حذام کوئی بات کہے تو اس کی تصدیق کرو۔ کیونکہ قول وہی درست ہے جو حذام نے کہا، ہر مصرع مثل ہے۔ یعنی اس کی سچائی مسلّم ہے۔

۱۳۴۵۔ اَلْقَوْلُ يَنْفُذُ مَا لَا تَنْفُذُ الْاِبَرُ۔

(بات اس چیز میں بھی سوراخ کر دیتی ہے جس کو سوئی نہیں چھید سکتی)

۱۳۴۶۔ مَا كُلُّ قَوْلٍ لَهٗ جَوَابٌ (ہر بات کا جواب نہیں ہوتا)

۱۳۴۷۔ رُبَّ قَوْلٍ اَشَدُّ مِنْ صَوْلٍ۔

(بہت سی باتیں حملے سے بھی زیادہ سخت ہوتی ہیں)

۱۳۴۸۔ وَبَعْضُ الْقَوْلِ يَذْهَبُ فِي الرِّيَاحِ۔

(بعض باتیں ہوا میں اڑ جاتی ہیں)

۱۳۴۹۔ اِذَا قَامَ بِكَ الشَّرُّ فَاقْعُدْ۔

(جب شر تجھے کھڑا کرے تو تو بیٹھا رہ) ہر حال میں بُردبار رہ۔

۱۳۵۰۔ لِكُلِّ مَقَامٍ مَقَالٌ۔

(ہر جگہ کے مناسب ایک گفتگو ہوتی ہے) ہر بات کا موقع ہوتا ہے۔

۱۳۵۱۔ هَلْ يَسْتَقِيْمُ الظِّلُّ وَالْعُوْدُ اَعْوَجُ۔

(کیا سایہ سیدھا ہو سکتا ہے جبکہ لکڑی ٹیڑھی ہو۔)

۱۳۵۲۔ قِيْمَةُ كُلِّ امْرِئٍ مَا يُحْسِنُهٗ۔

(ہر شخص کی قیمت وہ ہے جو اسے اچھا بناتی ہے۔

## (۲۰) ل

اَكْبَرُ مِنْ لُبَدٍ۔

۱۳۵۳۔ (لبد سے زیادہ معمر) لبد ان سات گدھوں میں سے ایک ہے جن کو لقمان بن عاد نے منتخب کیا تھا اور جو ایک طویل زمانہ تک زندہ رہا۔

۱۳۵۴۔ اَكْتَمُ مِنَ الْاَرْضِ۔ (زمین سے زیادہ چھپانے والا)۔

۱۳۵۵۔ مَنْ اَكْثَرَ اَهْجَرَ۔

(جو زیادہ بولے گا بکواس کریگا، اہجار: بیہودہ باتیں کرنا۔

۱۳۵۶۔ تُكْثِرُ الْحَزَّ وَتُخْطِئُ الْمَفْصِلَ۔

(تو بہت کاٹتا ہے مگر جوڑ پر غلطی کھاتا ہے) سخت کوشش ہے مگر عین موقعے پر غلطی کر جاتا ہے۔

۱۳۵۷۔ مِنْ كَثْرَةِ الْمَلَّاحِيْنَ غَرِقَتِ السَّفِيْنَةُ۔

(ملاحوں کی کثرت سے کشتی ڈوب گئی)

۱۳۵۸۔ اِذَا كَانَ لَكَ اَكْثَرِيْ فَتَجَافَ لِيْ عَنْ اَيْسَرِيْ۔

(میرا بہت تمہارے لیے وقف ہے تو میرے تھوڑے سے درگذر کرو) زیادہ بھلائیوں کے مقابلے میں تھوڑی بہت غلطی برداشت کر لو۔

۱۳۵۹۔ اَلْاِكْثَارُ كَحَاطِبِ لَيْلٍ۔

(زیادہ بولنے والا رات کو لکڑیاں جمع کرنے والے کی طرح ہے) رات میں لکڑیاں چننے والا کبھی سانپ کو لکڑی سمجھ کر اٹھا لیتا ہے اور نقصان اٹھاتا ہے۔

۱۳۶۰۔ اِكْدَحْ لِيْ اَكْدَحْ لَكَ۔

(تو میرے لیے سعی کر میں تیرے لیے سعی کرونگا، کدح: کد وکاوش کرنا۔

۱۳۶۱۔ اَكْذِبِ النَّفْسَ اِذَا حَدَّثْتَهَا۔

(جب اپنے دل سے باتیں کرے تو اس سے جھوٹی باتیں بنا یعنی ہمت بڑھا

۱۳۶۲۔ اَلْكَذِبُ دَاءٌ وَالصِّدْقُ شِفَاءٌ۔

(جھوٹ بیماری ہے اور سچ شفا ہے۔)

۱۳۶۳۔ اِنْ كَذِبٌ نَجّٰى فَصِدْقٌ اَخْلَقُ۔

(اگر جھوٹ نے نجات دیدی تو سچ بدرجہ اولیٰ نجات دینے والا ہے)

۱۳۶۴۔ اَكْذَبُ مِنْ يَلْمَعٍ۔ (سراب سے زیادہ جھوٹا)

۱۳۶۵۔ اَكْذَبُ اُحْدُوْثَةً مِنْ اَسِيْرٍ

(قیدی سے زیادہ جھوٹ روایت کرنے والا۔

۱۳۶۶۔ اَكْذَبُ مِنَ الْاَخِيْذِ

(قیدی سے زیادہ جھوٹا، جو نجات پانے کے لیے جھوٹ بولتا ہے۔ اخیذ: گرفتار۔

۱۳۶۷۔ اَكْذَبُ مِنْ دَبَّ وَدَرَجَ۔

(زندوں اور مردوں میں سب سے زیادہ جھوٹا) دبّ: زمین پر چلا۔ درج: ختم ہوگیا۔ یعنی زندہ ومردہ۔

۱۳۶۸۔ اِنْ كُنْتَ كَذُوْبًا فَكُنْ ذَكُوْرًا۔

(اگر تو جھوٹا ہے تو یاد رکھنے والا بھی بن، کیونکہ جھوٹا بھول جاتا ہے۔

۱۳۶۹۔ کَانَ کُرَاعًا فَصَارَ ذِرَاعًا۔

(وہ کراع تھا پھر گز بن گیا، کراع: گھر کے قریب کا حصہ۔ یعنی ذلیل قوی اور معزز بن گیا۔

۱۳۷۰۔ حَتَّامَ تَكْرَعُ وَلَا تَنْقَعُ۔

(تو کب تک پانی پیتا رہے گا اور سیر نہ ہوگا، حرص سے باز نہیں آئے گا۔ کَرَعَ: منہ ڈال کر پانی پینا۔ نَقَعَ: سیراب ہونا۔

۱۳۷۱۔ مَنْ كَرُمَتْ عَلَيْهِ نَفْسُهُ هَانَتْ عَلَيْهِ شَهْوَتُهُ۔

(جس شخص کو اپنا نفس عزیز ہوگا اس کو اپنی شہوت حقیر معلوم ہوگی خواہشات کی پیروی عزتِ نفس کے خلاف ہے

۱۳۷۲۔ اِسْتَكْرَمْتَ فَارْتَبِطْ۔

(تونے شریف الاصل کو پا لیا ہے لہذا باندھ لے، یعنی قدر کر۔

۱۳۷۳۔ اَكْرَمُ مِنْ حَاتِمِ طَيٍّ (حاتم طائی سے زیادہ صاحبِ کرم)

۱۳۷۴۔ اَلْكَرِيْمُ اِذَا رِيْمَ عَلَى الضَّيْمِ تَبَا۔

(شریف آدمی کو جب ظلم پر مائل کیا جائے تو وہ دور ہو جاتا ہے،

۱۳۷۵۔ مُكْرَهٌ اَخُوْكَ لَا بَطَلٌ۔

(تیرا بھائی مجبور کیا گیا ہے پہلوان نہیں ہے، جرات سے نہیں مجبوری سے کر رہا ہے۔

۱۳۷۶۔ اَكْسَبُ مِنْ نَمْلٍ۔

(چیونٹی سے زیادہ کمانے والا، جو ہر وقت ذخیرہ کرنے کی دھن میں لگی رہتی ہے

۱۳۷۷۔ اَكْسَبُ مِنْ ذِئْبٍ۔

(بھیڑیے سے زیادہ طلب کرنے والا، جو ہمیشہ شکار کی تلاش میں سرگرداں رہتا ہے

۱۳۷۸۔ اَكَسَفًا وَاِمْسَاكًا۔

(کیا ترشروئی اور بخل دونوں؟، ان میں سے ہر برائی لوگوں کو دور رکھنے کے لیے کافی ہے۔

۱۳۷۹۔ اَكْسٰى مِنْ بَصَلَةٍ۔

(پیاز سے زیادہ لباس پہننے والا، پیاز کی طرح تہ بتہ لباس پہنے ہوئے ہے

۱۳۸۰۔ كَعْبَةُ نَجْرَانَ۔

(یمن کا قدیم ترین شہر، نجران میں لوگوں کی زیارت گاہ۔ ایک کعبہ تھا جو برباد ہو گیا۔ زوال اور بربادی کے لیے کہا جاتا ہے۔

۱۳۸۱۔ كَالْكَعْبَةِ تُزَارُ وَلَا تَزُوْرُ۔

کعبہ کی طرح ہے جس کی زیارت کی جاتی ہے، وہ کسی کی زیارت کو نہیں جاتا۔

۱۳۸۲۔ هٰذَا الْكَعْكُ مِنْ ذَاكَ الْعَجِيْنِ (یہ کیک اسی آٹے کا تو ہے۔

۱۳۸۳۔ اَلْكُفْرُ مَخْبَثَةٌ لِنَفْسِ الْمُنْعِمِ۔

(کفرانِ نعمت منعم کے نفس کو فاسد کرنے والا ہے، کفر سے مراد کفرانِ نعمت، ناشکری محسن کو بددل کر دیتی ہے۔ مَخْبَثَةٌ: باعثِ فساد۔

۱۳۸۴۔ اَلْكَفَالَةُ نَدَامَةٌ (کفالت اور ضمانت موجب پشیمانی ہے)

۱۳۸۵۔ كَفَى الْمَرْءَ فَضْلًا اَنْ تُعَدَّ مَعَايِبُهُ۔

(آدمی کے فضل کے لیے یہی بات کافی ہے کہ اس کے عیب شمار ہو جائیں کیونکہ انسان میں بے شمار عیب ہوتے ہیں

۱۳۸۶۔ يَكْفِيْكَ مِمَّا لَا تَرٰى مَا قَدْ تَرٰى

(تمہارے لیے دیکھی ہوئی چیزیں اَن دیکھی چیزوں کی طرف سے کافی ہیں، جو دیکھ وہی عبرت کے لیے کافی ہے۔

۱۳۸۷۔ مَنْ كَانَ لَكَ كُلُّهُ كَانَ عَلَيْكَ كُلُّهُ۔

(جو شخص پورا تمہارے لیے ہے اس کا پورا بوجھ تم پر ہے، اس کے مصارف برداشت کرنے ہوں گے۔ کَلٌّ: بوجھ۔

۱۳۸۸۔ وَالْكَلُّ مَحْمُوْلٌ عَلٰى ذِي الْفَضْلِ۔

(بوجھ اہل ثروت پر ہی ڈالا جاتا ہے)

۱۳۸۹۔ كُلُّ كَلْبٍ بِبَابِهِ نَبَّاحٌ۔

(ہر کتا اپنے دروازہ پر بھونکنے والا ہے، اپنی گلی میں کتا بھی شیر ہوتا ہے

۱۳۹۰۔ اَلْكَلْبُ كَلْبٌ وَلَوْ طَوَّقْتَهُ ذَهَبًا۔

(کتا کتا ہی رہیگا خواہ تو اس کے گلے میں سونے کا طوق ڈال دے۔

۱۳۹۱۔ كَلْبٌ عَسِسٌ خَيْرٌ مِنْ اَسَدٍ رَبِيْضٍ۔

(گھومنے اور تلاش کرنے والا کتا شکار پر بیٹھے ہوئے شیر سے بہتر ہے۔ عسّ: طلب کرنا۔ طواف کرنا۔

۱۳۹۲۔ كَلَّفْتَنِيْ مُخَّ الْبَعُوْضِ۔

(تونے مجھے مچھر کے مغز کی تکلیف دی ہے، ایسی چیز لانے کی زحمت دی ہے۔)

۱۳۹۳۔ كَلِفْتُ اِلَيْكَ عَرَقَ الْقِرْبَةِ۔

(میں نے تیری طرف آنے میں مشکیزہ کے پسینے کی تکلیف اٹھائی، اتنی زحمت اٹھائی جتنی مشک اٹھانے میں ہوتی ہے۔

۱۳۹۴۔ لَيْسَ مَعَ التَّكَلُّفِ تَظَرُّفٌ۔

(تکلف کے ساتھ ظرافت نہیں ہوتی)

**۱۳۹۵۔ كَلَامُ اللَّيْلِ يَمْحُوهُ النَّهَارُ۔** (رات کی بات کو دن مٹا دیتا ہے۔)

**۱۳۹۶۔ كَلَامٌ كَالْعَسَلِ وَفِعْلٌ كَالْأَسَلِ۔**

(کلام شہد کی طرح اور کام نیزے کی طرح)

**۱۳۹۷۔ كَلَامٌ لَيِّنٌ وَظُلْمٌ بَيِّنٌ۔** (کلام نرم اور ظلم کھلا ہوا)

**۱۳۹۸۔ كَلَامُهُ رِيحٌ فِي قَفَصٍ۔** (اس کا کلام پنجرہ میں ہوا کی طرح ہے۔)

**۱۳۹۹۔ لِكُلِّ كَلَامٍ جَوَابٌ۔** (ہر کلام کا جواب ہوتا ہے)

**۱۴۰۰۔ رُبَّ كَلِمَةٍ سَلَبَتْ نِعْمَةً۔**

(بہت سے کلمے نعمت سلب کر دیتے ہیں)

**۱۴۰۱۔ لَوْ كُوِيتُ عَلَىٰ دَاءٍ لَمْ أَكْرَهْ۔**

(اگر مجھے بیماری کی بنا پر داغ دیا جاتا تو میں ناگوار نہ جانتا، بے قصور ستایا گیا۔

**۱۴۰۲۔ الْكَيْسُ نِصْفُ الْعَيْشِ۔** (دانائی نصف روزی ہے)

(۲۳)

# ل

**۱۴۰۳۔ تَلَبَّدِي تَصِيدِي۔**

(زمین سے چمٹ جا تاکہ تو شکار کرلے یعنی استقامت اور حسن تدبیر سے کام لے۔ تَلَبُّدٌ: شکار پر قابو پانے کے لیے زمین سے چمٹ جانا۔

**۱۴۰۴۔ لَبِسَ لَهُ جِلْدَ النَّمِرِ۔**

(اس کے لیے چیتے کی کھال اوڑھلی، دشمنی ظاہر کی، بھیڑیا بن گیا۔

**۱۴۰۵۔ بَعْدَ اللَّتَيَّا وَالَّتِي۔**

(اس کے اور اس کے بعد، چھوٹی بڑی مصیبت کے بعد، مثل قصہ طلب ہے۔ جدیس کے ایک شخص نے ایک پستہ قد عورت سے شادی کی، اس سے بہت تکلیفیں پہنچیں، چھوڑ کر دوسری کی۔ یہ دراز قد تھی اور اس سے پہلی سے بھی دوگنی تکلیفیں پہنچیں، اس کو بھی طلاق دے دی اور عہد کیا کہ: بَعْدَ اللَّتَيَّا وَالَّتِي لَا أَتَزَوَّجُ أَيَمًا۔

**۱۴۰۶۔ دَمِنَ اللَّجَاجَةِ مَا يَضُرُّ وَيَنْفَعُ۔**

(بعض حجتیں وہ ہیں جو ضرر پہنچاتی ہیں اور نفع بھی دیتی ہیں)

**۱۴۰۷۔ اللَّحْظُ أَصْدَقُ إِنْبَاءً مِنَ اللَّفْظِ۔**

(نگاہ الفاظ کی بہ نسبت زیادہ سچی خبر دیتی ہے۔)

**۱۴۰۸۔ لَحْظُهُ أَصْدَقُ مِنْ لَفْظِهِ** (نظر لفظ سے زیادہ سچی ہے)

**۱۴۰۹۔ لَأُلْحِقَنَّ حَوَاقِنَهُ بِذَوَاقِنِهِ۔**

(میں اس کے معدہ کو ٹھوڑی سے ملا دونگا، سر پاؤں ایک کر کے رکھ دونگا، حَوَاقِن: وہ اعضا جو پیٹ میں کھانے کو روکتے ہیں۔ معدہ کو کہتے ہیں۔ ذَوَاقِن: ٹھوڑی اور اس کے نیچے کا حصہ۔

**۱۴۱۰۔ إِذَا تَلَاحَتِ الْخُصُومُ تَسَافَهَتِ الْحُلُومُ۔**

(جب دشمن گالی گلوچ پر اتر آئے تو بردبار بھی احمق بن جاتے ہیں قوت برداشت ختم ہو جاتی ہے۔

**۱۴۱۱۔ مَنْ لَاحَاكَ فَقَدْ عَادَاكَ۔**

(جس نے تجھے برا بھلا کہا اس نے تجھ سے دشمنی کی، الْمُلَاحَاةُ: ایک دوسرے کو ملامت کرنا۔ برا بھلا کہنا۔

**۱۴۱۲۔ تَلْدَغُ الْعَقْرَبُ وَتَصِيءُ**

(بچھو ڈنک بھی مارتا ہے اور چیختا بھی ہے، صَاءَ: چوہے، بچھو، خنزیر اور ان جیسی چیزوں کا چیخنا۔ آواز نکالنا۔ اس ظالم کے لیے کہتے ہیں جو خود ہی فریاد بھی کرے۔

**۱۴۱۳۔ أَلَذُّ مِنَ الْغَنِيمَةِ الْبَارِدَةِ۔** (غنیمت باردہ سے زیادہ لذیذ)

غنیمت باردہ: بغیر زحمت حاصل ہونے والی غنیمت۔

**۱۴۱۴۔ أَلَذُّ مِنَ الْمُنَىٰ۔** (آرزوؤں سے زیادہ لذیذ)

**۱۴۱۵۔ أَلْزَمُ لِلْمَرْءِ مِنْ ظِلِّهِ۔**

(سایہ سے بھی زیادہ آدمی کے ساتھ لازم رہنے والا)

**۱۴۱۶۔ أَلْزَمُ مِنَ الْيَمِينِ لِلشِّمَالِ۔**

(بائیں کے لیے داہنے سے بھی زیادہ لازم)

**۱۴۱۷۔ أَلْزَمُ مِنْ زِرٍّ لِعُرْوَةٍ۔**

(اس سے بھی زیادہ لازم جتنا کہ بٹن کاج کے لیے لازم ہوتا ہے)

**۱۴۱۸۔ لِسَانُ الْحَالِ أَبْيَنُ مِنْ لِسَانِ الْمَقَالِ۔**

(زبانِ حال زبانِ قال سے زیادہ واضح ہے)

**۱۴۱۹۔ لِسَانٌ مِنْ رُطَبٍ وَيَدٌ مِنْ خَشَبٍ۔**

(زبان تر کھجور ہے اور ہاتھ لکڑی کا ہے) زبان شیریں مگر ہاتھ بے فیض۔

**۱۴۲۰۔ لِسَانُ الْمَرْءِ مِنْ خَدَمِ الْفُؤَادِ۔**

(مرد کی زبان دل کے خدام میں سے ہے)

**۱۴۲۱۔ اللِّسَانُ مَرْكَبٌ ذَلُولٌ۔**

(زبان سدھی ہوئی سواری ہے یعنی اختیار میں ہے) جیسے چاہو اور جہاں چاہو بیدو۔

۱۴۲۲۔ اَللُّقَمُ تُوْرِثُ النِّقَمَ۔

(بہت سے لقمے غصہ اور انتقام پیدا کرتے ہیں، کہ اللہ کا غضب اور رشوت دینے والے کی ناراضگی اس کے نتیجے میں حاصل ہوتی ہے۔

۱۴۲۳۔ لَوْ اَلْقَمْتَهٗ عَسَلًا لَعَضَّ اِصْبَعِیْ۔

(اگر میں نے اسے شہد بھی چٹایا تو وہ میری انگلی چبا ڈالے گا)

۱۴۲۴۔ کَاَنَّمَا اَلْقَمَهُ الْحَجَرَ۔

(گویا کہ اس کو پتھر نگلوا دیا ہے) "اینٹ کا جواب پتھر سے دیا" یا ایسا جواب دیا جیسے منہ پر پتھر دے مارا۔

۱۴۲۵۔ لَقِیْتُ مِنْهُ عَرَقَ الْقِرْبَةِ۔

(میں نے اس سے مشک کے پسینے کی محنت و مشقت اٹھائی) یعنی اس مشقت سے ایسے پسینہ آیا جیسے مشک لادنے سے آتا ہے۔

۱۴۲۶۔ مَا یَلْقَی الشَّجِیُّ مِنَ الْخَلِیِّ۔

(غمگین بے غم سے کیا پائے گا، جس نے غم نہ اٹھایا ہو وہ غمگین کی تکلیف کیا سمجھے گا۔

۱۴۲۷۔ اَلْقِ حَبْلَهٗ عَلٰی غَارِبِهٖ۔

(اس کی رسی اس کے کوہان پر ڈال دو) جہاں چاہے جائے۔

۱۴۲۸۔ اَلْقِ فِی الدِّلَاءِ دَلْوَكَ۔

(ڈولوں میں تم بھی اپنا ڈول ڈال دو) دوسروں کے ساتھ تم بھی قسمت آزماؤ۔

۱۴۲۹۔ اَنّٰی یَلْتَقِیْ سُهَیْلٌ وَالسُّهٰی۔

(سہیل اور سُہا کہاں مل سکتے ہیں) سُہیل: قطب جنوبی کی سمت ایک ستارہ ہے۔ سُہا: قطب شمالی کے قریب بنات النعش کا ایک چھوٹا سا ستارہ ہے۔

۱۴۳۰۔ مَنْ یَلْقَ اَبْطَالَ الرِّجَالِ یُکْلَمِ۔

(جو پہلوانوں سے دوچار ہوگا وہ زخمی ہوگا)

۱۴۳۱۔ بِغَیْرِ اللَّهْوِ تُرْتَتَقُ الْفُتُوْقُ۔

(کھیل ہی میں شگاف پُر نہیں ہو جاتے ہیں)

۱۴۳۲۔ لَیْسَ یُلَامُ هَارِبٌ مِنْ حَتْفِهٖ۔

(موت سے بھاگنے والے کو ملامت نہیں کی جاتی)

۱۴۳۳۔ رُبَّ لَائِمٍ مُلِیْمٌ۔

(بہت سے ملامت کرنے والے خود قابل ملامت ہوتے ہیں)

۱۴۳۴۔ رُبَّ مَلُوْمٍ لَا ذَنْبَ لَهٗ۔

(بہت سے ملامت کیے ہوئے لوگوں کا کوئی گناہ نہیں ہوتا)

۱۴۳۵۔ رُبَّ مَلُوْمٍ لَا عُذْرَ لَهٗ۔

(بہت سے ملامت کیے ہوئے لوگوں کا کوئی عذر نہیں ہوتا) واقعی عذر نہیں ہوتا یا قابلِ اظہار نہیں ہوتا۔ ان معنی میں یہ مثل رُبَّ مَلُوْمٍ لَا ذَنْبَ لَهٗ کے ہم معنی ہے اور اسی مضمون کا یہ مصرع ہے:-

لَعَلَّ لَهٗ عُذْرًا وَّاَنْتَ تَلُوْمُ

۱۴۳۶۔ اَللَّیْلُ اَخْفٰی لِلْوَیْلِ۔

(رات شر کو زیادہ چھپانے والی ہے) رات ہر اچھے برے کام کو چھپا لیتی ہے۔

۱۴۳۷۔ اَللَّیْلُ طَوِیْلٌ وَّاَنْتَ مُقْمِرٌ۔

(رات لمبی ہے اور تو چاندنی میں ہے) صبر سے حصولِ مقصد کا انتظار کرو، گھبرا دینے والی بھی نہیں ہے۔

۱۴۳۸۔ مَا کَانَ لَیْلِیْ عَنْ صَبَاحٍ یَنْجَلِیْ۔

(میری رات صبح کو ظاہر نہیں کرتی تھی) میری شبِ تاریک کی صبح ہی نہیں ہوتی تھی۔

۱۴۳۹۔ اِنَّهُ اللَّیْلُ وَاَضْوَاجُ الْوَادِیْ۔

(رات ہے اور وادی کے پیچ و خم) خطرات ہیں اور راہ کی مشکلات اَضْوَاجٌ: جمع ضوج بمعنی وادی کا موڑ۔ چکر۔

۱۴۴۰۔ لِیْنُ الْکَلَامِ قَیْدُ الْقُلُوْبِ۔

(نرم بات دلوں کی بیڑی ہے) جس میں دل گرفتار ہو جاتے ہیں۔

## م

۱۴۴۱۔ مِثْلُ النَّعَامَةِ لَا طَیْرٌ وَّلَا جَمَلٌ۔

(شتر مرغ کی طرح ہے کہ نہ پرندہ ہی ہے اور نہ ہی اونٹ) چمگادڑ کی طرح نہ پرندہ نہ چوپایہ۔

۱۴۴۲۔ مِثْلُ ابْنَةِ الْجَبَلِ مَهْمَا یَقُلْ تَقُلْ۔

(صدائے بازگشت کی طرح کہ جب بھی کوئی بولے وہ بول اٹھے) ہر بات کی تائید کرنے والا بے مغز۔ ابنۃ الجبل: آواز بازگشت۔

۱۴۴۳۔ لِمِثْلِ هٰذَا کُنْتُ اُحَسِّبُكَ الْحَسَا۔

(ایسے ہی وقت کے لیے میں تجھے حریرہ پلاتا تھا، اسی وقت کے لیے پالا تھا، اب ضرورت پر کام آ۔)

۱۴۴۴۔ بِمِثْلِیْ یُنْکَأُ الْقَرْحُ۔ (وہی مجھ جیسے شخص کے ہاتھوں زخم کریدا جاتا ہے، یعنی مجھ سے ہی شر کا علاج ہو سکتا ہے۔)

۱۴۴۵۔ مَنْ مَحَضَكَ مَوَدَّتَهٗ فَقَدْ خَوَّلَكَ مُهْجَتَهٗ۔

(جس نے اپنی محبت تیرے لیے پُرخلوص کی اس نے اپنی جان کا تجھے مالک بنا دیا، مَحَضَ الْمَوَدَّةَ: محبت کو خالص کر دیا۔)

۱۴۴۶۔ عِنْدَ الِامْتِحَانِ یُکْرَمُ الرَّجُلُ أَوْ یُهَانُ۔

(امتحان کے وقت آدمی کی عزت ہوتی ہے یا بے عزتی)

۱۴۴۷۔ مَعَ الْمَخْضِ یَبْدُو الزُّبْدُ۔

(بلونے ہی سے مکھن نکلتا ہے، یعنی کوشش ہی سے مراد حاصل ہوتی ہے۔)

۱۴۴۸۔ قَدْ کَانَ ذٰلِکَ مَرَّةً فَالْیَوْمَ لَا۔

(یہ کبھی تھا مگر اب نہیں ہے) ایک مرتبہ ہو چکا، آج ممکن نہیں۔

۱۴۴۹۔ أَمَرُّ مِنَ الْعَلْقَمِ۔ (حنظل (اندرائن) سے زیادہ کڑوا)

۱۴۵۰۔ أَمَرُّ مِنَ الْحَنْظَلِ۔ (حنظل (اندرائن) سے زیادہ کڑوا)

۱۴۵۱۔ الْمَرْءُ بِأَصْغَرَیْهِ۔ (آدمی اپنے قلب و زبان کی وجہ سے ہی آدمی ہے) اصغرین: دو چھوٹے اعضا۔ (زبان اور دل) سے ہی آدمی کی قدر و قیمت بنتی، بگڑتی ہے۔

۱۴۵۲۔ الْمَرْءُ تَوَّاقٌ إِلٰی مَا لَمْ یَنَلْ۔

(آدمی ان چیزوں کا شائق ہوتا ہے جو اسے حاصل نہیں ہوئیں، أَحَبُّ شَیْءٍ إِلَی الْإِنْسَانِ مَا مُنِعَ (جس چیز سے منع کیا جائے وہ ہی انسان کو سب سے زیادہ محبوب ہوتی ہے۔)

۱۴۵۳۔ الْمَرْءُ حَیْثُ یَضَعُ نَفْسَهٗ۔

(آدمی اس درجہ پر ہوتا ہے جہاں اپنے نفس کو رکھے، اپنی عزت اپنے ہاتھ ہے)

۱۴۵۴۔ الْمَرْءُ بِخَلِیْلِهٖ۔

(آدمی اپنے دوست کے ساتھ شمار ہوتا ہے، دوستوں سے پہچانا جاتا ہے۔)

۱۴۵۵۔ الْمَرْءُ مِرْآةُ أَخِیْهِ۔ (آدمی اپنے بھائی کا آئینہ ہے)

۱۴۵۶۔ کُلُّ امْرِئٍ یَحْتَطِبُ بِحَبْلِهٖ (ہر آدمی اپنی رسی میں ایندھن جمع کرتا ہے)

۱۴۵۷۔ کُلُّ امْرِئٍ فِیْ بَیْتِهٖ صَبِیٌّ۔

(ہر آدمی اپنے گھر میں بچہ ہوتا ہے، یعنی شان و شوکت کو بالائے طاق رکھ کر بچوں کی طرح بے تکلف ہو جاتا ہے۔)

۱۴۵۸۔ کُلُّ امْرِئٍ فِیْ مَا یُدْمٰی بِهٖ۔

(ہر شخص میں کوئی ایسی چیز ہے جس کا اس پر اتہام لگایا جا سکے)

۱۴۵۹۔ تَمَرَّدَ مَارِدٌ وَعَزَّ الْأَبْلَقُ۔

(مارد نے سرکشی کی اور ابلق سخت ہو گیا، حصول مقصد مشکل ہو گیا۔ مَارِدٌ، دومۃ الجندل کا ایک قلعہ۔ اَبْلَق: سموأل بن عادیا کا قلعہ تھا جو مختلف رنگوں کے پتھروں سے بنا ہوا تھا۔ زبّاء نے ان قلعوں کو فتح کرنے کی کوشش کی اور جب ناکام رہی تو اس نے کہا تھا: تَمَرَّدَ مَارِدٌ وَعَزَّ الْأَبْلَقُ۔)

۱۴۶۰۔ مَنْ مَرِضَتْ سَرِیْرَتُهٗ مَاتَتْ عَلَانِیَتُهٗ۔

(جس کا باطن بیمار ہو گا اس کا ظاہر مر جائیگا۔)

۱۴۶۱۔ أَمْرَعَتِ الْعَجْزَاءُ۔

(ریت کا ٹیلہ سرسبز ہو گیا، غیر متوقع جگہ سے مقصد حاصل ہو گیا) جیسے پتھر میں جونک لگ گئی۔ اَمْرَعَتْ: سرسبز و تر و تازہ ہو گیا۔ عَجْزَاءُ: ریت کا بلند ٹیلہ۔

۱۴۶۲۔ أَمْرَعْتَ فَانْزِلْ۔ (تو نے سرسبز جگہ پالی ہے یہیں اتر پڑ)

۱۴۶۳۔ کَالْمُتَمَرِّغِ فِیْ دَمِ الْقَتِیْلِ۔

(مقتول کے خون میں لوٹنے والے کی طرح) (شر اور مضرت کے قریب اور دور بھی)۔

۱۴۶۴۔ أَمْرَقُ مِنْ سَهْمٍ۔ (تیر سے زیادہ پار ہو جانے والا)

۱۴۶۵۔ الْمُزَاحُ لِقَاحُ الضَّغَائِنِ۔

(مذاق کینہ کا حامل ہے، ہنسی میں گل پھنسی ہو جاتی ہے۔)

۱۴۶۶۔ الْمُزَاحَةُ تُذْهِبُ الْمَهَابَةَ۔ (مذاق رعب کو زائل کر دیتا ہے)

۱۴۶۷۔ مَنْ یَمْشِ یَرْضَ بِمَا رَکِبَ۔

(جو شخص پیدل چلنے لگا وہ سواری پر رضامند ہو جائے گا۔)

۱۴۶۸۔ أَمْضٰی مِنَ الرِّیْحِ۔ (ہوا سے زیادہ گزر جانے والا)

۱۴۶۹۔ أَمْضٰی مِنَ السَّیْفِ۔ (تلوار سے زیادہ گزر جانے والا)

۱۴۷۰۔ أَمْضٰی مِنَ السَّهْمِ۔ (تیر سے زیادہ گزر جانے والا)

۱۴۷۱۔ أَمْضٰی مِنَ الْأَجَلِ۔ (موت سے زیادہ نافذ ہونے والا)

۱۴۷۲۔ أَمْضٰی مِنَ الْقَدَرِ الْمُتَاحِ۔ (مقررہ تقدیر سے زیادہ نافذ ہونیوالا)

۱۴۷۳۔ یَحْسَبُ الْمَمْطُوْرُ أَنَّ کُلًّا مُطِرَ۔

(بارش میں بھیگا ہوا سمجھتا ہے کہ ہر شخص بارش میں بھیگ گیا ہے، سب کو اپنی طرح دولت مند سمجھتا ہے۔)

۱۴۷۴۔ اَلْمُعَيْدِيُّ تَسْمَعُ بِهٖ خَيْرٌ مِنْ اَنْ تَرَاهُ۔

(معیدی کو سُننا اس کو دیکھنے سے بہتر ہے) "دور کے ڈھول سہانے":

ایک شخص معیدی ہمیشہ نعمان کے مال پر ڈاکہ ڈالتا رہتا تھا اور کسی طرح نعمان کے ہاتھ نہ آتا تھا۔ اس کی جرأت اور شجاعت کی خبریں سُن کر آخر نعمان نے اس کو امان دیدی۔ جب معیدی کو دیکھا تو وہ انتہائی بدصورت تھا۔ اس وقت نعمان نے کہا: تَسْمَعُ بِالْمُعَيْدِيِّ خَيْرٌ مِنْ اَنْ تَرَاهُ۔ معیدی نے سنا تو جواب دیا کہ لوگ کوئی اونٹ تھوڑا ہی ہیں، آدمی تو اپنے اصغرین یعنی قلب و زبان سے سمجھا جاتا ہے۔ نعمان کو اس کا جواب پسند آیا اور اس کو اپنے مصاحبین میں شامل کر لیا۔

۱۴۷۵۔ قَدْ يُمَكِّنُ الْمُهْرُ بَعْدَ مَا رَمَحَ۔

(کبھی بچھیرا سوار کو گرانے کے بعد اپنے اوپر قدرت دیتا ہے) سرکشی کے بعد قابو میں آجاتا ہے۔

۱۴۷۶۔ لَيْسَ لِمَلُوْلٍ صَدِيْقٌ۔ (ملول کا کوئی دوست نہیں)

۱۴۷۷۔ مَلِّكْ ذَا اَمْرٍ اَمْرَهٗ۔ (کام کے لائق شخص ہی کو کام کا مالک بناؤ)

۱۴۷۸۔ مَا اَمْلِكُ شَدًّا وَلَا اِرْخَاءً۔

(نہ میرے قبضے میں باندھنا ہے اور نہ ڈھیل دینا میرے ہاتھ میں کچھ نہیں۔

۱۴۷۹۔ لَا يَمْلِكُ شَرْوٰى نَقِيْرٍ۔

(وہ نقیر جیسی چیز کا مالک بھی نہیں) ایک دانہ کا بھی مالک نہیں۔ شَرْوٰی: مثل اور مانند۔ نَقِیر: کھجور کی گٹھلی کا شگاف۔

۱۴۸۰۔ اَلْمِنَّةُ تَهْدِمُ الصَّنِيْعَةَ (احسان جتلانا نیکی کو ختم کر دیتا ہے)

۱۴۸۱۔ اَمْنَعُ الْجَمِيْعِ اَرْضَى الْجَمِيْعِ۔

(سب کو نہ دینے والا سب کو راضی کرنے والا ہے) کسی کو دینا اور کسی کو نہ دینا وجہِ شکایت ہوتا ہے۔ کسی کو بھی نہ دیگا، تو سب راضی رہیں گے۔

۱۴۸۲۔ اَمْنَعُ مِنْ اَنْفِ الْاَسَدِ۔ (شیر کی ناک سے زیادہ محفوظ)

۱۴۸۳۔ اَمْنَعُ مِنْ عُقَابِ الْجَوِّ۔ (فضا کے عقاب سے زیادہ محفوظ)

۱۴۸۴۔ اَمْنَعُ مِنْ لُهَاةِ اللَّيْثِ۔ (شیر کے تالو سے زیادہ محفوظ)

۱۴۸۵۔ كُلُّ مَمْنُوْعٍ مَتْبُوْعٌ۔ (ہر ممنوع چیز طلب کی جاتی ہے)

۱۴۸۶۔ اِذَا تَمَنَّيْتَ فَاسْتَكْثِرْ۔ (جب تمنا ہی کرے تو بہت زیادہ کر)

۱۴۸۷۔ رُبَّ اُمْنِيَّةٍ جَلَبَتْ مَنِيَّةً (بہت سی تمنائیں موت کو کھینچ لاتی ہیں)

۱۴۸۸۔ اَلْمَنِيَّةُ لَا الدَّنِيَّةُ۔

(موت بہتر ہے نہ کہ ذلت) یعنی عار کے مقابلہ میں موت کو ترجیح دینا چاہیے اسی طرح اَلْمَنَايَا لَا الدَّنَايَا اور اَلنَّارُ وَالْعَارُ بھی کہا جاتا ہے۔

۱۴۸۹۔ تَمُوْتُ الْحُرَّةُ وَلَا تَاْكُلُ بِثَدْيَيْهَا۔

(شریف عورت مرجاتی ہے مگر اپنے پستانوں کے ذریعے نہیں کھاتی) ضرورت کے باوجود شرافت کا لحاظ رکھنے والے کے لیے کہا جاتا ہے۔

۱۴۹۰۔ اَلْمَوْتُ اَهْوَنُ مَا بَعْدَهٗ وَاَشَدُّ مَا قَبْلَهٗ۔

(موت کے بعد کی حالت سے موت آسان ہے اور پہلے کی حالت سے موت زیادہ شدید ہے)

۱۴۹۱۔ هٰذَا الْمَيِّتُ لَا يُسَاوِيْ هٰذَا الْبُكَاءَ۔

(یہ مردہ اتنے رونے کا مستحق نہیں ہے۔)

۱۴۹۲۔ مَالٌ تَجْلِبُهُ الرِّيَاحُ تَاْخُذُهُ الزَّوَابِعُ۔

(وہ مال جس کو ہوائیں کھینچ کر لاتی ہیں اس کو بگولے پکڑ لیتے ہیں) مفت کی دولت بادوں نے لٹائی۔

۱۴۹۳۔ مَاءٌ وَلَا كَصَدَّاءَ۔

(پانی ہے مگر صدا جیسا نہیں) صدا کا پانی مشہور تھا مگر وہ بات کہاں مولوی مدن کی سی۔

۱۴۹۴۔ يَا مَاءُ لَوْ بِغَيْرِكَ غَصِصْتُ۔

(اے پانی! کاش تیرے سوا کسی چیز سے میرے پھندا لگتا) نازل شدہ مصیبت کے سوائے کسی اور مصیبت میں مبتلا ہو جانا۔

## ۵۰ ن

۱۴۹۵۔ اَنْاٰى مِنَ الْكَوْكَبِ۔ (ستارہ سے بھی زیادہ دور)

۱۴۹۶۔ لَا يُنْبِتُ الْبَقْلَةَ اِلَّا الْحَقْلَةُ۔

(ساگ کو کھیت ہی اگاتا ہے) گھٹیا بات گھٹیا آدمی کے ہی منہ سے نکلتی ہے

۱۴۹۷۔ نَبْحُ الْكِلَابِ لَا يَضُرُّ بِالسَّحَابِ (کتے کا بھونکنا بادل کو ضرر نہیں دیتا)

۱۴۹۸۔ اَنْجَزَ حُرٌّ مَا وَعَدَ۔

(شریف نے جو وعدہ کیا اس کو پورا کیا) یہ سب سے پہلے حارث ابن عمرو کندی نے صخر بن نہشل سے کہا تھا۔ حارث نے صخر کو اس شرط پر لوٹ مار کا ایک موقع بتایا کہ جو ہاتھ آئے گا اس میں سے پانچواں حصہ حارث کو دے گا۔ جب صخر اس لوٹ سے کامیاب واپس ہوا

تو حارث نے یہ مقولہ کہا تھا۔

## ۱۴۹۹۔ نَاجِزًا بِنَاجِزٍ۔

(نقد النقد) ناجزٌ بناجزٍ بھی مستعمل ہے۔ اسی قسم کی مثال ہے: یَدًا بِیَدٍ (اس ہاتھ دینا اس ہاتھ لینا) فعل محذوف کی وجہ سے منصوب ہوتا ہے یعنی اَبِیْعُکَ نَاجِزًا بِنَاجِزٍ۔

## ۱۵۰۰۔ دُوْنَهُ النَّجْمُ۔

(اس سے نیچے تو ستارہ ہی ہے) نجم سے مراد عام ستارہ بھی ہو سکتا ہے اور ثریا بھی۔

## ۱۵۰۱۔ مَنْ نَجَا بِرَأْسِهٖ فَقَدْ رَبِحَ۔

(جو اپنا سر بچا لے گیا وہ نفع میں رہا) نفع کی امید میں مصائب میں مبتلا ہو، پھر سلامت بچ نکلنے پر رضامند ہو جائے۔ یہ ایک مصرع ہے۔

اَللَّيْلُ دَاجٍ وَالْكِبَاشُ تَنْتَطِحُ ۞ نِطَاحَ اُسْدٍ مَا اَرَاهَا تَصْطَلِحُ۔ فَمَنْ نَجَا بِرَأْسِهٖ فَقَدْ رَبِحَ۔ (رات اندھیری ہے اور مینڈھے سینگ مارتے ہیں شیروں جیسی ٹکریں مجھے وہ صلح کرتے نظر نہیں آتے لہذا جو اپنا سر بچا لے گیا وہ نفع میں رہا۔)

## ۱۵۰۲۔ مَا اَنْتَ بِنَجِيَّةٍ وَلَا نَسِيئَةٍ۔ (نہ تو نجات یافتہ ہے نہ مقید)

## ۱۵۰۳۔ نَحَتَ اَثْلَتَهٗ۔

(اس نے اس کے جھاؤ کو چھیل ڈالا یعنی قلعی کھول دی۔ اَثْلَۃٌ: جھاؤ کا درخت۔ یہاں مراد اصل اور حسب سے ہے۔

## ۱۵۰۴۔ اَلنَّدَمُ عَلَى السُّكُوْتِ خَيْرٌ مِنَ النَّدَمِ عَلَى الْقَوْلِ۔

(خاموشی پر ندامت بولنے پر ندامت سے بہتر ہے)

## ۱۵۰۵۔ اَنْدَمُ مِنَ الْكُسَعِيِّ۔

(کسعی سے زیادہ نادم) کسعی کسی وادی میں اپنے اونٹ چرانے گیا۔ ایک چٹان کے شگاف میں شوحط کا پودا اگا ہوا تھا جس کی لکڑی سے تیر کمان بناتے ہیں کسعی نے اپنے مشکیزہ سے اس کو پانی دیا۔ ایک سال تک اس کی دیکھ بھال کرتا رہا۔ جب درخت بڑھ کر کچھ درست ہو گیا تو کسعی نے اس کو کاٹ کر پانچ تیر اور کمان بنائے اور گورخر کے شکار کے لیے ایک وادی میں چھپ کر بیٹھ گیا۔ جب گورخروں کا ایک گلہ پانی پینے کے لیے آیا تو کسعی نے تیر چلایا جو ایک گورخر کے پار نکل کر ایک چٹان سے ٹکرایا۔ جس سے چنگاریاں نکلیں۔ کسعی سمجھا کہ تیر خطا گیا۔ اسی طرح اس نے پانچوں تیر چلائے اور ہر تیر کو سمجھتا رہا کہ خطا گیا۔ اس غصہ میں اس نے اپنی کمان توڑ ڈالی۔ صبح کو دیکھا تو پانچوں تیر خون آلود ملے اور پانچ گورخر شکار ہوئے پڑے تھے۔ ندامت اور افسوس سے اپنی انگلیاں اتنی زور سے کاٹیں کہ ایک انگلی کٹ گئی۔ پھر اس نے یہ اشعار پڑھے ؎

نَدِمْتُ نَدَامَةً لَوْ اَنَّ نَفْسِيْ ۞ تُطَاوِعُنِيْ اِذًا لَقَطَعْتُ نَفْسِيْ۔

(مجھے ایسی ندامت ہوئی کہ اگر میرا نفس میری بات مانتا تو میں خودکشی کر لیتا)

## ۱۵۰۶۔ كُلُّ النِّدَاءِ اِذَا نَادَيْتُ يَخْذُلُنِيْ ۞ اِلَّا النِّدَاءَ اِذَا نَادَيْتُ يَا مَالِيْ۔

(ہر آواز جو میں دیتا ہوں مجھے رسوا کرتی ہے، بجز اس آواز کے کہ میں کہوں یا مالی، اپنے مال کے سوائے کسی چیز کو اپنی مدد کے لیے بلانا باعث رسوائی ہے)

## ۱۵۰۷۔ اَلنَّزَائِعَ لَا الْقَرَائِبَ۔

(دور کی عورتوں سے نکاح کرو نہ کہ اقارب کی عورتوں سے) نزائع: جمع نَزِيْعَةٍ بمعنی اجنبی۔ قرائب: جمع قَرِيْبَةٍ بمعنی رشتہ دار۔ نزائع و قرائب فعل محذوف "تَزَوَّجُوا" کی وجہ سے منصوب ہیں۔

## ۱۵۰۸۔ نَزَلَتْ مِنْهُ بِوَادٍ غَيْرِ ذِيْ زَرْعٍ۔

(تو اس کے پاس بغیر کھیتی کی وادی میں اترا ہے) وہاں سے کچھ حاصل نہ ہوگا۔

## ۱۵۰۹۔ اِذَا نَزَلَ بِكَ الشَّرُّ فَاقْعُدْ۔

(جب تجھ پر شر نازل ہو تو بیٹھ جا) یعنی شر کی طرف جلدی اور سبقت نہ کر خواہ تجھے اس کی طرف سبقت کرنے پر مجبور کیا جائے۔

## ۱۵۱۰۔ لَيْسَ عَلَيْكَ نَسْجُهٗ فَاسْحَبْ وَجُرَّ۔

(اس کا بننا تیرے ذمہ تو نہیں ہے لہذا کھینچ اور گھسیٹ) "مالِ مفت دلِ بے رحم"۔

## ۱۵۱۱۔ اِنَّهٗ نَسِيْجُ وَحْدِهٖ۔ (وہ ایک ہی بنا ہوا ہے) یعنی یکتا و منفرد ہے۔

## ۱۵۱۲۔ اِنَّ النِّسَاءَ حَبَائِلُ الشَّيْطَانِ۔

(عورتیں شیطان کے جال ہیں) حبائل: جال جو شکار کو پھانسنے کے لیے نصب کیا جائے۔ اس کا واحد حِبَالَةٌ ہے۔

## ۱۵۱۳۔ اِنَّ النِّسَاءَ شَقَائِقُ الْاَقْوَامِ۔

(عورتیں مردوں کا نصف حصہ ہیں) یعنی مساوی حق کی مالک ہیں۔ شَقَائِقُ: جمع شقیقہ۔ چیز کے دو حصوں میں کا ایک حصہ۔ اقوام سے مراد صرف مرد ہیں۔

۱۵۱۴۔ اَلنَّشِيْدُ مَعَ الْمَسَرَّةِ۔
(شعر خوانی خوشی کے ساتھ ہوتی ہے، یعنی طبیعت خوش ہو تب ہی گا یا جاتا ہے۔ یہ شنفری نے اس وقت کہا تھا جب بنو سلامان نے اس کو قید کر لیا اور قتل کرنے سے پہلے شعر سنانے کی فرمائش کی۔ اَلنَّشِيْدُ مَعَ الْمَسَرَّةِ۔

۱۵۱۵۔ اَنْشَطُ مِنْ ظَبْيٍ مُقْمِرٍ۔ (چاندنی رات والے ہرن سے زیادہ خوش)

۱۵۱۶۔ اِذَا نُصِرَ الرَّأْيُ بَطَلَ الْهَوٰى۔
(جب عقل کی امداد ہوتی ہے تو خواہش نفس ختم ہو جاتی ہے)

۱۵۱۷۔ نُصْرَةُ الْحَقِّ شَرَفٌ۔ (حق کی امداد کرنا شرافت و بزرگی ہے)

۱۵۱۸۔ لَوْ اَنْصَفَ النَّاسُ لَاسْتَرَاحَ الْقَاضِيْ۔
(اگر لوگ انصاف سے کام لیتے تو منصف کو آرام مل جاتا)

۱۵۱۹۔ لَا يَنْتَصِفُ حَلِيْمٌ مِنْ جَهُوْلٍ۔
(بردبار جاہل سے انتقام نہیں لیتا، جواب جاہلاں باشد خموشی۔

۱۵۲۰۔ نِصْفُ الْعَقْلِ مُدَارَاةُ النَّاسِ۔ (ملنساری آدھی عقل ہے)

۱۵۲۱۔ اَنْضَجَ اَخُوْكَ ثُمَّ رَمَّدَ۔
(تیرے بھائی نے پکایا اور پھر راکھ ملادی، کام اچھا کیا مگر پھر خراب کر دیا۔

۱۵۲۲۔ عِنْدَ النِّطَاحِ يُغْلَبُ الْكَبْشُ الْاَجَمُّ۔
(سینگ ٹکرانے کے وقت بے سینگ مینڈھا مغلوب ہو جائیگا، کسی مہم میں بے ساز و سامان شریک ہوگا تو ناکام رہے گا۔

۱۵۲۳۔ اَنْطَقُ مِنْ سَحْبَانَ۔ (سحبان سے زیادہ خطیب)

۱۵۲۴۔ مَنْ نَظَرَ فِي الْعَوَاقِبِ سَلِمَ مِنَ النَّوَائِبِ۔
(جو انجام پر نظر رکھے گا حادثوں سے محفوظ رہے گا۔)

۱۵۲۵۔ مَنْ صَارَ نَعْجَةً اَكَلَهُ الذِّئْبُ۔ (جو بھیڑ بنے گا اس کو بھیڑیا کھا جائیگا)

۱۵۲۶۔ رُبَّ نَعْلٍ شَرٌّ مِنَ الْحَفَاءِ۔
(بہت سے جوتے ننگے پاؤں ہونے سے زیادہ برے ہیں)

۱۵۲۷۔ نَعِمَ كَلْبٌ مِنْ بُؤْسِ اَهْلِهٖ۔
(کتا اپنے آقا کی سختی و فقر سے موٹا تازہ ہو گیا، کسی عرب کے اونٹ بکریوں میں بیماری پھیل گئی اور جانور مرنے لگے اور کتے ان کا گوشت کھا کر خوب موٹے تازے ہو گئے۔

۱۵۲۸۔ مِثْلُ النَّعَامَةِ لَا طَيْرٌ وَلَا جَمَلٌ۔
(شتر مرغ کی طرح کہ پرندہ ہے نہ اونٹ)

۱۵۲۹۔ نَفَخْتَ فِيْ غَيْرِ فَحَمٍ۔
(تو ایسی چیز میں پھونک دے رہا ہے جس میں آگ نہیں ہے) بے موقع کوششیں صرف کر رہا ہے۔

۱۵۳۰۔ مَا بِهَا نَافِخُ ضَرَمَةٍ۔
(مکان میں کوئی آگ پھونکنے والا بھی نہیں، یعنی کوئی نہیں۔ ضرمۃ: جس چیز میں آگ جلائی جائے "بہا" میں ہا ضمیر "دار" کی طرف راجع ہے۔

۱۵۳۱۔ اَنْفَذُ مِنْ سَهْمٍ (تیر سے زیادہ سوراخ کرنے والا)

۱۵۳۲۔ اَنْفَرُ مِنْ ظَبْيٍ۔ (ہرن سے زیادہ بدکنے والا)

۱۵۳۳۔ اَنْفَرُ مِنْ نَعَامَةٍ (شتر مرغ سے زیادہ بدکنے والا)

۱۵۳۴۔ اَنْفَرُ مِنْ بَعِيْرٍ اَزَبَّ۔ (گھنے بالوں والے اونٹ سے زیادہ بدکنے والا) اَزَبُّ: گھنے بالوں والا۔ اس لیے کہ گھنے بالوں والا اونٹ کے بال جب آنکھوں کے سامنے آتے ہیں تو ان سے ہمیشہ بدکتا ہے۔

۱۵۳۵۔ نَفْسُ عِصَامٍ سَوَّدَتْ عِصَامًا۔
(عصام کے نفس نے عصام کو سردار بنا دیا، یعنی اپنے زور بازو سے سردار بنا عصام شاہ نعمان کا دربان تھا جو بعد میں بادشاہ بن گیا۔ اس کے متعلق یہ شعر کہا گیا ہے سے نَفْسُ عِصَامٍ سَوَّدَتْ عِصَامًا ۔ وَعَلَّمَتْهُ الْكَرَّ وَالْاِقْدَامَا ۔ وَصَيَّرَتْهُ مَلِكًا هُمَامًا (عصام کے نفس نے عصام کو سردار بنا دیا اور اس کو حملہ کرنا اور جرأت سکھا دی اور اس کو باہمت بادشاہ بنا دیا) جس کو شرف و بزرگی وراثت میں ملے یا اپنے آقا و اجداد پر فخر کرے اس کو عظامی کہتے ہیں اور جو اپنے ذاتی شرف و فضل پر فخر کرے اس کو عصامی کہا جاتا ہے۔

۱۵۳۶۔ اَلنَّفْسُ مُوْلَعَةٌ بِحُبِّ الْعَاجِلِ۔
(نفس شیدا ہے جلدی حاصل ہونیوالی چیز سے محبت رکھنے کا) جریر کے شعر کا دوسرا مصرع ہے۔ مصرع اول یہ ہے: اِنِّيْ لَاَرْجُوْ مِنْكَ شَيْئًا عَاجِلًا (میں تجھ سے جلد ملنے والی چیز کا امیدوار ہوں)

۱۵۳۷۔ اَلنَّفْسُ تَعْلَمُ مَنْ اَخُوْهَا النَّافِعُ
(نفس جانتا ہے کہ اس کا نافع بھائی کون ہے) کسی کی مدحت یا مذمت کے موقع پر بولا جاتا ہے)

۱۵۳۸۔ مَنْ جَعَلَ نَفْسَهٗ عَظْمًا اَكَلَتْهُ الْكِلَابُ۔
(جو شخص اپنے آپ کو ہڈی بنائے گا، اس کو کتے کھا جائیں گے)

۱۵۳۹۔ مَا يَنْفَعُ الْكَبِدَ يَضُرُّ الطِّحَالَ۔
(جو چیز جگر کو نفع دیتی ہے وہ تلی کے لیے مضر ہے)

۱۵۴۰۔ لَا يَنْفَعُ حَذَرٌ مِنْ قَدَرٍ۔
(احتیاط تقدیر کے مقابلے میں نفع نہیں دیتی۔

۱۵۴۱۔ مَا تَنْفَعُ الشَّعْفَةُ فِي الْوَادِي الرُّغُبِ۔
(خفیف بارش وسیع وادی کو نفع نہیں پہنچاتی) عطا اسقدر کم ہے کہ ضرورت پوری نہیں ہوتی۔ شعفۃ: خفیف بارش، الوادی الرغب: وہ وسیع وادی جس کو تیز و تند سیلاب ہی بھر سکتا ہو۔

۱۵۴۲۔ لَا يَنْفَعُكَ مِنْ جَارِ سُوْءٍ تَوَقٍّ۔
(برُے پڑوسی سے بچنا بے فائدہ ہے) بچ نہیں سکتا۔

۱۵۴۳۔ وَمَا نَفْعُ السُّيُوفِ بِلَا رِجَالٍ۔ (بغیر آدمیوں کے تلواروں کا کیا فائدہ)

۱۵۴۴۔ النَّقْدُ عِنْدَ الْحَافِرَةِ۔ (نقد سبقت کے وقت ہوتا ہے) آگے نکلنے والے گھوڑوں کے کھروں سے جو میدان کھدا ہے وہیں انعام کی رقم پرکھانی چاہیئے، یعنی جلدی ملنی چاہیئے۔ حافِرَۃ: گھوڑے کے کھروں سے کھدی ہوئی زمین۔ فَاعِلَۃٌ بمعنی مَفْعُوْلَۃٌ ہے۔

۱۵۴۵۔ النَّقْدُ صَابُوْنُ الْقَلْبِ۔
(نقد دل کا صابون ہے) صاف رہتا ہے کوئی وسوسہ پیدا نہیں ہوتا ہے

۱۵۴۶۔ مَا نَقَصَ مِنْ مَالِكَ مَا زَادَ فِي عَقْلِكَ۔
(جس مال نے تیری عقل میں اضافہ کیا وہ کم نہیں ہوتا) ضائع نہیں گیا۔

۱۵۴۷۔ مَنْ نَقَلَ إِلَيْكَ فَقَدْ نَقَلَ عَنْكَ۔
(جس نے تم سے دوسروں کی باتیں نقل کیں وہ تمھاری بھی نقل کریگا)

۱۵۴۸۔ أَنْقَلُ مِنْ فَيْءٍ۔ (سایہ سے زیادہ منتقل ہونے والا)

۱۵۴۹۔ أَنْقَى مِنَ الدَّمْعَةِ۔ (آنسو سے زیادہ شفاف)

۱۵۵۰۔ أَنْقَى مِنْ مِرْآةِ الْغَرِيْبَةِ۔
(اجنبی عورت کے شیشے سے صاف) غریبۃ: وہ عورت ہے جو غیر قوم میں شادی کرے، وہ بناؤ سنگھار کا زیادہ خیال رکھتی ہے اس لیے آئینہ ہمیشہ صاف رکھتی ہے۔

۱۵۵۱۔ تَرَكْتُهُ عَلَى أَنْقَى مِنَ الرَّاحَةِ۔
(میں نے اس کو ہتھیلی سے زیادہ صاف حالت میں چھوڑا) اس کے پاس کچھ نہ تھا

۱۵۵۲۔ أَنْكَرُ مِنْ شَيْءٍ۔ (شئی سے زیادہ غیر معین) لفظ شئی ہر اسم نکرہ سے زیادہ عام نکرہ ہے۔ ہر موجود چیز کے لیے کہا جا سکتا ہے۔

۱۵۵۳۔ أَنَمُّ مِنَ التُّرَابِ۔
(مٹی سے زیادہ چغلخور) نشان قبول کر کے صاحب نشان کا پتہ دیتی ہے۔

۱۵۵۴۔ أَنَمُّ مِنَ الصُّبْحِ۔
(صبح سے زیادہ غماز) رات کے پردہ میں چھپی ہوئی چیز کو فاش کر دیتی ہے۔

۱۵۵۵۔ مَنْ نَهَشَتْهُ الْحَيَّةُ حَذِرَ الرَّسَنَ۔
(سانپ کا کاٹا رسی سے ڈرتا ہے) جیسے دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے۔

۱۵۵۶۔ هَلْ يَنْهَضُ الْبَازِيُّ بِلَا جَنَاحٍ؟
(کیا شکرا بغیر بازوؤں کے اڑ سکتا ہے؟) تعاون کی ترغیب کے لیے یا ایسے مدعی کے لیے کہا جاتا ہے جو ضروری صلاحیت سے بے بہرہ ہو۔

۱۵۵۷۔ لَا تَنْهَ عَنْ خُلُقٍ وَتَأْتِيَ مِثْلَهُ۔ (کسی ایسی عادت سے لوگوں کو منع مت کرو جس کو تم خود کرتے ہو" خود را فضیحت و دیگراں را نصیحت"۔

۱۵۵۸۔ النَّاسُ مَجْزِيُّوْنَ بِأَعْمَالِهِمْ۔ (لوگوں کو اپنے اعمال کی جزا ملے گی)

۱۵۵۹۔ النَّاسُ أَتْبَاعُ مَنْ غَلَبَ۔ (لوگ غالب آدمی کے تابع ہوتے ہیں)

۱۵۶۰۔ النَّاسُ أَعْدَاءُ مَا جَهِلُوْا۔ (لوگ نا معلوم چیز کے دشمن ہوتے ہیں)

۱۵۶۱۔ النَّاسُ عَبِيْدُ الْإِحْسَانِ۔ (لوگ احسان کے غلام ہیں)

۱۵۶۲۔ لِكُلِّ أُنَاسٍ فِي بَعِيْرِهِمْ خَبَرٌ۔
(لوگ اپنے اپنے اونٹوں کی خبر رکھتے ہیں) یعنی ہر قوم اپنے معاملات کو غیروں سے زیادہ جانتی ہے۔

۱۵۶۳۔ اِسْتَنْوَقَ الْجَمَلُ۔ (اونٹ ناقہ بن گیا) اوٹ پٹانگ باتیں کرتا ہے۔

۱۵۶۴۔ لَا نَاقَتِي فِي هٰذَا وَلَا جَمَلِي۔
(نہ اس معاملہ میں میرا اونٹ ہے نہ میری ناقہ ہے) میں بری الذمہ ہوں

۱۵۶۵۔ نَامَ عِصَامٌ سَاعَةَ الرَّحِيْلِ۔
(کوچ کے وقت عصام سو گیا) شکار کے وقت کتیا ہگاسی، ضرورت کے وقت غائب ہو گیا یا اسباب تاخیر پیدا ہو گئے۔

۱۵۶۶۔ النَّوَى أَوَّلُ الشَّجَرَةِ۔ (گٹھلی درخت کی ابتدا ہے)

## ۵
## ه

۱۵۶۷۔ يَهُبُّ مَعَ كُلِّ رِيْحٍ۔ (ہر ہوا کے ہمراہ چل پڑتا ہے)

۱۵۶۸۔ أَهْدَى مِنَ الْقَطَا۔
(قطا سے زیادہ ہدایت یافتہ) مشہور ہے کہ قطا اپنا راستہ کبھی نہیں بھولتی۔

۱۵۶۹۔ أَهْدَى مِنَ الْيَدِ إِلَى الْفَمِ۔
(منہ کی طرف جانے والے ہاتھ سے زیادہ ہدایت یافتہ)

۱۵۷۰۔ لَا تَهْرِفْ بِمَا لَا تَعْرِفُ۔
(جس چیز کا تجھے علم نہیں اس کی تعریف میں مبالغہ مت کر، ہَرَفَ: تعریف میں مبالغہ کرنا۔

۱۵۷۱۔ هَرِقْ عَلَىٰ جَمْرِكَ۔
(اپنی چنگاری پر پانی ڈالو غصہ کو ٹھنڈا کرو۔ ہَرَقَ الماءَ: پانی بہایا۔

۱۵۷۲۔ إِذَا هَلَكَ عِيْرٌ فَعِيْرٌ فِي الرِّبَاطِ۔ (اگر ایک گدھا ہلاک ہوگیا تو رسی میں دوسرا موجود ہے، ہاتھ سے نکلنے والے پر صبر اور موجود پر قناعت کے لیے کہا جاتا ہے۔ رِبَاطٌ: وہ رسی جس سے جانور باندھے جاتے ہیں۔

۱۵۷۳۔ إِمَّا هُلْكٌ وَإِمَّا مُلْكٌ (یا ہلاکت یا ملک، تخت یا تختہ۔

۱۵۷۴۔ أَهْلَكُ مِنْ تُرَّهَاتِ السَّبَاسِبِ۔
(صحرا کے شاخ در شاخ راستوں سے زیادہ ہلاک کرنیوالا جن کی بھول بھلیاں میں پھنس کر راہ نورد ہلاک ہوجاتا ہے۔ تُرَّهَاتٌ: وہ شاخ در شاخ راستے جو کسی بڑے راستہ سے نکلیں۔ سَبَاسِبٌ: لق و دق صحرا۔

۱۵۷۵۔ كُلُّ هَمٍّ إِلَىٰ فَرَجٍ۔
(ہر غم کشادگی کی طرف لے جاتا ہے، مصیبت کے بعد راحت ہے۔

۱۵۷۶۔ هَانَ عَلَى الْأَمْلَسِ مَا لَاقَى الدَّبِرُ۔
صاف پیٹھ والے اونٹ پر وہ چیز آسان ہے جس سے زخمی پیٹھ والا دوچار ہے۔ اَلْأَمْلَسُ: وہ اونٹ جس کی پیٹھ تندرست و سالم ہو۔ اَلدَّبِرُ: وہ اونٹ جس کی پیٹھ زخمی ہو۔ آرام والے مصیبت زدہ کی تکلیفوں کا احساس نہیں کرتے۔

۱۵۷۷۔ مَنْ هَانَتْ عَلَيْهِ نَفْسُهُ فَهُوَ عَلَىٰ غَيْرِهِ أَهْوَنُ۔
(جو اپنے آپ کو ہلکا سمجھے گا، وہ دوسروں کے لیے اور بھی زیادہ ہلکا ہوگا۔ "اپنی عزت آپ"۔

۱۵۷۸۔ مَنْ أَهَانَ مَالَهُ أَكْرَمَ نَفْسَهُ۔ (جو اپنے آپکو ذلیل کریگا وہ اپنے نفس کو معزز بنائیگا، جو مال خرچ کریگا اس کو عزت حاصل ہوگی۔

۱۵۷۹۔ هَوِّنْ عَلَيْكَ وَلَا تُوْلَعْ بِإِشْفَاقٍ (پرواہ نہ کر اور کم ہونے سے خوف نہ کر، جو جاتی ہے جانے دے آخر چھوڑنا ہے۔ اشفاق: کم ہونا یا کم کرنا۔

۱۵۸۰۔ أَهْوَنُ مِنَ النُّبَاحِ عَلَى السَّحَابِ۔ (بادلوں پر بھونکنے سے زیادہ بیقدر، جس کتے کی کوئی قدر کرنے والا نہ ہو وہ بارشوں میں بھیگتا ہے اور جب بادل دیکھتا ہے تو بھونکتا ہے۔

۱۵۸۱۔ أَهْوَنُ مِنْ قُعَيْسٍ عَلَىٰ عَمَّتِهِ۔ (اس سے بھی زیادہ بیقدر جتنا قعیس اپنی پھوپھی کے نزدیک تھا، قعیس کوفہ کا ایک شخص سردیوں میں اپنی پھوپھی سے ملنے آیا۔ مکان تنگ تھا پھوپھی نے کتے کو اندر جگہ دی اور قعیس کو باہر سلایا اور وہ سردی سے مر گیا۔

۱۵۸۲۔ مَا أَهْوَنَ الْحَرْبَ عَلَى النَّظَّارَةِ۔ (تماشہ دیکھنے والوں کے نزدیک لڑائی کتنی آسان ہے، نَظَّارَةٌ: تماشائی۔

۱۵۸۳۔ إِنَّ الْهَوَانَ لِلَّئِيْمِ مَرْأَمَةٌ۔ (کمینے کے لیے بےعزتی مہربانی ہے، وہ بےعزتی سے ٹھیک رہتا ہے۔ مہربانی کی تو وہ تم کو بےعزت کرنے کی کوشش کریگا۔ مَرْأَمَةٌ: مہربانی۔ رأفت

۱۵۸۴۔ إِنَّ الْهَوَىٰ التَّوَلِّي (محبت دوری سے ہوتی ہے، دوری محبت پیدا کرتی ہے، جو چیز روز نظر آئے اس سے طبیعت اکتا جاتی ہے۔

۱۵۸۵۔ إِنَّ الْهَوَىٰ شَرِيْكُ الْعَمَىٰ۔ (محبت اندھے پن کی طرح ہے، اسی طرح کی ایک مثل ہے حُبُّكَ الشَّيْءَ يُعْمِي وَيُصِمُّ۔ (کسی چیز کی محبت تم کو اندھا اور بہرا بنا دیتی ہے، محبوب کے عیوب دیکھنا سننا کسی طرح گوارا نہیں ہوتا)

۱۵۸۶۔ إِنَّ الْهَوَىٰ الْهَوَانُ۔ (محبت ذلت کا نام ہے، اس راہ میں ذلتیں برداشت کرنی پڑتی ہیں۔

۱۵۸۷۔ مَنْ هَابَ خَابَ (جو ڈرا ناکام ہوا۔

۱۵۸۸۔ مَنْ هَابَ الرِّجَالَ تَهَيَّبُوْهُ۔ (جو لوگوں سے ڈریگا لوگ اس کو ڈرائیں گے

# و

۱۵۸۹۔ لَوْلَا الْوِئَامُ لَهَلَكَ الْأَنَامُ۔ (اگر موافقت نہ ہوتی تو لوگ ہلاک ہو جاتے، ہر شخص دوسرے کو ہلاک کرنے کی کوشش کرتا۔ وِئَامٌ: موافقت۔

۱۵۹۰۔ وَجَعُ سَاعَةٍ وَلَا كُلِّ سَاعَةٍ (ایک گھڑی کی تکلیف نہ کہ ہر گھڑی کی، دم بھر کی تکلیف ہے عمر بھر کی نہیں۔

۱۵۹۱۔ لَمْ أَجِدْ لِشَفْرَةٍ مَحَزًّا۔ (میں نے چھرے کے لیے کاٹنے کی جگہ نہ پائی، یعنی میں نے معاملہ میں گنجائش نہ پائی۔

۱۵۹۲۔ قَدْ يُوْجَدُ فِي النَّهْرِ مَا لَا يُوْجَدُ فِي الْبَحْرِ۔ (کبھی نہر میں وہ چیز مل جاتی ہے جو سمندر میں نہیں ملتی۔)

۱۵۹۳۔ اَلْوَحْدَةُ خَيْرٌ مِنْ جَلِيْسِ السُّوْءِ۔ (برے ہم نشین سے تنہائی بہتر ہے۔

۱۵۹۴۔ وَحْمٰى بِلَا حَبَلٍ۔ (حمل کے بغیر مختلف اشیاء کی خواہش کرنے والی) ایام حمل میں طرح طرح کی چیزیں کھانے کی خواہش ہوتی ہے۔ یہ مثل ایسے شخص کے لیے استعمال ہوتی ہے جو ہر اچھی چیز کا ذکر سن کر اسکی خواہش کرے یا لالچ کی وجہ سے بے ضرورت مانگتا پھرے۔ وَحْمٰی: وہ عورت جو ایام حمل میں مختلف چیزیں کھانے کی خواہش کرے۔

۱۵۹۵۔ دَعْ عَنْكَ بُنَيَّاتِ الطَّرِيْقِ۔ (شاخ در شاخ راستوں کو چھوڑ کر) واضح راہ اختیار کرو۔ بنیات الطریق: وہ چھوٹے چھوٹے راستے جو کبھی بڑے راستے سے نکلتے ہوں۔

۱۵۹۶۔ دَعِ الْعَوْرَاءَ تَخْطَاكَ۔ (بری چیز کو چھوڑ دو کہ تم سے تجاوز کر جائے) عوراء: بری خصلت، کلمہ بد۔ تخطاک: یعنی تجھے چھوڑ کر آگے نکل جائے کہا جاتا ہے کہ یہ اہل عرب کی سب سے زیادہ پر حکمت مثل ہے۔

۱۵۹۷۔ دَعِ الْقَطَا يَنَمْ وَشَرٌّ يَعْبُرُ۔ (قطا کو سو جانے دو اور شر کو گزر جانے دو) کام کا مناسب موقع آنے تک اطمینان سے بیٹھو۔

۱۵۹۸۔ دَعِ اللَّوْمَ اِنَّ اللَّوْمَ عَوْنُ النَّوَائِبِ۔ (ملامت چھوڑو، ملامت کرنا مصائب کا معین ومددگار ہے)۔

۱۵۹۹۔ وَدَّعَ مَالًا مُوْدِعُهُ۔ (مال کو اس کے ودیعت رکھنے والے ہی نے چھوڑ دیا) ممکن ہے وہ واپس نہ ملے "ہوا ہاتھ سے نکلا وہ پرایا"۔

۱۶۰۰۔ بِكُلِّ وَادٍ بَنُوْ سَعْدٍ۔ (ہر وادی میں بنو سعد ہی ہیں) بنو سعد کے ایک شخص اضبط بن قریع نے اپنی قوم کی ناپسندیدہ باتیں دیکھ کر ان سے علیحدگی اختیار کی اور جب دوسروں میں بھی اسی طرح کی باتیں دیکھیں تو اپنی قوم میں واپس آگیا (اور کہا کہ ہر وادی میں بنو سعد بستے ہیں)۔ یہ مثل ایسے شخص کے لیے استعمال کی جاتی ہے جو کسی وجہ سے ایک کو چھوڑ کر دوسرے کے پاس جائے اور وہاں بھی ایسی ہی چیز سے واسطہ پڑے۔

۱۶۰۱۔ بِكُلِّ وَادٍ اَثَرٌ مِنْ ثَعْلَبَةَ۔ (ہر وادی میں بنی ثعلبہ کا اثر موجود ہے) یہ بنی ثعلبہ کے ایک شخص کا مقولہ ہے جو اپنی قوم کے آزار سے بچ کر دوسرے لوگوں میں گیا اور وہاں بھی اس کو وہی کچھ پیش آیا۔

۱۶۰۲۔ وَرَاءَكَ اَوْسَعُ لَكَ۔ (تیرے پیچھے تیرے لیے زیادہ وسیع معاملہ ہے، جو چھوڑ کر آئے ہو اس میں زیادہ گنجایش ہے)۔

۱۶۰۳۔ مَا وَرَاءَكَ اَوْ وَرَاءَكِ يَا عِصَامُ۔ (تیرے پیچھے کیا ہے اے عصام؟ جہاں سے آرہے ہو وہاں کے کیا احوال ہیں؟) وَرَاءَكَ: فتح کاف دے کر (مخاطب) کے ساتھ مروی ہے، عصام نعمان کا دربان تھا۔ اس نے نابغہ شاعر کو جو نعمان کی عیادت کے لیے آیا تھا نعمان کے پاس جانے سے روک دیا تھا۔ نابغہ نے اپنے قصیدہ کے ایک شعر میں اسی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا: فَاِنِّیْ لَا اَلُوْمُكَ فِیْ دُخُوْلٍ :: وَلٰكِنْ مَا وَرَاءَكَ يَا عِصَامُ۔ (میں داخل ہونے کے سلسلے میں تجھے ملامت نہیں کرتا۔ مگر اے عصام یہ تو بتلاؤ کہ تیرے پیچھے کا کیا حال ہے؟) یعنی نعمان کا کیا حال ہے۔ وَرَاءَكِ: بکسر کاف (مخاطب مؤنث) بھی منقول ہے۔ کہا جاتا ہے کہ حارث بن عمرو شاہ کندہ نے ایک عورت عصام کے ذریعے عوف شیبانی کی لڑکی کے لیے شادی کا پیغام بھیجا جو عقل و جمال کے اعتبار سے اپنے زمانہ کی ممتاز لڑکی تھی۔ عصام، عوف کے پاس سے واپس ہوئی تو حارث نے دور ہی سے پوچھا: مَا وَرَاءَكِ يَا عِصَامُ؟۔ ادھر کی کیا خبر ہے اے عصام؟

۱۶۰۴۔ اَوْرَدْتَ مَا لَمْ تُصْدِرْ۔ (تو نے وہ چیز اتاری ہے جس کو واپس نہیں کر سکتا) ایسی بری بات کہی ہے جو واپس نہیں ہو سکتی یا ایسی غلطی کی ہے جس کی تلافی نہیں ہو سکتی۔

۱۶۰۵۔ حَتّٰى يَرِدَ الضَّبُّ۔ (یہاں تک کہ گوہ پانی پیئے) مشہور ہے کہ گوہ کبھی پانی نہیں پیتی۔

۱۶۰۶۔ مَا هٰكَذَا تُوْرَدُ يَا سَعْدُ الْاِبِلُ۔ (اے سعد! اس طرح اونٹوں کو پانی نہیں پلایا جاتا) یعنی معاملات کو اس برے طریقے سے انجام نہیں دیا جاتا۔ مالک بن زید مناۃ بن تمیم نے اپنے بھائی سعد کو بے پروائی سے اونٹوں کو پانی پلانے پر تنبیہ کرتے ہوئے کہا تھا۔

۱۶۰۷۔ هٰذَا وَلَمَّا تَرِدْ تِهَامَةَ۔ (یہ گھبراہٹ! حالانکہ ابھی مکہ دور ہے) کسی معاملے کے پیش آنے سے پہلے گھبراہٹ۔ اسی طرح ایک شعر ہے: اَشَوْقًا وَلَمَّا يَمْضِ لِيْ غَيْرُ لَيْلَةٍ :: فَكَيْفَ اِذَا سَارَ الْمَطِيُّ بِنَا عَشْرًا۔ (اتنا شوق؟ حالانکہ ابھی میری ایک رات بھی نہیں گزری، اس وقت کیا حال ہوگا جب سواری ہم کو دس راتوں تک لے جائے گی)۔

۱۶۰۸۔ مَوْرِدُ الْجَهْلِ وَبِيُّ الْمَنْهَلِ۔ (جہالت کا گھاٹ ناخوشگوار پانی پینے کی جگہ) وَبِیٌّ: کھانے میں ناخوشگوار اور نہ پچنے والی چیز۔

۱۶۰۹۔ وَاسِطَةُ الْقِلَادَةِ۔ (ہار میں سب سے بڑا دانہ) اپنے امثال میں سب پر فائق۔

۱۶۱۰۔ اَوْسَعْتُهُمْ سَبًّا وَاَوْدَوْا بِالْاِبِلِ۔ (گالیاں تو بہت کھا کر دیں

حالانکہ وہ اونٹوں کو لے ہی گئے) کعب بن زہیر کا مقولہ ہے (حارث بن ورقاء نے کعب کے باپ زہیر کے اونٹوں پر ڈاکہ ڈالا اور چرواہے سمیت پکڑ کرلے گیا تو زہیر نے اس کی ہجو کی، جی بھر کے گالیاں دیں. دھمکیاں دیں، اس کی قوم نے بھی ایسا ہی کیا. مگر حارث نے پرواہ ہی نہ کی تو کعب نے اپنے باپ سے کہا تھا.

۱۶۱۱۔ اِتَّسَعَ الْخَرْقُ عَلَی الرَّاتِقِ۔ (پھٹن، جوڑنے والے پر وسیع ہوگئی، فساد اتنا بڑھ گیا ہے کہ اصلاح کا موقع جاتا رہا.)

۱۶۱۲۔ فِیْ سِعَةِ الْاَخْلَاقِ کُنُوْزُ الْاَرْزَاقِ۔ (وسعتِ اخلاق میں رزق کے خزانے ہیں، خوش اخلاق بھوکا نہیں رہتا.)

۱۶۱۳۔ کُنْ وَصِیَّ نَفْسِكَ۔ (اپنے نفس کا وصی بن کر)

۱۶۱۴۔ اِنَّ الْمُوْصَیْنَ بَنُوْ سَهْوَانٍ۔ (وصیت کیے ہوئے لوگ آدم کی اولاد ہیں) وصیت کے باوجود بھول جانا ان کا ورثہ ہے۔ سَہوانٌ: بھولنے والا. مراد حضرت آدمؑ جن کو ہدایت کی گئی اور وہ بھول گئے.

۱۶۱۵۔ اَیْنَ یَضَعُ الْمَخْنُوْقُ یَدَهٗ۔ (گلا گھونٹا ہوا اپنا ہاتھ کہاں رکھے)

۱۶۱۶۔ ضَعِ الْفَاسَ فِی الرَّاْسِ۔ (تیشہ کو سر میں رکھ دے) موقع کو غنیمت سمجھو اور اپنا کام جلد پورا کرلو.

۱۶۱۷۔ وَعْدُ الْکَرِیْمِ دَیْنٌ۔ (سخی کا وعدہ قرض ہے)

۱۶۱۸۔ وَعْدٌ بِلَا وَفَاءٍ عَدَاوَةٌ بِلَا سَبَبٍ۔ (وعدہ پورا نہ کرنا بلاوجہ کی دشمنی مول لینا ہے)

۱۶۱۹۔ اَلْعِدَةُ عَطِیَّةٌ۔ (وعدہ عطیے کی طرح ہے) واپس لینا یعنی پورا نہ کرنا برا ہے.)

۱۶۲۰۔ مَوَاعِیْدُ عُرْقُوْبٍ۔ (عرقوب کے وعدے، عرقوب عمالقہ میں سے ایک شخص عرقوب نے اپنے بھائی سے وعدہ کیا کہ کھجور میں پھول آجائیں تو وہ تیرے ہوں گے. اس کے بعد یہ وعدہ پھل آنے، گدرانے پکنے اور خشک ہو کر چھوہارے بن جانے پر ٹلتا رہا. اور آخر میں عرقوب نے سب خود رکھ لیے اور اپنے بھائی کو کچھ نہ دیا. اس لیے وعدہ خلافی میں ضرب المثل ہوگیا.

۱۶۲۱۔ وَافَقَ شَنٌّ طَبَقَةَ اَوْ طَبَقَةً۔ (چمڑے کا ظرف لپٹے غلاف کے موافق ہوگیا یا شنٌ طبقہ کے موافق ہوگیا.) دونوں ایک جیسے ہوگئے یا ایک جیسے مل گئے. اصمعی نے کہا ہے کہ شنٌ چمڑے کا برتن ہوتا ہے، جب سکڑ جاتا ہے تو اس پر ایک غلاف چڑھا دیتے ہیں. کچھ دنوں بعد دونوں ایک جیسے ہو جاتے ہیں. بعض ماہرین لغت کا بیان ہے کہ شنٌ دانا و عقلمند لوگوں میں سے ایک انتہائی عقلمند شخص تھا. اس نے یہ عہد کیا کہ اپنے ہی جیسی عقلمند عورت سے شادی کریگا. ایسی لڑکی کی تلاش میں وہ شہر بشہر گھومتا رہا. اتفاقاً ایک سفر میں جو اپنے وطن جارہا تھا، اس کا رفیق سفر ہوا. دونوں اپنی سواریوں پر جارہے تھے کہ شنٌ نے کہا کہ میں تجھے اٹھا کر چلوں یا تو مجھے اٹھا کرلے چلے گا. ساتھی نے شنٌ کو احمق سمجھا، اس لیے کہ دونوں سوار تھے. مگر شنٌ کا مطلب یہ تھا کہ سفر آسانی سے طے کرنے کے لیے میں کوئی بات چھیڑوں یا تم کوئی بات شروع کروگے. دونوں ایک کھلیان کے پاس سے گزرے تو شنٌ نے پوچھا کہ یہ کھیتی کھائی جاچکی ہے یا نہیں؟ ایک جنازہ دیکھا تو شنٌ نے پوچھا کہ اس چارپائی پر کوئی زندہ ہے یا مردہ؛ یعنی اس کے نام کو زندہ رکھنے والی اولاد یا ورثاء ہیں یا کوئی نہیں. شنٌ کا رفیق سفر ان تمام سوالات پر شنٌ کو بے وقوف سمجھتا رہا اور جب اس کو اپنے ساتھ گھر لے گیا تو اپنی لڑکی طبقہ سے شنٌ کے احمقانہ سوالات کا ذکر کیا. لڑکی نے سن کر کہا اے باپ یہ تو نہایت عقلمند آدمی ہے. اس کے تمام سوالات کا مطلب یہ تھا. شنٌ کے رفیق نے لڑکی کی باتیں نقل کیں تو شنٌ نے اس کو نکاح کا پیغام دیا اور اس سے شادی کرلی. جب شنٌ کے گھر والوں نے طبقہ کی ذہانت دیکھی تو کہنے لگے کہ شنٌ طبقہ کے موافق پڑا. یا شنٌ نے طبقہ کو پالیا. اور یہ قول ضرب المثل ہوگیا.

۱۶۲۲۔ اِنْ لَّمْ یَکُنْ وِفَاقٌ فَفِرَاقٌ۔ (موافقت نہ ہو تو جدائی بہتر ہے)

۱۶۲۳۔ اَوْفٰی مِنَ السَّمَوْأَلِ۔ (سموأل سے زیادہ وفادار، سموأل کے پاس امراء القیس بن حجر کندی نے روم جاتے ہوئے اپنی زرہیں امانت رکھی تھیں. امراء القیس مرگیا تو والی شام نے سموأل سے وہ زرہیں طلب کیں، اور اس کے انکار پر چڑھائی کردی. سموأل اپنے قلعے میں محصور ہو کر بیٹھ گیا. والی شام نے سموأل کے لڑکے کو قلعہ سے باہر رہ گیا تھا طلب کرلیا اور سموأل کو اس

کے قتل کرنے کی دھمکی دی لیکن سموٗال نے پھر بھی امراء القیس کی امانت اس کے حوالے کرنے سے انکار کر دیا۔ آخر والیٔ شام نے سموٗال کی آنکھوں کے سامنے اس کے لڑکے کو ذبح کر دیا اور ناکام واپس ہو گیا۔ حج کے زمانہ میں جب لوگ جمع ہوئے تو سموٗال نے امراء القیس کے ورثاء کو تلاش کر کے امانت ان کے حوالے کر دی۔ سموٗال کا ایک مشہور شعر ہے ؂

إِذَا الْمَرْءُ لَمْ يُدْنَسْ مِنَ اللُّؤْمِ عِرْضُهُ ٭ فَكُلُّ رِدَاءٍ يَرْتَدِيهِ جَمِيلُ

(جب آدمی کی آبرو کمینگی سے ملوث نہ ہو تو جو چادر بھی وہ پہن لے گا خوبصورت ہے)

۱۶۲۴۔ لَا تَقْتَحِمِ الْبَحْرَ إِلَّا سَابِحًا۔ (دریا میں اس وقت کود جب تیرنا جانتے ہو، کسی معاملہ میں اس وقت پڑو جب اس سے عہدہ برآ ہونے کی صلاحیت رکھتے ہو۔

۱۶۲۵۔ وَقَفَ تَحْتَ الْمِيزَابِ وَفَرَّ مِنَ الْمَطَرِ۔ (بارش سے بھاگا، پرنالہ کے نیچے جا کھڑا ہوا) آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا۔

۱۶۲۶۔ اِتَّقِ شَرَّ مَنْ أَحْسَنْتَ إِلَيْهِ۔ (جس کے ساتھ تم نے احسان کیا ہو اس کے شر سے بھی بچتے رہو) اسی کے ہم معنیٰ ہے:

۱۶۲۷۔ سَمِّنْ كَلْبَكَ يَأْكُلْكَ۔ (اپنے کتے کو موٹا کرو وہ تمھیں کھائے گا)

۱۶۲۸۔ قَدْ يُتَّقَى السَّيْفُ وَهُوَ مُغْمَدٌ۔ (کبھی میان میں ہوتے ہوئے بھی تلوار سے خوف کیا جاتا ہے)

۱۶۲۹۔ مَنِ اتَّكَلَ عَلَى زَادِ غَيْرِهِ طَالَ جُوعُهُ۔ (جو غیر کے توشے پر بھروسہ کریگا اس کی بھوک طویل ہوگی۔)

۱۶۳۰۔ لَا تَلِدُ الذِّئْبَةُ إِلَّا ذِئْبًا۔ (بھیڑن بھیڑیا ہی جنے گی، بھیڑیے کا بچہ بھیڑیا ہی ہوتا ہے۔" عاقبت گرگ زادہ گرگ شود۔"

۱۶۳۱۔ هَلْ تَلِدُ الْحَيَّةُ إِلَّا الْحَيَّةَ۔ (کیا سانپن سانپ کے علاوہ اور کوئی بچہ دے سکتی ہے؟) "سانپ کا بچہ سپولیا۔"

۱۶۳۲۔ وَلِّ حَارَّهَا مَنْ تَوَلَّى قَارَّهَا۔ (معاملہ کے گرم حال کو بھی اس کے سپرد کر دو جو سرد حال کا مالک ہے) اچھا پہلو جس کے سپرد کیا ہے برا پہلو بھی اسی کے سپرد کر دو۔ یا جو نفع اٹھاتا رہا وہی بوجھ اور نقصان بھی اٹھائے، اہل عرب کے نزدیک گرم چیز بری اور ٹھنڈی چیز اچھی سمجھی جاتی ہے۔ حَارُّ الْعَمَلِ: سخت اور کٹھن کام اور قَارُّ الْعَمَلِ: آسان کام

۱۶۳۳۔ أَوْهَنُ مِنْ بَيْتِ الْعَنْكَبُوتِ۔ (مکڑی کے جالے سے زیادہ کمزور)

۱۶۳۴۔ عِنْدَكَ وَهْيٌ فَارْقَعْهُ۔ (تیرے پاس بھی پھٹا ہوا ہے پہلے اس کو پیوند لگا) "پہلے اپنے پھٹے کو سیو" یعنی اپنے عیوب کو دیکھو۔

۱۶۳۵۔ وَيْلٌ لِلْحَسُودِ مِنْ حَسَدِهِ۔ (حاسد پر اس کے حسد کی وجہ سے ہی ہلاکت آتی ہے)

۱۶۳۶۔ وَيْلٌ لِلرَّأْسِ مِنَ اللِّسَانِ۔ (سر کی ہلاکت زبان کے سبب سے ہوتی ہے) زبان درازی کی وجہ سے سر پھوٹتے ہیں۔

۱۶۳۷۔ وَيْلٌ لِلشَّجِيِّ مِنَ الْخَلِيِّ۔ (غمگین کے لیے بے غم لوگوں کی وجہ سے مصیبت ہے) سب ایک سے ہوتے تو اتنا غم محسوس نہ ہوتا۔ یا بے غم آدمی تسلی دینے کے بجائے ملامت کرتا ہے اور غمزدہ کے لیے مصیبت بن جاتا ہے۔ خَلِيٌّ: فارغ دل۔ شَجِيٌّ: رنج و غم میں مشغول قلب۔

۱۶۳۸۔ وَيْلٌ لِعَالِمِ أَمْرٍ مِنْ جَاهِلِهِ۔ (نہ جاننے والے کے مقابلے میں جاننے والے کی مصیبت ہے)

۱۶۳۹۔ وَيْلٌ أَهْوَنُ مِنْ وَيْلَيْنِ۔ (ایک شر دو شروں سے زیادہ آسان ہے) دو ہوتے تو ناقابل برداشت ہو جاتے۔

## ی

۱۶۴۰۔ أَيْأَسُ مِنْ غَرِيقٍ۔ (ڈوبنے والے سے زیادہ ناامید)

۱۶۴۱۔ يَدُ الْحُرِّ مِيزَانٌ۔ (شریف کا ہاتھ ترازو ہے)

۱۶۴۲۔ يَدٌ تَشُجُّ وَأُخْرَى مِنْكَ تَأْسُونِي۔ (تیرا ایک ہاتھ زخمی کرتا ہے اور دوسرا مرہم لگاتا ہے۔

۱۶۴۳۔ وَمَا مِنْ يَدٍ إِلَّا يَدُ اللهِ فَوْقَهَا۔ (کوئی ہاتھ ایسا نہیں جس کے اوپر خدا کا ہاتھ ہو)

۱۶۴۴۔ يَدُكَ مِنْكَ وَإِنْ كَانَتْ شَلَّاءَ۔ (تیرا ہاتھ تیرا ہی ہے اگرچہ وہ بیکار ہو چکا ہو۔ اس ضرب المثل کی طرح ہے:
أَنْفُكَ مِنْكَ وَإِنْ كَانَ أَجْدَعَ (تیری ناک تیرا ہی جزء ہے

اگرچہ وہ کٹی ہوئی کیوں نہ ہو)

**۱۶۴۵۔ بِیَدَیَّ لَا بِیَدَیْکَ عَمْرُو۔**

(اپنے ہاتھ سے تیرے ہاتھوں نہیں اے عمرو!) ابنۃ الزباء کا مقولہ ہے جو کہ قنسرین اور جزیرہ کی حکمران تھی۔ جب وہ قیصر اور عمرو کے ہاتھ میں پھنس گئی تو ان کے ہاتھوں قتل ہونے کی بہ نسبت اپنی انگوٹھی چوس کر مرجانا پسند کیا۔

**۱۶۴۶۔ هُمْ عَلَیْهِ یَدٌ وَاحِدَةٌ۔** (وہ سب اس پر متفق ہیں)

**۱۶۴۷۔ هُوَ عِنْدِیْ بِالْیُمْنِ۔**

(وہ میرے نزدیک مبارک اور شریف مرتبہ ہے)

**۱۶۴۸۔ یَوْمُ السُّرُوْرِ قَصِیْرٌ۔** (خوشی کا دن چھوٹا ہوتا ہے)

**۱۶۴۹۔ یَوْمٌ لَنَا وَیَوْمٌ عَلَیْنَا۔**

(ایک دن ہمارے موافق ہوتا ہے اور ایک دن مخالف)

**۱۶۵۰۔ اَلْیَوْمَ خَمْرٌ وَغَدًا اَمْرٌ۔**

(آج شراب ہے تو کل ایک اہم معاملہ، آج کا دن سرور و نشاط کا ہے تو کل جنگ اور معرکہ پیش آئے گا۔ امراء القیس بن حجر کندی کا مقولہ ہے جس کے باپ نے شعر گوئی اور معاشقے کی وجہ سے اس کو نکال دیا تھا۔ وہ یمن چلا گیا اور وہیں سکونت اختیار کرلی۔ کچھ عرصہ بعد اعور عجلی نے اس کو خبر دی کہ اس کے باپ کو بنو اسد نے قتل کر دیا ہے۔ امراء القیس نے کہا کہ چھوٹی عمر میں باپ نے مجھے ضائع کر دیا، لیکن مجھ پر اس کے خون کی ایک عظیم ذمہ داری ہے۔ آج تو نشہ سے افاقہ نہیں ہوگا لیکن کل سے شراب ہی نہ ہوگی۔ آج شراب کا دن ہے اور کل اہم معاملہ (جنگ) درپیش ہے۔ امراء القیس کا یہ مقولہ ضرب المثل بن گیا۔

**۱۶۵۱۔ اَلْیَوْمَ سَلَامٌ وَغَدًا کَلَامٌ۔**

(آج سلام ہے اور کل کلام ہوگا۔)

**۱۶۵۲۔ مَا یَوْمُ حَلِیْمَةَ بِسِرٍّ۔**

(یوم حلیمہ کوئی پوشیدہ چیز نہیں ہے) مشہور و معروف معاملہ ہے۔ یوم حلیمہ: عرب کی مشہور ترین جنگ ہے جس میں منذر بن ماء السماء مارا گیا تھا۔ یہ حلیمہ حارث بن ابی شمر نے منذر بن ماء السماء پر لشکر کشی کی تھی اور حارث کی لڑکی حلیمہ نے اس مہم پر جانے والوں کے خوشبو لگائی تھی، اسی کے نام سے یہ معرکہ شروع ہوگیا۔

**۱۶۵۳۔ اِنَّ مِنَ الْیَوْمِ اٰخِرَهٗ۔**

(یقیناً دن کا آخری حصہ بھی اسی دن کا جزء ہے) تاخیر کے باوجود دن تو دن ہی ہے۔ وقت پر نہ پہنچنے کی وجہ سے کسی کو حصہ نہ دیا جائے تو تاخیر سے آنیوالا کہتا ہے: انّ من الیوم آخرہ (دن کا آخری حصہ بھی تو دن کا جزء ہے یعنی صبح نہ آسکا تو شام بھی تو اسی دن کا جزء ہے)

**۱۶۵۴۔ اِنَّ مَعَ الْیَوْمِ غَدًا یَا مُسْعِدَةُ۔**

(اے مسعدۃ! آج کے ساتھ آنے والی کل بھی ہے، کل بھی تو ہوگی اور آج کے حالات کل نہ رہیں گے۔ ٹالنے کے لیے بھی کہا جاتا ہے یعنی جلدی کیا ہے کل بھی تو آئے گی)

ضمیمہ المُنجد اُردو

یعنی

# لغاتِ جدیدہ

## عربی سے اُردو

ممالک عربیہ میں مستعمل جدید عربی الفاظ و اصطلاحات کا
نہایت کار آمد مُرقع جو المنجد جدید اور القاموس العصری
اور عربی اخبارات و رسائل سے منتخب کئے گئے ہیں

ناشر

دار الاشاعت

مقابل مولوی مسافر خانہ کراچی ۱

# الف

ابر - اِبْرَۃ دوائیۃ ، انجکشن
اَبْرِیل - ماہ اپریل
اِبْرِیْق - جگ - لوٹا -
ابریق الشّای - چائےدان
ابن - تأبینیّ - تعزیتی - ماتمی
حفلۃ التابین - ماتمی جلسہ
اثث - اثاث - فرنیچر، گھریلو سامان
ج - أثاث -
اثّثَ — فرنیچر لگانا ، سامان سے
آراستہ کرنا -
اثر - اَثَرِیّ - آثار قدیمہ سے متعلق
ماہر آثار قدیمہ
مأثَرۃ - کارنامہ ج - مآثر
اَثیر - ایتھر - ایک بے وزن لطیف مادہ
اثم - اَثِیْمٌ اِثْمٌ - جرم مجرمانہ
اجر - اُجرۃ کرایہ ج اُجور
اجرۃ النقل محصول ٹرانسپورٹ
اجل - اَجِلَ . . . . ۔ اَجلاً : ملتوی ہونا
اَجّلَ - تأجیلاً : ملتوی کرنا
تأجیل - التواء
احد - اکائی ج - آحاد
اَحَدِیَّۃ - اکائی سے متعلق
اخذ - اَخّاذٌ - مسحور کن - دل گیر ، جاذب
اخر - اخّر - تاخیرا - لیٹ کرنا ، پیچھے
کرنا ، سست کرنا
تأخّر - گھڑی کا پیچھے ہونا ، لیٹ ہونا
قوم و ملک کا پس ماندہ ہونا -
مُؤخّراً - پچھلے دنوں ، کچھ عرصہ قبل
اخیراً - حال ہی میں - اخیر میں
متأخِّرات - بقایاجات حساب
ادب - آداب - علوم و معارف ، لٹریچر

مأدُبۃ - ضیافت - دعوت طعام
ج - مآدب
ادی - اَداۃ ج - ادوات - کل پرزے
ادَوَاتُ الکِتَابَۃ اسٹیشنری -
ادَوَاتٌ متعلقہ سامان ، مواد
لوازم ، میٹریل
إذْنٌ - پرمٹ ، لائسنس ، اجازت نامہ
پاس -
إذن بَرِیدٍ پوسٹل آرڈر
اذنُ مُرورٍ - پاس
أذنٌ سِگنل ، ریلوے سگنل
مَأذُوْن - سند یافتہ ، اجازت یافتہ
المأذونیۃ علوم عالیہ کی سند
قانون کی سند ، ڈگری -
ارد - اردواز - سلیٹ
قلمُ اردواز - سلیٹ پنسل
ارس - ارستقراطِیَّۃ - معزز اور
شریف لوگوں کا طبقہ - و : ارسطقراطی
ازق - مأزِق - نازک صورت حال -
خطرناک پوزیشن -
ارض - ارضیّۃ فرش - زمین ، ہر وہ جگہ
جس پر پیر رکھے جا سکیں -
اَرضیّۃ الصوت - بیک گراؤنڈ -
پس منظر -
ازم - اَزْمَۃ - کرائسس ، بحران -
ج ، اَزَمات
ازمۃ اقتصادیۃ مالی بحران
ازمۃ سیاسیّۃ سیاسی بحران
تأزّم بحران کا شکار ہونا - معاملات
کا نازک صورت اختیار کرنا -
اس - اَساسِیّ - بنیادی

تأسیسیّ ، بنیادی
مَجْلِس تاسیسیّ - مجلس قانون
ساز -
مُؤسَّسَۃ - سیاسی ، تجارتی ، علمی
اور رفاہی ادارہ - ج :
مُؤسَّسات -
اسب - آسْبِیرین - اسپرو
است - استودیو - اسٹوڈیو
تصویر کشی یا فلم سازی کا مقام
اسر - مأسورۃ - نلکی - پائپ
اسط - اسطوانۃ - (گراموفون کا)
ریکارڈ - ج : اسطوانات
(۳) اخبار کا کالم
آسفلت - ڈامر
اسکملۃ - اسٹول
اسمنت - سمنٹ
اسی - آسیا - ایشیا -
آسیا الصغریٰ - ایشیا کوچک
آسوی - ایشیائی -
مأساۃ - ٹریجڈی - المناک حادثہ
ج - مآسی
اطر - إطار : فریم - ج أطُر
افر - افریز - کارنس - افاریز
افق - آفاق - جہاندیدہ - سیاح
اُفُقِیّ - مسطح - چپٹا ، افقی سمت کا
آفندی - مسٹر ، صاحب
اقلم - اِقلیم - ملک ، صوبہ ، علاقہ
اکد تاکیداً یقین دلانا - وثوق کرنا
الی - آلۃ - مشین - اوزار ، ذریعہ عمل
ج آلات
آلۃ مُحَرِّکۃ - انجن -

آلة الخياطة سینے کی مشین۔
آلة التصوير۔ کیمرہ۔
آلة كاتبة۔ ٹائپ رائٹر۔
الآئ۔ رجمنٹ، فوج کی ایک جماعت
آلف تاليفًا۔ جماعت یا وزارت وغیرہ کی
تشکیل کرنا۔
امب۔ امبرالية امپریل ازم
امبراطور۔ امپیرر، شہنشاہ، والی۔
امبراطورة۔ ملکہ، امپیرس
امبراطورية۔ شہنشہیت
امر۔ إمارة۔ ریاست۔ اسٹیٹ۔
أمير۔ حاکم، صدر، ہیڈ، شاہزادہ
أمير الآی۔ کرنل، ایک فوجی رجمنٹ
کا اعلیٰ افسر۔
اميرال: افسر جہازات، افسر بحریہ۔
أمير اللواء۔ برگیڈیر جنرل
اميري۔ سرکاری، ریاستی، شاہی۔
استمارة۔ سادہ فارم
مؤامرة۔ سازش
مامور۔ ماتحت، محکوم، ملازم۔
مامورية۔ مہم، مشن، ڈیوٹی۔
مؤتمر۔ کانفرنس، کنونشن، مشاورتی
اجتماع۔ ج۔ مؤتمرات
امم۔ امة۔ قوم، عوام، پبلک
أمّم۔ تاميمًا قومیانا، قومی ملکیت
میں لینا۔
أممي۔ بين الاقوامي، انٹرنیشنل
امن۔ أمّن على الحياة۔ زندگی کا بیمہ کرنا
تأمين۔ بیمہ۔ ضمانت ج۔ تامينات
تامين على الحياة۔ لائف انشورنس
أمانة۔ نظامت۔ معتمدی
أمين۔ ناظم، سکرٹری، لائبریرین
خزانچی۔ ج۔ أمناء
امی۔ أميركا۔ امریکا۔
تأمرك۔ امریکی باشندگی اختیار کرنا

انب۔ أنباشي۔ کارپورل، دس فوجی
سپاہیوں کا افسر۔
أنبوبة۔ پائپ ج: انابيب۔
انث۔ أنثوي۔ زنانہ، نسوانی
أنوثة۔ نسوانیت، زنانہ پن
انج۔ إنجليز۔ انگریز
انس۔ آنسة۔ مس، نوجوان خاتون
ج: آنسات
انف۔ استئناف۔ مقدمہ کی اپیل
مستأنف۔ اپیل کنندہ۔
انم۔ انموذج، نموذج۔ نمونہ
طرز۔ ماڈل۔ ج۔ نماذج۔
انی۔ أناة۔ صبر، انتظار
اهل۔ أهلي۔ خانگی، ملکی، شہری
مؤهلات۔ علمی لیاقت، صلاحیت
کالیفکیشن۔
اهالی۔ باشندگان، عوام
اوت۔ اوتمبيل۔ موٹر کار
اور۔ أورطة۔ بٹالین، ایک ہزار
سپاہیوں کی جماعت۔
اورنيك۔ سادہ فارم
اوراق۔ کاغذات، پرچے
اوراق التعيين کاغذات نامزدگی
اوروبا یورپ
اوربي۔ یورپین، یورپ کا
اوق۔ اوقية۔ اونس، مساوی
$\frac{1}{12}$ پونڈ۔
اوضة۔ کمرہ ج: اوضات
اومباشي۔ دفعدار، فوج کا ایک
چھوٹا عہدہ دار جس کے تحت دس
سپاہی ہوتے ہیں۔
ايوان۔ ہال، لابی، پبلک ہال، محل
ايار۔ رومی مہینہ مطابق مئی۔
ايطاليا۔ ملک اٹلی۔
ايلول رومی مہینہ مطابق ستمبر۔

ايالة۔ صوبہ (ترکی لفظ)

## ب ٢

باتالوجيا۔ علم العلاج، علم ترکیب ادویہ
بارنامج، برنامج پروگرام، فہرست
بارومتر۔ بیرومیٹر، آلۂ باد پیما۔
بارلمان۔ برلمان۔ پارلمنٹ
بارودة۔ بندوق۔
باشكير۔ تولیہ (دارجہ)
باصة بس۔ ج: باصات
بالوعة۔ گندہ نالہ، گندی نالی۔
بالون۔ غبارہ (مع)
بتاسة۔ پٹاس (مع)
بحث۔ تحقیق، مطالعہ، ریسرچ۔
ج، أبحاث، بحوث
باحث و بحاثة۔ محقق
مبحث موضوع تحقیق و مطالعہ
ج مباحث
بحر۔ بحارة جہازرانی، کشتی رانی
ملاحی، سمندری سفر کی مہارت۔
بحري و بحارة و بحار۔ ملاح
جہازراں۔
بحرية۔ بحری طاقت، نیوی
بحيرة۔ جھیل
بخ۔ بخيخة۔ پچکاری، مرنج،
بخيخة رشاشة۔ آبپاشی۔
بخر۔ بخار بھاپ، اسٹیم، گیس
باخرة۔ سمندری جہاز، اسٹیمر
ج: بواخر۔
بدء۔ مبدأ۔ قاعدہ، اصل،
بنیاد۔ ج۔ مبادی
مبدئي بنیادی، اصولی، قانونی
مبدئيا۔ اصولی طور پر، بنیادی طور پر
بدد۔ استبداد۔ مطلق العنان ہونا
خود مختار و خود رائے ہونا۔

بدل - بدل الاشتراک - رسالہ یا اخبار کا چندہ
بدلۃ ثیاب - سوٹ - کپڑوں کا جوڑا
ج : بدلات
بدال (۱) صراف سکہ تبدیل کرنیوالا
(۲) اشیاء خوردنی فروخت کرنے والا
پرچون فروش -
بدالۃ التلیفون - ٹیلیفون
اکسچینج ج بدالات
تبادل و مبادلۃ تجارتی لین دین
بدلۃ ثیاب :- کپڑوں کا جوڑا سوٹ
بدلۃ سہرۃ :- شام کا لباس
بدلۃ رسمیۃ :- سرکاری وردی
برء - براءۃ :- لائسنس، صفائی
چھٹکارا، خلاصی -
برانی :- بیرونی
برتغال :- پرتگال :
برد - براد :- فرج
برادۃ الشای :- چاردان، ٹی پاٹ
برادۃ :- ریفریجریٹر - ٹھنڈا کرنیکی
مشین - ج : برادات
برادیۃ :- کولر، ٹھنڈا کرنے کا بکس
برودۃ و بارودۃ - بندوق
برید :- ڈاک (۲) پوسٹ مین
برید عادی :- معمولی ڈاک
برید مستعجل :- اکسپریس ڈاک
بریدی :- ڈاک سے متعلق
ابراد :- ڈاک بھیجنا
برر - تبریر :- جائز قرار دینا بری کرنا
مبرر :- وجہ جواز ج مبررات
لا مبرر لہ :- ناقابل عفو
برش :- پائدان
برشوتی :- پیراشوٹ -
برطلۃ :- رشوت دینا -
تبرطل : رشوت لینا
برطلۃ : چھتری

برع - تبرع بالمال : چندہ دینا
تبرع : چندہ، عطیہ ج تبرعات
متبرع : چندہ دہندہ
برق - برقیۃ - تار، ٹیلی گرام
ابراق :- تار دینا -
برکار :- پرکار
برلمان :- پارلمنٹ -
برنامج :- پروگرام، فہرست
برنیطۃ :- ہیٹ
برواز :- چوکٹا، فریم -
بری - برّاسیۃ - قلم تراش
مباراۃ :- میچ - ٹورنامنٹ
مقابلہ
بزز - بزازۃ الاطفال : دودھ کی شیشی
بسط - بساطۃ : سادگی، صاف دلی
بسیط : معمولی، سادہ، سہل
بشر - باشر العمل - کام پر لگنا، خود
انجام دینا
مباشرۃ : براہ راست - بلاواسطہ
طور پر - ڈائرکٹ -
مبشر - مذہبی واعظ، مشنری
بصر - مبصار : ٹیلی ویژن سیٹ،
آلہ غائب بینی -
بطل - ہیرو، شاہسوار - ج ابطال
بطالۃ - بیکاری - بے روزگاری
بعث - پیغام - نمائندہ - ج بعوث
بعثۃ مشن، ڈیلیگیشن - نمائندہ
وفد - ج بعثات
مبعوث : نمائندہ - پیغامبر -
قاصد
بعد - ابعاد - علیحدہ کرنا، معزول کرنا
جلاوطن کرنا -
بغت - مباغتۃ :- ناگہانی، غیر متوقع
بقی - مستبقیۃ - محفوظ - ریزروڈ
بکباشی :- (رت) لیفٹیننٹ کرنیل

فوجی عہدہ دار
بکلوریوس - (مع) گریجویٹ
فنون :- بی - اے
بلاتین :- پلاٹینیم - ایک قسم کی دھات
جو سونے سے قیمتی اور بھاری ہوتی
ہے -
بلجیکا :- بلجیم -
بلدیۃ - میونسپلٹی
بلشفی - انتہا پسند اشتراکی ج بلاشفۃ
بلشفیۃ :- بالشوازم
بلط - بلاط :- ٹائل، فرش کا پتھر -
د بلاطۃ
بلاط الملک : دربار شاہی
بلع - بلاعۃ : بالوعۃ : نالی،
موری، گندہ آبچک -
بلغ - بلاغ : خبر، اطلاع، اعلان
پیغام - فرمان، نوٹس -
ج بلاغات
بلاغ آخیر الٹی میٹم
مبلغ :- مقدار - رقم
بلکون :- بالکنی
بلوک امین :- کوارٹر ماسٹر -
(فوجی عہدہ)
بلیون :- ایک ارب (۲) دس لاکھ
بمباشی :- لیفٹیننٹ کرنل
بنج .. تبنیجا :- سن کرنا
بے حس کرنا -
بند قانون کی دفعہ، فقرہ ج بنود
بندوقیۃ :- بندوق - گن -
بندولہ :- گھڑی کا پنڈولم
بنزین - پٹرول
بنک :- بینک - ج بنوک
بن :- کافی - قہوہ
بنی اللون :- کافی کلر، براؤن رنگ

